کرد ویراں خانہ بہرِ گنجِ زر[1] — وز ہماں گنجش کند معمور تر

سونے کے خزانہ کیلئے اس نے اپنے گھر کو ویران کیا — اور اسی خزانہ سے پھر اسکو بہت زیادہ آباد کر دیتا ہے

آب را ببرید و جُو را پاک کرد — بعد ازاں در جُو رواں کرد آبخورد

اس نے پانی کو بند کیا اور نہر کو پاک کیا — پھر اس نے نہر میں پینے کا پانی چھوڑ دیا ہے

پوست را بشگافت پیکاں را کشید — پوستِ نو بعد ازانش بر دمید

کھال میں شگاف کیا، تیر کو کھینچ — اس کے بعد نئی کھال اس سے پیدا ہو گئی

قلعہ ویراں کرد وازکافر ستد — بعد زاں بر ساختش صد بُرج و سَد

اس نے قلعہ کو ویران کیا اور کافر سے چھینا ہے — اس کے بعد اس پر سینکڑوں برج اور فصیلیں بنائیں ہیں

کارِ بیچوں را کہ کیفیت نہد — اینکہ گفتم از ضرورت می جہد

یکتا کے کام کی کیفیت کون بیان کرے — یہ جو کچھ میں نے کہا ہے بضرورت کہا ہے

گہ چنیں[2] بنماید و گہ ضدِّ ایں — جز کہ حیرانی نباشد کارِ دیں

کبھی یوں جلوہ آرا ہوتا ہے اور کبھی اس کے برعکس — دین کا کام حیرت کے بغیر نہیں ہے

کاملاں کز سِرِّ تحقیق آگہند — بیخود و حیران و مست و والہ اند

اہلِ کمال جو حقیقت کے راز سے آگاہ ہیں — بے خود، حیران اور مست اور سرگرداں ہیں

نے چنیں حیراں کہ پشتش سوئے اوست — بل چنیں حیراں کہ رُو در روئے اوست

نہ ایسے حیران کہ ان کی پشت … کی جانب ہو — بلکہ ایسے حیران کہ ان کا چہرہ اس کے سامنے ہے

آں[3] یکے را روئے اُو شد سوئے دوست — ویں یکے را روئے اُو خود روئے اوست

اس ایک کا رُخ دوست کی جانب ہوا — اور اس ایک کا اپنا رُخ خود دوست کا رُخ ہے

روئے ہر یک می نگر میدار پاس — بو کہ گردی تو ز خدمت بُو شناس

ہر ایک کے رُخ کو دیکھ اور ادب کر — ہو سکتا ہے کہ تو خدمت سے صاحبِ معرفت بن جائے

دیدنِ دانا، عبادت ایں بود — فتح الوابِ سعادت ایں بود

عالم کو دیکھنا بھی ایک عبادت ہوتی ہے — اس سے نیک بختی کے دروازے کھل جاتے ہیں

## فرق درمیانِ محقِّق و مُدّعی و مُحِقّ و مُبطِل

صاحبِ تحقیق اور ڈینگیں مارنیوالے اور حق گو اور جھوٹے کے درمیان فرق

چوں بسے ابلیس آدم روئے ہست — پس بہر دستے نشاید داد دست

چونکہ بہت سے شیطان انسانی چہرے کے ہیں — اس لئے ہر ہاتھ میں ہاتھ نہ پکڑانا چاہئے

---

[1] گنجِ زر۔ یعنی روحانی کیفیات حاصل کرنے کے لئے جسم کو لاغر کیا جاتا ہے۔ آب بریدن۔ پانی بند کرنا۔ آبخورد۔ گھاٹ، پانی۔ ستدن۔ لینا۔ سد دیوار، فصیل، قلعہ کو فتح کرتے ہی ویران کر دیا جاتا ہے، پھر فاتح اس کی تعمیر کرتا ہے اسی طرح جسم کو شیطان کے قبضہ سے نکالنے میں ویران کرنا پڑتا ہے، پھر روح کے ذریعہ اس کی تجدید کیجاتی ہے۔ کارِ بے چون۔ خدائے یکتا سے تقرّبِ حاصل کرنیکا بقدرِ ضرورت بیان کیا گیا ہے ورنہ اس کی پوری کیفیات بیان سے باہر ہیں۔

[2] گہ چنیں۔ تجلّیاتِ رب گوناگوں ہیں سالک ان میں حیران رہتا ہے۔ کاملاں۔ جو رازِ حقیقت سے آگاہ ہیں وہ ہر معاملہ میں قدرت و حکمت کو دیکھ کر حیران اور مست رہتے ہیں۔ حیراں۔ حیرانی دو قسم کی ہے ایک تو وہ ہے جو شکوک و شبہات پیدا کرتی ہے۔ دوسری وہ ہے جو محویت پیدا کرتی ہے۔

[3] آں یکے حیرانی کی محویت دو طرح کی ہے ایک میں طالب اور مطلوب متمائز ہوتے ہیں دوسری میں طالب و مطلوب میں امتیاز نہیں رہتا۔ روئے ہر یک۔ دونوں قسم کے حیراں مقربینِ بارگاہِ الٰہی ہیں جنکی خدمت باعثِ عرفانِ الٰہی ہے۔ دیدن۔ شریعت نے عالم کے دیکھنے کو جو عبادت قرار دیا ہے اس سے ایسے ہی بزرگوں کی زیارت مراد ہے جو باعثِ سعادت ہے۔ چوں۔ بیعت کے لئے شیخِ کامل کی ضرورت ہے، کیونکہ بہت سے مکار اور نقالوں سے بچنا چاہئے۔

زانکہ صیّاد آورد بانگِ صفیر
شکاری پرندے جیسی آواز اس لئے نکالتا ہے

تا فریبد مرغ را آں مرغ گیر
تاکہ وہ پکڑنے والا، پرندے کو دھوکا دے

بشنود[1] آں مرغ بانگِ جنسِ خویش
وہ پرندہ اپنے ہم جنس کی آواز سنتا ہے

از ہوا آید بیابد دام و نیش
(اور) فضا سے اُترتا ہے تو جال اور ڈنک پاتا ہے

حرفِ درویشاں بدزدد مردِ دوں
کمینہ آدمی فقراء کے کلمات چرا لیتا ہے

تا بخواند بر سلیمے زاں فسوں
تاکہ کسی بھولے بھالے پر وہ منتر پڑھے

کارِ مرداں روشنی و گرمی ست
مردوں کا کام روشنی اور گرمی (پہنچانا) ہے

کارِ دوناں حیلہ و بیشرمی ست
(اور) کمینوں کا کام دھوکا (دینا) اور بے شرمی ہے

شیرِ پشمیں از برائے گد کنند
گداگری کے لئے اون کا شیر بناتے ہیں

بومسیلم را لقب احمد کنند
مسیلمہ (کذاب) کو احمد کا لقب دیتے ہیں

بومسیلم را لقب کذّاب[2] ماند
مسیلمہ کا لقب "کذّاب" رہا

مر محمدؐ را اُولوا الالباب ماند
(اور) محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کا "صاحبِ عقل" رہا

آں شرابِ حق ختامش مُشکناب
وہ حق کی شراب ہے جس کی مہر خالص مشک کی ہے

بادہ را ختمش بود گند و عذاب
(اور) شراب کی مہر گندگی اور عذاب ہے

## داستانِ آں بادشاہِ جہود کہ نصرانیاں را میکشت از تعصب

اُس یہودی بادشاہ کا قصہ جو عیسائیوں کو تعصب کی وجہ سے قتل کرتا تھا

بود شاہے در جہوداں ظلم ساز
یہودیوں میں ایک ظالم بادشاہ تھا

دشمنِ عیسیٰؑ و نصرانی گداز
حضرتِ عیسیٰؑ کا دشمن اور عیسائیوں کو تباہ کرنیوالا

عہدِ عیسیٰؑ بود و نوبت[3] آنِ او
حضرتِ عیسیٰؑ کا زمانہ تھا اور اُس (بادشاہ) کی حکومت تھی

جانِ موسیٰؑ او و موسیٰؑ جانِ او
(لیکن) وہ حضرتِ موسیٰؑ کی جان اور حضرتِ موسیٰؑ اُسکی جان تھے

شاہِ اَحول کرد در راہِ خدا
بھینگے بادشاہ نے خدا کے راستہ میں

آں دو دمسازِ خدائی را جدا
اُن دونوں (حضرتِ عیسیٰؑ اور موسیٰؑ) الٰہی دوستوں کو جدا کر دیا

گفت استاد احولے را کاندر آ
ایک اُستاد نے بھینگے سے کہا اندر آ

رو بروں آر از وثاق آں شیشہ را
جا گھر میں سے وہ بوتل لے آ

چوں درونِ خانہ احول رفت زود
جب بھینگا فوراً مکان میں گیا

شیشہ پیشِ چشمِ او دو می نمود
ایک بوتل اُس کی نگاہ میں دو نظر آئیں

---

[1] بشنود۔ مکار درویشوں کا روپ بھر کر خلق اللہ کو پھانستے ہیں۔ مردِ دوں۔ یعنی مکار پیر۔ مرداں۔ یعنی کامل بزرگ۔ روشنی نور۔ گرمی۔ یعنی عشق کی گرمی۔ شیر پشمین۔ گداگر اون کا مصنوعی شیر بنا کر اپنی لکڑی پر آویزاں کرتے تھے۔ گد۔ گداگری۔ بومسیلم بو زیادہ ہے۔ اصل مسیلمہ ہے ہاکو ضرورتِ شعری کی وجہ سے حذف کر دیا ہے۔ اُس نے یمامہ کے علاقہ میں جھوٹی نبوت کا دعویٰ کیا تھا اور اپنے مریدوں کی طاقت سے حکومت قائم کر لی تھی، حضرت خالد بن ولیدؓ نے حضرت ابوبکرؓ کے دورِ خلافت میں شکست دیکر اُس کا خاتمہ کیا۔

[2] کذّاب۔ بہت جھوٹا۔ اولو۔ ذو کی جمع بمعنیٰ صاحب الباب۔ لُب کی جمع بمعنیٰ عقل۔ آں۔ یعنی آنحضورؐ ختام۔ شراب کا ڈھکنا جس کو سر بمہر کر دیتے تھے۔ مشکناب۔ خالص مُشک بادہ۔ شراب، مسیلمہ مراد ہے گند۔ بدبو۔ جہود۔ یہود۔ گداز۔ گداختن سے بنا ہے بمعنیٰ جلا دینا، فنا کر دینا۔

[3] نوبت۔ باری یعنی حکومت اُس بادشاہ کی تھی۔ آن۔ وقت، زمانہ۔ اَحول۔ بھینگا، ایک کو دو دیکھنے والا۔ وثاق گھر۔ شیشہ۔ بوتل۔ دو می نمود بھینگے کو ایک کے دو نظر آتے

گفت احول زاں دو شیشہ تا کدام ॥ پیش تو آرم بکن شرحش تمام

بھینگے نے کہا اُن دو بوتلوں میں سے کونسی ॥ تمہارے پاس لاؤں، خوب کھول کر بتاؤ

گفت اُستاد آں دو شیشہ نیست رَو ॥ احولی بگذار و افزوں بیں مشو

اُستاد نے کہا دو بوتلیں نہیں ہیں، چل ॥ بھینگا بن چھوڑ اور زیادہ دیکھنے والا نہ بن

گفت اے اُستا مرا طعنہ مزن ॥ گفت اُستا زاں دو یک را بر شکن

اُس نے کہا اے استاد مجھے طعنہ نہ دیجئے ॥ اُستاد نے کہا تو دونوں میں سے ایک کو توڑ ڈال

چوں یکے بشکست ہر دو شد ز چشم ॥ مرد احول گردد از میلان و خشم

جب اُس نے ایک توڑی نگاہ سے دونوں غائب ہوگئیں ॥ انسان محبت اور غصہ سے (کبھی) بھینگا بنجاتا ہے

شیشہ یک بود و بچشمش دو نمود ॥ چوں شکست او شیشہ را دیگر نبود

بوتل ایک تھی لیکن اس کو دو نظر آئیں ॥ جب اس نے بوتل توڑ دی تو دوسری موجود نہ تھی

خشم و شہوت مرد را احول کند ॥ ز استقامت رُوح را مُبدل کند

غصہ اور شہوت انسان کو بھینگا بنا دیتے ہیں ॥ (اور) روح کو راست روی سے پھیر دیتے ہیں

چوں غرض آمد ہنر پوشیدہ شد ॥ صد حجاب از دل بسوئے دیدہ شد

جب غرض آئی تو ہنر پوشیدہ ہوا ॥ اور دل کے سینکڑوں پردے آنکھ پر پڑ گئے

چوں دہد قاضی بدل رشوت قرار ॥ کے شناسد ظالم از مظلوم زار

جب قاضی دل میں رشوت طے کرے ॥ تو وہ ظالم اور عاجز مظلوم میں کب فرق کر سکیگا!

شاہ از حقدِ جہودانہ چناں ॥ گشت احول کالاماں یا رب اماں

بادشاہ، یہودیت کے کینہ سے ایسا ॥ بھینگا بن گیا کہ الامان و الحفیظ!

صد ہزاراں مؤمن مظلوم کشت ॥ کہ پناہم دینِ موسیٰ را و پشت

لاکھوں مؤمن مظلوم مار ڈالے ॥ کہ میں موسیٰ کے دین کی پشت و پناہ ہوں

## حکایت وزیر بادشاہ و مکر او در تفریق ترسایان

بادشاہ کے وزیر کا قصہ اور عیسائیوں میں تفرقہ پھیلانے کے لئے مکر و فریب

شہ وزیرے داشت رہزن عشوہ دہ ॥ کو بر آب از مکر بر بستے گرہ

اُس بادشاہ کا ایک مکار اور رہزن وزیر تھا ॥ جو مکاری سے پانی میں گرہ لگاتا تھا

گفت ترسایاں پناہِ جاں کنند ॥ دین خود را از ملک پنہاں کنند

اُس نے کہا نصرانی اپنی جان کی (اس طرح) حفاظت کریں گے ॥ کہ بادشاہ سے اپنے دین کو چھپا لیں گے

---

۱ شرح۔ تفصیل۔ اَحولی۔ بھینگاپن۔ افزوں۔ زیادہ۔ اُستا۔ اُستاد کا مخفف ہے۔ برشکن۔ بر زیادہ ہے۔ میلان۔ محبت، طرفداری۔ خشم۔ غصہ، ناراضگی۔ یعنی محبت اور غصہ میں بھی اصل حقیقت نظر نہیں آتی ہے۔

۲ شہوت۔ خواہش۔ قرار۔ یعنی جب قاضی رشوت لینے کی ٹھان لے تو اُس کے ذہن میں ظالم اور مظلوم کا فرق نہیں رہتا۔ حقد۔ کینہ۔

۳ کہ۔ میں کاف بیانیہ ہے اُس کی ہا کا تلفظ نہیں کیا جاتا ہے۔ رہزن۔ ڈاکو، یہاں عیار اور چالاک مراد ہے۔ عشوہ۔ دھوکہ۔ گرہ۔ کر۔ ترسایاں۔ ترسا کی جمع جو عیسائی اور آتش پرست کے لئے بولا جاتا ہے، یہاں عیسائی کے معنی میں ہے۔

با ملک گفت اے شہِ اسرار جُو — کم کُش ایشاں را و دست از خوں بشو
بادشاہ سے کہا، اے طالبِ اسرار بادشاہ! — اُن کو قتل نہ کر اور اُن کی خونریزی چھوڑ دے

کم کُش ایشاں را کہ کشتن سود نیست — دیں ندارد بوئے مُشک و عود نیست
اُن کو قتل نہ کر کیونکہ قتل کرنا مفید نہیں ہے — مذہب میں خوشبو نہیں ہوتی وہ مُشک اور اگر نہیں ہے

سِر پنہاں ست اندر صد غلاف — ظاہرش با تُست و باطن بر خلاف
وہ سَو غلافوں میں چھپا ہوا راز ہے — اُس کا ظاہر تیرے ساتھ ہے اور باطن بر خلاف ہے

شاہ گفتش پس بگو تدبیر چیست — چارۂ ایں مکر و ایں تزویر چیست
بادشاہ نے اُس سے کہا، تو بتا کیا تدبیر ہے؟ — اور اِس مکر و فریب کا کیا علاج ہے؟

تا نماند در جہاں نصرانیئے — نے ہویدا دین و نے پنہانیئے
(میں چاہتا ہوں) کہ دنیا میں کوئی عیسائی نہ بچے — نہ کھلے دین کا اور نہ چھپے دین کا

گفت اے شہ گوش و دستم را ببُر — بینیم بشگاف و لب از حکمِ مُر
اس نے کہا اے بادشاہ! میرے کان اور ہاتھ کاٹ دے — اور کڑوے حکم سے میری ناک اور ہونٹ چیر دے

بعد ازاں در زیرِ دار آور مرا — تا بخواہد یک شفاعت گر مرا
اِس کے بعد مجھے سُولی کے نیچے لے آ — یہاں تک کہ ایک سفارشی مجھے مانگ لے

بر منادی گاہ کن ایں کار تو — بر سرِ راہے کہ باشد چار سُو
تو یہ کام اعلان گاہ پر کر — (اور) اُس راستہ پر کہ جو چوراہا ہو

آنگہم از خود بران تا شہرِ دور — تا در اندازم در ایشاں صد فتور
اُس وقت مجھے اپنے پاس سے کسی دور شہر میں نکال دے — تاکہ میں اُن میں سَو فتور ڈال دوں

چوں شوند آں قوم از من دیں پذیر — کارِ ایشاں سر بسر شوریدہ گیر
جب وہ قوم مجھ سے دین قبول کرنے لگے گی — تو اُن کا کام بالکل ابتر ہو جائے گا

درمیانِ شاں فتنہ و شور افگنم — کاہرمن حیراں بماند در فنم
اُن میں ایسا فتنہ اور شورش پیدا کر دونگا — کہ شیطان بھی میرے فن کو دیکھ کر حیران ہو جائیگا

آنچہ خواہم کرد با نصرانیاں — آں نمی آید کنوں اندر بیاں
جو (برتاؤ) میں عیسائیوں سے کروں گا — اِس وقت وہ بیان (بھی) نہیں ہو سکتا

چوں شمارندم امین و رازداں — دامِ دیگر گوں نہم در پیشِ شاں
جب وہ مجھے امانتدار اور رازدار سمجھ لیں گے (تو میں) — اُنکے آگے ایک اور قسم کا جال پھیلاؤں گا

---

۱؎ کم۔ کبھی کمی کے معنیٰ میں آتا ہے کبھی نفی کے معنیٰ دیتا ہے، یہاں نفی کے معنیٰ میں ہے۔ دست از چیزے شستن۔ کسی چیز کو چھوڑ دینا۔ مُشک۔ میم کے کسرہ اور ضمہ سے پڑھا جاتا ہے، مطلب یہ ہے کہ ان کو پہچاننا مشکل ہے۔ تزویر۔ حیلہ۔ مکر و فریب۔ ہویدا۔ ظاہر۔ پنہاں۔ پوشیدہ۔ مُر۔ کڑوا۔ دار۔ سولی۔ شفاعت گر۔ سفارشی۔

۲؎ منادی گاہ۔ وہ جگہ جہاں اعلانِ عام کیا جاتا ہے۔ چار سو۔ چوک، چوراہہ۔ بران۔ راندن سے امر کا صیغہ ہے۔ دین پذیر۔ دین کی بات قبول کرنے والا۔

۳؎ شوریدہ۔ پریشان و خراب۔ اہرمن۔ ایرانیوں کے عقیدے کے مطابق وہ خدا جو خالقِ شر ہے۔ ہم اس کا ترجمہ شیطان کرتے ہیں۔ امین۔ امانتدار۔ رازداں۔ بھیدی۔ دگر گوں۔ دوسری طرح۔

از حیل بفریبم ایشاں را ہمہ — واندر ایشاں افگنم صد دمدمہ[1]
ان سب کو حیلوں سے فریب دوں گا — اور ان میں سینکڑوں مکر اور فریب پھیلا دوں گا

تا بدستِ خویش خونِ خویشتن — بر زمیں ریزند کوتہ شد سخن
یہاں تک کہ وہ اپنے ہاتھوں اپنا خون — زمین پر بہائیں گے، بات مختصر ہوئی

## تلبیس اندیشیدن وزیر با نصاریٰ و مکر او

وزیر کا عیسائیوں کو دھوکہ دینے کی فکر کرنا اور اس کا مکر

پس بگویم من بسر نصرانیم — اے خدائے راز داں میدانیم
پھر میں کہوں گا، میں پوشیدہ طور پر عیسائی ہوں — اے راز داں خدا تو مجھے جانتا ہے

شاہ واقف گشت از ایمانِ من — وز تعصب کرد قصدِ جانِ من
بادشاہ میرے ایمان سے واقف ہو گیا — (اور اس نے تعصب کی وجہ سے میری جان لینے کا ارادہ کیا)

خواستم تا دیں ز شہ پنہاں کنم — آنچہ دینِ اوست ظاہر آں کنم
میں نے چاہا کہ بادشاہ سے اپنا دین چھپاؤں — اور جو اس کا مذہب ہے وہی اپنا مذہب ظاہر کروں

شاہ بوئے برد از اسرارِ من — مُتّہم[2] شد پیش شہ گفتارِ من
بادشاہ نے میرے رازوں کی بو پالی — (اور) میری بات بادشاہ کے سامنے جھوٹی ہو گئی

گفت گفتِ تو چو در ناں سوزن ست — از دلِ من تا دلِ تو روزن ست
اس نے کہا، تیری گفتگو روٹی میں سوئی کی طرح ہے — (اور) میرے دل سے تیرے دل تک سوراخ ہے

من ازاں روزن بدیدم حالِ تو — حال دیدم کے نیوشم قالِ تو
میں نے اس سوراخ سے تیرا حال دیکھ لیا ہے — (جب میں نے حال دیکھ لیا تو تیری بات کیوں سنوں؟

گر نبودے جانِ عیسیٰ چارہ ام — او جہودانہ بکردے پارہ ام
اگر حضرتِ عیسیٰ کی روح میری مددگار نہ ہوتی — تو وہ یہودیوں کی طرح میرے ٹکڑے ٹکڑے کر دیتا

بہرِ عیسیٰ[3] سر ببازم جان دہم — صد ہزاراں منتش بر خود نہم
حضرتِ عیسیٰؑ کے لئے میں جان اور سر دے دوں — ان کے لاکھوں احسان، جان پر سمجھوں

جاں دریغم نیست از عیسیٰ ولیک — واقفم بر علمِ دینش نیک نیک
حضرت عیسیٰؑ کے لئے جان دینے میں مجھے تامل نہیں ہے لیکن — میں ان کے دین سے خوب خوب واقف ہوں

حیف می آید مرا کاں دینِ پاک — در میانِ جاہلاں گردد ہلاک
مجھے اس پر افسوس آتا ہے کہ یہ پاک دین — جاہلوں میں پہنچ کر تباہ و برباد ہو

[1] دمدمہ۔ مکر و فریب۔ حِیَل۔ حیلہ کی جمع ہے۔ بسر نصرانیم۔ یعنی بظاہر یہودی پوشیدہ عیسائی ہوں۔ اے خدا۔ یعنی خدا کی قسم کھا کر کہوں گا۔ تعصب۔ اپنے کی بیجا حمایت۔ دیں۔ یعنی عیسائیت۔ دینِ او۔ یعنی یہودیت۔

[2] متّہم۔ تہمت زدہ۔ گفت۔ پہلا گفت فعلِ ماضی۔ دوسرا گفت حاصلِ مصدر ہے۔ روزن۔ کھڑکی، روشن دان، یعنی میں تیرے دل کی بات سے واقف ہوں۔ نیوشیدن۔ سننا۔ قال۔ بات، گفتگو۔ جہودانہ۔ یعنی وہ تعصب جو یہودیوں میں ہے۔ پارہ۔ ٹکڑا۔

[3] بہرِ عیسیٰ۔ حضرتِ عیسیٰؑ کے لئے جان اور سر دینے کی تمنا ہے، اگر یہ سعادت مجھے مل جائے تو ہزار احسان مانوں۔ حیف۔ یعنی جینے کی تمنا اس لئے کہ دینِ عیسیٰ کی حفاظت اور تبلیغ کر دوں۔

شکر یزداں را و عیسیٰ را کہ ما
اللہ اور عیسیٰ کا شکر ہے کہ ہم

گشتہ ایم ایں دینِ حق را رہنما
اِس سچے دین کے راہنما بن گئے ہیں

از جہودی[1] و ز جہوداں رستہ ایم
یہودیت، اور یہودیوں سے ہم چھوٹ گئے ہیں

بر زُنارے میاں را بستہ ایم
جب سے کہ ہم نے زُنار سے اپنی کمر کس لی ہے

دور دورِ عیسیٰؑ ست اے مردماں
اے لوگو! یہ عہد تو حضرتِ عیسیٰؑ ہی کا عہد ہے

بشنوید اسرارِ کیشِ او بجاں
اُن کے مذہب کے اَسرار دل و جان سے سنو

کایں شہ بے دین و ظالم بس عدوست
یہ بادشاہ بے دین اور ظالم بہت بڑا دشمن ہے

می نہ داند ہیچ دشمن راز دوست
دوست اور دشمن میں فرق نہیں کرتا

ایں نسق می گفت با نصرانیاں
وہ عیسائیوں سے اِس طرح کی باتیں کہتا تھا

لیک بودش دل بسوئے شہ کشاں
لیکن اُس کا دل بادشاہ کا گرویدہ تھا

گفت شہ را کاے شہنشہ صبر کن
بادشاہ سے کہا جہاں پناہ، ذرا صبر کریں

تا من ایشاں را کنم[2] از بیخ و بُن
تاکہ میں اُن کی جڑ اور بنیاد اکھاڑ دوں

چوں شمارندم امین و مقتدا
جب وہ مجھے امانتدار اور پیشوا سمجھ لیں گے

سر نہندم جملہ جویند اہتدا
میرے سامنے سب سر جھکا دینگے اور رہنمائی چاہینگے

چوں وزیر ایں مکر را بر شہ شمرد
جب وزیر نے بادشاہ کے سامنے یہ فریب بیان کیا

از دلش اندیشہ را کلی ببرد
تو اُس کے دل سے فکر کو بالکل دور کر دیا

کرد با وے شاہ آں کارے کہ گفت
بادشاہ نے اُس کے ساتھ وہی کام کیا جو اُس نے کہا

خلق حیراں ماند زاں رازِ نہفت
اور اُس چھپے ہوئے بھید سے لوگ بے خبر رہے

کرد رسوائش میانِ انجمن
بادشاہ نے اُس کو بھری انجمن میں رسوا کیا

تا کہ واقف شد ز حالش مرد و زن
یہاں تک کہ مرد اور عورت اُس کے حال سے واقف ہو گئے

راند او را جانبِ نصرانیاں
اُس کو عیسائیوں کی جانب بھگا دیا

کرد در دعوت[3] شروع او بعد ازاں
اس کے بعد اُس نے تبلیغ کا کام شروع کر دیا

چوں چناں دیدند ترسایانش زار
عیسائیوں نے جب اُس کو ایسا عاجز و بدحال دیکھا

می شدند اندر غمِ او اشکبار
تو وہ اُس کی حالت زار پر رو پڑے

حالِ عالم ایں چنیں است اے پسر
اے لڑکے! دنیا کا حال یہی ہے

از حسد میخیزد اینہا سر بسر
اور یہ سب باتیں حسد سے پیدا ہوتی ہیں

---

قبول کردن نصاریٰ مکرِ وزیر را

[1] جہودی۔ یہودیت۔ جہوداں بادشاہ کے متعلقین یہودی۔ زُنار۔ جنیو، وہ دھاگا جسے عیسائی اپنی گردن میں صلیب ڈالتے ہیں۔ دَور۔ عہد، زمانہ یعنی اِس وقت لوگ حضرتِ عیسیٰؑ کی شریعت کے مکلّف ہیں۔ کیش۔ دین، مذہب۔ می نہ داند۔ دشمنی میں اندھا ہے۔ نسق۔ طرز، اُسلوب۔ یعنی جو باتیں عیسائیوں سے کہیگا وہ بادشاہ کو سنائیں۔ کشاں۔ مائل۔

[2] کنم۔ کاف کے فتحہ سے، کندن، اُکھاڑنا۔ بُن۔ جڑ، بنیاد۔ مُقتدا۔ جس کی پیروی کیجائے۔ اِہتدا۔ ہدایت حاصل کرنا۔ شمرد۔ اس نے گِنا، شمار کیا۔ کلّی۔ بالکل۔ گفت۔ یعنی بادشاہ نے اُس کے ہاتھ، پیر، ناک، کان کاٹ کر عیسائیوں کے علاقہ میں نکلوا دیا۔

[3] دعوت یعنی دین کی تبلیغ۔ زار۔ عاجز، بدحال۔ اشکبار۔ آنسو بہانے والا۔ حال۔ یعنی حسد یہ سب کراتا ہے جو وزیر عیسائیوں کے ساتھ کر رہا تھا۔

## جمع آمدنِ نصاریٰ[1] با وزیر و راز گفتن او با ایشاں

وزیر کے پاس عیسائیوں کا جمع ہونا اور اُس کا اُن سے راز کہنا

صد ہزاراں مردِ ترسا[1] سوئے اُو | اندک اندک جمع شد در کوئے او
لاکھوں عیسائی اُس کی حمایت میں | تھوڑے تھوڑے اُسکے کوچہ میں جمع ہو گئے

اُو بیاں می کرد با ایشاں براز | سِرّ انگلیُون و زُنّار و نماز
وہ اُن سے رازداری کے ساتھ بیان کرتا تھا | انجیل اور رشتۂ صلیب اور نماز کے اسرار

اُو بیاں می کرد با ایشاں فصیح | دائماً اقوال و افعالِ مسیحؑ
وہ اُن سے فصاحت کے ساتھ بیان کرتا تھا | ہمیشہ حضرتِ مسیحؑ کے اقوال اور افعال

اُو بظاہر واعظِ اَحکام بود | لیک در باطن صفیر و دام بود
وہ بظاہر (دین کے) حکموں کا واعظ تھا | لیکن بباطن سیٹی اور جال (والا معاملہ) تھا

بہرِ ایں[2] معنیٰ صحابہ از رسول | مُلتمس بودند مکرِ نفسِ غُول
اِسی سبب سے صحابہ رسول (صلی اللہ علیہ وسلم) سے | نفسانی بھوت کے مکر کے بارے میں سوال کیا کرتے تھے

کُو چہ آمیزد ز اَغراضِ نہاں | در عبادتہا و در اخلاصِ جاں
کہ وہ کیا پوشیدہ طور پر خود غرضیاں ملا دیتا ہے | عبادتوں اور دل کے اخلاص میں

فضلِ طاعت را نجستندے ازو | عیبِ باطن را بجستندے کہ گو
اُن سے عبادت کی فضیلتیں نہ تلاش کرتے | (بلکہ) باطنی عیب کی جستجو کرتے کہ فرمایئے

مُو بمُو و ذرّہ ذرّہ مکرِ نفس | می شناسیدند چوں گُل از کَرَفس
نفس کی مکاری کا بال بال اور ذرّہ ذرّہ | وہ پہچان لیتے جس طرح پھول کو کرفس سے (جدا) پہچانا جا سکتا (ہے)

گفت زاں فصلے حُذیفہؓ با حسنؒ | تا بداں شد وعظ و تذکیرش حسن
اسی کا کچھ حصہ حضرتِ حذیفہؓ نے حضرتِ حسنؒ کو بتایا | جس سے اُنکا وعظ اور بیان خوب ہو گیا

مُوشگافانِ[3] صحابہ جملہ شاں | خیرہ گشتندے زاں وعظ و بیاں
تمام نکتہ شناس صحابہ | اُس وعظ اور بیان سے حیران رہ جاتے تھے۔

دِل بدو دادند ترسایاں تمام | خود چہ باشد قوّتِ تقلیدِ عام
تمام عیسائیوں نے اُس کو دل دیدیا | عام تقلید کی قوّت (بھی) کیا ہوتی ہے

در درونِ سینہ مہرش کاشتند | نائبِ عیسیٰش می پنداشتند
اُنہوں نے اپنے سینوں میں (اُس کی) محبت کا بیج بو لیا | وہ اُسکو حضرتِ عیسیٰؑ کا نائب سمجھ رہے تھے

---

[1] ترسا۔ عیسائی۔ انگلیون۔ انجیل کو کہتے ہیں۔ زنّار یعنی اُس صلیب کا دھاگا جو عیسائی گلے میں لٹکاتے ہیں۔ اَحکام۔ عیسوی مذہب کے اَحکام۔ صفیر۔ وہ آواز جو شکاری جانوروں کو پھنسانے کے لئے نکالتا ہے۔

[2] ایں معنی۔ شیطانی مکر و فریب۔ غول۔ شیطان، چھلاوہ۔ کو۔ کہ او۔ اَغراض نفسانی خواہشیں۔ کرفس۔ ایک تیز بدبودار گھاس ہے۔ حذیفہؓ ابن الیمان مشہور صحابی ہیں، جنکو دین کے اَسرار حضورؐ سے بہت حاصل ہوئے تھے۔ حسنؒ۔ حسنِ بصری مراد ہیں۔ اگرچہ یہ حضرتِ حذیفہؓ کی وفات کے بعد پیدا ہوئے ہیں انکو بالواسطہ حضرتِ حذیفہؓ کے علوم پہنچے ہیں۔ امام غزالیؒ نے فرمایا ہے کہ حسنِ بصری کا کلام انبیاء کے کلام سے مشابہ ہوتا ہے۔

[3] موشگاف۔ نکتہ شناس، محقق۔ خیرہ حیران۔ دل کسے دادن، عاشق ہونا، معتقد ہونا۔ تقلید۔ بلادلیل کسی کی پیروی کرنا۔ دجّال۔ ایک جھوٹے کا نام ہے جو دنیا میں قریب رونما ہوگا بہت سے لوگ اسکی شعبدہ بازی سے معتقد ہو کر اس کے پیرو بنجائینگے۔

اُو بسرّ دجّالِ یک[1] چشمِ لعیں — ایخدا فریاد رس نِعْمَ الْمُعِیْن
وہ خفیہ طور پر ملعون، کانا دجّال ہے — اے خدا، اچھے مددگار، ہماری فریاد سن

صد ہزاراں دام و دانہ ست ایخدا — ما چو مرغانِ حریص و بے نوا
اے خدا لاکھوں، جال اور دانے ہیں — اور ہم لالچی بھوکے پرندوں کی طرح ہیں

دمبدم پا بستۂ دامِ نوایم — ہر یکے گر باز و سیمرغے شویم
ہم ہر وقت ایک نئے جال میں گرفتار ہیں — اگرچہ ہم سب باز اور سیمرغ بن جائیں

می رہانی ہر دمے مارا و باز — سوئے دامے می رویم اے بے نیاز
تو ہمیں ہر وقت چھڑاتا ہے اور پھر — ہم کسی جال کی طرف چلدیتے ہیں، اے بے نیاز!

ما دریں انبان گندم می کنیم — گندمِ جمع آمدہ گم می کنیم
ہم اس بورے میں گیہوں بھرتے ہیں — جمع شدہ گیہوں کو گم کر دیتے ہیں

می بنیدیشیم آخر ما بہوش — کایں خلل در گندم ست از مکرِ موش
جب ہم عقل سے سوچتے ہیں — تو گیہوؤں میں یہ کمی چوہے کی مکاری سے ہے

موش تا انبانِ ما حفرہ زدہ ست — از فنش انبارِ ما ویراں شدہ ست
چوہے نے ہمارے بورے میں سوراخ کر لیا ہے — اس کے مکر سے ہمارا ذخیرہ برباد ہو گیا ہے

اوّل[2] ایجاں دفعِ شرِّ موش کن — وانگہ اندر جمعِ گندم جوش کن
اے عزیز! پہلے چوہے کی شرارت کو دفع کر — پھر گیہوں جمع کرنے کی کوشش کر

بشنو از اخبارِ آں صدرُ الصّدور — لَا صَلٰوۃَ (تَمَّ) اِلَّا بِالْحُضُوْرِ
صدروں کے صدر کی یہ حدیث سُن لے — کہ کوئی نماز بغیر حضورِ قلب کے مکمل نہیں ہوتی

گر نہ موشے دُزد در انبانِ ماست — گندمِ اعمالِ چل سالہ کجاست
اگر کوئی چوہا ہمارے بورے میں چور نہیں ہے — تو چالیس سالہ اعمال کے گیہوں کہاں ہیں؟

ریزہ ریزہ صدق ہر روزہ چرا — جمع می ناید دریں انبارِ ما
ہر روز کا ذرا ذرا سا صدق کیوں — ہمارے اس انبار میں جمع نہیں ہوتا ہے؟

بس[3] ستارۂ آتش از آہن جہید — ویں دلِ شوریدہ پذرفت و کشید
آگ کی بہت سی چنگاریاں لوہے سے نکلیں — اور اس دیوانہ دل نے ان کو قبول اور جذب کیا

لیک در ظلمت یکے دزدِ نہاں — مے نہد انگشت بر استارگاں
لیکن ایک چھپا ہوا چور اندھیرے میں — چنگاریوں پر انگلی دھر دیتا ہے

[1] یک چشم۔ کانا، دجّال کانا ہوگا۔ لعین۔ ملعون نعم المعین۔ اچھا مددگار سیمرغ۔ کہا جاتا ہے کوئی نادر الوجود پرندہ ہے جو کوہِ قاف میں رہتا ہے۔ اُس کے پروں میں تیس رنگ ہوتے ہیں۔ اَنبان تھیلا، بورا۔ حُفرہ۔ گڑھا، سوراخ۔

[2] اوّل۔ یعنی انسان کو پہلے شیطانی وساوس سے نجات حاصل کرنی چاہیئے اُس کے بعد عبادت کا ذخیرہ کرے۔ لا صلوٰۃ۔ یعنی نماز جب ہی مکمل ہوگی جب دل میں شیطانی وسوسہ کا دخل نہ رہے۔ چل سالہ عموماً چالیس سالہ عمر جوانی کی ہوتی ہے جس میں انسان باطن کی اصلاح کی طرف متوجہ نہیں ہوتا ہے۔

[3] ستارۂ آتش۔ آگ کی چنگاری۔ جہیدن۔ نکلنا۔ شوریدہ۔ دیوانہ۔ دُزدِ نہاں یعنی شیطان اُن شراروں کو بجھا دیتا ہے جو عبادت سے پیدا ہوتے ہیں۔

میکُشد استارگان را یک بیک | تاکہ نفروزد چراغے بر فلک
چنگاریوں کو فوراً بجھا دیتا ہے | تاکہ آسمان پر کوئی چراغ روشن نہ ہو

چوں عنایاتت شود با ما مُقیم[۱] | کے بود بیمے ازاں دُزدِ لئیم
جب تیری عنایتیں ہمارے ساتھ ہو جائینگی | تو اُس کمینہ چور کا ڈر کب ہو سکتا ہے؟

گر ہزاراں دام باشد ہر قدم | چوں تو با مائی نباشد ہیچ غم
اگر ہر قدم پر ہزاروں جال ہوں | جب تو ہمارے ساتھ ہے تو کچھ غم نہیں

ہر شبے از دامِ تن اَرواح را | می رہانی می کُنی اَلواح را
روحوں کو بدن کے جال سے ہر شب | تو رہا کر دیتا ہے، تختیاں اکھاڑ دیتا ہے

می رہند اَرواح ہر شب زیں قفس | فارغاں بے حاکم و محکوم کس
روحیں ہر شب اِس پنجرے (جسم) سے چھوٹ جاتی ہیں | فارغ البال بغیر افسری اور ماتحتی کے

شب ز زنداں بے خبر زندانیاں | شب ز دولت بے خبر سلطانیاں
(جس طرح) رات کو قیدی، قید خانہ سے بے خبر ہوتے ہیں | (اور) رات کو کارکنان، سلطنت سے بے خبر ہوتے ہیں

نے غم و اندیشۂ سُود و زیاں | نے خیالِ ایں فلان و آں فلاں
نہ کسی کو فائدہ اور نقصان کا غم اور فکر | نہ اِس فلانے اور اُس فلانے کا خیال

حالِ عارف ایں بُود بخواب ہم | گفت یزداں ہُم رُقُودٌ[۲] زیں مرم
خداشناس کی یہ حالت بغیر نیند کے بھی ہوتی ہے | خدا نے فرمایا ہے "وہ سوئے ہوئے ہیں" اِس سے نہ بھاگ

خفتہ از احوالِ دنیا روز و شب | چوں قلم در پنجۂ تقلیبِ رب
وہ دن و رات دنیا کے اَحوال سے غافل ہوتا ہے | خدا کے دستِ تصرف میں قلم کی طرح ہے

آنکہ اُو پنجہ نہ بیند در رقم | فعل پندارد بہ جنبش از قلم
(وہ شخص) جو لکھنے میں ہاتھ کو نہیں دیکھتا | وہ قلم کی حرکت کو اُسی کا فعل سمجھتا ہے

## تمثیلِ مردِ عارف و تفسیر اَللّٰہُ یَتَوَفَّی الْاَنْفُسَ حِیْنَ مَوْتِہَا

مرد عارف کی مثال اور "اللہ جانوں کو ان کی موت کے وقت قبض کر لیتا ہے" کی تفسیر

شمّۂ زیں حالِ عارف وانمود | خلق را ہم خوابِ حسّی در رُبود
عارف کے حال کا کچھ حصہ (اللہ نے) واضح کر دیا ہے | کہ لوگوں کو حسّی نیند بھی بے خود کر دیتی ہے

رفتہ در صحرائے[۳] بے چوں جانِ شاں | روحِ شاں آسودہ و اَبدانِ شاں
اُن کی جان ایک بے مثال بیابان میں چلی جاتی ہے | اُن کی روح اور اُن کے بدن آرام میں ہوتے ہیں

---

[۱] مُقیم۔ قائم، شاملِ حال۔ با مائی۔ تو ہمارے ساتھ ہے۔ اَلواح۔ لوح کی جمع بمعنی تختہ۔ یعنی جس طرح خدا روحوں کو آزاد کر دیتا ہے اِسی طرح ہمیں شیطانی وسوسے سے آزاد کر دے۔ فارغاں۔ ہر طرح کی تکالیف سے آزاد۔ عارف۔ جس کو خدا کی معرفت حاصل ہو گئی ہو۔

[۲] ہُم رُقُودٌ۔ وہ سوئے ہوئے ہیں یہ قرآن پاک میں اصحابِ کہف کے بارے میں فرمایا گیا ہے۔ اصحابِ کہف بزرگوں کی ایک جماعت تھی جو دقیانوس بادشاہ کے زمانہ میں پیغمبرِ وقت پر ایمان لے آئے تھے۔ بادشاہ کے ظلم کے خوف سے ایک غار میں جا چھپے تھے۔ مرم۔ یعنی اصحابِ کہف کے بارے میں اِس عقیدہ سے گریز نہ کر۔ چوں قلم۔ اصل کاتب کا پنجہ ہے وہ جس طرح چاہتا ہے قلم چلتا ہے۔ شمّہ۔ تھوڑا سا حصہ۔ عارف۔ وہ شخص جس کو خدا کی معرفت حاصل ہو گئی ہو۔

[۳] صحرائے بے چوں۔ اس سے مراد عالمِ مثال ہے جس کو عالمِ برزخ بھی کہتے ہیں۔ یہ عالم جو ہماری آنکھوں کے سامنے ہے اس کو عالمِ اجسام یا عالمِ شہادت کہا جاتا ہے۔ جو کچھ عالمِ شہادت میں ہے وہ بلا کسی مادہ کے عالمِ مثال میں بھی ہے یہی عالمِ مثال مرنے کے بعد تا قیامت انسان کا مقام ہے۔ م۔ خواب میں بھی عالمِ مثال نظر آتا ہے اس کے علاوہ ایک عالمِ اَرواح ہے جو مادہ اور کیفیت دونوں سے منزّہ ہے۔

فارغاں از حرص و اکیابؔ و حصص
مرغ وار از دام جستہ وز قفص

(یہ لوگ حرص اور جھکاؤ اور پریشانی سے فارغ ہوتے ہیں
اُس پرندہ کی طرح جو جال اور پنجرے سے آزاد ہو گیا ہو

تُرکِ روز آخر چو بازرّیں سپر
ہندوئے شب را بہ تیغ افگند سَر

آخر جب دن کے سپاہی نے سنہری ڈھال لگا کر
رات کے چور کا تلوار سے سر کاٹ گرایا

میلِ ہر جانے بسوئے تن بُوَد
ہر تنے از روح آبستن بُوَد

ہر جان کا جسم کی طرف میلان ہوتا ہے
ہر بدن رُوح سے بار دار ہو جاتا ہے

از صفیرے باز دام اندر کشی
جملہ را در دامِ دَرد آور کشی

سیٹی کے ذریعہ تو پھر جال بچھا دیتا ہے
سب کو مصیبت کے جال میں پھانس دیتا ہے

چونکہ نورِ صبحدم سَر بر زند
کرگسِ زرّینِ گردوں پَر زند

جب صبح کے وقت کا نور نمو دار ہوتا ہے
اور آسمان کا سنہری گدھ اڑنے لگتا ہے

فَالِقُ الْاِصْبَاحؔ اسرافیل وار
جملہ را در صورت آرد زاں دِیار

صبح کو پیدا کرنیوالا، اسرافیل کی طرح
اُن جگہوں سے سب کو صورت میں لاتا ہے

روحہائے مُنبسِط را تن کُند
ہر تنے را باز آبستن کُند

منتشر روحوں کو جسم میں لے آتا ہے
ہر جسم کو پھر بار دار کر دیتا ہے

اسپِ جاں را می کند عاری زِ زیں
سِرِّ اَلنَّوْمُ اَخُ الْمَوْتُ ست ایں

رُوح کے گھوڑے کو زین سے ننگا کر دیتا ہے
نیند موت کی بہن ہے کا مطلب یہی ہے

لیک بہر آنکہ روز آیند باز
بر نہد بر پائے شاں بندِ دراز

لیکن اس لئے کہ وہ دن میں واپس آئیں
اُن کے پیر میں لمبی رسّی باندھ دیتا ہے

تا کہ روزش وا کشد زاں مرغزارؔ
وز چراگاہ آردش در زیرِ بار

تاکہ اُس سبزہ زار سے دن میں واپس لے آئے
اور چراگاہ سے اُسکو بوجھ کے نیچے لاتا ہے

کاش چوں اصحابِ کہفؔ آں روح را
حفظ کردے یا چو کشتی نوح را

کاش اصحابِ کہف کی طرح اُس رُوح کو
محفوظ کر دیتا یا اس طرح جیسے کشتی نے نوح کی حفاظت کی

تا ازیں طوفانِ بیداری و ہوش
وا رہیدے ایں ضمیر و چشم و گوش

تاکہ بیداری اور ہوش کے اِس طوفان سے
چھوٹ جاتے، یہ دل اور آنکھ اور کان

اے بسا اصحابِ کہف اندر جہاں
پہلوئے تو پیشِ تو ہست ایں زماں

اے (مخاطب) بہت سے اصحابِ کہف دنیا کے اندر
تیرے پہلو میں، تیرے سامنے اب بھی موجود ہیں

---

له اکیاب۔ کسی چیز پر اوندھا گرنا۔ حصص۔ بفتحتین، دوڑنا، سَر کے بالوں کا کم ہونا جو فکر اور پریشانی سے ہوتا ہے۔ تُرک۔ ترکستان کا رہنے والا سپاہی۔ ہندو۔ چور، غلام، ہندوستان کا رہنے والا۔ آبستن۔ حاملہ ہونا، بوجھل ہونا۔ صفیر۔ شکاری کی سیٹی جس سے شکار مائل ہو جاتا ہے۔ دامِ درد آور۔ بیداری میں طرح طرح کے دردوں سے دوچار ہونا پڑتا ہے۔ سر برزدن۔ ظاہر ہونا۔ کرگس۔ گدھ۔ پر زدن۔ اُڑنا۔

له فَالِقُ الْاِصْبَاح۔ صبح کو رات کی تاریکی سے نکالنے والا۔ اسرافیل۔ اُس فرشتہ کا نام ہے جو قیامت کے قریب صور پھونکے گا۔ مُنبسط۔ آزاد۔ عاری۔ خالی، برہنہ۔ زین۔ کاٹھی۔ سِرّ۔ بھید۔ نوم۔ نیند۔ اخ۔ بھائی۔ بر نہد۔ بر زیادہ۔ وا کشیدن۔ زور، یا حیلہ کے ذریعہ کھینچنا۔

له مرغزار۔ چراگاہ۔ وز زاد۔ زیرِ بار۔ جانوروں کو چراگاہ سے واپس لانیکے بعد لادا جاتا ہے۔ کشتی۔ حضرت نوحؑ کی کشتی نے چند روز حفاظت کی۔ طوفان۔ بیداری میں انسان طرح طرح کے مصائب اور افکار سے دوچار ہوتا ہے۔ بسا۔ اصحابِ کہف کی طرح کے م

یار با او، غار با او ہم سرود — مُہر بر چشم ست و بر گوشت چہ سود
یار اور غار (دونوں) اُن کے ہمساز ہیں — لیکن تیری آنکھ اور کان پر تو مُہر ہے، کیا فائدہ

بازداں[1] کز چیست ایں روپوشہا — ختمِ حق بر چشمہا و گوشہا
اب سمجھ لے کہ یہ حجابات کس لئے ہیں؟ — آنکھوں اور کانوں پر خدا کی مُہر کس وجہ سے ہے؟

## سوال کردنِ خلیفہ از لیلیٰ و جوابِ اُو
خلیفہ کا لیلیٰ سے سوال کرنا اور اُس کا جواب

گفت لیلیٰ را خلیفہ کاں توئی — کز تو مجنوں شد پریشان و غوی
خلیفہ نے لیلیٰ سے کہا کیا تو وہی ہے — کہ تیری وجہ سے مجنوں پریشان اور دیوانہ ہوا ہے

از دگر خوباں تو افزوں نیستی — گفت خامُش چوں تو مجنوں نیستی
تو دوسرے حسینوں سے بڑھ کر تو نہیں ہے — اُس نے کہا خاموش رہ چونکہ تو مجنوں نہیں ہے

دیدۂ مجنوں اگر بودے ترا — ہر دو عالم بے خطر بودے ترا
اگر تیرے پاس مجنوں کی آنکھ ہوتی — (تو) تیرے لئے دونوں جہاں بے قدر ہوتے

با خودی تو لیک مجنوں بیخود ست — در طریقِ عشق بیداری بد ست
تو ہوش میں ہے لیکن مجنوں بے ہوش ہے — عشق کی راہ میں بیداری بُری ہے

ہر کہ[2] بیدار ست او در خواب تر — ہست بیداریش از خوابش بتر
جو بیدار ہے، وہ زیادہ نیند (غفلت) میں ہے — اُس کی بیداری، نیند سے بدتر ہے

ہر کہ در خواب ست بیداریش بہ — مستِ غفلت عینِ ہشیاریش بہ
جو خواب (غفلت) میں ہے اُس کا بیدار ہونا بہتر ہے — غفلت کے مدہوش کا عین ہوشیار ہونا بہتر ہے

چوں بحق بیدار نبود جانِ ما — ہست بیداری چو دربندانِ ما
جب ہماری جان خدا کے معاملہ میں بیدار نہ ہو — تو ہماری بیداری قید خانہ کی بیداری کی طرح ہے

جاں[3] ہمہ روز از لگدکوبِ خیال — وز زیان و سود و از خوفِ زوال
پورے دن جان، خیالات کی پائمال — اور نقصان و نفع اور زوال کے خوف سے

نے صفا میماندش نے لطف و فر — نے بسوئے آسماں راہِ سفر
نہ اُس میں صفائی رہتی ہے نہ پاکیزگی اور قوت — نہ آسمان کی طرف سفر کا راستہ

خفتہ آں باشد کہ اُو از ہر خیال — دارد امید و کُند با اُو مقال
سویا ہوا وہ ہے جو ہر خیال سے — امید وابستہ کرے اور اُس کے متعلق گفتگو کرے

---

[1] بازداں۔ یہ ظاہر ہے کہ یہ بے بصیرتی ہماری معصیت کاری کی وجہ سے ہے۔ کاں۔ کہ آں۔ غوی۔ دیوانہ، گمراہ۔ مجنوں نیستی۔ سعدیؒ نے فرمایا ہے لیلیٰ را از دریچہ چشمِ مجنوں بایستے نگریست۔ خطر۔ قدر و منزلت۔ با خود۔ ہوشیار۔ بے خود۔ بیہوش، مجذوب۔

[2] ہر کہ۔ جو شخص دنیاوی کاروبار میں پھنسا ہے اور جاگ رہا ہے اُس کی بیداری نیند سے بدتر ہے۔ بتر۔ بدتر۔ خواب۔ خوابِ غفلت میں مبتلا لوگوں کا بیدار ہو جانا بہتر ہے۔ بحق۔ اللہ کے معاملہ میں بیدار رہنا چاہئے۔

[3] جاں۔ دنیاوی دھندوں میں روح مکدر ہو جاتی ہے اور اُس کو عالمِ بالا کی سیر کا راستہ نہیں ملتا۔ ہر خیال۔ خیالوں کی دنیا میں آباد بیدار، غفلت کی نیند میں ہے۔ مقال۔ گفتگو۔

نے چنانکہ از خیال آید بحالؔ[1] | آں خیالش گردد اُو را صد وبال
وہ ایسا نہیں ہے کہ خیال سے وجد میں آئے | (بلکہ) اُس کا وہ خیال اُس کے لیے سو وبال ہے

دیو را چوں حور بیند اُو بخواب | پس ز شہوت ریزد اُو با دیو آب
وہ خواب میں شیطان کو حور دیکھتا ہے | پھر شہوت سے اُس سے ہم بستری کرتا ہے

چونکہ تخمِ نسل در شورہ بریخت | اُو بخویش آمد خیال از وے گریخت
جیسے ہی نسل کا بیج اُس نے شور زمین میں ڈالا | وہ بیدار ہوا اور خیال اُس سے روانہ ہوا

ضعفِ سر بیند ازاں و تن پلید | آہ ازاں نقشِ پدیدِ ناپدید
اُس کی وجہ سے سر کی کمزوری محسوس کرتا ہے اور جسم پلید | اُس ظاہری اور معدوم نقش پر افسوس ہے

مرغؔ[2] بر بالا پراں و سایہ اش | میدود بر خاک پرّاں مرغ وش
پرندہ اوپر اُڑ رہا ہے اور اُس کا سایہ | پرندہ کی طرح زمین پر اُڑان کر رہا ہے

ابلہے صیادِ آں سایہ شود | میدود چندانکہ بے مایہ شود
بیوقوف اُس سایہ کا شکاری بنتا ہے | اتنا دوڑتا ہے کہ بے طاقت ہو جاتا ہے

بے خبر کاں عکسِ آں مرغِ ہواست | بے خبر کہ اصلِ آں سایہ کجاست
اِس سے غافل ہے کہ وہ ہوا کے پرندہ کا عکس ہے | اور اس سے بے خبر ہے کہ اُس سایہ کی اصل کہاں ہے

تیر اندازد بسوئے سایہ اُو | ترکشش خالی شود در جستجو
وہ سایہ کی طرف تیر اندازی کرتا ہے | اور جستجو ہی میں اُس کا ترکش خالی ہو جاتا ہے

ترکشِ عمرش تہی شد عمر رفت | از دویدن در شکارِ سایہ تفت
اُس کی عمر کا ترکش خالی ہوا، عمر (برباد) گئی | سایہ کے شکار میں دوڑنے سے جل بھن گیا

سایۂ یزداںؔ[3] چو باشد دایہ اش | وارہاند از خیالِ سایہ اش
جب اللہ کا سایہ اُس کی دایہ ہو | تو اُس کو سایہ کے خیال سے نجات دیدے گا

## در تحریضِ متابعتِ ولیِ مُرشد
رہنما ولی کی تابعداری کی ترغیب

سایۂ یزداں بود بندہ خدا | مُردۂ ایں عالم و زندہ خدا
خدا کا بندہ اللہ کا سایہ ہوتا ہے | وہ اِس دنیا کا مُردہ اور خدا کا زندہ ہوتا ہے

دامنِ اُو گیر زوتر بے گماں | تا رہی از آفتِ آخر زماں
اُس کا دامن شک و شبہ کے بغیر جلد تھام لے | تاکہ آخرت کی مصیبت سے تو چھوٹ جائے

---

[1] حالؔ - وجد کی وہ کیفیت جو سالکوں پر طاری ہوتی ہے۔ دیوؔ - شیطان۔ آبؔ یعنی نطفہ، منی تخمِ نسل۔ نطفہ، منی۔ ضعفِ سر - بدخوابی سے دماغ کمزور ہو جاتا ہے۔ پدیدِ ناپدید خواب میں جو ظاہر ہوا حقیقت میں وہ کچھ نہیں ہے۔

[2] مرغؔ - واہی خیالات کے پیچھے بھاگنے والوں کی دوسری مثال ہے۔ اصلؔ - یعنی پرندہ۔ ترکشؔ - تیروں کا تھیلا۔ تفتؔ - فعلِ ماضی، تفتن بمعنی سوختن۔

[3] سایۂ یزداںؔ - یعنی اولیاء اللہ۔ دایہؔ - انّا، مراد مرشدِ کامل ہے۔ سایہؔ - یعنی خیالاتی دنیا۔ تحریضؔ - برانگیختہ کرنا۔ بندۂ خداؔ - یعنی خدا کا خاص بندہ۔ زوترؔ - زود تر کا مخفف ہے، بہت جلد۔

کَیفَ مَدَّ الظِّل[1] نقشِ اولیاست | کُو دلیلِ نورِ خورشیدِ خداست
"کَیفَ مَدَّ الظِّلّ" اولیاء کا وجود ہے | جو اللہ کے آفتاب کے نور کے رہنما ہیں

اندریں وادی مَرَو بے ایں دلیل | لَا اُحِبُّ الْاٰفِلِیْن گو چوں خلیلؑ
اِس وادی میں بغیر رہنما کے نہ چل | خلیل اللہ کی طرح کہہ، ”میں ڈوب جانیوالوں کو پسند نہیں کرتا ہوں“

رَو ز سایہ آفتابے را بیاب | دامنِ شہ شمسِ تبریزی بتاب
جا، سایہ کے ذریعہ آفتاب کو حاصل کرلے | اور شاہ شمسِ تبریزی کا دامن تھام لے

رہ ندانی جانبِ ایں سُور و عُرس | از ضیاء الحق حُسام الدیں بپرس
اِس جشن اور شادی کا اگر تجھے راستہ معلوم نہیں ہے | تو ضیاء الحق حُسام الدین سے پوچھ لے

ور حَسَد[2] گیرد ترا در رہ گلو | در حَسَد ابلیس را باشد غلو
اگر راستہ میں حسد تیرا گلا دبائے | حسد میں شیطان کو غلو ہے

کو ز آدم ننگ دارد از حَسَد | با سعادت جنگ دارد از حَسَد
اِس لئے کہ وہ حسد کی وجہ سے آدم سے ذلت محسوس کرتا ہے | اور حسد کی وجہ سے نیک بختی سے جنگ کرتا ہے

عَقبہ زیں صَعب تر در راہ نیست | اے خُنک آں کش حَسَد ہمراہ نیست
راستہ میں اِس سے سخت گھاٹی نہیں ہے | وہ شخص بڑا خوش نصیب ہے، جسکے ساتھ حسد نہیں ہے

ایں جسد خانہ حَسَد آمد بداں | کز حَسَد آلودہ گردد خانداں
یہ جسم حسد کا گھر ہے، سمجھ لے | حسد میں پورا خاندان مبتلا ہو جاتا ہے

خانہا[3] از حَسَد گردد خراب | باز شاہی از حَسَد گردد غراب
حسد سے گھرانے تباہ ہو جاتے ہیں | حسد کی وجہ سے شاہی باز (دل) کوا بنجاتا ہے

گر جَسَد خانہ حَسَد باشد ولیک | آں جَسَد را پاک کرد اللہ نیک
اگرچہ جسم حسد کا گھر ہو سکتا ہے، لیکن | جسم کو اللہ نے خوب پاک کر دیا ہے

یافت پاکی از جنابِ کبریا | جسمِ پُر از کبر و پُر حقد و ریا
اللہ تعالیٰ کی جناب سے پاکی پائی ہے | اُس جسم نے جو کبر اور کینہ اور ریاکاری سے بھرا ہے

”طَہِّرَا بَیْتِیَ“ بیانِ پاکی ست | گنجِ نور ست ار طلسمش خاکی ست
”تم دونوں میرے گھر کو پاک کرو“ پاکی کا بیان ہے | نور کا خزانہ ہے اگرچہ اُس کا نقش مٹی کا ہے

چوں کُنی با بے حَسَد مکر و حَسَد | زاں حَسَد دل را سیاہیہا رسد
جب تو کسی صاف دل کے ساتھ مکر اور حسد کریگا | تو اس حسد سے دل میں سیاہیاں پیدا ہوں گی

---

[1] کَیفَ مَدَّ الظِّل۔ یہ قرآنی آیت کا ٹکڑا ہے اِسمیں فرمایا گیا ہے اے نبی کیا تم اپنے رب کی طرف نہیں دیکھتے کہ اُس نے کس طرح سایہ کو دراز کیا ہے، مولانا فرماتے ہیں کہ اِس سایہ سے اولیاء اللہ کے وجود کی طرف اشارہ ہے۔ دلیل۔ یعنی مُرشد کامل۔ لَا اُحِبُّ الْاٰفِلِیْن۔ حضرت ابراہیمؑ نے ستارے کی اُلوہیت سے اِنکار کرتے ہوئے فرمایا تھا میں چھپ جانیوالوں کو پسند نہیں کرتا مراد دنیائے ناپائیدار کے تعلقات ہیں۔ شمسِ تبریزی۔ مولانا رومی کے شیخ ہیں تفصیلی حالات مقدمہ میں ملاحظہ کریں۔ سُور۔ سین کے ضمّہ سے، مجلسِ شادی، جشن۔ ضیاء الحق حُسام الدین۔ شمسِ تبریزی سے بیعت تھے پھر مولانا سے مستفیض ہوئے۔ تفصیلی حالات مقدمہ میں ملاحظہ کریں۔

[2] ور حَسَد۔ تو اس حسد کو شیطانی وسوسہ سمجھ اِس لئے کہ شیطان کو حسد پیدا کر دینے میں غلو ہے۔ کو۔ کہ او، شیطان نے حضرت آدمؑ کی قدر و منزلت دیکھ کر حسد کیا اور یہ کہہ کر کہ وہ مٹی سے بنا ہے اور میں آگ سے، اِس حسد کا اظہار کیا تو ہمیشہ کیلئے سعادت سے محروم ہو گیا۔ عَقبہ۔ عین اور قاف کے زبر کے ساتھ پہاڑ کی دشوار گذار گھاٹی صَعب۔ دشوار، سخت۔ جَسَد جسم۔ خانداں

[3] خانہا

خاک شو مردانِ حق را زیر پا | خاک بر سر کُن حسد را ہمچو ما
خاصانِ خدا کے پیر کے نیچے خاک بن جا | ہماری طرح حسد پر مٹی ڈال

## در بیانِ حسد کردنِ وزیر جہود
یہودی وزیر کے حسد کے بیان میں

آں وزیرک از حسد بودش نژاد | تا بباطل گوش و بینی باد داد
وہ کمینہ وزیر، حسد سے بنا تھا | اسی لئے اس نے ناحق کان اور ناک برباد کئے

بر امیدِ آنکہ از نیشِ حسد | زہرِ او در جانِ مسکیناں رسد
اس امید پر کہ حسد کے ڈنک کے ذریعہ | اس کا زہر مسکینوں کی جان پر پہونچ جائیگا

ہر کسے کو از حسد بینی کَند | خویش را بے گوش و بے بینی کُند
جو شخص حسد کی وجہ سے اپنی ناک کاٹتا ہے | وہ اپنے آپ کو ہی کان اور بے ناک کا کرلیتا ہے

بینی آں باشد کہ او بوئے برد | بوئے او را جانبِ کوئے برد
ناک تو وہ ہے جو بُو سونگھے | بو اس کو کوچہ کی طرف لے جائے

ہر کہ بُویش نیست بے بینی بُوَد | بوئے آں بو نیست کاں دینی بُوَد
جس میں بُو کی صلاحیت نہیں وہ بے ناک کا ہوتا ہے | اور بُو وہ بُو ہے جو دین کی ہو

چونکہ بوئے بُرد و شکرِ آں نہ کرد | کفرِ نعمت آمد و بینیش خورد
اور جب بُو سونگھی اور اُس کا شکر نہ کیا | تو یہ کفرانِ نعمت ہوا اور گویا وہ اُسکی ناک کو کھا گیا

شکر کُن مر شاکراں را بندہ باش | پیشِ ایشاں مُردہ شو پاینده باش
شکر کر اور شکر گزاروں کا غلام بن | اُن کے سامنے مُردہ بن اور عمرِ دوام حاصل کر

چوں وزیر از رہزنی مایہ مساز | خلق را تو بر میاور از نماز
وزیر کی طرح رہزنی کا سامان نہ کر | لوگوں کو نماز سے نہ روک

## فہم کردنِ حاذقانِ نصاریٰ مکرِ وزیر را
ماہر عیسائیوں کا وزیر کے مکر کو سمجھ جانا

ناصحِ دیں گشتہ آں کافر وزیر | کردہ او از مکر در لوزینہ سیر
وہ کافر وزیر، دین کا واعظ بن گیا | اُس نے مکر سے بادام کے حلوہ میں لہسن ملا دیا

ہر کہ صاحب ذوق بود از گفتِ او | لذّتے میدید و تلخی جفتِ او
جو صاحب ذوق تھا وہ اُس کی گفتگو سے | لذت محسوس کرتا اور اُس کے ساتھ کڑواہٹ بھی

---

لہ مردانِ حق۔ اولیاء اللہ
خاک شو۔ فرمانبردار بنجا
خاک بر سر کن۔ دفع کر۔
وزیرک۔ کاف تصغیر کا ہے
نژاد۔ اصل۔ باطل۔ ناحق
باد داد۔ برباد۔
لہ مسکیناں۔ یعنی عیسائی۔
بینی کندن۔ انکار کرنا۔
بے گوش۔ یعنی اپنے آپ کو
بہرا بنانا ہے۔ کوئے یعنی
راہ خدا۔ بوئے بردن۔
پہچاننا، سراغ لگا لینا۔
کفرِ نعمت۔ احسان فراموشی
یعنی ولی کامل کو پہچان کر
فائدہ نہ اٹھانا کفرانِ نعمت ہے
لہ مردہ شو۔ مرید کو شیخ
کے سامنے ایسا بنجانا چاہئے
جیسا کہ مردہ غسل دینے والے
کے لئے۔ از نماز۔ یعنی خدا کی
یاد۔ صاحب ذوق۔ یعنی
صاحب ذوق لوگ بیان کی
لذت بھی محسوس کرتے تھے
اور مکاری کی تلخی بھی محسوس
کرتے تھے۔

نکتہ ہا میگفت اُو آمیختہ
وہ ملے جُلے نکتے بیان کرتا تھا

در جُلاب و قند زہرے ریختہ
گلاب اور شکر میں زہر ملاتا تھا

ہاں[1] مشو مغرور زاں گفتِ نکو
خبردار! اُس بھلی بات سے دھوکے میں نہ پڑنا

زانکہ باشد صد بدی در زیرِ اُو
اِس لئے کہ اُس کی تہ میں سَو بُرائیاں ہوتی ہیں

ہر کہ باشد زشت گفتش زشت داں
جو شخص بُرا ہو، اُس کی گفتگو بُری سمجھ

ہر چہ گوید مُردہ آں نیست جاں
جو بات مردہ کہے، اُس میں جان نہیں ہے

گفتِ انساں پارۂ انساں بُود
انسان کی گفتگو انسان کا ٹکڑا ہوتی ہے

پارۂ از ناں یقیں ہم ناں بُود
روٹی کا ٹکڑا یقیناً روٹی ہوتا ہے

زاں علیؓ فرمود نقلِ جاہلاں
اسی لئے حضرت علیؓ نے فرمایا ہے کہ جاہلوں کی بات

بر مزابل ہمچو سبزہ است اے فلاں
اے فلاں، کوڑیوں پر سبزہ کی طرح ہے

بر چُناں سبزہ ہر آنکو بر نشست
ایسے سبزہ پر جو شخص بیٹھا

بر نجاست بیشکے بنشستہ است
وہ بے شک نجاست پر بیٹھا ہے

بایدش خود را بشُستن از حَدث[2]
اُس کو اپنے آپ کو ناپاکی سے پاک کرنا چاہئے

تا نمازِ فرضِ اُو نبُود عبث
تاکہ اُس کی فرض نماز بیکار نہ ہو جائے

ظاہرش میگفت در رہ چُست شو
اُس کا ظاہر کہتا تھا معرفت کی راہ میں چُست ہو جا

واز اثر میگفت جاں را سُست شو
اور اثر کے اعتبار سے جان کو کہتا تھا سُست ہو جا

ظاہرِ نُقرہ سپید ست و مُنیر
چاندی کا ظاہر اگرچہ سفید اور روشن ہے

دست و جامہ زاں سیہ گردد چو قیر[3]
ہاتھ اور کپڑے اُس سے سیاہ ہو جاتے ہیں تارکول کی طرح

آتش ار چہ سُرخ رُو است از شرر
آگ اگرچہ چنگاریوں کی وجہ سے سُرخ رُو ہے

تو ز فعلِ اُو سیہ کاری نگر
لیکن تو اُس کے کام کی سیاہ کاری کو دیکھ

برق اگرچہ نور آید در نظر
بجلی اگرچہ نگاہ کو نور دکھائی دیتی ہے

لیک ہست از خاصیت دُزدِ بصر
لیکن خاصیت میں بینائی کو چرانے والی ہے

ہر کہ جز آگاہ و صاحب ذوق بُود
صاحبِ ذوق اور باخبر آدمی کے علاوہ جو بھی تھا

گفتِ اُو در گردنِ اُو طوق بُود
اُس وزیر کی گفتگو اُس کی گردن کا طوق تھی

مدّتِ شش سال در ہجرانِ شاہ
بادشاہ سے چھ سالہ دوری میں

شد وزیر اتباعِ عیسیٰ را پناہ
وزیر، عیسائیوں کی پناہ ہو گیا

---

[1] ہاں۔ حرفِ تنبیہ ہے۔ مغرور۔ دھوکے میں مبتلا۔ زِشت۔ یعنی بُرے کی بات بھی بُری ہوتی ہے۔ نقل۔ قول، بات۔ مزابل۔ مزبلہ کی جمع، کوڑی۔ کوڑا ڈالنے کی جگہ۔

[2] حَدث۔ ناپاکی۔ عبث۔ باطل۔ ظاہرش۔ بظاہر اگرچہ نصیحت کرتا تھا لیکن تاثیر اُلٹی تھی۔ ظاہرِ نقرہ۔ یہ تینوں شعر اِس مضمون کو واضح کرنے کے لئے ہیں کہ ظاہر کی خوبی باطن کی خوبی کی دلیل نہیں ہے۔

[3] قیر۔ ایک قسم کا سیاہ روغن، تارکول۔ طوق۔ لوہے کا حلقہ جو قیدیوں کے گلے میں ڈالا جاتا تھا۔ گلے کا زیور۔ ہجراں۔ جدائی۔ اتباع۔ تابع کی جمع۔ پیروی کرنے والے۔ تابعدار۔

دین و دل را کُل بدو بسپرد خلق — پیشِ امر و نہیِ اُو می مُرد[1] خلق
لوگوں نے دین اور دل بالکل اُس کے سپرد کر دیا — اُس کے حکم اور ممانعت پر لوگ جان دیتے تھے

## پیغامِ شاہ پنہانی بسوئے وزیرِ پُر تزویر
بادشاہ کا خفیہ پیغام مکار وزیر کے نام

درمیانِ شاہ و اُو پیغام ہا — شاہ را پنہاں بدو آرام ہا
اُس کے اور بادشاہ کے درمیان پیغامات جاری تھے — بادشاہ کو خفیہ طور پر اُن سے آرام و اطمینان حاصل تھا

آخرُ الاَمر از برائے آں مُراد — ق تا دہد چوں خاکِ ایشاں را بباد
بالآخر اُس مقصد کے لئے — کہ اُن کو خاک کی طرح برباد کر دے

پیشِ اُو بنوشت شہ کاے مُقبلم — وقت آمد زود فارغ کن دِلم
اُس کو بادشاہ نے لکھا کہ اے میرے اقبال مند! — وقت آگیا، جلد میرے دل کو فارغ کر

زانتظارم دیدہ و دل بر رہ ست — زیں غمم آزاد کُن گر وقت ہست
انتظار میں میرے دیدہ و دل راستہ پر لگے ہیں — اس غم سے مجھے نجات دے، اگر موقع ہے

گفت اینک اندراں کارم شہا — کافگنم در دینِ عیسیٰؑ فتنہا
اُس نے کہا کہ اے بادشاہ میں ابھی اسی کام میں لگا ہوں — کہ حضرت عیسیٰؑ کے دین میں فتنے ڈال دوں

قومِ عیسیٰؑ را بُد اندر دار و گیر — حاکمِ شاں دہ امیر و دو[2] امیر
عیسائیوں کے انتظام میں — اُن کے بارہ امیر لگے ہوئے تھے

ہر فریقے مر امیرے را تَبَع — بندہ گشتہ میرِ خود را از طمع
ہر فریق ایک امیر کے ماتحت تھا — جو لالچ سے اپنے امیر کا غلام بنا ہوا تھا

ایں دہ و ایں دو امیر و قومِ شاں — گشتہ بندہ آں وزیرِ بدنشاں
یہ بارہ حاکم اور ان کی قوم — اُس بدنشاں وزیر کے غلام بن گئے

اعتمادِ[2] جملہ بر گفتارِ اُو — اقتدائے جملہ بر رفتارِ اُو
سب کو اس کی بات پر بھروسہ تھا — سب اُس کی چال کے مقتدی تھے

پیشِ اُو در وقت و ساعت ہر امیر — جاں بدادے گر بدو گفتے کہ میر
فوراً ہر امیر اُس کے آگے — جان دیدیتا اگر وہ اُس سے کہتا کہ مرجا

چوں زبوں کرد آں جہود[3]ک جملہ را — فتنہ انگیخت از مکر و دہا
جب اُس کینہ یہودی نے سب کو قابو میں کر لیا — مکر اور چالاکی سے فتنہ برپا کر دیا

[1] می مُرد خلق۔ یعنی اُس کے احکام پر جان دینے لگے۔ آخرُ الامر۔ بالآخر۔ مُقبل اقبال مند۔ بُد۔ بود۔ دار و گیر۔ انتظام۔ تَبَع۔ تابع۔ دہ امیر و دو امیر۔ یعنی دوازدہ سبطِ نصاریٰ

[2] اعتماد۔ بھروسہ۔ اقتدار پیروی۔ در وقت و ساعت فوراً۔ میر۔ مُردن کا امر ہے۔ زبوں۔ عاجز و بے چارہ۔

[3] جہودک۔ کینہ یہودی دہا۔ چالاکی۔

بیان دوازدہ امیر*

# تخلیطِ وزیر در احکامِ انجیل و مکرِ آں

انجیل کے حکموں میں وزیر کا گڑبڑ کرنا اور اُس کی چالاکی

ساخت طومارے بنامِ ہر یکے ۔ نقشِ ہر طومار دیگر مسلکے

اُس نے ہر ایک کے نام پر ایک تحریر تیار کی ۔ اور ہر تحریر کی عبارت دوسرے مسلک کی تھی

حکمہائے ہر یکے نوعِ دگر ۔ ایں خلافِ آں ز پایاں تا بسر

ہر ایک کے احکام دوسری قسم کے ۔ یہ اوّل سے آخر تک اُس کے بالکل خلاف

در یکے راہِ ریاضت را و جوع ۔ رکنِ توبہ کردہ و شرطِ رجوع

ایک میں ریاضت اور بھوکا رہنے کو ۔ توبہ کا رکن بنایا اور اللہ کی طرف رجوع کی شرط

در یکے گفتہ ریاضت سود نیست ۔ اندریں رہ مخلصی جز جود نیست

ایک میں کہا کہ ریاضت کا کوئی فائدہ نہیں ۔ اور اس راستہ میں سخاوت کے علاوہ چارہ نہیں

در یکے گفتا کہ جوع و جودِ تو ۔ شرک باشد از تو با معبودِ تو

ایک میں کہا کہ تیری فاقہ کشی اور سخاوت ۔ تیرے اور تیرے معبود کے درمیان شرک ہے

جز توکل جز کہ تسلیمِ تمام ۔ در غم و راحت ہمہ مکر ست و دام

توکل اور رضا کے علاوہ ۔ غم اور راحت میں سب چالاکی اور جال ہے

در یکے گفتہ کہ واجب خدمت ست ۔ ور نہ اندیشہ توکل تہمت ست

ایک میں کہا، کہ اطاعت ضروری ہے ۔ ورنہ توکل کا خیال تہمت ہے

در یکے گفتہ کہ امر و نہی ہاست ۔ بہرِ کردن نیست شرحِ عجزِ ماست

ایک میں کہا کہ کرنے نہ کرنے کے جو حکم ہیں ۔ کرنے کے لئے نہیں ہیں، ہمارے عجز کی تفصیل ہیں

تا کہ عجزِ خود بہ بینیم اندراں ۔ قدرتِ حق را بدانیم آں زماں

تاکہ ہم اُن میں عجز دیکھ لیں ۔ اُس وقت خدا کی قدرت کو پہچانیں

در یکے گفتا کہ عجزِ خود مبیں ۔ کفرِ نعمت کردن ست آں عجز ہیں

ایک میں کہا کہ اپنے عجز کو نہ دیکھ ۔ خبردار! وہ عجز احسان فراموشی ہے

قدرتِ خود بیں کہ ایں قدرت ازوست ۔ قدرتِ خود نعمتِ او داں کہ ہوست

اپنی قدرت کو دیکھ یہ قدرت اسی کی دی ہوئی ہے ۔ اپنی قدرت کو اُس کا انعام سمجھ کہ وہی وہ ہے

در یکے گفتہ کزیں دو در گذر ۔ بت بود ہر چہ بگنجد در نظر

ایک میں کہا اِن دونوں سے گذر جا ۔ بت ہوگا جو نظر میں سما جائیگا (اِن دونوں میں سے)

لہٰذا یہ بحثیں بکثرت ہیں۔

---

۱؎ طومار۔ لمبی چوڑی تحریر۔ نقش۔ تحریر۔ ریاضت۔ یعنی عبادت میں محنت کرنا۔ جوع۔ بھوکا رہنا، فاقہ کشی۔ رُجوع۔ لوٹنا۔ در یکے۔ یعنی ریاضت سے کوئی فائدہ نہیں، سخاوت کرنا کافی ہے۔ شرک باشد۔ یعنی نجات دہندہ خدا ہے، فاقہ کشی اور سخاوت کو ذریعۂ نجات بنانا شرک ہے۔

۲؎ تسلیم۔ یعنی۔ عبادت و ریاضت ضروری ہے۔ توکل۔ یعنی خدا پر اعتماد کی ضرورت ہے اور اپنے آپکو خدا کے سپرد کر دینا ذریعۂ نجات ہے۔ خدمت۔ یعنی عبادت و اطاعت۔ تہمت است۔ یعنی محض توکل کو ذریعۂ نجات سمجھنا نبی پر تہمت کے مترادف ہے کیونکہ نبی نے عبادت کو ضروری قرار دیا ہے۔

۳؎ امر و نہی۔ یعنی جسقدر خدائی احکام ہیں وہ کرنیکے لئے نہیں بلکہ بندہ کو اُس کا عجز تسلیم کرانے کے لئے ہیں اِن پر عمل ناممکن ہے لہٰذا بندہ اپنے آپ کو عاجز تسلیم کرلیگا، یہ جبر کی تعلیم ہے عجزِ خود مبیں۔ اپنے آپ کو مجبورِ محض نہ سمجھو ورنہ خدا کی عطا کردہ نعمتِ قدرت کا کفر ہوگا، انسان کی قدرت خدا کا عطیہ ہے، لہٰذا انسان قادر ہے اور اپنے افعال کا خود خالق ہے۔ دُو در۔ یعنی جبر اور اختیار کی بحث میں پڑنا الغرض مو… ہے بجون … ہوتا ہے

در یکے گفتہ کہ عجز و قدرتت
ایک میں کہا کہ تیرا عجز اور قدرت
بگذرد[1] وز ہر چہ اندر فکرتت
اور جو کچھ تیرے فکر میں ہے (خود بخود) گذر جائیگا

از ہوائے خویش در ہر ملتے
ہر مذہب میں اپنی خواہشِ نفسانی سے
گشتہ ہر قومے اسیرِ ذلتے
ہر قوم ذلت میں گرفتار ہوئی ہے

در یکے گفتہ مکش ایں شمع را
ایک میں کہا (عقل کی) اس شمع کو نہ بجھا
کایں نظر چوں شمع آمد جمع را
اس لئے کہ یہ غور و فکر شمعِ محفل ہے

از نظر چوں بگذری واز خیال
خیال اور غور و فکر کو جب تو چھوڑ دے گا
کشتہ باشی نیم شب شمعِ وصال
تو گویا تو نے وصال کی شمع کو آدھی رات میں بجھا دیا

در یکے گفتہ بکش باکے مدار
ایک میں کہا، بجھا دے، پروا نہ کر
تا عوض بینی یکے با صد ہزار
تاکہ ایک کے بدلے میں لاکھ پائے

کز کشتن[2] شمع جاں افزوں شود
اس لئے کہ شمع کے بجھانے سے روح بڑھیگی
لیلیت از صبر تو مجنوں شود
تیرے صبر کی وجہ سے تیری لیلیٰ مجنوں کی طرح ہو جائیگی

ترکِ دنیا ہر کہ کرد از زہدِ خویش
جس نے اپنے زہد کی وجہ سے دنیا کو چھوڑ دیا
بیش آمد پیشِ او دنیا از پیش
اُس کے سامنے دنیا پہلے سے زیادہ آتی ہے

در یکے گفتہ کہ آنچت داد حق
ایک میں کہا، جو کچھ اللہ نے تجھے دیا ہے
بر تو شیریں کرد در ایجاد حق
وہ آفرینش کے وقت اللہ نے تیرے لئے شیریں کر دیا

بر تو آساں کرد و خوش آں را بگیر
تیرے لئے آسان اور خوشگوار کر دیا ہے اسکو لیلے
خویشتن را در میفگن در زحیر
اپنے آپ کو پیچش میں مبتلا نہ کر

در یکے گفتہ کہ بگذر زاں خود
ایک میں کہا، اپنی ملکیت سے دستکش ہو جا
کاں قبول[3] طبع تو رد ست و بد
اسلئے کہ تیری مرغوب طبع چیز مردود اور بری ہے

راہہائے مختلف آساں شدست
مختلف راستے آسان ہو گئے ہیں
ہر یکے را ملتے چوں جاں شدست
ہر ایک کیلئے ایک مذہب جان کی طرح بن گیا ہے

گر میسر کردنِ حق رہ بدے
اگر اللہ کا آسان کر دینا ہی کوئی راستہ ہوتا
ہر جہود و گبر ازو آگہ بدے
ہر یہودی اور آتش پرست اُس سے واقف ہوتا

در یکے گفتہ میسر آں بود
ایک میں کہا، کہ آسان چیز وہ ہوتی ہے
کہ حیاتِ دل غذائے جاں بود
جو دل کی زندگی اور جان کی غذا ہوتی ہے

---

[1] بگذرد۔ یعنی جبر و قدر کی بحثیں اور جو کچھ انسانی افکار میں خود بخود ختم ہو جائیں گے لہٰذا اُن کو ترک کرنیکے اہتمام کی ضرورت نہیں۔ ہوا۔ نفسانی خواہش یعنی اِن بحثوں کا ترک بھی نفسانی خواہش ہے جو گمراہی کا سبب ہے۔ ایں شمع۔ شمع سے مراد عقل اور غور و فکر ہے، یعنی مذہبی احکام اور عقائد، عقلی ہیں انسان کو اپنی عقل سے کام لینا چاہئے۔ بکش یعنی دینی معاملوں میں عقل کو دخل نہ دے اور دیوانگی اختیار کر۔

[2] کز کشتن شمع۔ یعنی دیوانگی اختیار کرنے سے تو خدا کا محبوب بنجائیگا۔ ترکِ دنیا۔ عقل کو بالائے طاق رکھ کر جو دنیا کو چھوڑیگا دنیا اور زیادہ اُسکو ملیگی۔ دادِ حق۔ خدا نے ازل میں جو کچھ تیرے لئے مقدر کر دیا ہے وہ ملکر رہیگا اس کے لئے کیوں سعی کرتا ہے اور کیوں حلال و حرام کی بحثیں پیدا کرتا ہے۔ آنچت۔ مخفف ہے آنچہ ترا کا۔ ایجاد۔ کسی چیز کو پیدا کرنا۔ خوش۔ پسندیدہ۔ زحیر۔ پیچش، پیچ و تاب۔ آن۔ ملکیت۔

[3] قبول۔ مقبول۔ رَد۔ نامنظور، مردود۔ بد۔ یعنی جس چیز کی طرف دل راغب ہو وہ بری اور مردود ہے، اُس کو اختیار نہ کر۔ راہہا۔ اپنی پسند کی چیز اختیار کرنے سے ہی یہ اختلافِ مذاہب پیدا ہوا ہے جو فساد کا سبب بن رہا ہے۔ لہٰذا پسندیدگی حقانیت کی دلیل نہیں ہے۔ میسّر۔ آسان یعنی آسان چیز بھی درست ہے جس سے دل زندہ ہوتا ہے اور روح کے لئے وہ غذا ہے۔

ہر چہ ذوقِ[1] طبع باشد چوں گذشت ۔۔۔ بر نیارد ہمچو شورہ رَیع و کِشت

جو چیز طبیعت کے ذوق کے مطابق ہوتی ہو جب گزر جاتی ہے ۔۔۔ تو شور زمین کی طرح پیداوار اور فصل نہیں دیتی ہے

جز پشیمانی نباشد رَیعِ اُو ۔۔۔ جز خسارت بیش نارد بیعِ اُو

اُس کی پیداوار شرمندگی کے سوا نہیں ہوتی ۔۔۔ اور اس کی بیع کا حاصل نقصان کے سوا کچھ نہیں ہوتا

آں مُیسّر نبُود اندر عاقبت ۔۔۔ نامِ اُو باشد مُعسّر عاقبت

انجام کار وہ آسان نہیں ہوتی ۔۔۔ اور آخر میں اُس کا نام دشوار ہوتا ہے

تو مُعسّر از مُیسّر باز داں ۔۔۔ عاقبت بنگر جمالِ این و آں

تو دشوار اور آسان کے فرق کو سمجھ ۔۔۔ اِس اور اُس کے حسن کے نتیجہ پر نظر رکھ

در یکے گفتہ کہ اُستادے[2] طلب ۔۔۔ عاقبت بینی نیابی در حَسَب

ایک میں کہا، کسی اُستاد کی طلب کر ۔۔۔ محض ذاتی شرافت سے تجھے عاقبت اندیشی حاصل نہیں ہو سکتی

عاقبت دیدند ہر گوں ملّتے ۔۔۔ لاجرم گشتند اسیرِ زَلّتے

الغرض اُستاد جس قوم نے انجام کو معلوم کیا ۔۔۔ لا محالہ لغزش میں گرفتار ہوئی

عاقبت دیدن نباشد دست باف ۔۔۔ ورنہ کے بودے ز دینہا اختلاف

آخرت کو سمجھنا (اپنے) ہاتھ کا کام نہیں ہے ۔۔۔ ورنہ مذہبوں میں اختلاف ہوتا

در یکے گفتہ کہ اُستا ہم توئی ۔۔۔ زانکہ اُستا را شناسا ہم توئی

ایک میں کہا، اُستاد بھی تو ہی ہے ۔۔۔ اِس لئے کہ اُستاد کو پہچاننے والا تو ہی ہے

مرد باش و سُخرۂ[3] مرداں مشو ۔۔۔ رَو سرِ خود گیر و سرگرداں مشو

مرد بن اور لوگوں کا بیگاری نہ بن ۔۔۔ جا، خود اپنی فکر کر اور پریشان نہ ہو

چشم بر سِرّت بدار و از خلاف ۔۔۔ دُور شو تا یابی از حق ایتلاف

اپنی ذاتی رائے قائم کر اور خلاف سے ۔۔۔ بھاگ، تاکہ تو اللہ کا وصال پا لے

در یکے گفتہ کہ ایں جملہ یکے ست ۔۔۔ ہر کہ او دُو بیند احول مردکے ست

ایک میں کہا یہ سب (کائنات) ایک (ذات) ہے ۔۔۔ جو دو سمجھے وہ کمینہ، بھینگا ہے

در یکے گفتہ کہ صد یک چوں بود ۔۔۔ ایں کہ اندیشد مگر مجنوں بود

ایک میں کہا کہ سو ایک کیسے ہو سکتے ہیں ۔۔۔ جو یہ سوچے وہ شاید پاگل ہو

ہر یکے قولے ست ضدِّ یکدگر ۔۔۔ چوں یکے باشد بگو زہر و شکر

ہر ایک قول دوسرے کی ضد ہے ۔۔۔ بتاؤ، زہر اور شکر ایک کیسے ہو سکتے ہیں؟

---

[1] ذوقِ طبع۔ آسان اور مزاج کے موافق چیزیں اختیار کرنے سے کوئی فائدہ نہیں ہے عاقبت۔ انجام کار۔ مُیسّر۔ آسان۔ مُعسّر۔ دشوار گذار عاقبت۔ یعنی آسان کام شروع میں آسان ہے لیکن انجام کے اعتبار سے دشوار ہے۔ رَیع۔ کھیتی کا محصول، پیداوار۔ تو مُعسّر۔ روح اور عقل جس کام کو آسان سمجھے وہ عین دین ہے۔ عاقبت۔ انجام بینی۔ حَسَب حا اور سین کے فتح سے، ذاتی خوبیاں، شخصی کمالات

[2] اُستاد۔ یعنی شیخ طریقت ہر گوں۔ ہر نوع۔ لاجرم۔ ضرور۔ زَلّت۔ لغزش، خطا۔ دست باف۔ ہاتھ کا کام، آسان کام۔ اُستا۔ اُستاد کا مخفف ہے۔ یعنی تو خود اُستاد ہے کسی شیخ کی کیا ضرورت ہے اِسلئے کہ جو شیخ کو شناخت کر سکتا ہے وہ خود آخرت کو بھی سمجھ سکتا ہے۔

[3] سُخرہ۔ بیگاری۔ سرِ خود گیر۔ اپنی فکر کر۔ سرگرداں۔ حیران سِرّ۔ باطن، ذاتی رائے۔ ایتلاف۔ اِتحاد، وصال ایں جملہ۔ وجود صرف واحد ہے جو تمام کائنات میں جاری اور ساری ہے۔ صد۔ یعنی کروڑوں کائنات ایک وجود کب بن سکتی ہیں۔ زہر و شکر۔ یعنی اِن باتوں میں ایسا ہی اختلاف تھا جیسے زہر اور شکر میں۔

گر نبودے رحمت و افضالِ شاں — در شکستے چوبِ استدلالِ شاں
اگر اُن کی مہربانیاں اور شفقت نہ ہوتی — اُن کے اِستدلال کی لاٹھی ٹوٹ جاتی

ایں عصا چہ بود قیاسات و دلیل — آں عصا کہ دادشاں بینا جلیل
یہ لاٹھی کیا ہے، قیاس اور دلیل — یہ وہ لاٹھی ہے جو انکو (خدا) بصیر جلیل نے دی ہے

او عصاتاں داد تا پیش آمدید — آں عصا از خشم ہم بر وے زدید
اُس نے تمہیں لاٹھی دی تاکہ آگے بڑھو — غصہ سے وہ لاٹھی تم نے اُس پر دے ماری

چوں عصا شد آلتِ جنگ و نفیر — آں عصا را خورد بشکن اے ضریر
جب لاٹھی جنگ اور بھگدڑ کا ذریعہ ہوگئی — اے اندھے! اُس لاٹھی کا چورا چورا کردے

حلقۂ کوراں بچہ کار اندرید — دیدباں را درمیانہ آوریدر
تم اندھوں کے حلقہ میں کیوں ہو؟ — کسی صاحب بصیرت کو درمیان میں لاؤ

دامنِ اُو گیر کو دادت عصا — در نگر کادم چہا دید از عصیٰ
اُس کا دامن پکڑ جس نے تجھے لاٹھی دی ہے — غور کر آدم (علیہ السلام) نے نافرمانی سے کیا کیا دیکھا؟

چوں عصا شد مار و استن باخبر — معجزہ موسیٰؑ و احمدؐ در نگر
لاٹھی سانپ کیسے بنی اور ستون کیسے باخبر ہوا! — (حضرت) موسیٰ اور (حضرت) احمد علیہما السلام کے معجزے پر غور کر

از عصا ماری و از اُستن حنیں — پنج نوبت میزنند از بہرِ دیں
لاٹھی کا سانپ بن جانا اور ستون کا رونا — دین کے لئے پانچ وقت نقارہ پیٹتے ہیں

گر نہ نامعقول بودے ایں مزہ — کے بُدے حاجت بچندیں معجزہ
اگر یہ مزہ عقل میں نہ آنے والا نہ ہوتا — تو اس قدر معجزوں کی کب ضرورت پڑتی؟

ہر چہ معقول ست عقلت میخرد — بے بیانِ معجزہ بے جزر و مد
جو عقل میں آنیوالی بات ہوتی ہے تیری عقل اسکو قبول — بغیر معجزہ کے ظہور کے اور بغیر ردّ و کد کے

ایں طریقِ نکرِ نامعقول بیں — در دلِ ہر مقبلے مقبول بیں
اس انوکھے اور عقل میں نہ آنیوالے طریقہ کو دیکھ — ہر بانصیب مقبول (شخص) کے دل میں دیکھ

آں چناں کز بیمِ آدم دیو و دد — در جزائر در رمیدند از حسد
جس طرح آدمی کے ڈر سے جن اور درندے — حسد کی وجہ سے جزیروں میں بھاگ گئے ق

ہم زبیمِ معجزاتِ انبیا — سرکشیدہ منکراں زیرِ گیا
نبیوں کے معجزوں کے خوف سے بھی — منکروں نے گھاس کے نیچے سر چھپا لیا



---

۱؎ اگر نبودے۔ اگر بزرگوں کی توجہ نہ ہو تو محض اِستدلال سے علومِ معرفت حاصل نہیں ہو سکتے ہیں۔ ایں عصا۔ اللہ تعالیٰ نے ان فلاسفہ کو قوتِ استدلال اسلئے دی تھی کہ انبیاء کو پہچانیں لیکن انہوں نے اُلٹا کام لیا اور ان دلائل سے اِنکار کا کام لینا شروع کر دیا۔

۲؎ چوں عصا۔ جب دلائل مقصد کے خلاف استعمال ہوں تو اُن دلائل کو ترک کر دینا چاہئے۔ حلقہ۔ جماعت۔ دیدبان۔ صاحب بصیرت یعنی شیخ کامل۔ عصیٰ۔ اُس نے نافرمانی کی، حضرت آدمؑ کے بارے میں قرآن پاک میں ہے فعصیٰ آدم ربہٗ فغویٰ۔ آدمؑ نے اپنے رب کی نافرمانی کی تو بھٹک گئے۔ ماری۔ سانپ شدن۔ حنین۔ گریہ زاری۔ بہرِ دیں۔ معجزات کے ذریعہ دین کے غلبہ کا اِظہار ہوتا ہے۔

۳؎ نامعقول۔ الٰہیات کی بحثیں محض دلائلِ عقلیہ سے طے نہیں ہو سکتی ہیں لامحالہ وحی پر اعتماد کرنا ضروری ہے۔ معقول۔ یعنی جو چیز عام انسانوں کی عقل کے مطابق ہو۔ میخرد۔ قبول می کند۔ بیان۔ اِظہار۔ جزر۔ سمندر کے پانی کا سمٹاؤ۔ مد۔ سمندر کے پانی کا چڑھاؤ۔ نکر۔ انوکھا۔ مقبل۔ بانصیب۔ مقبول۔ خدا رسیدہ، یعنی علومِ اخروی کا اِدراک عام عقلوں سے بالاتر ہے اُن کا اِدراک کشف اور ذوق سے ہوتا ہے۔

تا بناموسِ[1] مسلمانی زیند
تاکہ مسلمانی کی عزت کے ساتھ زندہ رہیں

در تسلّس تا ندانی کہ کیند
مکّاری میں، تاکہ تو یہ نہ سمجھ سکے کہ وہ کون ہیں،

ہمچو قلّابان برآں نقدِ تباہ
کھوٹے سکّے بنانے والوں کی طرح اس خراب سکّہ پر

نقرہ می مالند و نامِ پادشاہ
چاندی اور بادشاہ کا نام چڑھاتے ہیں

ظاہرًا الفاظِ توحید و شرع
بظاہر توحید اور شریعت کے الفاظ ہیں

باطنِ آں ہمچو در ناں تخمِ ضرع
باطن اُن کا ایسا ہے جیسے روٹی میں مرغ کے بیج

فلسفی را زہرہ نے تا دم زند
فلسفی کی مجال نہیں کہ دم مارے

دم زند دینِ حقش بر ہم زند
دم مارے تو سچا دین اس کو بیخ دے

دست و پائے او جماد[2] و جانِ او
اُسکے ہاتھ اور پیر جماد ہیں اور اُس کی روح

ہر چہ گوید آں دُو در فرمانِ اُو
جو کچھ کہتی ہے وہ دونوں اُسکے حکم میں ہیں

باز باں گرچہ کہ تہمت می نہند
زبان سے اگرچہ وہ تہمت دھرتے ہیں

دست و پا شاں گواہی می دہند
اُن کے ہاتھ اور پیر گواہی دیتے ہیں

## اظہارِ معجزۂ[3] پیغمبر علیہ السلام و بسخن آمدنِ سنگریزہ در دستِ ابوجہل
پیغمبر (صلّی اللہ علیہ وسلّم) کا معجزہ ظاہر کرنا اور سنگریزوں کا ابوجہل کے ہاتھ میں بات کرنا

## وگواہی دادن بر رسالتِ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم
اور گواہی دینا آنحضرت صلّی اللہ علیہ وسلّم کی رسالت پر

سنگہا اندر کفِ بوجہل بُود
سنگ ریزے ابوجہل کی مٹھی میں تھے

گفت اے احمد بگو ایں چیست زُود
بولا اے احمدؐ جلد بتا یہ کیا ہے؟

گر رسولی[4] چیست در دستم نہاں
اگر تو رسول ہے میرے ہاتھ میں کیا چھپا ہے؟

چوں خبر داری ز رازِ آسماں
جبکہ آسمان کے راز کا تو خبردار ہے

گفت چوں خواہی بگویم کاں چہاست
فرمایا، تو کیا چاہتا ہے، میں بتاؤں کہ وہ کیا ہے؟

یا بگویند آنکہ ما حقیم و راست
یا وہ کہیں کہ ہم برحق اور سچے ہیں

گفت بوجہل آں دُوم نادر تر است
ابوجہل نے کہا دوسری بات زیادہ انوکھی ہے

گفت آرے حق ازاں قادر تر است
فرمایا ہاں (اللہ تعالیٰ) اس سے زیادہ برقادر ہے

گفت شش پارہ حجر در دستِ تست
فرمایا تیرے ہاتھ میں پتھر کے چھ ٹکڑے ہیں

بشنو از ہر یک تو تسبیحِ درست
اور ہر ایک سے تو صحیح تسبیح سُن لے

---

[1] ناموس۔ عزّت و آبرو، قاعدہ قانون۔ تسلّس، سالوس سے بنا ہے، مکر و فریب کرنا۔ زیند۔ زیستن کا مضارع ہے۔ کیند۔ کدام اند۔ قلّاب۔ کھوٹے سکّے بنانے والا۔ تباہ۔ کھوٹا خراب۔ ضرع۔ ایک زہریلی کڑوی گھاس ہے۔

[2] جماد یعنی انہیں کوئی عقل اور سمجھ نہیں ہے۔ دُو۔ ہاتھ اور پیر۔ باز باں یعنی فلسفی یہ کہتے رہتے ہیں کہ جمادات میں شعور نہیں وہ کیسے کسی کا حکم مان سکتے ہیں اُن کے ہاتھ پیر خود اُن کے خلاف گواہی دیتے ہیں کہ اُن میں بھی شعور نہیں ہے لیکن روح کے حکم کو مانتے ہیں۔

[3] معجزہ۔ اس معجزہ کا تذکرہ حدیث کی معتبر کتابوں میں نہیں ہے۔ مولانا کا منشا یہ ہے کہ ندائے غیبی کو جس طرح نباتات سنتی ہیں جسکو استوانہ حنانہ کے واقعہ نے ثابت کیا اسی طرح جمادات بھی سنتی ہیں۔ ابوجہل۔ اسلامی دور سے پہلے اسکو ابوالحکم کہا جاتا تھا آنحضورؐ کی انتہائی دشمنی میں جو حرکتیں کیں اُسکی وجہ سے اسلامی دور میں اُسکو ابوجہل کہا گیا۔

[4] گر رسولی۔ جب تم آسمانوں کے راز بتاتے ہو تو یہ قریب کی چیز ہے اسکو ضرور بتا دینا چاہیے۔ گفت۔ حضورؐ نے فرمایا کہ میں بتاؤں کہ تیری مٹھی میں کیا ہے یا جو چیز مٹھی میں ہے وہ بتائے کہ میں کون ہوں۔ دُوم یعنی مٹھی

از میانِ مُشتِ اُو ہر پارہ سنگ
اُس کی مُٹھی میں ہر سنگریزے نے

در شہادت گفتن آمد بے درنگ
فوراً (کلمۂ) شہادت پڑھنا شروع کر دیا

[1] لَا اِلٰہ گفت و اِلَّا اللّٰہ گفت
لا الٰہ کہا اور الّا اللہ کہا

گوہرِ احمد رسول اللہ سُفت
احمد رسول اللہ کا موتی پرو دیا

چوں شنید از سنگہا بُوجہل ایں
ابو جہل نے جب پتھروں سے یہ سُنا

زد ز خشم آں سنگہا را بر زمیں
غصہ سے اُن پتھروں کو زمین پر دے مارا

گفت نبوَد مثلِ تو ساحرِ دگر
بولا تجھ جیسا کوئی دوسرا جادوگر نہ ہوگا

ساحِراں را سَر توئی و تاجِ سَر
تو ساحروں کا سردار اور سرتاج ہے

چوں بدید آں مُعجزہ بُوجہل تَفت
جب ابوجہل نے وہ معجزہ دیکھا، جل گیا

گشت در خشم و بسوئے خانہ رَفت
غصہ میں بھر گیا اور گھر کی طرف چلا گیا

رہ گرفت و رفت از پیشِ رسولؐ
راستہ لیا، اور رسولؐ کے سامنے سے چلا گیا

اوفتاد اندر چہ آں زشتِ سُفول
وہ بدبخت پست فطرت کنوئیں میں جا گرا

مُعجزہ را دید و شد بدبخت و زَفت
معجزہ دیکھا اور مزید بدبخت اور سخت ہو گیا

سوئے کفر و زندقہ شد تیز رفت
کفر اور بے دینی کی طرف تیز رَو ہو گیا

خاک بر فرقش کہ بُد کور و لعیں
اُس کے سر پر خاک، کیونکہ اندھا اور ملعون تھا

چشمِ اُو ابلیس آمد خاک بیں [2]
اُس کی آنکھ خاک کو دیکھنے والا شیطان ثابت ہوئی

ایں سخن را نیست پایاں اے عمو
اے چچا! اس بات کا اختتام نہیں ہے

قصۂ آں پیرِ چنگی باز گو
سارنگی نواز بوڑھے کا قصہ پھر سُنا

باز گرد و حالِ مُطرب گوش دار
واپس لوٹ اور گویّے کا حال سُن

زانکہ عاجز گشت مُطرب زِ انتظار
اِس لئے کہ گویّا انتظار میں عاجز آ گیا

## بقیۂ قصۂ پیرکِ چنگی و پیغام رسانیدن باو

حقیر بوڑھے سارنگی نواز کا بقیہ قصہ اور اُس کو پیغام پہونچانا

بانگ آمد مر عمرؓ را کاے عمرؓ
عمر (رضی اللہ عنہ) کو آواز آئی، اے عمرؓ

بندۂ ما را ز حاجت باز خَر
ہمارے ایک بندہ کو ضرورت سے نجات دلا

بندۂ داریم خاص و مُحترم
ہمارا ایک خاص اور محترم بندہ ہے

سوئے گورستاں تو رنجہ کُن قدم
قبرستان کی جانب جا

---

[1] لَا اِلٰہ۔ یعنی خدا کی وحدانیت کی گواہی دی۔ پھر آنحضورؐ کی رسالت کی گواہی دی۔ ساحِر۔ جادوگر۔ تَفت۔ تا، کے فتحہ کے ساتھ، گرم غضبناک۔ خَشم۔ غصہ۔ زشت۔ بدبخت، شقی، بُرا۔ سُفول۔ پست فطرت، کینہ۔ زَفت۔ زا کے فتحہ کے ساتھ، سخت، درشت۔ زَندَقہ۔ بے دینی۔ تیز رفت۔ تیز رفتار۔ فَرق۔ سَر کے بالوں کی مانگ۔ بُد۔ بود کا مخفف ہے۔

[2] خاک بیں۔ شیطان نے حضرتِ آدمؑ کے پتلے کو مٹی کا خیال کیا، باطنی اوصاف کو نہ دیکھا۔ کاے۔ کہ اے۔ باز خریدن۔ نجات دلانا، چھڑا لینا۔ محترم۔ معزز۔ قدم رنجہ کُن۔ تشریف لے جائیے۔

اے عمرؓ! برجہ زبیتُ المالِ عام — ہفتصد دینار بر کف نہ تمام

اے عمر رضؓ! اُٹھ، عام بیتُ المال سے — پورے سات سَو دینار ہاتھ میں لے

پیش اُو بر کاے تو مارا اختیار — ایں قدر بستاں کنوں معذور دار

اُس کے سامنے لیجا کہ اے ہمارے برگزیدہ! — اتنا لے لے، اب معذور سمجھ

ایں قدر از بہرِ ابریشم بہا — خرج کُن چوں خرج شد ایں جا بیا

یہ مقدار، جو سارنگی کا اِنعام ہے — خرچ کر، جب خرچ ہو جائے اس جگہ آجانا

پس عمرؓ زاں ہیبتِ آواز جست — تا میاں را بہرِ ایں خدمت بہ بست

تو عمر (رضی اللہ عنہ) اُس آواز کی ہیبت سے اُٹھ کھڑے ہوئے — اور اس خدمت کے لئے کمر بستہ ہو گئے

سوئے گورستاں عمرؓ بنہاد رُو — در بغل ہمیاں دواں در جستجو

عمر (رضی اللہ عنہ) نے قبرستان کا رُخ کیا — ہمیانی بغل میں تھی، جستجو میں دوڑ رہے تھے

گردِ گورستاں دواں شد اُو بسے — غیرِ آں پیر اُو ندید آنجا کسے

قبرستان کے چاروں طرف بہت دوڑے — اُس بوڑھے کے علاوہ کسی کو نہ دیکھا

گفت ایں نبوُد دِگر بارہ دوید — ماندہ گشت و غیرِ آں پیر اُو ندید

کہا، یہ نہ ہوگا، پھر دوڑے — تھک گئے اور اُس بوڑھے کے سوا نہ دیکھا

گفت حق فرمود ما را بندہ ایست — صافی و شائستہ و فرخندہ ایست

کہا، اللہ (تعالیٰ) نے فرمایا ہے ہمارا ایک بندہ ہے، — پاک، شائستہ اور بابرکت ہے

پیرِ چنگی کے بُوَد خاصِ خدا — حبّذا اے سِرِّ پنہاں حبّذا

بوڑھا سارنگی نواز خدا کا خاص کب ہوگا؟ — واہ واہ، اے پوشیدہ راز، واہ واہ

بارِ دیگر گِردِ گورستاں بگشت — ہمچو آں شیرِ شکاری گردِ دشت

پھر قبرستان کا چکر لگایا — جیسے شکاری شیر، جنگل کے گرد (چکر لگاتا ہے)

چوں یقیں گشتش کہ غیرِ پیر نیست — گفت در ظلمت دلِ روشن بسے ست

جب اُنکو یقین ہو گیا کہ بوڑھے کے علاوہ کوئی نہیں ہے — بولے، بہت سے روشن دل اندھیرے میں ہوتے ہیں

آمد و با صد ادب آنجا نشست — بر عمرؓ عطسہ فتاد و پیر جست

آئے، اور بہت ادب سے وہاں بیٹھے — عمر (رضی اللہ عنہ) کو چھینک آئی اور بوڑھا اُٹھ بیٹھا

مر عمرؓ را دید و ماند اندر شگفت — عزمِ رفتن کرد و لرزیدن گرفت

عمر (رضی اللہ عنہ) کو دیکھا اور حیران ہو گیا — چل دینے کا ارادہ کیا اور کانپنے لگا

---

۱؎ بیتُ المال۔ شاہی خزانہ جو عوام کے لئے ہوتا ہے۔ برجہ۔ جا امر ہے جہیدن کا، کودنا۔ بر زیادہ ہے۔ تمام۔ مکمل۔ بر۔ بُردن کا امر ہے۔ اختیار۔ برگزیدہ۔ ابریشم بہا۔ سارنگی بجانے کا انعام۔ میاں بستن۔ کمر کسنا، کسی کام کے لئے تیار ہو جانا۔ ہمیاں۔ نقد کی تھیلی۔ صافی۔ پاک۔ شائستہ۔ لائق، مُہذب۔ فرخندہ۔ مُبارک۔ حبّذا۔ تعریف کا کلمہ ہے، واہ واہ، سبحان اللہ۔

۲؎ چونکہ تلاش کے بعد کوئی سارنگی نواز کے علاوہ نہ ملا تو سمجھے وہی چھپا ہوا بزرگ ہے۔ آنجا۔ یعنی بوڑھے کے پاس۔ عطسہ۔ چھینک۔ جست۔ وہ سویا ہوا تھا چھینک کی آواز سے اُٹھ بیٹھا۔ شگفت۔ حیرت، تعجب۔ لرزیدن۔ کانپنا، لرزنا۔

گفت در باطن خدایا از تو داد
دل میں بولا اے خدا تیری دہائی ہے

مُحتسب بر بیر کے چنگی فتاد
نا چیز سارنگی نواز پر محتسب آپڑا

چوں نظر اندر رخِ آں پیر کرد
جب اس بوڑھے کے چہرے پر نظر کی

دید او را شرمسار و روئے زرد
اس کو شرمندہ اور زرد رُو دیکھا

پس عمر رض گفتش مترس از من مرم
عمر (رضی اللہ عنہ) نے اس سے کہا خوف نہ کر مجھ سے

کت بشارتہائے حق آوردہ ام
کیونکہ میں تو تیرے لئے خدا کی جانب سے خوشخبریاں لایا ہوں

چند یزداں مدحتِ خوئے تو کرد
اللہ (تعالیٰ) نے تیری خصلت کی اسقدر تعریف کی

تا عمرؓ را عاشقِ روئے تو کرد
کہ عمرؓ کو تیرے چہرے کا عاشق بنا دیا

پیشِ من بنشیں و مہجوری مساز
میرے سامنے بیٹھ، اور جدائی نہ کر

تا بگوشت گویم از اقبال راز
تاکہ تیرے کان میں تیری اقبالمندی کا راز کہوں

حق سلامت میکند می پرسدت
اللہ (تعالیٰ) نے تجھے سلام کہا ہے اور تجھ سے دریافت کیا ہے

چونی از رنج و غمانِ بے حدت
کہ بے حد غموں اور تکلیفوں میں تیرا کیا حال ہے؟

نک قُراضہ چند ابریشم بہا
یہ ہے کچھ تھوڑا سا سارنگی بجانے کا انعام!

خرج کُن ایں را و باز ایں جا بیا
اس کو خرچ کر اور پھر اس جگہ آجانا

پیر لرزاں گشت چوں ایں را شنید
جب یہ سُنا تو بوڑھا کانپ گیا

دست می خائید و بر خود می طپید
ہاتھ کاٹتا تھا اور تڑپتا تھا

بانگ می زد کاے خدائے بے نظیر
چلاتا تھا کہ اے بے مثال خدا!

بسکہ از شرم آب شد بیچارہ پیر
بیچارہ بوڑھا شرم سے پانی پانی ہو گیا

چوں بسے بگریست و ز حد رفت درد
جب بہت رویا اور درد حد سے بڑھ گیا

چنگ را زد بر زمیں و خُرد کرد
سارنگی کو زمین پر دے مارا اور ریزہ ریزہ کر دیا

گفت اے بودہ حجابم از اِلٰہ
بولا اے (سارنگی)، تو ہی خدا سے میرا پردہ تھی

اے مرا تو راہزن از شاہراہ
اے سارنگی تو ہی میرے لئے شاہراہ سے راہزن تھی

اے بخوردہ خونِ من ہفتاد سال
اے (سارنگی) تو نے ہی ستر سال میرا خون پیا

اے ز تو رویم سیہ پیشِ کمال
اے (سارنگی) تیری وجہ سے میرا منہ اہل کمال کے سامنے کالا تھا

اے خدائے با عطائے با وفا
اے خدا تو کہ عطا والا اور باوفا ہے

رحم کُن بر عمرِ رفتہ در جفا
اس زندگی پر رحم کر دے جو ظلم میں بسر ہوئی

باطن۔ دل۔ داد۔ فریاد، دہائی۔ محتسب۔ اسلامی دور میں ایک شخص مقرر کیا جاتا تھا جو لوگوں کی نگرانی رکھتا تھا اور بدکاروں کو سزا دیتا تھا۔ مرم۔ رمیدن سے نہی کا صیغہ ہے نہ بھاگ۔ کت۔ کہ ترا۔ کہ برائے تو۔ بشارت۔ خوشخبری۔ چند۔ اسقدر۔ مدحت۔ تعریف۔ خوئے۔ خصلت، عادت۔ مہجوری۔ جدائی۔ اقبال۔ خوش نصیبی، سلامت میکند۔ ترا سلام می کند۔ می پرسدت۔ ترا می پرسد۔ چونی۔ چگونہ ہستی۔ نک۔ اینک کا مخفف ہے، اب۔ قُراضہ۔ ریزگاری، کترن۔ ابریشم بہا۔ سارنگی بجانے کا انعام۔ خائیدن۔ چبانا۔ بر خود طپیدن۔ لوٹنا، مضطرب ہو جانا۔ آب شدن۔ پسینہ میں ڈوب جانا، شرمندہ ہونا۔ خرد کرد۔ ریزہ ریزہ کر دیا۔ حجاب۔ پردہ، رکاوٹ۔ راہزن۔ ڈاکو۔ شاہراہ۔ آباد راستہ۔ کمال۔ اہل کمال۔ جفا۔ ظلم۔

داد حق عمرے کہ ہر روزے ازاں | کس نداند قیمتِ آں در جہاں

اللہ تعالیٰ نے جو عمر دی ہے اسکے ہر دن کی قیمت | اسکی قیمت دنیا میں کوئی نہیں جانتا ہے

خرج کردم عُمرِ خود را دمبدم | در دمیدم جملہ را در زیر و بم

میں نے اپنی عمر کا لمحہ لمحہ خرچ کر دیا | اور زیر و بم میں سب کو پھونک دیا

آہ کز یادِ رَہ و پردہ عراق | رفت از یادم دمِ تلخِ فراق

افسوس! رَہ اور پردۂ عراق کی یاد میں | میں موت کے تلخ وقت کو بھول گیا

وائے کز تری زیرا فگندِ خُرد | خُشک شد کشتِ دلِ من دل بمُرد

ہائے! نا چیز زیرا فگندِ خرد کی تری سے | میرے دل کی کھیتی خشک ہو گئی میرا دل مُردہ ہو گیا

وائے کز آوازِ ایں بست و چہار | کارواں بگذشت بیگہ شد نہار

ہائے! اِس چوبیس کی آواز کی وجہ سے | قافلہ چلا گیا، دن بے وقت ہو گیا

اے خدا فریاد ازیں فریاد خواہ | داد خواہم نے زکس زیں داد خواہ

اے خدا! اسی فریادی سے، فریاد ہے | انصاف چاہتا ہوں اور کسی سے نہیں اِسی داد خواہ سے

دادِ خود را چوں ندادم در جہاں | عمر شد ہفتاد سال از من جہاں

چونکہ میں نے خود اپنے آپ سے اِس جہان میں انصاف نہ کیا | میری ستّر سال کی عمر بیکار گذر گئی

دادِ خود از کس نیابم جز مگر | زانکہ اُو از من بمن نزدیک تر

اپنا انصاف کسی سے نہ حاصل کر سکونگا سوائے | اُس کے جو خود میری ذات سے زیادہ مجھ سے قریب ہے

کیں منی از وے رسد دم دم مرا | پس وُرا بینم چو ایں شد گم مرا

اسلئے کہ یہ ہستی لمحہ بہ لمحہ مجھے اُس سے مل رہی ہے | جب یہ مجھ سے گم ہو گئی ہے تو میں اُسکو دیکھوں گا

ہمچو آنکو با تو باشد زر شمر | سوئے اُو داری نہ سوئے خود نظر

جیسے وہ شخص جو تجھے روپے گن کر دے رہا ہو | تو اُس کی طرف دیکھتا ہے نہ کہ اپنی جانب

ہمچنیں در گریہ و در نالہ اُو | می شمر دے جُرمِ چندیں سالہ اُو

اسی طرح رو رو کر اور چلا چلا کر | وہ اپنے سالہا سال کے گناہ گن رہا تھا

## گردانیدن عمر رضی اللہ عنہ نظرِ اُو از مقامِ گریہ کہ ہستی ست بمقامِ اِستغراق

حضرت عمر (رضی اللہ عنہ) کا اُس کو مقامِ گریہ سے جو کہ ہستی ہے مقامِ اِستغراق کی طرف پھیر دینا

---

سلہ داد یعنی خدا نے جو عمر عطا کی ہے اسکے دنوں کی قیمت کا کوئی اندازہ نہیں کر سکتا اور انسان اُنکو ضائع کرتا ہے۔ زیر و بم۔ موسیقی میں آوازوں کے نام ہیں۔ زیر ہلکا سُر بم بھاری سُر۔ رَہ۔ راہ کا مخفف ہے، موسیقی میں سُر جمانے کو کہتے ہیں۔ پردۂ عراق۔ ایک راگ کا نام ہے۔ دمِ تلخِ فراق۔ موت کا کڑوا وقت۔ تری۔ رونق ہے راء کو ضرورتِ شعری کی وجہ سے مُشدد کر دیا ہے۔ سلہ زیرا فگندِ خرد۔ موسیقی کے مشہور چوبیس راگوں میں سے ایک راگ کا نام ہے۔ بست و چہار۔ یعنی چوبیس راگنیاں بیگہ۔ بے وقت۔ نہار۔ دن۔ اے خدا یعنی میں نے خود اپنے اوپر ظلم کیا ہے اے خدا میں تجھ سے داد و فریاد چاہتا ہوں۔ دادِ خود۔ قرآنِ پاک میں فرمایا گیا ہر گناہ اور کفر سے خود انسان اپنے اوپر ظلم کرتا ہے۔ نزدیک تر۔ قرآنِ پاک میں فرمایا ہے ہم انسان سے اسکی شہ رگ سے بھی زیادہ قریب ہیں۔ سلہ منی۔ خودی، ہستی، صوفیاء کے نزدیک تجددِ امثال ہے یعنی انسان کا ہر آن ایک وجود فنا ہوتا ہے اور اللہ کی جانب سے اسی آن میں اُس جیسا دوسرا وجود عطا ہوتا ہے۔ گم۔ یعنی جب اپنی ہستی کو فنا کر دونگا تو دیدار میسّر آئے گا۔ مقامِ گریہ جب انسان اپنے گناہوں کا احساس کر کے روتا

پس عمر گفتش کہ ایں زاریِ تو — ہست ہم آثارِ ہُشیاریِ تو
حضرت عمر (رضی اللہ عنہ) نے اُس سے فرمایا کہ یہ تیرا رونا — بھی تیرے ہوش کی علامت ہے

بعد ازاں اُو را ازاں حالت براند[۱] — زاعتذارش سوئے اِستغراق خواند
اُسکے بعد اُس کو اُس حالت سے ہٹایا — اُس کو عذر خواہی سے اِستغراق کی طرف بُلایا

ہست ہُشیاری زیادِ مامضیٰ — ماضی و مستقبلت پردۂ خدا
گذشتہ کی یاد سے ہوشیاری پیدا ہوتی ہے — تیرا ماضی اور مستقبل خدا سے پردہ ہے

آتشے بر زن بہر دُو تا بکے — پُر گرہ باشی ازیں ہر دُو چو نے
دونوں کو جلا دے ، کب تک — تو ان دونوں سے نے کی طرح پُر گرہ رہے گا

تا گرہ بانئے بوَد ہمراز نیست — ہمنشینِ آں لب و آواز نیست
جب تک بانسری میں گرہ ہے ہمراز نہیں ہے — اِس لب اور آواز کی ساتھی نہیں ہے

چوں بطوف خود بطوفی مُرتدی — چوں بخانہ آمدی ہم باخودی
جبتک تو خودی کے چکر کیساتھ طواف کرتا ہے مُرتد ہے — جب تو خانہ (کعبہ) میں آیا تب بھی خودی میں ہے

اے[۲] خبرہات از خبردِہ بے خبر — توبۂ تو از گناہِ تو بتر
اے (مخاطب) تیری خبریں خبر دینے والے کے غیر متعلق ہیں — تیری توبہ ، تیرے گناہ سے بدتر ہے

راہِ فانی گشتہ راہِ دیگرست — زانکہ ہُشیاری گناہِ دیگرست
فنا شدہ کا راستہ ، دوسرا ہی راستہ ہے — اِس لئے کہ ہُشیاری ایک دوسرا گناہ ہے

اے تو از حالِ گذشتہ توبہ جُو — کے کُنی توبہ ازیں توبہ بگو
اے تو کہ گذشتہ حالت سے توبہ کرنیوالا ہے — بتا اِس توبہ سے کب توبہ کرے گا ؟

گاہ بانگِ زیر را قبلہ کُنی — گاہ گریہ زار را قُبلہ زنی
کبھی تو نرم آواز کو قبلہ بناتا ہے — کبھی پھوٹ پھوٹ کر رونے کا بوسہ لیتا ہے

چونکہ[۳] فاروق آئینۂ اسرار شد — جانِ پیر از اندروں بیدار شد
چونکہ (عمر) فاروق اسرار کا آئینہ ہو گئے — بوڑھے کی جان باطن سے بیدار ہو گئی

ہمچو جاں بے گریہ و بے خندہ شد — جانش رفت و جانِ دیگر زندہ شد
(وہ بوڑھا) روح کیطرح گریہ اور خندہ سے آزاد ہو گیا — اُسکی (ایک) جان چلی گئی دوسری جان زندہ ہو گئی

حیرتے آمد درونش آں زماں — کہ بروں شد از زمین و آسماں
اُسکے باطن میں اُس وقت ایک حیرت پیدا ہوئی — جس سے وہ زمین اور آسمان سے باہر ہو گیا

---

[۱] براند یعنی مقامِ ہستی سے مقامِ استغراق میں پہنچا دیا۔ ہست۔ گذشتہ واقعات کی یاد خودی ہے ، گذشتہ اور آئندہ کی فکر خدا سے حجاب ہے۔ آتشے۔ گذشتہ اور آئندہ کی یاد کو نرسل کی گرہوں سے تعبیر کیا ہے جو حجاب ہیں ، بانسری کی جب گرہیں صاف کردی جاتی ہیں تب وہ بجانیوالے کی ہمراز بنتی ہے۔ چوں۔ خودی کے ساتھ طوافِ کعبہ فرک ہے۔

[۲] اے۔ جو اپنے ماضی اور مستقبل کی فکر میں ہے وہ واقعات پیدا کرنیوالے سے غافل ہے۔ ایسے شخص کی اپنے واقعات سے توبہ ، گناہ سے بدتر ہے۔ فانی۔ مقامِ فنا میں انسان سب کچھ فراموش کر دیتا ہے۔ نے تو۔ جبمیں خودی باقی ہے اور اس حالت میں توبہ کرتا ہے اُسکو اس توبہ سے توبہ کرنی چاہیئے۔ گاہ۔ مُغنی کو خطاب ہے تو کبھی نغمہ میں مشغول تھا اب گریہ و زاری کی خودی میں مشغول ہے۔

[۳] چونکہ۔ حضرت عمرؓ کے رُخِ انور سے اسرارِ الٰہی نمایاں تھے اُنکو دیکھ کر بوڑھے کی روح بیدار ہو گئی۔ ہمچو۔ اب وہ مجسّم روح تھا ، روح گریہ اور خندہ سے منزہ ہے۔ اب بوڑھے کی روحِ جسمانی فنا ہو چکی تھی اور اُنکو روحِ مجرد حاصل ہو گئی تھی۔ حیرت۔ یہ ایک کیفیت ہے جو

جستجوئے ماورائے جستجو — من[1] نمیدانم تو میدانی بگوی
جستجو کے علاوہ ایک جستجو (تھی) — میں نہیں جانتا، تو جانتا ہے تو بتا

جستجوئے از ورائے حال و قال — غرقہ گشتہ در جمالِ ذوالجلال
ایک جستجو (کے ساتھ) جو حال و قال سے ماوراء تھی — وہ ذوالجلال کے جمال میں مستغرق ہو گیا

غرقۂ نے کہ خلاصی باشدش — یا بجز دریا کسے بشناسدش
وہ مستغرق نہیں کہ جس کو چھٹکارا حاصل ہو — یا دریا کے علاوہ اس کو کوئی پہچان سکے

عقلِ جزو از کُل گویا نیستے — گر تقاضا بر تقاضا نیستے
جزوی عقل (عقلِ) کُل کے بارے میں بتا سکتی — اگر تقاضہ بر تقاضہ نہ ہوتا

چوں[2] تقاضا بر تقاضا می رسد — موج آں دریا بدینجا می رسد
چونکہ تقاضہ بر تقاضہ ہو رہا ہے — اس دریا کی موج اس جگہ تک پہنچتی ہے

چونکہ قصہ حالِ پیر اینجا رسید — پیر و جانش روئے در دریا کشید
جبکہ بوڑھے کے حال کا معاملہ یہاں تک پہنچا — بوڑھا اور اس کی جان دریا میں ڈوب گئی

پیر دامن را ز گفت و گو فشاند — نیم گفتہ در دہانِ او بماند
بوڑھے نے گفتگو سے دامن جھاڑا — آدھی بات کہی (آدمی) اسکے منہ میں رہ گئی

از پئے ایں عیش و عشرت ساختن — صد ہزاراں جاں بشاید باختن
اس عیش و عشرت کے حاصل کرنے کیلئے — لاکھوں جانیں قربان کر دینی چاہئیں

در شکارِ بیشۂ جاں باز باش — ہمچو خورشیدِ جہاں جانباز باش
روح کی جھاڑی کے شکار میں باز بن جا — دنیا کے سورج کی طرح جانباز بن جا

جاں فشاں[3] افتاد خورشیدِ بلند — ہر دمے تی می شود پُر می کنند
اونچا آفتاب جان چھڑکنے والا واقع ہوا ہے — ہر سانس میں خالی ہوتا ہے اور وہ بھر دیتے ہیں

در وجودِ آدمی جان و رواں — می رسد از غیب چوں آبِ رواں
انسان کے جسم میں جان اور روح — جاری پانی کی طرح غیب سے پہنچتی رہتی ہے

ہر زماں از غیب نو نو می رسد — وز جہانِ تن بروں شو می رسد
غیب سے ہر وقت نئی نئی پہنچتی رہتی ہے — اور دنیا سے چل (کی آواز) آتی رہتی ہے

جانفشاں اے آفتابِ معنوی — مر جہانِ کہنہ را بنما نوی
اے روحانی سورج! جانفشانی کر — پرانی دنیا کو تو نئی (دنیا) بنادے

[1] من۔ یہ مولانا کا مقولہ ہے یعنی ایسی جستجو کسبی نہ تھی بلکہ انجذابی تھی جس کی کیفیت واضح نہیں کیجاسکتی۔ ذوالجلال۔ اللہ تعالیٰ۔ خلاصی۔ نجات۔ دریا یعنی دریائے وحدت۔ عقل جزو انسانِ عارف۔ کُل یعنی ذاتِ حق۔ گویا۔ بولنے والا۔

[2] چوں یعنی جو کچھ ذات باری کے متعلق کہا گیا ہے تقاضہائے غیبی کی بنا پر کہا گیا ہے۔ اینجا یعنی بمقام حیرت۔ دامن فشاندن۔ ترک کردینا۔ نیم گفتہ۔ آدھی بات۔ عیش و عشرت۔ یعنی جو جان دیکر بوڑھے کو حاصل ہو جائے۔ بیشۂ جاں۔ عالمِ روح۔ باز۔ مشہور شکاری پرندہ ہے۔ جانباز۔ سورج اپنی روشنی ہر وقت دوسروں پر نچھاور کرتا رہتا ہے۔

[3] جاں فشاں۔ جان کو صرف کرنیوالا۔ تی۔ تہی کا مخفف ہے، خالی۔ پُر می کنند۔ عالمِ غیب سے اسکو روشنی عطا ہوتی رہتی ہے۔ آبِ رواں۔ دریا کی سطح جو آپ کو نظر آتی ہے ہر آن آپ کے سامنے کا پانی گذرتا رہتا ہے اور نیا پانی اس کی جگہ لیتا رہتا ہے۔ یہی حال صوفیا کے نزدیک روح انسانی کا ہے۔ وز جہانِ تن بروں شو۔ جسم کی دنیا سے نکل جا، یہ غیبی آواز آتی ہے۔ آفتابِ معنوی۔ روحانی سورج یعنی شیخ کامل۔ نوی۔ نیا۔

# تفسیر دعائے آں دو فرشتہ کہ ہر روز بر سرِ بازار منادی کنند کہ اللّٰھم

اُن دو فرشتوں کی دعا کی تفسیر جو کہ ہر روز بر سرِ بازار اعلان کرتے ہیں کہ اے اللہ ہر

# اَعْطِ کُلَّ مُنْفِقٍ خَلَفًا وَکُلَّ مُمْسِكٍ تَلَفًا و بیان آنکہ

خرچ کرنیوالوں کو اچھا بدلہ اور ہر بخیل کو تباہی عطا فرما اور اُس کا بیان کہ خرچ

# مُنفِق مجاہد راہِ حق ست نہ مُسرف راہِ ہوا

کرنے والا اللہ کے راستہ کا مجاہد ہے نہ کہ خواہشات میں اُڑانے والا

گفت پیغمبر کہ دائم[1] بہر پند
پیغمبر (صلی اللہ علیہ وسلم) نے فرمایا کہ نصیحت کیلئے ہمیشہ

دو فرشتہ خوش مُنادی می کنند
دو فرشتے عمدہ منادی کرتے ہیں

کاے خدایا مُمسکاں را در جہاں
کہ اے خدا! دنیا میں بخیلوں کو

تو مدہ الّا زیاں اندر زیاں
تو نہ عطا فرما مگر تباہی در تباہی

اے خدایا مُنفقاں را دِہ خلف
اے خدا! خرچ کرنیوالوں کو اچھا بدلہ دے

اے خدایا مُمسکاں را دِہ تلف
اے خدا! بخیلوں کو تباہ کر دے

مُنفق و مُمسک محل بیں بہ بُوَد
موقع دیکھکر خرچ کرنیوالے اور نہ خرچ کرنیوالے اچھے

چوں محل باشد مؤثر می شود
جب موقع ہوتا ہے تو اثر کرتا ہے

اے بسا اِمساک[2] کز انفاق بہ
اے (مخاطب) بہت سی جگہوں پر خرچ نہ کرنا خرچ کرنے سے

مالِ حق را جز بامرِ حق مدہ
اللہ کے مال کو اللہ کے حکم کے بغیر خرچ نہ کر

تا عوض یابی تو گنجِ بیکراں
تاکہ تو لاتعداد خزانہ بدلے میں پالے

تا نباشی از عِدادِ کافراں
تاکہ تو کافروں کی شمار میں نہ آئے

ق

کُشتراں قرباں ہمی کردند تا
جو کہ اونٹوں کی قربانی کرتے تھے تاکہ

چیرہ گردد تیغِ شاں بر مصطفیٰ
انکی تلوار مصطفیٰ (صلی اللہ علیہ وسلم) پر غالب آجائے

امرِ حق را باز داں از واصلے
اللہ (تعالیٰ) کا حکم کسی پہنچے ہوئے سے معلوم کرلے

امرِ حق را در نیابد ہر دلے
ہر دل، خدا کے حکم کو معلوم نہیں کر سکتا

چوں غلامے باغی کو عدل کرد
اُس باغی غلام کی طرح جس نے انصاف کیا

مالِ شہ بر باغیاں او بذل کرد
اُس نے بادشاہ کا مال باغیوں پر خرچ کر دیا

طُرفہ تر کانرا ہمی پنداشت عدل
زیادہ عجیب یہ ہے کہ اُسنے اُسکو انصاف سمجھا

کز سخاوت کردہ ام ایثار و بذل
کہ میں نے سخاوت کیوجہ سے فائدہ رسانی کی اور خرچ کیا

---

[1] دائم۔ ہمیشہ۔ پند۔ نصیحت مُنادی۔ پکارنیوالا۔ مُمسک۔ بخیل۔ زیاں۔ تباہی، نقصان۔ مُنفق۔ خرچ کرنے والا۔ خلف۔ قائم مقام۔ مُنفق و مُمسک یعنی موقع پر خرچ کرنے والا اور بے موقع نہ خرچ کرنے والا بہتر ہوتا ہے۔

[2] اِمساک۔ روکنا، بخل کرنا۔ انفاق۔ خرچ کرنا۔ بیکراں۔ لامحدود۔ عِداد۔ شمار۔ چیرہ۔ غالب۔ واصل۔ یعنی واصل بحق۔ عدل۔ انصاف۔ بذل۔ خرچ کرنا۔ طرفہ۔ عجیب۔ ایثار۔ کسی فائدہ کے معاملہ میں اپنے اوپر دوسرے کو ترجیح دینا۔

بندہ پندارد کہ اُو خود عدل کرد ۔ مالِ شہ را بر مساکیں بذل کرد
غلام سمجھتا ہے کہ اُس نے انصاف کیا ۔ بادشاہ کا مال مسکینوں پر خرچ کیا

عدلِ ایں باغی و دادش پیشِ شاہ ۔ چہ فزاید دوری و روئے سیاہ
بادشاہ کے روبرو اس باغی کا انصاف اور عطا ۔ کیا بڑھائے گا؟ دوری اور سیاہ روئی

در نُبیِ[۱] انذارِ اہلِ غفلت ست ۔ کایں ہمہ انفاقہاشاں حسرت ست
قرآن میں غافلوں کے لئے دھمکی ہے ۔ کہ ان کی یہ فضول خرچیاں حسرت (کا سبب) ہیں

## قربانی کردن سرداران عرب بامیدِ قبول افتادن
عرب کے سرداروں کا قبولیت کی امید پر قربانی کرنا

سرورانِ مکہ در حربِ رسول ۔ بود شاں قرباں بامیدِ قبول
رسول (صلی اللہ علیہ وسلم) سے لڑائی میں مکہ کے سرداروں کی ۔ قربانی قبولیت کی امید پر تھی

بہرِ ایں مومن ہمی گوید ز بیم ۔ در نماز اِہدِ الصِّراطَ المُستَقِیم
اسی سبب سے، مومن خوف سے کہتا ہے ۔ نماز میں (اے خدا) سیدھے راستہ کی رہنمائی کر

آں درم دادن سخی[۲] را لائق ست ۔ جاں سپردن خود سخائے عاشق ست
روپیہ خرچ کرنا، سخی کے لئے مناسب ہے ۔ عاشق کی سخاوت، جان سپرد کر دینا ہے

ناں دہی از بہرِ حق نانت دہند ۔ جاں دہی از بہرِ حق جانت دہند
اگر تو خدا کیلئے روٹی دیگا، تجھے روٹی دینگے ۔ تو خدا کے لئے جان دیگا، تو تجھے جان دینگے

گر بریزد برگہائے ایں چنار ۔ برگِ بے برگیش بخشد کردگار
اگر اس چنار کے پتے جھڑ جائیں ۔ خدا اُس کی بے سامانی کو سامان سے بدلدیتا ہے

گر نماند[۳] از جود در دستِ تو مال ۔ کے کند فضلِ الٰہت پائمال
اگر سخاوت کی وجہ سے تیرے ہاتھ میں مال نہ رہا ۔ تو خدا کی مہربانی تجھے برباد کب کریگی؟

ہر کہ کارد گردد انبارش تہی ۔ لیکنش اندر مزرعہ باشد بہی
جو بوتا ہے اُس کا ڈھیر خالی ہو جاتا ہے ۔ لیکن اُس کی کھیتی میں خوبی ہوتی ہے

وانکہ در انبار ماند و صرفہ کرد ۔ اسپش و موشِ حوادثہاش خورد
اور جس نے ڈھیر میں رہنے دیا اور بخل کیا ۔ اُس کو حوادث کے گھن اور چوہے نے کھایا

ایں جہاں نفی ست در اثبات جو ۔ صورتت صفر ست در معنات جو
یہ جہاں عدم ہے، وجود میں (مقصد) تلاش کر ۔ تیرا جسم صفر ہے، معنی میں (مقصد) ڈھونڈ

---

[۱] نُبی۔ نون کے ضمہ با کے کسرہ اور یائے مجہول کے ساتھ فارسی لفظ ہے بمعنی قرآنِ مجید۔ انذار۔ ڈرانا۔ حسرت۔ یعنی یہی فضول خرچی باعثِ حسرت اور افسوس بنے گی۔ سرور۔ سردار۔ حرب۔ جنگ۔ قرباں۔ قربانی۔ بہرِ ایں۔ یعنی خرچ کے مصرف میں غلطی کے ڈر سے۔

[۲] سخی۔ یعنی سخی کا کام اللہ (تعالیٰ) کے دربار میں مال و دولت پیش کرنا ہے اور عاشق کا کام جان پیش کرنا ہے۔ ناں۔ روٹی خیرات کرنیسے رزق کی فراخی ہوگی جان قربان کرنیسے ابدی زندگی ملے گی۔ چنار۔ درخت پت جھڑ ہوتا ہے تو اللہ تعالیٰ اُس کو پتے دیتے ہیں تم جان قربان کروگے تو اللہ جان عطا فرمادینگے۔

[۳] گر نماند۔ اللہ کی راہ میں اگر مال خرچ ہوگا تو اللہ کا فضل کبھی ذلیل نہ ہونے دیگا۔ ہر کہ۔ خدا کی راہ میں دینا ایسا ہے جیسے غلہ بونا فی الحال تو اُس سے ڈھیر میں کمی آئے گی لیکن انجام میں کئی گنا حاصل ہوگا۔ وآنکہ۔ اگر کوئی تخم ریزی نہ کریگا اور غلہ کو جمع رکھے گا وہ بجائے بڑھنے کے تباہ ہو جائیگا۔ نفی۔ نابود، معدوم۔ صفر۔ خالی۔ بمعنات۔ معنیٔ تو۔

جانِ[1] شور و تلخ پیشِ تیغ بَر
کھاری اور کڑوی جان کو تلوار کے سامنے کردے

جان چوں دریائے شیریں را بخر
میٹھے دریا جیسی جان خرید لے

ور نمی تانی شدن زیں آستاں
اگر تو اِس آستانہ سے نہیں جا سکتا ہے

گوش کُن بارے زمن ایں داستاں
تو ذرا یہ قصہ مجھ سے سُن لے

## قصۂ آں خلیفہ کہ در کرم از حاتمِ طائی گذشتہ بود
اُس خلیفہ کا قصہ جو سخاوت میں حاتم طائی سے بڑھا ہوا تھا

یک خلیفہ بود در ایامِ پیش
پہلے زمانہ میں ایک خلیفہ تھا

کردہ حاتم را گدائے جودِ خویش
جس نے حاتم کو بھی اپنی بخشش کا فقیر بنایا تھا

رایتِ[2] اکرام و جود افراشتہ
جس نے اِکرام اور سخاوت کا جھنڈا بلند کر رکھا تھا

فقر و حاجت از جہاں برداشتہ
اِفلاس اور احتیاج کو دنیا سے اُٹھا دیا تھا

بحر و کاں از بخششش صاف آمدہ
سمندر اور کانیں اُس کی بخشش کی وجہ سے

دادِ اُو از قاف تا قاف آمدہ
اُس کی بخشش قاف سے قاف تک تھی

در جہانِ خاک ابر و آب بود
خاکدان (دنیا) میں اَبر اور پانی تھا

مظہرِ بخشائشِ وہاب[3] بود
وہ وہاب (اللہ تعالیٰ) کی بخشش کا مظہر تھا

از عطایش بحر و کاں در زلزلہ
اُس کی عطا سے سمندر اور کانیں ہلچل میں تھیں

سوئے جودش قافلہ در قافلہ
اُس کی عطا کی طرف (انسانوں کے) قافلے در قافلے تھے

قبلۂ حاجت در و دروازہ اش
اُس کا در اور دروازہ حاجتوں کا قبلہ تھا

رفتہ در عالم بجود آوازہ اش
سخاوت میں اُس کا شہرہ عالم میں تھا

ہم عجم ہم روم ہم تُرک و عرب
عجم بھی روم بھی تُرک اور عرب بھی

ماندہ از جود و سخایش در عجب
اُس کی بخشش اور عطا سے تعجب میں تھے

آبِ حیواں بود دریائے کرم
وہ آبِ حیات اور دریائے کرم تھا

زندہ گشتہ ہم عرب زو ہم عجم
اُسکی وجہ سے عرب اور عجم میں بھی جان پڑ گئی تھی

اندر ایامِ چنیں سلطانِ داد
اُس جیسے داد و دہش کے بادشاہ کے زمانہ میں

بشنو اکنوں داستانے باکشاد
اب خوشی سے ایک قصہ سُن

## قصۂ اعرابیِ درویش و ماجرا کردنِ زن با اُو از فقر و درویشی
ایک فقیر بدو کا قصہ اور اُس کی بیوی کا اُس سے جھگڑا کرنا فقر اور افلاس کے بارے میں

---

[1] جانِ شور یعنی عارضی زندگی کی بجائے حیاتِ اَبدی حاصل کرلے۔ تانی۔ توانی کا مخفف، توانستن، سکنا۔ خلیفہ۔ قائم مقام، بادشاہ کو۔۔۔ رسول کا نائب سمجھا جاتا تھا اسلئے اُس کو خلیفہ کہا جاتا تھا۔ حاتم۔ بنو طے قبیلہ کے مشہور سخی سردار کا نام ہے جو آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ سے قبل وفات پا گیا تھا اُسکے صاحبزادے عدی رضی اللہ عنہ مسلمان ہوئے تھے۔

[2] رایت۔ جھنڈا۔ بحر۔ سمندر۔ کان۔ معدن۔ صاف آمدہ۔ یعنی اُسنے سمندر کے موتی اور کانوں کا سارا چاندی سونا صرف کر ڈالا تھا اور سمندر موتیوں سے اور کانیں چاندی سونے سے خالی ہوگئی تھیں قاف۔ ایک پہاڑ ہے جسکے بارے میں یہ تخیل تھا کہ وہ دُنیا کے چاروں طرف گھوما ہوا ہے لہٰذا قاف تا قاف کے معنیٰ سارے عالم کے لئے جاتے تھے۔ جہانِ خاک۔ دنیا۔

[3] وہاب۔ بہت زیادہ دینے والا یہ اللہ تعالیٰ کا نام ہے۔ قبلہ و کعبہ یعنی مرکزِ توجہات۔ قبلۂ حاجت۔ وہ شخص جس کی طرف لوگ ضروریات میں متوجہ ہوں۔ آبِ حیواں۔ کوئی چشمہ ہے جس کا پانی پینے سے ابدی زندگی حاصل ہو جاتی ہے۔ ایام۔ زمانہ۔ داستان۔ قصہ۔ کشاد۔ فرحت، خوشی۔

یک شب اعرابی[۱] زنے مر شوئے را
ایک رات، بدو عورت نے، شوہر سے
گفت و از حد برد گفت و گوئے را
کہا، اور گفتگو حد سے بڑھا دی

کیں ہمہ فقر و جفا ہا می کشیم
کہ ہم یہ سب محتاجی اور سختیاں جھیلتے ہیں
جملہ عالم در خوشی ما ناخوشیم
ساری دنیا خوش ہے اور ہم ناخوش ہیں

نانِ ماں نے، نان خورش ما درد و رشک
ہمارے لئے روٹی نہیں ہے، ہمارا سالن درد و رشک ہے
کوزہ ماں نے آبِ ماں از دیدہ اشک
ہمارے پاس پیالہ نہیں ہے، ہمارا پانی آنکھ کے آنسو ہیں

جامۂ ما روز تابِ آفتاب
ہمارا لباس دن میں سورج کی دھوپ ہے
شب نہالین و لحاف از ماہتاب
رات میں ہمارا بچھونا اور لحاف، چاندنی ہے

قرصِ مہ را قرصِ ناں پنداشتہ
ہم نے چاند کی ٹکیا کو روٹی کی ٹکیا سمجھا ہے
دست سوئے آسماں برداشتہ
اور آسمان کی طرف ہاتھ اٹھائے ہوئے ہیں

ننگِ درویشاں ز درویشیِ ما
ہماری فقیری، فقیروں کیلئے (باعث) ذلت ہے
روز شب از روزی اندیشیِ ما
روزی کی فکر میں، ہمارا دن، رات ہے

خویش و بیگانہ شدہ از ما رماں[۲]
اپنا اور پرایا ہم سے گریزاں ہے
بر مثالِ سامری از مردماں
جیسا کہ سامری انسانوں سے

گر بخواہم از کسے یکمشت نسک
اگر میں کسی سے ایک مٹھی مسور مانگوں
مر مرا گوید خمش کن مرگ و جسک
(تو وہ) مجھ سے کہتا ہے کہ چپ ہو جا، غم کھائے جا اور مر جا

مر عرب را فخر غزو[۳]ست و عطا
عرب کیلئے خصوصاً جنگ اور بخشش (موجب) فخر ہے
در عرب ما ہمچو خط اندر خطا
عرب میں ہم ایسے ہیں جیسے خط میں حرفِ غلط

چہ غزا ما بے غذا خود کشتہ ایم
کہاں کی جنگ، ہم بغیر غذا کے مُردہ ہیں
یا بشمشیرِ عدم سرگشتہ ایم
یا موت کی تلوار سے پریشان ہیں

چہ خطا ما بے خطا در آتشیم
کیسی خطا، ہم بلا قصور کے، آگ میں ہیں
چہ دوا ما در دو غم را مفرشیم
دوا کیسی؟ ہم تو درد و غم سے پامال ہیں

چہ عطا ما بر گدائی مے تنیم
کیسی بخشش، ہم بھیک مانگنے پر آمادہ ہیں
مر مگس را در ہوا رگ می زنیم
ہوا میں مکھی کے نشتر مارتے ہیں

گر کسے مہماں رسد گر من منم
اگر کوئی مہمان پہنچ جائے اگر میں، میں ہوں
شب بخسپد دلق او را بر کنم
رات کو سوئے تو اس کی گدڑی اتار لوں

---

۱ اعرابی زنے۔ بدوی عورت۔ شوئے۔ شوہر۔ ماں۔ ہمارا۔ ناں خورش۔ سالن۔ رشک۔ حسد۔ قرص۔ ٹکیا۔ دست۔ یعنی ہم نے جو آسمان کیطرف دعا کیلئے ہاتھ اٹھا رکھے ہیں، گویا چاند کو روٹی کی ٹکیا سمجھ رکھا ہے۔ ننگ۔ یعنی ہم اس قدر مفلس ہیں کہ ہمارے اس افلاس سے فقیر بھی شرما جاتے ہیں، روزی کی فکر میں ہمارا دن بھی شبِ تاریک ہے۔

۲ رماں۔ اسم حالیہ ہے۔ رمیدن سے یعنی بھاگنا۔ سامری۔ وہ شخص جس نے حضرت موسیٰؑ کی عدم موجودگی میں بنی اسرائیل کو گئو سالہ پرستی میں لگا دیا تھا، پھر حضرت موسیٰؑ کی اس کو بد دعا لگی تو اس کا یہ حال ہو گیا کہ اگر اس کو کوئی چھوئے تو دونوں کو بخار چڑھ جاتا تھا اسلئے وہ لوگوں سے بچا پھرتا تھا۔ نسک۔ نون کا فتحہ اور سین کا سکون، مسور۔ خمش۔ خاموش ہو جا۔ کن مرگ۔ مر جا۔ جسک۔ رنج و بلا یعنی جسک بکن۔

۳ غزو۔ جنگ، جہاد۔ خط اندر خطا۔ یعنی غلط حرف۔ سرگشتہ۔ حیران، پریشان۔ مفرش۔ فرش، پامال۔ گدائی۔ بھکاری پن۔ مگس۔ یعنی تاکہ اس سے روزی حاصل کریں۔ من منم۔ یعنی میں اپنی اصلیت پر آجاؤں۔ دلق۔ گدڑی۔

زیں نمطؒ زیں ماجرا و گفتگو
اِس طور پر یہ قصہ اور گفتگو
بُرد از حدِّ عبارت پیشِ شو
بیان سے بڑھی ہوئی شوہر سے کرتی

کز عَنا و فقر ما گشتیم خوار
کہ مشقت اور افلاس سے ہم ذلیل ہوگئے ہیں
سوختیم از اِضطراب و اِضطرار
پریشانی اور مجبوری سے ہم جل گئے ہیں

تا بکے ما ایں چنیں خواری کشیم
ہم کب تک اِس طرح کی ذلّت برداشت کریں؟
غرقہ اندر بحرِ ژرفِ آتشیم
آگ کے گہرے سمندر میں ہم غرق ہیں

تاکہ ار روزے درآید میہماں
اگر کسی روز اچانک کوئی مہمان آجائے
شرمسار بہا بُریم از وے بجاں
ہمیں انتہائی شرمندگی اُٹھانی پڑے

لیک مہماں گر درآید بے ثبوت
لیکن اگر کوئی مہمان بلا تحقیق آجائے
دانکہ کفشِ مہماں سازیم قوت
سمجھ لے کہ ہم مہمان کا جوتہ بیچ کھائیں گے

## مغرورؒ شدنِ مریدانِ محتاج و تشبیہ مُدّعیانِ مُزوّر
مغرور مند مریدوں کا دھوکا کھانا اور بناوٹی مدّعیوں سے شبہ ہیں

## وایشاں را شیخِ واصلِ پنداشتن و نقد را از
پڑنا اور اُن کو پہنچا ہوا بزرگ سمجھنا اور کھرے کو نقلی سے

## نقل ندانستن و نیافتن
نہ پہچاننا اور نہ پانا

بہرِ ایں گفتند دانایاں بفن
اِسی لئے فن کے سمجھداروں نے کہا ہے
میہمانِ محسناں باید شدن
محسنوں کا مہمان بننا چاہیئے

تو مرید و میہمانِ آں کسی
تو ایسے شخص کا مہمان اور مرید ہے
کو ستاند حاصلت را از خسی
جو تیری کمائی کمینہ پن سے وصول کرلے

نیست چیرہؒ چوں ترا چیرہ کند
وہ قابو پانیوالا نہیں ہے کہ تجھے قابو پانیوالا بنائے
نور ندہد مر ترا تیرہ کند
روشنی نہ دے گا، تجھے تاریک بنا دیگا

چوں ورا نورے نبُد اندر قِراں
جبکہ اُس کے باطن میں نور نہیں ہے
نور کے یابند از وے دیگراں
تو اُس سے دوسرے کب روشنی حاصل کرسکتے ہیں!

ہمچو اعمش کو کُند داروئے چشم
اُس چُندھے کی طرح جو آنکھ کا علاج کرے
چہ کشد در چشم ہا اِلّا کہ یشم
آنکھوں میں سوائے (سنگ) یشم کے اور کیا لگائیگا؟

لہ نمط۔ طور، طریقہ۔ شو۔ شوہر۔ عنا۔ رنج و مشقت۔ غرقہ۔ ڈوبا ہوا۔ ژرف گہرا۔ بے ثبوت۔ یعنی ہماری حقیقت معلوم کیئے بغیر۔ سازیم قوت۔ یعنی ہم اُسکے جوتے بیچ کھائیں۔

ے٢ مغرور۔ دھوکہ میں مبتلا۔ مُدّعی بزرگی کا جھوٹا دعویدار۔ مزوّر۔ دھوکے باز۔ شیخ واصل۔ وہ بزرگ جو اللہ تعالیٰ تک پہنچا ہوا ہو۔ نقل نقلی سکہ۔ محسناں۔ بخشش کرنیوالے۔ حاصلت۔ تیری کمائی۔ خسی۔ کمینہ پن۔

ے۳ چیرہ۔ غالب یعنی خسلات پر قابو پانے والا۔ تیرہ۔ تاریک نبُد۔ نہ بود۔ اعمش چندھا جس کی آنکھیں مریض ہوں، پانی بہتا ہو۔ یشم۔ ایک پتھر ہے۔ بعض نسخوں میں پشم بمعنی اون ہے۔

حالِ ما این ست در فقر و عنا[۱] — ہیچ مہمانے مبا مغرورِ ما

اِفلاس اور مشقت میں ہمارا یہ حال ہے — کوئی مہمان ہم سے دھوکا نہ کھائے

قحطِ دہ سال ار ندیدی در صُوَر — چشمہا بکشا و اندر ما نگر

اگر تو نے مجسّم دس سالہ قحط نہ دیکھا ہو — تو آنکھیں کھول اور ہمیں دیکھ لے

ظاہرِ ما چوں درونِ مُدَّعی — در دِلش ظلمت زبانش شعشعی

ہمارا ظاہر مدّعی کے باطن کی طرح ہے — اُسکے دل میں تاریکی ہے اور اُسکی زبان چمکیلی (تیز و طرّار)

از خدا نے بُوئے اُو را نے اثر — دعوتش افزوں ز شیثؑ و بوالبشرؑ[۲]

اُس میں خدا کی نہ بُو ہے نہ اثر — اُسکی دعوت شیثؑ اور ابوالبشرؑ سے بڑھی ہوئی ہے

دیو ننموده وُرا ہم نقشِ خویش — اُو ہمی گوید ز اَبدالیم بیش

شیطان نے (بھی) اُسکو اپنی صورت نہیں دکھائی — وہ یہ کہتا ہے کہ میں اَبدال سے بھی بڑھا ہوا ہوں

حرفِ درویشاں بدُزدیده بسے — تا گماں آید کہ ہست اُو خود کسے

درویشوں کی بہت سی باتیں چُرالی ہیں — تاکہ یہ گمان ہو کہ وہ بھی کچھ ہے

خُردہ گیرد در سخن بر بایزیدؒ[۳] — ننگ دارد از درونِ اُو یزید

باتوں میں (حضرتِ) بایزیدؒ کی عیب گیری کرتا ہے — اُس کے باطن سے یزید کو (بھی) شرم آتی ہے

ہر کہ داند مر وُرا چوں بایزیدؒ — روزِ محشر حشر گردد با یزید

جو اُس کو (حضرتِ) بایزیدؒ کی طرح سمجھتا ہے — قیامت کے دن اُس کا حشر یزید کے ساتھ ہوگا

بے نوا از نان و خوانِ آسماں — پیشِ اُو نَنداخت حق یک اُستخواں

آسمان کی روٹی اور خوان سے بے سر و سامان ہے — اللہ (تعالےٰ) نے اُسکے سامنے ایک ہڈی (بھی) نہیں ڈالی ہے

اُو ندا کرده کہ خواں بنہاده ام — نائبِ حقّم خلیفہ زاده ام

اُس نے مُنادی کی ہے کہ میں نے دستر خوان بچھا رکھا ہے — میں اللہ (تعالےٰ) کا نائب اور خلیفہ زادہ ہوں

اَلصّلا سادہ دلانِ پیچ پیچ — تا خورید از خوانِ جُودم ہیچ ہیچ

اے پیچ در پیچ احمقو! صلائے عام ہے — میری بخشش کے خوان کھاؤ (حالانکہ ہیچ در ہیچ ہے)

سالہا بر وعدۂ فردا کساں — گردِ آں در گشتہ فردا نارساں

کل کے وعدہ پر لوگ سالوں — اُس دروازہ کے گرد چکر کھاتے رہے اور کل آنیوالی نہیں ہے

دیر باید تا کہ سِرِّ آدمی — آشکارا گردد از بیش و کمی

کافی وقت چاہئیے کہ انسان کا بھید — کمی اور بیشی میں واضح ہو

---

۱ عنا۔ رنج و مشقت۔ مبا۔ مباد کا مخفف ہے۔ در صُوَر۔ یعنی صورتوں میں مجسّم۔ شعشعی۔ روشن، چمکدار۔ اثر۔ نشان۔ شیثؑ۔ حضرتِ آدم علیہ السلام کے بیٹے جو نبی تھے۔

۲ بوالبشر۔ انسانوں کے باپ یعنی آدم علیہ السلام۔ دیو۔ شیطان۔ اَبدال۔ اولیاء کی ایک جماعت ہے۔ خُردہ۔ عیب۔ ننگ۔ ذلّت، شرم۔ یزید۔ ابن معاویہؓ جس کے دورِ حکومت میں حضرت حسینؓ شہید ہوئے۔

۳ بایزید۔ بسطامی مشہور بزرگ ہیں۔ نان و خوانِ آسمان۔ غیبی، روحانی غذائیں۔ استخواں۔ یعنی معمولی غذا۔ اَلصّلا۔ کھانا کھانے کیلئے پکارنا۔ سادہ دلاں۔ بیوقوف لوگ۔ پیچ پیچ۔ یہ مولانا کا قول ہے۔ فردا۔ یعنی کل کا وعدہ۔ سِرّ۔ راز، باطنی حالت۔

زیرِ دیوارِ بدن گنجیست[۱] یا — خانۂ مورست و مار و اژدہا

جسم کی دیوار کے نیچے خزانہ ہے یا — چیونٹی اور سانپ اور اژدہے کا بھٹ ہے

چونکہ پیدا گشت کو چیزے نبود — عمرِ طالب رفتہ آگاہی چہ سود

جب معلوم ہوا کہ وہ کچھ نہ تھا — تو مُرید کی عمر گذر گئی، اب معلوم ہونے سے کیا فائدہ؟

## دربیانِ آنکہ نادر افتد کہ مُریدے در مُدّعیِ مُزوّر اعتقاد بصدق بندد کہ اُو کیست و بدیں اعتقاد بمقامے برسد کہ شیخش بخواب ندیدہ باشد و آب و آتش اُورا گزند نہ کُند و شیخش را گزند کُند ولیکن نادِر[۲] نادِر باشد

اِس بات کا بیان کہ کم ہوتا ہے کہ کوئی مُرید جھوٹے مُدّعی کا سچائی سے معتقد ہوجائے کہ وہ کچھ ہے اور اس اعتقاد کے ذریعہ وہ ایسے مقام پر پہنچ جائے کہ اُس کے پیر نے خواب میں بھی نہ دیکھا ہو اور پانی اور آگ اسکو نقصان نہ پہنچائے اور اُس کے پیر کو نقصان پہنچادے لیکن نادر تو نادر ہی ہوتا ہے

لیک نادِر طالبِ آید کز فروغ — در حقِ اُو نافع آید آں دروغ

لیکن نادر ہے کہ مرید کو روشنی کیوجہ سے — اُس کے حق میں وہ جھوٹ مفید ہوجائے

اُو بقصدِ نیکِ خود جائے رسد — گرچہ جاں پنداشت آں آمد جسد

وہ اپنے نیک ارادہ کیوجہ ایک مقام تک پہنچ جاتا ہے — اگرچہ جس کو اُس نے جان جانا تھا جسم ثابت ہوا

مَرُورا رُومی نماید حالہا — کہ ندید آں ہیچ شیخش سالہا

اُس کے لئے ایسے احوال رونما ہوتے ہیں — کہ اُس کے ناچیز پیر نے سالوں (بھی) نہیں دیکھے

چوں تحرّی در دلِ شب قبلہ را — قبلہ نے واں نمازِ اُو روا[۳]

جیساکہ آدھی رات میں قبلہ کی اٹکل کرنا — اُدھر قبلہ نہیں ہے (لیکن) اُسکی نماز درست ہوگئی

مُدّعی را قحطِ جاں اندر سرست — لیک ما را قحطِ ناں بر ظاہرست

مُدّعی کے باطن میں روح کا قحط ہے — لیکن ہمارے ظاہر پر روٹی کا قحط ہے

ما چرا چوں مُدّعی پنہاں کُنیم — بہرِ ناموسِ مُزوّر جاں کَنیم

مُدّعی کی طرح ہم کیوں چھپائیں — جھوٹی آبرو کے لئے جان دیں

## صبر فرمودنِ اعرابی زنِ خود را و فضیلتِ صبر گفتن

بدّو کا اپنی بیوی کو صبر کا حکم دینا اور صبر کی فضیلت بیان کرنا

[۱] گنجیست یعنی معارفِ الٰہیہ کا خزانہ۔ مُور۔ چیونٹی۔ مَار۔ سانپ یعنی بُرے اخلاق۔ پیدا۔ ظاہر۔ طالب۔ مُرید۔

[۲] نادِر۔ کمیاب۔ فروغ۔ روشنی۔ گرچہ۔ یعنی مُرید نے پیر کو مجسّم رُوح سمجھا وہ جسمِ محض نکلا۔ تحرّی۔ صحیح بات کی جُستجو کرنا۔ دلِ شب۔ آدھی رات۔

[۳] روا۔ درست یعنی قبلہ معلوم نہ ہونے کی صورت میں اگر اٹکل سے نماز پڑھی اور وہ قبلہ رُو نہ تھا تب بھی نماز درست ہوجائیگی۔ مُدّعی۔ بناوٹی پیر یعنی بناوٹی پیر کی طرح ہمیں اپنے اِفلاس کو چھپانے کی ضرورت نہیں ہے اور جھوٹی آبرو کے لئے جان کھپانے کی ضرورت نہیں ہے۔

شوے گفتش چند جوئی دخل[1] و کشت
شوہر نے اس سے کہا تو آمدنی اور پیداوار کی کبتک جستجو کریگی،

خود چہ ماند از عمر افزوں تر گذشت
خود زندگی کتنی رہی ہے زیادہ تو گذر گئی ہے

عاقل اندر بیش و نقصاں ننگرد
سمجھدار کمی بیشی کو نہیں دیکھتا ہے

زانکہ ہر دو ہمچو سیلے بگذرد
اس لئے کہ دونوں بہاؤ کی طرح گذر جاتے ہیں

خواہ صاف و خواہ سیلِ تیرہ رو
خواہ صاف ہو یا بہاؤ کی گدلی رَو ہو

چوں نمی پاید دمے از وے مگو
جبکہ وہ ٹھیرنے والی نہیں ہے اُسکا کچھ ذکر نہ کر

اندریں عالم ہزاراں جانور
اِس دنیا میں ہزاروں جاندار

میزیَد خوش عیش بے زیر و زبر
بغیر کسی تردد کے آرام سے جی رہے ہیں

شکر می گوید خدا را فاختہ
فاختہ، اللہ (تعالیٰ) کا شکر ادا کرتی ہے

بر درخت و برگِ شب ناساختہ
درخت پر، حالانکہ اُسنے رات کا کچھ سامان نہیں کیا ہے

حمد می گوید خدا را عندلیب[2]
بُلبل، خدا کی تعریف کرتی ہے

کاعتمادِ رزق بر تُست اے مجیب
کہ اے قبول کرنیوالے! رزق کا تجھ پر بھروسہ ہے

باز دستِ شاہ را کردہ نوید
باز نے، بادشاہ کے ہاتھ کو دعوت نامہ بنا کر

از ہمہ مُردار بُبریدہ اُمید
تمام مُرداروں سے اُمید منقطع کرلی

ہمچنیں از پشہ گیری تا بہ پیل
اسی طرح مچھر سے لے کر ہاتھی تک

شد عیال اللہ و حق نعم المُعیل
سب اللہ (تعالیٰ) کا کنبہ ہیں اور اللہ (تعالیٰ) بہترین پرورش کرنیوالا ہے

ایں[3] ہمہ غمہا کہ اندر سینہ ہاست
یہ سب غم جو سینوں میں ہیں

از غبار و گرد بادِ بُودِ ماست
ہماری ہستی کے غبار اور بگولے ہیں

ایں غمانِ بیخ کَن چوں داسِ ماست
یہ جڑ کھودنے والے غم ہمارے لئے درانتی کیطرح ہیں

ایں چنیں شد و آنچناں وسواسِ ماست
اِسطرح ہو گیا، اُسطرح ہو گیا، ہمارے وسوسے ہیں

دانکہ ہر رنجے ز مُردن پارہ ایست
سمجھ لے کہ ہر غم موت کا ایک ٹکڑا ہے

جزوِ مرگ از خود بِراں گر چارہ ایست
اگر کوئی تدبیر ہے تو موت کے حصہ کو اپنے سے دفع کر دے

چوں ز جزوِ مرگ نتوانی گریخت
جب تو موت کے حصہ سے نہیں بھاگ سکتا ہے،

دانکہ کُلش بر سرت خواہند ریخت
سمجھ لے کہ اُسکے کُل کو تجھ پر طاری کر دینگے

جزوِ مرگ ار گشت شیریں مر ترا
اگر موت کا جزو تیرے لئے میٹھا ہو گیا ہے

دانکہ شیریں میکند کُل را خدا
سمجھ لے کہ خدا کُل کو میٹھا کر دے گا

---

[1] دخل۔ آمدنی۔ کِشت۔ کھیتی، پیداوار۔ بگذرد۔ دنیا میں نہ راحت کو بقا ہے نہ رنج کو۔ خوش عیش۔ آرام کی زندگی۔ زیر و زبر۔ فکر و تردد۔ برگِ شب۔ رات کا سامان۔

[2] عندلیب۔ بُلبل، ہزار داستاں۔ مجیب۔ دعا کو قبول کرنیوالا یعنی اللہ تعالیٰ۔ باز۔ باز کو ہاتھ پر بٹھایا جاتا ہے۔ نوید۔ دعوت نامہ، خوشخبری۔ مُردار۔ باز کی اصل خوراک مُردوں کی بوٹیاں ہیں۔ پشہ۔ مچھر۔ پیل۔ ہاتھی۔ عیال۔ وہ لوگ جن کے اخراجات ذمہ ہوں۔ مُعیل۔ عیال کو پالنے والا۔

[3] ایں یعنی یہ غم ہماری موہوم ہستی کے اثرات ہیں۔ غماں۔ غم کی جمع ہے۔ داس۔ کھیتی وغیرہ کاٹنے کی درانتی۔ دانکہ۔ رنج و غم موت کے اجزاء ہیں اور موت سے مفر نہیں ہے تو ان سے بھی مفر نہیں ہے۔ قیدِ حیات و بندِ غم اصل میں دونوں ایک ہیں موت سے پہلے آدمی غم سے نجات پائے کیوں کُل یعنی موت۔

دردہا از مرگ می آید رسولؐ
درد، موت کے قاصد ہیں

از رسولش رُو مگرداں اے فضول
اے بیوقوف! قاصد سے مُنہ نہ موڑ

ہر کہ شیریں می زید او تلخ مُرد
جو شخص خوشگوار زندگی بسر کرتا ہے وہ تلخ موت مرتا ہے

ہر کہ اُو تن را پرستد جاں نبرد
جو شخص تن پروری کرتا ہے جان بچا سکیگا

گو سفنداں را ز صحرا می کشند
بکری کو جنگل سے لاتے ہیں

آنکہ فربہ تر مرُ اُو را می کُشند
جو زیادہ موٹی ہوتی ہے اسکو ذبح کرتے ہیں

شب گذشت و صبح آمد اے قمر
اے چاند! رات گذر گئی اور صبح ہو گئی

چند گیری ایں فسانہ را ز سرؐ
تو اس قصہ کو کب تک دُہرائے گی؟

تو جواں بُودی و قانع تر بُدی
تو جوان تھی تو زیادہ صابر تھی

زر طلب گشتی خود اوّل زر بُدی
تو زر کی طلبگار بن گئی پہلے تو خود زر تھی

رز بُدی پُر میوہ چوں کاسِد شُدی
تو میوے سے بھری انگور کی بیل تھی کیوں خراب ہو گئی

وقتِ میوہ پختنت فاسِد شدی
میوہ پکنے کے وقت تو سڑ گئی

میوہ ات باید کہ شیریں تر شود
چاہئے تھا کہ تیرا میوہ اور زیادہ میٹھا ہوتا

چوںؐ رسَن تاباں نہ واپس تر رود
نہ کہ بٹی ہوئی رسّی کی طرح بل اُترنے لگے

جُفت مائی جُفت باید ہم صفت
تو میرا جوڑا ہے جوڑے کو یکساں ہونا چاہئے

تا بر آید کارہا بر مصلحت
تاکہ مصلحت کے مطابق کام چلیں

جُفت باید بر مثالِ ہمدگر
جوڑے کو ایک دوسرے کی طرح ہونا چاہئے

در دو جُفتِ کفش و موزہ در نگر
جوتے اور موزے دونوں کے جوڑے کو دیکھ

گر یکے کفش از دو تنگ آید بپا
دونوں میں سے اگر ایک جوتہ پیر میں تنگ آئے

ہر دو جُفتش کار ناید مر تُرا
تو پورا جوڑا ہی تیرے کام میں نہیں آتا

جُفت در یک خرد و آں دیگر بزرگ
جوڑے میں سے ایک پاؤں میں چھوٹا اور دوسرا بڑا

جُفت شیر بیشہ دیدی ہیچ گرگ
تو نے دیکھا ہے کہ جنگل کے شیر کا جوڑا بھیڑیا ہو

راست ناید بر شتر جفتِ جوال
بوروں کا جوڑا، اونٹ پر ٹھیک نہیں ہو سکتا

آں یکے خالی و آں پُر مالِ مال
کہ انہیں سے ایک خالی ہو اور دوسرا مال سے بھرا ہوا

من روم سوئے قناعت دل قوی
میں جرأت سے قناعت کی طرف جاتا ہوں

تو چرا سوئے شناعت می روی
تو بُرائی کی طرف کیوں جاتی ہے؟

---

۱؎ رسول قاصد پیغامبر ہر کہ جو مصائب جھیلنے کا عادی نہیں ہے موت کے وقت اس کو بڑی تکالیف کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ گو سفند۔ بکری، یعنی موٹی بکری کی موت جلد آتی ہے۔ اے قمر۔ چاند کہہ کر بیوی کو خطاب کیا ہے۔

۲؎ از سر گرفتن۔ تکرار کرنا۔ قانع۔ صابر۔ زر بُدی یعنی استغنار کی وجہ سے تو خود بمنزلہ سونے کے تھی۔ رز۔ انگور، انگور کی بیل۔ کاسد۔ کھوٹا۔ فاسد خراب۔

۳؎ چوں رسن جس رسّی کو اُلٹا بل دیا جائے چھوڑنے سے فوراً اُس کے بل اُتر جاتے ہیں۔ جُفت۔ جوڑا، نر مادہ۔ گر یکے۔ ایک موزہ یا جوتہ اگر پیر میں تنگ ہو تو دوسرا بھی بیکار ہے۔ بیشہ۔ جھاڑی گرگ۔ بھیڑیا یعنی شیر اور بھیڑیئے سے جوڑا نہیں بنتا ہے۔ راست۔ ٹھیک۔ جوال۔ گون، تھیلا۔ قناعت۔ تھوڑے پر صبر کرنا۔ شناعت۔ بُرائی

مَردِ قانع از سرِ اخلاص و سوز[۱] — زیں نسق می گفت با زن تا بروز

ہمارا مردِ قانع خلوص اور دل سوزی سے — دن نکلنے تک اِسی طرح بیوی سے کہتا رہا

## نصیحت کردنِ زن شوہر را کہ سخن افزوں از قدم و مقامِ خود مگو کہ لِمَ تَقُولُوْنَ مَا لَا تَفْعَلُوْنَ، کہ ایں سخنہا اگرچہ راست ست اَمّا مقامِ توکّل ترا نیست و ایں سخن گفتن فوقِ مقام و معاملۂ خود ترا زیاں[۲] دارد و کَبُرَ مَقْتًا عِنْدَ اللّٰہِ باشد

بیوی کا شوہر کو نصیحت کرنا کہ اپنی بساط اور مقام سے بڑھ کر بات نہ کر کیونکہ (فرمایا گیا ہے) جو تم نہیں کرتے ہو وہ کہتے کیوں ہو، اِس لئے کہ یہ باتیں اگرچہ سچی ہیں لیکن تجھے توکّل کا مقام حاصل نہیں ہے اور یہ بات کہنا مقام اور معاملہ سے بڑھ کر تیرے نقصان کا باعث ہے اور "اللہ کے نزدیک بڑی موجب عذاب ہے" کا مصداق ہوگی

زن بروزد بانگ کاے ناموس کیش — من فسونِ تو نخواہم خورد بیش

عورت اُس پر چیخی کہ اے عزّت کے شیدائی! — اب میں زیادہ تیرے فریب میں نہ آؤں گی

تُرّہات از دعویٰ و دعوت مگو — رَو سخن از کبر و از نخوت مگو

دعوے اور دعوت کی بکواس نہ کر — جا، تکبّر اور غرور کی بات نہ کر

چند حرفِ طُمطُراق و کاروبار — کار و حالِ خود ببین و شرم دار

دنیاداری اور کرّ و فر کی باتیں کب تک؟ — اپنا کام اور حال دیکھ اور شرم کر

نخوت و دعویٰ و کبر و تُرّہات — دُور کُن از دل کہ تا یابی نجات

تکبّر اور دعویٰ اور غرور اور بکواس — دل سے نکال دے تاکہ تو نجات پائے

کبر زشت و از گدایاں زشت تر — روزِ سرد[۳] و برف و انگہ جامہ تر

تکبّر بُرا ہے اور مفلسوں سے اور زیادہ بُرا ہے — ٹھنڈا دن اور برف اور پھر کپڑے بھیگے ہوئے

چند آخر دعویٰ و بادِ بروت — اے ترا خانہ چو بیتُ العنکبوت

دعویٰ اور مونچھوں کا تاؤ کب تک؟ — اے وہ کہ تیرا گھر مکڑی کے جالے کی طرح ہے

از قناعت کے تو جاں افروختی — از قناعتہا تو نام آموختی

تو نے قناعت سے کب روح روشن کی ہے؟ — تو نے قناعتوں کا نام سیکھ لیا ہے

---

[۱] سوز۔ یعنی سوزِ دل۔ مقتاً۔ قرآنِ پاک میں ہے کَبُرَ مَقْتًا عِنْدَ اللّٰہِ اَنْ تَقُوْلُوْا مَا لَا تَفْعَلُوْنَ، اللہ کے نزدیک یہ بات بڑی موجب عذاب ہے کہ تم وہ بات کہو جو کرتے نہیں ہو۔

[۲] زیاں۔ نقصان۔ ناموس۔ عزّت۔ کیش۔ طریقہ۔ فسوں۔ مکر و فریب۔ تُرّہات۔ جھوٹی بناوٹی باتیں۔ طُمطُراق۔ شان و شوکت۔ نخوت۔ تکبّر۔ زشت۔ بُرا

[۳] روزِ سرد۔ یعنی مفلسی اور محتاجی اور پھر غرور ایسا ہے جیسے جاڑے کا زمانہ، پھر برف باری اور کپڑے بھی گیلے ہیں، یعنی مصیبت بالائے مصیبت ہے۔ بادِ بروت۔ مونچھ کی ہوا یعنی تکبّر۔ بیتُ العنکبوت۔ مکڑی کا جالا، جو کمزوری میں ضرب المثل ہے۔

گفت[۱] پیغمبر قناعت چیست؟ گنج
پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا قناعت کیا ہے؟ خزانہ ہے

گنج را تو وا نمیدانی ز رنج
تو رنج اور گنج میں فرق نہیں سمجھتا ہے

ایں قناعت نیست جز گنجِ رواں
یہ قناعت تو گنجِ رواں ہی ہے

تو مزن لاف اے غم و رنجِ رواں
اے چلتے پھرتے رنج و غم ہتو ڈینگیں نہ مار

تو مخوانم جُفت و کمتر زن بغل[۲]
تو مجھے بیوی نہ کہہ اور شوہر ہونے کا اظہار نہ کر

جُفتِ انصافم نیم جُفتِ دغل
میں انصاف کی (بنیاد پر) بیوی ہوں، مکاری کی بیوی

چوں قدم باشاہ و بابگ می زنی
تو بادشاہ اور سردار کے ساتھ کیوں ہمسری کرتا ہے!

چوں مگس را در ہوا رگ می زنی
اُڑتی مکھی کے کیوں نشتر مارتا ہے؟

باسگاں زیں استخواں در چاششی
تو ہڈی پر کتوں سے چھینا جھپٹی کرتا ہے

چوں نے اشکم تہی در نالشی
تو خالی پیٹ بانسری کی طرح آہ و فریاد کرتا ہے

سوئے ما منگر بخواری سُست سُست
میری جانب حقارت اور ذلت کی نگاہ سے دیکھ

تا نگویم آنچہ در رگ ہائے تُست
تا کہ تیری رگ رگ کا حال نہ کہہ ڈالوں

عقلِ خود را از من افزوں دیدہٗ
تو نے اپنی عقل کو میری عقل سے بڑا سمجھا ہے

تو منِ کم عقل را چوں[۳] دیدہٗ
تو نے مجھ کم عقل کو کیوں پسند کیا ہے؟

ہمچو گرگِ زشت اندر ما مجہ
بدمزاج بھیڑیے کی طرح مجھ پر نہ جھپٹ

اے ز ننگِ عقلِ تو بے عقل بہ
تیری قابلِ شرم عقل سے بے عقل ہونا اچھا ہے

چونکہ عقلِ تو عقیلہ مردم ست
چونکہ تیری عقل انسانوں کے لئے پھندا ہے

آں نہ عقل ست بلکہ مار و کژدم ست
یہ عقل نہیں ہے بلکہ سانپ اور بچھو ہے

خصمِ ظلم و مکرِ تو اللہ باد
تیرے ظلم اور مکر کو اللہ سمجھے

دستِ عقلِ تو ز ما کوتاہ باد
خدا کرے، تیری عقل کی دست درازی ہم پر نہ ہو

ہم تو ماری ہم فسوں گر اے عجب
ہائے تعجب! تو سانپ بھی ہے اور منتر پڑھنے والا بھی

مار گیر و ماری اے ننگِ عرب
اے عرب کے لئے باعثِ ذلت تو سانپ بھی ہے اور سپیرا بھی

زاغ اگر زشتیِ خود بشناختے
کوّا اگر اپنی بدصورتی کو پہچان لیتا

ہمچو برف از رنج و غم بگداختے
رنج اور غم سے برف کی طرح پگھل جاتا

مردِ افسوں گر بخواند چوں عدو
منتر پڑھنے والا دشمن کی طرح پڑھتا ہے

اُو فسوں بر مار و مار افسوں برو
وہ سانپ پر منتر اور سانپ اس پر منتر پڑھتا ہی

---

[۱] گفت پیغمبر۔ حدیث شریف میں آیا ہے — اَلْقَنَاعَۃُ کَنْزٌ لَا یَنْفَدُ قناعت ایسا خزانہ ہے جو کبھی ختم نہیں ہوتا ہے۔ گنجِ رواں۔ قارون کے خزانوں میں سے ایک خزانہ کا نام ہے۔ مخواں۔ نہ بلا۔

[۲] بغل زدن۔ جوڑے پن کو ظاہر کرنا۔ نر کبوتروں کا مل کر پرواز کرنا جوڑا ہونے کی نشانی ہے۔ دغل۔ کھوٹ مکر۔ قدم زدن۔ برابری کرنا۔ بگ۔ بیگ کا مخفف ہے، سردار۔ مگس۔ مکھی۔ رگ زدن۔ خون نکالنا۔ چاشش۔ حملہ، چھینا جھپٹی۔ اشکم۔ شکم ہمزہ زیادہ ہے۔ نالش۔ رونا، چیخنا، فریاد۔ خواری۔ ذلت۔ سُست نگریستن۔ ذلت سے دیکھنا۔

[۳] چوں دیدہٗ۔ جوڑے کے لئے مجھے کیوں پسند کیا ہے۔ عقیلہ۔ رسّی، یعنی تو اپنی عقل کے ذریعہ لوگوں کو پھانستا ہے۔ ہم تو۔ تو انسانوں کو تباہ کرتا ہے تو تو سانپ ہے، لوگوں کو پھنساتا ہے تو تو سپیرا ہے۔ زشتیِ خود یعنی اپنی بدصورتی۔ مرد۔ سپیرا اگر سانپ پر منتر پڑھتا ہے تو سانپ بھی اس پر منتر پڑھتا ہے جس کا اثر یہ ہے کہ سپیرا سانپ پکڑنے کے شوق میں مبتلا ہے۔

گر نبودے[1] دامِ اُو افسونِ مار — کے فسونِ مار را گشتے شکار
اگر سانپ کا منتر اُس کے لئے جال نہ ہوتا — تو وہ سانپ کے منتر کا شکار کب بنتا؟

مردِ افسوں گر زحرصِ کسب و کار — در نیابد آں زماں افسونِ مار
منتر پڑھنے والا، کمائی اور کام کی حرص کیوجہ سے — اُس وقت سانپ کے منتر کو محسوس نہیں کرتا ہے

مار گوید اے فسوں گر ہین و ہیں — آنِ خود دیدی فسونِ من ببیں
سانپ کہتا ہے، اے سپیرے! خوب دیکھ لے — تو نے اپنا منتر دیکھا، میرا منتر (بھی) دیکھ لے

توبنامِ[2] حق فریبی مر مرا — تا کُنی رُسوائے شور و شر مرا
تو اللہ کے نام کے ذریعہ مجھے پھانستا ہے — تاکہ تو مجھے شور و شر سے رسوا کرے

نامِ حقّم بست نے آں رائے تو — نامِ حق را دام کردی وائے تو
مجھے اللہ کے نام نے باندھا نہ کہ تیری رائے نے — تو نے اللہ کے نام کو جال بنایا، تجھ پر افسوس ہے

نامِ حق بستاند از تو دادِ من — من بنامِ حق سپردم جان و تن
اللہ (تعالیٰ) کا نام تجھ سے مجھے انصاف دلائیگا — میں نے اللہ کے نام پر جان اور جسم سپرد کر دیا ہے

تا بزخمِ من رگِ جانت بُرد — یا تُرا چوں من بزندانے[3] بَرد
تاکہ وہ میرے زخم (کے بدلے) تیری جان کی رگ کاٹ دے — یا تجھے میری طرح قید خانہ میں ڈالدے

زن ازیں گونہ خشِن گفتارہا — خواند بر شوئے خود آں طومارہا
عورت اِس قسم کی سخت باتیں — دفتر در دفتر شوہر کو سناتی رہی

## نصیحت کردنِ مرد زن را کہ در فقیراں بخواری

مرد کا عورت کو نصیحت کرنا کہ فقیروں کو ذلت سے نہ دیکھ اور اللہ

## منگر و در کارِ حق بگمانِ کمال نگر و طعنہ مزن بر

کے معاملہ میں کمال کے گمان سے نظر کر اور اپنے افلاس کی وجہ

## فقر و فقیراں از بے نوائیِ خویشتن

سے فقر اور فقیروں پر طعنہ زنی نہ کر

مرد چوں ایں طعنہا از زن شنُفت — مستمع شد بعد ازیں ہیں تا چہ گفت
مرد نے جب یہ طعنے عورت کے سُنے — سُنتا رہا، اِس کے بعد دیکھ کہ کیا کہا!

گفت اے زن تو زنی یا بوالحزن — فقر فخر آمد مرا طعنہ مزن
بولا اے بیوی! تو عورت ہے یا مجسّم غم — مجھے طعنہ نہ دے فقر (باعث) فخر ہے

---

[1] گر نبودے۔ سانپ نے جو منتر پڑھا ہے وہ سپیرے کے لئے جال ہے۔ آنِ خود۔ یعنی اپنا منتر۔

[2] نامِ حق۔ منتر میں اللہ کے نام استعمال ہوگے ہیں۔ شور و شر۔ یعنی سانپ کا تماشہ دیکھنے والوں کا۔ نامِ حق۔ چونکہ سپیرے نے اللہ کے ناموں کا غلط کاموں کے لئے استعمال کیا ہے۔

[3] زندانے۔ یعنی جس طرح سپیرے نے قید کیا ہے۔ خشِن۔ سخت، ناگوار۔ طومار۔ دفتر۔ مستمع۔ سننے والا۔ بوالحزن۔ غموں کا باپ یعنی بہت غمگین، مالداروں کو حشر میں بہت غم اٹھانے پڑینگے۔

مال و زر سر را بُوَد ہمچوں کلاہ[1]
مال و زر ایسے ہیں جیسے سر کی ٹوپی

کَل بُوَد آں کز کُلہ سازد پناہ
جو شخص ٹوپی کی پناہ پکڑتا ہے، گنجا ہوتا ہے

آنکہ زُلف و جعدِ رعنا باشدش
جس کی زلف حسین اور گھونگریالے بال ہوں

چوں کُلاہش رفت خوشتر آیدش
جب اُس کی ٹوپی نہ ہو تو زیادہ حسین ہوتا ہے

مردِ حق باشد بمانندِ بصر
مردِ خدا بینائی کی طرح ہے

پس برہنہ بہ کہ پوشیدہ بصر
پس بینائی کُھلی اچھی ہے یا ڈھکی ہوئی؟

وقتِ عَرضہ[2] کردن آں بَردہ فروش
غلام فروش دکھلاتے وقت

برکَند از بندہ جامہ عیب پوش
غلام کے عیب چھپانیوالے کپڑے اُتار دیتا ہے

وَر بُوَد عیبے برہنہ اش کے کُند
اگر کوئی عیب ہو، اُس کو ننگا کب کریگا؟

بل بجامہ خدعۂ باوے کُند
بلکہ کپڑوں کے ذریعہ اُس کو دھوکا دیگا

گوید ایں شرمندہ است از نیک و بد
کہے گا، یہ اچھے بُرے سے شرماتا ہے

از برہنہ کردن اُو از تو رمد
ننگا کرنے سے تیرے پاس سے بھاگ جائیگا

خواجہ در عیب است غرقہ تا بگوش
آقا کانوں تک عیب میں ڈوبا ہوا ہے

خواجہ را مال ست و مالش عیب پوش
(لیکن) آقا کے پاس مال ہے اور اُسکا مال عیب کو چھپانے والا ہے

کز طمع عیبش نہ بیند طامعے
لالچی لالچ کی وجہ سے اسکے عیب نہیں دیکھتا ہے

گشت دلہا را طمعہا جامعے
لالچ دلوں کو جوڑنے والا بن گیا ہے

ور گدا گوید سخن چوں زرِ کاں[3]
اگر فقیر کان کے سونے کی سی بات کہے

رہ نیابد کالۂ اُو در دُکاں
اُسکا سامان دُکان میں راہ یاب نہیں ہوتا ہے

کارِ درویشی ورائے فہمِ تست
درویشی کا معاملہ تیری سمجھ سے اوپر ہے

سُوئے درویشاں بمنگر سُست سُست
تو ذلت سے درویشوں کو نہ دیکھ

زانکہ درویشی ورائے کارہاست
کیونکہ درویشی دنیوی کاموں سے جداگانہ چیز ہے

دمبدم از حق مر ایشاں را عطاست
اُن (درویشوں) کیلئے اللہ کیطرف سے برابر بخشش ہے

بلکہ درویشاں ورائے مُلک و مال
بلکہ درویش ملک اور مال کے علاوہ

روزیٔ دارند ژرف از ذوالجلال
اللہ سے ایک بھاری روزی پاتے ہیں

حق تعالیٰ عادل ست و عادلاں
اللہ تعالیٰ عادل ہے، اور عادل

کے کُنند استمگری بر بیدلاں
کمزوروں پر کب ظلم کرتے ہیں؟

---

[1] کلاہ۔ ٹوپی۔ کَل۔ گنجا۔ کُلہ۔ کلاہ کا مخفف ہے۔ جَعد۔ گھنگریالے بال۔ رَعنا۔ حسین، خوبصورت

[2] عَرضہ کردن پیش کرنا۔ بَردہ۔ غلام، لونڈی ج۔ خُدعہ۔ دھوکا۔ وے یعنی خریدار۔ خواجہ آقا۔ طامع۔ لالچی۔ دلہا۔ یعنی لالچی اور مالدار کے دل۔ جامع۔ اکٹھا کرنے والا۔

[3] زرِ کان۔ خالص سونا جو کان سے برآمد ہوا ہے۔ کالہ۔ سامان۔ دُکان یعنی سننے والے کا کان۔ فہم سمجھ، عقل۔ کارہا۔ دنیا کے معاملے۔ ذوالجلال۔ اللہ تعالیٰ۔ اِستمگری۔ ستمگری، ہمزہ زیادہ ہے۔

**آں یکے را نعمت و کالا دہند**
ایک کو نعمت اور سامان دیں
**ویں دگر را بر سرِ آتش[1] نہند**
دوسرے کو آگ پر رکھیں

**آتشش سوزد کہ دارد ایں گماں**
اُس کو آگ جلائے جو یہ گماں کرے
**بر خدائے خالقِ ہر دو جہاں**
دونوں جہان کے خالق کے بارے میں

**"فقر فخری" نز گزاف ست و مجاز**
"فقر میرا فخر ہے" نہ گپ ہے نہ مجاز
**صد ہزاراں عزِّ پنہان ست و ناز**
لاکھوں عزتیں اور ناز پوشیدہ ہیں

**از غضب بر من لقبہا راندہٗ**
تو نے غصہ سے میرے بہت نام دھرے
**مار خُوی و مار گیرم خواندہٗ**
تو نے مجھے سانپ جیسی خصلت والا اور سپیرا بتایا

**گر بگیرم مار و دندانش کنم**
اگر میں سانپ پکڑتا ہوں اور اُسکے دانت اکھاڑ دیتا ہوں
**تا کشش از سر کوفتن ایمن کنم**
تو اسلئے کہ اس کو سر کچلنے سے محفوظ کر دوں

**زانکہ آں دنداں عدوِّ جانِ اوست**
چونکہ دانت اُس کی جان کے دشمن ہیں
**من عدو را می کنم زیں علم دوست**
میں دشمن کو اس علم کے ذریعہ دوست بناتا ہوں

**از طمع ہرگز نخوانم من فسوں**
میں لالچ کی وجہ سے منتر نہیں پڑھتا ہوں
**ایں طمع را کردہ ام من سرنگوں**
میں نے تو لالچ کو اوندھے منہ کر دیا ہے

**حاش للہ طمع من از خلق نیست**
خدا کی قسم مجھے لوگوں سے لالچ نہیں ہے
**از قناعت در دلِ من عالمے ست**
میرے دل میں قناعت کا ایک جہان ہے

**از سرِ امرود[2] بُن بینی چناں**
تو امرود کے درخت سے ایسا دیکھتی ہے
**زاں فرود آ تا نماند آں گماں**
اس سے اُتر آ تاکہ وہ گمان نہ رہے

**چونکہ[3] برگردی و سرگشتہ شوی**
جب تو گھومے اور سر چکرانے لگے
**خانہ را گردندہ بینی و آں توئی**
تو گھر کو گھومتا دیکھے گا حالانکہ گھومنے والا تو ہی ہے

## در بیانِ آنکہ جنبیدنِ ہر کسے از انجاست کہ وے ست

اِس بیان میں کہ ہر چیز کا حرکت کرتے نظر آنا اُس لئے ہے کہ وہ

**ہر کسے را از چنبرہ وجودِ خود بیند تا بہ کبود آفتاب را**
ہر چیز کو اپنے وجود کے حلقہ سے دیکھتا ہے۔ یہاں تک کہ نیلے رنگ کے
**کبود نماید و سرخ سرخ نماید چوں تابہا از رنگ**
ذریعہ سورج کو نیلا اور سرخ کے ذریعہ سرخ دکھاتا ہے جب چمک رنگ سے

[1] آتش یعنی مُفلس کی آگ۔ آتشش سوزد یعنی جو خدا کے بارے میں یہ خیال کرے کہ غنیٰ باعثِ رحمت اور فقر باعثِ عذاب ہے خدا اُسکو برباد کردے۔ الفقر فخری۔ حدیث صحیح ثابت ہے اور اپنے حقیقی معنیٰ میں ہے۔ لقبہا یعنی بیوی نے جو سپیرا کہا۔ ایمن۔ مطمئن۔ عدو۔ سانپ کو اُسکے دانتوں کی وجہ سے مارا جاتا ہے۔ زیں علم۔ منتر۔ ایں طمع یعنی میں نے لالچ کو دل سے نکال دیا ہے۔ قناعت۔ تھوڑے پر صبر کرنا۔ [2] سرِ امرود۔ مولانا نے دفتر چہارم میں ایک قصہ نقل کیا ہے کہ ایک بدکار عورت نے اپنے شوہر کیساتھ یہ فریب کیا کہ اُسکو باغ میں لے گئی اور ایک امرود کے درخت کے نیچے بٹھا کر بولی کہ تو نیچے رہ میں اوپر سے امرود دوں گی شوہر نیچے رہا وہ اوپر سے امرود دینے لگی پھر تھوڑی دیر بعد خود چلانے لگی کہ تو بدفعلی کیوں کررہا ہے۔ مرد حیران ہوا اور انکار کیا تو بولی اچھا تو اوپر چڑھ کر امرود توڑ کر مجھے دے اور خود نیچے اُتر آئی جب وہ امرود توڑ کر دے رہا تھا اُسنے اپنے ایک یار کو بلایا اور اُس سے زنا میں مصروف ہو گئی۔ شوہر اوپر سے چیخا کہ یہ کیا حرکت ہے تو کہنے لگی کہ کچھ نہیں ہاں یہ اس پیڑ کا اثر ہے کہ جو اسپر چڑھا ہوتا ہے اُسکو نیچے کا آدمی بدفعلی کرتا نظر آتا ہے۔ مولانا نے اسی قصہ کیطرف اس شعر میں اشارہ کیا ہے۔ بُن۔ بوٹا۔

[3] چونکہ جس شخص کا سر گھومتا ہے اُسکو ہر چیز گھومتی نظر آتی ہے۔ چنبرہ۔ حلقہ۔ کبود۔ نیلا۔ در بیان۔ اس عنوان کا خلاصہ یہ ہے کہ اَلْمَرْءُ یَقِیْسُ عَلٰی نَفْسِہٖ ہر انسان اپنے اوپر دوسرے کو قیاس کرتا ہے۔ بُرے کو سب بُرے اور اچھے کو سب اچھے نظر آتے ہیں۔

بیروں آید و سفید شود از ہمہ تابہائے دیگر راست
صاف ہوجاتی ہے اور سفید ہوجاتی ہے تو تمام دوسری روشنیوں سے زیادہ صحیح

گوتر باشد
دکھانے والی ہوتی ہے

دید احمدؐ را ابوجہل و بگفت — زشت نقشی کز بنی ہاشم شگفت
ابوجہل نے احمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کو دیکھا اور کہا — تو بدصورت ہے جو بنی ہاشم میں پیدا ہوا ہے

گفت احمدؐ مر ورا کہ راستی — راست گفتی گرچہ کار افزاستی[1]
احمد (صلی اللہ علیہ وسلم) نے فرمایا کہ تو سچا ہے — تو نے سچ کہا ہے اگرچہ بیہودہ گو ہے

دید صدیقؓ[2] لقیش بگفت کے آفتاب — اے ز شرقی نے ز غربی خوش بتاب
حضرت صدیق (رضی اللہ عنہ) نے انکو دیکھا تو کہا آفتاب! — اے وہ کہ جو نہ مشرقی ہے نہ مغربی، خوب روشن ہو

گفت احمدؐ راست گفتی اے عزیز — اے رہیدہ تو ز دنیائے پنچیز
احمد (صلی اللہ علیہ وسلم) نے کہا، اے عزیز! تو نے — اے وہ کہ جو ناچیز دنیا سے آزاد ہے

حاضراں گفتند کاے صدر الوریٰ — راست گو گفتی تو دو ضد گو[3] را چرا
حاضرین نے کہا، کہ اے سرورِ عالمؐ! — آپ نے دو متضاد باتیں کہنے والوں کو سچا کیوں کہا؟

گفت من آئینہ ام مصقولِ دست — ترک و ہندو در من آں بیند کہ ہست
فرمایا میں ہاتھ کا منجھا ہوا آئینہ ہوں — ترک اور ہندوستانی مجھ میں وہی دیکھتا ہے جو وہ خود ہے

ہر کرا آئینہ باشد پیشِ رو — زشت و خوبِ خویش را بیند در رو
جس کے منہ کے سامنے آئینہ ہو — اپنے اچھے اور برے کو اس میں دیکھے گا

اے زن ار طماع می بینی مرا — زیں تحری زنانہ بر تر آ
اے بیوی! اگر تو مجھے لالچی سمجھتی ہے — تو اس زنانہ اٹکل سے باہر نکل

آں طمع را ماند و رحمت بود — کو طمع آنجا کہ آں نعمت بود
وہ (فقر) لالچ کے مشابہ ہے اور رحمت ہوتا ہے — جہاں یہ نعمت ہو وہاں لالچ کہاں؟

امتحاں کن فقر را روزے دو تو — تا بفقر اندر غنا بینی دو تو
تو دو دن فقر کو آزمالے — تا کہ فقر کے ذریعہ تجھے دوگنی غنا نظر آئے

صبر کن با فقر و بگذار ایں ملال — زانکہ در فقر ست عزِ ذوالجلال
فقر پر صبر کرلے اور اس رنج کو ترک کردے — کیونکہ فقر میں خداداد عزت ہے

[1] کار افزا۔ ضرورت سے زیادہ کام کرنے والا۔
[2] صدیق۔ حضرت ابوبکرؓ کا لقب ہے۔ نے زغربی۔ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم نہ صرف مشرق والوں کے لئے ہیں نہ مغرب والوں کے لئے بلکہ آپ رحمۃ للعالمین ہیں۔ پنچیز۔ ناچیز۔ کاسے۔ کہ اے۔ صدر الوریٰ۔ مخلوق کے سردار۔
[3] ضد گو۔ خلاف بولنے والا۔ مصقول۔ منجھا ہوا۔ ترک۔ یعنی گورا۔ ہندو یعنی کالا۔ تحری۔ اٹکل کرنا۔ آں۔ لوگوں کو مسخر کرنا۔ آں نعمت۔ یعنی رحمت خداوندی۔ دو تو۔ دو گنا۔

سرکہ مفروش و ہزاران جاں ببیں — ازقناعت غرق بحرِ انگبیں

ترش روئی نہ کر اور دیکھ ہزاروں جانیں — قناعت کی وجہ سے شہد کے سمندر میں ڈوبی ہوئی ہیں

صد ہزاراں جان تلخی کش نگر — ہمچو گل آغشتہ اندر گلشکر

تلخی برداشت کرنیوالی لاکھوں جانوں کو دیکھ — گلقند میں پھولوں کی طرح لت پت ہیں

اے دریغا مر ترا گنجا بُدے — تا زجانم شرحِ دل پیدا شدے

اے افسوس! تجھ میں اگر گنجائش ہوتی — تو میری جان سے دل کی شرح ظاہر ہوتی

ایں سخن شیر ست در پستانِ جاں — بے کشندہ خوش نمی‌گردد رواں

یہ باتیں جان کے پستان میں دودھ ہیں — چوسنے والے کے بغیر اچھی طرح جاری نہیں ہوتی ہیں

مستمع چوں تشنہ و جوئندہ شد — واعظ ار مردہ بود گویندہ شد

سننے والا جب پیاسا اور طلبگار ہو — وعظ کہنے والا اگر مردہ (بھی) ہو تو بولنے لگتا ہے

مستمع چوں تازہ آید بے ملال — صد زباں گردد بگفتن گنگ و لال

سننے والا جب تازہ دم اور بے تکان ہو — سینکڑوں گونگی زبانیں بولنے لگتی ہیں

چونکہ نامحرم در آید از درم — پردہ در پنہاں شوند اہلِ حرم

جب دروازے سے کوئی نامحرم آتا ہے — مستورات پردے میں چھپ جاتی ہیں

ور در آید محرمے دور از گزند — بر گشایند آں ستیراں روئے بند

اور اگر کوئی محرم آتا ہے خدا اسکو سلامت رکھے — تو مستورات نقاب اٹھا دیتی ہیں

ہر چہ را خوب و خوش و زیبا کنند — از برائے دیدۂ بینا کنند

جس چیز کو اچھا اور عمدہ اور حسین بناتے ہیں — دیکھنے والی آنکھ کے لئے بناتے ہیں

کے بود آوازِ چنگ از زیر و بم — از برائے گوشِ بے حسِ اصم

سارنگی کی زیر و بم کی آواز کب ہوتی ہے؟ — بہرے، بے حس کے کان کے لئے

مشک را حق بیہدہ خوشدم نکرد — بہر شم کرد و پئے اخشم نکرد

اللہ تعالیٰ نے مشک کو خوشبودار بیکار نہیں بنایا — سونگھنے کیلئے بنایا ہے، بے حس ناک والے کیلئے نہیں بنایا

نائے را حق بیہدہ خوشدم نکرد — بہرِ انس آمد پئے اہرم نکرد

اللہ تعالیٰ نے بانسری کو خوش آواز بیکار نہیں بنایا — انسان کیلئے بنی ہے شیطان کیلئے نہیں بنی

حق زمین و آسماں بر ساختہ است — در میاں بس نور و نار افروختہ است

اللہ تعالیٰ نے زمین و آسمان کو بنایا ہے — درمیان میں نور اور نار کو روشن کیا ہے

---

۵۱ سرکہ مفروش۔ ترشروئی نہ کر۔ قناعت۔ تھوڑے پر صبر کرنا۔ انگبیں۔ شہد۔ آغشتن۔ آلودہ ہونا۔ گلشکر۔ گلقند۔ گنجا۔ گنجائش کا مخفف ہے۔ ایں سخن۔ یعنی اسرارِ معرفت شیخ پر اسیوقت وارد ہوتے ہیں جب کوئی طالب صادق ہو۔

۵۲ مردہ بود۔ یعنی شیخ کی طبیعت حاضر نہ بھی ہو تو واردات شروع ہو جاتی ہیں۔ گنگ۔ گونگا۔ لال۔ گونگا۔ نامحرم۔ اجنبی، یعنی وہ شخص جو اسرار سننے کی صلاحیت نہ رکھتا ہو۔ اہلِ حرم۔ زنانخانہ۔ یعنی اسرارِ معرفت۔ ستیراں۔ مستورات یعنی اسرارِ معرفت۔ روئے بند۔ نقاب۔

۵۳ ہر چہ۔ یعنی اسرار اہلِ معرفت کے لئے ہیں۔ اصم۔ بہرا۔ شم۔ سونگھنا۔ اخشم۔ جس کی ناک میں حس نہ ہو۔ خوشدم۔ خوش آواز۔ انس۔ انسان۔ اہرم۔ شیطان، دیو۔ نور و نار۔ خیر و شر۔

ایں زمیں را از برائے خاکیاں | آسماں را مسکنِ افلاکیاں

اِس زمین کو خاک والوں کے لئے | آسمان کو آسمان والوں کے رہنے کی جگہ (بنایا)

مردِ سفلی[1] دشمنِ بالا بُود | مشتریِ ہر مکاں پیدا بُود

نیچے رہنے والا انسان اوپر کا مخالف ہوتا ہے | ہر مکان کا خریدار پیدا ہو جاتا ہے

اے ستیرہ ہیچ تو برخاستی | خویشتن را بہرِ کور آراستی

اے پردہ نشین! کبھی تو تیار ہوئی ہے | اپنے آپ کو اندھے کے لئے تو نے آراستہ کیا ہے؟

گر جہاں را پُر دُرِ[2] مکنوں کنم | روزیِ تو چوں نباشد چوں کنم

اگر میں دنیا کو اچھے موتیوں سے بھر دوں | تب بھی تیرا حصہ نہ ہو تو میں کیا کروں؟

ترکِ جنگ و رہزنی اے زن بگو | ور نمیگوئی بترکِ من بگو

اے بیوی! ڈکیتی اور جنگ ترک کر دے | اگر نہیں چھوڑتی ہے تو مجھے چھوڑ دے

مر مرا چہ جائے جنگِ نیک و بد | کایں دلم از صلحہا ہم می رمد

نیک و بد کی لڑائی کا میرے لئے کیا موقع ہے؟ | اِس لئے کہ میرا دل تو صلح سے بھی بھاگتا ہے

بر سرِ ایں ریشہا نیشم مزن | زخمہا بر جانِ بے خویشم مزن

میرے اِن زخموں پر ڈنک نہ مار | میری بے خود جان پر زخم نہ لگا

گر خمش گردی و گرنہ آں کنم | کہ ہمیں دم ترکِ خان و ماں کنم

اگر تو چپ ہوتی ہے تو خیر ورنہ میں یہ کرونگا | کہ ابھی گھر بار چھوڑ دوں گا

پا تہی گشتن بہ است از کفش[3] تنگ | رنجِ غربت بہ کہ اندر خانہ جنگ

تنگ جوتے سے، پیر کا ننگا ہونا بہتر ہے | خانہ جنگی سے، سفر کی تکلیف بہتر ہے

## مراعات کردن زن شوئے را و استغفار نمودن از گفتۂ خود

عورت کا مرد کی رعایت کرنا اور اپنے کہے ہوئے سے توبہ کرنا۔

زن چو دید اُو را کہ تند و توسن ست | گشت گریاں گریہ خود دامِ زن ست

جب عورت نے اسکو دیکھا کہ تند اور تیز ہے | رونے لگی، رونا تو خود عورت کا جال ہے

گفت از تو کے چنیں پنداشتم | از تو من امیدِ دیگر داشتم

بولی میں تمہیں ایسا نہ خیال کرتی تھی | تم سے تو مجھے اور ہی توقع تھی

---

[1] سفلی۔ نچلے درجہ کا۔ دشمن۔ مخالف۔ مشتری۔ خریدار۔ ستیرہ۔ مستورہ، پردہ نشین۔ کور۔ اندھا۔

[2] دُرِ مکنوں۔ سیپ میں چھپا ہوا موتی جو نہایت آبدار ہوتا ہے۔ مرا یعنی جنگ و جدل تو در کنار صلح کی بھی میرے دل میں گنجائش نہیں، علائقِ دنیوی ختم کر چکا ہوں۔ نیش۔ ڈنک۔ بے خویش۔ کمزور، بے طاقت۔ خان و ماں۔ گھر بار۔

[3] کفش۔ جوتا۔ غربت۔ مسافرت، بے وطنی۔ مراعات۔ رعایت برتنا۔ استغفار۔ معافی چاہنا۔ توسن۔ سین کے فتحہ کے ساتھ، سرکش گھوڑا۔ دام۔ جال۔ دیگر یعنی جو تم نے کہا اس کے خلاف۔

زن در آمد از طریقِ نیستی[۱] — گفت من خاکِ شمایم نے ستی
عورت خاکساری سے پیش آئی — بولی میں تمہاری خاک ہوں، بیوی نہیں ہوں

جسم و جانم ہر چہ ہستم آنِ تُست — حُکم و فرماں جُملگی فرمانِ تُست
میرا جسم اور جان جو کچھ بھی ہے تیری ملک ہے — حُکم اور فرمان سب تیرا (حق) ہے

گر ز درویشی دلم از صبر جَست — بہرِ خویشم نیست ایں بہرِ تو ہست
اگر فقیری سے میرا دل اُکھڑا — یہ اپنے لئے نہیں (بلکہ) تیرے لئے ہے

تو مَرا در دردہا بودی دَوا — من نمی خواہم کہ باشی بے نَوا
تو میرے دردوں کی دوا رہا ہے — میں نہیں چاہتی کہ تو بے سر و سامان رہے

جانِ تو کز بہرِ خویشم نیست ایں — از برائے تُست ایں بانگ و حنیں
تیری جان کی قسم، یہ اپنے لئے نہیں ہے — یہ رونا اور چیخنا تیرے لئے ہے

خویشِ من واللہ کہ بہرِ خویشِ تو — ہر نفس خواہد کہ میرد پیشِ تو
خدا کی قسم میری ہستی تیرے لئے ہے — وہ ہر وقت چاہتی ہے کہ تجھ پر قربان ہو جائے

کاشکے[۲] جانت کش روانِ من فدے — از ضمیرِ جانِ من واقف شُدے
کاش تیری وہ جان جس پر میری جان فدا ہے — میری جان کے دل کی بات سے واقف ہو جاتی

چوں تو بامن ایں چنیں بودی بظن — ہم ز جان بیزار گشتم ہم ز تن
جبکہ تیرا گمان میرے ساتھ یہ ہے — [۳] میں جسم و جان سے بیزار ہو گئی ہوں

خاک را بر سیم و زر کردیم چوں — تو چنینی بامن اے جانِ سکوں
میں نے چاندی سونے پر خاک ڈالی، جبکہ — تیرا میرے ساتھ یہ معاملہ ہے اے سکونِ دل!

تو کہ در جان و دلم جا می کُنی — زیں قدر از من تبرّا می کُنی
تو جو کہ میرے دل و جان میں جگہ بنائے ہوئے ہے — مجھ سے اِسقدر (اظہارِ) بیزاری کر رہا ہے

تو تبرّا کُن کہ ہستت دستگاہ — اے تبرّائے تُرا جاں عُذر خواہ
تو بیزار ہو جا، کیونکہ تجھے اِختیار ہے — اے (وہ کہ) تیری بیزاری سے میری جان معافی طلب ہے

یاد می کُن آں زمانے را کہ من — چوں صنم بُودم تو بُودی چوں شمن
وہ وقت بھی یاد کر لے کہ ..... میں — بُت کی طرح تھی اور تو پُجاری کی طرح تھا

بندہ بر وفقِ تو دل افروختست — ہر چہ گوئی پخت گویم سوختست
بندی نے تیری موافقت کیلئے دل منور کر رکھا ہے — جس کو تو پکے گا پک گیا میں کہونگی جل گیا ہے

---

[۱] نیستی۔ خاکساری، پستی۔ نیک عورت آن۔ ملکیت۔ جُملگی۔ تمام۔ بہرِ تو۔ تیرے لئے۔ جانِ تو۔ تیری جان کی قسم۔ بانگ۔ چیخ و پکار۔ حنین۔ رونا۔ خویشِ من۔ میری ہستی۔ ہر نفس۔ ہر دم

[۲] کاش۔ تو کہ جس پر میری جان قربان ہے میرے دل کی بات سے واقف ہو جاتا اور میرے ظاہری الفاظ سے بُرا نہ مانتا۔ چوں۔ تو نے بدگمانی سے سمجھا کہ میں محض اپنے آرام کے لئے زر کی طالب ہوں لہٰذا میں جینے سے بیزار ہوں۔

[۳] تو چنینی۔ یعنی جب تیرا میرے بارے میں یہ خیال ہے۔ تبرّا۔ اظہارِ بیزاری۔ دستگاہ۔ قدرت، قابو۔ صنم۔ بُت۔ شمن۔ شین اور میم کے فتحہ کے ساتھ، بُت پرست۔ ہر چہ۔ یعنی تجھ سے ایک قدم آگے بڑھ کر تائید کرونگی۔

من سپانلخ[1] توام ہر چیم پزی | یا بہ ترشی یا بہ شیریں می نزی
میں تیرے لئے پالک کا ساگ ہوں جس چیز میں تو چاہے | کھٹائی میں یا مٹھائی میں تیرے لئے مناسب ہے

کفر گفتم نک بایماں آمدم | پیشِ حکمت از سرِ جاں آمدم
میں نے کفر بکا اب میں ایمان لے آئی ہوں | تیرے حکم کے سامنے جان سے حاضر ہوں

خوئے شاہانہ ترا نشناختم | پیشِ تو گستاخ خر[2] در تاختم
تیرے شاہانہ مزاج کو میں نہ پہچانی | تیرے سامنے بے باکی سے میں نے سواری ہانکی

چوں ز عفوِ تو چراغے ساختم | توبہ کردم اعتراض انداختم
اب تیرے عفو کو میں نے چراغ بنالیا | میں نے توبہ کرلی، اعتراض کو چھوڑ دیا

می نہم پیشِ تو شمشیر و کفن | می کشم پیشِ تو گردن را بزن
میں تیرے سامنے تلوار اور کفن رکھتی ہوں | تیرے سامنے گردن جھکاتی ہوں، مجھے مار ڈال

از فراقِ تلخ می گوئی سخن | ہر چہ خواہی کن ولیکن ایں مکن
تو کڑوے فراق کی بات کرتا ہے | جو چاہے کر، لیکن یہ نہ کر

در تو از من عذر خواہے ہست سِر | با تو بے من او شفیعے مستمر[3]
میرے بارے میں تجھ میں عذر خواہی کرنیوالی ایک پوشیدہ چیز ہے | جو میری عدم موجودگی میں ہمیشہ تجھ سے سفارش کرنیوالی ہے

عذر خواہم در درونت خلقِ تست | ز اعتمادِ او دلِ من جرم جست
میرا عذر خواہ جو تیرے اندر ہے، وہ تیرا اخلاق ہے | اُس کے بھروسہ پر میرے دل نے جرم کیا ہے

رحم کن پنہاں ز خود اے خشمگیں | اے کہ خلقت بہ ز صد من انگبیں
اے غضبناک! اپنی طرف سے چپکے سے رحم کردے | اے وہ کہ تیرا خلق سَو من شہد سے بہتر ہے

زیں نسق می گفت با لطف و گشاد | در میانِ گریہ بر رُو او فتاد
اِس طور پر نرمی سے اور دل کھول کر وہ کہہ رہی تھی | روتے روتے مُنہ کے بل گر پڑی

گریہ چوں از حد گزشت و ہائے ہائے | از خنینش مرد را شد دل زجائے
جب اُسکا رونا اور ہائے ہائے کرنا حد سے بڑھ گیا | اُس کے رونے سے مرد کا دل پگھل گیا

چوں قرارش ماند و صبرش بجائے | زانکہ بے گریہ بُد او خود دلربائے
اُس کا صبر و قرار کس طرح باقی رہتا | اِس لئے کہ وہ تو روئے بغیر (ہی) دلربا تھی

ز آں باراں یکے برقے بدید | ز و شرارے بر دلِ مرد بجہید
اُس بارش سے ایک بجلی چمکی | اور اُس کی ایک چنگاری مرد کے دل پر آگری

---

[1] سپانلخ۔ پالک کا ساگ۔ ہر چیم۔ بہر چہ مرا۔ پزی۔ پختن بمعنی پکانا کا مضارع مخاطب ہے۔ می نزی۔ ترا سزاوار است۔
[2] خر۔ گدھا، سواری۔ تاختن۔ دوڑانا۔ چراغ۔ یعنی مشعلِ راہ۔ ایں مکن۔ جدائی نہ کر۔ سِر۔ باطن۔
[3] مستمر۔ ہمیشہ۔ شفیع۔ سفارشی۔ خلق۔ اخلاقِ حسنہ۔ انگبیں۔ شہد۔ نسق۔ طرز، طریق۔ گشاد۔ کشایشِ دل۔ خنیدن۔ رونا۔ دل از جا شدن۔ رحم آنا۔ شرار۔ چنگاری۔

زانکہ بندہ[1] رُوئے خوبش بُود مرد — چوں بُود چوں بندگی آزاد کرد

اس لئے کہ مرد اس کے حسین چہرہ کا غلام تھا — کیا ہوگا جب آزاد غلامی کرنے لگے؟

آنکہ از کبرش دلت لرزاں بُود — چوں شوی چوں پیشِ تو گریاں شود

وہ جس کے تکبر سے تیرا دل لرزتا ہو — تیرا کیا حال ہوگا اگر وہ تیرے سامنے رونے لگے

آنکہ از نازش دل و جاں خوں بُود — چونکہ آید در نیاز اُو چوں بُود

وہ جس کے ناز سے دل اور جان خون ہوں — جب وہ نیاز مندی کرنے لگے تو کیا ہوگا؟

آنکہ در جور و جفایش دامِ ماست — عُذرِ ما چہ بُود چو اُو در عُذر خاست

وہ جو ظلم و ستم میں ہمارے لئے جال ہے — اگر وہ عذر خواہی کرنے لگے تو ہمارا کیا عذر ہوگا؟

آنکہ جز خونریزیش کارے نبُود — چوں نہد گردن زہے سودا و سُود

وہ جس کا خونریزی کے علاوہ کوئی کام نہ تھا — جب وہ گردن جھکا دے تو کتنا اچھا سودا اور نفع ہے

آنکہ جز گردن کشی ناید ازو — خوش در آید با تو چوں باشد بگو

وہ جس کو تکبر کے سوا کچھ نہ آتا ہو — تجھ سے اچھی طرح پیش آئے تو بتا کیا ہوگا؟

زُیِّنَ[2] لِلنَّاسِ حق آراستہ است — زانکہ حق آراست چوں تانند رست

"زُیِّنَ لِلنَّاسِ" کو خدا نے آراستہ کیا ہے — جسکو خدا نے آراستہ کیا ہو اُس سے چھٹکارا کیسے ہو سکتا ہے؟

چوں پئے یَسْکُنَ اِلَیْہَاش آفرید — کے تواند آدمؑ از حوّا برید

جب اُس کو یَسْکُنَ اِلَیْہَا کیلئے پیدا فرمایا ہے — تو آدمؑ، حوا سے کیسے جدا ہو سکتے ہیں؟

رستمِ[3] زال ار بود وز حمزہ بیش — ہست در فرماں اسیرِ زالِ خویش

اگر رستم زال ہو اور حضرت حمزہؓ سے بھی بڑھا ہوا — وہ اپنی بڑھی (بیوی) کے حکم کا قیدی ہے

آنکہ عالم مستِ گفتش آمدے — کَلِّمِیْنِیْ یَا حُمَیْرَا میزدے

وہ ذات جس کی گفتگو سے عالم مست ہو جاتا — فرماتی تھی کہ اے حُمیرا! مجھ سے بات کر

آب غالب شد بر آتش از نہیب — آتشش جوشد چو باشد در حجیب

بڑائی کی وجہ سے پانی آگ پر غالب ہے — پردے میں ہو تو وہ آگ سے جوش کھانے لگتا ہے

چونکہ دیگے حائل آمد ہر دو را — نیست کرد آں آب را کردش ہوا

جب دیگ دونوں میں حائل ہو گئی — اُس آگ نے پانی کو معدوم کر دیا اُسکو ہوا بنایا

ظاہرا بر زن چو آب ار غالبی — باطنا مغلوب و زن را طالبی

اگرچہ بظاہر تو عورت پر پانی کی طرح غالب ہے — در پردہ تو مغلوب اور عورت کا شیدائی ہے

---

[1] بندہ۔ غلام۔ بندگی۔ غلامی۔ آزاد۔ یعنی محبوب جو آزاد آقا کی طرح ہوتا ہے۔ نیاز۔ عاجزی۔ آنکہ در جو ...۔ محبوب کا جور و جفا عاشق کا جال ہے تو معشوق کی عذر خواہی کے بعد عاشق کا کیا حال ہوگا۔ زہے سودا۔ یعنی جب معشوق فرمانبرداری کرنے لگے تو پھر سبحان اللہ۔

[2] زُیِّنَ۔ قرآنِ پاک کی آیت ہے: زُیِّنَ لِلنَّاسِ حُبُّ الشَّہَوٰتِ مِنَ النِّسَاءِ الخ لوگوں کو مرغوب چیزوں یعنی بیویوں کی وابستگی بھلی معلوم ہوتی ہے۔ یَسْکُنَ اِلَیْہَا وہ اُس سے سکون حاصل کرلے۔ حضرتِ آدمؑ اور حوا کے بارے میں قرآنِ پاک میں فرمایا گیا ہے کہ حوا کو اِس لئے پیدا کیا تاکہ آدمؑ اُس سے سکون حاصل کریں۔

[3] رستمِ زال یعنی زال کا بیٹا رستم۔ زال۔ بوڑھی یہاں بیوی مراد ہے۔ حمزہ۔ ایک مشہور پہلوان بھی ہے اور آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کے سب سے چھوٹے چچا کا نام بھی ہے جن کی شجاعت ضرب المثل ہے۔ حُمیرا۔ حضرتِ عائشہ رضی اللہ عنہا کا لقب ہے۔ نہیب۔ عظمت، رُعب، حائل۔ آڑ۔ ہر دو۔ آگ پانی۔ باطنا۔ چونکہ تعلقِ خاطر ہے۔

این چُنیں خاصیّتے[۱] در آدمی ست ۔۔۔ مہرِ حیواں را کم ست آں از کمی ست

یہ انسان کی خصوصیت ہے ۔۔۔ حیوان میں محبت کم ہے، یہ نقصان کی وجہ سے ہے

## دربیانِ حدیثِ اِنَّھُنَّ یَغلِبنَ العَاقِلَ وَیَغلِبُھُنَّ الجَاھِلُ

اِس حدیث کے بیان میں کہ بیشک وہ عورتیں عقلمند پر غالب ہیں اور جاہل اُن پر غالب ہے

گفت پیغمبر کہ زن بر عاقلاں ۔۔۔ غالِب آید سخت بر صاحبدلاں

پیغمبر (صلّی اللہ علیہ وسلم) نے فرمایا کہ عورت عقلمندوں ۔۔۔ اور صاحب دلوں پر بہت غالب ہے

باز بر زن جاہلاں چیرہ شوند ۔۔۔ زانکہ ایشاں تُند و بس خیرہ روند

پھر جاہل لوگ عورت پر غالب ہو جاتے ہیں ۔۔۔ کیونکہ وہ بدمزاجی اور اکھڑپن سے چلتے ہیں

کم بود شاں رقّت و لُطف و وِداد[۲] ۔۔۔ زانکہ حیوانی ست غالِب بر نہاد

اُن میں نرمی، مہربانی اور محبّت کم ہوتی ہے ۔۔۔ کیونکہ اُن کی طبیعت پر حیوانیت غالب ہے

مہر و رقّت وصفِ انسانی بُود ۔۔۔ خشم و شہوت وصفِ حیوانی بُود

محبت اور نرمی انسانی وصف ہوتا ہے ۔۔۔ غصہ اور شہوت حیوانی وصف ہوتا ہے

پرتوِ حق ست آں معشوق نیست ۔۔۔ خالق ست آں گوئیا مخلوق نیست

وہ اللہ (تعالیٰ) کا عکس ہے معشوق نہیں ہے ۔۔۔ گویا وہ خالق ہے، مخلوق نہیں ہے

## تسلیم کردنِ مَرد خود را بآنچہ اِلتماسِ زن بُود از طلبِ مَعیشت و آں اِعتراضِ را اِشارۂ حق دانستن

مرد کا عورت کی درخواست کو قبول کرنا جو روزگار کے بارے میں تھی اور اُس اعتراض کو اللہ کا اشارہ جاننا

بنزدِ عقلِ ہر دانندہ ہست ۔۔۔ کہ باگردندہ گردانندہ ہست

ہر عقلمند کے نزدیک یہ (مسلّم) ہے ۔۔۔ کہ گھومنے والے کے ساتھ گھمانے والا ہے

ازاں چرخہ کہ گرداند زنِ پیر ۔۔۔ قیاسِ چرخِ گرداں[۳] را ہمی گیر

اُس چرخہ کی طرح جس کو بوڑھی گھما رہی ہے ۔۔۔ گھومنے والے آسمان کو قیاس کر لو

مَرد ازاں گفتن پشیماں شد چناں ۔۔۔ کز عَوانی ساعتِ مُردن عَواں

مرد اُس گفتگو سے ایسا شرمندہ ہوا ۔۔۔ جیسے ظالم مرتے وقت ظلم سے

گفت خصمِ جانِ جاں چوں آمدم ۔۔۔ بر سرِ جاں من لگدہا چوں زدم

بولا، جانِ جاں کا میں مدِمقابل کیوں بنا؟ ۔۔۔ میں نے اپنی جان سے بدسلوکی کیوں کی؟

---

[۱] خاصیّتے۔ یعنی اُنس و محبت انسان کا خاصہ ہے۔ از کمی۔ یعنی حیوان کی خلقت انسان سے ناقص ہے۔ حدیث۔ یہ حدیث ان الفاظ کے ساتھ حدیث کی مشہور کتابوں میں نہیں ہے۔ تُند۔ بدمزاج۔ خیرہ۔ بیہودہ۔ رِقّت۔ دل کی نرمی۔

[۲] وِداد۔ محبت۔ پرتو۔ روشنی، عکس، شعاع۔ خالق۔ عورت، مرد کو جنم دیتی ہے اور تربیت کرتی ہے۔ اِلتماس۔ درخواست کرنا۔ مَعیشت۔ روزگار۔

[۳] چرخِ گرداں۔ آسمان۔ عَواں۔ عین کا فتحہ اور واؤ کا تشدید ہے لیکن یہاں بلاتشدید پڑھا جائے گا۔ ظالم، سخت گیر، عَوانی میں یاء مصدری ہے۔ خصم۔ دشمن۔ مخالف۔ جانِ جاں۔ محبوب۔ لگد۔ لاتیں مارنا، بدسلوکی کرنا۔

چوں قضا آید نماند فہم و رائے | کس نمی داند قضا را جز خدائے
جب قضا آتی ہے عقل اور سمجھ نہیں رہتی ہے | خدا کے علاوہ قضا کو کوئی نہیں جانتا ہے

چوں قضا آید فرو پوشد بَصر | تا نداند عقلِ ما پا را ز سَر
جب قضا آتی ہے آنکھیں بند کر دیتی ہے | تاکہ ہماری عقل سر پیر کو نہ سمجھ سکے

زاں امامُ المتقین[1] داد ایں خبر | گفت اِذا جاءَ القضاءُ عَمِیَ البَصَر
اسی لئے متقیوں کے امام نے یہ خبر دی ہے | فرمایا "جب قضا آتی ہے آنکھیں اندھی ہو جاتی ہیں"

چوں قضا بگذشت خود را می خورد | پردہ بدریدہ گریباں می درد
جب قضا گذر جاتی ہے انسان اپنے آپکو کاٹتا ہے | پردہ چاک کر کے گریبان چاک کرتا ہے

مَرد گفت اے زن پشیماں می شوم | گر بُدم کافر مسلماں می شوم
مرد نے کہا، اے بیوی میں شرمندہ ہوں | اگر میں کافر تھا تو مسلمان ہوتا ہوں

من گنہگارم تو اَم رحمے بکُن | بر مکَن یکبار گیم از بیخ و بُن
میں خطا وار ہوں تو مجھ پر رحم کر | ایک بارگی میری بیخ کنی نہ کر

کافرِ پیر ار پشیماں می شود | چونکہ عُذر آرد مسلماں می شود
بوڑھا کافر اگر شرمندہ ہوتا ہے | جب عذر کرتا ہے تو مسلمان ہو جاتا ہے

من گنہگارم تو اَم رحمے بکُن | عُذرِ من بپذیر و بشنو ایں سخن
میں خطا وار ہوں تو مجھ پر رحم کر | میرا عذر قبول کر لے اور یہ بات سن

حضرتِ[2] پُر رحمت ست و پُر کرم | عاشقِ اُو ہم وجود و ہم عدم
رحمت اور کرم سے بھرا دربار ہے | وجود اور عدم (دونوں) اُس کے عاشق ہیں

کفر و ایماں عاشقِ آں کبریا | مِس و نقرہ بندۂ آں کیمیا
کفر اور ایمان اُس کبریا کے عاشق ہیں | تانبا اور چاندی اُس کیمیا کے غلام ہیں

## دَر بیانِ آنکہ موسیٰ و فرعون ہر دو مسخر یک
اس بیان میں کہ موسیٰ (علیہ السلام) اور فرعون دونوں ایک ہی مشیت

## مشیت اند چنانکہ زہر و پا زہر و ظلمت و نور
کے تابع ہیں جیسا کہ زہر اور تریاق اور تاریکی اور روشنی

## و خلوتِ فرعون با حق تعالےٰ
اور فرعون کی اللہ تعالےٰ سے خلوت

[1] امام المتقین۔ یعنی حضرت علی کرم اللہ وجہہ۔ می خورد۔ یعنی افسوس میں ہاتھوں کو کاٹتا ہے۔ پردہ۔ یعنی غفلت کا پردہ۔ بر مکَن۔ کَندن یعنی اکھاڑنا سے نہی کا صیغہ ہے۔

[2] حضرت۔ یعنی دربارِ خداوندی۔ وجود یعنی وجود اور عدم دونوں اُس کے حکم کے تابع ہیں۔ مس۔ تانبا۔ مسخر۔ تابع۔ مشیت۔ مشیتِ خداوندی۔ پازہر۔ تریاق۔

موسیٰ و فرعون معنی را رہی[1] — ظاہر آں رہ دارد و ایں بے رہی

موسیٰ (علیہ السلام) اور فرعون ایک حقیقت کے تابع ہیں — بظاہر وہ راستہ پر ہے اور یہ بے راہ

روز موسیٰ پیشِ حق نالاں شدہ — نیم شب فرعون ہم گریاں شدہ

موسیٰ (علیہ السلام) دن میں (بھی) اللہ کے سامنے نالاں — آدھی رات کو فرعون بھی رو دیا

کایں چہ غل ست اے خدا بر گردنم — ور نہ غل باشد کہ گوید من منم

کہ اے خدا! میری گردن میں یہ کیسا طوق ہے؟ — اگر طوق نہ ہو تو "میں میں ہوں" کون کہے؟

زانکہ موسیٰ را تو مہ رو کردہ — ماہِ جانم را سیہ رو کردہ

جس سے تو نے موسیٰ (علیہ السلام) کو چاند کی شکل کر دیا ہے — میری جان کے چاند کو سیہ رُو کر دیا ہے

زانکہ موسیٰ را منور کردہ — مر مرا زاں ہم مکدر کردہ

جس سے تو نے موسیٰ (علیہ السلام) کو روشن کر دیا ہے — اُسی سے مجھے غبار آلود کر دیا ہے

بہتر از ماہے نمود استارہ ام — چوں خسوف آمد چہ باشد چارہ ام

میرا استارہ چاند سے بہتر معلوم ہوتا تھا — جب گرہن لگ گیا، میں کیا کروں؟

نوبتم گر ربّ و سلطاں می زنند — مہ گرفت[2] و خلق پنگاں می زنند

اگر لوگ میرے رب اور سلطان ہونے کا ڈنکا بجاتے ہیں — تو چاند گرہن میں آ گیا، لوگ تھالی بجاتے ہیں

می زنند آں طاس و غوغا می کنند — ماہ را زاں زخمہ رسوا می کنند

لوگ طشت بجاتے ہیں اور شور مچاتے ہیں — چاند کو اُس ڈنکے سے رُسوا کرتے ہیں

من کہ فرعونم[3] ز خلق اے وائے من — زخمِ طاس آں ربی الاعلیٰ من

میں جو کہ فرعون ہوں ہائے افسوس مخلوق کی وجہ سے — ڈنکے کی چوٹ میرے "رَبِّیَ الْاَعْلٰی" پر

خواجہ تاشانیم اما تیشہ ات — می شکافد شاخ را در بیشہ ات

ہم ایک آقا کے غلام ہیں لیکن تیرا کلہاڑا — تیرے جنگل میں شاخ میں شگاف لگاتا ہے

ق

باز شاخے را موصل می کند — شاخِ دیگر را معطل می کند

پھر ایک شاخ پر پیوند چڑھا دیتا ہے — اور دوسری شاخ کو بیکار کر دیتا ہے

شاخ را بر تیشہ دستے ہست نے — ہیچ شاخ از دستِ تیشہ رست نے

شاخ کو کلہاڑے پر قابو ہے؟ نہیں — کوئی شاخ کلہاڑے سے بچی، نہیں

حقِ آں قدرت کہ آں تیشہ تراست — از کرم کن ایں کژیہا را تو راست

اُس قدرت کے طفیل جو کہ تیرا کلہاڑا ہے — کرم کر کے ان کجیوں کو تو سیدھا کر دے

---

[1] رہی۔ غلام۔ بے رہی۔ گمراہی یعنی نکوکار اور خطاکار دونوں اپنے اختیار کیساتھ تابع فرمان ہیں۔ کایں۔ کہ ایں۔ غل۔ طوق، یعنی انانیت کا طوق۔ من منم یعنی انانیت کا دعویٰ۔ مہ رو۔ چاند کی سی شکل والا۔ مکدر۔ میلا۔ استارہ۔ ستارہ الف زیادہ ہے۔ خسوف۔ چاند گرہن۔ نوبت زدن۔ نقارہ پیٹنا۔

[2] مہ گرفت۔ چاند گرہن میں ہے۔ پنگاں۔ تھالی، بعض قوموں میں چاند گرہن کے وقت تھالیاں بجاتی اور ڈھول پیٹتی ہیں تاکہ چاند گرہن سے نکل جائے۔ طاس۔ طشلا۔ غوغا۔ شور و غل۔ زخمہ وہ چھلا جو انگلی میں پہن کر ستار بجایا جاتا ہے، مضراب۔

[3] فرعون شاہانِ مصر کا لقب تھا۔ حضرت موسیٰ کے زمانے کے فرعون کا نام مصعب بن ولید تھا لہٰذا فرعون سے مراد شاہ مصر ہے۔ انا ربکم الاعلیٰ۔ میں تمہارا سب سے بڑا رب ہوں یہ فرعون کا مقولہ ہے۔ خواجہ تاش۔ ایک آقا کے دو غلام ہوں تو ہر ایک دوسرے کا خواجہ تاش کہلائیگا۔ تیشہ۔ تبر، کلہاڑا۔ بیشہ۔ جنگل۔ موصل۔ پیوند لگے یعنی شاخ کا کلہاڑے پر کوئی بس نہیں ہے۔ حق۔ یعنی بحق آں قدرت۔ کژی۔ کجی۔ راست۔ سیدھا۔

باز با خود گفتہ فرعونِ عجب ⁂ من نہ در یارَبَّنا[1] ام جملہ شب
پھر فرعون اپنے دل میں کہتا، ہائے تعجب ⁂ ق کیا میں تمام رات یارَبَّنا میں نہیں ہوتا ہوں؟

در نہاں خاکی و موزوں می شوم ⁂ چون بموسیٰؑ می رسم چوں می شوم
تنہائی میں متواضع اور معتدل ہو جاتا ہوں ⁂ جب موسیٰؑ کے سامنے پہنچتا ہوں، کیسا ہو جاتا ہوں؟

رنگِ زرِ قلب دہ تو می شود ⁂ پیشِ آتش چوں سیہ رُو می شود
کھوٹے سونے کا رنگ دس گنا ہوتا ہے ⁂ آگ کے سامنے کیسا کالا منہ ہو جاتا ہے۔

نے کہ قلب و قالبم در حکمِ اوست ⁂ لحظہ مغزم کند یک لحظہ پوست
کیا ایسا نہیں ہے کہ ہمارا قلب اور جسم اُس کے تابع ہے؟ ⁂ ایک لحظہ میں ہمیں گودا بنا دیتا ہے ایک لحظہ میں چھلکا

لحظہ ماہم[2] کند، لحظہ سیاہ ⁂ خود چہ باشد کارِ ایں غیرِ اِلٰہ
ایک لحظہ میں ہمیں چاند بنا دیتا ہے ایک لحظہ میں کالا ⁂ خدا کے علاوہ یہ کس کا کام ہو سکتا ہے؟

سبز گردم چونکہ گوید کِشت باش ⁂ زرد گردم چونکہ گوید زِشت باش
جب وہ کہے کھیتی بن جائیں سبز ہو جاؤں ⁂ جب وہ کہے بدصورت بنجا میں زرد ہو جاؤں

پیشِ چوگانہائے حکمِ کُن فکان ⁂ میدویم اندر مکان و لامکان
کُن فکان کے حکم کے بلّے کے آگے ⁂ ہم مکان اور لامکان میں دوڑ رہے ہیں

چونکہ بے رنگے اسیرِ رنگ شد ⁂ مُوسیٰ با مُوسیٰ در جنگ شد
جب بے رنگ، رنگ کا پابند ہو گیا ⁂ ایک موسیٰ کا دوسرے موسیٰ سے اختلاف ہو گیا

چوں بہ بیرنگی شدی کاں داشتی ⁂ موسیٰؑ و فرعون دارند[3] آشتی
جب تو اُس بے رنگی میں آ جائے جو تو رکھتا تھا ⁂ (معلوم ہو گا کہ) موسیٰؑ اور فرعون (باہمی) صلح رکھتے ہیں

گر ترا آید بریں گفتہ سوال ⁂ رنگ کے خالی بود از قیل و قال
اگر تو میری اس گفتگو پر سوال کرے ⁂ رنگ قیل و قال سے کب خالی ہو سکتا ہے؟

اے عجب کایں رنگ از بیرنگ خاست ⁂ رنگ با بیرنگ چوں در جنگ خاست
تعجب ہے، یہ رنگ بے رنگ سے پیدا ہوا ⁂ رنگ بے رنگ سے کیوں مختلف ہوا؟

اصلِ روغن زآب افزوں می شود ⁂ عاقبت با آب ضد چوں می شود
تیل کا بیج، پانی سے بڑھتا ہے ⁂ انجام کار، پانی کے مخالف کیوں ہوتا ہے؟

چونکہ روغن را ز آب اسرشتہ اند ⁂ آب با روغن چرا ضد گشتہ اند
جبکہ تیل کو پانی سے تیار کیا ہے ⁂ تو پانی اور تیل میں کیوں تضاد ہے؟

[1] یارَبَّنا۔ اے ہمارے پروردگار یعنی تمام رات خدا کو پکارتا ہوں۔ خاکی۔ منکسر المزاج۔ موزوں معتدل۔ رنگ۔ مولانا فرماتے ہیں فرعون کی عادت میں ملمع شدہ تھیں حضرت موسیٰؑ کی آتش کے سامنے اُنکا سنہرا رنگ سیاہ پڑ جاتا تھا۔ کہ۔ بلکہ۔ قلب۔ روح۔ قالب۔ جسم، فرعون کی بات کا دوسرا جواب یہ ہے کہ یہ سب مشیت کے تابع ہیں وہ جسکے ساتھ جو معاملہ چاہتا ہے کرتا ہے۔

[2] ماہم کند۔ مرا ماہ کند۔ کِشت۔ کھیتی۔ زِشت۔ بُرا۔ کُن فکان۔ ہو جا پس ہو گیا قرآن پاک میں ہے جب خدا کسی بات کا ارادہ فرماتا ہے تو اُسکو حکم دیتا ہے کہ ہو جا بس وہ ہو جاتی ہے بے رنگ۔ وجودِ مطلق۔ اسیرِ رنگ۔ یعنی وجودِ مطلق جب تعین کی قید میں آتا ہے اور وہ وجود صفتِ امکاں کے ساتھ متصف ہو جاتا ہے۔ موسیٰ۔ یہاں مراد مطلقاً نبی ہے۔

[3] دارند آشتی۔ یعنی جو کچھ اختلافات ہیں وہ تعینات کی وجہ سے ہیں وجودِ مطلق کا تقاضہ آشتی اور صلح ہے۔ قیل و قال۔ یعنی اختلافات۔ اے عجب۔ یعنی جب وجودِ مطلق ہی کے سب تعینات ہیں تو وجودِ مطلق کے خواص ممکنات میں کیسے بدل گئے۔ اصل اس اشکال کا جواب ہے کہ تلہن

چوں[1] گُل از خار ست و خار از گُل چرا — ہر دو در جنگ اند و اندر ماجرا
جب پھول کانٹے سے اور کانٹا پھول سے ہے کیوں، دونوں جنگ میں (مبتلا) ہیں اور بحث و تمحیص میں؟

یا نہ جنگ ست ایں برائے حکمت ست — ہمچو جنگِ خرفروشاں صنعت ست
یا یہ جنگ نہیں ہے، بلکہ مصلحت کیلئے ہے، دلالوں کی جنگ کی طرح مصنوعی ہے

یا نہ ایں ست و نہ آں حیرانی ست — گنج باید گنج در ویرانی ست
یا نہ یہ ہے اور نہ وہ، حیرانی ہے، خزانہ چاہیئے، اور خزانہ ویرانی میں ہے

آنچہ تو گنجش توہم می کنی — زاں توہم گنج را گم می کنی
جس کو تو خزانہ سمجھ رہا ہے، اس وہم سے تو خزانہ گم کر رہا ہے

چوں عمارت[2] داں تو وہم و رایہائے — گنج نبود در عمارت جائیہائے
وہم اور تدبیر کو تو آبادی کی طرح سمجھ، آبادیوں میں خزانہ نہیں ہوتا ہے

در عمارت ہستی و جنگے بود — نیست را از ہستہا ننگے بود
عمارت میں ہستی اور اختلاف ہوتا ہے، فانی کو ہستیوں سے نفرت ہوتی ہے

نے کہ ہست از نیستی فریاد کرد — بلکہ نیست آں ہست را واداد کرد
(یہ بات) نہیں ہے کہ ہست نے نیستی سے نفرت کی، بلکہ نیست نے اُس ہست کو رد کر دیا ہے

تو مگو کہ من گریزانم ز نیست — بلکہ او از تو گریزانست بایست
تو یہ نہ کہہ کہ میں نیست سے گریز کرتا ہوں، بلکہ وہ تجھ سے گریز کرتا ہے، ٹھہر

ظاہرا میخواندت او سوئے خود — وز دروں می راندت با چوبِ رد[3]
بظاہر وہ تجھے اپنی طرف بلاتا ہے، لیکن، باطن میں تجھے ہکانے کی لکڑی سے بھگاتا ہے

قومے اندر آتشِ سوزاں چو ورد — قومے اندر گلستاں با رنج و درد
ایک قوم جلانیوالی آگ میں پھولوں کیطرح ہے (اور) ایک قوم باغ میں رنج اور درد میں ہے

نعلہائے بازگونہ است اے سلیم — نفرتِ فرعون را داں از کلیم
اے سلیم! یہ اُلٹے نعل ہیں، فرعون کی نفرت کو موسیٰ (علیہ السلام) کی جانب سے سمجھ

## سببِ حرمانِ اشقیا از دو جہاں کہ خَسِرَ الدُّنیَا وَالآخِرَة

بدبخت لوگوں کے دو جہاں سے محروم رہنے کا سبب جنھوں نے دنیا اور آخرت میں خسارہ اٹھایا

آں حکیمک اعتقادے کردہ است — کآسماں بیضہ زمیں چوں زردہ است
اُس فلسفی نے اعتقاد کیا ہے، کہ آسمان انڈے کیطرح ہے اور زمین زردی کیطرح ہے

---

[1] چوں گل۔ یہ دوسرا جواب ہے یعنی گل اور خار دونوں کا نشوونما ایک درخت سے ہے پھر بھی دونوں میں تضاد ہے۔ یا نہ جنگ تیسری بات یہ ہے کہ انمیں حقیقی اختلاف نہیں ہے بلکہ مصلحت کی وجہ سے بناوٹی اختلاف ہے۔ حیرانی۔ ادراک اور احساس کا تعطل۔ گنج۔ خزانہ، یہاں استغراق فی الحق مراد ہے۔ ویرانی۔ حیرت، مجاہدہ۔ گنجش۔ گنج سے مراد دنیوی لذتیں ہیں۔

[2] عمارت۔ آبادی یعنی وہم اور خیالات آبادی کی طرح ہیں، خزانہ ویرانہ میں ملتا ہے آبادی میں نہیں ہوتا۔ نیست۔ یعنی فانی فی اللہ۔ ہستہا۔ یعنی دنیادار، مدعیانِ ہستی۔ فریاد کردن۔ شاکی ہونا، نفرت کرنا۔ واداد۔ واپس۔ نیست۔ صاحبِ فنا۔ راندن۔ ہانکنا، ہٹانا۔

[3] چوبِ رد۔ وہ ڈنڈا جو بلی کتے کو بھگانے کیلئے بنایا جاتا ہے۔ قومے۔ یعنی اہل اللہ۔ ورد۔ گلاب کا پھول۔ نعلہائے بازگونہ۔ چور جوتوں میں اُلٹے نعل جڑوا لیتے ہیں تاکہ کھوجی انکی آمد کو رفت سمجھ لے، یعنی دراصل تو اہل اللہ کو اہل دنیا سے نفرت ہوتی ہے لیکن نظر یہ آتا ہے کہ دنیادار انکو ذلیل سمجھ رہے ہیں۔ کلیم۔ حضرت موسیٰ کلیم اللہ۔ حکیمک۔ فلسفی، کاف تصغیر کا ہے۔ زردہ۔ انڈے کی زردی۔

گفت سائل چون بماند این خاکدان[۱] | در میانِ این محیطِ آسماں
سوال کرنیوالے نے کہا کہ یہ زمین کس طرح ٹھہری ہوئی ہے؟ | اس احاطہ کرنے والے آسمان کے درمیان میں

ہمچو قندیلے معلّق در ہوا | نے بر اسفل می رود نے بر عُلا
ہوا میں ایک معلق قندیل کی طرح | (جو) نہ نیچے جاتی ہے نہ اوپر

آں حکیمش گفت کز جذبِ سما | از جہاتِ شش بماند اندر ہوا
اُس فلسفی نے کہا کہ آسمان کی کشش ہے | شش جہات سے، ہوا میں ہے

چوں زمقناطیس قبّہ ریختہ | در میان ماند آہنے آویختہ
جیسے مقناطیس سے ڈھلا ہوا قبہ | لٹکا ہوا لوہا (اُس کے) درمیان رہتا ہے

آں دِگر گفت آسمانِ باصفا[۲] | کے کَشد در خود زمینِ تیرہ را
دوسرے نے کہا مصفّیٰ آسمان | تاریک زمین کو اپنی طرف کب کھینچے گا؟

بلکہ دفعش می کند از شش جہات | تا بماند در میانِ عاصفات
بلکہ اُس کو چھ جانبوں سے دفع کرتا ہے | تاکہ تیز ہواؤں کے درمیان میں رہے

پس ز دفعِ خاطرِ اہلِ کمال | جانِ فرعوناں بماند اندر ضلال
اہلِ کمال کی طبیعت کے دفع کرنے کیوجہ سے | فرعونوں کی جان گمراہی میں پڑی رہی

پس ز دفعِ ایں جہان و آں جہاں | ماندہ اند ایں بیرہاں بے این و آں
پس اِس جہان اور اُس جہان کے دفع کرنے کیوجہ سے | یہ گمراہ بغیر اِس کے اور بغیر اُس کے رہے

سرکشی از بندگانِ ذوالجلال | زانکہ دارند از وجودِ تو ملال
اللہ کے بندوں سے تو سرکشی اس لئے کرتا ہے | کیونکہ وہ تیرے وجود سے رنجیدہ ہیں

کہربا[۳] دارند و چوں پیدا کنند | کاہِ ہستیٔ تُرا شیدا کنند
اُن کے پاس کہربا ہے جب وہ اسکو ظاہر کرتے ہیں | تیرے وجود کے تنکے کو عاشق بنا لیتے ہیں

کہربائے خویش چوں پنہاں کنند | زود تسلیمِ تُرا طغیاں کنند
اپنے کہربا کو جب وہ چھپا لیتے ہیں | فوراً تیری اطاعت کو سرکشی بنا دیتے ہیں

آنچناں کہ مرتبہ حیوانی ست | کو اسیر و سُغبۂ انسانی ست
جس طرح حیوانی مرتبہ ہے | ق کہ وہ انسان کا قیدی اور فرمانبردار ہے

مرتبہ انساں بدستِ اولیا | سُغبہ چوں حیواں شناسش اے کیا
انسان کا مرتبہ اولیاء کے ہاتھ میں ہے | حیوان کی طرح فرمانبردار سمجھ، اے عقلمند!

---

۱ خاکداں۔ زمین۔ محیط۔ احاطہ کرنیوالا۔ معلّق۔ لٹکا ہوا۔ اسفل۔ نیچے کی چیز۔ عُلا۔ بلندی۔ جذب۔ کشش۔ سما۔ آسمان۔ شش جہات۔ دایاں، بایاں، اوپر، نیچے، آگا، پیچھا۔ مقناطیس۔ میم اور طاء کا کسرہ ہے، ایک پتھر ہے جو لوہے کو اپنی طرف کھینچتا ہے۔ قبّہ۔ گنبد۔ ریختہ۔ ڈھلا ہوا۔

۲ باصفا۔ صاف و شفاف۔ تیرہ۔ غبار آلود تاریک۔ دفع۔ دور کرنا۔ شش جہات۔ چھ طرفیں۔ عاصفات۔ عاصفہ کی جمع، تیز ہوا۔ خاطر۔ قلب۔ اہلِ کمال۔ یعنی اولیاء اللہ۔ ضلال۔ گمراہی۔ ایں جہاں۔ دنیا۔ آں جہاں۔ آخرت۔ بیرہاں۔ گمراہان۔ ذوالجلال۔ اللہ تعالیٰ۔ ملال۔ رنج۔

۳ کہربا۔ کاہ ربا، وہ پتھر جو تنکے کو اپنی طرف کھینچتا ہے۔ کاہ۔ تنکا۔ تسلیم۔ مان لینا۔ طغیان۔ سرکشی، انکار۔ اسیر۔ قیدی۔ سُغبہ۔ سین کے فتح کے ساتھ، مطیع، مغلوب۔ فریفتہ۔

بندۂ خود خواند احمدؐ در رشاد
قرآن میں احمد صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنا بندہ کہکر پکارا ہے

جملہ عالَم را بخواں قُلْ یَاعِبَادْ[1]
تمام جہان کو " قُلْ یَاعِبَادِ " پڑھ لے

عقلِ تو ہمچوں شتربان تو شتر
تو اونٹ ہے اور عقل شتربان کی طرح ہے

می کشاند ہر طرف در حکمِ مُر
سخت حکم سے ہر طرف کھینچتی ہے

عقلِ عقلند اولیا و عقلہا
اولیاء عقل کی عقل ہیں اور عقلیں

بر مثالِ اُشتراں تا انتہا
آخیر تک اونٹوں کی طرح ہیں

اندر ایشاں بنگر آخر ز اعتبار
اُن کو عبرت کی نگاہ سے دیکھ

یک قلاؤز ست و جانِ صد ہزار
ایک رہنما ہے اور لاکھوں جانیں ہیں

چہ قلاؤز و چہ اُشتربان بیاب
رہنما کیا اور شتربان کیا، حاصل کر

دیدۂ کاں دیدہ بیند آفتاب
وہ آنکھ جو آنکھ آفتاب کو دیکھ سکے

نک جہاں در شب بماندہ میخ دوز
یہ، دنیا تاریکی میں ہے، بیکار

مُنتظر موقوفِ خورشید ست و روز
منتظر اور سورج اور دن پر موقوف ہے

اینت[2] خورشیدے نہاں در ذرّہ
حیرت ذرّہ میں سورج پوشیدہ ہے

شیر نر در پوستینِ برّہ
بکری کے بچّہ کی کھال میں شیر نر ہے

اینت[3] دریائے نہاں در زیرِ کاہ
حیرت گھاس کے نیچے چھپا دریا ہے

پا برایں کہ ہیں مَنہ با اشتباہ
خبردار شبہ میں اس گھاس پر پاؤں نہ رکھنا

اشتباہے و گمانے در دروں
باطن میں حُسنِ ظن اور گمان

رحمتِ حق ست بہرِ رہنموں
رہنمائی کے لئے اللہ کی رحمت ہے

ہر پیمبر فرد آمد در جہاں
ہر پیغمبر دنیا میں تنہا آیا

فرد بُود و صد جہانش در نہاں
تنہا تھا اور اُس میں سَو جہان چھپے ہوئے تھے

عالمِ کبریٰ[4] بقدرت سُخرہ کرد
قدرت سے عالمِ کبریٰ کو مسخر کرلیا

کرد خود را در کہیں نقشے نورد
معمولی نقش میں اپنے آپ کو لپیٹ دیا

ابلہانش فرد دیدند و ضعیف
بیوقوفوں نے اُس کو اکیلا اور کمزور سمجھا

کے ضعیف ست آنکہ با شہ شد حریف
وہ کمزور کب ہوگا جو شاہ کا مصاحب ہو

ابلہاں گفتند مردے بیش نیست
بیوقوفوں نے کہا ایک انسان سے زیادہ نہیں ہے

وائے آنکو عاقبت اندیش نیست
اُس پر افسوس ہے جو عاقبت اندیش نہیں ہے

---

[1] قُلْ یَاعِبَادِیْ۔ کہہ دو اے میرے بندو، عام مفسرین یاعبادی کو اللہ کا مقولہ قرار دیتے ہیں لیکن مولانا نے یہاں جو تفسیر کی ہے اُسکے اعتبار سے یاعبادی کو آنحضورؐ کا مقولہ بتایا ہے۔ مُر۔ کڑوا، سخت۔ عقلِ عقلند۔ یعنی اولیاء لوگوں کی عقل کے لئے بمنزلہ عقل کے ہیں۔ اعتبار۔ عبرت اور سبق حاصل کرنا۔ قلاؤز۔ رہبر۔ صد ہزار۔ لاکھ۔ چہ۔ یعنی اولیاء کو قلاؤز اور شتربان جیسا سمجھنا غلط ہے بلکہ وہ آفتاب ہیں۔ نک۔ اینک کا مخفف ہے۔ میخ دوز۔ ساکن، بیکار۔ منتظر۔ یعنی اولیاء کے بغیر دنیا میں اندھیرا ہے دنیا انکی روشنی کیلئے انکے وجود کی منتظر ہے جس طرح رات اپنے منوّر ہونے میں سورج کی منتظر رہتی ہے۔

[2] اینت۔ اینک، یہ۔ خورشید یعنی روح۔ ذرّہ یعنی جسمِ انسانی۔ زیرِ کاہ۔ جس دریا کی سطح پر گھاس ہو وہاں بڑی احتیاط کی ضرورت ہوتی ہے انسان گھاس سمجھ کر قدم دھرتا ہے نیچے گہرا پانی ہوتا ہے۔ [3] کاہ۔ اشتباہ ہے۔ نفراء کے ساتھ حسنِ ظن قائم رکھنے سے رہنما ملجاتا ہے۔ ہر پیمبر یعنی پیغمبر دراصل پوری ایک اُمّت ہوتا ہے۔ [4] عالمِ کبریٰ۔ جہان، عالمِ صغریٰ انسان کو کہا جاتا ہے۔ نقشے۔ یعنی پیغمبر انسان کی صورت میں رونما ہوتا ہے لیکن کائنات پر اُسکا تصرف ہوتا ہے۔

**عاقبت دیدن بُوَد از کاملی** [۱] | **دور بودن ہر نفس از جاہلی**
کامل ہونا، انجام پر نظر رکھنا ہے | ہر وقت جہالت سے دُور رہنا ہے

**بِشنو اکنوں قصۂ صالحؑ رواں** | **بگذر از صورت طلب معنےٰ دراں**
اب (حضرت) صالح کا مشہور قصہ سُن | الفاظ سے گزر جا، اُن میں معنی طلب کر

**زانکہ صورت بیں نہ بیند عاقبت** [۲] | **عاقبت بینی بیابی عافیت**
کیونکہ ظاہر بیں انجام کو نہیں دیکھتا ہے | تو انجام پر نظر کرے گا تو عافیت کو پائیگا

## حقیر دیدن خصمان صالحؑ ناقہ را چوں حق تعالےٰ خواہد لشکرے

دشمنوں کا حضرتِ صالحؑ کی اونٹنی کو حقیر سمجھنا۔ جب خدا چاہتا ہے کہ کسی لشکر کو

## را ہلاک گرداند در نظر ایشاں خصمان را حقیر نماید ویقللکم

ہلاک کرے، اُن کی نگاہ میں دشمنوں کو حقیر دکھاتا ہے اور وہ تم کو اُن

## فِیْٓ اَعْیُنِہِمْ لِیَقْضِیَ اللّٰہُ اَمْرًا کَانَ مَفْعُوْلًا

کی نظر میں کم دکھاتا تھا تاکہ اُس کام کو سرانجام دے جو کرنا چاہتا ہے

**ناقۂ صالحؑ بصورت بُد شتر** | **پے بریدند ش زجہل آں قوم مُر**
(حضرت) صالحؑ کی اونٹنی بظاہر ایک اونٹنی تھی | اُس سخت قوم نے جہالت سے اُسکی کونچیں کاٹ دیں

**از برائے آب چو خصمش شدند** | **آب کور و ناں کور ایشاں بُدند**
وہ نہر کے پانی کیوجہ سے اُس کے دشمن ہوگئے | وہ پانی اور روٹی کے احسان فراموش ہوگئے

**ناقۃ اللہ آب خورد از جوئے مبغ** | **آب حق را داشتند از حق دریغ**
اللہ کی اونٹنی نے ابر کی نہر سے پانی پیا | اُنہوں نے اللہ کا پانی، اللہ سے روکا

**ناقۂ صالحؑ [۳] چو جسمِ صالحاں** | **شد کمینے در ہلاکِ طالحاں**
(حضرت) صالحؑ کی اونٹنی نیک لوگوں کے جسم کی سی ہے | (جو) بدبختوں کی ہلاکت کی کمین گاہ بنی

**تا براں اُمّت زحکمِ مرگ و درد** | **ناقۃُ اللہِ وَسُقْیٰہَا چہ کرد**
دیکھ لو! کہ اُس قوم پر موت اور درد کے ذریعہ | اللہ کی اونٹنی اور اُس کے پانی پینے نے کیا کیا

**شحنۂ قہرِ خدا از ایشاں بجُست** | **خونبہائے اُشترے شہرے درست**
خدا کے قہر کے دارو غہ نے اُن سے طلب کیا | اونٹنی کے خون کے بدلے میں ایک پورا شہر

**روحِ صالح بر مثالِ اُشتر یست** | **نفسِ گمرہ مر ورا چوں پے بریست**
روح جو بمنزلہ (حضرت) صالحؑ کے ہے اونٹ جیسی بنا پر یہ اسواسا ہے | اور گمراہ نفس اُسکی کونچیں کاٹنے والے کیطرح ہے

---

[۱] کاملی دجاہلی۔ میں یائے مصدری ہے۔ صالحؑ۔ قومِ ثمود کے نبی تھے آپکے کیلئے بطورِ معجزہ ایک اونٹنی پتھر سے پیدا کردیگئی جسکو قوم نے اس ضد میں مار ڈالا کہ وہ تالاب کا بیشتر پانی پی لیتی تھی اسپر قومِ ثمود پر زلزلہ کا عذاب آیا اور وہ تباہ ہوگئی۔ رواں۔ جاری، مشہور۔ صورت۔ ظاہری حیثیت لفظی پہلو۔

[۲] عاقبت۔ انجام کار۔ خصماں خصم کی جمع، مخالف۔ ویقللکم۔ یہ آیت جنگ بدر کے متعلق نازل ہوئی ہے جس کا مطلب یہ ہے کہ قدرت نے مشرکین کی نظروں میں مسلمانوں کو قلیل کرکے دکھایا تاکہ وہ جنگ پر آمادہ ہوں اور قدرت مسلمانوں کے ہاتھ سے اُن کا خاتمہ کرادے۔ پے بریدن۔ ایڑی کے اوپر سے پیر کے رگ پٹھے کاٹ دینا تاکہ چلنے کے قابل نہ رہے۔ مُر۔ کڑوا۔ آب کور ناں کور۔ احسان فراموش۔ جوئے مبغ یعنی اس تالاب اور نہر میں قدرتی پانی تھا۔ مبغ۔ ابر۔ آبِ حق۔ قدرتی پانی۔

[۳] ناقہ۔ یعنی نیک لوگوں کو ستانا ہلاکت کا باعث ہے حضرتِ صالحؑ کی اونٹنی کو ستاکر قومِ ثمود ہلاک ہوئی۔ ناقۃ اللہ وسقیاھا۔ یہ سورۂ شمس کی آیت ہے جسمیں کہا گیا ہے کہ اللہ کے رسول نے اُنسے کہا کہ اللہ کی اونٹنی کو نہ ستانا اور نہ اُس کا پانی بند کرنا لیکن اُنہوں نے نہ مانا تو خدا نے اُنکو ہلاک کر دیا۔ شحنہ۔ کوتوال۔ خونبہا۔ خون کا عوض۔ روح صالح یعنی انسان میں روح کو حضرت صالح کیطرح اور جسم کو بمنزلہ اُنکی اونٹنی کے سمجھو اور نفسِ انسانی گویا قدار ہے جسنے اونٹنی کو ہلاک کر دیا تھا۔

روحِ ہمچو صالحؑ و تن ناقہ است — روح اندر وصلؔ و تن در فاقہ است

روح بمنزلہ (حضرت) صالحؑ ہے اور جسم اونٹنی ہے — روح وصل (کی خوشی) میں ہے اور جسم فاقہ میں ہے

روحِ صالح قابلِ آفات نیست — زخم بر ناقہ بُوَد بر ذات نیست

روح جو بمنزلہ صالحؑ ہے مصائب کو قبول کرنیوالی نہیں ہے — زخم اونٹنی پر ہوگا، ذات پر نہیں ہے

روحِ صالح قابلِ آزار نیست — نورِ یزداں سغبۂ کفار نیست

روح (جو بمنزلہ) صالحؑ ہے تکالیف کو قبول کرنیوالی نہیں ہے — اللہ کا نور کافروں کا تر لقمہ نہیں ہے

حق ازاں پیوست با جسمے نہاں — تاش آزارند و بینند امتحاں

اللہ تعالیٰ نے اسکو جسم سے پوشیدہ طور پر پیوست کر دیا ہے — تاکہ وہ اس کو ستائیں اور آزمائش میں پڑیں

بے خبر کآزارِ ایں آزارِ اوست — آبِ ایں خُم متصل با آبِ جوست

(وہ) اس سے بے خبر ہیں کہ اس (روح) کا ستانا اس اللہ (کا ستانا) ہے — اس مٹکے کا پانی نہر کے پانی سے وابستہ ہے

زاںؔ تعلق کرد با جسمش اِلٰہ — تا کہ گردد جملہ عالم را پناہ

اس کو اللہ نے جسم سے اسلئے متعلق کیا — تاکہ وہ تمام دنیا کے لئے پناہ بنے

کس نیابد بر دلِ ایشاں ظفر — بر صدف آید ضرر نے بر گہر

اُن کے دل پر کوئی فتح نہیں پاتا ہے — ضرر سیپ کو پہنچتا ہے نہ کہ موتی کو

ناقۂ جسمِ ولی را بندہ باش — تا شوی با روحِ صالحؑ خواجہؔ تاش

ولی کے جسم کی اونٹنی کا غلام بن جا — تاکہ روحِ صالح کے ساتھ تجھے ہمخواجگی حاصل ہو

گفت صالحؑ چونکہ کردید ایں حسد — بعد سہ روز از خدا نقمت رسد

حضرتِ صالحؑ نے فرمایا کہ چونکہ تم نے یہ حسد برتا — تین دن کے بعد خدا کا عذاب آئے گا

بعدِ سہ روزِ دگر از جاں ستاں — آتشے آید کہ دارد سہ نشاں

اگلے تین دن بعد جان لینے والے (اللہ) کی جانب سے — ایک آگ آئے گی جس کی تین علامتیں ہیں

رنگِ روئے جملہ تاں گردد دگر — رنگ رنگ مختلف اندر نظر

تم سب کے چہروں کا رنگ دگرگوں ہو جائیگا — جو دیکھنے میں مختلف رنگ کے ہوں گے

روزِ اوّل روئے تاں چوں زعفراں — در دوم رُو سُرخ ہمچوں ارغواں

پہلے دن تمہارے چہرے زعفران جیسے ہونگے — دوسرے دن چہرے ارغواں کی طرح سرخ ہونگے

در سوم گردد ہمہ رُوہا سیاہ — بعد ازاں اندر رسد قہرِ اِلٰہ

تیسرے دن سب چہرے سیاہ ہو جائیں گے — اس کے بعد اللہ کا عذاب آ جائے گا

---

۱ وصل یعنی وہ واصل بحق ہے اور مسرور ہے۔ تن یعنی جسم پر مصائب آتے ہیں۔ ذات یعنی روح۔ سغبہ۔ چکنی چیز۔ امتحان۔ یعنی شریر لوگ نیکوں کے جسم کو ستاتے ہیں تو عذاب میں مبتلا ہوتے ہیں۔ ایں یعنی روح۔ او۔ یعنی اللہ تعالیٰ۔ آب یعنی روح کی نسبت اللہ تعالیٰ سے وہی ہے جو مٹکے کے پانی کی نہر کے پانی سے ہے۔
۲ زاں۔ انبیاء اور اولیاء کی روح کو جسموں سے اس لئے بھی متعلق کیا گیا ہے کہ وہ عالم کی پناہ بنیں۔ ظفر۔ فتح۔ صدف۔ سیپ۔ گہر۔ موتی۔ جسم یعنی جو بمنزلہ ناقہ کے ہے۔ روح یعنی جو بمنزلہ حضرت صالحؑ کے ہے۔
۳ خواجہ تاش۔ ایک آقا کے دو غلام ہر ایک دوسرے کا خواجہ تاش کہلائیگا۔ حسد یعنی انکو اونٹنی کے پانی پینے سے جلن پیدا ہوئی۔ نقمت۔ عذاب۔ جاں ستاں۔ جان کو لینے والا یعنی اللہ تعالیٰ۔ نشاں۔ علامت۔ تاں۔ جمع مخاطب کی ضمیر ہے۔ ارغواں۔ گل بابونہ جو نہایت سرخ ہوتا ہے۔

گر نشاں خواہید از من زیں وعید[1]
اگر تم مجھ سے اِس دھمکی کی علامت چاہتے ہو

کرّۂ ناقہ بسوئے کہُ دوید
اونٹنی کا بچہ پہاڑ کی جانب بھاگا جا رہا ہے

گر توانیدش گرفتن چارہ ہست
اگر اس کو پکڑ سکو تو (یہ) تدبیر ہے

ورنہ خود مرغِ امید از دام جست
ورنہ اُمید کا پرندہ جال سے نکل گیا ہے

چوں شنیدند ایں ز و جملہ بہ تگ
جب اُنھوں نے اُن سے یہ سُنا سب دوڑ کر

در پئے اُشتر دویدندے چو سگ
اونٹ (کے بچے) کے پیچھے کتّے کی طرح بھاگے

کس نتانست اندراں کرّہ رسید
کوئی شخص اُس بچّہ تک نہ پہنچ سکا

رفت و در کہسارہا شُد ناپدید
وہ چلا گیا اور پہاڑوں میں غائب ہو گیا

ہمچو روحِ پاک کو از ننگِ[2] تن
پاک روح کی طرح جو کہ جسم کی نفرت سے

میگریزد جانبِ ربّ المِنن
خدا کی جانب بھاگتی ہے

گفت دیدید ایں قضا مُبرم شُدست
فرمایا، تم نے دیکھ لیا یہ فیصلہ قطعی ہو گیا ہے

صورتِ اُمّید را گردن زدست
جس نے اُمّید کی صورت معدوم کر دی ہے

کرّۂ ناقہ چہ باشد خاطرش
اونٹنی کا بچہ کس کی مثال ہے اُسکے دل کی

کہ بجا آرید احسان و برِش
کہ جس کے ساتھ احسان اور خدمت بجا لاؤ

گر بجا آید[3] دلش رستید ازاں
اگر اُس کا دل صاف ہو جائے، اُس (عذاب) سے چھوٹ گئے

ورنہ نومید و ساعدہا گزاں
ورنہ نا اُمید اور حسرت زدہ رہو گے

چوں شنیدند آں وعیدِ مُنکدِر
جب اُنھوں نے ہولناک دھمکی سُنی

چشم بنہادند آں را مُنتظر
سراپا انتظار بن کر انتظار کرنے لگے

روزِ اوّل رُوئے خود دیدند زرد
پہلے دن اپنے چہروں کو زرد دیکھا

میزدند از نا اُمیدی آہِ سرد
اور نا اُمیدی سے ٹھنڈی آہیں بھریں

سُرخ شد رُوئے ہمہ روزِ دوم
دوسرے دن سب کے چہرے سُرخ ہو گئے

نوبتِ اُمید و توبہ گشت گم
اُمید اور توبہ کا وقت ختم ہو گیا

شد سیہ روزِ سوم رُوئے ہمہ
تیسرے دن سب کے چہرے سیاہ ہو گئے

حکمِ صالحؑ راست شد بے ملحمہ
(حضرت) صالح کا حکم بلا اختلاف صحیح ثابت ہوا

چوں ہمہ در نا اُمیدی سر زدند
جب سب نا اُمیدی میں مبتلا ہو گئے

ہمچو اُشتر در دو زانو آمدند
اونٹ کی طرح گھٹنوں کے بل آ گئے

---

[1] وعید۔ بُری بات کا وعدہ۔ کرّہ چوپائے کا بچّہ۔ کہ۔ کوہ کا مخفف ہے، پہاڑ۔ چارہ ہست۔ یعنی عذاب سے بچنے کی تدبیر ہے۔ تگ۔ دوڑ۔ دویدندے۔ یا زیادہ ہے، ماضی مطلق کا صیغہ ہے۔ نتانست۔ نتوانست۔ کہسار۔ کوہستان۔

[2] ننگ۔ عیب، ذلّت۔ مِنَن۔ مِنّت کی جمع ہے، احسان۔ قضا۔ فیصلۂ خداوندی۔ مُبرم۔ محکم، قطعی۔ گردن زدن۔ مار ڈالنا۔ کرّہ یعنی حضرت صالح ؑ کی اونٹنی کے بچّہ کی مثال ایک ولی کے دل کو سمجھو جس کی خدمت اور احسانمندی تمہارے لئے ضروری ہے۔ اگر اونٹنی کا بچّہ اُنسے راضی ہو جاتا تو عذابِ الٰہی سے نجات پا جاتے اِسی طرح اگر ولی کے دل کو خوش رکھو گے نجات پا جاؤ گے ورنہ حسرت اور افسوس سے دوچار ہو گے۔

[3] دل بجا آمدن۔ طبیعت کا بحال ہو جانا، مطمئن ہو جانا۔ ساعد۔ کلائی۔ مُنکدِر۔ مکدّر۔ چشم نہادن۔ انتظار کرنا۔ حکم۔ فیصلہ۔ ملحمہ۔ معرکہ، اختلاف۔

در نبے[1] آورد جبریلِ امیں
قرآن میں جبرئیل امین لائے ہیں

شرحِ ایں زانو زدن را جاثمیں
گھٹنوں کے بل بیٹھنے کی شرح "جاثمین"

زانو آں دم زن کہ تعلیمت کنند
تو دو زانو اُس وقت بیٹھ جب تجھے پڑھائیں

وز چنیں زانو زدن بیمت کنند
اور اُس طرح دو زانو بیٹھ جانے سے تجھے ڈرائیں

منتظر گشتند زخمِ قہر را
قہر کی چوٹ کے منتظر ہو گئے

قہر آمد نیست کرد آں شہر را
قہر ٹوٹا (اور) اُس شہر کو نیست و نابود کر دیا

صالحؑ از خلوت[2] بسوئے شہر رفت
(حضرت) صالحؑ خلوت سے شہر کی جانب گئے

شہر دید اندر میانِ دود و تفت
شہر کو دھوئیں اور سوختگی میں دیکھا

نالہ از اجزائے ایشاں می شنید
اُن کے اجزاء سے وہ نالہ سنتے تھے

نوحہ پیدا، نوحہ گویاں ناپدید
رونا موجود تھا رونے والے معدوم تھے

ز استخوانہاشاں شنید او نالہا
اُنھوں نے اُن کی ہڈیوں سے رونا سنا

اشکِ خوں از جانِ شاں چوں ژالہا
اُنکی جانوں سے خون کے آنسو اولوں کی طرح (دیکھے)

گریہ چوں از حد گذشت و ہائے ہائے
رونا اور ہائے ہائے جب حد سے گزر گیا

گریہ ہائے جانفزائے دلربائے
وہ رونا جو جانفزا اور دلربا تھا

صالحؑ آں بشنید و گریہ ساز کرد
(حضرت) صالحؑ نے وہ سنا اور رونا شروع کر دیا

نوحہ بر نوحہ گراں آغاز کرد
رونے والوں پر رونا شروع کر دیا

گفت اے قومِ بباطل زیستہ
فرمایا، اے باطل میں زندگی بسر کرنیوالی قوم!

وز شما من پیشِ حق بگریستہ
اور تم سے میں خدا کے سامنے نالاں رہا ہوں

حق بگفتہ صبر کن بر جورِ شاں
اللہ (تعالیٰ) نے فرمایا اُن کے ظلم پر صبر کر

پند شاں دِہ بس نماند از دورِ شاں
اُنکو نصیحت کر، اُن کا دَور زیادہ نہیں رہا ہے

من[3] بگفتہ پند شُد بند از جفا
میں نے عرض کیا نصیحت جَور جفا کی وجہ سے بند ہو گئی

شیرِ پند از مہر جوشد وز صفا
نصیحت کا دودھ محبت اور صفا کی جوش میں آتا ہے

بسکہ کردید از جفا بر جائے من
میرے بارے میں تم نے بہت ظلم کئے

شیرِ پند افسرد در رگہائے من
نصیحت کا دودھ میری رگوں میں ٹھٹھر گیا

حق مرا گفتہ ترا لطفے دہم
اللہ (تعالیٰ) نے مجھ سے فرمایا تجھے (صفتِ) لطف عطا کرونگا

بر سرِ آں زخمہا مرہم نہم
اُن زخموں پر مرہم رکھ دوں گا

---

[1] نبے۔ قرآن پاک۔ جاثمیں۔ سینہ کے بل اوندھے ہو جانیوالے۔ قرآن پاک میں قوم ثمود کے بارے میں فرمایا گیا ہے: فَاَصْبَحُوْا فِیْ دَارِھِمْ جٰثِمِیْنَ ۔ پس ہو گئے وہ اپنے گھروں میں اوندھے۔ زانو۔ انسان کو تعلیم حاصل کرنے کے لئے اُستاد اور پیر کے سامنے دو زانو ہو کر بیٹھنا چاہیئے۔ بیم۔ ناامیدی۔

[2] خلوت۔ خار کے فتحہ کے ساتھ، تنہائی۔ دود۔ دھواں۔ تفت۔ گرمی۔ جانفزا۔ جان کو بڑھانے والا۔ چونکہ اُن کا رونا باعثِ عبرت تھا جس کی وجہ سے روحانی ترقی ہوتی ہے اِس لئے اُس کو جانفزا کہا ہے۔ بس۔ بہت۔ دَور۔ زمانہ۔

[3] من بگفتہ۔ میں نے اللہ تعالیٰ سے عرض کیا نصیحت کے جذبات تو محبت سے اُبھرتے ہیں بسکہ۔ اُن لوگوں نے مجھ پر ظلم کئے تو نصیحت کا دودھ خشک ہو گیا ہے: لطفے دہم۔ خدا نے فرمایا ہم تجھ کو اپنی صفتِ لطف ودیعت کریں گے۔ آں زخمہا۔ اُنکی ایذارسانی کے زخم۔

گرچہ جسمِ نازکت را زور نیست — لیک بے خورشید مارا نور نیست[۱]

اگرچہ تیرے نازک جسم میں طاقت نہیں ہے — لیکن سورج کے بغیر ہمارے لئے روشنی نہیں ہے

گرچہ مصباح و زجاجہ گشتۂ — لیک سرخیلِ دل و سررشتۂ

اگرچہ تو چراغ اور قندیل بن گیا ہے — لیکن (اہلِ) دل کا پیشوا اور آغاز کار ہے

چوں سررشتہ بدستِ کامِ تُست — دُرہائے عقدِ دل انعامِ تُست

جبکہ آغازِ کار تیرے ہاتھ میں اور منشا کے مطابق ہے — دل کے ہار کے موتی تیرا انعام ہیں

بر نویس احوالِ پیرِ راہ داں — پیر را بگزیں و عینِ راہ داں

واقفِ راہ پیر کے احوال تحریر کر — پیر (کا دامن) تھام لے اور حقیقی راستہ پالے

پیر تابستاں و خلقاں تیرماہ — خلق مانندِ شب اند و پیر ماہ

پیر، موسمِ بہار ہے اور مخلوق خزاں ہے — مخلوق رات جیسی ہے اور پیر چاند ہے

کردہ ام بختِ جواں را نامِ پیر[۲] — کو زحق پیر ست نہ از ایامِ پیر

میں نے جواں بخت کو پیر کہا ہے — کیونکہ وہ خدا کی جانب سے پیر ہے عمر کی وجہ سے پیر نہیں ہے

اُو چناں پیر ست کش آغاز نیست — با چناں دُرِّ یتیم انباز نیست

وہ ایسا پیر ہے جس کی ابتدا نہیں ہے — اور ایسے یکتا موتی کا (کوئی) شریک نہیں

خود قوی تر می بُود خمرِ کُہن — خاصہ آں خمرے کہ باشد مِن لَدُن

پُرانی شراب خود زیادہ تنومند ہوتی ہے — خصوصاً وہ شراب جو علم لدنی کی ہو

خود قوی تر می شود خمرِ قدیم[۳] — آں کہن تر بہتر اے شیخِ علیم

پُرانی شراب خود زیادہ قوی ہوتی ہے — اے دانا شیخ! جس قدر زیادہ پرانی ہو بہتر ہے

پیر را بگزیں کہ بے پیر ایں سفر — ہست بس پُر آفت و خوف و خطر

پیر (کا توسّل) اختیار کر، یہ سفر بغیر پیر کے — آفت اور خوف و خطر سے بہت پُر ہے

آں رہے کہ بارہا تو رفتۂ — بے قلاوُز اندر آں آشفتۂ

جس راستہ پر تو بارہا چلا ہے — بغیر رہنما کے تو اُس میں پریشان ہے

پس رہے را کہ ندیدستی تو ہیچ — ہیں مَرو تنہا ز رہبر سر مپیچ

پھر وہ راستہ جو تو نے کبھی نہیں دیکھا ہے — خبردار! تنہا نہ جا (اور) رہبر سے انحراف نہ کر

ہر کہ او بے مُرشدے در راہ شد — او ز غولاں گمرہ و در چاہ شد

جو شخص بغیر پیر کے راستہ پر چلا — وہ شیطانوں کی وجہ سے گمراہ اور ہلاک ہوا

---

[۱] مارا نور نیست۔ ضیاء الحق مُرید ہیں، لیکن مولانا کی محبت میں ایسے الفاظ ذکر کر جاتے ہیں جو پیر کے لئے بولے جاتے ہیں۔ مصباح۔ چراغ۔ زجاجہ۔ قندیل۔ سرخیل۔ افسر، پیشوا۔ سررشتہ۔ ڈور کا سِرا، باعث۔ کام۔ مقصد۔ عقد۔ ہار یعنی مثنوی۔ راہ۔ سلوک۔ تابستان۔ موسمِ گرما جو موسمِ بہار ہوتا ہے۔ تیرماہ موسمِ خزاں۔

[۲] نامِ پیر۔ پیر بوڑھے کو کہتے ہیں اور بزرگی چونکہ اکثر بڑھاپے میں آتی ہے لہٰذا پیر اور شیخ بزرگ کے معنیٰ میں بولا جانے لگا۔ مولانا نے فرمایا کہ ضیاء الحق عمر کے اعتبار سے پیر نہیں ہیں بلکہ جوان ہیں اور بزرگی کے اعتبار سے پیر ہیں۔ آغاز نیست۔ پیری پیغمبری کا پرتو ہے اور حضورؐ نے فرمایا ہے میں اسی وقت پیغمبر تھا جبکہ حضرت آدمؑ کا صرف پُتلا بنا تھا۔ دُرِّ یتیم۔ دُرِ یکتا۔ انباز۔ شریک، نظیر۔

[۳] خود قوی تر۔ پیر کا بڑھاپا کمزوری کی دلیل نہیں ہے بلکہ کہنہ شراب کی طرح اسکی روحانی قوت اور تیز ہو جاتی ہے۔ من لدن۔ یعنی من عند اللہ، اللہ کی جانب سے علم لدنی۔ گزیں۔ گزیدن بمعنی اختیار کرنا سے صیغہ امر ہے۔ خوف و خطر یعنی وساوسِ شیطانی کے خطرے۔ قلاوز۔ رہبر۔ آشفتن۔ پریشان ہونا۔ غول۔ چھلاوہ، شیطان۔ درچاہ شدن۔ ہلاک ہونا۔

گر نباشد سایۂ پیر اے فضول
اے مُہمل ! اگر پیر کا سایہ نہ ہو

بس ترا سرگشتہ دارد بانگِ غُول[۱]
شیطان کی آواز تجھے بہت پریشان کرے گی

غُولت از رہ افگند اندر گزند
شیطان تجھے گمراہ کر کے نقصان پہنچا دیگا

از تو داہی تر دریں رہ بس بُدند
تجھ سے زیادہ چالاک اس راستے میں بہت (گمراہ) ہوئے ہیں

از نُبے بشنو ضلالِ رہرواں
راستہ چلنے والوں کی گمراہی قرآن سے سُن

کہ چہ شاں کرد آں ابلیسِ بَدرواں
کہ انکے ساتھ بد ذات شیطان نے کیا کیا ہے؟

صد ہزاراں سالہ رہ از جادہ دور
سیدھے راستے سے لاکھوں سال کی مسافت پر دور

بُرد شاں و کرد شاں اِدبار عور
اُنہیں لے گیا اور بدبختی کی وجہ سے اُنکو ننگا کر دیا

اُستخوانہا شاں ببین و موئے شاں
اُن کی ہڈیاں اور بال دیکھ لے

عبرتے گیر و مَراں خر سوئے شاں
عبرت حاصل کر، اور اُن کا راستہ نہ اختیار کر

گردنِ خر گیر و سوئے راہ کش
گدھے کی گردن پکڑ لے اور (اُسکو) راستہ کیطرف کھینچ

سُوئے رہبانان و رہ دانانِ خوش
(سیدھے) راستہ والوں اور راستہ کو خوب جاننے والوں کی طرف

ہیں مَہِل خر را و دست از وے مدار
خبردار! گدھے کو نہ چھوڑ اور اُسکو آزاد نہ کر

زانکہ عشقِ اُوست سوئے سبزہ زار
اس لئے کہ اُس کا عشق سبزہ زار سے ہے

گر یکے دم تو بغفلت وَاہلیش[۲]
اگر تو غفلت سے اسکو تھوڑی دیر کیلئے بھی آزاد چھوڑ دیگا

اُو رَوَد فرسنگہا سوئے حشیش
دہ میلوں گھاس کی جانب چلا جائے گا

دشمنِ راہ است خرِ مستِ عَلف
گھاس کا عاشق گدھا، راستہ کا دشمن ہے

اے بسا خر بندہ را کردہ تلف
بہت سے اناڑیوں کو اُس نے ہلاک کیا ہے

گر ندانی رہ ہر آنچہ خر بخواست
اگر تو راستہ نہیں جانتا ہے، تو جو گدھا چاہے

عکسِ آں کُن خود بُوَد آں راہ راست
اُس کے برخلاف کر وہی سیدھا راستہ ہوگا

شَاوِرُوْهُنَّ پس آنگہ خَالِفُوْا
اُن (عورتوں) سے مشورہ کرو پھر خلاف کرو

اِنَّ مَنْ لَّمْ یَعْصِهِنَّ تَالِف[۳]
جو شخص اُنکے خلاف نہیں کرتا ہے ہلاک ہو جانیوالا ہے

باہوا و آرزو کم باش دوست
خواہشِ نفسانی اور آرزو سے دوستی نہ کر

چوں یُضِلُّكَ عَنْ سَبِیْلِ اللّٰہِ اوست
کیونکہ وہی ہے جو تجھے اللہ (تعالٰی) کے راستے سے گمراہ کرتی ہے

ایں ہوا را نشکند اندر جہاں
دنیا میں خواہشِ نفسانی کو پامال نہیں کرتی

ہیچ چیزے ہمچو سایہ ہمرہاں
کوئی چیز جیسا کہ ساتھیوں کا سایہ

---

[۱] بانگ۔ شیطانی وساوس کی آواز۔ داہی۔ چالاک، یعنی تجھ سے زیادہ عقلمند بغیر پیر کے گمراہ ہوئے ہیں۔ نُبے۔ قرآن مجید، یعنی قرآن مجید میں بہت سی قوموں کے قصے مذکور ہیں جنکو شیطان نے گمراہ کر دیا۔ اِدبار۔ بدبختی، نحوست۔ عور۔ ننگا، یعنی نیک اعمال سے خالی۔ خر سوئے کسے راندن کسی کی طرف مائل ہونا، اسکے راستہ پر چلنا، یعنی اُن ہلاک شدگان سے عبرت حاصل کرو انکا راستہ نہ اختیار کرو۔ خر گدھا یعنی نفس۔ رہبانان۔ جمع ہے رہبان کی، الف نون علامت ہے اسم فاعل کی، جیسے فیلبان، رہگیر۔ راہ داں۔ راستہ سے واقف۔ مَہِل۔ نہ چھوڑ، ہلیدن سے نہی کا صیغہ ہے۔

[۲] وَاہلیش شین مفعول کی ضمیر ہے۔ وا بمعنی کشادہ۔ ہلی۔ ہلیدن کا فعل مضارع ہے۔ فرسنگ فرسخ جو تین میل کا ہوتا ہے۔ حشیش۔ گھاس۔ عَلف۔ گھاس، چارہ۔ خر بندہ۔ اناڑی سوار جو سواری کے تابع ہوتا ہے۔ خر یعنی نفسِ انسانی۔ شَاوِرُوْهُنَّ۔ اُن عورتوں سے مشورہ کرو۔ یہ حدیث ثابت نہیں ہے البتہ طَاعَةُ النِّسَاءِ نَدَامَةٌ عورت کی اطاعت ندامت کا باعث ہے حدیث صحیح ہے۔

[۳] تَالِف اسم فاعل ہے ہلاک ہونیوالا۔ چوں۔ قرآن میں ہے وَلَا تَتَّبِعِ الْهَوٰى فَيُضِلَّكَ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اور نہ اتباع کر خواہش

## وصیّت کردنِ رسولِ خدا مر علیؓ را کہ چوں ہر کسے بنوعِ طاعتے

رسولِ خدا کا (حضرت) علیؓ کو وصیّت کرنا کہ جب ہر شخص اللہ کا تقرب کسی قسم کی اطاعت

## تقرب بحق جوید تو تقرب جے بصحبتِ عاقل و بندۂ خاص تا از

کے ذریعہ ڈھونڈتا ہے تو عقلمند اور خاص بندے کی صحبت کے ذریعہ تقرب چاہ تاکہ ان

## ایشاں ہمہ پیش قدم باشی قَالَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ[1]

سب سے آگے بڑھ جائے آنحضور صلّی اللہ علیہ وسلّم نے فرمایا جب لوگ

## اِذَا تَقَرَّبَ النَّاسُ اِلٰی خَالِقِهِمْ بِاَنْوَاعِ الْبِرِّ فَتَقَرَّبْ اِلَی اللّٰهِ

اپنے خالق کا تقرب مختلف نیکیوں کے ذریعہ چاہیں تو اللہ کا عقل اور اسرارِ الٰہی

## بِالْعَقْلِ وَالسِّرِّ تَسْبِقُهُمْ بِالدَّرَجَاتِ وَالزُّلْفٰی عِنْدَ النَّاسِ

کے ذریعہ تقرب چاہ، درجوں میں سب سے بڑھ جائے گا دنیا میں

## فِی الدُّنْیَا وَعِنْدَ اللّٰهِ فِی الْآخِرَةِ

لوگوں کے نزدیک اور آخرت میں اللہ کے نزدیک

گفت پیغمبر علیؓ را کاے علیؓ
حضرت (علیؓ) سے پیغمبر (صلّی اللہ علیہ وسلّم) نے فرمایا اے علیؓ

شیرِ حقّی پہلوانی پُردِلی
تو اللہ کا شیر ہے، بہادر ہے، دلیر ہے

لیک بر شیری مکن ہم اعتمید
لیکن تو شیری پر بھروسہ نہ کر

اندر آ در سایۂ نخلِ اُمید
نخلِ اُمید کے سایہ میں آجا

ہر کسے گر طاعتے پیش آورند
ہر شخص اگر عبادت پیش کرے

بہرِ قربِ حضرتِ بیچون و چند
بے مثال اور بے نظیر کے دربار کی قربت کیلئے

تو تقرب جو بعقل و سرِّ خویش
تو اپنی عقل اور محبت کے ذریعہ سے نزدیکی حاصل کر

نے چو ایشاں بر کمال و برِّ خویش
نہ کہ اُن کی طرح اپنے کمال اور نیکی (کی بنیاد) پر

تو درآ در سایۂ آں عاقلے
تو اُس عقلمند کے سایہ میں آجا

کش نتاند بُرد از راہ ناقلے
جس کو راستہ سے کوئی ہٹانے والا نہ ہٹا سکے

پس تقرب جو بدو سوئے اِلٰہ
اُس کے ذریعہ اللہ کا قرب طلب کر

سر مپیچ از طاعتِ او ہیچ گاہ
کسی وقت (بھی) اُس کی فرمانبرداری سے منہ نہ موڑ

زانکہ او ہر خار را گلشن کند
اس لئے کہ وہ ہر کانٹے کو پھول بنا دیتا ہے

دیدۂ ہر کور را روشن کند
ہر اندھی آنکھ کو روشنی عطا کر دیتا ہے

---

[1] قال النبی۔ یہ حدیث ان الفاظ سے حدیث کے ذخیرے میں نہیں ہے مضمون صحیح ہے۔ شیرِ حق۔ حضرت علیؓ کا لقب اسد اللہ ہے۔ پہلوان۔ بہادر۔ پُردل۔ مضبوط دل والا۔ اعتمید۔ اعتماد کا امالہ ہے۔ نخلِ اُمید۔ یعنی مرشد۔ تقرب۔ قریب ہونا۔ عقل یعنی معرفتِ الٰہی۔ سِر۔ یعنی محبت یا نیک عمل۔

[2] عاقل۔ یعنی مردِ عارف۔ نتاند۔ نتواند کا مخفف ہے۔ ناقل۔ نقل کرنے والا۔ زانکہ۔ شیخِ کامل، اُس انسان کو جو اعمالِ حسنہ سے خالی ہے نیک عمل بنا دیتا ہے۔ روشن کند یعنی قلبی بصیرت عطا کر دیتا ہے۔

ظلِ او اندر زمیں چوں کوہِ قافؔ
اُس کا سایہ زمین پر کوہ قاف کی طرح ہے

روحِ او سیمرغ بس عالی طواف
اُس کی رُوح اونچا چکر لگانے والا سیمرغ ہے

دست گیرد بندۂ خاصِ الٰہ
اللہ تعالیٰ کا خاص بندہ دستگیری کرتا ہے

طالباں را می برد تا پیشگاہ
(وہ) طالبوں کو (اللہ تعالیٰ کی) درگاہ تک لیجاتا ہے

گر بگویم تا قیامت نعتِ او
اگر میں قیامت تک اُس کی تعریف کروں

ہیچ آں را غایت و مقطع مجو
اُس کی انتہا اور خاتمہ کی اُمید نہ کر

آفتابِ روح نے آں فلک
(وہ) روح کا سورج ہے، آسمان کی طرف منسوب نہیں ہے

کز نورش زندہ اند انس و ملک
اُس کے نُور سے انسان اور فرشتے زندہ ہیں

در بشر روپوش گشت ست آفتاب
سورج انسان (کے جسم) میں روپوش ہے

فہم کن واللہ اعلم بالصواب
سمجھ لے، اور اللہ (تعالیٰ) بہتر جانتا ہے

یا علیؓ از جملۂ طاعاتِ راہ
اے علیؓ! راہِ (حق) کی تمام اطاعتوں میں سے

برگزیں تو سایۂ خاصِ الٰہ
اللہ (تعالیٰ) کے مخصوص (بندہ) کے سایہ کو اختیار کر

ہر کسے در طاعتے بگریختند
ہر شخص ایک اطاعت کی پناہ لے رہا ہے

خویشتن را مخلصے انگیختند
(اور) اپنے لئے نجات کی جگہ بحال رہا ہے

تو برو در سایۂ عاقل گریز
تو جا عقلمند کے سایہ کی پناہ لے

تا رہی زاں دشمنِ پنہاں ستیز
تاکہ چھپ کر لڑنے والے دشمن سے نجات پالے

از ہمہ طاعات اینت لائق ست
تیرے لئے یہ تمام اطاعتوں سے زیادہ مناسب ہے

سبق یابی بر ہر آں کو سابق ست
ہر آگے بڑھنے والے سے تو سبقت لے جائیگا

چوں گرفتی پیر ہیں تسلیم شو
جب پیر بنالے خبردار! سرِ اطاعت رکھدے

ہمچو موسیٰؑ زیرِ حکمِ خضرؑ رو
موسیٰ (علیہ السلام) کیطرح حضرت خضرؑ کے حکم کے ماتحت چل

صبر کن بر کارِ خضرؑ اے بے نفاق
اے مخلص! خضرؑ کے کام پر صبر کر

تا نہ گوید خضرؑ رو ہٰذا فراق
تاکہ خضرؑ یہ نہ کہہ دے کہ جا یہ جُدائی ہے

گرچہ کشتی بشکند تو دم مزن
خواہ وہ (خضرؑ) کشتی توڑ دے تو اعتراض نہ کر

گرچہ طفلے را کشد تو مو مکن
خواہ وہ بچے کو مار ڈالے تو رنج نہ کر

دستِ او را حق چو دستِ خویش خواند
جب خدا نے اُسکے ہاتھ کو اپنا ہاتھ قرار دیا ہے

تا ید اللہ فوق ایدیہم براند
یہانتک کہ "اللہ کا ہاتھ اُنکے ہاتھ پر ہے" فرمایا ہے

---

لہ کوہِ قاف۔ شاعرانہ تخیل کے اعتبار سے کوہِ قاف پوری دنیا کو گھیرے ہوئے ہے یعنی شیخِ کامل کا سایہ پورے عالم پر ہوتا ہے۔ سیمرغ۔ فرضی پرندہ ہے جس کے پروں میں تیس خوشنما رنگ ہیں۔ دستگیر۔ مردِ عارف دستگیری کرتا ہے۔ پیشگاہ یعنی دربارِ خداوندی۔ غایت۔ انتہا۔ مُقطع۔ خاتمہ۔ آں۔ ملکیت۔ نام آفتاب۔ یعنی شیخِ کامل کی روح۔ خاصِ الٰہ۔ اللہ کا مخصوص بندہ۔ مخلص۔ نجات کی جگہ۔ پنہاں ستیز۔ شیطان چھپا ہوا دشمن ہے۔ اینت۔ ایں برائے تو۔

۲ہ ہمچو موسیٰؑ۔ حضرت موسیٰؑ جب خضرؑ سے تعلیم حاصل کرنے لگے تو بالکلیہ اُن کے حکم کے تابع بنگئے تھے۔ ہٰذا فراق جب حضرت موسیٰؑ سے صبر نہ ہوا تو حضرت خضرؑ نے انسے کہدیا اب جدا ہو جاؤ۔ کشتی حضرت خضرؑ نے اُس کشتی میں سوراخ کر دیا جسمیں سوار ہوئے تھے۔

۳ہ طفلے۔ حضرت خضرؑ نے معصوم بچہ کو مار ڈالا تھا۔ مو کردن۔ سوال پوچھنا، رنجیدہ ہونا۔ ید اللہ۔ شجرۂ رضوان کے نیچے جب حضورؐ نے صحابہؓ کے ہاتھ پر ہاتھ رکھ کر بیعت لی تھی اُس کے بارے میں قرآن نے کہا ہے کہ وہ نبی کا ہاتھ نہ تھا بلکہ اللہ کا ہاتھ اُن کے ہاتھوں پر تھا۔

**دستِ حق میرانْدش[1] زندش کند**
اللہ (تعالیٰ) کا ہاتھ اُس کو مارتا ہے تو اُسکو زندہ کرتا ہے

**زندہ چہ بُود جانِ پایندش کند**
زندہ کیا ہوتا ہے، اُس کو ابدی زندگی عطا کرتا ہے

**یار باید راہ را تنہا مَرَو**
کوئی راستہ کا یار چاہئے تنہا نہ جا

**از سَرِ خود اندریں صحرا مشو**
اِس جنگل میں تنہا نہ جا

**ہر کہ تنہا نادِراں رہ را بُرید**
(ایسا) کم ہے کہ تنہا کسی نے یہ راستہ طے کیا ہو

**ہم بعونِ ہمتِ مرداں رسید**
وہ بھی بزرگوں کی باطنی توجہ کی وجہ سے پہنچا ہوگا

**دستِ پیر از غائباں کوتاہ نیست**
پیر کا ہاتھ غیر حاضر لوگوں سے (بھی) کوتاہ نہیں ہے

**دستِ اُو جُز قبضۂ اللہ نیست**
اُس کا ہاتھ اللہ (تعالیٰ) ہی کا ہاتھ ہے

**غائباں را چوں چنیں خلعت دہند**
جب وہ غیر حاضر لوگوں کو ایسا انعام دیتے ہیں

**حاضراں از غائباں لاشک بہند**
تولامحالہ حاضر لوگ، غیر حاضروں سے بہتر ہیں

**غائباں[2] را چوں نوالہ می دہند**
جب وہ غیر حاضر لوگوں کو لقمہ دیتے ہیں

**پیشِ مہماں تا چہ نعمتہا نہند**
تو مہمان کے سامنے کیا کیا نعمتیں رکھتے ہونگے؟

**کُو کسے کو پیشِ شہ بندد کمر**
کجا وہ شخص جو بادشاہ کے سامنے کمر کسے ہوئے ہو

**با کسے کو ہست از بیرونِ در**
اُس شخص کے مقابلہ میں جو دروازہ سے باہر ہو

**فرق بسیار ست ناید در حساب**
بہت فرق ہے جو حساب میں نہیں آتا ہے

**آں ز اہلِ کشف و ایں ز اہلِ حجاب**
وہ اہلِ کشف میں سے ہے اور یہ اہلِ حجاب میں سے ہے

**جہد آں کُن تا رہے یابی دروں**
وہ کوشش کر تاکہ اندر کا راستہ پالے

**ورنہ مانی حلقہ وار از در بروں**
ورنہ زنجیر کی طرح دروازے سے باہر رہ جائے گا

**چوں گزیدی پیر نازک[3] دل مباش**
جب تونے پیر بنالیا تو نازک دل نہ بن

**سُست و ریزندہ چو آب و گِل مباش**
گارے کی طرح سُست اور بکھرنے والا نہ بن

**نرم گوید سخت گوید خوش بگیر**
(پیر) نرم بات کہے (یا) سخت کہے خوشی سے قبول کر

**تا کُند بر جملہ میرانت امیر**
تاکہ تجھے تمام سرداروں کا سردار بنادے

**در بہر زخمے تو پُر کینہ شوی**
اگر ہر تکلیف پر تو غصہ سے بھرے گا

**پس کجا بے صیقل آئینہ شوی**
تو بغیر مانجھے کس طرح صاف ہوگا؟

## قصۂ کبودی زدن قزوینی بر شانہ گاہ و پشیماں شدنِ اُو بزخمِ سوزن

ایک قزوینی کا کندھے پر گُدوانا اور زخمِ سوزن کی وجہ سے شرمندہ ہونے کا قصہ

[1] میرانْدش۔ حضرت خضرؑ نے جس بچہ کو مارا وہ اُس کی موت نہ تھی بلکہ اُس کی حیاتِ جاودانی تھی ہر کہ تنہا۔ بغیر شیخِ کامل کے کسی کو شاذ ونادر کوئی مرتبہ حاصل ہوا ہے تو وہ بھی دراصل کسی بزرگ کی روح کا تصرف ہے۔ دستِ پیر۔ شیخ کا ہاتھ دراصل اللہ کا ہاتھ ہوتا ہے۔

[2] غائباں را ——— شیخ کا فیض اگرچہ غائبانہ بھی پہنچتا ہے لیکن جن کو قرب حاصل ہوتا ہے وہ یقیناً بہتر ہیں۔ کو کسے۔ جو لوگ شاہی دربار کے حاضر باش ہوتے ہیں وہ یقیناً اُن سے افضل ہوتے ہیں جو دربار تک نہیں پہنچ سکتے ہیں۔ اہلِ کشف جنکو شیخ کی صحبت نصیب ہوتی ہے وہ اہلِ کشف ہوتے ہیں۔ اہلِ حجاب۔ جو لوگ مجلس سے غیر حاضر ہیں اُن کو علومِ الٰہی کا کشف حاصل نہیں ہوتا ہے۔ حلقہ۔ زنجیر، زنجیر مکان سے باہر رہتی ہے۔

[3] نازک دل۔ وہ شخص جو معمولی سی بات پر رنجیدہ ہو جائے نرم۔ شیخ کی ہر بات کو تسلیم کرنا ضروری ہے خواہ ناگوار ہو یا گوارا۔ زخم۔ یعنی مجاہدہ کی تکالیف برداشت کئے بغیر آئینۂ دل پر صیقل نہیں چڑھتی ہے۔ کبودی زدن بدن کو گدوانا۔ قزوینی۔ قزوین کا رہنے والا جو عراق کا ایک شہر ہے۔

این حکایت بشنو از صاحب بیان — در طریق و عادتِ قزوینیان
بیان کرنے والے سے یہ قصہ سن — جو قزوینیوں کی عادت اور رسم کے بارے میں ہے

بر تن و دست و کتفہا بے درنگ — میزنند از صورتِ شیر و پلنگ
جسم، ہاتھ اور کاندھے پر بلا تردد — شیر اور تیندوے کی تصویر گُدواتے ہیں

بر جنیاں صورت پیاپے بے گزند — از سرِ سوزن کبودیہا زنند
اس طرح کی تصویر پے در پے بلا تکلف — سوئی کی نوک سے گودتے ہیں

سوئے دلاک[1] بشد قزوینیے — کہ کبودم زن بستاں شیرینیے
ایک قزوینی نائی کے پاس گیا — کہ میرے گود دے (اور) شیرینی لے لے

گفت چہ صورت زنم اے پہلواں — گفت بر زن صورتِ شیرِ ژیاں
اُس نے کہا اے پہلوان! کیا تصویر بنا دوں؟ — کہا، غضبناک شیر کی تصویر بنا دے

طالعم[2] شیر ست نقشِ شیر زن — جہد کن رنگ کبودی سیر زن
میرا طالع اسد ہے، شیر کی تصویر بنا دے — کوشش کر، دل بھر کے گود دے

گفت بر چہ موضعت صورت زنم — گفت بر شانہ گہم زن آں رقم
اُس نے کہا، تیرے کس جگہ تصویر بنا دوں؟ — کہا میرے کندھے پر نقش کر دے

تا شود پشتم قوی در رزم[3] و بزم — با چنیں شیرِ ژیاں در عزم و حزم
تاکہ رزم اور بزم میں میری کمر مضبوط ہو جائے — ایسے خوفناک شیر کی وجہ سے پختہ کاری اور پختہ ارادہ میں

چونکہ او سوزن فرو بردن گرفت — دردِ آں در شانہ گہ مسکن گرفت
اُس نے جب سوئیاں چبھانی شروع کیں — اُس کی تکلیف کندھے میں ہونے لگی

پہلواں در نالہ آمد کاے سنی — مر مرا کشتی چہ صورت می زنی
پہلوان نے رونا شروع کر دیا کہ اے بلند مرتبہ! — تُو نے تو مجھے مار ڈالا، کیا تصویر بنا رہا ہے؟

گفت آخر شیر فرمودی مرا — گفت از چہ عضو کردی ابتدا
اُس نے کہا، تو نے شیر بنانے کے لئے کہا ہے — کہا، کس عضو سے تُم نے شروع کیا ہے؟

گفت از دُمگاہ آغازیدہ ام — گفت دُم بگذار اے دو دیدہ ام
اُس نے کہا میں نے دُم کی طرف سے شروع کیا ہے — کہا، اے نورِ چشم! دُم بنانی چھوڑ دے

از دُم و دُمگاہِ شیرم دم گرفت — دُمگہِ او دمگہم محکم گرفت
دُم اور دُم کی جگہ سے شیر نے میرا سانس گھونٹ دیا — اُس کی دُم کی جگہ نے میرے سانس لینے کی جگہ کو دبا دیا

---

[1] دلاک۔ حجام، نائی۔ شیرینی۔ یعنی گودنے کی اُجرت۔ پہلواں۔ جوانمرد سپاہی۔ شیرِ ژیاں۔ غضبناک شیر۔ بر زن۔ بر لیلاو ہے۔

[2] طالع۔ نجومی۔ کسی کی پیدائش کے وقت بارہ برجوں میں سے جو برج مشرق سے نمودار ہو وہ پیدا ہونے والے کا طالع کہلاتا ہے۔ شیر یعنی برج اسد۔ سیر زن۔ یعنی پوری طرح گود۔ موضع۔ مقام۔ شانہ۔ کندھا۔ رقم۔ نشان

[3] رزم۔ جنگ۔ بزم۔ مجلس نشاط۔ عزم۔ پختہ ارادہ۔ حزم۔ ہوشیاری۔ فرو بردن۔ گاڑنا۔ مسکن۔ جگہ۔ سنی۔ اچھا، روشن۔ دُمگاہ۔ دُم کی جگہ۔ دم گرفت۔ سانس رُک گیا۔ دمگہ۔ سانس کی جگہ۔ محکم۔ مضبوط۔

شیرِ بے دُم باش گو اے شیر ساز — کہ دلم سُستی گرفت از زخمِ گاز[1]

بے دُم کا شیر سہی، اے شیر بنانے والے! — اوزار کے زخم نے میرا دل نڈھال کر دیا ہے

جانبِ دیگر گرفت آں شخص زخم — بے محابا و مواساتے و رحم

وہ شخص دوسری جانب زخم کرنے لگا — بے دھڑک اور بغیر ہمدردی اور رحم کے

بانگ زد اُو کایں چہ اندام ست از و — گفت اُو گوش ست اے مردِ نکو

وہ چیخا، یہ اُس کا کونسا عضو ہے؟ — اُس نے کہا، اے نیک مرد! یہ کان ہے

گفت تا گوشش نباشد اے ہمام — گوش را بگذار و کوتہ کن کلام

اس نے کہا، اے سردار! اُس کا کان نہ ہو — کان کو چھوڑ دے، اور قصہ مختصر کر

جانبِ دیگر خلش آغاز کرد — باز قزوینی فغاں را ساز کرد

اُس نے دوسری جانب چبھانا شروع کیا — پھر قزوینی نے شور کرنا شروع کر دیا

کایں سوم جانب چہ اندام ست نیز — گفت اینست اِشکمِ[2] شیر اے عزیز

کہ یہ تیسری جانب کونسا عضو ہے؟ — اُس نے کہا، اے پیارے! یہ شیر کا پیٹ ہے

گفت تا اِشکم نباشد شیر را — خود چہ اِشکم می بباید شیر را

اُس نے کہا، شیر کا پیٹ بھی نہ ہو — شیر کو پیٹ کی کیا ضرورت ہے؟

گشت افزوں درد کم زن زخمہا — اِشکمے چہ شیر را بہرِ خدا

درد بہت بڑھ گیا، زخم کم کر — شیر کے لئے پیٹ کی کیا ضرورت ہے؟ خدا کے لئے

خیرہ شد دلاک بس حیراں بماند — تا بدیر انگشت در دنداں بماند

نائی متعجب ہوا اور حیران رہ گیا — دیر تک اُنگلی دانتوں میں دبائے رہا

بر زمیں زد سوزن آندم اوستاد — گفت در عالم کسے را ایں فتاد

اُس وقت اُستاد نے سوئی زمین پر پھینک دی — بولا، دنیا میں کسی کو ایسا بھی پیش آیا ہوگا؟

شیرِ بے دُم و سر و اِشکم کہ دید — ایں چنیں شیرے خدا خود نافرید

بے دُم، سر اور پیٹ کا شیر کس نے دیکھا ہے — ایسا شیر تو خدا نے کوئی پیدا ہی نہیں کیا ہے

چوں نداری طاقتِ سوزن زدن — از چنیں شیرِ ژیاں[3] پس دم مزن

جب تو سوئی چبھنے کی طاقت نہیں رکھتا ہے — ایسے خوفناک شیر کے بارے میں بات نہ کر

اے برادر صبر کن بر دردِ نیش — تا رہی از نیشِ نفسِ گبرِ خویش

اے بھائی! سوئی کے درد پر صبر کر — تا کہ تو اپنے بے دین نفس کے ڈنک سے نجات پائے

---

[1] گاز۔ قینچی، جراحی کا اوزار۔ محابا۔ مروت، لحاظ۔ مواسات۔ غمخواری، معاونت۔ اندام۔ عضو۔ ہمام۔ سردار، بزرگ۔ خلش۔ چبھن۔ فغاں۔ فریاد۔

[2] اِشکم۔ شکم، الف زائد ہے۔ خیرہ۔ حیران، سرگشتہ، پریشان۔ نافرید۔ نہ آفرید۔ سوزن زدن۔ یعنی گودنے کے لئے سوئیں چبھانا۔

[3] شیر ژیاں۔ غضبناک شیر۔ رہی۔ تو نجات پائے، رہیدن سے واحد مخاطب مضارع ہے۔ گبر۔ آتش پرست، یہاں مطلقاً کافر مراد ہے، یہ مولانا کا مقولہ شروع ہوا ہے یعنی انسان اگر مجاہدوں اور ریاضتوں کی تکلیف برداشت کر لیتا ہے تو پھر نفسِ امارہ سے بچ جاتا ہے ورنہ اسی طرح محروم رہتا ہے جیسا کہ قزوینی محروم رہا۔

کاں گروہیکہ رہیدند از وجود
اسلئے کہ جو لوگ اپنے وجود سے آزاد ہو گئے ہیں
چرخ و مہر و ماہ شاں آرد سجود
آسمان اور سورج اور چاند اُن کو سجدہ کرتا ہے

ہر کہ مُرد اندر تنِ اُو نفسِ گبر
جن کے بدن میں بے دین نفس مر گیا ہے
مر وُرا[1] فرماں بَرَد خورشید و اَبر
سورج اور ابر اُن کا حکم مانتا ہے

چوں دلش آموخت صبر افروختن
جب اس کا دل صبر کو روشن کرنا سیکھ جاتا ہے
آفتاب اُو را نیارد سوختن
سورج اُس کو نہیں جلا سکتا

گفت حق در آفتابِ منتجم
روشن سورج کے بارے میں اللہ (تعالیٰ) نے فرمایا
ذکرِ تَزَاوَر[2] گذا اَعَن کَہفِہِم
اُن کے غار سے بچ کر نکل جاتا ہے

خفتگانے[3] کز خدا بُد کارِ شاں
وہ سونے والے جن کا معاملہ خدا سے تھا
مَیل کردے آفتاب از غارِ شاں
سورج اُن کے غار سے کترا جاتا تھا

خار جملہ لطف چوں گُل می شود
کانٹا پھول کی طرح پُر لطف ہو جاتا ہے
پیشِ جزوے کو سوئے کُل می شود
اس جزو کے سامنے جو کُل سے وابستہ ہوتا ہے

چیست تعظیمِ خدا افراشتن
خدا کی عظمت کو ظاہر کرنا کیا ہے؟
خویشتن را خوار و خاکی داشتن
اپنے آپ کو ذلیل اور مٹی بنا لینا ہے

چیست توحیدِ خدا آموختن
اللہ (تعالیٰ) کی واحدانیت سیکھنا کیا ہے؟
خویشتن را پیشِ واحد سوختن
اپنے آپ کو "واحد" کے سامنے فنا کر دینا ہے

گر[4] ہمی خواہی کہ بفروزی چو روز
اگر تو چاہتا ہے کہ دن کی طرح منوّر ہو جائے
ہستیِ ہمچوں شب خود را بسوز
(تو) اپنی رات جیسی ہستی کو جلا ڈال

ہستیت در ہستِ آں ہستی نواز
وجود عطا کرنے والے کے وجود میں اپنے وجود کو
ہمچو مس در کیمیا اندر گداز
تانبے کی طرح کیمیا میں پگھلا دے

در من و ما سخت کردستی دو دست
من و ما کو تو نے مضبوطی سے پکڑ رکھا ہے
ہست ایں جملہ خرابی از دو ہست
دو وجودوں کی وجہ سے یہ ساری خرابی ہے

## رفتنِ گرگ و روباہ در خدمت شیر بشکار
بھیڑیے اور لومڑی کا شیر کے ساتھ شکار کو جانا

شیر و گرگ و روبہے بہرِ شکار
شیر اور بھیڑیا اور لومڑی شکار کے لئے
رفتہ بودند از طلب در کوہسار
جستجو کرتے ہوئے پہاڑ میں پہنچ گئے تھے

---

[1] مر وُرا۔ قرآن پاک میں ذکر ہے۔ سَخَّرَ لَكُمْ مَّا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ۔ اللہ نے تمہارے تابع فرمان بنا دیا ہے اُن چیزوں کو جو آسمانوں میں ہیں اور جو زمین میں ہیں۔

[2] تزاور۔ قرآن پاک میں اصحاب کہف کے قصہ میں فرمایا گیا ہے۔ جب آفتاب نکلتا ہے تو داہنی جانب سے بچ کر نکل جاتا ہے اور جب غروب ہوتا ہے تو بائیں جانب سے کترا جاتا ہے۔ یعنی سورج کی تپش ان کو نہیں پہنچتی ہے۔ منتجم۔ روشن۔ کہف۔ غار۔

[3] خفتگانے۔ یعنی اصحاب کہف جو غار میں سوئے ہوئے تھے۔ غار۔ یعنی جو لوگ ذاتِ واحد میں اپنے آپ کو فنا کر دیتے ہیں اُنکے لئے کانٹے پھول بن جاتے ہیں۔ چیست۔ یعنی توحید یہی ہے کہ ذاتِ احد میں اپنے آپ کو فنا کر دے۔

[4] گر۔ اگر تو منوّر ہونا چاہتا ہے تو اپنی ذات کو فنا کر دے۔ ہستیت۔ اپنی ہستی کو خدا کی ہستی میں پگھلا دے۔ دو ہست۔ دو ہستیاں۔ رفتن گرگ۔ اس قصہ سے مقصود یہی ہے کہ بھیڑیئے نے شیر کے مقابلہ میں انانیت اختیار کی اور دوئی کو ختم نہ کیا تو خود فنا ہو گیا لہذا انسان کی بھی دوئی ہٹانے میں ہی نجات ہے۔

هر سہ باہم اندراں صحرا ژرف[1] ‌‌ — صیدہا گیرند بسیار و شگرف
(تاکہ) تینوں مل کر گھسے جنگل میں — بہت، اور عمدہ (قسم کا) شکار کریں

تا بہ پشتِ ہمدگر بر صیدہا — سخت بر بندند بار و قیدہا
تاکہ ایک دوسرے کی مدد سے شکاروں پر — سخت دباؤ ڈالیں، اور گرفت میں لائیں

گرچہ زاں ایشاں شیر نر را ننگ بود — لیک کرد اکرام و ہمراہی نمود
اگرچہ وہ بہادر شیر کے لئے موجب عار تھے — لیکن اس نے عزت افزائی کی اور ساتھ ہو گیا

ایں چنیں شہ را ز لشکر زحمت ست — لیک ہمرہ شد جماعت رحمت ست
اس جیسے بادشاہ کو لشکر سے تکلیف ہوتی ہے — لیکن ساتھ ہو گیا، (اس لئے کہ) جماعت رحمت ہے

ایں چنیں مہ را ز اختر ننگہاست — او میانِ اختراں بہرِ سخاست
اسی طرح چاند کو ستاروں سے شرم آتی ہے — (لیکن) وہ از راہِ کرم ستاروں کے درمیان ہے

امرِ شاوِرْہُمْ[2] پیمبر را رسید — گرچہ رائے نیست رایش را مزید
پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کو اُن سے مشورہ کرنے کا حکم ملا ہے — اگرچہ کوئی رائے اس کی رائے سے بڑھ کر نہیں ہے

در ترازو جَو رفیقِ زر شدست — نے از آنکہ جَو چو زر جوہر شدست
ترازو میں جو سونے کا ساتھی بن گیا ہے — اس لئے نہیں کہ جو سونے کی طرح جوہر بن گیا ہے

روح قالب را کنوں ہمرہ شدست — مدتے سگ حارسِ[3] درگہ شدست
اب روح جسم کے ساتھ ہو گئی ہے — مدت تک کتا دربار کا محافظ رہا ہے

چونکہ رفتند ایں جماعت سوئے کوہ — در رکابِ شیر با فر و شکوہ
جب یہ جماعت پہاڑ پر گئی — شان و شوکت سے شیر کے ساتھ

گاوِ کوہی و بز و خرگوشِ زفت — یافتند و کارِ ایشاں پیش رفت
پہاڑی گائے اور بکرا اور موٹا خرگوش — انہوں نے پکڑ لیا اور ان کا کام چل گیا

ہر کہ باشد در پئے شیرِ حراب — کم نیاید روز و شب اُو را کباب
جو کوئی جنگجو شیر کے ساتھ ہو — اس کے لئے دن رات میں کباب کی کمی نہ ہوگی

چوں ز کہ در بیشہ آوردند شاں — کشتہ و مجروح اندر خوں کشاں
جب پہاڑ سے انہیں جنگل میں لائے — مردہ اور زخمی، خون میں لتھڑے ہوئے

گرگ و روبہ را طمع بود اندراں — کہ رود قسمت بعدلِ خسرواں
ان میں بھیڑئیے اور لومڑی کی خواہش تھی — کہ شاہی انصاف سے تقسیم ہو

---

[1] ژرف۔ گہرا۔ شگرف۔ عمدہ۔ پشت۔ مدد۔ بار و قید۔ دباؤ اور گرفت۔ ننگ۔ شرم و عار۔ اکرام۔ عزت کرنا۔ جماعت۔ یَدُ اللّٰہِ عَلَی الْجَمَاعَۃِ جماعت پر اللہ کا ہاتھ ہوتا ہے۔ ایں چنیں۔ ان مثالوں کا مقصد یہ ہے کہ کاملین اگر ناقصین کو ساتھ لگا لیتے ہیں تو اس سے ناقصین کو مغرور نہ ہونا چاہئے بلکہ ناقصین کو شکر گزار ہونا چاہئے کہ وہ اپنا نقصان کر کے ان کا بھلا کر رہے ہیں۔

[2] امر۔ قرآنِ پاک میں ہے اے پیغمبر جنگ کے بارے میں ان سے مشورہ لیجئے پھر جب آپ پختہ ارادہ کر لیں تو خدا پر بھروسہ کریں۔ در ترازو۔ جَو کو یہ شرافت سونے کے ساتھ ہونے کی وجہ سے حاصل ہو گئی ہے۔ روح جسم کو روح کے ساتھ رہنے سے یا جَو کو سونے کے ساتھ تُل جانے سے یہ نہ سمجھنا چاہئے کہ جسم اور جَو کو کوئی ذاتی فضیلت حاصل ہو گئی ہے جسم کو روح کی معیت سے فائدہ پہنچا۔

[3] حارس۔ نگہبان۔ گاوِ کوہی۔ نیل گائے۔ بز۔ بکری۔ زفت۔ موٹا، فربہ۔ ہر کہ۔ اسی طرح اولیا کے ساتھ رہنے سے نعمتیں حاصل ہوتی ہیں۔ حراب۔ جنگ۔ کہ۔ کوہ کا مخفف ہے۔ بیشہ۔ جھاڑی جنگل۔ خسرو۔ بادشاہ، خاء کا ضمہ اور کسرہ دونوں جائز ہیں کسرہ اولیٰ ہے۔

عکسِ طمعِ ہر دو شاں بر شیر زد
شیر پر اُن دونوں کے لالچ کا عکس پڑا

شیر دانست آں طمع ہا را سند[1]
شیر اُن لالچوں کے ثبوت کو جان گیا

ہر کہ باشد شیرِ اسرار و امیر
جو شخص اسرار (کے میدان) کا شیر اور سردار ہو

اُو بداند ہر چہ اندیشد ضمیر
وہ جان جاتا ہے جو کچھ دل سوچتا ہے

ہیں نگہدار اے دلِ اندیشہ خُو
خبردار اے وسوسوں کے عادی دل! محفوظ رکھ

دل ز اندیشہ بدی در پیشِ اُو
دل کو اُس کے سامنے برُے خیال سے

داند[2] اُو خر را ہمی راند خموش
وہ جانتا ہے (پھر بھی) کام چلاتا ہے

در رُخت خندد برائے رُوئے پوش
پردہ پوشی کے لئے تیرے سامنے مُسکراتا ہے

شیر چوں دانست آں وسواسِ شاں
شیر کو جب اُن کے وسوسے معلوم ہو گئے

وانگفت و داشت آندم پاسِ شاں
کُھل کر نہ بتایا اور اُن سے رعایت برتی

لیک با خود گفت بنمایم سزا
لیکن اُس نے دل میں کہا (ابھی) سزا دیتا ہوں

مر شما را اے خسیسانِ گدا
تمہیں اے کمینے فقیرو!

مر شما را بس نیامد رائے من
تمہارے لئے میری رائے کافی نہ ہوئی

ظنِ تاں اینست در اعطائے من
میری بخشش میں تمہارا یہ خیال ہے

اے وجودِ رائے تاں از رائے من[3]
خبردار! تمہاری رائے کا وجود میری رائے سے ہے

از عطا ہائے جہاں آرائے من
میری دنیا کو سجانے والی عطاؤں کی وجہ سے ہے

نقش با نقاش چہ اِسگالد دگر
نقش، نقاش کو کیا سُوجھائے

چوں سگالش اُوش بخشید و نظر
جبکہ اُسکی سوچ و نگاہ اُسی کی بخشی ہوئی ہے

ایں چنیں ظنِ خسیسانہ بمن
مجھ پر ایسے کمینہ پن کا گمان

مر شما را بُود ننگانِ زمن
تمہارا تھا، تم زمانے کیلئے (باعث) عار ہو

ظَانِّیْنَ بِاللّٰہِ ظَنَّ السَّوْءِ را
خدا کے ساتھ بدگمانی کرنیوالوں کا

گر نہ بُبرّم سر بود عینِ خطا
اگر میں سر نہ قلم کردوں تو غلطی ہے

وا رہانم چرخ را از ننگِ تاں
تمہارے (وجود کی) ذلت سے آسمان کو نجات دلاؤنگا

تا بماند در جہاں ایں داستاں
تاکہ یہ قصہ دنیا میں (مثال بنا) رہے

شیر با ایں فکر میزد خندہ فاش
شیر اِس خیال میں بظاہر ہنستا تھا

بر تبسم ہائے شیر ایمن مباش
شیر کی مُسکراہٹوں پر مطمئن نہ ہو جانا

---

[1] سند۔ ثبوت۔ ضمیر۔ دل، لہٰذا مُرید کو شیخ کے متعلق دل میں وسوسے نہ لانے چاہئیں ورنہ شیخ اُنکو جان لیگا۔ جو شیخ اپنے مرید کے چھپے ہوئے خیالات کو سمجھ جاتا ہے لہٰذا اُس کی مجلس میں بُرے خیالات دل میں نہ لانے چاہئیں۔

[2] داند اُو۔ یعنی وہ جانتا ہے لیکن ظاہر نہیں کرتا ہے۔ خر راندن خموش۔ سوار کا گدھے کی خواہش کے مطابق سفر کرنا، کام چلانا دوسرے کی خواہش کے مطابق اپنے آپ کو ڈھال لینا۔ در رُخت۔ تیرے سامنے مُسکراتا ہے تاکہ تو کچھ نہ سمجھ سکے۔ خسیس۔ کمینہ۔ رائے من۔ میری رائے پر تمہیں اعتماد نہیں ہے بلکہ تم اپنے آپ کو حصہ دار سمجھتے ہو۔

[3] رائے من۔ تمہاری رائے اور تمہارا وجود میری رائے کے تابع ہے۔ نقش۔ نقش، نقاش کی دین ہے، نقش نقاش کو کیا بتائے گا۔ ننگانِ زمن۔ تمہارا وجود دنیا کے لئے عار کا سبب ہے۔ تا بماند۔ تاکہ تمہاری سزا دوسروں کے لئے عبرت کا سبب بنے۔ خندہ۔ ہنسی۔ فاش۔ ظاہر، کھلا ہوا۔

مالِ دنیا شد تبسّم[۱] ہائے حق
دنیا کی دولت اللہ (تعالیٰ) کی مُسکراہٹیں ہیں

کرد ما را مست و مغرور و خَلَق
جنھوں نے ہمیں مست اور مغرور اور بوسیدہ بنا دیا ہے

فقر و رنجوری بہشت ست اے سَنَد
اے سردار! فقیری اور بیماری بہشت ہے

کاں تبسّم دامِ خود را بر کَنَد
کیونکہ اسکی وجہ سے مُسکراہٹ اپنا جال اکھاڑ لیتی ہے

## اِمتحان کردنِ شیر گرگ را و گفتن کہ ایں صَید ہا را قسمت کُن
شیر کا بھیڑئیے کو آزمانا اور کہنا کہ اِن شکاروں کو تقسیم کر دے

گفت شیر اے گرگ ایں را بخش کُن
شیر نے کہا، اے بھیڑئیے! اِس کو تقسیم کر دے

معدلت را نو کُن اے گرگِ کہن
اے پُرانے بھیڑئیے! انصاف (کی رسم) تازہ کر

نائب[۲] من باش در قسمت گری
تقسیم کرنے میں میرا قائم مقام بن جا

تا پدید آید کہ تو چہ گوہری
تاکہ معلوم ہو جائے کہ تجھ میں کیا جوہر ہے؟

گفت اے شہ گاوِ وحشی بخشِ تُست
(بھیڑیا) بولا اے شاہ! نیل گائے تیرا حصہ ہے

آں بزرگ و تو بزرگ و زفت و چُست
یہ بھی بڑی ہے اور تو بھی بڑا، اور عظیم اور تنومند ہے

بُز مرا کہ بُز میانہ است و وسط
بکری میری ہے کیونکہ بکری درمیانی اور متوسط (چیز) ہے

روبہا! خرگوش بِستاں بے غلط
او لومڑی! تو خرگوش لے لے، بلا غلطی کے

شیر گفت اے گرگ چوں گفتی بگو
شیر نے کہا او بھیڑئیے! تو کیا بکتا ہے بتا؟

چونکہ من باشم تو گوئی ما و تو
جبکہ میں موجود ہوں تو میرے تیرے کی کیا بکواس کرتا ہے؟

گرگ خود چہ سگ بُوَد کہ خویش دید
بھیڑیا کیا کتا ہوتا ہے کہ اپنے آپ کو دیکھتا ہے

پیشِ چوں من شیرِ بے مثل و ندید
مجھ جیسے بے مثل اور انوکھے شیر کے ہوتے ہوئے

گفت پیش آ اے خرے کو خود خرید[۳]
اُس نے کہا، او خود پسند گدھے! آگے آ

پیشش آمد پنجہ زد او را درید
وہ آگے آیا، اُس نے پنجہ مارا، اُس کو پھاڑ ڈالا

چوں ندیدش مغز و تدبیرش رشید
جب (شیر نے) اُس میں مغز اور بھلی تدبیر نہ دیکھی

در سیاست پوستش از سر کشید
سزا میں اُس کی کھال کھینچ لی

گفت چوں دیدِ منت از خود نبُرد
(شیر نے) کہا، جب میرا دیدار تیری خودی نہ مٹا سکا

ایں چنیں جاں را بباید زار مُرد
ایسی جان کو ذلیل ہو کر مر جانا چاہیئے

چوں نگشتی فانی اندر پیشِ من
تو جب میرے سامنے فانی نہ ہوا

فرض آمد مر ترا گردن زدن
تجھے قتل کر دینا ضروری ہوا

---

۱؎ تبسّم۔ مُسکراہٹ۔ ایمن۔ مطمئن۔ مالِ دنیا۔ یعنی دنیا کی دولت بظاہر تو نعمت ہے لیکن مصائب کا سبب ہے لہٰذا اُس کو اللہ تعالیٰ کا زہر خند سمجھو۔ خَلَق۔ بوسیدہ۔ سَنَد۔ سردار۔ دامِ۔ یعنی اگر فقر اختیار کر لو گے تو اُس زہر خند سے بچ جاؤ گے۔ قسمت۔ تقسیم۔ بخش کُن۔ تقسیم کر دے۔ مَعدلت۔ انصاف۔ گرگِ کہن۔ پُرانا بھیڑیا، تجربہ کار۔

۲؎ نائب۔ قائم مقام۔ گوہر۔ اصل و نسل۔ وَسَط۔ درمیانہ۔ بستاں۔ ستاندن بمعنی لینا کا صیغۂ امر ہے۔ ما و تو۔ تو تو، میں میں۔ خویش دید۔ خود بینی۔ ندید۔ جس کی مثال نہ دیکھی گئی ہو۔ خر۔ یعنی احمق۔

۳؎ خود خرید۔ یعنی اپنی قدر و قیمت لگاتا ہے۔ مغز۔ قابلیت، جوہر۔ رشید۔ ٹھیک، درست۔ سیاست۔ سزا۔ پوست از سر کشیدن۔ کھال کھینچ لینا، مار ڈالنا۔ دیدِ منت۔ یعنی دیدارِ من ترا۔ از خود بردن۔ بے خود کر دینا۔ زار مردن۔ ذلیل موت مرنا۔

گرچہ غالب دارم اندر بذلِ فضلؔ[1] | گاہ گاہے ہم کُنم از عدل فضل
اگرچہ عنایت فرمائی کو میں غالب رکھتا ہوں | (لیکن)، کبھی کبھی انصاف کو ترجیح دیدیتا ہوں

کُلُّ شَیْءٍ ھَالِکٌ جُز وجہِ اُو | چوں نہ در وجہِ اُو ہستی مجو
سوائے اُس کی ذات کے ہر چیز فنا ہو جانیوالی ہے | جب تو اُسکی ذات میں نہیں (سمایا) ہستی کی اُمید نہ رکھ

ہر کہ اندر وجہِ ما باشد فنا | کُلُّ شَیْءٍ ھَالِکٌ نبُود جزا
جو ہماری ذات میں فنا ہو جائے | اُس کی سزا "کُلُّ شَیْءٍ ھَالِکٌ" نہیں ہوتی ہے

زانکہ در اِلاّستؔ[2] اُو از لا گذشت | ہر کہ در اِلاّست اُو فانی نگشت
اِس لئے کہ وہ اِلاّ میں ہے "لا" سے گذر گیا | جو شخص اِلاّ میں داخل ہے فانی نہ ہوا

ہر کہ بر در اُو من و مامی زند | رَدِّ باب ست اُو و بر لامی تند
جو دروازے پر "میں" اور "تو" کا اعلان کرے | وہ دروازے سے مردود ہے، اور "لا" کے درجہ میں مقیم ہے

## قصّۂ آں کس کہ در یارے بکوفت اُواز دروں گفت تو کیستی
اُس شخص کا قصّہ جس نے دوست کے دروازے پر دستک دی اُس نے اندر سے پوچھا کون

گفت مُنَم گفت چوں توئی در نمی کشایم کہ ہیچ کس را از
ہے؟ تو اس نے کہا کہ میں ہوں، اُس نے جواب دیا کہ تو ہے تو میں دروازہ نہیں کھولوں گا

یاراں نمی شناسم کہ اُو "مَن" گوید برو
کیونکہ میں اُس کو دوست نہیں سمجھتا جو اپنے آپکو "میں" کہے سو واپس ہو جا۔

آں یکے آمد درِ یارے بزد | گفت یارش کیستی کیں در مزد
ایک شخص آیا، دوست کا دروازہ کھٹکھٹایا | اُسکے دوست نے کہا تو کون ہے اِس دروازہ کو کھٹکھٹا

گفت من گفتش برو ہنگام نیست | بر چنیں خوانے مقامِ خامؔ[3] نیست
اُسنے کہا میں اُسنے اُسے کہا جا (ملاقات کا) وقت نہیں ہے | ایسے خوان پر کچے کی جگہ نہیں ہے

خام را جز آتشِ ہجر و فراق | کہ پزد کہ وا رہاند از نفاق
کچے کو سوائے ہجر اور جدائی کی آگ کے | کون پختہ بنا سکتا ہے تاکہ اُسکو نفاق سے نجات دے

چوں توئی تو ہنوز از تو نرفت | سوختن باید ترا در نارِ تفت
جبکہ تیری خودی ابھی تک تجھ سے نہیں گئی ہے | تجھے دہکتی آگ میں جلا دینا چاہئیے

## پشیمان شدنِ آں گوئندہ کہ مُنَم و غربت و ریاضت و
اُس "میں" کہنے والے کا شرمندہ ہونا اور ایک سال تک بے وطنی

---

[1] بذلِ فضل۔ یعنی رحم و کرم سے کام لیتا ہوں۔ گاہ گاہے۔ کبھی رحم و کرم پر انصاف کو ترجیح دیتا ہوں اور جو انصاف کا تقاضہ ہوتا ہے وہی کرتا ہوں۔ کُلُّ شَیْءٍ ھَالِکٌ۔ قرآن پاک میں فرمایا گیا ہے "اللہ تعالےٰ کی ذات پاک کے علاوہ ہر چیز ہلاک ہونے والی ہے۔" در وجہِ اُو۔ جو شخص اپنی ذات کو ذاتِ باری میں فنا کر دیگا وہی بچے گا ورنہ ہلاک ہوجائیگا۔ کیونکہ صرف اُسکی ذات فنا سے بچے گی۔

[2] در اِلاّ۔ یعنی اُسکی ذات ہلاکت سے مستثنیٰ رہنے والی چیز میں داخل ہے۔ از لا۔ یعنی ہلاک ہونیوالی چیز نہ رہی۔ فانی۔ یعنی وہ ذاتِ اَحد میں داخل ہوگیا جسکے لئے فنا نہیں ہے۔ من و ما۔ یعنی اسکے دروازے پر دوئی ختم ہوجانی چاہئیے ورنہ مردود بارگاہ ہوگا اور ہلاک ہوجائیگا۔ قصّہ۔ جبتک دو دوستوں میں "میں" اور "تو" کا معاملہ ہے اُنمیں یکتائی نہیں ہے اور نہ حقیقی دوستی ہے۔ من۔ یعنی اُسنے اپنے وجود کو دوست کے وجود سے جُدا سمجھا۔

[3] خام۔ یعنی جو دوئی کا قائل ہے اور دوستی میں کچا ہے۔ نفاق۔ یعنی دوئی۔ توئی تو۔ یعنی تیرا "تو" ہونا۔ تفت۔ تند و تیز، یعنی تاکہ دوستی میں پختہ ہوجائے۔ پشیمان۔ یعنی وہ دوست شرمندہ ہوا اور ریاضت اور مجاہدوں سے اُس نے

## غرامتِ یک سال کشیدن و باز گشتنِ مُستَغفِر بر
اور محنت اور مشقت برداشت کرنا اور معافی کے لئے دروازے پر واپس آنا

## درِ خانہ و پُرسیدنِ صاحب خانہ کہ کیست بر دَر و جواب
اور صاحبِ خانہ کا دریافت کرنا دروازے پر کون ہے؟ اور اُس کا جواب

## گفتنِ آں کہ توئی بَر در و نفیِ منیِّ خود
میں کہنا کہ دروازے پر تو ہی ہے اور اپنے وجود کا اِنکار کرنا

رفت آں مسکین و سالے در سفر — در فراقِ دوست سوزید از شرر[1]
دہ بیچارا چلا گیا اور ایک سال تک سفر میں — دوست کے فراق میں چنگاریوں سے جلتا رہا

پُختہ گشت آں سوختہ پس باز گشت — باز گردِ خانۂ اَنباز گشت
دہ (آتشِ فراق سے) جلا ہوا پختہ ہو گیا، پھر لوٹا — دوبارہ دوست کے گھر کی طرف روانہ ہوا

حلقہ زد بَر در بصد تَرس و ادب — تا نہ بجہد بے ادب لفظے زلَب
نہایت خوف اور ادب سے دروازہ کھٹکھٹایا — تاکہ مُنہ سے کوئی بے ادبی کا لفظ نہ نکلے

بانگ زد یارش کہ بر دَر کیست آں — گفت بر دَر ہم توئی اے دِلستاں
اُسکے دوست نے آواز دی، دروازہ پر کون ہے؟ — اُس نے کہا اے دوست! دروازہ پر بھی تو ہی ہے

گفت اکنوں چوں منی اے من درآ — نیست گنجائے دو من در یک سرا
اُس نے کہا، اب تُو "میں" ہے تو اے "میں" اندر آجا — ایک گھر میں دو "میں" کی گنجائش نہیں ہے

چوں یکے باشد ہمہ نبوَد دوئی — ہم منی برخیزد آنجا ہم توئی
جب سب ایک ہو جائیں دوئی نہیں رہتی ہے — وہاں "میں" اور "تو" ختم ہو جاتا ہے

نیست سوزن را سرِ رشتہ دو تا[2] — چونکہ یکتائی دریں سوزن درآ
سوئی میں دو دھاگے نہیں ہوتے — جب تو ایک بن گیا ہے، سوئی میں آجا

رِشتہ را باشد بسوزن اِرتباط — نیست در خور با جَمَل سَمّ الخیاط
دھاگے اور سوئی میں مناسبت ہے — سوئی کا ناکا، اونٹ کے مناسب نہیں ہے

کے شود[3] باریک، ہستیِ جَمَل — جز بمقراضِ ریاضات و عمل
اونٹ کا وجود باریک نہیں ہو سکتا ہے — عمل اور ریاضتوں کی قینچی کے بغیر

دستِ حق باید مر آں را اے فلاں — کاں بوَد بر ہر محالے کُن فکاں
اے فلاں! اِس کام کے کیلئے خدا کا ہاتھ چاہیئے — کیونکہ وہ ہر ناممکن پر "کُن فکان" ہوتا ہے

---

[1] شَرر۔ چنگاری یعنی جدائی کی آگ۔ اَنباز۔ شریک، دوست۔ تَرس۔ خوف۔ ہم توئی۔ یعنی دروازہ پر تو ہی ہے میں اپنے وجود کو ختم کر چکا ہوں اور دوئی مٹا چکا ہوں۔ چوں منی۔ یعنی اب جبکہ "تو" "میں" بن گیا ہے اور دوئی ختم ہو گئی ہے۔ گنجا۔ گنجائش۔

[2] دو تا۔ دو سرو والا دھاگا سوئی کے ناکے میں نہیں آتا ہے۔ یکتائی۔ جب دونوں کو ملا کر ایک کر دیا جائے تو سوئی کے ناکے میں داخل ہو جاتے ہیں۔ اِرتباط۔ تعلق۔ در خور۔ لائق۔ جَمَل۔ اونٹ۔ سَمّ الخیاط۔ سوئی کا سوراخ، قرآنِ پاک میں ہے کافر جنت میں نہ جائیں گے جب تک اونٹ سوئی کے ناکے میں نہ داخل ہو جائے۔

[3] کے شود۔ موٹا نفس ریاضتوں کے ذریعہ ہی سے دُبلا بنایا جا سکتا ہے تب ہی وہ سلوک کے تنگ مقامات سے گذر سکتا ہے۔ مِقراض۔ قینچی۔ دستِ خود یعنی نفسِ انسان کو کسی قابل بنانے کیلئے دستِ قدرت ہی کی ضرورت ہے جسکے لئے ہر ناممکن بھی ممکن ہے۔ کُن فکان۔ یعنی حضرتِ حق کا "کُن" کا حکم ہر محال اور ناممکن کو موجود کر دیتا ہے۔

ہر مُحال از دستِ اُو ممکن شود ہر حَرُوں از بیمِ اُو ساکن شود

ہر ناممکن اُس کے ہاتھ سے ممکن ہوجاتا ہے اُس کے خوف سے ہر سرکش ساکن ہوجاتا ہے

اکمہ[۱] و ابرص چہ باشد مُردہ نیز زندہ گردد از فسونِ آں عزیز

نابینا اور کوڑھی کیا ہوتا ہے، مُردہ بھی اُس غالب کے منتر سے زندہ ہوجاتا ہے

واں عدم کز مُردہ مُردہ تر بُود در کفِ ایجادِ اُو مُضطر بُوَد

وہ عدم جو مُردے سے بھی زیادہ مُردہ ہوتا ہے اُس کے ایجاد کے ہاتھ میں بے اختیار رہتا ہے

کُلَّ یَوْمٍ ھُوَ فِیْ شَاْنٍ بخواں مَرُورا بے کار و بے فعلے مداں

"کُلَّ یَوْمٍ ھُوَ فِیْ شَاْن" کو پڑھ اُس کو بیکار اور بغیر کام کے نہ سمجھ

کمتریں کارش ہر روز ست آں کُو سہ لشکر را کُند ایں سُو رواں

اُس کا معمولی کام ہر روز یہ ہوتا ہے کہ وہ تین لشکر اِس طرف روانہ کرتا ہے

لشکرے زِ اَصلاب[۲] سوئے اُمّہات بہرِ آں تا در رحم روید نبات

ایک لشکر (باپوں کی) پُشت سے ماؤں کی جانب تاکہ وہ رحم میں آگے

لشکرے زِ اَرحام سوئے خاکداں تا ز نر و مادہ پُر گردد جہاں

ایک لشکر ماؤں کے رحموں سے دنیا کی طرف تاکہ دنیا نر اور مادہ سے بھری رہے

لشکرے از خاکداں سوئے اجل تا بہ بیند ہر کسے حُسنِ عمل

ایک لشکر دنیا سے موت کی جانب تاکہ ہر شخص اچھے عمل کو دیکھے

باز بیشک پیش ازانہا می رسد آنچہ از حق سوئے جانہا می رسد

پھر بیشک اُن (تینوں لشکروں) سے پہلے پہنچتی ہے وہ چیز (شہوتِ جماع) جو اللہ (تعالیٰ) کی جانب سے روحوں میں آتی ہے

وانچہ از جانہا بدلہا می رسد وانچہ از دلہا بگِلہا می رسد

وہ چیز (شہوتِ جماع) جو روحوں سے دلوں میں پہنچتی ہے اور وہ جو دلوں سے جسموں میں پہنچتی ہے

اینت لشکرہائے حق بیحد و مر از پئے ایں گفت ذِکْرٰی[۳] لِلْبَشَر

دیکھو! اللہ (تعالیٰ) کے لشکر بیحد و حساب ہیں اسی لئے فرمایا ہے "ذِکْرٰی لِلْبَشَر"

ایں سخن پایاں ندارد ہیں بتاز سوئے آں دو یارِ پاک و پاکباز

ہاں، اِس بات کا خاتمہ نہیں ہے، چل اُن دو پاکباز اور پاک دوستوں کے قصہ کی جانب

## خواندنِ آں یار یارِ خود را پس از تربیت یافتن

اُس دوست کا دوست کو تربیت پانے کے بعد بُلانا

---

[۱] اکمہ۔ پیدائشی اندھا۔ ابرص۔ کوڑھی۔ فسوں۔ منتر، یہاں کلمۂ کُن مُراد ہے۔ عزیز۔ اللہ تعالیٰ۔ عدم۔ معدوم چیز مُردے سے بھی زیادہ مُردہ ہے لیکن کلمۂ کُن سے موجود ہوجاتی ہے۔ کُلَّ یَوْمٍ ھُوَ فِیْ شَاْنٍ ہر دن وہ کسی کام میں ہے۔

[۲] اَصلاب۔ صُلب کی جمع ہے، کمر کی ہڈی۔ اُمّہات۔ اُم کی جمع ہے ماں۔ رحم۔ بچہ دان۔ نبات۔ زمین سے اُگنے والی چیزیں۔ خاکداں۔ زمین۔ اجل۔ موت۔ باز۔ یعنی اِن تین لشکروں کے علاوہ ایک طاقت ہے جو اللہ کی جانب سے بدنِ انسانی میں پیدا کی جاتی ہے جسکی وجہ سے انسان جماع پر قادر ہوجاتا ہے۔

[۳] ذِکْرٰی لِلْبَشَر۔ سورۂ مدثر میں ہے۔ وَمَا یَعْلَمُ جُنُوْدَ رَبِّکَ اِلَّا ھُوَ وَمَا ھِیَ اِلَّا ذِکْرٰی لِلْبَشَرِ یعنی پروردگار کے لشکروں کو سوائے پروردگار کے اور کوئی نہیں جانتا ہے اور یہ انسان کے لئے عبرت ہیں۔

گفت یارش کاندر آ اے جملہ من[1] | نے مخالف چوں گُل و خارِ چمن
دوست نے اُس سے کہا اے میرے سب کچھ اندر آجا | (اب ہم) چمن کے پھول اور کانٹے کی طرح مخالف نہیں ہیں

رشتہ یکتا شد غلط کم شد کنوں | گر دُو تا بینی حروفِ کاف و نوں
دھاگا اکہرا ہوگیا، اب (دوئی کی) غلطی ختم ہوگئی ہے | اگرچہ تو حرف کاف اور نون کو دُو عدد دیکھتا ہے

ق

کاف و نوں ہمچوں کمند آمد جذوب | تا کشاند مر عدم را در خطوب
کاف اور نون (ملکر) کمند کی طرح کھینچنے والے بنتے ہیں | تاکہ عدم کو بڑے کاموں کی طرف کھینچ کر لائیں

پس دُوتا باید کمند اندر صُوَر[2] | گرچہ یکتا باشد آں دُو در اثر
بظاہر کمند دوہری ہونی چاہیئے | اگرچہ نتیجہ میں دونوں مل کر اکہرے ہوجائیں

گر دُو پا گر چار پا رہ را برد | ہمچو مقراضِ دُو پا یک تا بُرد
خواہ دُو پایہ ہو یا چارپایہ جب راستہ چلتا ہے | دُو پاؤں والی قینچی کی طرح ایک راستہ قطع کرتا ہے

آں دُو انبازانِ گازر را ببیں | ہست در ظاہر خلافِ آن و ایں
اُن دُو شریک دھوبیوں کو دیکھ | بظاہر یہ اور وہ مخالف ہیں

آں یکے کرباس در جُو می زند | واں دگر انباز خشکش می کند
ایک کپڑے کو نہر میں ڈالتا ہے | دوسرا شریک اُس کو خشک کرتا ہے

باز او آں خشک را تر می کند | گوئیا ز استیزہ ضد بر می تند
پھر وہ اُس خشک کو تر کر دیتا ہے | گویا جھگڑے کی وجہ سے مخالف کام کرتا ہے

لیک آں دُو ضد[3] استیزہ نما | یکدل و یک کار باشد اے فتا
لیکن دونوں مخالف بظاہر جھگڑا کرنے والے | اے نوجوان! ایک دل اور ایک کام میں ہیں

ہر نبیؑ و ہر ولیؒ را مسلکے ست | لیک تا حق می برد جملہ یکے ست
ہر نبی اور ہر ولی کا ایک الگ راستہ ہے | لیکن اللہ (تعالیٰ) تک پہنچانے میں سب ایک ہیں

## روئے درہم کشیدن از سخن بہ سببِ ملالتِ مستمعان
سننے والوں کی بے توجہی کی وجہ سے بات کرنے سے روگردانی کرنا

چونکہ جمعِ مستمع را خواب بُرد | سنگہائے آسیا را آب بُرد
چونکہ سننے والوں کے مجمع کو نیند آگئی ہے | اللہ تعالیٰ نے چکی کے پاٹوں کو چلانے والا پانی بند کر دیا

رفتنِ ایں آب فوقِ آسیاست | رفتنش در آسیا بہرِ شماست
اس پانی (یعنی اسرار) کی آمد چکی (ہونٹ) سے دور (دل میں) ہے | چکی (ہونٹوں) میں جاری ہونا تمہارے لئے ہے

---

[1] جملہ من۔ یعنی تو میرا مجموعہ ہے۔ غلط۔ یعنی دوئی۔ کاف و نون۔ یعنی کلمۂ کُن کے کاف اور نون۔ جذوب۔ جذب کرنیوالا۔ کشاند۔ کشاندن بمعنی کشیدن سے مضارع ہے۔ خطوب۔ خا کے فتحہ کے ساتھ خطب بمعنی امر عظیم کی جمع ہے۔ پس دُوتا۔ پہلے اشعار میں یکتائی کا بیان تھا اب سمجھاتے ہیں کہ یکتائی سے دُو وجودوں کا ایک ہونا مراد نہیں ہے بلکہ عمل کی یکسانیت مراد ہے۔ جانور کے پیر متعدد ہیں کام ایک ہے، قینچی کے پر دُو ہیں عمل ایک ہے، دُو دھوبی کام کرتے ہیں کام ایک ہے۔

[2] صُوَر۔ صورت کی جمع ہے اثر۔ نتیجہ۔ مقراض۔ قینچی۔ گازر۔ دھوبی۔ انباز۔ شریک۔ کرباس۔ سوتی کپڑا۔ جُو۔ نہر۔ استیزہ۔ جنگ۔

[3] دُو ضد۔ دونوں دھوبی جو ایک دوسرے کے مخالف کام کرتے ہیں۔ مسلک۔ مذہب، مشرب۔ ملالت۔ تنگدلی۔ مستمعان۔ سننے والے۔ مولانا کو مثنوی کا املا کرانے میں کچھ انقباض ہوا جسکی وجہ سننے والوں کی غفلت تھی۔ آسیا۔ چکی۔ فوقِ آسیا۔ یعنی دل۔ آسیا۔ یعنی ہونٹ۔

چوں شمارا حاجت طاحوں[1] نماند | آب را در جوئے اصلی باز راند

جب تمہیں چکّی (ہونٹوں کے کلام کی) ضرورت نہ رہی | پانی کو اصل نہر (دل) کی جانب پھر جاری کر دیا

ناطقہ سوئے دہاں تعلیم راست | ورنہ خود آں آب را جوئے جدا ست

(قوتِ گویائی) منہ میں تمہاری تعلیم کے لیے ہے | ورنہ اس پانی کی نہر علیحدہ (دل میں) ہے

می رود بے بانگ و بے تکرار ہا | تَحْتَهَا الْاَنْهَارُ تا گلزار ہا

وہ (پانی) جاری ہے بغیر شور اور نزاع کے | اُن چمنوں تک جن کے نیچے نہریں ہیں

اے خدا جاں را تو بنما آں مقام | کاندرو بے حرف می روید کلام

اے خدا روح کو وہ مقام دکھا دے | جس میں بغیر حروف کے کلام پیدا ہوتا ہے

تا کہ سازد جانِ پاک از سر قدم | سوئے عرصہ دُور پہنائے عدم

تا کہ پاک روح سر کے بل جائے | اُس میدان کی جانب جو وسیع اور معدوم ہے

عرصۂ بس باکشاد و بافضا | ویں خیال[2] و ہست یابد زو نوا

وہ میدان (عالمِ غیب) جو وسیع اور پُرفضا ہے | یہ عالمِ مثال اور (عالمِ) شہود اس سے ساز و سامان پاتا ہے

تنگ تر آمد خیالات از عدم | زاں سبب باشد خیال اسبابِ غم

(عالمِ) مثال عدم (عالمِ غیب) سے چھوٹا ہے | اسی وجہ سے (عالمِ) مثال غم کا سبب بنتا ہے

باز[3] ہستی تنگ تر بود از خیال | زاں شود در وے قمر ہمچوں ہلال

پھر (عالمِ) شہود (عالمِ) مثال سے چھوٹا ہے | اسی وجہ سے اس میں قمر ہلال جیسا بن جاتا ہے

باز ہستیِ جہانِ حس و رنگ | تنگ تر آمد کہ زندانیست تنگ

پھر حس و رنگ کے جہاں کا وجود | بہت تنگ ہے بلکہ وہ تو تنگ قیدخانہ ہے

عِلّتِ تنگی ست ترکیب و عدد | جانبِ ترکیب حس ہا می کشد

مرکّب اور معدود ہونا تنگی کا سبب ہے | حواس مرکّب کی جانب کشش کرتے ہیں

زاں سوئے حس عالمِ توحید داں | گر یکے خواہی بداں جانب بَراں

عالمِ توحید حس سے پرے سمجھ | اگر تو (عالمِ) توحید کی خواہش رکھتا ہے اُس جانب قدم بڑھا

امرِ کُن یک فعل بود و نون و کاف | در سخن افتاد و معنیٰ بود صاف

"کُن" کا امر ایک فعل تھا اور نون اور کاف | لفظوں میں آیا ورنہ مدلول اور (لفظوں سے) پاک تھا

ایں سخن پایاں ندارد باز گرد | تاچہ شد احوالِ گرگ اندر نبرد

اس بات کا آخر نہیں ہے واپس لوٹ | معرکے میں بھیڑیے کا کیا حال ہوا؟

[1] طاحون۔ چکّی۔ جوئے اصلی۔ یعنی دل۔ ناطقہ۔ قوتِ گویائی۔ ورنہ۔ یعنی اسرارِ خداوندی کی اصل جگہ قلب ہے۔ بانگ۔ آواز۔ تکرار۔ بحث۔ انہار۔ نہر کی جمع ہے۔ اے خدا یعنی وہ مقام عطا فرمادے جہاں اِلہام ہو۔ عرصہ۔ میدان۔ دور۔ وسیع۔ عدم یعنی عالمِ غیب۔

[2] خیال یعنی عالمِ مثال۔ ہست یعنی عالمِ شہادت۔ نوا۔ سامان۔ خیالات یعنی عالمِ مثال۔ عدم یعنی عالمِ غیب۔ غم ہونا غم کی وجہ یہ ہوتی ہے کہ واقعہ کی پوری حکمت منکشف نہ ہو، عالمِ مثال میں عالمِ غیب کے اعتبار سے روح کو انکشافِ تام حاصل نہیں ہوتا ہے اِسلئے اُس کو رنج پہنچتا ہے۔

[3] باز ہستی۔ یعنی عالمِ شہود، عالمِ مثال کے اعتبار سے تنگ ہے اسی لئے غم میں چاند جیسے چہرے ہلال جیسے ہوجاتے ہیں۔ عِلّتِ تنگی یعنی عالمِ ناسوت کی تنگی اسکے مادی ہونے کی وجہ سے ہے مادی ہونے کی وجہ سے وہ معدود اور مرکّب بن گیا ہے۔ حس۔ یعنی عالمِ مثال اور عالمِ شہادت۔ عالمِ توحید۔ عالمِ غیب جس میں پہنچ کر توحید کا پورا انکشاف ہوجاتا ہے۔ کُن یعنی لفظ کُن پہلے کلامِ نفسی تھا جو حروف اور آواز سے منزّہ تھا پھر کلامِ لفظی بن گیا۔ نبرد۔ جنگ۔

## اَدب کردنِ شیر گرگ را بجہت بے اَدبیِ اُو

شیر کا بھیڑیئے کو اُس کی بے ادبی پر سزا دینا

گرگ را برکند سر آں سرفراز[1] — تا نماند دُو سری[1] و امتیاز
اُس معزز (شیر) نے بھیڑیے کا سر توڑ ڈالا — تاکہ دوہری سرداری اور امتیاز نہ رہے

فَانْتَقَمْنَا مِنْهُمْ[1] ست اے گرگِ پیر — چوں نبُودی مُردہ[2] در پیشِ امیر
اے بوڑھے بھیڑیئے! "ہم نے اُن سے بدلے لیا ہے" — جبکہ تو حاکم کے سامنے مُردہ نہ بنا

بعد ازاں رُو شیر با رُوباہ کرد — گفت ایں را بخش کُن از بہرِ خورد
اِس کے بعد شیر نے لومڑی کا رُخ کیا — بولا، اِس کو کھانے کے لئے تقسیم کر دے

سجدہ کرد و گفت کایں گاوِ سمین — چاشت خوردت باشد اے شاہِ مہین
(لومڑی نے) سجدہ کیا اور کہا یہ موٹی نیل گائے — اے بڑے بادشاہ! تیرا ناشتہ ہے

واں بُز از بہرِ میانہ روز را — یخنیِ باشد شہِ فیروز را
اور وہ بکری دوپہر کے لئے — فیروزمند بادشاہ کے لئے یخنی ہوگی

واں دِگر خرگوش بہرِ شام ہم — شبچرہ اے شاہِ با لُطف و کرم
اور وہ دوسرا خرگوش شام کے لئے — نُقل ہے، اے مہربان خوش مزاج بادشاہ!

گفت اے رُوبہ تو عدل افروختی — ایں چُنیں قسمت زِ کہ آموختی
(شیر نے) کہا اے لومڑی! تو نے انصاف کو روشن کر دیا — اِس طرح کی تقسیم تُو نے کس سے سیکھی ہے؟

از کجا آموختی ایں اے بزرگ — گفت اے شاہِ جہاں از حالِ گرگ
اے بزرگ! تو نے یہ (انصاف) کہاں سے سیکھا ہے؟ — اُس نے کہا، اے دنیا کے بادشاہ! بھیڑیئے کے حال

گفت چوں در عشقِ ما گشتی گرو — ہر سہ را بر گیر و بستان و برو
(شیر نے) کہا جب تو ہماری محبت میں رہن ہے — تینوں کو لے لے اور قبضہ کر اور چل دے

رُوبہا چوں جُملگی ما را شدی — چونت آزاریم چوں تو ما شدی
اے لومڑی! جب تو مُجسّم ہمارے لئے ہوگئی ہے — جبکہ تو "ہم" ہوگئی ہے، تجھے ہم کیسے ستا سکتے ہیں!

ما تُرا و جملہ اِشکاراں[3] تُرا — پائے بر گردونِ ہفتم نہ برآ
ہم تیرے ہیں، اور سب شکار تیرے ہیں — ساتویں آسمان پر پیر رکھ، جلوہ گر ہو

چوں گرفتی عبرت از گرگِ دَنی — پس تو رُوبہ نیستی شیرِ منی
جبکہ تو نے کمینہ بھیڑیئے سے عبرت حاصل کر لی ہے — تو لومڑی نہیں ہے بلکہ میرا شیر ہے

---

[1] سرفراز۔ سردار۔ دُوسری۔ دو سرداروں کی رقابت۔ فَانْتَقَمْنَا مِنْهُمْ۔ پھر ہم نے اُن سے بدلے لیا، یہ قوم فرعون کے بارے میں قرآن میں فرمایا گیا ہے۔

[2] مُردہ۔ فانی۔ امیر۔ حاکم۔ سمین۔ موٹا۔ چاشت خورد۔ ناشتہ۔ مہین۔ بزرگ۔ میانہ روز۔ دوپہر۔ فیروز۔ نعمتمند۔ شبچرہ۔ رات کا کھانا۔ افروختن۔ روشن کرنا، کسی کام کو عمدگی سے کرنا۔ حالِ گرگ۔ بھیڑیئے کا انجام۔

[3] اِشکار۔ شکار۔ پائے بر گردوں نہادن۔ عالی مرتبہ بن جانا۔ برآمدن۔ جلوہ گر ہونا۔ عبرت۔ دوسرے کے انجام کو دیکھ کر نصیحت حاصل کرنا۔ دَنی۔ کمینہ۔ شیرِ منی۔ شیرِ من ہستی۔

عاقل[1] آں باشد کہ عبرت گیرد از
عقلمند وہ ہے جو عبرت حاصل کرلے

مرگِ یاراں و بلائے محترز
دوستوں کی موت اور قابلِ احتراز مصیبت سے

رُوبہ آندم بر زباں صد شکر راند
اس وقت لومڑی نے زبان سے سینکڑوں شکر ادا کئے

کہ مرا شیر از پسِ آں گرگ خواند
کہ شیر نے مجھے بھیڑیئے کے بعد بلایا۔

گر مرا اول بفرمودے کہ تو
اگر مجھے شروع میں کہہ دیتا کہ تو

بخش کن ایں راکہ جاں بردے ازو
اس کو تقسیم کردے تو اس سے کون جان بچاتا؟

## مقصودِ حکایت در فضیلتِ آخر زمانیاں

آخری زمانہ میں پیدا ہونے والوں کی فضیلت کا بیان اس حکایت کا مقصد ہے

پس سپاس اُورا کہ ما را در جہاں
اس (خدا) کا شکر ہے کہ اس نے دنیا میں ہمیں

کرد پیدا از پسِ پیشینیاں
اگلوں کے بعد پیدا فرمایا ہے

تا شنیدیم آں سیاستہائے حق
یہانتک کہ ہم نے اللہ تعالیٰ کی اُن سزاؤں کو سن لیا

بر قرون[2] ماضیہ اندر سَبق
جو گزشتہ زمانوں میں اگلے لوگوں کو دی گئیں

تاکہ ما از حالِ آں گرگانِ پیش
تاکہ اگلے زمانہ کے بھیڑیوں کے حال سے

ہمچو رُوبہ پاسِ خود داریم بیش
لومڑی کی طرح ہم خوب اپنی حفاظت کریں

اُمتِ مرحومہ زیں رُو خواند ماں
اسی وجہ سے ہمیں اُمتِ مرحومہ فرمایا ہے

آں رسولِ حق و صادق در بیاں
احادیث میں سچے، برحق رسولؐ نے

استخواں و پشمِ آں گرگاں عیاں
اُن بھیڑیوں کی ہڈیاں اور بال خوب

بنگرید و پند گیرید اے مِہاں
دیکھو اور اے بزرگو! نصیحت حاصل کرو

عاقل از سر بنہد ایں مستی و باد
عقلمند انسان تکبر اور مستی کو دماغ سے نکال دیتا ہے

چوں شنید انجامِ فرعونان[3] و عاد
جب وہ فرعونوں اور قومِ عاد کا قصہ سنتا ہے

ورنہ بنہد دیگراں از حالِ اُو
اور اگر انانیت سر اور دماغ سے نہ نکالیگا تو دوسرے لوگ

عبرتے گیرند و از اضلالِ اُو
اور اس کی گمراہی سے عبرت حاصل کریں گے

## تہدید کردنِ نوح علیہ السّلام مر قوم را کہ با من مپیچید کہ

حضرتِ نوحؑ کا قوم کو ڈرانا کہ مجھ سے نہ الجھو میں تو خدا

من روئے پوشم خدا را ایں با خدا می پیچید نہ با من
کا نقاب ہوں، تو تم خدا سے الجھ رہے ہو نہ کہ مجھ سے

---

[1] عاقل آں باشد۔ اس فقرہ کا منشا یہ ہے کہ جو اپنے آپکو ذاتِ حق میں فنا کردیگا نجات پاجائیگا اور انسان کو چاہیئے کہ دوسروں سے عبرت حاصل کرے۔ محترز۔ بچنے کی چیز۔ گزدبہ۔ لومڑی اس بات پر شکر گزار ہوئی کہ شیر نے اسکو پہلے نہ طلب کیا تھا ورنہ وہ بھیڑیئے کے انجام سے عبرت نہ حاصل کرسکتی۔ سپاس۔ شکر۔ پیشینیاں پہلے لوگ۔ سیاست۔ سزا۔

[2] قرون۔ قرن کی جمع ہے زمانہ کی صدی۔ سَبق۔ درس یعنی قرآن کا درس۔ گرگان۔ یعنی بھیڑیا صفت انسان۔ امتِ مرحومہ۔ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی امت کو ایسی امت قرار دیا ہے جس پر خدا کی رحمت ہے اور اس نے ہمیں دوسری امتوں کے بعد پیدا کیا ہے تاکہ عبرت حاصل کریں۔ استخواں۔ قرآن نے بار بار فرمایا ہے کہ پہلی قوموں کے منکرین سے عبرت حاصل کرو۔ مِہاں۔ مِہ کی جمع ہے، سردار۔

[3] فرعوناں شاہانِ مصر۔ عاد مشہور قوم ہے جو اللہ کے عذاب سے ہلاک ہوئی، لہٰذا انسان کو چاہیئے کہ ان قوموں کے انجام سے سبق حاصل کرے۔ اِضلال۔ بہکانا، گمراہ کرنا۔ تہدید کردن۔ اس قصہ کا خلاصہ یہ ہے کہ فنا ہونے کے بعد ذاتِ احد کے ساتھ انفعال میں اسقدر وحدت ہوجاتی

گفت نوحؑ اندر نصیحت قوم را ⁂ در پذیرید از خدا آخر عطا
(حضرت) نوحؑ نے نصیحت میں قوم سے کہا ⁂ خدا کی عطا کو قبول کر لو

بنگرید اے سرکشاں من من نیم ⁂ من ز جاں[1] مُردم بجاناں می زیم
اے سرکشو! غور کرو میں میں نہیں ہوں ⁂ میں (اپنی) جان (کے اعتبار) سے مُردہ ہوں محبوب کے ذریعہ زندہ ہوں

چوں ز جاں مُردم بجاناں زندہ ام ⁂ نیست مرگم تا ابد پایندہ ام
جبکہ (اپنی) جان (کے اعتبار) سے مُردہ ہوں محبوب کے ذریعہ (زندہ ہوں) ⁂ میرے لئے موت نہیں ہے میں ابد تک زندہ ہوں

چوں بمُردم از حواساتِ بشر ⁂ حق مرا شد سمع و ادراک و بصر
چونکہ میں بشری حواس (کے اعتبار) سے مُردہ ہوں ⁂ اللہ (تعالیٰ) میرا کان اور احساس اور بینائی بن گیا ہے

چونکہ من من نیستم ایں دم زہوست[2] ⁂ پیش ایں دم ہر کہ دم زد کافر اوست
چونکہ میں میں نہیں ہوں یہ کلام اس کی جانب سے ہے ⁂ اِس گفتگو کے مقابلہ میں جو بات کریگا وہ کافر ہے

ہست اندر نقشِ ایں روباہ شیر ⁂ سوئے ایں روبہ نشاید شد دلیر
لومڑی کی اِس صورت (نوحؑ) میں شیر (ذاتِ خدا) ہے ⁂ اِس لومڑی (نوحؑ) کے مقابلہ میں دلیر نہ ہونا چاہئے

گر ز روئے صورتش می نگروی ⁂ غرّشِ شیراں ازو می نشنوی
اگر تو اس کی صورت کے اعتبار گرویدہ نہیں ہوتا ہے ⁂ تو کیا شیروں جیسی گرج بھی اس سے نہیں سن رہا ہے؟

گر نبودے نوحؑ را از حق یدے ⁂ پس جہانے را چساں برہم زدے
اگر (حضرت) نوحؑ کی مدد اللہ (تعالیٰ) کیجانب سے نہ ہوتی ⁂ تو وہ (طوفان کے ذریعہ) دنیا کو کیسے درہم برہم کرتے؟

صد ہزاراں شیر بود اندر تنے ⁂ ہر دو عالم را ہمی دیدار ز نے[3]
(حضرت نوحؑ کے) ایک جسم میں لاکھوں شیر تھے ⁂ دونوں عالم کو وہ چنا کا ایک دانہ سمجھتے تھے

او بروں رفتہ بُد از ما و منے ⁂ او چو آتش بود عالم خرمنے
وہ ما اور من سے کنارہ کش ہو گئے تھے ⁂ وہ آگ کی طرح اور دنیا کھلیان کی طرح تھی

چونکہ خرمن پاسِ عشرِ او نداشت ⁂ او چناں شعلہ براں خرمن گماشت
چونکہ کھلیان نے اُن کے دسواں حصہ کی رعایت نہ کی ⁂ انہوں نے اِس کھلیان پر آگ کا شعلہ مسلط کر دیا

ق

ہر کہ او در پیشِ ایں شیرِ نہاں ⁂ بے ادب چوں گرگ بکشاید دہاں
جو شخص اس چھپے ہوئے شیر کے سامنے ⁂ بھیڑئیے کی طرح بے ادبی سے زبان کھولیگا

ہمچو گرگ آں شیر بر دراندش ⁂ فانتقمنا منہم برخواندش
وہ شیر بھیڑیے کی طرح اس کو پھاڑ ڈالے گا ⁂ "ہم نے ان سے بدلے لیا" اس پر پڑھیگا

---

[1] زجاں مُردم یعنی میں فنا ہو چکا ہوں اب میری بقا اللہ کے ذریعہ ہے۔ جاناں یعنی اللہ تعالیٰ: تا ابد۔ اب مجھے ابدی زندگی مل گئی ہے۔ حواسات۔ حواس کی جمع ہے۔ دَم یعنی کلام۔ دَم زدن۔ اعتراض کرنا۔ سمع۔ قوتِ سماعت۔ ادراک۔ معلوم کرنا۔ بصر۔ قوتِ بینائی۔

[2] ھو۔ اللہ کا اسمِ ذات ہے۔ غرّش۔ آواز کی گرج۔ ید۔ ہاتھ طاقت۔ برہم زدن۔ تہ و بالا کر دینا

[3] ارزن۔ ایک اناج ہے جس کا دانہ بہت چھوٹا ہوتا ہے جس کو چینا کہتے ہیں۔ ما و من یعنی غرور اور خودی۔ خرمن۔ غلہ کا کھلیان۔ پاس۔ لحاظ، رعایت۔ عشر۔ دسواں حصہ، اناج کی پیداوار کا دسواں جو بطور زکوٰۃ ادا کیا جاتا ہے۔ دریدن و درانیدن۔ پھاڑ ڈالنا۔ فانتقمنا منہم قرآن پاک میں ایک معذب قوم کے بارے میں فرمایا ہے کہ جب انہوں نے نافرمانی کی تو ہم نے ان سے بدلے لیا۔

گردشِ ایں قالبِ[1] ہمچوں سپر
ڈھال جیسے اِس جسم کی گردش

ہست از روحِ مستّر اے پسر
اے صاحبزادے! چھپی ہوئی روح کی وجہ سے ہے

گردشِ ایں باد از معنیِ اوست
اس ہوا کی گردش اُس (اللہ تعالیٰ) کے اثر سے ہے

ہمچوں چرخے کو اسیرِ آبِ جوست
اس پن چکی کی طرح جو نہر کے پانی کی پابند ہے

جزر و مد و دخل و خرجِ ایں نفس
اس سانس کا اُتار اور چڑھاؤ اندر جانا اور باہر نکلنا

از کہ باشد جز زجانِ پُر ہوس
سوائے پُرہوس روح کے کس کی وجہ سے ہے؟

گاہ جیمش می کند گہ حاؤ دال
وہ (روح) اس (سانس) کو کبھی جیم بناتی ہے کبھی حا اور دال

گاہ صلحش می کند گاہے جدال
کبھی اسکو (باعث) صلح بنادیتی ہے کبھی لڑائی کا سبب)

گہ یمینش می برد گاہے یسار
کبھی اُس کو داہنی طرف لیجاتی ہے کبھی بائیں طرف

گہ گلستاں[2] می کند گاہیش خار
کبھی اس کو چمن بنادیتی ہے، کبھی کانٹا

ہمچناں ایں آب را یزدانِ پاک
اسی طرح اللہ پاک نے پانی کو

کرد بر فرعون خونِ سہمناک
فرعون پر خوفناک خون بنادیا

ہمچنیں ایں باد را یزدانِ ما
اسی طرح ہمارے اللہ نے اِس ہوا کو

کردہ بُد بر عاد ہمچوں اژدہا
قومِ عاد پر اژدہے کی طرح بنادیا تھا

باز ہم ایں باد را بر مومناں
پھر اسی ہوا کو مومنوں پر

کردہ بُد صلح و مراعات و اماں
صلح اور رعایت اور امن بنادیا تھا

گفت المعنیٰ ھو اللہ شیخ دیں
دین کے شیخ نے فرمایا ہے معنیٰ وہ اللہ ہی ہے

بحرِ معنیہاست ربُّ العالمیں
معانی کا سمندر رب العالمین ہے

جملۂ[3] اطباقِ زمین و آسماں
زمین اور آسمان کے سارے طبقے

ہمچو خاشاکے دراں بحرِ رواں
اس جاری سمندر میں تنکے کی طرح ہیں

حملہا و رقصِ خاشاک اندر آب
پانی کے اندر تنکے کے حملے اور رقص

ہم زآب آمد بوقتِ اضطراب
پانی کے موجزن ہونے کے وقت پانی کی وجہ سے ہوتے ہیں

چونکہ ساکن خواہدش کرد از مرا
چونکہ کشمکش سے اُسکو سکون دینا چاہتا ہے

سوئے ساحل افگند خاشاک را
(اسلئے) تنکے کو ساحل پر پھینک دیتا ہے

چوں کشد از ساحلش در موجگاہ
پھر جب اُس کو ساحل سے موجوں کی جگہ لائیگا

آں کند آں موج کاتش باگیاہ
وہ موج اُس کیساتھ وہ کریگی جو آگ گھاس سے (کرتی ہے)

[1] قالب۔ جسم۔ مستّر۔ مستور۔ چرخ یعنی پن چکی۔ پُرہوس۔ ہوسناک۔ گاہ۔ روح انسان کے سانس کو مختلف حرفوں کی آواز میں منہ سے خارج کرتی ہے۔ گاہ صلحش۔ کبھی ایسے اچھے الفاظ نکالتی ہے جو باہمی دوستی اور صلح کا سبب بنتے ہیں اور کبھی ایسے الفاظ نکالتی ہے جن سے دشمنی پیدا ہوتی ہے۔

[2] گلستاں یعنی وہ کلام جو باغ کیطرح باعث تفریح ہو۔ خار یعنی ایسا کلام جو کانٹے کی طرح چبھے۔ فرعون۔ اللہ تعالیٰ نے فرعون کیلئے پانی کو ہلاکت کا سبب بنادیا۔ عاد۔ قومِ عاد پر ہوا مسلط کردی جس نے اژدھوں کی طرح اُن کو تباہ کردیا۔ بر مومناں غزوۂ احزاب میں ہوا ہی مسلمانوں کی فتحمندی کا سبب بنی تھی۔ شیخ دین۔ شیخ اکبر محی الدین ابن عربی رحمۃ اللہ علیہ۔ المعنیٰ ھو اللہ یعنی مؤثر حقیقی صرف اللہ تعالیٰ ہی اور تمام اسباب کا وہی مرجع ہے۔

[3] جملہ۔ اس بحرِ رواں یعنی اللہ تعالیٰ کے سامنے آسمانوں اور زمینوں کی حقیقت تنکے سے زیادہ نہیں ہے جس طرح ایک سمندر تنکے پر اثر انداز ہے اسی طرح حضرت حق زمینوں اور آسمانوں پر اثر انداز ہے۔ اطباق۔ طبقات۔ آں کند یعنی جب قیامت میں کائنات کو دوبارہ وجود میں لائیگا اسقدر جلد ایسی تاثیر کریگا جیسا کہ آگ پھونس پر تاثیر کرتی ہے۔

ایں حدیث آخر ندارد باز راں — جانبِ ہاروت و ماروت اے جواں
اِس بات کا آخر نہیں ہے، پھر چل — اے جوان! ہاروت و ماروت (کے قصہ) کی جانب

## بقیہ قصہ ہاروت و ماروت و نکال[۱] و عقوبتِ ایشاں
ہاروت اور ماروت اور اُن کی سزا اور عذاب کے قصہ کا بقیہ

چوں گناہ و فسقِ خلقانِ جہاں — می شُدے روشن بایشاں آں زماں
جب دنیا کی مخلوق کی بدکاری اور گناہ — اُن پر واضح ہوتا، اُس وقت

ق

دست خائیدن گرفتندے ز خشم — لیک عیبِ خود ندیدندے بچشم
وہ غصہ سے ہاتھ چبانا شروع کر دیتے — لیکن آنکھوں سے اپنا عیب نہ دیکھتے

خویش در آئینہ دید آں زشت مرد — رُو بگردانید از آن و خشم کرد
بدصورت نے اپنے آپ کو آئینہ میں دیکھا — اُس سے مُنہ پھیر لیا اور اُس پر غصہ کیا

خویش بیں چوں از کسے جُرمے بدید — آتشے در وے ز دوزخ شد پدید
خود بیں جب کسی کا کوئی گناہ دیکھتا ہے — اُس میں دوزخ کی آگ نمودار ہو جاتی ہے

حمیّت[۲] دیں خواند او آں کِبر را — ننگرد در خویش نفسِ گبر را
اِس تکبر کو وہ دین کی حفاظت بتاتا ہے — اپنے اندر بے دین نفس کو نہیں دیکھتا ہے

حمیّتِ دیں را نشانے دیگر ست — کہ ازاں آتش جہانے اخضر ست
دینی حمیّت کی علامت تو دوسری ہے — کہ اُس آگ سے تو دنیا سرسبز ہوتی ہے

گفت حق شاں گر شما روشنگرید[۳] — در سیہ کاراں مُغفّل منگرید
اللہ (تعالیٰ) نے اُن (ہاروت و ماروت) سے فرمایا — سیاہ کاروں کو غفلت سے نہ دیکھو

شکر گوئید اے سپاہ و چاکراں — رَستہ اید از شہوت و از مثلِ آں
اے سپاہیو اور خادمو! شکر ادا کرو — کہ شہوت اور اُس جیسی چیز سے بچے ہوئے ہو

گر ازاں معنیٰ نہم من بر شما — مر شما را پیش نپذیرد سما
اگر وہ معنیٰ (شہوت) میں تم میں رکھ دوں — تمہیں آسمان نہ قبول کرے

عصمتے کہ مر شما را در تن ست — آں ز عکسِ عصمت و حفظِ من ست
وہ پاکدامنی جو تمہارے جسم میں ہے — وہ میرے بچانے اور حفاظت کرنے کا اثر ہے

آں ز من بینید نز خود ہین و ہیں — تا نچربد بر شما دیوِ لعیں
اُس (عصمت) کو میری جانب سے سمجھو نہ کہ اپنی جانب سے خبردار، خبردار — تاکہ تم پر لعین شیطان غالب نہ آجائے

---

[۱] نکال۔ عذاب، عقوبت۔ سزا۔ دست خائیدن۔ ہاتھ چبانا یعنی افسوس کرنا۔ خشم۔ غصہ۔ زشت مرد۔ بدصورت آدمی۔ خویش بیں۔ خود پسند، متکبر۔

[۲] حمیت۔ بوزن خدمت، حفاظت کرنا، پرہیز کرنا اگر حار کا فتحہ میم کا کسرہ اور یا کو مشدد پڑھا جائے تو غیرتمندی کے معنی میں ہوگا۔ گبر۔ بے دین، سرکش۔ اخضر۔ سرسبز یعنی دین کی غیرت سے جو غصہ آتا ہے وہ دنیا کی سرسبزی کا باعث ہوتا ہے۔

[۳] روشنگر۔ نورانی۔ سیہ کار۔ گنہگار۔ مغفل۔ غافل۔ سپاہ و چاکراں۔ فرشتے اللہ کے سپاہی اور خدام دربار ہیں۔ مثلِ آں۔ بعض نسخوں میں اس کی بجائے چاکِ راں ہے، ران کا شگاف یعنی عورت کی شرم گاہ۔ معنیٰ۔ یعنی شہوت۔ سما۔ آسمان۔ عصمت۔ پاکدامنی، بچاؤ۔ نز تن۔ از من۔ نچربد۔ چربیدن، غالب آجانا۔

آنچنانکہ کاتبِ وحیِ رسول — دید در خود حکمت و نورِ وصول

جیساکہ رسول (صلی اللہ علیہ وسلم) کی وحی کے کاتب نے — اپنے اندر حکمت اور وصول (الی اللہ) کی روشنی دیکھی

خویش را ہم لحنِ مرغانِ خدا — می شمرد آں بُد صفیرے چوں صدا

اپنے آپ کو طائرانِ قدس کا ہم نوا — سمجھا، (حالانکہ) وہ صدائے بازگشت کیطرح کی آواز تھی

لحنِ مرغاں را اگر واصف شوی — بر ضمیرِ مرغ کے واقف شوی

اگر تو پرندوں کی بولی بولے — پرندوں کے دل سے تو کب واقف ہو سکتا ہے؟

گر بیاموزی صفیرے بلبلے — تو چہ دانی کو چہ گوید با گلے

اگر تو بلبل کی چہچہاہٹ سیکھ لے — تو کیا جانے کہ وہ پھول سے کیا کہتی ہے؟

ور بدانی از قیاس و از گماں — باشد آں بر عکسِ آں اے ناتواں

اگر تو قیاس اور گمان سے سمجھ بھی لے — (تو) اے ناتواں! وہ اُس کے برعکس ہوگا

باشد آں بے شک و بے شبہ گماں — چوں زلبِ جنباں گمانہائے کراں

وہ یقیناً (محض) گمان ہوگا — جیساکہ بہرے کا گمان ہونٹ ہلانیوالوں کے بارے میں

## بعیادت رفتنِ کر بخانۂ ہمسایۂ بیمار و رنجیدنِ بیمار

ایک بہرے کا بیمار پڑوسی کے گھر مزاج پرسی کے لئے جانا اور بیمار کا رنجیدہ ہونا

آں کرے را گفت افزوں مایۂ — کہ ترا رنجور شد ہمسایۂ

ایک ذی حیثیت آدمی نے بہرے سے کہا — کہ تیرا پڑوسی بیمار ہوگیا ہے

گفت با خود کر کہ با گوشِ گراں — من چہ دریابم زگفتِ آں جواں

بہرے نے اپنے دل میں کہا کہ بہرے کانوں سے — میں اُس نوجوان کی گفتگو کیا سمجھوں گا

خاصہ رنجور و ضعیف آواز شد — لیک باید رفت آنجا نیست بُد

خصوصاً (جبکہ وہ) بیمار اور کمزور آواز والا ہوگیا ہے — لیکن وہاں جانا ہی چاہیئے، کوئی چارہ نہیں ہے

چوں ببینم کاں لبش جنباں شود — من قیاسے گیرم آں را ہم زخود

جب میں دیکھوں گا کہ اُس کے ہونٹ ہلتے ہیں — میں خود بخود اُس سے قیاس کرلوں گا

چونکہ گویم چونی اے محنت کشم — او بخواہد گفت نیکم یا خوشم

جب میں کہوں گا کیا حال ہے اے میرے مصیبت زدہ دوست! — وہ کہے گا اچھا ہوں یا خوش ہوں

من بگویم شکر چہ خوردی ابا — او بگوید شربتے یا ماش با

میں کہوں گا (اللہ کا) شکر ہے، بابا کیا کھایا ہے؟ — وہ یا شوربا کہے گا یا اُڑد کا شوربا

---

۱ آنچنانکہ۔ یہ مولانا کا مقولہ ہے یعنی پر تو کو اپنی ذاتی صفت سمجھنا غلط ہے۔ کاتب۔ عبداللہ بن سعد بن ابی سرح۔ وصول۔ یعنی خدا رسیدہ۔ لحن۔ آواز۔ مرغانِ خدا۔ انبیاء، جن کا طائر روح قدسِ باری کے قریب رہتا ہے۔ صفیر۔ سیٹی، پرندہ کی آواز۔ صدا۔ گونج۔

۲ واصف۔ صاحبِ وصف۔ ضمیر۔ باطن، دل۔ وبدانی۔ اگر اٹکل سے کچھ سمجھ گئے تو وہ حقیقت کے خلاف ہوگا۔ کراں۔ کر کی جمع، بہرا۔ بہرے دوسروں کے ہونٹوں کی حرکات سے کچھ سمجھنے کی کوشش کرتے ہیں جو عموماً صحیح نہیں ہوتا ہے۔ اسی مضمون کو اس قصہ سے واضح کیا ہے۔

۳ افزوں مایہ۔ معزز آدمی، متمول۔ رنجور۔ بیمار۔ کر۔ بہرا۔ گوشِ گراں۔ اونچا سننے والا کان۔ خاصہ۔ خصوصاً۔ نیست بُد۔ کوئی چارہ نہیں ہے۔ ابا۔ ہم نے اَبْ بمعنی باپ سمجھ کر ترجمہ کیا ہے۔ شربہ۔ شوربا۔ ماش با۔ اُڑد کی دال کا شوربا۔

من بگویم صحّ[1] نوشت کیست آں
میں کہونگا تیرا پینا مناسب ہوا، وہ کون ہے؟
از طبیباں پیشِ تو گوید فلاں
طبیبوں میں سے تیرا معالج، وہ کہے گا فلاں

من بگویم بس مبارک پاست اُو
میں کہوں گا وہ بہت مبارک قدم ہے
چونکہ اُو آید شود کارت نکو
چونکہ وہ آتا ہے، تیرا کام اچھا ہوجائے گا

پائے اُو را آزمودستیم ما
ہم نے اُس کا قدم آزمایا ہے
ہر کجا شُد می شود حاجت رَوا
جہاں پہنچتا ہے، حاجت روا بن جاتا ہے

ایں جواباتِ قیاسی راست کرد
اِن قیاسی جوابوں کو اُس نے ٹھیک کرلیا
پیشِ آں رنجور شد آں نیک مرد
(پھر) وہ نیک انسان، بیمار کے پاس گیا

گو نیا رنجور را خاطِر[2] ز کرَ
گویا بیمار کا دل بہرے سے
اندکے رنجیدہ بُود اے پُرہُنر
کچھ رنجیدہ تھا، اے ہنرمند!

کَر درآمد پیشِ رنجور و نشست
بہرا، بیمار کے پاس پہنچا اور بیٹھ گیا
بر سَرِ اُو خوش ہمی مالید دست
اُس کے سَر پر محبت سے ہاتھ پھیرنے لگا

گفت چونی؟ گفت مُردم گفت شُکر
اُسنے کہا تو کیسا ہے؟ (بیمار نے) کہا میں تو مر گیا اُسنے -
شُد ازو رنجور پُر آزار و نُکر
اُس سے بیمار تکلیف اور ناگواری سے بھر گیا

کایں چہ شکر ست اُو عدوِ ما شد ست
کہ یہ کیسا شکر ہے وہ ہمارا دشمن ہوا ہے
کر قیاسے کرد و آں کژ آمد ست
بہرے نے اٹکل لگائی اور وہ ٹیڑھی لگی

بعد ازاں گفتش چہ خوردی گفت زہر
اِسکے بعد اُس سے کہا، تونے کیا کھایا ہے اُسنے کہا زہر!
گفت نوشت[3] باد افزوں گشت قہر
اُس نے کہا مبارک ہو اُس کا غصہ اور بڑھا

بعد ازاں گفت از طبیباں کیست اُو
اِسکے بعد اُس نے کہا، طبیبوں میں سے کون ہے
کہ بیاید اُو بچارہ پیشِ تو
جو تیرے پاس علاج کے لئے آتا ہے!

گفت عزرائیل می آید برو
(بیمار نے) کہا، ملک الموت آتا ہے، جا
گفت پایش بس مبارک شاد شو
اُس نے کہا اُسکے قدم بہت مبارک ہیں خوش ہو جا

ایں زماں از نزدِ اُو آیم برت
میں تیرے پاس ابھی اُس کے پاس سے آیا ہوں
گفتم اُو را تا کہ گردد غمخورت
میں نے اُس کو کہا ہے کہ تیری خبرگیری کرے

کَر بروں آمد ازانجا شادماں
بہرا اُس جگہ سے خوش خوش لوٹا
شُکر کش کردم مراعات ایں زماں
(اللہ کا) شکر ہے، کہ میں نے اس وقت اُسکا حق ادا کردیا ہے

[1] صحّ نوشت۔ تیرا پینا درست ہوا۔ مبارک پا۔ مبارک قدم۔ حاجت روا۔ ضرورت کو پورا کرنے والا۔ راست کردن صحیح کرلینا۔

[2] خاطر۔ دل، مزاج۔ چونی۔ چساں ہستی۔ شکر۔ یعنی اللہ کا شکر ہے۔ نُکر۔ ناگواری۔ شُدست۔ بودہ است۔ کژ۔ کج، ٹیڑھا۔

[3] نوشت باد۔ تجھے مبارک ہو۔ قہر۔ یعنی بیمار کا غصہ۔ چارہ۔ علاج، تدبیر۔ عزرائیل۔ موت کے فرشتے کا نام ہے۔ برت۔ یعنی تیرے پاس۔ کش۔ کہ اش۔ مراعات۔ لحاظ، مروّت۔

خود گمانش از کری[1] معکوس بود — کہ زیانِ محض را پنداشت سود

بہرے پن کی وجہ سے اُس کا گمان اُلٹا تھا — کہ خالص نقصان کو وہ نفع سمجھا

زُد بِرِہ می گفت با خود از عمٰا — شکر کہ کردم عیادت جار را

وہ راستہ میں اندھے پن سے، اپنے دل میں سوچ رہا تھا — (خدا) کا شکر ہے کہ میں نے پڑوسی کی عیادت کرلی

گفت رنجور ایں عدوِّ جانِ ماست — ما ندانستیم کو کانِ جفاست

(لیکن) مریض نے کہا یہ تو ہماری جان کا دشمن ہے — ہم نہ سمجھے تھے کہ وہ تو ظلم کی کان ہے

خاطرِ رنجور جویاں صد سَقط — تا کہ پیغامش کند از ہر نمط

مریض کا دل سینکڑوں بُری باتیں سوچ رہا تھا — تاکہ اُس کو ہر طرح کا پیغام بھیجے

چوں کسے کو خوردہ باشد آشِ[2] بد — می بشوراند دلش تا قے کند

اُس شخص کی طرح جس نے خراب حریرہ پیا ہو — اُس کا دل بَتلا رہا ہوتا کہ قے کرڈالے

کظمِ غیظ اینست آنرا قے مکن — تا بیابی در جزا شیریں سخن

غصہ کو گھونٹنا یہی ہے کہ اُس کو نہ اُگل — تاکہ بدلے میں میٹھی بات حاصل ہو

چوں نبودش صبر می پیچید او — کایں سگِ ملعون کُجا گفتار کو

چونکہ اُسمیں صبر (کا مادّہ) نہ تھا وہ بل کھا رہا تھا — کہ یہ ملعون کتا، بکواس کرنے والا کہاں ہے؟

تا بریزم بر وے آنچہ گفتہ بود — کاں زماں شیرِ ضمیرم خفتہ بود

تاکہ اُس پر پلٹ دوں جو اُس نے کہا ہے — کیونکہ اُس وقت میرے اندر کا شیر سو رہا تھا

چوں عیادت بہرِ دل آرامی ست — ایں عیادت نیست دشمن کامی ست

جبکہ بیمار پُرسی دل کو آرام پہنچانے کے لئے ہے — یہ تو بیمار پُرسی نہیں ہے، عداوت ہے

تا بہ بیند دشمنِ خود را نزار[3] — تا بگیرد خاطرِ زشتش قرار

تاکہ اپنے دشمن کو بدحال دیکھے — تاکہ اُس کی بُری طبیعت کو سکون ہو

بس کساں کایشاں عبادتہا کنند — دل بر رضوان و ثوابِ آں نہند[4]

بہت انسان ہیں جو عبادت کرتے ہیں — اور (اللہ تعالٰی کی) خوشنودی اور اُسکے ثواب کی اُمید

خود حقیقت معصیت باشد خفی — بس کدر کانرا تو پنداری صفی

(لیکن) وہ چھپی ہوئی گنہگاری ہوتی ہے — بہت سے مکدر پانی ہوتے ہیں جنکو تو صاف پانی سمجھتا ہے

ہمچو آں کر کو ہمی پنداشت ست — کو نکوئی کرد و آں خود بد بُدست

اُس بہرے کی طرح جس نے یقین کیا ہے — کہ اُس نے بھلائی کی (حالانکہ) وہ بُرائی تھی

---

[1] از کری۔ بہرے پن کی وجہ سے اُس کے سب قیاس اُلٹے ہوئے اور معز پڑے۔ رد بَرہ۔ ردئے خود براہ آوردہ تھا۔ اندھاپن۔ کان۔ معدن جفا۔ ظلم۔ سقط۔ بُری بھلی باتیں۔ نمط۔ طرز، طریقہ۔
[2] آش، حریرہ۔ بد۔ بدبودار شورانیدن۔ بے چین ہونا۔ کظم۔ غصہ کو پی جانا۔ غیظ۔ غصہ، غضب۔ کو۔ کہاں۔ دشمن کام۔ دشمن کے مقصد کے مطابق، یعنی تباہ و برباد۔
[3] نزار۔ بدحال۔ خاطرِ زشت۔ بدباطنی۔ بس کساں یہاں سے مولانا کا مقولہ شروع ہوا ہے جس سے یہ بتانا مقصود ہے کہ انسان اپنے بہت سے اعمال کو صحیح سمجھتا ہے حالانکہ وہ غلط ہوتے ہیں۔ رضوان۔ رضامندی۔ دل بر چیزے نہادن۔ کسی چیز کا امیدوار ہونا۔ کر۔ بہرا۔ کو۔ کہ او۔

اُو نشستہ خوش کہ خدمت کردہ ام — حقِ ہمسایہ[1] بجا آوردہ ام
وہ خوش ہو بیٹھا کہ میں نے خدمت کی ہے — (اور) پڑوسی کا حق ادا کیا ہے

بہرِ خود اُو آتشے افروختہ ست — در دلِ رنجور و خود را سوختہ ست
اُس نے (تو) اپنے لئے آگ بھڑکا دی ہے — بیمار کے دل میں، اور اپنے آپ کو پھونک دیا ہے

فَاتَّقُوا النَّارَ الَّتِیْ اَوْقَدْتُمُوْ — اِنَّکُمْ فِی الْمَعْصِیَۃِ اِزْدَدْتُمُوْ
اُس آگ سے بچو جو تم نے بھڑکائی — تم نے تو گنہگاری میں ترقی کی ہے

گفت پیغمبر[2] بیک صاحب رِیا — صَلِّ اِنَّکَ لَمْ تُصَلِّ یَا فَتٰی
پیغمبر (صلّی اللہ علیہ وسلم) نے ایک ریاکار سے فرمایا — اے نوجوان! نماز پڑھ تو نے نماز نہیں پڑھی ہے

از برائے چارۂ ایں خوفہا — آمد اندر ہر نمازے اِھْدِنَا[3]
اِن ہی اندیشوں کے علاج کے لئے — ہر نماز میں "اے اللہ ہماری رہنمائی فرما" آیا ہے

کیں نمازم را میامیز اے خدا — با نمازِ ضالین و اہلِ ریا
کہ اے اللہ! میری اِس نماز کو نہ بلا — گمراہوں اور ریاکاروں کی نماز کے ساتھ

از قیاسے کہ بکرد آں کر چنیں — صحبتِ[4] دہ سالہ باطل شد بدیں
اُس اٹکل کی وجہ سے جو اُس بہرے نے کی — دس سال کی دوستی ٹوٹ گئی

خواجہ پندارد کہ طاعت می کُند — بیخبر کز معصیت جاں می کُند
جناب سمجھ رہے ہیں کہ عبادت کرتے ہیں — اِس سے بیخبر ہیں کہ گناہ کی وجہ سے جان کو ہلاک کر رہے ہیں

رَو قیاسِ خویشتن را ترک کُن — کز قیاست تو شود ریشِ کُہن
جا، اپنا قیاس چھوڑ — کیونکہ تیرے قیاس کی وجہ سے زخم پرانا بن جائیگا

خاصہ اے خواجہ قیاسِ حسِّ دُوں — اندر آں وحیِ کہ ہست از حد فزوں
اے صاحب! خصوصاً وہ قیاس جو ناقص حس کے ذریعہ ہو — اُس وحی میں جو (تیری) حد سے آگے ہے

گوشِ حسِّ تو بحرف ار درخورست — داں کہ گوشِ غیب گیرِ تو کرست
تیرے حس کا کان اگر حرفوں کے لائق ہے (بھی) — (تو) سمجھ لے کہ تیرا غیب کو سننے والا کان بہرا ہے

## در بیان آنکہ اوّل کسیکہ در مقابلِ نصِّ صریح قیاس آورد ابلیس بود

اِس بیان میں کہ جس نے سب سے پہلے صریح نص کے مقابلہ میں قیاس کیا وہ شیطان تھا

اوّل آں کس کیں قیاسکہا نمود — پیشِ انوارِ خدا ابلیس بود
سب سے پہلا شخص جس نے یہ بیہودہ قیاس کئے — خدائی انوار کے مقابلہ میں وہ شیطان تھا

---

[1] ہمسایہ۔ پڑوسی۔ فَاتَّقُوْا۔ پس بچو۔ النَّار۔ آگ۔ اَلَّتِیْ۔ جس کو۔ اَوْقَدْتُمْ۔ تم نے بھڑکایا۔ اِنَّکُمْ۔ بیشک تم۔ فِی الْمَعْصِیَۃِ۔ گناہ میں۔ اِزْدَدْتُمْ۔ تم بڑھ گئے۔

[2] گفت پیغمبر۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک شخص مسجد میں آیا اور اُس نے رکوع سجدہ ٹھیک کیے بغیر نماز پڑھی اور پھر آنحضورؐ کو سلام کیا۔ آنحضورؐ نے فرمایا جاؤ تم نے نماز نہیں پڑھی دوبارہ پڑھو تین بار ایسا ہی ہوا پھر آنحضورؐ نے اُس کو صحیح نماز کا طریقہ بتایا۔ یہ روایت اُس شخص کے بارے میں ہے جس نے تعدیلِ ارکان نہیں کی تھی، اُس کو ریاکار فرمانا ثابت نہیں ہے۔

[3] اِھْدِنَا۔ اے اللہ ہمیں سیدھا راستہ دکھا۔ سورۂ فاتحہ میں ہر نماز میں پڑھا جاتا ہے۔ ضالین۔ ضال کی جمع ہے، گمراہ۔ اہلِ ریا۔ ریاکار۔

[4] صحبتِ دہ سال۔ بہرے اور بیمار پڑوسی کی دس سالہ ملاقات۔ ریشِ کُہن۔ پرانا زخم، ناسور۔ حسِّ دُوں۔ کمتر درجہ کے حواس۔ از حد فزوں۔ وحیِ الٰہی کا حقیقی اِدراک ظاہری حواس سے نہیں ہو سکتا ہے۔ درخور۔ لائق۔ قیاسک۔ کاف تحقیر کے لئے ہے چونکہ یہ قیاس نص کے مقابلہ میں ہے۔

گفت نار از خاک بیشک بہتر ست — من[۱] ز نار و او ز خاکِ اکدر ست

اُس نے کہا کہ یقیناً آگ مٹی سے بہتر ہے — میں آگ سے اور وہ (آدم) تاریک مٹی سے بنا ہے

پس قیاسِ فرع بر اصلش کنیم — او ز ظلمت ما ز نورِ روشنیم

ہم فرع کو اصل پر قیاس کریں گے — وہ تاریکی سے، میں روشن نور سے (بنا) ہوں

گفت حق نے بلکہ لا انساب شد — زہد و تقویٰ فضل را محراب شد

اللہ (تعالیٰ) نے فرمایا نہیں بلکہ نسبت کچھ نہیں ہے — پرہیزگاری اور تقویٰ بزرگی کا مقام بنگیا ہے

این نہ میراثِ جہانِ فانی ست — کہ بہ انسابش بیابی جانی ست

یہ فانی دنیا کی وراثت نہیں ہے — جسکو تو نسب کی بنیاد پر حاصل کرلے (بلکہ) روحانی

بلکہ این میراثہائے انبیاست — وارثِ این جانہائے اتقیاست

بلکہ یہ انبیاء کا ورثہ ہے — اس کی وارث متقیوں کی جانیں ہیں

پورِ آن بوجہل شد مومن عیان — پورِ[۲] آن نوحِ نبی از گمرہان

ابوجہل کا بیٹا علی الاعلان مومن بنا — نوح نبیؑ کا بیٹا گمراہوں میں سے (بنا)

زادۂ خاکی منور شد چو ماہ — زادۂ آتش توئی اے روسیاہ

خاک سے پیدا شدہ چاند کی طرح منور ہوا — اے روسیاہ! تو آگ سے پیدا شدہ ہے

این قیاسات و تحری روزِ ابر — یا بشب مر قبلہ را کردست جبر

یہ اٹکل اور قیاس ابر کے دن — یا رات میں قبلہ کا بدل ہیں

لیک با خورشید و کعبہ پیشِ رو — این قیاس و این تحری را مجو

لیکن سورج اور کعبہ کے سامنے ہوتے ہوئے — یہ قیاس اور یہ اٹکل کام میں نہ لا

کعبہ نادیدہ مکن رو زو متاب — از قیاس اللہ اعلم بالصواب

کعبہ کو اَن دیکھا نہ بنا اُس سے مُنہ نہ موڑ — قیاس کر کے، (اور) اللہ بہتر جانتا ہے

چون صفیرے بشنوی از مرغِ حق[۳] — ظاہرش را یاد گیری چون سبق

جب تو طائر قدس کی آواز سن لیتا ہے — اُس کے ظاہر کو سبق کی طرح رٹ لیتا ہے

وانگہے از خود قیاساتے کنی — مر خیالِ محض را ذاتے کنی

پھر اپنی جانب سے قیاسات کرتا ہے — محض خیال کو تو ذات بنا لیتا ہے

اصطلاحاتے ست مر ابدال را — کہ نباشد زان خبر اقوال را

ابدال کی خاص اصطلاحیں ہیں — (صاحب) اقوال کو اُن کا علم نہیں ہوتا ہے

[۱] من ز نار۔ شیطان کا مادہ ناری ہے اور آدم علیہ السلام کا خاکی ہے۔ اکدر۔ زیادہ میلا، تاریک۔ فرع۔ شاخ۔ کنیم۔ قیاس میں کسی جزوی مسئلہ کو کسی کلیہ سے مستنبط کیا جاتا ہے تو فرع سے مراد وہ جزوی مسئلہ ہے اور اصل سے کلیہ مراد ہے۔ لا انساب۔ انسانی نسب کا روحانی معاملوں میں اعتبار نہیں ہے۔ محراب۔ صدر مقام۔ پور۔ بیٹا۔ ابوجہل کا بیٹا حضرت عکرمہ رضی اللہ عنہ آخر میں مسلمان ہوئے اور بڑے کارنامے کئے جنگ یرموک میں شہید ہوئے۔

[۲] پور نوح۔ نوح علیہ السلام کا بیٹا کنعان ایمان نہ لایا اور طوفان میں غرق ہوا۔ زادۂ خاکی حضرت آدم علیہ السلام۔ زادۂ آتش۔ شیطان۔ تحری۔ اٹکل لگانا ابر کے دن یا رات میں اگر سمت قبلہ معلوم نہ ہو تو جس طرف بھی قبلہ ہونیکا زیادہ گمان ہو نماز پڑھ لی جاتی ہے اور وہ نماز درست ہوتی ہے خواہ قبلہ کی مخالف سمت کو پڑھی گئی ہو۔ کعبہ نادیدہ۔ اگر کعبہ سامنے ہو تو اُس کو اَن دیکھا بنا کر تحری کرنا غلط ہوگا۔

[۳] مرغ حق۔ انبیاء و اولیاء، حظیرۂ قدس کے طائر کہلاتے ہیں۔ چون سبق یعنی صرف حروف رٹ لینا۔ خیال یعنی غیر موجود چیز۔ ذات یعنی حقیقت۔ اقوال۔ یعنی وہ لوگ جو الفاظ رٹے ہوئے ہیں اور معانی سے بہت دور ہیں بعض نسخوں میں عقّال ہے جو عاقل کی جمع ہے۔

مَنطق[۱] الطیری بصوت آموختی
تونے پرندوں کی بولی آواز سے سیکھ لی
صد قیاس و صد ہوس افروختی
(اور) سینکڑوں قیاس اور سینکڑوں ہوسیں روشن کردیں

ہمچو آں رنجور دلہا از تو خست
اُس بیمار کی طرح، تجھ سے بہت سے دل شکستہ ہوگئے
کر بہ پندار اصابت گشت مست
بہرا درستگی کے گھمنڈ سے مست ہوگیا

کاتب آں وحی زاں آوازِ مُرغ
اُس وحی کا کاتب طائرِ قدس کی آواز سے
بُردہ ظنّے کو بُود انبازِ مرغ
گمان کرنے لگا کہ وہ طائرِ قدس کا شریک ہے

مُرغ پرّے زد مرا اُو را کور کرد
طائرِ قدس نے ایک پر مارا (اور) اُسکو اندھا کردیا
نک فرو بردش بقعرِ مرگ و درد
اُس کو موت اور عذاب کے گڑھے میں اُتار دیا

ہیں[۲] بعکسے یا بظنّے ہم شما
خبردار! تم بھی پرتو یا گمان کی وجہ سے
در میفتید از مقاماتِ سما
آسمانی مراتب سے نہ گر پڑنا

گرچہ ہاروتید و ماروت و فزوں
اگرچہ تم ہاروت اور ماروت ہو اور بڑھ کر
از ہمہ بر بامِ نَحنُ الصَّافُّون
سب سے "ہم صف بندی کرنیوالے ہیں" کے ایوان پر

ق
بر بدیہائے بداں رحمت کنید
بُروں کی بُرائی پر رحم کرو
بر منی و خویش بینی کم تنید
خودی اور خود پسندی پر نہ اکڑو

ہیں مبادا غیرت آید از کمیں
خبردار! غیرتِ (خداوندی) گھات سے نہ نکل آئے
سر نگوں افتید در قعرِ زمیں
(اور) زمین کے گڑھے میں اوندھے گرو

ہر دُو گفتند اے خدا فرماں تراست
(ہاروت ماروت) دونوں نے کہا اے خدا! حکم تیرا ہے
بے امانِ تو امانے خود کجاست
تیری امان کے بغیر امان کہاں ہے؟

ایں ہمی گفتند دل[۳] شاں می طپید
یہ وہ کہہ رہے تھے (اور) اُن کا دل بے چین تھا
بد کجا آید ز ما نِعمَ العَبید
ہم بہترین غلاموں سے بُرائی کیسے سرزد ہوسکتی ہے!

خارِ خارِ دو فرشتہ ہم نہشت
اُن دونوں فرشتوں کے وسوسوں نے نہ چھوڑا
تا کہ تخمِ خویش بینی را نکشت
جب تک کہ خود بینی کا بیج نہ بو دیا

بس ہمی گفتند کاے ارکانیاں
وہ کہتے تھے، اے عناصر سے بنے ہوؤ!
بے خبر از پاکیِ رُوحانیاں
روحانی مخلوق کی پاکیزگی سے بے خبر

ق
ما کہ بر گردوں تتقہا می تنیم
ہم جو کہ آسمان پر (عبادت کے) خیمے تانتے ہیں
بر زمیں آئیم و شادُرواں زنیم
ہم زمین پر آئیں گے اور (کارناموں کے) شامیانے لگائیں گے

---

[۱] مَنطق الطیر۔ پرندوں کی بولی، یہاں سے مولانا نے اولیاء کے مقابلہ میں قیاس آرائی کی بُرائی ظاہر کی ہے۔ رنجور۔ جس طرح بہرے سے وہ مریض دل شکستہ ہوا، بزرگوں کے دل تجھ سے خستہ ہوں گے۔ آوازِ مرغ۔ یعنی آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کی آیات کی تلاوت۔ مرغ۔ یعنی آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم۔ کو۔ یعنی عبداللہ بن سعد بن ابی سرح کو یہ خیال ہو گیا کہ میں وحی میں شریک ہوں، مجھ پر بھی وحی آتی ہے۔

[۲] ہیں۔ یہاں سے اللہ تعالیٰ کا مقولہ ہے اور خطاب ہاروت و ماروت کو ہے۔ نَحنُ الصَّافُّون۔ ہم صف بستہ ہیں یہ فرشتوں کا مقولہ ہے تنی۔ انانیت، خودی۔ تنیدن۔ تننا، اکڑنا۔ غیرت۔ یعنی خدائی غیرت۔ کمیں۔ گھات۔ قعر۔ گہرائی۔ فرماں تراست۔ تجھے حکم دینے کا حق ہے۔

[۳] دل شاں می طپید۔ اُن کے دل بے چین تھے، چونکہ وہ سمجھتے تھے کہ ان سے بدی کا صدور ممکن نہیں ہے۔ نِعمَ العَبید۔ اچھے غلام۔ خار خار۔ وسوسے جو دل میں کانٹے کی طرح چبھتے ہیں۔ ارکانیاں۔ وہ جو ارکانِ اربعہ یعنی چار عنصروں سے بنے ہیں۔ تتق۔ بڑا خیمہ۔ شادُرواں۔

ہر دو شاں گفتند مارا باک نیست
ان دونوں نے کہا ہمیں کوئی پروا نہیں ہے
کہ سرشتِ ما ز آب و خاک نیست
اس لئے کہ ہمارا خمیر پانی اور مٹی کا نہیں ہے

عدل ورزیم و عبادت آوریم
ہم انصاف کریں گے اور عبادت بجا لائینگے
باز ہر شب سوئے گردوں بر پریم
پھر ہر رات کو آسمان پر اڑ جائیں گے

تا شویم اعجوبۂ دورِ زماں
یہاں تک کہ ہم دورِ زمانہ کے انوکھے بنجائینگے
تا نہیم اندر زمیں امن و اماں
(کیونکہ) ہم زمین پر امن وامان قائم کرینگے

آں قیاسِ حالِ گردوں بر زمیں
آسمان کے حال کو زمین پر قیاس کرنا
راست ناید فرق دارد در کمیں
درست نہ ہوگا، گہرا فرق ہے

## در بیانِ آنکہ حالِ خود و مستیِ خود پنہاں باید داشت
اس کا بیان کہ اپنی حالت اور اپنی مستی کو چھپانا چاہیئے

بشنو الفاظِ حکیمِ پردۂ
رازداں حکیم کے الفاظ سن
سر ہم آنجا بنہ کہ بادہ خوردۂ
جس جگہ تونے شراب پی ہے وہیں سر رکھدے

مستے از میخانہ چوں ضال شد
کوئی مست جب کسی میخانہ سے بھٹک گیا
تسخر و بازیچۂ اطفال شد
وہ بچوں کے لئے مسخرہ اور کھلونا بن گیا

می فتد او سو بسو بر ہر رہے
وہ اِدھر اُدھر ہر راستہ پر گرتا ہے
در گل و می خندش ہر ابلہے
کیچڑ میں، اور اس پر ہر احمق ہنستا ہے

او چنیں و کودکاں اندر پیش
وہ اس حال میں اور بچے اس کے پیچھے
بے خبر از مستی و ذوقِ میش
بے خبر اس کی شراب اور مستی کے ذوق سے

خلق اطفال اند جز مستِ خدا
مخلوق بچے ہیں، خدا کے مست کے علاوہ
نیست بالغ جز رہیدہ از ہوا
بالغ کوئی نہیں ہے اسکے علاوہ جو نفسانی خواہش سے نجات پا گیا

گفت دنیا لعب و لہو ست و شما
(اللہ نے) فرمایا ہے دنیا کھیل کود ہے اور تم
کودکید و راست فرماید خدا
بچے ہو اور خدا درست فرماتا ہے

از لعب بیروں نرفتی کودکی
تو کھیل کود سے باہر نہیں نکلا، تو بچہ ہے
بے زکاتِ روح کے باشد زکی
روح کی پاکیزگی کے بغیر تو پاک کب ہو سکتا ہے؟

چوں جماعِ طفل داں ایں شہوتے
تو اس شہوت کو بچے کے جماع کی طرح سمجھ
کہ ہمی رانند ایں جا اے فتے
جسکو وہ یہاں پورا کر رہے ہیں، اے نوجوان!

اعجوبہ تعجب کی چیز۔ دربیان۔ اِن اشعار کا مقصد یہ ہے کہ اہلِ باطن کو اسرار کا اظہار نہ کرنا چاہیئے تاکہ عوام غلط قیاس آرائی کرکے تباہ نہ ہوں حکیم۔ اس سے حکیم سنائی رحمۃ اللہ علیہ مراد ہیں۔ سر نہادن۔ پڑ رہنا۔ ضال۔ راستہ بھول جانے والا مسافر۔
تسخر۔ تمسخر۔ بازیچہ کھلونا۔ پیش۔ پیچھے۔ مستِ خدا۔ عاشق خدا۔ رہیدہ۔ آزاد۔
گفت۔ قرآن پاک میں ہے۔ وَمَا هٰذِهِ الْحَيٰوةُ الدُّنْيَآ اِلَّا لَهْوٌ وَّلَعِبٌ۔ "دنیا کی زندگی تو محض جی کا بہلاوا اور کھیل ہے"، لہٰذا دنیا دار بچے ہیں جو دنیا کے کھلونے سے کھیلتے ہیں۔ زکات۔ پاکیزگی۔ زکی۔ پاکیزہ۔

این جماعِ طفل چہ بُوَد بازئے — با جماعِ رُستمے و غازئے
بچہ کا جماع کیا ہوتا ہے! محض کھیل — رُستم اور غازی کے جماع کے سامنے

جنگِ خَلقاں ہمچو جنگِ کودکاں — جملہ بے معنیٰ و بے مغز و مُہاں
لوگوں کی لڑائی بچوں کی لڑائی جیسی ہے — سب بے معنیٰ اور بے مغز اور حقیر

جملہ با شمشیرِ چوبیں جنگِ شاں — جملہ در لَا یَنْبَغِی آہنگِ شاں
اِن کی لڑائی لکڑی کی تلواروں سے ہے — اُن کا قصد و ارادہ سب غیر مناسب میں داخل ہے

جملہ شاں گشتہ سوارہ بر نئے — کایں بُراقِ ماست یا دُلدل پئے
سب لکڑی کے سوار بنے ہوئے ہیں — کہ یہ ہمارا بُراق ہے یا دُلدل قدم ہے

حامِل اند و خود ز جہل افراشتہ — راکب و محمولِ رہ پنداشتہ
وہ لدے ہوئے ہیں اور نادانی سے اپنے آپکو بلند کئے ہوئے — راستہ کا سوار اور چڑھا ہوا سمجھتے ہیں

باش تا روزے کہ محمولانِ حق — اسپ تازاں بگذرند از نُہ طبق
ٹھہر، جب تک حق کے سوار کسی دن — گھوڑے دوڑاتے ہوئے نو آسمانوں سے گذر جائیں

یَعْرُجُ الرُّوحُ اِلَیْهِ وَالْمَلَكْ — مِنْ عُرُوجِ الرُّوحِ یَهْتَزُّ الْفَلَكْ
فرشتے اور روح اُس (اللہ تعالیٰ) کیطرف چڑھیں گے — روح کے چڑھنے سے آسمان جھومے گا

ہمچو طفلاں جملہ تاں دامن سوار — گوشۂ دامن گرفتہ اسپ وار
بچوں کی طرح تم سب دامن پر سوار ہو — گھوڑے کی طرح دامن کو پکڑے ہوئے ہو

از حق اِنَّ الظَّنَّ لَا یُغْنِی رسید — مرکبِ ظن بر فلکہا کے دوید
اللہ (تعالیٰ) کیجانب سے "گمان فائدہ نہیں دیتا ہے" — گمان کا گھوڑا آسمانوں پر کب دوڑا ہے!

اَغْلَبُ الظَّنَّیْنِ فِی تَرْجِیْحِ ذَا — لَا تُمَارِ الشَّمْسَ فِی تَوْضِیْحِهَا
دو گمانوں میں سے زیادہ غالب اُسکی ترجیح کیلئے ہے — سورج کی وضاحت میں نہ جھگڑ

آفتابِ حق چو گردد مستوی — در قیامت بر رشید و بر غوی
حق کا سورج جب سر پر آجائے گا — ق — قیامت میں راہ یاب اور گمراہ پر

آنگہے بینند مرکبہائے خویش — مرکبے سازیدہ اندازِ پائے خویش
اُس وقت اپنی سواریوں کو دیکھیں گے — کہ انھوں نے اپنے پیر کو سواری بنایا ہے

وہم و حس و فکر و ادراکِ شما — ہمچو نے داں مرکبِ کودک ہلا
تمہارا وہم اور حس اور فکر اور معلومات — آگاہ! اُن کو بچہ کی بانس کی سواری کی طرح سمجھ

---

لہ جماعِ طفل۔ نابالغ بچہ کے جماع کا کوئی نتیجہ نہیں ہے اسیطرح اہلِ دنیا حقیقت تک نہیں پہنچ سکتے ہیں۔ فتے۔ فتی کا امالہ ہے نوجوان۔ خَلقاں خَلق کی جمع، مخلوق۔ لَا یَنبَغِی۔ غیر مناسب چیزیں۔ نے، بانس، عموماً بچے بانس پر سوار ہو کر اُسکو گھوڑا سمجھ کر کھیلتے ہیں ایسے ہی اہلِ ظاہر غیر حقیقی دلائل پر سوار ہیں۔ بُراق۔ وہ سواری جو آنحضور ؐ کو معراج میں ملی تھی۔

ٹہ دُلدل۔ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کا وہ خچر جو حاکمِ اسکندریہ نے بطور تحفہ دیا تھا۔ حامِل۔ اُٹھانیوالا، سواری۔ راکب۔ سوار۔ محمول۔ سوار۔ محمولانِ حق۔ خدائی سوار۔ نُہ طبق۔ نو آسمان۔ یَعرُج۔ چڑھیگا۔ یہتز۔ جھومیگا۔ ہمچو۔ بچے یہ بھی کرتے ہیں کہ اپنے دامن کو ہی ٹانگوں کے درمیان کر کے اُسکو گھوڑا تصور کر لیتے ہیں۔ یہی حال اہلِ ظاہر کا ہے جو غلط دلائل پر سوار ہیں اِنَّ الظَّنَّ۔ قرآن پاک میں ہے۔ وہ لوگ صرف گمان کا اِتباع کرتے ہیں اور گمان حق بات کے مقابل کچھ مفید نہیں ہے لہٰذا حقائقِ باطنہ کا محض ظن کی بنیاد پر انکار درست نہیں ہے۔

ٹہ اَغلب۔ یعنی ظنِ غالب پر تو جب عمل ہوتا ہے جبکہ اُسکے مقابلہ میں بھی ظن ہی ہو یقین کے بالمقابل ظن بالکل باطل ہے، جب سورج سامنے ہو تو اُسکے انکار

عِلمہائے اہلِ دل حمّالِ شاں
اہلِ دل کے علوم اُن کی سواری ہیں

عِلمہائے اہلِ تن احمالِ شاں
تن پروروں کے عِلم اُن کا بوجھ ہوگا

عِلم چوں بر دل زند یارے شود
عِلم جب دل پر اثر کرے، مددگار ہوگا

عِلم چوں بر تن زند بارے سود
عِلم جب بدن پر اثر کرے، بوجھ ہوگا

گفت ایزد یَحْمِلُ اَسْفَارَہٗ
اللہ تعالیٰ نے فرمایا وہ اپنی کتابیں لادے ہوئے ہے

بار باشد عِلم کاں نبوُد زِ ھُو
وہ عِلم بوجھ ہوتا ہے جو اللہ کی جانب سے نہ ہو

عِلم کاں نبوُد زِ ھُو بے واسطہ
جو علم اللہ تعالیٰ کی جانب سے بلاواسطہ نہ ہو

آں نپاید ہمچو رنگِ ماشِطہ
وہ پائیدار نہیں ہوتا ہے مشاطہ کے (لگائے ہوئے) رنگ کی طرح

لیک چوں ایں بار را نیکو کشی
لیکن جب تو اِس بوجھ کو اچھی طرح کھینچے گا

بار بَرگیرند و بخشندت خوشی
بوجھ اُتار لیں گے اور تجھے خوشی بخشیں گے

ہیں بکش بہرِ خدا ایں بارِ عِلم
خبردار! علم کے اِس بوجھ کو اللہ کے لئے اٹھا

تا بہ بینی در دروں انبارِ عِلم
یہاں تک کہ تو (اپنے) اندر علم کے انبار دیکھے

ہیں مکش بہرِ ہوا ایں بارِ عِلم
خبردار! علم کے اِس بوجھ کو (خواہشِ نفسانی کیلئے نہ اٹھا)

تا شوی راکب تو بر رہوارِ عِلم
تاکہ تو علم کے گھوڑے پر سوار ہو جائے

چونکہ بر رہوارِ عِلم آئی سوار
جب تو علم کے گھوڑے پر سوار ہو کر آئے گا

بعد ازاں افتد ترا از دوش بار
اِس کے بعد تیرے کندھے سے بوجھ ہلکا ہوگا

از ہوا ہا کے رہی بے جامِ ھُو
محبتِ الٰہی کے جام کے بغیر تو خواہشات سے کب چھوٹے گا

اے زِ ھُو قانع شدہ با نامِ ھُو
اے وہ کہ جو اللہ کی ذات کی بجائے نام پر قانع ہو گیا ہے

از صفت وز نام چہ زاید خیال
(اللہ کی) صفت اور نام سے کیا پیدا ہوتا ہے؟ خیال

واں خیالش ہست دلّالِ وصال
اور وہ اُس کا خیال، وصال کا راہنما ہے

دیدہٗ دلّال بے مدلول ہیچ
کبھی تو نے کوئی راہنما بغیر مقصود کے دیکھا ہے

تا نباشد جادہ نبوُد غولِ ہیچ
جب تک راستہ نہ ہو، کبھی چھلاوا نہیں ہوتا ہے

ہیچ نامے بے حقیقت دیدہٗ
تو نے کبھی کوئی نام بغیر مسمّیٰ کے دیکھا ہے؟

یا ز گاف و لامِ گُل گُل چیدہٗ
یا (لفظ) گُل کے گاف اور لام سے تو نے پھول چنے ہیں

اسم خواندی رَو مسمّیٰ را بجو
تو نے نام پڑھ لیا، جا نام والے کو ڈھونڈ

مہ ببالا داں نہ اندر آبِ جو
چاند کو اوپر سمجھ، نہ کہ نہر کے پانی میں

ــــــــ

لہ عِلمہائے۔ یقینی علوم راحت رساں ہیں، ظنّی علوم وبالِ جان ہیں۔ حَمّال۔ بوجھ اٹھانے والا۔ اَحمال۔ حِمل کی جمع، بوجھ۔ بر دل۔ یعنی وہ علم جو بطریق الہام اور وحی حاصل ہو۔ بر تن۔ یعنی وہ علم جو بدن کے حواس کے ذریعہ حاصل ہو۔ یحمل۔ قرآن پاک میں ہے جن لوگوں پر تورات پر عمل کرنے کا بار ڈالا گیا پھر وہ اُس پر کاربند نہ ہوئے اُن کی مثال اُس گدھے کی سی ہے جس پر کتابیں لدی ہوئی ہوں۔

لہ اَسفار۔ سِفر کی جمع ہے، کتب۔ ھُو۔ یعنی اللہ تعالیٰ۔ بے واسطہ۔ کسبی علوم کے بعد دل میں ایک نور پیدا ہوتا ہے جو وہبی ہے یہاں علم سے یہی کیفیت مراد ہے۔ ماشطہ۔ مشاطہ، نائن جو دلہن کو بناؤ سنگھار کراتی ہے۔ ایں بار۔ یعنی کسبی علوم بیکار نہیں ہیں اُنکو اللہ کیلئے حاصل کیا جائے تو نور عطا ہو جاتا ہے۔ بار یعنی کسبی علوم کی کثافت اور بوجھ ہلکا ہو جائیگا۔ زِ ھُو قانع شدہ۔ مؤمن کو اللہ کی ذات کا طالب بننا چاہیئے محض اللہ کے نام پر اکتفا نہ کرنا چاہیئے۔

لہ از صفت۔ یعنی اللہ کے اسماء اور صفات کا ورد ذات تک پہنچنے میں رہنمائی کرتا ہے۔ دیدہٗ۔ دلالت کرنیوالے کا وجود اُس چیز کے وجود کی علامت ہے جس پر وہ دلالت کرتا ہے، عوام کا خیال ہے کہ راستوں پر چھلاوے

گر ز نام و حرف خواہی بگذری [1] | پاک کن خود را ز خود ہیں یکسری

تو اگر نام اور حرفوں سے آگے بڑھنا چاہتا ہے | تو خبردار! اپنے آپ کو خودی سے بالکل پاک کرلے

ہمچو آہن ز آہنی بیرنگ شو | در ریاضت آئینۂ بے زنگ شو

لوہے کی طرح لوہے پن سے بے تعلق ہو جا | ریاضت کر کے بغیر زنگ کا آئینہ بن جا

خویش را صافی کن از اوصافِ خود | تا بہ بینی ذاتِ پاکِ صافِ خود

اپنے آپ کو اپنے اوصاف سے صاف کرلے | تاکہ تو اپنی پاک، صاف ذات کو (اس حالت میں) دیکھے

ق

بینی اندر دل علومِ انبیا | بے کتاب و بے مُعید و اوستا

(کہ) تو دل میں انبیاء کے علوم دیکھے | بغیر کتاب اور بغیر دُہرانے والے کے اور بغیر استاد کے

گفت پیغمبر [2] کہ ہست از امتم | کو بود ہم گوہر و ہم ہمتم

پیغمبر (صلی اللہ علیہ وسلم) نے فرمایا کہ میری امت میں ایک | جو میرے جوہر اور میری ہمت میں میرا شریک ہوگا

مر مرا زاں نور بیند جانِ شاں | کہ من ایشاں را ہمی بینم بداں

ان کی جان مجھے اُس نور سے دیکھے گی | جس سے میں اُن کو دیکھتا ہوں

ق

بے صحیحین و احادیث و رُوات | بلکہ اندر مَشرب آبِ حیات

(مجھے بغیر نور سے دیکھے گا) بغیر صحیحین اور احادیث اور راویوں کے | بلکہ مَشرب (عشق) میں (جو) آبحیات ہے (دیکھے گا)

سِرّ اَمْسَیْنَا لُکْرُدِیًّا [3] بداں | رازِ اَصْبَحْنَا عَرَابِیًّا بخواں

"ہم نے کُردی ہو کر شام گذاری" کے راز کو سمجھ | "ہم نے عربی ہو کر صبح کی" کے راز کو پڑھ

سِرّ اَمْسَیْنَا وَ اَصْبَحْنَا ترا | می رساند جانبِ راہِ خدا

تجھے اَمْسَیْنَا اور اَصْبَحْنَا کا راز | راہِ خدا کی جانب پہنچا دے گا

ور مثالے خواہی از علمِ نہاں | قصہ گو از رومیان و چینیاں

اگر تو علمِ لدنی کی مثال چاہتا ہے | تو رومیوں اور چینیوں کا قصہ دُہرا

## قصۂ مِرے کردنِ رومیان و چینیاں در علمِ نقاشی و صورتگری

نقاشی اور مصوری کے علم میں رومیوں اور چینیوں کے مقابلہ کا قصہ

چینیاں گفتند ما نقاش تر | رومیاں گفتند ما را کرّ و فر

چینیوں نے کہا کہ ہم بڑے نقاش ہیں | رومیوں نے کہا کہ ہم شان و شوکت والے ہیں

گفت سلطاں امتحاں خواہم دریں | کز شما خود کیست در دعویٰ گزیں

بادشاہ نے کہا میں اس معاملہ میں امتحان لونگا | کہ دعوے میں تم میں سے کون بہتر ہے؟



[1] گر ز نام: اسماء الٰہی سے ذات الٰہی تک اُسوقت پہنچ گے جب خودی سے اپنے آپکو پاک کرلوگے۔ ہمچو آہن: آئینہ لوہے سے بنایا جاتا تھا۔ اُسکو زنگ سے صاف کر کے صیقل کر دیا جاتا تھا جس میں عکس نظر آنے لگتا تھا، اگر لوہے میں اُسکا اپنا زنگ رہے تو اُسمیں عکس نمودار نہ ہوگا۔ خویش را: دل کے زنگ کو دُور کردو گے تو اُسمیں انبیاء کے علوم کا عکس نظر آسکیگا۔ مُعید: سبق دہرانیوالا۔ تکرار کرانیوالا۔

[2] گفت پیغمبر: آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم نے بشارت دی ہے کہ اُمّت میں ایسے لوگ پیدا ہونگے جو میرے جوہرِ علم و ہمت میں میرے شریک ہونگے ایک روایت میں ہے: میری امت میں وہ لوگ ہونگے جنکو اللہ کیطرف سے اِلہام ہوگا۔ صحیحین: دو صحیح کتابیں یعنی امام بخاری کی صحیح اور امام مسلم کی صحیح بلکہ مشاہدہ کی یہ صورت مشربِ عشق سے حاصل ہوتی ہے جو روح کے لئے آبِ حیات ہے۔

[3] سِرِّ اَمْسَیْنَا: جعفر ابو الوفاءؒ کرد قوم میں سے تھے جو عربی سے ناواقف تھے، حضرتِ حق نے اُنکو ایک شب میں علومِ عربیہ عطا فرما دیئے۔ صبح کو جب اُنھوں نے وعظ فرمایا تو کہا شام کو میں کُردی تھا اور عربی سے ناواقف تھا اللہ کا کرم ہے کہ اُسنے رات میں عربی علوم عطا فرما دیئے اور میں صبح کو عربی ہو گیا ہوں۔ صورتگری: مصوری، علمِ باطن کے حصول کی صورت اس قصہ سے سمجھائی ہے۔ کرّوفر: شان و شوکت۔ گزیں: پسندیدہ۔

اہلِ چین و روم چوں حاضر شدند
چینی اور رومی جب آئے

رومیاں در علم واقف تر بُدند
(تو) رومی باعتبار علم زیادہ ماہر تھے

چینیاں گفتند خدمت[1] ما کُنیم
چینیوں نے کہا ہم محنت کرینگے

رومیاں گفتند بر حکمت تنیم
رومیوں نے کہا ہم حکمت و دانائی دکھائیں گے

چینیاں گفتند یک خانہ بما
چینیوں نے کہا ایک گھر

خاص بسپارید و یک آنِ شما
خاص طور پر ہمارے سپرد کر دو اور ایک تم لیلو

بود دو[1] خانہ مُقابل در بدر
آمنے سامنے کے دو گھر بالمقابل تھے

زاں یکے رومی ستد چینی دگر
اُن میں سے ایک رومیوں نے دوسرا چینیوں نے لے لیا

چینیاں صد رنگ از شہ خواستند
چینیوں نے بادشاہ سے سَو قسم کے رنگ مانگے

پس خزینہ باز کرد آں ارجمند
اُس اقبال مند (بادشاہ) نے خزانہ کھول دیا

ہر صباحے از خزینہ رنگہا
ہر صبح کو خزانے سے رنگوں کے لئے

چینیاں را راتبہ بود و عطا
چینیوں کو مقرر رقم بلکہ اور کچھ زیادہ مل جاتا

رومیاں گفتند نے نقش و نہ رنگ
رومیوں نے کہا نہ نقش اور نہ رنگ

در خور آید کار را جز دفع[2] زنگ
کام میں آئے گا، سوائے زنگ صاف کرنے کے

در فرو بستند و صیقل می زدند
اُن (رومیوں) نے دروازہ بند کیا اور مانجھنے لگے

ہمچوں گردوں سادہ و صافی شدند
(در و دیوار) آسمان کیطرح سادہ اور صاف ہو گئے

از دو[3] صد رنگی بہ بیرنگی رہے ست
زنگارنگی (عالمِ کثرت) سے (بے رنگی) عالمِ وحدت کیطرف

رنگ چوں ابر ست و بیرنگی مہے ست
رنگ ابر کیطرح اور بے رنگی چاند کی طرح ہے

ہر چہ اندر ابر ضو بینی و تاب
تو ابر میں جو کچھ روشنی اور چمک دیکھتا ہے

آں ز اختر دان و ماہ و آفتاب
وہ ستاروں اور چاند اور سورج کی وجہ سے سمجھ

چینیاں چوں از عمل فارغ شدند
جب چینی کام سے فارغ ہوئے

از پئے شادی دُہلہا می زدند
اُنھوں نے خوشی میں ڈھول بجائے

شہ در آمد دید آنجا نقشہا
بادشاہ آیا اُس نے اُس جگہ نقش دیکھے

می ربود آں عقل را و فہم را
جو عقل اور سمجھ کو دنگ کر رہے تھے

بعد ازاں آمد بسوئے رومیاں
اُس کے بعد (بادشاہ) رومیوں کی طرف آیا

پردہ را بالا کشیدند از میاں
اُنھوں نے درمیان سے پردے کو اوپر کھینچ دیا

---

[1] خدمتہا یعنی قوتِ عمل سے کام لیں گے۔ تنیم۔ مشغول ہونگے۔ آن۔ ملکیت۔ در بدر یعنی دونوں کے دروازے آمنے سامنے تھے۔ راتبہ۔ دونوں کا مقرر عطیہ۔ عطا۔ بخشش جو مقرر نہ ہو۔

[2] دفعِ زنگ۔ یعنی ہمیں رنگ و روغن مفید نہ ہوگا، بلکہ دیواروں کو صاف کرنا اور مانجھنا مفید ہوگا۔ ہمچو گردوں۔ مکان کو آسمان کی طرح صاف ستھرا کر دیا۔

[3] از دو صد۔ یعنی عالمِ کثرت عالمِ وحدت کا لازمہ ہے۔ یہاں سے مولانا کا ذہن چینیوں کی زنگارنگی اور رومیوں کی بے رنگی سے کثرت کی زنگارنگی اور وحدت کی بے رنگی کی طرف منتقل ہو گیا ہے۔ ہر چہ۔ اَبر میں چمک اور روشنی اُن ستاروں یا چاند اور سورج کی وجہ سے ہوتی ہے جو اُس کے پیچھے ہوتے ہیں۔ اسی طرح عالمِ امکاں میں ہر کمال ذاتِ واحد سے آیا ہے۔ دُہلہا دُہل کی جمع ہے، ڈھول۔ پردہ را۔ یعنی رومیوں نے اپنے مکان پر جو پردہ ڈال رکھا تھا۔

عکسِ آں تصویر و آں کردارہا¹ — زد بریں صافی شدہ دیوارہا
(تو) اُن تصویروں اور دستکاریوں کا عکس — اُن صاف دیواروں پر پڑا

ہر چہ آنجا دید ایں جا بہ نمود — دیدہ را از دیدہ خانہ می ربود
(بادشاہ نے) جو وہاں دیکھا یہاں اس سے اچھا دیکھا — اور یہ منظر، آنکھوں کو حلقۂ چشم سے اُچک رہا تھا

رومیاں آں صوفیانند اے پدر — بے ز تکرار و کتاب و بے ہنر
اے بابا! رومی وہ صوفی ہیں — بغیر تکرار اور کتاب اور ہنر (آموزی) کے

لیک صیقل کردہ اند آں سینہا — پاک ز آز و حرص و بخل و کینہا
لیکن اُنھوں نے سینوں کو مانجھ لیا ہے — لالچ اور حرص اور بخل اور کینوں سے پاک (کر لیا ہے)

آں صفائے آئینہ وصفِ دل است — صورتِ بے منتہا را قابل است
آئینہ کی صفائی اُن کے دل کی صفت ہے — (جو) لا انتہا صورتوں کو قبول کرنے والا ہے

صورتِ بے صورتِ بے حد و عیب — زائینۂ دل تافت بر موسیٰ² ز جیب
صورت بغیر صورت کے جو بے حد اور بے عیب تھی — جو گریبان میں دل کے آئینہ سے حضرت موسیٰؑ پر چمکی تھی

گرچہ آں صورت نہ گنجد در فلک — نے بعرش و فرش و دریا و سمک
اگرچہ وہ صورت آسمان میں نہیں سماتی ہے — نہ عرش میں اور نہ زمین اور نہ دریا میں اور نہ مچھلی میں

زانکہ محدود است و معدود است آں — آئینۂ دل را نباشد حد بداں
اس لئے کہ یہ چیزیں محدود اور شمار میں آنیوالی ہیں — سمجھ لے دل کی آئینہ کی کوئی حد نہیں ہے

عقل³ اینجا ساکت آید یا مُضل — زانکہ دل با اوست یا خود اوست دل
عقل اس جگہ خاموش رہتی ہے یا گمراہ کرتی ہے — اسلئے کہ دل اُس سے ملا ہوا ہے یا خود وہی دل ہے

عکسِ ہر نقشے نتابد تا ابد — جز ز دل ہم با عدد ہم بے عدد
قیامت تک، ہر نقش کا عکس نہیں چمکتا ہے — دل کے علاوہ (کسی اور چیز پر)، خواہ وہ شمار میں آنیوالے ہوں یا ان گنت ہوں

تا ابد ہر نقشِ نو کاید برو — می نماید بے حجابے اندرو
قیامت تک کا ہر نیا نقش جو اس دل پر پڑتا ہے — کسی حجاب کے بغیر اُس میں نظر آتا ہے

اہلِ صیقل رستہ اند از بو و رنگ — ہر دمے بینند خوبی بے درنگ
صیقل کرنیوالے بُو اور رنگ سے نجات پا گئے ہیں — وہ انتہائی کو بلا توقف ہر وقت دیکھ لیتے ہیں

نقش و قشرِ علم را بگذاشتند — رایتِ عین الیقین افراشتند
اُنھوں نے نقش اور علم کے چھلکے کو چھوڑ دیا ہے — عین الیقین کا جھنڈا بلند کر دیا ہے

---

¹ کردارہا۔ صنعتیں۔ بہ۔ بہتر۔ دیدہ خانہ۔ آنکھوں کے حلقے۔ رومیاں آن صوفیاں۔ یعنی جس طرح رومیوں نے خود نقش و نگار نہیں بنائے بلکہ چینیوں کے نقش و نگار کو منعکس کر لیا اسیطرح صوفیاء اپنی لوحِ دل پر علومِ الٰہیہ کو منعکس کر لیتے ہیں۔ دل۔ دل ایسا آئینہ ہے کہ جب وہ صاف ہو جاتا ہے تو لا انتہا صورتوں کو اپنے اندر منعکس کر لیتا ہے۔

² بر موسیٰؑ۔ حضرت موسیٰؑ کو علمِ لدُنّی حاصل ہوا تھا جو لا انتہا تھا اور بے صورت تھا چونکہ وہ علم حصولی نہ تھا جو اشیاء کی صُور ذہنیہ کے ذریعہ حاصل کیا جاتا ہے۔ گرچہ۔ وہ علمِ لدُنّی زمین آسمان اور دریا اور دریائی حیوانات میں نہیں سما سکتا چونکہ یہ سب چیزیں محدود ہیں اور وہ غیر محدود ہے لیکن آئینۂ دل میں غیر محدود کو قبول کر لینے کی صلاحیت ہے۔

³ اینجا۔ یعنی اس معاملہ میں کہ قلب میں علمِ لدُنّی سما سکتے ہیں۔ زانکہ۔ کیونکہ یہ سمجھ میں نہیں آتا ہے کہ قلب اور صورت میں اقتران ہے یا دونوں میں عینیت ہے۔ تا ابد۔ قیامت تک جس قدر نقوش ہیں خواہ محدود ہوں یا غیر محدود، دل کے سوا کسی آئینہ میں منعکس نہیں ہو سکتے ہیں۔ خوبی۔ علومِ محمودہ عین الیقین یقین کا آخری درجہ ہے۔

ذوق و فکر و روشنائی یافتند — بحرِ بہرِ آشنائی یافتند
اُن کو ذوق اور فکر اور روشنی حاصل ہو گئی ہے — انہوں نے تیراکی کے لئے سمندر پالیا ہے

مرگ کز وے جملہ اندر وحشت اند — می کنند ایں قوم بر وے ریشخند
موت جس سے سب خوف زدہ ہیں — یہ قوم اُس کی ہنسی اُڑاتی ہے

کس نیابد بر دلِ ایشاں ظفر — بر صدف آید ضرر نے بر گہر
(کیونکہ) اُن کے دل پر کوئی قابو نہیں پاسکتا ہے — ضرر سیپ کو پہنچتا ہے، نہ کہ موتی کو

گرچہ نحو و فقہ را بگذاشتند — لیک محو و فقر را برداشتند
اگرچہ اُنہوں نے نحو اور فقہ کو ترک کر دیا ہے — لیکن وہ فنا اور فقر کے حامل ہو گئے ہیں

تا نقوشِ ہشت جنّت تافت ست — لوحِ دل شاں را پذیرا یافت ست
جب سے آٹھوں بہشتوں کے نقوش اُبھرے ہیں — اُنکی لوحِ دل کو (عکس کی) قبول کرنے والی پایا ہے

برتر اند از عرش و کرسی و خلا — ساکنانِ مقعدِ صدقِ خدا
وہ عرش اور کرسی اور خلا سے بھی بہتر ہیں — (وہ) خدا کی سچائی کی نشستگاہ کے ساکن ہیں

صد نشاں دارند و محوِ مطلق اند — چہ نشاں بل عینِ دیدارِ حق اند
وہ سینکڑوں نشان رکھتے ہیں اور مطلق فنا ہیں — نشان کیا، بلکہ وہ اللہ کا بعینہٖ دیدار ہیں

## پرسیدن پیغمبر زید را صلی اللہ علیہ وسلم کہ امروز چونی و چون برخاستی و جواب گفتن او کہ اصبحت مومنا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کا حضرتِ زید (رضی اللہ عنہ) سے دریافت فرمانا کہ آج تم کیسے ہو اور تم نے کس حالت میں صبح کی اور (بستر سے) کس حال میں اٹھے ہو اور انکا جواب دینا کہ یا رسول اللہ میں نے مومن ہونے کی حالت میں صبح کی ہے

گفت پیغمبر صباحے زید را — کیف اصبحت اے رفیقِ با صفا
ایک صبح کو پیغمبر (صلی اللہ علیہ وسلم) نے زیدؓ سے فرمایا — اے مخلص رفیق! تم نے صبح کس حالت میں کی ہے؟

گفت عبداً مومناً باز اوش گفت — گو نشاں از باغِ ایماں گر شگفت
انہوں نے کہا مومن بندہ ہونے کی حالت میں، پھر اُن سے حضورؐ نے فرمایا — اگر ایمان کا چمن کھِلا ہے تو اُس کی علامت بتاؤ

گفت تشنہ بودہ ام من روز ہا — شب نخفتستم ز عشق و سوز ہا
انہوں نے کہا میں (روزہ کی وجہ سے) دنوں پیاسا رہا ہوں — عشق اور سوز کی وجہ سے راتوں نہیں سویا ہوں

تا ز روز و شب گذر کردم چناں — کہ ز اسپر بگذرد نوکِ سناں
یہاں تک کہ روز و شب سے میں اِس طرح گذر گیا — جس طرح نیزے کی نوک ڈھال سے گذر جاتی ہے

---

۱؎ ذوق روشنائی یعنی نورِ قلب۔ بحر یعنی علومِ وہبیہ کا سمندر۔ آشنائی۔ تیراکی۔ وحشت۔ خوف۔ ریشخند۔ ہنسی اڑانا۔ ظفر۔ فتح۔ صدف یعنی جسم۔ گہر یعنی روح۔ محو۔ فنا۔ خلا۔ وہ فضا جو عرش سے اوپر ہے۔

۲؎ مقعدِ صدق۔ قرآن پاک میں ہے "پرہیزگار سچائی کی نشستگاہ میں ہیں"۔ صد نشاں۔ جو بقا باللہ کے ہیں۔ محوِ مطلق یعنی فنا فی اللہ کی وجہ سے۔ زید یعنی ابن حارثہ رضی اللہ عنہ جن کو زید الخیر بھی کہا جاتا ہے۔ احادیث میں آنحضورؐ کا اس طرح کا مکالمہ عوف بن مالک رضی اللہ عنہ سے تو ملتا ہے حضرت زید رضی اللہ عنہ کے بارے میں صرف اس قدر ملتا ہے کہ حضورؐ نے ان سے دریافت کیا تھا کہ تم نے صبح کس حالت میں کی، اس قصہ کا مقصد یہ ہے کہ مجاہدے سے مشاہدہ پیدا ہو جاتا ہے۔

۳؎ کیف کیسے۔ اَصبحتَ۔ تو نے صبح کی۔ با صفا مخلص۔ اوش۔ اُس کو۔ گفت۔ دن میں روزے رکھتا تھا اور رات کو یادِ خدا میں مصروف رہتا تھا۔ تا ز روز یعنی زمانی اختیار سے مجھے تعلق نہ رہا اور معیتِ حق جو غیر زمانی ہے وہ حاصل ہو گئی۔

کہ ازاں[۱] سو جملہ ملت یکے ست — صد ہزاراں سال و یک ساعت یکے ست
کیونکہ وہاں تمام ملتیں ایک ہیں — لاکھوں سال اور ایک گھنٹہ یکساں ہے

ہست ازل را و ابد را اتحاد — عقل را رہ نیست زاں سو زافتقاد
(وہاں) ازل اور ابد میں وحدت ہے — گم ہو جانے کیوجہ سے وہاں عقل کے لئے کوئی راستہ نہیں ہے

گفت ازاں رہ کو رہ آوردی بیا — در خور فہم و عقول ایں دیار
(آنحضورؐ نے) فرمایا اُس راستہ کا تحفہ کہاں ہے لا — جو ان ملکوں (دنیا کے رہنے والوں) کی فہم اور عقلوں کے مناسب ہو

گفت خلقاں چوں ببیند آسماں — من ببینم عرش را با عرشیاں
(زیدؓ نے) کہا جب لوگ آسمان کو دیکھتے ہیں — میں عرش کو مع عرش کے باشندوں کے دیکھتا ہوں

ہشت جنت ہفت دوزخ پیش من — ہست پیدا ہمچو بت پیش شمن
آٹھوں جنتیں اور ساتوں دوزخیں میرے سامنے — اس طرح نمایاں ہیں جس طرح پجاری کے سامنے بت

یک بیک وا می شناسم خلق را — ہمچو گندم من ز جو در آسیا
میں لوگوں کو ایک ایک کر کے جدا جدا پہچانتا ہوں — جسطرح میں چکی میں جو اور گندم (کو پہچانتا ہوں)

کہ بہشتی کیست و بیگانہ کے ست — پیش من پیدا چو مار و ماہی ست
کہ بہشتی کون ہے اور (جنت سے) بیگانہ کون ہے؟ — میرے سامنے اس طرح نمایاں ہے جسطرح سانپ اور مچھلی

ایں[۲] زماں پیدا شدہ برایں گروہ — یوم تبیض و تسود وجوہ
اس گروہ پر اسی وقت روشن ہے — وہ دن جبکہ چہرے منور اور کالے ہو جائینگے

پیش ازیں ہر چند جاں پُر عیب بود — در رحم بود و ز خلقاں غیب بود
اس (روز قیامت) سے پہلے ہی یقیناً روح عیبوں سے پُر تھی — رحم مادر میں (بچے کی طرح) تھی اور مخلوق (کی نظروں) سے

الشقی[۳] من شقی فی بطن امہ — من سمات الجسم یعرف حالہم
بدبخت وہ ہے جو ماں کے پیٹ سے بدبخت بنا — جسم کی علامتوں سے اُن کا حال جانا جاتا ہے

تن چو مادر طفل جاں را حاملہ — مرگ درد زادن ست و زلزلہ
بدن، ماں کی طرح، روح سے حاملہ ہے — موت، جننے کا درد اور ہلچل ہے

جملہ جانہائے گذشتہ منتظر — تا چگونہ زاید آں طفل بطر
پہلی تمام رُوحیں منتظر ہیں — کہ یہ خود پسند بچہ کس حالت میں پیدا ہوتا ہے!

زنگیاں گویند خود از ماست او — رومیاں گویند بس زیباست او
کالے سمجھتے ہیں وہ ہم میں سے ہے — گورے کہتے ہیں کہ وہ بہت سُرخرو ہے

---

[۱] کہ۔ ذاتِ حق وحدتِ تامہ ہے اور وہ غیر زمانی ہے۔ حضرت زیدؓ مقامِ وحدتِ ذات اور فنائے کثرتِ تعینات میں پہنچ گئے تھے ازل و ابد چونکہ زمانی ہے لہٰذا غیر زمانی ذات کیلئے وہ یکساں ہے۔ رہ آورد۔ سوغات، تحفہ۔ در خور۔ لائق۔ چونکہ حضرت زیدؓ نے ایسے مقام کی باتیں شروع کر دیں تھیں جو عوام کی عقلوں سے بالاتر تھیں لہٰذا آنحضورؐ نے انکو تنبیہ کی اور پھر انھوں نے دوزخ اور جنت وغیرہ سے متعلق باتیں بیان کرنا شروع کر دیں۔ ہشت۔ یعنی جنت اور دوزخ کے تمام طبقے میرے لئے روشن ہو گئے ہیں۔

[۲] ایں زماں۔ یہ مولانا کا مقولہ ہے کہ عوام تو جنتی اور جہنمی کو قیامت میں پہچانیں گے لیکن اولیاء اللہ انکو اسی دنیا میں پہچان لیتے ہیں۔ یوم قرآن کی آیت میں ہے یَوْمَ تَبْیَضُّ وُجُوْہٌ وَّ تَسْوَدُّ وُجُوْہٌ جس روز بعض چہرے نورانی ہونگے اور بعض چہرے کالے۔ ایں زماں۔ یعنی جسطرح حضرت زیدؓ کو مشاہدہ حاصل تھا اولیاء اللہ کو بھی مشاہدہ ہو جاتا ہے۔ پیش ازیں یعنی قیامت کے پہلے رُوح نظروں سے چھپی ہوئی تھی اور انکے عیب نظر نہیں آتے تھے جسطرح بچہ ماں کے پیٹ میں چھپا ہوتا ہے اور اسکے اوصاف معلوم نہیں ہوتے۔

[۳] الشقی۔ بدبخت یعنی بچہ کا دوزخی یا جنتی ہونا ماں کے پیٹ میں رہتے ہوئے ہی طے ہو جاتا ہے البتہ عوام اسکے پیدا ہونے کے بعد اسکی جسمانی حرکات سے کسی فیصلہ پر پہنچتے ہیں۔ تن۔ شقی۔

چوں برآید[۱] درجہاں جانِ وجود — پس نماند اختلافِ بیض و سُود
جب روح کا وجود دنیا میں پیدا ہو جاتا ہے — کالوں اور گوروں کا امتیاز نہیں رہتا ہے

گر بُود زنگی برندش زنگیاں — روم را رومی برد ہم از میاں
اگر وہ کالا ہوتا ہے تو اُس کو کالے لے جاتے ہیں — گورے کو درمیان میں سے گورے لیجاتے ہیں

تا نزاد اُو مُشکلات عالم ست — آنکہ اُو نازادہ بشناسد کم ست
جبتک وہ پیدا نہیں ہوتا عالم کیلئے مشکلات (کا سبب) ہے — جو نہ جنے ہوئے کو پہچان لیں کم ہیں

اُو مگر بنگرد بنُورِ اللہ بُود — کاندرونِ پوست اُو را رہ بُود
اگر، وہ اللہ کے نور سے دیکھنے والا ہو — کہ چھلکے کے اندر اُس کے لئے راستہ ہوتا ہے

اصلِ[۲] آب نطفہ اسپید ست و خوش — لیک عکسِ جانِ رومی و حبش
نطفہ کا پانی اصل میں سفید اور خوشنما ہے — لیکن گورے اور کالے کی روح کا اثر

ق
میدہد رنگ احسن التقویم را — تا بہ اسفل می برند ایں نیم را
بہترین ساخت والے کو رنگ بخشتا ہے — یہاں تک آدھوں کو گہرائی میں لے جاتا ہے

یَوْمَ تَبْیَضُّ وَتَسْوَدُّ وُجُوہ — تُرک و ہندو شہرہ گردد زاں گروہ
جس روز چہرے سفید اور سیاہ ہونگے — اُس گروہ میں سے گورے اور کالے مشہور ہوجائینگے

فاش[۳] گردد کہ تو کاہی یا کہ کوہ — ہندوی یا تُرک پیشِ ہر گروہ
واضح ہو جائے گا کہ تو تنکا ہے یا پہاڑ — تو کالا ہے یا گورا ہر گروہ پر

در رحم پیدا نباشد ہندو ترک — چونکہ زاید بیندش خورد و بزرگ
رحم (مادر) میں کالا گورا واضح نہیں ہوتا ہے — جب پیدا ہوتا ہے اُسکو ہر چھوٹا بڑا دیکھ لیتا ہے

ایں سخن پایاں نہ دارد باز راں — تا نمانیم از قطارِ کارواں
اس بات کا خاتمہ نہیں ہے، واپس لوٹ — تاکہ ہم قافلہ کی قطار سے (پیچھے) نہ رہ جائیں

## جواب زید بن حارثہ رضی اللہ عنہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم را کہ احوالِ خلق بر من پوشیدہ و پنہاں نیست

حضرت زید بن حارثہ رضی اللہ عنہ کا آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کو جواب دینا کہ لوگوں کے احوال مجھ سے چھپے ہوئے نہیں ہیں

جُملہ را چوں روزِ رستاخیز من — فاش می بینم عیاں از مرد و زن
میں سب کو قیامت کے دن کی طرح — کھلا ہوا دیکھتا ہوں خواہ مرد ہو یا عورت

ہیں بگویم یا فرو بندم نفس — لب گزیدش مصطفٰے یعنی کہ بس
ہاں میں بتاؤں یا سانس گھونٹ لوں — مصطفیٰ (صلی اللہ علیہ وسلم) نے اُنکے لئے ہونٹ دبایا کہ بس

[۱] چوں برآید۔ اوپر کا قصہ تو عالم برزخ کا ہے کہ وہاں جہنمی کو جہنمی اور جنتی کو جنتی پہچانیں گے لیکن جب دنیا میں بچہ پیدا ہوتا ہے وہاں جہنمی اور جنتی کا فرق محسوس نہیں ہوتا ہے۔ بیض۔ ابیض کی جمع ہے، گورا۔ سُود۔ اسود کی جمع ہے، کالا۔ تا نزاد او۔ یعنی جب تک عالم برزخ میں پیدائش نہیں ہوتی۔

[۲] اصل۔ یعنی جہنمی اور جنتی جس نطفہ سے پیدا ہوتے ہیں اور جس سے جسم کی ساخت ہوتی ہے اُسمیں یکسانیت ہے فرق جو پیدا ہوتا ہے وہ روح کا عکس ہے۔ احسن التقویم۔ بہترین ساخت یعنی انسان۔ اسفل۔ نچلا حصہ، یعنی جہنم کا نچلا حصہ۔ یوم۔ یعنی قیامت کے روز جہنمی اور جنتی گروہ بالکل علیحدہ علیحدہ ہوجائینگے۔

[۳] فاش۔ واضح۔ کاہی۔ تو تنکا ہے۔ کوہ۔ پہاڑ یعنی عمل کے اعتبار سے بھاری ہے یا ہلکا۔ ہندو ترک یعنی جہنمی اور جنتی۔ رستاخیز۔ قیامت۔ لب گزیدن۔ ہونٹ دانتوں میں دبانا، یہ کام سے روکنے کا اشارہ ہوتا ہے۔

یارسول اللہ بگویم سِرّ حشر[۱] — درجہاں پیدا کنم امروز نشر
یارسول اللہ میں قیامت کا راز کہہ ڈالوں — دنیا میں آج ہی قیامت برپا کردوں

ہِل مرا تا پردہ ہا را بر درم — تا چو خورشیدے بتابد گوہرم
مجھے اجازت دیجیئے کہ پردے چاک کردوں — تاکہ میرا جوہر آفتاب کی طرح چمکے

تا کسوف آید زمن خورشید را — تا نمایم نخل را و بید را
تاکہ میری وجہ سے سورج گرہن میں آجائے — تاکہ میں کھجور اور بید کو (جدا کرکے) دکھا دوں

وَانمایم روزِ رستاخیز را — نقد را و نقدِ قلب[۲] آمیز را
قیامت کے دن کو کھول کر دکھا دوں — کھرے اور کھوٹے کو (دکھا دوں)

دست ہا ببریدہ اصحابِ شمال — وَانمایم رنگِ کفر و رنگِ آل
ہاتھ کٹے ہوئے، بائیں جانب والوں کو — تاریکی اور سُرخ رنگ کو واضح کردوں

وَاکشایم ہفت سوراخ نفاق — در ضیائے ماہ بے خسف و مُحاق
نفاق کے سات سُوراخ واضح کردوں — اُس چاند کی روشنی میں جس کیلئے گرہن اور گھٹاؤ نہیں ہے

وَانمایم من پلاسِ اشقیا — بشنوانم طبل[۳] و کوسِ انبیا
میں بدبختوں کا ٹاٹ کا لباس کھول کر دکھا دوں — انبیاء کا نقارہ سُنا دوں

دوزخ و جنّات و برزخ درمیاں — پیشِ چشمِ کافراں آرم عیاں
دوزخ اور جنّتیں اور درمیان میں برزخ — کافروں کی نظروں میں لے آؤں

وَانمایم حوضِ کوثر را بجوش — کآب بر رُوشاں زند بانگش بگوش
حوضِ کوثر کو ٹھاٹھیں مارتا ہوا دکھا دوں — کہ وہ اُنکے چہروں پر پانی چھڑکے کانوں میں آواز پہنچائے

وانکہ تشنہ گردِ کوثر می دوند — یک بیک را وَانمایم تا کیند
وہ لوگ جو کوثر کے گرد پیاسے بھاگے پھر رہے ہیں — ایک ایک کو دکھا دوں کہ وہ کون ہیں؟

واں کساں کہ تشنہ بر گردش دواں — گشتہ اند ایندم نمایم من عیاں
وہ لوگ جو اُس کے چاروں طرف پیاسے بھاگے — پھر رہے ہیں، اِن کو ابھی کھلم کھلا دکھا دوں

می بساید دوشِ شاں بر دوشِ من — نعرہاشاں می رسد در گوشِ من
اُن کا کندھا میرے کندھے سے چھل رہا ہے — اُن کے نعرے میرے کان میں پہنچ رہے ہیں

اہلِ جنّت پیشِ چشمم ز اختیار — در کشیدہ یک دگر را در کنار
میری آنکھوں کے سامنے جنّتی خوشی سے — ایک دوسرے سے گلے مِل رہے ہیں

---

۱ے حشر و نشر۔ قیامت۔ ہِل۔ ہلیدن سے امر کا صیغہ ہے، تو چھوڑ۔ گوہرم۔ میرا کمال۔ نخل۔ کھجور یعنی وہ لوگ جو اپنے اعمال کے ثمرات پائیں گے۔ بید۔ مشہور درخت ہے جس پر کوئی پھل نہیں آتا ہے یعنی وہ لوگ جو نیک اعمال کے پھلوں سے محروم ہوں گے۔

۲ے قلب۔ کھوٹا۔ اصحابِ شمال۔ بائیں جانب والے، دوزخی۔ کفر۔ سیاہی۔ آل۔ سُرخی۔ ہفت۔ اِس سے وہ سات کبیرہ گناہ مراد ہیں جن کو احادیث میں "السَّبْعُ المُوْبِقَاتُ" سات ہلاکت میں ڈالنے والی چیزیں کہا گیا ہے۔ خسف۔ چاند گرہن۔ مُحاق۔ چاند کا گھٹاؤ۔ پلاس۔ ٹاٹ کا لباس، ذلت کا لباس۔

۳ے طبل و کوس۔ نقارہ۔ برزخ۔ جنّت اور دوزخ کا درمیانی مقام۔ آب یعنی اُس کا پانی اُن کے چہروں پر پڑے اور اُس کے پانی کے جاری ہونے کی آواز اُن کے کانوں میں آئے۔ کہ تشنہ۔ کافروں کو حوضِ کوثر سے سیراب نہ کیا جائیگا۔ اہلِ جنّت۔ جنّتی باہم معانقے کریں گے اور بغل گیر ہوں گے۔

دستِ بکدیگر زیارت می کنند
ایک دوسرے کی دست بوسی کرتے ہوئے ملاقات کر رہے ہیں

وز لباں ہم بوسہ غارت می کنند
اور ہونٹوں سے بوسے (کے مزے) لوٹ رہے ہیں

کر شد ایں گوشم زبانگِ[1] آہ آہ
آہ آہ کی آواز سے میرے یہ کان بہرے ہوگئے

از خساں و نعرۂ واحسرتاہ
بدبختوں کی وجہ سے اور واحسرتا کے نعروں سے

ایں اشارتہاست[2] گویم از نغول
یہ تو اشارے ہیں، گہری بات (بھی) کہتا ہوں

لیک می ترسم ز آزارِ رسول
لیکن رسول (صلی اللہ علیہ وسلم) کے ملال سے ڈرتا ہوں

ہمچنیں می گفت سر مست و خراب
وہ (زیدؓ) مستی اور مدہوشی میں یہ کہہ رہے تھے

داد پیغمبر گریبانش بتاب
پیغمبر (صلی اللہ علیہ وسلم) نے اُن کا گریبان اینٹھا

ق

گفت دم درکش کہ اسپت گرم شد
آنحضورؐ نے فرمایا خاموش رہو کہ تیرا گھوڑا تیز ہوگیا ہے

عکسِ حق لَا یَسْتَحْیِی زد شرم شد
تجھ پر اللہ نہیں شرماتا ہے کا عکس پڑ گیا، جھجک جاتی رہی ہے

آئینۂ[3] تو جست بیروں از غلاف
تیرا آئینہ غلاف سے باہر آگیا ہے

آئینہ و میزاں کجا گوید خلاف
آئینہ اور ترازو خلافِ (واقعہ) کب بتاتے ہیں؟

آئینہ و میزاں کجا بندد نفس
آئینہ اور ترازو کب چپ ہوئے ہیں

بہرِ آزار و حیائے ہیچ کس
کسی کی شرم اور تکلیف کی وجہ سے

آئینہ و میزاں محکہائے سنی
آئینہ اور ترازو روشن کسوٹیاں ہیں

گر دو صد سالش تو خدمتہا کنی
اگر تو دو سو سال خدمت کرے

ق

کز برائے من بپوشاں راستی
کہ میری وجہ سے سچائی کو چھپالے

بل فزوں بنما و منما کاستی
بلکہ زیادہ دکھادے، کمی نہ دکھا

اوت گوید ریش و سبلت بر مخند
وہ تجھ سے کہے گا کہ اپنا مذاق نہ اُڑا

آئینہ و میزاں وانگہ ریو و بند
آئینہ اور ترازو، اور پھر فریب اور حیلہ

چوں خدا ما را برائے آں فراخت[4]
جبکہ خدا نے ہمیں اس لئے بلند کیا ہے

کہ بما شُواں حقیقت را شناخت
کہ ہمارے ذریعہ سے حقیقت پہچانی جائے

ایں نہ باشد ما چہ ارزیم اے جواں
اے جوان! اگر یہ نہ ہو تو، ہم کس لائق ہیں

کے شویم آئینِ روئے نیکواں
ہم نیکوں کے چہرے کا آئینہ کب ہوسکتے ہیں؟

لیک درکش در بغل آئینہ را
لیکن آئینے کو بغل میں دبالے

کز تجلی کرد سینا سینہ را
اس لئے کہ اس نے سینہ کو تجلی سے کوہ سینا بنا دیا ہے

---

[1] زبانگ آہ آہ۔ جہنمی ہائے افسوس کے نعرے لگائینگے۔
[2] ایں۔ یعنی قیامت کے واقعات کے بارے میں کچھ اشارے کر رہا ہوں تفصیل بیان کرنیسے ڈرتا ہوں۔ نغول۔ گہری بات۔ آزار۔ ملال۔ تابیدن۔ تافتن۔ اینٹھنا، بل دینا۔ اسپت۔ یعنی تیرے کلام کا گھوڑا۔ لَا یَسْتَحْیِی۔ قرآنِ پاک میں ہے۔ اِنَّ اللّٰہَ لَا یَسْتَحْیِی مِنَ الْحَقِّ "خدا حق بات کہنے سے دریغ نہیں کرتا ہے"
[3] آئینہ۔ یعنی صاف گوئی کا آئینہ۔ غلاف یعنی اعتدال۔ آئینہ و میزان۔ یہ دونوں حقیقت واضح کر دیتے ہیں۔ خواہ کسی کو رنج ہو یا خوشی۔ محک۔ کسوٹی۔ سنی۔ روشن۔ فزوں۔ زیادہ۔ کاستی۔ کمی۔ ریش و سبلت بر مخند۔ بر ریش و سبلت خود مخند۔ اپنی داڑھی اور مونچھ کا مذاق نہ بنا۔ ریو۔ فریب۔ بند۔ حیلہ۔
[4] فراخت۔ افراخت۔ بلند کیا، پیدا کیا۔ ارزیم۔ ارزیدن۔ قیمت پانا۔ آئین روئے نیکواں شویم بھلے لوگوں کے چہرے کے لائق ہوں یعنی اُنکے روبرو ہونے کی جرأت کرسکیں۔ تجلی۔ جلوہ گر ہونا۔ سینا۔ وہ پہاڑ ہے جس پر حضرت موسیٰ کو اللہ تعالیٰ کی تجلی حاصل ہوئی تھی۔

گفت آخر ہیچ گنجد در بغل | آفتابِ حق و خورشیدِ ازل
(حضرت زیدؓ نے کہا) بغل میں کبھی سمایا ہے | حق کا سورج اور ازل کا آفتاب ؟

ہم دَغَل[1] را ہم بغل را بر دَرَد | نے جنوں ماند بہ پیشش نے خرد
وہ کھوٹ اور بغل کو بھی پھاڑ ڈالتا ہے | اُسکے سامنے نہ جنون ٹھہرتا ہے نہ عقل ٹھہرتی ہے)

گفت یک اِصبع چو بر چشمے نہی | بینی از خورشید عالَم را تہی
(آنحضورؐ نے) فرمایا اگر تو آنکھوں پر ایک انگلی رکھدے | دنیا کو سورج سے خالی پائے گا

یک سرِ انگشت پردہ ماہ شُد | وِیں نشانِ ساتریِ شاہ شُد
ایک سرِ انگشت چاند کا پردہ بن گیا | یہ شاہ (اللہ) کی پردہ پوشی کی مثال ہوئی

تا بپوشاند جہاں را نُقطۂ | مہر گردد مُنخسف از سُقطۂ
ایک نقطہ (آنکھ کا پھولا) دنیا کو چھپا دیتا ہے | بادل کے ایک ٹکڑے سے سورج چھپ جاتا ہے

لَب بہ بند و غور دریائے نگر | بحر را حق کرد محکومِ[2] بشر
خاموش رہ، اور دریا کی گہرائی پر نظر کر | سمندر کو اللہ (تعالیٰ) نے انسان کا محکوم بنایا ہے

ہمچو چشمۂ زنجبیل و سلسبیل | ہست در حکمِ بہشتیِ جلیل
جیسا کہ زنجبیل و سلسبیل | بزرگ بہشتی کے حکم میں ہیں

چار[3] جوئے جنّت اندر حکمِ ماست | ایں نہ زورِ ما بفرمانِ خداست
جنّت کی چار نہریں ہمارے حکم میں ہیں | یہ ہماری طاقت نہیں ہے خدا کے حکم کی وجہ سے ہے

ہر کجا خواہیم داریمش رواں | ہمچو سحر اندر مرادِ ساحراں
ہم جس طرف چاہتے ہیں اُنکو جاری کر دیتے ہیں | جیساکہ جادو، جادوگر کے قابو میں ہوتا ہے

ہمچو ایں دو چشمۂ چشمِ رواں | ہست در حکمِ دل و فرمانِ جاں
جس طرح آنکھ کے دو رواں چشمے | جان کے فرمان اور دل کے حکم کے تابع ہیں

گر بخواہد رفت سوئے زہر مار | ور بخواہد رفت سوئے اعتبار
اگر وہ چاہے سانپ کے زہر کی طرف (ابصار) چلی جائے | اگر وہ چاہے، عبرت پکڑنے کی طرف چلی جائے

گر بخواہد سوئے محسوسات رفت | ور بخواہد سوئے ملبوسات رفت
اگر وہ چاہے تو نظر محسوسات کی طرف چلی جائے | اگر وہ چاہے چھپی ہوئی چیزوں کی طرف چلی جائے

گر بخواہد سوئے کلّیات راند | ور بخواہد حبسِ جزویات ماند
اگر وہ چاہے (بصیرت) کلّیات کی جانب چلی جائے | اگر وہ چاہے جزئیات میں گھری رہے



[1] دَغَل۔ کھوٹ۔ دَرَد فعل مضارع ہے، دریدن پھاڑنا۔ اِصبع۔ انگلی۔ وِیں۔ کسی چیز کے پوشیدہ ہونے کی دو صورتیں ہیں۔ ایک تو یہ کہ اُس چیز کو چھپا دیا جائے دوسری یہ کہ اپنی آنکھ بند کر لی جائے، اللہ تعالیٰ کا پوشیدہ ہونا دوسری قسم کا ہے۔ نقطہ۔ یعنی پتلی میں سفید نقطہ۔ مہر۔ سورج۔ مُنخسف۔ محجوب۔ سُقطہ۔ سین کے ضمہ کیساتھ، بادل کا ٹکڑا۔

[2] محکوم۔ انسان نے دریا کو مسخر کر لیا ہے جس طرح چاہتا ہے اُس پر جہاز رانی کرتا ہے، تو جب دریا مسخر ہے تو خیالات کے دریا کو بھی قابو میں رکھنا چاہیے۔ لَب بہ بند۔ یعنی دل پر قابو حاصل کر اور اُسکے مکشوفات کو ظاہر نہ کر اور غور کر کہ جب اللہ نے سمندر کو انسان کا محکوم بنایا ہے تو دل بھی محکوم بن سکتا ہے۔ زنجبیل و سلسبیل۔ جنت کی دو نہروں کے نام ہیں یعنی یہ بھی انسان کی محکوم ہیں۔

[3] چار جو۔ چار نہریں جو کہ پانی، دودھ، شہد اور شراب کی ہیں۔ ہر کجا۔ یہ نہریں ہر طرف کو جاری ہونگی جس طرف جنتی چاہیگا یہ بھی انسان کی محکوم ہیں۔ دو چشمہ۔ دونوں آنکھیں دل کی محکوم ہیں۔ زہر مار۔ سانپ کا زہر یعنی گناہ۔ محسوسات۔ وہ چیزیں ہیں جو حواس کے ذریعہ معلوم ہوں۔ ملبوسات۔ چھپی ہوئی چیزیں جو عقل سے معلوم ہوں۔ کلیات۔ اور جزئیات ایک ایک جز عبرت حاصل ہوتا ہے۔

همچنیں هر پنج حس[۱] چون نایزه | بر مرادِ امرِ دل شد جایزه
اسی طرح پانچوں حواس ٹونٹی کی طرح | دل کی مُراد کے مطابق چلنے والے بن گئے ہیں

هر طرف که دل اشارت کردشاں | می رود هر پنج حس دامن کشاں
جس طرف دل نے اُن کو اشارہ کیا | پانچوں حواس نازو انداز سے روانہ ہوجاتے ہیں

دست و پا در امرِ دل اندر مَلا | همچو اندر دستِ موسیٰؑ آں عصا
ہاتھ اور پاؤں دل کے حکم میں پھنسے ہیں | جس طرح لاٹھی (حضرتِ) موسیٰؑ کے ہاتھ میں

دل بخواهد پا در آید زو برقص | یا گریزد سوئے افزونی زنقص
دل چاہے تو پاؤں اُس کی وجہ سے رقص میں آجائیں | یا نقصان سے نفع کی طرف بھاگیں

دل بخواهد دست آید در حساب | با اصابع تا نویسد او کتاب
دل اگر چاہے، ہاتھ کام میں لگ جائیں | مع انگلیوں کے تاکہ وہ کتاب لکھے

دست در دستِ نهانی[۲] مانده است | او درون، تن را برون بنشانده است
ہاتھ، پوشیدہ ہاتھ (دل) کے قبضہ میں ہے | وہ (دل) اندر ہے، جسم کو باہر بٹھا رکھا ہے

گر بخواهد بر عدو مارے شود | ور بخواهد بر ولی یارے شود
اگر وہ چاہے، (ہاتھ) دشمن کیلئے سانپ بنجائے | اگر وہ چاہے، دوست کا یار بن جائے

گر بخواهد کفچهٔ در خوردنی | ور بخواهد همچو گرزِ ده منی
اگر وہ چاہے، کھانے میں چمچہ بن جائے | اگر وہ چاہے، دس من کا گرز بن جائے

دل چه می گوید بدیشاں اے عجب | طرفه وصلت طرفه پنهانی سبب
تعجب ہے، دل اُن سے کیا کہدیتا ہے | عجیب تعلق ہے، عجیب مخفی سبب ہے

دل مگر مهرِ سلیمانؑ یافته است | کو مهارِ پنج حس بر تافته است
دل کو شاید مُہرِ سلیمانی مل گئی ہے | جس نے پانچوں حواس کی مُہار موڑ رکھی ہے

پنج حسے[۳] از برون میسورِ او | پنج حسے از درون مامورِ او
باہر کے پانچوں حواس اُس کے تابع ہیں | اندر کے پانچوں حواس اُس کے محکوم ہیں

ده حس ست و هفت اندام دگر | آنچه اندر گفت ناید می شمر
دس حواس ہیں اور سات دوسرے اعضاء ہیں | جو ذکر میں نہیں آئے تو اُن کو گِن لے

چوں سلیمانی دلا در مهتری | بر پری و دیو زن انگشتری
جبکہ تو سلیمانؑ (جیسا) ہے (اور) بہادر سردار ہے | پَری اور دیو پر حکومت کر

---

۱۔ پنج حس۔ حواسِ خمسہ بھی دل کے محکوم ہیں۔ نایزہ۔ ٹونٹی، نل۔ جایزہ۔ گذرنے والی۔ دامن کشیدن۔ ناز سے چلنا۔ عصا۔ حضرتِ موسیٰؑ کی لاٹھی اُنکی محکوم تھی۔ افزونی۔ زیادتی۔ حساب۔ کام۔ اصابع۔ اِصبع کی جمع ہے، اُنگلی۔

۲۔ دستِ نہانی خفیہ ہاتھ، دل یعنی ہاتھ بھی دل کا محکوم ہے۔ دل چہ می گوید۔ یہاں سے مولانا نے دل کی حاکمیت پر تعجب کا اظہار کیا ہے۔ مُہرِ سلیماں۔ حضرتِ سلیمانؑ کی انگوٹھی جس کی تاثیر سے وہ انسانوں اور جنوں پر حکومت کرتے تھے۔

۳۔ پنج حسے از بروں۔ ظاہری پانچ حواس، باصرہ۔ دیکھنے کی طاقت۔ سامعہ سننے کی طاقت۔ شامہ۔ سونگھنے کی طاقت۔ ذائقہ۔ چکھنے کی طاقت۔ لامسہ۔ چھونے کی طاقت۔
پنج حسے از دروں۔ پانچ باطنی حواس۔ حِسِ مشترک۔ خیال۔ وہم۔ حافظہ۔ متصرفہ۔ ہفت اندام۔ سات اعضاء، سر۔ سینہ۔ پشت۔ دونوں ہاتھ۔ دونوں پاؤں یہ ظاہری ہفت اندام ہیں، باطنی ہفت اندام یہ ہیں۔ دماغ۔ پھیپھڑا۔ دل۔ جگر۔ تلی۔ پتہ۔ گردہ۔ چوں سلیمانی جبکہ انسان کو قوتِ سلیمانی حاصل ہے تو اسکو اپنے قویٰ پر حکمراں ہونا چاہیئے۔

گر دریں مُلکت بری باشی ز ریو ؎۱ — خاتم از دستِ تو نستاند سدیو
اگر تو اپنی اِس سلطنت میں فریب سے بچا رہے — تو سدیو تجھ سے انگوٹھی نہیں چھین سکتا ہے

بعد ازاں عالم بگیرد اسمِ تو — دو جہاں محکومِ تو چوں جسمِ تو
اُس کے بعد دنیا تیرا نام (یاد) کرے گی — تیرے جسم کی طرح دونوں جہان تیرے محکوم ہونگے

ور ز دستت دیو خاتم را ببرد — بادشاہی فوت شد بختت بمرد
اگر تیرے ہاتھ سے جن انگوٹھی لے اُڑا — تو تیری بادشاہی ختم ہوئی اور تیرا نصیبہ مردہ ہوگیا

بعد ازاں یا حسرتا شد للعباد — بر شما مختوم تا یوم التناد
اُس کے بعد "بندوں پر افسوس ہے" ہوگیا — وہ تمہارے لئے قیامت تک مُہر بن گیا

ور تو دیوِ خویشتن را منکری — چوں روی آنجا تو روشن بنگری
اگر تو اپنے شیطان (کے وجود) کا منکر ہے — جب وہاں (حشر میں) پہنچے گا تو خوب دیکھ لیگا

مکرِ خود را گر تو انکار آوری — از ترازو ؎۲ و آئینہ کے جاں بری
اگر تو اپنے فریب (کھانے کا) منکر ہے — ترازو اور آئینہ سے کیسے جان بچائے گا؟

ایں سخن پایاں ندارد چوں کنم — بعد ازیں بر قصۂ لقمانؑ تنم
کیا کروں اِس بات کا خاتمہ نہیں ہے — اِس کے بعد میں (حضرتِ) لقمانؑ کے قصہ میں لگوں

## متہم کردنِ غلامان و خواجہ تاشاں مر لقمانؑ را کہ آں میوہائے پروریدہ و گزیدہ آوردیم اُو خوردہ است

غلاموں اور ساتھیوں کا (حضرتِ) لقمانؑ کو متہم کرنا کہ ہم عمدہ اور اچھے میوے لائے اور وہ اُس نے کھائے ہیں

بود لقمانؑ پیشِ خواجہ خویشتن — در میانِ بندگانش خوار تن
(حضرتِ) لقمانؑ اپنے آقا کے سامنے — اُس کے غلاموں میں حقیر تھے

می فرستاد اُو غلاماں را بباغ — تا کہ میوہ آیدش بہرِ فراغ
وہ غلاموں کو میوہ لانے کیلئے باغ میں بھیجتا تھا — تاکہ اُس کے لئے بفراغت میوہ آئے

بود لقمانؑ در غلاماں چوں طفیل ؎۳ — پُر معانی تیرہ صورت ہمچو لیل
غلاموں میں (حضرتِ) لقمانؑ طفیل کی طرح تھے — حکمتوں سے پُر تھے، رات کیطرح کالی صورت تھے

آں غلاماں میوہ ہائے جمع را — خوش بخوردند از نہیبِ طمع را
اُن غلاموں نے جمع شدہ میووں کو — لالچ کی لُوٹ مار سے خوب کھایا

---

؎۱ ریو۔ مکر و فریب۔ سدیو۔ اُس جن کا نام ہے جس نے حضرتِ سلیمانؑ کی انگوٹھی چُرائی تھی۔ یا حسرتا۔ قرآنِ پاک میں ہے۔ یَا حَسْرَةً عَلَى الْعِبَادِ مَا يَأْتِيهِمْ مِنْ رَسُولٍ إِلَّا كَانُوا بِهِ يَسْتَهْزِءُونَ: بندوں کے حال پر افسوس ہے کبھی اُن کے پاس کوئی رسول نہیں آیا جس کی انھوں نے ہنسی نہ اُڑائی ہو۔ مختوم۔ مُہر زدہ۔ یوم التناد۔ قیامت کا دن۔ دیوِ خویشتن۔ یعنی نفس آنجا۔ یعنی میدانِ حشر۔

؎۲ ترازو۔ یعنی میزان العدل جس سے قیامت میں اعمال تولے جائینگے۔ آئینہ یعنی صحیفہ اعمال جو قیامت میں ہر شخص کو دیا جائیگا۔ لقمانؑ۔ ایک بڑے دانشور اور صاحبِ حکمت شخص کا نام ہے اُنکو بعض لوگ نبی بھی مانتے ہیں۔ متہم۔ تہمت زدہ۔ خوار تن۔ حقیر، یعنی لقمانؑ کی دوسرے غلاموں کے مقابلہ میں آقا کے یہاں کوئی عزت نہ تھی۔

؎۳ طفیل۔ ایک شخص کا نام ہے جو بلا بُلائے دعوتوں میں شرکت کرتا تھا اور ذلیل ہوتا تھا۔ تیرہ صورت۔ سیاہ فام۔ لیل۔ رات۔ جمع۔ یعنی جمع شدہ۔ خوش۔ بہت، خوب۔ نہیب۔ لوٹ۔

خواجه را گفتند لقمان خورد آں — خواجه بر لقمان ترش گشت و گراں
اُنھوں نے آقا سے کہا وہ لقمانؒ نے کھائے ہیں — آقا (حضرتِ) لقمانؒ پر بگڑا اور ناراض ہوا

چوں تفحّص کرد از لقمان سبب — در عتابِ خواجه اَش بکشاد لب
جب اُس نے (حضرتِ) لقمانؒ سے وجہ دریافت کی — اپنے آقا کی ناراضی کے سلسلہ میں اُنھوں نے لب کشائی کی

گفت لقمان سیّدا پیشِ خدا — بندهٔ خائن نباشد مرتضیٰ
(حضرتِ) لقمانؒ نے کہا اے آقا! خدا کے سامنے — خیانت کرنیوالا غلام پسندیدہ نہیں ہو سکتا

امتحاں را کار فرما اے کیا — شربتِ رانش بده بهرِ نما
اے سردار! اِمتحان لے لیجئے — (اصلیت) دکھانے کیلئے مُسہل کا شربت پلا دیجئے

امتحاں کُن جمله مارا اے کریم — سیرِ ماں در ده تو از آبِ حمیم
اے داتا! ہم سب کا اِمتحان لے لیجئے — ہمیں گرم پانی پیٹ بھر کر پلا دیجئے

بعد ازاں مارا بصحرائے براں — تو سوار و ما پیاده می دواں
اُس کے بعد ہمیں جنگل میں نکال دیجئے — آپ سوار اور ہم پیدل دوڑیں

آنگہاں بنگر تو بدکردار را — صُنعہائے کاشفُ الاسرار را
تب تو بدکردار کو دیکھ لینا — رازوں کو کھولنے والے کی حکمتوں کیوجہ سے

گشت ساقی خواجه از آبِ حمیم — مر غلاماں را و خوردند آں ز بیم
آقا گرم پانی کا ساقی بن گیا — غلاموں کیلئے، اور اُنھوں نے خوف کیوجہ سے پی لیا

بعد ازاں می راندِ شاں در دشتہا — می دویدند آں نفر تحت و علا
اُس کے بعد اُن کو جنگلوں میں نکال دیا — وہ لوگ اونچی نیچی جگہ دوڑے

قے در افتادند ایشاں از عنا — آب می آورد ز ایشاں میوہا
مشقت کی وجہ سے وہ قے میں مبتلا ہو گئے — پانی نے اُن (کے پیٹ) سے میوے نکال ڈالے

چونکه لقمان را در آمد قے ز ناف — می بر آمد از درونش آبِ صاف
جب (حضرتِ) لقمانؒ کی ناف سے قے آئی — اُن (کے پیٹ) میں سے صاف پانی نکلتا تھا

حکمتِ لقماں چو تاند ایں نمود — پس چه باشد حکمتِ ربُّ الوجود
جبکہ (حضرتِ) لقمانؒ کی دانائی یہ کرشمہ دکھا سکتی ہے — تو ربّ الوجود کی حکمت کیا ہو گی؟

یَوْمَ تُبْلَی السَّرَائِرُ کُلُّهَا — بَانَ مِنْکُمْ کَامِنٌ لَا یُشْتَهیٰ
جس دن سب رازوں کی آزمائش کی جائیگی — تم میں سے وہ باتیں ظاہر ہونگی جو ناپسندیدہ ہیں

---

۱؎ آں۔ آں را۔ تُرش۔ ناراض۔ گراں۔ خفا۔ تفحّص۔ جستجو کرنا۔ لب کشادن۔ بولنا۔ سیّدا۔ اے آقا۔ خائن۔ خیانت کرنے والا۔ مرتضیٰ۔ پسندیدہ۔ کار فرما۔ عمل میں لا۔ کیا۔ سردار۔ رانش۔ راندن سے بنا ہے، مُسہل۔ کریم۔ بزرگ، سخی۔ آبِ حمیم۔ گرم پانی۔ صُنعہائے۔ حکمتیں۔

۲؎ کاشفُ الاسرار۔ رازوں کو کھولنے والا۔ را۔ پہلے مصرع میں علامتِ مفعول ہے۔ دوسرے مصرع میں سبب کے لئے ہے۔ ساقی۔ پانی پلانے والا۔ بیم۔ ڈر، خوف۔ دشت۔ جنگل۔ نفر۔ گروہ، جماعت۔

۳؎ تحت۔ نیچا۔ علا۔ بلندی۔ عنا۔ محنت۔ ز ایشاں یعنی غلام۔ تاند۔ تواند۔ ربُّ الوجود۔ وجود کا پالنے والا، اللہ تعالیٰ۔ یوم۔ دن۔ تُبلیٰ۔ آزمائے جائیں گے۔ السّرائر۔ سریرۃ کی جمع ہے، چھپی ہوئی چیز۔ بَانَ۔ ظاہر ہوا۔ کامِنٌ۔ پوشیدہ۔ لَا یُشتھیٰ۔ ناپسندیدہ۔

چوں سُقُوا مَاءً حَمِیمًا قُطِّعَت | جُمْلَةُ الْاَسْتَارِ مِمَّا اَفْضَحَت
جب اُن کو گرم پانی پلایا گیا پارہ پارہ کر دیئے گئے | تمام پردے اُن کارناموں سے جنھوں نے رُسوا کیا

نار زاں آمد عذابِ کافراں | کہ حجر را نار باشد امتحاں
کافروں کی سزا، آگ اسی وجہ سے بنی ہے | کہ پتھر کی آزمائش آگ سے ہوتی ہے

ایں دلِ چوں سنگ را تا چند چند | پند گفتیم و نمی پذرفت پند
اِس پتھر جیسے دل کو کتنی ہی | ہم نے نصیحت کی اُس نے نصیحت قبول نہ کی

ریشِ بد را داروئے بد یافت رگ | مرسرِ خر را سزد دندانِ سگ
خراب زخم کو خراب دوا ہی قابو میں لائی ہے | گدھے کے سر کیلئے کتے ہی کے دانت مناسب ہیں

لِلْخَبِیثَاتِ الْخَبِیثُوْنَ حکمت ست | زشت را ہم زشت جفت و بابت ست
خبیثات کے لئے خبیثوں کا ہونا ہی دانائی ہے | بُرے کا بُرا ہی جوڑا اور لائق ہے

پس تو ہر جفتے کہ میخواہی بگیر | محو او باش و صفاتش را پذیر
پس تو جو جوڑا چاہے بنا لے | اسمیں فنا ہو جا اور صفات کو قبول کر لے

پس تو ہر راہے کہ میخواہی برو | محو و ہمشکلِ صفاتِ دوست شو
پس تو جس راستہ پر چلنا چاہے، چل | دوست کی صفات میں فنا اور ہمشکل بن جا

نور خواہی مستعدِ نور شو | دور خواہی خویش بین و دور شو
نور چاہتا ہے تو نور کے لئے مستعد بن | دُور ہونا چاہتا ہے تو متکبر اور دُور ہو جا

ور رہے خواہی ازیں سجنِ خرب | سر مکش از دوست وَاسْجُدْ وَاقْتَرِبْ
اگر اِس برباد، قید خانے سے رہائی چاہتا ہے | دوست (اللہ تعالیٰ) سے سرکشی نہ کر اور سجدہ کر اور قریب ہو جا

سرکشاں را بیں سراسر در عذاب | سر بنہ وَاللّٰهُ اَعْلَمُ بِالصَّوَاب
سرکشوں کو سراسر عذاب میں سمجھ | سرِ تسلیم، خم کر دے اور اللہ تعالیٰ بہتر جانتا ہے

ایں سخن پایاں ندارد خیز زید | بر بُراقِ ناطقہ بر بند قید
اِس بات کا خاتمہ نہیں ہے اے زیدؓ اُٹھ | گویائی کے براق کو باندھ دے

## بقیۂ قصۂ زیدؓ در جواب حضرت رسالت عَلَیْهِ الصَّلٰوةُ وَالسَّلَام

آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کے جواب میں (حضرت) زید رضؓ کا بقیہ قصہ

ناطقہ چوں فاضح آمد عیب را | میدراند پردہائے غیب را
جبکہ بولنا، عیب کی پردہ دری کرنیوالا ہے | وہ غیب کے پردوں کو چاک کر دیتا ہے

---

۱ سُقُوا۔ پلائے گئے۔ مَاءً حَمِیمًا۔ گرم پانی۔ قُطِّعَت۔ پارہ پارہ کر دیئے گئے۔ اَلْاَسْتَار، ستر کی جمع ہے، پردہ۔ مِمَّا۔ وہ چیزیں۔ اَفْضَحَت۔ جس نے رسوا کیا۔ حجر۔ پتھر کو آتش گیر مادہ سے توڑا جاتا ہے۔ ایں دل۔ کافروں کے دل کو قرآن نے پتھر سے تعبیر کیا ہے۔ رگ یافتن۔ حقیقت کو پہنچ جانا۔

۲ مرسرِ خر۔ مشہور ہے گوشتِ خر دندانِ سگ۔ زشت۔ بد صورت۔ جفت۔ شوہر، بیوی۔ بابت۔ لائق، سزاوار، مناسب۔ پس۔ حدیث شریف ہے: "اَلْمَرْءُ عَلٰی دِیْنِ خَلِیْلِهٖ فَلْیَنْظُرْ اَحَدُکُمْ مَنْ یُّخَالِلْ" انسان اپنے دوست کا مذہب اختیار کر لیتا ہے تو غور کر لے کس سے دوستی کر رہا ہے۔

۳ سجن۔ قید خانہ۔ خرب۔ ویرانہ۔ اُسْجُدْ۔ تو سجدہ کر۔ اِقْتَرِبْ۔ قریب ہو جا۔ ایں سخن۔ یہ آنحضورؐ کا مقولہ ہے۔ براق۔ وہ سواری جو حضورؐ کو معراج میں ملی تھی۔ ناطقہ۔ قوتِ گویائی یہاں سے مولانا نے اسرار کے اخفاء کی حکمتیں بتائی ہیں۔ فاضح۔ رُسوا کرنے والا۔

غیبؑ مطلوبِ حق آمد چند گاہ — ایں دُہل زن را براں بر بند راہ
ہر چند کہ اللہ (تعالیٰ) کو غیب مطلوب ہے — اِس ڈھول پیٹنے والے کو نکالدے راستہ بند کردے

تگ مراں در کش عناں مستور بہ — ہر کس از پندارِ خود مسرور بہ
تیز نہ دوڑ، باگ کھینچ (راز کا) چھپا ہوا ہونا بہتر ہے — ہر انسان کا اپنے خیال کے مطابق خوش رہنا بہتر ہے

حق ہمی خواہد کہ نومیدانِؑ اُو — زیں عبادت ہم نگردانند رُو
اللہ (تعالیٰ) چاہتا ہے کہ اُس سے نا امید — بھی اِس عبادت سے منہ نہ موڑیں

ہم مُشرّف در عبادتہائے اُو — مُشتغِل گشتہ بطاعتہائے اُو
جو لوگ اُس کی عبادتوں سے مشرف ہیں ق — اُس کی فرمانبرداریوں میں مشغول ہیں

ہم بامیدے مُشرّف می شوند — چند روزے در رکابش می دوند
وہ بھی اُمید سے مشرف ہوں — (کیونکہ) چند روز وہ بھی ہم رکاب رہے ہیں

خواہد آں رحمت بتابد بر ہمہ — بر بد و نیک از عمومِ مرحمہ
رحمت چاہتی ہے کہ وہ سب پر نازل ہو — بُرے اور بھلے پر، رحمت کے عام ہونے کی وجہ سے

حق ہمی خواہد کہ ہر میر و اسیر — با رجا و خوف باشند و حذیرؑ
اللہ (تعالیٰ) چاہتا ہے کہ ہر حاکم اور محکوم — امید و بیم میں رہیں اور ڈرتے رہیں

ایں رجا و خوف در پردہ بُوَد — تا پسِ ایں پردہ پرورده شود
یہ امید و بیم پردہ (پوشی کی صورت) میں ہوسکتی ہے — تاکہ پسِ پردہ وہ پرورش پاتے رہیں

چوں دریدی پردہ کو خوف و رجا — غیب را شد کرّ و فرِّ اندر ملا
جب تونے پردہ چاک کردیا امید و بیم کہاں رہی؟ — غیب کی شان و شوکت برملا ہوگئی

## حکایت

بر لبِ جُو بُرد ظنّے یک فتیٰؑ — کہ سلیمانؑ ست ماہی گیرِ ما
ایک نوجوان نے دریا کے کنارے پر خیال کیا — کہ ہمارا مچھیرا، سلیمان (علیہ السلام) ہے

گر وَیست ایں از چہ فرد ست و خفیست — ورنہ سیمائے سلیمانیش چیست
یہ اگر وہی ہے تو یہ تنہائی اور چھپاؤ کیوں ہے؟ — ورنہ اُس کا سلیمانؑ جیسا چہرہ مہرہ کیوں ہے؟

اندریں اندیشہ می بود اُو دو دلؑ — تا سلیمانؑ گشت شاہِ مُستقل
اِس خیال میں وہ دو دل ہو رہا تھا — یہاں تک کہ (حضرت) سلیمانؑ مستقل بادشاہ بن گئے

دیو رفت از مُلک و تختِ اُو گریخت — تیغ بختش خونِ آں شیطاں بریخت
دیو چلا گیا، اُن کے مُلک اور تخت سے بھاگ گیا — اُن کے نصیبہ کی تلوار نے اِس شیطان کا خون بہایا

---

لہ غیب۔ پردہ پوشی۔ دُہل زن۔ ڈھول پیٹنے والا، اعلان کرنے والا۔ تگ۔ دوڑ۔ مراں۔ راندن سے نہی ہے، نہ چلا۔ عناں۔ باگ۔ مستور۔ چھپا ہوا۔ پندار۔ عقیدہ، خیال۔
لہ نومیداں۔ وہ لوگ جو غلط عقیدہ کی وجہ سے نفس الامر میں مایوس ہیں، یعنی اخفار اسرار میں یہ بھی حکمت ہے کہ یہ لوگ بھی مایوس نہ ہوں۔ عبادتہائے۔ یعنی ناقص عبادتیں۔ رکاب۔ سواری، جلو۔ میر۔ سردار۔ اسیر۔ یعنی محکوم۔ رجا۔ امید۔
لہ حذیر۔ ڈرنے والا۔ ایں رجا۔ یعنی جب تک انسان کے اعمال پردے میں ہیں امید و خوف ہے ورنہ یکسو ہو جائیگا۔ اندر ملا۔ برملا۔ حکایت۔ اِس کا مقصد یہ ہے کہ انکشافِ حقیقت کے بعد خوف و رجا ختم ہو جاتا ہے۔ گر وَیست۔ اگر مچھیرا واقعی سلیمانؑ ہیں تو تنہا اور اس حالت میں کیوں ہیں۔ سیما۔ علامت، چہرہ مہرہ۔ دو دل۔ متردد۔ مستقل۔ خود مختار۔ دیو۔ وہ جن جس نے انگوٹھی چرائی تھی۔

کرد در انگشتِ خود انگشتری — جمع آمد لشکرِ دیو و پری
انھوں نے اپنی انگلی میں انگوٹھی پہنی — دیو اور پریوں کا لشکر جمع ہو گیا

آمدند از بہرِ نظّارہ رِجال — درمیانِ شاں آنکہ بُد صاحبِ خیال
لوگ، دیدار کے لئے آئے — اُن میں وہ گمان کرنے والا (بھی) تھا

چوں در انگشتش بدید انگشتری — رفت اندیشہ و گمانش یکسری
جب اُس نے اُن کی انگلی میں انگوٹھی دیکھی — اُس کا گمان اور خیال ختم ہو گیا

وہم آنگاہ ہست کاں پوشیدہ است — ایں تحرّی از پئے نادیدہ است
وہم اُسوقت تک رہتا ہے جبتک کہ وہ پوشیدہ ہے — اٹکل بغیر دیکھی چیز کے تئے ہے

شُد خیالِ غائب اندر سینہ زفت — چونکہ حاضر شد خیالِ اُو برفت
غائب (چیز) کا خیال سینہ میں استوار ہوا — جب وہ حاضر ہو گئی خیال ختم ہوا

گر سمائے نور بے باریدنی ست — ہم زمینِ تار بے بالیدنی ست
اگر منوّر آسمان نہ برسنے والا ہے — تاریک زمین بھی بغیر نشوونما کے ہے

یُوْمِنُوْنَ بِالْغَیْب می باید مرا — زاں بہ بستم روزنِ فانی سرا
(اللہ نے فرمایا) ہمیں غیب پر ایمان لانیوالے درکار ہیں — اس لئے میں نے دنیا کے سوراخ بند کر دیئے ہیں

گرچہ ہست اظہار کردن خود کمال — می رہاند جانہا را از خیال
اگرچہ ظاہر کرنا خود کمال ہے — (کیونکہ) جانوں کو وہم سے رہائی دیدیتا ہے

لیک یک در صد بُود ایمان بغیب — نیک دان و بگذر از تزویر و ریب
لیکن سو میں سے ایک کو ایمان بالغیب ہوتا ہے — خوب سمجھ لے اور مکر اور شک سے درگزر کر

چوں شگافم آسماں را در ظہور — چوں بگویم هَلْ تَرٰی فِیْهَا فُطُوْر
اگر اظہار کے لئے میں آسمان میں شگاف ڈالوں — تو کیا تم اُنہیں شگاف دیکھتے ہو کیسے کہوں؟

تا دریں ظلمت تحرّی گسترند — ہر کسے رُو جانبے می آورند
تاکہ اس اندھیرے میں اٹکل لگاتے رہیں — ہر آدمی الگ الگ جانب کو رُخ کرے

مُدّتے معکوس باشد کارہا — شحنہ را دُزد آوَرَد بر دارہا
(تاکہ) ایک عرصہ تک کام اُلٹے رہیں — چور، کوتوال کو سولی پر چڑھادے

تاکہ بس سُلطانِ عالی ہمّتے — بندۂ بندہ خود آید مُدّتے
تاکہ عالی ہمّت بادشاہ — ایک عرصہ تک غلام کا غلام رہے

---

لے جمع آمد. حضرت سلیمانؑ کی سلطنت دوبارہ جم گئی۔ رِجال۔ رجل کی جمع ہے، مرد۔ صاحبِ خیال۔ یعنی وہ شخص جس نے حضرت سلیمانؑ کو مچھلیاں پکڑتے دیکھا تھا جبکہ وہ سلطنت سے محروم ہو کر ایک مچھیرے کے گھر میں رُوپوش ہو گئے تھے۔ چوں۔ ایک روز حضرت سلیمانؑ کے جال میں وہ مچھلی آگئی جس نے وہ انگشتری نگل لی تھی جو دیو سے دریا میں گر پڑی تھی اور جس کے بل پر حضرت سلیمانؑ حکومت کرتے تھے اور اُس مچھلی کے پیٹ سے انگشتری نکال کر حضرت سلیمانؑ نے اپنی انگلی میں پہن لی۔

ٹے وہم۔ جو چیز پوشیدہ اور مخفی ہو وہاں وہم کارفرما ہوتا ہے۔ گر سمائے نور۔ عالم کی شادابی کیلئے بارش ہونا ضروری ہے جو کہ اَبر کے حجاب کیساتھ نازل ہوتی ہے ورنہ زمین میں بالیدگی نہ ہو۔ اسی طرح اخفاء غیب میں بھی مصلحت ہے۔ فانی سرا یعنی دنیا۔ لیک در صد۔ تمام عالم کا مومن ہو جانا مصلحتِ باری کے خلاف ہے۔

ثے چوں۔ اگر میں غیب کے مشاہدہ کیلئے آسمانوں کو شق کر دیتا تو هَلْ تَرٰی مِنْ فُطُوْر کی دعوت نہ دیتا۔ قرآن میں اللہ کی حکمت پر استدلال میں یہ آیت ہے فَارْجِعِ الْبَصَرَ هَلْ تَرٰی مِنْ فُطُوْر اے انسان تو اپنی نظر آسمان پر دوڑا کیا اس میں تجھے کوئی شگاف نظر آتا ہے۔ تا دریں۔ غیب میں

بندگی[1] در غیب آمد خوب وگش | حفظِ غیب آمد در استعباد خوش

غیب کی صورت میں عبادت خوب اور بہتر ہے | عبادت کرانے میں غیب کی حفاظت اچھی ہے

گو کہ مدحِ شاہ گوید پیشِ اُو | تا کہ در غیبت بُود اُو شرم رُو

کہاں ہے وہ جو بادشاہ کے سامنے بادشاہ کی تعریف کرے | اُس کے مقابلہ میں جو غائبانہ شرمائے

قلعہ دارے کز کنارِ مملکت | دور از سلطان و سایہ سلطنت

وہ قلعہ دار جو مملکت کے کنارے پر | بادشاہ اور سلطنت کے سایہ سے دور

ق

قلعہ نفروشد بمالِ بیکراں | پاس دارد قلعہ را از دشمناں

لاتعداد مال کے لئے قلعہ کو فروخت کرے | دشمنوں سے قلعہ کی حفاظت کرے

غائب از شہ در کنارِ ثغرہا | ہمچو حاضر اُو نگہدارد وفا

دل کے کنارے پر بادشاہ سے غائب | حاضر کی طرح وفا کی نگہداشت کرے

پیشِ شہ اُو بہ بُود از دیگراں | کہ بخدمت حاضر اند و جانفشاں

بادشاہ کے نزدیک وہ دوسروں سے بہتر ہوگا | جو دربار میں حاضر ہیں اور جانفشانی کرتے ہیں

پس بغیبت نیم ذرہ حفظِ کار | بہ کہ اندر حاضری زاں صد ہزار

غیبت میں کام کی تھوڑی بھی نگہداشت | موجودگی کی لاکھ کارگذاری سے بہتر ہے

طاعت[2] و ایماں کنوں محمود شد | بعدِ مرگ اندر عیاں مردود شد

فرمانبرداری اور ایمان اب قابلِ تعریف ہے | مرنے کے بعد مشاہدہ کی صورت میں نامقبول ہے

چونکہ غیب و غائب و رُو پوش بہ | پس دہاں بر بند و لب خاموش بہ

چونکہ غیب اور غائب اور چھپا ہوا بہتر ہے | تو منہ کو بند کرلے، خاموش رہنا بہتر ہے

اے برادر دست وادار از سخن | خود خدا پیدا کند علمِ لدن

اے بھائی! بات کہنے سے دستبردار ہو جا | وہ (اللہ تعالیٰ) علمِ وہبی خود پیدا کردیگا

بس بُود خورشید را رویش گواہ | اَیُّ شَیْءٍ اَعْظَمُ الشَّاہِدُ اِلٰہ

سورج کے لئے اُس کا چہرہ کافی گواہ ہے | سب سے بڑا گواہ کون ہے؟ خدا ہے

نے[3] بگویم چوں قرین شد در بیاں | ہم خدا و ہم مَلَک ہم عالِماں

نہیں میں تو شہادت دونگا جیسا کہ بیان میں ساتھ ہیں | اللہ بھی اور فرشتے بھی اور علماء بھی

یَشْهَدُ اللّٰهُ وَالْمَلَكُ وَاَهْلُ الْعُلُوْم | اَنَّهٗ لَا رَبَّ اِلَّا مَنْ یَدُوْم

اللہ گواہی دیتا ہے اور فرشتے اور علماء | کہ رب نہیں ہے مگر وہ جو ہمیشہ رہے

---

[1] بندگی۔ یہاں سے بھی اِخفاءِ اَحوال کی حکمت بیان کرنا شروع کی۔ گش۔ خوب۔ حفظ۔ محفوظ۔ استعباد۔ عبادت کرانا۔ حفظِ غیب۔ غائبانہ اطاعت کا بڑا درجہ ہے۔ کو۔ کجا یعنی دونوں میں بہت فرق ہے۔ ثغر۔ سرحد۔

[2] طاعت وایماں۔ آیاتِ الٰہیہ کے مشاہدہ کے بعد ایمان معتبر نہ ہوگا۔ علمِ لدن۔ خدا جس کو چاہیگا خود علمِ وہبی عطا فرمادیگا اور وہ غیب پر مطلع ہوجائیگا، تو خاموش ہوجا۔ بس۔ جب مشاہدہ ہوجائیگا تو پھر کسی گواہ کی ضرورت نہ رہے گی۔

[3] نے بگویم۔ اوپر کا مضمون تھا کہ صرف اللہ کی گواہی ہی کافی ہے۔ آفتاب آمد دلیلِ آفتاب اب اِس مضمون سے گریز ہے کہ ہاں اللہ کی گواہی کافی ضرور ہے لیکن چونکہ اللہ نے اپنی گواہی میں فرشتوں اور اہلِ علم کو شریک کیا ہے تو میں بھی گواہی دیتا ہوں۔ یشہد قرآن پاک میں ہے۔ "شَهِدَ اللّٰهُ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ وَالْمَلٰٓئِكَةُ وَاُولُوا الْعِلْمِ" اللہ اس پر گواہی دیتا ہے کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور فرشتے اور اہلِ علم گواہی دیتے ہیں۔

چوںؑ گواہی داد حق کہ بُود مَلک — تا شود اندر گواہی مشترک
جب اللہ (تعالیٰ) نے گواہی دیدی تو فرشتے کیا ہو ہیں — کہ وہ گواہی دینے میں شریک ہوں

زانکہ شعشاع وحضورِ آفتاب — بَرنتابد چشم ودلہائے خراب
یہ اس لئے کہ کرنوں اور سورج کی موجوگی کی — کمزور آنکھیں اور دل، طاقت نہیں رکھتے ہیں

چوں خفاشے کو تفِ خورشید را — برنتابد بگسلد اُمّید را
جبکہ چمگادڑ جو سورج کی چمک کی — تاب نہیں لاتی ہے اُمید توڑ بیٹھتی ہے

پس ملائک را چو ماہاں باز داں — جلوہ گر خورشید را بر آسماں
تو فرشتوں کو اُن چاندوں کی طرح سمجھ — جو آسمان پر سورج کو جلوہ دیتے ہیں

کایں ضیا ما ز آفتابے یافتیم — چوں خلیفہ بر ضعیفاں تافتیم
(وہ کہتے ہیں) کہ یہ روشنی ہم نے سورج سے حاصل کی ہے — قائم مقام بن کر ہم کمزوروں پر چمکے ہیں

چوںؑ مہِ نو یا سہ روزہ یا کہ بدر — مرتبہ ہر یک بُود در نور و قدر
نئے چاند یا تین روزہ چاند یا چودھویں کے چاند کی طرح — ہر ایک (فرشتہ) کا نور اور قدر میں رتبہ ہے

زا جنحہ نورِ ثُلاث اَوْ رُباع — بر مراتب ہر مَلک را آں شعاع
نور کے تین تین یا چار چار بازوؤں کی وجہ سے — مرتبہ کے اعتبار سے ہر فرشتہ کو وہ نور حاصل ہے

ہمچو پرہائے عقولِ انسیاں — کہ بسے فرق ست شاں اندر میاں
جیسے انسانوں کے عقل بازو — کہ اُن کے درمیان بہت بڑا فرق ہے

پس قرینِ ہر بشر در نیک و بد — آں مَلک باشد کہ مانندش بُود
ہر انسان کا نیکی اور بدی کے اعتبار سے ساتھی — وہ فرشتہ ہوگا جو اُس کے مناسب ہوگا

چشمِ اَعمش نورِ خور را بر نتافت — اختر او را شمع شد تا رہ بیافت
چُندھے کی آنکھ میں سورج کی روشنی کی تاب نہیں ہے — ستارہ اُس کی شمع بنگیا یہانتک کہ اُسکو راستہ ملگیا

## گفتن پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم مر زید رضی اللہ عنہ را
آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کا زید رضی اللہ عنہ سے فرمانا کہ

## کہ ایں سر را فاش تر زیں مگو و متابعت نگہدار
اس راز کو اس سے زیادہ کھل کر نہ کہہ اور فرمانبرداری کا لحاظ رکھ

گفت پیغمبر کہ اصحابی نجوم — رہرواں را شمع و شیطاں را رجوم
پیغمبر (صلی اللہ علیہ وسلم) نے فرمایا میرے صحابہ ستارے ہیں — جو مسافروں کی شمع اور شیطان کیلئے گرز ہیں

---

لے چوں گواہی۔ اب یہ سمجھانا ہے کہ خدا کی گواہی کے بعد فرشتوں اور علماء کی گواہی کی کیا ضرورت تھی۔ شعشاع۔ شعاع۔ بر نتابد۔ تاب نیارد۔
ے خفاش۔ چمگادڑ۔ تف۔ چمک، گرمی۔ پس ملائک۔ یعنی جسطرح سورج کے ہوتے ہوئے چاند اور ستاروں کے وجود میں مصلحت کارفرما ہے اسیطرح اللہ کی گواہی کے بعد فرشتوں کی گواہی میں مصلحت کارفرما ہے۔ ماہاں۔ مختلف نور کے چاند۔
ے چوں۔ جس طرح مختلف تاریخوں کے چاند کے نور میں فرق ہے اسیطرح فرشتوں کے مراتب میں فرق ہے۔ اجنحہ۔ جناح کی جمع ہے، بازو۔ ثلاث۔ تین تین۔ رباع۔ چار چار۔ عقول۔ انسانوں کی عقلوں میں فرق ہے۔ اعمش۔ چندھا، کمزور نگاہ والا۔ خور۔ خورشید۔
ے اصحابی۔ حدیث شریف ہے: اَصْحَابِی کَالنُّجُوْمِ بِاَیِّھِمْ اِقْتَدَیْتُمْ اِھْتَدَیْتُمْ۔ میرے صحابہ ستاروں کیطرح ہیں تم جس کی بھی پیروی کرو گے راہ یاب ہو جاؤ گے۔ ستاروں کے دو فائدے ہیں ایک راہنمائی دوسرے یہ کہ وہ شیطانوں کیلئے گرز بھی ہیں جو شیاطین آسمانی باتیں چرانے کی کوشش کرتے ہیں اُن کو ہلاک کردیتے ہیں۔ اسیطرح صحابہ چراغ العلوم ہیں، وہ منکروں کی ہلاکت کا سبب ہیں۔

هر کسے را گر بُدے آں چشم و زور | گو گرفتے ز آفتابِ چرخ[1] نور
اگر ہر شخص کے لئے وہ آنکھ اور طاقت ہوتی | کہ جس سے آسمان کے سورج سے نور حاصل کر سکتا

کے ستارہ حاجتستے اے ذلیل | کے بُدے بر نورِ خورشیداں دلیل
اے ذلیل! ستارے کی پھر کیا ضرورت تھی؟ | وہ سورج کی روشنی کا راہنما کب ہوتا؟

ہیچ ماہ و اخترے حاجت نبود | کو بُود بر آفتابِ حق شہود
(انکو) کسی چاند اور ستارے کی ضرورت نہ تھی | جو حق کے سورج کا گواہ ہوتا

ماہ[2] می گوید با بر و خاک و فے | مَن بشر مِن مثلکم یوحیٰ الی
چاند، ابر اور خاک اور سایہ سے کہتا ہے | میں تم جیسا انسان ہوں، مجھ پر وحی آتی ہے

چوں شما تاریک بودم در نہاد | وحیِ خورشیدم چنیں نورے بداد
دراصل تمہاری طرح میں بھی بے نور تھا | وحی کے سورج نے مجھے یہ نور عطا کیا ہے

ظلمتے دارم بہ نسبت با شموس | نور دارم بہرِ ظلماتِ نفوس
سورجوں کی بہ نسبت، میں تاریک ہوں | انسانوں کی تاریکیوں کیلئے میرے پاس نور ہے

زاں ضعیفم تا تو تابے آوری | کہ نہ مردِ آفتابِ انوری
میں اس لئے ضعیف ہوں کہ تو برداشت کر سکے | کیونکہ تو زیادہ چمکدار سورج کا مردِ میدان، نہیں ہے

ہمچو شہد[3] و سرکہ در ہم بافتم | تا بہ بیماری جگر رہ یافتم
میں شہد اور سرکہ کی طرح باہم مل گیا ہوں | یہاں تک کہ جگر کی بیماری تک پہنچ گیا ہوں

چوں ز علت وارہیدی اے رہیں | سرکہ را بگذار می خور انگبیں
اے گرفتار (مرض) جب بیماری سے نجات پا جائے | سرکہ کو چھوڑ دے شہد چاٹ

تختِ دل معمور شد پاک از ہوا | بر وے الرحمٰن علی العرش استویٰ
جب دل کا تخت خواہشات سے پاک ہو کر (نور سے) بھر گیا | تو الرحمٰن علی العرش استویٰ کا مصداق ہو گیا

محکم بر دل بعد ازیں بے واسطہ | حق کُند چوں یافت دل ایں رابطہ
اس کے بعد بلا واسطہ دل پر محکم | اللہ (تعالیٰ) فرماتا ہے جب دل کو یہ ربط حاصل ہو گیا

ایں سخن پایاں ندارد زیدؓ کو | تا دہم پندش کہ رسوائی مجو
اس بات کا خاتمہ نہیں ہے (حضرت) زیدؓ کہاں ہیں؟ | تاکہ میں ان کو روکوں کہ رسوائی نہ کر

نیست حکمت گفتن ایں اسرار را | چوں قیامت می رسد اظہار را
ان رازوں کے کہنے میں دانائی نہیں ہے | اظہار کے لئے قیامت آرہی ہے

[1] چرخ۔ آسمان۔ دلیل۔ رہنما۔ شہود شاہد، گواہ۔ فے بسایہ۔
[2] ماہ۔ یعنی نبی کریم۔ یوحیٰ۔ وحی بھیجی جاتی ہے۔ الی۔ میری جانب۔ قرآن میں ہے۔ قُل اِنَّمَا اَنَا بَشَرٌ مِّثْلُكُمْ یُوحیٰ اِلَیَّ "اے نبی! تم لوگوں سے کہدو میں تم جیسا انسان ہوں مجھ پر وحی آتی ہے"۔ جوں خدا۔ آنحضورؐ کو خطاب کر کے اللہ نے فرمایا ہے: "اسی طرح سے ہم نے اپنے حکم سے دین کی جان یعنی قرآن تمہاری طرف وحی کے ذریعہ بھیجی ہے تم نہیں جانتے تھے کہ کتاب کیا چیز ہے اور نہ یہ جانتے تھے کہ ایمان کسکو کہتے ہیں"۔ شموس۔ یعنی شئونِ باری اور صفاتِ الٰہی۔ کہ نہ مرد۔ براہِ راست منجانب اللہ افاضہ عوام کے لئے مناسب نہیں اسلئے رسول واسطہ بنے ہیں۔
[3] شہد۔ یعنی فیضِ حق۔ سرکہ۔ یعنی قولی تعلیمات۔ جگر۔ یعنی مخلوقات۔ درہم بافتن۔ مل جل جانا۔ رہ یافتن۔ داخل ہو جانا، سرایت کرنا۔ علت۔ یعنی روحانی امراض۔ سرکہ را بگذار۔ اب قالی اور قولی تعلیمات کی ضرورت نہیں ہے اسرار الٰہی کی معرفت بذریعہ علم لدنی حاصل ہونے لگیگی۔ تختِ دل۔ یعنی جب دل ہوا و ہوس سے پاک ہو جائیگا اللہ کی تجلیات اس پر ایسی ہی ہونگی جیسی کہ عرش پر۔ محکم۔ جب اللہ سے رابطہ پیدا ہو جاتا ہے اللہ تعالیٰ دل پر براہِ راست الہام فرماتا ہے۔ اور اسکو علوم لدنیہ حاصل ہو جاتے ہیں۔ رسوائی۔ اسرار کا کھولنا رسوائی کا سبب ہے۔ قیامت۔ قیامت کے دن سب چھپے ہوئے راز کھل جائیں گے۔

## رجوع بحکایت زید رضی اللہ عنہ

(حضرت) زید رضی اللہ عنہ کی حکایت کی طرف واپسی

زید را اکنوں نیابی گو گریخت — جَست از صفِ نعال و نعل ریختؑ
(اے مخاطب) اب تو زیدؓ کو نہ پائیگا کیونکہ اب وہ چلدیئے — (مجلس کی) آخری صف سے روانہ ہوگئے اور تیزی سے روانہ ہوئے

تو کہ باشی زید ہم خود را نیافت — ہمچو اختر کہ برو خورشید تافت
تو کیاہے، زید خود اپنے آپ کو نہیں پاسکتے ہیں — اُس ستارے کی طرح جس پر سورج روشنی ڈالدے

نے ازو نقشے بیابی نے نشاں — نے کہے یابی براہِ کہکشاں
تو نہ اُس (ستارے) کا نقش پائے گا نہ نشان — نہ کہکشاں کے راستہ میں تو تنکا پائے گا

شدؑ حواس و نطق بے پایانِ ما — محوِ نورِ دانشِ سلطانِ ما
ہمارے لامحدود حواس اور قوتِ گویائی — ہمارے شہنشاہ کی دانش کے نور میں فنا ہوگئی

حسہا و عقلہا شاں در درون — موج در موجِ لَدَیْنَا مُحْضَرُوْن
اُن (روحوں) کے حواس اور عقلیں اِس عالم میں — "لَدَیْنَا مُحْضَرُوْن" (کے مقام) میں موجزن تھے

چوں شب آمد باز وقتِ بار شد — انجمِ پنہاں شدہ بر کار شد
جب رات آئی پھر کام کا وقت آگیا — چھپے ہوئے ستارے کام میں لگ گئے

خلقِؑ عالم جملگی بیہش شوند — پردہا بر رو کشند و بغنوند
دنیا کی تمام مخلوق بے ہوش ہوجاتی ہے — چہرے ڈھانپ لیتے ہیں اور اونگھنے لگتے ہیں

صبح چوں دم زد عَلَم افراشت خور — ہر فتیٰ از خوابگہ برداشت سر
صبح نے جب سانس لیا سورج نے جھنڈا بلند کیا — ہر نوجوان نے خواب گاہ سے سر اٹھایا

بیہشاں را وا دہد حق ہوشہا — حلقہ حلقہ حلقہا در گوشہا
اللہ بے ہوشوں کو ہوش دے دیتا ہے — جماعت در جماعت تابعِ فرمان ہوجاتے ہیں

پائے کوباں دست افشاں در ثنا — ناز نازاں ربّنا اَحْیَیْتَنَا
تعریف میں ناچتے ہوئے، رقص کرتے ہوئے — ناز کرتے ہوئے کہ اے ہمارے رب تونے ہمیں زندہ کردیا

آں جلود و آں عظامِ ریختہ — فارساں گشتہ غبار انگیختہ
ریزہ ریزہ کھالیں اور ہڈیاں — شہسوار بنے ہوئے، غبار اُڑاتے ہوئے

حملہ آرند از عدم سوئے وجود — در قیامت ہم شکور و ہم عنود
عدم سے وجود کی طرف تیزی سے چلیں گے — قیامت میں شکر گذار بھی اور سرکش بھی

---

۱ؑ نعل ریختن۔ تیز بھاگنا۔ تو کہ۔ زیدؓ اب فنا کے اُس مقام پر پہنچ گئے ہیں خود انکو اپنی خبر نہیں ہے۔ کہکشاں۔ اصل میں کاہ کشاں ہے یہ باریک ستاروں کا لمبا مجموعہ ہے اور ایسا ہے جیسا کہ گھاس کا گٹھر زمین پر ڈالکر کھینچا جائے تو زمین پر نشانات ہوجاتے ہیں۔ یہ آسمان پر رات کی تاریکی میں جنوباً شمالاً ایک سڑک کی صورت میں نظر آتا ہے۔ جب سورج نکلتا ہے نہ ستارے نظر آتے ہیں نہ کہکشاں۔

۲ؑ شد۔ عالمِ ارواح میں ہمارے تمام حواس خدائی نور میں اسی طرح محو تھے جیسی کہ حضرت زیدؓ پر محویت طاری ہوئی۔ لَدَیْنَا۔ سورہ یٰسین میں مذکور ہے۔ اِنْ کَانَتْ اِلَّا صَیْحَۃً وَّاحِدَۃً فَاِذَا ھُمْ جَمِیْعٌ لَّدَیْنَا مُحْضَرُوْنَ۔ قیامت بس ایک زور کی آواز ہوگی تو بس لوگ ہمارے حضور میں حاضر کیے جائیں گے۔ چوں شب آمد جسطرح ستارے دن میں چھپ جاتے ہیں اور رات آتے ہی معروفِ عمل ہوجاتے ہیں اسیطرح جب انسان پر شب یعنی موت طاری ہوتی ہے اور روح عالمِ ارواح میں پہنچ جاتی ہے تو ملائکہ اُس میں تصرف شروع کردیتے ہیں۔

۳ؑ خلقِ عالم۔ یعنی سکرات الموت سے بیہوشی طاری ہوجاتی ہے اور عالمِ برزخ میں روحوں پر غنودگی طاری ہوجاتی ہے۔ صبحدم۔ صبح ہوتے ہی تمام انسان نیند سے بیدار ہوجاتے ہیں اسی

الحمد للہ الذی احیانا بعد ما اماتنا والیہ النشور

سر[1] چہ می پیچی چرا نادیدۂ — در عدم اوّل نہ سر پیچیدۂ
ایسا بھولا بن کر تو کیوں انکار کرتا ہے؟ — کیا پہلے عدم میں تونے منہ نہ موڑا تھا؟

در عدم افشردہ بودی پائے خویش — کہ مرا کہ بر کند از جائے خویش
تونے عدم میں اپنا پیر سکوڑ رکھا تھا — کہ مجھے میری جگہ سے کون اکھاڑ سکتا ہے؟

می نہ بینی صُنعِ ربّانیت را — کہ کشد اُو موئے پیشانیت را
کیا تو خدا کی کاریگری کو نہیں دیکھتا ہے — کہ اس نے تیری پیشانی کے بال پکڑ کر کھینچ لیا

تا کشیدت اندریں انواعِ حال — کہ نبودت در گمان و در خیال
یہاں تک کہ تجھے اِن احوال میں مبتلا کر دیا — جو تیرے گمان اور خیال میں بھی نہ تھے

آں عدم اُو را ہمارہ[2] بندہ است — کار کُن دیوا! سلیماںؑ زندہ است
عدم ہمیشہ اُس کے فرمان کے تابع ہے — اے دیو! کام میں لگ جا سلیمانؑ زندہ ہے

دیو می سازد جفانِ کالجواب — زہرہ نے تا دفع گوید یا جواب
دیو، تالابوں جیسے لگن بنا رہا ہے — طاقت نہیں ہے کہ انکار کرے یا جواب دیدے

خویش را بیں چوں ہمی لرزی ز بیم — مر عدم را نیز لرزاں داں مقیم
تو اپنے آپ کو دیکھ خوف سے کیسا کانپ رہا ہے — عدم کو بھی ہمیشہ لرزاں سمجھ

ور تو دست اندر مناصب میزنی — ہم ز ترس ست آنکہ جانے میکنی
اگر تو بڑے عہدوں پر دست درازی کر رہا ہے — یہ بھی ڈر ہی کی وجہ سے ہے کہ تو مشقت اٹھاتا ہے

ہر چہ جز عشقِ خدائے احسن ست — گر شکر خائیست آں جاں کندن[3] ست
خدائے خوب تر کے عشق کے علاوہ جو کچھ ہے — اگر شکر خوری بھی ہے وہ جاں کنی ہے

چیست جاں کندن سوئے مرگ آمدن — دست را آبِ حیاتے نا زدن
جان کنی کیا ہے؟ موت کی جانب چلنا ہے — آبِ حیات کو حاصل نہ کرنا ہے

خلق را دو دیدہ در خاکِ ممات — صد گماں دارند در آبِ حیات
مخلوق کی نگاہیں موت کی مٹی کی طرف ہیں — آبِ حیات میں سینکڑوں شک کرتے ہیں

جہد کُن تا صد گماں گردد نود — شب برو ور تو بخسپی شب رود
کوشش کر کر تو گمان نوّے بن جائیں — رات کو سفر کر اگر سو گیا رات چلی جائے گی

در شبِ تاریک جوئے آں روز را — پیش کُن آں عقلِ ظلمت سوز را
اندھیری رات میں اس دن کی تلاش کرلے — تاریکی کو ختم کر دینے والی عقل کو رہنما بنا

---

[1] سر چہ۔ روح نے حضرت آدمؑ کے جسم میں آنے سے پہلے بھی انکار کیا تھا۔ در عدم۔ ازل میں روح جسم میں آنے کو آمادہ نہ تھی۔ تا کشیدت۔ مجبوراً روح کو جسدِ عنصری اختیار کرنا پڑا اور احوالِ دنیا میں مبتلا ہونا پڑا۔

[2] ہمارہ۔ ہموارہ، ہمیشہ۔ دیوا۔ اے دیو۔ جفان۔ جفنؔ کی جمع ہے، لگن۔ جواب۔ اصل میں جوابی ہے جو جابیہ کی جمع ہے بڑا حوض۔ زہرہ۔ پتہ، حوصلہ۔ مناصب۔ منصب کی جمع، بڑا عہدہ۔ بڑے عہدوں کی کاوشش انسان مال حاصل کرنے کے لئے کرتا ہے جس کی وجہ افلاس کا خوف ہوتا ہے جو بتقدیر اللہ ہے تو گویا انسان کا عہدے حاصل کرنا اللہ سے لرزنا ہے۔

[3] جان کندن۔ مصیبت برداشت کرنا۔ مرگ۔ یعنی دنیا۔ آبِ حیات یعنی عشقِ الٰہی، دیدارِ الٰہی۔ نود۔ نوّے۔ شب رفتن۔ رات کو چلنا، یعنی رات کو عبادت کرنا۔ آں روز۔ یعنی نورِ الٰہی۔

**در شبِ بد رنگ بس نیکی بُوَد**
کالی رات میں بہت نیکیاں ہوتی ہیں

**آبِ[۱] حیواں جُفتِ تاریکی بُود**
آبِ حیات اندھیرے میں ہوتا ہے

**سَر زِ خفتن کے تواں بر داشتن**
سونے سے سَر کب اُٹھایا جا سکتا ہے!

**با چُنیں صد تخمِ غفلت کاشتن**
غفلت کے ایسے سَو بیج بو کر

**خوابِ مُردہ لقمہ مُردہ یار شد**
مُردے کی سی نیند، حرام لقمے، پیارے بن گئے

**خواجہ خُفت و دُزدِ شب بر کار شد**
جناب سو گئے، اور رات کا چور کام میں لگ گیا

**تو نمیدانی کہ خصمانت کیند**
تو نہیں جانتا کہ تیرے دشمن کون ہیں؟

**ناریاں[۲] خصمِ وجودِ خاکیند**
ناری، خاکیوں کے وجود کے دشمن ہیں

**نار خصمِ آب و فرزندانِ اوست**
آگ، پانی اور اس کی پیداوار کی دشمن ہے

**ہمچنانکہ آب خصمِ جانِ اوست**
جس طرح پانی اُس کی جان کا دشمن ہے

**آب آتش را کُشد زیرا کہ اُو**
پانی، آگ کو بجھا دیتا ہے کیونکہ وہ (آگ)

**خصمِ فرزندانِ آبست و عدو**
پانی کی پیداوار کی مخالف اور دشمن ہے

**بعد ازاں ایں نار نارِ شہوتست**
اس آگ کے علاوہ ایک شہوت کی آگ ہے

**کاندرو اصلِ گناہ و زَلّتست**
جس کے اندر گناہ اور لغزش کی جڑ ہے

**نارِ بیرونی بآبے بفسرد**
بیرونی آگ پانی سے ٹھنڈی ہو جاتی ہے

**نارِ شہوت تا بدوزخ می بَرد**
شہوت کی آگ جہنم تک لے جاتی ہے

**نارِ شہوت می نیارامد بآب**
شہوت کی آگ، پانی سے نہیں بجھتی ہے

**زانکہ دارد طبعِ دوزخ در عذاب**
اس لئے کہ عذاب میں وہ دوزخ کا مزاج رکھتی ہے

**نارِ شہوت را چہ چارہ[۳] نورِ دیں**
شہوت کی آگ کا کیا علاج ہے؟ دین کا نور علاج ہے

**نُورُکُمْ اِطْفَاءُ نَارِ الْکَافِرِیْن**
(جس طرح) تمہارا نور (ایمان) کافروں کی آگ کا بجھانا ہے

**چہ کُشد ایں نار را نورِ خدا**
اس آگ کو کیا چیز بجھا سکتی ہے؟ خدا کا نور (بجھا سکتا ہے)

**نورِ ابراہیمؑ را ساز اُوستا**
(حضرت) ابراہیمؑ کے نور کو اُستاد بنا لے

**تا ز نارِ نفس چوں نمرودِ تو**
تاکہ تیرے نمرود جیسے نفس کی آگ سے

**وا رَہد ایں جسم ہمچوں عُودِ تو**
تیرا لکڑی جیسا جسم نجات پا جائے

**شہوتِ نارے براندن کم نشد**
شہوت وہ آگ ہے جو پورا کرنے سے کم نہیں ہوتی ہے

**اُو بماندن کم شود بے ہیچ بُد**
وہ روکنے سے کم ہو جاتی ہے بغیر کسی چیز کے

---

۵[۱] آبِ حیواں مشہور ہے کہ آبِ حیات تک پہنچنے میں بہت سی تاریکیوں سے گزرنا پڑتا ہے، یعنی رات کے اندھیرے میں آبِ حیات تلاش کر۔ لقمۂ مُردہ۔ حرام غذا۔ دزدِ شب۔ یعنی شیطان۔ خصم۔ دشمن، مخالف۔

۵[۲] ناریاں۔ شیاطین۔ فرزندانِ آب۔ یعنی انسان جو نطفہ سے پیدا ہوتا ہے۔ بعد ازاں۔ یعنی ناری مخلوق کے علاوہ شہوت کی آگ بھی آدمی کی دشمن ہے۔ نارِ بیرونی۔ یعنی عنصری آگ۔ نارِ شہوت۔ جس طرح دوزخ کی آگ پانی سے نہ بجھے گی اسی طرح شہوت کی آگ پانی سے نہیں بجھ سکتی ہے۔ بلکہ دین کے نور کے ذریعہ بجھے گی۔

۵[۳] چارہ۔ علاج۔ اِطفاء۔ بجھا دینا۔ اوستا۔ اُستاد۔ نمرود۔ اُس بادشاہ کا نام ہے جس نے حضرت ابراہیمؑ کو دہکتی ہوئی آگ میں پھنکوا دیا تھا اور وہ آگ اُن پر گلزار بن گئی تھی۔ حضرت ابراہیمؑ کا نور آگ کے بجھ جانے کا سبب بنا تھا۔ شہوت راندن۔ خواہشِ نفسانی کو پورا کرنا۔ بماندن۔ یعنی شہوت کو روکو گے تو رُکے گی۔

تاکہ[1] ہیزم می نہی بر آتشے
تو آگ پر ایندھن کب تک رکھے گا؟

کے بمیرد آتشش از ہیزم کشے
ایندھن ڈالنے والے سے آگ کب بجھ سکتی ہے؟

چونکہ ہیزم باز گیری نار مُرد
جب تو ایندھن ہٹالے گا آگ مُردہ ہو جائیگی

زانکہ تقوٰی آب سُوئے نار بُرد
اسلئے کہ پرہیزگاری نے آگ پر پانی ڈالدیا ہے

کے سیہ گردد ز آتش رُوئے خوب
خوبصورت چہرہ آگ سے کب سیاہ ہوتا ہے؟

کو نہد گلگونہ از تقوٰی القلوب[2]
اسلئے کہ اُسنے دلوں کی پرہیزگاری کا غازہ لگایا ہے

نار پاکاں را ندارد خود زیاں
آگ، پاک لوگوں کو نقصان نہیں پہنچا سکتی ہے

کے ز خاشاکے شود دریا نہاں
کوڑے کرکٹ سے دریا کب چھپ سکتا ہے؟

ہر کہ تریاکِ خدائے را بخورد
جس نے خدائی تریاق کھالیا

گر خورد زہرے مگویش کو بمرد
اگر وہ زہر بھی کھالے تو اس کو مُردہ نہ کہہ

گر طبیبت گوید اے رنجورِ زار
اگر تجھ سے طبیب کہے کہ اے کمزور مریض!

از عسل پرہیز کن ہیں ہوشیار
شہد سے پرہیز کر، خبردار اے ہوشیار!

گر جوابش گوئی از جہل اے سقیم
اے بیمار! اگر تو نادانی سے اُس کو جواب دے

کہ چرا تو میخوری بے ترس و بیم
کہ تو بلا خوف و خطر کیوں کھا رہا ہے؟

گویدت در دل حکیمِ مہرباں
مہربان طبیب، دل دل میں تجھے کہے گا

ق کز قیاسے کردہ چوں اَبلہاں
تو نے بیوقوفوں کی طرح غلط قیاس کیا ہے

آبِ چشمہ[3] بیں ز ریزش شد فزوں
چشمہ کے پانی کو دیکھ بہاؤ سے اور بڑھ گیا

آبِ خُم بیں خود ز خوردن شد نگوں
مٹکے کے پانی کو دیکھ پینے سے (اُسکا) اوندھا ہو گیا

خور کُند رنجور را رنجور تر
کھانا، بیمار کو زیادہ بیمار بنا دیتا ہے

وانکہ معمور ست خود معمور تر
جو صحت مند ہے اُس کو زیادہ صحت مند بنا دیتا ہے

در تو علت می فروزد ہمچو نار
(کھانا) تجھ میں آگ کیطرح بیماری بڑھادے گا

ہیں مکُن با نار ہیزم را تو یار
خبردار! ایندھن کو آگ کا یار نہ بنا

زیں دو آتش[4] خانمانت ویراں شود
اِن دونوں آگوں سے تیرا گھر برباد ہو جائیگا

قالبِ زندہ ازو بے جاں شود
زندہ جسم اُنسے مُردہ ہو جائے گا

در من از ناریست آں ہمچو نور
مجھ میں اگر آگ ہے تو وہ نور جیسی ہے

نارِ صحت در تن افزاید سرور
صحت کی آگ جسم میں سرور بڑھاتی ہے

---

[1] تاکہ۔ شہوت اور اُس کے تقاضے کو پورا کرنے کی مثال آگ اور ایندھن کی ہے۔ جس قدر شہوت کا تقاضہ پورا کرو گے شہوت میں اضافہ ہوگا۔ تقوٰی یعنی خواہشاتِ نفسانی سے بچنا۔ گلگونہ۔ غازہ۔

[2] تقوٰی القلوب۔ دلوں کی پرہیزگاری۔ نار پاکاں را۔ حضرت ابراہیم کو آگ نہیں جلا سکی، اسی طرح آتشِ نفس سے پاک لوگ محفوظ رہتے ہیں۔ ہر کہ۔ جو کامل ہو گئے ہیں اُن کو جائز لذتیں مُضر نہیں ہوتی ہیں، ابتدائی مجاہدوں میں اُن کا ترک مناسب ہے۔ گر طبیب۔ مریض کو شہد مضر ہو سکتا ہے طبیب کو مضر نہیں ہے، اسی طرح شیخ کامل لذائذِ دنیوی کا استعمال کر سکتا ہے، مبتدی کے لئے مناسب نہیں ہے۔

[3] آبِ چشمہ۔ شیخ کامل کی مثال جاری چشمہ کی سی ہے اور مبتدی خُم جیسا ہے۔ خور۔ اگر بیمار غذا کھائے گا بیماری میں اضافہ ہوگا صحت مند کھائیگا تو قوت بڑھے گی۔ دو آتش۔ عنصری آگ اور بیماری کی آگ۔ نارِ صحت۔ حرارتِ عزیزی۔

نارِ صحت چوں فزاید در وجود — بے زیانِ تن شود صد گونہ سود
صحت کی آگ جب جسم میں بڑھتی ہے — جسم کے نقصان کے بغیر سو گونہ مفید ہوتی ہے

## آتش افتادن در شہر در زمانِ امیر المومنین عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ

امیر المومنین حضرتِ عمر رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں شہر میں آگ لگنا

آتشے اُفتاد در عہدِ عمرؓ — ہمچو چوبِ خشک میخورد اُو حجر
(حضرتِ) عمرؓ کے زمانے میں آگ لگ گئی — جو پتھروں کو سوکھی لکڑیوں کی طرح جلا رہی تھی

در فتاد اندر بنا و خانہا — تا زد اندر پرِ مرغ و لانہا
تعمیرات اور گھروں میں لگ گئی — یہاں تک کہ پرندوں کے پروں اور گھونسلوں میں جا لگی

نیمِ شہر از شعلہا آتش گرفت — آب می ترسید ازاں و می شگفت
آدھے شہر کو آگ کے شعلوں نے گرفت میں لیا — پانی اُس سے خوفزدہ تھا اور تعجب کر رہا تھا

مشکہائے آب و سرکہ می زدند — بر سرِ آتش کسانِ ہوشمند
پانی اور سرکہ کی مشکیں ڈال رہے تھے — ہوشمند انسان آگ پر

آتش از استیزہ افزودے لہب — می رسید اورا مدد از صنعِ رب
آگ، دشمنی سے، لپٹیں بڑھاتی تھی — اُسکو اللہ (تعالیٰ) کی قدرت سے مدد پہنچ رہی تھی

آتش از استیزہ افزوں می شدے — می رسید اُو را مدد از بے حدے
آگ جوش سے بڑھ رہی تھی — اُسکو بے پایاں (قدرت) سے مدد پہنچ رہی تھی

خلق آمد جانبِ عمرؓ شتاب — کآتشِ ما خود نمی میرد ز آب
لوگ جلدی سے حضرتِ عمرؓ کے پاس آئے — کہ ہماری آگ پانی سے نہیں بجھ رہی ہے

گفت آں آتش ز آیاتِ خداست — شعلۂ از آتشِ بخلِ شماست
انہوں نے فرمایا یہ آگ خدا کے قہر کی نشانیوں میں سے ہے — تمہارے بخل کی آگ کا شعلہ ہے

آب بگذارید و ناں قسمت کنید — بخل بگذارید اگر آنِ منید
پانی کو چھوڑ دو، اور روٹیاں تقسیم کرو — بخل سے توبہ کرو، اگر تم میرے ہو

خلق گفتندش کہ در بکشودہ ایم — ما سخی و اہلِ فتوّت بودہ ایم
لوگوں نے کہا کہ ہم نے تو دروازے کھول دیئے ہیں — ہم تو سخی اور جوانمرد چلے آتے ہیں

گفت ناں در رسم و عادت دادہ اید — دست از بہرِ خدا نکشادہ اید
انہوں نے فرمایا تم نے روٹی رواج اور عادت کی وجہ سے دی ہے — خدا کیلئے ہاتھ نہیں کھولا ہے

ف۱ عہد۔ زمانہ۔ حجر۔ پہاڑوں کے پتھر کو لکڑی کی طرح جلا رہی تھی۔ لانہ۔ گھونسلا، بھڑوں کا چھتہ۔ آب۔ پانی خوفزدہ تھا اور تعجب کر رہا تھا کہ اُس سے آگ کیوں نہیں بجھ رہی ہے۔
ف۲ آب و سرکہ۔ عرب میں گھروں میں پانی اور سرکہ کے مشکے ہوتے تھے۔ استیزہ۔ جھگڑا، خصومت۔ لہب۔ شعلہ۔ بے حدے۔ یعنی قدرتِ الٰہی جو لامحدود ہے۔
ف۳ عمرؓ۔ میم پر تشدید ضرورتِ شعری کی وجہ سے ہے۔ آیات۔ آیۃ کی جمع ہے، عذاب، علامت یعنی یہ تمہارے بخل کے گناہ کی سزا ہے۔ در بکشودہ ایم غریبوں اور مسافروں کے لئے ہمارے دروازے کھلے ہوئے ہیں۔ فتوّت۔ جوانمردی، مروّت، عادت۔ یعنی تمہاری مہمان نوازی بطورِ عادت ہے بطورِ عبادت نہیں ہے۔

بہرِ فخر و بہرِ بوش و بہرِ ناز — نز برائے ترس و تقویٰ و نیاز
فخر اور شان و شوکت اور خود نمائی کیلئے (دیا ہے) — نہ کہ خوف (خدا) اور پرہیزگاری اور نیازمندی کی وجہ سے

مال تخم است و بہرِ شورہ منہ — تیغ را در دستِ ہر رہزن مدہ
مال، بیج ہے ہر شور زمین میں نہ ڈال — تلوار کو کسی ڈاکو کے ہاتھ میں نہ دے

اہلِ دیں را باز داں از اہلِ کیں — ہمنشینِ حق بجو با او نشیں
دینداروں اور دشمنوں میں فرق کر — اللہ (تعالیٰ) کا مقرب تلاش کر اُسکا ہمنشین بن

ہر کسے بر قومِ خود ایثار کرد — خواجہ پندارد کہ او خود کار کرد
ہر شخص نے اپنی قوم پر ایثار کیا ہے — جناب سمجھتے ہیں کہ آپنے (بڑا) کام کیا ہے

## قصہ خیو انداختن خصم در روئے امیر المومنین حضرت علی رضی اللہ عنہ
امیر المومنین حضرت علی رضی اللہ عنہ کے منہ پر ایک دشمن کے تھوک دینے

## و انداختن امیر المومنین علی رضی اللہ عنہ شمشیر از دست
کا قصہ اور امیر المومنین حضرت علی رضی اللہ عنہ کا ہاتھ سے تلوار پھینک دینا

از علیؓ آموز اخلاصِ عمل — شیرِ حق را داں مطہر از دغل
(حضرت) علیؓ سے عمل کا اخلاص سیکھ — اسد اللہ کو کھوٹ سے پاک سمجھ

در غزا بر پہلوانے دست یافت — زود شمشیرے برآورد و شتافت
جہاد میں (حضرت علی نے) ایک پہلوان پر قابو پایا — جلد تلوار نکالی اور لپکے

او خیو انداخت بر روئے علیؓ — افتخارِ ہر نبیؑ و ہر ولیؒ
اُسنے (حضرت) علیؓ کے منہ پر تھوک دیا — جو ہر نبی اور ولی کے لئے باعث فخر ہیں

او خیو زد بر رُخے کہ روئے ماہ — سجدہ آرد پیشِ او در سجدہ گاہ
اُس نے اُس چہرے پر تھوکا کہ چاند — اُس کے سامنے سجدہ گاہ میں سجدہ کرتا ہے

افتخارِ ہر ولیؒ و ہر صفی — کرد نارِ غیظ بر خود منطفی
ہر ولی اور ہر برگزیدہ کے لئے باعث فخر علیؓ نے — اپنے غصہ کی آگ کو بجھا دیا

در زماں انداخت شمشیر آں علیؓ — کرد او اندر غزایش کاہلی
(حضرت) علیؓ نے فوراً تلوار ڈال دی — (اور) اُس سے لڑنے میں سستی برتی

گشت حیراں آں مبارز زیں عمل — وز نمودن عفو و رحمت بے محل
وہ جنگجو اِس عمل سے حیران ہوگیا — اور بے موقع عفو اور شفقت کرنے سے (حیران ہوگیا)

---

لہ بوش۔ باء کے فتحہ اور شین معجمہ کے ساتھ۔ کر و فر۔ نز۔ نہ از۔
۲ہ اہلِ کیں۔ یعنی خدا کے دشمن، بدکار۔ ایثار۔ اپنی ضرورت پر دوسرے کو ترجیح دے دینا۔ خیو۔ بفتح اول بضمِ تحتانی و واوِ معروف، تھوک۔ شیرِ حق۔ اسد اللہ، حضرت علی رضی اللہ عنہ۔ مُطہر۔ پاک۔ دغل۔ کھوٹ، فساد۔
۳ہ غزا۔ جہاد، مذہبی جنگ۔ اِفتخار۔ اپنے، چھوٹے بڑوں کے لئے باعثِ فخر ہوتے ہیں۔ روئے ماہ۔ حضرت علی رض کا چہرہ چاند کے لئے بھی باعثِ تعظیم ہے لیکن اُس نے یہ گستاخی کی۔ مُنطفی۔ بجھ جانے والا۔ کاہلی۔ سستی۔ مبارز۔ میدانِ جنگ میں مقابلہ کرنے والا، جنگجو۔ بے محل۔ لڑائی میں شفقت بے محل ہے۔

گفت برمن تیغِ تیز افراشتی — از چہ افگندی مرا بگذاشتی
اُسنے کہا، آپ نے مجھ پر تیز تلوار اُٹھائی — (پھر) کِس وجہ سے آپنے پھینکدی، مجھے چھوڑ دیا؟

آنچہ دیدی بہتر از پیکارِ من — تا شدی تو سُست در اشکارِ من
آپ نے وہ کیا دیکھا جو مجھ سے لڑنے سے بہتر تھا؟ — یہانتک کہ آپ میرا اشکار کرنے میں سُست ہوگئے

آنچہ دیدی کہ چنیں خشمت نشست — تا چنیں برقے[1] نمود و باز جست
آپ نے وہ کیا دیکھا کہ اسطرح آپکا غصّہ فرو ہوگیا؟ — یہانتک کہ وہ بجلی چمکی اور واپس ہوگئی

آنچہ دیدی کہ مرا زاں عکس دید — در دل و جاں شعلہ آمد پدید
آپ نے وہ کیا دیکھا کہ اُسکے دیکھنے کے عکس سے میرے؟ — دل اور جان میں شعلہ نمودار ہوگیا

آنچہ دیدی برتر از کون و مکاں — کُو بہ از جاں بُود و بخشیدیم جاں
آپنے وہ کیا دیکھا؟ جو کون و مکان سے برتر تھا — جو جان سے بھی پیارا تھا اور آپنے میری جان بخشی کردی

در شجاعت شیرِ ربانیستی — در مُروّت خود کہ داند کیستی
بہادری میں آپ شیرِ خدا ہیں — مروّت میں، کوئی کیا سمجھ سکتا ہے کہ آپ کیا ہیں؟

در مُروّت ابرِ مُوسائی بہ تیہ[2] — کامد از وے خوانِ نانِ بے شبیہ
مروّت میں آپ موسائی ابر ہیں (میدان) تیہ میں — جس کی وجہ سے بے نظیر روٹی کا خوان آیا

ابرہا گندم دہد کانرا بجہد — پختہ و شیریں کُند مردم چو شہد
ابر گیہوں عطا کرتے ہیں جس کو محنت سے — لوگ پکاتے ہیں اور شہد کیطرح میٹھا کر لیتے ہیں

ابرِ موسیٰؑ پرِّ رحمت بر کشاد — پختہ و شیریں و بے زحمت بداد
(حضرتِ) موسیٰؑ کے اَبر نے رحمت کا پَر کھولا — پکا پکایا اور میٹھا (کھانا) بغیر محنت کے عطا کیا

از برائے پختہ[3] خوارانِ کرم — رحمتش افراخت در عالم عَلَم
کرم (خداوندی) سے پختہ (کھانا) کھانیوالوں کیلئے — اُس کی رحمت نے عالَم میں جھنڈا بلند کر دیا

تا چہل سال آں وظیفہ واں عطا — کم نشد یک روز زاں اہلِ رجا
چالیس سال تک وہ وظیفہ اور وہ عطا — امیدواروں سے ایک روز (بھی) کم نہ ہوا

تا ہم ایشاں از خسیسی خاستند — گندنا و تَرّہ و خَس خواستند
پھر بھی وہ کمینہ پن سے اُٹھ کھڑے ہوئے — گندنا اور کاہو اور ساگ کی خواہش کرنے لگے

جُملگی گفتند با موسیٰ ز آز — بقل و قِثّا و عَدس سیر و پیاز
حرص کی وجہ سے سب نے (حضرتِ) موسیٰؑ سے کہا — سبزی اور ککڑی اور مسور اور لہسن اور پیاز (چاہیے)

---

[1] برقے۔ یعنی غصّہ کی بجلی۔ زاں عکس دید۔ اُس چیز کے اثر سے میرے دل میں بجلی کوندگئی ہے۔ شیرِ ربانی۔ خدائی شیر، حضرتِ علی رضؓ کا لقب اسداللہ ہے۔

[2] تیہ۔ وہ جنگل بیابان تھا جس میں حضرتِ موسیٰؑ کی قوم بنی اسرائیل پر آسمان سے اَبر بھی آیا اور من و سلویٰ بھی اترا تھا۔ ابرہا یعنی معمولی ابر تو بارش برسا کر گیہوں پیدا کر دیتا ہے جس سے محنت اور مشقت کر کے انسان نفع اندوز ہوتا ہے موسیٰؑ کے اَبر کے ساتھ بغیر محنت کے من و سلویٰ اُترا تھا۔

[3] پختہ خواراں۔ یعنی جو پکا ہوا کھانا کھانے کے عادی تھے۔ آں عطا یعنی من و سلویٰ۔ رجا۔ امید۔ خسیسی۔ کمینہ پن۔ گندنا۔ ایک سبزی ہے جو پکا کر کھائی جاتی ہے جس میں لہسن کی سی بو ہوتی ہے۔ ترّہ۔ ساگ۔ خَس۔ کاہو۔ آز۔ لالچ۔ بَقل۔ سبزی۔ قِثّا۔ ککڑی۔ عدس۔ مسور۔ سِیر۔ لہسن

زیں گدارُوئی و حرص و آزِ شاں
اُن کی اِس گداگری اور حرص اور طمع کی وجہ سے

مُنقطع شد منّ و سلویٰ زِ آسماں
آسمان سے منّ اور سلویٰ بند ہو گیا

اُمّتِ احمد کہ ہستند از کِرام
احمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کی اُمّت جو شرفاء میں سے ہے

ہست باقی تا قیامت آں طعام
(اس کے لیے) وہ کھانا قیامت تک باقی ہے

چوں اَبِیتُ عِندَ رَبِّی فاش شُد
جبکہ میں اپنے پروردگار کے پاس رات گزارتا ہوں،

یُطعِمُ و یُسقِی کنایت زاٰش شُد
وہ کھلاتا ہے اور پلاتا ہے، حریرہ سے کنایہ ہے

ہیچ بے تاویل ایں را در پذیر
اِس کو بغیر کسی تاویل کے مان لے

تا در آید در گلو چوں شہد و شیر
تاکہ تیرے حلق میں شہد اور دودھ کی طرح آئے

زانکہ تاویل ست وا دادِ عطا
اِسلئے کہ تاویل کرنا خدا کی بخشش کو رد کرنا ہے

چونکہ بیند آں حقیقت را خطا
کیونکہ وہ حقیقت کو غلط سمجھ رہا ہے

آں خطا دیدن زِ ضعفِ عقلِ اُست
وہ غلط سمجھنا اُس کی عقل کی کمزوری کی وجہ سے ہے

عقلِ کُل مغز ست و عقلِ جزو پوست
عقلِ کُل مغز ہے اور عقلِ جزو چھلکا ہے

خویش را تاویل کُن نہ اَخبار را
اپنی تاویل کر، حدیثوں کی تاویل نہ کر

مغز را بد گوئی نے گلزار را
دماغ کو بُرا کہہ، نہ کہ باغ کو

اے علیؓ کہ جملہ عقل و دیدۂ
اے علی رضؓ! جو تم کہ مجسّم عقل و نظر ہو

شمّۂ وا گو از انچہ دیدۂ
جو کچھ تم نے دیکھا ہے اس میں سے کچھ بتا دو

تیغِ حِلمت جانِ ما را چاک کرد
آپ کی بُردباری کی تلوار نے ہمیں قتل کر ڈالا

آبِ علمت خاکِ ما را پاک کرد
آپ کے علم کے پانی نے ہماری مٹی کو پاک کر دیا

باز گو دانم کہ ایں اسرارِ ہُوست
بتائیے! میں سمجھا کہ یہ خدائی رازوں میں سے ہے

زانکہ بے شمشیر کُشتن کارِ اوست
اِسلئے کہ بغیر تلوار کے قتل کرنا اُسی کا کام ہے

صانعِ بے آلت و بے جارِحہ
وہ بغیر اوزار اور ہاتھ کے، صانع ہے

واہبِ ایں ہدیہ ہائے رابحہ
وہ اِن قیمتی تحفوں کا عطا کرنے والا ہے

صد ہزاراں روح بخشد ہوش را
ہوش و حواس کو لاکھوں روح میں عطا کر دیتا ہے

کہ خبر نبوَد دو چشم و گوش را
(اسطرح) کہ دونوں آنکھوں اور کانوں کو خبر بھی نہیں

صد ہزاراں مے چشاند روح را
روح کو لاکھوں شرابیں پلا دیتا ہے

کہ خبر نبوَد دہاں را اے فتیٰ!
(اس طور پر) کہ اے نوجوان! منہ کو خبر بھی نہیں ہوتی ہے

---

۵۱ گدارُوئی۔ گداگری۔ کِرام۔ کریم کی جمع ہے، شریف، سخی۔ اَبِیتُ۔ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے اَبِیتُ عِندَ رَبِّی یُطعِمُنِی وَیَسقِینِی "میں اپنے رب کے پاس رات گزارتا ہوں وہ مجھے کھلاتا ہے اور مجھے پلاتا ہے۔"

۵۲ آش۔ ہر رقیق غذا جو پی جائے۔ تاویل۔ کسی کلام کے ظاہری معنی چھوڑ کر کوئی دوسرے معنی مراد لینا۔ وَاداد۔ واپس لینا۔ عقلِ کُل۔ یعنی وہ عقل جو آخرت کی باتیں سمجھے۔ عقلِ جزو۔ دنیاوی معاملات کی عقل۔

۵۳ اَخبار۔ خبر کی جمع ہے، حدیث۔ اے علی۔ یہ اُسی پہلوان کا قول ہے۔ شمّہ۔ پارہ۔ حِلم۔ بردباری۔ ہُو۔ اللہ تعالیٰ۔ صانع۔ کام کرنے والا، بنانے والا، کاریگر۔ آلت۔ اوزار۔ جارِحہ۔ ہاتھ۔ رابحہ۔ خوشبودار، قیمتی۔

حضرت حق ارشاد فرمائے گا۔ اُحِلُّ عَلَیْکُمْ رِضْوَانِیْ فَلَا اَسْخَطُ اَبَدًا۔ میں تم پر اپنی رضا نازل کرتا ہوں اب کبھی ناراض نہ ہوں گا۔

رضا۔ مقام رضا سالک کا وہ مقام ہے جس میں وہ مصائب اور ذلت کو مقصود بالذات سمجھ کر برداشت کرتا ہے اور ان حالات میں بھی اس کے نفس کی وہی کیفیت رہتی ہے جو حضرت حق کی نعمتوں سے بہرہ ور ہونے میں ہوتی ہے۔ حضرت رابعہ بصریہؒ سے کسی نے اس مقام کے بارے میں سوال کیا تو انھوں نے فرمایا۔ اِذَا سَرَّتْہُ الْمُصِیْبَۃُ کَمَا سَرَّتْہُ النِّعْمَۃُ۔ یعنی یہ مقام سالک کو اس وقت حاصل ہوتا ہے جبکہ وہ مصیبت میں بھی وہی خوشی محسوس کرے جو اس کو نعمت کے وقت حاصل ہوتی ہے۔ رضا بالقضا کی بحث مولانائے روم نے مفصل کی ہے اس کو ملاحظہ کیا جائے۔

ابدال۔ مولانائے روم نے ابدال کی تعریف میں فرمایا ہے

| | |
|---|---|
| کیست ابدال؟ آنکہ او مُبدل شود | خمرش از تبدیل یزداں خل شود |
| ابدال کون ہے؟ جو کہ تبدیل ہو جائے | اللہ کے تبدیل کر دینے سے انکی شراب سرکہ بنجائے |

یعنی اس میں جس قدر اخلاق ردیہ ہوں وہ اخلاق حسنہ میں تبدیل ہو جائیں۔ منہج القوی شرح مثنوی میں مذکور ہے۔

وَرَدَ اَنَّ الْاَنْبِیَاءَ کَانُوْا اَوْتَادَ الْاَرْضِ فَلَمَّا انْقَطَعَتِ النُّبُوَّۃُ اَبْدَلَ اللّٰہُ مَکَانَہُمْ اَقْوِیَاءَ مِنْ اُمَّۃِ اَحْمَدَ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یُقَالُ لَہُمُ الْاَبْدَالُ لَمْ یَفْضُلُوا النَّاسَ بِکَثْرَۃِ صَوْمٍ وَلَا صَلٰوۃٍ وَلٰکِنْ بِحُسْنِ الْخُلُقِ وَصِدْقِ النِّیَّۃِ وَسَلَامَۃِ الْقُلُوْبِ لِجَمِیْعِ الْمُسْلِمِیْنَ۔ منقول ہے کہ انبیاء زمین کے اوتاد تھے۔ جب نبوت ختم ہوگئی تو اللہ تعالٰی نے آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کی امت میں سے قوی لوگوں کو ان کے بدلے میں عنایت فرما دیا جن کو ابدال کہا جاتا ہے۔ ان کی نمازیں اور روزے لوگوں سے زیادہ نہیں ہوتے ہیں ہاں ان میں حسن خلق اور نیت کی سچائی اور دل کی سلامتی سب مسلمانوں کے لئے ہوتی ہے۔

اعیانِ ثابتہ۔ وہ تمام اشیاء جو موجوداتِ خارجیہ کہلاتی ہیں اور عالمِ شہود میں حواس کے ذریعہ محسوس

ہو رہی ہیں وہ اپنے علمی وجود کے ساتھ حضرت حق تعالیٰ کے علم میں موجود ہیں اور یہی موجودات کا علمی وجود اعیانِ ثابتہ کہلاتا ہے۔
خارجی جس قدر موجودات ہیں وہ اُن اعیانِ ثابتہ کا عکس اور ظل ہیں اور اُن اعیانِ ثابتہ کی اصل اسمارِ الٰہی، اور اسمارِ الٰہی کی اصل حقیقتِ الٰہیہ ہے۔ مولانائے روم اعیانِ ثابتہ کو ماہیات سے اور اسمارِ الٰہی کو بتر ماہیات سے اور حقیقتِ الٰہیہ کو بتر بتر ماہیات سے تعبیر کرتے ہیں۔ جیسا کہ اِس شعر میں فرمایا ہے ؎

زانکہ ماہیات و بترّ بتر آں ۔۔۔ پیشِ چشمِ کاملاں باشد عیاں

یعنی اَعیانِ ثابتہ اور اُن کا بتر اسمارِ الٰہی اور اُس بتر کا بتر یعنی حقیقتِ الٰہیہ کاملوں کے مشاہدہ میں ہوتی ہے اسی لئے بعض کاملین کا مقولہ ہے۔ عَرَفْنَا الْاَشْیَاءَ بِاللہِ۔ ہم نے اشیار کو خدا کے ذریعہ جان لیا ہے۔

عقلِ معاش۔ وہ عقل جو دنیاوی امور میں تیز ہو اور آخرت سے نابلد ہو وہ عقل معاش ہے اِسی کو مثنوی میں عقلِ جزوی اور عقلِ ناقص بھی کہا گیا ہے۔

عقلِ معاد۔ وہ عقل جو دینی اور اُخروی معاملات میں تیز ہو اُس کو عقلِ معاد کہا جاتا ہے۔ اسی کو مثنوی میں عقلِ کلی، عقلِ کامل، عارف کی عقل سے تعبیر کیا گیا ہے۔

مستور الحال۔ بعض اولیار اللہ ایسے ہیں جن کو اَبدال تک بھی نہیں پہچان سکتے ہیں ایسے اولیار اللہ کو مستور الحال کہا جاتا ہے۔ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے۔ اِنَّ لِلّٰہِ تَعَالٰی اَوْلِیَاءَ اَخْفِیَاءَ شُعْثَۃٌ رُؤُسُہُمْ مُغْبَرَّۃٌ وُجُوْھُہُمْ اِذَا اسْتَاْذَنُوْا عَلَی الْاَمْرِ لَمْ یُؤْذَنْ لَھُمْ وَاِذَا غَابُوْا لَمْ یُفْتَقَدُوْا وَاِذَا حَضَرُوْا لَمْ یُدْعَوْا وَاِنْ مَرِضُوْا لَمْ یُعَادُوْا وَاِنْ مَاتُوْا لَمْ یُشْہَدُوْا وَھُمْ مَجْھُوْلُوْنَ فِی الْاَرْضِ مَشْھُوْرُوْنَ فِی السَّمَاءِ۔ یعنی اللہ تعالیٰ کے کچھ چھپے ہوئے اولیار ہیں جن کے سر کے بال پراگندہ ہیں اُن کے چہرے غبار آلود ہیں۔ وہ اگر کسی معاملہ میں اجازت چاہیں انکو اجازت نہیں دی جاتی ہے اور اگر وہ نہ ہوں تو اُن کی لوگ جستجو نہیں کرتے ہیں اور اگر موجود ہوں تو انکو پکارا نہیں جاتا ہے اور اگر وہ بیمار پڑ جائیں تو انکی عبادت نہیں کیجاتی ہے اور اگر وہ مرجائیں تو لوگ اُنکے جنازے پر حاضر نہیں ہوتے ہیں وہ زمین میں گمنام ہیں لیکن آسمان میں مشہور ہیں۔ ایسے ہی مستور الحال ایک

بزرگ کا ذکر ہے کہ وہ خانہ کعبہ کے صحن میں مراقبہ میں تھے اور پاس ہی ایک محدث حدیث کا درس دے رہے تھے۔ اسی اثنا میں خواجہ خضر وہاں پہنچے اور بیٹھ گئے اور اُن سے کہنے لگے کہ قریب میں حدیث کا درس ہو رہا ہے آپ اسمیں شریک کیوں نہیں ہوتے ہیں اور یہاں تنہا بیٹھے ہیں اس پر اُن بزرگ نے کہا کہ جب ایک نبی پاس ہو تو اُس کو چھوڑ کر کسی دوسرے کا درس سننے کی کیا ضرورت ہے۔ خواجہ خضر نے فرمایا تم کو یہ کہاں سے معلوم ہوا کہ یہاں کوئی نبی ہے تو انھوں نے کہا کہ کیا آپ خواجہ خضر اللہ کے نبی نہیں ہیں۔ خواجہ خضر نے فرمایا کہ میں سمجھتا تھا کہ میں تمام اولیاء کو پہچانتا ہوں لیکن اب معلوم ہوا کہ کچھ اولیاء ایسے بھی ہیں جن کو میں بھی نہیں جانتا ہوں اور وہ مجھے جانتے ہیں۔

الہام۔ اسی کو حکمت، علم لدنی، فیض، فتح اور کشف سے تعبیر کیا جاتا ہے۔ یہ وہ علم ہوتا ہے جو اولیاء کے قلوب پر خدا کی جانب سے نازل کیا جاتا ہے۔ جو علم انبیاء اور رسولوں کو عنایت ہوتا ہے اُس کو وحی کہا جاتا ہے۔ اسکی اگر تلاوت بھی ہوتی ہے تو وہ وحی متلو کہلاتی ہے جیسا کہ قرآن، توریت اور انجیل اور اگر اُس کی تلاوت نہ ہو تو اسکو حدیث سے تعبیر کیا جاتا ہے۔ وحی خداوندی خلل اور غلطی سے بالکل محفوظ ہے الہام میں غلطی کا احتمال ہوتا ہے اسی لئے بسا اوقات انسان القاء شیطانی کو الہام سمجھ بیٹھتا ہے۔ مولانا بحر العلوم نے فرمایا ہے کہ بندے کے دل میں جو القاء ہوتا ہے وہ کبھی اللہ تعالےٰ کی طرف سے، کبھی فرشتے کی طرف سے اور کبھی نفس اور شیطان کی طرف سے ہوتا ہے، غور کر لینا چاہیئے اگر وہ القاء عشق و محبت کا باعث ہے تو وہ اللہ تعالےٰ کی طرف سے ہے اور اگر وہ اطاعت اور فرمانبرداری کا سبب ہے تو فرشتے کی جانب سے ہے اور وہ القاء کفران اور طغیان پیدا کرنیوالا ہے تو وہ نفس اور شیطان کی طرف سے ہے۔ پھر یہ بھی سمجھ لینا ضروری ہے کہ شیطان بھی بسا اوقات نیکی کیطرف دعوت دیتا ہے اور اُس سے اُس کا مقصود کسی اعلیٰ نیکی سے غافل کرنا مقصود ہوتا ہے۔

حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ کی روایت ہے۔

اِنَّ لِلشَّیْطَانِ لَمَّۃً بِابْنِ آدَمَ وَلِلْمَلَکِ لَمَّۃً فَاَمَّا لَمَّۃُ الشَّیْطَانِ فَاِیْعَادٌ بِالشَّرِّ وَتَکْذِیْبٌ بِالْحَقِّ وَاَمَّا لَمَّۃُ الْمَلَکِ فَاِیْعَادٌ بِالْخَیْرِ وَتَصْدِیْقٌ بِالْحَقِّ فَمَنْ وَجَدَ ذٰلِکَ فَلْیَعْلَمْ اَنَّہٗ مِنَ اللّٰہِ تَعَالٰی وَمَنْ وَجَدَ الْاُخْرٰی فَلْیَتَعَوَّذْ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطَانِ۔ یعنی شیطان آدمی کے دل میں بات ڈالتا ہے اور فرشتہ بھی ڈالتا ہے شیطان کی ڈالی ہوئی بات بُرائی کا وعدہ اور حق کو جھٹلانا ہوتا ہے۔

اور فرشتے کا ڈالنا بھلائی کا وعدہ اور حق کی تصدیق ہوتی ہے تو جو یہ محسوس کرے وہ سمجھ لے کہ یہ اللہ کی جانب سے ہے اور وہ پہلی بات ہو تو سمجھ لے کہ وہ شیطان کی جانب سے ہے اور فوراً شیطان سے خدا کی پناہ پکڑے۔

**تناسخ** جو لوگ تناسخ کے عقیدے کے قائل ہیں اُن کے نزدیک روح اپنی جزا و سزا کے اعتبار سے مختلف حیوانات کا جسم اختیار کرتی رہتی ہے اور یہ سلسلہ کروڑوں برس تک اسی طرح چلتا رہتا ہے۔ یہ عقیدہ روح کے ازلی اور ابدی اور قدیم ہونے پر مبنی ہے۔ مولانا کے اشعار میں جگہ جگہ جو اشارے ہیں وہ مادے کے تغیرات کی طرف ہیں۔ مولانا فرماتے ہیں مادہ جمادیت سے ترقی کر کے نباتیت اختیار کرتا ہے اور نباتیت سے حیوانیت کے مرتبہ میں آجاتا ہے اور پھر حیوانیت سے انسانی مرتبہ میں پہنچا ہے ؎

| | |
|---|---|
| از جمادی مُردم و نامی شدم | وز نما مُردم بحیواں سر زدم |
| مُردم از حیوانی و آدم شدم | پس چہ ترسم کے ز مردن کم شوم |

ان مذکورہ بالا اشعار میں مادی تغیرات کو ظاہر کیا گیا ہے۔ مولانا روح کے قدیم اور ازلی ہونے کے قائل نہیں ہیں اور نہ روح کی صرف حیوانات میں گردش کے قائل ہیں ہاں روح کے منازل اور مراتب کے عروج کے قائل ہیں۔ چنانچہ فرماتے ہیں ؎

| | |
|---|---|
| حملۂ دیگر بمیرم از بشر | تا بر آرم از ملائک بال و پر |
| وز ملک ہم بایدم جستن ز جُو | كُلُّ شَيْءٍ هَالِكٌ إِلَّا وَجْهَهٗ |

**جسمِ مثالی** اہلِ شرع اور اہلِ تصوف متعدد عوالم موجود مانتے ہیں ایک عالمِ شہود ہے۔ وہ تو یہی عالم ہے جس میں آپ اور ہم سب اِس زندگی کے ساتھ زندہ ہیں، یہاں تمام اجسام مادہ اور عنصر سے بنے ہوئے ہیں۔ اِس کے علاوہ ایک عالمِ مثال ہے جس میں ہر وہ مخلوق جو اس عالمِ شہود میں ہے اُس عالم میں بھی ہے لیکن اِس عالم میں مادہ اور عناصر کا وجود نہیں ہے وہاں جو اُس کا جسم ہے وہ جسمِ عنصری نہیں بلکہ جسمِ مثالی کہلاتا ہے۔

## واقعات اور اشخاص

**صلحِ حدیبیہ**۔ ۶ھ ہجری میں آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم چودہ سو صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین کی معیت میں عمرہ کی نیت سے مکہ معظمہ کی جانب روانہ ہوئے۔ جب مکہ معظمہ سے چھ میل ورے مقامِ حدیبیہ پر پہنچے تو آنحضورؐ

صلی اللہ علیہ وسلم کو معلوم ہوا کہ اہلِ مکہ بزورِ شمشیر مکہ میں داخلہ سے
رد کرنے کا ارادہ کر چکے ہیں، آنحضورؐ نے حدیبیہ میں قیام فرمایا اور
اہلِ مکہ سے کہلایا کہ ہم عمرہ کرنا چاہتے ہیں اس کے بعد فوراً واپس
ہو جائینگے۔ ہمارا مقصد اہلِ مکہ سے جنگ و جدل بالکل نہیں ہے مگر اہلِ مکہ نے مکہ میں داخلہ کی کسی طرح
اجازت نہ دی۔ بہت سی گفت و شنید کے بعد صلح کا ایک دس سالہ معاہدہ طے ہوا۔ اس صلح نامہ
میں مکہ والوں نے سراسر ایسی شرطیں تسلیم کرائیں جو اُن کے لئے مفید تھیں اور بظاہر مسلمانوں کیلئے
ذلت آمیز، یہ طے ہوا کہ مسلمان مکہ کی زیارت کئے بغیر واپس ہو جائیں، اگر کوئی مسلمان مُرتد ہو کر
مدینہ طیبہ سے بھاگ کر مکہ میں پناہ لے گا تو مکہ والے اس کو واپس نہ دیں گے اور اگر کوئی مکہ والا
مسلمان ہو کر مدینہ گیا تو اس کو واپس سپرد کرنا ہوگا۔ اس طرح کی شرائط بعض صحابہؓ کو ناگوار بھی گذریں
لیکن آنحضورؐ نے خداوندی حکم سے سب کو بخوشی منظور کیا۔ حضرت حق تعالیٰ کے علم میں یہ صلح
شکست نما فتح تھی۔ چنانچہ اسی بنا پر حضورؐ کو بشارت آئی کہ اِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُّبِينًا یعنی ہم نے
یہ تمہیں کھلی فتح عنایت کی ہے۔ چند ہی روز میں اِس بشارت نے عملی صورت اختیار کر لی اور اِس
صلح کے نتیجہ میں مکہ معظمہ بغیر کسی جنگ و قتال کے آنحضورؐ کے زیرِ نگیں آگیا۔

**بنی نضیر**۔ یہ یہود کا ایک قبیلہ تھا جو مدینہ کے اطراف میں آباد تھا۔ انھوں نے مخفی طور پر
آنحضور کو قتل کرنے کی سازش کی تھی جس کا آنحضورؐ پر انکشاف ہو گیا۔ اِس جرم کی پاداش میں
اُن کو مدینہ کے اطراف سے ۴ھ میں جلا وطن کیا گیا اور خیبر میں آباد ہو جانے کی اجازت دیدی گئی۔

**بنو قریظہ**۔ یہ یہود کا ایک قبیلہ تھا جو مدینہ کے اطراف میں آباد تھا۔ آنحضورؐ نے اُن سے ایک معاہدہ کیا تھا
جس کی رُو سے فریقین کو دشمن کے مقابلہ میں ایک دوسرے کی مدد کرنا ضروری تھی۔
غزوۂ خندق کے موقع پر دیگر قبائل کے مقابلہ میں مسلمانوں کی مدد تو در کنار یہ لوگ بھی مخالفوں
سے ہمساز ہو گئے اور معاہدہ شکنی کرتے ہوئے مسلمانوں سے برسرِ پیکار ہو گئے۔ غزوۂ خندق میں جب
غیبی تائید سے آنحضورؐ کو ۵ھ میں فتح و نصرت حاصل ہو گئی تو آنحضورؐ نے اُن لوگوں کو معاہدہ شکنی
کی سزائے موت دی جو خود یہود کی شریعت کے مطابق تھی۔

**بلال بن رباح رضؓ**۔ حضرت بلالؓ حبشی النسل تھے۔ دعوتِ اسلام کے آغاز ہی میں مُشرف باسلام
ہو گئے تھے۔ انھوں نے اسلام کی خاطر اپنے آقا اُمیہ ابن خلف کے ایسے
ایسے دردناک مظالم برداشت کئے ہیں جن کے سننے سے بھی لرزا
طاری ہوتا ہے۔ بالآخر حضرت ابوبکر الصدیق رضی اللہ عنہ نے

اُن کو خرید کر آزاد کیا۔ پھر تمام عمر آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں گذاری۔ اُن کو مؤذنِ رسول اللہ ہونے کا فخر بھی حاصل ہے۔ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے بعد مدینہ طیبہ میں قیام کی تاب نہ لاسکے اور ملک شام میں منتقل ہو گئے۔ وہاں ۲۰ھ میں بعمر ۶۳ سال وفات پائی۔ اُن کی اذان میں بڑا ہی سوز و گداز تھا۔ ایک مرتبہ مکہ معظمہ میں حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ نے اذان کی فرمائش کی، عُذر پیش کرنے کے باوجود تعمیلِ حکم پر مجبور ہو کر اذان شروع کی جس وقت اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰہِ پر پہنچے تو غش کھا کر گر گئے۔

**طالوت** - یہ بنی اسرائیل کا ایک نیک بادشاہ تھا اِس کی بادشاہت پیغمبرِ وقت شموئیلؑ کی بشارت کے مطابق عمل میں آئی تھی۔ بادشاہت کے دَوران اُس کو ایک سخت توی دشمن جالوت سے جنگ کرنی پڑی۔ حضرت داؤد علیہ السلام کا بچپن تھا اور وہ بکریاں چَرایا کرتے تھے حضرت شموئیلؑ نے طالوتؑ کو بشارت دی کہ جالوت کی موت حضرت داؤدؑ کے ہاتھوں ہوگی۔ طالوت نے حضرت داؤدؑ کو فوج میں شامل کر لیا۔ دَوران سفر میں چند پتھروں نے حضرت داؤدؑ سے کہا کہ ہم کو ساتھ لے لو جالوت ہماری ضرب سے مرے گا۔ حضرت داؤدؑ نے وہ پتھر اُٹھا کر اپنی زنبیل میں رکھ لئے۔ جس وقت جالوت سے مقابلہ ہوا تو حضرت داؤدؑ نے وہی پتھر اُس کے مارے جن سے جالوت ہلاک ہو گیا۔ قرآن پاک میں مذکور ہے۔ وَقَتَلَ دَاوُدُ جَالُوْتَ "اور داؤد نے جالوت کو قتل کر دیا۔"

**حضرت مریم علیہا السلام** - حضرت مریمؑ کنوارپن ہی میں بحکمِ خدا حاملہ ہو گئیں تو ندامت کی وجہ سے جنگل میں نکل گئیں اور دُعا کرنے لگیں۔ یٰلَیْتَنِیْ مِتُّ قَبْلَ ھٰذَا وَکُنْتُ نَسْیًا مَّنْسِیًّا کاش میں اِس سے پہلے مر گئی ہوتی اور بھولی بسری بن جاتی۔ فرشتے نے اُن کو تسلی دی پھر جب اُن کے بطن سے حضرت عیسیٰ علیہ السلام پیدا ہوئے تو وہ اُن کو گود میں لے کر اپنے قبیلے میں آئیں، لوگوں نے اُن کو ملامت شروع کر دی اِس پر اُنھوں نے لوگوں سے کہا تم اِسی بچے سے اِس معاملہ کی تحقیق کر لو۔ لوگوں نے کہا ہم گہوارے کے بچے سے کیا پوچھیں تو حضرت عیسیٰؑ بول اُٹھے۔ اِنِّیْ عَبْدُ اللّٰہِ اٰتٰنِیَ الْکِتٰبَ وَجَعَلَنِیْ نَبِیًّا وَّجَعَلَنِیْ مُبٰرَکًا۔ میں اللہ کا بندہ ہوں مجھے اُس نے کتاب عطا فرمائی ہے اور مجھے اُس نے نبی بنایا ہے اور بابرکت کیا ہے۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی اِس گفتگو کے بعد لوگوں کے شکوک مٹ گئے اور وہ سمجھ گئے یہ سب معاملہ منجانب اللہ ہے۔

**اہلِ سبا** - یمن کے علاقہ سبا کے باشندے تھے۔ قرآن نے اہلِ سبا کا ذکر حسب ذیل آیتوں میں کیا ہے۔ لقد کان لسباء فی مساکنہم آیۃ جنّتان عن یمین و شمال ۵ کلوا من رزق ربکم واشکروا لہ بلدۃ طیبۃ و رب غفور ۵ فاعرضوا فارسلنا علیہم سیل العرم وبدلنٰہم بجنّتیہم جنّتین ذواتی اکل خمط و اثل و شیء من سدر قلیل ۵ ذٰلک جزینٰہم بما کفروا و ھل نجزی الا الکفور۔

بیشک سبا والوں کے لئے اپنی ہی بستی میں نشانی تھی دائیں اور بائیں باغ تھے۔ اپنے مالک کی دی ہوئی روزی کھاؤ اور اُس کا شکر بجالاؤ۔ ایسا پاکیزہ شہر اور مالک بخشنے والا۔ تو انھوں نے رُوگردانی کی۔ ہم نے زور کا سیلاب اُن پر چھوڑ دیا اور دو عمدہ باغوں کو بدل کر دو باغ ایسے کر دیئے جن میں بدمزہ میوے اور جھاؤ کے درخت اور تھوڑے سے بیری کے درخت رہ گئے۔ اُن کی ناشکری کی ہم نے اُن کو یہ سزا دی اور ہم انہی کو سزا دیا کرتے ہیں جو ناشکرے ہوں۔

**حضرت انس رضی اللہ عنہ** - یہ مالک کے بیٹے تھے اور اُن کی ماں کی کنیت اُمِّ سلیم تھی۔ مالک کے بعد اُمِّ سلیمؓ نے حضرت ابو طلحہ انصاریؓ سے شادی کرلی تھی۔ حضرت انسؓ کی تربیت حضرت ابو طلحہؓ نے کی تھی۔ جب آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم ہجرت کرکے مدینہ تشریف لائے۔ حضرت انسؓ کی عمر دس سال کی تھی۔ اُن کو اُن کی ماں اور حضرت ابو طلحہؓ نے آنحضورؐ کی خدمت پر مامور کردیا انھوں نے بہت ہی خوش اسلوبی کے ساتھ دس سال تک آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت کی اور خادم خاص کا رتبہ پایا آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم اُن سے بہت خوش تھے اور اُن کو بہت دعائیں دیتے تھے۔ انہی دعاؤں کی برکت سے اُن کو صحابۂ کرام میں مال اور اولاد کی کثرت میں امتیاز تھا۔ آنحضورؐ کی وفات کے بعد حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے دورِ خلافت میں یہ بصرہ میں آباد ہو گئے تھے۔ ۹۱ھ میں بعمر تقریباً ۱۰۳ سال انھوں نے بصرہ میں ہی وفات پائی اور اُن کی وفات بصرہ میں رہنے والے صحابہ میں سے سب سے آخر میں ہوئی ہے۔

**تیہ** - بورن فیلڈ یہ وہ بیابان ہے جس میں بنی اسرائیل چالیس سال تک محبوس رہ کر مقید رہے۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے بنی اسرائیل کو عمالقہ سے جنگ کرنے کا حکم دیا جو ملک شام پر قابض تھے۔ بنی اسرائیل نے اس جہاد میں شرکت سے انکار کیا اور طرح طرح کے نامعقول عذر پیش کرنے شروع کر دیئے اور کہہ دیا اے موسیٰ تم اور تمہارا خدا عمالقہ سے جہاد کرے

ہم تو یہیں بیٹھے رہیں گے۔ اِس جرم کی پاداش میں خدا نے انھیں تیہ کے میدان میں مقید کر دیا یہ اُس میں بھٹکتے پھرتے تھے اور اُن کو اُس جنگل سے نکلنے کا راستہ نہ ملتا تھا۔ یہ لوگ بنی اسرائیل کی بارہ جماعتوں پر مشتمل تھے۔ ہر جماعت حضرت یعقوبؑ کے کسی ایک فرزند کی نسل تھی اور ہر جماعت میں تقریباً پچاس ہزار اشخاص تھے۔ یہ لوگ تمام دن راستہ طے کرتے تھے، صبح کو سو کر اُٹھتے تو اپنے آپ کو اُسی مقام پر پاتے جہاں سے صبح کو چلے تھے۔

**اویس** - یہ عامر کے بیٹے اور قرن علاقہ یمن کے باشندے ہیں اِسی لئے قرنی کہلاتے ہیں۔ اُن میں آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت کا والہانہ جذبہ تھا، چونکہ اُن کی والدہ اُن کی خدمت کی محتاج اور ضرورتمند تھیں لہٰذا اُن کی آنحضورؐ کی خدمت میں حاضری نہ ہو سکی اور اُن کو آنحضورؐ کا دیدار میسر نہ آیا اِسی لئے اُن کو تابعین میں شمار کیا جاتا ہے۔ یہ اپنی آخری عمر میں بصرہ میں آکر آباد ہو گئے تھے حضرت عمرؓ نے اپنے زمانۂ خلافت میں اُن کو سلام کہلایا اور دعا کی فرمائش کی تھی۔ انہی کی نسبت سے نسبتِ اویسیہ وہ نسبت کہلاتی ہے جو کسی مرید کو شیخ سے جسمانی ملاقات کے بغیر حاصل ہو جائے۔

**ابولہب اور اُس کی بیوی** ابولہب کنیت نام عبدالعزیٰ ہے اُس کی بیوی کا نام اروی اور کنیت اُمِ جمیل ہے۔ ابولہب آنحضورؐ کا حقیقی چچا تھا لیکن یہ اور اُس کی بیوی آنحضورؐ کو تکلیف پہنچاتے اور مخالفت میں سب سے پیش پیش تھے آنحضورؐ کی ابتدائے دعوت سے آخر دم تک آنحضورؐ کی مخالفت کرتا رہا بالآخر کفر کی حالت میں موت ہوئی۔ سورۂ تبت اِسی کے بارے میں نازل ہوئی ہے۔

**فرعونِ موسیٰ** اِس کا نام ولید بن مصعب ہے اور چونکہ یہ مصر کا بادشاہ تھا اِس لئے اُس کو فرعون کہا جاتا ہے۔ شاہانِ مصر کا یہی لقب ہوتا تھا اُس کے واقعات قرآنِ پاک میں بالتفصیل مذکور ہیں۔

۲۱ر شوال ۱۳۹۶ھ
۱۸ اگست ۱۹۷۶ء

سجاد حسین
صدر مدرس مدرسہ عالیہ فتحپوری دہلی

# فہرست مضامین دفتر سوم مثنوی مولانائے روم رح

بسم الله الرحمن الرحیم

اے ضیاء[1] الحق حسام الدین بیار
اے ضیاء الحق حسام الدین! لا

این سوم دفتر کہ سنت شد سہ بار
یہ تیسرا دفتر کیونکہ تہرانا سنت ہے

برکشا گنجینۂ اسرار را
رازوں کا خزانہ کھول دے

در سوم دفتر بہل اعذار را
تیسرے دفتر میں، عذروں کو چھوڑ دے

قوتت[2] از قوت حق می زہد
تیری طاقت، اللہ کی طاقت سے جوش مارتی ہے

نز عروقے کز حرارت می جہد
نہ کہ رگوں سے جو گرمی سے پھڑکتی ہیں

این چراغ شمس کو روشن بود
یہ سورج کا چراغ جو روشن ہوتا ہے

نز فتیلہ و پنبہ و روغن بود
بتی اور روئی اور تیل کی وجہ سے نہیں ہے

سقف[3] گردوں کو چنیں دائم بود
آسمان کی چھت جو اس طرح سے ہمیشہ سے ہے

نز طناب و استنے قائم بود
رسے اور ستون کی وجہ سے قائم نہیں ہے

قوت جبریل از مطبخ نبود
حضرت جبرئیل کی قوت مطبخ کی وجہ سے نہ تھی

بود از دیدار خلاق وجود
وجود کو پیدا کرنے والے "اللہ" کے دیدار کی وجہ سے تھی

---

[1] ضیاء الحق چلپی مولانا کے دینی خلیفہ اور مرید ہیں جو مثنوی لکھنے کے محرک ہوئے۔ این سوم طہارت ظاہری وضو اور غسل میں تین بار دھونا مسنون ہے لہٰذا طہارت باطنی جو کہ مثنوی کے مضامین سے حاصل ہوتی ہے اسلئے بھی تیسرے دفتر میں تیسری بار مضامین لانا مناسب ہے۔ اسرار۔ سِر کی جمع، راز۔ بہل۔ امر کا صیغہ ہے ہلیدن بمعنی چھوڑنا۔ اعذار یعنی وہ عذر جو دوسرے دفتر کے تاخیر سے شروع کرنے کا سبب بنے تھے۔

[2] قوتت یعنی جسمانی کمزوری کا عذر نہ کر کیونکہ تیری قوت جسم اور رگوں کی پیداوار نہیں ہے بلکہ عطائے خداوندی ہے تی زہد۔ زہیدن نشوونما پانا۔ این چراغ جس طرح سورج کی روشنی ظاہری اسباب کی بنا پر نہیں ہے اسی طرح تمہاری طاقت اسباب ظاہری سے متعلق نہیں ہے۔

[3] سقف گردوں۔ آسمانوں کا قیام بھی اسباب ظاہری سے متعلق نہیں ہے۔ قوت جبریل حضرت جبرئیل کی یہ قوت کہ بازو کے سہارے بستیوں کو الٹ دیا جسمانی غذا کی وجہ سے نہ تھی۔

| | |
|---|---|
| همچنیں[1] ایں قوتِ اَبدالِ حق<br>اسی طرح اللہ (تعالیٰ) کے اَبدال کی قوت | ہم زحق داں نز طعام و نز طبق<br>اللہ کی جانب سمجھ لے نہ کہ کھانے اور طباق کی وجہ سے |
| جسمشاں را ہم ز نور اسرشتہ اند<br>اُن کے جسم کو بھی نور سے بنایا ہے | تا ز روح و از مَلک بگذشتہ اند<br>یہاں تک کہ وہ روح اور فرشتہ سے بڑھ گئے ہیں |
| چونکہ موصوفی باوصافِ جلیل<br>چونکہ تو بڑے وصفوں سے موصوف ہے | ز آتشِ نمرود بگذر چوں خلیلؑ<br>حضرت خلیلؑ کی طرح نمرود کی آگ سے گذر جا |
| گردد آتش بر تو ہم بَرد و سلام<br>آگ بھی تجھ پر سلامتی اور ٹھنڈک بنجائیگی | اے عناصر مر مزاجت را غلام<br>اے وہ کہ عناصرِ اربعہ تیرے مزاج کے غلام ہیں |
| ہر مزاجے را عناصر مایہ ایست<br>عناصر، ہر مزاج کا سرمایہ ہیں | ویں مزاجت برتر از ہر پایہ ایست<br>اور تیرا یہ مزاج ہر مرتبہ سے بالاتر ہے |
| ایں[2] مزاجت در جہانِ مُنبسط<br>وسیع عالم میں تیرا یہ مزاج | وصفِ وحدت را کنوں شد ملتقط<br>اب وحدت کی صفت کو چننے والا ہوگیا ہے |
| اے دریغا عرصۂ اَفہامِ خلق<br>ہائے افسوس! لوگوں کی فہموں کا میدان | سخت تنگ آمد ندارد خلق حلق<br>بہت تنگ ہے، مخلوق حلق نہیں رکھتی ہے |
| اے ضیاء الحق بحذقِ رائے تو<br>اے ضیاء الحق تیری رائے کی ہوشیاری سے | حلق بخشد سنگ را حلوائے تو<br>تیرا حلوہ پتھر کو حلق بخش دیتا ہے |
| کوہِ طُور اندر تجلی حلق یافت<br>کوہ طور نے تجلی میں حلق پالیا | تا کہ مے نوشید و مے را بر نتافت<br>یہاں تک کہ (اس نے) شراب پی اور شراب کو برداشت نہ کرسکا |
| صار دکاً منہٗ وانشق الجبل<br>وہ ٹکڑے ہوگیا اور پہاڑ پھٹ گیا | ہل رأیتم من جبل رقص الجمل<br>کبھی تم نے پہاڑ سے اونٹ کا رقص دیکھا ہے |
| لقمہ[3] بخشی آید از ہر کس بکس<br>لقمہ دینا ہر شخص سے ہر شخص کیلئے ہوسکتا ہے | حلق بخشی کارِ یزداں است و بس<br>حلق بخشنا صرف اللہ (تعالیٰ) کا کام ہے |
| حلق بخشد جسم را و رُوح را<br>وہ جسم اور روح کو حلق بخش دیتا ہے | حلق بخشد بہرِ ہر عضوت جدا<br>تیرے ہر عضو کو علیحدہ حلق بخش دیتا ہے |

[1] ہمچنیں۔ اولیاء اللہ کی قوت من جانب اللہ ہوتی ہے مادی نہیں ہوتی ہے جسمشاں۔ اَبدال کے اجسام بھی نورانی ہیں اور وہ انسانی روح اور تمام فرشتوں سے بڑھے ہوئے ہیں۔ چونکہ۔ یہ شیخ حسام الدین کو خطاب ہے۔ آتشِ نمرود یعنی انسانی رذائل۔ گردد آتش۔ عناصرِ اربعہ آپ کے مزاج سے مغلوب ہیں لہٰذا آگ آپ کے لئے ٹھنڈک اور سلامتی ہے۔ ہر مزاج۔ عام انسانوں کا مزاج عناصرِ اربعہ سے بنا ہے لیکن آپ کا مزاج اللہ کے اخلاق سے بنا ہے۔

[2] ایں مزاجت یعنی آپ چونکہ اخلاقِ الٰہی کے ساتھ متصف ہیں لہٰذا آپ کو اللہ سے اتحاد حاصل ہوگیا ہے۔ اے دریغا۔ عوام کی سمجھ کے گلے سے یہ مضمونِ وحدت نہیں اُترتا ہے عوام وہ حلقوم نہیں رکھتے ہیں جو ان مضامین کو نگل سکے۔ اے ضیاء الحق لیکن ضیاء الحق میں وہ طاقت ہے کہ پتھر کے گلے سے بھی اس مضمون کو اتار سکتا ہے۔ کوہِ طور۔ مضامینِ معرفت کو کوہِ طور سمجھا حالانکہ وہ پتھر ہے تاہم کوہِ طور کا رقص معرفت کی شراب پی لینے کی وجہ سے تھا

[3] لقمہ بخشی۔ ایک انسان دوسرے کو لقمہ تو دے سکتا ہے لیکن حلق عطا کرنا صرف خدا کا کام ہے یعنی تعلیم و تربیت دینا تو انسانی فعل ہے لیکن طالب کے اعضاء کا اُس کو قبول کرنا اور اُس میں قبولیت کی استعداد پیدا کرنا اللہ ہی کا کام ہے حلق بخشد۔ اللہ تعالیٰ ہر عضو کو اور روح کو اُس کے مناسب حلق بخشتا ہے۔

(۲)

ایں[1] گہے بخشد کہ اجلالی شوی
یہ اُس وقت بخشتا ہے جب تو اجلالی ہو جائے
از دغا و از دغل خالی شوی
فریب اور کھوٹ سے خالی ہو جائے

تا نگوئی سرِّ سلطاں را بکس
تاکہ تو شاہ کا راز ہر شخص سے نہ کہے
تا نریزی قند را پیشِ مگس
تاکہ تو قند کو مکھی کے آگے نہ گرائے

گوشِ آں کس نوشد اسرارِ جلال
اللہ کے راز اُس شخص کا کان سنتا ہے
کو چو سوسن صد زباں افتاد لال
جو سوسن کی طرح سو زبانوں کے باوجود گونگا ہے

حلق بخشد خاک را لطفِ خدا
اللہ (تعالیٰ) کی مہربانی مٹی کو حلق عنایت کرتی ہے
تا خورد خاک آب و روید صد گیا
یہاں تک کہ مٹی پانی پیتی ہے سیکڑوں گھاسیں اُگاتی ہے

باز[2] حیواں را بہ بخشد حلق و لب
پھر (اللہ) حیوان کو حلق اور ہونٹ بخشتا ہے
تا گیاہش را خورد اندر طلب
یہاں تک کہ وہ تلاش کر کے اُس (خاک) کی گھاس کھاتا ہے

چوں گیاہش خورد و حیواں گشت زفت
جب اُس (حیوان) نے اُس (خاک) کی گھاس کھائی اور موٹا ہو گیا
گشت حیواں لقمۂ انسان و رفت
حیوان، انسان کا لقمہ بنا اور ختم ہو گیا

باز خاک آمد شد اکّالِ بشر
پھر مٹی آئی وہ انسان کو نگل جانے والی بنی
چوں جدا شد از بشر روح و بصر
جبکہ انسان سے روح اور بینائی جدا ہو گئی

ذرّہا[3] دیدم دہاں شاں جملہ باز
میں نے ذرّے دیکھے جن کے منہ کھلے ہوئے تھے
گر بگویم خوردِ شاں گردد دراز
اگر میں اُن کی خوراک کا بیان کروں تو بات بڑھ جائیگی

برگہا را برگ از انعامِ او
پتّوں کو ساز و سامان اُس (اللہ) کے انعام سے ہے
دایگاں را دایہ لطفِ عامِ او
پرورش کرنے والوں کی دایہ اُس کی عام مہربانی ہے

رزقہا را رزقہا او میدہد
وہ (اللہ) رزقوں کو رزق دیتا ہے
زانکہ گندم بے غذائے چوں بہد
کیونکہ گیہوں بغیر غذا کے کب پرورش پاتا ہے

نیست شرحِ ایں سخن را منتہا
اِس بات کی تفصیل کا خاتمہ نہیں ہے
پارہ گفتم بداں زاں پارہا
میں نے ایک ٹکڑا کہہ دیا تو اُس ہے اور ٹکڑوں کو سمجھ لے

جملہ عالم آکل و ماکول داں
تمام عالم کو کھانے والا اور کھایا ہوا سمجھ
باقیاں را مقبل و مقبول دا
باقی رہنے والوں کو مقبول اور بااقبال سمجھ

---

امکان میں سب چیزیں ایک دوسرے کو فنا کر رہی ہیں بقا صرف اُن کو حاصل ہے جو مقبول بارگاہِ الٰہی ہیں۔

[1] ایں - اللہ تعالیٰ ہر عنصر اور روح کو حلق اُس وقت بخشتا ہے جب انسان خدائی اخلاق سے موصوف ہو جائے اور رذائل سے اپنے آپ کو پاک کر لے۔ تا نگوئی۔ جب اللہ کی یہ عطا تمہیں حاصل ہو جائے تو نا اہلوں پر اسرار ظاہر نہ کرو۔ گوش۔ معارفِ الٰہیہ اُس وقت حاصل ہوتے ہیں جبکہ انسان میں اُن کے اخفار کی پوری صلاحیت پیدا ہو جائے اور نا اہلوں کے سامنے اُن کو ظاہر نہ کرنے پر اُس کو قدرت حاصل ہو جائے۔ حلق بخشد۔ اللہ نے زمین کو بھی حلق عنایت فرمایا۔

[2] باز حیواں۔ حیوانات، نباتات کو اپنی غذا بنا لیتے ہیں۔ چوں گیاہش۔ حیوانات سے انسان اپنی غذا حاصل کرتا ہے۔ باز۔ پھر انسان کے مرنے کے بعد خاک اُس کو اپنی خوراک بنا لیتی ہے۔

[3] ذرّہا۔ کائنات میں باہمی تنازع البقار کا نظام جاری ہے اور کائنات کا ہر ذرّہ دوسرے کو کھانے کے لئے منہ کھولے ہوئے ہے۔ برگہا۔ پتّے جو حیوانات کی خوراک ہیں اُن کو بھی اللہ تعالیٰ خوراک عطا فرماتا ہے۔ کائنات میں جو چیزیں دوسروں کی پرورش کرتی ہیں اُن کی خدا پرورش کرتا ہے۔ رزقہا۔ گیہوں خود رزق ہے لیکن اگر اُس کو رزق میسّر نہ آئے تو اُس کی پرورش نہ ہو۔ جملہ عالم۔ عالم

این[1] جہان و ساکنانش منتشر
یہ عالم اور اُس کے باشندے جُدا ہو جانے والے ہیں

واں جہان و ساکنانش مستمر
وہ عالم اور اُس کے باشندے ہمیشہ رہنے والے ہیں

این جہان و عاشقانش منقطع
یہ عالم اور اُس کے عاشق مٹ جانے والے ہیں

اہلِ آں عالم مخلد مجتمع
اُس عالم والے ہمیشہ اور اکٹھے رہنے والے ہیں

پس کریم آنست کو خود را دہد
تو بزرگ وہ ہے جو اپنے آپ کو بخش دے

آبِ حیوانے کہ ماند تا ابد
آبِ حیات، تاکہ ہمیشہ رہے

باقیات[2] الصالحات آمد کریم
بھلا (بزرگ)، باقی رہنے والی نیکیوں میں سے ہے

رستہ از صد آفت و اخطار و بیم
جو سینکڑوں آفتوں اور خطروں اور خوف سے نجات پا گیا ہو

گر ہزار انند یک کس بیش نیست
اگر وہ ہزار ہیں تو (بھی) ایک سے زیادہ نہیں ہیں

چوں خیالاتِ عدد اندیش نیست
تعداد گِنانے والے خیالات کی طرح نہیں ہیں

آکل و ماکول را حلق ست و نائے
کھانیوالے اور کھائے جانیوالے کا حلق اور گلا ہوتا ہے

غالب و مغلوب را عقل ست و رائے
غالب اور مغلوب کے لئے عقل اور رائے ہے

حلق بخشید او عصائے عدل را
اُس نے انصاف کی لاٹھی کو حلق بخشا

خورد او چنداں عصا و حبل را
وہ بہت سی لاٹھیوں اور رسیوں کو نگل گئی

واندر و افزوں نشد زاں جملہ اکل
اُس سب کچھ کھانے سے اُس میں اضافہ نہ ہوا

زانکہ حیوانی نبودش اکل و شکل
کیونکہ اُس کا کھانا اور صورت حیوانی نہ تھا

مر یقین[3] را چوں عصا حق حلق داد
اللہ (تعالیٰ) نے لاٹھی کی طرح یقین کو بھی حلق دیا ہے

تا بخورد او ہر خیالے را کہ زاد
یہاں تک کہ اُس نے ہر اُس خیال کو نگل لیا جو پیدا ہوا

پس معانی را چو اعیاں حلقہاست
تو خارجی موجودات کی طرح معانی کے بھی حلق ہیں

رازقِ حلقِ معانی ہم خداست
معانی کے حلقوں کو رزق دینے والا بھی خدا ہے

پس زماہی تا بہ ماہ از خلق نیست
تو مچھلی سے لے کر چاند تک کوئی مخلوق نہیں ہے

کہ بجذب مایہ او را حلق نیست
مادہ کو جذب کرنے کیلئے جس کے حلق نہ ہو

حلقِ نفس از وسوسہ خالی شود
نفس کا حلق اگر وسوسہ سے خالی ہو جائے

میہمانِ وحیِ اجلالی شود
تو اللہ کی وحی کا میہمان ہو جائے

حلقِ جاں گز فکرِ تن خالی شود
روح کا حلق جو جسم کی فکر سے خالی ہو جاتا ہے

وانگہاں روزیش اجلالی شود
تب اُس کی روزی خدائی ہو جاتی ہے

---

[1] ایں جہان۔ عالم امکان۔ منتشر۔ چونکہ عالم امکان متضاد عناصر سے بنے ہیں۔ واں جہان۔ عالم آخرت۔ آبِ حیوان۔ یعنی معارف الٰہیہ۔

[2] باقیات۔ بزرگ جب کہ مجموعۂ فضائل بن گیا تو وہ مجسم باقی رہنے والی نیکی بن گیا۔ گر ہزاراں۔ اولیاء اور بزرگ یک روح ہزار قالب ہوتے ہیں۔ آکل۔ اس عالم میں جو کھانے والے ہیں اور کھائے جاتے ہیں اُن کا تو صرف حلق اور گلا ہے جو لوگ اپنے نفس پر غالب ہیں اور اللہ کی مرضیات سے مغلوب ہیں وہ صاحب عقل و رائے ہیں۔ حلق بخشید۔ اللہ نے حضرت موسیٰؑ کی لاٹھی کو حلق عنایت فرمایا وہ جادوگروں کی لاٹھیوں اور رسیوں کو نگل گئی۔ زانکہ۔ حضرت موسیٰؑ کی لاٹھی سب کچھ نگل کر بھی موٹی نہ ہوئی کیونکہ اُس کا کھانا حیوانی کھانا نہ تھا۔

[3] مر یقیں را جس طرح حضرت موسیٰؑ کی لاٹھی کے حلق تھا یقین کے بھی حلق ہے جو وساوس کو نگل جاتا ہے۔ پس معانی جس طرح خارجی اشیاء کا حلق ہے ذہنی اشیاء کا بھی حلق ہے۔ زماہی یعنی تحت الثریٰ سے۔ حلقِ نفس یعنی اگر انسان اپنے آپ کو وساوسِ شیطانی سے پاک کرلے۔ حلقِ جاں یعنی روح کو اگر مادی ضرورت سے پاک کرلے۔

گر جنیںؔ را کس بگفتے در رحم
اگر پیٹ کے بچے سے کوئی رحم میں کہتا

ہست بیروں عالمے بس منتظم
باہر ایک بڑی منظم دنیا ہے

یک زمینِ خرمی با عرض و طول
ایک لمبی چوڑی دل کشا زمین ہے

اندرو بس نعمت و بیحد اکول
اُس میں بیشمار نعمتیں اور بے حد غذائیں ہیں

کوہہا و بحرہا و دشتہا
پہاڑ ہیں دریا ہیں اور جنگل ہیں

بوستانہا باغہا و کشتہا
گلستان ہیں باغات ہیں کھیتیاں ہیں

آسمانے بس بلند و پُر ضیا
بہت اونچا آسمان ہے اور منور

آفتاب و ماہتاب و صد سُہاؔ
آفتاب اور چاند اور سیکڑوں سُہا (ستارے) ہیں

از جنوبؔ و از شمال و از دبور
جنوبی اور شمالی اور مغربی ہواؤں سے

باغہا دارد عروسیہا و سُور
باغات، جشن اور تازگی رکھتے ہیں

در صفت ناید عجائبہائے آں
اُس کے عجائب بیان نہیں ہو سکتے ہیں

تو دریں ظلمت چہ در امتحاں
تو اِس اندھیرے میں آزمائش میں کیوں ہے؟

خوں خوری در چار میخِ تنگناؔ
تنگ قید خانہ میں تو خون کھا رہا ہے

درمیانِ حبس و انجاس و عنا
بندش اور نجاستوں اور مشقت میں

اُو بحکمِ حالِ خود منکر بُدے
وہ اپنی حالت کے تقاضے سے منکر ہوتا

زیں رسالت معرض و کافر شُدے
اِس پیغام سے اعراض کرنے والا اور کافر ہوتا

کایں محال ست و فریب ست و غرور
کہ یہ ناممکن ہے اور فریب ہے اور دھوکا ہے

زانکہ وہمِ کور زیں معنی ست دور
کیونکہ اندھے کا وہم اِن باتوں سے دُور ہے

جنسِ چیزے چوں ندید ادراکِ او
اُس کے ادراک نے چونکہ اِس چیز کی جنس نہیں دیکھی

نشنود ادراکِ منکرناکِ او
اسکا انکار کرنیوالا احساس (اِن باتوں کو) نہیں سنتا ہے

ہمچناں کہ خلقِ عام اندریں جہاں
اِسی طرح دنیا کی عام مخلوق

زاں جہاں ابدال می گویند شاں
اُن کو اَبدال اِس عالَم کے بارے میں کہتے ہیں

کایں جہاں چاہے ست بس تاریک و تنگ
کہ یہ عالم ایک بہت تاریک اور تنگ کنواں ہے

ہست بیروں عالمے بے بو و رنگ
(اِس) سے باہر ایک بے بُو اور بے رنگ عالم ہے

ہیچ در گوشِ کسے ایشاں نرفت
اِن میں سے کسی کے کان میں (بات) نہ پہونچی

کایں طمع آمد حجابِ ژرف و زفت
کیونکہ یہ لالچ گہرا اور موٹا پردہ بن گیا ہے

---

لہ گر جنیں۔ یہ شعر ساتویں شعر تک شرط ہے، آٹھواں شعر "اُو بحکم" جواب شرط ہے۔ خرم۔ دلکش، پُر بہار۔ اکول۔ کھانے کی چیز۔

لہ سُہا۔ بنات النعش کا باریک پہلا ستارہ۔ جنوب۔ وہ ہوا جو جانب جنوب سے چلے۔ شمال۔ شمالی ہوا۔ دَبُور۔ مغربی ہوا۔ چہ۔ یعنی رحم مادر کا کنواں۔ چار میخ۔ ایک قسم کی قید ہے جس میں قیدی کے چاروں ہاتھ پیر رسیوں سے باندھ کر چار کیلوں سے باندھ دیئے جاتے ہیں۔ تنگنا۔ تنگ جگہ، حبس۔ قید خانہ۔ عنا۔ مشقت۔

لہ اُو بحکم۔ یہ شرط کی جزا ہے۔ رسالت۔ یعنی خارجی دنیا کا بیان۔ کور۔ یعنی پیٹ کا بچہ۔ ادراک۔ جمع۔ منکرناک۔ انکار کرنے والا۔ ہمچناں یعنی جس طرح ماں کے پیٹ کا بچہ اِس خارجی عالم کی باتوں کا انکار کرتا ہے اسی طرح عوام عالمِ آخرت کی باتوں کا انکار کرتے ہیں۔ زاں جہاں۔ عالمِ آخرت۔ ہیچ۔ یعنی یہ باتیں دنیا والوں نے نہ مانیں۔ طمع یعنی دنیاوی لالچ۔

خلقِ عقل و دل چو شُد خالی زِ فکر — یافت اُو بے ہضمِ معدہ رزقِ بکر

عقل اور دل کا حلق جب فکر سے خالی ہو گیا — تو اُس نے معدہ کے ہضم کے بغیر تازہ رزق پایا

شرط تبدیلِ مزاج آمد بداں — کز مزاجِ بد بُود مرگِ بداں

سمجھ لے، مزاج کو بدل لینا شرط ہے — اسلئے کہ بروں کی موت بُرے مزاج کی وجہ سے ہوتی ہے

چوں مزاجِ آدمی گِلخوار شُد — زرد و بد رنگ و سقیم و خوار شُد

جب آدمی کا مزاج مٹی خور ہو جاتا ہے — (تو وہ) زرد اور بدرنگ اور بیمار اور ذلیل ہو جاتا ہے

چوں[2] مزاجِ زشتِ اُو تبدیل یافت — رفت زشتی واں رُخش چوں شمع تافت

جب اُس کا بُرا مزاج بدل گیا — بُرائی جاتی رہی اور اُس کا چہرہ شمع کی طرح چمک اٹھا

دایۂ کو طفلِ شیر آموز را — تا بہ نعمت خوش کُند بدفوز را

وہ دایہ کہاں ہے؟ جو شیر خوار بچہ کو — نعمت کے ذریعہ خوش کر دے، بد ذوق کو

دایۂ کو شیر خوارہ طفل را — تا ز نعمتہا کُند اُو را غذا

شیر خوار بچہ کے لئے وہ دایہ کہاں ہے؟ — جو نعمتوں کی اُس کو غذا دے

گر بہ بندد راہِ یک پستاں برو — بر کشاید راہِ صد بُستاں برو

اگر اُس پر ایک پستان کا راستہ بند کر دیگی — سیکڑوں باغوں کا راستہ اُس پر کھول دیگی

زانکہ[3] پستاں شد حجابِ آں ضعیف — از ہزاراں نعمت و خوان و رغیف

کیونکہ اس ناتواں کے لئے پستان پردہ بنگیا — ہزاروں نعمتوں اور خوان اور روٹی سے

پس حیاتِ ماست موقوفِ فطام — اندک اندک جہد کُن تم الکلام

تو ہماری زندگی دودھ چھڑانے پر موقوف ہے — بہ تدریج کوشش کر بات ختم ہوئی

چوں جنیں بُود آدمی خوں بُد غذا — از نجس پاکی برد مومن کذا

جب انسان ماں کے پیٹ میں تھا خون خوراک تھی — مومن اسی طرح نجاست سے پاکیزگی حاصل کرلیتا ہے

چوں جنیں بُود آدمی خونخوار بود — بُود اُو را بُود از خوں تار و پود

جب انسان ماں کے پیٹ میں خون کھانیوالا تھا — اُس کے وجود کا تانا بانا خون سے تھا

از فطامِ خوں غذایش شیر شد — وز فطامِ شیر لقمہ گیر شد

خون چھڑانے سے اُس کی خوراک دودھ ہوئی — اور دودھ چھڑانے سے وہ لقمہ کھانے والا ہو گیا

وز فطامِ لقمہ لقمانے شود — طالبِ مطلوبِ پنہانے شود

لقمہ چھڑانے سے وہ لقمان ہو جاتا ہے — ایک پوشیدہ مطلوب کا طالب بنجاتا ہے

---

[1] حلقِ عقل۔ یعنی اگر انسان اپنی عقل اور دل کو مادّی ضروریات سے پاک کرلے۔ رزقِ بکر۔ تازہ رزق یعنی معارفِ الٰہیہ۔ مزاج۔ یعنی مادّی مزاج۔ گِلخوار۔ یعنی غلط خوراک سے امراض پیدا ہوتے ہیں۔

[2] چوں مزاج۔ جب مادّی مزاج میں تبدیلی آجاتی ہے تو انسان انوارِ الٰہی کا محل بن جاتا ہے۔ فوز۔ پوز یعنی منہ۔ دایہ۔ یعنی دایۂ قدرت بُری عادتیں چھڑا دے۔ گر بہ بندد۔ دایۂ قدرت اگر دودھ چھڑاتی ہے تو باغوں کے میوے کھلاتی ہے۔

[3] زانکہ پستان۔ جب تک بچہ شیر خوار رہتا ہے بے شمار لذیذ غذاؤں سے محروم رہتا ہے۔ پس۔ دنیاوی لذتوں کا دودھ چھوڑنے پر آخروی نعمتیں موقوف ہیں۔ فطام۔ بچہ کا دودھ چھڑانا۔ جہد کن۔ یعنی دودھ چھوڑنے کی کوشش کرو۔ از نجس۔ ضرورت کے وقت مومن کے لئے نجس غذا حلال ہو جاتی ہے۔ جنین۔ پیٹ کا بچہ۔ از فطام۔ جس طرح بچہ کا دودھ چھوڑنا غذاؤں کی ترقی کا سبب بنا اسی طرح اگر لذاتِ جسمانی ترک کروگے تو روحانی غذائیں بہتر سے بہتر حاصل ہونگی۔ وز فطام جسمانی لذات کے ترک سے حکمتیں حاصل ہونگی اور ذاتِ خداوندی کی طلب پیدا ہوگی۔ لقمانے۔ یعنی صاحبِ حکمت۔

گوش را بندد طمع از استماع[1]
لالچ، کان کو سننے سے روک دیتا ہے
چشم را بندد غرض از اطلاع
غرض، آنکھ کو باخبر ہونے سے بند کر دیتی ہے

ہمچناں کہ آں جنین را طمع خوں
جس طرح سے خون کے لالچ نے اس پیٹ کے بچے کو
کاں غذائے اوست در اوطانِ دوں
جو کہ کم درجہ وطنوں میں اس کی غذا ہے

از حدیثِ ایں جہاں محجوب کرد
اس عالم کی بات سے محروم کر دیا
خونِ تن را در دلش محبوب کرد
اس کے دل کے لئے جسم کے خون کو محبوب کر دیا

زیں[2] ہمہ انواعِ نعمت ماند فرد
نعمت کی ان تمام قسموں سے محروم رہا
غیرِ خوں او می نداند چاشت خورد
خون کے علاوہ وہ غذا کھانا نہیں جانتا

بر تو ہم طمعِ خوشیِ ایں جہاں
تجھ پر بھی اس دنیا کی خوشی کا لالچ
شد حجابِ آں خوشیِ جاوداں
اس دائمی خوشی کا پردہ بن گیا

طمع و ذوقِ ایں حیاتِ پر غرور
دھوکہ سے پُر اس زندگی کے لالچ اور ذوق نے
از حیاتِ راستینت کرد کور
سچی زندگی سے تجھے اندھا کر دیا

پس طمع کورت کند نیکو بداں
اچھی طرح سمجھ لے لالچ تجھے اندھا بناتا ہے
بر تو پوشاند یقیں را بیگماں
یقیناً تجھ پر یقین کو پوشیدہ کر دیتا ہے

حق ترا باطل نماید از طمع
لالچ کی وجہ سے تجھے حق باطل نظر آتا ہے
در تو صد کوری فزاید از طمع
لالچ کی وجہ سے صد درجہ اندھاپن تجھ میں بڑھتا ہے

از طمع بیزار شو چوں راستاں[3]
سچوں کی طرح تو لالچ سے بیزار بن
تا نہی پا بر سرِ آں آستاں
تاکہ اُس چوکھٹ پر تو پیر رکھ سکے

کاندراں در چوں در آئی وارہی
جب تو اس درگاہ میں پہنچ جائیگا نجات پائیگا
از غم و شادی قدم بیروں نہی
(دنیا کے) غم اور خوشی سے قدم باہر رکھے گا

چشمِ جانت روشن و حق بیں شود
تیری روح کی آنکھ روشن اور حق دیکھنے والی بن جائیگی
بے ظلامِ کفر نورِ دیں شود
دین کا نور کفر کے اندھیرے سے پاک ہو جائیگا

پندِ مرداں را پذیرا شو بجاں
(دل و) جان سے مردانِ (حق آگاہ) کی نصیحت قبول کر
تا رہی از خوف و مانی در اماں
تاکہ تو خوف سے نجات پا جائے اور امن میں رہے

بشنو اکنوں قصہ و تمثیلِ آں
اب اس کی مثال اور ایک قصہ سن لے
تا بیابی در حقیقت نورِ جاں
تاکہ تجھے حقیقتاً روح کا نور حاصل ہو جائے

---

[1] استماع۔ سننا۔ غرض۔ یعنی خود غرضی۔ اوطان۔ وطن کی جمع ہے۔ دوں۔ کمتر۔ ایں جہاں یعنی عالمِ آخرت۔ محجوب۔ پوشیدہ۔

[2] زیں ہمہ۔ یعنی دنیا کی الذ لذیذ غذائیں۔ فرد۔ اکیلا یعنی محروم۔ چاشت۔ دوپہر کا کھانا، مطلقاً کھانا۔ بر تو۔ انسان دنیاوی لالچ کی وجہ سے اُخروی نعمتوں سے محروم ہو جاتا ہے۔

[3] راستاں۔ یعنی آخرت کے طالب۔ آستاں۔ بارگاہِ خداوندی۔ در۔ یعنی دربارِ خداوندی۔ غم و شادی۔ یعنی دنیا کا رنج اور خوشی۔ خوف۔ یعنی آخرت کا ڈر۔

## قصۂ[1] خورندگان پیل بچگاں از حرص و ترک نصیحت ناصحاں

لالچ کی وجہ سے ہاتھی کے بچوں کو کھانے والوں کا قصہ اور نصیحت کرنیوالوں کی نصیحت کو ترک کرنا

آں شنیدی تو کہ در ہندوستاں — دید دانائے گروہِ دوستاں

تُونے وہ قصہ سُنا ہے کہ ہندوستان میں — ایک عقلمند نے دوستوں کے ایک گروہ کو دیکھا

گُرسنہ ماندہ شدہ بے برگ و عُور — می رسیدند از سفر وز راہِ دُور

بھوکے، تھکے ہوئے، بے سازوسامان اور ننگے — سفر سے اور دراز راستے سے آ رہے تھے

مہرِ دانائیش جوشید و بگفت — خوش سلامے شاں چو گلبن شگفت

اُس کی دانائی کی محبت جوش میں آئی اور — ان کو تپاک سے سلام کیا اور پھول کی طرح کھل گیا

گفت دانم کز تجوّع[2] واز خلا — جمع آمد رنجتاں زیں کربلا

بولا میں جانتا ہوں کہ بھوک سے اور (معدہ کے) خالی ہونے سے — (اور) اس (میدان) کربلا کی وجہ تم پر مصیبتیں جمع ہو گئی ہیں

لیک اللہ اللہ اے قومِ جلیل — تا نباشد خوردناں فرزندِ پیل

لیکن خدا کے لئے اے بزرگو! — تم ہاتھی کے بچہ کو ہرگز نہ کھانا

پیل ہست ایں سُو کہ اکنوں می روید — پندِ من از جان و از دل بشنوید

جس جانب تم اب جا رہے ہو ہاتھی ہے — دل و جان سے میری نصیحت سُن لو

پیل بچگانند اندر راہِ تاں — صیدِ ایشاں ہست بس دلخواہِ تاں

تمہارے راستے میں ہاتھی کے بچے ہیں — جن کا شکار تمہیں بہت مرغوب ہے

بس ظریف[3] اند و لطیف اند و سمیں — لیک مادرشاں بُود اندر کمیں

نہایت عمدہ اور پاکیزہ اور موٹے ہیں — لیکن اُن کی ماں گھات میں رہتی ہے

از پئے فرزند صد فرسنگ راہ — اُو بگردد در حنین و آہ آہ

اپنے بچے کی خاطر سینکڑوں میل کے راستہ سے — وہ روتی ہوئی اور ہائے ہائے کرتی ہوئی گھومتی ہے

آتش و دُود آید از خرطومِ اُو — الحذر زاں بچۂ مرحومِ اُو

اُس کی سونڈ سے آگ اور دُھواں نکلتا ہے — اُس کے قابلِ رحم بچے سے بچو

اولیا اطفالِ حق اند اے پسر — در حضور و غیبت آگاہ باخبر

اے لڑکے! اولیاء اللہ کے بچے ہیں — وہ (اُن کی) موجودگی اور غیر حاضری میں باخبر ہیں

غائبی مندیش از نقصانِ شاں — کو کشد کیں از برائے جانِ شاں

اُن کی غیر حاضری اُن کا نقصان نہ سمجھ — کیونکہ وہ اُن کی جان کے سلسلے میں بدلہ لیتا ہے۔

---

[1] قصہ۔ اِس کا خلاصہ یہ ہے کہ اُن لوگوں نے ناصح کی نصیحت نہ مانی اور ہلاک ہوئے اسی طرح اَبدال کی نصیحت نہ ماننے سے ہلاکت ہوتی ہے۔ عُور۔ برہنہ۔

[2] تجوّع۔ بھوکا ہونا۔ خلا۔ یعنی معدہ کا خالی ہونا۔ کربلا۔ وہ علاقہ جہاں امام حسینؓ شہید ہوئے مصیبت ناک مقام۔ خوردن۔ خوراک۔

[3] ظریف۔ عمدہ۔ لطیف۔ پاکیزہ۔ سمین۔ موٹا۔ کمین۔ گھات۔ حنین۔ رونے کی آواز۔ خرطوم۔ ہاتھی کی سونڈ۔ الحذر۔ بچنا۔ اولیاء تمام انسانوں کو اللہ کی عیال قرار دیا گیا ہے۔ حضور۔ یعنی توجہ الی اللہ۔ غیبت۔ یعنی توجہ الی الخلق کی حالت۔

گفت اطفالِ من اند ایں اولیاء
اُس نے فرمایا ہے کہ یہ اولیاء میری اولاد ہیں
در غریبی فرد از کار و کیا[1]
غیر حاضری میں (بھی) کام اور مشغولیت سے خالی ہیں

از برائے امتحاں خوار و یتیم
وہ آزمائش کے لئے بے وقعت اور یتیم ہیں
لیک اندر سِر منم یار و ندیم
لیکن در پردہ میں ان کا مددگار اور ساتھی ہوں

پشت دارِ جملہ عصمتہائے من
میری تمام حفاظتوں پر اُن کا بھروسہ ہے
گوئیا ہستند خود اجزائے من
گویا وہ میرے ہی ٹکڑے ہیں

ہاں[2] و ہاں ایں دلق پوشانِ من اند
خبردار، خبردار، یہ گدڑی پوش میرے ہیں
صد ہزار اندر ہزار و یک تن اند
ہزاروں ہزار ہیں اور ایک ہیں

ورنہ کے کردے بیک چوبِ ہنر
ورنہ ہنر کی لاٹھی سے کب کر سکتے؟
موسیٰؑ فرعون را زیر و زبر
(حضرت) موسیٰؑ فرعون کو تہ و بالا

ورنہ کے کردے بیک نفرین بد
ورنہ ایک بددعا سے کب کر سکتے
نوحؑ شرق و غرب را غرقاب خود
(حضرت) نوحؑ مشرق اور مغرب کو غرقاب

بر نکندے یک دعائے لوطِ راد
جوانمرد لوطؑ کی ایک دعا نہ اکھاڑ سکتی
شہرہائے کافراں را المراد
کافروں کے شہروں کا خلاصہ یہ ہے

گشت شہرستانِ چوں فردوس شاں
اُن کا جنت جیسا شہر ہو گیا
دجلۂ آبِ سیاہ رو بیں نشاں
سیاہ پانی کا دریا، جا نشان دیکھ لے

سوئے[3] شام ست ایں نشان و ایں خبر
یہ نشان اور واقعہ شام کی جانب (ہوا) ہے
در رہِ قدسش بہ بینی بر گذر
بیت المقدس کے راستہ میں سرِ راہ تو دیکھ لیگا

صد ہزاراں انبیائے حق پرست
لاکھوں حق پرست نبی (آئے ہیں)
خود بہر قرنے سیاستہا بُدست
(اور) ہر دور میں عذاب ہوئے ہیں

گر بگویم ایں بیاں افزوں شود
اگر میں کہوں گا تو یہ بیان بڑھ جائیگا
خود جگر چہ بود کہ خارا خوں شود
جگر کیا ہوتا ہے خارا پتھر خون بن جائیگا

خوں شود کہ ہا و باز آں بفسرد
پہاڑ خون بنجاتے ہیں اور پھر وہ جم جاتے ہیں
تو نہ بینی خوں شدن کوری و رد
تو (انکا) خون بننا محسوس نہیں کرتا ہے تو اندھا اور مردود ہے

طرفہ کوری دُور بین و تیز چشم
تو عجیب اندھا ہے کہ دُور بیں اور تیز نگاہ ہے
لیک از اُشتر نہ بیند غیرِ پشم
لیکن اونٹ میں سے اون کے علاوہ کچھ نہیں دیکھتا ہے

[1] کار و کیا۔ یعنی کیا کے کار و دو دہند کارہا۔ خوار و یتیم۔ یعنی یہ اولیاء بظاہر بے سہارا ایسلئے بنائے گئے ہیں تاکہ عوام کی آزمائش ہو سکے۔ ندیم ہم مجلس۔ اجزائے من۔ یعنی یہ اولیاء اللہ کے قریب ہیں۔

[2] ہاں۔ تمام اولیاء سیرت کے اعتبار سے ایک ہیں۔ ورنہ۔ یعنی اگر اولیاء کو تائید خداوندی حاصل نہ ہو۔ چوب ہنر۔ یعنی حضرت موسیٰؑ کی لاٹھی۔ راد۔ سخی۔ جوانمرد۔ المراد یعنی خلاصۂ کلام یہ ہے۔ دجلہ۔ بغداد کا مشہور دریا، مطلقاً دریا۔

[3] سوئے۔ قوم لوطؑ کی بستیاں شام کے علاقہ میں ہیں۔ سیاستہا یعنی انبیاء کی نافرمانی عذاب کا سبب بنی ہے۔ گر بگویم۔ ان واقعات کی تفصیل بڑی دردناک ہے۔ خون شود۔ یہ دردناک واقعات پہاڑوں کے جگر خون کر دیں۔ تو نہ بینی۔ انسان انکو عبرت کی نگاہ سے نہیں دیکھتا ہے۔ طرفہ کوری۔ انسان کا اندھاپن بھی عجیب ہے۔

مُو بمُو[1] بیند ز صرفه حرصِ انس
انسان کا لالچ خرچ کو بال بال دیکھتا ہے
رقصِ بے مقصود دارد همچو خرس
(اور بے مقصد ریچھ کی طرح ناچتا ہے

مُو بمُو بیند ز حرصِ خود بشر
اپنے لالچ کی وجہ سے انسان ذرہ ذرہ دیکھتا ہے
رقصِ اُو خالی ز خیر و پُر ز شر
اُس کا ناچنا بھلائی سے خالی اور شر سے بھرا ہوا ہے

رقص آنجا کن که خود را بشکنی
اس وقت ناچ جبکہ تو خود شکنی کر لے
پنبه را از ریشِ شهوت بر کنی
شہوت کے زخم سے روئی کو نوچ ڈالے

رقص[2] و جولاں بر سرِ میداں کنند
رقص اور جولانیاں میدانِ (جنگ) میں دکھاتے ہیں
رقص اندر خونِ خود مرداں کنند
بہادر اپنے خون میں رقص کرتے ہیں

چوں رہند از دستِ خود دستے زنند
جب اپنے آپ سے نجات پالیتے ہیں تالیاں بجاتے ہیں
چوں جهند از نقص بر رقصے تنند
جب نقص سے باہر آجاتے ہیں تو ناچتے ہیں

مُطربانشاں از دروں دف می زنند
اُن کے مطرب اندر سے دف بجاتے ہیں
بحرها در شورِشاں کف می زنند
سمندر اُن کے شور میں تالیاں بجاتے ہیں

تو نه بینی برگها بر شاخها
تو نے پتوں کو شاخوں پر نہیں دیکھا ہے
کف زناں رقصاں ز تحریکِ صبا
بادِ صبا کے حرکت دینے سے ناچتے تالیاں بجاتے

تو نه[3] بینی لیک بهرِ گوشِ شاں
تو نہیں دیکھتا ہے لیکن اُن کے کان کے لئے
برگها بر شاخ شد کف زن عیاں
کھلم کھلا پتے شاخوں پر تالیاں بجاتے ہیں

تو نه بینی برگها را کف زدن
تو پتوں کے تالیوں کے بجانے کو نہیں دیکھتا ہے
گوشِ دل باید نه این گوشِ بدن
(اس کے لئے) دل کا کان چاہیے نہ کہ بدن کا کان

گوشِ سر بر بند از هزل و دروغ
سر کے کان کو مذاق اور جھوٹ سے بند کر لے
تا ببینی شهرِ جاں را با فروغ
تاکہ تو جان کے شہروں کو بارونق دیکھے

پس دهاں بر بند از هزل اے عمو
اے چچا! مذاق سے منہ بند کر لے
جز حدیثِ رُوی اُو چیزے مگو
اُس کے چہرے کی بات کے علاوہ کچھ نہ بول

سر کشد گوشِ محمدؐ در سخن
محمدؐ کا کان بات سے راز معلوم کر لیتا ہے
کش بگوید در نبی حق هو اذن
اُن کو اللہ (تعالیٰ) نے قرآن میں فرمایا ہے وہ کان ہیں

سر بسر گوش ست و چشم ست این نبی
یہ نبی مجسّم کان اور آنکھ ہیں
رحمتِ اُو مرضع ست و ما صبی
ان کی رحمت دودھ پلانے والی ہے اور ہم بچے ہیں

[1] مو بمو۔ دنیا کے نفع اور نقصان کو ذرہ ذرہ دیکھتا ہے۔ رقص۔ دنیا کی خوشی پر ناچتا ہے۔ رقص آنجا۔ دنیا کی خوشی پر ناچنا کودنا مناسب نہیں انسان اپنی ہستی کو مٹائے اور شہوت سے آزاد ہو تب خوشی منانے کا موقع ہے۔

[2] رقص و جولاں۔ مردوں کا رقص میدانِ جہاد میں اپنے آپ کو فنا کرتے وقت ہوتا ہے۔ چوں رہند۔ جب اپنے بُرے اخلاق حسد و کبر وغیرہ سے نجات پا جاتے، اور نقص سے بَری ہو جاتے ہیں تو تالیاں بجاتے اور رقص کرتے ہیں۔ مطرباں۔ قدرت کی طرف سے ان کے رقص کے اسباب مہیا کر دیئے جاتے ہیں۔ مطرباں گانا سنانے والے۔ کف می زند۔ سمندر کی موجیں تالیاں بجاتی ہیں۔ تو نہ بینی۔ شاخوں کی ہواؤں سے جو پتے آپس میں ٹکراتے ہیں وہ پتوں کا رقص اور تالیاں بجانا ہے۔

[3] تو نہ بینی۔ عوام نہیں سمجھتے ہیں لیکن خواص آوازِ رواب مستی کنند۔ شہرِ جاں۔ روح کے شہر میں رونق پیدا ہوگی۔ ہزل۔ مذاق۔ سر کشد۔ آنحضورؐ کے بارے میں قرآن میں فرمایا گیا ہے اُذُنُ خَیرٍ لَّکُمْ یعنی آنحضورؐ نیکی سننے والے کان ہیں۔ مرضع۔ سر بسر۔ یعنی آنحضورؐ ہماری بھلائی کے لئے مجسّم کان اور آنکھ ہیں اور آپ کی رحمت ہماری مربی ہے اور ہم شیرخوار بچے ہیں۔

این سخن[۱] پایاں ندارد باز راں. سوئے اہلِ پیل بر آغاز راں

اس بات کی انتہا نہیں ہے واپس چل — ہاتھی والوں کی جانب اور شروع کی طرف چل

## بقیہ قصہ متعرضانِ پیل بچگان

ہاتھی کے بچوں کے درپے ہونے والوں کے قصہ کا بقیہ

ہر دہاں را پیل بوئے می کند — گردِ معدہ ہر بشر بر می تند

ہاتھی ہر منہ کو سونگھتا ہے — ہر انسان کے معدے کے گرد چکر لگاتا ہے

تا کجا یابد کبابِ پورِ خویش — تا زند اندر جزا صد زخم نیش

تاکہ کہیں اپنے بچے کے کباب کی خوشبو پالے — تاکہ بدلے میں سو زخم لگائے

تا کجا بوئے کبابِ بچہ را — یابد و زخمش زند اندر جزا

تاکہ کہیں بچے کے کباب کی خوشبو — پالے اور بدلے میں اس کے زخم لگائے

لحمہائے بندگانِ حق خوری — غیبتِ ایشاں کنی کیفر بری

تو اللہ کے بندوں کے گوشت کھاتا ہے — ان کی غیبت کرتا ہے سزا پاتا ہے

ہاں کہ بویائے دہانت خالق ست — کے برد جاں غیر آں کو صادق ست

خبردار! تمہارے منہ کی خوشبو سونگھنے والا خدا ہے — سوائے اس کے جو سچا ہے کون جان بچا سکتا ہے

وائے آں افسوسی کش بوئے گیر — باشد اندر گور منکر با نکیر

اس افسوس والے پر افسوس ہے جس کی خوشبو سونگھنے والے — قبر میں منکر اور نکیر ہوں

نے دہاں[۲] دزدیدن امکاں زاں مہاں — نے دہاں خوش کردن از دارو دہاں

ان بزرگوں سے نہ منہ چھپانا ممکن ہے — نہ کسی دوا سے منہ کو خوشبودار کرنا

آب و روغن نیست مر روپوش را — راہِ حیلت نیست عقل و ہوش را

منہ چھپانے کیلئے چکنی چپڑی باتیں نہیں ہیں — عقل اور حواس کے لئے حیلہ کا راستہ نہیں ہے

چند کوبد زخمہائے گرزِ شاں — بر سرِ ہر ژاژ خا و مرزِ شاں

ان کے گرز سے بہت زخم لگ رہیں گے — ہر بکواسی کے سر اور سرینوں پر

گرزِ[۳] عزرائیل را بنگر اثر — گر نہ بینی چوب و آہن در صور

ملک الموت کے گرز کا اثر دیکھ لے — اگر تو لکڑی اور لوہا صورتاً نہیں دیکھتا ہے

ہم بصورت می نماید گہے — زاں ہمہ رنجور باشد آگہے

کبھی کبھی صورتاً بھی نظر آجاتا ہے — ان سب سے بیمار باخبر ہوتا ہے

---

۱ این سخن۔ یہ جسمانی کانوں کو بند کرنا اور باطنی کانوں کو کھولنا۔ تا کجا۔ ہاتھی منہ کو اسلئے سونگھتا ہے تاکہ اپنے بچے کے کباب کھانیوالے کو پہچان لے۔ لحمہائے۔ غیبت کو قرآن نے گوشت خوری قرار دیا ہے۔ کیفر جزا۔ ہاں۔ غیبت کرنیوالوں کے منہ کو اللہ تعالیٰ سونگھے گا۔ افسوس۔ تمسخر، مذاق۔ منکر یا نکیر۔ یہ دونوں فرشتے ہیں جو قبر میں سوال جواب کرینگے۔

۲ نے دہاں۔ ان سے منہ نہ چھپایا جا سکے گا۔ آب و روغن۔ چکنی چپڑی باتوں کے ذریعے نہ بچایا جا سکے گا۔ ژاژ خا۔ بکواس کرنے والا۔ مرز۔ میم کے ضمہ سے مقعد، سُرین۔

۳ گرز۔ اگر ملک الموت کا گرز نظر نہیں آرہا ہے تو اسکے آثار دیکھ لے۔ ہم بصورت۔ کبھی اثر کے علاوہ مریض خود گرز بھی دیکھتا ہے اور گھر والوں سے کہتا ہے دیکھو مجھے کون مار رہا ہے۔

گوید آں رنجور کاے یارِ حرم ❊ چیست ایں شمشیر بر فرقِ[1] سرم

بیمار کہتا ہے کہ اے میرے محترم دوست! ❊ میرے سر کی مانگ پر یہ تلوار کیسی ہے

چوں نمی بیند کس از یارانِ اُو ❊ در جواب آیند ہر یک اے عمو

جبکہ اسکے دوستوں میں سے کوئی نہیں دیکھتا ہے ❊ ہر ایک جواب میں کہتا ہے، اے چچا!

ما نمی بینیم باشد ایں خیال ❊ چہ خیال ست اینکہ ہست ایں ارتحال

ہمیں نظر نہیں آتا، یہ وہم ہوگا ❊ کیسا وہم، یہ تو چل چلاؤ ہے

چہ خیال ست اینکہ آں چرخِ نگوں ❊ از نہیبِ ایں خیالے شد کنوں

یہ کیسا خیال ہے کہ اوندھا آسمان ❊ اِس خیال کے ڈر سے ویسا ہی ہوگیا

گرزہا و تیغہا محسوس شد ❊ پیشِ بیمار و سرش منکوس شد

گرز اور تلواریں محسوس ہوگئیں ❊ بیمار کو، اور اُس کا سر اوندھا ہوگیا

اُو ہمی بیند کہ آں از بہرِ اوست ❊ چشمِ دشمن بستہ زاں و چشمِ دوست

وہ دیکھ لیتا ہے کہ وہ اُس کے لئے ہیں ❊ دوست اور دشمن کی آنکھ اُس سے بند ہے

حرصِ دنیا رفت و چشمش تیز شد ❊ چشمِ اُو روشن گہِ خونریز شد

دنیا کا لالچ گیا اور اُس کی آنکھ تیز ہوئی ❊ اُس کی آنکھ خونریزی ہونے کے وقت روشن ہوئی

مرغِ[2] بے ہنگام شد آں چشمِ اُو ❊ از نتیجہ کبرِ اُو و خشمِ اُو

اُس کی آنکھ بے وقت کا مُرغا ہوگئی ❊ اُس کے تکبر اور غصہ کے نتیجہ میں

سر بریدن واجب آید مرغ را ❊ کہ بغیر وقت جنباند درا

(اس) مرغ کا سر قلم کرنا ضروری ہوجاتا ہے ❊ جو بغیر وقت کے گھنٹی بجھائے

ہر زماں[3] نزعے ست جزوِ جانت را ❊ بنگر اندر نزعِ جاں ایمانت را

تیری جان کے کسی جزو کا ہر وقت نزع ہے ❊ جان کے نزع میں اپنے ایمان کی نگرانی کر

عمرِ تو مانندِ ہمیانِ زرست ❊ روز و شب مانندِ دینار اشمرست

تیری عمر اشرفیوں کی تھیلی کی طرح ہے ❊ دن اور رات اشرفیاں شمار کرنیوالے کی طرح ہیں

می شمارد می دہد زر بے وقوف ❊ تا کہ خالی گردد و آید خسوف

بغیر توقف وہ اشرفیاں گنتے اور دیتے ہیں ❊ یہانتک کہ (ہمیانی) خالی ہوجاتی ہے اور گرہن آجاتا ہے

گر ز کہ بستانی و ننہی بجائے ❊ اندر آید کوہ زاں دادن بپائے

اگر تو پہاڑ سے لیتا ہے اور اسکی جگہ کچھ نہ رکھے ❊ اُس دینے سے پہاڑ جڑ سے ختم ہو جائے گا

---

[1] فرق. سر کی مانگ۔ ایں ارتحال۔ یعنی یہ وہمی بات نہیں ہے بلکہ میری جان نکالنے کیلئے مجھے مار رہے ہیں اب یہ میرے کوچ کا وقت ہے۔ چہ خیال یعنی عزرائیل کی تلوار وہمی نہیں ہے بلکہ ایسی یقینی ہے کہ اب اسکے اثر سے زمین و آسمان درہم نظر آتے ہیں۔ نہیب. خوف۔ منکوس۔ اوندھا۔ او ہمی بیند. وہ گرز صرف بیمار دیکھتا ہے اور کوئی نہیں دیکھتا۔ حرص. مرنے کے دیکھنے کی یہ وجہ ہے کہ اُسکی آنکھ حرص دنیا سے خالی ہوچکی ہے۔

[2] مرغ. اگر پہلے سے حرص ختم ہوجاتی اور عذاب کی کیفیت نظر آجاتی تو نیک اعمال کرسکتا اب آنکھ کا کھلنا بے وقت ہے اور بے وقت کام کا نتیجہ ہلاکت ہوتا ہے جیسا کہ بے وقت اذان دینے والا مُرغ ذبح کردیا جاتا ہے۔

[3] ہر زماں۔ ہر آن انسان کے جسم کے اجزاء فنا ہوتے رہتے ہیں اور انکی جگہ دوسرے اجزاء لیتے رہتے ہیں۔ دینار اشمر. شمار کنندۂ دینار۔ خسوف. یعنی عمر کے چاند کو گرہن لگ جاتا ہے۔ گرز کہ. اگر پہاڑ کے پتھر مسلسل نکالتے رہوگے تو ایک دن وہ پہاڑ ختم ہوجائیگا۔

پس بنہ بر جائے ہر دم را عوض[1] | تا ز واسجد واقترب یابی غرض
تو ہر وقت جگہ پر عوض رکھتا رہ | تاکہ تجھے "سجدہ کر اور قریب ہو جا" کا مقصد حاصل ہو جائے

در کمالِ کارہا چندیں مکوش | جز بکارے کاں بود در دیں مکوش
تمام کاموں کی تکمیل میں اس قدر کوشش نہ کر | سوائے اُس کام کے جو دین سے متعلق ہو کوشش کر

عاقبت تو رفت خواہی ناتمام | کارہایت ابتر و نانِ تو خام
(ورنہ) تو انجام کار ناقص روانہ ہو گا | تیرے کام ناقص ہونگے اور تیری روٹی کچی ہو گی

واں[2] عمارت کردنِ گور و لحد | نے بسنگ ست و نہ چوب و نے لبد
قبر اور لحد کی تعمیر | نہ پتھر سے ہے نہ لکڑی سے نہ ٹاٹ اور نمدے سے

بلکہ خود را در صفا گورے کنی | در منیِ او کنی دفنِ منی
بلکہ اپنی قبر (قلب کی) صفائی میں بنا | (اپنی) خودی کو اُس (اللہ) کی خودی میں دفن کر

خاک او گردی و مدفونِ غمش | تا دمت یابد مددہا از دمش
اُس کی خاک بن جا اور اُس کے غم میں دفن ہو جا | تاکہ تیرا سانس اُس کے فیضان سے مدد حاصل کرے

گور خانہ قبہہا و کنگرہ | نبود از اصحاب معنیٰ آں سرہ
قبروں اور کنگرہ کی تعمیر میں | اہلِ باطن کے نزدیک بے عیب نہیں ہیں

بنگر[3] اکنوں زندِ اطلس پوش را | ہیچ اطلس دستگیرد ہوش را
اب کسی اطلس پوش رند کو دیکھ | کوئی اطلس اُس کی روح کی دستگیری کرے گا؟

در عذابِ منکرست آں جانِ او | کژدمِ غم در دلِ غمدانِ او
اُس کی جان بُرے عذاب میں ہے | اُس کے غمگین دل میں غم کا بچھو ہے

از بروں بر ظاہرش نقش و نگار | وز دروں ز اندیشہا او زار زار
باہر سے اُس کے ظاہر پر نقش و نگار ہیں | اور اندر سے وہ فکروں میں زار زار ہے

واں یکے بینی دراں دلقِ کہن | چوں نبات اندیشہ و شکر سخن
اور ایک کو تو پرانی گدڑی میں دیکھے گا | اُسکا فکر مصری کی طرح ہے اور بات شکر جیسی

## بازگشتن بحکایتِ پیل بچگان

ہاتھی کے بچوں کی حکایت کی طرف واپسی

گفت ناصح بشنوید ایں پندِ من | تا دل و جاں تاں نیفتد در محن
نصیحت کرنیوالے نے کہا میری یہ نصیحت سن لو | تاکہ تمہارا دل اور جان مشقتوں میں نہ پھنسے

---

[1] عوض۔ یعنی عبادت۔ تکمیل دنیا کے کاموں میں بقدر ضرورت کوشش کرے آخرت کے کاموں میں انہماک رکھے عاقبت۔ مگر آخرت کا کام نہ کر لوگے تو دنیا سے ناکام جاؤ گے۔

[2] واں عمارت۔ قبر کی آبادی قبر پر کنگروں والے قبے بنانے سے نہیں ہوتی ہے بلکہ قلب کی صفائی اور اپنی مرضیات کو اللہ کی مرضیات کے تابع بنانے سے ہوتی ہے۔ سَرَہ۔ خالص، بے عیب۔

[3] بنگر۔ بداعمالی کے ساتھ قبر پر قبہ بنانے کی مثال یہ ہے کہ ایک رند کو اطلس کی قبا پہنا دی جائے ورد تقلب۔ بدکار، اچھا لباس پہننے سے سکونِ قلب حاصل نہیں کر سکتا۔ واں یکے۔ اگر نیک اعمال انسان، گدڑی میں بھی ہو تو اُس کا دل باغ باغ ہوتا ہے۔ گفت۔ اُس دانا ناصح نے مسافروں سے کہا

باگیاه[۵۱] و برگہا قانع شوید — در شکارِ پیل بچگاں کم روید
گھاس اور پتوں پر قناعت کر لو — ہاتھی کے بچوں کو شکار کرنے کے درپے نہ ہو

من بروں کردم زگردن وامِ نصح — جز سعادت کے بود انجامِ نصح
میں نے اپنی گردن سے نصیحت کا قرض اتار دیا — نصیحت کا نتیجہ نیک بختی کے سوا کب ہوتا ہے

من بہ تبلیغِ رسالت آمدم — تا رہانم مر شما را از ندم
میں پیغام پہنچانے آیا ہوں — تاکہ تمہیں شرمندگی سے رہائی دے دوں

ہیں[۵۲] مبادا کہ طمع تاں رہ زند — طمع برگ از بیخہاتاں برکند
خبردار! ایسا نہ ہو کہ لالچ تمہارا رہزن بن جائے — خوراک کا لالچ تمہیں جڑ سے اکھاڑ دیوے

ایں بگفت و خیر بادی کرد و رفت — گشت قحط و جوعِ شاں در راہ زفت
یہ کہا اور خدا حافظ کہہ کر چل دیا — قحط اور بھوک نے راستہ میں زور پکڑا

ناگہاں دیدند بر یک جادہ — پورِ فیلے فربہے نوزادہ
ایک راستہ پر انھوں نے اچانک دیکھا — ہاتھی کا بچہ، موٹا، نو عمر

اندر افتادند چوں گرگانِ مست — پاک خوردندش فرو شستند دست
وہ مست بھیڑیوں کی طرح اس پر ٹوٹ پڑے — اس کو چٹ کر گئے (اور) انھوں نے ہاتھ دھولئے

آں یکے ہمرہ نخورد و پند داد[۵۳] — کہ حدیثِ آں فقیرش بود یاد
ایک ساتھی نے نہ کھایا اور نصیحت کی — کیونکہ اس کو اس فقیر کی بات یاد تھی

از کبابش مانع آمد آں سخن — بخت نو بخشد ترا عقلِ کہن
وہ بات اس کے لئے اس کے کباب سے مانع بنی — پرانی عقل تجھے نیا نصیبہ عنایت کرتی ہے

پس بیفتادند و خفتند آں ہمہ — واں گرسنہ چوں شباں اندر رمہ
پھر وہ لیٹ گئے اور سب سو گئے — وہ بھوکا گلے میں چرواہے کی طرح تھا

دید فیلے سہمناکے در رسید — اولاً آمد سوئے حارس دوید
اس نے دیکھا کہ ایک خوفناک ہاتھی آپہنچا — پہلے آیا اور نگہبان کی طرف دوڑا

بوئے میکرد آں دہانش را سہ بار — ہیچ بوئے زو نیامد ناگوار
اس کے منہ کو اس نے تین دفعہ سونگھا — اس کو کوئی ناگوار بو نہ آئی

چند بارے گردِ او گشت و برفت — مر ورا نازرد آں شہ پیل زفت
چند بار اس کے گرد چکر کاٹے اور چلا گیا — اس بڑے موٹے ہاتھی نے اس کو نہ ستایا

---

۵۱ باگیاه۔ بھوک کے وقت پتے اور گھاس کھا لینا ہاتھی کے بچوں کا شکار نہ کرنا۔ من بروں۔ ناصح نے کہا میں نے نصیحت کا قرض ادا کر دیا۔ جز سعادت۔ نیک بخت ہی نصیحت قبول کرتا ہے۔

۵۲ ہیں۔ لالچ کی وجہ سے ہاتھی کے بچوں کا شکار نہ کرنا۔ خیر بادی۔ یعنی رخصت کرتے وقت فی امان اللہ کہا۔ جادہ۔ بٹیا۔ دست۔ یعنی اسکے کباب کھا کر ہاتھ دھولئے۔

۵۳ پند داد۔ دوسروں کو نہ کھانے کی نصیحت کی۔ حدیث۔ بات۔ آں سخن۔ یعنی اُس دانا کی نصیحت۔ واں گرسنہ۔ جس نے کباب نہ کھائے تھے وہ پاسبانی کرنے لگا۔ شباں۔ گلہ بان۔ رمہ۔ جانوروں کا گلہ۔ سہمناک۔ خوفناک۔ حارس۔ نگہبان۔ چند بار۔ یعنی ہاتھی نے اُسکے کئی چکر کاٹے اور چل دیا۔

پس لبِ ہر خفتہ را بُوئے کرد | بُوئے می آمد وُرا زاں خفتہ مرد
پھر اُس نے ہر سوئے ہوئے کے ہونٹ سُونگھے | اُس کو اُس سوئے ہوئے آدمی سے بُو آتی تھی

کز کبابِ پیل زادہ خوردہ بُود | بر درانید و بکُشتنش پیل زُود
کیونکہ اُس نے ہاتھی کے بچّہ کے کباب کھائے تھے | ہاتھی نے اُس کو پھاڑ دیا اور مار ڈالا

در زماں اُو یک بیک را زاں گروہ | می درانید و نبودش زاں شکوہ[1]
اُس نے فوراً اُس گروہ میں سے ایک ایک کو | پھاڑ ڈالا اور اُس کو کوئی خوف نہ تھا

بر ہوا انداخت ہر یکے را گزاف | تا ہمی زد بر زمیں می شد شگاف
وہ بے پروائی سے ہر ایک کو ہوا میں اُچھالتا | یہاں تک کہ وہ زمین پر آ گرتا اور پھٹ جاتا

اے خورندہ خونِ خلق از رہ بگرد | تا نیارد خونِ ایشانت نبرد
اے مخلوق کا خون پینے والے! واپس لوٹ | تاکہ اُن کا خون تیرے لئے معرکہ نہ پیدا کر دے

مالِ ایشاں خونِ ایشاں داں یقیں | زانکہ مال از زور آید در یمیں
یقینی طور پر اُن کے مال کو اُن کا خون سمجھ | اس لئے کہ مال طاقت سے ہاتھ میں آتا ہے

مادرِ آں فیل بچگاں کیں کشد | فیل بچہ خوارہ را کیفر کُشد
ہاتھی کے بچّوں کی ماں بدلہ لیتی ہے | ہاتھی کے بچّہ کے کھانے والے کو بدلے میں مار ڈالتی ہے

فیل بچہ می خوری اے پارہ خوار | ہم برآرد خصمِ فیل از تو دمار
اے رشوت خور! تو ہاتھی کا بچّہ کھاتا ہے | ہاتھی کا محافظ تجھے برباد کر دے گا

بُوئے[2] رُسوا کرد مکر اندیش را | پیل داند بُوئے بچّہ خویش را
مکر کرنے والے کو بُو نے رُسوا کیا | ہاتھی اپنے بچّہ کی خوشبو پہچانتا ہے

آنکہ یابد بُوئے حق را از یمن | چوں نیابد بُوئے باطل را از من
وہ ذات جو اللہ کی خوشبو یمن سے سُونگھ لے | وہ میرے باطل کی بُو کو کیوں محسوس نہ کرے گی

مُصطفٰیؐ چوں بُرد بُوئے از راہِ دُور | چوں نیابد از دہانِ ما بخور
مصطفٰیؐ نے جب اس دور دراز راستے سے بُو محسوس کر لی | ہمارے مُنہ کی بو کیوں نہ محسوس کر لیں گے

ہم[3] بیابد لیک پوشاند زما | بُوئے نیک و بد برآید بر سَما
وہ محسوس کر لیتے ہیں لیکن ہم سے چھپاتے ہیں | اچھی اور بُری بو آسمان پر پہنچتی ہے

تو ہمی خُسپی و بُوئے آں حرام | می زند بر آسمانِ سبز فام
تو سو جاتا ہے اور اُس حرام کی بُو | نیلگوں آسمان پر پہنچتی ہے

---

[1] شکوہ۔ یعنی ہاتھی کو۔ شکوہ۔ خوف۔ ۲۔ بر ہوا۔ ہاتھی نے ہر ایک کو ہوا میں اُچھالا اور وہ گر کر ریزہ ریزہ ہو گیا۔ ۳۔ خورندہ۔ اب مولانا نصیحت فرماتے ہیں نبرد۔ معرکہ، جنگ۔ مالِ ایشاں۔ کسی کے مال کو تباہ کرنا، جان کے تباہ کرنے کے برابر ہے۔ کیفر۔ جزاء، بدلہ۔ پارہ خوار۔ رشوت خوار۔ خصمِ فیل۔ یعنی ہاتھی کی جانب سے لڑنے والا۔

[2] بُوئے۔ مکّار کو اُس کے مکر کی بُو رسوا کر دیتی ہے۔ آنکہ۔ آنحضورؐ نے فرمایا مجھے یمن کی طرف سے رحمان کی خوشبو آتی ہے۔ اِس میں حضرت اویس قرنیؓ کی طرف اشارہ ہے۔ بخور۔ بُو۔

[3] ہم بیابد۔ ہمارے سب عیوب آنحضورؐ پر واضح ہیں لیکن پردہ پوشی فرماتے ہیں۔

ہمرہِ انفاسِ زشتت می شود
وہ تیرے بُرے سانسوں کے ساتھ ہو جاتی ہے

تا بہ بُوگیرانِ[1] گردوں می رود
یہاں تک کہ آسمان کے خوشبو سونگھنے والوں تک پہنچ جاتی ہے

بُوئے کبر و بُوئے خشم و بُوئے آز
تکبر کی بُو، غصہ کی بُو، حرص کی بُو

در سخن گفتن بیاید چوں پیاز
پیاز کی طرح بات کرنے میں محسوس ہو جاتی ہے

گر خوری سوگند من کے خوردہ ام
اگر تو قسم کھائے کہ میں نے کب کھائی ہے

از پیاز و سیر تقوے کردہ ام
پیاز اور لہسن سے میں پرہیز کرتا ہوں

آں دمِ سوگند غمازی کند
اُس وقت قسم تیری چغلی کھائے گی

بر دماغِ ہمنشیناں بر زند
(اور) ساتھیوں کے دماغ سے ٹکرائے گی

پس[2] دُعاہا رد شود از بُوئے آں
اُس بُو کی وجہ سے دُعائیں مردود ہوں گی

آں دلِ کژ می نماید در زباں
وہ دل کی کجی زبان پر نمایاں ہو جاتی ہے

اِخسئُوا آید جوابِ آں دُعا
اُس دعا کا جواب، اِخسئُوا آتا ہے

چوبِ رد باشد جزائے ہر دغا
ہر دغابازی کا جواب، مار کی لاٹھی ہوتی ہے

گر حدیثت کژ بود معنیت راست
اگر لفظ ٹیڑھے ہوں، اور معنی سیدھے ہوں

آں کژیِ لفظ مقبولِ خداست
وہ لفظوں کی ٹیڑھ، اللہ کے یہاں مقبول ہے

ور بود معنی کژ و لفظت نکو
اور اگر معنی ٹیڑھے اور تیرے الفاظ اچھے ہوں

آں نکو لفظے نیرزد یک تسو
وہ اچھے لفظ، دمڑی کے برابر بھی نہیں

## در بیانِ خطائے محبان کہ بہتر از صوابِ بیگانگاں ست نزدِ محبوب

دوستوں کی اُس غلطی کے بیان میں، جو محبوب کے نزدیک غیروں کی ٹھیک بات سے بہتر ہے

آں بلالِ[3] صدق در بانگِ نماز
سچے بلال رضی اللہ عنہ اذان میں

حَیّ را ہَیّ خواند از روئے نیاز
(لفظ) حَیّ کو عاجزی سے ہَیّ پڑھتے تھے

تا بگفتند اے پیمبر نیست راست
یہاں تک کہ کچھ منافقوں نے کہا اے پیغمبر ٹھیک نہیں ہے

ایں خطا اکنوں کہ آغازِ بناست
یہ غلطی اس وقت کہ تعمیر کی ابتدا ہے

اے نبی واے رسولِ کردگار
اے اللہ کے رسول اور نبی ؐ

یک مؤذن کو بود افصح بیار
ایک زیادہ فصیح مؤذن لے آیئے

عیب باشد اولِ دین و صلاح
دین اور نیکی کے شروع میں عیب ہوگا

لحن خواندن لفظِ حَیّ علی الفلاح
لفظ حَیّ علی الفلاح کو غلط پڑھنا

---

[1] بُوگیراں۔ وہ فرشتے جو بندوں کی بو سونگھ لیتے ہیں۔ بوئے کبر۔ تمام رذائل کی بدبو پیاز کی بو کی طرح پھیلتی ہے۔ گر خوری۔ اگر تو کھانے کا انکار بھی کرے گا تو اُس کی بدبو تیرے خلاف گواہی دے گی۔ غمازی۔ چغلی کھانا۔

[2] پس دعاہا۔ گناہوں کی بُو سے دعائیں مردود ہو جاتی ہیں اور دل کی کجی زبان سے ظاہر ہوتی ہے۔ اِخسئُوا۔ دور ہو جاؤ۔ یہ کافروں کی پکار کے جواب میں کہا جائے گا۔ چوب رد۔ بھگانے کی لاٹھی۔ گر حدیثت۔ یعنی اخلاص کیساتھ نامناسب لفظ بھی مقبول بلکہ ہیں۔ ور بود۔ اگر دعا میں اخلاص نہیں ہے تو بہتر الفاظ بھی مردود ہیں۔ در بیان۔ دوستوں کی غلطی بیگانوں کی اچھائی سے اچھی ہے۔

[3] بلال۔ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کے مشہور مؤذن حبشی تھے۔ یعنی لفظ حی علی الصلوٰۃ میں حائے حطی کی بجائے ہائے ہوز کا تلفظ کرتے تھے۔ بگفتند۔ منافقوں نے کہا۔ آغاز۔ یعنی اسلامی تعلیمات کی ابتدا ہے۔ افصح۔ یعنی ایسا مؤذن جو ہر حرف صحیح مخرج سے ادا کرسکے۔ لحن۔ پڑھنے کی غلطی۔

خشمِ[1] پیغمبر بجوشید و بگفت — یک دو رمزے از عنایاتِ نہفت

پیغمبرؐ کا غصہ جوش میں آیا اور فرمائے — ایک دو اشارے چھپی ہوئی عنایتوں میں سے

کاے خساں نزدِ خدا ہیِّ بلالؓ — بہتر از صد حیِّ حیِّ و قیل و قال

کہ اے کمینو! اللہ کے نزدیک بلالؓ کا ہیِّ — شور وغل کے سیکڑوں حیِّ اور حیِّ سے بہتر ہے

وامشورانید تا من رازِ تاں — وانگویم ز آخر و آغازِ تاں

جوش نہ دلاؤ تاکہ میں تمہارے راز — اوّل اور آخر کے صاف نہ کہہ ڈالوں

گر نداری تو دمِ خوش در دعا — رو دعا می خواہ زاخوانِ صفا

اگر تو دعا میں اچھا دم نہیں رکھتا ہے — جا صفائی والوں سے دعا کرالے

## اَمر کردنِ[2] حق تعالےٰ بموسیٰ علیہ السّلام کہ بدہانے خواں مرا کہ بداں دہاں گناہ نکردہ باشی

اللہ تعالےٰ کا حضرت موسیٰ علیہ السلام کو حکم دینا کہ مجھے اُس منہ سے پکار جس منہ سے تو نے گناہ نہ کیا ہو

بہرِ ایں فرمود با موسیٰؑ خدا — وقتِ حاجت خواستن اندر دعا

اِس کے لئے اللہ تعالےٰ نے موسیٰؑ سے فرمایا — دعا میں مراد مانگتے وقت

کاے کلیم اللہ ز من میجو پناہ — با دہانے کہ نکردی تو گناہ

کہ اے کلیم! میری پناہ چاہ — اُس منہ سے جس سے تو نے گناہ نہ کیا ہو

گفت موسیٰؑ من ندارم آن دہاں — گفت ما را از دہانِ غیر خواں

موسیٰؑ نے عرض کیا میرا وہ منہ نہیں ہے — فرمایا ہمیں دوسرے کے منہ سے پکار

از دہانِ غیر کے کردی گناہ[3] — از دہانِ غیر بر خواں کاے اِلٰہ

دوسرے کے منہ سے تو نے کب گناہ کیا ہے — دوسرے کے منہ سے کہہ کہ اے خدا!

آنچناں کُن کاں دہانہا مر ترا — در شب و در روزہا آرد دعا

ایسا کر کہ منہ تیرے لئے — رات اور دن دعائیں کریں

از دہانے کہ نکردستی گناہ — آں دہانِ غیر باشد عذر خواہ

اُس منہ سے جس سے تو نے کبھی گناہ نہیں کیا — وہ دوسرے کا منہ تیرا عذر خواہ ہوگا

یا دہانِ خویشتن را پاک کُن — روحِ خود را چابک و چالاک کُن

یا اپنے منہ کو پاک کر — (اور) اپنی روح کو چست و چالاک بنا

---

[1] خشم۔ منافقوں کے اعتراض سے آنحضورؐ کو غصہ آیا عنایات۔ جو حضرت بلالؓ پر تھیں۔ ہیِّ بلالؓ یعنی بلالؓ کا لفظ حیّ کی بجائے ہیّ کہنا اُس حیّ کہنے سے بہتر ہے جس میں اخلاص نہ ہو۔ گر نداری یعنی کہ دعا کی قبولیت کیلئے اخلاص شرط ہے۔ اگر خود میں اخلاص نہ ہو تو مخلص سے دعا کرالے۔

[2] امر کردن۔ اِس قصہ کا مقصد یہ ہے کہ اگر خود میں اخلاص نہ ہو تو مخلصین سے دعا کرائے کلیم۔ حضرت موسیٰؑ۔ آں دہاں۔ یعنی وہ منہ جس سے کوئی گناہ نہ کیا ہو۔ از دہانِ غیر۔ اگر وہ منہ گنہگار بھی ہو تو تم نے تو اُس منہ کے ذریعہ گناہ نہیں کیا۔ آنچناں۔ یعنی لوگوں کے ساتھ ایسا برتاؤ کرو کہ وہ دعائیں کریں۔

[3] گناہ۔ دعا کرنے کے لئے ایسے منہ کی ضرورت تھی جس سے تو نے گناہ نہ کیا ہو اور وہ تیرے پاس نہیں ہے تو غیر کا منہ تیری اِس مجبوری کیلئے عذر خواہ ہو جائیگا۔ یا دہاں۔ اپنے منہ سے دعا کرنی ہے تو اُس کو اور روح کو پاک کر لینا چاہیے۔

ذکرِ حق پاک ست چوں پاکی رسید ۔۔۔ رخت بربندد برُوں آید پلید
اللہ تعالیٰ کا ذکر پاک ہے جب پاکی حاصل ہوئی ۔۔۔ ناپاکی بوریا بستر باندھ لیتی ہے باہر ہو جاتی ہے

می گریزد ضدّہا از ضدّہا ۔۔۔ شب گریزد چوں برافروزد ضیا
ضدیں، ضدوں سے گریز کرتی ہیں ۔۔۔ رات بھاگ جاتی ہے جب روشنی نمودار ہوتی ہے

چوں درآید نام پاک اندر دہاں ۔۔۔ نے پلیدی ماند و نے آں دہاں
جب (اللہ تعالیٰ کا) پاک نام مُنہ میں آتا ہے ۔۔۔ نہ پلیدی رہتی ہے اور نہ وہ مُنہ رہتا ہے

## دربیانِ آنکہ اللہ گفتنِ نیازمند عینِ لبیک گفتنِ حق ست
اس کا بیان کہ نیازمند کا اللہ کہنا اللہ کا لبیک کہنا ہے

آں یکے اللہ می گفتے شباں ۔۔۔ تا کہ شیریں می شُد از ذکرش لباں
ایک شخص رات کو اللہ اللہ کہتا تھا ۔۔۔ یہاں تک کہ ذکر سے اسکے ہونٹ میٹھے ہوئے تھے

گفت شیطانش خموش اے سخت رُو ۔۔۔ چند گوئی آخر اے بسیار گو
شیطان نے اُس سے کہا اے سخت جان! چپ ۔۔۔ اے بَک بَک! آخر کب تک کہے گا

ایں ہمہ اللہ گوئی از عُتُو ۔۔۔ خود یکے اللہ را لبیک کُو
یہ سب تو غرور سے اللہ اللہ کہتا ہے ۔۔۔ اللہ کی جانب سے ایک بھی لبیک کہاں ہے؟

می نیاید یک جواب از پیشِ تخت ۔۔۔ چند اللہ می زنی بارُوئے سخت
بیشگاہِ خداوندی سے ایک جواب بھی نہیں آتا ہے ۔۔۔ تو سخت روئی سے کتنی بار اللہ کی ضرب لگائے گا

اُو شکستہ دل شد و بنہاد سَر ۔۔۔ دید در خواب اُو خضر را در خُضَر
وہ دل شکستہ ہو گیا اور لیٹ گیا ۔۔۔ اُسنے خواب میں (حضرت) خضر کو سبزہ زار میں دیکھا

گفت ہیں! از ذکر چوں وا ماندۂ ۔۔۔ چوں پشیمانی ازاں کش خواندۂ
انھوں نے کہا ہاں! تو ذکر سے کیوں رُک گیا ۔۔۔ تو اُس سے کیوں شرمندہ ہے کہ اُس کو پکارتا تھا

گفت لبیکم نمی آید جواب ۔۔۔ زاں ہمی ترسم کہ باشم ردِّ باب
اُس نے کہا جواب میں میرے پاس لبیک نہیں آتا ہے ۔۔۔ اِس سے میں خوفزدہ ہوں کہ میں مردودِ بارگاہ ہوں

گفت خضرش کہ خدا گفت ایں بمن ۔۔۔ کہ برو با اُو بگو اے مُمتَحَن
اُس سے (حضرت) خضر نے کہا خدا نے یہ مجھ سے کہا ہے ۔۔۔ کہ جا (اُس سے کہو) اے آزمائش میں پڑنے والے

گفت آں اللہ تو لبیکِ ماست ۔۔۔ آں نیاز و درد و سوزت پیکِ ماست
وہ تیرا اللہ کہنا ہی ہماری لبیک ہے ۔۔۔ وہ عاجزی اور تیرا درد و سوز ہی ہمارا قاصد ہے

ل۱ ذکرِ حق۔ روح کے پاک کرنے کی یہ تدبیر ہے کہ ذکر کی پاکی اُس میں داخل کردو ناپاکی خود بھاگ جائے گی۔

ل۲ آں یکے۔ یعنی شب کو ذکرِ خداوندی کرتا تھا۔ لبیک: یہ پکارنے والے کو جواب دیا جاتا ہے جس کے معنی ہیں میں حاضر ہوں۔ تخت یعنی عرشِ باری۔ خضر: حضرت خضر کو اس وجہ سے خضر کہا گیا ہے کہ اُن کی کرامت یہ ہے کہ جہاں کہیں بیٹھ جاتے ہیں سبزہ اُگ جاتا ہے۔

ل۳ لبیکم۔ یعنی لبیک کے ساتھ اللہ تعالیٰ کی جانب سے میرے پاس جواب نہیں آتا ہے اس سے مجھے یہ خیال ہو گیا ہے کہ میں مردودِ بارگاہ ہوں۔ ممتحن: مبتلا۔ گفت۔ اللہ کا اپنی یاد میں لگا لینا ہی اُس کی جانب سے لبیک ہے۔

نے ترا در کار من آوردہ ام
کیا میں نے تجھے (اپنے) کام میں نہیں لگا رکھا ہے

نے کہ من مشغول ذکرت کردہ ام
کیا میں نے تجھے ذکر میں مشغول نہیں کر رکھا ہے

حیلہا و چارہ جوئیہائے تو
تیری تدبیریں اور کوششیں

جذب ما بود و کشاد ایں پائے تو
ہماری کشش سے تھیں اور اس نے تیرے پاؤں کھولے

ترس و عشق تو کمند لطف ماست
تیرا خوف اور عشق ہماری مہربانی کی کمند ہے

زیر ہر یارب تو لبیکہاست
تیرے ہر یارب کہنے میں ہماری لبیکیں ہیں

جان جاہل زیں دعا جز دور نیست
جاہل کی جان اس دعا سے دور ہی ہے

زانکہ یارب گفتنش دستور نیست
کیونکہ یارب کہنا اس کی عادت نہیں ہے

بر دہان و بر دلش قفل ست و بند
اس کے منہ اور دل پر تالا اور بند ہے

تا ننالد با خدا وقت گزند
تاکہ تکلیف کے وقت خدا سے نالہ نہ کر سکے

داد مر فرعون را صد ملک و مال
فرعون کو سیکڑوں ملک اور مال دیئے

تا کہ کرد او دعوی عز و جلال
یہاں تک کہ اس نے خدائی کا دعویٰ کر دیا

در ہمہ عمرش ندید او درد سر
یعنی تمام عمر اس نے سر کا درد نہ محسوس کیا

تا ننالد سوئے حق آں بد گہر
تاکہ وہ بد اصل اللہ کی جناب میں نالہ نہ کر سکے

داد او را جملہ ملک ایں جہاں
اس کو اس دنیا کی تمام سلطنت دے دی

حق ندادش درد و رنج و اندہاں
اللہ نے اس کو درد اور رنج اور غم نہ دیئے

درد آمد بہتر از ملک جہاں
درد دنیا کی دولت سے بہتر ہے

تا بخوانی مر خدا را در نہاں
تاکہ تو تنہائی میں خدا کو پکارے

زانکہ درد و رنج و بار اندہاں
اس لئے کہ درد اور رنج اور غموں کا بوجھ

شد نصیب دوستانش در جہاں
دنیا میں اس کے دوستوں کا حصہ ہے

خواندن بے درد از افسردگی ست
بغیر درد کے پکارنا افسردگی ہے

خواندن با درد از دل بردگی ست
درد کے ساتھ پکارنا دلربائی کی وجہ سے ہے

آں کشیدن زیر لب آواز را
دبے ہونٹوں آواز نکالنا

یاد کردن مبدء و آغاز را
مبدء اور شروع کو یاد کرنا ہے

آں شدہ آواز صافی و حزیں
وہ آواز صاف اور غمناک ہو چکی ہے

کاے خدا اے مستغاث و اے معیں
اے خدا! اے مددگار! اے معین!

---

لہ نے ترا۔ کسی شخص کو عبادت کی توفیق ہونا اللہ کی جانب سے قبولیت کی دلیل ہے یہ اللہ کا کرم ہی ہے کہ وہ اپنی یاد میں لگادے۔ جذب۔ کشش۔ ترس۔ اللہ کا عشق اس کی رحمتوں کو متوجہ کر دیتا ہے تو دعا کرنے والے کا ایک بار یارب کہنا اللہ تعالیٰ کی جانب سے چند بار لبیک کہتا بنا تا ہے۔

لہ بر دہاں۔ جس سے خدا ناراض ہوتا ہے اسکو کبھی دعا کی توفیق نہیں ہوتی۔ درد سر اللہ نے اسکو درد سر سے بھی محروم رکھا اور دعا کا سبب نہ بنا۔

لہ داد او را۔ بیماری جو اللہ کی طرف رجوع کردے اللہ کی ایک رحمت ہے حدیث شریف ہے اللہ جب کسی سے محبت کرتا ہے تو اس کو مبتلا کر دیتا ہے تاکہ اسکی عاجزی کو سنے۔ اندہاں۔ اندوہ کی جمع ہے غم۔ خواندن۔ بے دردی کے ساتھ دعا افسردگی کا نتیجہ ہے درد کے ساتھ دعا عشق کا نتیجہ ہے۔ آں کشیدن گھٹ گھٹ کر رونا۔ مبدء اور آغاز کی یاد سے ہوتا ہے آں شدہ جب انسان درد کی حالت میں اے خدا اے مستغاث کہتا ہے تو اس کی آواز صاف ہوتی ہے اور اس میں حزن کی کیفیت ہوتی ہے۔

نالۂ[1] سگ در رہش بے جذبہ نیست
آںکے راستے میں کتے کا رونا بھی بغیر جذبہ کے نہیں ہے

زانکہ ہر راغب اسیر رہزنیست
اس لئے کہ ہر رغبت کرنے والا ایک رہزن کا قیدی ہے

چوں سگ کہفے کہ از مُردار رَست
اصحاب کہف کے کتے کی طرح جس نے مُردار سے نجات حاصل کرلی

بر سرِ خوانِ شہنشاہاں نشست
شہنشاہوں کے خوان پر بیٹھ گیا

تا قیامت می خورد اُو پیشِ غار
وہ غار کے سامنے قیامت تک پیتا ہے

آبِ رحمت عارفانہ بے تغار
عارفانہ آبِ حیات بغیر پیالے کے

اے بسا سگ پوست کو را نام نیست
اے مخاطب بہت سے معمولی لباس والے ہیں جن کا ذکر بھی نہیں ہے

لیک اندر پردہ بے آں جام نیست
لیکن در پردہ وہ اُس جام کے بغیر نہیں ہیں

جاں[2] بدہ از بہرِ آں جام اے پسر
اے صاحبزادے! اُس جام کے لئے جان دیدے

بے جہاد و صبر کے باشد ظفر
بغیر جہاد اور صبر کے فتح کب ہوتی ہے

صبر کردن بہرِ ایں نبود حرج
اس (جام) کیلئے صبر کرنے میں کوئی خرابی نہیں ہے

صبر کُن کالصبر مفتاح الفرج
صبر کر کیونکہ صبر کشادگی کی کنجی ہے

زیں کمیں بے حزم و صبرے کس نجست
اس گھات سے بغیر احتیاط اور صبر کے کوئی نہیں نکلا

حزم را خود صبر آمد پا و دست
احتیاط کے لئے صبر خود ہاتھ پاؤں ہے

حزم کُن از خورد کیں زہریں گیاست
کھانے میں احتیاط برت کیونکہ یہ زہریلی گھاس ہے

حزم کردن زور و نورِ انبیاست
احتیاط کرنا انبیاء کی طاقت اور نور ہے

کاہ[3] باشد کو بہر بادے جہد
گھاس ہے جو ہر ہوا سے ہلتی ہے

کوہ کے ہر باد را وزنے نہد
پہاڑ ہر ہوا کو کب جانچتا ہے

ہر طرف غولے ہمی خواند ترا
چھلاوا ہر جانب سے تجھے پکارتا ہے

کاے برادر راہ خواہی ہیں بیا
کہ اے بھائی! راستہ چاہتا ہے خبردار آجا

رہنمایم ہمرہت باشم رفیق
راستہ دکھاؤں گا اور تیرا رفیقِ سفر رہوں گا

من قلاوزم دریں راہِ دقیق
میں اِس باریک راستہ میں تیرا رہنما ہوں

نے قلاوز ست و نے رہ داند او
وہ نہ رہنما ہے، نہ راستہ جانتا ہے

یوسفا کم رو سوئے آں گرگ خُو
اے یوسف! اُس بھیڑیا صفت کی طرف نہ جا

حزم آں باشد کہ نفریبد ترا
احتیاط یہی ہے کہ تجھے فریب نہ دے سکیں

چرب و نوش دامہائے ایں سرا
اس دنیا کے چکنے اور شیریں جال

[1] نالۂ سگ۔ جب جذبۂ الٰہی طاری ہوتا ہے تب ہی انسان حد کے ساتھ گریہ کرتا ہے۔ چوں سگ۔ اصحاب کہف کے کتے میں جذب پیدا ہوگیا تھا۔ تا قیامت۔ قطمیر برابر مے وحدت پی رہا ہے۔ اے بسا بہت سے اہل اللہ ایسے ہیں جن کو کوئی نہیں جانتا۔

[2] جاں بدہ۔ جام محبت کی طلب میں صبر کے ساتھ جان دیدینی چاہیئے۔ صبر کردن۔ مجاہد مجاہدات میں صبر سے کام لیتا ہے تو فتح یاب ہوتا ہے اور جام محبت حاصل ہو جاتا ہے۔ کمیں۔ گھات۔ حزم۔ احتیاط، دنیاوی معاملات میں احتیاط اور پختہ کاری سے کام لینا ضروری ہے ذرا سی غفلت انسان کو منزل سے بہت دور کر دیتی ہے۔

[3] کاہ باشد۔ ہر خواہش نفس کا تابع تنکے کی طرح ہے انسان کو کوہ گراں ہونا چاہیئے۔ ہر طرف۔ شیطان طرح طرح سے انسان کو دھوکے دیتا ہے۔ قلاوز۔ راہنما۔ یوسفا۔ حضرت یوسفؑ کے ساتھ بھیڑیے کا تصور علم شاعرانہ تخیل ہے۔ حزم۔ انسان کی پختہ کاری یہ ہے کہ وہ شیطان کے فریب میں نہ آئے۔

کہ نہ چربے دارد و نے نوشِ اُو — سحر خواند می دمد در گوشِ اُو
نہ اُن میں چکنائی ہے، نہ شماس — وہ منتر پڑھتا ہے (اور) تیرے کان میں پھونکتا ہے

کہ بیا مہمانِ ما اے روشنی — خانہ آنِ تست و تو آنِ منی
کہ آجا اے ہمارے مہمان اور (گھر کی) روشنی — گھر تیرا ہے اور تو میرا ہے

حزم آں باشد کہ گوئی تخمہ ام — یا سقیم و خستۂ ایں دخمہ ام
احتیاط یہ ہوگی کہ تو کہہ دے میں بدہضمی میں ہوں — یا (کہہ دے) میں اس قبرستان کا بیمار اور زخمی ہوں

یا سرم درد ست دردِ سر ببر — یا مرا خواندست آں خالو پسر
یا (کہہ دے) میرے سر میں درد ہے اور دردِ سر دور کر دے — یا (کہہ دے) مجھے ماموں کے بیٹے نے بلایا ہے

زانکہ یک نوشت دہد با نیشہا — کہ بکارد در تو نوشش ریشہا
کیونکہ وہ تجھے ایک شہد بہت سے ڈنکوں کے ساتھ دیگا — اس کا شہد تجھ میں بہت سے زخم پیدا کر دے گا

زر اگر پنجاہ و گر شصتت دہد — ماہیا او گوشت در شستت نہد
وہ اگر پچاس یا ساٹھ اشرفیاں تجھے دے — اے مچھلی! وہ کانٹے میں تیرے لئے گوشت لگا رہا ہے

گر دہد خود کے دہد آں پُر حیل — جوز پوسیدست و گفتار دغل
اگر وہ حیلہ باز کچھ دیتا بھی ہے تو کہاں دیتا ہے — (اسکے) اخروٹ سڑے ہوئے ہیں اور باتیں مکاری کی ہیں

زغزغ زر مغز و عقلت را برد — صد ہزاراں عقل را یک نشمرد
اشرفیوں کی کھنکھناہٹ تیرے دماغ اور عقل کو زائل کر دیتی ہے — لاکھوں عقلوں کو ایک بھی نہیں سمجھتی ہے

یارِ تو خرجینِ تست و کیسہ ات — گر تو رامینی مجو جز ویسہ ات
تیرا دوست تیرا ناشتہ دان اور تیری تھیلی ہے — اگر تو رامین ہے اپنی ویسہ کے علاوہ کسی کو نہ چاہ

ویسہ و معشوقِ تو ہم ذاتِ تست — ویں برونیہا ہمہ آفاتِ تست
تیری ویسہ اور معشوقہ تیری ہی ذات ہے — اور یہ بیرونی چیزیں سب تیری مصیبتیں ہیں

حزم آں باشد کہ چوں دعوت کنند — تو نگوئی مستِ خواہانِ من اند
احتیاط یہ ہے کہ جب تجھے بلائیں — تو یہ نہ کہنا وہ عاشق اور میرے خواہاں ہیں

دعوتِ ایشاں صفیرِ مرغ داں — کہ کند صیاد در مکمن نہاں
اُن کی دعوت کو پرندوں کی سیٹی سمجھ — جو شکاری گھات میں چھپ کر بجاتا ہے

مرغ مردہ پیش بنہادہ کہ ایں — می کند ایں بانگ و آواز و حنیں
مرا ہوا پرندہ اس نے آگے رکھ لیا ہے کہ یہ — آواز اور فریاد اور نالہ کر رہا ہے

---

ل اے روشنی۔ یعنی اے گھر کی روشنی۔ تخمہ ام۔ یعنی شیطان کے لالچ میں نہ آئے اور مختلف بہانے کر کے اس کے دام فریب سے بچ جائے۔ دخمہ۔ قبرستان۔

ك زانکہ۔ شیطان کے خوشنما فریب میں سینکڑوں ضرر پوشیدہ ہوتی ہیں۔ گر دہد۔ اس کی عطا بھی پُر فریب ہے۔ زغزغ دنیا کی دولت کی جھنکار انسان کی عقل کو اندھا کر دیتی ہے۔

ك یارِ تو۔ قدرت نے انسان کو جو کچھ دیا ہے اس پر قناعت کرے۔ رامین۔ عرب کا مشہور عاشق۔ ویسہ۔ عرب کی مشہور معشوقہ کا نام۔ حزم آں باشد۔ انسان کی پختہ کاری یہ ہے کہ خارجی عوامل کی طرف دھیان نہ دے اور ان کو دھوکا سمجھے۔ مکمن۔ گھات۔ حنین۔ دردناک آواز۔

مُرغ پندار د کہ جنسِ اوست آں ¹ — جمع آید بر درد شاں پوست آں
پرندے سمجھتے ہیں کہ وہ ان کا ہم جنس ہے — وہ جمع ہو جاتے ہیں اور وہ اُنکی کھال اُدھیڑ دیتا ہے

جز مگر مُرغے کہ حزمش داد حق — تا نگردد گیج ازاں دانہ و مُلق
سوائے اُس پرندے کے جس کو خدا نے عقل دیدی ہو — تاکہ اُس دانہ اور خوشامد سے احمق نہ بنے

ہست بے حزمی پشیمانی یقیں — حزم را مگزار و محکم کن تو ایں
بے احتیاطی یقیناً پشیمانی ہے — احتیاط کو نہ چھوڑ تو اس کو مضبوط کر لے

زانکہ بے حزمی شقاوت بر دہد — دیں رود از دست و دردِ سر دہد
اس لئے کہ بے احتیاطی بدبختی کا پھل دیتی ہے — دین ہاتھ سے نکل جاتا ہے اور دردِ سر پیدا کرتی ہے

بشنو ² ایں افسانہ را در شرحِ ایں — تا شوی حازم برائے حفظِ دیں
اس کی تشریح میں یہ قصہ سُن لے — تاکہ تو دین کی حفاظت کیلئے پختہ کار بن جائے

## فریفتنِ روستائی شہری را و بدعوت خواندن بہ لابہ و الحاح

ایک دیہاتی کا ایک شہری کو فریفتہ کرنا اور خوشامد اور عاجزی سے دعوت دینا

اے برادر بود اندر ما مضیٰ — شہری با روستائی آشنا
اے بھائی! گذشتہ (زمانہ) میں تھا — ایک شہری ایک دیہاتی کا دوست

روستائی چوں سوئے شہر آمدے — خرگہ اندر کوئے آں شہری زدے
دیہاتی جب شہر میں آتا — اُس شہری کے کوچے میں مقیم ہوتا

دو مہ و سہ ماہ مہمانش شدے — بر دکانِ اُو و بر خوانش بدے
دو تین مہینے اُس کا مہمان ہوتا — اُس کی دُکان اور اُس کے دسترخوان پر رہتا

ہر حوائج ³ را کہ بودش آں زماں — راست کردے مردِ شہری رائگاں
اُس کی اُس وقت جو ضرورتیں ہوتیں — وہ شہری مفت مہیا کرتا

رُو بشہری کرد و گفت اے خواجہ تو — ہیچ می نائی سوئے دہ فرجہ جو
وہ (دیہاتی) شہری کیطرف متوجہ ہوا اور کہا کہ جناب! — تفریح کے لئے آپ کبھی گاؤں میں نہیں آتے ہیں

اللہ اللہ جملہ فرزنداں بیار — کایں زمانِ گلشن ست و نوبہار
خدا کے لئے تمام بچوں کو لائیے — کیونکہ یہ موسم، باغ اور نوبہار کا ہے

---

¹ مرغ پندار د. شکاری مردہ جانور سامنے رکھکر اُسکی بولیاں بولتا ہے دوسرے پرندے اُس سے دھوکا کھاجاتے ہیں۔ گیج۔ احمق ملق۔ چاپلوسی۔

² بشنو۔ اس قصہ کا خلاصہ یہ ہے کہ شہری نے احتیاط سے کام نہ لیا اور دیہاتی کی چکنی چپڑی باتوں میں آکر پریشان ہوا۔ لابہ۔ خوشامد۔ الحاح۔ اصرار۔ ما مضیٰ۔ جو کہ گذرا۔ روستائی۔ دیہاتی۔ خرگہ۔ خیمہ۔ بدے۔ دکان پر ٹھہرتا اور اُسکے یہاں کھانا کھاتا۔

³ حوائج۔ ضروریات۔ رائگاں۔ مفت۔ فرجہ۔ تفریح۔ گلشن۔ باغ۔

یا بتابستاں[1] بیا وقتِ ثمر
یا گرمیوں میں پھل کے وقت آیئے

تا بہ بندم خدمتت را من کمر
تاکہ میں آپ کی خدمت میں کمر بستہ ہو جاؤں

خیل و فرزندان و قومت را بیار
خاندان اور بچوں اور اپنی قوم کو لایئے

در دہِ ما باش سہ ماہ و چہار
ہمارے گاؤں میں تین چار مہینے رہیے

در بہاراں خطۂ دہ خوش بود
بہار کے موسم میں گاؤں کا علاقہ اچھا ہوتا ہے

کشت زار و لالۂ دلکش بود
کھیتیاں اور دلکش لالہ ہوتا ہے

وعدہ دادے شہری اورا دفعِ حال
ٹلانے کے لئے شہری اُس سے وعدہ کر لیتا

تا برآمد بعدِ وعدہ ہشت سال
یہاں تک کہ وعدے ہی وعدے میں آٹھ سال گزر گئے

او بہر سالے ہمی گفتے کہ کے
وہ (دیہاتی) ہر سال کہتا کہ کب

عزم خواہی کرد کامد ماہِ دے
آپ ارادہ کریں گے، خزاں کا موسم آ گیا

او بہانہ ساختے کامسال ما
وہ (شہری) بہانہ بنا دیتا کہ اس سال ہمارے

از فلاں خطہ بیاید[2] میہماں
فلاں علاقے کا مہمان آئے گا

سالِ دیگر گر توانم وارہید
اگر آئندہ سال نجات پاؤں گا

از مہمات آں طرف خواہم دوید
ضروریات سے، اُدھر آؤں گا

گفت ہستند آں عیالم منتظر
اُس (دیہاتی) نے کہا میرے بال بچے منتظر ہیں

بہرِ فرزندانِ تو اے اہلِ بر
آپ کے بچوں کے، اے کرم فرما!

باز ہر سالے چو لگلگ آمدے
پھر وہ ہر سال لقلق کی طرح آ جاتا

تا مقیمِ قبۂ شہری شدے
شہری کے گھر مقیم ہو جاتا

خواجہ ہر سالے زر و مالِ خویش
خواجہ (شہری) ہر سال اپنا روپیہ پیسہ

خرج او کردے کشادے بالِ خویش
اُس پر خرچ کرتا، اپنا دل کھول دیتا

آخریں کرت سہ ماہ آں پہلواں
آخری مرتبہ اُس سخی نے تین مہینے

خواں نہادش بامدادان و شباں
صبح اور شام اُس کے لئے دستر خوان بچھایا

از خجالت باز گفت او خواجہ را
اُس (دیہاتی) نے خواجہ (شہری) سے شرمندگی سے کہا

چند وعدہ چند بفریبی مرا
آپ کتنے وعدے اور کتنا دھوکا دیں گے

گفت خواجہ جسم و جانم وصل جوست
خواجہ (شہری) نے کہا میرا جسم اور جان ملنے کے متمنی ہیں

لیک ہر تحویل[3] اندر حکمِ اوست
لیکن ہر نقل و حرکت اللہ کے قبضہ میں ہے

---

[1] تابستاں۔ موسم گرما۔ ثمر پھل۔ خیل۔ قبیلہ، گروہ۔ دفعِ حال۔ دفع الوقتی کرتے۔ یعنی موسم بہار گزر کر موسم خزاں آگیا۔

[2] بیاید۔ یعنی چونکہ مہماں کی آمد کی مجبوری ہے لہذا سفر نہ کر سکوں گا۔ مہمات۔ ضروریات۔ بر۔ نیکی۔ لگلگ۔ لقلق آبی پرندوں کی ہر ملک میں آمد و رفت مقررہ مہینوں میں ہوتی ہے۔ بال۔ بازو، دل۔ پہلوان۔ پہلو دار، سخی۔

[3] تحویل۔ بدلنا، نقل و حرکت کرنا۔

آدمی چوں کشتی ست و بادباں
انسان کشتی اور بادبان جیسا ہے

تا کے آرد باد را آں بادراں
(دیکھیں) ہوا چلانے والا ہوا کب چلائے

باز سوگنداں بداد ش کاے کریم
اُس (دیہاتی) نے اُس (شہری) کو پھر قسم دی

گیر فرزنداں بیا بنگر نعیم
اولاد کو لیجئے، آیئے، مزے دیکھئے

دستِ اُو بگرفت سہ کرّت بعہد
تین مرتبہ عہد کے لئے اُس کا ہاتھ پکڑا

کاللہ اللہ زود آ بنمائی جہد
کہ خدا کے لئے جلد آیئے، کوشش کیجئے

بعدِ دہ سال و بہر سالے چنیں
دس سال بعد اور ہر سال اِسی طرح کی

لابہہا و وعدہائے شکّریں
خوشامدیں اور شیریں وعدے

کودکانِ خواجہ گفتند اے پدر
خواجہ (شہری) کے بچوں نے کہا، اے ابا جان!

ماہ و ابر و سایہ ہم دارد سفر
چاند اور ابر اور سایہ بھی سفر کرتے ہیں

حقّہا بر وے تو ثابت کردہٴ
آپ نے اُس (دیہاتی) پر حقوق قائم کر دیئے ہیں

رنجہا در کارِ اُو بس بُردہٴ
اُس کے معاملے میں بہت سی تکلیفیں اٹھائی ہیں

اُو ہمی خواہد کہ بعضے حقِّ آں
وہ چاہتا ہے کہ اُن میں سے بعض حق

واگزارد چوں شوی تو میہماں
ادا کرے جب آپ مہمان ہوں

بس وصیت کرد ما را اُو نہاں
اُس (دیہاتی) نے ہم سے در پردہ بہت اصرار کیا ہے

کہ کشیدش سوئے دہ لابہ کناں
کہ اُس (آپ) کو خوشامد کر کے گاؤں کھینچ لائیں

گفت حق ست ایں و لے اے سیبویہ
اُس (شہری) نے کہا یہ ٹھیک ہے لیکن اے سیبویہ

اِتّقِ مِنْ شَرِّ مَنْ اَحْسَنْتَ اِلَیْہِ
اُس شخص کے شر سے بچنا جس کے ساتھ تو نے احسان کیا ہے

دوستی تخمِ دمِ آخر بود
دوستی آخری وقت کا بیج ہوتی ہے

ترسم از وحشت کہ آں فاسد شود
میں ڈرتا ہوں ناخوشی کی وجہ سے وہ بیج سڑ جائے

صحبتے باشد چو شمشیرِ قطوع
ایک میل جول بُراں تلوار کی طرح ہوتا ہے

ہمچو دے در بوستان و در زروع
جیسا کہ دے کا مہینہ باغ اور کھیتوں کے لئے

صحبتے باشد چو فصلِ نوبہار
ایک میل جول نو بہار فصل کی طرح ہوتا ہے

زو عمارتہا و دخلِ بے شمار
جس سے آبادیاں اور بے شمار آمدنی (ہوتی ہے)

حزم آں باشد کہ ظنِّ بد بری
احتیاط یہ ہے کہ تو بدگمانی کرے

تا گریزی و شوی از بد بری
تاکہ تو گریز کرے اور بُرائی سے بری ہو جائے

---

لہ بادراں۔ ہوا چلانیوالا یعنی اللہ تعالیٰ۔ کرّت۔ بار مرتبہ۔ لابہہا خوشامدیں۔ ماہ و ابر یعنی یہ چیزیں بھی حرکت کرتی ہیں۔
لہ حقہا۔ چونکہ تو نے انکی بہت خدمت کی ہے وہ اُسکا بدلہ دینا چاہتا ہے۔ بس وصیت۔ ہم سے چپکے سے کہہ گیا ہے ہم آپ کی خوشامد کر کے اُس کے گاؤں میں لے آئیں۔ سیبویہ۔ مشہور نحوی گذرا ہے یہاں مطلقاً عقلمند مراد ہے۔
سہ دوستی۔ یعنی دوستی بھی اُن نیکیوں میں سے ہے جو انسان کے آخری وقت میں کام آتی ہیں۔ وحشت۔ یعنی دوستی اگر نفرت سے بدل گئی۔ صحبتے۔ یعنی میل جول دو قسم کے ہیں ایک تو وہ ہے جو دوستی ٹوٹ جانے کا سبب بنتا ہے۔ دوسرا وہ ہوتا ہے جس سے دوستی میں مزید مضبوطی آتی ہے۔ دخل۔ آمدنی۔ ظنِّ بد۔ یعنی یہ خیال کرے کہ یہ میل جول دوستی توڑ دے گا۔

حزم سوء الظن[1] فرمود آں رسول
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے احتیاط بدگمانی ہے

روئے صحرا ہست ہموار و فراخ
صحرا کا میدان ہموار اور فراغ ہے

آں بزِ کوہی دوَد کہ دام کو
پہاڑی بکرا دوڑتا ہے کہ جال کہاں ہے؟

آنکہ می گفتی کہ کو اینک ببیں
تو نے جو یہ کہا تھا کہ کہاں ہے! یہ ہے دیکھ

بے کمین و دام و صیاد اے عیار
اے چالاک! گھات اور جال کے بغیر

آنکہ گستاخ[2] آمدند اندر زمیں
جو لوگ اس دنیا میں گستاخ ہوتے ہیں

چوں بگورستاں روی اے مرتضیٰ
اے پسندیدہ! جب تو قبرستان میں جائے

تا بظاہر بینی آں مستانِ زور
تاکہ کھلے طور پر دیکھ لے کہ وہ طاقت کے بدمست

چشم[3] اگر داری تو کورانہ میا
اگر تیرے آنکھیں ہیں تو اندھا بن کر نہ آ

آں عصائے حزم و استدلال را
وہ احتیاط اور استدلال کی لاٹھی

ور عصائے حزم و استدلال نیست
اگر پختہ کاری اور استدلال کی لاٹھی نہیں ہے

گام زانساں نہ کہ نابینا نہد
پاؤں اس طرح رکھو جس طرح اندھا رکھتا ہے

ہر قدم را دام می داں اے فضول
اے فضول! ہر قدم کو جال سمجھ

ہر قدم دامے ست کم راں گوستاخ
(لیکن) ہر قدم پر جال ہے بے پروائی سے نہ چل

چوں بتازد دامش افتد در گلو
جب دوڑتا ہے جال اُسکے گلے میں پھنس جاتا ہے

دشت می دیدی نمی دیدی کمیں
تو نے جنگل دیکھا گھات کو نہ دیکھا

دُنبہ کے باشد میانِ کشت زار
کھیت میں دُنبہ کب ہوتا ہے

استخوان و کلّہاشاں را ببیں
اُن کی ہڈیاں اور جبڑے دیکھ

استخواں شاں را بپرس از ماضی
اُن کی ہڈیوں سے گذشتہ واقعات پوچھ لے

چوں فرو رفتند در چاہِ غرور
دھوکے کے کنوئیں میں کس طرح گرے ہیں

ور نداری چشم دست آور عصا
اگر آنکھیں نہیں ہیں تو لکڑی ہاتھ میں لے

چوں نداری دیدہ می کن پیشوا
جب تیرے پاس نہیں ہے (کسی کی) آنکھ کو پیشوا بنا لے

بے عصا کش در سرِ ہر رہ مایست
لاٹھی پکڑنے والے کے بغیر ہر راستہ پر نہ کھڑا ہو

تا کہ پائے از سنگ و از چہ وارہد
تاکہ پاؤں پتھر اور کنوئیں سے نجات پا جائے

---

[1] سوء الظن۔ بدگمانی۔ گوستاخ۔ گستاخ، بے پروا۔ کہ دام کو۔ بکرا زبانِ حال سے کہتا ہے۔ عیار۔ ہوشیار۔ دُنبہ۔ چکدی۔ مجازاً خاص قسم کا بکرا جس کے چکدی ہوتی ہے۔

[2] آنکہ گستاخ۔ جن لوگوں نے حزم سے کام نہ لیا تھی سرکشوں کا انجام اُن کی ہڈیوں اور کھوپڑیوں سے معلوم کر لو۔ مرتضیٰ۔ پسندیدہ۔ ماضی۔ گذشتہ۔ تا بظاہر قبرستان جاکر کھلم کھلا زور کے نشہ سے مست لوگوں کا انجام دیکھ لوگے۔

[3] چشم اگر داری۔ غلطی سے بچنے کی پہلی صورت تو یہ ہے کہ عقل کے ذریعہ غلطی سے بچے۔ عصا۔ دوسری صورت یہ ہے کہ تجربہ کے ذریعہ غلطی سے بچا جائے۔ دیدہ می کن۔ تیسری صورت یہ ہے کہ کسی دیدہ ور کے ذریعہ غلطیوں سے بچا جائے۔ گام۔ اندھا چلنے میں احتیاط کرتا ہے ٹھوکر اور گڑھے سے بچ جاتا ہے۔

کور لرزاں وبترس واحتیاط — می نهد پا تا نیفتد در خُباط

اندھا لرزتے ہوئے اور ڈر اور احتیاط سے — پاؤں رکھتا ہے، تاکہ غلطی میں نہ پڑ جائے

اےؔ زدودے جستہ درنارے شدہ — لقمہ جُستہ لقمۂ مارے شدہ

اے وہ جو دھوئیں سے بھاگا آگ میں گرا — لقمہ ڈھونڈا سانپ کا لقمہ بن گیا

## قصۂ اہلِ سبا وطاغی کردن نعمت ایشاں را ودر رسیدن

اہلِ سبا کا قصہ اور نعمتوں کا اُن کو سرکش بنا دینا اور اُن میں کفر اور سرکشی کی

## بشومی طغیان وکفران دراں وبیانِ فضیلتِ شکر ونعمتِ حق

بدبختی کا آ پہنچنا اور اللہ کی نعمت اور شکر کی فضیلت کا بیان

تو نخواندی قصۂ اہلِ سبا — یا بخواندی و ندیدی جز صدا

کیا تو نے سبا والوں کا قصہ نہیں پڑھا؟ — یا تو نے پڑھا ہے اور اسکو صرف صدائے بازگشت سمجھا ہے

از صدا آں کوہ خود آگاہ نیست — سوئے معنی ہوش کہ را راہ نیست

صدا سے خود پہاڑ واقف نہیں ہے — حقیقت کی جانب پہاڑ کے ہوش کیلئے راستہ نہیں ہے

او ہمی بانگے کند بے گوش وہوش — چوں خمش گردی تو او ہم شد خموش

وہ بغیر کان اور ہوش کے آواز نکالتا ہے — جب تو چپ ہوگیا وہ بھی چپ ہوگیا

دادؔ حق اہلِ سبا را بس فراغ — صد ہزاراں قصر وایوانہا وباغ

اللہ نے اہلِ سبا کو بہت فارغ البالی بخشی — لاکھوں قلعے اور محلات اور باغ

حقِ آں نگذاردند آں بدرگاں — در وفا بودند کمتر از سگاں

اُن بدطینتوں نے اُس کا حق نہ ادا کیا — وہ وفاداری میں کتوں سے کم تھے

مر سگے را لقمۂ نانے ز در — چوں رسد بر در ہمی بندد کمر

کسی کتے کو کسی دروازے سے روٹی کا لقمہ — جب مل جاتا ہے وہ اُس در پر کمربستہ ہوجاتا ہے

پاسبان وحارسِ در می شود — گرچہ بر وے جور وسختی می رود

دروازے کا محافظ اور نگہبان بن جاتا ہے — خواہ اُس پر ظلم اور سختی ہو

ہم براں در باشدش باش وقرار — کفر داند کرد غیرے را اختیار

اُسی دروازے پر اُس کی بود و باش ہوجاتی ہے — غیر کو اختیار کرنا وہ کفر سمجھتا ہے

ورؔ سگے آید غریبے روز وشب — آں سگانش می کنند آں دم ادب

اگر کوئی اجنبی کتا آجاتا ہے رات یا دن (میں) — وہ کتے اس کو فوراً تنبیہ کرتے ہیں

---

لہ اے زدودے ۔ انسان خود غلطی کر بیٹھتا ہے ایک غلطی سے بچتا ہے اور اُس سے بڑی غلطی میں مبتلا ہوجاتا ہے اہلِ سبا کے قصے سے اسی بات کو واضح کیا ہے۔ جز صدا یعنی بس قصہ کو سنا اور بے اصل سمجھا۔ از صدا۔ صدا کی حقیقت پہاڑ بھی نہیں سمجھتا ہے۔

لہ دادِ حق ۔ اہلِ سبا کی فارغ البالی اور اُنکی نافرمانی کا قصہ قرآن پاک میں مذکور ہے۔ حقِ آں ۔ یعنی اُن نعمتوں کا شکریہ۔ حارس ۔ نگہبان ۔ باش ۔ قیام

لہ ورسگے ۔ اجنبی کتے پر مقامی کتوں کا بھونکنا گویا کہ اُس کو تنبیہ کرنا ہے کہ وہ اپنے پہلے ملک اور مکان کو چھوڑ کر کیوں آیا ہے۔

کہ برو آنجا کہ اوّل منزل ست
کر وہاں جا، جہاں پہلا گھر ہے

حقِ آں نعمت گروگانِ[1] دل ست
اُس نعمت کا حق دل کو گروی کئے ہوئے ہے

می گزندش کہ برو بر جائے خویش
وہ اُس کو کاٹتے ہیں کہ اپنی جگہ جا

حقِ آں نعمت فرو مگذار پیش
اُس نعمت کے حق کو نظر انداز نہ کر

از درِ دل واہلِ دل آبِ حیات
دل اور صاحبِ دل کے در سے آبِ حیات

چند نوشیدی وواشد چشمہات
تونے کئی بار پیا ہے اور اُس کے چشمے جاری ہوئے ہیں

بس[2] غذائے سُکر و وجد و بیخودی
سُکر اور وجد اور بے خودی کی غذا

از درِ اہلِ دلاں بر جاں زدی
دل والوں کے دروازے سے تونے جان کر دی ہے

باز ایں در را رہا کردی زحرص
پھر تونے لالچ کی وجہ سے اِس دروازے کو چھوڑ دیا

گردِ ہر دُکّاں ہمی گردی زحرص
حرص سے ہر دُکان کا چکر کاٹتا ہے

بر درِ آں مُنعمانِ چرب دیگ
چکنی دیگ والے دولتمندوں کے در پر

میدوی بہرِ ثرید اے مُردہ ریگ
اے ناچیز! ثرید کے لئے تو دوڑا پھرتا ہے

چربش[3] آنجاداں کہ جاں فربہ شود
چکنی غذا وہاں سمجھ کہ روح موٹی ہوتی ہے

کارِ ناامید آنجا بہ شود
مایوس کا معاملہ وہاں درست ہو جاتا ہے

صومعۂ عیسیٰ است خوانِ اہلِ دل
اہلِ دل کا دسترخوان حضرت عیسیٰؑ کا گرجا گھر ہے

ہاں وہاں اے مبتلا ایں در مہل
خبردار! خبردار! اے بیمار اِس در کو نہ چھوڑ

## جمع آمدنِ اہلِ آفت ہر صباحے بر درِ صومعۂ حضرت عیسیٰ علیہ السّلام جہتِ طلبِ شفا بدعائے اُو

مصیبت زدوں کا حضرت عیسیٰؑ کے گرجا گھر پر ہر صبح کو ان کی دعا سے شفا حاصل کرنے کے لئے جمع ہونا۔

جمع گشتندے زہر اطراف خلق
مخلوق ہر جانب سے جمع ہو جاتی

از ضریر و لنگ و شل و اہلِ دلق
اندھے اور لنگڑے اور اپاہج اور گدڑی والے

بر درِ آں صومعۂ عیسیٰؑ صباح
صبح کو (حضرت) عیسیٰؑ کے گرجا گھر کے دروازے پر

تا بدم شاں وارہاند از جناح
تاکہ دم کر کے ان کو تکلیف سے نجات دیں

اُو چو گشتے فارغ از اورادِ خویش
جب وہ اپنے معمولات سے فارغ ہوتے

چاشتگہ بیروں شدے آں خوب کیش
وہ نیک عادت چاشت کے وقت باہر آتے

---

[1] گروگاں۔ گروی۔ منضبط۔ جس طرح کتے کا پہلے مکان کو چھوڑنا بے وفائی ہے اسی طرح بزرگوں کے در سے مستفید ہو کر اسکو چھوڑنا بے وفائی ہوگا۔

[2] بس غذا۔ مرید شیخ کے در سے بہت سی روحانی غذائیں حاصل کرتا ہے۔ مُنعمانِ چرب دیگ۔ وہ مالدار جن کے یہاں لذیذ کھانے تیار ہوتے ہیں۔ ثرید شوربہ میں روٹی کے ٹکڑے بھگو کر یہ کھانا تیار کیا جاتا ہے۔ مُردہ ریگ۔ فرومایہ، کمینہ۔

[3] چربش۔ لذیذ اور چکنی غذا وہ ہے جو روح کی پرورش کرے نہ کہ جسم کی۔ صومعہ گرجا گھر۔ حضرت عیسیٰؑ کا گرجا روحانی وجسمانی امراض کا شفاخانہ تھا۔ ضریر۔ نابینا۔ لنگ۔ لنگڑا۔ شل۔ اپاہج۔ دلق۔ گدڑی۔ مجنوں۔ گمشدہ یعنی باطنی امراض۔ اوراد۔ انسان کے معمولات اور وظائف عبادات۔

جوق جوقِ[1] مبتلا دیدے نزار ‌ ‌ ‌ ‌ رشتہ بر در درِ اُمید و انتظار
وہ کمزور بیماروں کے غول کے غول دیکھتے ‌ ‌ ‌ ‌ اُمید اور انتظار میں دروازے پر بیٹھے ہوئے

پس دُعا کردے وگفتے از خدا ‌ ‌ ‌ ‌ حاجت و مقصودِ جملہ شد روا
تو دعا کرتے اور کہتے اللہ کی جانب سے ‌ ‌ ‌ ‌ تمام ضرور تمندوں کی حاجت پوری ہو گئی ہے

گفتے اے اصحابِ آفت از خدا ‌ ‌ ‌ ‌ حاجتِ ایں جملگاں تاں شد روا
فرماتے کہ اے مصیبت زدہ لوگو! خدا کی جانب سے ‌ ‌ ‌ ‌ تم سب کی حاجت پوری ہو گئی ہے

ہیں رواں گردید بے رنج و عنا ‌ ‌ ‌ ‌ سوئے غفاری و اکرامِ خدا
بغیر رنج اور مشقت کے روانہ ہوئے ‌ ‌ ‌ ‌ اللہ کی خطا بخشی اور عزت افزائی کی طرف

جملگاں[2] چوں اشترانِ بستہ پائے ‌ ‌ ‌ ‌ کہ کشائی زانوئے ایشاں برائے
سب پاؤں بندھے اونٹوں کی طرح ‌ ‌ ‌ ‌ جن کے زانو کو تونے تدبیر سے کھولدیا ہو

جملہ صحت یافتند و شد رواں ‌ ‌ ‌ ‌ از دمِ جاں بخشِ عیسیٰؑ درزماں
سب صحتمند ہو گئے اور روانہ ہو گئے ‌ ‌ ‌ ‌ فوراً (حضرت) عیسیٰ کے جان بخشنے والے دم کرنے

شد روا آں حاجتِ جملہ علیل ‌ ‌ ‌ ‌ زامرِ حق و از دمِ نیکِ جلیل
سب مریضوں کی حاجت روائی ہو جاتی ‌ ‌ ‌ ‌ خدا کے حکم سے نیک بزرگ کے دم کرنے سے

بے توقف[3] جملہ شاداں در اماں ‌ ‌ ‌ ‌ از دعائے او شدندے پا دواں
سب اطمینان سے خوشی خوشی بلا توقف ‌ ‌ ‌ ‌ اُن کی دعا سے دوڑتے چلے جاتے

جملہ بے درد و الم بے رنج و غم ‌ ‌ ‌ ‌ تندرست و شادمان و محترم
سب بغیر درد اور تکلیف اور رنج و غم کے ‌ ‌ ‌ ‌ تندرست اور خوش اور قابلِ عزت

سوئے خانہ خویش گشتندے رساں ‌ ‌ ‌ ‌ از دمِ میمون آں صاحب قِراں
اپنے گھروں کو روانہ ہو جاتے ‌ ‌ ‌ ‌ اُس صاحبقران کے مبارک دم کرنے سے

آزمودی تو بسے آفاتِ خویش ‌ ‌ ‌ ‌ یافتی صحت ازیں شاہانِ کیش
تونے اپنی بہت سی مصیبتوں کو آزمایا ہے ‌ ‌ ‌ ‌ مذہب کے شہنشاہوں سے تو صحتیاب ہوا ہے

چنداں لنگی تو رہوار شد ‌ ‌ ‌ ‌ چند جانت بے غم و آزار شد
کتنی مرتبہ تیرا لنگڑا پن تیز رفتار بنا ہے ‌ ‌ ‌ ‌ کتنی مرتبہ تیری جان بے غم اور بے درد ہوگئی ہے

اے مغفّل رشتہ بر پائے بند ‌ ‌ ‌ ‌ تا ز خود ہم گم نگردی اے لوند
اے بیوقوف! پاؤں پر رسّی باندھ لے ‌ ‌ ‌ ‌ تاکہ اے خودرائے! تو اپنے آپ سے بھی گم نہ ہو جائے

---

[1] جوق جوق۔ گروہ گروہ۔ مبتلا۔ مریض۔ بشستہ۔ نشست۔ گفتے حضرت عیسیٰ دعا کے بعد فرما دیتے اللہ نے تم سب کو شفا عطا فرمادی ہے۔

[2] جملگاں۔ تمام مریض مرض کی گرفت سے ایسے آزاد ہو جاتے تھے جیسا کہ اونٹ زانو بند کھولنے سے آزاد ہوتا ہے۔

[3] بے توقف۔ فوراً۔ پا دواں دوڑتے ہوئے۔ دمِ میمون با برکت پھونک۔ صاحبقراں۔ وہ بچہ جس کی ولادت کے وقت زحل اور مشتری ستارے کا ملاپ ہو جائے ایسا بچہ بہت صاحب نصیب کہلاتا ہے۔ آزمودی۔ جبکہ بزرگوں کے در سے فیض حاصل ہوا ہو اُس در کو چھوڑنا حضرت عیسیٰؑ کے گھر گھر سے منہ موڑنا ہے۔ مغفّل۔ بیوقوف۔ لوند۔ رند۔

ناسپاسی و فراموشی تو — یاد ناورد آں عسل[1] نوشی تو

تیری ناشکری اور (احسان) فراموشی نے — تجھے شہد پینے کو یاد نہ دلایا

لاجرم آں راہ بر تو بستہ شد — چوں دلِ اہلِ دل از تو خستہ شد

لامحالہ وہ راستہ تجھ پر بند ہوگیا — جبکہ اہلِ دل کا دل تجھ سے زخمی ہوا

زود شاں دریاب و استغفار کن — ہمچو ابرے گریہائے زار کن

جلد ان کے پاس پہنچ جا اور توبہ کرلے — ابر کی طرح عاجزی کا رونا رو

تا گلستاں شاں سوئے تو بشگفد — میوہائے پختہ بر خود وا کفد

تاکہ ان کا باغ تیری جانب کھلے — پکے ہوئے میوے خود پھٹ پڑیں

ہم براں در گرد کم از سگ مباش — با سگِ کہف ار شدستی خواجہ تاش

اسی در کا چکر کاٹ، کتے سے کم نہ ہو — اگرچہ تو اصحابِ کہف کے کتے کا ساتھی ہوگیا ہے

چوں سگاں ہم مر سگاں را ناصح اند — کہ دل اندر خانۂ اول بہ بند

کتے، کتوں کے لئے ناصح ہیں — کہ پہلے گھر سے دل لگا

آں درِ اول کہ خوردی استخواں — سخت گیر و حق گذاری را مماں

وہ پہلا دروازہ جس پر تونے ہڈی کھائی ہے — سخت پکڑلے اور حق گذاری سے نہ رک

می گزندش[2] کز ادب آنجا رود — وز مقامِ اولیں مفلح شود

وہ اس کو کاٹتے ہیں تاکہ تہذیب سے وہاں چلا جائے — اور پہلے مقام پر کامیاب ہوجائے

می گزندش کاے سگِ طاغی[3] برو — با ولیِ نعمتت باغی مشو

اس کو کاٹتے ہیں کہ اے سرکش کتے جا — اپنے محسن سے باغی نہ بن

بر ہماں در ہمچو حلقہ بستہ باش — پاسبان و چابک و برجستہ باش

اسی در پر حلقہ کی طرح بندھا رہ — محافظ اور چست اور آمادہ بنا رہ

صورتِ نقضِ وفائے ما مباش — بیوفائی را مکن بیہودہ فاش

ہماری بے وفائی کی صورت نہ بن — بیوفائی کو خواہ مخواہ ظاہر نہ کر

مر سگاں را چوں وفا آمد شعار — رَو سگاں را ننگ و بدنامی میار

وفاداری جبکہ کتوں کا شعار ہے — جا کتوں کو ذلیل اور بدنام نہ کر

بیوفائی چوں سگاں را عار بود — بیوفائی چوں روا داری نمود

جبکہ بیوفائی کتوں کیلئے ذلت ہے — تونے بے وفائی کو کیوں جائز رکھا

---

[1] عسل نوشی۔ یعنی بزرگوں کا فیض۔ دریاب۔ حاصل کرلے۔ کفد۔ کفیدن بمعنی پھٹنا کا فعل مضارع ہے۔ باسگ کہف یعنی اگر تجھ میں کمال بھی پیدا ہوگیا ہے تب بھی اس در کو نہ چھوڑ۔ مماں۔ نہ رک۔

[2] می گزندش۔ دوسرے کتے اس کتے کو کاٹتا اسی لئے ہے کہ وہ پہلے مالک کے پاس چلا جائے۔ مفلح۔ کامیاب۔

[3] طاغی۔ سرکش۔ صورت۔ کتوں کی وفاداری مشہور ہے لہذا تو بے وفائی کی صورت نہ پیدا کر۔ بیوفائی۔ بے وفائی کتوں کے لئے عار و ذلت ہے تونے اپنے لئے اسکو کیوں پسند کیا ہے۔

حق تعالیٰ فخر آورد از وفا ... گفت من اوفیٰ بعہدٍ غیرنا

اللہ تعالیٰ نے وفاداری پر فخر فرمایا ہے ... فرمایا ہمارے علاوہ عہد کو زیادہ پورا کرنیوالا کون ہے؟

بیوفائی داں وفا با ردِّ حق ... بر حقوقِ حق ندارد کس سبق

اللہ کے مردود کے ساتھ وفا کرنا (خدا کے ساتھ) بیوفائی سمجھ ... اللہ کے حقوق پر کوئی ترجیح نہیں رکھتا ہے

نور را ہم نور شو با نار نار ... جائے گل گل باش و جائے خار خار

نور کے لئے نور بن، آگ کے لئے آگ ... پھول کے مقام پر پھول بن اور کانٹے کی جگہ کانٹا

حقِ مادر بعد ازاں شد کاں کریم ... کرد او را از جنینِ تو غریم

ماں کا حق اُس کے بعد ہوا کیونکہ اللہ نے ... تیرے حمل کا اُس کو مقروض بنایا

صورتے کردت درونِ جسمِ او ... داد در حملش ترا آرام و خو

اُس کے جسم میں تیری صورت پیدا کی ... (اللہ) اُس کے حمل میں تجھے آرام دیا اور عادت ڈالی

ہمچو جزوِ متصل دید او ترا ... متصل را کرد تدبیرش جدا

اُس نے تجھے اپنا ملا ہوا جزو سمجھا ... اُس (اللہ) کی تدبیر نے جڑے ہوئے کو جدا کر دیا

حق ہزاراں صنعت و فن ساختست ... تا کہ مادر بر تو مہر انداختست

اللہ نے ہزاروں صنعتوں اور فن سے (تجھے) بنایا ہے ... اس کے بعد ماں نے تجھ سے محبت کی ہے

پس حقِ حق سابق از مادر بود ... ہر کہ آں حق را نداند خر بود

تو اللہ کا حق، ماں سے پہلے ہوا ... جو اُس حق کو نہیں پہچانتا گدھا ہے

آنکہ مادر آفرید و ضرع و شیر ... با پدر کردش قریں آں خود مگیر

جس نے ماں کو پیدا کیا اور پستان اور دودھ ... اُس کو باپ کا ساتھی بنایا یہ خود بخود نہیں ہوا

اے خداوند اے قدیم احسانِ تو ... آنکہ دانم وانکہ نے ہم آنِ تو

اے اللہ اے وہ ذات کہ تیرا احسان قدیم ہے ... جو میرے علم میں ہے اور جو میرے علم میں نہیں ہے تیری (ملکیت)

تو بفرمودی کہ حق را یاد کن ... زانکہ حقِ من نمیگردد کہن

تو نے فرمایا ہے کہ حق کو یاد کر ... کیونکہ میرا حق پرانا نہیں ہوتا ہے

یاد کن لطفے کہ کردم آں صبوح ... با شما از حفظ در کشتیٔ نوح

(تو نے فرمایا) اُس مہربانی کو یاد کر جو اُس صبح کو میں ... تمہارے ساتھ نوح کی کشتی میں حفاظت کر کے

اصل و اجدادِ شمارا آں زماں ... دادم از طوفان و از موجش اماں

اُس وقت تمہارے اصل اور باوا دادا کو ... میں نے طوفان اور اُس کی موج سے امن دی

---

لہ حق تعالیٰ۔ سورہ توبہ میں اللہ تعالیٰ نے وفاداری پر فخر فرمایا ہے اور فرمایا ہے کہ اللہ سے زیادہ عہد کو پورا کرنیوالا اور کوئی نہیں ہے۔ ردِّ حق۔ جو لوگ مردود بارگاہ الٰہی ہیں اُن سے بے وفائی عین وفا ہے۔ نور را۔ اچھوں سے اچھائی اور بُروں سے بُرائی کرنی چاہئے۔

لہ حقِ مادر۔ ماں کا بڑا حق ہے لیکن اللہ کا حق اُس سے مقدم ہے کیونکہ ماں کا حق اللہ کے فعل سے ثابت ہوا ہے۔ صورتے کردت۔ ماں کے پیٹ میں اللہ ہی نے پرورش کیا۔ جدا۔ یعنی تیری پیدائش ہوئی۔ حق ہزاراں۔ ماں کی محبت سے قبل اللہ کے حقوق ثابت ہو چکے ہیں۔

لہ پس حقِ حق۔ اللہ کا حق ہر طرح سے ماں کے حق پر مقدم ہوا۔ اے خداوند۔ مولانا نے اللہ کے احسانات کی بنیاد پر مناجات شروع کر دی ہے۔ یاد کن۔ خدا نے فرمایا ہمارے اُس احسان کو یاد کرو کہ نوح کی کشتی کے ذریعہ تمہاری حفاظت کی یعنی تمہارے باپ دادا کو بچایا۔

آبِ[۵۱] آتش خُو زمیں بگرفتہ بود
آگ کے مزاج والے پانی نے زمین گھیر لی تھی

موجِ اُو ہر اوجِ گُرامی رَبود
اُس کی موج پہاڑ کی ہر چوٹی کو اڑائے لئے جا رہی تھی

حفظ کردم من نہ کردم ردِ تاں
میں نے حفاظت کی میں نے تمہیں رد نہ بنایا

در وجودِ جَدِّ جَدِّ جَدِّ تاں
تمہارے دادا، پر دادا، سگڑ دادا کے وجود میں

چوں شُدی سَر گشتۂ پا چوں زنم
جب تو سردار ہو گیا تو میں ٹھوکر کیسے ماروں؟

کارگاہِ خویش ضائع چوں کنم
اپنے کارخانہ کو کیسے ضائع کروں؟

چوں فدائے بیوفایاں می شوی
تو بیوفاؤں پر قربان کیوں ہو رہا ہے؟

از گمانِ بد بداں سُو می رَوی
بدگمانی کی وجہ سے اُس جانب جا رہا ہے

مَن[۵۲] ز سہو و بیوفائیہا بَری
میں بھول اور بے وفائی سے بَری ہوں

سُوئے مَن آئی گمانِ بد بری
تو میری جانب آتا ہے تو بدگمانی کرتا ہے

ایں گمانِ بد بر آنجا بر کہ تو
یہ بدگمانی وہاں لے جا جس جگہ کہ تو

میشوی در پیشِ ہمچوں خود دو تو
اپنے جیسے کے سامنے دُہرا ہوتا ہے

بس گرفتی یار و ہمراہانِ زفت
تو نے بہت سے طاقتور ساتھی اور دوست بنائے

گر ترا پرسم کہ گو گوئی کہ رفت
اگر میں تجھ سے پوچھوں کہ کہاں ہیں تو تو کہے گا چلے گئے

یارِ نیکت رفت بر چرخِ بریں
تیرا نیک ساتھی بلند آسمان پر چلا گیا

یارِ فسقت رَفت دَر قعرِ زمیں
تیرا بدکار ساتھی زمین کی گہرائی میں چلا گیا

تو بماندی در میانہ آنچناں
تو درمیان میں رہ گیا اسی طرح

بے مدد چوں آتشے از کارواں
بے مدد جیسے قافلہ کی روانگی کے بعد آگ

دامنِ[۵۳] اُو گیر اے یارِ دلیر
اے بہادر دوست! تو اُس کا دامن پکڑ لے

کو منزّہ باشد از بالا و زیر
جو اوپر نیچے سے پاک ہو

نے چو عیسیٰ سوئے گردوں بر شود
نہ تو حضرت عیسیٰ کی طرح آسمان پر چڑھ جائے

نے چو قاروں در زمیں اندر رَوَد
نہ قارون کی طرح زمین کے اندر چلا جائے

با تو باشد در مکان و لامکاں
وہ تیرے ساتھ مکان اور لامکان میں ہوگا

چوں بمانی از سرا و از دُکاں
جب تو گھر اور دکان سے اکیلا رہ جائے گا

اُو بر آرد از کدورتہا صفا
وہ کدورتوں سے صفائی نکال لیتا ہے

مر جفاہائے ترا گیرد وفا
تیری جفاؤں کو وفا فرض کر لیتا ہے

---

[۵۱] آبِ آتش خُو یعنی پانی آگ کی طرح تباہی کر رہا تھا اور اُس کی موجیں پہاڑوں کی چوٹیوں کو برباد کر رہی تھیں۔ چوں شُدی۔ جب انسان کو اشرف المخلوقات بنایا تو اُس کو تباہ نہ کرونگا۔ چوں فدائے۔ اِس قدر احسانات کے باوجود تو میرے ساتھ وفا نہ کرنے والوں پر کیوں فدا ہوتا ہے۔

[۵۲] من ز سہو۔ اللہ ہر قسم کی بھول اور بے وفائی سے پاک ہے۔ ایں گمانِ بد۔ بے وفائی کی بدگمانی انسان سے کیجا سکتی ہے۔ بس گرفتی۔ تو فانی انسانوں سے دوستی کرتا ہے حالانکہ دوستی کے قابل باقی ہے نہ کہ فانی۔ یارِ نیکت۔ انسان تو انسان کا ساتھ چھوڑ دیتا ہے خواہ اچھا ہے یا بُرا ہے۔ چوں آتشے۔ قافلہ روانہ ہوتے وقت آگ کو چھوڑ کر چل دیتا ہے۔

[۵۳] دامنِ اُو۔ اُس ذات سے تعلق پیدا کرو جو بالا و زیر سے پاک ہے نہ تو حضرت عیسیٰ کی طرح تیرا ساتھ چھوڑ کر بالا یعنی آسمان پر چلا جائے نہ قارون کی طرح زیرِ زمین چلا جائے۔ با تو باشد۔ جب تک تو جسمانی زندگی گزارے وہ تیرے ساتھ ہو۔ جب تو روحانی زندگی گزارے اور لامکان میں ہو وہ تیرے ساتھ رہے۔ اُو بر آرد۔ خدا ہی کی ذات ہے جو انسان کی برائیوں کو بھلائیوں سے تبدیل کر دیتی ہے۔

چوں[1] جفا آری فرستد گوشمال
جب تو ظلم کرتا ہے وہ سزا بھیجتا ہے

تا ز نقصاں وا روی سوئے کمال
تاکہ تو نقصان سے کمال کی طرف روانہ ہو

چوں تو وِردے ترک کردی در روش
جب تو عمل میں کوئی معمول ترک کر دیتا ہے

بر تو قبضے آید از رنج و تپش
رنج اور غصہ سے تجھ پر قبض (طاری) ہو جاتا ہے

آں ادب کردن بُوَد یعنی مکُن
وہ ادب سکھانا ہوتا ہے، یعنی نہ کر

ہیچ تحویلے ازاں عہدِ کہن
پرانے عہد میں کوئی تبدیلی

پیش[2] ازاں کایں قبض زنجیرے شود
اس سے پہلے کہ یہ قبض زنجیر بنے

ایں کہ دلگیر ست پاگیرے شود
جو (آج) دلگیر ہے وہ پاگیر بن جائے

رنجِ معقولت شود محسوس و فاش
ترا ذہنی رنج محسوس اور واضح ہو جائے گا

تا نگیری ایں اشارت را بہ لاش
خبردار! اس اشارے کو معدوم نہ سمجھنا

در معاصی قبضہا دلگیر شُد
گناہوں میں قبض دلگیر بنتا ہے

قبضہا بعد از اجل زنجیر شُد
موت کے بعد انقباضی کیفیتیں زنجیر ہو جاتی ہیں

نُعطِ مَنْ اَعْرَضَ هُنَا عَنْ ذِكْرِنَا
جس شخص نے یہاں ہمارے ذکر سے اعراض کیا ہم اُسکو دینگے

عِيْشَةً ضَنْكًا وَّنَحْشُرْ بِالْعَمٰى
تنگ زندگی اور (قیامت میں) اندھا اُٹھائیں گے

دزد[3] چوں مالِ کساں رامی بَرَد
چور جب لوگوں کا مال لے جاتا ہے

قبض و دلتنگی دلش رامی خلد
قبض اور دلتنگی اُس کے دل میں کھٹکتی ہے

او ہمی گوید عجب ایں قبض چیست
وہ کہتا ہے تعجب ہے یہ قبض کیسا ہے

قبض آں مظلوم کز شرت گریست
یہ قبض اُس مظلوم (کی دعا) کا اثر ہے جو تیرے شر سے گریہ کرتا ہے

چوں بدیں قبض التفاتے کم کند
جب وہ اس قبض کی طرف توجہ نہیں کرتا ہے

بادِ اصرار آتشش را دم کند
اصرار کی ہوا اس کی آگ کو بھڑکاتی ہے

قبضِ دل قبضِ عواں شد لاجرم
لامحالہ دل کا قبض سپاہی کی گرفت ہو گیا

گشت محسوس آں معانی زد علم
وہ محسوس بن گیا معنیٰ نے نشان قائم کر دیا

قبضہا زنداں شُد ست و چار میخ
قبض جیل خانہ اور چار میخ بن گیا ہے

قبض بیخ ست و برآرد شاخ بیخ
قبض جڑ ہے اور جڑ شاخ اُتار دیتی ہے

بیخِ پنہاں بود ہم شُد آشکار
جڑ چھپی ہوئی تھی نمایاں ہو گئی

قبض و بسطِ خویش را بیخے شمار
اپنے قبض اور بسط کو جڑ سمجھ

[1] چوں جفا. جب انسان کوئی غلطی کرتا ہے تو اللہ تعالیٰ اسکو تنبیہ فرماکر برائی سے نکال کر بھلائی کیطرف متوجہ فرما دیتا ہے۔ وِردے. اگر انسان کی کوئی مقررہ عبادت فوت ہو جاتی ہے تو اللہ تعالےٰ انسان میں ایک انقباضی کیفیت پیدا فرما دیتا ہے اور یہ تنبیہ ہوتی ہے کہ انسان اپنا معمول نہ چھوڑے۔

[2] پیش ازاں. ترک عبادت پر انقباضی کیفیت آخرت میں زنجیر بن جائے گی۔ رنج معقول یعنی انقباضی کیفیت جو ایک ذہنی چیز ہے آخرت میں یہی کیفیت بشکل زنجیر ہو جائیگی۔ نُعطِ. یعنی ترک عبادت پر انقباضی کیفیت جو ذہنی ہے وہ آخرت میں اندھاپن اختیار کرے گی۔

[3] دزد. گناہ پر ایک دلتنگی پیدا ہوتی ہے اور وہ اس معصیت کا اثر ہوتا ہے۔ چوں. جب انسان اس گناہ پر اصرار کرتا ہے تو نتیجہ میں یہی دل تنگی ظاہری گرفت بنجاتی ہے۔ قبضہا. گناہوں پر یہی انقباضی کیفیت آخرت میں قید خانہ اور سزا کی صورت اختیار کرے گی۔ بیخ پنہاں یعنی گناہ پر انقباضی کیفیت اور نیکی پر انشراحی کیفیت۔

چونکہ بیخِ بد بُوَد زودش بکَن
جب جڑ بُری ہو اُس کو جلد اُکھاڑ دے

تا نہ روید زشت خارے در چمن
تاکہ کوئی بُرا کانٹا چمن میں نہ اُگے

قبضؔلہ دیدی چارۂ آں قبض کُن
تو نے قبض دیکھ لیا اُس قبض کی تدبیر کر

زانکہ سرہا جُملہ می روید زبُن
کیونکہ شاخیں سب جڑ سے اُگتی ہیں

بسط دیدی بسطِ خود را آب دِہ
تو نے بسط دیکھا اپنے بسط کو سیراب کر

چوں برآید میوہ با اصحاب دِہ
جب پھل آجائے تو ساتھیوں کو دے

باز گرد و قصۂ اہلِ سبا
پلٹ اور سبا والوں کا قصہ

باز گو تا باز گویم مرحبا
پھر کہہ تاکہ میں مرحبا پھر کہوں

## باقی قصۂ اہلِ سبا
اہلِ سبا کا باقی قصہ

آں سبا زاہلِ صبا بودند خام
وہ اہلِ سبا منجملہ بچوں کے بے عقل تھے

کارِشاں کُفرانِ نعمت باکرام
ان کا کام بزرگوں کی نعمت سے انکار تھا

باشد آں کُفرانِ نعمت در مثال
مثلاً کفرانِ نعمت یہ ہوتا ہے

کہ کُنی با محسنِ خود تو جدال
کہ تو اپنے محسن سے جھگڑنے لگے

کہ نمیؔلہ باید مرا ایں نیکوئی
کہ مجھے یہ بھلائی نہیں چاہیئے

من بر نجم زیں چہ رنجہ میشوی
تو کیا رنجیدہ ہوتا ہے میں اس (تیری بھلائی) سے خود رنجیدہ ہوں

لُطف کُن ایں نیکوئی را دُور کُن
مہربانی کر۔ بھلائی مجھ سے دُور کردے

من نخواہم چشم زودم کور کُن
میں آنکھیں نہیں چاہتا ہوں، مجھے جلد اندھا کردے

پس سبا گفتند باعِد بیننا
تو (اہل) سبا نے کہا ہمیں دور دور کردے

شَینُنا خیرٌ لَنا خُذ زَینَنا
ہمارا عیب ہمارے لئے اچھا ہے، ہماری زینت لے لے

ما نمی خواہیم ایں ایوان و باغ
ہم یہ قلعے اور باغ نہیں چاہتے ہیں

نے زمانِ خوب نے امن و فراغ
نہ اچھا وقت، نہ امن، نہ فارغ البالی

شہرہا نزدیکِ ہمدیگر بدست
ایک دوسرے سے قریب شہر بُرے ہیں

آں بیابان ست خوش کانجا دد است
وہ جنگل اچھا ہے، جہاں درندے ہوں

یطلبؔلہ الانسانُ فی الصیفِ الشتاء
انسان گرمیوں میں جاڑا طلب کرتا ہے

فاذا جاء الشتاءُ انکرَ ذا
جب جاڑا آتا ہے اُس کو بُرا سمجھتا ہے

لہ قبض دیدی۔ گناہ پر انقباضی کیفیت طاری ہو تو اسکا علاج کرکے ازالہ کرلینا چاہیئے بسط دیدی: نیکی پر انشراحی کیفیت پیدا ہو تو اس میں بڑھنے کی کوشش کرنی چاہیئے۔ چوں برآید: انشراحی کیفیت میں پھل پیدا ہوں تو احباب کو اس سے فیض پہونچائے۔ زاہل صبا: بمنزلہ بچوں کی طرح ناقص عقل کے تھے۔ کفران: کسی کی نعمت کا کفران یہ بھی ہے کہ محسن کے ساتھ دشمنی کیجائے

لہ کہ نمی باید: اہل سبا نے کفران کی یہ صورت اختیار کی کہ ان نعمتوں کو نعمت نہ سمجھا اور اللہ سے اسکے خلاف تمنا شروع کردی اور جھگڑا کیا۔ پس سبا: اہل سبا پر یہ کرم تھا کہ انکی آبادیاں قریب قریب تھیں تاکہ سفر کی مشقت سے بچیں چاروں طرف سرسبز باغات تھے تاکہ ان سے فائدہ اٹھائیں لیکن انہوں نے ان دونوں چیزوں کو نعمت نہ سمجھا اور اسکے خلاف تمنائیں شروع کردیں۔

لہ یطلب: انسانی نفس کی یہ خاصیت ہے کہ وہ ایک حالت پر راضی نہیں رہتا ہے جاڑوں میں گرمیوں کی اور گرمیوں میں جاڑے کی تمنا شروع کردیتا ہے۔

فهو لا یرضی بحال ابدا — لا بضیق لا بعیش رغدا

وہ کسی حال میں کبھی راضی نہیں ہوتا ہے — نہ تنگی میں، نہ وسیع عیش میں

قتل الانسان ما اکفره — کلما نال الهدی انکره

انسان غارت ہو، کس قدر ناشکرا ہے — جب ہدایت پالیتا ہے اُس کا انکار کرتا ہے

نفس[1] زینسان ست زاں شد کشتنی — اقتلوا انفسکم گفت آں سنی

نفس ایسا ہی ہے اسی وجہ سے وہ گردن زدنی ہے — تم اپنے نفسوں کو قتل کرو اُس بزرگ نے فرمایا

خار سہ پہلوست ہر سو کش نہی — در خلد وز زخم او تو کے جہی

یہ گوکھرو ہے اُس کو جس جانب سے بھی رکھے گا — وہ چبھے گا اُس کے زخم سے تو کب بچے گا

آتش[2] ترک ہوا در خار زن — دست اندر یار نیکو کار زن

خواہش کو ترک کرنے کی آگ کانٹے میں لگا دے — نیکوکار دوست کو پکڑ لے

چوں ز حد بردند اصحاب سبا — کہ بہ پیش ما وبا بہ از صبا

جب سبا والے حد سے تجاوز کر گئے — کہ ہمارے لئے وبا صبا سے بہتر ہے

ناصحاں شاں در نصیحت آمدند — از فسوق و کفر مانع می شدند

نصیحت کرنے والوں نے نصیحت کی — بدمعاشی اور کفر سے انھوں نے روکا

قصد[3] خون ناصحاں می داشتند — تخم فسق و کافری می کاشتند

نصیحت کرنیوالوں کو قتل کرنیکا ارادہ کرتے تھے — بدمعاشی اور کفر کا بیج بوتے تھے

چوں قضا آید شود تنگ ایں جہاں — از قضا حلوا شود رنج دہاں

جب قضا آتی ہے یہ دنیا تنگ ہوجاتی ہے — قضا سے حلوا منہ کی تکلیف بن جاتا ہے

گفت اذا جاء القضا ضاق الفضا — تحجب الابصار اذا جاء القضا

فرمایا جب قضا آتی ہے فضا تنگ ہوجاتی ہے — (اور) آنکھیں بند کردی جاتی ہیں جب قضا آتی ہے

چشم بستہ می شود وقت قضا — تا نہ بیند چشم کحل چشم را

قضا کے وقت آنکھیں بند ہوجاتی ہیں — تاکہ آنکھ آنکھ کے سرمہ کو نہ دیکھے

مکر آں فارس چو انگیزید گرد — آں غبار از استعانت دور کرد

اُس شہسوار (اللہ) کی تدبیر نے جب گرد اڑائی — (اور) اُس غبار نے تجھے مدد حاصل کرنے سے دور کردیا

سوئے فارس رو مرو سوئے غبار — ورنہ بر تو کوبد آں مکر سوار

شہسوار کی طرف جا، غبار کی جانب نہ جا — ورنہ سوار کا داؤں تجھے کچل دے گا

---

[1] نفس۔ اسی لئے نفس کو قتل کرنے کا حکم ہے۔ آں سنی یعنی حضرت موسیٰؑ۔ خار سہ پہلو۔ نفس کی مثال گوکھرو کی سی ہے جو کسی کروٹ چین نہیں لینے دیتا۔

[2] آتش۔ نفس کے خار کو پھونکنے کی یہ تدبیر ہے کہ خواہش کو ترک کردے۔ وبا۔ یعنی اہل سبا نے یہاں تک زیادتی کی کہ وہ وبا کو نسیم سحری سے اچھا کہنے لگے۔ از فسوق۔ نصیحت کرنے والوں نے کفر اور فسق سے روکنا چاہا۔

[3] قصد۔ اہل سبا، نصیحت کرنے والوں کی جان کے درپے ہوئے اور کفر و فسق سے باز نہ آئے۔ چوں قضا۔ قضاء خداوندی کے سامنے انسان مجبور ہوجاتا ہے۔ چشم۔ سرمہ جو آنکھ کیلئے مفید ہے اُس کو بھی آنکھ نہیں دیکھتی ہے۔ مکر۔ تدبیر۔ فارس۔ یعنی اللہ تعالےٰ۔ سوئے فارس۔ اسوقت اللہ سے مدد مانگنی چاہیئے۔

گفت۱ حق آنرا کہ ایں گرگش بخورد
جس کو اس بھیڑیئے نے کھایا، اس کو خدا نے فرمایا

دید گردِ گرگ چوں زاری نکرد
جب اس نے بھیڑیئے کی گرد دیکھی فریاد کیوں نہ کی

او نمیدانست گردِ گرگ را
وہ بھیڑیئے کے غبار کو نہ پہچان سکا

با چنیں دانش چرا کرد او چرا
اس قدر عقل کے ہوتے ہوئے وہ کیوں چرتا رہا

گوسفنداں بوئے گرگِ باگزند
بکریاں، تکلیف رساں بھیڑیئے کی بو

می بدانند و بہر سو می خزند
پہچان لیتی ہیں اور ہر جانب گھس جاتی ہیں

مغزِ حیوانات بوئے شیر را
حیوانات کا دماغ شیر کی بو کو

می بداند ترک می گیرد چرا
جانتا ہے، چراگاہ چھوڑ دیتا ہے

بوئے شیرِ خشم دیدی باز گرد
(اللہ کے) غصہ کے شیر کی بو تو نے سونگھ لی، واپس ہو جا

با مناجات و حذر انباز گرد
دعا اور بچاؤ کا ساتھی بن جا

وانگشتند آں گروہ از گردِ گرگ
وہ لوگ بھیڑیئے کی گرد کی وجہ سے نہ لوٹے

گرگِ محنت بعدِ گرد آمد سترگ
گرد کے بعد محنت کا موٹا بھیڑیا آ گیا

بر دَرید آں گوسفنداں را بخشم
اس نے غصہ سے ان بکریوں کو پھاڑ ڈالا

کہ ز چوپانِ خرد بستند چشم
جنہوں نے عقل کے گڈریئے سے آنکھیں بند کر لی تھیں

چند۲ چوپاں شاں بخواند و نامدند
گڈریئے نے ان کو بہت بلایا، وہ نہ آئے

خاکِ غم در چشمِ چوپاں میزدند
گڈریئے کی آنکھ میں غم کی دھول جھونکتی تھیں

کہ برو ما از تو خود چوپاں تریم
کہ جا ہم تجھ سے زیادہ اپنے رکھوالے ہیں

چوں تبع گردیم ہر یک سروریم
ہم تابع کیسے بن جائیں ہم میں سے ہر ایک سردار ہے

طعمہ گرگیم و آں یار نے
ہمیں بھیڑیئے کا لقمہ بننا منظور، ہیں دوست کی ہانک

ہیزمِ ناریم و آنِ عار نے
ہم آگ کے ایندھن ہیں ذلت کے ملوک نہیں ہیں

حمیتے بُد جاہلیت در دماغ
حمیت دماغ میں ایک جاہلیت تھی

بانگِ شومی بر دمنشاں کرد زاغ
ان کی کوڑی پر کوے نے بدبختی کی آواز لگائی

بہر۳ مظلوماں ہمی کندند چاہ
انہوں نے مظلوموں کے لئے کنواں کھودا

در چہ افتادند و می گفتند آہ
وہ کنوئیں میں گرے اور آہیں بھریں

پوستینِ یوسفاں بشگافتند
انہوں نے یوسفوں کی پوستینیں پھاڑیں

آنچہ می کردند یک یک یافتند
انہوں نے جو کچھ کیا ایک ایک کا بدلہ پایا

---

۱ گفت۔ زاری کرنے سے انسان قضا سے بچ جاتا ہے۔ او نمیدانست۔ بکری چرنے میں مشغول رہتی ہے اور بھیڑیئے کی گرد کو نہیں دیکھتی۔ گوسفند۔ بکری اور حیوانات اپنی تباہی کے اسباب دیکھ کر بچنے کی کوشش کرتے ہیں۔ بوئے۔ جب خدا کے غضب کے آثار پیدا ہو رہے ہوں تو دعائیں کرنی چاہئیں۔ وانگشتند۔ غضب کے آثار کو دیکھ کر بھی جو ہوش میں نہ آیا وہ مصائب در مصائب میں گرفتار ہو گا۔

۲ چند چوپاں۔ نصیحت کرنے والوں نے اکھٹے ہی کی دعوت دی لیکن انہوں نے نہ مانا اور انکار کیا۔ کہ برو۔ نصیحت کرنے والوں سے کہا ہم خود اپنی بھلائی کو سمجھتے ہیں تمہاری نصیحت کی ضرورت نہیں ہے ہم خود سردار ہیں کسی کے تابع نہیں بن سکتے۔ طعمہ گرگیم۔ ہمیں ہلاک ہونا منظور ہے تمہاری دوستی کی ہمیں ضرورت نہیں ہے۔ ہیزم۔ ہلاک ہونا منظور ہے لیکن تمہاری اطاعت نہ کریں گے۔ حمیتے۔ ان کے دماغ میں جاہلیت گھسی ہوئی اور اوپر سے الو بول رہا تھا۔

۳ بہر مظلوماں۔ وہ مظلوموں پر ظلم کرتے تھے خود اس ظلم میں پھنس گئے۔ پوستین۔ نصیحت کرنے والوں کو ذلیل کیا اور اس کی سزا انہوں نے بھگتی

کیستؔ یوسف آں دلِ حق جوئے تو
یوسف کون ہے؟ تیرا حق کا جویاں دل

چوں اسیرے بستہ اندر کوئے تو
جو قیدی کی طرح تیرے کوچہ میں بندھا ہوا ہے

جبرئیلے را بر اُستن بستۂ
تو نے جبرئیلؑ کو ستون سے باندھا ہے

پرّ و بالش را بصد جا خستۂ
اُسکے بال و پر کو تو نے سینکڑوں جگہ سے زخمی کر دیا ہے

پیشِ اُو گوسالہ بریاں آوری
تو اُس کے سامنے بُھنا ہوا بچھڑا لاتا ہے

گہ کشی اُو را بکہداں آوری
کبھی اُس کو کھینچتا ہے اور جرکے پاس لاتا ہے

کہ بخور اینست مارا لوت پوت
کہ کھالے یہ ہماری لذیذ غذا ہے

نیست اُو را جز لقاء اللہ قوت
حالانکہ، اُسکی غذا سوائے اللہ کی ملاقات کے کچھ نہیں ہے

زیں شکنجہ و امتحاں آں مبتلا
وہ مصیبت زدہ اِس شکنجہ اور امتحان کی وجہ سے

میکند از تو شکایت با خدا
خدا سے تیری شکایت کرتا ہے

کاے خدا افغاں ازیں گرگِ کہن
کہ اے خدا اِس بوڑھے بھیڑیئے سے فریاد ہے

گویدش نک وقت آمد صبر کن
وہ اُس سے کہتا ہے اب وقت آگیا ہے صبر کر

دادِ تو وا خواہم از ہر بیخبر
میں ہر جاہل سے تیرا بدلہ لے لوں گا

داد کہ دہد جز خدائے داد گر
سوائے منصف خدا کے انصاف کون کرتا ہے

اُو ہمی گوید کہ صبرم شد فنا
وہ کہتا ہے کہ میرا صبر فنا ہوگیا

در فراقِ روئے تو یا ربّنا
اے ہمارے رب تیرے چہرے کے فراق میں

احمدم درماندہ در دستِ یہود
میں احمدؐ ہوں جو یہود کے ہاتھ میں پھنسا ہوں

صالحم اُفتادہ در حبسِ ثمود
میں صالحؑ ہوں جو ثمود کی قید میں پڑا ہوں

اے سعادت بخش جانِ انبیا
اے انبیاء کی جان کو سعادت بخشنے والے

یا بکش یا باز خوانم یا بیا
یا مار ڈال یا مجھے واپس بُلالے یا تو آجا

با فراقت کافراں را تاب نیست
تیرے فراق کی کافروں میں بھی تاب نہیں ہے

کایں فراق اندر خورِ اصحاب نیست
یہ فراق دوستوں کے لائق نہیں ہے

کافراں گویند در وقتِ عذاب
عذاب کے وقت کافر کہیں گے

ہر یکے یَا لَیْتَنِیْ کُنْتُ تُرَاب
ہر ایک، کاش میں مٹی ہوتا

حالِ اُو اینست کو خود زاں سوست
جو اُس جانب کا ہے اُس کا یہ حال ہے

چوں بُوَد بے تو کسے کانِ توست
بے تیرے اُس کا کیا حال ہوگا جو تیرا ہے

---

۱؎ کیست - اِن سا کیسے یوسف خود تمکا وہ دل تھا جو طالب حق تھا
چون اسیرے - اِس دل کو انہوں نے نفسِ امارہ کا قیدی بنادیا تھا۔ جبرئیلے - یعنی روح کو جسم نے ستون سے باندھ دیا ہے اور اُس کو زخمی کر دیا ہے۔ پیشِ او - اُس روح کو مادّی غذائیں کھلانا چاہتا ہے۔ کہ بخور - روح کی غذا مادّی نہیں ہے اُس کی غذا ذکر اللہ اور لقاء اللہ ہے۔ زیں شکنجہ - روح انسانی انسان کے اِس ظلم و ستم کی خدا سے شکایت کرتی ہے۔ گرگ - یعنی انسان کا نفسِ امارہ۔ گویدش - خدا اُس روح سے فرماتا ہے۔

۲؎ او ہمی گوید - خدا کے صبر دینے پر روح کہتی ہے کہ اب مجھے جلد اپنے پاس بلالے۔ احمدم - یعنی روح کہتی ہے مجھے نفس کے ہاتھوں مادّی تکالیف برداشت کرنی پڑ رہی ہیں جو آنحضور کو یہود کے ہاتھوں اور حضرت صالحؑ کو ثمود کے ہاتھوں برداشت کرنی پڑی تھیں۔ یا بکش - روح کہتی ہے اب فراق کی برداشت نہیں ہے یا مجھے فنا کردے یا مجھے اپنے پاس بلالے یا تو میرے پاس آجا۔

۳؎ با فراقت - خدا سے جدائی کی صورت کافر بھی برداشت نہ کر سکیں گے چہ جائیکہ مومن برداشت کرے۔ یا لیتنی - یعنی فراق کے وقت کافر اپنے فنا ہونے کی تمنا کریں گے۔ — حالِ او - یعنی فراق میں بیگانوں کا یہ حال ہے تو اپنوں کا کیا حال ہوگا۔

حق ہمی گوید کہ آرے اے نزہ ۔۔۔ لیک بشنو صبر آور صبر بہ
اللہ فرماتا ہے کہ ہاں اے پاک نسل ۔۔۔ لیکن سُن صبر کر صبر اچھا ہے

صبح نزدیک ست خامُش دم مزن ۔۔۔ کاندر آمد وقت بیروں آمدن
صبح قریب ہے چُپ ہو جا سانس نہ لے ۔۔۔ کہ باہر نکلنے کا وقت آپہونچا ہے

صبح نزدیک ست خامُش کم خروش ۔۔۔ من ہمی کوشم پئے تو تو مکوش
صبح نزدیک ہے چُپ ہو جا شور نہ کر ۔۔۔ میں تیرے لئے کوشاں ہوں تو کوشش نہ کر

کوششِ من بہ کہ کوششہائے تو ۔۔۔ دارُوئے تلخم بہ از حلوائے تو
تیری کوششوں سے میری کوشش بہتر ہے ۔۔۔ تیرے حلوے سے میری کڑوی دوا بہتر ہے

ہین تحمل کن برو خاموش شو ۔۔۔ کم ترک جُنباں زباں رو گوش شو
اس برداشت کر، جا چُپ ہو جا ۔۔۔ زبان نہ چلا، جا کان بن جا

شد ز حد ہین باز گرد اے یار گرد ۔۔۔ رُوستائی خواجہ را در خانہ بُرد
(بات) حد سے گذر گئی اے بہادر یار واپس چل ۔۔۔ دیہاتی خواجہ کو گھر لے گیا

قصۂ اہلِ سبا یک گوشہ نہ ۔۔۔ آں بگو کاں خواجہ چوں آمد بدہ
سبا والوں کا قصہ ایک طرف رکھ دے ۔۔۔ یہ بتا کہ خواجہ کس طرح گاؤں میں آیا

## بقیۂ قصہ رفتنِ خواجہ بدعوتِ رُوستائی بدہ
(دیہاتی کی دعوت پر خواجہ کے گاؤں جانے کے قصہ کا بقیہ)

رُوستائی در تملق شیوہ کرد ۔۔۔ تا کہ حزمِ خواجہ را کالیوہ کرد
دیہاتی نے خوشامد کا ایسا طریقہ اختیار کیا ۔۔۔ کہ خواجہ کی ہوشیاری کو دیوانہ بنا دیا

از پیام اندر پیام اُو خیرہ شد ۔۔۔ تا زلالِ حزمِ خواجہ تیرہ شد
وہ پیغام در پیغام سے حیران ہو گیا ۔۔۔ یہاں تک کہ خواجہ کی احتیاط کا صاف پانی گدلا ہو گیا

ہم ازینجا کودکانش دلپسند ۔۔۔ نرتع و نلعب بشادی می زدند
ساتھ ہی ادھر سے اس کے بچے خوشی میں ۔۔۔ "ہم کھائینگے ہم کھیلیں گے" کا شادیانہ بجاتے تھے

ہمچو یوسف کش ز تقدیرِ عجب ۔۔۔ نرتع و نلعب ببُرد از ظلِ اَب
(حضرت) یوسفؑ کی طرح جنکو عجیب تقدیر کی وجہ سے ۔۔۔ ہم کھائینگے ہم کھیلیں گے نے باپ کے سایہ سے محروم کر دیا

آں نہ بازی بلکہ جانبازیست آں ۔۔۔ حیلہ و مکر و دغا سازیست آں
یہ کھیل نہیں ہے بلکہ جان پر کھیلنا ہے ۔۔۔ یہ حیلہ اور مکر اور دغا بازی ہے

---

نزہ۔ منزہ، بزرگوار۔ صبح نزدیک ست۔ سورۂ ہود میں ہے کہ حضرت جبرئیل نے حضرت لوطؑ کی تسلی کے لیے کہا تھا صبح قریب ہے ان بدکاروں سے تیرا بدلہ لے لیا جائیگا۔ تملق۔ خوشامد، چاپلوسی۔ شیوہ۔ طریقہ، عادت۔ کالیوہ۔ احمق، دیوانہ۔ خیرہ۔ حیران۔

نرتع و نلعب۔ ہم کھائینگے اور کھیلیں گے۔ یہ حضرت یوسفؑ کے بھائیوں نے سازش کرتے وقت حضرت یعقوبؑ سے کہا تھا۔ ظلِ اَب۔ انہی جملوں نے حضرت یوسفؑ کو حضرت یعقوبؑ کے سایۂ پدری سے محروم کر دیا تھا۔

آں نہ بازی۔ یہ کھیل کی دعوت نہ تھی بلکہ حضرت یوسفؑ کی جان لینے کی بازی تھی حیلہ اور مکر اور دغابازی تھی۔

ہر چہ[1] از یارت جدا اندازد آں — مشنو آں را کاں زیاں دارد زیاں
جو تجھے دوست سے دور پھینک دے — اُس کو نہ سُن کیونکہ بربادی ہے بربادی

گر بود آں سُود صد در صد مگیر — بہرِ زر مگسل ز گنجور اے فقیر
اگر وہ ہزاروں کا فائدہ ہو تب بھی نہ لے — اے فقیر! سونے کے لئے خزانچی سے تعلق نہ توڑ

ایں شنو کہ چند یزداں زجر کرد — گفت اصحابِ نبیؐ را گرم و سرد
یہ سن کہ اللہ نے کس قدر ملامت کی — نبیؐ کے ساتھیوں کو بُرا بھلا کہا

زانکہ بر بانگِ دُہل در سالِ تنگ — جمعہ[2] را کردند باطل بے درنگ
کیونکہ تنگی کے ایک سال میں نقارے کی آواز پر — بلا توقف انھوں نے جمعہ کی نماز توڑ دی

تا نباید دیگراں ارزاں خرند — زاں جلب صرفہ ز ما ایشاں برند
تاکہ ایسا نہ ہو کہ دوسرے سستا خرید لیں — اس سودے کا فائدہ وہ ہم سے زیادہ اُٹھالیں

ماند پیغمبر بخلوت در نماز — با دو سہ درویش ثابت پُر نیاز
پیغمبر نماز میں اکیلے رہ گئے — اُن دو تین غریبوں کے ساتھ جو عاجزی پر قائم رہے

کوفت طبلِ لہو بازرگانیے — چونتاں ببرید از ربانیے
ایک تاجر نے تفریح کا نقارہ بجایا — تم کیوں ربانی (رسول) سے کٹے

قد فضضتم نحو قمحٍ ہائما — ثم خلیتم نبیا قائما
تم ٹوٹ پڑے گیہوں کی جانب دیوانہ وار — پھر تم نے نبی کو کھڑا چھوڑ دیا

بہرِ گندم تخمِ باطل کاشتید — واں رسولِ حق را بگذاشتید
گیہوں کے لئے تم نے باطل کا بیج بویا — اور اس خدا کے رسول کو چھوڑ دیا

صحبتِ اُو خیر من لہوست و مال — ہیں کرا بگذاشتی چشمے بمال
اُس کی صحبت مال اور کھیل کود سے بہتر ہے — خبردار کس کو چھوڑا ہے! آنکھ مل

خود نشد حرصِ شما را ایں یقیں — کہ منم رزاق خیر الرازقیں
تمہاری حرص کو یہ یقین نہ آیا — کہ میں رازق، رزق دینے والوں میں سب سے بہتر ہوں

آنکہ[3] گندم را ز خود روزی دہد — کے توکلہات را ضائع کند
جو گیہوں کو بھی خود روزی دیتا ہے — وہ تیرے توکلوں کو کب ضائع کرے گا

از پئے گندم جدا گشتی ازاں — کہ فرستاد ست گندم زآسماں
تو گیہوں کے لئے اُس سے جدا ہو گیا — جس نے گیہوں آسمان سے بھیجا ہے

[1] ہر چہ۔ جو بات بھی دوست سے جدائی کا سبب بنے اُسکو نہ سننا چاہئے۔ گنجور۔ معمولی فائدے کے لئے بڑا نقصان نہ گوارا کرنا چاہئے۔ ایں شنو۔ سورۂ جمعہ میں اسی قصہ کی طرف اشارہ ہے ایک بار مدینہ میں گیہوں کا آٹا فروخت کرنے والا قافلہ آیا۔ اُس وقت آنحضورؐ نمازِ جمعہ پڑھا رہے تھے۔ صحابہ آٹا خریدنے کے شوق میں آنحضورؐ کو نماز پڑھاتے چھوڑ کر چلے گئے۔ اس پر صحابہؓ موردِ عتاب بنے انھوں نے تھوڑے فائدے کی خاطر بڑا نقصان کیا اور آنحضورؐ کا ساتھ چھوڑ دیا۔ بعض علماء کا خیال ہے کہ یہ دورانِ نماز کا قصہ نہیں ہے بلکہ خطبہ کے دوران یہ قصہ ہوا تھا۔

[2] جمعہ را۔ یعنی نمازِ جمعہ۔ بہتر یہی ہے کہ اس سے خطبۂ جمعہ مراد لیا جائے۔ جلب۔ تجارت کا مال جو کسی دوسرے شہر میں لے جایا جائے۔ دو سہ۔ دس بارہ صحابہ سے زیادہ موجود رہے تھے۔ ربانی یعنی آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم۔ بہرِ گندم۔ قافلے کے طبل پر گیہوں کا آٹا خریدنے چلے گئے ہے۔ چشمے بمال۔ آنکھ ملکر غور سے دیکھ۔ خود نشد۔ اپنے رزق کے لئے خود دوڑ پڑے حالانکہ رزاق میں ہوں۔

[3] آنکہ۔ خدا تو دوسرے رزق کو بھی رزق دیتا ہے۔ ازاں۔ نبی سے جدا ہونا خدا سے جدا ہونا تھا

کمتر[۵۱] از بطِ نیستی آخر در آب — کو دہد مر بازِ داعی را جواب
آخر تو پانی کی بطخ سے کم نہیں ہے — جو دعوت دینے والے باز کو جواب دیتی ہے

## دعوت کردن باز بطاں را از آب بصحرا و جواب بطاں
باز کا بطخوں کو پانی سے جنگل کی دعوت دینا اور بطخوں کا جواب

باز گوید بط را کز آب خیز — تا بہ بینی دشتہا را قند ریز
باز بطخ سے کہتا ہے کہ پانی سے نکل — تاکہ تو جنگلوں کو شکر بکھیرنے والا دیکھے

بطِ عاقل گویدش کاے باز دور — آب مارا حصنِ امن ست و سرور
عقلمند بطخ اس سے کہتی ہے کہ اے باز جا — پانی ہمارے لئے امن اور خوشی کا قلعہ ہے

دیو چوں باز آمد اے بطاں شتاب — ہیں بہ بیروں کم روید از حصنِ آب
اے بطخو! شیطان کی مثال باز کی سی ہے جلدی کرو — خبردار! پانی کے قلعہ سے باہر نہ نکلنا

باز را گوئید[۵۲] رو رو باز گرد — از سرِ ما دست دار اے پاکمرد
باز سے کہہ دو، جا جا واپس ہو جا — اے مددگار! ہمارے سر سے دست بردار ہو جا

ما بری از دعوتت دعوت ترا — ما نہ نوشیم ایں دمم تو کافرا
ہم تیری دعوت سے بری ہیں، تیری دعوت تجھے — اے کافر ہم تیرا یہ مکر نہ قبول کریں گے

حصن مارا قند و قندستاں ترا — ما نخواہیم ہدیہات بستاں ترا
قلعہ ہم کو اور قند و قندستان تجھے (مبارک ہو) — ہم تیرے ہدیہ کے خواہشمند نہیں ہیں باغ تجھے (مبارک) ہم

چونکہ جاں باشد نیاید قوت کم — چونکہ لشکر ہست کم ناید علم
جب جان ہے روزی کی کمی نہ ہوگی — جبکہ لشکر ہے، جھنڈے کم نہ ہوں گے

## رجوع بحکایت خواجہ و روستائی
خواجہ اور دیہاتی کے قصہ کی طرف واپسی

خواجۂ حازم بسے عذر آورید — بس بہانہ کرد با دیوِ مرید[۵۳]
پختہ کار خواجہ نے بہت عذر کئے — سرکش شیطان سے بہت بہانے کئے

گفت ایں دم کارہا دارم مہم — گر بیایم آں نگردد منتظم
کہا اس وقت میں بہت ضروری کام رکھتا ہوں — اگر میں چلا جاؤں گا ان کا انتظام نہ ہو سکے گا

شاہ کارِ نازکم فرمودہ است — زانتظارم شاہ شب نغنودہ است
بادشاہ نے مجھے ایک نازک کام کا حکم فرمایا ہے — میرے انتظار میں وہ رات بھر نہیں سویا ہے

---

[۵۱] کمتر از بط۔ بطخوں نے باز کی دعوت پر بڑے فائدے کو نہ چھوڑا انسان تھوڑے فائدے کے لئے بڑا نقصان کر بیٹھتا ہے۔ باز۔ باز خشکی کا پرند ہے اور بطخیں آبی ہیں۔ باز نے بطخوں کو جنگل کی دعوت دی۔ دشتہا۔ جنگلوں میں عمدہ خوراک ہے۔ دیو۔ شیطان انسان کے لئے ایسا ہے جیسا کہ باز بطخوں کیلئے تھا۔

[۵۲] باز را۔ جب شیطان لالچ دلائے اسکو دھتکار دو۔ ما نہ نوشیم دمم تو۔ یہ تیرا دھوکا ہے ہم اس میں نہ پھنسیں گے۔ چونکہ۔ روزی کے بارے میں انسان کو توکل سے کام لینا چاہئے۔ علم۔ جھنڈا۔ حازم۔ پختہ کار۔ ہوشیار۔

[۵۳] دیوِ مرید۔ سرکش شیطان یعنی دیہاتی۔ کارِ نازک۔ نازک کام۔

من نیارم ترکِ امرِ شاہ کرد
میں بادشاہ کے حکم کو نہیں چھوڑ سکتا

من نتانم شد بر شہ روئے[1] زرد
میں بادشاہ کے سامنے شرمندہ نہیں ہونا چاہتا

ہر صباح و ہر مسا سرہنگِ خاص
ہر صبح اور ہر شام ایک خاص سپاہی

میرسد از من ہمی جوید مناص
آتا ہے اور مجھ سے خلاصی چاہتا ہے

تو روا داری کہ آیم سوئے دِہ
تو مناسب سمجھتا ہے کہ میں گاؤں کی طرف آجاؤں

تا در ابرو افگند سلطاں گرہ
یہاں تک کہ بادشاہ پیشانی پر گرہ ڈالے

بعد ازاں درمانِ خشمش چوں کنم
اس کے بعد اس کے غصہ کا کیا علاج کروں!

زندہ خود را زیں مگر مدفوں کنم
ہاں اس سے اپنے آپ کو زندہ دفن کردوں

زیں نمط اُو صد بہانہ باز گفت
اس طرح کے اس نے سینکڑوں بہانے بنائے

حیلہا با حکمِ حق نفتاد جفت
(لیکن) حیلے حکمِ خداوندی کے مطابق نہ ہوسکے

گر شود ذرّاتِ عالم حیلہ پیچ
اگر تمام دنیا کے ذرّے حیلہ گری کریں

با قضائے آسماں ہیچ ست ہیچ
آسمان کے فیصلہ کے مقابلہ میں وہ کچھ بھی نہیں ہیں

چوں گریزد ایں زمیں از آسماں
یہ زمین آسمان سے کیسے گریز کرے

چوں کند اُو خویش را از وے نہاں
یہ اپنے آپ کو اُس سے کیسے چھپائے

ہر چہ آید ز آسماں سوئے زمیں
جو کچھ آسمان سے زمین پر آتا ہے

نے مفر دارد نہ چارہ نے کمیں
(اس سے) نہ مفر ہے نہ کوئی تدبیر نہ چھپنے کی جگہ

آتش[2] از خورشید می بارد برو
سورج سے اُس پر آگ برستی ہے

او بہ پیشِ آتشش بنہادہ رُو
وہ اُس کی آگ کے سامنے سر جھکائے ہوئے ہے

ور ہمی طوفاں کند باراں برو
وہ اگر اُس پر بارش کا طوفان برسائے

شہر ہا را میکند ویراں برد
اُس پر شہروں کو ویران کرے

او شدہ تسلیم اُو ایوبؑ وار
وہ (حضرت) ایوبؑ کی طرح اُس کے آگے سر جھکائے ہے

کہ اسیرم ہر چہ می خواہی بیار
کہ میں قیدی ہوں تو جو چاہے کر

اے کہ جزوِ ایں زمینی سر مکش
اے وہ کہ تو اس زمین کا جزو ہے سرکشی نہ کر

چونکہ بینی حکمِ یزداں در مکش
جب تو خدا کا حکم (آتا) دیکھے دروازہ نہ بند کر

چوں خلقناکم[3] شنیدی مِن تراب
جبکہ تو نے "ہم نے تمکو مٹی سے پیدا کیا ہے" سُن لیا ہے

خاک باشی جست از تو رُو متاب
اُس نے تجھ سے خاک بن جانا چاہا ہے، روگردانی نہ کر

---

[1] روئے زرد۔ یعنی بادشاہ کا کام نہ کرسکوں گا تو شرمندگی ہوگی۔ مناص چھٹکارے کی جگہ۔ گرہ۔ یعنی بادشاہ ناراض ہو جائے گا۔ مدفون یعنی بادشاہ ناراض ہوکر زندہ درگور کردیگا۔ جفت۔ یعنی اس کے بہانے تقدیر خداوندی کا مقابلہ نہ کرسکے اور اسکو گاؤں جانا پڑا۔ گرشود۔ قضا کے بالمقابل انسان مجبور ہے۔

[2] آتش۔ زمین سورج کی تپش برداشت کرنے پر مجبور ہے اسی طرح انسان قضا کے مقابلہ میں لاچار ہے۔ ایوبؑ وار حضرت ایوبؑ کا صبر مشہور ہے۔ اے کہ جزو و انسان مٹی سے بنا ہے

[3] خلقناکم قرآن پاک میں ہے اے انسانوں ہم نے تمہیں زمین کی مٹی سے پیدا کیا اور اسی میں تمہیں ہم لوٹائیں گے۔

بیں[۱] کہ اندر خاک تخمے کاشتم — گرد خاکی و منش افراشتم
دیکھ لے میں نے مٹی میں بیج بو دیا — وہ خاکی بنا اور میں نے اس کو بلند کیا

حملۂ دیگر تو خاکی پیشہ گیر — تا کنم بر جملہ میرانت امیر
دوسری بار تو خاکی ہونا اختیار کر — تاکہ میں تجھے تمام سرداروں کا سردار بنا دوں

آب از بالا بہ پستی در رود — آنگہ از پستی ببالا بر رود
پانی بلندی سے پستی میں جاتا ہے — تب پستی سے بلندی پر جاتا ہے

گندم[۲] از بالا بزیر خاک شد — بعد ازاں او خوشہ چالاک شد
گیہوں بلندی سے مٹی کے نیچے گیا — اس کے بعد وہ لہلہاتا خوشہ بنا

دانۂ ہر میوہ چوں گردد دفیں — بعد ازاں سرہا بر آرد از زمیں
ہر پھل کا دانہ جب گڑتا ہے — اس کے بعد زمین سے سر ابھارتا ہے

اصل نعمتہا ز گردوں تا بخاک — زیر آمد شد غذائے جانِ پاک
تمام نعمتوں کی اصل آسمان سے مٹی تک — نیچے آئی، تو پاک جان کی غذا بنی

از تواضع چوں ز گردوں شد بزیر — گشت جزو آدمی حی دلیر
تواضع کی وجہ سے جب وہ آسمان سے نیچے آیا — تو وہ زندہ دلیر انسان کا جزو بن گیا

پس صفات آدمی شد آں جماد — بر فراز عرش پراں گشت شاد
تو وہ بے جان آدمی کی صفات سے سرفراز ہو گیا — خوش ہو کر آسمان کی بلندی پر اڑ گیا

کز جہانِ[۳] زندہ اول آمدیم — باز از پستی سوئے بالا شدیم
ہم پہلے زندہ جہان سے آئے — پھر پستی سے بلندی کی طرف گئے

جملہ اجزا در تحرک در سکون — ناطقاں کہ اِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْن
تمام اجزا حرکت اور سکون میں — کہتے ہیں کہ ہم اسی کی طرف لوٹنے والے ہیں

ذکر و تسبیحاتِ اجزائے نہاں — غلغلے افگند اندر آسماں
پوشیدہ اجزاء کے ذکر اور تسبیح نے — آسمان میں غلغلہ ڈال دیا

چوں قضا آہنگ نارنجات کرد — روستائی شہری را مات کرد
جب قضا نے طلسم کرنے کا ارادہ کیا — دیہاتی نے شہری کو مات دے دی

باہزاراں حزم خواجہ مات شد — زاں سفر در معرض آفات شد
ہزاروں احتیاطوں کے باوجود خواجہ ہار گیا — اور اس سفر سے آفتوں میں پھنس گیا

---

[۱] بیں۔ خاکساری کے بعد سرخروئی حاصل ہوتی ہے۔ بیج مٹی میں مل کر نشو و نما پاتا ہے۔ حملۂ دیگر۔ انسانی خاکی پیکر اختیار کیا دوبارہ وہ خاکی بنے گا تو بڑے مراتب حاصل کرے گا۔ بالا۔ پانی پھر بھاپ بنکر بلندی کی طرف جاتا ہے یا کنویں سے اوپر نکالا جاتا ہے اور انسان کا جزو بنتا ہے۔

[۲] گندم گیہوں کا دانہ مٹی میں ملتا ہے پھر ہرا بھرا خوشہ بنکر ابھرتا ہے۔ اصل نعمتہا پانی آسمان سے برسا پھر زمین سے نکل کر انسان کا جزو بنا اور انسانی صفات اختیار کرکے عرش تک پہونچا۔

[۳] جہانِ زندہ یعنی عالم ارواح۔ سوئے بالا۔ عالم ارواح۔ ذکر و تسبیحات۔ کائنات کا ہر ذرہ اللہ کی تسبیح کرتا ہے۔

اعتمادش[۵۱] بر ثباتِ خویش بود
اُس کو اپنی ثابت قدمی پر بھروسہ تھا

گرچہ کُہ بدنیم سیلش در ربود
اگرچہ پہاڑ تھا اُس کو آدھا سیلاب بہا لے گیا

چون قضا بیرون کند از چرخ سر
قضا جب آسمان سے سر نکالتی ہے

عاقلاں گردند جملہ کور و کر
سب عقلمند اندھے بہرے ہو جاتے ہیں

ماہیاں افتند از دریا بروں
مچھلیاں دریا سے باہر نکل پڑتی ہیں

مُرغِ پرّاں گردد از دامے زبوں
اُڑنے والا پرندا ایک جال سے عاجز آ جاتا ہے

تا پری و دیو در شیشہ شود
یہاں تک کہ دیو اور پری بوتل میں بند ہو جاتے ہیں

بلکہ ہاروتے ببابل در رود
بلکہ ہاروت بابل میں چلا جاتا ہے

جُز کسے کاندر قضا اندر گریخت
سوائے اُس کے جو قضا کی پناہ میں آ گیا

خون اُو را ہیچ تربیعے نریخت
کوئی تربیع اُس کا خون نہ بہا سکی

غیر آنکہ در گریزی در قضا
سوائے اُس کے کہ تو قضا کی طرف بھاگے

ہیچ حیلہ ندہدت از وے رہا
کوئی تدبیر تجھے رہائی نہیں دلا سکتی

## قصۂ اصحاب ضروان[۵۲] و حیلہ کردنِ ایشاں تا بے زحمت فقیراں باغہا را قطاف کنند
ضروان والوں کا قصہ اور اُن کا تدبیر کرنا تاکہ فقیروں کی زحمت سے (بچ) کر وہ باغوں کے پھل توڑ لیں

قصۂ اصحابِ ضرواں خواندہٗ
تو نے ضروان والوں کا قصہ پڑھا ہے

پس چرا در حیلہ جوئی ماندہٗ
پھر تو کیوں حیلہ جوئی میں لگا ہے؟

حیلہ می کردند کژدم نیش چند
چند بچھو جیسے ڈنک والے تدبیر کرتے تھے

کہ برند از روزیِ درویش چند
کہ چند فقیروں کی روزی مار لیں

شب ہمہ شب می سگالیدند مکر
تمام رات مکر اور حیلے سوچتے رہے

رُوئے در رُو کردہ چندیں عمر و بکر
آمنے سامنے ہو کر بہت سے عمرو بکر

خفیہ می گفتند سرہا آں بداں
اُن نالائقوں نے راز مخفی طور پر کہے

تا نباید کہ خدا دریابد آں
تاکہ خدا اُن کو نہ جان لے

باگِل اندایندہ اسگالید گِل[۵۳]
کہگل نے کہگل کرنے والے کے خلاف سوچا!

دست کارے می کند پنہانِ دل
ہاتھ دل سے چھپا کر کوئی کام کرتا ہے!

[۵۱] اعتمادش۔ شُہری کو اپنی عقل پر گھمنڈ تھا۔ در شیشہ جن اور پری بوتل میں بند کر لینے کا ایک شاعرانہ اور عامیانہ تخیّل ہے۔ جز کسے۔ ایک مرتبہ حضرت عمرؓ نے فرمایا تھا۔ نفرّ من قدر اللّٰہ الی قدر اللّٰہ ہم اللہ کی قضا سے اللہ ہی کی قضا کی طرف فرار اختیار کرتے ہیں۔ تربیع کسی شخص کے طالع کے دو ستاروں کا اس طرح جمع ہونا کہ ایک دوسرے کے اعتبار سے چوتھے خانے میں ہو۔ یہ صورت اُس شخص پر منحوس اثرات ڈالتی ہے۔

[۵۲] ضروان۔ یمن میں صنعا کے قریب ایک گاؤں ہے اُس کے باشندوں کا یہ قصہ قرآن میں مذکور ہے۔ حیلہ کردند۔ فقراء کو محروم کرنے کی تدبیر سوچی۔ خفیہ آہستہ سرگوشی اس لئے کر رہے تھے کہ خدا اُن کی سازش کو نہ سُن سکے۔

[۵۳] گِل۔ کہگل۔ کہگل کرنے والے سے اپنا راز نہیں چھپا سکتی نہ ہاتھ دل سے اپنا کام مخفی رکھ سکتا ہے۔

کیفَ لَا یَعلَمُ ھَوَاکَ مَن خَلَق [1]
تیری خواہش کو کیسے نہ جانیگا جس نے پیدا کیا

اِنَّ فِی نَجوَاکَ صِدقًا اَم مَلَق
تیری خفیہ باتوں میں سچائی ہے یا جھوٹ

کیفَ یَغفُلُ عَن ظَعِینٍ [2] رَغَدًا
خوش عیش، ہودج نشین سے وہ کیسے ناواقف ہوگا

مَن یُعَایِن اَینَ مَثوَاہُ غَدًا
جو دیکھ رہا ہے کہ کل کو اُس کا ٹھکانا کہاں ہے

اَینَمَا قَد ھَبَطَا اَو صَعِدَا
کہاں وہ نشیب میں اُتری کہاں اونچائی پر چڑھی

قَد تَوَلَّاہُ وَاَحصٰی عَدَدَا
وہ اُس کا نگراں ہے اور اُس نے شمار کر لیا ہے

گوش کن اکنوں حدیثِ خواجہ را
اب خواجہ کی بات سُن

کو سوئے دہ چوں شد و دید او جزا
کہ وہ شہر کی جانب کیسے گیا اور اُس نے سزا بھگتی

گوش را اکنوں ز غفلت پاک کن
اب کان کو غفلت سے پاک کر لے

استماعِ ہجرِ آں غمناک کن
اُس غمناک کی ہجرت (کا قصہ) سُن

تا چہا دید از بلا و از عنا
اُس نے کس قدر بلا اور مشقت دیکھی

در رہِ دہ چوں شد از شہر او جدا
گاؤں کے راستہ میں جب وہ شہر سے جدا ہوا

آں زکاتے داں کہ غمگیں را دہی
اُس کو ایک زکوٰۃ سمجھ جو تو غمزدہ کو دے رہا ہے

گوش را چوں پیشِ دستانش [3] نہی
جب تو کان اُس کی داستان پر دھرے

بشنوی غمہائے رنجورانِ دل
دل کے بیماروں کا غم سُن لے

فاقہ جانِ شریف از آب و گل
آب و گل (میں پھنسنے) سے شریف جان کا فاقہ ہے

خانہ پُر دود دارد پُر فنے
صاحبِ ہنر کا گھر (دل) دھوئیں سے بھرا ہوا ہے

مر ورا بکشا ز اِصغا روزنے
اُس کی بات سننے کے لئے (کان کے) سوراخ کھول دے

گوشِ تو او را چو راہِ دم شود
جب تیرا کان اُسکے سانس لینے کا راستہ بن جائے

دُودِ تلخ از خانۂ او کم شود
کڑوا دھواں اُس کے گھر میں سے کم ہو جائے

غمگساری کن تو با ما اے رَوی
اے سیراب! ہماری غمگساری کر

گر بسوئے ربِّ اعلیٰ می روی
اگر تو ربِّ اعلیٰ کی طرف جا رہا ہے

ایں تردد حبس و زندانی بُوَد
یہ تردد قید اور قیدی ہے

کو نہ بگذارد کہ جاں سوئے رَوَد
جو نہیں چھوڑتا کہ جان کسی طرف جائے

ایں بدیں سو آں بداں سو می کشد
یہ اِس جانب وہ اُس جانب کھینچتا ہے

ہر یکے گوید منم راہِ رَشَد
ہر شخص کہتا ہے میں ہدایت کا راستہ ہوں

---

[1] کیف. قرآن پاک میں ہے اَلَا یَعلَمُ مَن خَلَقَ وَھُوَ اللَّطِیفُ الخَبِیرُ. بیشک وہ اللہ جانتا ہے اُن کو بھی کو اُس نے پیدا کیا ہے وہ مہربان اور باخبر ہے۔

[2] ظعین. ہودج نشین سواری مثوی. ٹھکانا عنا. مشقت. یعنی زکاتے. کسی غمناک کی داستان سُن لینا اُس پر بہت بڑا احسان ہوتا ہے اُس کے دل کا غم ہلکا ہو جاتا ہے۔

[3] دستاں. داستان. خانہ اُس کا دل غم کے دھوئیں سے بھرا ہوا ہوتا ہے. تیرا سُننا گویا ایک سوراخ ہے جس کے ذریعہ اُس کے دل کا دھواں خارج ہوتا ہے. روی. سیراب یعنی جبکہ تیرا سلوک راہِ حق پر ہے اور عروج حاصل ہے تو ہمیں بھی معیت کا شرف بخش دے

ایں تردّد عقبۂ راہِ حق ست [51] ‏— اے خُنک آں کس کہ پایش مُطلق ست

یہ تردّد، اللہ کے راستہ کی گھاٹی ہے ‏— وہ شخص قابلِ مبارکباد ہے جس کا پیر آزاد ہے

بے تردّد می رَوَد در راہِ راست ‏— رَہ نمیدانی بجو گامش کجاست

وہ سیدھے راستہ پر بغیر تردد جا رہا ہے ‏— (اگر) تو راستہ نہیں جانتا ہے جا اُس کا نشانِ قدم معلوم کر لے

گامِ آہو را بگیر و رو مُعاف ‏— تا رسی از گامِ آہو تا بناف

تو ہرن کے (نشانِ) قدم پکڑ لے اور عافیت سے چلا جا ‏— تاکہ تو ہرن کے نشانِ قدم سے نافہ تک پہونچ جائے

زیں روش بر اوجِ انور می رَوی ‏— اے برادر گر بر آذر می رَوی

اس رفتار سے تو روشن بلندی پر جا رہا ہے ‏— اے بھائی! اگر تو آگ پر چل رہا ہے

نے ز دریا ترس و نے از موج و کف ‏— چوں شنیدی تو خطابِ لَاتَخَفْ

نہ دریا سے ڈر، نہ موج سے، نہ جھاگ سے ‏— جب تو نے "نہ ڈر" کا خطاب سن لیا ہے

لَاتَخَفْ دان چونکہ خوفت داد حق ‏— ناں فرستد چوں فرستادت طبق

جبکہ تجھے اللہ نے خوف دیا ہے تو اپنے آپکو لَاتَخَفْ کا مصداق سمجھ ‏— وہ روٹی بھیجدے گا جبکہ اُس نے تجھے طباق دیا ہے

خوف آنکس راست کو را خوف نیست [52] ‏— غصّہ آنکس راکش اینجا طوف نیست

ڈر اُس کے لئے ہے جس کو ڈر نہیں ہے ‏— غم اُس کے لئے ہے جس کو یہاں طواف کا موقع نہیں ہے

## رَواں شدنِ خواجہ بسُوئے دِہ با عیالاں

خواجہ کا بچوں کے ساتھ گاؤں کو روانہ ہونا

خواجہ در کار آمد و تجہیز ساخت ‏— مُرغِ عزمش سوئے دہ اشتاب تاخت

خواجہ کام میں لگا اور سامان تیار کیا ‏— اُسکے ارادہ کا پرند جلد گاؤں کی جانب روانہ ہوا

اہل و فرزنداں سفر را ساختند ‏— رخت را بر گاوِ عزم انداختند

اہل اور اولاد نے سفر کی تیاری کر لی ‏— سامان ارادے کے بیل پر لاد دیا

شادماناں و شتاباں سوئے دِہ ‏— کہ بَرے خوردیم از دہ مُژدہ دِہ

خوشی خوشی جلدی سے گاؤں کی جانب ‏— کہ ہم نے گاؤں کے پھل کھائے ہیں خوشخبری سنا

مقصدِ ما را چراگاہِ خوش ست [53] ‏— یارِ ما آنجا کریم و دلکش ست

ہمارے مقصد کے لئے عمدہ چراگاہ ہے ‏— اُس جگہ ہمارا دوست سخی اور دلنواز ہے

با ہزاراں آرزوماں خواندہ است ‏— بہرِ ما غرسِ کرم بنشاندہ است

اُس نے ہمیں ہزاروں تمناؤں سے بلایا ہے ‏— اُس نے ہمارے لئے سخاوت کا پودا لگایا ہے

---

[51] تردد۔ تردد کی کیفیت عروج کیلئے معنر ہے۔ عقبہ۔ گھاٹی جس سے عبور دشوار ہوتا ہے۔ پائش یعنی تردد کی کیفیت اُسکو سلوک سے مانع نہیں ہے اُس کا اتباع کرے۔ گام۔ ہرن کا نافہ حاصل کرنا ہے تو اُسکے نقشِ قدم پکڑکر چلنے سے بالآخر اُس کا نافہ حاصل ہو جائے گا۔ آثار سے ہی ذات تک رسائی ہوگی۔ بر آذر یعنی مجاہدات کی سختی۔ لاتخف۔ جبکہ اللہ کی جانب سے بشارت حاصل ہو گئی ہے تو راہ کی مشکلات سے نہ ڈرنا چاہیئے۔

[52] خوف۔ خوف کا طاری ہونا یہ علامت ہے کہ لاتخف کا مقام حاصل ہوگا جو خوف سے بالکل خالی ہے یہ اُس کی محرومی کی دلیل ہے۔ بَرے یعنی قسم قسم کے پھل۔ مژدہ۔ خوشخبری۔

[53] چراگاہِ خوش۔ دلکش سبزہ زار۔ یار۔ یعنی دعوت دینے والا دیہاتی۔ غرس۔ پودا۔

ما ذخیرہ دہ زمستانِ دراز
ہم وطن لمبے جاڑوں کے لئے سامان

از برِ او سوئے شہر آریم باز
اس کے پاس سے شہر لے آئیں گے

بلکہ باغ ایثارِ راہِ ما کند
بلکہ وہ باغ ہمارے لئے قربان کر دے گا

در میانِ جانِ خودماں جا کند
اپنی جان میں ہماری جگہ بنائے گا

عَجِّلُوْا اَصْحَابَنَا کَے تَرْبَحُوْا
ہمارے ساتھیو! جلدی کرو تاکہ نفع اٹھاؤ

عقل می گفت از دروں لَا تَفْرَحُوْا
اندر سے عقل کہتی تھی "خوش نہ ہو"

مِنْ رِبَاحِ اللّٰہِ کُوْنُوْا رَابِحِیْن
اللہ کے نفع سے نفع اٹھانے والے بنو

اِنَّ رَبِّیْ لَا یُحِبُّ الْفَرِحِیْن
بیشک میرا خدا خوش ہونے والوں کو پسند نہیں کرتا ہے

اِفْرَحُوْا ھَوْنًا بِمَآ اٰتَاکُمْ
اس پر ہلکے سے خوش ہو جو اللہ نے تمہیں دیا ہے

کُلُّ اٰتٍ مُشْغِلٌ اَلْھَاکُمْ
ہر آنیوالی خبر مشغول کرنیوالی ہے جسنے تمہیں غافل بنایا

شاد از وے شو مشو از غیرِ وے
اس سے خوش ہو اس کے غیر سے نہ ہو

کو بہار ست و دگر ہا ماہِ دے
کیونکہ وہ "موسم بہار" ہے، دوسرے، اگر کا مہینہ

ہر چہ غیرِ اوست استدراجِ تست
جو کچھ اس کے علاوہ ہے وہ تیرا استدراج ہے

گرچہ تخت و ملکِ تست و تاجِ تست
خواہ وہ تیرا تخت اور سلطنت ہو اور تیرا تاج ہو

شاد از غم شو کہ غم دامِ لقاست
غم سے خوش ہو کیونکہ وہ لقا (خداوندی) کا ذریعہ ہے

اندریں رہ سوئے پستی ارتقاست
اس راستہ میں پستی کی جانب جانا، بلند ہونا ہے

غم یکے گنج ست و رنجِ تو چو کاں
غم ایک خزانہ ہے اور تیرا رنج کان ہے

لیک کے در گیرد ایں در کودکاں
لیکن اس بات کا اثر بچوں پر نہیں ہے

کودکاں چوں نامِ بازی بشنوند
بچے جب کھیل کا نام سنتے ہیں

جملہ باخرِ گورِ ہم تگ می دوند
سب گور خر کے ہم رفتار ہوتے ہیں

اے خراماں گورِ ایں سو دامہاست
اے ٹہلنے والے گور خر! اس طرف جال ہیں

در کمیں ایں سوئے خوں آشامہاست
اس جانب گھات میں خون پینے والی (بلائیں) ہیں

تیر ہا پنہاں نشد لیکن کماں
تیر پوشیدہ نہیں ہیں لیکن کمان

گشت پنہاں از دو چشمِ مردماں
انسانوں کی دو آنکھوں سے چھپی ہوئی ہے

تیر ہا پرّاں کماں پنہان و غیب
تیر چل رہے ہیں، کمان چھپی ہوئی اور غائب ہے

بر جوانے می رسد صد تیرِ شیب
ایک جوان پر بڑھاپے کے سو تیر پہنچتے ہیں

۱ـ ماذخیرہ یعنی ہم گاؤں سے جاڑوں کیلئے بہت سے تحفے لیکر لوٹیں گے۔ عقل چونکہ عقل دور بین ہے اس کو محرومی اور مایوسی ہوگی۔ لاتفرحوا۔ یعنی دنیا کی لذتیں زیادہ خوشی کا سبب نہ ہونی چاہئیں۔

۲ـ دگر ہا۔ دنیاوی خوشیاں فانی ہیں۔ استدراج۔ ڈھیل یعنی دنیا کی مرغوبات آزمائش کیلئے ہوتی ہیں۔ غم۔ آخرت کی فکر خزانۂ بے بہا ہے۔

۳ـ کودکاں۔ جن کی عقل پختہ نہیں ہے وہ دنیاوی لذتوں کیطرف دوڑ پڑتے ہیں۔ ایں سو۔ یعنی دنیاوی لذتیں۔ تیرہا۔ یعنی دنیا کے تقصے۔ شیب۔ یعنی بڑھاپے کے مصائب۔

گام در صحرائے دل باید نہاد ۔۔۔ زانکہ در صحرائے گِل نبود گشاد[1]

دل کے جنگل میں قدم رکھنا چاہیئے ۔۔۔ اسلئے کہ مٹی کے جنگل (جسم) میں وسعت نہیں ہے

ایمن آباد ست دل اے مردماں ۔۔۔ حِصنِ محکم موضعِ امن و اماں

اے لوگو: دل امن آباد ہے ۔۔۔ مضبوط قلعہ ہے امن و اماں کی جگہ ہے

گلشنِ خرم بکامِ دوستاں ۔۔۔ چشمہا و گلستاں در گلستاں

دوستوں کے حسبِ مراد تازہ گلشن ہے ۔۔۔ چشمے ہیں اور باغ در باغ ہیں۔

عُج اِلَی الْقَلْبِ وسِر یاسارِیَہ ۔۔۔ فِیْہِ اَشْجَارٌ وَعَیْنٌ جَارِیَہ

قلب کی طرف لوٹ اور چل رے چلنے والے ۔۔۔ اُس میں درخت اور جاری چشمہ ہے

دِہ مرو دِہ مَرد را احمق کُنَد ۔۔۔ عقل را بے نور و بے رونق کُنَد

گاؤں میں نہ جانا گاؤں انسان کو احمق بنا دیتا ہے ۔۔۔ عقل کو بے نور اور بے رونق بنا دیتا ہے

خواجہ پندارد کہ روزی دِہ دہد ۔۔۔ ایں نمیداند کہ روزی دِہ دہد

خواجہ سمجھتا ہے کہ گاؤں روزی دیتا ہے ۔۔۔ یہ نہیں سمجھتا کہ روزی دینے والا (رزاق) دیتا ہے

قولِ پیغمبر[2] شنو اے مجتبیٰ ۔۔۔ گورِ عقل آمد وطن در روستا

اے برگزیدہ! پیغمبرؐ کا قول سُن لے ۔۔۔ گاؤں کا وطن عقل کی قبر ہے

ہر کہ روزے باشد اندر روستا ۔۔۔ تا بماہے عقلِ اُو ناید بجا

جو گاؤں میں ایک دن رہے گا ۔۔۔ اُس کی عقل ایک مہینہ تک ٹھکانے نہ آئے گی

ہر کہ در رُستا کند روزے و شام ۔۔۔ تا بماہے عقلِ اُو نبود تمام

جو شخص ایک دن اور شام گاؤں میں گذاریگا ۔۔۔ ایک مہینہ تک اُس کی عقل مکمل نہیں ہوگی

تا بماہے احمقی با اُو بُوَد ۔۔۔ از حشیشِ دِہ جز اینہا چہ رَوَد

ایک مہینہ تک حماقت اُس کے ساتھ ہوگی ۔۔۔ گاؤں کی گھاس سے اسکے علاوہ اور کیا ہوگا

ہر کہ ماہے باشد اندر روستا ۔۔۔ روزگارے باشدش جہل و عمیٰ

جو ایک مہینہ تک گاؤں میں رہے گا ۔۔۔ اُس کی نادانی اور جہالت تمام عمر رہے گی

دِہ[3] چہ باشد شیخِ کامل ناشدہ ۔۔۔ دست در تقلید و در حُجت سدہ

گاؤں کیا ہے؟ ناقص شیخ ۔۔۔ جس نے تقلید اور حجت بازی حاصل کی ہے

پیشِ شہرِ عقلِ کُلّی ایں حواس ۔۔۔ چوں خرانِ چشم بستہ در خراس

کُل عقل کے شہر کے سامنے یہ حواس ۔۔۔ آنکھوں پر پٹی بندھے ہوئے کولھو کے گدھوں کی طرح ہیں

[1] صحرائے گل۔ دنیا۔ گشاد۔ وسعت۔ ایمن آباد۔ دل کی دنیا، مضبوط قلعہ ہے جس میں طرح طرح کے گلشن اور باغیچے ہیں۔ دِہ۔ قلب کی دنیا بمنزلہ شہر اور خارجی دنیا بمنزلہ گاؤں کے ہے۔ نیز مولانا نے آگے فرمایا ہے کہ گاؤں سے مراد شیخ ناقص ہے۔

[2] قول پیغمبر حدیث ہے مَنْ سَکَنَ الْبَادِیَۃَ جَفٰی جس نے دیہات کی سکونت اختیار کی وہ سخت دل بنا۔ تا بماہے گاؤں میں ایک دن گذارنے سے انسان ایک مہینہ کے لئے بے عقل ہوجاتا ہے اور اگر ایک مہینہ گاؤں میں رہ لیا تو تمام عمر بے عقل رہیگا۔

[3] دہ چہ باشد۔ یہاں گاؤں سے مراد ناقص شیخ ہے جو صرف مشائخ کی نقل اُتارتا ہے۔ پیشِ شہر۔ شیخ کامل کے اعتبار سے یہ شیخ ناقص کولھو کا بیل ہے۔

ایں رہا کن صورت افسانہ گیر — رو بہل زردانہ گندم دانہ گیر

اس کو رہنے دے قصہ کی صورت اختیار کر — جا موتی کو چھوڑ دے گیہوں کا دانہ لے

گر بہ دُردانہ نیست ہین می ستاں — گر بداں سو نیست رہ ایں سو براں

اگر دُرّ تک رستہ نہیں ہے تو دانہ گیہوں لے لے — اگر اس طرف راستہ نہیں ہے اس طرف چل پڑ

ظاہرش گیر ارچہ ظاہر کژ بود — عاقبت ظاہر سوئے باطن برد

اس کے ظاہر کو اختیار کر لے اگرچہ ظاہر ٹیڑھا ہو — آخر ظاہر باطن ہی کی طرف جاتا ہے

اوّلِ ہر آدمی خود صورت است — بعد ازاں جاں کو جمالِ سیرت است

آدمی کی ابتدا خود صورت ہے — اس کے بعد جان ہے جو باطن کا حسن ہے

اوّلِ ہر میوہ جز صورت کے ست — بعد ازاں لذت کہ معنیٰ ویست

ہر میوے کی ابتدا سوائے صورت کے کیا ہے — اس کے بعد لذت ہے جو اس کے معنیٰ ہیں

اوّلا خرگاہ سازند و خرند — ترک را زاں پس بمہماں آورند

پہلے خیمہ تیار کرتے ہیں اور خریدتے ہیں — اس کے بعد سردار کو مہمان بنا کر لاتے ہیں

صورتت خرگاہ واں معنیٰ ست ترک — معنیت ملاح واں صورت چو فلک

تیری صورت خیمہ ہے اور معنیٰ سردار ہیں — تیرے معنیٰ ملاح ہیں اور صورت کشتی جیسی ہے

## رفتن خواجہ و قومش بسوئے دِہ

خواجہ اور اس کی قوم کا گاؤں کی طرف جانا

بہرِ حق ایں را رہا کن یک نفس — تا خرِ خواجہ بجنباند جرس

خدا کے لئے اس بات کو تھوڑی دیر کیلئے چھوڑ دے — تاکہ خواجہ کا گدھا گھنٹی ہلائے

خواجہ و بچگاں جہازے ساختند — بر ستوراں جانبِ دِہ تاختند

خواجہ اور بچوں نے سامان تیار کیا — جانوروں پر چڑھ کر گاؤں کی جانب روانہ ہو گئے

شادمانہ سوئے صحرا راندند — سافروا کے تغنموا بر خواندند

خوشی خوشی جنگل کی جانب روانہ ہو گئے — سفر کرو تاکہ غنیمت حاصل کرو پڑھنے لگے

کز سفرہا بندہ کیخسرو شود — بے سفرہا ماہ کے خسرو شود

سفروں کی وجہ سے غلام کیخسرو بن جاتا ہے — بغیر سفر کے چاند کب حسین بنتا ہے

از سفر بیدق شود فرزینِ راد — از سفر یابید یوسف صد مراد

پیادہ سفر کر کے عقلمند فرزین بن جاتا ہے — سفر سے (حضرت) یوسفؑ نے سیکڑوں مرادیں پائیں

---

۵۱ زردانہ یعنی حکمت کی باتیں گرچہ بندہ اگر حقیقت حاصل نہ ہو سکے تو صورت کو اختیار کر لینا چاہیئے، صورت سیرت کا وسیلہ ہے مشہور مقولہ ہے اَلْمَجَازُ قَنْطَرَۃُ الْحَقِیْقَۃِ مجاز حقیقت تک پہنچنے کا پل ہے۔ اوّل ہر انسان پہلے پتلہ بنا پھر اس میں روح آئی ہے۔

بعد ازاں لذت۔ ابتداء پھل کی صورت بنتی ہے پھر اس میں لذت آتی ہے۔

۵۲ اوّلا خرگاہ۔ اسباب و ذرائع پہلے حاصل کرنے پڑتے ہیں تب مقصود حاصل ہوتا ہے۔ جرس۔ وہ گھنٹی جو سواری کی گردن میں باندھی جاتی ہے۔ جہاز۔ سامان۔ ستوراں۔ ستور کی جمع ہے، چوپایہ۔ سافروا۔ مشہور مقولہ اَلسَّفَرُ وَسِیْلَۃُ الظَّفَرِ سفر کامیابی کا ذریعہ ہے۔ کیخسرو۔ ایران کا مشہور شہنشاہ گذرا ہے۔

۵۳ خسرو۔ چاند ابتداء ہلال ہوتا ہے پھر بدر کامل بنتا ہے۔ از سفر۔ شطرنج کی مہروں میں سے پیادہ جب چند خانے طے کر جاتا ہے تو وہ فرزین بن جاتا ہے جو شاہ کے بعد سب سے زیادہ قوی مہرہ مانا جاتا ہے۔

روز[1] روی از تاب خور می سوختند — شب ز اختر راہ می آموختند
دن میں سورج کی گرمی سے منہ جلاتے تھے — رات کو ستاروں سے راستہ معلوم کرتے تھے

خوب گشتہ پیشِ ایشاں راہِ زشت — از نشاطِ دہ شدہ رہ چوں بہشت
بُرا راستہ اُن کے لئے اچھا بن گیا تھا — گاؤں کی خوشی میں راستہ بہشت جیسا ہو گیا تھا

تلخ از شیریں لباں خوش می شود — خار از گلزار دلکش می شود
شیریں لب والوں سے کڑوا بھلا ہو جاتا ہے — چمن کی وجہ سے کانٹا دلکش ہو جاتا ہے

حنظل از معشوق خرما می شود — خانہ از ہمخانہ صحرا می شود
معشوق کی جانب سے اندرائن چھوارا بنجاتی ہے — گھر بیوی کی وجہ سے جنگل (چمن) ہو جاتا ہے

اے بسا از نازنیناں خارکش — بر امیدِ گلعذارے ماہ وش
بہت سے نازوں کے پالے کانٹے چننے والے ہیں — گلاب جیسے رخسار چاند جیسے چہرے والے (معشوق) کی امید پر

اے بسا حمّال گشتہ پشت ریش — از برائے دلبرِ مہ روئے خویش
بہت سے بوجھ اٹھانے والے زخمی کمر ہیں — اپنے چاند جیسے مکھڑے والے معشوق کے لئے

کردہ آہنگر جمالِ خود سیاہ — تا کہ شب آید ببوسد روئے ماہ
لوہار نے اپنا حُسن کالا کیا — تاکہ رات آئے تو چاند جیسے منہ والی کا بوسہ لے

خواجہ[2] تا شب بر دکانے چار میخ — زانکہ سروے در دلش کرستیخ
خواجہ رات تک دکان پر قیدی ہے — اسلئے کہ ایک سرو قد نے اس کے دل میں جڑ کرلی ہے

تاجرے دریا و خشکی میرود — آں بہ مہرِ خانہ شینے می دود
ایک تاجر دریا اور خشکی میں جاتا ہے — وہ ایک خانہ نشین کی محبت کی وجہ سے دوڑتا ہے

ہر کرا با مُردہ سودائے بود — بر امیدِ زندہ سیمائے بود
جو کسی بے جان کا عاشق ہوتا ہے — وہ زندہ چہرے والے کی امید پر ہوتا ہے

آں[3] درودگر روئے آوردہ بچوب — بر امیدِ خدمتِ مہ روئے خوب
وہ بڑھئی لکڑی کی طرف متوجہ ہے — خوبصورت ماہ رُو کی خدمت کی اُمید پر

بر امیدِ زندہ کن اجتہاد — کو نگردد بعدِ روزے دو جماد
زندہ کی اُمید پر کوشش کر — جو دو روز کے بعد جماد نہ بنے

مونسے مگزیں خسے را از خسی — عاریت باشد درو آں مونسی
کمینہ پن سے، کمینہ کو دوست نہ بنا — جس میں وہ محبت عارضی ہے

[1] روز۔ یعنی وہ سفر میں دن میں دھوپ برداشت کرتے تھے رات کو ستاروں کی پہچان سے سفر طے کرتے تھے۔ تلخ مولانا چند مثالیں دیکر سمجھاتے ہیں کہ محبوب مقصود کی وجہ سے راہ کی سختیاں خوشگوار بنجاتی ہیں۔ حنظل۔ اندرائن مشہور ایک کڑوا پھل ہے۔ اے بسا۔ بہت سے نازک بدن، محبوب کی امید پر سختیاں برداشت کرتے ہیں۔ کردہ آہنگر۔ لوہار اپنا چہرہ کالا کرتا ہے۔

[2] خواجہ۔ انسان محبوب بیوی کی خاطر دن بھر کمائی میں لگا رہتا ہے۔ خانہ شینے۔ خانہ نشینے۔ ہر کرا۔ انسان اپنی دستکاریں میں مُردہ چیزوں لوہا لکڑی وغیرہ سے جو محبت کرتا ہے اور اُنکو بناتا ہے وہ کسی محبوب یعنی اولاد یا بیوی وغیرہ کی وجہ سے کرتا ہے۔

[3] آں درودگر۔ بڑھئی اور لوہار کی محبت فانی محبوب کیلئے ہے۔ جماد۔ یعنی مرکر مٹی بنجانا۔ عاریت فانی اشیاء کی محبت عارضی ہے

اُنسِ[1] تو با مادر و بابا کجاست — گر بجز حق مُونسانت را وفاست

ماں اور باپ کے ساتھ تیری محبت کہاں ہے — اگر خدا کے علاوہ تجھ سے محبت کرنیوالوں میں وفا ہے

اُنس تو با دایہ و لالا چہ شُد — گر کسے شاید بغیرِ حق عضُد

تیری محبت دایہ اور خادم کے ساتھ کیا ہوئی — اگر کوئی اللہ کے سِوا (قوتِ) بازو ہونیکے لائق ہے

اُنسِ تو با شیر و با پستاں نماند — نفرتِ تو از دبیرستاں نماند

دودھ اور پستان کے ساتھ تیری محبت نہ رہی — مکتب سے تیری نفرت نہ رہی

آں شُعاعے بُود بر دیوارِ شاں — جانبِ خورشید وا رفت آں نشاں

اُن کی دیوار پر وہ ایک کرن تھی — وہ نشانی سورج کی جانب لوٹ گئی

بر ہر آں چیزے کہ اُفتد آں شعاع — تو براں ہم عاشق آئی اے شجاع

جس چیز پر وہ کرن پڑ جائے — اے بہادر! تو بھی اُس کا عاشق ہو جائیگا

عشقِ تو بر ہر چہ آں موجود بُود — آں ز وصفِ حق چو زر اندود بُود

جس موجود پر تیرا عشق تھا — وہ اللہ تعالیٰ کی صفت سے ملمع شدہ تھی

چوں[2] زرے با اصل رفت و مس بماند — وز زری خویشتن مُفلس بماند

جب سونا اصل کی طرف چلا گیا تانبا رہ گیا — اور اپنے سونے پن سے خالی رہ گیا

طبع سیر آمد طلاق اُو براند — پشت بر وے کرد و دست از وے فشاند

طبیعت بھر گئی تو اُس کو طلاق دے دی — اُس کی طرف پیٹھ کر لی اُس سے ہاتھ اُٹھا لیا

از زر اندودِ صفاتش پا بکش — از جہالت قُلب را کم گوئی خوش

اُس کی صفات سے ملمع کی ہوئی چیزوں سے قدم ہٹا لے — نادانی سے کھوٹے سکّے کو کھرا نہ کہہ

کاں[3] خوشی در قلبہا عاریتی ست — زیرِ زینت مایۂ بے زینتی ست

اسلئے کہ کھوٹے سکوں میں حُسن عارضی ہے — سجاوٹ کے نیچے بھدے پن کا سرمایہ ہے

زر ز روئے قُلب در کاں می رَوَد — سوئے کاں رو تو ہم کاں میرود

سونا، کھوٹے سکّے پر سے کان میں چلا جاتا ہے — تو بھی اس کان کی طرف جا جہاں وہ جاتا ہے

نور از دیوار تا خور می رَوَد — تو بداں خور رو کہ در خور می رَوَد

نور دیوار سے سورج کی طرف چلا جاتا ہے — تو اُس سورج کی طرف جا کہ یہ مناسب ہے

زیں سپس بستاں تو آب از آسماں — چوں ندیدی تو وفا از ناوداں

اس کے بعد تو آسمان سے پانی لے — جب تونے پرنالے سے وفا نہ دیکھی

[1] اُنسِ تو۔ ماں باپ کی محبت دودھ پلانے والی کی محبت سب عارضی اور چندروزہ ہے۔ نفرتِ تو۔ بچے کی مکتب سے نفرت بھی عارضی ہے۔ آں شعاع۔ مجازی محبوب پر حقیقی محبوب کا سایہ پڑ جاتا ہے اسلئے وہ محبوب بنجاتا ہے تو محبت کے لائق حقیقی محبوب ہی ہے۔ عشقِ تو۔ کائنات کا حُسن عارضی ہے وہ محض اِس بنا پر حسین ہیں کہ اُن پر اللہ کے حُسن کا پرتو پڑ گیا ہے۔

[2] چوں زرے۔ ایک وقت آتا ہے کہ وہ عارضی حسن اصل کی طرف لوٹ جاتا ہے تو پھر وہ حسین، حسین نہیں رہتا ہے۔ طبع۔ جب عارضی حُسن جاتا رہتا ہے تو اُس محبوب سے نفرت پیدا ہو جاتی ہے۔ زر اندود دنیا کی جملہ چیزوں پر ذاتِ باری کے پرتو سے عارضی حُسن ہے اُن پر فریفتہ نہ ہونا چاہیئے۔

[3] کاں خوشی۔ کائنات کا حُسن عارضی ہے، عارض کے رفع ہو جانے پر اُنکی بدصورتی واضح ہو جاتی ہے۔ کاں۔ ذاتِ باری۔ نور۔ دیوار پر عارضی چمک ہے لہذا سورج سے تعلق پیدا کرنا چاہیئے۔ زیں سپس۔ پانی کا منبع آسمان ہے، پرنالے سے وقتی طور پر پانی حاصل ہو سکتا ہے۔

مَعدنِ دُنبہ نباشد دامِ گرگ — کے شناسد مَعدنِ آں گرگِ سُترگ
دنبہ کی کان، بھیڑیے کا جال نہیں ہوتی ہے — وہ موٹا بھیڑیا کان کو کہاں پہچانتا ہے؛

زرگماں بُردند بَستہ در گرہ — می شتابیدند مغروراں بدہ
سونے کو گرہ میں بندھا ہوا سمجھ رہے تھے — دھوکے میں مبتلا گاؤں کی طرف دوڑ رہے تھے

ہمچنیں خنداں و رقصاں می شدند — سُوئے آں دولاب چرخے می زدند
اسی طرح سے خوشی خوشی اور ناچتے ہوئے جا رہے تھے — اُس رہٹ کی طرف قلابازیاں کھا رہے تھے

چوں ہمی دیدند مُرغے می پَرید — جانبِ دہ صَبر جامہ می دَرید
جب وہ دیکھتے تھے کہ کوئی پرندہ اُڑا جا رہا ہے — گاؤں کی جانب وہ صبر کا جامہ چاک کرتے تھے

ہر نسیمے کز سُوئے دِہ می وَزید — گوئیا رُوح و رَواں می پرورید
جو ہوا گاؤں کی طرف سے آتی تھی — گویا وہ روح اور جان کو پرورش کر رہی تھی

ہر کہ می آمد زِ دِہ از سُوئے اُو — بوسہ میدادند خوش بَر رُوئے اُو
جو گاؤں سے اُس طرف آتا تھا — اُس کے مُنہ کو خوب چُومتے تھے

کہ تو رُوئے یارِ ما را دیدہٗ — پس تو جانِ جانِ ما را دیدہٗ
کہ تو نے ہمارے یار کا چہرہ دیکھا ہے — لہٰذا تو ہمارے محبوب کی آنکھ ہے

## نواختنِ[2] مجنوں آں سگ را کہ مقیم کوئے لیلیٰ بود

مجنون کا اُس کتے کو نوازنا جو لیلیٰ کے کوچہ میں رہتا تھا

ہمچو مجنوں کو سگے را می نواخت — بوسہ اش میداد پیشش می گداخت
مجنوں کی طرح کہ وہ ایک کتے کو نوازتا تھا — اُس کو چومتا، اُس پر جان نثار کرتا

گردِ اُو می گشت خاضع در طواف — ہمچو حاجی گردِ کعبہ بے گزاف
عاجزی سے طواف میں اُسکے چاروں طرف گھومتا تھا — بلا تکلف جس طرح حاجی کعبہ کے چاروں طرف

گہ سَر و پایش ہمی بوسید و ناف — گہ جلاب[3] شکرش می داد صاف
کبھی اُس کے سَر اور پیر اور ناف کو چومتا تھا — کبھی صاف شکر آمیز گلاب پلاتا تھا

بوالفضولے گفت کاے مجنونِ خام — ایں چہ شید ست اینکہ می آری مدام
ایک بیہودہ نے کہا اے ناقص پاگل — یہ کیسی مکاری ہے جو تو ہمیشہ کرتا ہے

پوزِ سگ دائم پلیدی می خورد — مقعدِ خود را بلب می استرد
کتے کی تھوتنی ہمیشہ پلیدی کھاتی ہے — اپنی مقعد کو ہونٹوں سے چاٹتی ہے

---

[1] معدنِ دنبہ۔ حقیقی لذتوں کا مرکز یعنی دولت باری۔ گرگ۔ یعنی دنیادار انسان۔ زر۔ خواجہ اور اُس کی اولاد گاؤں کیطرف جا رہے تھے اور یہ خیال لئے ہوئے تھے کہ مقصود اُن کے ہاتھ آچکا ہے۔ دولاب یعنی گاؤں پہونچکر لطف اٹھانیکا طلسم۔ چرخ زدن۔ قلابازیاں کھانا۔ ہر کہ۔ گاؤں کی طرف سے آنیوالے سے بھی محبت کا اظہار کرتے۔ یار۔ یعنی وہ دیہاتی جس نے دعوت دی تھی۔

[2] نواختن۔ اس حکایت کا مقصد یہ ہے کہ محبوب کے در کا کتا بھی محبوب ہوتا ہے اسی وجہ سے وہ لوگ گاؤں سے متعلق ہر چیز سے محبت کا اظہار کرتے تھے۔ گردِ او۔ مجنون کُتے کا اسی طرح طواف کرتا تھا جس طرح حاجی کعبہ کا طواف کرتا ہے۔

[3] جلاب۔ گلاب یعنی اُسکو قند و گلاب کا شربت پلاتا تھا۔

عیبہائے سگ بسے اُو می شمُرد | عیب‌داں[1] از غیب‌داں بوئے نبرُد
وہ کُتّے کے بہت سے عیب گنتا رہا | عیب جاننے والا غیب جاننے والے کا راز نہ پاسکا

گفت مجنوں ہمہ نقشی و تن | اندر آو بنگرش از چشمِ من
مجنوں نے کہا تو مجسّم نقش اور صورت ہے | اندر آ اور اُس کو میری آنکھ سے دیکھ

کایں طلسمِ بستۂ مولیٰ ست ایں | پاسبانِ کوچۂ لیلیٰ ست ایں
کہ یہ طلسم مولا کا قائم کیا ہوا ہے | یہ لیلےٰ کے کوچہ کا محافظ ہے

ہمتش بین و دل و جان و شناخت | کو کجا بگزید و مسکن گاہ ساخت
اُس کی ہمّت اور دل اور جان اور پہچان کو دیکھو | کہ اُس نے کس جگہ کو پسند کیا اور ٹھکانا بنایا ہے

اُو سگِ فرخ رُخِ کہفِ من ست | بلکہ او ہم درد و ہم لہفِ من ست
وہ میرے غار کا مبارک رُو کُتّا ہے | بلکہ وہ میرا ہمدرد اور غم خوار ہے

آں سگے کہ گشت در کویش مقیم | خاکِ پایش بہ ز شیرانِ عظیم
وہ کُتّا جو اُس کے کوچہ میں مقیم ہے | بڑے شیروں سے اسکے پیروں کی خاک بہتر ہے

آں سگے کہ باشد اندر کوئے اُو | من بشیراں[2] کے دہم یک موئے اُو
وہ کُتّا جو اُس کے کوچہ میں ہو | میں شیروں کے بدلے میں اسکا ایک بال کب دے سکتا ہوں

آنکہ[3] شیراں مر سگانش را غلام | گفت امکاں نیست خامش والسلام
وہ ذات کہ شیر اُس کے کُتّے کے غلام ہیں | بیان کرنا ممکن نہیں ہے، چپ ہو جا والسلام

گر ز صورت[4] بگذرید اے دوستاں | جنت ست و گلستاں در گلستاں
اے دوستو! اگر تم صورت سے گزر جاؤ گے | جنت ہے اور باغ در باغ ہیں

صورتِ خود چوں شکستی سوختی | صورتِ کُل[5] را شکست آموختی
جب تو نے اپنی صورت توڑ دی (اور) جلا دی | (تو) سب کی صورت کو توڑنا سیکھ لیا

بعد ازاں[6] ہر صورتے را بشکنی | ہمچو حیدرؓ بابِ خیبر برکَنی
اس کے بعد تو ہر صورت کو توڑ دے گا | حیدرؓ کی طرح خیبر کے دروازے کو اکھاڑ دے گا

سغبۂ[7] صورت شد آں خواجہ سلیم | کو بدہ می شُد بگفتارِ سقیم
وہ بھولا خواجہ صورت پر فریفتہ ہو گیا | جو غلط باتوں سے گاؤں کی طرف روانہ ہو گیا

سوئے دامِ[8] آں تملّق شادماں | ہمچو مُرغے سوئے دانہ امتحاں
خوشامد کے اُس جال کی جانب خوشی خوشی | جیسا کہ پرند آزمائش کے دانہ کی جانب

---

[1] عیب‌داں۔ یعنی ملامت کرنیوالا۔ غیب‌داں۔ یعنی مجنوں جو لیلیٰ کے کتّے سے محبت کا اظہار کر رہا تھا۔ از چشمِ من۔ یعنی لیلیٰ را بچشمِ مجنوں باید دید۔ کایں طلسم یعنی یہ کتا۔ ہمتش۔ کتّے کے ظاہر کو نہ دیکھ اسکے ان اوصاف پر نظر کر۔ ہم لہف۔ ہمدرد، غمخوار۔

[2] من بشیراں۔ یعنی اس کتّے کا بال دیکر بھی شیروں کو نہیں خریدا جاسکتا۔

[3] آنکہ۔ جب مجازی محبوب کے کتّے کیساتھ یہ تعلق ہوتا ہے تو محبوبِ حقیقی سے متعلق چیزوں سے کسقدر محبت ہونی چاہیئے۔

[4] گر ز صورت۔ اگر انسان صورت پرستی سے بلند ہو جائے تو پھر حقیقت کی جنت کی سیر کر سکتا ہے۔

[5] صورتِ کل۔ اگر انسان اپنا بُت توڑ دے تو پھر بت شکنی کر سکتا ہے۔

[6] بعد ازاں۔ خودی کو ختم کر کے حیدری قوت حاصل ہو سکتی ہے۔

[7] سغبۂ۔ خواجہ اور اسکی اولاد صورت پرستی میں مبتلا ہو گئی تھی اسی لئے دیہاتی کی چکنی چپڑی باتوں میں پھنسی۔

[8] سوئے دام۔ اُس دیہاتی کی باتیں ایسی ہی تھیں جیسے کہ جال کا دانہ۔

از کرم دانست آں مُرغِ حریص — دانہ را با دام لیکن شُد محیص[1]

اُس لالچی پرند نے منجملۂ سخاوت جانا — دانہ کو جال کے ساتھ لیکن بچاؤ کا موقع جاتا رہا

از کرم دانست مُرغ آں دانہ را — غایتِ حرص ست نے جُود و عطا

پرند اُس دانہ کو منجملۂ سخاوت جانا — (لیکن یہ تو) انتہائی لالچ ہے نہ کہ بخشش اور عطا

مُرغکاں در طمعِ دانہ شادماں — سوئے آں تزویر پَراں و دَواں

پرند دانہ کے لالچ میں خوشی خوشی — اُس مکر کی جانب اُڑ اور دوڑ رہے ہوتے

گر ز شادی ہاش آگاہت کنم — ترسم اے رَہرو کہ بیگاہت کنم

اگر میں تجھے انکی خوشیوں سے باخبر کروں — اے رہرو! میں ڈرتا ہوں کہ تیرا وقت بیکار کر دونگا

مختصر کردم چو آمد دِہ پدید — خود نبود آں دِہ دہِ دیگر گزید

میں نے مختصر کر دیا، جو گاؤں نظر آیا — یہ وہ گاؤں نہ تھا، دوسرا گاؤں تھا

قُرب ماہے دہ بدہ می تاختند — زانکہ راہِ دہ نکو نشناختند

تقریباً وہ ایک مہینہ گاؤں در گاؤں بھاگے پھرے — کیونکہ وہ گاؤں کے راستہ کو اچھی طرح نہ جانتے تھے

ہر کہ در رہ بے قلاؤزے رَوَد[2] — ہر دو روزہ راہ صد سالہ شود

جو بغیر رہبر کے راستہ پر چلے گا — دو دن کا راستہ سو سال کا ہو جائے گا

ہر کہ تازد سُوئے کعبہ بے دلیل — ہمچو ایں سرگشتگاں گردد ذلیل

جو کعبہ کی جانب بغیر راہبر کے روانہ ہوگا — وہ ان حیرانوں کی طرح ذلیل ہوگا

ہر کہ گیرد پیشہ بے اوستا — ریشخندے شد بشہر و رُوستا

جو بغیر کسی استاد کے کوئی پیشہ اختیار کرتا ہے — وہ گاؤں اور شہر میں مضحکہ بنتا ہے

زانکہ نادر باشد اندر خافقیں — کادمی سَر بر زند بے والدیں

مشرق و مغرب میں یہ بات نادر ہوگی — کہ بغیر ماں باپ کے آدمی پیدا ہو

مال[3] اُو یابد کہ کسبے می کُند — نادرے باشد کہ بر گنجے زند

مال وہ پاتا ہے، جو کسب کرتا ہے — نادر ہوتا ہے، کہ خزانہ مل جائے

مُصطفائے کو کہ جسمش جاں بُوَد — تا کہ رحماں عَلَّمَ القرآں بُوَد

مصطفیٰؐ کہاں ہیں کہ جن کا جسم بھی روح تھا — تاکہ اللہ تعالیٰ قرآن پڑھائے

اہلِ تن را جملہ عَلَّمْ بِالقَلَم — واسطہ افراشت دَر بذلِ کرم

تمام جسمانی لوگوں کو قلم سے سکھایا — کا واسطہ بنایا جود و عطا میں

[1] محیص. بچاؤ کی جگہ. از کرم دیہاتی کی باتوں کو کرم پر محمول کیا. تزویر. فریب. قلاؤز. راہبر. خواجہ کو اُس دیہاتی کی باتوں سے کسقدر خوشی تھی. خود نبود جس گاؤں میں پہونچے وہ اس دعوت دینے والے دیہاتی کا گاؤں نہ تھا.

[2] ہر کہ. جو استاد اور شیخ کی رہبری کے بغیر چلے گا اس کا یہی حال ہوگا جو اُس خواجہ اور اُس کے بال بچوں کا ہوا. ریشخند. یعنی کچھ حاصل نہ ہوگا اور وہ مضحکہ بن جائیگا. زانکہ اسبابِ ظاہری کے بغیر مقصد کو پہونچنا بالکل ایسا ہی نادر ہے جیسا کہ ماں باپ کے بغیر بچے کا پیدا ہو جانا.

[3] مال. معروف طریقہ پر محنت کرنے سے مقصد حاصل ہوتا ہے. مصطفیٰ. یہ آنحضورؐ کی خصوصیت تھی کہ اُستاد کے بغیر براہِ راست ذاتِ خداوندی سے انکو علوم حاصل ہوئے. اہلِ تن. عوام کو بذریعہ قلم ہی تعلیم دیجاتی ہے.

هر حریصے هست محروم اے پسر — چوں حریصاں تگ مرو آهسته تر
اے بیٹا! ہر لالچی محروم ہے — لالچیوں کی طرح نہ دوڑ، بہت آہستہ چل)

اندراں[1] ره رنجها دیدند و تاب — چوں عذابِ مرغِ خاکی اندر آب
اُس راستہ میں انھوں نے بہت رنج اور تکلیف دیکھی — جیساکہ خشکی کے پرند کی تکلیف پانی میں

سیر گشته از ده و از روستا — وز شکر ریزیِ چناں نا اوستا
دہ گاؤں اور دیہاتی سے بیزار ہوگیا — اور ایسے بے اُستادے کی میٹھی باتوں سے

## رسیدنِ خواجه و قومش بده و نادیده و ناشناخت آوردن روستائی ایشاں را
خواجہ اور اُس کے متعلقین کا گاؤں میں پہنچنا اور دیہاتی کا اُن کو اجنبی اور ناآشنا ٹھہرانا

بعد ماهے چوں رسیدند آں طرف — بینوا ایشاں ستوراں بے علف
جب وہ اس طرف ایک مہینہ کے بعد پہنچے — وہ بے سروسامان (اور) چوپائے بغیر گھاس کے تھے

روستائی بیں که از بد نیتی — می کند بعد اللتیّا[2] و اللتی
دیہاتی کو دیکھ کر بدنیتی سے — چناں وچنیں کے بعد کرتا ہے

روئے پنهاں می کند زایشاں بروز — تا سوئے باغش نه بکشایند پوز
اُن سے دن میں مُنہ چھپاتا ہے — تاکہ وہ اُس کے باغ کی جانب مُنہ نہ کھولیں

آنچناں رو که همه زرق و شرست — از مسلماناں نهاں اولیٰ ترست
ایسا چہرہ جو مجسّم مکر اور شرارت ہے — مُسلمانوں سے چھپا رہنا بہتر ہے

روها باشد که دیواں چوں مگس — بر سرش بنشسته باشد چوں حرس[3]
بہت سے چہرے ہوتے ہیں کہ شیاطین مکھیوں کی طرح — (اور) پہرہ داروں کی طرح اُنکے سر پر بیٹھے ہوتے ہیں

چوں به بینی روئے شاں در تو فتند — یا مبیں شاں چوں ببینی خوش مخند
جب تو اُن کا چہرہ دیکھے گا وہ تجھے چمٹیں گے — یا تو اُن کو نہ دیکھ یا اگر دیکھتا ہے تو مت ہنس

در چناں روئے خبیث عاصیه — گفت یزداں نسفعاً بالناصیه
ایسے ہی خبیث نافرمان چہرے کے بارے میں — خدا نے فرمایا ہے، ہم پیشانی پکڑ کر گھسیٹیں گے۔

چوں بپرسیدند و خانش یافتند — همچو خویشاں سوئے در بشتافتند
جب انھوں نے معلومات کیں اور اُس کا گھر پالیا — اپنوں کی طرح دروازے کی طرف دوڑے

---

[1] اندراں رہ. بھاؤں کے راستہ میں خواجہ اور اُس کی اولاد کو بہت سی تکالیف کا سامنا کرنا پڑا۔ سیر گشت۔ اُس دیہاتی اور گاؤں سے اُنکو نفرت ہونے لگی بعد ماہے۔ چونکہ گاؤں کی تلاش میں مارے مارے پھرے لہذا ایک ماہ صرف ہوگیا۔

[2] اللتیا واللتی چناں وچنیں، اگر مگر رہنے۔ وہ دیہاتی دن میں چھپا رہتا تھا تاکہ یہ لوگ اُس کے مہمان نہ بن سکیں۔ پوز. مُنہ۔ آنچناں۔ یہ مولانا کا اپنا مقولہ ہے کہ ایسے نالائق کا مسلمانوں سے مُنہ چھپائے رکھنا بہتر ہے۔

[3] حرس. دیکھ بھال کرنے والے ایسے نگہبان جو دیکھ بھال کرتے ہیں کہ کوئی کام نہ کرلے۔ نسفعاً قرآن پاک میں ابوجہل کے متعلق ہے لنسفعاً بالناصیۃ ہم ضرور اُسکی پیشانی پکڑ کر گھسیٹیں گے۔

در فرو بستند اہلِ خانہ اش — خواجہ شد زیں کجروی دیوانہ وش[1]
اس کے گھر والوں نے دروازہ بند کر لیا — خواجہ اس بدتمیزی سے دیوانہ جیسا ہو گیا

لیک ہنگامِ درشتی ہم نبود — چوں درافتادی بچہ تیزی چہ سود
لیکن سختی کا وقت بھی نہ تھا — تو جب کنویں میں گر گیا تیزی سے کیا فائدہ؟

بر درش ماندند ایشاں پنجروز — شب بسرما روز خود خورشید سوز
وہ اس کے دروازہ پر پانچ روز پڑے رہے — رات جاڑے میں اور دن خود جلانے والے سورج میں

نے زغفلت بود ماندن نے خری — لیک بود از اضطرار و بے زری
پڑا رہنا نہ غفلت کی وجہ سے تھا نہ حماقت کی وجہ سے — لیکن مجبوری اور مفلسی کی وجہ سے تھا

بالئیماں بستہ نیکاں زاضطرار — شیر مردارے خورد از جوعِ زار
مجبوری سے بھلے کمینوں سے وابستہ ہو گئے — بھوک سے لاغر شیر مردار کھا لیتا ہے

او ہمی دیدش ہمی کردش سلام[2] — کہ فلانم من مرا اینست نام
وہ (شہری) اس (دیہاتی) کو دیکھتا سلام کرتا — کہ میں فلاں ہوں میرا یہ نام ہے

گفت باشد من چہ دانم تو کئی — یا پلیدی یا قرینِ پاکئی
اس دیہاتی نے کہا ہوگا میں کیا جانوں تو کون ہے؟ — تو ناپاک ہے، یا پاکی سے موصوف ہے

واللہم روز و شب اندر صنعِ ہو — ہیچگونہ نیستم پروائے تو
میں دن رات اللہ (تعالیٰ) کی کاریگری کا شیدا ہوں — مجھے تیری کوئی پروا نہیں ہے

از خودیِ خود ندارم ہم خبر — نیست از ہستی سرِ موئم اثر
مجھے خود اپنا پتہ نہیں ہے — میرے وجود کا ایک بال برابر بھی نشان نہیں ہے

ہوشِ من از غیرِ حق آگاہ نیست — در دل و جانم بجز اللہ نیست
میرا ہوش اللہ کے سوا کسی سے باخبر نہیں ہے — میرے دل و جان میں اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی نہیں ہے

گفت[3] ایں دم با قیامت شد شبیہ — تا برادر شد یفر من اخیہ
اس (شہری) نے کہا تو یہ وقت قیامت کے مشابہ ہو گیا — کہ بھائی اپنے بھائی سے بھاگنے لگا

شرح می کردش کہ من آنم کہ تو — لوتہا خوردی زخوانِ من دو تو
وہ (شہری) اس (دیہاتی) کیلئے واضح کرتا کہ میں وہی ہوں کہ تو نے — میرے دسترخوان سے خوب خوب لذیذ کھانے کھائے ہیں

آں فلاں روزت خریدم آں متاع — کلُّ سِرٍّ جاوزَ الاثنینِ شاع
فلاں دن میں نے تیرے لئے وہ سامان خریدا — جو راز دو سے آگے بڑھا شائع ہو گیا

---

[1] خواجہ یعنی شہری۔ زیں۔ یعنی گھر والوں کے دروازہ بند کرنے سے۔ شب بسرما یعنی رات جاڑے میں گذرتی اور دن سورج کی گرمی میں بسر ہوتا۔ نے زغفلت۔ چونکہ انکے پاس روپیہ پیسہ ختم ہوچکا مجبوراً دروازے پر پڑے رہے۔

[2] سلام۔ یعنی سلام کرکے اپنا تعارف کراتا۔ گفت باشد۔ یعنی دیہاتی نے پہچاننے سے انکار کردیا۔ واللہم۔ وہ دیہاتی بزرگی کی باتیں بگھارنے لگا اور دنیا سے بے تعلقی اور اللہ تعالیٰ سے والہانہ محبت جتانے لگا۔

[3] گفت۔ شہری خواجہ نے کہا پھر تو یہ دن قیامت جیسا ہے کیونکہ اس دن بھائی بھائی کو نہ پہچانے گا تو یہ بالکل موت کی صبح ہے۔ لوتہا۔ لذیذ غذائیں۔ متاع۔ سامان یعنی وہ سامان جو میں نے تجھے خرید کردیا۔ کل سر۔ اب یہ راز، راز نہیں ہے سب جانتے ہیں۔

نے کہ بودی ماہہا مہمانِ من — نے رسیدت بے کراں احسانِ من
کیا تو مہینوں میرا مہمان نہیں رہا — کیا تجھے میرے بے انتہا احسان نہیں پہنچے

سِرّ مہرِ ما شنیدستند خلق — شرمؓ[1] دار دروئے چو نعمت خورد حلق
ہماری محبت کے راز لوگوں نے سُنے ہیں — جب حلق نعمت کھاتا ہے تو مُنہ شرماتا ہے

اُو ہمی گفتش چہ گوئی ترہات — نے ترا دانم نہ نامِ تو نہ جات
وہ دیہاتی، اس سے کہتا کیا بکواس بکتا ہے — نہ میں تجھے جانتا ہوں نہ تیرا نام نہ تیرا مقام

پنجمیں شب ابر و بارانے گرفت — کاسماں از بارشش شد در شگفت
پانچویں رات ایسا ابر اور بارش آئی — جس کے برسنے سے آسمان کو بھی تعجب ہوا

چوں رسیدش کارد اندر استخواں — حلقہ زد خواجہ کہ مہترؓ[2] را بخواں
جب چھری اس کی ہڈیوں تک پہونچ گئی — خواجہ نے کنڈی بجائی کہ چودھری کو بلا

چوں بصد الحاح آمد سُوئے در — گفت آخر چیست اے جانِ پدر
جب سیکڑوں خوشامدوں سے وہ دروازہ پر آیا — بولا بابا! آخر کیا ہے؟

گفت من آں حقہا بگذاشتم — ترک کردم آنچہ می پنداشتم
(خواجہ نے) کہا میں نے سب حق چھوڑے — جو کچھ میں نے خیال کیا تھا میں اُس سے باز آیا

پنج سالہ رنج دید ایں پنج روز — جانِ مسکینم دریں سرما و سوز
ان پانچ روز میں پانچ سال کا رنج دیکھا — میری عاجز جان نے اجاڑے اور تکلیف میں

یک جفا از خویش و از یار و تبار — در گرانی ہست چوں سہ صد ہزار
اپنے عزیز، اپنے دوست اور خاندان کا ایک ظلم — شدت میں تین لاکھ سے زیادہ ہے

زانکہ دل ننہاد بر جور و جفاش — جانش خو گر بود با مہر و وفاش
کیونکہ دل اس کے ظلم و زیادتی کا عادی نہ تھا — جان اس کی محبت اور وفاداری کی عادی تھی

ہر چہ بر مردم بلا و شدت ست — ایں یقیں داں کز خلافِ عادتؓ[3] ست
انسانوں پر جو مصیبت اور سختی ہے — یقین کر، خلافِ عادت ہونے کی وجہ سے ہے

گفت اے خورشیدِ مہرت در زوال — گر تو خونم ریختی کردم حلال
(خواجہ نے) کہا اے وہ کہ تیری محبت کا سورج زوال پذیر ہے — اگر تو مجھے مار بھی ڈالے تو میں نے تجھے معاف کیا

امشب از باراں بمادہ گوشۂ — تا بیابی در قیامت توشۂ
آج کی رات بارش کی وجہ سے ہمیں ایک گوشہ دیجیے — تاکہ تو قیامت میں توشہ پائے

لہ شرم دارد۔ ازرو کی شکل ہے مُنہ کھائے آنکھ لجائے۔ ترہات خرافات، بیہودہ باتیں۔ جات۔ جائے تو شگفت۔ تعجب۔ کارد اندر استخواں انتہائی تکلیف۔ حلقہ زد۔ کواڑ کی کنڈی بجائی۔
۲ مہتر چودھری یعنی وہ دیہاتی جس نے دعوت دی تھی۔ الحاح۔ خوشامد۔ گفت۔ خواجہ شہری نے کہا پنج سالہ۔ یعنی یہ مصیبت ناک ایک دن ایک سال کے برابر تھا۔ تبار۔ خاندان۔
۳ خلافِ عادت۔ عادت کے خلاف جو کچھ کرنا پڑتا ہے اس سے تکلیف ہوتی ہے اگر اس کام کی عادت ہو تو پھر وہ تکلیف دہ نہیں رہتا ہے۔ گوشہ۔ یعنی کوئی ایسی جگہ جہاں ہم بارش سے بچکر لیٹ جائیں۔

گفت یک گوشہ است آن باغبان[1] | ہست آنجا گرگ را او پاسباں

(دیہاتی نے) کہا باغبان کی ایک جگہ ہے | وہاں وہ بھیڑیئے کا محافظ ہے

در کفش تیر و کماں از بہرِ گرگ | تا زند گر آید آں گرگ سترگ

اس کے ہاتھ میں بھیڑیئے کیلئے تیر و کمان رہتا ہے | تاکہ اگر وہ موٹا بھیڑیا آئے تو وہ اس کو مارے

گر تو آں خدمت کنی جا آنِ تست | ور نہ جائے دیگرے فرما جُست

اگر تو یہ خدمت کرے تو یہ جگہ تیرے لئے ہے | ورنہ کوئی دوسری جگہ تلاش کر لے

گفت صد خدمت کنم تو جا دِہ | واں کمان و تیر در دستم بنہ

اس (خواجہ) نے کہا میں سو خدمتیں کروں گا تو جگہ دیدے | وہ تیر و کمان میرے ہاتھ میں دے دے

من نخسپم حارسیِ رز کنم | گر برآرد گرگ سر تیرش زنم

میں نہ سوؤں گا انگور کی حفاظت کروں گا | اگر بھیڑیا سر نکالے گا اس پر تیر چلاؤں گا

بہرِ حق مگذارم امشب اے[2] دو دل | آب باراں بر سر و در زیر گِل

اے دوغلے اللہ کیلئے آج کی رات مجھے (اس جگہ) نہ چھوڑ | بارش سر پر ہے اور کیچڑ نیچے ہے

گوشۂ خالی بُد و اُو با عیال | رفت آنجا جائے تنگ و بے مجال

گوشہ خالی تھا اور وہ مع بال بچوں کے | اس جگہ چلا گیا، جو تنگ جگہ تھی وہ گنجائش کی نہ تھی

چوں ملخ بر ہمد گر گشتہ سوار | از نہیبِ سیل اندر کنجِ غار

وہ ٹڈیوں کی طرح ایک دوسرے پر چڑھے ہوئے تھے | غار کے کونے میں بارش کے خوف سے

شب ہمہ شب جملہ گویاں کا خدا | ایں سزائے ما سزائے ما سزا[3]

ساری رات سب یہ کہہ رہے تھے کہ اے خدا! | یہی ہماری سزا ہے یہی سزا ہمارے لائق ہے

ایں سزائے آنکہ شد یارِ خساں | یا کسی کرد از برائے ناکساں

یہی اس کی سزا ہے جو کمینوں کا دوست بنا ہو | یا اس نے کمینوں کے ساتھ انسانیت برتی ہو

ایں سزائے آنکہ اندر طمعِ خام | ترک گوید خدمتِ خاکِ کرام

یہی اس کی سزا ہے جس نے بیہودہ لالچ میں | شریفوں کی خاک کی خدمت چھوڑی ہو

خاکِ[3] پاکاں لیسی و دیوارِ شاں | بہتر از عام و رَز و گلزارِ شاں

نیکوں کی دیوار اور مٹی چاٹنا | بہتر ہے عوام اور ان کے انگور اور باغ سے

بندۂ یک مردِ روشن دل شوی | بہ کہ بر فرقِ سرِ شاہاں روی

کسی روشن دل انسان کا خادم ہونا | اس سے بہتر ہے کہ تو بادشاہوں کے سر کی مانگ پر چلے

[1] باغباں یعنی مالک کی کوٹھی ہے جس میں وہ رات کو رہ کر ہیشہ سے حفاظت کرتا ہے۔ خدمت یعنی بھیڑیئے کی دیکھ بھال، حفاظتی نگرانی۔ رز۔ انگور کی بیل۔ دو دل، متردد۔ ملخ چھوٹا سا ٹڈی بہار میں ٹڈیاں تہ بتہ ہوتی ہیں۔ نہیب خوف۔ کنج۔ گوشہ۔

[2] سزا۔ بدلہ، سزا لائق کسی شرافت، انسانیت، ایں سزا۔ جو بزرگوں کی صحبت چھوڑ کر دنیا داروں کی طرف بھاگتا ہے وہ نہ گھر کا رہتا ہے نہ گھاٹ کا جیسا کہ یہ خواجہ شہری۔

[3] خاک۔ بزرگوں کی صحبت میں تکلیف اٹھانا دنیا داروں کی لطف اندوزیوں سے بہتر ہے۔ فرق۔ سر کی مانگ۔

از ملوکِ خاک جز بانگِ دُہل
دنیا کے بادشاہوں سے سوائے نقارے کی آواز کے

تو نخواہی یافت اے پیکِ سُبل [1]
تو کچھ نہ پاسکے گا اے راستوں پر چلنے والے!

شہریاں خود رہزناں نسبت بروح
رُوح کے مقابلہ میں شہری خود ڈاکو ہیں

روستائی کیست گیجِ بے فتوح
دیہاتی کیا ہے؟ بے فیض بے وقوف

ایں سزائے آنکہ بے تدبیرِ عقل
یہ اس کی سزا ہے کہ عقل کی تدبیر کے بغیر

بانگِ غولے آمدش بگزید نقل
اس کو چھلاوے کی آواز آئی اور اس نے نقل اختیار کی

چوں پشیمانی ز دل شد تا شغاف [2]
جب شرمندگی دل سے اس کی تہ میں پہنچ گئی

زاں سپس سُودے ندارد اعتراف
اس کے بعد غلطی کا اقرار کوئی فائدہ نہیں دیتا ہے

چوں پشیماں گشت از دل آنچہ کرد
جب اپنے کیے پر دل سے شرمندہ ہو گیا

بعد ازاں سُودش ندارد آہِ سرد
اس کے بعد ٹھنڈی آہ اس کے لئے مفید نہیں ہے

آں کمان و تیر اندر دستِ او
وہ تیر و کمان اس کے ہاتھ میں

گرگ را جویاں ہمہ شب سُو بسُو
اِدھر اُدھر تمام رات بھیڑیے کو ڈھونڈتا رہا

گرگ خود بر وے مسلط چوں شرر
بھیڑیا خود چنگاریوں کی طرح اس پر مسلط تھا

گرگ جویاں وز گرگِ او بیخبر
وہ بھیڑیئے کو تلاش کرتا تھا اور بھیڑیئے سے بیخبر تھا

ہر پشہ ہر کیک چوں گرگے شدہ
ہر مچھر اور ہر پسّو بھیڑیئے کی طرح بن گیا تھا

اندراں ویرانہ شاں زخمے زدہ
جو اس ویرانہ میں اُن کو کاٹ رہا تھا

فرصتِ [3] آں پشہ راندن ہم نبود
اس کو ان مچھروں کو اڑانے کی بھی فرصت نہ تھی

از نہیبِ حملۂ گرگِ عَنُود
کمینے بھیڑیئے کے حملے کے ڈر سے

تا نیاید گرگ آسیبے زند
تاکہ بھیڑیا نہ آجائے (اور) نقصان پہنچائے

روستائی ریشِ خواجہ بر کَند
(اور) دیہاتی، خواجہ کی داڑھی نوچے

اینچنیں دنداں زناں تا نیم شب
اسی طرح آدمی رات تک لرزتے ہوئے

جانِ شاں از ناف می آمد بلب
اُن کی جان ناف سے لبوں تک آرہی تھی

ناگہاں تمثالِ گرگِ ہشتۂ
اچانک ایک آوارہ بھیڑیئے کی صورت نے

سر بر آورد از فرازِ پشتۂ
ٹیلے کے پیچھے سے سر اُبھارا

تیر را بکشاد آں خواجہ ز شست
اس خواجہ نے تیر چُستی سے چھوڑا

زد بر آں حیواں کہ تا اُفتاد پست
اس جانور کو مارا تو وہ گر پڑا

---

[1] پیکِ سُبل۔ مختلف راستوں کا قاصد۔ شہریاں۔ یعنی وہ لوگ جو ظاہری علوم اور تمدن سے وابستہ ہیں۔ رُوح۔ یعنی سالک درویش۔ روستائی۔ دیہاتی۔ گیج۔ احمق، پریشان دماغ۔ بے فتوح۔ بے فیض۔ چوں۔ انتہائی شرمناک کام کرنیکے بعد شرمندگی سے کیا فائدہ۔

[2] شغاف۔ وہ پردہ جس میں دل لپٹا ہوا ہے، دل کے اندر کا سیاہ نقطہ۔ اعتراف۔ اقرار۔ گرگ۔ یعنی ہر مچھر اور پسّو اُسکے لئے بھیڑیا تھا لیکن وہ اُنکی پروا کئے بغیر بھیڑیئے کی تلاش میں تھا۔ کیک۔ پسّو۔

[3] فرصت۔ بھیڑیئے کے خوف سے بھیڑیئے کی جستجو میں اسقدر لگا ہوا تھا کہ مچھر اور پسّو اڑانے کی بھی فرصت نہ تھی۔ تمثال۔ صورت۔ ہشتۂ۔ چھوٹا ہوا، آزاد۔ پشتۂ۔ ٹیلا

اندر اُفتادن ز حیواں باد جستؔ ¹
گھسنے سے حیوان کا گوز خارج ہوا

روستائی ہائے کرد و کوفت دست
دیہاتی نے ہائے کی اور ہاتھ (سر پر) مارا

ناجوانمردا کہ خر کُرّہ من ست
اے نامُراد! میرے گدھے کا بچہ ہے

گفت نے ایں گرگ چیں آہرمن ست
(خواجہ نے) کہا نہیں یہ دیو ہیکر بھیڑیا ہے

اندرو اشکال گرگی ظاہر ست
میں بھیڑیئے پن کی صورت واضح ہے

شکل اُو از گرگی اُو مخبر ست
اس کی شکل اس کے بھیڑیا ہونے کو بتا رہی ہے

گفت نے بادے کہ جست از فرجِ وے
اُس (دیہاتی) نے کہا نہیں جو گوز اس کی شرمگاہ سے خارج ہوا ہے

می شناسم ہمچناں کآبے زمے
میں اس کو پہچانتا ہوں جیسا کہ پانی کو شراب سے

کُشتۂ خر کُرّہ ام را در ریاض
تو نے کھیتوں میں میرے گدھے کا بچہ مار ڈالا

کہ مبادت بسطؔ ² ہرگز ز انقباض
(خدا کرے) تجھے تنگی سے فراخی کبھی (نصیب) نہ ہو

گفت نیکو تر تفحص کن شب ست
اس (خواجہ) نے کہا اچھی طرح تحقیق کر لے رات ہے

شخصہا در شب ز ناظر مُحجب ست
رات میں صورتیں آنکھ سے مخفی ہوتی ہیں

شب غلط بنماید و مُبدَل بسے
رات بہت سی چیزوں کو غلط اور بدلی ہوئی دکھا دیتی ہے

دیدِ صائب شب ندارد ہر کسے
رات میں ہر شخص ٹھیک نگاہ نہیں رکھتا ہے

ہم شب و ہم ابر و ہم بارانِ ژرف
رات بھی اور ابر بھی اور گہری بارش بھی

ایں سہ تاریکی غلط آرد شگرف
یہ تین اندھیریاں بڑی غلطی پیدا کر دیتی ہیں

گفت ایں بر من چو روزِ روشن ست
اُس (دیہاتی) نے کہا یہ مجھ پر روزِ روشن کی طرح ہے

من شناسم بادِ خر کُرّہ من ست
میں پہچانتا ہوں (یہ) میرے گدھے کے بچہ کا گوز ہے

درمیانِ بست بادآں باد را
بیسوں ہواؤں میں، اُس ہوا کو

می شناسم چوں مسافر زاد را
میں پہچانتا ہوں جیسا کہ مسافر توشہ کو

خواجہ بر جست و بیامد ناشگفتؔ ³
خواجہ اُچھل پڑا اور بے صبر ہو گیا

روستائی را گریبانش گرفت
دیہاتی کا گریبان پکڑ لیا

کابلہِ طرّار شید آوردۂ
کہ بیوقوف گرہ کٹ تو نے مکر کیا ہے

بنگ و افیوں ہر دُو باہم خوردۂ
بھنگ اور افیون دونوں ملا کر تو نے کھائی ہیں

در سہ تاریکی شناسی بادِ خر
تین اندھیریوں میں تو گدھے کی ہوا کو پہچانتا ہے

چوں ندانی مر مرا اے خیرہ سر
اے دیوانے! تو مجھے کیوں نہیں پہچانتا ہے؟

---

¹ بادِ جست۔ اسکے پیٹ کی ہوا خارج ہوئی۔ کُرّہ۔ بچھیرا۔ اہرمن۔ دیو، شیطان۔ مخبر۔ خبر دینے والا۔ فرج۔ شرمگاہ۔ ریاض۔ روضہ کی جمع ہے باغ۔

² بسط۔ کشادگی۔ انقباض۔ تنگی۔ تفحص۔ جستجو۔ محجب۔ محجوب۔ مخفی۔ گفت۔ دیہاتی نے کہا۔ زاد۔ مسافر کا توشہ۔

³ ناشگفت۔ بے صبر۔ ابلہ۔ بیوقوف۔ طرّار۔ جیب تراش۔ شید۔ مکر۔ بنگ۔ بھنگ۔ خیرہ سر۔ دیوانہ

آنکہ داند نیم شب گوسالہ را — چوں نداند ہمرہِ دہ سالہ را
جو آدمی رات میں بچھڑے کو پہچان لے — وہ دس سالہ ساتھی کو کیسے نہیں پہچانتا؟

خویشتن را عارفؒ و والہؒ کُنی — خاک در چشمِ مُروّت می زنی
اپنے آپ کو باخدا اور عاشق بناتا ہے — مروّت کی آنکھ میں دھول جھونکتا ہے

کہ مرا از خویش ہم آگاہ نیست — در دلم گنجا بجُز اللہ نیست
کہ مجھے اپنی بھی خبر نہیں ہے — میرے دل میں اللہ کے سوا کسی کی گنجائش نہیں ہے

آنچہ دی خوردم ازانم یاد نیست — ایں دل از غیرِ تحیُّر شاد نیست
میں نے جو کل کھایا وہ بھی مجھے یاد نہیں ہے — یہ دل (مقامِ) حیرت کے علاوہ کسی چیز سے خوش نہیں ہے

عاقل و مجنونِ حقم یاد آر — در چنیں بیخویشیم معذور دار
مجھے اللہ کا عاقل اور دیوانہ سمجھ — اس طرح کی مدہوشی میں مجھے معذور سمجھ

آنکہ مُردارے خورد یعنی نبیذ — شرع اُو را سُوئے معذوراں کشید
جو شخص حرام یعنی نبیذ پی لیتا ہے — شریعت اس کو معذوروں میں داخل کر دیتی ہے

مست و بنگی را طلاقؒ و بیع نیست — ہمچو طفل ست اُو معاف و مطلقے
مست اور بھنگ پینے والے کی طلاق اور بیع معتبر نہیں ہے — وہ بچہ کی طرح ہے جو معاف اور آزاد ہے

مستی کاید زبُوئے شاہِ فرد — صد خُمِ مے در سَر و مغز آں نکرد
وہ مستی جو یکتا شاہ کی خوشبو سے پیدا ہو — شراب کے سو مٹکے بھی سر اور دماغ میں وہ نہیں کر سکتے

پس برو تکلیف چوں باشد رَوا — اسپ ساقط گشت و شد بے دست و پا
اس کو مکلّف بنانا کیسے جائز ہو گا! — گھوڑا گر گیا ہے اور وہ بے دست و پا ہو گیا ہے

بار برگیرند چوں آمد عرج — گفت حق لَیْسَ عَلَی الْاَعْمٰی حَرَجؒ
جب لنگڑا پن آ جاتا ہے بوجھ ہٹا لیتے ہیں — اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے" اندھے پر گناہ نہیں ہے

ہمچنیں لَیْسَ عَلَی الْاَعْرَجِ حَرَج — نیست رنجے چوں عمی و چوں عرج
اسی طرح لنگڑے پر گناہ نہیں ہے — اندھے پن اور لنگڑے پن کی طرح کوئی مصیبت نہیں ہے

بار کہ نہد در جہاں خر کُرّہ را — درس کہ دہد پارسی بُو مرّہ را
گدھے کے بچے پر بوجھ کون لادتا ہے؟ — فارسی کا سبق شیطان کو کون پڑھاتا ہے؟

سُوئے خود اعمٰی شدم از حق بصیر — پس معافم از قلیل و از کثیر
اپنے لئے میں اندھا ہوں خدا کے معاملہ میں بینا ہوں — تو مجھے تھوڑے اور زیادہ سے معافی ہے

---

ؒ عارف ۔ خدا کی معرفت والا ۔ والہ ۔ فریفتہ، عاشق ۔ یہ بھی دیہاتی کا مقولہ ہے ۔ تحیّر حیرانی ۔ عاقل ۔ یہ بھی دیہاتی کا قول ہے ۔ نبیذ ۔ یعنی وہ شراب جس کا پینا حرام ہے ۔

ؒ طلاق ۔ امام شافعیؒ کے نزدیک شراب سے مدہوش کی طلاق اور بیع واقع نہیں ہوتی ہے ۔ مطلق ۔ یعنی تکالیف سے آزاد ۔ شاہِ فرد ۔ اللہ تعالیٰ ۔ اسپ ساقط گرے ہوئے گھوڑے سے بوجھ ہٹا دیا جاتا ہے ۔ عرج ۔ لنگڑا پن ۔

ؒ حرج ۔ تنگی، گناہ ۔ اعرج ۔ لنگڑا ۔ بو مرّہ ۔ شیطان کی کنیت ہے ۔ سوئے خود ۔ یعنی میں اللہ کے معاملہ میں ہوش میں ہوں اور اپنے معاملہ میں بے خبر ہوں ۔ معاف ۔ بخشا ہوا، درگزر کیا ہوا ۔

لافِ درویشی زنی و بیخودی — ہائے وہوئے عاشقانِ ایزدی

تو درویشی اور بے خودی کی ڈینگیں مارتا ہے — اللہ کے عاشقوں جیسی ہائے وہو کرتا ہے،

کز زمیں را من ندانم ز آسماں — امتحانت[1] کرد غیرت اِمتحاں

کہ میں آسمان کو زمین میں فرق نہیں کر سکتا ہوں — غیرت (خداوندی) نے تیرا خوب امتحان کیا

بادِ خر کرہ چنیں رسوات کرد — ہستی نفی ترا اثبات کرد

گدھے کے بچے کے گوز نے تجھے رُسوا کر دیا — تیری ہستی کی نفی (کے جھوٹ) کا اثبات کر دیا

ہمچنیں رُسوا کند حق شید را — ہمچنیں گیرد رمیدہ صید را

اللہ (تعالیٰ) مکر کو اسی طرح رسوا کرتا ہے — بھاگے ہوئے شکار کو اسی طرح پکڑتا ہے

صد[2] ہزاراں امتحانست اے پدر — ہر کہ گوید من شدم سرہنگِ در

بابا! لاکھوں آزمائشیں ہیں (اس کے لئے) — جو یہ کہے کہ میں (اللہ کے) در کا سپاہی ہوں

گر نداند عامۂ اُو را امتحاں — پختگانِ راہ جویندش نشاں

اگرچہ عوام اُس کو امتحان نہیں سمجھتے — (لیکن) راہِ (حق) کے پختہ کار، اس کا پتہ لگا لیتے ہیں

## اشارت در شناختنِ مدعیِ کمال را صاحبِ کمال

مدعیِ کمال کو صاحبِ کمال اور عوام کی جانب سے غلط بکواس کو

## و گزافِ غلط از عوام

پہچاننے کے بارے میں اشارہ

چوں کند دعویِ خیاطی کسے — افگند در پیشِ اُو شہ اطلسے[3]

جب کوئی درزی ہونے کا دعویٰ کرتا ہے — بادشاہ اس کے سامنے اطلس ڈالدیتا ہے

کہ بُبر ایں را بغلطاقِ فراخ — ز امتحاں پیدا شود اُو را دو شاخ

کہ اس کی چوڑی قبا تراش دے — (اور) امتحان سے اُس کے دونوں پہلو ظاہر ہو جاتے ہیں

گر نبودے اِمتحانِ ہر بدے — ہر مخنث درِ وغا رستم بُدے

اگر ہر بُرے کے امتحان کا طریقہ نہ ہوتا — جنگ میں ہر ہیجڑا رستم ہوتا

خود مخنث را زرہ پوشیدہ گیر — چوں بہ بیند زخم اُو گردد اسیر

ہیجڑے کو زرہ پوش فرض کر — جب اس کے زخم لگے گا قیدی بن جائیگا

مستِ مے ہشیار چوں شد از دبور — مستِ حق ناید بخود از نفخِ صور

بچھوا ہوا سے شراب کا مست تیرے ہوشیار ہو گیا — اللہ کا مست صور پھنکنے سے بھی ہوش میں نہیں آتا

---

[1] امتحانت۔ یعنی تیرے دعووں کا اللہ نے امتحان لیا۔ تو یعنی تو مقامِ فنا میں پہونچنے کا دعوی کر رہا تھا اللہ نے ثابت کر دیا کہ یہ تیرا دعویٰ غلط ہے۔

[2] صد ہزار۔ جب کوئی عشق الٰہی کا دعوی کرتا ہے اُس کی آزمائشیں شروع ہو جاتی ہیں۔ پختگاں۔ خاصانِ خدا' دعوے کی حقیقت کو پہچان لیتے ہیں۔ خیاطی۔ درزی پن۔

[3] اطلس۔ ایک ریشمی کپڑا ہے۔ غلطاق۔ قبا۔ دو شاخ۔ دعوے کے دونوں پہلو یعنی انکا صحیح یا غلط ہونا۔ چوں بیند زخم لگنے پر ہتھیار ڈالدیتا ہے اور اپنے آپکو قیدی بنا دیتا ہے۔ دَبور۔ پچھوا ہوا۔

بادۂ حق راست باشد نے دروغ
اللہ کی شراب سچی ہوتی ہے نہ کہ جھوٹی

دُوغ[1] خوردی دُوغ خوردی دُوغ دُوغ
تونے چھاچھ پی ہے تونے چھاچھ پی ہے چھاچھ چھاچھ

ساختی خود را جنیدؒ و بایزیدؒ
تونے اپنے آپ کو جنیدؒ اور بایزیدؒ بنایا

رو کہ نشناسم تبر را از کلید
(کہتا ہے) جا میں کلہاڑے اور کنجی میں امتیاز نہیں کرتا ہوں

بدرگی و منبلی و حرص و آز
بدذاتی، اور کاہلی، اور حرص اور لالچ کو

چوں کنی پنہاں بہ تیدائے مکرساز
اے مکار! تو مکر سے کیسے چھپائے گا

خویش را منصورِ حلاجؒ کنی
اپنے آپ کو منصور حلاجؒ بناتا ہے

آتشے در پنبۂ یاراں زنی
دوستوں کی روئی میں آگ لگاتا ہے

کہ نہ بشناسم عمرؓ از بولہب
کہ میں عمرؓ اور ابولہب میں فرق نہیں کرتا ہوں

بادِ خر کرّہ شناسم نیم شب
گدھے کے بچے کا گوز آدھی رات میں پہچان لیتا ہوں

اے خرے کایں از تو خر باور کند
اے گدھے! تیری ان باتوں پر گدھا یقین کرسکتا ہے

خویش را بہرِ تو کور و کر کند
جو تیری خاطر اپنے آپ کو اندھا بہرا بنالے

خویش را از رہروان[2] کمتر شمر
اپنے آپ کو سالکوں سے کم تر سمجھ

تو حریفِ رہزنانی کہ مخور
تو ڈاکوؤں کا ساتھی ہے، گھمسان نہ کھا

باز پر از شید و سوئے عقل تاز
مکاری سے ہٹ اور عقل کی طرف دوڑ

کے پرد بر آسماں پرِّ مجاز
نقلی پَر آسمان پر کب اُڑتا ہے؟

خویشتن را عاشقِ حق ساختی
تونے اپنے آپ کو خدا کا عاشق بنایا ہے

عشق با دیوِ سیاہے باختی
(لیکن) دوستی کالے شیطان سے کی ہے

عاشق و معشوق را در رستخیز
قیامت میں عاشق اور معشوق کو

دو بدو بندند و پیش آرند تیز
اکٹھا باندھیں گے اور فوراً پیش کریں گے

تو چہ خود را گیج و بیخود کردۂ
تونے اپنے آپ کو دیوانہ اور مدہوش کیا ہے

خونِ رَز کو خونِ ما را خوردۂ
انگور کا خون کہاں، تونے ہمارا خون پیا ہے

رو کہ نشناسم[3] ترا از من بجہ
جا میں تجھے نہیں پہچانتا ہوں میرے پاس سے بھاگ

عارفِ بیخویشم و بہلول دِہ
میں عارف (باللہ) مدہوش ہوں اور گاؤں کا بہلول ہوں

تو تو ہم می کنی از قربِ حق
تو اللہ (تعالیٰ) کے قرب کا گمان کرتا ہے

کہ طبق گر دور نبود از طبق
کہ طباق بنانے والا طباق سے دور نہیں ہوتا ہے

---

[1] دُوغ. چھاچھ. رَوْ یعنی تو کہتا ہے جا مجھے کچھ خبر نہیں ہے. منبلی. سستی، کاہلی. منصورؒ: یہ بزرگ روئی دھننے کا پیشہ کرتے تھے اسی لئے حلاج کہلاتے تھے. پنبۂ یاراں. یعنی دوستوں کے حقوق کو رد کر. یعنی بنیر سنے اور دیکھے تیری تصدیق کرتا ہے.

[2] رہروان. سالکین. حریف. ہم پیشہ. کہ مخور. بکھلس نہ کر. پَرِ مجاز. مصنوعی پر. عاشق و معشوق یعنی شیطان اور اس کے پجاری. گیج. دیوانہ، احمق. خونِ رَز. انگور کا خون یعنی شراب.

[3] رو کہ نشناسم. یہ بھی اسی دیہاتی کا قول ہے. بہلول. مشہور بزرگ گذرے ہیں. کہ طبق یعنی اللہ خالق ہے تو مخلوق کو لامحالہ اس سے قرب حاصل ہے.

این نمی بینی کہ قُربِ اولیا
تو یہ نہیں دیکھتا کہ اولیاء کا قُرب
صد کرامت دارد و کار و کیا[1]
سینکڑوں کرامتیں اور شان و شوکت رکھتا ہے

آہن از داؤدؑ مومے می شود
حضرت داؤدؑ کے ہاتھ سے لوہا موم ہو جاتا ہے
موم در دستت چو آہن می بود
تیرے ہاتھوں میں موم لوہا ہوتا ہے

قُربِ حق و رزق بر جملہ ست عام
اللہ کا قُرب اور رزق سب کے لئے عام ہے
قُربِ وحیِ عشق دارند این کرام
یہ بزرگ عشق کی باتوں کا قُرب رکھتے ہیں

قُرب بر انواع باشد اے پدر
بابا! قُرب کی قسمیں ہوتی ہیں
می زند خورشید بر کہسار و زر
سورج پہاڑ پر بھی چمکتا ہے اور سونے پر بھی

لیک قربے ہست باز رشید[2] را
لیکن سونے کے ساتھ سورج کا قُرب ہے
کہ از آں نبود خبر مر بید را
کہ بید (کے درخت) کو اس کی خبر بھی نہیں ہے

شاخِ خشک و تر قریبِ آفتاب
تر اور خشک شاخ آفتاب کے قریب ہے
آفتاب از ہر دو کے دارد حجاب
سورج دونوں سے کب پردہ رکھتا ہے؟

لیک کو آں قُربتِ شاخِ طری
لیکن کہاں وہ تر شاخ کی قربت
کہ ثمارِ پختہ از وے می خوری
کہ تو اس کے پکے پھل کھاتا ہے

شاخِ خشک از قُربتِ آں آفتاب
اس آفتاب کی قربت سے خشک شاخ کو
غیر زوتر خشک گشتن گو بیاب
اس سے بھی زیادہ خشک ہونے کے علاوہ تو اور کیا پائے

بنگر ایں کاں شاخِ خشک از قُرب خور
یہ دیکھ کہ سورج کے قُرب سے اس خشک شاخ نے
غیر خشکی می برد چیزے دگر
سوائے خشکی کے اور کوئی چیز حاصل کی؟

آنچناں[3] مستے مباش اے بے خرد
اے بے عقل! تو ایسا مست نہ بن
کہ بہ عقل آید پشیمانی خورد
کہ ہوش میں آئے تو شرمندگی اٹھائے

بلکہ زاں مستاں کہ چوں مے می خورند
بلکہ ان مستوں میں سے (بن) کہ جب وہ شراب پیتے ہیں
عقلہائے پختہ حسرت می برند
پختہ عقلیں حسرت کرتی ہیں

اے گرفتہ ہمچو گربہ موشِ پیر
اے وہ کہ جس نے بلی کی طرح بوڑھا چوہا پکڑا ہے
گر تو زاں مے شیر گیری شیر گیر
اگر تو اس شراب سے شیر پکڑنا چاہتا ہے تو شیر پکڑ

اے نخوردہ از خیالِ جام ہیچ
اے وہ کہ تو نے جام کے خیال سے کچھ بھی نہیں پایا
ہمچو مستانِ حقائق بر مپیچ
حقائق کے مستوں کی طرح نہ اینٹھ

---

[1] کار و کیا۔ شان و شوکت۔ یعنی اولیاء کا قُرب محض خالق و مخلوق والا قُرب نہیں ہے وہ خاص قُرب ہے۔ آہن حضرت داؤدؑ کو جو قُربِ الٰہی حاصل تھا اُس کا نتیجہ یہ تھا کہ اُن کے ہاتھ میں لوہا موم بن جاتا تھا۔ محض خالقیت اور مخلوقیت کے تعلق سے یہ بات پیدا نہیں ہوتی۔ قُربِ حق۔ اللہ ہر انسان کی شہ رگ سے بھی زیادہ اُس سے قریب ہے اور اپنی رزاقیت کے اعتبار سے بھی سب سے قریب ہے یہ قُرب تو سب ہی کو حاصل ہے۔ کرام۔ جو اللہ کے دربار کے مقرب ہیں ان کو عشق کا قُرب حاصل ہوتا ہے۔

[2] رشید۔ خورشید کا مخفف ہے۔ بید۔ بے پھل درخت ہے دوسرے درختوں کے پھل سورج کے قُرب سے پکتے ہیں بید کو اُس قُرب سے کوئی فائدہ نہیں ہے۔ کہ ثمار۔ تر شاخ پر سورج کی وجہ سے پھل آتے ہیں اور پکتے ہیں۔ شاخِ خشک۔ خشک شاخ کو سورج کا قُرب اور خشک کر دیگا۔

[3] آنچناں مستے۔ یہ غیر دائمی مستی کا اظہار شرمندگی کا موجب ہوگا۔ بلکہ۔ کاملین کی دیوانگی عقلمندوں کے لئے باعثِ رشک ہے موشِ پیر یعنی دنیا کی ناقص دولت۔ مے۔ یعنی عشق۔ شیر گیر یعنی معارفِ الٰہیہ۔ اے نخوردہ۔ جامِ حقیقت [illegible] درکنار اس کا تصور بھی نہیں حاصل ہوا۔

می فتی آنسو و ایں سو مست وار
تو مستوں کی طرح اِدھر اُدھر کو گرتا ہے

اے تو ایں سُو نیستت آنسو گزار[1]
او تو اِدھر کا ہے، تیرا اُدھر گزند بھی نہیں ہے

گر بداں سُو راہ یابی بعد ازاں
اگر اس کے بعد تو اُس طرف راہ یاب ہو جائے

گہ بدیں سو گہ بداں سُو سر فشاں
کبھی اِدھر کو کبھی اُدھر کو سر جھٹک

جملہ ایں سُوئی ازاں سُو گپ مزن
تو بالکلیہ اِس جانب کا ہے اُس جانب کی گپ مار

چوں نداری موت ہرزہ جاں مکن
جب تجھے موت نہیں آرہی ہے تو خواہ مخواہ نزع طاری کر

آں خضر جاں کز اجل نہراسد او
وہ خضر کی جان والا جو موت سے نہ گھبرائے

شاید ار مخلوق را نشناسد او
اگر وہ مخلوق کو نہ پہچانے اُس کے لئے مناسب ہے

کام از ذوقِ تو ہم خوش کنی
وہمی ذوق سے تو حلق کو خوش کر رہا ہے

در دمی در خیکِ[2] خود پُرّش کنی
تو اپنی مشک میں پھونک بھر رہا ہے اور اُسکو پُر کر رہا ہے

پس بیک سوزن تہی گردی ز باد
تو ایک سوئی سے ہوا سے خالی ہو جائے گا

ایچنیں فربہ تنِ لاغر مباد
کمزور بدن والا اِس طرح کا فربہ نہ بنے

کوزہا سازی ز برف اندر شتا
تو جاڑوں میں برف سے پیالے بناتا ہے

کے کند چوں تاب بیند آں وفا
وہ جب گرمی دیکھے گا وفاداری کب کرے گا؟

## افتادن شغال[3] در خُم رنگ و رنگیں شدن وے و دعوائے
گیدڑ کا رنگ کے مٹکے میں گر جانا اور اُس کا رنگین ہو جانا اور

## طاؤسی نمودن درمیانِ شغالانِ دیگر
گیدڑوں میں مور ہونے کا دعویٰ کرنا

آں شغالک رفت اندر خُمِ رنگ
وہ ذلیل گیدڑ رنگ کے مٹکے میں ڈُبکی گیا

اندراں خُم کرد یک ساعت درنگ
وہ اُس مٹکے میں تھوڑی دیر ٹھہرا

پس برآمد پوستش رنگیں شدہ
پھر نکلا تو اُس کی کھال رنگین ہو گئی تھی

کہ منم طاؤسِ علییں شدہ
(اُس نے کہا) کہ میں تو جنت کا مور ہو گیا ہوں

پشمِ رنگیں رونقِ خوش یافتہ
رنگین بالوں نے عمدہ رونق حاصل کر لی تھی

آفتاب آں رنگہا بر تافتہ
سورج نے اُن رنگوں کو چمکا دیا تھا

دید خود را سرخ و سبز و فور و زرد
اُس نے اپنے آپکو سُرخ اور سبز اور لال اور پیلا دیکھا

خویشتن را بر شغالاں عرضہ کرد
اپنے آپ کو گیدڑوں پر پیش کیا

[1] ایں سُو۔ عالمِ ناسوت۔ آنسو۔ عالمِ ملکوت۔ گر بداں سُو۔ اگر انسان حقیقت تک پہنچ جائے تو پھر شوق سے وجد کرے۔ چوں نداری جب موت کا وقت نہیں ہے تو خواہ مخواہ اپنے اوپر نزع طاری کرنا حماقت ہے۔ آں خضر کہاں یعنی فنافی اللہ کے مقام پر پہنچ کر انسان مخلوق کو نہ پہچانے تو کوئی مضائقہ نہیں ہے۔

[2] خیک۔ مشک۔ پس مست حق کسی تکلیف سے نہیں گھبراتا فرضی شیخ کی حقیقت معمولی تکلیف واضح کر دیتی ہے۔ کوزہا۔ برفانی ملکوں میں موسمِ سرما میں بچے برف کے کھلونے بنا لیتے ہیں۔

[3] شغال۔ گیدڑ۔ اس حکایت کا مقصد یہ ہے کہ فرضی شیخ کی مثال اس گیدڑ کی سی ہے جس نے رنگین ہو کر مور ہونے کا دعویٰ کر دیا تھا۔ درنگ۔ تاخیر۔ طاؤس۔ مور۔ علییں۔ جنت۔ فور۔ لال

جملہ گفتند اے شغالک حال چیست
سب نے کہا اے حقیر گیدڑ! تیرا کیا حال ہے؟
کہ ترا در سر نشاطے ملتویست[1]
کہ تیرے سر میں ایک پیچیدہ مستی ہے

از نشاط از ما کرانہ کردۂ
مستی سے تو ہم سے جدا ہو گیا ہے
ایں تکبر از کجا آوردۂ
تو یہ تکبر کہاں سے لایا ہے؟

یک شغالے پیش او شد کاے فلاں
ایک گیدڑ اس کے سامنے گیا کہ او فلانے
شید کردی تا شدی از خوش دلاں
تو نے مکر کیا یہاں تک کہ تو خوش دل بن گیا

شید کردی تا بہ منبر بر جہی
تو نے مکر کیا تاکہ تو منبر پر چڑھے
تا ز لاف ایں خلق را حسرت دہی
تاکہ ڈینگوں سے ان لوگوں کو حسرت دلائے

بس بکوشیدی ندیدی گرمیے[2]
تو نے بہت کوشش کی لیکن، گرمی نہ دیکھی
بس ز شید آوردۂ بے شرمیے
تو نے مکاری سے بہت بے شرمی حاصل کر لی

صدق و گرمی خود شعار اولیاست
سچائی اور گرمی اولیا کا شعار ہے
باز بے شرمی پناہِ ہر دغاست
پھر بے شرمی ہر دھوکے کی پناہ ہے

کالتفات خلق سوئے خود کشند
تاکہ مخلوق کی توجہ اپنی طرف کریں
کہ خوشیم و از دروں بس ناخوشند
کہ ہم خوش ہیں حالانکہ اندر سے بہت رنجیدہ ہیں

## چرب کردنِ مردِ لافی لب و سبلت خود را ہر بامداد، بپوستِ دنبہ و بروں آمدن میانِ حریفاں کہ چنیں و چناں خوردہ ام

ایک شیخی خورے کا ہونٹ اور مونچھوں کو ہر صبح کو دنبہ کے چمڑے سے چکنا کرنا اور دوستوں میں باہر آنا کہ میں نے ایسا ایسا کھانا کھایا ہے

دنبہ[3] پارہ یافت شخصے مستہاں
ایک ذلیل شخص نے دنبہ (کی کھال) کا ٹکڑا پالیا
ہر صباحے چرب کردے سبلتاں
ہر صبح کو دونوں مونچھوں کو چکنا کرتا

در میانِ منعماں رفتے کہ من
مالداروں میں جاتا کہ میں نے
لوت چربے خوردہ ام در انجمن
ایک مجلس میں مرغن غذا کھائی ہے

دست بر سبلت نہادے در نوید
خوشخبری دیتے وقت مونچھوں پر ہاتھ پھیرتا
رمز یعنی سوئے سبلت بنگرید
اشارہ (تھا) یعنی مونچھیں دیکھو

کایں گواہِ صدقِ گفتارِ من ست
کہ یہ میری بات کے سچے گواہ ہیں
ویں نشانِ چرب و شیریں خوردن ست
اور یہ چکنی اور لذیذ غذا کھانے کی علامت ہے

---

[1] ملتوی۔ لپٹنے والا۔ کرانہ۔ کنارہ۔ تا بہ منبر چونکہ مولانا نے گیدڑ سے بناوٹی شیخ مراد لیا ہے لہٰذا اس کے لئے منبر کا لفظ بھی استعمال کیا ہے

[2] گرمیے۔ یعنی حقیقی عشق کی گرمی۔ شعار: علامت، نشان۔ چرب کردن۔ مولانا نے بناوٹی شیخ کی حالت کو اس شیخی خورے کی حکایت سے سمجھایا ہے جو کہ بلی خال ہے، لفظ بہ چکنا چمڑا ہے۔

[3] دنبہ۔ چکتی۔ مستہاں۔ ذلیل۔ سبلتاں۔ دونوں مونچھیں۔ منعماں۔ مالدار لوگ۔ لوت چرب۔ چکنی غذا۔ رمز۔ یعنی مونچھوں پر ہاتھ پھیر کر اشارہ کرتا تھا کہ ان کی چکنائی میری گواہ ہے۔

اِشکمش گفتے جوابِ بے طنین — کہ اَبَادَاللہُ کَیْدَ الْکَافِرِیْن
اُس کا پیٹ بلا آواز جواب دیتا — کہ اللہ کافروں کے مکر کو برباد کرے

لافِ تو ما را بر آتش بر نہاد — کاں سبالِ چربِ تو بر کندہ باد
تیری شیخی نے ہمیں انگاروں پر رکھ دیا ہے — خدا کرے تیری چکنی مونچھیں اُکھڑ جائیں

گر نبودے لافِ زشتت اے گدا — یک کریمے رحم آوردے بما
اے بھکاری! اگر تیری بُری شیخی نہ ہوتی — (تو) کوئی سخی ہم پر رحم کرتا

راست گر گفتی و کج کم باختی — یک طبیبے داروے ما ساختی
اگر تو سچ بولتا اور کج گری کا کھیل نہ کھیلتا — تو ہمارے علاج کے لئے ایک طبیب پیدا کر دیتا

ور نمودی عیب و کم کردی جفا — ہم بُدے مہمانیِ یک آشنا
اگر تو عیب ظاہر کر دیتا اور ظلم نہ کرتا — کسی آشنا کی جانب سے مہمانی ہو جاتی

گفت حق[2] کہ کج مجنباں گوش و دم — یَنْفَعَنَّ الصَّادِقِیْنَ صِدْقُہُمْ
اللہ (تعالیٰ) نے فرمایا ہے کہ کان اور دُم کو ٹیڑھا نہ ہلا — سچوں کو اُن کا سچ ضرور فائدہ دے گا

کہف اندر کژ مخسپ اے محتلم — آنچہ داری وانما و فَاسْتَقِمْ
اے بے عقلے! غار کے اندر ٹیڑھا نہ سو — جو کچھ حالت ہے ظاہر کر دے، پھر سیدھا چل

ور نگوئی عیبِ خود بارے خمش — از نمایش و ز دغل خود را مکش
اگر اپنا عیب نہیں بتاتا ہے تو چپ رہ — دِکھاوے اور فریب سے اپنے آپ کو ہلاک نہ کر

بر[3] سبالِ چربِ خود تکیہ مکن — زانکہ گربہ بُرد دُنبہ بے سخن
اپنی چکنی مونچھوں پر بھروسہ نہ کر — اس لئے کہ بلی بلاشبہ چکتی لے گئی ہے

گر تو نقدے یافتی مکشا دہاں — ہست در رہ سنگہائے امتحاں
اگر تجھ کو کچھ نقدی مل گئی ہے تو لب کشائی نہ کر — راستہ میں آزمائش کے بہت سے پتھر ہیں

سنگہائے امتحاں را نیز پیش — امتحانہا ہست در احوالِ خویش
آزمائش کے پتھروں کے لئے بھی درپیش ہیں — اپنے احوال میں بہت سے امتحانات

گفت یزداں از ولادت تا بحین — یُفْتَنُوْنَ فِیْ کُلِّ عَامٍ مَّرَّتَیْن
خدا نے فرمایا ہے کہ پیدائش سے موت تک — وہ ہر سال میں دو مرتبہ آزمائے جاتے ہیں

امتحاں بر امتحانست اے پدر — ہیں بکمتر امتحاں خود را مخر
بادا! آزمائش پر آزمائش ہے — خبردار کمتر آزمائش پر خود پسندی نہ کر

[1] اشکمش۔ اُس کا پیٹ۔ لاف تو۔ مونچھوں کی چکنائی اور شیخی کی وجہ سب اعضاء بھوکے رہے تو انھوں نے مونچھوں کو بددعا دی۔ سبال، سبلت کی جمع، مونچھیں۔ راست۔ اگر بھوک کا اظہار کرتا تو کوئی سخی کھانا کھلا دیتا۔

[2] گفت حق بہت سی آیتوں کا مفہوم ہے کہ انسان کو غلط بیانی نہ کرنی چاہیے سچوں کو اُن کی سچائی لامحالہ مفید ہوتی ہے کجے۔ بُرائی کو چھپانا نہ چاہیے اس کا اظہار کر کے علاج کرانا چاہیے ورنگوئی۔ اگر انسان کا باطن بُرا ہے تو کم از کم بھلائی کی شیخی نہ مارے۔

[3] بر سبال۔ معنوی نیکی پر شیخی نہ مارنی چاہیے وہ زائل ہو گی تو رسوائی ہو گی جیسا کہ شیخی خورے کے واقعہ میں بیان ہوا کہ چکنی کو بلی لیگئی تو وہ رسوا ہوا۔ گر تو۔ اگر انسان کو کمال کا کوئی مقام حاصل ہو تو اس کا فخریہ اظہار نہ کرتا پھرے۔ سنگہائے امتحان۔ یعنی اولیاء اللہ جو کھرے کھوٹے کو پرکھ لیتے ہیں پھر یہ اولیاء جو امتحان کی کسوٹی ہیں خود ان کا بھی امتحان ہوتا ہے۔ حین۔ موت۔ یفتنون۔ یہ آیت اگرچہ منافقین کے بارے میں ہے لیکن اسطرح کی آزمائشیں مومنین کی بھی ہوتی ہیں۔ امتحان۔ ایک آزمائش کے بعد دوسری آزمائش ہوتی ہے، کسی ادنیٰ آزمائش میں پورا اُترنے کی وجہ سے انسان میں خود پسندی نہ آنی چاہیے۔

زامتحاناتِ قضا ایمن مباش ... ہین زرسوائی بترس اے خواجہ تاش[1]
تقدیرِ خداوندی کے امتحانات سے مطمئن نہ ہو ... اے پیر بھائی! رُسوائی سے ڈر

## ایمن بودن بلعمِ باعور کہ امتحان کرد حضرتِ عزت
بلعم باعور کا مطمئن ہو جانا، کہ خدا نے اُس کا امتحان کر لیا ہے

## اُورا و ازانہا رو آمدہ بود
اور اُس سے وہ ثابت ہوا تھا؟

بلعمِ باعور و ابلیسِ لعین ... زامتحانِ آخریں گشتہ مہین
بلعم باعور اور ملعون شیطان ... آخری امتحان سے ذلیل ہو گئے

زانکہ بودند ایمن از مکرِ خدا ... کامتحانہا رفت اندر ماضیٰ
کیونکہ وہ اللہ کے داؤ سے بے خوف تھے ... کہ پہلے بہت سے امتحانات ہو چکے ہیں

عاقبت رسوائی آمد بارِ شاں ... ایں شنیدہ باشی از اخبارِ شاں
انجام کار وہ رُسوا ہو گئے ... تونے اُن کی خبروں میں یہ بات سُنی ہوگی

اُو بدعویٰ میلِ دولت می کُند ... معدہ[2] اش نفرینِ سَبلت میکند
وہ دعوے کے ذریعہ دولت کیطرف جُھک رہا ہے ... اُس کا معدہ مونچھ پر لعنت بھیج رہا ہے

کانچہ پنہاں می کُند پیدا اش کُن ... سوختِ مارا اے خدا رسوا اش کُن
(اے خدا) جو وہ چھپا رہا ہے اس کو ظاہر کر دے ... اے خدا اُس نے ہمیں جلا ڈالا اُسکو رسوا کر دے

جملہ اجزائے تنش خصمِ وے اند ... کز بہارِ لافِ ایشاں در دے اند
اُس کے جسم کے سب اعضا اسکے دشمن ہیں ... اُس موسم بہار کی شیخی مارنے سے وہ (موسم) خزاں میں ہیں

لاف[3] وا دادِ کرمہا می کُند ... شاخِ رحمت را زبُن بر می کُند
شیخی کرموں کو لوٹا دیتی ہے ... رحمت کی شاخ کو جڑ سے اکھاڑ دیتی ہے

راستی پیش آر یا خاموش کُن ... وانگہاں رحمت ببیں و نوش کُن
سچ بول یا چُپ رہ ... تب رحمت کو دیکھ اور حاصل کر

آں شکم خصمِ سبالِ اُو شدہ ... دستِ پنہاں در دُعا اندر زدہ
وہ پیٹ، اس کی مونچھوں کا دشمن بنا ... چھپے ہاتھوں دعا میں لگ گیا

کاے خدا رسوا کُن ایں لافِ لئام ... تا بجنبد سُوئے ما رحمِ کرام
کہ اے اللہ کمینوں کی اس شیخی کو رسوا کر دے ... تاکہ بھلوں کا رحم ہمارے لئے حرکت میں آئے

---

[1] خواجہ تاش۔ یعنی پیر بھائی۔ ایمن بردن۔ بلعم اور شیطان دونوں ابتدائی کامیابیوں پر مغرور ہو گئے اور تباہ ہو گئے۔ مہین۔ ذلیل، حقیر۔ ماضیٰ گذشتہ زمانہ۔ او بدعویٰ۔ نصیحتیں کرنیکے بعد پھر اب شیخی خورے کا قصہ شروع کیا ہے۔

[2] معدہ اش۔ چونکہ مونچھوں کی وجہ سے معدہ بھوکا رہا ہے مونچھوں پر لعنت بھیجتا ہے۔ کانچہ۔ معدے کی یہ دعا ہے۔ در دے اند۔ یعنی دی زمانہ والے اندادے خزاں کا مہینہ ہے۔

[3] واد۔ انسان کی شیخی، انسانوں اور اللہ تعالیٰ کے کرم کے منافی ہوتی ہے۔ سبال۔ مونچھیں۔ لئام۔ لئیم کی جمع۔ کمینہ۔

مُستجاب[1] آمد دعاےآں شکم — سوزشِ حاجت بزد بیروں عَلَم

اُس پیٹ کی دُعا مقبول ہوئی — محتاجی کی جلن نے جھنڈا اُبھارا

گفت حق گر فاسقی واہلِ صنم — چوں مرا خوانی اجابتہا کنم

خدا نے فرمایا خواہ تو فاسق ہے اور بُت پرست — جب تو مجھے پُکارے گا میں قبول کروں گا

تو دعا را سخت گیر و می شخول — تو مشو ہیچ از دُعا کردن ملول

تو خوب دعا کر اور رو — تو دعا کرنے سے کبھی نہ تھک

## بُردنِ گربہ دُنبہ را و رُسوا شدنِ پہلوان

بلی کا دُنبہ (کی کھال) کو لے بھاگنا اور پہلوان کا رسوا ہونا

چوں شکم خود را بحضرت[2] در سپرد — گربہ آمد پوستِ آں دُنبہ بِبُرد

جب پیٹ نے اپنے آپ کو اللہ کے سپرد کر دیا — بلی آئی، دُنبہ کی کھال لے بھاگی

از پسِ گربہ دویدند او می گریخت — کودک از ترسِ عتابش رنگ ریخت

بلی کے پیچھے دوڑا، وہ بھاگ گئی — اُس کے غصہ کے ڈر سے، بچہ کا رنگ اُڑ گیا

آمد اندر انجمن آں طفلِ خورد — آبروے مردِ لافی را ببُرد

وہ چھوٹا بچہ مجمع میں آیا — اُس نے شیخی خورے کی آبرو کھو دی

گفت آں دُنبہ کہ ہر صبح بدال — چرب میکردے لباں و سبلتاں

کہنے لگا کہ وہ دنبہ کی کھال جس سے ہر صبح کو — وہ ہونٹ اور مونچھیں چکنی کرتا تھا

گربہ آمد ناگہانش در ربود — بس دویدیم و نکرد آں ہیچ سود

بلی آئی اور اچانک اُس کو لے بھاگی — میں بہت دوڑا اور کوئی فائدہ نہ ہوا

پہلواں[3] را لاف گرم و ذوق ناک — چوں شنید ایں قصہ گشت از غم ہلاک

پہلوان نے شیخی کی گرمی اور ذوق میں — جب یہ قصہ سُنا رنج سے ہلاک ہو گیا

مُنفعل شد در میانِ انجمن — سر فرو بُرد و خمش گشت از سخن

مجمع میں شرمندہ ہو گیا — سر جھکایا اور بات سے خاموش ہو گیا

خندہ آمد حاضراں را از شگفت — رحمہا شاں باز جنبیدن گرفت

تعجب سے حاضرین کو ہنسی آ گئی — اُن کا رحم پھر حرکت کرنے لگا

دعوتش کردند و سیرش داشتند — تخمِ رحمت در زمینش کاشتند

انھوں نے اسکی دعوت کی اور اسکا پیٹ بھر دیا — مہربانی کا بیج اُس کی زمین میں بو دیا

[1] مُستجاب۔ قبول شدہ۔ شخول۔ امر کا صیغہ ہے شخولیدن رونا چلانا۔

[2] حضرت۔ دربار خداوندی۔ رنگ ریخت۔ یعنی لڑکا بلی کے پیچھے بھاگا جب کامیاب نہ ہوا تو باپ کے ڈر سے اُس کا رنگ بدل گیا۔ انجمن یعنی وہ مجمع جہاں وہ شیخی بگھارتا تھا۔ لافی۔ شیخی بگھارنے والا۔ گفت۔ یعنی بچے نے اپنی سادگی سے سارا قصہ بیان کر دیا جس سے شیخی خورے کا جھوٹ کھل گیا۔

[3] پہلواں۔ یعنی وہی شیخی خورا۔ ایں قصہ۔ یعنی یہ بات کہ بچے نے مجلس میں جا کر لڑ کہہ دیا ہے۔ رحمہا۔ یعنی اُن کو اُس کے افلاس پر رحم آنے لگا۔

اُو چو ذوقِ[1] راستی دید از کرام
جب اُس نے شریفوں میں سچائی کا ذوق دیکھا

بے تکبر راستی را شد غلام
بغیر تکبر کے سچائی کا غلام بن گیا

راستی را پیشۂ خود کُن مُدام
سچائی کو ہمیشہ کے لئے اپنا پیشہ بنالے

تا شوی در ہر دو عالم نیکنام
تاکہ تو دونوں جہان میں نیکنام بنے

## دعویٰ طاؤسی کردنِ آں شغال کہ در خُمِ صبّاغ افتادہ بُود

اُس گیدڑ کا جو رنگریز کے مٹکے میں گر گیا تھا مور ہونے کا دعویٰ کرنا

آں شغالِ رنگ رنگ اندر نہفت
اُس رنگ برنگے گیدڑ نے آہستہ سے

بر بنا گوشِ ملامت گر بگفت
ملامت گر کے کان کی لو کے پاس جاکر کہا

بنگر آخر در من و در رنگِ من
آخر مجھے اور میرے رنگ کو دیکھ

یک صنم چوں من ندارد خود شمن
بتخانہ (بھی) ایسا ایک بُت نہیں رکھتا ہے

چوں گُلستاں گشتہ ام صد رنگ و خوش
میں باغ کی طرح سو رنگوں والا اور حسین ہو گیا ہوں

مر مرا سجدہ کُن از من سر مکش
مجھے سجدہ کر، مجھ سے سرکشی نہ کر

کرّ و فرّ و آب و تاب و رنگ بیں
شان و شوکت، رونق اور چمک اور رنگ دیکھ

فخرِ دنیا خواں مرا و رُکنِ دیں
مجھے دنیا کا فخر اور دین کا ستون کہہ

مظہرِ لُطفِ خدائی گشتہ ام
میں اللہ کے کرم کا مظہر بن گیا ہوں

لوحِ[2] شرحِ کبریائی گشتہ ام
(اللہ کی) بڑائی کی شرح کی تختی بن گیا ہوں

اے شغالاں ہیں مخوانیدم شغال
اے گیدڑو! خبردار مجھے گیدڑ نہ کہو

کے شغالے را بوَد چندیں جمال
کسی گیدڑ میں اس قدر حسن کب ہوتا ہے؟

آں شغالاں آمدند آنجا بجمع
وہاں سب گیدڑ جمع ہو گئے

ہمچو پروانہ بگردا گردِ شمع
جیسے شمع کے چاروں طرف پروانے

پس چہ خوانیمت بگو اے جوہری
تو اے جوہری بتا ہم تجھے کیا کہا کریں؟

گفت طاؤسِ نری چوں مشتری
اُس نے کہا، نر طاؤس جو مشتری (ستارہ) کی طرح ہو

پس بگفتندش کہ طاؤسانِ جاں
تو انھوں نے اس سے کہا کہ روحوں کے مور

جلوہا دارند اندر گلستاں
باغ (عالمِ ملکوت) میں جلوے دکھاتے ہیں

تو چناں جلوہ کُنی گفتا کہ نے
تو ایسا جلوہ دکھائیگا اس نے کہا نہیں

بادیہ نارفتہ چوں گوید منیٰ
جو کسی جنگل میں نہ گیا ہو وہ منیٰ کی کیا بات کرے

[1] ذوقِ راستی۔ یعنی سچائی کو شرفا پسند کرتے ہیں تو وہ خود سچائی کا پابند ہو گیا

[2] صباغ۔ رنگریز۔ بناگوش کان کی لو۔ شمن۔ بتوں کو پجاری۔ مظہر۔ چونکہ میں انتہائی حسین ہوں لہٰذا میں خدا کی مہربانی کا مظہر ہوں اور اُس کی کبریائی کی شرح کی تختی ہوں۔

[3] لوح۔ یعنی میرے وجود سے اُس کی عظمت کی تفصیل معلوم کی جاسکتی ہے۔ جوہری۔ وہ گیدڑ جو رنگین ہو گیا تھا۔ مشتری۔ مشہور ستارہ ہے۔ جلوہا۔ طاؤس کا رقص مشہور ہے۔

بانگ[1] طاؤساں کُنی گفتا کہ لا — پس نہ طاؤس خواجہ بُوالعُلا

تو موروں کی بولی بول سکتا ہے اُس نے کہا نہیں — تو اے بڑائیوں والے خواجہ تو مور نہیں ہے

خلعتِ طاؤس آید ز آسماں — کے رسی از رنگ دعویہا بداں

طاؤس کا لباس آسمان سے اُترتا ہے — دعووں کی رنگینی سے تو اُس تک کب پہنچ سکتا ہے

ور تو دعویٰ می کُنی معنیٰ بیار — گہ مخور ور نہ پس گردن مخار

اگر تو دعویٰ کرتا ہے، حقیقت پیش کر — بکواس نہ کر ورنہ پھر گردن نہ کھجانا

## دعویٰ کردنِ فرعون الوہیت را و تشبیہ کردن او را

فرعون کا خدائی کا دعویٰ کرنا اور اس کو اس گیدڑ کے مشابہ

## بداں شغال کہ دعویٰ طاؤسی می نمود

بتانا جس نے مور ہونے کا دعویٰ کیا

ہمچو فرعونِ مرصّع کردہ ریش — برتر از موسیٰؑ پریدہ از خریش[2]

فرعون کی طرح جس نے داڑھی کو جڑاؤ کرا کر — اپنے گدھے پن سے حضرت موسیٰؑ سے بلند پروازی کی

او ہم از نسلِ شغالِ مادہ زاد — در خُمِ مالے و جاہے او فتاد

وہ بھی گیدڑی کی نسل سے پیدا ہوا تھا — مال اور مرتبہ کے خُم میں گر گیا تھا

ہر کہ دید آں مال و جاہش سجدہ کرد — سجدۂ افسوسیاں را او بخورد

جس نے اُس کا مال اور مرتبہ دیکھا اُسنے اُسکو سجدہ کیا — مذاق کرنے والوں کے سجدے وہ نگل گیا

گشت مستک آں گدائے ژندہ دلق — از سجود و از تحیر ہائے خلق

وہ پھٹی گدڑی والا فقیر مست ہو گیا — لوگوں کے سجدوں اور حیرانیوں سے

مال[3] مار آمد کہ در وے زہر ہاست — واں قبول و سجدۂ خلق اژدہاست

مال، سانپ ہے جس میں بہت سے زہر ہیں — لوگوں میں مقبولیت اور اُن کا سجدہ کرنا اژدہا ہے

ہائے اے فرعون ناموسی مکن — تو شغالی ہیچ طاؤسی مکن

افسوس اے فرعون! معزز نہ بن — تو گیدڑ ہے مور بن نہ جتا

سوئے طاؤساں اگر پیدا شوی — عاجزی از جلوہ و رسوا شوی

اگر تو موروں کے سامنے آئے گا — جلوہ (دکھانے) سے عاجز اور رسوا ہو جائیگا

موسیٰ و ہاروں چو طاؤساں بُدند — پرِّ جلوہ بر سر و رویت زدند

حضرت موسیٰؑ اور ہارونؑ چونکہ مور تھے — انہوں نے جلوے کا پر تیرے سر اور مُنہ پر مار دیا

---

[1] بانگ۔ مور کی کوک بھی بیل ہوتی ہے۔ خلعت۔ مور کو جو حسین لباس ملا ہے وہ قدرتی ہے۔ گردن مخار۔ انسان شرمندگی میں گردن کھجانے لگتا ہے۔ مرصّع۔ فرعون نے اپنی داڑھی میں قیمتی موتی پرو رکھے تھے۔ برتر۔ فرعون نے حضرت موسیٰؑ سے افضل ہونے کا دعویٰ کیا تھا۔

[2] خریش۔ خری اِش۔ او ہم۔ وہ فرعون اسی گیدڑی کی نسل سے تھا جو عارضی رنگ کی وجہ سے اپنے آپکو مور کہلانا چاہتی تھی۔ مالے۔ اس فرعون پر مال و جاہ کا عارضی رنگ تھا۔ افسوسیاں۔ فرعون کو سجدہ کرنے والے بہت سے وہ تھے جو محض مذاق اور دل لگی کے لئے سجدہ کرتے تھے۔ مستک۔ میں کاف تحقیر کے لئے ہے گدا۔ فرعون کو گدا اس لئے کہا ہے کہ وہ حقیقت سے تہی دست تھا۔

[3] مال۔ دولت انسان کو اس طرح ہلاک کرتی ہے جس طرح سانپ ہلاک کرتا ہے۔ ناموسی۔ معزز پن۔ طاؤساں۔ جو حقائق کے مالک ہیں۔ موسیٰؑ۔ حضرت موسیٰؑ اور ہارونؑ نے معجزوں کے ذریعہ اُس کو رسوا کر دیا۔

زشتیت پیدا شد و رسوائیت | سرنگوں افتادی از بالائیت
تیرا بھدا پن اور رسوائی واضح ہو گئی | تو اپنی بلندی سے اوندھا گرا

چوں محک دیدی سیاہ گشتی چو قلب | نقشِ شیری[1] رفت پیدا گشت کلب
جب تو نے کسوٹی دیکھی کھوٹے سکے کی طرح سیاہ پڑ گیا | تیرے شیر ہونے کی صورت چلی گئی اور کتا ظاہر ہوا

اے سگ گرگین زشت از حرص و جوش | پوستینِ شیر را بر خود مپوش
اے بھدے گرگ نما کتے حرص اور جوش میں | شیر کی کھال اپنے اوپر نہ پہن

غرّۂ شیرت بخواہد امتحاں | نقشِ شیر و آنگہ اخلاقِ سگاں
شیر کی گرج تیرا امتحان لے لیگی | شیر کی صورت اور پھر کتوں کے اخلاق

اے شغالِ بے جمال و بے ہنر | ہیچ بر خود ظنِ طاؤسی مبر
اے بدصورت، بے ہنر گیدڑ | اپنے اوپر مور ہونے کا گمان ہرگز نہ کر

زانکہ طاؤساں کنندت امتحاں | خوار و بے رونق بمانی در میاں
کیونکہ مور تجھے آزمائیں گے | تو درمیان میں ذلیل اور بے آبرو رہ جائے گا

## تفسیر وَلَتَعْرِفَنَّهُمْ فِي لَحْنِ الْقَوْلِ در بیانِ امتحانِ منافقاں

"اور تم ان کو بات کے لہجے سے پہچان لوگے" کی تفسیر منافقوں کے امتحان کے ذیل میں

گفت یزداں مر نبی را در مساق[2] | یک نشانِ سہل تر ز اہلِ نفاق
نبی کو اللہ (تعالیٰ) نے (قرآن کے) سیاق میں بتا دی | منافقوں کی ایک آسان پہچان

گر منافق زفت باشد نغز و ہول | وا شناسی مرد را در لحن و قول
خواہ منافق موٹا، خوبصورت اور بارعب ہو | تم اس کو بات کے لہجے سے پہچان لوگے

چوں سفالین کوزہا را میخری | امتحانے می کنی اے مشتری
جب تو مٹی کے پیالے خریدتا ہے | اے خریدار! تو امتحان کر لیتا ہے

می زنی دستے براں کوزہ چرا | تا شناسی از طنینِ اشکستہ را
تو اس کوزے پر ہاتھ کیوں مارتا ہے؟ | تاکہ تو آواز سے ٹوٹے ہوئے کو پہچان لے

بانگِ اشکستہ دگر گوں می شود | بانگ چاؤش[3] است پیشش می رود
ٹوٹے ہوئے کی آواز دوسری طرح کی ہوتی ہے | آواز، نقیب ہے جو آگے آگے چلتا ہے

بانگ می آید کہ تعریفش کند | ہمچو مصدر فعل تصریفش کند
آواز آتی ہے تاکہ اس کی پہچان کر دے | جیسا کہ مصدر ہے، فعل اس میں تغیر کر دیتا ہے

---

[1] نقش شیری یعنی جھوٹی خدائی باطل ہو گئی اور حقیقت ظاہر ہو گئی۔ اے سگ۔ فرعون کو خطاب ہے۔ غرّہ۔ شیر بننے پر امتحان ہو گا کہ شیر کی سی ڈدک بھی ہے یا نہیں۔

[2] مساق یعنی سیاقِ کلام اللہ۔ بعض نسخوں میں لفظ مشاق ہے جس کے معنی ہیں مہلک جگہ اس سے بھی مراد قرآن پاک ہے کہ منافق۔ اگرچہ منافقوں کی ظاہری صورت بھلی معلوم ہو گی لیکن ان کی آواز سے اُن کی حقیقت کھل جائے گی چون سفالین۔ یہ اس کی مثال ہے کہ آواز سے حقیقت کھل جاتی ہے۔

[3] چاؤش بمعنی چاؤش نقیب جو بادشاہ کے آگے چلتا ہے، آواز بھی حقیقت کے لئے پیشرو ہے ہمچو مصدر۔ فعل پر نظر کر لی جائے اگر اس میں تعلیل ہوتی ہے تو معلوم ہو جاتا ہے کہ اس کا مصدر بھی معلل ہے جیسا کہ قام اور قیاما ہے قام میں واؤ الف سے بدلا ہے تو قیاما میں واؤ یا سے بدلا ہوا۔

چوں حدیثِ امتحاں رُو دی نمود — یادم آمد قصۂ ہاروت زود
جب امتحان کی بات سامنے آئی — مجھے فوراً ہاروت کا قصہ یاد آگیا

پیش ازیں زاں گفتہ بودم اندکے — خود چہ گویم از ہزارانش یکے
اس سے پہلے میں نے تھوڑا سا کہہ دیا تھا — میں کیا کہوں، اُس کے ہزاروں میں سے ایک

خواستم گفتن دراں تحقیقہا — تاکنوں وا ماندم از تعویقہا
میں اُس میں کچھ تحقیقیں بیان کرنا چاہتا تھا — لیکن رکاوٹوں کی وجہ سے اب تک رُکا رہا

جملۂ دیگر ز بسیارش قلیل — گفتہ آید شرح[۵۲] یک عضوے ز پیل
اُس کے بہت سے میں سے کچھ تھوڑا سا دوسرا جملہ — کہہ دیا جائے جو ہاتھی کے ایک عضو کی شرح ہوگی

گوش کُن ہاروت را ماروت را — اے غلام و چاکراں ماروت را
سُن لے ہاروت اور ماروت کے بارے میں — اے وہ کہ ہم تیرے چہرے کے غلام اور خادم ہیں

## قصۂ ہاروت و ماروت و دلیری ایشان بر امتحانِ حق تعالیٰ

ہاروت و ماروت کا قصہ اور اللہ (تعالیٰ) کی آزمائش پر اُن کی دلیری

گوشِ دل را یک نفس ایں سُو بدار — تا بگویم با تو از اسرارِ یار
تھوڑی دیر کے لئے کان کو اِس طرف متوجہ کر — تاکہ میں تجھ سے دوست کے کچھ راز بیان کردوں

مست بودند از تماشائے اِلٰہ — وز عجائبہائے استدراجِ شاہ
وہ اللہ کے دیدار سے مست تھے — اور شاہ (اللہ) کے عجائب کی ڈھیل سے

ایں چنیں مستی ست ز استدراجِ حق — تا چہ مستیہا دہد معراجِ[۵۳] حق
اللہ (تعالیٰ) کی جانب سے ڈھیل میں ایسی مستی ہوتی ہے — تو اللہ (تعالیٰ) کی جانب عروج کیا مستیاں دیتا ہوگا!

دانۂ دامش چنیں مستی نمود — خوانِ انعامش چہا دانی کشود
اُس کے جال کے دانہ نے ایسی مستی دکھائی — اُسکے انعام کا خوان کس قدر (مستیاں) پیدا کرتا ہوگا

مست بودند و رہیدہ از کمند — ہائے و ہوئے عاشقانہ می زدند
وہ مست تھے اور پھندے سے آزاد تھے — عاشقوں کی طرح ہائے وہو (کے نعرے) لگاتے تھے

یک کمین و امتحاں در راہ بود — صرصرش چوں کاہ کُہ را می ربود
ایک گھات اور امتحان راستہ میں تھا — جس کی آندھی پہاڑ کو تنکے کی طرح لے اُڑتی

امتحاں میکرد شاں زیر و زبر — کے بود سرمست را زینہا خبر
امتحان اُن کو اُلٹ پلٹ کر رہا تھا — مست کو اِس کی کب خبر ہوتی ہے؟

---

۵۱ امتحاں۔ آزمائش سے رُسوائی کی بات پر ہاروت و ماروت کا قصہ یاد آگیا چونکہ وہ بھی امتحان کی وجہ سے رسوا اور ذلیل ہوئے ہیں۔ از ہزارہاں۔ ہاروت و ماروت کے قصے کے اَسرار میں نے بہت تھوڑا بیان کیا تھا۔ خواستم ہاروت و ماروت کے قصے کے اَسرار بیان کرنا چاہتا تھا لیکن موانع پیش آگئے تھے۔

۵۲ شرحِ یک عضو۔ صرف اس قدر بیان کیا تھا جیسا کہ ہاتھی کے کسی ایک عضو کی تشریح کردی جائے۔ رُوت۔ روئے تو۔ اَسرارِ یار۔ خدائی راز۔ استدراج۔ وہ کشف و کرامات جن میں پھنس کر اور جن سے مغرور ہو کر سالک تباہ ہو جاتا ہے۔

۵۳ معراجِ حق۔ جبکہ استدراج کی مستیاں بھی اس قدر ہیں تو پھر حقیقی معراج کی مستیوں کا کیا ٹھکانا ہے۔ دانۂ دامش۔ یعنی استدراج کی مستیاں۔ مست بودند۔ ہاروت و ماروت استدراج کی مستیوں میں... مدہوش ہو گئے تھے۔ صرصرش۔ امتحان کی آندھی بڑوں بڑوں کو تباہ کر دیتی ہے۔

خندق[1] و میداں بہ پیشِ او یکے ست — چاہ و خندق پیشِ او خوش مسلکے ست

خندق اور میدان اُس کے سامنے یکساں ہیں — کنواں اور خندق اُس کے سامنے ہموار راستہ ہیں

## مستیِ بُز از دیدنِ بُزِ مادہ و جستنِ او بکوہِ مقابل

بکری کو دیکھ کر بکرے کی مستی اور اُس کا بالمقابل پہاڑ پر کودنا

آں بُزے کوہی بر آں کوہِ بلند — بر دَوَد از بہرِ خوردی[2] بے گزند

پہاڑی بکرا بلند پہاڑ پر — خوراک کے لئے بے مشقت دوڑتا ہے

تا علف چیند بہ بیند ناگہاں — بازیِ دیگر ز حکمِ آسماں

تاکہ گھاس چگے، لیکن، وہ اچانک دیکھتا ہے — آسمان کے حکم سے ایک دوسرا کھیل

بر کُہے دیگر بر اندازد نظر — مادہ بُز بیند بر آں کوہِ دگر

دوسرے پہاڑ پر نظر ڈالتا ہے — اُس دوسرے پہاڑ پر وہ بکری دیکھتا ہے

چشمِ او تاریک گردد در زماں — بر جہد سر مست زیں کہ تا بداں

فوراً اُس کی آنکھوں میں اندھیرا چھا جاتا ہے — مست ہو کر اِس پہاڑ سے اُس پہاڑ پر کود پڑتا ہے

آنچناں نزدیک بنماید ورا — کہ دویدن گردِ بالوعہ سرا

وہ اُس کو ایسا نزدیک نظر آتا ہے — جیسا کہ گھر کے چوبچے کے چاروں طرف دوڑنا

آں ہزاراں گز دو گز بنمایدش — تا ز مستی میلِ جستن آیدش

وہ ہزاروں گز کا فاصلہ اُسکو دو گز نظر آتا ہے — یہاں تک کہ مستی کیوجہ سے اُسکے دل میں کودنے کی خواہش ہوتی ہے

چونکہ بجہد در فتد اندر زماں — در میانِ ہر دو کوہِ بے اماں

جب کودتا ہے فوراً گر جاتا ہے — دونوں بے پناہ پہاڑوں کے درمیان

او ز صیاداں بہ کُہ بگریختہ — خود پناہش خونِ او را ریختہ

وہ شکاریوں سے پہاڑ پر بھاگتا تھا — پناہ نے ہی اُس کا خون بہا دیا

شستہ صیاداں میانِ آں دو کوہ — انتظارِ ایں قضائے باشکوہ

اِن دونوں پہاڑوں کے درمیان شکاری بیٹھے تھے — اِس پُرشکوہ قضا کے انتظار میں

باشد[3] اغلب صیدِ ایں بُز ہمچنیں — ورنہ چالاک ست و چست و خصم بیں

بکرے کا شکار زیادہ تر ایسے ہی ہو جاتا ہے — ورنہ چالاک اور چست ہے، اور دشمن کو دیکھ لینے والا ہے

رستم ار چہ باسر و سبلت بود — دامِ پاگیرش یقیں شہوت بود

رستم خواہ مع سر اور مونچھوں کے ہو — یقیناً شہوت اُس کے پاؤں کا جال ہوتی ہے

---

[1] خندق۔ مست گڑھے اور ہموار زمین میں فرق نہیں کرتا ہے دونوں پر چل پڑتا ہے۔ مستیِ بُز۔ اِس قصہ کا منشا یہ ہے کہ شہوت کی مستی میں انسان اندھا ہو جاتا ہے اور اپنے آپ کو ہلاکت میں ڈال دیتا ہے۔

[2] خوردی۔ خوراک۔ علف۔ گھاس۔ چشمِ او۔ یعنی مستی میں وہ اندھا ہو جاتا ہے۔ بالوعہ۔ چہ بچہ۔ سرا۔ مکان۔ کوہِ بے اماں۔ چونکہ وہ دونوں پہاڑ بہت بلند تھے۔ شستہ۔ نشستہ کا مخفف ہے۔ شکوہ۔ شان و شوکت، دبدبہ۔

[3] باشد۔ پہاڑی بکرا اسی طرح شکار ہو جاتا ہے ورنہ بہت چالاک اور ہوشیار ہوتا ہے۔ خصم بیں۔ دشمن کو پہچان جانے والا۔ باسر و سبلت۔ یعنی سر میں عقل اور بہادری کے باوجود۔

**ہمچو من از مستیِ شہوت بِبُر** — **مستیِ شہوت ببیں اندر شتر**[1]

میری طرح شہوت کی مستی سے جُدا ہو جا — شہوت کی مستی اونٹ میں دیکھ لے

**باز ایں مستیِ شہوت در جہاں** — **پیشِ مستیِ مَلَک داں مُستہاں**

پھر یہ دنیا میں شہوت کی مستی — فرشتے کی مستی کے سامنے ہیچ سمجھ

**مستیِ آں مستیِ ایں بشکند** — **اُو بشہوت التفاتے کے کند**

اُس کی مستی اسکی مستی کو فنا کر دیتی ہے — وہ شہوت کی طرف کب توجّہ کرتا ہے؟

**آبِ شیریں تا نخوردی آبِ شور** — **خوش نماید چوں درونِ دیدہ نور**

جب تک تو نے میٹھا پانی نہیں پیا ہے کھاری پانی — (ایسا) عمدہ لگتا ہے جیسا کہ آنکھوں میں روشنی

**قطرۂ از بادہائے آسماں** — **بَر کَنَد جاں را زمے وز ساقیاں**

آسمانی شرابوں کا ایک قطرہ — جان کو (دنیا کی) شراب اور ساقیوں سے برگشتہ کر دیتا

**تا چہ**[2] **مستیہا بُود املاک را** — **وز جلالت روحہائے پاک را**

فرشتوں میں کس قدر مستیاں ہوتی ہیں — اور پاک روحوں میں بڑائی کی وجہ سے

**کہ بُوئے دل دراں بربستہ اند** — **خُمِ بادہ ایں جہاں بشکستہ اند**

کہ انہوں نے خوشبو کی وجہ سے دل اُس شراب سے وابستہ کر دیا ہے — انہوں نے اِس جہان کے خُم توڑ ڈالے ہیں

**جُز مگر آنہا کہ نومیدند و دور** — **ہمچو کفارے نہفتہ در قبور**

سوائے اُن کے جو مایوس اور دُور ہیں — قبروں میں چھپے ہوئے کافروں کی طرح

**نا اُمید از ہر دو عالم گشتہ اند** — **خارہائے بے نہایت کِشتہ اند**

وہ دونوں جہانوں سے مایوس ہو گئے ہیں — انھوں نے لا انتہا کانٹے بوئے ہیں

## تمنا کردنِ ہاروت و ماروت مقامِ بشریت را و غیرتِ حق تعالیٰ

ہاروت و ماروت کا بشریت کے مقام کی تمنا کرنا اور حضرت حق تعالیٰ کی غیرت

**پس ز مستیہا**[3] **بگفتند اے دریغ** — **بر زمیں باراں بدادیمے چو میغ**

مستیوں کی وجہ سے اُنہوں نے کہا ہائے افسوس — ہم زمین پر ابر کی طرح (انصاف کی) بارش برسا دیتے

**گستریدیمے دریں بیداد جا** — **عدل و انصاف و عبادات و وفا**

ہم اِس ظلم کی جگہ میں پھیلا دیتے — عدل اور انصاف اور عبادات اور وفا

**ایں بگفتند و قضا می گفت ایست** — **پیشِ پاتاں دام ناپیدا بسے ست**

یہ انھوں نے کہا اور قضا کہہ رہی تھی ٹھہر جا! — تمہارے پاؤں کے آگے بہت سے چھپے ہوئے جال ہیں

---

[1] اندر شتر۔ اونٹ کی مستی مشہور ہے۔ مَلک۔ فرشتوں کو قُرب الٰہی سے جو مستی حاصل ہوتی ہے دنیا کی مستی اسکے سامنے ہیچ ہے۔ مستیِ آں۔ جس شخص کو قرب الٰہی کی مستی حاصل ہو جاتی ہے، پھر اُس پر دنیا کی مستی طاری نہیں ہوتی۔ آبِ شیریں۔ خدائی مستی اور دنیا کی مستی کی مثال شیریں پانی اور کھارا پانی ہے۔

[2] تا چہ۔ فرشتوں اور روحوں کو قربِ الٰہی کی ایسی مستی حاصل ہوتی ہے کہ اُن کے دل اُس سے وابستہ ہو جاتے ہیں اور دنیا کی مستی کے اسباب کو وہ ختم کر دیتے ہیں۔ جز مگر۔ کفار کی روحیں قربِ الٰہی کی مستی سے محروم ہیں۔ تمنا کردن۔ قربِ الٰہی سے جو مستی طاری ہوتی ہے وہ بسا اوقات استدراج ہوتا ہے اُس سے ہوشیار رہنا چاہیئے اس مستی میں کوئی غلط قدم نہ اٹھانا چاہیئے۔

[3] پس ز مستیہا۔ ہاروت و ماروت نے مستی میں غلط قدم اٹھایا جس کا بد انجام بھگتنا پڑا۔ گستریدیمے۔ انسانوں نے دنیا میں ظلم و ستم کر رکھا ہے ہم دنیا میں ہوتے تو عدل و انصاف سے دنیا کو بھر دیتے۔

هین[1] مرو گستاخ در دشتِ بلا — هین مرو کورانه اندر کربلا

خبردار! مصیبت کے جنگل میں لاپروائی سے نہ جا — خبردار! کربلا میں اندھوں کی طرح نہ جا

کز موی و استخوانِ هالکاں — می نیابد راه پائے سالکاں

کیونکہ ہلاک ہونے والوں کے بال اور ہڈیوں سے — چلنے والوں کا قدم راستہ نہیں پاتا ہے

جملهٔ ره استخوان و موی و پے — بسکه تیغِ قهر لاشی کرد شی

سارے راستہ میں ہڈیاں، بال اور پٹھے ہیں — کثرت سے قہر کی تلوار نے موجود کو معدوم کر دیا ہے

گفت حق که بندگانِ جفتِ عون — بر زمیں آهسته می رانند هون

اللہ (تعالیٰ) نے فرمایا ہے کہ مدد (الٰہی) کے ساتھی بندے — خاکساری سے آہستہ چلتے ہیں

پا برهنه چوں رود در خار زار — جز بمهل و فکرتے پرهیزگار[2]

کانٹوں کے جنگل میں، ننگے پاؤں کیسے چلے — پرہیزگار سوائے وقفہ اور سوچ سمجھ کے

ایں قضا می گفت لیکن گوشِ شاں — بسته بود اندر حجابِ جوشِ شاں

قضا یہ کہہ رہی تھی لیکن اُن کے کان — اُن کے جوش کے پردے میں بند تھے

چشمها و گوشها را بسته اند — جز مر آنها را که از خود رسته اند

لوگوں نے آنکھیں اور کان بند کر لئے ہیں — سوائے اُن کے جو اپنی ہستی سے آزاد ہو گئے ہیں

جز عنایت که کشاید چشم را — جز محبّت که نشاند خشم را

(خدا کی) مہربانی کے علاوہ آنکھ کون کھول سکتا ہے؟ — غصہ کو محبت کے علاوہ کون فرو کر سکتا ہے؟

جهدِ بے توفیق جاں کندن بود — زارِ زنے[3] کم گر چه صد خرمن بود

بے توفیقِ (خدا)، کوشش جان کو فنا کرنا ہے — اگرچہ وہ کوشش سو کھلیان ہو، ایک چنے سے کم ہے

جهدِ بے توفیق خود کس را مباد — در جهاں وَاللّٰهُ اَعْلَمُ بِالصَّوَاب

خدا کرے کسی کی کوشش بے توفیق نہ ہو — دنیا میں، اور خدا بہتر جانتا ہے

## خواب دیدنِ فرعون آمدنِ موسیٰ علیہ السلام را و تدارک آں

خواب میں فرعون کا حضرت موسیٰ علیہ السلام کی آمد کو دیکھنا اور اُسکو روکنے کی تدبیر کرنا

جهدِ فرعونے چو بے توفیق بود — هر چه او می دوخت آں تفتیق بود

فرعون کی کوشش چونکہ بغیر توفیق کے تھی — جو کچھ وہ سیتا تھا، وہ پھاڑتا تھا

---

[1] هین مرد۔ مولانا نصیحت فرماتے ہیں کہ اپنے آپ کو آزمائش میں نہ ڈالنا چاہئے اور ایسے مقام پر پھونک پھونک کر قدم رکھنا چاہئے۔ کز موی۔ آزمائش کے راستہ میں بہت سی قومیں ہلاک ہوئی ہیں۔ تیغ قہر۔ خدا کا غضب نازل ہوا تو وہ قومیں صفحۂ ہستی سے مٹ گئیں۔ گفت۔ پاک بندوں کی تعریف میں فرمایا گیا۔ وَعِبَادُ الرَّحْمٰنِ الَّذِيْنَ يَمْشُوْنَ عَلَى الْاَرْضِ هَوْنًا اور اللہ کے نیک بندے وہ ہیں جو زمین پر خاکساری سے چلتے ہیں۔

[2] پرہیزگار۔ نیک بندے احسان کی وادی میں سوچ سمجھ کر وقفہ وقفہ سے قدم اٹھاتے ہیں۔ ایں قضا۔ قضا ہاروت ماروت کو سمجھا رہی تھی لیکن اُنھوں نے کان بند کر لئے تھے۔ بجز مر آنہا۔ جن لوگوں نے خودی کو مٹا دیا ہے اُنکے ہی کان کھلے ہوئے ہیں۔ بجز عنایت۔ عنایتِ خداوندی ہی آنکھیں کھولتی ہے اور اللہ کی محبت ہی غضبِ الٰہی کو فرو کر سکتی ہے۔ جہدِ بے توفیق۔ جب تک توفیقِ خداوندی میسر نہ آئے کوشش بیکار ہوتی ہے۔

[3] زار زن۔ ایک غلّہ ہے جس کا دانہ بہت چھوٹا ہوتا ہے۔ اسکو چینا کہا جاتا ہے۔ خواب دیدن۔ توفیقِ خداوندی چونکہ فرعون کے شاملِ حال نہ تھی لہذا حضرت موسیٰؑ کی پیدائش کو روکنے کی اُس کی تمام کوششیں بیکار ثابت ہوئیں۔ تفتیق۔ پھاڑنا، جدا کرنا۔

از مُنجم[1] بُود در حکمتش ہزار — وز مُعبّر نیز و ساحر بے شمار

اُس کے حکم میں ہزاروں نجومی تھے — تعبیر دینے والے اور جادوگر بھی بے شمار تھے

مَقدمِ موسیٰ نمودندش بخواب — کہ کُند فرعون و مُلکش را خراب

حضرت موسیٰؑ کی تشریف آوری اُنکو خواب میں دکھائی گئی — کہ وہ فرعون اور اُس کے مُلک کو تباہ کر دینگے

با مُعبّر گفت و با اہلِ نجوم — چوں بُود دفعِ خیال و خوابِ شوم

اُس نے تعبیر دینے والوں اور نجومیوں سے کہا — منحوس خیال اور خواب کا دفعیہ کیسے ہو؟

جُملہ گفتندش کہ تدبیرے کنیم — راہِ زادن را چو رہزن می زنیم

سب نے کہا ہم ایسی تدبیر کریں گے — ڈاکو کی طرح اُس کی پیدائش کا راستہ روک دیں گے

تا رسید آں شب کہ مولد بود آں — رائ ایں دیدند آں فرعونیاں

یہاں تک کہ وہ رات آگئی جو حمل ٹھہرنے کی تھی — اُن فرعون والوں کی یہ رائے ہوئی

کہ بروں آرند آں روز از پگاہ — سُوئے میداں بزم و تختِ بادشاہ؟

کہ اُس روز صبح سے باہر لگا دیں — میدان میں تختِ شاہی اور دربار

پس بفرمودند در شہر آشکار — کہ منادیہا کنند از شہریار

پھر انھوں نے حکم دیا کہ شہر میں علانیہ — بادشاہ کی جانب سے منادی کر دیں

الصلا[2] اے جملہ اسرائیلیاں — شاہ می خواند شمارا زاں مکاں

کہ اے اسرائیلیو! تمہاری دعوت ہے — بادشاہ تمہیں اُس جگہ بلاتا ہے

تا شمارا رُو نماید بے نقاب — بر شما احساں کند بہرِ ثواب

تاکہ تمہیں نقاب کے بغیر دیدار کرائے — نیکی کی غرض سے تم پر احسان کرے

کاں اسیراں را بجز دوری نبود — دیدنِ فرعون دستوری نبود

کیونکہ قیدیوں (اسرائیلیوں) کیلئے دوری کے سوا کچھ نہ تھا — فرعون کو دیکھنے کا کوئی طریقہ نہ تھا

گر فتادندے بره در پیش او — بہرِ آں پایہ بخفتندے برُو

وہ اگر راستہ میں اُس کے سامنے آجاتے — اُس قانون کے مطابق وہ اوندھے لیٹ جاتے

پایہ[3] آں بُد کہ نہ بیند ہیچ اسیر — در گہ و بے گہ لقائے آں امیر

قانون یہ تھا کہ کوئی قیدی (اسرائیلی) نہ دیکھے — وقت بے وقت اُس امیر (فرعون) کا دیدار

بانگِ چاوشاں چو در رہ بشنوند — تا نہ بینند رُو بدیوارے کنند

جب راستہ میں نقیبوں کی آواز سُنتے — مُنہ دیوار کی طرف کریں تاکہ اُس کو نہ دیکھ سکیں

---

[1] مُنجم۔ ستاروں کی گردش سے آنے والے حالات کو بتانے والا۔ مُعبّر۔ خواب کی تعبیر دینے والا۔ مَقدم۔ آنا۔ جملہ۔ سب منجموں اور معبّروں نے کہا ہم اُس بچہ یعنی موسیٰؑ کی پیدائش کا راستہ بند کر دینگے اور ایسی تدبیر کر دیں گے کہ کوئی اسرائیلی عورت اُس رات کو حاملہ نہ بن سکے۔ مولد۔ یعنی استقرارِ حمل۔ فرعونیاں۔ منجم اور مُعبّر۔ پگاہ۔ صبح۔ شہریار۔ بادشاہ۔

[2] الصلا۔ کھانے یا آگ تاپنے کا اعلان۔ اسیراں۔ قیدی یعنی بنی اسرائیل چونکہ اُن سے قبطی اور فرعون ہر طرح کی بیگار لیتے تھے۔ پایہ۔ قانون، رسم۔

[3] پایہ۔ اسرائیلیوں کے لئے یہ قانون تھا کہ وہ فرعون کا دیدار نہ کر سکیں۔ اسیر یعنی اسرائیل۔ لقا۔ دیدار۔ چاوشاں۔ چاؤش کی جمع ہے، نقیب۔ رُو بدیوارے۔ یعنی اس کا رُخ فرعون کی طرف نہ رہے۔

ور ببیند روئے او مجرم بود — آنچہ بدتر[1] بر سرِ او آں رود
اگر اُس کا منہ دیکھ لے گا تو قصور وار ہوگا — جو بدتر (سزا) ہوگی اُس کو وہ دی جائیگی

بود شاں حرصِ لقائے ممتنع — چوں حریص ست آدمی فیما منع
ممنوع دیدار کی اُن کو تمنا تھی — کیونکہ جس چیز سے انسان کو روکا جائے وہ اسکا حریص ہو جاتا ہے

## بمیدان خواندن فرعون بنی اسرائیل را از برائے حیلہ منعِ ولادتِ حضرت موسیٰ علیہ السلام

حضرت موسیٰ علیہ السلام کی ولادت کو روکنے کی تدبیر کے لئے فرعون کا بنی اسرائیل کو میدان میں طلب کرنا

شد منادی در محلتہا رواں — بانگ میزد کو بکو شادی کناں
منادی کرنے والا محلوں میں روانہ ہوگیا — خوشی خوشی گلی در گلی اعلان کرتا تھا

کاے اسیراں سوئے میداں گہ روید — کز شہنشہ دیدن و جود ست اُمید
اے قیدیو (اسرائیلیو) میدان کی طرف چلو — کیونکہ بادشاہ کے دیدار اور سخاوت کی توقع ہے

چوں شنیدند مژدہ اسرائیلیاں — تشنگاں بودند و بس مشتاقِ آں
جب اسرائیلیوں نے خوشخبری سُنی — پیاسے تھے اور اُس کے بہت مشتاق تھے

حیلہ را خوردند آں سو تاختند — خویشتن را بہرِ جلوہ[2] ساختند
چکمہ کھا گئے اور اُس طرف دوڑ پڑے — اُنھوں نے اپنے آپ کو دیدار کے لئے تیار کرلیا

از غرض غافل بدند و بے خبر — وز طمع رفتند بیروں سر بسر
مقصد سے غافل، اور بے خبر تھے — سب کے سب لالچ کی وجہ سے باہر نکل آئے

## حکایت در تمثیل

مثلاً ایک حکایت

ہمچناں کاینجا مغول[3] حیلہ داں — گفت می جویم کسے از مصریاں
ایسے ہی یہاں ایک حیلہ گر مُغل نے — کہا میں مصر والوں میں کسے ایک کی تلاش میں ہوں

مصریاں را جمع آرید ایں طرف — تا درآید آنکہ می جویم بکف
اِس طرف مصریوں کو جمع کر لو — تاکہ وہ جس کی میں تلاش میں ہوں ہاتھ آجائے

ہر کجا بُد مصریئے جمع آمدند — در برِ آں میر یک یک می شدند
جہاں بھی کوئی مصری تھا سب جمع ہوگئے — ایک ایک کرکے بادشاہ کے پاس آگئے

---

[1] بدتر۔ جو اسرائیلی فرعون کو دیکھ لیتا تھا اُس کو سخت سزا دی جاتی تھی۔ کز۔ یعنی فرعون کا دیدار بھی میسر آئیگا اور فرعون بخشش بھی کریگا۔

[2] جلوہ۔ یعنی فرعون کا دیدار۔ حکایت سابق حکایت میں بتایا گیا ہے کہ جس طرح اسرائیلیوں کی تباہی کے لئے اُن کو میدان میں جمع کیا گیا تھا اسی طرح ایک تاتاری مُغل نے مصریوں کو قتل کرنے کے لئے ایک حیلے سے میدان میں جمع کیا تھا۔

[3] مغول۔ واؤ کے اخفا کے ساتھ پڑھا جائے۔ بوزن مُغُق اسی لئے اُس کو مُغل بھی لکھتے ہیں، ایران و توران کی ایک قوم ہے۔ جز۔ یعنی آغوشش۔

ہر کہ می آمد بگفتا نیست ایں
جو بھی آتا (اس کے بارے میں) کہتا یہ نہیں ہے

تا بدیں شیوہ ہمہ جمع آمدند
یہاں تک کہ اس طریقہ پر سب جمع ہو گئے

شومیِ[1] آنکہ سوئے بانگِ نماز
ایک بدقسمتی یہ تھی کہ اذان کی جانب

دعوتِ مکّار شاں اندر کشید
مکّار کی دعوت نے ان کو اندر کھینچ لیا

بانگِ درویشان و محتاجاں نیوش
فقیروں اور ضرورت مندوں کی پکار سن لے

گر گدایاں[2] طامع اند و زشت خو
فقیر خواہ لالچی اور بد عادت ہوں

در تگِ دریا گہر با سنگہاست
دریا کی تہ میں موتی پتھروں کے ساتھ ہیں

پس بجوشیدند اسرائیلیاں
اسرائیلی ٹوٹ پڑے

چوں[3] بحیلت شاں بمیدان کرد او
جب وہ انھیں تدبیر سے میدان میں لے گیا

کرد دلداری و بخششہا بداد
ان کی دلداری کی اور بخششیں دیں

بعد ازاں گفت از برائے جان تاں
اس کے بعد ان سے کہا اپنی روح کی تفریح کیلئے

پاسخش دادند کہ خدمت کنیم
انھوں نے جواب دیا کہ ہم اطاعت کرینگے

ہیں در آ خواجہ دراں گوشہ نشیں
خواجہ آ، اس گوشے میں بیٹھ جا

گردنِ ایشاں بدیں حیلہ زدند
انھوں نے اس تدبیر سے ان سب کی گردن اڑا دی

داعیِ اللہ را نبردندے نیاز
اللہ کی طرف بلانے والی کی اطاعت نہ کرتے تھے

الحذر از مکرِ شیطاں اے رشید
اے ہدایت پر چلنے والے! شیطان کے مکر سے بچ

تا نگیرد بانگِ محتالیت گوش
تاکہ کسی حیلہ جو کی آواز تیرے کان میں نہ پڑے

در شکم خواراں تو صاحبدل بجو
خواہ پیٹو ، تو صاحبدل کی جستجو کر

فخر ہا اندر میانِ ننگہاست
فخر کی باتیں عار کی باتوں کے درمیان ہیں

از پگہ تا جانبِ میداں دواں
صبح سے میدان کی جانب دوڑتے ہوئے

روی خود بنمودہ شاں بس تازہ رُو
تو انھیں اپنا خوشنما چہرہ دکھایا

ہم عطا ہم وعدہا کرد آں قباد
اس بادشاہ نے عطا بھی کی اور وعدے بھی کئے

جملہ در میدان بخسپید امشباں
آج کی رات سب میدان میں سو جاؤ

گر تو خواہی یک مہ اینجا ساکنیم
اگر آپ چاہیں گے ہم ایک مہینہ تک یہاں رہیں گے

[1] شومی۔ بدقسمتی کا یہ نتیجہ عام اس لئے ہوا کہ وہ نماز نہ پڑھتے تھے۔ داعی اللہ بنوذی۔ مکّار یعنی وہی لنگ۔ بانگِ درویشاں۔ عذاب الٰہی سے نجات کا باعث جس طرح مؤذن کی پکار کو قبول کرنا ہے اسی طرح فقیروں اور محتاجوں کی صدا پر توجہ کرنا بھی ہے۔ محتال۔ فریبی، حیلہ گر۔

[2] گر گدایاں۔ یاہی دنیادار فقیروں میں کوئی صاحبدل بھی ہوگا لہٰذا سب کی خدمت کرو۔ گہر با سنگہا۔ دریا کی تہ میں سنگریزے بھی ہوتے ہیں اور موتی بھی۔ پگہ۔ پگاہ، صبح۔

[3] چوں۔ اسرائیلیوں کے جمع ہونے کے بعد فرعون نے ان کو اپنا دیدار کرایا۔ قباد۔ نوشیرواں کے باپ اور ایک کیانی بادشاہ کا نام ہے پھر ہر بڑے بادشاہ کو کہا جانے لگا۔ جانِ تاں یعنی تفریح طبع۔ مہ۔ ماہ کا مخفف۔

## بازگشتنِ فرعون از میدان بشہر شادماں از تفریق بنی اسرائیل از زنانِ شاں در شبِ حمل

فرعون کا میدان سے شہر کی جانب خوشی خوشی واپس ہونا حمل ہونے کی رات میں بنی اسرائیل کو اُن کی عورتوں سے جدا کر دینے پر

شہ[1] شبانگہ باز آمد شادماں
کامشباں حمل ست دور اند از زناں

بادشاہ خوشی خوشی رات کو واپس لوٹا
کہ آج کی رات حمل قرار پاتا ہے اور وہ (مرد) عورتوں سے دور ہیں

خازنش عمراں بُد اندر خدمتش
ہم بشہر آمد قرینِ صحبتش

اُس کا خزانچی عمران اُس کی خدمت میں تھا
وہ بھی اُس کے ساتھ شہر میں واپس لوٹا

گفت اے عمراں بریں در خسپ تو
ہیں مرو سوئے زن اے مردِ نکو

اُس نے کہا اے عمران! تو بھی اسی دروازے پر سو جا
اے بھلے انسان! بیوی کی جانب نہ جانا

گفت خسپم ہم بریں درگاہِ تو
ہیچ نندیشم بجز دلخواہِ تو

اُس نے کہا میں بھی تیرے در پر سو جاؤں گا
میں تو تیری مرضی کے سوا کچھ سوچتا ہی نہیں ہوں

بود عمراں، ہم ز اسرائیلیاں
لیک مر فرعون را دل بود[2] و جاں

عمران بھی اسرائیلیوں میں سے تھا
لیکن فرعون کا دل و جان تھا

کے گماں بُردے کہ او عصیاں کند
آنچہ خوفِ جانِ فرعون آں کند

وہ (فرعون) کیسے گمان کرتا کہ وہ (عمران) نافرمانی کرے گا
جس میں فرعون کی جان کا خدشہ ہو وہ کام کرے گا

ایمن از عمراں بُد و افعالِ او
لیک خود آں بُد خرابی حالِ او

وہ (فرعون) عمران اور اُس کے کاموں سے مطمئن تھا
لیکن اُس (فرعون) کے حال کی تباہی وہی تھا

خود کجا در خاطرِ فرعون بود
اینچنیں[3] تقدیر چوں عاد و ثمود

خود فرعون کے خیال میں بھی کہاں تھی
ایسی تقدیر جیسی کہ عاد اور ثمود کی

## جمع آمدنِ عمران بمادرِ موسیٰ و حاملہ شدنِ مادرِ موسیٰ علیہ السلام

عمران کا موسیٰ کی ماں کے ساتھ مجامعت کرنا اور موسیٰ علیہ السلام کی ماں کا حاملہ ہو جانا

شہ برفت و او بر آں درگاہ خفت
نیم شب آمد بہ پیشش خفیہ جُفت

بادشاہ چلا گیا اور وہ (عمران) اُس درگاہ پر سو گیا
آدھی رات کو اُس سوئے ہوئے کے پاس بیوی آ گئی

زن برو افتاد و بوسید آں لبش
بر جہانیدش ز خواب اندر شبش

بیوی اُس پر لیٹ گئی اور اُس کے ہونٹوں کو بوسہ دیا
اُس کو رات میں نیند سے بیدار کر دیا

---

[1] شہ شبانگہ۔ بادشاہ تمام اسرائیلیوں کو میدان میں سُلا کر بہت مسرت سے واپس آیا اور یہ کہہ رہا تھا کہ میرے ملک کو زیر و زبر کرنے والے بچہ کا آج رات حمل قرار پاتا تھا تو اب جبکہ اسرائیلی مرد عورتوں سے جدا ہیں حمل نہ قرار پا سکے گا۔ خازن۔ خزانچی۔ عمران۔ حضرت موسیٰؑ کے والد جو اسرائیلی تھے۔ قرین۔ ساتھی۔ بریں در۔ یعنی فرعون کا دروازہ۔ زن۔ بیوی۔

[2] دل بود و جاں۔ یعنی عمران سے فرعون کو بہت زیادہ تعلق تھا۔ عصیاں۔ نافرمانی۔ آنچہ۔ یعنی اپنی بیوی سے صحبت فرعون کی جان اور سلطنت کی بربادی کا سبب ہوگا۔

[3] اینچنیں۔ فرعون کو یہ خیال نہ تھا کہ اُس کی تقدیر میں بھی وہی تباہی اور بربادی ہے جو قوم عاد و ثمود کے لئے مقدر تھی۔ جفت۔ یعنی عمران کی بیوی۔

گشت بیدار او و زن را دید خوش[1] — بوسہ باراں کرد از لب بر لبش
وہ بیدار ہو گیا اور حسین بیوی کو دیکھا — اُس کے لبوں پر بوسہ کی بارش برسا دی

گفت عمراں ایں زماں چوں آمدی — گفت از شوق و قضائے ایزدی
عمران نے کہا تو اس وقت کیوں آئی؟ — اُس نے کہا محبت اور اللہ کے حکم سے

درکشیدش در کنار از مہر مرد — بر نیامد با خود آں دم در نبرد
مرد نے محبت سے اُس کو پہلو میں دبا لیا — اُس وقت مقابلہ میں اپنے آپ سے نہ جیت سکا

جفت شد با او امانت را سپرد — پس بگفت اے زن نہ ایں کاریست خُرد
اُس کے ساتھ صحبت کی اور امانت سپرد کر دی — پھر کہا، اے بیوی! یہ کوئی معمولی کام نہیں ہے

آہنے بر سنگ زد زاد آتشے — آتشے از شاہ و ملکش کیں کشے[2]
لوہا پتھر سے ٹکرایا، آگ پیدا ہو گئی — ایسی آگ جو بادشاہ اور اُسکی سلطنت سے بدلہ لینے والی ہے

من چو ابرم تو زمیں موسیٰ نبات — حق شہ شطرنج و ما در بُرد و مات
میں ابر کی طرح ہوں تو زمین اور موسیٰؑ پودا ہے — اللہ تعالیٰ شاہِ شطرنج ہے اور ہم ہار جیت میں ہیں

مات و بُرد از شاہ می داں اے عروس — آں مداں از ما مکن بر ما فسوس
اے بیوی! ہار اور جیت شاہ کی جانب سے سمجھ — ہماری جانب سے نہ سمجھ، ہم پر افسوس نہ کر

آنچہ ایں فرعون می ترسید ازو — ہست شد ایں دم کہ گشتم جفت تو
وہ چیز جس سے فرعون ڈر رہا تھا — اس وقت موجود ہو گئی جبکہ میں نے تمہارے صحبت کی

## وصیت کردن عمران جفت را بعد از مجامعت[3] کہ مرا ندیدہ باشی
صحبت کے بعد عمران کا بیوی کو نصیحت کرنا کہ میرے پاس نہ آنا

وا مگرداں ہیچ زینہا دم مزن — تا نیاید بر من و تو صد حزن
کچھ نہ کہلانا، اِس بارے میں دم نہ مارنا — تا کہ تجھ پر اور مجھ پر سینکڑوں غم نہ ٹوٹ پڑیں

عاقبت پیدا شود آثارِ ایں — چوں علامتہا رسد اے نازنیں
انجام کار اُس کے آثار ظاہر ہوں گے — اے نازنین! جب علامتیں (سامنے) آئیں گی

در زماں از سوئے میداں نعرہا — می رسید از خلق و می شد بر ہوا
اُسی وقت میداں سے بہت سے نعرے — لوگوں کے آئے اور فضا میں چلے گئے

شاہ از آں ہیبت برون جست آں زماں — پا برہنہ کایں چہ غلغلہاست ہاں
شاہ فوراً اُس خوف سے باہر آیا — ننگے پاؤں کہ ہاں یہ شور و غل کیسا ہے؟

---

[1] خوش۔ خوبصورت۔ لبش یعنی بیوی کے ہونٹ۔ بر نیامد۔ یعنی عمران اپنے اوپر قابو نہ پا سکے اور بیوی کے ساتھ ہمبستر ہو گئے۔ امانت۔ یعنی حضرت موسیٰؑ کا حمل۔ ایں کار۔ یعنی حضرت موسیٰؑ سے حاملہ ہو جانا۔ آتشے یعنی حضرت موسیٰؑ کی پیدائش جو فرعون کی تباہی کا سبب ہو گی۔

[2] کیں کش۔ بدلہ لینے والا۔ بُرد۔ شطرنج کی وہ بازی جس میں شاہ کے علاوہ سب مہرے پٹ جائیں یہ آدھی مات ہوتی ہے۔ مات شطرنج کی وہ بازی جس میں شاہ گرفتار ہو جائے فسوس ہنسی۔

[3] مجامعت۔ ہمبستری۔ زینہا۔ یعنی اپنا اور میرا ہمبستر ہونا۔ آثار ایں یعنی حمل کی علامتیں۔ در زماں یعنی عمران کی مجامعت کے بعد۔

از سوئے میداں چہ بانگ ست و غریو ‏ کز نہیبش می رمند جنی و دیو

میدان کی جانب سے کیا آواز اور شور ہے؟ ‏ کہ اُس کے ڈر سے جن اور بھوت بھاگ رہے ہیں

گفت[1] عمراں شاہِ مارا عمر باد ‏ قومِ اسرائیلیانند از تو شاد

عمران نے کہا ہمارے بادشاہ کی عمر دراز ہو ‏ اسرائیلی قوم آپ سے بہت خوش ہے

از عطائے شاہ شادی می کنند ‏ رقص می آرند و کفہا می زنند

بادشاہ کی بخشش سے خوشی منا رہے ہیں ‏ ناچ رہے ہیں اور تالیاں بجا رہے ہیں

## ترسیدنِ فرعون از بانگ و غریو و غوغا

فرعون کا شور اور غل اور غوغا سے ڈرنا

گفت باشد کایں بُود اما و لیک ‏ وہم و اندیشہ مرا پُر کرد نیک

اُس نے کہا ہو سکتا ہے کہ یہ ہو، لیکن ‏ وہم و گمان مجھ میں بہت بھر گیا ہے

ایں صدا حالِ مرا تغییر کرد ‏ از غم و اندوہِ تلخم پیر کرد

اس آواز نے میری حالت تغیر کر دی ہے ‏ غم اور کڑوے فکر سے مجھے بوڑھا کر دیا ہے

پیش می آمد سپس می رفت شہ ‏ جملہ شب اُو ہمچو حاملِ وقتِ زہ

بادشاہ آگے آتا پھر واپس ہو جاتا ‏ تمام رات وہ بچہ جننے کے وقت حاملہ عورت کی طرح

ہر زماں می گفت اے عمراں مرا ‏ سخت از جا بُردہ است ایں نعرہا

ہر لمحہ کہتا، اے عمران! مجھے ‏ ان نعروں نے بہت بے چین کر دیا ہے

زہرہ[2] نے عمرانِ مسکیں را کہ تا ‏ باز گوید اختلاطِ جفت را

عمران بیچارے کا دل گردہ نہ تھا کہ ‏ بیوی سے ملنے کے بارے میں کہتا

چوں زنِ عمراں بعمراں در خزید ‏ تا کہ شد استارۂ موسیٰ پدید

جب عمران کی بیوی عمران سے چپٹی ‏ یہاں تک کہ (حضرت) موسیٰ کا ستارہ طلوع ہو گیا

ہر پیمبر[3] کاندر آید در رحم ‏ نجمِ اُو بر چرخ گردد منتجم

ہر پیغمبر جو رحم (مادر) میں آتا ہے ‏ اُس کا ستارہ آسمان پر طلوع ہو جاتا ہے

## پیدا شدنِ ستارۂ موسیٰ بر آسمان و غریو منجمان در میدان

حضرت موسیٰ کے ستارے کا آسمان پر نمودار ہونا اور میدان میں نجومیوں کا شور و غل

فلک پیدا شد آں استارہ اش ‏ کوریِ فرعون و مکر و چارہ اش

آسمان پر اُن (موسیٰ) کا ستارہ نمودار ہوا ‏ فرعون اور اُس کے مکر و تدبیر کے خلاف

---

[1] گفت عمراں۔ عمران نے فرعون کو مطمئن کرنے کیلئے کہا کہ اسرائیلی آپ کی عطا سے خوش ہو کر ناچ گا رہے ہیں گفت فرعون نے عمران سے کہا کہ ہو سکتا ہے کہ شور کی یہی وجہ ہو جو تو نے بتائی لیکن میرے دل میں تو بہت اندیشے پیدا ہو گئے ہیں پیش می آمد بادشاہ فکر میں تمام رات اندر باہر آتا جاتا رہا۔

[2] زہرہ۔ عمران کی یہ ہمت تو نہ تھی کہ شور و غل کا اصل سبب جو کہ حضرت موسیٰ کے حمل کا قرار پانا تھا وہ بتا دیتا۔ چوں زن عمران۔ جب عمران نے بیوی سے ہمبستری کی تھی فوراً حضرت موسیٰ کا ستارہ آسمان پر نمودار ہو گیا تھا۔

[3] ہر پیمبر۔ جب بھی کوئی نبی ماں کے پیٹ میں ہوتا ہے اُس کا ستارہ آسمان پر نمودار ہوتا ہے۔ کوری۔ اندھاپن یعنی مقصد کے خلاف۔

روز شد گفتش کہ اے عمراں برو | واقفِ[1] آں غلغل و آں بانگ شو
---|---
دن ہوا (فرعون نے) اس (عمران) سے کہا اے عمران جا | اس شور اور آواز کے بارے میں دریافت کر

راند[1] عمراں جانبِ میدان و گفت | ایں چہ غُلغُل بود شاہنشہ نخفت
---|---
عمران نے میدان کی جانب سواری ہانکی اور کہا | یہ کیسا شور تھا کہ بادشاہ نہ سو سکا

ہر منجّم سر برہنہ جامہ چاک | ہمچو اصحابِ عزا بر فرق خاک
---|---
ہر نجومی ننگے سر، کپڑے پھٹے ہوئے | ماتم کرنے والوں کی طرح سر پر خاک (ڈالے ہوئے)

ہمچو اصحابِ عزا آوازِ شاں | بُد گرفتہ از فغان و سازِ شاں
---|---
ماتم کرنے والوں کی طرح اُن کی آواز | چلانے سے رُندھ گئی اور ساز (طرب) خاموش تھے

ریش و مُو برکندہ رُو بدریدگاں | خاک بر سر کردہ پُرخوں دیدگاں
---|---
داڑھی اور بال اکھاڑے ہوئے منہ نوچے ہوئے | سر پر خاک ڈالے ہوئے، آنکھیں پُرخون

گفت خیر ست اینچہ آشوب[1] و حال | بد نشانی می دہد منحوس سال
---|---
اس (عمران) نے کہا خیر ہے؟ یہ کیسا کہرام اور حال ہے؟ | منحوس سال بُری علامت دکھا رہا ہے

عُذر آوردند و گفتند اے امیر | کرد ما[1] را دستِ تقدیرش اسیر
---|---
انہوں نے معذرت کی اور کہا اے امیر! | ہمیں اُس (اللہ) کے دستِ قدرت نے قیدی بنالیا

ایں ہمہ کردیم و دولت تیرہ شد | دشمنِ شہ ہست گشت و چیرہ شد
---|---
ہم نے یہ سب کچھ کیا اور (اقبال)، دولت تاریک ہو گیا | بادشاہ کا دشمن پیدا ہو گیا اور غالب آگیا

شب[2] ستارۂ آں پسر آمد عیاں | کوریِ ما بر جبینِ آسماں
---|---
رات اُس بچہ کا ستارہ نمودار ہو گیا | آسمان کی پیشانی پر ہماری آنکھوں میں دُھول جھونک کر

زد ستارۂ آں پیمبر بر سما | ما ستارہ بار گشتیم از بُکا
---|---
اُس پیغمبر کا ستارہ آسمان پر نمودار ہوا | ہم نے رو رو کر ستارے (آنسو) برسائے

با دلِ خوش شاد عمراں و ز نفاق | دست بر سر می زد کاہ الفراق[3]
---|---
عمران خوش دلی کے ساتھ، نفاق سے | سر پیٹ رہا تھا کہ ہائے "الفراق"

کرد عمراں خویش پُرخشم و تُرش | رفت چوں دیوانگاں بے عقل و ہُش
---|---
عمران نے اپنے آپ کو ترش رو اور غضبناک بنایا | دیوانوں کی طرح بے عقل و حواس واپس ہو گیا

خویشتن را اعجمی کرد و براند | گفتہائے بس خشن بر جمع خواند
---|---
اپنے آپ کو ناداں بنایا اور چل دیا | مجمع کو بہت سخت باتیں کہیں

[1] واقف۔ باخبر۔ راند عمراں۔ عمران نے میدان میں جا کر منجموں سے شور و غل کا سبب دریافت کیا۔ عزا۔ ماتم، سوگ میں لوگ کپڑے پھاڑتے ہیں سر پر خاک ڈالتے ہیں اور چیخ و پکار سے اُن کی آوازیں بیٹھ جاتی ہیں۔ آشوب۔ فتنہ، پریشانی۔ کرد مارا۔ یعنی ہمیں قدرت نے عاجز کر دیا اور ہم بچے کی پیدائش کو نہ روک سکے اور بچہ وجود میں آگیا۔

[2] شب۔ رات کو بچہ کی پیدائش کا ستارہ نمودار ہو گیا ہے۔ کوریِ ما۔ یعنی ہماری منشا کے خلاف۔ ستارہ بار یعنی ہم آنسوؤں کے ستارے گرا رہے ہیں۔ بکا۔ رونا۔ بادلِ خوش۔ عمران بچہ کی پیدائش سے خوش تھے لیکن بظاہر غم کا اظہار کر رہے تھے۔

[3] الفراق یعنی اب سلطنت درہم برہم ہو جائے گی۔ کرد عمراں۔ عمران نے اپنے اوپر ظاہری غم و غصہ طاری کیا منجموں کو برا بھلا کہا اور میدان سے واپس لوٹ آئے۔

خویشتن را تُرش و غمگیں ساخت اُو
اُس نے اپنے آپ کو تُرش رو اور غمگین بنایا
نَردِ ہائے بازگونہ باخت اُو
اُس نے اُلٹی چال چلی

گفت[1] شاں شاہِ مرا بفریفتید
بولا، تم نے میرے بادشاہ کو فریب دیا
از خیانت وز طمع نشگیفتید
خیانت اور لالچ سے باز نہ آئے

سُوئے میداں شاہ را انگیختید
تم بادشاہ کو میدان میں لے آئے
آبروئے شاہِ ما را ریختید
تم نے ہمارے بادشاہ کی آبرو ریزی کی

دست بر سینہ نہادید از ضماں
ذمہ داری کے لئے تم نے سینہ پر ہاتھ رکھا
شاہ را ما فارغ آریم از غماں
کہ، ہم بادشاہ کو غم سے فارغ کر دیں گے

عاقبت زرہا تلف شد کار خام
آخر کار روپیہ برباد ہوا، کام ادھورا رہا
شُد بر فرعون و بر خواندش تمام
فرعون کے پاس گیا اور اُس کو سب قصہ سُنایا

چوں شنید از غصہ رویش شُد سیاہ
جب اُس نے سُنا غصہ سے اُس کا مُنہ کالا پڑ گیا
خواند ایشاں را از خشم آں رُوتباہ
اُن کو اُس رُوتباہ نے غصہ سے بُلایا

گفت[2] ایشاں را کہ ہیں اے خائناں
(شاہ نے)، اُن (منجموں) سے کہا کہ ہاں اے خائنو!
من بر آویزم شُما را بے اماں
میں تمہیں معافی کے بغیر (سولی) پر لٹکا دوں گا

خویش را در مضحکہ انداختیم
ہم نے اپنی مذاق اُڑوائی
مالہا با دشمناں در باختیم
مال کو دشمنوں پر خرچ کر ڈالا

تا کہ امشب جُملہ اسرائیلیاں
حتیٰ کہ آج کی رات سب اسرائیلی
دور ماندند از ملاقاتِ زناں
بیویوں کی ملاقات سے دُور رہے

مال رفت و آبرو و کار خام
مال اور آبرو ختم ہوئی اور کام ادھورا رہا
ایں بُوَد یاری و افعالِ کرام
(کیا)، یہ دوستی اور شریفوں کے کام ہوتے ہیں؟

سالہا اِدرار[3] و خلعت می برید
تم سالوں سے عطایا اور خلعت لئے جاتے ہو
مملکت ہا را مسلّم می خورید
پوری سلطنت کھائے جاتے ہو

از برائے آنکہ در روزِ چنیں
اسی لئے کہ اِس طرح کے دن
فہم گر کار آرید و گر دیدم مُعیں
سمجھ کو کام میں لاؤ گے اور میرے مددگار بنو گے

رائے تاں ایں بود و فرہنگ و نجوم
تمہاری تدبیر اور علم اور نجوم یہ تھا!
طبل خوارانید و مکّار و دُشوم
تم پیٹو، اور مکار اور بدبخت ہو

---

[1] گفت شاں۔ عمران نے منجموں سے غصہ میں کہا تم نے بادشاہ کو ذلیل کیا جھوٹے وعدے کئے اور مال و دولت برباد کرایا۔ [ ] شُد بر فرعون۔ فرعون کے پاس آکر تمام صورتِ حال بیان کر دی۔

[2] گفت۔ یعنی بادشاہ نے انہیں پھانسی پر لٹکانے کی دھمکی دی اور کہا۔ جو مال بنی اسرائیل پر تقسیم کروایا تھا۔ تاکہ اسرائیلیوں کو بیویوں سے بھی علیحدہ رکھا پھر بھی تم مقصد میں کامیاب نہ ہوئے۔

[3] اِدرار۔ مسلسل بخشش کرنا۔ مُعین۔ مددگار۔ فرہنگ۔ عقل وادب، لغت کی کتاب۔ طبل خوار۔ پیٹو۔

مر شما را بَردرم آتش زنم | گوش و بینی و لبان تان بَر کَنم
میں تمہارے ٹکڑے کر دوں گا، پھونک دونگا | تمہارے کان اور ناک اور ہونٹ اکھاڑ دونگا

عیشِ رفتہ با شما ناخوش کُنم | من شما را ہیزمِ آتش کُنم
میں تمہارے پہلے عیش کو بدمزہ کر دوں گا | میں تمہیں آگ کا ایندھن بنا دوں گا

سجدہ ہا کردند و گفتند اے خدیو[1] | گر یکے کرّت زما چربید دیو
اُنھوں نے سجدے کئے اور کہا اے شہنشاہ ! | اگر ایک مرتبہ شیطان ہم پر غالب آگیا

سالہا دفعِ بلاہا کردہ ایم | وہم حیراں زانچہ ماہا کردہ ایم
ہم نے سالوں مصیبتیں ٹالی ہیں | جو کچھ ہم نے کیا ہے اُس پر عقل حیران ہے

فوت شد از ما و حملش[2] شد پدید | نطفہ اش بجَست و رحم اندر خزید
وہ ہمارے قابو سے نکل گیا اور اُس کا حمل نمودار ہو گیا | اُس کا نطفہ کودا اور رحم میں گھس گیا

لیک استغفارِ ایں روزِ ولاد | ما نگہد اریم اے شاہِ قباد
لیکن اِس کی معافی کے لئے ولادت کے دن کی | اے شہنشاہ ! ہم حفاظت کریں گے

روزِ میلادش رَصَد بندیم ما | تا نگردد فوت و نجہد ایں قضا
اُس کی پیدائش کے دن ہم رصد بندی کریں گے | تاکہ وہ بچ کر نہ نکلے اور یہ قضا ظاہر نہ ہو

گر[3] نداریم ایں نگہ ما را بکش | اے غلامِ رائے تو افکار و ہُش
اگر ہم اِس کی نگہداشت نہ کریں تو ہمیں اڑا دینا | اے وہ ! کہ عقلیں اور ہوش تیری رائے کے غلام ہیں

تا بہ نہ مہ می شمرد او روز روز | تا نپرّد تیرِ حُکمِ خصم دوز
وہ نو مہینے تک ایک ایک دن گنتا رہا | تاکہ دشمن کو زخمی کرنے والا قضا کا تیر نہ چل جائے

چوں مکاں بر لامکاں حملہ بَرد | خونِ خود ریزد بَلاہا را خرد
جب مکان (والا) لامکان پر حملہ کرتا ہے | اپنا خون کرتا ہے، مصیبتیں خریدتا ہے

بر قضا ہر کو شبیخوں آورد | سرنگوں آید زخونِ خود خورد
قضاء (خداوندی) پر جو شبخون مارتا ہے | اوندھا گرتا ہے (اور) اپنا خون پیتا ہے

چوں زمیں با آسماں خصمی کُند | شور گردد سَر زمرگے بر زند
جب زمین، آسمان سے دشمنی کرے | بنجر بن جاتی ہے، موت سے ٹکراتی ہے

نقش[1] با نقاش چوں پنجہ زند | سَبلتان و ریشِ خود بَر می کَند
جب نقش نقاش کا مقابلہ کرتا ہے | اپنی مونچھیں اور داڑھی اکھاڑتا ہے

---

[1] خدیو۔ خداوند آقا۔ کرّت۔ مرتبہ، باری۔ چربید۔ غالب آگیا۔ وہم۔ یعنی ایسے کارنامے کئے جن پر عقل حیران ہے۔

[2] حملش۔ یعنی حضرت موسیٰؑ کا حمل۔ استغفار یعنی اس غلطی کی مکافات ہم موسیٰؑ کی ولادت کے دن کریں گے۔ قباد۔ ایک کیانی بادشاہ کا نام ہے اور ہر بڑے بادشاہ کو قباد کہہ دیا جاتا ہے۔ رَصَد۔ انتظار، وہ عمل جو کسی بلند جگہ پر کیا جاتا ہے جس پر منجم بیٹھ کر ستاروں کی گردش کے احوال معلوم کرتے ہیں یعنی ہم رصد گاہ میں بیٹھ کر اس کا یوم ولادت معلوم کریں گے۔

[3] گر۔ یعنی اگر ہم ولادت کے وقت اس بچہ کا تدارک نہ کر سکیں تو ہمیں قتل کرا دینا۔ نہ مہ۔ نو مہینے جو حمل کی مدت ہے۔ تیر حکم۔ یعنی موسیٰؑ کی ولادت جو تباہی کا سبب ہے۔ مکان۔ یعنی مخلوق۔ لامکان یعنی اللہ تعالیٰ۔ قضا۔ قضائے خداوندی کا مقابلہ کرنے والا ذلیل ہوتا ہے۔ چوں زمیں۔ قضائے خداوندی کا مقابلہ کرنے والے کی مثال ہے، زمین آسمان سے دشمنی مول لے گی تو خود کو تباہ کرے گی

[1] نقش۔ اگر مخلوق خالق

## خواندنِ فرعون زنانِ بنی اسرائیل را کہ نوزائیدہ بودند

فرعون کا بنی اسرائیل کی ان عورتوں کو مکاری سے میدان کی طرف

## سوئے میداں بہ مکر

بلانا جن کے حال میں بچے ہوئے تھے

بعدِ[۱] نُہ مہ شہ بروں آورد تخت — سوئے میدان و مُنادی کرد سخت
نو مہینے کے بعد بادشاہ نے تخت باہر نکالا — میدان کی جانب اور سخت اعلان کرایا

بارِ دیگر شد مُنادی سوئے شہر — کائے زناں از دہر می یابید بہر
دوبارہ شہر کی جانب اعلان کرنے والا روانہ ہوا — کہ اے عورتو! زمانے سے حصہ حاصل کر لو

کائے زناں با طفلگاں میداں روید — تا زداد و بخششم شاداں شوید
کہ اے عورتو! بچوں کو لے کر میدان میں پہنچو! — تاکہ تم میری عطا اور بخشش سے خوش ہو

آنچنانکہ پار مرداں را رسید — خلعت و ہر کس ازیشاں زر کشید
جس طرح کہ پارسال مردوں کو بلا — شاہی جوڑا اور ان میں سے ہر شخص نے روپیہ حاصل کیا

ہیں زناں امسال اقبالِ[۲] شماست — تا بیابد ہر یکے چیزیکہ خواست
آگاہ! عورتو اِس سال تمہارا نصیبہ ہے — تاکہ ہر عورت وہ پائے جو اُس کی خواہش ہے

مر زناں را خلعت و حِلیت دہند — کودکاں را ہم کلاہِ زر نہند
عورتوں کو جوڑا اور زیور دیں گے — بچوں کو سنہری ٹوپی پہنائیں گے

ہر کہ او ایں ماہ زائیدست ہیں — گنجہا گیرد ز من بے شک یقیں
آگاہ! جس نے اِس سال بچہ جنا ہے — یقیناً بلا شک مجھ سے خزانے حاصل کرے گی

آں زناں با طفلگاں بیروں شدند — شادماں تا خیمہ شہ آمدند
اُس وقت بچوں کے ساتھ وہ باہر نکل آئیں — خوشی خوشی یہاں تک کہ بادشاہ کے خیمے کے پاس آگئیں

ہر زنے نوزادہ بیروں شد ز شہر — سوئے میداں غافل از دستانِ قہر
ہر نئے بچہ والی عورت شہر سے باہر نکل آئی — میدان کی جانب ظلم کے کر سے غافل ہو کر

چوں زناں جملہ بدو گرد آمدند — ہر چہ بود آں نر[۳] ز مادر بستدند
جب سب عورتیں اُس کے گرد آگئیں — جو لڑکا تھا اُس کو ماں سے لے لیا

سر بریدندش کہ اینست احتیاط — تا نزاید خصم و نفزاید خُباط
اُس کا سر قلم کر دیا، کہ یہ احتیاط ہے — تاکہ دشمن پیدا نہ ہو اور دیوانگی نہ بڑھے

---

[۱] بعد نُہ مہ۔ یعنی جبکہ متوقع ولادت کا زمانہ گزر گیا۔ —— دہر۔ زمانہ۔ بہر۔ حصہ۔ تازداد۔ مُنادی کرنے والے، بادشاہ کے اِس قول کا اعلان کر رہے تھے۔ پار۔ گزشتہ۔

[۲] اقبال۔ یعنی یہ سال عورتوں کی نصیبہ وری کا سال ہے۔ حلیت۔ زیور۔ ہر کہ او۔ یعنی جس عورت کے اِس مہینہ بچہ ہوا ہے اُس کو بہت کچھ ملے گا۔ خیمہ۔ یعنی وہ شاہی خیمہ جس میں تخت بچھا ہوا تھا۔ نوزادہ۔ یعنی جس کے حال ہی میں بچہ ہوا تھا۔ دستاں۔ مکر یعنی اِس بہانے سے قتل کرنے کا ارادہ۔

[۳] آں نر۔ یعنی نوزائیدہ بچوں میں سے لڑکوں کو لے لیا لڑکیوں کو چھوڑ دیا۔ خباط۔ دیوانگی یعنی اسرائیلیوں میں جو جوش و خروش حضرت موسیٰؑ کے ماں کے پیٹ میں آجانے سے پیدا ہوا ہے اُس میں اور اضافہ نہ ہو۔

## بوجود آمدنِ موسیٰ علیہ السلام و آمدنِ عوانان بخانۂ
حضرت موسیٰ علیہ السلام کا پیدا ہونا اور سپاہیوں کا عمران کے گھر پہنچنا

## عمران و وحی آمدن بمادرِ موسیٰ علیہ السلام کہ در تنورِ
اور حضرت موسیٰؑ کی ماں کے پاس وحی آنا کہ اُن کو آگ کے تنور میں ڈالدے

## آتش انداز کہ مَن اُورا نگاہ دارم
کیونکہ میں اُس کی حفاظت کروں گا

خود زنِ عمراں کہ موسیٰ زادہ بود
عمران کی بیوی جس نے موسیٰؑ کو جنا تھا

دامن اندر چید زاں آشوب زود
اُس نے اِس فتنے سے جلد دامن بچالیا

بعد ازاں دستاں کہ آں سگ با زناں
اُس کے بعد وہ مکر جو اُس کتے نے عورتوں سے

کرد دیگر بیں چہ آورد آں زماں
کیا، پھر دیکھ اُس نے اِس وقت کیا کیا

آں زنانِ قابلہ در خانہا
دائیوں کو گھروں میں

بہرِ جاسوسی فرستاد آں دغا
اُس (مجسّم) دغا نے جاسوسی کے لئے روانہ کردیا

غمز کردندش کہ اینجا کودکیست
اُنھوں نے اُس کو اشارہ کر دیا کہ یہاں ایک بچہ ہے

نامد اُو میداں کہ در وہم و شکیست
جو میدان میں نہیں آیا کیونکہ ماں کو وہم اور شک ہے

اندریں کوچہ یکے زیبا زنیست
اِس گلی میں ایک خوبصورت عورت ہے

کودکے دارد و لیکن پُر فنیست
جسکے ایک بچہ ہے لیکن (وہ عورت) بڑی چالاک ہے

پس عواناں آمدند اُو طفل را
تو سپاہی پہنچ گئے، اُس نے بچہ کو

در تنور انداخت از امرِ خدا
خدا کے حکم سے، تنور میں ڈال دیا

وحی آمد سُوئے زن از داد گر
عورت کے پاس اللہ تعالےٰ کی جانب سے وحی آئی

کہ زنسلِ آں خلیل ست ایں پسر
کہ یہ بچہ (ابراہیمؑ) خلیل اللہ کی نسل سے ہے

در تنور انداز موسیٰؑ را تو زُود
تو موسیٰؑ کو فوراً تنور میں ڈال دے

تا نگہدارمش اندر نار و دُود
تاکہ آگ اور دھوئیں میں میں اُسکی حفاظت کروں

عصمتِ یَا نَارُ کُونِی بَارِدًا
اے آگ تو ٹھنڈی ہو جا۔ کی حفاظت کی وجہ سے

لَا تَکُونُ النَّارُ حَرًّا شَارِدًا
آگ گرم اور سرکش نہ ہوگی

زن بوحی انداخت اُو را در شرر
عورت نے وحی کی وجہ سے اُسکو انگاروں میں پھینک دیا

بر تنِ موسیٰؑ نکرد آتش اثر
آگ نے موسیٰؑ کے جسم پر اثر نہ کیا

---

لے عوانان۔ سپاہی۔ آشوب۔ فتنہ، یعنی وہ فتنہ جو فرعون نے بچوں کے قتل کا پیدا کیا تھا۔ دستاں۔ مکر۔ سگ۔ یعنی فرعون۔ قابلہ۔ بچہ جنانیوالی عورت۔ آں دغا یعنی فرعون۔ غمز۔ چغلی لینا، اشارہ کرنا۔

ے وہم۔ یعنی اُس کو شک ہو گیا ہے کہ بچوں کو بلا کر فرعون کوئی خرابی پیدا کرےگا۔ زیبا زنے۔ یعنی عمران کی بیوی۔ پُر فنے۔ چونکہ اُس نے بچہ کو احتیاطاً میدان میں نہیں بھیجا تھا۔ کہ زنسل۔ حضرت ابراہیمؑ پر آگ کو ٹھنڈا اور سلامتی کا ذریعہ بنا دیا گیا تھا لہذا اُن کی نسل کے اِس بچہ کو اُسی حکم سے آگ سے نجات دے دی جائے گی جس کے ذریعہ حضرت ابراہیمؑ کو دی گئی تھی۔

سے یا نار۔ یہ اُسی آیت کا خلاصہ ہے جس میں آگ کو حکم دیا گیا تھا کہ وہ ابراہیمؑ کے لئے ٹھنڈی اور سلامتی کا ذریعہ بن جائے۔ شارِد۔ سرکش۔ شرر۔ یعنی تنور کے انگارے۔

پس عواناں خانہ را جُستند زود | ہیچ طفلے اندراں خانہ نبود[1]
سپاہیوں نے فوراً گھر کی تلاشی لی | اُس گھر میں کوئی بچہ نہ تھا

پس عواناں بے مُراد آں سُو شدند | باز غمّازاں کزاں واقف بُدند
سپاہی ناکام واپس ہو گئے | پھر اُن چغلخوروں نے جو اِس سے واقف تھے

با عواناں ماجرا بر داشتند | پیشِ فرعوں از برائے دانگ چند
سپاہیوں سے قصّہ چھیڑا | فرعون کے سامنے چند ٹکوں کی خاطر

کاے عواناں باز گردید آں طرف | نیک نیکو بنگرید اندر غُرف
کہ اے سپاہیو! اُس طرف پھر جاؤ | کوٹھریوں میں خوب اچھی طرح دیکھو

باز گشتند آں عواناں جُملگاں | تا کہ موسیٰؑ را بجویند آں زماں
وہ سارے سپاہی واپس لوٹے | تاکہ فوراً موسیٰؑ کو تلاش کریں

## باز وحی آمدن بمادرِ موسیٰ علیہ السّلام کہ در آبش فگن اَلْقِیْهِ فِی الْیَمِّ

حضرت موسیٰ علیہ السّلام کی ماں کے پاس پھر وحی آنا کہ اُس کو پانی میں ڈالدے، اُسکو دریا میں ڈالدے

باز وحی آمد کہ در آبش فگن | روی در امید دار و مُو مکن
پھر وحی آئی اُس کو پانی میں ڈالدے | اُمید رکھ اور پریشان نہ ہو

در فگن در نیلش[2] و کن اعتمید | من وُرا با تو رسانم رُوسفید
اُس کو نیل میں پھینک دے اور بھروسہ کر | میں عزت سے اُسے تیرے پاس پہنچا دوں گا

مادرش انداخت اندر رُودِ نیل | کار را بگذاشت با نِعْمَ الْوَکِیْل
ماں نے اُس کو دریائے نیل میں ڈال دیا | معاملہ بہترین وکیل کے سپرد کر دیا

ایں سخن پایاں ندارد مکر ہاش | جُملہ پیچیدند ہم در ساق و پاش
اِس بات کی انتہا نہیں ہے اور اُس کے مکر | سب اُس کی پنڈلی اور پیروں میں لپٹ گئے

صد ہزاراں طفل می کُشت از برون | خصم[3] اندر صدرِ خانہ در درون
وہ باہر لاکھوں بچوں کو قتل کر رہا تھا | (اور) دشمن بیچ مکان میں اندر (موجود تھا)

از جنوں می کُشت ہر جا بد جنیں | از حِیَل آں کور چشمِ دُور بیں
جس جگہ کوئی پیٹ کا بچہ ہوتا اُسکو پاگل پن سے (مار ڈالتا) | تدبیروں سے، وہ دُور بین، اندھا

اژدہا بُد مکرِ فرعونِ عنود | مکرِ شاہانِ جہاں را خوردہ بود
سرکش فرعون کا مکر اژدہا تھا | جو دنیا کے بادشاہوں کے مکر کو نگل گیا تھا

---

[1] نبود۔ چونکہ بچہ کو تنور میں ڈالا گیا تھا۔ غمّاز۔ چغلخور۔ غرف۔ غرفہ کی جمع ہے، کوٹھری، بالا خانہ۔ در آبش یعنی موسیٰؑ کو دریائے نیل کے پانی میں ڈال دے۔

[2] نیلش۔ نیل مصر کا مشہور دریا ہے۔ رُوسفید۔ باآبرو۔ نِعْمَ الْوَکِیْل۔ اللہ تعالیٰ۔ ایں سخن۔ یعنی اللہ کے کرم و رحمت کی باتیں۔

[3] خصم۔ یعنی حضرت موسیٰؑ۔ خانہ۔ یعنی فرعون کا گھر۔ کور چشم۔ اندھا یعنی خدا کی قدرت کے معاملے میں۔ دُور بیں۔ یعنی دنیاداری کے مکر و فریب میں۔

لیک ازاں فرعونؑ ترے آمد پدید
لیکن اُس فرعون سے بالاتر پیدا ہوگیا

ہم وُراہم مکرِ اُورا در کشید
جس نے اُس کو اور اُس کے مکر کو نگل لیا

اژدہا بُود و عصا شد اژدہا
وہ اژدہا تھا اور لاٹھی اژدہا بنی

ایں بخورد آں را بتوفیقِ خدا
اس نے اُس کو اللہ (تعالیٰ) کی توفیق سے نگل لیا

دست شد بالائے دست ایں تا کجا
ہر طاقت سے بڑھ کر ایک طاقت ہے یہ کہاں تک؟

تا بہ یزداں کہ اِلَیہِ المُنتَہیٰ
خدا تک، کیونکہ اُسی پر انتہا ہے

کاں یکے دریاست بے غور و کراں
کیونکہ وہ ایک بے تھاہ اور بے ساحل دریا ہے

جُملہ دریاہا چو جوئے پیشِ آں
سارے دریا اُس کے سامنے نہر جیسے ہیں

حیلہاؔ و چارہا گر اژدہاست
حیلے اور تدبیریں اگرچہ اژدہا کی طرح ہوں

پیشِ اِلَّا اللہ آنہا جملہ لاست
اِلَّا اللہ کے بالمقابل وہ معدوم ہیں

چوں رسید اینجا بیانم سر نہاد
جب میرا بیان یہاں پہنچا سر رکھ دیا

محو شُد وَاللہُ اَعلَمُ بِالرَّشاد
فنا ہو گیا اور خدا راست روی کو زیادہ جانتا ہے

انچہ در فرعون بُود اندر تو ہست
جو کچھ فرعون میں تھا وہ تیرے اندر ہے

لیک اژدرہات محبوسِ چہ ست
لیکن تیرے اژدہے کنویں میں قید ہیں

اے دریغ ایں جملہ احوالِ تو ہست
ہائے افسوس! یہ سب تیرے احوال ہیں

تو براں فرعون بر خواہیش بست
تو اُن کو فرعون سے وابستہ کرنا چاہتا ہے

انچہ گفتم جملگی احوالِ تست
جو کچھ میں نے کہا وہ سب تیرے احوال ہیں

خود نہ گفتم صد یکے زانہا درست
میں نے انہیں سے ایک فیصدی بھی پورا بیان نہیں کیا ہے

گرز تو گویند وحشت زایدت
اگر تیرے (احوال) بیان کریں تو تو گھبراتا ہے

ور ز دیگر چوں فسانہ آیدت
اور اگر دوسرے سے متعلق (بیان کریں) تو تجھے کہانی

چوں خرابت می کند نفسِ لعیں
ملعون نفس تجھے کتنا برباد کر رہا ہے

دور می اندازدت سخت ایں قریں
یہ ساتھی تجھے (راہِ ہدایت سے) بہت دُور لے جا رہا ہے

ایں جراحتہا ہمہ از نفسِ تُست
یہ (بُرے احوال کے) سارے زخم تیرے نفس کی وجہ سے ہیں

لیک مغلوبی ز جہل اے سُست سخت
اے سخت کاہل! تو جہل سے مغلوب ہے

آتشت را ہیزمِ فرعون نیست
تیری (نفسانی خواہشوں کی) آگ کیلئے فرعونی ایندھن نہیں ہے

ور نہ چوں فرعون او شعلہ زنیست
ورنہ فرعون کی (آگ کی) طرح وہ بھڑک رہی ہے

---

لہ فرعون تر۔ فرعون سے بالاتر حضرت موسیٰ جنہوں نے فرعون اور اسکی سلطنت کو تباہ کردیا۔ اژدہا بود یعنی فرعون اور اُس کا مکر ایک اژدہا تھا۔ عصا یعنی حضرت موسیٰؑ کی لاٹھی۔ دست شد بالائے دست یعنی ہر طاقت سے بالا ایک دوسری طاقت ہوتی ہے اور سب سے بالا خدا کی طاقت ہے۔ کاں یکے۔ خدائی طاقت لامحدود سمندر ہے دوسری طاقتوں کے دریا اُس کے مقابلہ میں ایک نہر ہیں۔

لہ حیلہا۔ ساری دنیاوی تدبیریں صرف ایک موجود یعنی اللہ تعالیٰ کے سامنے معدوم ہیں۔ اینجا یعنی اللہ کی طاقت کا بیان۔ آنچہ۔ یعنی فرعون کی جس قدر بُری خصلتیں تھیں وہ ہر انسان کے نفسِ امارہ میں موجود ہیں۔ اژدرہا یعنی نفسانی عیوب۔ چہ یعنی مجبوری اور موقع نہ ملنا۔ خود نگفتم۔ جو برائیاں میں نے بیان کی ہیں وہ نفسِ امارہ کی برائیوں کا ایک فیصدی ہے اور اُس کا بیان بھی مکمل نہیں کیا جا سکا ہے۔

لہ گرز تو۔ خود نفسِ انسانی میں جو فرعونی خصلتیں ہیں اگر وہ خصلتیں خود کسی انسان کو سنائی جائیں تو وہ گھبرا جاتا ہے دوسرے کی بیان کی جائیں تو ایک قصہ اور کہانی کے طور پر سنتا ہے۔ دور یعنی راہِ ہدایت سے دور۔ جراحتہا۔ انسان کی بری خصلتیں۔ زجہل یعنی انسان اپنی خصلتوں سے جاہل اور ناواقف رہتا ہے۔ آتشت۔ ہر انسان کو بُرائی کرنے کا موقع نہیں ملتا ورنہ وہ وہی کام کرے جو فرعون نے کئے۔

گلخن نفس ترا خاشاک نیست ۔۔۔ ورنہ چوں فرعون نارِ قاہر یست

تیرے نفس کی آگ کیلئے کوڑا کرکٹ نہیں ہے ۔۔۔ ورنہ فرعون (کی آگ) کیطرح قہر ڈھانیوالی آگ ہے

یک حکایت بشنو از تاریخ گو ۔۔۔ تا بری زیں رازِ سرپوشیدہ بو

تاریخ گو سے ایک قصہ سن لے ۔۔۔ تاکہ اس پوشیدہ راز کا تجھے علم ہو جائے

## حکایت[1] مارگیرے کہ اژدہائے افسردہ را مُردہ پنداشت

اُس سپیرے کا قصہ جس نے ٹھٹھرے ہوئے سانپ کو مُردہ سمجھا

## و در رسنہا بستہ و پیچیدہ بہ بغداد آوردہ

اور رسیوں میں باندھ کر اور لپیٹ کر بغداد میں لے آیا

مارگیرے رفت سوئے کہسار ۔۔۔ تا بگیرد اُو بافسونہاش مار

ایک سپیرا ایک پہاڑ کی جانب گیا ۔۔۔ تاکہ وہ اپنے منتروں سے سانپ پکڑے

گر گراں و گر شتابندہ بُود ۔۔۔ آنکہ جویندست یابندہ بُود

خواہ وہ سست ہو یا چست ہو ۔۔۔ جو تلاش کرتا ہے وہ پالیتا ہے

در طلب زن دائماً تو ہر دو دست ۔۔۔ کہ طلب در راہ نیکو رہبرست

تو ہمیشہ جستجو میں دونوں ہاتھ مصروف رکھ ۔۔۔ کیونکہ جستجو راستہ کے لئے بہتر رہنما ہے

لنگ و لوک[2] و خفتہ شکل و بے ادب ۔۔۔ سوئے اُو می غژ و اُو را می طلب

(تو خواہ) لنگڑا اور لولا اور سوتی صورت اور بے ادب ہو ۔۔۔ اُسی کی طرف کھسک اور اسی کو طلب کر

گہ بگفت و گہ بخاموشی و گہ ۔۔۔ بوئے کردن گیر ہر سو بوئے شہ

کبھی بول کر اور کبھی خاموشی سے اور کبھی ۔۔۔ سونگھ کر ہر جانب بادشاہ کی خوشبو حاصل کر

گفت آں یعقوب با اولادِ خویش ۔۔۔ جُستنِ یوسف کنید از حدِ بیش

حضرت یعقوبؑ نے اپنی اولاد سے کہا ۔۔۔ حد سے زیادہ یوسف کو تلاش کرو

ہر حسِ[3] خود را دریں جُستن بجد ۔۔۔ ہر طرف رانید شکلِ مستعد

اس جستجو میں کوشش سے اپنے ہر حس کو ۔۔۔ مستعد شکل میں، ہر طرف روانہ کرو

گفت از رَوحِ خدا لَا تَیْأَسُوا ۔۔۔ ہمچو گم کردہ پسر رو سو بسو

فرمایا اللہ کی رحمت سے تم مایوس نہ ہو ۔۔۔ بیٹے کو گم کر دینے والے کی طرح ہر طرف جاؤ

از رہِ حسِ دہاں پُرساں شوید ۔۔۔ روی جاناں را بجاں جویاں شوید

مُنہ کی حس کے ذریعہ دریافت کرو ۔۔۔ محبوب کے چہرے کو (دل) جان سے تلاش کرو

---

[1] حکایت۔ اس حکایت کا مقصد یہ ہے کہ نفس کو اس سپیرے کا اژدہا سمجھو جو بظاہر مُردہ تھا۔ افسونہا۔ سپیرے کچھ منتر پڑھکر سانپ پکڑتے ہیں۔ گر گراں۔ اگر طلب ہے تو مطلوب ضرور حاصل ہوگا خواہ طالب سست ہو یا چست ہو۔

[2] لوک۔ گھٹنوں کے بل چلنے والا یعنی غرض طالب کو چاہئے اپنی معذوریوں کو نظر انداز کر کے طلب میں لگ جائے۔ گہ بگفت۔ یعنی طلب کرنے کے جس قدر بھی طریقے ہوں وہ اختیار کرتا رہے۔

[3] ہر حس۔ یعنی یوسف کی تلاش و طلب میں اپنے ہر حس کو کام میں لاؤ۔ گفت۔ حضرت یعقوبؑ نے فرمایا تھا لَا تَیْأَسُوا مِن رَّوْحِ اللّٰہ اللہ کی رحمت سے مایوس نہ ہونا یعنی یوسفؑ کی طلب و جستجو میں کبھی مایوس نہ ہونا جس دہاں۔ قوتِ گویائی۔

پرس پرساں مژدگانی جاں ہید — گوش را بر چار راہِ آں نہید
پوچھتے پوچھتے سبحان کی انعام بخشی کردو — کان کو اس کے چوراہے پر لگا دو

ہر کجا بوئے خوش آید بو برید — سوئے آں سر کاشنائے آں سرید
جہاں سے اچھی خوشبو آئے اس کا سراغ لگاؤ — اس راز کا جس سے تم واقف ہو

ہر کجا لطفے بہ بینی از کسے — سوئے اصلِ لطف رہ یابی بسے
جہاں کہیں کسی کی تو خوبی دیکھے — اس سے اصل خوبی کیجانب تو بہت رہنمائی حاصل کریگا

اینہمہ جوہا ز دریائیست ژرف — جزو را بگذار و بر کل دار طرف
یہ تمام نہریں ایک گہرے دریا کی ہیں — جزو کو چھوڑ اور کل پر نگاہ رکھ

زشتہائے خلق بہر خوبی است — برگِ بے برگی نشانِ طوبی است
مخلوق کی برائیاں، بھلائی کے لئے ہیں — بے سامانی کا سامان، طوبیٰ کا نشان ہے

جنگہائے خلق بہر آشتی ست — دامِ راحت دائماً بے راحتی است
مخلوق کی لڑائیاں صلح کے لئے ہیں — تکلیف ہمیشہ راحت کے لئے جال ہے

خشمہائے خلق بہر مہر خاست — وز جفائے خلق امید وفاست
مخلوق کی ناراضیاں محبت کیلئے پیدا ہوئی ہیں — مخلوق کے ظلم سے وفا کی امید ہے

ہر زدن بہر نوازش را بود — ہر گلہ از شکر آگہ می کند
ہر بار پیٹ مہربانی کے لئے ہوتی ہے — ہر شکوہ شکر کی خبر دیتا ہے

بوئے بر از جزو تا کل اے کریم — بوئے بر از ضد تا ضد اے حکیم
اے بھلے آدمی! جزو سے کل کا سراغ لگا — اے دانا! ضد سے ضد کا سراغ لگا

چوں عصا در دستِ موسیٰ گشت مار — جملہ عالم را بدیں ساں می شمار
جیسا کہ لاٹھی (حضرت) موسیٰ کے ہاتھ میں سانپ بنی — تمام عالم کو ایسا ہی سمجھ

جنگہائے آشتی آرد درست — مار گیر از بہرِ بازی مار جست
لڑائیاں، صحیح صلح پیدا کر دیتی ہیں — سپیرے نے تماشہ کے لئے سانپ تلاش کیا

---

لہ مژدگانی۔ اگر محبوب کی خبر دینے والے کو جان بھی دینی پڑے تو آمادہ ہو جانا چاہیئے۔ چار راہ۔ چوراہہ یعنی ہر سمت تلاش کرنا۔ آں سر۔ یعنی جس محبوب کی تلاش میں نکلے ہو۔ ہر کجا۔ یہاں سے مولانا نے محبوبِ حقیقی کے سراغ لگانے کا بیان شروع فرمایا ہے' انسان کی صفات اللہ کی صفات کا مظہر ہیں اور اُن صفات کی اصل اللہ کی صفات ہیں۔

لہ زشتہائے جس طرح خوبیاں راہنما ہیں اسی طرح انسانوں کی برائیاں بھی راہنما ہیں کیونکہ ہر برائی کا انجام کوئی نہ کوئی بھلائی ہے، انسان کی بے سر و سامانی بلند حالت کا پیش خیمہ ہے طوبیٰ۔ جنت کا ایک درخت ہے جس کی شاخیں ہر جنتی کے گھر میں ہونگی جس سے وہ خوشبو اور پھل حاصل کریگا۔ جنگہائے۔ لڑائیاں صلح کا پیش خیمہ ہیں، کبھی لڑائی صلح پر ختم ہوتی ہے کبھی مقصود پر اہوتا ہے تو گویا مقصود سے صلح ہوئی کبھی انسان لڑائیوں سے گھبرا کر خدا کی طرف رجوع کرتا ہے تو گویا خدا سے صلح ہوئی۔ دامِ راحت۔ انسان تکلیفیں اٹھاتا ہے تو راحت نصیب ہوتی ہے خشمہائے۔ غصہ کبھی شفقت کی بنا پر ہوتا ہے جیسا کہ والدین کا اولاد پر کبھی غصہ کی برائی دیکھ کر انسان شفقت کا رویہ اختیار کرتا ہے کبھی مخلوق کا بیجا غصہ شفقتِ خداوندی کا سبب بنجاتا ہے محبوب کی جفا کے نتیجہ میں وفا نمودار ہو جاتی ہے۔ لہ ہر گلہ شکوہ کا سبب تکلیف ہے اور تکلیف سبب راحت ہے۔ بوئے بر۔ جس طرح بھلائی کو اللہ تعالیٰ کی طرف راہنما بنا لیا ہے اسیطرح ہر برائی کو بھی راہنما بنالے۔ چوں عصا۔ برائی سے بھلائی کی رہنمائی حاصل کرنا ایک بالمقابل چیز سے دوسری بالمقابل چیز کا سراغ لگانا اسی طرح ممکن ہے جیسا کہ حضرت موسیٰ کا عصا سانپ بنا حالانکہ دونوں متضاد چیزیں ہیں اسی طرح عالم کی دوسری چیزوں کو بھی سمجھ لے۔ مار گیر سپیرے نے سانپ تماشے کے لئے پکڑا حالانکہ سانپ سبب ہلاکت ہے جو تماشے کی ضد ہے۔

بہرِ بازی مار جوید آدمی
انسان تماشہ کے لئے سانپ تلاش کرتا ہے

غم خورد بہرِ امیدِ بے غمی
بے کلمی کے لئے غم برداشت کرتا ہے

اُو ہمی[1] جُستے یکے مارِ شگرف
وہ ایک عجیب سانپ تلاش کرتا تھا

گردِ کوہستان در ایامِ برف
پہاڑوں کے چاروں طرف برف کے زمانہ میں

اژدہائے مُردہ دید آنجا عظیم
اُسنے وہاں ایک مُردہ بڑا اژدہا دیکھا

کہ دلش از شکلِ اُو شد پُر زبیم
کہ اُس کی شکل سے دل خوف زدہ ہوتا تھا

مار گیر اندر زمستانِ شدید
سپیرا سخت جاڑے میں

مار می جُست اژدہائے مُردہ دید
سانپ تلاش کرتا تھا اُس نے ایک مرا ہوا اژدہا دیکھا

مار گیر از بہرِ حیرانیِ خلق
لوگوں کے تعجب کے لئے سپیرا

مار گیرد اینت نادانیِ خلق
سانپ پکڑتا ہے، مخلوق کی نادانی، تعجب ہے

آدمی[2] کوہ است چوں مفتوں شود
آدمی پہاڑ ہے، کیوں فریفتہ ہوتا ہے؟

کوہ اندر مار حیراں چوں شود
پہاڑ سانپ کے معاملہ پر کیوں حیران ہوتا ہے؟

خویشتن نشناخت مسکیں آدمی
آدمی مسکین نے اپنے آپ کو نہ پہچانا

از فزونی آمد و شُد در کمی
بڑائی سے آیا اور کمی میں مبتلا ہو گیا

خویشتن را آدمی ارزاں فروخت
آدمی نے اپنے آپ کو سستا بیچا

بود[3] اطلس خویش را بر دلق دوخت
اطلس تھا اپنے آپ کو گدڑی پر سی دیا

صد ہزاراں مار و کُہ حیرانِ اُوست
لاکھوں سانپ اور پہاڑ اُس پر حیران ہیں

اُو چرا حیراں شدست و مار دوست
وہ خود کیوں حیران اور سانپ کا دوست بنا؟

مار گیر آں اژدہا را بر گرفت
سپیرے نے اُس سانپ کو پکڑ لیا

سوئے بغداد آمد از بہرِ شگفت
تعجب (میں ڈالنے) کے لئے بغداد میں آیا

اژدہائے چوں ستونِ خانۂ
ایک اژدہا گھر کے ستون جیسا (موٹا)

می کشیدش از پئے دانگانۂ
روزی کے لئے وہ اُس کو کھینچ رہا تھا

کاژدہائے مُردۂ آوردہ ام
کہ میں ایک مُردہ اژدہا لایا ہوں

در شکارش من جگرہا خوردہ ام
اُس کے شکار میں میں نے خونِ جگر پیا ہے

اُو ہمی مُردہ گماں بُردش ولیک
وہ اُس کو مُردہ سمجھ رہا تھا، لیکن

زندہ بود و اُو ندیدش نیک نیک
وہ زندہ تھا اُس نے اُس کو اچھی طرح نہ دیکھا



---

[1] او ہمی۔ وہ سپیرا جاڑوں کے موسم میں پہاڑوں پر حیرت انگیز سانپ تلاش کر رہا تھا۔ مارگیر۔ سپیرے نے سانپ اس لئے پکڑا کہ وہ لوگوں کو دکھا کر حیرانی میں ڈالے۔ لوگوں کا سانپ کو دیکھکر حیرانی میں پڑنا اُن کی نادانی ہے۔

[2] آدمی کوہ است۔ جس طرح پہاڑوں میں سانپ ہوتے ہیں خود انسان میں بُرے اخلاق کے اژدہے موجود ہیں تو ایک سانپ کو دیکھنے کا کیوں مشتاق بنتا ہے اپنے اندر کے سانپ دیکھے۔ انسان کی سانپ پر حیرانی ایسی ہی ہے جیسے کہ پہاڑ سانپ پر حیران ہو۔ خویشتن۔ انسان نے اپنی رفعت اور بلندی کو نہیں سمجھا اشرف المخلوقات پیدا کیا گیا تھا اور ارذل مخلوقات بن گیا۔

[3] بود اطلس۔ انسان بڑھیا چیز سے گھٹیا بن گیا۔ صد ہزاراں کائنات انسان کے اعلیٰ مقام سے حیران ہے لیکن یہ انسان اپنی حماقت سے ادنیٰ مخلوق کو دیکھکر حیران ہوتا ہے۔ دانگانہ۔ وہ چندہ جو چند مسافر سفر کے اخراجات کے لئے باہم جمع کریں، مگر کا ساز و سامان۔ نیک نیک۔ اچھی طرح۔

اوز سرماہا وبرف افسردہ بود — زندہ بود و شکلِ مُردہ می نمود

وہ جاڑے اور برف سے ٹھٹھر گیا تھا — زندہ تھا اور بظاہر مُردہ نظر آتا تھا

عالَمِ[٥١] افسردہ است و نامِ اُو جماد — جامِد افسردہ بُود اے اوستاد

عالم ٹھٹھرا ہوا ہے اور اُس کا نام جماد ہے — اے اُستاد! جامد ٹھٹھرا ہوا ہوتا ہے

باش تا خورشیدِ حشر آید عیاں — تا بہ بینی جنبشِ جسمِ جہاں

ٹھہر جا، کہ حشر کا سورج نمودار ہو — تاکہ تو دنیا کے جسم کی حرکت کو دیکھ لے

چوں عصائے موسیٰؑ اینجا مار شد — عقل را از ساکناں اِخبار شد

جبکہ حضرت موسیٰؑ کی لاٹھی اِس عالم میں سانپ بن گئی — عقل کو جمادات کے بارے میں علم ہو گیا

پارۂ[٥٢] خاکی ترا چوں زندہ ساخت — خاکہا را جملگی باید شناخت

تو خاک کا ٹکڑا ہے، تجھے جس طرح زندہ بنایا — (تو) تمام خاکوں کو اسی طرح سے، پہچان لینا چاہیے

مُردہ زیں سُویند وزاں سُو زندہ اند — خامُش اینجا و آں طرف گویندہ اند

وہ اِس جانب مُردہ ہیں اور اُس جانب زندہ ہیں — اِس جگہ چُپ ہیں، اُس جانب بولنے والی ہیں

چوں ازاں سُوشاں فرستد سوئے ما — آں عصا گردد سُوئے ما اژدہا

جب وہ اِن چیزوں کو اُس جانب سے ہماری جانب بھیجتا ہے — وہ لاٹھی ہماری جانب (آکر) اژدہا بن جاتی ہے

کوہہا ہم لحنِ داؤدیؑ کند — جوہرِ آہن بکف مُومے شود

پہاڑ بھی داؤدی لہجہ اختیار کر لیتے ہیں — لوہے کا جوہر ہاتھ میں موم بن جاتا ہے

بادِ حمّالِ سلیمانؑ شود — بحر[٥٣] با موسیٰؑ سخندانے شود

ہوا، ایک سلیمانؑ کو اُٹھا لیجانے والی بنجاتی ہے — سمندر، موسیٰؑ کی بات سمجھنے والا بن جاتا ہے

ماہ با احمدؐ اشارت بیں شود — نارِ ابراہیمؑ را نسریں شود

چاند (حضرت) احمدؐ کے اشارے کو دیکھنے والا بنجاتا ہے — آگ (حضرت) ابراہیمؑ کے لئے نسرین بنجاتی ہے

خاک قاروں را چو مارے در کشد — اُستنِ حنّانہ آید در رَشَد

زمین قارون کو اژدہے کی طرح نگل لیتی ہے — حنّانہ ستون ہوش میں آجاتا ہے

سنگ بر احمدؐ سلامے می کند — کوہ یحییٰؑ را پیامے می کند

پتھر (حضرت) احمدؐ کو سلام کرتا ہے — پہاڑ (حضرت) یحییٰؑ کو پیغام دیتا ہے

---

دشمن فرعون کو غرق کر دیا اور انکو پار اتار دیا۔ ماہ: آنحضورؐ سے شق القمر کا معجزہ صادر ہوا اور چاند حضورؐ کی انگلی کے اشارے کو سمجھ گیا۔ نسرین: گُلِ سیوتی۔ خاک: زمین نے قارون کو اژدہے کی طرح نگل لیا۔ اُستن: مسجدِ نبوی کا وہ ستون جسکے سہارے حضورؐ خطبہ دیا کرتے تھے جب ممبر تیار ہو جانے پر اسکا سہارا نہ لیا تو رو پڑا۔ سنگ: حضرت علیؓ

[٥١] عالَم۔ مولانا فرماتے ہیں دنیا میں جن چیزوں کو بے حس و ادراک جماد مانا جاتا ہے وہ بھی ٹھٹھری ہوئی ہیں اور بظاہر جماد ہیں حشر میں جب سورج اُنپر پڑیگا تو انکا ٹھٹھراپن ختم ہو جائیگا اور انکا حِس ظاہر اور نمودار ہو جائیگا جیسا کہ اِس اژدہے کا معاملہ تھا۔ جماد اور جامد کے لغوی معنی ٹھٹھرے ہوئے کے ہیں۔ چوں عصا۔ حضرت موسیٰؑ کی لاٹھی جو بے حس و حرکت تھی جب اِس دنیا میں سانپ بنگئی تو عقل سمجھ گئی کہ اِن جمادات میں بھی حرکت نمودار ہو سکتی ہے۔

[٥٢] پارۂ خاکی۔ انسان بھی مٹی کا بنا ہوا ہے اور پھر اُسمیں حس و حرکت آگئی، اِسی طرح دوسرے جمادات کو سمجھو اُنمیں بھی حِس و حرکت آسکتی ہے۔ مردہ ایں سُو۔ جمادات عالمِ دنیا کے اعتبار سے مُردہ اور عالمِ آخرت کے اعتبار سے زندہ ہیں۔ چوں۔ جب اللہ تعالیٰ اُنکو عالمِ آخرت والے رخ کو ہماری طرف موڑ دیتا ہے تو اُنکی زندگی ظاہر ہو جاتی ہے۔ کوہہا۔ پہاڑ جو جمادات میں سے ہے حضرت داؤدؑ کا نغمہ اختیار کر لیتا ہے۔ جوہرِ آہن۔ اپنا رُخ بدلنے سے لوہا حضرت داؤدؑ کے ہاتھ میں موم بنجاتا ہے۔ باد۔ ہوا جو بے حس و حواس ہے حضرت سلیمانؑ کیلئے حمالی کا کام کرنے لگتی ہے۔

[٥٣] بحر۔ دریائے نیل نے حضرت موسیٰؑ کی بات کو سمجھ لیا اُن کے

جملۂ[1] ذرّاتِ عالم در نہاں — باتو می گویند روزان و شباں

دُنیا کے تمام ذرّات پوشیدہ طور پر — تجھ سے شب و روز کہتے ہیں

ما سمیعیم و بصیریم و خوشیم — باشما نامحرماں ماخامشیم

ہم سننے والے ہیں اور دیکھنے والے ہیں اور خوش ہیں — تم نامحرموں کے سامنے ہم خاموش ہیں

چوں شما سوئے جمادی می روید — محرمِ جانِ جماداں چوں شوید

جبکہ تم پتھر پن کی طرف جا رہے ہو — تو جمادات کی جان کے محرم کیسے ہو سکتے ہو

از جمادی عالمِ جانہا روید — غلغلِ اجزائے عالم بشنوید

پتھر پن سے جانوں کے عالم میں جاؤ — اجزائے عالم کا شور سن لو

فاش تسبیحِ جمادات آیدت — وسوسۂ تاویلہا بربایدت

جمادات کی تسبیح واضح ہو جائے گی — تجھ میں سے تاویلوں کا وسوسہ نکال دے گی

چوں ندارد جانِ تو قندیلہا[2] — بہرِ بینش کردہ تاویلہا

چونکہ تیری جان میں قندیلیں نہیں ہیں — تو دیکھنے کے لئے تاویلیں کرتا ہے

کہ غرض تسبیحِ ظاہر کے شود — دعوئ دیدن خیال و غی شود

کہ مقصود ظاہری تسبیح کب ہو سکتی ہے؟ — دیکھنے کا دعویٰ خیال اور گمراہی ہے

بلکہ ہر بینندہ را دیدارِ آں — وقتِ عبرت می کند تسبیح خواں

بلکہ ہر دیکھنے والے کو اُن کا دیکھنا — عبرت کے وقت تسبیح پڑھنے والا بنا دیتا ہے

پس چو از تسبیح یادت می دہد — ایں دلالت ہمچو گفتن می بود

تو چونکہ (جمادات) تجھے تسبیح کی یاد دلا دیتے ہیں — یہ دلالت پڑھنے جیسی ہے

ایں بود تاویلِ اہلِ اعتزال — وائے آں کس کو ندارد نورِ حال

معتزلہ کی یہ تاویل ہوتی ہے — اس پر افسوس جو حال کا نور نہیں رکھتا ہے

چوں ز حس بیروں نیاید آدمی — باشد از تصویرِ غیبی اعجمی

انسان جب حواس (ظاہری) سے باہر نہ نکلے — تو وہ غیبی تصویر سے ناواقف ہوتا ہے

ایں سخن[3] پایاں ندارد، مار گیر — می کشید آں مار را با صد زحیر

اس بات کی انتہا نہیں ہے، سپیرا — بہت بے چینی کے ساتھ اس سانپ کو کھینچ رہا تھا

تا بہ بغداد آمد آں ہنگامہ خواہ — تا نہد ہنگامۂ بر چار راہ

یہاں تک کہ وہ مجمع کا خواہاں بغداد میں آ گیا — تاکہ چوراہے پر مجمع لگائے

---

[1] جملۂ ذرات۔ کائنات کا ہر ذرہ دلالتِ حال سے اپنے سننے اور دیکھنے کی کیفیت کرتا ہے۔ چوں شما جب انسان اپنا پن کم دیکھے تو وہ جمادات کی روح کا محرم نہیں بن سکتا۔ از جمادی۔ اگر انسان اپنی جمادیت ختم کر کے روحانیت حاصل کرلے تو کائنات کی تسبیح کا شور سن سکتا ہے۔ وسوسہ۔ کائنات کی تسبیح کی وہ تاویلیں جو معتزلہ کرتے ہیں ان کا وسوسہ بھی دل میں نہ آئیگا۔

[2] قندیلہا۔ یعنی باطنی نور کی روشنیاں۔ کہ غرض۔ قرآن پاک میں ہے۔ اِنْ مِّنْ شَیْءٍ اِلَّا یُسَبِّحُ بِحَمْدِہٖ وَلٰکِنْ لَّا تَفْقَھُوْنَ تَسْبِیْحَھُمْ ہر چیز اللہ کی تسبیح پڑھتی ہے لیکن تم ان کی تسبیح کو نہیں سمجھتے۔ جو معتزلہ یہ تاویل کرتے ہیں کہ اس آیت میں تسبیح سے تسبیح ظاہری مراد نہیں ہے بلکہ مراد یہ ہے کہ کائنات کا مشاہدہ کرنیوالا تسبیح خواں بنجاتا ہے تو جب کائنات اسکی تسبیح کا سبب اور دال بنی تو گویا وہ کائنات تسبیح خواں بنی۔ الدال علی الخیر کفاعلہ، خیر پر دلالت کرنے والا خود خیر کا کرنے والا ہے۔

[3] ایں سخن۔ یہ روحانی باتیں بہت دراز ہیں لہذا سپیرے کا قصہ شروع کیا جاتا ہے۔ زحیر۔ پیچش، پیچ و تاب۔ چار راہ۔ چوراہہ۔

برلبِ[1] شط مردِ ہنگامہ نہاد
دجلہ کے کنارے پر اُس نے مجمع لگایا

غلغلہ در شہرِ بغداد اوفتاد
بغداد شہر میں شور مچ گیا

مارگیرے اژدہا آوردہ است
(کہ) ایک سپنیرا اژدہا لایا ہے

بوالعجب نادر شکارے کردہ است
اُس نے عجیب نادر شکار کیا ہے

جمع آمد صد ہزاراں خام ریش
لاکھوں بے وقوف جمع ہو گئے

صیدِ اُو شد ہر یک آنجا از خریش
اُس جگہ ہر ایک اپنے گدھے پن سے اُسکا شکار ہو گیا

منتظر ایشاں و او ہم منتظر
وہ اُس کے منتظر اور وہ بھی (اُن کا) منتظر

تاکہ جمع آیند خلقِ منتشر
تاکہ بکھرے ہوئے لوگ جمع ہو جائیں

مردمِ ہنگامہ افزوں تر شود
مجمع کے لوگ زیادہ ہو جائیں

گدیہ و توزیع نیکوتر رود
بھیک اور چندہ (کا کام) خوب چلے

جمع آمد صد ہزاراں ژاژ خا
لاکھوں بکواسی جمع ہو گئے

حلقہ کردہ پشت، پا بر پشتِ پا
کمر جھکائے ہوئے پاؤں پر پاؤں رکھے ہوئے

حلقہ گردِ اُو چو زر گرد عریش[2]
اسکے چاروں طرف ایسا حلقہ جیسا انگور کی بیل چھپر پر

ہمچناں کہ بت پرستاں بر کنیش
جیسا کہ بتوں کے پجاری بت خانہ پر

مرد را از زن خبر نے ز ازدحام
ہجوم کی وجہ سے مرد کو عورت کا پتہ نہیں

رفتہ درہم چوں قیامت خاص و عام
قیامت کی طرح خاص و عام خلط ملط تھے

چوں ہمی حراقہ جنبانید اُو
جب وہ چیتھڑے سرکاتا

می کشیدند اہلِ ہنگامہ گلو
مجمع والے گلا پھاڑتے

اژدہا کز زمہریر افسردہ بود
وہ اژدہا جو ٹھنڈک سے ٹھٹھرا ہوا تھا

زیرِ صد گونہ پلاس و پردہ بود
سینکڑوں قسم کے ٹاٹ اور پردوں میں تھا

بستہ بودش بار سنہا غلیظ
اُس کو موٹی رسیوں سے باندھ رکھا تھا

احتیاطے کردہ بودش آں حفیظ[3]
اُس نگہبان نے اُس کے لئے بڑی احتیاط کر رکھی تھی

در درنگ و اتفاق و انتظار
تاخیر اور جمع ہونے اور انتظار میں

وز ہیاہوی و فغانِ بے شمار
ہائے وہو اور بے شمار چیخوں سے

وز غلوِ خلق و مکث و طمطراق
لوگوں کی کثرت اور ٹھاٹ اور کرّوفر سے

تافت بر آں مار خورشیدِ عراق
اُس اژدہے پر عراق کا سورج چمکنے لگا

---

[1] لبِ شط۔ بغداد دجلہ کے دونوں کناروں پر آباد ہے۔ خام ریش بیوقوف۔ خریش۔ خری اُس گدھا پن۔ گدیہ بھیک۔ توزیع تقسیم، بخشش۔ ژاژ خا۔ بکواسی۔ حلقہ کردہ پشت۔ کمر جھکائے ہوئے۔

[2] عریش۔ چھپر۔ کنیش۔ بت خانہ۔ مرد را۔ مجمع کی کثرت میں خواص و عوام اور مرد و زن کا اختلاط ہو جاتا ہے۔ حراقہ۔ چیتھڑے جو آگ سلگانے کے کام آتے ہیں۔ پلاس ٹاٹ۔

[3] حفیظ۔ محافظ۔ نگہبان۔ در درنگ۔ یعنی یہ چیزیں اور سورج کی گرمی اس اژدہے کے حرکت میں آنے کا سبب بن گئیں۔ عراق۔ وہاں کی گرمی مشہور ہے۔

آفتابِ گرم سیرش گرم کرد
تیز رفتار سورج نے اُس کو گرما دیا

رفت از اعضائے اُو اَخلاطِ[1] سرد
اُس کے اعضا سے ٹھنڈی رطوبات جاتی رہیں

مُردہ بود و زندہ گشت او از شگفت
وہ مُردہ تھا اور حیرت انگیز طور پر زندہ ہو گیا

اژدہا بر خویشتن جنبیدن گرفت
اژدھے نے بل کھلانے شروع کر دیئے

خلق را از جنبشِ آں مُردہ مار
مرے ہوئے سانپ کی حرکت سے مخلوق کی

گشت شاں از یک تحیر صد ہزار
ایک حیرانی و کیوں حیرانیاں بن گئیں

با تحیر نعرہا انگیختند
حیرانی سے انھوں نے نعرے لگائے

جملگاں از جنبشش بگریختند
اُس کے ہلنے سے سب بھاگ پڑے

می شکست او بند زاں بانگِ بلند
وہ بندش کو بلند آواز سے توڑتا تھا

ہر طرف می رفت چاقا چاق بند
ہر طرف بندش کی تڑاخ پڑاخ کی آواز پہنچ رہی تھی

بندہا بگست و بیروں شد ز زیر
بندشیں ٹوٹ گئیں وہ نیچے سے نکل آیا

اژدہائے زشت غراں ہمچو شیر
بھیانک اژدہا شیر کی طرح دڑدکتا ہوا

در ہزیمت بس خلائق کشتہ شد
پسپائی میں بہت سے لوگ مارے گئے

از فتادہ و کُشتگاں صد پشتہ شد
مرے اور گرے لوگوں کے سینکڑوں ڈھیر لگ گئے

مار گیر از ترس برجا خشک گشت
سپیرا خوف سے اپنی جگہ خشک ہو گیا

کہ چہ آوردم من از کہسار و دشت
کہ میں پہاڑ اور جنگل سے کیا لے آیا

گرگ را بیدار کرد آں کور میش
اُس اندھی بھیڑ نے بھیڑیئے کو جگا دیا

رفت ناداں سوئے عزرائیل خویش
بیوقوف اپنے آپ ملک الموت کی طرف چلا گیا

اژدہا یک لقمہ کرد آں گیج[2] را
اُس احمق کو اژدھے نے ایک لقمہ بنا لیا

سہل باشد خوں خوری حجیج را
حجاج کے لئے خون پینا آسان ہوتا ہے

خویش را بر اُستنے پیچید و بست
اُس (اژدھے) نے اپنے آپ کو ایک ستون پر لپیٹا اور بھینچا

استخوانِ خوردہ را درہم شکست
کھائی ہوئی ہڈیوں کو ریزہ ریزہ کر دیا

شہر خالی گشت و اژدرہا براند
شہر خالی ہو گیا اور اژدہا روانہ ہوا

سوئے کہ گرد[3] از بیاباں برفشاند
پہاڑ کی جانب اُس نے جنگل کی گرد کو اڑایا

نفست اژدرہاست او کے مُردہ است
تیرا نفس اژدہا ہے وہ مُردہ کہاں ہے

از غمِ بے آلتی افسردہ است
ذرائع نہ ہونے کے غم میں ٹھٹھرا ہوا ہے

---

[1] اخلاط۔ یعنی اژدھے کے بدن کی رطوبتیں۔ مُردہ مار۔ یعنی وہ اژدہا جس کو لوگ مرا ہوا سمجھ رہے تھے۔ می شکست۔ اژدھا رسیوں میں بندھا ہوا تھا۔ چاقا چاق۔ رسیوں کے ٹوٹنے کی آواز۔ غراں۔ دڑدکتا ہوا۔ ہزیمت۔ مجمع کی واپسی۔ گرگ۔ سپیرے اور اژدھے کی مثال ایسی ہی ہے جیسے کہ بھیڑ سوئے ہوئے بھیڑیئے کو خود بیدار کر دے یا کوئی شخص خود ملک الموت کے پاس چلا جائے۔

[2] گیج۔ احمق۔ حجیج۔ حجاج کا امالہ ہے حجاج بن یوسف ثقفی عبدالملک مروانی کے دور کا مشہور ظالم گورنر ہے جس نے لاکھوں کا خون پیا ہے۔ خویش را۔ اژدہا، جانور یا انسان کو نگل کر اُس کی ہڈیاں توڑنے کے لئے اسی طرح کی حرکت کرتا ہے۔

[3] گرد فشاندن از بیاباں۔ تیزی سے بیابان میں چلنا۔ نفست۔ مولانا دوسرے مضمون کی طرف منتقل ہو کر فرماتے ہیں کہ انسان کو اپنے نفس کو اسی قسم کا اژدہا سمجھنا چاہیئے بے آلتی۔ ذرائع کا نہ ہونا۔

گر بیابد آلتِ[۵۱] فرعون اُو
اگر وہ فرعون کے ذرائع پالے

کہ بامرِ اُو ہمی رفت آبِ جو
جس کے حکم سے دریائے نیل کا پانی چلتا تھا

آنگہ اُو بنیادِ فرعونی کند
اُس وقت وہ فرعونی بنیاد بنائے گا

راہِ صد موسیٰؑ و صد ہاروںؑ زند
سینکڑوں موسیٰؑ و ہارونؑ کی راہ زنی کرے گا

کرمک ست آں اژدہا از دستِ فقر
وہ اژدہا، افلاس کے ہاتھوں حقیر کیڑا ہے

پشّہ گردد ز جاہ و مالِ صقر
چرغ، جاہ اور مال نہ ہونے سے مچھر بنجاتا ہے

اژدہا را دار در برفِ فراق
اژدہے کو محرومی کے برف میں رکھو

ہیں مکش اُو را بخورشیدِ عراق
خبردار! اُس کو عراق کے سورج میں نہ لے جا

تا فسردہ می بود آں اژدہات
تاکہ تیرا اژدہا ٹھٹھرا ہوا رہے

لقمۂ اُوئی چو اُو یابد نجات
جب وہ نجات پا جائے گا تو اس کا لقمہ ہے

مات[۵۲] کُن اُو را و ایمن شو ز مات
اُس کو ہرا دے اور ہارنے سے مطمئن ہو جا

رحم کم کُن نیست اُو ز اہلِ صلات
رحم نہ کر وہ اچھے سلوک کے قابل نہیں ہے

کاں تفِ خورشیدِ شہوت بر زند
کیونکہ جب شہوت کے سورج کی گرمی نمودار ہوگی

آں خفاشِ مُردہ ریگت پر زند
وہ تیری ناچیز چمگادڑ اُڑنے لگے گی

می کشش اُو را در جہاد و در قتال
اُس کو جہاد اور قتال میں کھینچ

مردوار اَللّٰہُ یُجْزِیْکَ الْوِصَال
مردانہ وار، اللہ تجھے بدلے میں وصال عطا فرمائے گا

چونکہ آں مرد اژدہا را آورید
چونکہ وہ مرد اژدہے کو لایا

در ہوائے گرم خوش شد آں مرید
گرم ہوا میں وہ سرکش چاق و چوبند ہو گیا

لاجرم آں فتنہا کرد اے عزیز
اے پیارے! لامحالہ اُس نے وہ فتنے برپا کر دیئے

بلکہ صد چنداں کہ ما گفتیم نیز
بلکہ اُس سے سینکڑوں زیادہ جو ہم نے بیان کئے

تو طمع[۵۳] داری کہ اُو را بے جفا
تو اُمید رکھتا ہے کہ اس کو بغیر سختی کے

بستہ داری در وقار و در وفا
وقار اور وفا میں باندھے گا

ہر خسے را ایں تمنا کے رسد
ہر کمینے کی یہ تمنا کہاں پوری ہوتی ہے

موسیٰؑ باید کہ اژدہا کُشد
موسیٰؑ چاہیئے جو اژدہے کو مارے

صد ہزاراں خلق ز اژدرہائے اُو
لاکھوں لوگ اُس کے اژدہے سے

در ہزیمت کشتہ شد از رائے اُو
پسپائی میں مارے گئے اُس کی رائے کی وجہ سے

---

[۵۱] آلتِ فرعون۔ یعنی اسباب اور ذرائع جو فرعون کو حاصل تھے۔ کہ بامرِ فرعون کے حکم سے نیل میں سیلاب آگیا تھا یہ فرعون کیلئے اللہ کی جانب سے استدراج تھا۔ کرمک۔ حقیر کیڑا۔ پشّہ گردد۔ یعنی اسباب میسر نہ آنے سے قوی ضعیف بن جاتا ہے۔ صقر۔ چرخ جو شکرے کی ایک قسم ہے۔ فراق۔ یعنی ذرائع اور اسباب مہیا نہ ہونے کا غم۔ لقمۂ اوئی۔ تیرا نفس سب سے پہلے تجھے ہلاک کرے گا۔

[۵۲] مات کن۔ نفس کو شکست دیدے۔ اہلِ صلات۔ یعنی قابلِ رحم نہیں ہے۔ خفاش۔ یعنی نفسِ انسانی۔ می کشش۔ نفس کو مردانہ وار مشقتوں میں مبتلا رکھ اللہ کا وصل حاصل ہو جائے گا۔ چونکہ۔ سپیرے نے اُس اژدہے کو گرمی سے آرام پہونچایا تو وہ سرکش بن گیا۔ لاجرم سرکش ہو کر اژدہے نے جو فتنے بپا کئے وہ میرے بیان سے سینکڑوں گنا زیادہ تھے۔

[۵۳] تو طمع۔ انسان کی غلط فہمی ہے کہ وہ نفس کو آرام پہونچا کر اُس سے وفا اور وقار کی امید کرے۔ ہر خسے۔ نفس کشی ہر انسان سے ممکن نہیں ہے اسکے لئے موسیٰؑ جیسی اولوالعزمی چاہیئے۔ صد ہزاراں۔ یہ شعر بھی سپیرے سے متعلق ہے۔

درطمع[1] ہم خویشتن را باد داد — گفته شد واللہ اعلم بالسداد

لالچ سے اپنے آپ کو بھی برباد کیا — (قصہ) کہہ دیا گیا اور اللہ تعالیٰ راست روی کو خوب جانتا ہے

## تہدید کردنِ فرعون موسیٰ علیہ السلام را

فرعون کا حضرت موسیٰ علیہ السلام کو دھمکانا

گفت فرعونش چرا تو اے کلیم — خلق را کشتی وافگندی زبیم

فرعون نے اُن (موسیٰؑ) سے کہا اے کلیم (اللہ)! تو نے کیوں — ڈر سے لوگوں کو مار ڈالا اور گرا دیا؟

در تردد[2] از تو افتادند خلق — در ہزیمت گشتہ شد مردم ززلق

تیری وجہ سے لوگ تردد میں مبتلا ہو گئے — اُلٹے بھاگنے میں پھسلنے کی وجہ سے لوگ مارے گئے

لاجرم ہر کس ترا دشمن گرفت — کینِ تو در سینہ مرد و زن گرفت

بالمحالہ ہر شخص کو تجھ سے دشمنی ہو گئی — مردوں اور عورتوں کے سینہ میں تیری طرف کینہ پیدا ہو گیا

خلق را می خواندی بر عکس شد — از خلافت مردماں را نیست بُد

تو لوگوں کو بلاتا تھا، (معاملہ) برعکس ہو گیا — لوگوں کے لئے تیرے خلاف کرنے کے علاوہ چارہ نہیں ہے

من ہم از شرت اگر پس می خزم — در مکافاتِ تو دیگے می پزم

میں بھی اگر تیرے شر سے پیچھے ہٹ گیا ہوں — تجھ سے بدلہ لینے کے لئے دیگ پکا رہا ہوں

دل ازیں برکن کہ بفریبی مرا — یا بجز[3] فی پس روے گردد ترا

یہ دل سے نکال دے کہ تو مجھے فریب دے سکتا ہے — یا سایہ کے علاوہ تیرا کوئی پیرو ہو گا

تو بداں غرہ مشو کیں ساختی — در دلِ خلقاں ہراس انداختی

تو اِس پر گھمنڈ نہ کر کہ تو نے یہ کیا ہے — لوگوں کے دلوں میں خوف پیدا کر دیا ہے

صد چنیں آری وہم رسوا شوی — خوار گردی ضحکۂ غوغا شوی

اس جیسے سینکڑوں (معجزے) تو لائیگا پھر بھی رسوا ہو گا — ذلیل ہو گا عوام کے لئے مضحکہ بنے گا

ہمچو تو سالوس بسیاراں بدند — عاقبت در مصر ما رسوا شدند

تجھ جیسے بہت سے مکار تھے — انجام کار ہمارے مصر میں رسوا ہوئے ہیں

## جواب گفتنِ موسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام فرعون را

حضرت موسیٰؑ کا اُس دھمکی کا جواب دینا جو

## در تہدید یکہ با او می نمود

فرعون نے اُن کو دی

---

[1] در طمع۔ تماشہ دکھا کر پیسے وصول کرنے کے لالچ نے سپیرے کو بھی برباد کیا اور لوگوں کو بھی۔ گفت فرعونش۔ یہاں سے مولانا حضرت موسیٰؑ کے واقعہ کی طرف منتقل ہو گئے ہیں حضرت موسیٰؑ کی لاٹھی کو اژدہا بنتا دیکھکر بھی تماشائیوں کا مجمع بھاگا تھا اور اُس بھگدڑ میں بہت سے آدمی مر گئے تھے اس پر فرعون نے حضرت موسیٰؑ سے یہ گفتگو کی تھی۔

[2] تردد۔ یعنی دین کے بارے میں شک و شبہ۔ در ہزیمت یعنی خوف کھا کر مجمع کے منتشر ہونے میں۔ می خواندی یعنی تو نے اپنی طرف بلایا۔ خلافت۔ خلاف کو۔ من ہم یعنی اگرچہ میں سر دست تیرا مقابلہ نہیں کر رہا ہوں لیکن بدلہ لینے کی فکر میں ہوں۔

[3] بجز فے۔ یعنی تیرے سایہ کے علاوہ تیرا کوئی پیرو نہ ہو گا۔ کیں۔ یعنی یہ لاٹھی کو اژدہا بنانا۔ ضحکہ۔ ہنسی کے قابل۔ غوغا۔ عوام۔

گفت[1] با امرِ حقم اِشراک نیست | گر بریزد خونم امرش باک نیست
(حضرت موسیٰؑ نے) فرمایا اللہ کے معاملہ میں میری شرکت نہیں ہے | اگر اسکا حکم میرا خون بہائے تو کوئی مضائقہ نہیں ہے

راضیم مَن شاکرم مَن اے حریف | ایں طرف رُسوا و پیشِ حق شریف
اے دشمن! میں راضی ہوں میں شکر گزار ہوں | کہ اس طرف رسوا ہوں اور اللہ کے سامنے باعزت ہوں

پیشِ خلقاں خوار و زار و ریشخند | پیشِ حق مطلوب و محبوب و پسند
مخلوق کے سامنے رسوا ذلیل اور لائقِ مضحکہ ہوں، | (لیکن) اللہ تعالیٰ کے سامنے مطلوب محبوب پسندیدہ (ہوں)

از سخن می گویم ایں ورنہ خدا | از سیہ رُویاں کُند فردا ترا
یہ بات میں کہنے کو کہتا ہوں ورنہ اللہ تعالیٰ | تجھے کل کو سیاہ رو کرے گا

عزت[2] آنِ اوست و آنِ بندگانش | ز آدمؑ و ابلیس بر می خواں نشانش
عزت اسکی ملکیت ہے اور اسکے غلاموں کی ملکیت ہے | (حضرت) آدمؑ اور ابلیس سے اسکی علامت کا مطالعہ کر لے

شرحِ حق پایاں ندارد ہمچو حق | ہیں دہاں بر بند و بر گرداں ورق
اللہ کی طرح اللہ کی تشریح کی انتہا نہیں ہے | خبردار! منہ بند کر لے اور ورق پلٹ دے

## پاسُخ دادنِ فرعون موسیٰ علیہ السلام را و مُہلت خواستن تا چہل روز از موسیٰ علیہ السلام

فرعون کا حضرت موسیٰ علیہ السلام کو جواب دینا اور (حضرت) موسیٰؑ سے چالیس روز کی مُہلت مانگنا

گفت فرعونش وَرق در حکم ماست | دفتر و دیوان و حُکم ایں دم مراست
فرعون نے اُن (موسیٰؑ) سے کہا کاغذ میرے حکم میں ہے | دفتر اور کچہری اور حکم اس وقت میرا ہے

مر مرا بخریدہ اند اہلِ جہاں[3] | از ہمہ عاقل تری تو اے فلاں
مجھے دنیا والوں نے منتخب کیا ہے | اے فلاں! کیا تو سب سے زیادہ عقلمند ہے

موسیا خود را خریدی ہیں برو | خویشتن کم بین بخود غرّہ مشو
اے موسیٰ! تو نے خود اپنے آپکو پسند کیا ہے خبردار ہٹ جا | خود بینی نہ کر، اپنے اوپر گھمنڈ نہ کر

جمع آرم ساحران دہر را | تا کہ جہلِ تو نمایم شہر را
میں دنیا بھر کے جادوگروں کو جمع کروں گا | تاکہ شہر کو تیری جہالت دکھا دوں

ایں نخواہد شُد بروزے و دو روز | مُہلتم دہ تا چہل روزِ تموز
یہ ایک دو دن میں نہ ہو سکے گا | مجھے گرمی کے چالیس روز کی مُہلت دے

[1] گفت۔ حضرت موسیٰؑ نے فرمایا اللہ تعالیٰ اپنے معاملہ کا مختار ہے میری اس میں شرکت نہیں ہے۔ راضیم دنیا کی رُسوائی جس میں خدا کی رضا مندی ہو مجھے منظور ہے۔ از سخن یعنی اپنی رُسوائی کی بات میں نے کہنے کو کہدی ہے ورنہ اللہ کی رحمت سے یقین ہے کہ میں رُسوا نہ ہوں گا تو ہی رُسوا ہوگا۔

[2] عزت۔ غلبہ اور عزت اللہ اور اُس کے غلاموں کے لئے ہے اسی لئے آدمؑ باعزت بنے اور شیطان ذلیل ہوا۔ پاسُخ۔ جواب۔ گفت فرعونش۔ فرعون نے حضرت موسیٰؑ سے کہا کاغذ اور قلمدان اور حکم میرا ہے۔

[3] اہلِ جہاں۔ جبکہ تمام لوگ مجھے پسند کرتے ہیں کیا تو سب سے زیادہ عقلمند ہے کہ مجھے ناپسند کر رہا ہے۔ خود را خریدی۔ خود را پسند کردی۔ شہر۔ مصر۔ تموز۔ یعنی موسمِ گرما۔

## جواب موسیٰ علیہ السلام مرفرعون را

حضرت موسیٰؑ کا فرعون کو جواب

گفت موسیٰؑ ایں مرا دستور نیست[1] | بندہ ام اِمہالِ تو ماموز نیست
موسیٰؑ نے فرمایا اس کی مجھے اجازت نہیں ہے | میں (اللہ کا) غلام ہوں تجھے مہلت دینے کا حکم نہیں ہے

گر تو چیری و مرا خود یار نیست | بندہ فرمانم بدانم کار نیست
اگرچہ تو غالب ہے اور میرا کوئی دوست نہیں ہے | میں تو حکم کا غلام ہوں مجھے اس سے کوئی سروکار نہیں ہے

می زنم با تو بجد تا زندہ ام | من چہ کارہ نصرتم من بندہ ام
جب تک میں زندہ ہوں تجھ سے طاقت بھر لڑوں گا | مجھے مدد کا کیا کرنا ہے، میں تو غلام ہوں

می زنم تا دررسد حکمِ خدا | کافگند ہر خصم از خصمی جدا
جب تک اللہ کا حکم ہوگا میں مقابلہ کروں گا | وہی ہر لڑنے والے کو لڑائی سے جدا کرتا ہے

## جوابِ فرعون موسیٰ علیہ السلام را و وحی آمدن بموسیٰ علیہ السلام

حضرت موسیٰؑ کو فرعون کا جواب اور حضرت موسیٰؑ کے پاس وحی آنا

گفت[2] نے نے مہلتے باید نہاد | عشوہا کم دہ تو کم پیمائے باد
اس (فرعون) نے کہا نہیں مہلت مقرر کرنی چاہیئے | تو فریب نہ دے فضول باتیں نہ بنا

حق تعالےٰ وحی کردش در زماں | مہلتے دہ مر ورا مہراس ازاں
فوراً اللہ (تعالےٰ) نے ان کو وحی بھیجی | اس کو مہلت دیدے اس سے نہ گھبرا

ایں[3] چہل روزش بدہ مہلت بطوع | تا سگالد مکرہا او نوع نوع
خوشی سے اس کو چالیس روز کی مہلت دیدے | تاکہ وہ قسم قسم کی مکاری سوچ لے

تا بکوشد او کہ نے من خفتہ ام | تیز رو گوئیش رہ بگرفتہ ام
تاکہ وہ کوشش کرلے کیونکہ میں بھی سوتو نہیں رہا ہوں | اس سے کہدے تیز چلنے میں نے بھی راستہ روک دیا ہے

حیلہاشاں را ہمہ برہم زنم | وانچہ افزایند من برکم زنم
ان کی سب تدبیروں کو درہم برہم کردوں گا | وہ جو کچھ بڑھائیں گے اس کو کمی پر پٹخ دوں گا

آب را آرند من آتش زنم | نوشِ خوش گیرند من ناخوش کنم
وہ پانی لائیں گے، میں آگ لگا دوں گا | وہ اچھا شہد لیں گے میں اسکو بدمزہ کردونگا

مہر پیوندند من ویراں کنم | آنکہ اندر وہم نایدآں کنم
وہ دوستیاں جوڑیں گے میں تباہ کردوں گا | جو خیال میں بھی نہ آئے میں وہ کروں گا

[1] دستور: حکم، طریقہ۔ اِمہال: مہلت دینا۔ چیر: غالب۔ بدانم کار: بآں مرا کار۔ جد: کوشش۔ من چہ کارہ: یعنی مجھے اس سے بحث نہیں ہے کہ میری مدد ہوگی یا نہ ہوگی۔

[2] گفت نے نے۔ فرعون نے کہا۔ عشوہ: مکر۔ باد پیمودن: فضول باتیں کرنا۔ مہراس: خوفزدہ نہ ہو۔

[3] ایں چہل۔ فرعون نے چالیس روز کی مہلت مانگی تھی فرمایا گیا کہ اس کو مہلت دے دو اس کو مکر کی تدبیریں سوچنے کا موقع دے دو میں اس کی تمام تدبیروں کو بیکار کردوں گا۔

تو مترس و مہلتے اِش دِہ دراز
تو نہ ڈر، اور اُس کو لمبی مہلت دیدے
گو سپہ گرد آر و صد حیلت بساز
کہدے لشکر جمع کرلے اور سَو تدبیریں کرلے

## مہلت دادنِ موسیٰ علیہ السلام فرعون را تا ساحران را جمع از مدائن[۵۱] کند

فرعون کو حضرت موسیٰ علیہ السلام کا مہلت دینا تاکہ وہ شہروں سے جادوگروں کو جمع کرلے

گفت امر آمد برو مہلت تُرا
فرمایا حکم آگیا، جا تجھے مُہلت ہے
من بجائے خود شُدم رَستی ہلا
میں اپنی جگہ جاتا ہوں آگاہ، تو چھوٹ گیا

اُو ہمی شُد اژدہا اندر عقب
وہ جا رہے تھے، اژدھا پیچھے پیچھے (تھا)
چوں سگِ صیادِ دانا و مُحِب
سمجھدار اور محبت کرنیوالے شکاری کے کُتّے کی طرح

چوں سگِ صیاد جُنباں کردہ دُم
شکاری کے کُتّے کی طرح دُم ہلاتا ہوا
سنگ را می کرد ریگ اُو زیرِ سُم
پاؤں کے نیچے پتھر کو ریت بناتا ہوا

سنگ و آہن را بدم در می کشید
پتھر اور لوہے کو سانس سے اندر کھینچتا تھا
خُرد[۵۲] می خائید آہن را پدید
لوہے کو نمایاں طور پر باریک چبا جاتا تھا

در ہوا می کرد خود بالائے بُرج
فضا میں اپنے آپ کو بُرج سے اونچا کرتا تھا
کہ ہزیمت می شد از وے رُوم و گُرج
کہ اُس سے روم اور گُرج (کے باشندے) بھاگتے تھے

کفک می انداخت چوں اُشتر زکام
مُنہ سے اونٹ کی طرح جھاگ پھینکتا تھا
قطرہ زاں بر ہر کہ می زد شد جُذام
جس پر اُس کا ایک قطرہ گرا اُسکو کوڑھ ہوگیا

ژغژغِ دندانِ اُو دل می شکست
اُس کے دانتوں کی کڑکڑاہٹ دل پھاڑ رہی تھی
جانِ شیرانِ سیہ می شد ز دست
کالے شیروں کی جان ہاتھ سے نکل جاتی تھی

چوں بقومِ خود رسید آں مجتبیٰ
جب وہ برگزیدہ اپنی قوم میں پہونچے
شدقِ اُو بگرفت و باز اُو شد عصا
اُس کی باچھ پکڑی وہ پھر لاٹھی ہوگیا

تکیہ بر وے کرد و می گفت اے عجب
اُنھوں نے اُس پر ٹیک لگائی اور کہہ رہے تھے تعجب ہے
پیشِ ما خورشید[۵۳] و پیشِ خصم شب
(یہ معجزہ) ہمارے لئے سورج اور دشمن کیلئے رات ہے

اے عجب چوں می نہ بیند ایں سپاہ
تعجب ہے یہ لشکر کیوں نہیں دیکھتا ہے!
عالمے پُر آفتابِ چاشتگاہ
دنیا کو جو چاشت کے وقت کے سورج سے بھری ہوئی ہے

---

[۵۱] مدائن۔ مدینہ کی جمع ہے، شہر۔ شُدم۔ یعنی میں روانہ ہوا۔ رستی۔ تجھے فی الحال نجات مل گئی ہے۔ ہمی شد۔ یعنی حضرت موسیٰؑ قوم کی طرف روانہ ہوچکے۔ دُم۔ کتا محبت میں دُم ہلاتا ہے۔ سنگ۔ یعنی پتھروں کو چباکر ریت بنادیتا تھا۔ بدم۔ اژدہا اپنے سانس سے چیزوں کو اپنے مُنہ میں کھینچ لیتا ہے۔

[۵۲] خُرد۔ یعنی لوہے کو چباکر ریزہ ریزہ کررہا تھا۔ برج۔ یعنی سَر کو دو منزلہ مکان سے اونچا کرلیتا تھا۔ گرج۔ گرجستان کے رہنے والے۔ کفک۔ اِس کے مُنہ سے اونٹ کی طرح جھاگ نکل رہے تھے اور وہ اسقدر زہریلے تھے کہ جس پر قطرہ پڑجاتا وہ کوڑھی بنجاتا۔ ژغژغ۔ دانت پیسنے کی آواز۔ شیرانِ سیہ۔ کالا شیر بہت خوفناک ہوتا ہے۔ مجتبیٰ۔ منتخب یعنی حضرت موسیٰؑ۔ شدق۔ باچھ، لبوں کا گوشہ۔

[۵۳] خورشید۔ یعنی یہ سانپ کا معجزہ ہمارے لئے خورشید راہِ ہدایت ہے اور دشمنوں کے لئے تاریک رات ہے جس میں اُن کو کچھ نظر نہیں آتا ہے۔ اے عجب۔ فرعون کے لشکری اُس کی پہچان کی علامتوں کو کیوں نہیں دیکھ رہے ہیں اور اِس روشن معجزے کے قائل کیوں نہیں ہورہے ہیں۔

چشم[1] باز و گوش باز و ایں ذکا | خیرہ ام در چشم بندیِ خدا

آنکھیں کھلی ہیں اور کان کھلے ہیں اور یہ ذہانت | میں اللہ (تعالیٰ) کی چشم بندی پر حیران ہوں

من از ایشاں خیرہ ایشاں ہم ز من | از بہارے خار ایشاں من سمن

میں اُن سے حیران ہوں وہ بھی مجھ سے حیران ہیں | (خدا کی) بہار سے وہ کانٹے ہیں میں پھول ہوں

پیشِ شاں بُردم بسے جامِ رحیق | سنگ شد آبش بہ پیشِ آں فریق

میں اُن کے سامنے صاف شراب کے بہت جام لے گیا | اُس فریق کے سامنے اُس کا پانی پتھر بن گیا

دستۂ گل بستم و بُردم بہ پیش | ہر گلے چوں خار گشت و نوش نیش

میں نے پھولوں کا گلدستہ بنایا اور سامنے لے گیا | ہر پھول کانٹا بن گیا اور شہد ڈنک (بن گیا)

آں[2] نصیبِ جانِ بیخویشاں بُوَد | چونکہ باخویشند پیدا کے شود

(وہ جام) بے خودوں کی جان کا حصہ ہوتا ہے | چونکہ وہ خودی میں ہیں وہ کب ظاہر ہوتا ہے!

خفتۂ بیدار باید پیشِ ما | تا بہ بیداری بہ بیند خوابہا

ہمارے آگے ایک سویا ہوا بیدار ہونا چاہیئے | تاکہ وہ خوابوں کو بیداری میں دیکھ لے

دشمنِ ایں خوابِ خوش شُد فکرِ خلق | تا نخسپد فکرتش بستہ است حلق

لوگوں کا فکر (دنیوی)، اس اچھی خواب کا دشمن بن گیا | جب تک کہ اُس کا فکر نہ سو جائے، حلق بند ہے

حیرتے باید کہ روبد فکر را | خورد حیرت فکر را و ذکر را

حیرت درکار ہے، تاکہ فکر کا صفایا کر دے | حیرت نے فکر اور ذکر کو نگل لیا ہے

ہر کہ کامل تر بُوَد اُو در ہنر | اُو بمعنیٰ پس بصورت پیشتر

جو دنیا کے ہنر میں زیادہ کامل ہوتا ہے وہ | حقیقتاً پیچھے، بظاہر آگے ہے

راجعون[3] گفت و رجوعِ ایں سان بُوَد | کہ گلہ وا گردد و خانہ رَوَد

(اللہ تعالیٰ نے) واپس ہونے والے ہیں فرمایا اور واپس ہونا | کہ ریوڑ واپس ہو اور گھر جائے

چونکہ وا گردید گلہ از وُرُود | پس فتد آں بُز کہ پیش آہنگ بُود

جب ریوڑ گھاٹ سے واپس لوٹتا ہے | (تو) وہ جانور پیچھے رہتا ہے جو آگے چلنے والا تھا

پیش افتد آں بُزِ لنگِ پسیں | اَضحکَ الرُّجعیٰ وُجُوہَ العابسیں

پچھلی لنگڑی بکری آگے ہو جاتی ہے | واپسی نے ترش بنائے ہوئے لوگوں کے چہرے کو ہنسایا ہے

---

[1] چشم باز۔ آنکھ کے حواس اور ذہانت موجود ہے پھر بھی اللہ تعالیٰ نے اُنکی نظر بندی کر دی ہے۔ من از ایشاں۔ فرعونی حضرت موسیٰؑ کے معاملہ سے حیران تھے۔ سمن چنبیلی کا پھول۔ جامِ رحیق۔ صاف شراب کا جام۔ سنگ شد۔ یعنی وہ شراب اُن کے پینے کے قابل نہ رہی۔ دستۂ گل۔ میں اُن کے سامنے ہدایت کے گلدستے پیش کرتا ہوں مگر وہ پھول اُن کے لئے کانٹے بن جاتے ہیں۔

[2] آں۔ ہدایت کے جام اُن کا حصہ ہیں جو خودی کو فنا کر چکے ہوں۔ خفتۂ بیدار یعنی وہ شخص جو دنیا سے خفتہ ہو اور آخرت کے معاملہ میں بیدار ہو۔ تا بہ بیداری۔ خواب میں جو عالم بالا کی چیزیں نظر آتی ہیں اُن کو عالم بیداری میں نظر آنے لگتی ہیں۔ دشمن۔ جو لوگ دنیاوی افکار میں مبتلا ہیں وہ اُن خوابوں سے محروم ہیں حلق یعنی معارف کے نگلنے سے۔ حیرتے باید۔ مقام حیرت میں پہنچکر سالک نہ اللہ کے ذکر پر قادر رہتا ہے نہ دنیاوی فکر پر۔ ہر کہ کامل۔ جو لوگ دنیاوی معاملات میں ہنرمند ہیں وہ بظاہر دوسروں سے آگے ہیں لیکن حقیقتاً وہ پیچھے ہیں۔

[3] راجعون۔ قرآن پاک میں ہے۔ اِنَّا لِلّٰهِ وَاِنَّا اِلَیْهِ رَاجِعُوْنَ ہم اللہ ہی کے لئے ہیں اور اسی کی طرف واپس ہونے والے ہیں۔ واپسی کا مطلب ہے کہ بکریوں کا ریوڑ جو جنگل میں چرنے گیا ہے وہ گھر واپس لوٹے۔ ورود۔ چراگاہ یا پانی کے گھاٹ پر جانا۔ پس فتد۔ جو بکری جانے میں سب سے پیچھے ہوگی واپسی میں وہ آگے ہو جائیگی۔ پیش افتد۔ گلہ کے پلٹنے کے وقت جو آگے جانور ہوتے ہیں وہ پیچھے ہو جاتے ہیں اور پچھلے جانور آگے ہو جاتے ہیں۔ اضحک۔ پیچھے رہنے کیوجہ سے اگر رنج تھا واپسی میں جب آگے ہو جائینگے تو خوش ہونگے۔

از گزافہ کے شدند ایں قوم لنگ
یہ قوم خواہ مخواہ لنگڑی کب ہوئی ہے

فخر را دادند و خریدند ننگ
انھوں نے فخر کو دے دیا ہے اور ذلت کو خرید لیا ہے

پا شکستہ می روند ایناں بنج
وہ بنج کو شکستہ پا جاتے ہیں

از حرج راہیست پنہاں تا فرج
تنگی سے، کشادگی کی طرف چھپا ہوا راستہ ہے

دل زدانش ہا بشستند ایں فریق
اس فریق نے دل سے عقلوں کو دھو ڈالا ہے

زانکہ ایں دانش نداند آں طریق
کیونکہ یہ عقل اس راستہ کو نہیں جانتی ہے

دانشے باید کہ اصلش زاں سرست
وہ عقل چاہیئے جس کی اصل اس جانب کی ہے

زانکہ ہر فرعے باصلش رہبرست
کیونکہ ہر فرع اپنی اصل کی طرف راہنما ہے

ہر پرے بر عرض دریا کے پرد
ہر باز دریا کی چوڑائی تک کب پرواز کر سکتا ہے

تا لدن علم لدنی می برد
(اللہ کے) قرب تک علم لدنی لے جاتا ہے

پس چرا علمے بیاموزی بمرد
تو کسی مرد کو ایسا علم کیوں سکھاتا ہے

کش بباید سینہ را زاں پاک کرد
کہ اس سے اس کو سینہ پاک کر لینا چاہیئے

پس مجو پیشی ازیں سر لنگ باش
تو اس طرف کی پیش روی نہ چاہ، بلکہ لنگڑا بن جا

وقت واگشتن تو پیش آہنگ باش
واپسی کے وقت، تو پیشرو بن

آخرون السابقون باش اے ظریف
اے خوش مزاج آخر میں آنیوالوں اور بڑھ جانیوالوں (میں سے) بن جا

بر شجر سابق بود میوہ لطیف
عمدہ میوہ درخت سے بڑھا ہوا ہوتا ہے

گرچہ میوہ آخر آید در وجود
اگرچہ پھل وجود میں آخر میں آتا ہے

اول ست او زانکہ او مقصود بود
لیکن چونکہ وہ مقصود تھا لہٰذا وہ پہلے ہے

چوں ملائک گوی لا علم لنا
تو فرشتوں کی طرح کہہ "ہمارے لئے علم نہیں ہے"

تا بگیرد دست تو علمتنا
تاکہ "تو نے ہمیں" تیری دستگیری کرے

گر دریں مکتب ندانی تو ہجا
اگر تو اس مکتب میں ہجے نہیں جانتا ہے

ہمچو احمد پری از نور حجی
تو عقل کے نور سے حضرت احمدؐ کی طرح پر بار ہوگا

گر نباشی نامدار اندر بلاد
اگر تو شہروں میں مشہور نہیں ہوگا

گم نہ والله اعلم بالرشاد
تو کھویا ہوا نہیں ہے اور خدا بھلائی کو خوب جانتا ہے

---

خالی ہوگا اس کو علمتنا یعنی علم خداوندی حاصل ہو جائے گا۔ گر دریں کتب۔ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم اُمی تھے دنیا کے کسی کتب میں تعلیم نہ پائی تھی۔ حجی۔ عقل۔

---

ل؎ از گزافہ۔ اولیاء دنیوی معاملات میں اپنے آپ کو جان بوجھ کر پیچھے رکھتے ہیں۔ پا شکستہ۔ بے سروسامانی میں عبادت گزاری کرتے ہیں اور سمجھتے ہیں کہ مشقتیں برداشت کرنے سے ہی اُخروی راحتیں میسر آئیں گی۔ دل زدانشہا (شمس)

آز مودم عقل دور اندیش را
بعد ازیں دیوانہ سازم خویش را

دانشے۔ عالم آخرت کی عقل درکار ہے وہی عالم آخرت کی رہنمائی کر سکتی ہے۔ دریا۔ دریائے حقیقت۔

۲؎ لدن۔ یعنی قرب حق۔ علم لدنی۔ وہ علم جو براہ راست ذات باری سے حاصل ہوا ہو۔ علمے۔ یعنی وہ علم جو محض عقلی دلائل سے حاصل کیا گیا ہو کتاب و سنت سے اس کا تعلق نہ ہو۔ پس۔ دنیاوی مشاغل میں پسماندگی بہتر ہے واپسی میں سبقت حاصل ہو جائیگی آخرون۔ حدیث شریف نحن الآخرون السابقون۔ ہم دنیا میں تمام اُمتوں سے بعد میں ہیں قیامت میں سب سے آگے ہوں گے۔ بر شجر۔ باوجود زمانی تاخر کے پھل کو درخت پر شرافت کا تقدم حاصل ہے۔

۳؎ چوں ملائک۔ فرشتوں نے امتحان کے وقت آخر میں کہا تھا لا علم لنا الا ما علمتنا ہمیں صرف وہ علم حاصل ہے جو تو نے ہمیں سکھایا ہے لہٰذا اگر انسان بھی دنیا کے مکر و فریب کے علم سے

اندراں ویراں کہ آں معروف نیست | از برائے حفظِ گنجینہ زر لیست
اس ویرانہ میں جو مشہور نہیں ہے | حفاظت کے لئے سونے کا خزانہ ہے

موضعِ معروف کے بنہند گنج | زیں قبل آمد فرج در زیرِ رنج
مشہور جگہ خزانہ کب رکھتے ہیں | اسی طرح یہ ہے کہ کشادگی رنج کے پیچھے ہے

خاطر آرد بس شِکال اینجا ولیک | بگسلد اشکال را استورِ نیک
دل اس جگہ بہت اشکالات پیش کرتا ہے لیکن | عمدہ گھوڑا بھاڑی کو توڑ ڈالتا ہے

ہست عشقش آتشے اِشکال سوز | ہر خیالے را بروبد نورِ روز
اس کا عشق اشکالات کو پھونکنے والی آگ ہے | دن کی روشنی ہر وہم کو صاف کر دیتی ہے

ہم ازاں سو جو جواب اے مرتضیٰ | کایں سوال آمد ازاں سو مر ترا
اے برگزیدہ! اس ہی جانب سے جواب تلاش کر | کیونکہ یہ سوال اُدھر ہی سے تیرے پاس آیا ہے

گوشۂ بے گوشۂ دل شہ رہے ست | تابِ لا شرقی ولا غرب از مہے ست
دل کی بے گوشہ خلوت گاہ ایک عظیم شاہراہ ہے | نہ شرقی ہے نہ مغربی کی روشنی ایک عظیم چاند کی جانب سے ہے

تو ازیں سو و ازاں سو چوں گدا | اے کہ معنی چہ می جوئی صدا
تو اِدھر سے اور اُدھر سے فقیر کی طرح ہے | اے وہ کہ تو خود معنی ہے! گونج کو کیا ڈھونڈتا ہے!

ہم ازاں سو جو کہ وقتِ درد تو | می شوی در ذکرِ یا ربی دو تو
یہ بھی اُسی جانب تلاش کر (جس طرف) کہ تو درد کے وقت | یاربی کے ذکر میں دہرا ہوتا ہے

وقتِ مرگ و درد آں سو می خمی | چونکہ دردت رفت چونی اعجمی
موت اور تکلیف کے وقت تو اس جانب جھکتا ہے | جب تیرا درد رفع ہو گیا تو کیوں گونگا ہے!

وقتِ محنت می بری ز اللہ بو | چونکہ محنت رفت گوئی راہ کو
مصیبت کے وقت تو اللہ کا پتہ لگا لیتا ہے | جب مصیبت ختم ہو گئی تو کہتا ہے راستہ کدھر ہے؟

در زمانِ درد و غم یادش کنی | چوں شدی خوش باز بر غفلت تنی
درد اور رنج کے وقت تو اس کو یاد کرتا ہے | جب تو خوش ہوتا ہے پھر غفلت برتتا ہے

---

ٰلہ ہم ازاں سو۔ درد کے وقت انسان یاربی کہتا ہوا خدا کی طرف متوجہ ہوتا ہے۔ اسی طرح اشکال کا جواب بھی اسی جانب سے حاصل کرنا چاہیئے۔ وقتِ مرگ۔ قرآن پاک میں ہے۔ اِذَا مَسَّ الْاِنْسَانَ ضُرٌّ دَعَا رَبَّهٗ مُنِيْبًا اِلَيْهِ ثُمَّ اِذَا خَوَّلَهٗ نِعْمَةً مِّنْهُ نَسِيَ مَا كَانَ يَدْعُوْٓا اِلَيْهِ۔ جب انسان کو نقصان پہنچتا ہے تو وہ اللہ کو پکارتا ہے اس کی طرف رجوع کرتے ہوئے پھر جب وہ اس کو نعمت عطا کرتا ہے تو وہ بھول جاتا ہے اس کو جو کہ وہ اس سے مانگتا تھا۔ اعجمی۔ یعنی اس طرح اب یاد نہیں کرتا ہے جس طرح کہ رنج کے وقت یاد کرتا تھا۔

لہ اندراں۔ خزانہ غیر مشہور ویرانہ میں دفن کیا جاتا ہے اسی طرح حضرت حق اپنی امانت ایسے شخص کے دل میں ودیعت کرتے ہیں جس کی زیادہ شہرت نہ ہو۔ زیں قبل۔ جس طرح خزانہ غیر معروف ویرانہ میں ہوتا ہے اسی طرح خوشی غم میں مخفی ہوتی ہے اور سہولت تنگی کے ساتھ ہوتی ہے۔

ٰلہ خاطر آرد۔ یہاں طبیعت میں یہ اشکال پیدا ہوتا ہے کہ انبیاء اور بہت سے اولیاء مشہور شخصیتیں ہیں تو پھر یہ کہنا کہ خزانہ غیر معروف ویرانہ میں ہوتا ہے کیسے صحیح ہوگا۔ بگسلد۔ اسی طرح ذہنِ انسانی اس اشکال کا جواب دے دیگا کہ اگر شہرت مقصود بن جائے تو مُضر ہے اور اگر فقر و مسکنت کے باوجود منجانب اللہ ہو تو وہ قبولیت کے منافی نہیں ہے۔ ہست۔ اشکالات کا عقلی جواب سوچنے کی بجائے بہتر یہ ہے کہ عشق کی آگ دل میں روشن کی جائے وہ ہر طرح کے اشکالات کو ختم کر دیتی ہے۔ ہم ازاں سو۔ جو اشکال دل میں پیدا ہوا اس کا جواب بھی دل ہی میں تلاش کرنا چاہیئے۔ گوشۂ دل کے گوشہ میں جو نور پیدا ہوتا ہے وہ حق کی عطا ہے۔ تو ازیں سو۔ انسان اپنے دل کی طرف متوجہ ہوتا ہے تو اس پر اسرار کھلتے ہیں۔

ایں[1] ازاں آمد کہ حق را بے گماں
یہ اس وجہ سے ہے کہ حق کو یقین کے ساتھ

ہر کہ بشناسد بُوَد دائم بَراں
جو شخص پہچان لیتا ہے ہمیشہ اُس پر قائم رہتا ہے

وانکہ در عقل وگماں ہستش حجیبُ
اور وہ شخص جسکی عقل اور گمان پر پردہ ہے

گاہ پوشیدہ است گہ بدریدہ جیب
کبھی (اللہ تعالیٰ اُسکے لئے) پوشیدہ ہے کبھی وہ گریبان چاک کرتا ہے

عقلِ جُزوی گاہ چیرہ گہ نگوں
دنیوی عقل کبھی غالب ہے کبھی سرنگوں ہے

عقلِ کُلی ایمن از ریبُ المنوں
کامل عقل زمانہ کے حوادث سے محفوظ ہے

عقل بفروش وہُنر حیرت بخر
عقل اور ہُنر کو بیچ دے حیرت کو خرید لے

رَو بخواری نے بُخارا اے پسر
اے بیٹا! خواری کی طرف چل نہ کہ بخارا کی طرف

تا بخارائے دگر بینی دروں
تاکہ تو (اپنے) اندر دوسرا بُخارا دیکھے

ساکنانِ محفلش لَایَفْقَھُوْن
اُس (بخارا) کی محفل کے لوگ "نہیں سمجھتے ہیں"

ما چو خود را در سُخن آغشتہ ایم
ہم نے اپنے آپ کو باتوں میں اسقدر آلودہ کیا ہے

کز حکایت ما حکایت گشتہ ایم
کہ قصوں کی وجہ سے ہم افسانہ بن گئے ہیں

من عدم و افسانہ گردم در حنین
میں گریہ وزاری میں معدوم اور افسانہ بنا ہوں

تا تقلّبُ یابم اندر ساجدین
تاکہ میں سجدہ کرنے والوں میں نشست برخاست حاصل کروں

ایں حکایت نیست پیشِ مردِ کار
کام کے آدمی کے سامنے یہ کہانی نہیں ہے

وصفِ حال ست و حضورِ یارِ غار
حالت کا بیان ہے اور دوست کی دربلداری ہے

آں اَساطیرُ الاوّلیں کہ گفت عاق
نافرمان نے جو اگلے لوگوں کے قصے کہا

حرفِ قرآں را بُد آثارِ نفاق
قرآن کے حروف کو (یہ) نفاق کے آثار تھے

لامکانے کاندراں نورِ خداست
وہ لامکان جس میں خدا کا نور ہے

ماضی و مستقبل و حال از کجاست
اُس میں ماضی اور مستقبل اور حال کہاں ہے؟

ماضی و مستقبلش نسبت بہ تو ست
اُس کی ماضی اور مستقبل تیرے اعتبار سے ہے

ہر دُو یک چیز اند و پنداری کہ دوست
وہ دونوں ایک چیز ہیں تو سمجھتا ہے کہ دو ہیں

---

اور اپنے احوال کا بیان کر رہا ہوں اور اُن کا مقصد رجوع الی اللہ ہے اُنکو وہ علوم نہ سمجھنا جس سے میں روک رہا ہوں۔ کئی منافقوں نے قرآن کو بھی محض پہلے لوگوں کی کہانیاں قرار دیا اور اِن قصوں کا جو مقصود تھا اُسکو نہ سمجھے اسی طرح میری کتاب کا حال ہے ——— [3] لامکانے۔ قرآن ایک صفت خداوندی ہے جو زمان و مکان سے بالاتر ہے۔ وہاں ماضی و مستقبل کا کوئی فرق نہیں ہے۔ ماضی و مستقبلش۔ قرآن کے اعتبار سے ماضی و مستقبل دو چیزیں نہیں ہیں تو اُن کو دو سمجھتا ہے اور تیرے اعتبار سے وہ دو چیزیں ہیں نسبت کے بدلنے سے احکام بدل جاتے ہیں ایک شخص ایک کی نسبت سے باپ ہے وہی شخص دوسرے کے اعتبار سے بیٹا ہے، چھت کسی کے اعتبار سے نیچے ہے کسی کے اعتبار سے اوپر ہے۔

[1] ایں ازاں۔ یعنی یہ کیفیت اسلئے ہے کہ خدا پر پورا یقین نہیں ہے ورنہ اُس کا رجوع الی اللہ دائمی ہوتا۔ وہ آدمی جس کے دل اور عقل پر پردہ ہوتا ہے کبھی ذاتِ باری اُس کیلئے پوشیدہ ہوتی ہے اور وہ اُس کے راستہ سے بھی بے خبر ہو جاتا ہے اور کبھی اُس کی یاد میں گریبان چاک کرتا ہے۔ عقلِ جزوی۔ دنیاوی عقل۔ عقلِ کُلی۔ وہ عقل جو منجانب اللہ عطا ہو جائے۔ ریبُ المنون۔ حوادث زمانہ۔ حیرت سالک کے لئے ایک ایسا مقام آتا ہے کہ انوار و تجلیات کی فراوانی سے وہ مبہوت ہو کر رہ جاتا ہے اور اُسکو نہ ذکر کا خیال رہتا ہے نہ فکر کا۔ خواری۔ یعنی فنا و ہستی موہوم۔ بخارا۔ مولانا کے دور میں بخارا شہر تمدنی ترقیات کا گہوارہ تھا اور علماء ظاہر کا وہاں مجمع تھا۔ بخارائے دگر۔ مجاہدات کے بعد انسان کا قلب معارف و اسرار کا گنجینہ بن جاتا ہے۔

[2] لَایَفْقَھُوْن۔ وہ نہیں سمجھتے ہیں۔ محفلش۔ ضمیر ش کو مترجمین نے بخارائے دگر جو کہ قریب ہے اس کی طرف لوٹایا ہے اور لَایَفْقَھُوْن کا ترجمہ فرمایا ہے کہ انہیں ظاہری اور قالی تفقہ نہیں ہے لیکن قرآن میں یہ لفظ عموماً کورِ باطن لوگوں کیلئے بولا گیا ہے لہٰذا مناسب معلوم ہوتا ہے کہ پہلے شعر کے بخارا کی طرف ضمیر لوٹائی جائے اور یہ مطلب لیا جائے کہ اُن ظاہری علماء میں دین کی حقانیت نہیں ہی ہے۔ ایں حکایت۔ میں جو قصے سنا رہا ہوں یہ گذشتہ لوگوں کے قصے نہیں ہیں بلکہ میں

یک تنے اُو را پدر ما را پسر — بام زیرِ زید و برعمرو آں زبر
ایک شخص اُس کے لئے باپ ہمارے لئے بیٹا ہے — بالاخانہ زید کے نیچے ہے اور وہ عمرو کے اوپر ہے

نسبتِ زیر و زبر شد زاں دو کس — سقف سوئے خویش یک چیز ست و بس
دو شخصوں کے اعتبار سے اونچے نیچے کی نسبت بنی — چھت اپنے اعتبار سے صرف ایک چیز ہے

نیست[1] مثلِ آں مثال ست ایں سخن — قاصر از معنیٔ نو حرفِ کہن
اسکا کوئی مثل نہیں ہے یہ بات ایک مثال ہے — نئے نکتے سے، پُرانے الفاظ کوتاہ ہیں

چوں لبِ جُو نیست مشکا لب بند — بے لب و ساحل بُدست ایں بحرِ قند
چونکہ دریا کا کنارا نہیں ہے اے مشک لب بند کرلے — یہ شکر کا دریا بے کنارا اور بے ساحل ہے

ایں سخن پایاں ندارد باز گرد — سُوئے فرعونِ مُدمغ تا چہ کرد
اِس بات کا خاتمہ نہیں ہے واپس لَوٹ — متکبر فرعون کی جانب کہ اُس نے کیا کیا؟

## فرستادنِ فرعون بمدائن در طلبِ ساحراں

فرعون کا جادوگروں کو بُلانے کے لئے شہروں کی طرف (لوگوں کو) روانہ کرنا

چونکہ موسیٰؑ بازگشت و اُو بماند — اہلِ رای و مشورت را پیش خواند
جب موسیٰؑ واپس ہوگئے اور وہ رہ گیا — (تو) رائے اور مشورے والوں کو طلب کیا

مجتمع گشتند و بفشردند[2] پائے — ہر کسے کردند عرضِ فکر و رائے
وہ جمع ہوگئے اور انھوں نے پاؤں جمائے — ہر شخص نے ایک خیال اور رائے پیش کی

عاقبت ہامانِ بے سامانِ دُوں — رائے پیش آورد و کردش رہنموں
بالآخر ہامانِ بے سامان اور ذلیل نے — رائے پیش کی اور اُس کی رہنمائی کی

کاے[3] شہِ شاہِ ظفر چوں غم فزود — ساحراں را جمع باید کرد زود
اے بادشاہ فتحمندی کے شاہ! چونکہ فکر بڑھ گیا ہے — جادوگروں کو جلد جمع کرنا چاہیے

در ممالک ساحراں داریم ما — ہر یکے در سحر فرد و پیشوا
ہمارے ممالک میں جادوگر ہیں — ہر ایک جادو میں یکتا اور پیشوا ہے

مصلحت آنست کز اطرافِ مصر — جمع آردشاں شہ و صرافِ مصر
مناسب یہ ہے کہ مصر کے چاروں طرف سے — بادشاہ اور مصر کا منتظم اُن کو جمع کرے

اُو بسے مردم فرستاد آں زماں — ہر نواحی بہرِ جمعِ جادواں
اُس نے فوراً بہت سے آدمی روانہ کردیئے — ہر جانب جادوگروں کو جمع کرنے کے لئے

---

[1] نیست۔ خدا کی ذات و صفات کو مثالوں سے سمجھنا ممکن نہیں کیونکہ لیس کمثلہ شئی۔ بحر۔ یعنی اسرارِ خداوندی۔ مشکا۔ اے مشک۔ بحرِ قند۔ خدائی اسرار۔ بازگشت۔ یعنی فرعون کی مجلس سے۔

[2] بفشردند پای۔ یعنی اطمینان سے کھڑے ہوگئے۔ ہامان۔ فرعون کا مشہور وزیر تھا۔

[3] کاے شہ۔ قرآن پاک میں ہے قَالَ لِلْمَلَاِ حَوْلَهٗٓ اِنَّ هٰذَا لَسٰحِرٌ عَلِيْمٌ يُّرِيْدُ اَنْ يُّخْرِجَكُمْ مِّنْ اَرْضِكُمْ بِسِحْرِهٖ فَمَاذَا تَاْمُرُوْنَ قَالُوْٓا اَرْجِهْ وَاَخَاهُ وَابْعَثْ فِي الْمَدَآئِنِ حٰشِرِيْنَ. يَاْتُوْكَ بِكُلِّ سَحَّارٍ عَلِيْمٍ یعنی فرعون نے اپنے درباریوں سے جو اس کے چاروں طرف بیٹھے تھے کہا اس میں شک نہیں کہ یہ کوئی بڑا ماہر جادوگر ہے چاہتا ہے کہ اپنے جادو کے زور سے تم کو تمہارے ملک سے نکال باہر کرے اب تم لوگ کیا اصلاح دیتے ہو۔ درباریوں نے عرض کیا موسیٰ اور اُس کے بھائی کے معاملہ کو چند روز ملتوی رکھیں اور شہروں میں جادوگروں کو جمع کرنے کیلئے ہرکارے روانہ کریں وہ لوگ آپ کے پاس ہر بڑے ماہر جادوگر کو لے آئیں

هر طرف کہ ساحرے بُد نامدار
جس طرف بھی کوئی مشہور جادوگر تھا
کرد پرّاں سوئے اُو دو پیک کار
اُس کی جانب دو کار آمد قاصد روانہ کر دیئے

دو جواں بودند ساحر مُشتہر
دو جوان مشہور جادوگر تھے
سحرِ ایشاں در دلِ مہ مُستمر
اُن کی جادوگری چاند میں (بھی) جاری تھی

شیر دوشیدہ ز شیرانِ شکار
شکاری شیروں سے اُنھوں نے دودھ دوہا تھا
در سفر ہا رفتہ بر خُمّے سوار
وہ مٹکے پر سوار ہو کر سفروں میں گئے تھے

شکلِ کرپاسے نمودہ ماہتاب
چاندنی کو کپڑے کی شکل میں دکھاتے
آں بہ پیمودہ فروشیدہ شتاب
اُس کو فوراً ناپ کر فروخت کر دیتے

سیم بُردہ مُشتری آگہ شدہ
گاہک خریدار (حقیقت سے) آگاہ ہو کر
دست از حسرت بر رُخہا بر زدہ
افسوس سے منہ پیٹتا

صد ہزاراں ہم چُنیں در جادوی
اِس طرح لاکھوں جادوگری میں
بودہ مُنشی و نبودہ چوں روی
وہ موجد تھے اور قافیہ کی طرح نہ تھے

صد ہزاراں جادوی ہا جنسِ ایں
اِس طرح کی لاکھوں جادوگریاں تھیں
بودہ ایشاں را ہمہ دیدہ مُبیں
(اور) اُن کو سب نے کھلم کھلا دیکھا تھا

چوں بدیشاں آمد آں پیغامِ شاہ
جب اُن کے پاس بادشاہ کا پیغام آیا
کز شما شاہ است اکنوں چارہ خواہ
کہ اب بادشاہ تم سے تدبیر کا خواہاں ہے

از پئے آں کہ دو درویش آمدند
اِس لئے کہ دو فقیر آئے ہیں
بر شہ و بر قصرِ اُو موکب زدند
اُنھوں نے بادشاہ اور اُس کے قلعہ پر ڈیرہ جمالیا ہے

نیست با ایشاں بغیرِ یک عصا
اُن کے پاس سوائے ایک لاٹھی کے کچھ نہیں ہے
کہ ہمی گردد بامرش اژدہا
جو اُن کے حکم سے اژدہا بن جاتی ہے

شاہ و لشکر جُملہ بیچارہ شُدند
بادشاہ اور فوج سب عاجز آ گئے ہیں
زیں دو کس جملہ بافغاں آمدند
ان دونوں سے سب نالاں ہیں

چارہ جویاں بندہ راہش شما
تدبیر کا طالب بن کر خادم کو تمہارے پاس
شاہ ازاں ارسال فرمودست تا
بادشاہ نے اِس لئے بھیجا ہے تاکہ

چارہ سازید اندر دفعِ شاں
اُن کے دفع کرنے کی تدبیر کرو
گنجہا بخشد عوض شہ بیکراں
بادشاہ بدلے میں لاتعداد خزانہ بخش دے گا

---

۵۱ پیک۔ قاصد۔ دردلِ مہ۔ سحر کا اثر عموماً سفلیات پر پڑتا ہے علویات متاثر نہیں ہوتی ہیں لیکن اُنکا کمال تھا کہ علویات کو بھی جادو سے متاثر کر دیتے تھے۔ بشیر۔ یعنی وہ دونوں اس قدر ماہر جادوگر تھے کہ جادو کے ذریعہ شیروں کا دودھ دوھکر دکھا دیتے تھے اور مٹکے پر سوار ہو کر سفر طے کرتے تھے۔

۵۲ ماہتاب۔ چاندکی چاندنی کا کپڑا بنا کر اُسکو فروخت کر دیتے خریدار جب گھر پہونچتا تو کچھ نہ ہوتا اور وہ حسرت سے منہ پیٹتا۔ روی۔ قافیہ کا اصلی حرف یہاں قافیہ مراد ہے، قافیہ پہلے مصرع کے آخری حروف کے تابع ہوتا ہے لہذا تابع کے معنیٰ میں ہے، یعنی وہ دونوں جادوگری میں مجتہد تھے کسی کے مقلد نہ تھے۔

۵۳ مُنشی۔ آغاز کرنے والا۔ اپنے دماغ سے کوئی بات پیدا کرنے والا۔ دو درویش۔ یعنی حضرت موسیٰؑ و ہارونؑ۔ قصر۔ قلعہ۔ موکب۔ جلوسِ شاہی، لشکر۔ افغاں۔ فغاں، فریاد۔ عوض۔ یعنی اگر تم نے اُس کو ہرا دیا تو بادشاہ بہت انعام دے گا۔

چارهٔ می باید اندر ساحری
جادوگری میں کوئی تدبیر چاہیئے

تا بُود که زیں دو ساحر جاں بَری
تاکہ ان دونوں جادوگروں سے جان بری ہو

آں دُو ساحر را چو ایں پیغام داد
جب اُن دونوں جادوگروں کو یہ پیغام دیا

ترسِ[1] و مِہری دَر دلِ ہر دُو فتاد
خوف اور محبت دونوں کے دل میں آئی

عِرقِ[2] جنسیت چو جنبیدن گرفت
ہم پیشہ ہونے کی رگ جب پھڑکنی شروع ہوئی

سَر بزانو بر نہادند از شگفت
تعجب سے دونوں سوچ میں پڑ گئے

چوں دبیرستانِ صوفی زانو ست
چونکہ صوفی کا مکتب زانو ہے

حلِّ مشکل را دو زانو جادو ست
مشکل کو حل کرنے کیلئے زانو جادو ہے

استفسار کردنِ ہر دُو ساحر از مادر گورِ پدر را و پرسیدن از
دونوں جادوگروں کا ماں سے باپ کی قبر کو دریافت کرنا اور اُن کا اُس کی

رَوانِ اُو حقیقتِ موسیٰؑ را
روح سے حضرت موسیٰؑ کی اصلیت دریافت کرنا

بعد ازاں گفتند اے مادر بیا
اس کے بعد انہوں نے کہا ماں! آجا

گورِ بابا کو تو ما را رہنما
باوا کی قبر کہاں ہے؟ تو ہماری رہنمائی کردے

بُرد شاں بر گورِ اُو بنمود راہ
وہ انکو اُس کی قبر پر لے گئی، راستہ دکھایا

پس سہ روزہ داشتند از بہرِ شاہ
پھر انہوں نے بادشاہ کی خاطر تین روزے رکھے

بعد ازاں گفتند اے بابا بما
اس کے بعد انہوں نے کہا اے باوا! ہمیں

شاہ پیغامے فرستاد از وَجا[3]
بادشاہ نے خوف سے ایک پیغام بھیجا ہے

کہ دُو مرد اُو را بتنگ آوردہ اند
کہ دو شخصوں نے اُس کو تنگ کر دیا ہے

آبروئیش پیشِ لشکر بُردہ اند
لشکر کے روبرو اُس کی آبروریزی کردی ہے

نیست با ایشاں سلاح و لشکرے
اُن کے ساتھ ہتھیار اور لشکر نہیں ہے

جز عصا و در عصا شور و شرے
لاٹھی کے علاوہ، اور لاٹھی میں شور و شر ہے

تو جہانِ راستاں در رفتۂ
تو سچوں کے عالم میں چلا گیا ہے

گرچہ در صورت بخاکے خفتۂ
اگرچہ بظاہر مٹی میں سویا ہوا ہے

آں اگر سحر ست ما را دِہ خبر
اگر وہ جادو ہے تو ہمیں بتادے

وَر خدائی باشد اے جانِ پدر
اور اگر خدائی بات ہے اے ابا جان!

ق

---

[1] ترس۔ خوف۔ ان دونوں پر خوف اس بنا پر طاری ہوا کہ جب اُن دو فقیروں نے بادشاہ اور پورے لشکر کو خوفزدہ کر دیا ہے تو کس قدر طاقت ہوگی۔ مہر، محبت اس لئے پیدا ہوئی کہ باوجود اس طاقت کے جب وہ ظاہری شان و شوکت سے خالی ہیں تو خدا کے نیک بندے ہونگے۔

[2] عرق۔ رگ۔ جنسیت ہم جنس ہونا، ہم پیشہ ہونا یہ دونوں بھی جادوگر تھے اور حضرت موسیٰؑ و ہارونؑ نے بھی اُن کی جادوگری کیطرح کا معجزہ پیش کیا تھا۔ سر بزانو نہادن۔ غور و فکر کرنا۔ دبیرستان۔ مکتب، مدرسہ۔ رواں۔ روح۔ بہر شاہ۔ بادشاہ کے معاملہ میں اُن کو روزے رکھنے پڑے تاکہ باپ کی روح سے حضرت موسیٰؑ کی حقیقت معلوم کرسکیں۔

[3] وجا۔ خوف۔ دو مرد یعنی حضرت موسیٰؑ و ہارونؑ علیہما السلام۔ شور و شرے۔ کیونکہ اُس لاٹھی نے اژدہا بنکر سب کو ڈرا دیا تھا۔ جہانِ راستاں۔ عالم آخرت۔ خاک یعنی قبر۔ در خدائی۔ یعنی حضرت موسیٰؑ کی لاٹھی کا اژدہا بننا منجانب اللہ کوئی معجزہ ہے تو بھی بتادے تاکہ ہم اُس کی تعظیم کریں۔

ہم خبر دہ تاکہ ما سجدہ کنیم | خویش را بر کیمیائے بر زنیم
یہ بھی بتا دے تاکہ ہم سجدہ کریں | اپنے آپ کو کیمیا سے وابستہ کر دیں

ناامیدانیم امیدے رسد | در شب دیجور خورشیدے رسد
ہم مایوس ہیں، امید پیدا ہو جائے | اندھیری رات میں سورج نکل آئے

از ضلال آئیم در راہِ رشد | راند گانیم و کرم مارا کشد
ہم گمراہی سے، راہِ ہدایت پر آجائیں | ہم مردود ہیں، اور کرم ہمیں کھینچ لے

## جواب گفتن ساحرِ مُردہ با فرزندانِ خود
مُردہ جادوگر کا اپنے لڑکوں کو جواب دینا

گفت شاں در خواب کائے اولادِ من | نیست ممکن ظاہر ایں را دم زدن
اس نے ان سے خواب میں کہا "اے میرے بچو! | اس میں کھل کر بات کرنا ممکن نہیں ہے

بانگ زد اے جان و فرزندانِ من | نیست پیدا گفتن ایں رامر تہن
اس نے پکارا اے میری جان اور بچو! | اس کو صاف صاف بتانا قابو میں نہیں ہے

فاش و مطلق گفتنم دستور نیست | لیک رازاز پیش چشمم دور نیست
کھلم کھلا اور صاف کہنے کی مجھے اجازت نہیں ہے | لیکن راز میری آنکھوں سے دور نہیں ہے

لیک بنمایم شمارا آیتے | تا شوید آگہ ز سرِ کنیتے
لیکن میں تمہیں ایک علامت بتاتا ہوں | تاکہ تم پوشیدہ بات کے راز سے باخبر ہو جاؤ

یک نشانے وانمایم با شما | تا شود پیدا شمارا ایں خفا
میں تم پر ایک علامت ظاہر کر دیتا ہوں | تاکہ یہ پوشیدگی تم پر کھل جائے

نورِ چشمانم چو آں جا گہ روید | از مقامِ خفتنش آگہ شوید
میرے نورِ چشمو! جب تم وہاں جاؤ | اس کے سونے کی جگہ معلوم کر لو

آں زماں کہ خفتہ باشد آں حکیم | آں عصا گیرید و بگذارید بیم
جب وہ دانا سویا ہوا ہو (تو) | وہ لاٹھی لے لو اور خوف کو چھوڑ دو

گر بدزدیدش عصا او ساحر ست | چارۂ ساحر شمارا حاضر ست
اگر تم نے اس کی لاٹھی چرالی تو وہ جادوگر ہے | جادوگر کا علاج تمہارے پاس موجود ہے

ورنہ بتوانید ہاں آں ایزدیست | او رسولِ ذوالجلال و مہتدیست
اگر تم نہ اٹھا سکو تو خبردار! وہ خدائی ہے | وہ اللہ کا رسول اور ہدایت یافتہ ہے

ل کیمیا۔ یعنی حضرت موسیٰ کا اتباع۔ ناامیدیم۔ یعنی اس وقت ہم جو اللہ تعالیٰ کی رحمتوں سے اپنے سیاہ کارناموں کی وجہ سے مایوس ہیں۔ ہمارے لئے آفتاب ہدایت طلوع ہو جائے۔

ل گفت شاں۔ اُن کے مردہ باپ کی روح نے خواب کی حالت میں کہا اس بارے میں صاف صاف بتانا ممکن نہیں ہے یہ پوشیدہ بات مجھے معلوم ہے لیکن بتانے کی اجازت نہیں ہے ایک علامت بتائے دیتا ہوں جس سے تم سمجھ جاؤ گے کہ یہ جادو ہے یا معجزہ۔ کنیت۔ پوشیدہ بات۔

ل آں زماں۔ سحر اور معجزہ میں یہ فرق ہے کہ سحر کا تعلق محض ساحر کی توجہ اور تصرف سے ہے اور معجزہ کا تعلق نبی کی توجہ اور ہمت سے نہیں ہے بلکہ وہ خدائی ارادہ کے ماتحت ظہور پذیر ہوتا ہے لہٰذا جادوگر کی غفلت کے وقت سحر کا کوئی اثر نہیں رہتا اور نبی کی نیند اور غفلت سے معجزہ پر کوئی اثر نہیں پڑتا ہے وہ معجزہ قائم رہتا ہے۔ ساحر ست۔ کیونکہ اس کی نیند نے سحر کے اثر کو باطل کر دیا اور چور کو چرانے پر قدرت ہو گئی۔

گر جہاں فرعون[1] گیرد شرق و غرب ... سرنگوں آید خدا را گاہِ حرب

اگر فرعون مشرق اور مغرب (پورا جہان) حاصل کر لے ... لڑائی کے وقت اللہ کے سامنے اوندھا ہو جائیگا

ایں نشانِ راست دیدم جانِ باب ... بر نویس اللّٰہُ اَعلَم بِالصَّواب

باپ کی جان! میں نے یہ سچی نشانی دیکھی ... لکھ لے، اللہ زیادہ بہتر جانتا ہے

جانِ بابا چوں بخسپد ساحرے ... سحر و مکرش را نباشد رہبرے

جانِ پدر! جب کوئی جادوگر سو جاتا ہے ... اُس کے جادو اور مکر کا کوئی رہبر نہیں ہوتا

چونکہ چوپاں خفت گرگ ایمن شود ... چونکہ خفت اُو جہدِ اُو ساکن شود

جب گڈریا سو گیا، بھیڑیا مطمئن ہو جاتا ہے ... جب وہ سو گیا اُس کی کوشش ٹھہر گئی

لیک حیوانے کہ چوپانش خداست ... گرگ را آنجا اُمید و رہ کجاست

لیکن وہ جانور جس کا خدا نگہبان ہے ... بھیڑیئے کو وہاں اُمید اور راستہ کہاں ہے؟

جادوی کہ حق کند حق ست و راست ... جادوئی خواندن مر آں حق را خطاست

جو جادو خدا کرے وہ حق اور درست ہے ... اُس صحیح بات کو جادو کہنا ہی غلطی ہے

جانِ بابا ایں نشانِ قاطع ست ... گر بمیرد[2] نیز حقش رافع ست

جانِ پدر! یہ قطعی علامت ہے ... اگر وہ مر بھی جائے تو خدا اُس کو بلند کرنے والا ہے

## تشبیہ کردن قرآنِ مجید را بعصائے موسیٰؑ و وفاتِ

قرآنِ مجید کو عصائے موسیٰؑ سے تشبیہ دینا اور آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم

## مصطفیٰ علیہ السلام را تشبیہ نمودن بخوابِ موسیٰؑ و قاصدانِ

کی وفات کو حضرت موسیٰؑ کے سونے سے تشبیہ دینا اور قرآن میں تغیر کرنے

## تغییرِ قرآن را باآں دو ساحر بچہ کہ قصدِ بُردنِ عصائے موسیٰؑ

والوں کو اُن دو جادوگر بچوں کے ساتھ تشبیہ دینا جنھوں نے حضرت موسیٰؑ کی

## کردہ بُودند چوں موسیٰؑ را خفتہ یافتند

لاٹھی کو چُرانے کا ارادہ کیا جبکہ حضرت موسیٰؑ کو سویا ہوا پایا

مصطفیٰؐ را وعدہ کرد الطافِ حق ... گر بمیری تو نمیرد[3] ایں سبق

اللہ کی مہربانیوں نے مصطفیٰؐ سے وعدہ کیا ہے ... اگر تمہاری وفات ہو گئی تب بھی یہ سبق فنا نہ ہو گا

من کتاب و معجزت را حافظم ... بیش و کم کُن را ز قرآں رافضم

میں تیری کتاب اور معجزے کا نگہبان ہوں ... میں قرآن میں زیادتی اور کمی کرنے والے کا مخالف ہوں

---

[1] گر جہاں۔ اگر معجزہ ہے تو فرعون مقابلہ میں کامیاب نہ ہو سکے گا بلکہ ذلیل ہو گا چونکہ گڈریا بیداری میں حفاظت کر سکتا ہے جب سو جاتا ہے تو اُس کی حفاظت ختم ہو جاتی ہے۔ خداست۔ معجزہ کا تعلق خدا سے ہے وہاں غفلت کا کوئی تصور نہیں ہے لہٰذا اُس کی حفاظت مکمل ہے۔

[2] گر بمیرد۔ موت سے نیند مراد لی جائے ورنہ عموماً... انبیاء کے معجزات کا تعلق بھی اُن کی حیات سے ہے۔ تشبیہ۔ قرآن کو عصائے موسیٰؑ اور حضورؐ کی وفات کو حضرت موسیٰؑ کے سونے اور قرآن میں تغیر و تبدل کرنے والوں کو اُن دو جادوگروں کے مشابہ سمجھو۔

[3] نمیرد۔ اللہ نے قرآن میں قرآن کی حفاظت کا وعدہ فرمایا ہے۔ اِنَّا نَحنُ نَزَّلنَا الذِّکرَ وَاِنَّا لَہٗ لَحَافِظُونَ ہم نے ذکر (قرآن) نازل کیا ہے اور ہم اُس کی حفاظت کرنے والے ہیں۔

من ترا در ہر دو عالم رافعم[1]
میں تجھے دونوں جہان میں بلند کرنے والا ہوں

طاغیاں را از حدیثت دافعم
سرکشوں کو تیری حدیث سے دفع کرنیوالا ہوں

کس نیارد بیش و کم کردن درو
اُس میں کوئی کمی اور زیادتی نہیں کر سکتا

تو بہ از من حافظے دیگر مجو
تو مجھ سے بہتر محافظ کی جستجو نہ کر

رونقت را روز روز افزوں کنم
میں تیری رونق دن بدن بڑھاؤں گا

نامِ تو بر زر و بر نقرہ زنم
تیرا نام سونے اور چاندی پر کندہ کروں گا

منبر و محراب سازم بہرِ تو
میں تیرے لئے منبر اور محراب بناؤں گا

در محبت قہرِ من شُد قہرِ تو
محبت کی وجہ سے میرا غصہ تیرا غصہ بن گیا ہے

نامِ[2] تو از ترس پنہاں می کنند
وہ ڈر کی وجہ سے تیرا نام چھپ کر لیتے ہیں

چوں نماز آرند پنہاں می شوند
جب نماز پڑھتے ہیں چھپ جاتے ہیں

خُفیہ می گویند نامت را کنوں
وہ اب چھپ کر تیرا نام لیتے ہیں

خُفیہ ہم بانگِ نماز اے ذُوفنوں
اے ہنرمند! اذان بھی چھپ کر (دیتے ہیں)

از ہراس و ترسِ کفارِ لعیں
ملعون کافروں کے ڈر اور خوف سے

دینت پنہاں می شود زیرِ زمیں
تیرا دین زمین میں چھپا جاتا ہے

من منارہ پر کنم آفاق را
میں دنیا کو دین سے روشن کردوں گا

کور گردانم دو چشمِ عاق را
میں نافرمان کی دونوں آنکھوں کو اندھا کردونگا

چاکرانت شہرہا گیرند و جاہ
تیرے خادم شہر اور مرتبہ حاصل کریں گے

دینِ تو گیرد ز ماہی تا بماہ
تیرا مذہب مچھلی سے چاند تک پھیل جائیگا

تا قیامت[3] باقیش داریم ما
ہم اُس کو قیامت تک باقی رکھیں گے

تو مترس از نسخِ دیں اے مصطفیٰؐ
اے مصطفیٰؐ! تم دین کے مٹنے سے نہ ڈرو

اے رسولِ ما تو جادُو نیستی
اے ہمارے رسول! تم جادو نہیں ہو

صادقی ہم خرقۂ موسیٰ ستی
تم سچے ہو، موسیٰؑ کے پیر بھائی ہو

ہست قرآں مر ترا ہمچوں عصا
قرآن تمہارے لئے (حضرت موسیٰؑ کی) لاٹھی کی طرح ہے

کفرہا را درکشد چوں اژدہا
(جو) اژدہے کی طرح کفروں کو نگل جائے گا

تو اگر در زیرِ خاکے خفتۂ
تم اگرچہ مٹی میں خوابیدہ ہو

چوں عصایش داں تو انچہ گفتۂ
جو کچھ تم نے کہا ہے اُسکو اُن (موسیٰؑ کی) لاٹھی کی طرح سمجھو

---

[1] رافعم - قرآن پاک میں ہے وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ. ہم نے تمہارے ذکر کو بلند کردیا ہے. کس نیارد. قرآن پاک میں ہے لَا مُبَدِّلَ لِكَلِمٰتِهٖ اُس کے کلمات کو کوئی بدلنے والا نہیں ہے. قہر من. رسول کی ناراضی خدا کی ناراضی ہے۔

[2] نامِ تو. مکہ کی ابتدائی زندگی میں صحابہ حضورؐ سے اپنے تعلق کو چھپاتے تھے اور نمازیں بھی چھپکر پڑھتے تھے. من منارہ. دین سے تمام عالم کو منور کردوں گا اور مخالفوں کی آنکھیں چکا چوند ہو جائیں گی. چاکرانت. صحابہ کرام نے قیصر و کسریٰ کی حکومتوں پر قبضہ کیا. ماہی. ایک عامیانہ تصور ہے کہ زمین مچھلی کی پشت پر قائم ہے یعنی زمین سے آسمان تک تیرا مذہب پھیل جائے گا.

[3] تا قیامت. قیامت تک کوئی نئی شریعت نہ آئے گی. ہم خرقہ. وہ دو بزرگ جو ایک شیخ کے خلیفہ ہوں یعنی حضرت موسیٰ اور آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم ایک ہی شریعت کے علم بردار اور پیغامبر ہیں. ہست قرآن. جس طرح حضرت موسیٰؑ کی لاٹھی نے جادوگروں کے اژدہوں کو نگل لیا تھا قرآن کفر کو نگل جائے گا. گفتہ یعنی قرآن پاک.

گرچہ باشی خفتہ تو در زیرِ خاک
اگرچہ تم مٹی کے نیچے سوئے ہوئے ہو

چوں عصا آگہ بود آں گفتِ پاک
(موسیٰؑ کے) عصا کی طرح وہ پاک کلام، باخبر رہے گا

قاصداں را در عصایت دست نے
ارادہ کرنیوالوں کو تمہاری لاٹھی پر قابو نہیں ہے

تو بخسپ اے شہ مبارک خفتنے
اے شاہ! تم سو جاؤ تمہارا سو جانا مبارک ہے

تو بخفتہ نورِ تو بر آسماں
تم سوئے ہوئے ہو تمہارا نور آسمان پر ہے

بہرِ پیکارِ تو زہ کردہ کماں
تمہارے (دشمنوں سے) لڑنے کیلئے کمان پر چلّہ چڑھائے ہوئے

فلسفی و آنچہ پوزش می کند
فلسفی اور اُس کا مُنہ جو کچھ کرتا ہے

قوسِ نورت تیر دوزش می کند
تیرے نور کی کمان اُس کو چھید ڈالتی ہے

آنچناں کرد و ازاں افزوں کہ گفت
(اللہ تعالیٰ نے) وہ کیا جو کہا اور اُس سے بھی زیادہ

او بخفت و بختِ و اقبالش نخفت
وہ (مصطفیٰؐ) سو گئے اور اُن کا نصیبہ اور اقبال نہ سویا

جانِ بابا چونکہ ساحر خواب شد
جانِ پدر! جب جادوگر سو گیا

کارِ او بے رونق و بے آب شد
تو اُس کا کام بے رونق اور بے اثر ہوا

ہر دو از گورش رواں گشتند تفت
دونوں (جادوگر) اُس (باپ) کی قبر سے فوراً روانہ ہو گئے

تا بمصر از بہرِ آں پیکار زفت
سخت جنگ کے لئے مصر کی جانب

چوں بمصر از بہرِ آں کار آمدند
جب اُس کام کے لئے مصر میں پہنچے

طالبِ موسیٰؑ و جائے او شدند
(حضرت) موسیٰؑ اور اُنکی قیام گاہ کے طلبگار بنے

اتفاق افتاد کاں روزِ ورود
یہ اتفاق ہوا کہ پہنچنے کے دن

موسیٰؑ اندر زیرِ نخلے خفتہ بود
(حضرت) موسیٰؑ کھجور کے درخت کے نیچے سوئے ہوئے تھے

پس نشاں دادند شاں مردم بدو
لوگوں نے اُن کو اُن کا پتہ بتایا

کہ برو زاں سوئے نخلستاں بجو
کہ جا اُس نخلستان کی جانب تلاش کر

چوں بیامد دید در خرمابُناں
جب وہ پہنچا تو کھجوروں میں دیکھا

خفتہ کو بود بیدارِ جہاں
اُس کو سویا ہوا جو دنیا بھر کا بیدار تھا

بہرِ نازش بستہ او دو چشمِ سر
ناز میں وہ سر کی دونوں آنکھیں بند کئے ہوئے

عرش و فرشش جملہ در زیرِ نظر
عرش اور فرش سب اُس کی نگاہ میں

اے بسا بیدار چشم و خفتہ دل
بہت سے بیدار آنکھ والے اور سوئے ہوئے دل والے ہیں

خود چہ بیند چشمِ اہلِ آب و گل
آب و گِل والوں کی آنکھ کیا دیکھ سکتی ہے

---

۱ چوں عصا۔ حضرت موسیٰؑ کی نیند کے باوجود جادوگر اُن کی لاٹھی نہ چُرا سکے اسی طرح آپ کی وفات کے بعد بھی مخالفین قرآن میں گڑبڑ نہ کر سکیں گے۔

۲ فلسفی۔ ملحدین فلاسفہ قرآن کے منزل من اللہ ہونے کے بارے میں جو اعتراضات کرتے ہیں نورِ محمدیؐ اُن کو پارہ پارہ کر دیتا ہے۔ آنچناں۔ اللہ تعالیٰ نے جو جو وعدے کئے اُن کو صرف پورا ہی نہیں کیا بلکہ اُن سے بھی زیادہ کیا۔ خواب شد۔ جادوگر کی غفلت کے وقت اُس کے جادو کا اثر ختم ہو جاتا ہے۔

۳ ہر دو۔ یعنی دونوں جادوگر۔ گورش۔ یعنی اپنے باپ کی قبر سے۔ ورود۔ آمد۔ خرمابُناں۔ کھجور کے درخت۔ خود چہ بیند۔ دل کی آنکھیں وہ دیکھ سکتی ہیں جو جسم کی آنکھیں نہیں دیکھ سکتی ہیں۔

وانکہ دل بیدار دارد چشمِ سر
جو شخص بیدار دل رکھتا ہے، سر کی آنکھ

گر بخسپد برکشاید صد بصر
اگر سو جائے، سو بینائیاں کھل جاتی ہیں

گر تو اہلِ دل نہٖ بیدار باش
اگر تو صاحبِ دل نہیں ہے، جاگتا رہ

طالبِ دل باش و در پیکار باش [1]
دل کا طالب بن، اور (نفس سے) لڑتا رہ

ور دلت بیدار شد می خسپ خوش
اگر تیرا دل بیدار ہو گیا ہے، آرام سے سو جا

نیست غائب ناظرت از ہفت و شش
سات (آسمانوں) اور چھ (جہتوں) سے تیری نگاہ غائب نہیں ہے

گفت پیغمبرؐ کہ خسپد چشمِ من
پیغمبرؐ نے فرمایا ہے کہ میری آنکھ سوتی ہے

لیک کے خسپد دلم اندر وسن
لیکن نیند میں میرا دل کب سوتا ہے؟

شاہ بیدارست حارس خفتہ گیر
شاہ بیدار ہے، محافظ سو بھی گیا ہو

جاں فدائے خفتگانِ [2] دل بصیر
بیدار دل، سوتے ہوؤں پر جان قربان ہے

وصفِ بیداریِ دل اے معنوی
اے معنیٰ کو سمجھنے والے! دل کی بیداری کا وصف

می نگنجد در ہزاراں مثنوی
ہزاروں مثنویوں میں بھی نہیں سما سکتا

چوں بدیدندش [3] کہ خفتست او دراز
جب انھوں نے اُن کو پیر پھیلائے سوتے دیکھا

بہرِ دزدیِ عصا کردند ساز
انھوں نے لاٹھی چرانے کی تیاری کی

ساحراں قصدِ عصا کردند زود
جادوگروں نے فوراً لاٹھی کا قصد کیا

کز پسش باید شدن وانگہ ربود
کہ پیچھے سے جانا چاہیئے اور اُس کو اڑا لینا چاہیئے

اندکے چوں پیشتر کردند ساز
جب آگے (بڑھنے کا) تھوڑا سا قصد کیا

اندر آمد آں عصا در اہتزاز
وہ لاٹھی حرکت میں آگئی

آنچناں بر خود بلرزید آں عصا
لاٹھی نے خود بخود اِس طرح جھرجھری لی

کاں دو بر جا خشک گشتند از وجا
کہ وہ دونوں خوف سے (اپنی) جگہ پر خشک ہو گئے

بعد ازاں شد اژدہا و حملہ کرد
اُس کے بعد وہ اژدہا بن گئی اور اُس نے حملہ کر دیا

ہر دو آں بگریختند و روی زرد
دونوں بھاگے اور اُن کا چہرہ زرد تھا

رُو در افتادن گرفتند از نہیب
خوف سے اُنھوں نے مُنہ کے بل گرنا شروع کر دیا

غلط غلطاں منہزم در ہر نشیب
لوٹتے پوٹتے ہر گڑھے میں پسپا ہوتے ہوئے

پس یقیں شاں شد کہ ہست از آسماں
تو اُن کو یقین ہو گیا کہ وہ (طاقت) آسمانی ہے

زانکہ می دیدند حدِ ساحراں
اسلئے کہ اُنھوں نے جادوگروں کی انتہا کو دیکھا تھا

---

[1] در پیکار۔ یعنی دل کی آنکھیں حاصل کرنے کے لئے جدوجہد کر۔ ہفت و شش یعنی ساتوں آسمان اور چھ جہتیں۔ شاہ بیدار۔ اگر شاہ بیدار ہے تو چوکیدار کے سوجانے سے کوئی نقصان نہیں پہنچ سکتا۔ دل بمنزلہ شاہ کے ہے۔

[2] خفتگان۔ یعنی جنکی آنکھیں سوجاتی ہیں اور دل بیدار رہتا ہے آنحضورؐ نے فرمایا میری آنکھیں سوتی ہیں دل بیدار رہتا ہے۔ معنوی۔ وہ شخص جو معنی اور حقیقت کا طالب ہو۔

[3] بدیدندش۔ اُن دونوں جادوگروں نے حضرت موسیٰؑ کو دیکھا۔ اہتزاز۔ متحرک ہونا۔ دجا۔ خوف۔ خشک یعنی وہ اٹھی۔ نہیب۔ خوف۔ منہزم۔ پسپا۔

پس[1] ازیں رُو علمِ سحر آموختن | نیست ممنوع و حرام و مُمتہن

لہٰذا اِس حیثیت سے جادو کا علم سیکھنا | ممنوع اور حرام اور ذلیل نہیں ہے

بہرِ تمیزِ حق از باطل نکوست | سحر کردن شُد حرام اے مردِ دوست

حق کو باطل سے جُدا کرنے کے لئے اچھا ہے | اے دوست! جادو کرنا حرام ہے

بعد ازاں اطلاق و تپ شاں شُد پدید | کارِ شاں تا نزع و جاں کندن رسید

اُس کے بعد اُن کو دست آئے اور بخار آ گیا | اُن کا معاملہ نزع اور جاں کنی تک پہنچ گیا

پس فرستادند مردے در زماں | سُوئے موسیٰؑ از برائے عُذرِ آں

تو انھوں نے فوراً ایک آدمی بھیجا | (حضرت) موسیٰؑ کے پاس اِس کی معذرت کیلئے

کامتحاں کردیم مارا کے رسد | اِمتحانِ تو اگر نبود حسد

کہ ہم نے آزمایا، ہمیں کب حق تھا | آپ کے آزمانے کا، اگر حسد نہ ہوتا

مُجرمِ[2] شاہیم و مارا عُذر خواہ | اے تو خاصُ الخاص درگاہِ اِلٰہ

ہم شاہی مجرم ہیں، ہماری عذرخواہی کر دیجئے | آپ خدا کی بارگاہ کے خاصُ الخاص ہیں

درگذر از ما کہ ما کردیم بد | اے ترا الطاف و فضلِ بے عدد

ہم نے بُرا کیا، ہمیں معاف کر دیجئے | اے وہ کہ آپ کی مہربانیاں اور بزرگی بے شمار ہے

عفو کرد و در زماں نیکو شُدند | پیشِ موسیٰؑ بر زمیں سر می زدند

اُنھوں نے معاف کر دیا اور وہ فوراً اچھے ہو گئے | (حضرت) موسیٰؑ کے سامنے سر پٹختے تھے

گفت موسیٰؑ عفو کردم اے کرام | گشت بر دوزخ تن و جاں تاں حرام

(حضرت) موسیٰؑ نے فرمایا اے شریفو! میں نے معاف کیا | تمہارا جسم اور روح دوزخ پر حرام ہو گئی ہے

مَن[3] شمارا خود ندیدم اے دو یار | اعجمی سازید خود را ز اعتذار

اے دو دوستو! (گویا) میں نے تمھیں دیکھا ہی نہیں | عذر خواہی سے اپنے آپ کو گونگا بنا لو

ہمچناں بیگانہ شکل و آشنا | در نبرد آئید پیشِ بادشاہ

اسی طرح (بظاہر) اجنبی صورت اور (بباطن) دوست | بادشاہ کے سامنے مقابلے پر آ جاؤ

آنچہ باشد مر شمارا از فنوں | جمع آرید از درون و از بروں

تمہارے پاس جو بھی کرتب ہوں | اندر اور باہر سے اکٹھے کر لو

---

[1] پس۔ اگر کوئی شخص جادو اِس غرض سے سیکھے کہ وہ سحر اور معجزہ میں فرق کر سکے اور باطل کو حق سے ممتاز کرے تو یہ جائز ہے لیکن جادو کرنا مطلقاً بہر صورت ناجائز اور حرام ہے۔ اِطلاق۔ دستوں کا جاری ہو جانا۔ کامتحاں۔ ہم نے آزمانا چاہا تھا اور وہ بھی حسد کی بنا پر تھا۔

[2] مجرمِ شاہیم۔ چونکہ ہم نے اللہ کے رسول کا جرم کیا ہے لہٰذا ہم نے اللہ کا ہی جُرم کیا ہے۔ نیکو شُدند یعنی اُن کا بخار اور دستوں کی بیماری زائل ہو گئی۔ گشت۔ یعنی چونکہ تم ایمان لے آئے ہو۔

[3] من شما۔ حضرت موسیٰؑ نے اُن دونوں جادوگروں سے فرمایا کہ فرعون سے اپنی اور میری ملاقات اور اپنی عذرخواہی وغیرہ کا ذکر نہ کرنا اور بالکل اجنبی بن کر فرعون کے سامنے میرے مقابلہ پر آنا اور ہر طرح کے کرتب کرنا۔ بیگانہ شکل۔ یعنی بظاہر اجنبی بنے رہنا اور آشنائی کو پردے میں رکھنا۔

## جمع آمدن ساحران از مدائن پیش فرعون و تشریفها[1] از وی یافتن و دست بر سینہ زدن در[2] قہر خصمِ او کہ این کار را دفع بر ما نویس

شہروں سے فرعون کے سامنے جادوگروں کا جمع ہو جانا اور اس کی جانب سے خلعتیں پانا اور اس کے مخالف کو مغلوب کرنے کے لئے سینہ پر ہاتھ مارنا کہ اس کام کی مدافعت ہمارے ذمہ لکھ لے

پس زمیں را بوسہ دادند و شدند — انتظارِ وقتِ فرصت می بدند
پھر انھوں نے زمین کو بوسہ دیا اور روانہ ہو گئے — فرصت کے وقت کے منتظر تھے

تا بفرعون آمدند آں ساحراں — دادشاں تشریفہائے بیکراں
وہ جادوگر فرعون کے پاس آئے — اُن کو اس نے لاتعداد خلعتیں دیں

وعدہاشاں کرد و پیشین ہم بداد — بندگان و اسپان و نقد و جنس و زاد
ان سے وعدے کئے اور پیشگی بھی دیئے — غلام اور گھوڑے اور نقد اور جنس اور توشہ

بعد ازاں شاں گفت ہیں اے سابقاں — گر فزوں[3] آئید اندر امتحاں
اس کے بعد اُس نے کہا آگاہ! اے ماہرو! — اگر تم امتحان میں بازی لے گئے

بر فشانم بر شما چندیں عطا — کہ بدرد پردۂ جود و سخا
تم پر اس قدر عطا نثار کروں گا — کہ بخشش اور عطا کا پردہ چاک ہو جائیگا

پس بگفتندش باقبالِ تو شاہ — غالب آئیم و شود کارش تباہ
تو انھوں نے کہا کہ اے شاہ! آپ کے اقبال سے — ہم جیتیں گے اور اُس (موسیٰؑ) کا کام تباہ ہوگا

ما دریں فن صفدریم و پہلواں — کس ندارد پائے ما اندر جہاں
ہم اس فن میں صف شکن اور پہلوان ہیں — ہمارا ہم رتبہ دنیا میں کوئی نہیں ہے

ذکرِ موسیٰؑ[4] بندِ خاطرہا شدست — کایں حکایتہاست کہ پیشیں بدست
موسیٰؑ کا ذکر دلچسپی (کا موجب) بن گیا ہے — کیونکہ اس قسم کے قصے پہلے بھی ہوئے ہیں

ذکرِ موسیٰؑ بہرِ روپوش ست و لیک — نورِ موسیٰؑ نقدِ تست اے مردِ نیک
موسیٰؑ کا تذکرہ منہ چھپانے کے لئے ہے، لیکن — اے بھلے آدمی! موسیٰؑ کا نور تیرا مقصود ہے

موسیٰؑ و فرعون در ہستیِ تست — باید ایں دو خصم را در خویش جست
موسیٰؑ اور فرعون تیرے وجود میں ہیں — ان دو مقابل شخصیتوں کو اپنے اندر تلاش کرنا چاہئے

تا قیامت ہست از موسیٰؑ نتاج — نور دیگر نیست دیگر شد سراج
موسیٰؑ کا سلسلہ قیامت تک کے لئے ہے — روشنی دوسری نہیں ہے چراغ دوسرا ہے

---

[1] تشریفہا. خلعتیں۔ در قہر خصمِ او۔ یعنی حضرت موسیٰؑ پر غالب آنے کے بارے میں۔ شدند۔ یعنی وہ حضرت موسیٰؑ کے پاس سے روانہ ہو گئے۔ انتظار۔ یعنی وہ منتظر تھے کہ کوئی وقت آئے تو ہم حضرت موسیٰؑ پر ایمان کا اظہار کر دیں۔ سابقاں۔ بازی لے جانے والے۔

[2] فزوں آئید۔ یعنی اگر تم حضرت موسیٰؑ پر غالب آ جاؤ گے۔ کہ بدرد۔ یعنی اس قدر دوں گا جو حد سے بڑھا ہوا ہوگا۔ کارش۔ یعنی حضرت موسیٰؑ کا کام۔ صفدریم۔ یعنی ہم صف شکن ہیں۔ پائے ما۔ ہمارا مرتبہ۔ ذکرِ موسیٰ۔ حضرت موسیٰؑ اور فرعون کے قصے سے دلچسپی پیدا ہو رہی ہے لیکن مقصود محض قصہ نقل کرنا نہیں ہے قصہ تو پرانا ہے۔

[3] ذکرِ موسیٰ۔ اس قصہ کے ماتحت جو حقائق ہیں وہ مقصود ہیں قصہ تو محض آڑ کے لئے ذکر کیا گیا ہے مقصود اصلی تو وہ نور ہے جو حضرت موسیٰؑ کو عطا کیا گیا تھا۔ تا قیامت۔ ہر نبی کا نور امت کے کسی ولی میں منتقل ہوتا رہتا ہے اور جس صفت خاص کا کوئی نبی مربوب ہوتا ہے اسی صفت کا کوئی ولی بھی مربوب ہوتا ہے۔

اینؔ سفال و این فتیلہ دیگر ست ‏ ‏ لیک نورش نیست دیگر زاں سر ست

یہ دیا اور یہ بتی دوسری ہے ‏ ‏ لیکن اس کا نور دوسرا نہیں وہی ہے

گر نظر در شیشہ داری گم شوی ‏ ‏ زانکہ از شیشہ است اعداد و دوئی

اگر تو نے شیشہ پر نظر رکھی تو گم ہو جائے گا ‏ ‏ کیونکہ شیشہ سے تعدد اور دوئی پیدا ہوتی ہے

ور نظر بر نور داری وارہی ‏ ‏ از دوئی و اعدادِ جسم اے منتہی

اگر تو نور پر نظر رکھے گا، نجات پا جائے گا ‏ ‏ اے باکمال! جسم کی دوئی اور تعدد سے

از نظر گاہ است اے مغزِؔ وجود ‏ ‏ اختلاف مومن و گبر و جہود

اے خلاصۂ کائنات! نقطۂ نظر کی وجہ سے ہے ‏ ‏ مومن اور آتش پرست اور یہودی کا اختلاف

## اختلاف کردن در چگونگی و شکلِ پیل در شب تار

اندھیری رات میں ہاتھی کی شکل اور کیفیت میں اختلاف کرنا

پیلؔ اندر خانۂ تاریک بود ‏ ‏ عرضہ را آوردہ بودندش ہنود

ہاتھی ایک اندھیرے گھر میں تھا ‏ ‏ ہندوستانی اس کو پیش کرنے کیلئے لائے تھے

از برائے دیدنش مردم بسے ‏ ‏ اندراں ظلمت ہمی شد ہر کسے

بہت سے لوگ اس کو دیکھنے کے لئے ‏ ‏ ہر شخص اندھیرے میں گھس آیا

دیدنشؔ با چشم چوں ممکن نبود ‏ ‏ اندراں تاریکیش کف می بسود

چونکہ اس کا آنکھوں سے دیکھنا ممکن نہ تھا ‏ ‏ اندھیرے میں اس پر ہاتھ پھیرتا تھا

آں یکے را کف بخرطوم اوفتاد ‏ ‏ گفت ہمچو ناودانست ایں نہاد

ایک کا ہاتھ سونڈ پر پڑا ‏ ‏ اس نے کہا، یہ جسم پرنالے کی مانند ہے

آں یکے را دست بر گوشش رسید ‏ ‏ آں برو چوں بادبیزن شد پدید

ایک کا ہاتھ اس کے کان پر پہنچا ‏ ‏ اس کو وہ پنکھے کی طرح معلوم ہوا

آں یکے را کف چو بر پایش بسود ‏ ‏ گفت شکلِ پیل دیدم چوں عمود

ایک کا ہاتھ جب اس کے پیر پر لگا ‏ ‏ اس نے کہا میں نے ہاتھی کو ستون جیسا دیکھا

آں یکے بر پشتِ او بنہاد دست ‏ ‏ گفت خود ایں پیل چوں تختے بدست

ایک نے اس کی کمر پر ہاتھ رکھا ‏ ‏ اس نے کہا، یہ ہاتھی تخت کی طرح کا ہے

ہمچنیں ہر یک بجزوے کو رسید ‏ ‏ فہم آں می کرد ہر جا می شنید

اسی طرح ہر وہ شخص جو کسی ایک عضو تک پہنچا تھا ‏ ‏ جہاں کہیں (ہاتھی کا نام) سنتا وہی خیال کرتا

---

۱؎ ایں سفال۔ اشخاص بدلتے ہیں اور اس صنعت گر کا نور خود منتقل ہوتا رہتا ہے۔ شیشہ۔ یعنی تعینات گم شوی۔ وحدت حقیقی ہاتھ سے چھوٹ جائے گی۔ ور نظر شیشہ تعینات پر نظر تعدد اور دوئی کا سبب ہے اگر شیشہ مقصود نہ ہو بلکہ نور مدنظر ہو تو وحدتِ حقیقی نظر آئے گی۔ از نظر گاہ۔ مومن اور کافر کا نقطۂ نگاہ چونکہ جداگانہ ہو گیا اسی لئے ان میں اختلاف پیدا ہوا۔

۲؎ مغزِ وجود۔ چونکہ انسان خلیفۃ اللہ ہے لہٰذا وہ وجودِ کائنات کا مغز اور خلاصہ ہے۔ پیل۔ اس حکایت کا مقصد یہ ہے کہ ایک چیز کے دیکھنے کے جب زاویے بدل جاتے ہیں تو اختلاف پیدا ہو جاتا ہے۔ ہاتھی کو مختلف لوگوں نے مختلف زاویوں سے دیکھا تو ان کے عقیدے میں اختلاف پیدا ہو گیا۔ ہنود۔ ہندوستان کے رہنے والے، مولانا ہندوستانی مسلمانوں کو بھی لفظ ہنود سے تعبیر کرتے ہیں، ہندوستان کا ہاتھی مشہور تھا۔

۳؎ دیدنش۔ اندھیرے میں آنکھ سے دیکھنا ممکن نہ تھا اس لئے ہاتھی پر ہاتھ پھیر کر دیکھ رہے تھے۔ خرطوم۔ ہاتھی کی سونڈ پرنالے ...... سے مشابہ ہے۔ ناوداں پرنالہ۔ بادبیزن۔ پنکھا، فرشی پنکھے بالکل ہاتھی کے کان کی طرح ہوتے ہیں۔ عمود ستون۔ تخت۔ ہاتھی کی کمر

از نظر گہ گفتِ شاں شد مختلف — آں یکے دالش لقب داد ایں الف
ان کی بات نقطۂ نظر کی وجہ سے مختلف ہو گئی — اس ایک نے اس کو دال کا لقب دیا، اس نے الف کا

در کفِ ہر یک اگر شمعے بُدے — اختلاف از گفتِ شاں بیروں شُدے
ہر ایک کے ہاتھ میں اگر شمع ہوتی — تو اُن کی باتوں سے اختلاف دُور ہو جاتا

چشمِ حِسّ ہمچوں کفِ دستست و بس — نیست کف را بر کُلِ اُو دسترس
حِس کی آنکھ صرف ہاتھ کی ہتھیلی کی طرح ہے — ہتھیلی کی اس کے مجموعہ پر پہنچ نہیں ہے

جسمِ دریا دیگر ست و کف دِگر — کف بہل وز دیدہ در دریا نگر
دریا کا وجود اور ہے اور جھاگ اور ہیں — جھاگ کو چھوڑ، اور آنکھ سے دریا کو دیکھ

جُنبشِ کفہا ز دریا روز و شب — کف ہمی بینی و دریا نے عجب
شب و روز جھاگوں کی حرکت دریا کی وجہ سے ہے — تعجب ہے تو جھاگ کو دیکھتا ہے اور دریا کو نہیں

ما چو کشتیہا بہم بر می زنیم — تیرہ چشمیم و در آبِ روشنیم
ہم کشتیوں کی طرح آپس میں ٹکرا رہے ہیں — ہم اندھی آنکھوں والے ہیں اور صاف دریا میں ہیں

اے تو در کشتیِ تن رفتہ بخواب — آب را دیدی نگر در آبِ آب
اے وہ جو جسم کی کشتی میں سویا ہوا ہے — تو نے پانی کو دیکھ لیا، پانی کے پانی کو دیکھ

آب را آبیست کو میراندش — روح را روحے ست کو میخواندش
پانی کے لئے ایک پانی ہے جو اس کو چلاتا ہے — رُوح کی ایک روح ہے جو اس کو بلاتی ہے

موسیٰؑ و عیسیٰؑ کجا بُد کآفتاب — کِشتِ موجودات را می داد آب
حضرت موسیٰؑ و عیسیٰؑ کہاں تھے جبکہ سورج نے — موجودات کی کھیتی کو پانی دیا

آدمؑ و حوا کجا بُد آں زماں — کہ خدا افگند ایں زہ در کماں
اس وقت حضرت آدمؑ اور حوا کہاں تھے — جبکہ خدا نے کمان پر یہ چلّہ چڑھایا

ایں سخن ہم ناقص ست و ابتر ست — آں سخن کہ نیست ناقص آں سر ست
یہ بات بھی ناقص اور ادھوری ہے — جو بات ناقص نہیں ہے، وہ اُدھر کی ہے

گر بگویم زاں بلغزد پائے تو — ور نگویم ہیچ ازاں اے وائے تو
اگر میں اس کے بارے میں کہوں تو تیرے پیر پھسل جائیں گے — اور اگر اس میں سے کچھ بھی نہ کہوں تو تجھ پر افسوس ہے

---

ذات کی قدامت کا بیان ہے کہ وہ ذات قدیم ہے۔ کہ خدا یعنی کائنات کو حیات بخشی تھی۔ ایں سخن یعنی ذاتِ حق کی جو تعبیرات ہم نے کی ہیں۔ آں سخن۔ خود خدا تعالیٰ نے اپنے لئے جو تعبیرات فرمائی ہیں تم وہ سمجھ رہے ہیں۔ گر بگویم۔ اب اگر شاذ ونادر کی اُنکی ذات و صفات کو بیان کیا جائے تو بھی خیال پر ہول جاوگے اور اگر اُسکا بالکل ذکر نہ کیا جائے تو یہ بھی افسوسناک بات ہے۔

لہ آں یکے۔ چونکہ ہاتھی کا تصور سب کے ذہنوں میں مختلف تھا اس لئے انھوں نے اس کو مختلف عبارتوں سے تعبیر کیا کسی نے مثلاً اس کو دال کہا تو کسی نے اس کو الف کہا۔

لہ چشمِ حِس۔ انسان کی حسی آنکھ ان لوگوں کی ہتھیلی کی طرح ہے جیسے ان کی ہتھیلی کی دسترس پورے ہاتھی پر نہ تھی اسی طرح یہ ظاہری آنکھ کسی چیز کی پوری حقیقت کو نہیں دیکھ سکتی ہے۔ کف دگر۔ مولانا کفِ دست سے کفِ دریا کی طرف منتقل ہو گئے ہیں اور مقصود وہی ہے کہ حقیقت شناسی ہونی چاہیئے نہ کہ ظاہر پرستی۔ جسم دریا۔ یعنی وجودِ منبع۔ کف۔ یعنی جسم عنصری جنبشِ کفہا۔ انسانی اجسام روح کی وجہ سے متحرک ہیں لیکن افسوس کہ انسان تن پروری کرتا رہتا ہے اور روح سے غفلت برتتا ہے۔

لہ ما چو کشتیہا۔ اجسام کو پہلے کفِ دریا سے تعبیر کیا تھا۔ اب انکو کشتیوں سے تعبیر کیا ہے۔ آبِ روشن۔ روح۔ آب آب۔ اگر انسان کو روح کا مشاہدہ ہو گیا ہے تو اب اسکو آگے قدم بڑھا کر ذاتِ حق کا مشاہدہ کرنا چاہیئے۔ آبِ آب۔ روح الارواح، ذاتِ حق۔ آبیست یعنی روح کیلئے افاضۂ حیات کرنیوالی ذات۔ موسیٰؑ و عیسیٰؑ سے افاضۂ حیات کرنیوالی

ور بگویم در مثالِ صورتے
اگر میں کسی صورت کی مثال میں (اسکی مثال) بتاؤں
بر ہماں صورت بچسپی اے فتے
اے نوجوان! تو اسی صورت پر چپک جائے گا

بستہ[1] پائی چوں گیاہ اندر زمیں
تو گھاس کی طرح زمین میں پابستہ ہے
سر بجنبانی بباد بے یقیں
بغیر یقین کے ہوا سے سر ہلاتا ہے

لیک پایت نیست تا نقلے کنی
لیکن تیرے پاؤں نہیں ہیں کہ تو منتقل ہو جائے
یا مگر پا را ازیں گل بر کنی
یا تو اس مٹی سے پاؤں باہر نکال لے

چوں کنی پا را حیاتت زیں گل ست
تو پاؤں کیسے نکال سکتا ہے تیری زندگی اسی مٹی سے ہے
ایں حیاتت را روش بس مشکل ست
تیری اس زندگی کے لئے روانگی بہت مشکل ہے

چوں[2] حیات از حق بگیری اے روی
اے سیراب! جب تو خدا (تعالیٰ) سے زندگی حاصل کرے گا
پس غنی گردی ز گل در دل روی
تو مٹی سے بے نیاز ہو جائیگا، دل کی دنیا میں پہنچ جائیگا

فارغ و مستغنی از گل سوئے دل
مٹی سے فارغ اور بے نیاز ہو کر دل کی طرف
می روی بے قید و حر از اہلِ گل
بغیر پابندی کے اور مٹی والوں سے آزاد ہو کر تو چل پڑیگا

شیر خوارہ چوں ز دایہ بگسلد
دودھ پیتا بچہ جب دایہ سے تعلق توڑتا ہے
لوت خوارہ شد مر او را می ہلد
غذا خور بن جاتا ہے اور اس (دایہ) کو چھوڑ دیتا ہے

بستہ[3] شیرِ زمینی چوں حبوب
بیجوں کی طرح تو زمین کے دودھ سے وابستہ ہے
جو فطامِ خویش از قوت القلوب
دلوں کی خوراک کے ذریعہ اس دودھ کو چھوڑنے کی کوشش کر

قوتِ حکمت خور کہ شد نورِ ستیر
دانائی کی غذا کھا، کیونکہ وہ چھپا ہوا نور ہے
اے تو نورِ بے حجب را ناپذیر
اے وہ کہ تو بے حجاب نور کو نہ قبول کر سکنے والا ہے

تا پذیرا گردی اے جاں نور را
اے جان! تاکہ تو نور کو قبول کرنے والا بن جائے
تا ببینی بے حجب مستور را
تاکہ تو چھپے ہوئے کو، بغیر پردوں کے دیکھ لے

چوں ستارہ سیر بر گردوں کنی
تو ستارے کی طرح آسمان پر سیر کرے
بلکہ بر گردوں سفر بے چوں کنی
بلکہ آسمان پر تو بے کیف سفر کرے

آں چناں کز نیست در ہست آمدی
اسی طرح جیسے تو عدم سے وجود میں آیا ہے
ہیں بگو چوں آمدی مست آمدی
ہاں بتا کیسے آیا ہے! تو بے ہوش آیا ہے

[1] بستہ پائی: عوام تقلید کی دلدل میں پھنسے ہوئے ہیں اور معلمات کے بیان پر یقین کے بغیر یقین کے اظہار کے لئے گھاس کی طرح سر ہلانے لگتے ہیں. لیک. عوام تقلید سے تحقیق کی طرف منتقل ہونے کے لئے مستعد ہی نہیں کرتے ہیں نہ کم از کم تقلید ہی کو ترک کرتے ہیں. چوں کنی جبکہ انسان سفلی زندگی کا عادی ہو جاتا ہے تو اس کے لئے اس زندگی کو چھوڑنا مشکل ہو جاتا ہے.

[2] چوں حیات. اگر انسان اس سفلی زندگی کو خیرباد کہہ دے تو وہ دل کی دنیا میں پہنچکر مسرت و وحدت حاصل کر سکتا ہے. شیر خوارہ: بچہ کو جب تک لذیذ غذائیں نہیں ملتی ہیں دایہ کو چمٹا رہتا ہے جب غذائیں ملنے لگتی ہیں تو دایہ سے بے نیاز ہو جاتا ہے. اسی طرح انسان جب تک عالم سفلی سے چپٹا ہوا ہے اسرار کی لذت سے بے خبر ہے جب وہ لذت حاصل ہونے لگے گی تو عالم سفلی کو نگاہ بھر کر بھی نہ دیکھے گا.

[3] بستہ: بیج زمین سے غذا حاصل کرتا ہے، اسی طرح انسان عالم سفلی سے غذا حاصل کرنے کا عادی ہو گیا حالانکہ اسکی اصلی غذا ہے جو دل اور روح کی غذا ہے جو عالم ملکوت سے حاصل ہوتی ہے. قوت حکمت. تو دل کی غذا حکمت اور پند و موعظت سے حاصل کر لے، انکے الفاظ میں وہ نور پوشیدہ ہے جو اصل غذا ہے پھر استعداد پیدا ہو جانے پر براہ راست اسے غذا حاصل ہونے لگے گی. تا ببینی. رفتہ رفتہ وہ استعداد پیدا ہو جائے گی جس سے مشاہدۂ حق حاصل ہو جائے گا. چوں ستارہ. پھر عالم ملکوت کی سیر حاصل ہو جائے گی. آنچناں. عالم ملکوت کی طرف تمہارا عروجی سفر اسی طرح ہوگا جس طرح اس عالم سے اس عالم کی طرف نزولی سفر ہوا لیکن یہ سفر چونکہ تمہاری مدہوشی میں ہوا ہے اس لئے تمہیں نہ وہ سفر یاد ہے اور نہ اس سفر کے طے کرنے کے راستے یاد ہیں۔

راہہائے آمدن یادت نماند — لیک رمزے بر تو بر خواہیم خواند
تجھے آنے کے راستے یاد نہیں رہے — لیکن میں تجھے ایک اشارہ کرتا ہوں

ہوش[1] را بگذار وانگہ ہوشدار — گوش را بر بند وآنگہ گوشدار
ہوش کو چھوڑ دے، پھر ہوشیار بن جا — کان کو بند کر لے پھر کان لگا

نے بگویم زانکہ تو خامی ہنوز — در بہاری و ندیدستی تموز
کیا میں نہیں کہہ رہا ہوں کہ تو ابھی کچا ہے — تو موسم بہار میں ہے اور تو نے موسم گرما نہیں دیکھا ہے

ایں[2] جہاں ہمچو درخت است اے کرام — ما برو چوں میوہائے نیم خام
اے بزرگو! یہ دنیا درخت کی طرح ہے — (اور) ہم اس پر ادھ کچے پھل کی طرح ہیں

سخت گیرد خامہا مر شاخ را — زانکہ در خامی نشاید کاخ را
کچوں کی گرفت شاخ پر سخت ہوتی ہے — کیونکہ کچے پن میں (شاہی) محل کے لائق نہیں ہوتا ہے

چونکہ پخت و گشت شیریں لب گزاں — سست گیرد شاخہا را بعد ازاں
جب پک گیا اور ہونٹوں کو چبانے والا شیریں بن گیا — اُسکے بعد شاخوں سے گرفت ڈھیلی کر لیتا ہے

چوں ازاں اقبال شیریں شد دہاں — سرد شد بر آدمی مُلکِ جہاں
جب اس خوش نصیبی کی وجہ سے منہ میٹھا ہو جاتا ہے — دنیا کا ملک انسان کے لئے بے وقعت ہو جاتا ہے

سخت گیری و تعصب خامی ست — تا جنینی کار خوں آشامی ست
سخت گیری اور تعصب کچا پن ہے — جب تک تو پیٹ کا بچہ ہے (تیرا) کام خون پینا ہے

چیز[3] دیگر ماند اما گفتنش — با تو روح القدس گوید نے منش
دوسری چیز رہ گئی لیکن اس کا بتانا میرا کام نہیں ہے، — وہ تجھے روح القدس بتائے گا نہ کہ میں

نے تو گوئی ہم بگوشِ خویشتن — بے من و بے غیرِ من اے ہم تو من
نہیں، تو خود ہی اپنے کان میں کہے گا — میرے اور میرے غیر کے علاوہ اے وہ کہ تو میں ہے

ہمچو آں وقتے کہ خواب اندر روی — تو ز پیشِ خود بہ پیشِ خود شوی
جیسا کہ جب تو سو جاتا ہے — تو اپنے آگے سے خود اپنے آگے جاتا ہے

---

[1] ہوش را بگذار۔ اگر تم ہیں آنے کے سفر کی باتیں یاد کرنا چاہتے ہو تو جسمانی اور مادی ہوش و حواس کو ختم کر کے روحانی ہوش اختیار کرو اور ان جسمانی کانوں کو بند کر کے روح کے کان کھول لو پھر تمہیں باتیں یاد آجائیں گی اور عہد الست کی آواز سن لو گے۔ نے بگویم۔ میں نے تمہیں بتا دیا کہ تم میں ابھی خامی ہے تم نے دنیا کی بہار دیکھی ہے مجاہدات کی گرمی نہیں سہی ہے۔

[2] ایں جہاں۔ انسان اور دنیا کی مثال درخت اور پھل کی سی ہے پھل جب تک کچا ہوتا ہے شاخ سے اس کا جوڑ مضبوط اور سخت ہوتا ہے۔ جوں جوں وہ پکتا ہے شاخ کا اور اس کا تعلق کمزور ہوتا جاتا ہے۔ اسی طرح خام انسان دنیا کو چمٹا رہتا ہے اگر اس میں پختگی آجاتی ہے تو دنیا سے تعلق کمزور ہو جاتا ہے۔ تا جنینی۔ پیٹ کا بچہ جب تک پیٹ سے چمٹا ہوا ہے اس کی غذا خون ہے جب وہ باہر آتا ہے تو پھر وہ دودھ پیتا ہے جو بہترین غذا ہے اسی طرح جب تک انسان دنیا سے چمٹا ہوا ہے اس کی غذا خون جیسی نجس چیز رہتی ہے۔

[3] چیز دیگر۔ کچھ اسرار تو میں نے بتا دیئے لیکن کچھ ایسے ہیں کہ میں نہیں بتا سکتا ہوں وہ تجھے روح القدس بتائیگا۔ روح القدس سے مراد یہاں جبرئیل نہیں ہیں کیونکہ ان کا کہنا اور بتانا تو صرف انبیاء کے ساتھ خاص ہے بلکہ حظیرۃ القدس کے دوسرے ملائک مراد ہیں گے۔ فرماتے ہیں کہ وہ باتیں نہ میں بتاؤں گا نہ کوئی فرشتہ بلکہ خود تجھے وہ مقام حاصل ہوگا کہ تو خود اپنے آپ کو بتائے گا۔ اے ہم تو من۔ یعنی تو میرے لئے ایسا ہے کہ من و تو کا امتیاز ختم ہو گیا ہے۔ ہمچو۔ یہ بات کہ ایک مقام پر پہنچ کر اسرارِ خداوندی کے بارے میں انسان خود کہنے والا اور خود سننے والا ——— بن جاتا ہے اس کو اس مثال سے سمجھاتے ہیں کہ خواب کی حالت میں جب انسان ایک مقام سے دوسرے مقام کی طرف جاتا ہے تو یہ مقامات خارج میں نہیں ہوتے ہیں خود اس کے اندر ہوتے ہیں تو گویا کہ وہ چلنے والا خود اپنے پاس سے چل کر اپنے پاس گیا ہے۔

بشنوی[1] از خویش و پنداری فلاں | با تو اندر خواب گفتست آں نہاں
تو اپنی طرف سے سنتا ہے اور خیال کرتا ہے کہ فلاں نے | وہ پوشیدہ راز خواب میں تجھ سے کہا ہے

تو یکے تو نیستی اے خوش رفیق | بلکہ گردونی و دریائے عمیق
اے اچھے دوست! تو ایک نہیں ہے | بلکہ تو آسمان ہے، اور گہرا سمندر ہے

آں توئی زفتت کہ آں نہ صد توست | قلزم ست و غرقہ گاہِ صد توست
وہ تیری موٹی شخصیت جو تیرا نو سو گنا ہے | سمندر ہے اور تیری سو شخصیتوں کے ڈوب جانے کی جگہ ہے

خود[2] چہ جائے حد بیداری و خواب | دم مزن وَاللّٰهُ اَعْلَمُ بِالصَّوَاب
بیداری اور نیند کا خود کیا ٹھکانا ہے | خاموش ہو جا، اور اللہ بہتر جانتا ہے

دم مزن تا بشنوی از دم زناں | آنچہ ناید در بیان و در زباں
دم نہ مار، تاکہ تو دم مارنے والوں سے سن لے | وہ جو بیان اور زبان میں نہیں سما سکتا ہے

دم مزن تا بشنوی زاں آفتاب | آنچہ ناید در کتاب و در خطاب
دم مت مار تاکہ تو اس آفتاب سے سن لے | وہ جو لکھنے اور بیان کرنے میں نہیں آسکتا

دم مزن تا بشنوی زاں مہ لقا | الصَّلا اے پاکبازاں الصَّلا
دم مت مار تاکہ تو سن لے اس ماہ رخ سے | آؤ، اے پاکبازو! آؤ

دم مزن تا بشنوی اسرارِ حال | از زبانِ بے زباں کہ قم تعال
دم مت مار تاکہ تو حالت کے اسرار سن لے | بے زبان کی زبان سے کہ کھڑا ہو، آجا

دم مزن تا دم زند بہرِ تو روح | آشنا[3] بگذار در کشتیِ نوحؑ
دم نہ مار، تاکہ تیرے لئے روح کہے | تیرنا چھوڑ دے، نوحؑ کی کشتی میں آجا

ہمچو کنعاں کاشنامی کرد او | کہ نخواہم کشتیِ نوحِ عدو
کنعان کی طرح (نہ بن) کہ وہ تیرتا تھا | کہ میں دشمن نوحؑ کی کشتی پسند نہیں کرتا ہوں

## دعوت کردنِ نوح علیہ السّلام پسر را و سر کشیدنِ او کہ

حضرت نوح علیہ السلام کا بیٹے کو بلانا اور اس کی سرکشی کرنا کہ میں

کہ بر سرِ کوہ روم و چارہ کنم و منّتِ تو نکشم
پہاڑ پر چڑھ جاؤں گا اور تدبیر کر لوں گا اور تیرا احسان نہ اٹھاؤں گا

ہیں بیا در کشتیِ بابا نشیں | تا نگردی غرقِ طوفاں اے مہیں
خبردار! آجا باوا کی کشتی میں بیٹھ جا | اے ذلیل! تاکہ تو طوفان میں نہ ڈوبے

---

[1] بشنوی۔ انسان خواب میں سنتا ہے کہ کوئی دوسرا اس سے باتیں کر رہا ہے حالانکہ وہ کوئی دوسرا نہیں ہے بلکہ وہ خود کہہ رہا ہے اور خود سن رہا ہے۔ آں توئی۔ آنے جانے کے مختلف مقامات، مخاطب اور متکلم کا امتیاز، یہ سب کچھ خود انسان کے اندر موجود ہے۔ انسان بظاہر عالم صغیر ہے لیکن فی الواقع یہ عالم کبیر ہے۔ انسان کی شخصیت سینکڑوں شخصیتوں کا مجموعہ ہے اور گہرا سمندر ہے۔

[2] خود۔ انسان بیداری اور خواب کی حالت میں ایک لامحدود شخصیت ہے۔ دم مزن۔ ان اسرار کے بارے میں انسان کو خاموشی اختیار کرنی چاہیے جب تک خود اللہ تعالیٰ ان کو ظاہر نہ فرما دے۔ آنچہ۔ یہ اسرار تحریر و تقریر میں نہیں سما سکتے۔ قم تعال۔ کھڑا ہو آجا۔ جب تک یہ مقام اللہ تعالیٰ کی طرف سے نہ آجائے اس وقت تک ان اسرار کے بارے میں خاموشی اختیار کرنی چاہیے۔ روح۔ یعنی مرشد۔

[3] آشنا بگذار یعنی اپنے دعوے ترک کر دے اور مرشد کا سہارا لے لے۔ ہمچو کنعاں۔ حضرت نوحؑ کے لڑکے کنعان نے سہارا پسند نہ کیا تو تباہ ہوا۔ بابا۔ یعنی حضرت نوحؑ۔ مہین۔ ذلیل۔

گفت نے من آشنا آموختم | من بجز شمع تو شمع افروختم
اس نے کہا نہیں، میں نے تیرنا سیکھا ہے | میں نے تیری شمع کے علاوہ شمع روشن کرلی ہے

ہیں مکن کایں موج طوفانِ بلاست | دست و پا را آشنا امروز لاست
خبردار ایسا نہ کر، کیونکہ یہ موج بلا کا طوفان ہے | آج تیرنے کے ہاتھ پیر کچھ نہیں ہیں

بادِ قہرست و بلائے شمع کُش | جز کہ شمعِ حق نمی پاید خُمُش
یہ قہر کی ہوا ہے اور شمع کو بجھانے والی بلا ہے | اللہ (تعالیٰ) کی شمع کے علاوہ کوئی شمع ٹھہر نہ سکے گی، چپ ہو جا

گفت نے رفتم برآں کوہِ بلند | عاصم ست آں کہ مرا از ہر گزند
اس نے کہا نہیں، اس بلند پہاڑ پر چڑھ جاؤں گا | وہ پہاڑ مجھے ہر مصیبت سے بچانے والا ہے

ہیں مکن کہ کوہ کاہ ست ایں زماں | جز حبیب خویش را ندہد اماں
خبردار! یہ نہ کر اس وقت پہاڑ تنکا ہے | وہ اپنے دوست کے علاوہ کسی کو پناہ نہ دیگا

گفت من کے پندِ تو بشنودہ ام | کہ طمع کردی کہ من زیں دودہ ام
اس نے کہا میں نے تیری نصیحت کب سُنی ہے؟ | تو نے یہ سوچا ہے کہ میں اس خاندان کا ہوں

خوش نیامد گفتِ تو ہرگز مرا | من بری ام از تو در ہر دو سرا
تیری گفتگو ہرگز مجھے پسند نہیں آئی | میں تجھ سے دونوں جہان میں بیزار ہوں

ہیں مکن بابا کہ روزِ ناز نیست | مر خدا را خویشی و انباز نیست
خبردار! بابا یہ نہ کر، یہ ناز کا دن نہیں ہے | خدا کا کوئی ساجھی اور شریک نہیں ہے

تاکنوں کردی و ایں دم نازکیست | اندریں درگاہ کسے را ناز کیست
تو نے اب تک (ناز) کیا اور یہ نازک وقت ہے | اس دربار میں کسی کو ناز کا حق، کب ہے؟

لم یلد لم یولد ست او از قدم | نے پدر دارد نہ فرزند و نہ عم
ازل سے نہ اس کے بیٹا پیدا ہوا نہ وہ کسی سے پیدا ہوا، اللہ کے لئے | نہ باپ رکھتا ہے نہ بیٹا اور نہ چچا

نازِ فرزنداں کجا خواہد کشید | رازِ بابایاں کجا خواہد شنید
وہ اولاد کا (سا) ناز کہاں برداشت کریگا؟ | باپوں کا راز کہاں سُنے گا؟

نیستم مولود پیرا کم بناز | نیستم والد جوانا کم گراز
(خدا فرمائیگا) میں بیٹا نہیں ہوں اے بڑھے ناز کر | میں باپ نہیں ہوں اے جوان! نہ اکڑ

نیستم شوہر نیم من شہوتی | ناز را بگذار اینجا اے ستی
میں شوہر نہیں ہوں میں شہوت والا نہیں ہوں | اے خاتون! اس جگہ ناز کو چھوڑ دے

لے آشنا۔ شناوری، تیراکی۔ شمع۔ یعنی تدبیر۔ شمع افروختم۔ یعنی میں نے بچنے کی یہ تدبیر سوچی ہے کہ تیروں گا۔ لا۔ معدوم۔ خمش۔ چپ ہو جا۔

۲ کوہِ بلند۔ قرآن پاک میں کنعان کا مقولہ مذکور ہے سَاٰوِیْ اِلٰی جَبَلٍ یَّعْصِمُنِیْ مِنَ الْمَآءِ میں پہاڑ پر پناہ گزین ہو جاؤنگا۔ وہ مجھے پانی سے بچالے گا۔ ندہد اماں یعنی خدا امن نہ دے گا۔ دودہ۔ خاندان۔ مر خدا را۔ ناز کی بنیاد رشتہ داری اور شرکت وغیرہ ہوتی ہے۔ نازکیست پہلے مصرع میں بمعنی نازکی است ہے اور دوسرے مصرع میں بمعنی ناز کے است ہے۔

۳ نازِ فرزنداں۔ جبکہ وہ لم یلد اور لم یولد ہے تو اس کی جناب میں نہ بیٹوں کے ناز کی گنجائش ہے نہ باپوں کے راز کی گنجائش ہے۔ پیرا۔ اے بڑھے۔ گراز۔ گرازیدن اکڑ کر چلنا۔ شہوتی۔ مردانہ خواہش کی بنیاد پر مرد عورت کی ناز برداری کرتا ہے ستی۔ عورت، بیوی۔

جز خضوع و بندگی و اضطرار — اندریں حضرت ندارد اعتبار
سوائے عاجزی اور غلامی اور بیچارگی کے — اِس دربار میں کسی کا اعتبار نہیں ہے

گفت بابا سالہا ایں گفتۂ — باز میگوئی بجہل آشفتۂ
اُس نے کہا، ابا! تم نے یہ سالہا کہا ہے — پھر کہتے ہو، نادانی سے بہک رہے ہو

چند ازینہا گفتۂ با ہر کسے — تا جواب سرد بشنودی بسے
تم نے ہر شخص سے یہ باتیں بہت کہی ہیں — حتیٰ کہ بہت سے بے مروتی کے جواب سُنے ہیں

ایں دمِ سردِ تو در گوشم نرفت — خاصہ اکنوں کہ شدم دانا و زفت
تمہاری یہ بے اثر بات میں نے نہیں سُنی — خصوصاً اب جبکہ میں عقلمند اور بڑا ہو گیا ہوں

گفت بابا چہ زیاں دارد اگر — بشنوی یک بار تو پندِ پدر
(حضرت نوحؑ نے) فرمایا بابا! کیا حرج ہوگا اگر — ایک بار تو باپ کی نصیحت مان لے گا

ہمچنیں میداد اُو پندِ لطیف — ہمچناں می گفت اُو دفعِ عنیف
وہ اسی طرح مشفقانہ نصیحت کرتے رہے — وہ اسی طور پر سختی سے اِنکار کرتا رہا

نے پدر از نصحِ کنعاں سیر شد — نے دمے در گوشِ آں ادبیر شد
نہ تو باپ کا کنعان کو نصیحت کرنے سے پیٹ بھرا — نہ کوئی بات اُس بدبخت کے کان میں پڑی

اندریں گفتن بُدند و موجِ تیز — بر سرِ کنعاں زد و شد ریز ریز
وہ اِسی گفتگو میں تھے اور تیز موج نے — کنعان کے سر پر ضرب لگائی اور وہ ریزہ ریزہ ہو گیا

نوحؑ گفت اے بادشاہِ بُردبار — مر مرا خر مُرد و سیلت بُرد بار
نوحؑ نے عرض کیا، اے حلیم بادشاہ! — میرا گدھا مرا اور تیرا سیلاب سامان بہا لے گیا

وعدہ کردی مر مرا تو بارہا — کہ بیابد اہلت از طوفاں رہا
تو نے مجھ سے بارہا وعدہ کیا — کہ تیرے اہل طوفان سے نجات پائیں گے

دل نہادم بر اُمیدت من سلیم — پس چرا بربود سیل از من گلیم
مجھ بھولے نے تیری اُمید پر بھروسہ کیا — پھر طوفان میری کملی کیوں بہا لے گیا؟

گفت اُو از اہل و خویشانت نبود — خود ندیدی تو سفیدی از کبود
(اللہ تعالےٰ نے) فرمایا وہ تیرے اہل اور اپنوں میں سے نہ تھا — تو نے خود سفید کو نیلے سے ممتاز نہ کیا

چونکہ در دندانِ تو کرم اُوفتاد — نیست دنداں برکنش اے اُوستاد
جب تیرے دانت میں کیڑا لگ گیا — وہ دانت نہیں ہے اے اُستاد! اسکو اُکھاڑ دے

---

۱؎ عجز۔ اللہ کے دربار میں صرف عاجزی اور زاری کام دیتی ہے۔ گفت بابا۔ یعنی کنعان نے حضرت نوحؑ سے کہا جوابِ سرد یعنی تلخ جواب۔ دمِ سرد۔ بے اثر بات۔ دانا یعنی جبکہ بچپن میں جو کمزوری اور نادانی کا وقت ہوتا ہے تمہارا کہنا نہ مانا تو اب طاقت اور عقل کے وقت کیسے مان سکتا ہوں۔ زیاں۔ نقصان۔

۲؎ ادبیر۔ بدبخت۔ موجِ تیز۔ قرآن پاک میں ہے وَحَالَ بَيْنَهُمَا الْمَوْجُ فَكَانَ مِنَ الْمُغْرَقِينَ اور حائل ہو گئی اُن دونوں (کنعان اور حضرت نوحؑ) کے درمیان موج اور وہ ڈوب گیا۔ خر مرگ۔ یہ محاورہ پوری تباہی اور بربادی کے وقت بولا جاتا ہے۔

۳؎ سلیم۔ بھولا انسان۔ گلیم۔ کملی۔ بربودن۔ لوٹ لینا۔ گفت۔ اللہ نے فرمایا قرآن پاک میں ہے۔ يَا نُوحُ إِنَّهُ لَيْسَ مِنْ أَهْلِكَ إِنَّهُ عَمَلٌ غَيْرُ صَالِحٍ اے نوحؑ! تمہارا بیٹا تمہارے اہل میں سے نہیں ہے اُس کے عمل اچھے نہیں ہیں۔ چونکہ جب کوئی عضو بیکار ہو جائے تو اُس کو جدا کر دینا ضروری ہو جاتا ہے ورنہ تمام جسم پر خراب اثرات پڑتے ہیں۔

تاکہ باقی تن نگردد زار ازو
تاکہ باقی جسم اس سے کمزور نہ بنے

گرچہ بود آں تو شو بیزار ازو
اگرچہ وہ تیرا تھا تو اس سے بیزار ہو جا

گفت[۵۱] بیزارم ز غیر ذاتِ تو
عرض کیا تیری ذات کے غیر سے میں بیزار ہوں

غیر نبود آنکہ باشد ماتِ تو
جو تجھ میں فنا ہو گیا وہ غیر نہ ہوگا

تو ہمی دانی کہ چونم با تو من
تو جانتا ہے کہ میرا تجھ سے کیا تعلق ہے

بیست چندانم کہ باراں را چمن
اس سے بیس گنا ہے جو چمن کو بارش سے ہے

زندہ از تو شاد از تو عائلے
(میں) تجھ سے زندہ، تجھ سے خوش ہوں (ایک محتاج ہوں)

مغتذی بے واسطہ بے حائلے
بغیر کسی واسطہ (اور) بغیر بیچ والے کے تجھ سے روزی پانے والا ہوں

متصل نے منفصل نے اے کمال
اے (خداوند) کمال (وہ) نہ جڑا ہوا ہے نہ جدا

بلکہ بیچون و چگونہ و اعتلال
بلکہ (اس کا تجھ سے تعلق) ہمیشگی اور بے کیف اور بے علت ہے

ماہیانیم و تو دریائے حیات
ہم مچھلیاں ہیں اور تو زندگی کا سمندر ہے

زندہ ایم از لطفت اے نیکو صفات
اے اچھی صفتوں والے (خداوندا) تیری مہربانی سے ہم زندہ ہیں

تو نگنجی[۵۲] در کنارِ فکرتے
تو عقل کے پہلو میں نہیں سماتا ہے

نے بمعلولی قرین چوں علتے
نہ معلول ہونے کی وجہ سے کسی علت سے وابستہ ہے

پیش ازیں طوفان و بعد ایں مرا
اس طوفان سے پہلے اور اس کے بعد میرے لئے

تو مخاطب بودہ در ماجرا
(ہر) قصہ میں تو مخاطب ہے

با تو می گفتم نہ با ایشاں سخن
میں تجھ سے بات کرتا ہوں نہ کہ ان سے

اے سخن بخش نو و آں کہن
اے آنیوالے اور گذرے ہوئے زمانہ میں بات کی طاقت عطا کرنیوالے

نے کہ عاشق روز و شب گوید سخن
کیا عاشق دن رات باتیں نہیں کرتا ہے؟

گاہ با اطلال و گاہے با دمن
کبھی کھنڈروں اور کبھی کوڑی سے

روی[۵۳] در اطلال کردہ ظاہرا
بظاہر کھنڈروں کی طرف رخ کر کے

او کرا می گوید آں مدحت کرا
وہ کس سے کہتا ہے (اور) کس کی تعریف کرتا ہے؟

شکر طوفاں را کنوں بگماشتی
شکر ہے، اب تو نے طوفان مسلط کر دیا

واسطہ اطلال را بر داشتی
کھنڈروں کا واسطہ اٹھا دیا

زانکہ اطلال لئیم و بد بدند
کیونکہ وہ کھنڈر اور کمینے اور بد تھے

نے ندائے نے صدا می زدند
نہ پکارتے تھے نہ صدائے بازگشت دیتے تھے

---

[۵۱] گفت بیزارم۔ حضرت نوحؑ پر حقیقت واضح ہو گئی تو بیٹے کی بربادی کا شکوہ ختم ہو گیا اور انہوں نے معذرت شروع کر دی۔ چمن۔ چمن بارش کا محتاج ہے۔ عائل۔ عیال دار۔ مفلس۔ مغتذی۔ غذا حاصل کرنیوالا۔ متصل نے۔ حضرت نوحؑ چونکہ ذاتِ باری میں فنا ہو چکے تھے تو انکو ذاتِ باری سے متصل بھی نہیں کہا جا سکتا کیونکہ اتصال دوئی کو چاہتا ہے اور منفصل بھی نہیں کہا جا سکتا۔ بلکہ وصول الی اللہ کی کیفیت ناقابلِ بیان ہے۔

[۵۲] تو نگنجی۔ ذاتِ باری فکر و خیال سے بالاتر ہے۔ نے بمعلولی۔ ذاتِ باری کسی علت کی معلول نہیں ہے۔ پیش۔ طوفان سے پہلے اور طوفان کے بعد، تو ہی میرا مخاطب ہے اور تو ہی ہر زمانہ میں بات کرنے کی توفیق عطا کرنیوالا ہے۔ کہ عاشق۔ عاشق عموماً محبوب کے کھنڈرات اور نشانات سے گفتگو کیا کرتے ہیں لیکن در اصل روئے سخن محبوب کی طرف ہوتا ہے۔ اسی طرح دوسروں سے بات کرتے وقت بھی میرا روئے سخن تیری ہی طرف ہوتا تھا۔

[۵۳] روی۔ عاشق کا رخ گو محبوب کے ٹیلوں اور کھنڈرات کی طرف ہوتا ہے لیکن مقصود محبوب کا ذکر ہوتا ہے۔ اطلال۔ طلل کی جمع ہے، ٹیلہ۔ شکر۔ تیرا شکر ہے کہ اب تو نے ان اشخاص کو بھی ختم کر دیا جو باتیں کرنے میں درمیانی واسطہ بمنزلہ ٹیلوں کے تھے۔ نے ندائے۔ وہ اشخاص ایسے تھے کہ نہ خود صحیح بات کرتے تھے نہ میری بات کا صحیح جواب دیتے تھے۔

مَن [۱] چناں اطلال خواہم در خطاب — کز صدا چوں کوہ وا گوید جواب
میں خطاب کے لئے ایسے کھنڈر چاہتا ہوں — جو پہاڑ کی طرح صدائے بازگشت سے جواب دیں

تا مُثنّٰی بشنوم مَن نامِ تو — عاشقم بر نامِ جاں آرامِ تو
تاکہ میں تیرا نام مکرر سنوں — میں تیرے جان کو آرام دینے والے نام کا عاشق ہوں

ہر نبی زاں دوست دارد کوہ را — تا مُثنّٰی بشنود نامِ ترا
ہر نبی پہاڑ کو اسی لئے دوست رکھتا ہے — تاکہ تیرے نام کو مکرر سنے

آں کہِ پست مثالِ سنگلاخ — موش را شاید نہ ما را در مناخ [۲]
وہ پست پہاڑ جو پتھریلی زمین جیسا ہے — پڑاؤ کے لئے چوہے کے لائق ہے نہ کہ ہمارے

من بگویم اُو نگردد یارِ من — بے صدا ماند دمِ گفتارِ من
میں بولتا ہوں وہ میرا یار نہیں بنتا ہے — میرے بولنے کے وقت بغیر صدائے بازگشت کے رہ جاتا ہے

باز میں آں بہ کہ ہموارش کُنی — نیست ہمدم با عدم یارش کُنی
یہ بہتر ہے کہ تو اس کو زمین کے برابر کر دے — وہ ساتھی نہیں ہے اس کو عدم کا یار بنا دے

گفت اے نوحؑ ار تو خواہی جملہ را — حشر گردانم برآرم از ثریٰ
فرمایا اے نوحؑ! اگر تو چاہے (تو) سب کو — از سر نو زندہ کر دوں، مٹی سے نکال لوں

بہرِ کنعانے [۳] دلِ تو نشکنم — لیکنت از احوال آگاہ می کنم
ایک کنعان کی وجہ سے میں تیرا دل نہ توڑوں گا — لیکن تجھے حالات سے آگاہ کرتا ہوں

گفت نے نے راضیم کہ تو مرا — ہم کُنی غرقہ اگر باید ترا
عرض کیا نہیں نہیں، میں راضی ہوں کہ تو مجھے — بھی ڈبو دے اگر تیری مرضی ہو

ہر زمانم غرقہ می کُن من خوشم — حکمِ تو جانست و چوں جاں می کشم
تو مجھے ہر وقت ڈبوتا رہ میں خوش ہوں — تیرا حکم جان ہے اور میں جان کی طرح اس کو برداشت کرتا ہوں

ننگرم کس را وگر ہم بنگرم — اُو بہانہ باشد و تو منظرم
میں کسی کو نہیں دیکھتا ہوں اور اگر میں دیکھوں بھی — وہ بہانہ ہوگا اور تو میرے پیش نظر ہوگا

عاشقِ صُنعِ توام در شکر و صبر — عاشقِ مصنوع کے باشم چو گبر
میں صبر و شکر کے ساتھ تیرے کام کا عاشق ہوں — میں بت پرست کی طرح مصنوع کا کب عاشق ہوں؟

[۱] مَن چناں۔ مجھے ایسے مخاطبوں کی ضرورت ہے جن سے صدائے بازگشت نکلے یعنی میں تیرا ذکر کروں تو وہ بھی تیرا ذکر کریں۔ تا مثنّٰی۔ میں تیرا ذکر کروں اور وہ بھی تیرا ذکر کریں تو تیرا نام مکرر سنوں گا۔
[۲] مناخ۔ پڑاؤ، ٹھکانا۔ من بگویم۔ دنیا داروں کے سامنے جب دین کی بات کی جاتی ہے تو وہ دم بخود رہ جاتے ہیں ایسے لوگ صلحا کی صحبت کے لائق نہیں ہیں۔ باز میں۔ ایسے پست فطرت لوگوں کا زیر زمین ہو جانا بہتر ہے۔ گفت۔ حضرت نوحؑ سے اللہ (تعالیٰ) نے فرمایا کہ اگر تیری خواہش ہے تو صرف کنعان کو ہی نہیں میں سب کو زندہ کر دوں۔ ثریٰ۔ مٹی۔
[۳] بہر کنعانے۔ اللہ تعالیٰ نے حضرت نوحؑ سے فرمایا تیرے بیٹے کنعان کے معاملے میں میں تیری دلشکنی نہیں کرنا چاہتا ہوں۔ گفت۔ حضرت نوحؑ نے فرمایا کہ اب میں کنعان کی نجات کا خواہاں نہیں ہوں تیری مرضی پر راضی ہوں تیری مرضی ہو تو مجھے بھی غرق کر دے۔ حکم تو۔ تیرا حکم مجھے جان کی طرح پیارا ہے۔ ننگرم۔ تیری ذات کے سوا اگر کوئی منظور نظر نہیں ہے اگر کوئی دوسرا منظور نظر ہے وہ بھی تیرے لئے ہی ہے۔ عاشق۔ میں خدا اور اس کے عمل کا عاشق ہوں مخلوق کا عاشق نہیں ہوں۔ گبر۔ بت پرست غیر اللہ سے عشق کرتے ہیں۔

عاشقِ صُنعِ خدا با فر بُوَد — عاشقِ مصنوعِ اُو کافر بُوَد

اللہ کے فعل کا عاشق باعزت ہوتا ہے — اُس کی بنائی ہوئی چیز کا عاشق کافر ہوتا ہے

درمیانِ ایں دو فرقے بس خفیست[1] — خود شناسد آنکہ در رُوبت صفیست

اِن دونوں باتوں میں بہت باریک فرق ہے — وہ پہچانتا ہے جو تاڑنے میں ممتاز ہے

## توفیق میانِ ایں دو حدیث کہ الرِّضا بالکفرِ کفرٌ وحدیثِ دیگر کہ مَن لَم یَرضَ بِقَضائِی وَلَم یَصبِر عَلٰی بَلائِی فَلیَطلُب رَبًّا سِوائِی

اِن دو حدیثوں میں تطبیق کہ کفر پر رضامندی کفر ہے اور دوسری حدیث کہ جو شخص میری قضا پر راضی نہ ہو اور میری (طرف سے نازل شدہ) بلا پر صبر نہ کرے اُسکو چاہیئے کہ میرے سوا وہ کوئی اور خدا تلاش کرے

دی سوالے کرد سائل مر مرا — زانکہ[2] عاشق بُود اُو بر ماجرا

کل ایک سوال کرنیوالے نے مجھ سے سوال کیا — کیونکہ وہ بحث کا عاشق تھا

گفت نکتۂ الرِّضا بِالکفرِ کفر — ایں پیمبر گفت و گفتِ اُوست مہر

اُس نے کہا کفر پر رضامندی کفر ہے، نکتہ ہے — یہ پیغمبرؐ نے فرمایا ہے اور اُن کا فرمانا مہر ہے

باز فرمود اُو کہ اندر ہر قضا — مر مسلماں را رضا باید رِضا

پھر اُنھوں نے فرمایا کہ ہر قضا پر — مسلمان کو راضی ہونا چاہیئے

نے قضائے حق[3] بود کفر و نفاق — گر بدیں راضی شوم گردد شقاق

کیا کفر اور نفاق اللہ (تعالٰے) کا فیصلہ نہیں ہے؟ — اگر میں اِس پر راضی ہو جاؤں، گمراہی ہوگی

ور نِیم راضی بُود آں ہم زیاں — پس چہ چارہ باشدم اندر میاں

اور اگر میں راضی نہیں ہوں یہ بھی نقصان ہوگا — تو اُس میں میرے لئے کیا تدبیر ہے؟

گفتمش ایں کفر مقضی[4] نے قضاست — ہست آثارِ قضا ایں کفر راست

میں نے اُس سے کہا یہ کفر مقضی ہے قضا نہیں ہے — فی الواقع یہ کفر قضا کے آثار میں سے ہے

پس قضا را خواجہ از مقضی بدا — تا اشکالت دفع گردد در زماں

اے خواجہ! قضا اور مقضی میں فرق سمجھ — تاکہ فوراً تیرا اِشکال دفع ہو جائے

---

اور قضا نہیں ہے، بکفر قضاءِ خداوندی کا اثر ہے جو انسان کے کسب سے انسان میں ظاہر ہوتا ہے۔



[1] دو تمیان یعنی خالق کو رب بنانے اور مخلوق کو رب قرار دینے میں۔ صفی۔ منتخب، ممتاز۔ توفیق۔ دونوں حدیثوں میں تعارض یہ ہے کہ ایک میں فرمایا کہ کفر پر راضی ہونا کفر ہے۔ دوسری حدیث میں فرمایا جو میری قضا پر راضی نہ ہو تو وہ میرا بندہ نہیں ہے اور ظاہر ہے کہ کفر بھی خدا کی قضا ہے ایسی اِشکال کا جواب پہلے اشعار پر مبنی ہے۔ پہلے اشعار میں کہا تھا کہ اللہ کے صنع اور فعل کا عاشق مومن ہے اور مصنوع اور مخلوق کا عاشق کافر ہے۔ اب سمجھنا چاہیئے کہ قضاء کفر جو اللہ تعالٰی کا فعل ہے اس پر رضا ضروری ہے اور یہ عین ایمان ہے اور کفر مقضی اور مخلوق ہے اُس سے محبت کرنا کفر ہے لہٰذا دونوں حدیثوں میں کوئی تعارض نہیں ہے۔

[2] زانکہ۔ وہ سوال کرنے والا بحث و مباحثہ کا عاشق تھا۔ مہر یعنی قولِ رسولؐ حجت اور دلیل ہے۔

[3] قضائے حق۔ یعنی کفر اور نفاق بھی اللہ کی قضا ہے اگر میں اُس پر راضی ہو جاؤں تو گمراہی ہے۔ ور نیم۔ یعنی اگر کفر اور نفاق پر راضی نہ ہوں تو دوسری حدیث کا مخالف ہونگا۔

[4] مقضی نے قضا کفر مخلوق اور قضائے خداوندی سے پیدا شدہ چیز ہے اللہ کا فعل

راضیم[1] بر کفر زاں رُو کہ قضاست — نے ازاں رُو کہ نزاع و خبثِ ماست

میں کفر پر اس اعتبار سے راضی ہوں کہ وہ قضا ہے — نہ کہ اس اعتبار سے کہ وہ (خدا سے) جھگڑا اور ہماری خباثت ہے

کفر از رُوئے قضا خود کُفر نیست — حق را کافر مخواں اینجا مایست

قضا کے اعتبار سے کفر، کفر نہیں ہے — اللہ (تعالیٰ) کو کافر نہ کہہ اس جگہ نہ ٹھہر

کفر جہل ست و قضائے کفر علم — ہر دو یک کے باشد آخر حلم و حلم

کفر جہل ہے اور کفر کی قضا علم ہے — آخر بُردباری اور غصہ دونوں ایک کب ہوتے ہیں!

زشتی[2] خط زشتی نقاش نیست — بلکہ ازوے زشت را بنمود نیست

خط کا بھدا پن نقاش کی بُرائی نہیں ہے — بلکہ اس کی جانب سے بھدے پن کی نمائش ہے

قُوت نقاش باشد آنکہ اُو — ہم تواند زشت کردن ہم نکو

یہ تو نقاش کی مہارت ہوگی کہ وہ — وہ بھیانک بھی بنا سکتا ہے اور اچھا بھی

گر کشایم بحث ایں را من بساز — تا سوال و تا جواب آید دراز

اگر میں ساز و ساماں کے ساتھ اس بحث کو کھولوں — تاکہ سوال اور جواب دراز ہو جائے

ذوق نکتہ عشق از من میرود — نقش خدمت نقش دیگر می شود

عشق کے نکتہ کا ذوق مجھ میں سے جاتا رہے گا — (اور) خدمت کا نقش دوسرا نقش بن جائے گا

## مَثَل[3] در بیانِ آنکہ حیرت مانعِ بحث و فکرت است

اس بیان میں ایک مثال کہ حیرت بحث اور فکر سے مانع ہے

آں یکے مردِ دو مو[4] آمد شتاب — پیش یک آئینہ دارِ مستطاب

ایک کھچڑی بالوں والا شخص تیزی سے آیا — ایک بھلے آئینہ والے (نائی) کے پاس

گفت از ریشم سفیدی کُن جدا — کہ عروس نو گزیدم اے فتیٰ

کہا میری داڑھی سے سفیدی کو ہٹا دے — کیونکہ اے نوجوان! میں نے نئی شادی کی ہے

ریش اُو ببرید و کُل پیشش نہاد — گفت تو بگزیں مرا کارے فتاد

اس نے اس کی داڑھی کاٹ دی اور اس کے سامنے رکھ دی — کہا تو چن لے، مجھے ایک کام نکل آیا

---

[1] راضیم: بحیثیت فعلِ خداوندی کے کفر پر راضی ہونا عین ایمان ہے اور اس حیثیت سے کہ وہ ہمارے کسب سے وقوع میں آتا ہے اس پر رضا کفر ہے۔ کفر یہاں سے مولانا نے اشکال کا دوسرا جواب دینا شروع فرمایا ہے جس کا خلاصہ یہ ہے کہ قضاءِ کفر، کفر نہیں ہے لہٰذا قضاءِ کفر پر رضا کفر پر رضا نہیں ہے۔ قضاءِ کفر کو اگر کفر قرار دیا جائے گا تو نعوذ باللہ خدا پر کافر کا اطلاق ماننا ہوگا اسلئے کہ قضا فعلِ خداوندی ہے اگر وہ کفر ہو تو جس ذات سے فعل قائم ہوتا ہے اس پر فاعل کا اطلاق ہوتا ہے۔ کفر جہل ست۔ یہ اشکال کا تیسرا جواب ہے جس کا خلاصہ یہ ہے کہ قضاءِ کفر اور کفر دونوں دو جداگانہ چیزیں ہیں۔ قضاءِ کفر از قبیلِ علم ہے اور کفر از قبیلِ جہل ہے لہٰذا دونوں حدیثوں کا مفہوم جداگانہ ہے انہیں کوئی تعارض نہیں ہے۔ قضاءِ کفر کا علم ہونا یا تو اس طور پر ہے کہ قضاءِ خداوندی علمِ خداوندی پر مبنی ہے یا اس اعتبار سے کہ بندہ کے علم ہی پر یہ بات مبنی ہے کہ وہ خدا کو خالقِ کفر مانتا ہے اور کفر و محارِ صفاتِ خداوندی سے جہل پر مبنی ہے۔

[2] زشتی خط۔ یا اشکال کا چوتھا حل ہے کفر بُری چیز ہے اس پر رضا مندی کفر ہے لیکن قضاءِ کفر اور خلقِ کفر اللہ کے اعتبار سے صفتِ کمال ہے اس پر راضی ہونا کفر نہیں ہے بلکہ عین ایمان ہے جیسا کہ ایک خوشنویس ایک بھدی تحریر پر بھی قادر ہو یا ایک مصور بھیانک تصویر کے بنانے پر بھی قادر ہو تو بھدی تحریر اور بھیانک تصویر بُری چیز ہے لیکن اس کا لکھنا اور بنانا خوشنویس اور مصور کا کمال ہے۔ گر کشایم۔ علمِ کلام کی بحثیں ذوقِ عشق کے منافی ہیں۔ نقشِ دیگر۔ علمِ کلام کی نکتہ آفرینیاں علماء عموماً اپنے علمی کمال کو ظاہر کرنے کیلئے کرتے ہیں۔

[3] مثل۔ اہلِ حال اور اہلِ قال میں فرق واضح کرنے کیلئے یہ قصہ نقل کیا ہے جس طرح تمام فضول فرمائش میں نائی اسی طرح اہلِ حال بحث و مباحثہ میں وقت ضائع نہیں کرتے ہیں۔ [4] دو مو یعنی وہ شخص جس کے بال کھچڑی تھے۔ مستطاب، بزرگ، پاکیزہ۔ عروس۔ دلہن، دولہا۔

ایں سوال و ایں جواب است اے گزیں ⁽¹⁾ — کہ سرِ اینہا ندارد مردِ دیں
اے برگزیدہ! یہ سوال اور یہ جواب ہے — کیونکہ دیندار شخص اس قسم کی باتوں کو دھیان میں نہیں لاتا ہے

آں یکے زد سیلیے مر زید را — حملہ کرد او ہم برائے کید را
ایک شخص نے زید کے طمانچہ مارا — اس نے بھی اس پر انتقام میں حملہ کر دیا

گفت سیلی زن سوالت می کنم — پس جوابم گوی وانگہ میزنم
طمانچہ مارنے والے نے کہا میں تجھ سے ایک سوال کرتا ہوں — اس کا مجھے جواب دے، پھر مجھے مار لینا

بر قفائے تو زدم آمد طراق ⁽²⁾ — یک سوالے دارم اینجا در وفاق
میں نے تیری گدی پر مارا تو تڑاخ کی آواز آئی — اس کے مناسب یہاں میرا ایک سوال ہے

ایں طراق از دستِ من بود ست یا — از قفا گاہِ تو اے فخرِ کیا
یہ تڑاخ کی آواز میرے ہاتھ کی تھی یا — اے بزرگوں کے فخر! تیری گدی کی تھی

گفت از درد آں فراغت نیستم — کاندریں فکر و تفکر بیستم
اس نے کہا مجھے اس کے درد سے چھٹکارا نہیں ہے — کہ میں اس غور و فکر میں لگوں

تو کہ بیدردی ہمی اندیش ایں — نیست صاحب درد را ایں فکر ہیں
تو چونکہ درد سے خالی ہے، یہ سوچ — خبردار! درد مند کیلئے اس غور اور فکر کا وقت نہیں ہے

دردمنداں را نباشد فکرِ غیر — خواہ در مسجد برو خواہی بدیر
دردمندوں کو غیر کی فکر نہیں ہوتی ہے — خواہ تو مسجد میں جائے، یا بتخانے میں

غفلت ⁽³⁾ و بیدردیت فکر آورد — در خیالت نکتہ بکر آورد
تیری غفلت اور بیدردی سوچنے کا موقع دیتی ہے — تیرے خیال میں نئے نئے نکتے پیدا کرتی ہے

جز غمِ دیں نیست صاحب درد را — می شناسد مرد را و گرد را
دردمند کے لئے دین کے غم کے سوا اور غم نہیں ہے — وہ مرد اور گرد کو پہچانتا ہے

حکمِ حق را بر سر و رو می نہد — حفظ و فکر خویش یکسو می نہد
اللہ (تعالیٰ) کے حکم کو سر اور چہرے پر رکھتا ہے — اپنے خیالات اور تجسّس کو ایک طرف رکھ دیتا ہے

## حکایت

در صحابہ کم بُدے حافظ کسے — گرچہ شوقے بود جان شاں را بسے
صحابہ میں کوئی حافظ کم ہوتا تھا — اگرچہ ان کی جان کو بہت شوق تھا

---

⁽¹⁾ ایں سوال۔ یعنی ایسی فضول فرمائش کا یہی جواب مناسب تھا جو آپ نے دیا۔ اس قصے سے بھی یہ ظاہر کرنا ہے کہ صاحبِ عشق تو اپنی لگن میں لگا رہتا ہے فضول بحثوں کا اس کے پاس وقت نہیں ہوتا جس کے طمانچہ لگا تھا وہ درد میں مبتلا تھا اس کو طمانچہ مارنے والے کی لغو بحث کی فرصت کہاں تھی۔ سیلی زن۔ طمانچہ مارنے والا۔

⁽²⁾ بر قفا۔ گدی پر۔ طراق۔ طمانچہ کی آواز۔ وفاق۔ مناسبت، اتفاق۔ گفت۔ جسکے طمانچہ لگا تھا اس نے کہا۔ بیستم۔ بایستم۔ تو کہ۔ تو چونکہ درد سے خالی ہے اس لئے اس طرح کی بحثیں تیرے دماغ میں آ رہی ہیں۔ خواہ در مسجد۔ حق پرست ہو یا باطل پرست وہ اپنی دھن میں لگا رہتا ہے وہ عقلی بحثوں میں نہیں پڑتا ہے۔

⁽³⁾ غفلت۔ جو دین سے غافل اور دردِ عشق سے خالی ہے وہ لایعنی منطقی بحثیں کرتا ہے۔ حکمِ حق۔ دردمند تو اللہ کے احکام بجالانے میں منہمک رہتا ہے۔ حکایت۔ صحابہ کرام چونکہ دردِ حق میں مبتلا رہتے تھے اس لئے اُن کو قرآن کے حفظ کا وقت نہ ملتا تھا۔ در صحابہ۔ صحابہ میں حافظ قرآن کم تھے۔ ایک ایک سورت کے معانی میں تفکر کے اندر اُن کا سب وقت لگتا تھا مشہور صحابہ میں صرف چار حافظ تھے۔ ابی بن کعب، معاذ بن جبل، زید بن ثابت، ابو زید۔

زانکہ[1] چوں مغزش در آگند و رسید
کیونکہ جب اُس کا گودا بھر گیا اور پک گیا

قشرہا شد بس رقیق و واکفید
چھلکے بہت پتلے ہو گئے اور پھٹ گئے

قشرِ جوز و فستق و بادام ہم
اخروٹ، اور پستہ اور بادام، کا چھلکا بھی

مغز چوں آگندشاں شد پوست کم
جب اُن میں گودا بھرا، چھلکا گھٹا

مغزِ علمم افزود کم شد پوستنش
علم کا گودا بڑھا، تو اُس کا چھلکا گھٹا

زانکہ عاشق را بسوزد دوستنش
کیونکہ عاشق کو اُس کا معشوق جلا دیتا ہے

وصفِ[2] مطلوبی چو ضدِ طالبی ست
محبوبیت کی صفت، محبیت کی ضد ہے

وحی و برقِ نور سوزندۂ نبی ست
وحی اور نور کی بجلی نبی کو جلا دینے والی ہی

چوں تجلی کرد اوصافِ قدیم
جب قدیم اوصاف کی تجلی پڑی

پس بسوزد وصفِ حادث را گلیم
تو کلیم اللہ نے حادث کی صفت کو جلا دیا

رُبعِ[3] قرآں ہر کرا محفوظ بود
جس کو چوتھائی قرآن حفظ تھا

جَلَّ فِینَا از صحابہ می شنود
تو وہ صحابہ سے سنتا تھا کہ ہم میں بڑھ گیا۔

جمعِ صورت با چنیں معنیٔ ژرف
ایسے گہرے معنیٰ کے ساتھ الفاظ کا جمع ہو جانا

نیست ممکن جز ز سلطانے شگرف
بڑے بادشاہ کے علاوہ کسی کیلئے ممکن نہیں ہے

در چنیں[4] مستی مراعاتِ ادب
ایسی مستی میں ادب کی نگہداشت

خود نباشد ور بود باشد عجب
نہیں ہو سکتی، اگر ہو تو تعجب ہے

اندر استغنا[5] مراعاتِ نیاز
بے نیازی میں نیاز مندی کی نگہداشت

جمعِ ضدین ست چوں گرد و دراز
گول اور لمبے جیسے ضدین کو جمع کرنا ہے

جمعِ ضدین[6] از نیاز افتاد و ناز
نیاز اور ناز کو جمع کرنا دو متضاد چیزوں کو جمع کرنا ہے

باز در وقتِ تحیر امتیاز
پھر تحیر کے وقت امتیاز کو باقی رکھنا ضدین کو جمع کرنا ہے

چوں عصا[7] معشوقِ عمیاں می شود
جیسا کہ لاٹھی اندھوں کی محبوب ہے

کور خود صندوقِ قرآں می شود
کور باطن، قرآن کا صندوق بن جاتا ہے

[1] زانکہ۔ صحابہ کرام مغز اور معانی قرآن سے پُر تھے اُنکے لئے الفاظ کی زیادہ اہمیت نہ تھی مغز علم۔ قاعدہ ہے جب پھل پکنے پر آ جاتا ہے اور اُس میں مغز بھر جاتا ہے تو چھلکا گھٹ جاتا ہے اور رقیق ہو کر پھٹنے لگتا ہے۔

[2] وصف مطلوبی۔ محبوب اور محب عاشق و معشوق دو جداگانہ چیزیں ہیں جب تک یہ دوئی ہے وصل حقیقی حاصل نہیں ہو سکتا۔ وحی۔ آنحضور پر وحی نازل ہوئی تو فنائیت کا درجہ حاصل ہوا اور دوئی ختم ہوئی۔ چوں تجلی۔ صفات باری کی تجلی اوصاف بشریت کو ختم کر دیتی ہے۔ ربع قرآن۔ صحابہ کرام میں وحی الٰہی نے فنائیت کی صفت پیدا کر دی تھی لہٰذا مشاہدۂ حق اور استغراق بالعمل حفظِ قرآن کا موقع نہ دیتا تھا چوتھائی قرآن بھی حفظ کر لینا اُن کیلئے بڑی بات تھی۔ جمع صورت۔ قرآن کے اسرار اور گہرے معنی کو سمجھتے ہوئے الفاظ کو یاد کرنا بڑے ہی انسان کا کام ہے۔

[4] در چنیں مستی۔ صحابہ کرام کو مشاہدۂ حق سے جو مستی حاصل تھی اُس کے ہوتے ہوئے حفظِ قرآن کے آداب کا پابند ہو جانا ہر انسان سے ممکن نہیں ہے۔ اندر استغنا۔ مشاہدۂ حق کی مستی استغنا پیدا کر دیتی ہے اُس کے ہوتے ہوئے نیاز مندی کی نگہداشت دو متضاد چیزوں کو جمع کرنا ہے اور ایسا ہی ہے جیسا کہ کوئی شخص گول اور دراز چیز کو جمع کر لے۔ جمع ضدین۔ ناز اور نیاز کو جمع کرنا اور مقامِ حیرت میں پہنچ کر امتیاز کو باقی رکھنا دو متضاد چیزوں کو جمع کرنا ہے۔ صفات خداوندی کا تقاضہ ناز ہوتا ہے اور عبودیت کا تقاضہ نیاز۔ تحیر محمود کے مقام پر بھی عبد و معبود کا فرق قائم رکھنا یہ صحابہ کرام ہی کر سکتے تھے۔ چوں عصا۔ قرآن کے معانی اور اسرار و حکم کو جانے بغیر الفاظ کو رٹ لینا اور اُن سے عشق کرنا ایسا ہی ہے جیسا کہ اندھے کو لاٹھی سے عشق ہوتا ہے اور ایسے حافظ قرآن کی مثال صندوق کی سی ہے جس میں قرآن محفوظ کر دیا جائے تو صندوق کو اُسکے معانی اور اسرار کا علم ہے نہ اُس شخص کو۔

گفت[1] کوراں خود صنادیق اند پُر — از حروفِ مُصحف و ذکر و نُذُر

(کسی نے) کہا ہے اندھے خود بھرے ہوئے صندوق ہیں — قرآن کے حروف اور ذکر اور نصیحت سے

باز صندوقے پُر از قرآں بِہ است — زانکہ صندوقے بود خالی بدست

پھر قرآن سے بھرا ہوا صندوق بہتر ہے — اس سے کہ خالی صندوق ہاتھ میں ہو

باز صندوقے کہ خالی شد ز بار — بِہ ز صندوقے[2] کہ پُر موش ست و مار

پھر وہ صندوق جو بوجھ سے خالی ہے — اُس صندوق سے بہتر ہے جو چوہوں اور سانپوں سے بھرا ہوا ہو

حاصل اندر وصل چوں افتاد مرد — گشت دلالہ بہ پیشِ مرد سرد

خلاصہ یہ ہے کہ جب انسان وصل پر پہنچ جائے — تو (اُس) انسان کیلئے رہنمائی کرنے والا بے حقیقت ہے

چوں بمطلوبت رسیدی اے ملیح — شد طلبگاریِ علم اکنوں قبیح

اے خوبصورت! جب تو اپنے محبوب تک پہنچ گیا — تو اب (راستہ کی) جانکاری کی طلب بری ہے

چوں[3] شدی بر بامہائے آسماں — سرد باشد جستجوئے نردباں

جب تو آسمان کے بالاخانوں پر پہنچ گیا — تو سیڑھی کی جستجو بے وقعت ہو گئی

جز برائے یاری و تعلیمِ غیر — سرد باشد راہِ خیر از بعدِ خیر

سوائے دوسرے کی تعلیم اور مدد کے — بھلائی (حاصل ہونیکے) بعد بھلائی کا راستہ بیکار ہے

آئینہ روشن کہ شد صاف و جلی — جہل باشد بر نہادن صیقلی

جو روشن آئینہ صاف اور جلی ہو گیا — اُس کو صیقل پر رکھنا نادانی ہو گی

پیشِ سلطاں خوش نشستہ در قبول — زشت باشد جستن نامہ و رسول

بادشاہ کے سامنے خوش (اور) عزت کیساتھ بیٹھ کر — خط اور قاصد کو تلاش کرنا برا ہو گا

## داستانِ مشغول شدنِ عاشق بعشق نامہ و خواندنِ

ایک عاشق کا عشق نامہ میں مشغول ہونا اور عشق نامہ کو اپنے معشوق کے

## مطالعہ کردن عشق نامہ در حضورِ معشوقِ خویش و معشوق آنرا

سامنے پڑھنے کا بیان اور معشوق کا اُس کو ناپسند کرنا کیونکہ مدلول

## ناپسند داشتن کہ طلبُ الدَّلیلِ عِندَ حضُورِ المدلُولِ قبیحٌ

کی موجودگی میں راہنما کی طلب بری ہے اور معلوم تک پہنچنے کے

## وَالاِشتغالُ بِالعِلمِ بَعدَ الوُصُولِ اِلَی المَعلُومِ مَذمُومٌ

بعد علم میں مشغول ہونا برا ہے

[1] گفت۔ کہنے والے نے کہا جو لوگ قرآن کے اسرار اور معانی سے بے بہرہ ہیں اور صرف الفاظ رٹتے ہیں وہ قرآن کے حروف اور ذکر و فکر کی آیتوں کے پُر شدہ صندوق ہیں۔ باز۔ جو لوگ محض قرآن کے الفاظ کے حافظ ہیں وہ بھی اُن سے بہتر ہیں جو الفاظ سے بھی محروم ہیں۔

[2] کہ پُر موش۔ وہ لوگ جن کے سینے قرآن کے الفاظ سے بھی خالی ہیں اُن لوگوں سے بہتر ہیں جن کے سینے خیالات فاسدہ اور باطل عقائد سے بھرے ہوئے ہیں۔ حاصل۔ غرضیکہ جو لوگ واصل بحق ہیں اُن کو کسی راہنما کی ضرورت نہیں ہے۔ چوں۔ جب مقصود حاصل ہو جائے تو اُس کا راستہ معلوم کرنا لغو بات ہے۔

[3] چوں شدی۔ جو شخص بالاخانہ پر پہنچ گیا اُس کیلئے سیڑھی کو تلاش کرنا بیکار ہے۔ جز۔ واصل بحق اگر اللہ سے قرب کے وسائل اور ذرائع کا ذکر کرے تو دوسروں کی تعلیم کے لئے کرے۔ آئینہ۔ جب آئینہ خود صاف ہے تو اُس کو صیقل کرنا لغو کام ہے۔ پیشِ سلطاں۔ جب محبوب تک رسائی ہو جائے تو پھر قاصد اور نامہ و پیام کی جستجو بیکار بات ہے۔

آں یکے را یار پیشِ خود نشاند | نامۂ بیروں کرد و پیشِ یار خواند
ایک (عاشق) کو معشوق نے اپنے سامنے بٹھالیا | اس نے خط نکالا اور معشوق کے سامنے پڑھنے لگا

بیتہا در نامہ و مدح و ثنا | زاری و مسکینی و بس لابہا
خط میں اشعار تھے، اور تعریف و توصیف تھی | عاجزی اور مسکینی اور بہت سی خوشامدیں تھیں

گریہ و افغان و حزن و دردِ خویش | خواری و بیزاری با اہل و خویش
رونا اور فریاد، اور غم، اور اپنا درد | ذلت اور اہل اور اپنوں سے بیزاری تھی

دُوری و رنجوری از ہجرانِ دوست | ذکرِ پیغام و رسول از مغز و پوست
دوست کے ہجر کی وجہ سے دوری اور بیماری | پیام اور قاصد اور رطب و یابس کا تذکرہ

ہمچنیں می خواند با معشوقِ خود | تاکہ بیروں شد ز حصر و حد و عد
وہ اس طرح اپنے معشوق کے سامنے پڑھتا رہا | حتیٰ کہ احاطہ اور حد اور شمار سے تجاوز کر گیا

گفت معشوق ایں اگر بہرِ من ست | گاہِ وصل ایں عمر ضائع کردن ست
معشوق نے کہا اگر یہ (رونا دھونا) میری وجہ سے ہے | تو وصل کے وقت یہ عمر کو ضائع کرنا ہے

من بہ پیشت حاضر و تو قصہ خواں | نیست ایں بارے نشانِ عاشقاں
میں تیرے سامنے ہوں اور تو کہانی پڑھتا ہے | یقیناً یہ عاشقوں کی پہچان نہیں ہے

گفت اینجا حاضری امّا ولیک | من نمی یابم نصیبِ خویش نیک
اس (عاشق) نے کہا تو اس جگہ موجود ہے لیکن | میں اپنا حصہ پورا نہیں پا رہا ہوں

آنچہ میدیدم زِ تو پارینہ سال | نیست ایں دم گرچہ می بینم وصال
میں جو تجھ سے پار سال دیکھتا تھا | وہ اب نہیں ہے اگرچہ میں وصل دیکھ رہا ہوں

من ازیں چشمہ زلالے خوردہ ام | دیدہ و دل زاب تازہ کردہ ام
میں نے اس چشمہ سے صاف پانی پیا ہے | میں نے آنکھوں اور دل کو پانی سے تازہ کیا ہے

چشمہ می بینم ولیکن آب نے | راہِ آبم را مگر زد رہزنے
میں چشمہ دیکھ رہا ہوں لیکن پانی نہیں ہے | میرے پانی کا راستہ شاید کسی ڈاکو نے کاٹا ہو

گفت پس من نیستم معشوقِ تو | من بہ بلغار و مرادت در قتو
اس نے کہا تو میں تیرا معشوق نہیں ہوں | میں بلغار میں ہوں اور تیرا مقصود قتو میں ہے

عاشقی تو بر من و بر حالتے | حالت اندر دست نبود اے فتے
تو مجھ پر اور (میری) ایک حالت پر عاشق ہے | اے نوجوان! حالت قابو میں نہیں ہوتی ہے

---

لـه آں یکے معشوق کے پاس بیٹھ کر اس کیلئے لکھے ہوئے خطوط پڑھنا معشوق کی ناگواری کا سبب ہوتا ہے۔ بیتہا۔ معشوق کو جو اس نے خط میں لکھا اس میں یہ بیانات تھے جو اس نے معشوق کے پاس بیٹھ کر پڑھنے شروع کر دیئے۔ گفت معشوق۔ معشوق نے سارا مضمون سن کر کہا اگر یہ خط میرے نام تھا تو وصل کی حالت میں اس کا پڑھنا عمر کو ضائع کرتا ہے۔

لـه من بہ پیشت۔ معشوق کی حضوری میں خط پڑھنے کی مصروفیت اور شکوے شکایت عشق سے خالی ہونے کی علامت ہے، عاشق تو محو دیدار ہو کر سب کچھ بھول جاتا ہے۔ گفت۔ عاشق نے معشوق سے کہا تو حاضر ہے لیکن تیرا شباب ڈھل گیا ہے پہلے لطفِ صحبت تھا اب وہ مجھے حاصل نہیں ہے۔ زلال۔ صاف پانی۔

[illegible]

لـه آب نے یعنی تیرا وہ پہلا رنگ روپ نہیں ہے۔ بلغار۔ اس شہر اور قتو شہر میں بہت فاصلہ ہے۔ عاشقی۔ تو میری ذات اور اس کی ایک حالت پر عاشق ہے، احوال میں تبدیلی ہوتی رہتی ہے۔

پس [1] نیم کلی مطلوب تو من — جزو مقصودم ترا اندر زمن

تو میں بالکلیہ تیرا مطلوب نہیں ہوں — میں زمانہ میں تیرے مطلب کا جزو ہوں

خانۂ معشوقہ ام معشوق نے — عشق بر نقد ست نے بر صندوق نے

میں معشوق نہیں ہوں، معشوق کا گھر ہوں — عشق تو نقدی سے ہے صندوق سے نہیں ہے

ہست معشوق آنکہ او یک تو بود — مبتدا و منتہایت او بود

معشوق تو وہ ہے جو ایک حالت پر ہو — تیرا مبتدا اور منتہا وہ ہو

چوں بیابی اش نمانی منتظر — ہم ہویدا او بود ہم نیز سر

جب تو اس کو پالے تو منتظر نہ رہ — ظاہر میں بھی وہی معشوق ہو اور باطن میں بھی

میر [2] احوال ست نے موقوف حال — بندۂ آں ماہ باشد ماہ و سال

وہ حالات پر حاکم ہوتا ہے نہ کہ حالات کا محکوم — مہینے اور سال اسی چاند کے غلام ہیں

چوں بگوید حال را فرماں کند — چوں بخواہد جسمہا را جاں کند

جب وہ حالات کو حکم دے وہ تابعداری کریں — جب وہ چاہے، جسموں کو روح بنا دے

منتہی نبود کہ موقوف ست او — منتظر بنشستہ باشد حال جو

جو موقوف ہے وہ منتہی نہیں ہے — وہ حال کا تلاش کرنے والا منتظر بیٹھا ہوا ہے

کیمیائے حال باشد دست او — چوں بجنباند شود مس مست او

اس کا ہاتھ، حال کی کیمیا ہوتا ہے — جب وہ ہاتھ ہلا دیتا ہے تو تانبا اس کا مست ہو جاتا ہے

گر بخواہد مرگ ہم شیریں شود — خار و نشتر نرگس و نسریں شود

اگر وہ چاہے تو موت بھی میٹھی ہو جائے — کانٹا اور نشتر بھی نرگس اور نسرین بن جائے

او بود [3] سلطان حال اندر روش — نے چو تو محروم از حال و کشش

وہ سلوک میں حال پر حاکم ہوتا ہے — تیری طرح حال اور کشش سے محروم ہوتا ہے

آنکہ او موقوف حال آدمی ست — کہ گہے افزون و گاہے در کمی ست

جو حال کا محکوم ہے وہ (صرف) آدمی ہے — کہ کبھی بڑھوتری میں ہے اور کبھی کمی میں ہے

---

[1] پس نیم۔ یعنی میری پوری ذات تیری معشوق نہیں ہے بلکہ میری ذات تیرے معشوق کا جزو ہے۔ خانہ۔ یعنی میں تیرا معشوق نہ ہوا بلکہ وہ جزائی معشوق تھی جو میری ذات میں تھی لہٰذا میں صندوق تھا اور جزائی اس کے اندر کی نقدی کی طرح تھی تو عشق صندوق سے نہیں ہوتا بلکہ نقدی سے ہوتا ہے ہست۔ یہ مولانا کا مقولہ ہے کہ عارضی حسن معشوق بنانے کے قابل نہیں ہے۔ عشق اسی ذات سے ہونا چاہیئے جو لازوال ہے۔ انسان کی ابتدا بھی وہی ہے اور منتہی بھی وہی ہے۔ اَللّٰہُ یَبْدَؤُا الْخَلْقَ ثُمَّ یُعِیْدُہٗ ثُمَّ اِلَیْہِ تُرْجَعُوْنَ۔ اللہ ہی شروع میں پیدا کرتا ہے پھر وہی دوبارہ پیدا کریگا پھر تم اسی کے پاس لوٹ کر جاؤ گے۔ چوں بیابی۔ اللہ کے وصل کے بعد پھر کسی معشوق کا خطرہ بن وہی ظاہر ہے وہی باطن ہے۔ ھُوَ الظَّاھِرُ وَالْبَاطِنُ

[2] میر احوال ست۔ عاشق خدا احوال پر حاکم ہوتا ہے احوال کا محکوم نہیں۔ زمانہ اس عاشق کا محکوم ہوتا ہے۔ وہ احوال پر حکمرانی کرتا ہے اور جسموں کو روح بنا دیتا ہے، حال اصطلاح میں وہ کیفیت ہے جو قلب پر بغیر کسی تکلف اور کوشش کے محض خداوندی عنایت سے وارد ہوتی ہے۔ جیسے قبض و بسط اور ذوق و شوق وغیرہ اور یہ کیفیت کسی نفسانی صفت کے ظہور کے وقت زائل ہو جاتی ہے لیکن جس کو عشق الٰہی میں فنا فی الفنا کا درجہ حاصل ہو جائے وہ ان احوال کا محکوم نہیں رہتا بلکہ ان پر حاکم بنجاتا ہے۔ منتہی نبود۔ جو شخص احوال کے تابع ہے وہ کامل نہیں ہے۔ کیمیائے حال۔ فنا فی الفنا کے درجہ پر پہنچکر احوال اس عاشق کے تابع ہو جاتے ہیں جس حال کی اس کو خواہش ہو وہ پیدا ہو جائیگا وہ چاہے تو موت جیسی تلخ چیز بھی شیریں بنجاتی ہے اور کانٹے پھول بنجاتے ہیں غرضکہ وہ صاحب تصرفات ہوتا ہے

[3] او بود۔ یعنی فنا فی الفنا کے درجہ پر پہنچکر احوال پر پورا قابو ہو جاتا ہے۔ آنکہ او۔ جو احوال کا محکوم ہوتا ہے اس میں قوتِ بشری کا غلبہ رہتا ہے اس کو کبھی عروج اور کبھی نزول کی کیفیتوں سے دوچار ہونا پڑتا ہے۔

صوفی ابن الوقت باشد در مثال ❊ لیک صافی فارغ ست از وقت و حال

صوفی مثلاً، ابن الوقت ہوتا ہے ❊ لیکن اہل صفا وقت اور حال سے بے نیاز ہوتا ہے

حالہا موقوفِ عزم و رائے او ❊ زندہ از نفخِ مسیح آسائے او

احوال اس کے ارادے اور رائے کے تابع ہیں ❊ اس کی مسیح جیسی پھونک سے زندہ ہیں

عاشقِ حالی نہ عاشق بر منی ❊ بر امیدِ حال بر من می تنی

تو میرے حال کا عاشق ہے، نہ کہ مجھ پر ❊ تو حال کی امید پر، مجھ پر جھکتا ہے

آنکہ گہ ناقص گہے کامل بود ❊ نیست معبودِ خلیل آفل بود

وہ جو کبھی ناقص، کبھی کامل ہو ❊ وہ خلیل (اللہ) کا معبود نہیں ہے، غروب ہوجانیوالا ہے

وانکہ آفل باشد و گہ آن و این ❊ نیست دلبر لا احب الآفلین

وہ جو کہ غروب ہو جانے والا ہو اور کبھی ایسا اور کبھی ویسا ❊ وہ معشوق نہیں ہے "میں غروب ہوجانیوالوں سے محبت نہیں کرتا ہوں"

آنکہ او گاہے خوش و گہ ناخوش ست ❊ یک زمانے آب و یکدم آتش ست

وہ جو کبھی خوش اور کبھی ناخوش ہے ❊ ایک وقت پانی اور ایک وقت آگ ہے

برجِ مہ باشد ولیکن ماہ نے ❊ نقشِ بت باشد ولے آگاہ نے

وہ چاند کا برج ہوگا، لیکن چاند نہیں ہے ❊ وہ بت کا نقش ہے لیکن باشعور نہیں ہے

ہست صوفی صفا جوں ابنِ وقت ❊ وقت را ہمچوں پدر بگرفتہ سخت

باصفا صوفی، چونکہ ابن الوقت ہے ❊ وہ مضبوطی سے وقت کو باپ کی طرح پکڑے ہوئے ہے

ہست صافی غرقِ عشقِ ذوالجلال ❊ ابنِ کس نے فارغ از اوقات و حال

(صوفی)، صافی (اللہ) ذوالجلال کے عشق میں غرق ہے ❊ وہ کسی کا ابن نہیں ہے وہ اوقات اور حال سے بے نیاز ہے

غرقۂ نورے کہ او لم یولد ست ❊ لم یلد لم یولد آن ایزد ست

وہ اس نور میں غرق ہے، جو پیدا شدہ نہیں ہے ❊ نہ اس نے جنا نہ وہ جنا گیا اللہ (تعالیٰ) کی شان ہے

رو چنیں عشقے بجو گر زندہ ❊ ورنہ وقتِ مختلف را بندہ

اگر تو زندہ ہے، جا ایسا عشق تلاش کر ❊ ورنہ تو مختلف اوقات کا غلام ہے

منگر اندر نقشِ خوب و زشت خویش ❊ بنگر اندر عشق و بر مطلوبِ خویش

اپنے اچھے بُرے نقش کو نہ دیکھ ❊ عشق کر اور اپنے معشوق کو دیکھ

---

جو ابدی اور دائمی ہیں۔ رو چنیں عشقے۔ لم یزل اور لایزال سے عشق کر۔ وقتِ مختلف۔ یعنی قابلِ تغیر مظاہر۔ منگر۔ انسان کی اپنی ذات کی اچھائی اور برائی طلب میں مانع نہ آنی چاہیئے اسکو ہروقت عشق اور معشوقِ حقیقی کو پیشِ نظر رکھ کر جدوجہد جاری رکھنی چاہیئے۔ (شعر) تو مگو ما را بداں شہ بار نیست ❊ بر کریماں کارہا دشوار نیست

---

لے ابن الوقت۔ وہ صوفی کہلاتا ہے جو احوال اور تجلیات پر قابو نہ پا سکے اور اس سے خوارق اور کرامات کا اضطراراً ظہور ہونے لگے۔ صافی۔ اس سے مراد ابوالوقت اور صاحب مقام ہے یہ وہ سالک ہوتا ہے جس کو احوال پر قابو ہوتا ہے اور اس کو روح و نفس پر پوری قدرت حاصل ہوتی ہے اس سے کرامات کا ظہور نہیں ہوتا ہے کیونکہ وہ ان باتوں کو سنت اللہ کے خلاف سمجھتا ہے ابوالوقت کو ابن الوقت پر بہت فوقیت ہے۔ عاشقِ حالی۔ اب پھر معشوق کا مقولہ شروع ہوا۔ یعنی معشوق نے عاشق سے کہا تو میری ذات کا عاشق نہیں ہے بلکہ میری ایک کیفیت اور حالت کا عاشق ہے۔

ٹہ آنکہ گہ۔ جو متغیر ہو جانے والی چیز ہے وہ معشوق اور معبود بنانے کے قابل نہیں ہے لا احب الآفلین۔ حضرت ابراہیمؑ نے چاند اور سورج کے بارے میں فرمایا تھا کہ میں ان زوال پذیر چیزوں کو پسند نہیں کرتا ہوں۔ آنکہ او۔ جن چیزوں کا حسن اور کمال زوال پذیر ہے انکو صفاتِ باری کا صرف مظہر سمجھو حقیقی محبوب نہ بناؤ۔ صوفی صافی یعنی ابن الوقت سالک۔ صافی یعنی ابوالوقت صاحب مقام سالک۔

ٹہ غرقۂ نورے۔ ابوالوقت تجلیاتِ رب میں غرق رہتا ہے

منگر آنکہ تو حقیری یا ضعیف
یہ خیال نہ کر کہ تو حقیر ہے ! یا کمزور
بنگر اندر ہمتِ خود اے شریف
اے بھلے ! اپنی ہمت کو دیکھ

تو[1] بہر حالے کہ باشی می طلب
تو جس حالت میں ہو طلب (جاری) رکھ
آب می جو دائما اے خشک لب
اے خشک ہونٹوں والے ! ہمیشہ پانی تلاش کر

کاں لبِ خشکت گواہی می دہد
کیونکہ تیرے خشک ہونٹ گواہی دیتے ہیں
کو بآخر بر سرِ منبع رسد
کہ وہ بالآخر چشمے پر پہنچ جائیں گے

خشکیِ لب ہست پیغامے ز آب
ہونٹوں کی خشکی پانی کا ایک پیغام ہے
کہ بمات آرد یقیں ایں اضطراب
کہ یقیناً یہ اضطراب تجھے ہم تک لے آئے گا

کایں طلبگاری مبارک جنبشے ست
کہ یہ طلب، بابرکت حرکت ہے
ایں طلب در راہِ حق مانع کشے ست
حق کے راستہ میں یہ طلب موانع کو ختم کر دینے والی ہے

ایں طلب مفتاحِ مطلوباتِ تست
یہ طلب تیرے مطلوبوں کی کنجی ہے
ایں سپاہ و نصرت و رایاتِ تست
یہ (طلب) تیری کامیابی کے سپاہی اور جھنڈے ہیں

ایں طلب ہمچوں خروسے در صیاح
یہ طلب، مرغ کی طرح چیخنے میں ہے
می زند نعرہ کہ می آید صباح
(اور) نعرہ لگا رہی ہے کہ صبح آنے والی ہے

گرچہ[2] آلت نیستت تو می طلب
خواہ وسائل نہ ہوں، تو طلب کر
نیست آلت حاجت اندر راہِ رب
اللہ کے راستہ میں وسائل کی ضرورت نہیں ہے

ہر کرا بینی طلبگار اے پسر
اے بیٹا ! تو جس کو طلب گار دیکھے
یارِ او شو پیشِ او انداز سر
اس کا دوست بنجا اور، اسکے سامنے سر رکھدے

کز[3] جوارِ طالباں طالب شوی
طلبگاروں کے قرب سے تو طلبگار بن جائیگا
وز ظلالِ غالباں غالب شوی
اور (نفس پر) غالب لوگوں کے سایہ سے تو غالب بنجائیگا

گر یکے مورے سلیمانے بجست
اگر ایک چیونٹی سلیمان کی جستجو کرے
منگر اندر جستنِ او سست سست
تو اس کی جستجو کو حقارت سے نہ دیکھ

ہر چہ داری تو ز مال و پیشہ
جو کچھ بھی تو مال اور ہنر رکھتا ہے
نے طلب بود اول و اندیشہ
کیا وہ ابتدا میں جستجو اور فکر نہ تھا؟

گر یکے گنجے بیابد نادرست
اگر کوئی خزانہ (اچانک) پالے تو یہ نادر ہے
ور بایستد از طلب ہم قاصرست
اگر وہ طلب سے رک جائے تو کوتاہی کرنیوالا ہے

---

[1] تو بہر حالے۔ خواہ طالب توانا یا کمزور ہو وہ طلب پیدا کرلے۔ کاں۔ اُس کی کمزوری ہی مطلوب تک رہنما بن جائیگی۔ خشکیِ لب۔ طلب کا اِضطراب اور بیقراری لامحالہ مطلوب تک پہنچا دیتی ہے۔ ایں طلب۔ طلب اور جستجو کامیابی کی ضامن ہے۔ ایں طلب جس طرح مرغ کی اذان صبح کی آمد کی علامت ہے اِسی طرح جستجو مقصود تک پہونچنے کی علامت ہے۔

[2] گرچہ۔ (شعر)..... دادِ حق را قابلیت شرط نیست بلکہ شرطِ قابلیت داد اوست برکر آمینی۔ اگر طلب نہیں ہے تو طلبگاروں کے ساتھ لگ جانا چاہیئے مقصود حاصل ہو جائے گا۔

[3] کز جوار۔ نیکوں کی صحبت تاثیر سے خالی نہیں رہتی ہے۔ گر یکے۔ اگر کوئی ضعیف اور کمزور طالبِ حق ہے تو اُس کو حقیر نہ سمجھو۔ ہر چہ داری۔ دنیا کی دولت بھی طلب اور فکر و تدبر سے ہی حاصل ہوتی ہے۔ گر یکے گنجے۔ اگر کسی بزرگ کی صحبت سے کچھ حاصل بھی ہو جائے تو وہ صرف استعداد ہو گی اگر طلب اور جستجو ختم کردی تو وہ بھی ضائع ہو جائے گی۔

ہر کہ چیزے[51] جُست بیشک یافت اُو — چوں بجدّ اندر طلب بشتافت اُو
جس نے کسی چیز کی طلب کی یقیناً اُس کو لی ہے — جبکہ محنت سے وہ طلب میں دوڑا ہے

چوں نہادی در طلب پا اے پسر — یافتی و شُد میسّر بے خطر
اے بیٹا! جبکہ تُو نے جستجو میں قدم رکھا — تُو نے (مطلوب) پایا اور وہ بلا خطرہ کے بن گیا

ہیں مباش اے خواجہ یکدم بے طلب — نا بیابی ہر چہ خواہی بے تعب
اے خواجہ! کسی وقت بھی بغیر جستجو کے نہ رہ — (یہ خیال ہے) کہ تو جو چاہے گا بغیر مشقت کے پائیگا

عاقبت جوینده یابنده بُود — چونکہ در خدمت شتابنده بُود
جستجو کرنے والا، بالآخر پا جانے والا ہوتا ہے — چونکہ (مطلوب کی) خدمت میں (پہنچنے کیلئے) دوڑنے والا ہوتا ہے

در طلب چالاک شو زیں فتحِ باب — می طلب واللہُ اَعلَمُ بِالصَّواب
طلب میں تیز رَو بن، اِس سے فتح باب — طلب کر اور خدا بہتر جانتا ہے

## حکایت[52] آں مرد کہ در عہد داؤد علیہ السّلام شب و روز دُعا و تضرع می کرد کہ بارِ خدایا مرا روزی حلال بدہ بے رنج کسب

اس شخص کا قصہ جو حضرت داؤد علیہ السلام کے زمانہ میں دن رات دُعا اور عاجزی کرتا تھا کہ خدا تعالیٰ کمائی کی تکلیف کے بغیر مجھے حلال روزی عنایت کر

آں یکے در عہدِ داؤدِ نبی — نزدِ ہر دانا و پیشِ ہر غبی
ایک شخص، داؤد نبی کے زمانے میں — ہر عقلمند کے پاس اور ہر غبی کے سامنے

ایں دعا می کرد دائم کاے خدا — ثروتے بے رنج روزی کُن مرا
ہمیشہ یہ دعا کرتا تھا، کہ اے خدا! — بغیر محنت کے مجھے مالداری عطا فرمادے

چوں[53] مرا تو آفریدی کاہلے — زخم خوارے سُست جنبے مُبلِے
جبکہ تو نے مجھے کاہل پیدا فرمایا ہے — (اور) مار کھانیوالا، کمزور پہلو والا، ناکارہ

بر خرانِ پُشت ریشِ نامُراد — بارِ اسپاں و اشتراں نتواں نہاد
نامراد، زخمی کمر، گدھوں پر — گھوڑوں اور اونٹوں کا بوجھ نہیں لادا جاسکتا

کاہلم چوں آفریدی اے ملی — روزیم دہ ہم ز راہِ کاہلی
اے بے نیاز! جبکہ تو نے مجھے کاہل پیدا فرمایا ہے — مجھے روزی بھی کاہلی کے راستہ سے عطا فرما

کاہلم من سایہ خسپم در وجود — خفتم اندر سایۂ اَفضال و جُود
میں کاہل، زندگی بھر سایہ میں سویا ہوں — مہربانیوں اور سخاوت کے سایہ میں سویا ہوں

---

[51] ہر کہ چیزے۔ عربی کا مشہور مقولہ من جَدَّ وَجَدَ جس نے کوشش کی اس نے پایا۔ ہیں مباش۔ انسان کا یہ خیال بالکل غلط ہے کہ بلا محنت اور مشقت کے کچھ حاصل ہو سکے گا۔ عاقبت۔ جو شخص محبوب کی طلب میں دوڑتا ہے وہ لا محالہ مطلوب کو پالیتا ہے۔ فتحِ باب۔ یعنی قربِ حق کے دروازے کی کشادگی۔

[52] حکایت۔ اس حکایت کا خلاصہ یہ ہے کہ یہ شخص بہر حال اپنی تمنائیں پوری کرنے کی دھن میں لگا تھا لا محالہ اس کا مقصد پورا ہوا۔ بار۔ بزرگ۔ معظم۔ آں یکے۔ یہ شخص جگہ جگہ یہی دُعا کرتا پھرتا تھا کہ اُس کو بغیر محنت کے دولت مل جائے۔ دائم۔ ہمیشہ۔ ثروت۔ مالداری۔

[53] چوں مرا۔ یعنی میں جس اہلیت کا ہوں مجھ سے وہی کام لے مجھ پر روزی کمانے کی تکلیف نہ ڈال۔ زخم خوار۔ پٹنے والا۔ سُست جنب کمزور پہلو والا۔ مبتلی۔ ناکارہ۔ ملی۔ غنی۔ مالدار۔ سایہ خسپم۔ سایہ میں سونا راحت طلبی کی علامت ہے۔ در وجود۔ یعنی جب سے پیدا ہوا ہوں۔

کاہلان و سایہ خُسپاں راگر | روزیِ بنوشتۂ نوعےؔ[1] دگر
کاہلوں اور سایہ میں سونے والوں کے لئے شاید | تونے دوسری ہی طرح کی روزی تقدیر کی ہے

ہر کرا پا ہست جوید روزیے | ہر کرا پا نیست کُن دلسوزیے
جس کے پاؤں ہیں وہ روزی تلاش کرتا ہے | جس کے پاؤں نہیں ہیں اُس پر رحم فرما

رزق را میراں بسُوئے آں حزیں | اَبر را می کَش بسُوئے ہر زمیں
اُس غمگین کی طرف روزی بھیج | ہر زمین کی جانب ابر کو پہنچا

چوں زمیں را پا نباشد، جُودِ تو | اَبر را راند بسُوئے اُو دو تو
چونکہ زمین کے پاؤں نہیں ہیں تیری سخاوت | ابر کو تہ بہ تہ اُس کی طرف لیجاتی ہے

طِفل[2] را چوں پا نباشد مادرش | آید و ریزد وظیفہ بر سَرش
بچہ کے چونکہ پاؤں نہیں ہوتے (اسلئے) اُسکی ماں | آتی ہے اور غذا اُس کے سر پر بہاتی ہے

روزیِ خواہم بناگہ بے تعَب | کہ ندارم من زکوشش جز طلب
بغیر محنت کے اچانک روزی چاہتا ہوں | اسلئے کہ سوائے طلب کے میرے پاس اور کوئی کوشش نہیں ہے

مُدتے بسیار می کرد ایں دُعا | روز تا شب، شب ہمہ شب تا ضُحیٰ
بہت مدت تک یہ دُعا کرتا رہا | دن سے رات تک تمام رات (بلکہ) چاشت کے وقت تک

خلق می خندید بر گفتارِ اُو | بر طمع خامے و بر بیکارِ اُو
اُس کی باتوں پر لوگ ہنستے تھے | اس کے بیکار لالچ اور اُس کی ہٹ پر

کہ چہ می گوید عجب ایں سُست ریش | یا کسے داد ست بنگ، بیہُشیش
کہ تعجب ہے، یہ بیوقوف کیا کہتا ہے؟ | کیا کسی نے اُس کو بے ہوشی کی بھنگ پلادی ہے

راہِ روزی کسب و رنج ست و تعَب | ہرگز ایں[3] نادر نشد ور شد عجب
روزی کا راستہ کمانا، تکلیف برداشت کرنا اور تھکنا ہے | یہ انوکھی بات کبھی نہیں ہوئی اور اگر ہو تو تعجب ہے

ہر کسے را پیشۂ داد و طلب | از رہ کسب و تعَب با رنج و تب
اللہ نے ہر ایک کو ایک پیشہ اور طلب دی ہے | کمائی اور تھکن سرگرمی اور تکلیف کے راستے سے

اُطْلُبُوا الْاَرْزَاقَ مِنْ اَسْبَابِہَا | وَادْخُلُوا الْاَوْطَانَ مِنْ اَبْوَابِہَا
رزقوں کو اُن کے اسباب سے طلب کرو | وطنوں میں اُن کے دروازوں سے داخل ہو

شاہ و سُلطان و رسولِ حق کنُوں | ہست داؤدِ نبیِؑ ذو فنُوں
شاہ اور سلطان اور اللہ کے رسول اب | صاحب ہنر داؤدؑ نبی ہیں

---

[1] نوعے دگر۔ یعنی کاہلوں کی روزی بغیر کمائے بقدر ہے۔ ہر کرا۔ یعنی جس میں کمانے کی طاقت ہے۔ پا نیست۔ یعنی جو کاہل ہے اور اسمیں کمانے کی صلاحیت نہیں ہے۔ ابر را۔ یعنی جس طرح زمین کے پاؤں نہیں ہیں اور تو اُس کی غذا ابر کو بھیجکر پہنچاتا ہے اسی طرح میرا رزق بغیر محنت کے میرے پاس پہنچادے۔

[2] طفل را۔ بچہ میں چلنے کی طاقت نہیں ہوتی تو اُس کی ماں کے ذریعہ اُس کی غذا اُس کے پاس پہنچادیتا ہے۔ کہ ندارم۔ مجھ میں محض طلب ہے اور کوئی ذریعہ اختیار کرنے کی طاقت نہیں ہے سُست ریش۔ بیوقوف۔ بنگ۔ بھنگ۔

[3] ایں نادر۔ یعنی بغیر کمائے روزی حاصل ہونا۔ شاہ۔ یعنی حضرت داؤدؑ کو اس قدر فضائل کے باوجود زرہ بنانے کا پیشہ اختیار کرنا پڑا، تب روزی ملتی تھی۔

هست در فرمانِ اُو از وحش و طیر
وحشی جانور اور پرندے اُن کے حکم میں ہیں
در همه روئے زمیں اُو راست سیر
تمام روئے زمین پر اُن کا دورہ ہے

با چناں عزّے و نازے کاندر وست
اس عزت اور ناز کے باوجود جو انہیں ہے
کہ گزیدستش عنایتہائے دوست
کہ اُنکو دوست (خدا) کی عنایتوں نے منتخب کیا ہے

مُعجزاتش بے شمار و بے عدد
ان کے معجزے بے شمار اور ان گنت
موجِ بخشایش مدد اندر مدد
اُنپر بخشش کی موجیں پے در پے (ہیں)

ہیچکس را خود ز آدمؑ تا کنوں
کسی شخص کی آدمؑ سے اب تک
کے بُدست آواز ہمچوں ارغنوں
آواز ارغنوں (باجا) کی طرح کب ہوئی ہے!

کہ بہر وعظے بمیراند دو یست
کہ ہر وعظ میں وہ دو سو کو مار ڈالتے
آدمی را صوتِ خوبش کرد نیست
انسان کو اُن کی حسین آواز فنا کر دیتی

شیر و آہو جمع گردد آں زماں
اُس وقت شیر اور ہرن جمع ہو جاتے
سُوئے تذکیرش مُغفّل ایں ازاں
اُن کے وعظ میں (اور) یہ اُس سے غافل

کوہ و صحرا ہم رسائل بادمش
پہاڑ اور جنگل بھی ان کی آواز کے ہم آواز تھے
ہر دو اندر وقتِ دعوت محرمش
دونوں دعوت دینے کے وقت اُنکے ہمراز تھے

ایں و صد چنداں مر اُو را معجزات
یہ اور ایسے سینکڑوں معجزے اُن کے تھے
نُورِ رویش بے جہات و در جہات
اُن کے چہرے کا نور بے جہت اور تمام جہتوں میں تھا

با ہمہ تمکیں خدا روزیِ اُو
تمام عزتوں کے باوجود اللہ (تعالیٰ) نے اُنکی روزی
کردہ باشد بستہ اندر جستجو
جستجو کے ساتھ وابستہ کی تھی

بے زرہ بافی و رنجے روزیش
زرہ بنانے اور تکلیف اُٹھانے کے بغیر اُنکی روزی
می نیاید با ہمہ فیروزیش
باوجود تمام نیک بختیوں کے حاصل نہیں ہوتی تھی

اینچنیں مخذول و واپس ماندہ
ایسا ذلیل اور پچھڑا ہوا
خانہ کندہ دوں و گردوں راندہ
خانہ ویران، کمینہ اور آسمان کا پھٹکارا ہوا

اینچنیں مُدبر ہمی خواہد کہ اُو
ایسا بدبخت یہی چاہتا ہے کہ وہ
گنج یابد تا رود پایش فرو
خزانہ پالے یہانتک کہ اُسمیں اُسکا پاؤں دھنسے

ز احمقی خواہد کہ بے رنجش نود
حماقت کی وجہ سے چاہتا ہے کہ بغیر تکلیف کے نفع
بے تجارت پُر کند دامن ز سود
(اور) بغیر کاروبار کیے نفع سے دامن بھرلے

۱ـہ ہست۔ حضرت داؤدؑ کے نغمے پر چرند پرند جمع ہو جاتے تھے۔ ہیچکس۔ لحن اور نغمہ کا معجزہ صرف حضرت داؤدؑ کو ملا تھا۔ ارغنوں۔ مشہور باجا ہے۔ کہ بہر وعظے۔ حضرت داؤدؑ جب وعظ میں خوش الحانی سے زبور پڑھتے تھے سینکڑوں آدمی وجد میں آکر بیہوش اور بجاں بحق ہو جاتے تھے۔ شیر و آہو۔ نغمہ کو سُن کر شیر اور ہرن جمع ہو جاتے تھے اور وجد کے عالم میں ایک دوسرے سے بے خبر رہتا تھا۔

۲ـہ کوہ۔ حضرت داؤدؑ کے نغمے سے پہاڑ اور جنگل کی گونج اُن کی ہم آواز ہو جاتی تھی۔ رسائل۔ شرکار۔ بے جہات۔ یعنی حضرت داؤدؑ کے چہرے کا نور مطلق بھی تھا اور مقید بھی تھا۔

۳ـہ بے زرہ۔ حضرت داؤدؑ لوہے کی زرہیں بنا کر اپنی روزی کماتے تھے۔ مخذول۔ رسوا، ذلیل۔ مُدبر۔ بدبخت۔ پایش فرو۔ یعنی چلتے پھرتے اُس کو خزانہ مل جائے اور اُس میں اُس کا پاؤں دھنس جائے۔ نود۔ نفع۔

اینچنینؔ گیجے نیامد در جہاں — کہ بر آیم بر فلک بے نردباں
ایسا کوئی احمق دنیا میں نہیں ہوا (جو، کہے) — کہ میں آسمان پر، بغیر سیڑھی کے چڑھوں گا

ایں ہمی گفتش بتسخر کہ بگیر — کہ رسیدت روزی و آمد بشیر
(کوئی) اس سے مذاق میں کہتا، یہ لے لے — کہ تیری روزی آگئی اور خوشخبری دینے والا آگیا

واں ہمی خندید مارا ہم بدہ — زانچہ یابی ہدیہ اے سالارِ دِہ
کوئی ہنستا کہ ہمیں بھی دینا — اے چودھری! اس عطیہ میں سے جو تجھے ملے

او ازیں تشنیعِ مردم ویں فسوس — کم نمیکرد از دعا و چاپلوس
وہ لوگوں کی اس طعنہ زنی اور ملامت سے — دعا اور خوشامد میں کمی نہ کرتا تھا

تا کہ شد در شہر معروف و شہیر — کو ز انبانِ تہی جوید پنیر
یہاں تک کہ وہ شہر میں معروف اور مشہور ہوگیا — کہ وہ خالی تھیلے میں پنیر تلاش کرتا ہے

شد مثلؔ در خام طمعی آں گدا — او ازیں خواہش نمی آمد جدا
وہ فقیر بیکار لالچ میں ضرب المثل بن گیا — (لیکن) وہ اس خواہش سے جدا نہ ہوا

کم نمی کرد از دعا و ابتہال — کرد اجابت مستعانِ ذوالجلال
اس نے دعا اور زاری ختم نہ کی — (اللہ تعالٰی) مستعان اور ذوالجلال نے اس کی دعا قبول کرلی

## دویدن گاؤ در خانہ آں دعا کنندہ بالحاح قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم ان اللہ یحب الملحین فی الدعاء زیرا کہ عین خواستِ حق سبحانہ و تعالٰی ست الحاح خواہندہ را بہ است از آنچہ میخواہد ازوے و معذرت گفتن ناظم کنندہ و مدد خواستن

اس عاجزی کے ساتھ دعا کرنے والے کے گھر میں ایک گائے کا دوڑ کر آنا۔ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ اللہ تعالٰی دعا میں عاجزی کرنے والوں کو پسند کرتا ہے کیونکہ عاجزی اللہ تعالٰی کی پسندیدہ چیز ہے اور مانگنے والے کیلئے عاجزی اس سے بھی زیادہ اچھی ہے جو وہ اس سے مانگتا ہے اور ناظم کا عذر کرنا اور مدد چاہنا

تا کہ روزے ناگہاں در چاشتگاہ — ایں دعا می کرد با زاری و آہ
یہاں تک کہ ایک دن چاشت کے وقت اچانک — وہ یہ دعا زاری اور آہ کے ساتھ کر رہا تھا

ناگہاں در خانہ اش گاوے دوید — شاخ زد بشکست دربند و کلید
اچانک اسکے گھر میں ایک گائے دوڑ آئی — اس نے سینگ مار کنڈی اور کنجی توڑ ڈالا

---

۱ اینچنیں یعنی اچانک خزانہ مل جانے کی تمنا تو ایسی ہی ہے جیسے کہ کوئی آسمان پر بغیر سیڑھی کے چڑھ جانے کی تمنا کرے ایں ہمی کوئی مذاق میں کہتا کہ روزی آگئی کوئی کہتا کہ اس میں سے ہمیں بھی دینا۔ بشیر۔ خوشخبری لینے والا۔ سالارِ دہ۔ گاؤں کا سردار، چودھری۔ شہیر۔ مشہور۔ انبان۔ تھیلا۔

۲ شد مثل یعنی یہ فقیر اپنے بیکار لالچ میں ضرب المثل بن گیا۔ مستعان۔ وہ جس سے مدد طلب کی جائے، اللہ تعالٰی۔ الحاح۔ زاری و عاجزی۔ ملحح۔ زاری کرنیوالا۔

۳ عذر گفتن۔ آئندہ اشعار میں مولانا نے اپنی مثنوی کے اختتام کی دعا شروع کی ہے۔ دربند۔ بند کنندہ در۔

گاوِ گستاخ اندراں خانہ بجست — مرد برجست و قوائمہاش[1] بست

گائے بے باکی سے گھر میں گھس آئی — (وہ) شخص لپکا اور اس نے اُسکے پاؤں باندھ دیئے

پس گلوئے گاو ببرید آں زماں — بے توقف بے تامل بے اماں

فوراً گائے کو ذبح کر دیا — بغیر توقف، بے تامل، امن دیئے بغیر

چوں سرش ببرید شد سوئے قصاب — تا اہابش[1] برکند در دم شتاب

جب اُس کو ذبح کر دیا قصاب کے پاس گیا — تاکہ وہ فوراً اُس کی کھال اتار دے

اے تقاضا[2] گر درونِ ہمچوں جنیں — چوں تقاضا می کُنی اتمامِ ایں

اے پیٹ کے بچہ کیطرح باطن میں تقاضا کرنیوالے! — جبکہ تو اِس (مثنوی) کی تکمیل کا تقاضا کر رہا ہے

سہل گرداں رہ نما توفیق دِہ — یا تقاضا را بہل بر ما منہ

آسان فرما دے، راہنمائی کر دے توفیق عطا فرما — یا تقاضے کو چھوڑ دے ہم پر بار نہ رکھ

چوں ز مفلس زر تقاضا میکنی — زر ببخشش در سِر اے شاہِ غنی

جبکہ تو مفلس سے روپے کا تقاضا کرتا ہے — اے شاہ، بے نیاز! در پردہ اُس کو روپیہ بخشدے

بے تو نظم و قافیہ شام و سحر — زہرہ کے دارد کہ آید در نظر

تیری امداد کے، بغیر نظم اور قافیہ، صبح و شام — کب طاقت رکھتے ہیں کہ وہ (نظم و قوافی) جلوہ گر ہوں

نظم و تجنیس و قوافی اے علیم — بندۂ امرِ تو اند از ترس و بیم

اے دانا! نظم اور تجنیس اور قافیے — ڈر اور خوف سے تیرے غلام ہیں

چوں مسبح[3] کردۂ ہر چیز را — ذاتِ بے تمیز و با تمییز را

جبکہ تونے ہر چیز کو تسبیح خواں بنایا ہے — باشعور، اور بے شعور ذات کو

ہر یکے تسبیح بر نوعِ دگر — گوید و از حالِ آں ایں بیخبر

ہر ایک، ایک دوسرے قسم کی تسبیح — کرتا ہے اور یہ اُس کے حال سے بے خبر ہے

آدمی[4] منکر ز تسبیحِ جماد — واں جماد اندر عبادت اوستاد

جمادات کی تسبیح سے آدمی منکر ہے — حالانکہ جمادات عبادت میں ماہر ہیں

بلکہ ہفتاد و دو ملت ہر یکے — بے خبر از یک دگر و اندر شکے

بلکہ بہتر۷۲ فرقوں میں سے ہر ایک — ایک دوسرے سے بیخبر ہے اور شک میں ہے

چوں دو ناطق را ز حالِ ہمدگر — نیست آگہ چوں بود دیوار و در

جبکہ دو بولنے والے ایکدوسرے کے حال سے — آگاہ نہیں ہیں تو در و دیوار کے بارے میں

[1] قوائم۔ پاؤں۔ اِہاب چمڑا، کھال۔ [2] تقاضا۔ چونکہ پہلے اشعار میں روزی طلب کرنیوالے کی دعا کی مقبولیت کا ذکر تھا اسلئے اس قصہ کو چھوڑ کر مثنوی کی تکمیل کیلئے دعا شروع کر دی ہے جنین۔ پیٹ کا بچہ۔ یعنی جس طرح پیٹ میں بچہ چھپا ہوا ہے اسیطرح باطن میں خدا کی جانب سے کاموں کی تکمیل کا تقاضا چھپا ہوا ہے۔ بر ما منہ۔ یعنی مجھ پر مثنوی کے اتمام کا بار نہ ڈال۔ چوں ز مفلس یعنی مجھے مثنوی کے معانی اور قوافی عنایت فرما دے۔ بے تو۔ تیری مدد کے بغیر صبح و شام یعنی زمانہ کی کیا طاقت ہے کہ وہ کسی شعر کہلا سکے تجنیس۔ دو لفظوں کا لفظی یا معنوی اعتبار سے باہمی مشابہ ہونا۔

[3] چوں مسبح۔ پہلے اشعار میں چونکہ نظم و قوافی کو اللہ کے حکم کا غلام قرار دیا تھا اب مولانا غیر ذی روح چیزوں کے تابع فرمانِ الٰہی ہونے کو بیان کرتے ہیں۔ ہر یکے۔ دنیا کی ہر چیز اللہ کی تسبیح کرتی ہے لیکن ہر چیز کے تسبیح کرنے کا طریقہ جدا گانہ ہے۔ [4] آدمی۔ انسان جمادات یعنی پتھر وغیرہ کی تسبیح کو نہیں سمجھ پاتا اسلئے وہ اُنکی تسبیح خوانی کا انکار کر دیتا ہے۔ بلکہ مشہور ہے کہ دنیا میں مذہبی ۷۳، فرقے ہیں جن میں سے ۷۲، گمراہ ہیں ایک فرقہ درست ہے۔ ہر فرقہ اپنے اعتقاد کے مطابق اللہ کی تسبیح کرتا ہے دوسرے لوگ اُس سے واقف نہیں ہوتے ہیں چوں دو ناطق۔ دو

[illegible] سمجھ سکتا ہے۔

چوں من از تسبیحِ ناطق[۱] غافلم
جب میں بولنے والے کی تسبیح سے غافل ہوں

چوں بداند سُبحۂ صامت دلم
تو میرا دل بے زبان کی تسبیح کو کیسے سمجھے؟

ہست سُنّی را یکے تسبیحِ خاص
سُنّی کی ایک خاص تسبیح ہے

ہست جبری را ضدِ آں در مناص
نجات پانے میں جبری (کی تسبیح) اُسکے خلاف ہے

سُنّی از تسبیحِ جبری بے خبر
سُنّی، جبری کی تسبیح سے بے خبر ہے

جبری از تسبیحِ سُنّی بے اثر
جبری، سُنّی کی تسبیح سے بے نشان ہے

ایں ہمی گوید کہ آں ضال ست و گم
یہ کہتا ہے کہ وہ گمراہ ہے اور بہکا ہوا ہے

بے خبر از حالِ اُو وز امرِ قم
اُس کے حال سے اور قُم کے حکم سے بے خبر ہے

واں ہمی گوید کہ ایں را چہ خبر
وہ یہ کہتا ہے کہ اُس کو کیا پتہ

جنگ شاں افگند یزداں از قدر
اللہ (تعالیٰ) نے تقدیر سے اُنمیں جنگ پیدا فرمادی ہے

گوہرِ ہر یک ہویدا می کُند
ہر ایک کی اصل کو ظاہر کر رہا ہے

جنس از ناجنس پیدا می کند
جنس کو ناجنس سے واضح کر رہا ہے

قہر را[۲] از لُطف داند ہر کسے
قہر کو مہر سے ہر شخص جُدا سمجھتا ہے

خواہ دانا خواہ ناداں یا خسے
خواہ وہ دانا ہو خواہ ناداں یا کمینہ

لیک لُطفے قہر در پنہاں شدہ
لیکن وہ مہر جو قہر میں پوشیدہ ہے

یا کہ قہرے در دلِ لُطف آمدہ
یا وہ قہر جو مہر کے اندر ہے

کم کسے داند مگر ربّانیے
اُسکو، سوائے اُس باخدا انسان کے کوئی نہیں جانتا ہے

کش بُود در دل محکِّ جانیے
جس کے دل میں رُوح کی کسوٹی ہو

باقیاں[۳] زیں دو گمانے می بُرند
باقی لوگ اُن دونوں میں شک کرتے ہیں

سوئے لانہ خود بیک پر می پرند
اپنے آشیانہ کیجانب ایک بازو سے اُڑتے ہیں

## در بیانِ آنکہ علم را دو پر و گمان را یک پر ست

اس کا بیان کہ علم کے دو بازو ہیں اور شک کا ایک بازو ہے

علم را دو پر گماں را یک پر ست
علم کے دو بازو ہیں، شک کا ایک بازو ہے

ناقص آمد ظن، بپرواز ابتر ست
شک اُڑنے میں ناقص ہے اور دُم کٹا ہے

مُرغِ یک پر زود افتد سرنگوں
ایک بازو کا پرندہ، جلد اوندھا گرتا ہے

باز بر پرد دو گامے یا فزوں
پھر دو قدم یا کچھ زیادہ اُڑتا ہے

---

[۱] ناطق۔ بولنے والا کتاب۔ خاموش۔ نہ بولنے والا بت۔ سُنّی۔ سُنّی فرقہ اپنے اعتقاد کے مطابق اللہ کی پاکی بیان کرتا ہے تو جبری فرقہ اپنے اعتقاد کے مطابق اللہ کی پاکی بیان کرتا ہے اور ایک دوسرے کی تسبیح کو نہیں سمجھتے ہیں۔ ایں ہمی۔ یہ جبری کہتا ہے کہ سنی گمراہ ہے۔ امر قُم۔ جہاں جہاں قرآن میں انسان کو قُم کا حکم ہوا ہے جسکے معنے ہیں تو کھڑا ہو۔ یہ اس بات کی دلیل ہے کہ فعل انسانی انسان کی قدرت میں ہے ورنہ اُسکو یہ حکم نہ دیا جاتا۔ یہ جبری عقیدہ کے خلاف دلیل ہے لیکن جبری اِس دلیل سے بیخبر ہے۔ قدر۔ ازل میں یہ اختلافات مقدر کر دیئے گئے تھے تاکہ حق و باطل کا فیصلہ ہو سکے۔

[۲] قہر را از لطف۔ بعض خالص قہر اور خالص مہر ہیں ایسے قہر اور مہر کو ہر شخص سمجھ لیتا ہے لیکن بعض وہ مہر ہیں جو قہر میں پوشیدہ ہوتی ہیں جیسا کہ باپ کا بچہ پر تعلیم کیلئے سختی کرنا یا اللہ تعالیٰ کا کسی مومن کو کسی مرض میں مبتلا کرنا اسیطرح بعض قہر وہ ہیں جو مہر میں پوشیدہ ہیں جیسا کہ اللہ تعالیٰ کی جانب سے کافروں کیلئے دنیاوی نعمتوں میں فراخی پیدا کرنا اس کو صرف خاصانِ خدا سمجھتے ہیں۔

[۳] باقیاں۔ عام لوگ مہر میں پوشیدہ قہر اور قہر میں پوشیدہ مہر کے بارے میں دو طرح کا خیال کرتے ہیں یعنی اُسکی حقیقت میں مشکوک ہوتے ہیں۔ علم یعنی حقائق تک پہنچنے میں یقین کی پرواز مکمل ہے اور ظن اور شک کی پرواز ناقص ہے۔ ابتر۔ دُم کٹا جس پرندے کی دُم کٹی ہوئی ہوتی ہے اُسکی پرواز صحیح نہیں ہوتی۔

اُفت[1] و خیزاں می رود مرغِ گماں
گمان کا پرندہ گرتا پڑتا روانہ ہوتا ہے

با یکے پر بر اُمیدِ آشیاں
ایک بازو سے، آشیانہ کی اُمید پر

چوں ز ظن وارست علمش رُو نمود
جب وہ گمان سے نجات پاگیا اُسکا علم رُونما ہوا

شد دو پر آں مرغ و پرہا بر کشود
(اب) وہ پرندہ دو بازو کا ہو گیا اور بازو کھول دئیے

بعد ازاں یَمْشِیْ سَوِیًّا مُسْتَقِیْمْ
اُس کے بعد ٹھیک سیدھا روانہ ہوتا ہے

نے عَلٰی وَجْھِہٖ مُکِبًّا اَوْ سَقِیْمْ
نہ اپنے چہرے کے بل اوندھا یا بیمار

با دو پر بر می پرد چوں جبرئیلؑ
جبرئیلؑ کی طرح دو بازوؤں سے اونچا اُڑتا ہے

بے گماں بے مکرت و بے قال و قیل
بغیر گمان، بغیر مکر اور بغیر چناں وچنیں کے

گر ہمہ[2] عالم بگویندش توئی
اگر تمام دنیا اُس سے کہے کہ تو ہی

بر رہِ یزداں و دینِ مُستوی
خدائی راستہ اور سیدھے دین پر ہے

اُو نگردد گرم تر از گفتِ شاں
وہ اُن کی باتوں سے جوش میں نہیں آتا

جانِ طاقِ اُو نگردد جفتِ شاں
اُس کی یکتا روح اُن کی ساتھی نہیں بنتی ہے

ور ہمہ گویند اُو را گمرہی
اور اگر سب اس سے کہیں کہ تو گمراہ ہے

کوہ پنداری و تو برگِ کہی
خود کو پہاڑ سمجھتا ہے حالانکہ تو گھاس کا تنکا ہے

اُو نیفتد در گماں از طعنِ شاں
اُن کی طعنہ زنی سے وہ شک میں نہیں پڑتا ہے

اُو نگردد دردمند از طعنِ شاں
اُن کی طعنہ زنی سے وہ رنجیدہ نہیں ہوتا ہے

بلکہ گر دریا و کوہ آید بگفت
بلکہ اگر سمندر اور پہاڑ بولنے لگیں

گویدش با گمرہی گشتی تو جفت
اُس سے کہیں تو گمراہی کا ساتھی ہے

ہیچ یک ذرہ نیفتد در خیال
وہ ایک ذرہ (بھی) گمان میں مبتلا نہیں ہوتا

نے بطعنِ طاعناں رنجور حال
نہ طعنہ زنوں کی طعنہ زنی سے رنجیدہ ہوتا ہے

مطمئن[3] و مُوقن و بے احتیال
مطمئن اور صاحبِ یقین اور بے حیلہ ہوگا

کا ینچنیں باشند مگر در کلِ حال
شاید ہر حالت میں ایسا ہی ہوتا ہوگا

## مثال رنجور شدن آدمی بوہمِ تعظیمِ خلق و رغبتِ
انسان کا لوگوں کی تعظیم کرنے اور معتقدین کی اُس کی طرف رغبت کے وہم سے

## مُشتریاں بوے و حکایتِ معلمِ کودکاں
بیمار پڑنا اور بچوں کے اُستاد کا قصہ

---

[1] اُفت وخیزاں۔ شک و گمان، حقیقت تک پہنچنے کے لئے گرتا پڑتا چلتا ہے آشیاں۔ گھر نسلا یعنی مقصد چوں ز ظن یعنی جب انسان مرتبۂ یقین تک پہنچ جاتا ہے تو پھر اُس کی پرواز درست ہوتی ہے۔ بعد ازاں یقین کا مرتبہ حاصل ہو جانے کے بعد سیدھی اور سچی اُڑان ہوتی ہے انسان ٹھوکریں نہیں کھاتا ہے۔ بادو پر انسان کو معرفتِ حقیقی حاصل ہو جاتی ہے تو اُس کی پرواز جبرئیلؑ کی طرح ہوتی ہے۔

[2] گر ہمہ۔ انسان کو جب علم کا اعلیٰ مرتبہ حاصل ہو جاتا ہے تو لوگوں کی مدح اور قدح سے بے نیاز ہو جاتا ہے نہ مدح اُس میں مؤثر ہوتی ہے نہ قدح۔ کوہ پنداری۔ خود کو پنداری۔ برگِ کہی۔ برگِ کاہ، ہستی جلتن۔ طعنہ زنی، نیزہ بازی۔ ہیچ یک ذرہ۔ سالک الیقین خوشامدیوں اور حاسدوں کی باتوں سے قطعاً متاثر نہیں ہوتا ہے

[3] مطمئن علم کے اعلیٰ مرتبے حاصل ہو جانے پر انسان بہر حال مطمئن رہتا ہے اور سمجھتا ہے کہ لوگوں کی مدح اور قدح تو ہر حال میں جاری ہی رہتی ہے۔ رنجور گشدن۔ اِس حکایت کا مقصد یہ ہے کہ جن کو علم الیقین نہیں ہوتا وہ کانوں کے کچے ہوتے ہیں اور مدح وقدح سے متاثر ہوتے ہیں۔

کودکانِ مکتبے از اوستاد
ایک مکتب کے بچے استاد کی جانب سے

رنج دیدند از ملال و اجتہاد[1]
تھکن اور محنت کی وجہ سے رنجیدہ ہوگئے

مشورت کردند در تعویقِ کار
کام کو ٹالنے کے لئے انھوں نے مشورہ کیا

تا معلّم درفتد در اضطرار
تاکہ اُستاد پریشانی میں مبتلا ہوجائے

چوں نمی آید ورا رنجورِ یے
اُس کو کوئی بیماری کیوں نہیں لگتی!

کہ بگیرد چند روز او دورِ یے
کہ وہ چند دن دور رہے

تا رہیم از حبس و از تنگیِ کار
تاکہ ہم قید اور کام کی دشواری سے چھوٹ جائیں

ہست او چوں سنگِ خارا برقرار
وہ تو سنگِ خارا کی طرح جما ہوا ہے

آں یکے[2] زیرک‌تر ایں تدبیر کرد
ایک زیادہ ذہین نے یہ تدبیر کی

کہ بگوید اوستا چونی تو زرد
کہ وہ کہے گا، اُستاد آپ زرد کیوں ہیں!

خیر باشد رنگِ تو برجائے نیست
اللہ خیر کرے آپ کی رنگت ٹھیک نہیں ہے

ایں اثر یا از ہوا یا از تبے ست
یہ اثر ہوا یا بخار کی وجہ سے ہے

اندکے اندر خیال افتد ازیں
اس سے وہ تھوڑا سا وہم میں پڑے گا

تو برادر ہم مدد کن ایں چنیں
بھائی تو بھی اِسی طرح مدد کرنا

چوں درآئی از درِ مکتب بگو
جب تو دروازہ سے مکتب میں داخل ہو، کہنا

خیر باشد اوستا احوالِ تو
اللہ خیر کرے، استاد آپکے مزاج کیسے ہیں؟

آں خیالش اندکے افزوں شود
اس کا وہ وہم تھوڑا بڑھے گا

کز خیالے عاقلے مجنوں شود
وہم کی وجہ سے عقلمند، پاگل بن جاتا ہے

آں سوم واں چارم و پنجم چنیں
تیسرا اور چوتھا اور ایسے ہی پانچواں

در پے ما غم نمایند و حنیں
ہمارے بعد غم کا اظہار کرے اور روئے

تا چو سی[3] کودک پیاپے ایں خبر
جب اس بات کو تیس بچے پے بہ پے

متفق گویند یابد مستقر
بالاتفاق کہیں گے تو وہ جم جائے گی

ہر یکے گفتش کہ شاباش اے ذکی
ہر بچے نے اُس سے کہا اے ذہین! شاباش ہے

باد بختت بر عنایت متکی
خدا کرے تیرے نصیبہ کا (اللہ کی) مہربانی پر تکیہ ہو

متفق گشتند در عہدِ وثیق
مضبوط عہد میں سب متفق ہوگئے

کہ نگرداند سخن را یک رفیق
کہ کوئی ساتھی بات کو نہ بدلے گا

[1] اجتہاد۔ محنت کرنا، خفت برداشت کرنا۔ تعویقِ کار یعنی اُستاد کے محنت اور مشقت کرانے کو ٹالنا۔ چوں نمی آید۔ چونکہ وہ قدرتی طور پر بیمار نہیں ہوتا ہے اور مکتب میں برابر حاضر ہوتا ہے لہٰذا ہمیں کوئی فرضی کارروائی کرنی چاہیئے برقرار یعنی اُستاد پتھر کی طرح مکتب میں جما ہوا ہے۔

[2] آں یکے۔ سب سے ذہین بچے نے یہ تدبیر سوچی کہ وہ اُستاد سے جاکر کہے گا کہ آپ کا رنگ پیلا کیوں ہو رہا ہے، شاید آپکو بخار ہوگیا ہے اِس سے استاد کو کچھ وہم پیدا ہوگا پھر دوسرا بچہ بھی کہے تو اُستاد کو بیماری کا خیال اور بڑھے گا اسی طرح مُسلسل دوسرے بچے کہیں گے اور اُستاد کو اپنی بیماری کا یقین ہوجائیگا۔ اوستا۔ اُستاد مخفف ہے۔

[3] تا چو سی۔ تیس بچے مُسلسل اُستاد کے رنگ کے زرد ہوجانے کو کہیں گے تو یہ بات اُستاد کے دل میں جم جائے گی بہرکیف اِس تدبیر پر ہر بچے نے اُس ذہین بچے کو شاباش کہا اور دعا دی۔ عہدِ وثیق۔ مضبوط عہد کہ نگرداند یعنی سب یہی بات کہیں کوئی بچہ اِس بات میں تبدیلی نہ کرے۔

بعد ازاں سوگند داد او جملہ را | تاکہ غمّاز[1] ے نگوید ماجرا
اُس کے بعد اُس نے سب کو قسم دی | تاکہ کوئی چغلخور (صحیح) بات نہ بتائے

رائے آں کودکِ بچربید از ہمہ | عقلِ او در پیش می رفت از رمہ
اُس بچہ کی رائے سب سے بڑھ گئی | اُس کی عقل گلّہ سے آگے چلتی تھی

آں تفاوت ہست در عقلِ بشر | کہ میانِ شاہداں اندر صُوَر
انسانوں کی عقل میں ایسا ہی فرق ہے | جیساکہ معشوقوں کی صورتوں میں

## دربیانِ آنکہ عقولِ خلق متفاوتست در اصلِ فطرت و نزدِ معتزلہ
اِس کا بیان کہ اصل فطرت میں لوگوں کی عقلوں میں فرق ہے اور معتزلہ کے نزدیک

## متساویست و تفاوتِ عقول بسببِ تجربہ و تحصیلِ علم ست
سب برابر ہیں اور عقلوں کا فرق تجربہ اور علم حاصل کرلینے کی وجہ سے ہے

## قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ جَمَالُ الرَّجُلِ فَصَاحَةُ لِسَانِهٖ
آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے کہ انسان کا حسن اس کی زبان کی فصاحت ہے

زیں قبل فرمود احمدؐ در مقال | در زباں[2] پنہاں بود حسنِ رجال
اسی سلسلہ میں آنحضورؐ نے گفتگو میں فرمایا | انسانوں کا حُسن زبان میں پوشیدہ ہوتا ہے

اختلافِ عقلہا در اصل بود | بر وفاقِ سُنّیاں باید شنود
عقلوں کا فرق اصل سے تھا | سُنّیوں (کے قول) کے مطابق سننا چاہیے

برخلافِ قولِ اہلِ اعتزال | کہ عقول از اصل دارند اعتدال
معتزلہ کے اُس قول کے خلاف | کہ عقلیں اصل میں یکسانیت رکھتی ہیں

تجربہ و تعلیم بیش و کم کند | تا یکے را از یکے اَعلم کند
تجربہ اور تعلیم گھٹاتے اور بڑھاتے ہیں | یہاں تک کہ ایک کو ایک سے زیادہ عالم بنادیتے ہیں

باطل[3] ست ایں زانکہ رایِ کودکے | کہ ندارد تجربہ در مسلکے
یہ غلط ہے، کیونکہ بچے کی رائے | جس کو کسی مسلک کا کوئی تجربہ نہیں ہے

بگذرد زاندیشۂ مردانِ کار | عاجز آمد کارِ شاں در اضطرار
تجربہ کار لوگوں کی رائے سے بڑھ جاتی ہے | ان لوگوں کا کام پریشانی میں عاجز آجاتا ہے

بر دمید اندیشۂ زاں طفلِ خُرد | پیر با صد تجربہ بوئے نبرد
اُس چھوٹے بچہ سے وہ خیال ظاہر ہوا | جس کی سو تجربہ والے بوڑھے کو خوشبو بھی نہ آئی

[1] غمّاز۔ چغلخور۔ ماجرا۔ قصہ۔ یعنی یہ کہ ہم نے فرضی طور پر یہ سازش کی ہے۔ رمہ۔ یعنی بچوں کی جماعت۔ آں تفاوت۔ جس طرح اس بچہ اور دوسرے بچوں کی عقل میں فرق تھا اسی طرح انسانوں کی عقل میں فرق ہے جیساکہ سب انسانوں کا ظاہر یکساں نہیں ہے باطنی حواس بھی یکساں نہیں ہیں۔ نزدِ معتزلہ۔ معتزلہ تمام انسانوں کی عقل کو اصل فطرت میں یکساں مانتے ہیں اور فرق محض تجربہ اور تعلیم کی بنیاد پر مانتے ہیں۔

[2] در زباں۔ حدیث میں ہے اَلْمَرْءُ مَخْفِیٌّ تَحْتَ لِسَانِہٖ یعنی انسان کی خوبی اُس کی زبان میں چھپی ہوئی ہے۔ اعتدال۔ یکسانیت۔ اَعلم۔ زیادہ جاننے والا۔

[3] باطل ست۔ مولانا فرماتے ہیں معتزلہ کا یہ قول باطل ہے۔ بگذرد۔ وہ بچہ جس کو نہ کوئی تجربہ ہے نہ تعلیم اُس کی رائے اور تدبیر تجربہ کار لوگوں سے بڑھ جاتی ہے۔ تو معلوم ہوا کہ عقلوں کا تفاوت فطری ہے۔ طفلِ خُرد۔ وہی مکتب کا ذہین بچہ۔

خودفزوں[1] آں بہ کہ آں از فطرت ست | باز افزوں کو ز جہد و فکرت ست
عقل کی، وہ زیادتی جو فطرت کیطرف سے ہے بہتر ہے | بمقابلہ وہ زیادتی ہے جو کوشش اور فکر کی وجہ سے ہے

تو بگو دادہ خدا بہتر بود | یاکہ لنگے راہوارانہ رود
تو بتا، اللہ کا دیا ہوا بہتر ہوتا ہے | یا وہ لنگڑا جو تیز رَو گھوڑے کی طرح چلے

## دَر وہم افگندن کودکاں اُستاد را بمکر
مکاری سے بچوں کا اُستاد کو وہم میں ڈال دینا

روز گشت و آمدند آں کودکاں | بر ہمیں[2] فکرت سوی مکتب رواں
دن نِکلا، اور وہ بچے آئے | اِسی تدبیر کے مطابق مکتب کیجانب روانہ ہوئے

جملہ استادند بیروں منتظر | تا درآید اول آں یارِ مکر
سب باہر منتظر کھڑے ہوگئے | تاکہ وہ مکّار دوست پہلے اندر جائے

زانکہ منبع او بُدست ایں راے را | سَر امام آمد ہمیشہ پائے را
اس لئے کہ اس تدبیر کا وہی سرچشمہ تھا | سَر، ہمیشہ پاؤں کا پیشوا ہوتا ہے

اے مقلّد تو مجو بیشی برآں | کو بود منبع ز نورِ آسماں
اے پیچھے چلنے والے! تو اُس سے آگے نہ بڑھ | جو آسمانی نور کا سرچشمہ ہے

او درآمد گفت استا را سلام | خیر باشد رنگِ رُویت زرد فام
وہ آیا، بولا اُستاد کو سلام ہے | خدا خیر کرے آپکے چہرے کی رنگت بدلی ہے

گفت استا نیست رنجے مر مرا | تو برو بنشیں مگو یاوہ[3] ہلا
اُستاد نے کہا مجھے کوئی تکلیف نہیں ہے | تو جا، بیٹھ جا، خبردار! بک بک نہ کر

نفی کرد اما غبارِ وہمِ بد | اندکے اندر دلش ناگاہ زد
انکار کردیا لیکن بُرے خیال کا وہم | تھوڑا سا اچانک اُس کے دل میں رُونما ہوا

اندر آمد دیگرے گفت ایں چنیں | اندکے آں وہم افزوں شد بدیں
دوسرا اندر آیا، اُس نے بھی ایسا ہی کہا | اِس پر تھوڑا سا وہ وہم بڑھا

ہم چنیں تا وہم او قوت گرفت | ماند اندر حالِ خود بس در شگفت
اِسی طریقہ پر یہانتک کہ وہم نے قوت پکڑی | وہ (اُستاد) اپنے معاملہ میں حیرانی میں پڑ گیا

## رنجور شدن فرعون بوہم از تعظیم خلقاں
فرعون کا لوگوں کی تعظیم کے وہم سے بیمار ہونا

---

[1] خود فزوں۔ عقل کی وہ زیادتی جو فطری ہے وہ اس سے بہتر ہے جو کوشش اور تعلیم سے حاصل ہو۔ تو بگو۔ ظاہر ہے کہ اللہ کا عطیہ بہتر ہے۔ یاکہ۔ عقل کی فوقیت اگر فطری نہ ہو بلکہ کسبی ہو تو اس کی مثال یہ ہے کہ لنگڑا گھوڑا تیز روی اختیار کرے۔

[2] ہمیں مکرت۔ اُستاد کو فریب دینے کی تدبیر پر مکتب سے باہر یارِ مکر۔ وہی ذہین لڑکا۔ اے مقلد۔ یہ مولانا کی مرید کو نصیحت ہے کہ تو یعنی شیخ۔

[3] یاوہ۔ بکواس۔ ہلا حرفِ تنبیہ ہے۔ نفی کرد۔ یعنی اُستاد کے بیمار ہونے کا انکار کر دیا۔

سجدهٔ خلق از زن و از طفل و مرد
عورتوں، اور بچوں اور مردوں کے سجدہ والے نے

زد[1] دلِ فرعون را رنجور کرد
اثر کیا، فرعون کے دل کو بیمار کر دیا

گفتنِ ہر یک خداوند و ملِک
ہر ایک کے مالک اور شاہ کہنے نے

آنچناں کردش ز وہمِ منہلِک
برباد کر دینے والے وہم کی وجہ سے اُس کو ایسا بنا دیا

کہ بدعوائے الٰہی شد دلیر
کہ خدائی کے دعوے پر دلیر بن گیا

اژدہا گشت و نمی شد ہیچ سیر
اژدہا بنا، اور کبھی اُس کا پیٹ نہ بھرا

عقلِ جزوی آفتش وہم ست و ظن
وہم اور گمان، ناقص عقل کیلئے مصیبت ہے

زانکہ در ظلمات شد او را وطن
کیونکہ اس کا ٹھکانا تاریکیوں میں ہے

بر زمیں[2] گر نیم گز راہے بوَد
زمین پر اگر آدھے گز کا راستہ ہو

آدمی بے وہم ایمن می رود
آدمی بغیر وہم کے مطمئن ہو کر چلتا ہے

بر سرِ دیوارِ عالی گر روی
اگر تو اونچی دیوار پر چلے

گر دو گز عرضش بوَد کژ میشوی
اگر دو گز کی چوڑائی ہو، تو اوندھا ہو جاتا ہے

بلکہ می افتی ز لرزِ دل بوہم
بلکہ وہم کی وجہ سے دل کے لرزنے سے تو گر پڑیگا

ترس و وہمے را نکو بنگر بفہم
عقل کے ذریعہ خوف اور وہم کو خوب سمجھ لے

## رنجور شدنِ اُستاد معلّم بوہم و خیال

وہم اور خیال کی وجہ سے پڑھانے والے اُستاد کا بیمار پڑنا

گشت اُستا سخت سُست از وہم و بیم
وہم اور ڈر سے اُستاد بہت سُست ہو گیا

برجہید و می کشانید او گلیم
اٹھا اور اُس نے کمبل کھینچی

خشمگیں[3] بازن کہ مہرِ او سُست
بیوی پر غصہ تھا، کہ اُس کی محبت کم ہے

من بدیں حالم نپرسید او نخست
میں اِس حالت میں ہوں اور اُس نے پہلے نہ پوچھا

خود مرا آگہ نکرد از رنگِ من
اس نے مجھے میری رنگت سے آگاہ نہ کیا

قصد دارد تا رہد از ننگِ[4] من
اس کا تو ارادہ ہے کہ میری ذلت سے نجات پائے

او بحسن و جلوهٔ خود مست گشت
وہ اپنے حسن اور جلوے میں مست ہو گئی ہے

بیخبر کز بامِ من افتاد طشت
اس سے بے خبر کہ طشت میرے بالاخانہ سے گرا ہے

آمد و در را بتُندی وا کُشاد
(گھر) آیا اور سختی سے دروازہ کھولا

کودکاں اندر پئے آں اوستاد
بچے اُس اُستاد کے پیچھے تھے

---

[1] زد - یعنی اثر کرد۔ رنجور کرد۔ یعنی فرعون کو خدائی کے وہم کی بیماری میں مبتلا کر دیا، اژدہا۔ یعنی فرعون باقتدار بننے میں اژدہا بنا پھر بھی اس کا پیٹ نہ بھرا۔ عقل جزوی۔ عقل ناقص، عقل انسانی اس کے بالمقابل عقلِ کل ہے جس سے جبرئیلؑ یا حقیقت محمدیہ مراد لیتے ہیں۔

[2] بر زمیں۔ وہم کی خلاقی مانا جاتا ہے، انسان زمین پر تیزی سے بھاگا چلا جاتا ہے اور کہیں گرتا، زمین پر بھاگنے میں جس قدر زمین اُن کے استعمال میں آتی ہے اگر اُس سے دوگنا راستہ کسی بلند دیوار پر ہو تو اس پر کبھی نہیں بھاگ سکتا کیونکہ اس کو وہم ہوتا ہے کہ وہ گر جائیگا اور اس قوتِ واہمہ کی بناء پر وہ گر پڑتا ہے۔ خشمگیں۔ استاد گھر جاتے وقت یہ باتیں سوچ رہا تھا۔

[3] ننگِ من یعنی وہ یہ سوچتی ہے کہ مر جاؤں تو اُسکو مجھ سے نجات ملے۔ بامِ من۔ طشت از بام افتادن محاورہ ہے جس کے معنی ہیں بات کا مشہور ہو جانا۔

گفت زن خیرست چون زود آمدی
بیوی نے کہا خیر ہے؟ آپ جلد کیوں آ گئے؟
کہ مبادا ذاتِ نیکت را بدی
خدا نہ کرے آپ کی نیک ذات کو کوئی تکلیف پہنچے

گفت کوری رنگ و حالِ من ببیں
اُس نے کہا تو اندھی ہے؟ میری رنگت اور حالت دیکھ
از غمم بیگانگانؔ[1] اندر حنیں
میرے غم میں دوسرے رو رہے ہیں

تو درونِ خانہ از بغض و نفاق
تو گھر کے اندر بغض اور نفاق کی وجہ سے
می نہ بینی حالِ من در احتراق
جلنے میں میری حالت نہیں دیکھتی ہے

گفت زن اے خواجہ رنجے نیستت
بیوی نے کہا اے جناب! آپ کو کوئی بیماری نہیں ہے
وہم و ظن و فکر بے معنیستت
آپ کا وہم اور گمان اور فکر بلا وجہ ہے

گفت اے غر تو ہنوزی در لجاج
اُس (شوہر) نے کہا اے بیوقوف! تو ابھی جھگڑے میں ہے
می نہ بینی ایں تغیر و ارتجاج
اِس تغیر اور کپکپی کو نہیں دیکھ رہی ہے

گر تو کور و کر شدی مارا چہ جرم
اگر تو اندھی اور بہری ہو گئی ہے تو ہمارا کیا قصور ہے
ما دریں رنجیم و در اندوہ و کرمؔ[2]
ہم تو اس رنج اور غم اور ضیق میں ہیں

گفت اے خواجہ بیارم آئینہ
اُس نے کہا اے جناب! میں آئینہ لاتی ہوں
تا بدانی کہ ندارم من گنہ
تاکہ آپ سمجھ لیں کہ میری کوئی خطا نہیں ہے

گفت رَو رَو چہ تو چہ آئینہ ات
اُس نے کہا جا، جا تو کیا، تیرا آئینہ کیا
دائماً در بغض و کینی و عنت
تو ہمیشہ بغض، اور کینہ، اور سرکشی میں مبتلا ہے

جامۂ خواب مرا زو گستراں
جلد میرا بستر بچھا دے
تا بخسپم کہ سرِ من شد گراں
تاکہ میں سو جاؤں، مجھے سر گرانی ہے

زن توقف کرد و مردش بانگ زد
بیوی نے دیر کی، اور مرد اُس پر چیخا
کاے عدو زوتر ترا ایں می سزد
کہ اے دشمن، جلدی کر تیرے لئے یہ مناسب ہے؟

## در جامۂ[3] خواب افتادنِ اُستاد و نالیدنِ او بوہمِ رنجوری
اُستاد کا بستر میں لیٹ جانا اور بیماری کے وہم سے اُس کا رونا

جامۂ خواب آورد و گسترد آں عجوز
بڑھی بستر لائی، اور اس کے لئے بچھا دیا
گفت امکاں نے و باطن پُر ز سوز
(بڑھی کے لئے) بولنا ممکن نہیں، اور دل میں جلن

گر بگویم متہم دارد مرا
اگر میں کچھ کہتی ہوں وہ مجھ پر تہمت دھریگا
ور نگویم جد شود ایں ماجرا
اگر کچھ نہیں بولتی ہوں تو یہ قصہ حقیقی بنجائیگا

---

[1] بیگانگاں۔ یعنی بچے جو غیر ہیں وہ رو رہے ہیں۔ احتراق۔ جلنا، بخار۔ غر۔ غین کے کسرہ کے ساتھ، ناتجربہ کار، غین کے فتح کے ساتھ زنِ فاحشہ۔ ارتجاج۔ لرزہ، کپکپی۔

[2] کرم۔ کاف کے ضمہ کے ساتھ، اندوہ، غم۔ تا بدانی۔ آئینہ دیکھ کر تمہیں معلوم ہو جائیگا کہ تم بیمار نہیں ہو اور میرا کہنا درست ہے۔ عنت۔ فساد، ہلاکت۔

[3] جامۂ خواب۔ سونے کا بستر۔ می سزد۔ یہ تاخیر تیرے لئے مناسب ہے۔ عجوز۔ بڑھی یعنی اُستاد کی بیوی۔ گفت امکاں نے۔ یعنی بیوی کا بولنا ممکن نہ تھا ورنہ اور بُرے بھلے سنتی لیکن غلط بات پر اُس کا دل جل رہا تھا۔ جد شود۔ یعنی یہ وہمی بیماری حقیقی بیماری بن جائیگی۔

فالِ بَد رنجور گرداند ہمے — آدمی را کہ نبُود ستش غمے

بُری فال، بیمار بنا دیتی ہے — اُس آدمی کو بھی، جس کو کوئی غم نہ ہو

قولِ پیغمبر قَبُولُہٗ یُفْرَضُ — اِنْ تَمَارَضْتُمْ لَدَیْنَا تَمْرَضُوْ

پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کی بات ماننا فرض کر دی گئی ہے — اگر ہمارے سامنے تکلّف مریض بنو گے مریض بنجاؤ گے

گر بگویم[1] اُو خیالِ بَد زنَد — فعل دارد زن کہ خلوت می کُند

اگر میں کچھ کہتی ہوں وہ بُرا خیال کریگا — کہ بیوی کو کوئی کام ہے تنہائی چاہتی ہے

مر مرا از خانہ بیروں می کُند — بہرِ فسقے فعل وافسوں میکُند

مجھے گھر سے بھگانا چاہتی ہے — بدی کے لئے کوشش اور تدبیر کرتی ہے

جامہ خواب افگند و اُستاد اوفتاد — آہ آہ و نالہ از وے می بزاد

اُس نے بستر بچھایا اور اُستاد لیٹ گیا — آہ، آہ اور رونا شروع کر دیا

کودکاں آنجا نشستند و نہاں — درس میخوانند با صد اندہاں

بچے وہاں بیٹھ گئے، اور آہستہ سے — سینکڑوں غموں کے ساتھ سبق پڑھنے لگے

کایں[2] ہمہ کردیم و ہم زندانیم — بَد بنائے بود و ما بَد بانیم

کہ ہم نے سب کچھ کیا اور پھر بھی ہم قیدی ہیں — بُری عمارت تھی اور ہم بُرے بنانیوالے ہیں

ہیں دِگر اندیشۂ باید نمود — تا ازیں محنت فرح یابیم زود

خبردار! دوسری تدبیر کرنی چاہئے — تاکہ ہم اِس مصیبت سے جلد راحت پالیں

## دوم بار در وہم افگندن کودکاں اُستاد را کہ اُو را از قرآن خواندن صُداع آید و دردِ سر افزاید

بچوں کا اُستاد کو دوبارہ وہم میں مبتلا کر دینا کہ قرآن پڑھنے سے اُس کے سر میں درد پیدا ہو جائیگا اور سر کا درد بڑھ جائیگا

گفت[3] آں زیرک کہ اے قومِ پسند — درس خوانید و کُنید آوا بلند

اُس ذہین بچے نے کہا اے دوستو! — سبق پڑھو، اور آواز بلند کرو

چوں ہمی خواند گفت اے کودکاں — بانگِ ما استاد را دارد زیاں

جب اُنھوں نے اِسطرح پڑھا تو بولا اے بچو! — ہماری آواز سے اُستاد کو تکلیف ہوتی ہے

دردِ سر افزاید اُستا را ز بانگ — ارزد ایں کو درد یابد بہرِ دانگ

آواز سے اُستاد کے سر میں درد بڑھتا ہے — کیا یہ مناسب ہے کہ دمڑی کیلئے اُنکے سر میں درد ہو؟

---

[1] گر بگویم۔ اگر میں یہ کہتی ہوں کہ تم بیمار نہیں ہو تو دل میں یہ سوچے گا کہ مجھے کوئی بُرا کام کرنا ہے جس کی وجہ سے میں اُس کو گھر سے نکالنا چاہتی ہوں۔ باصد اندُہاں۔ چونکہ اِس تدبیر سے بھی انھیں چُھٹی نہ ملی تھی۔

[2] کایں ہمہ۔ یعنی اُستاد کو بیمار بنانے کی بنیاد بھی ڈالی لیکن کوئی فائدہ نہ ہوا۔ دِگر اندیشہ۔ کوئی دوسری تدبیر۔ فرح۔ خوشی، راحت۔ صُداع۔ دردِ سر۔

[3] گفت۔ یعنی اِسی پہلے ذہین بچے نے یہ تدبیر سوچی کہ بچے زور زور سے سبق پڑھیں۔ آوا۔ آواز۔ زیاں۔ نقصان۔ اُستا۔ استاد۔ دانگ۔ درہم کا چھٹا حصّہ، ہر بچہ اُستاد کو ہر مہینہ ایک دانگ دینا ہوگا۔

## خلاصی یافتن کودکاں از مکتب بدیں مکر و سوالِ مادراں از ایشاں

اِس مکاری کی وجہ سے بچوں کا چھٹکارا حاصل کرنا اور ماؤں کا اُن سے پوچھنا

گفت[1] اُستا راست می گوید روید — دردِ سر افزوں شُدم بیروں شوید

اُستاد نے کہا وہ ٹھیک کہتا ہے، جاؤ — میرے سر میں درد بڑھ گیا، باہر چلے جاؤ

سجدہ کردند و بگفتند اے کریم — دور بادا از تو رنجوری و بیم

سب نے سجدہ کیا اور کہا، اے جناب! — خدا کرے بیماری اور ڈر آپ سے دور ہو جائے

پس بروں جستند سوئے خانہا — ہمچو مُرغاں در ہوائے دانہا

پھر وہ گھروں کی جانب باہر کو بھاگے — جیسا کہ دانہ کی خواہش میں پرندے

مادراں شاں خشمگیں گشتند و گفت — روزِ کُتّاب[2] و شما با لہو جفت

اُن کی مائیں خفا ہوئیں اور کہا — مکتب کا دن ہے اور تم کھیل کے ساتھی ہو

وقتِ تحصیل ست اکنون و شما — می گریزید از کتاب و اوستا

یہ حاصل کرنے کا وقت ہے، اور تم — کتاب اور اُستاد سے بھاگتے ہو

عذر آوردند کاے مادر تو ایست — ایں گناہ از ما و از تقصیر نیست

اُنھوں نے عذر کیا کہ اے اماں تو ٹھہر — یہ ہماری خطا اور کوتاہی کی وجہ سے نہیں ہے

عُذر آوردند ایشاں در زماں — کیں گنہ از ما نبود اے مادراں

اُنھوں نے فوراً عذر کیا — اے ماؤں! یہ ہمارا قصور نہ تھا

از قضائے آسماں اُستادِ ما — گشت رنجور و سقیم[3] و مُبتلا

آسمانی قضا سے ہمارا اُستاد — رنجور اور بیمار اور مبتلا ہو گیا

مادراں گفتند مکرست و دروغ — صد دروغ آرید بہر طمع دوغ

ماؤں نے کہا مکاری اور جھوٹ ہے — چھاچھ کے لالچ میں تم تو جھوٹ بول رہے ہو

ما صباح آئیم پیشِ اوستا — تا بہ بینیم اصلِ ایں مکرِ شما

ہم صبح کو اُستاد کے پاس جائیں گے — تاکہ ہمیں تمہارے اس مکر کی اصل معلوم ہو جائے

کودکاں گفتند بسم اللہ روید — بر دروغ و صدقِ ما واقف شوید

بچوں نے کہا، بسم اللہ جاؤ — ہمارے جھوٹ اور سچ سے واقف ہو جاؤ

## رفتنِ مادرانِ کودکاں بامداد بعیادتِ اُستاد

صبح کو بچوں کی ماؤں کا اُستاد کی مزاج پرسی کے لئے جانا

---

[1] گفت. ذہین بچے کے کہنے پر اُستاد نے کہا، ہاں، میرے سر میں تمہاری آوازوں سے درد بڑھ گیا، باہر چلے جاؤ. دور بادا. یعنی بچے یہ دعا دیتے ہوئے گھروں کو چل دیئے. ہمچو مرغاں. یعنی جس طرح چڑیاں دانہ کی طرف اُڑ کر جاتی ہیں.

[2] کُتّاب. مکتب. لہو. کھیل کود. جفت. ساتھی، جوڑا. تحصیل. حاصل کرنا یعنی علم حاصل کرنا. ایست. ٹھہر. تقصیر. کوتاہی، گناہ.

[3] سقیم. بیمار. مبتلا. آزمائش میں پڑا ہوا، بیمار. دوغ. دہی، چھاچھ. صباح. صبح. عیادت. مزاج پرسی.

بامداداں آمدند آں مادراں
صبح کو مائیں پہنچ گئیں

پرسشِ اُستا ز ہر گوشہ رَواں
ہر جانب سے روانہ ہو کر اُستاد کی مزاج پرسی کیلئے

خُفتہ اُستا ہمچو بیمارِ گراں[1]
اُستاد سخت بیمار کی طرح سویا ہوا تھا

درد سَر را سَر بہ بستہ چوں زناں
عورتوں کی طرح دردِ سَر کی وجہ سے سَر کو باندھے ہوئے

ہم عَرَق کردہ ز بسیاری لحاف
لحافوں کی کثرت کی وجہ سے پسینہ پسینہ ہو رہا تھا

سَر بہ بستہ رُو کشیدہ در سِجاف
سَر کو باندھے ہوئے پردے میں مُنہ چھپائے ہوئے

آہ آہے می کُند آہستہ اُو
چُپکے چُپکے، آہ آہ کرتا تھا

جُملگاں گشتند ہم لاحول گو
سب لاحول پڑھنے لگے

خیر باشد اوستاد ایں دردِ سَر
اے استاد! خدا خیر کرے، یہ دردِ سر

جانِ تو ما را نبودہ زیں خبر
تیری جان کی قسم ہمیں اس کی خبر نہ تھی

گفت[2] من ہم بیخبر بودم ازیں
اس نے کہا میں بھی اس سے بے خبر تھا

آگہم ایں کودکاں کردند ہیں
ہاں، اِن بچوں نے مجھے بتایا

من بُدم غافل بشغلِ قال و قیل
میں پڑھنے پڑھانے میں مشغول تھا

بُودہ در باطن چنیں رنجے ثقیل
اندر اس قدر بھاری مرض تھا

چوں بجد مشغول باشد آدمی
جب انسان پورا مشغول ہوتا ہے

اُو ز دیدِ رنجِ خود باشد عَمی
تو وہ اپنی تکلیف کو دیکھنے سے اندھا ہوتا ہے

از زنانِ مصر و یوسفؑ شُد سَمَر
مصر کی عورتوں اور یوسفؑ کا قصہ ہے

کہ ز مشغولی بشُد ز یشاں خبر
کہ مشغولیت کی وجہ سے اُن کو پتہ نہ چلا

پارہ پارہ کرد ساعدہائے خویش
اُنہوں نے اپنے گٹے ٹکڑے ٹکڑے کر دیئے

رُوح والہ کہ نہ پس بیند نہ پیش
کیونکہ عاشق کی روح آگا دیکھتی ہے نہ پیچھا

اے[3] بسا مردِ شجاع اندر حراب
لڑائی میں بہت سے بہادر ہوتے ہیں

کہ ببُرد دست و پایش را ضراب
کہ تلوار کی مار ان کے ہاتھ پاؤں کاٹ دیتی ہے

اُو ہماں دست آورد در گیر و دار
وہ پکڑ دھکڑ میں اُسی ہاتھ کو استعمال کرتے ہیں

بر گمانِ آنکہ ہست اُو برقرار
اس خیال سے کہ وہ ٹھیک ہے

خود نہ بیند دستِ رفتہ در ضرر
وہ خرابی میں مبتلا ہاتھ کو نہیں دیکھتا ہے

خوں ازو بسیار رفتہ بے خبر
بے خبری میں اُس سے بہت خون بہہ جاتا ہے

[1] بیمارِ گراں۔ سخت بیمار۔ عرق۔ پسینہ۔ سجاف۔ پردہ۔ جانِ تو۔ تیری جان کی قسم۔

[2] گفت۔ اُستاد نے کہا اپنے بیمار ہو جانے کا مجھے بھی پتہ نہ تھا بچوں نے بتایا ہے۔ قال و قیل۔ سوال و جواب۔ ثقیل۔ بھاری۔ چوں بجد۔ اُستاد نے کہا زیادہ معروفیت میں بیماری کا پتہ نہیں چلتا ہے۔ عمی۔ اندھا۔ سمر۔ قصہ یعنی مشہور قصہ ہے کہ زنانِ مصر حضرت یوسفؑ کے حُسن میں ایسی محو ہو گئی تھیں کہ اُنھوں نے ترنج کی بجائے اپنے ہاتھ تراش لئے تھے۔ والہ۔ عاشق، حیران۔

[3] اے بسا۔ بہادر لڑائی میں ایسا مصروف ہوتا ہے کہ اُس کو ہاتھ پاؤں کٹنے کی خبر ہی نہیں ہوتی اور خون بہہ جاتا ہے وہ سمجھتا ہے کہ ہاتھ سالم ہے اور اُس سے وہ کام کر لیتا ہے۔

## دربیانِ آنکہ تن روح را چوں لباسے ست وایں دست آستینِ

اِس کا بیان کہ جسم، روح کے لئے بمنزلہ لباس کے ہے، اور یہ ہاتھ روح کے ہاتھ کی آستین

## دستِ روح ست وایں پائے موزہ پائے روح

ہے، اور یہ پاؤں روح کے پاؤں کا موزہ ہے

تا بدانی کہ تن آمد چوں لبیس[1] ۔۔۔ رَو بجُو لابِس لباسے را مَلیس

خبردار! تو سمجھ لے کہ جسم لباس کی مانند ہے ۔۔۔ جا، پہننے والے کو تلاش کر، لباس کو نہ چاٹ

روح را توحیدِ اللہ خوشتر ست ۔۔۔ غیرِ ظاہر دست و پائے دیگر ست

روح کے لئے اللہ کی توحید بہت بہتر ہے ۔۔۔ ظاہر کے علاوہ (اُسکے) دوسرے ہاتھ پاؤں ہیں

دست و پا در خواب بینی و ایتلاف ۔۔۔ آں حقیقت داں مدانش از گزاف

تو خواب میں ہاتھ اور پاؤں اور (اُنکا) جوڑ دیکھتا ہے ۔۔۔ اُس کو حقیقت سمجھ اُس کو لغو نہ سمجھ

آں توئی کہ بے بدن داری بدن ۔۔۔ پس مترس از جسم جاں بیروں شدن

تو وہ ہے کہ (اُس) بدن کے علاوہ بدن رکھتا ہے ۔۔۔ تو جان کے جسم سے نکل جانے سے نہ ڈر

روح دارد بے بدن بس کار و بار[2] ۔۔۔ مُرغ باشد در قفس بس بیقرار

روح کے، بدن کے بغیر بہت سے مشغلے ہیں ۔۔۔ پرندہ پنجرے میں بہت بیقرار رہتا ہے

باش تا مُرغ از قفس آید بروں ۔۔۔ تا بہ بینی ہفت چرخ اُو را زبوں

ٹھہر جا کہ پرندہ، پنجرے سے باہر آئے ۔۔۔ تاکہ تو ساتوں آسمانوں کو اُس کا فرمانبردار دیکھے

یک حکایت[3] گویمت گر بشنوی ۔۔۔ در حقیقت بر حقیقت بگروی

اگر تو سُنے تو میں تجھ سے ایک قصہ بیان کروں ۔۔۔ حقیقتاً، تو اصلیت پر گرویدہ ہو جائے گا

## حکایت آں درویشے کہ در کوہ خلوت کردہ بود و بیانِ حلاوتِ

اُس درویش کا قصہ جو پہاڑ میں خلوت نشین ہو گیا تھا، اور (لوگوں سے) جدائی

## انقطاع و خلوت و داخل شدن دریں منقبت کہ اَنَا

اور خلوت کی شیرینی کا بیان اور اِس فضیلت میں داخل ہو جانا، کہ میں اُس کا

## جَلِیْسُ مَنْ ذَکَرَنِیْ وَاَنِیْسُ مَنِ اسْتَاْنَسَ بِیْ

ہمنشین ہوں، جو مجھے یاد کرے اور میں اُس کا دوست ہوں، جو مجھ سے اُنسیت کرے۔

گر با ہمہ چو بے منی بے ہمہ ۔۔۔ ور بے ہمہ چو با منی با ہمہ

اگر تو سب کے ساتھ ہے جبکہ میرے بغیر ہے تو سب سے جدا ہے ۔۔۔ اگر تو سب کے بغیر ہے جبکہ میرے ساتھ ہے تو سب کے ساتھ ہے

---

[1] لبیس۔ لباس۔ لابس۔ لباس پہننے والا یعنی روح۔ ملیس۔ بت چاٹ۔ لیسیدن مصدر کا صیغہ امر ہے۔ دیگر ست۔ یعنی روح کے ہاتھ پاؤں جو نظر نہیں آتے ہیں۔ دست و پا۔ خواب میں انسان جن ہاتھ پاؤں کو دیکھتا ہے وہ اس مادی جسم کے نہیں ہیں کیونکہ یہ تو آنکھ سے نظر آتے ہیں وہ جسم مثالی کے ہاتھ پاؤں ہوتے ہیں۔ داری بدن یعنی جسم مثالی۔

[2] روح دارد۔ روح کو جسم عنصری سے نکلنے کے بعد بہت سے معاملات پیش آتے ہیں۔ مرغ۔ اس عنصری جسم میں روح ایک پرندے کی طرح ہے جو پنجرے میں بند ہو۔ باش۔ عنصری جسم سے نکلنے پر روح بلند پرواز بن جاتی ہے۔

[3] حکایت۔ چونکہ مولانا یہ سمجھا رہے تھے کہ جسم عنصری کے نقصان سے روح میں نقصان نہیں آتا ہے۔ اب اس حکایت سے یہ بتاتے ہیں کہ اُن بزرگ کا ہاتھ کٹ جانے کے باوجود بطور کرامت کام کرنے لگتا تھا۔

بود درویشے بکُہسارے مقیم — خلوتؔ اُورا بود ہمخواب و ندیم

ایک درویش ایک پہاڑ میں مقیم تھا — خلوت، اُس کی دن رات کی ساتھی تھی

چوں زخالق می رسید اُورا شمول — بود از انفاس مرد و زن ملول

چونکہ اُس تک اللہ تعالیٰ کی ہوا پہنچتی تھی — وہ مرد و عورت کے سانسوں سے تنگ تھا

ہمچناں کہ سہل شد مارا حضر — سہل شد ہم قوم دیگر را سفر

جیسا کہ ہمارے لئے اقامت آسان ہے — دوسروں کے لئے سفر بھی آسان ہے

آنچنانکہ عاشقی بر سروری — عاشق ست آں خواجہ بر آہنگری

جیسا کہ تو سرداری پر عاشق ہے — وہ خواجہ (سردار) لوہا پیٹنے پر عاشق ہے

ہرؔ کسے را بہرِ کارے ساختند — میلِ آنرا در دلش انداختند

ہر ایک کو ایک کام کے لئے بنایا ہے — اُس کام کا رجحان اُس کے دل میں ڈال دیا ہے

دست و پا بے میل جنباں کے شود — خار و خس بے آب و بادے کے رود

بغیر رجحان کے ہاتھ اور پاؤں کب ہلتے ہیں؟ — کوڑا کرکٹ ہوا اور پانی کے بغیر کب روانہ ہوتا ہے؟

گر بہ بینی میلِ خود سوئے سما — پرِّ دولت بر کشا ہمچوں ھُما

اگر تو اپنا رجحان آسمان کی طرف دیکھے — ہُما کی طرح خوش نصیبی کے پر کھول دے

ور بہ بینی میل خود سوئے زمیں — نوحہ می کن ہیچ منشیں از حنیں

اگر تو اپنا رجحان زمین کی طرف دیکھے — رو، رونے سے (تھک کر) کبھی نہ بیٹھ

عاقلاںؔ خود نوحہا پیشیں کنند — جاہلاں آخر بسر بر می زنند

عقلمند، پہلے سے رو لیتے ہیں — جاہل، آخر میں سر پیٹتے ہیں

ز ابتدائے کار آخر را ببیں — تا نہ باشی تو پشیماں یوم دیں

کام کے شروع میں انجام کو دیکھ لے — تاکہ تو قیامت کے دن پشیمان نہ ہو

## دیدنِ زرگر عاقبت کار را و سخن بر وفقِ عاقبت گفتن با مستعیر ترازو

سُنار کا انجام کار کو دیکھنا، اور ترازو مانگنے والے سے انجام کے مطابق بات کہنا

آں یکے آمد بہ پیشِ زرگرے — کہ ترازو دہ کہ بر سنجم زرے

ایک صاحب ایک سُنار کے پاس آئے — کہ ترازو دیدے میں سونا تولوں گا

گفت رو خواجہ مرا غربال نیست — گفت میزاں دہ بریں تسخر مایست

اُسنے کہا جناب! جائیے میرے پاس چھلنی نہیں ہے — اُسنے کہا ترازو دیدے، اِس مسخرے پن میں پڑ

---

لہ خلوت۔ یعنی گوشہ تنہائی اُن کا اوڑھنا بچھونا تھا۔ ندیم۔ ہم مجلس۔ شمول شین کے زبر کے ساتھ، شمالی ہوا۔ انفاس۔ نفس کی جمع ہے، سانس۔ حضر۔ اقامت۔ سروری۔ سرداری۔ آہنگری۔ لوہارپن۔

لہ ہر کسے۔ حدیث شریف میں ہے۔ کُلٌّ مُیَسَّرٌ لِمَا خُلِقَ لَہٗ۔ ہر شخص کے لئے وہ کام سہل ہے جس کیلئے وہ پیدا کیا گیا ہے۔ دست و پا۔ انسان کے ہاتھ پاؤں کسی کام میں تب ہی حرکت میں آتے ہیں جبکہ اُس کام کی دلی خواہش ہوتی ہے۔ گر بہ بینی۔ عالم بالا کی طرف میلان سعادت کی علامت ہے اور نیک کاموں کے صدور کا سبب ہے۔ دنیاوی کاموں کی طرف میلان تباہی کا سبب ہے۔

لہ عاقلاں۔ عقلمند وہ ہے جو تباہی سے قبل تباہی کے اسباب کی اصلاح کرے۔ جاہل تباہی کے بعد روتا ہے جو بے سود ہوتا ہے۔ زابتداء۔ دنیاوی زندگی میں اگر آخرت کی رسوائیوں سے نجات حاصل کر لیگا تو حشر میں نادم نہ ہوگا۔ دیدن زرگر۔ سنار نے انجام پر نظر کر لی تو پریشانی سے بچ گیا۔ غربال چھلنی، اُس نے سونا تولنے کا کانٹا مانگا تھا، سنار نے چھلنی سے انکار کیا۔ میزاں دہ۔ اُسنے دوبارہ کانٹا مانگا تو سنار

گفت جاروبے ندارم در دکاں
اُس نے کہا میری دکان میں جھاڑو نہیں ہے

گفت بس بس ایں مضاحک را بماں
اُس نے کہا بس بس، یہ ٹھٹھولیں رہنے دے

من ترازوئے کہ میخواہم بدہ
میں جو ترازو مانگتا ہوں وہ دیدے

خویشتن را کر[۴۱] مکن ہر سو مجہ
اپنے آپ کو بہرا نہ بنا ہر طرف گریز نہ کر

گفت بشنودم سخن کر نیستم
اُس نے کہا میں نے بات سن لی ہے میں بہرا نہیں ہوں

تا نہ پنداری کہ بے معنیستم
تو ہرگز یہ نہ سمجھ کہ میں مہمل ہوں

ایں شنیدم لیک پیری مرتعش
یہ میں نے سن لیا، لیکن تو رعشہ والا بوڑھا ہے

دست لرزاں جسمِ تو نا منتعش
تیرا ہاتھ لرزتا ہے تیرا جسم نہ اٹھنے والا ہے

فہم کردم[۴۲] لیک پیری ناتواں
میں سمجھ گیا، لیکن تو کمزور بوڑھا ہے

دستت از ضعف ست لرزاں ہر زماں
ہر وقت کمزوری سے تیرا ہاتھ کانپتا ہے

واں زرِ تو ہم قراضہ خرد و مرد
تیرا سونا بھی ذرہ ذرہ کترن ہے

دست لرزد پس بریزد زرِ خرد
ہاتھ کانپے گا، سونے کے ریزے گر جائیں گے

پس بگوئی خواجہ جاروبے بیار
پھر تو کہے گا جناب! جھاڑو لا دیجئے

تا بجویم زرِ خود را در غبار
تاکہ میں مٹی میں اپنا سونا تلاش کر لوں

چوں بروبی خاک را جمع آوری
جب تو جھاڑو لگا کر مٹی کو اکٹھا کرے گا

گوئیم غربال خواہم اے جری
مجھ سے کہے گا اے بھلے! میں چھلنی چاہتا ہوں

تا بہ بیزم خاک و زر جویم ازاں
تاکہ میں مٹی کو چھانوں اور اُس میں سونا تلاش کروں

کے بود غربال ما را در دکاں
ہماری دکان میں چھلنی کہاں ہوگی؟

من ز اوّل[۴۳] دیدہ ام آخر تمام
میں نے شروع میں انجام دیکھ لیا ہے

جائے دیگر رو ازینجا والسّلام
یہاں سے دوسری جگہ چلا جا، والسّلام

ہر کہ اوّل بیں بود اعمیٰ بود
جو شروع پر نظر کرنے والا ہوتا ہے اندھا ہوتا ہے

ہر کہ آخر بیں چہ با معنیٰ بود
جو انجام کو دیکھنے والا ہوتا ہے کسقدر معقول ہوتا ہے

ہر کہ اوّل بنگرد پایانِ کار
جو شروع میں انجام کو دیکھ لیتا ہے

اندر آخر او نگردد شرمسار
آخر میں وہ شرمندہ نہیں ہوتا ہے

حکم چوں بر عاقبت اندیشی ست
حکم چونکہ انجام بینی پر ہے

بادشاہی بندۂ درویشی ست
شاہی، درویشی کی غلام ہے

---

[۴۱] کر۔ بہرا۔ ہر سو یعنی میں کانٹا مانگتا ہوں تو چھلنی اور جھاڑو کی بات کرتا ہے۔ بے معنی۔ لایعنی، بیوقوف، مہمل۔ مرتعش۔ رعشہ کا بیمار جس کی وجہ سے ہاتھ پیر لرزتے ہیں۔ منتعش۔ گر کر اُٹھ جانے والا۔

[۴۲] فہم کردم۔ یعنی میں سمجھ گیا ہوں کہ تو سونا تولنے کے لئے کانٹا مانگ رہا ہے۔ قراضہ۔ قینچی کی کترن۔ خرد و مرد۔ ریزہ ریزہ۔ پس یعنی جب وہ سونے کے ریزے بکھر جائیں گے تو اُن کو سمیٹنے کے لئے جھاڑو مانگے گا اور مٹی اور ریت جمع کرکے اُنکو چھاننے کیلئے چھلنی مانگے گا۔ جری۔ لائق۔

[۴۳] من ز اوّل۔ میں پہلے ہی یہ ساری باتیں سمجھ گیا ہوں اور تیرے معاملہ کا انجام مجھے نظر آگیا ہے لہٰذا میں نے انجام پر نظر کرکے تجھے جوابات دیئے تھے۔ ہر کہ۔ جو ابتدا بکار کو دیکھے اور انجام پر نظر نہ کرے وہ اندھا ہے عقلمند وہی ہے جو آغاز میں انتہا پر نظر کرے۔ حکم چوں۔ جبکہ مدار آخر پر ہے اور بادشاہی کا انجام بھی دنیا سے تہیدست جانا ہے اور درویش پہلے ہی سے دنیا سے دستبردار ہو جاتا ہے لہٰذا درویشی بادشاہی سے افضل ہے

عاقبت بیناں بُوَند اہلِ رشاد — درنگر وَاللهُ اَعلَمُ بِالسَّداد

ہدایت یافتہ انجام کو دیکھنے والے ہوتے ہیں — خوب سمجھ لے، خدا راستی کو خوب جانتا ہے

ایں سخن پایاں ندارد راز گو — قصۂ آں مردِ زاہد باز گو

اس بات کا اخیر نہیں ہے، راز بتا — اُس زاہد مرد کا قصہ پھر کہہ

کُن تمام اکنوں حدیثِ شیخ فرد — کاندراں کہسار بودش خواب و خورد

اب یکتا شیخ کی بات پوری کر — جس کا رہن سہن اور کھانا پینا پہاڑ میں تھا

## بقیۂ قصۂ آں زاہدِ کوہی کہ نذر کردہ بود کہ میوۂ کوہی از درخت باز نگیرم و درخت را نفشانم و کسے را نگویم بصریح و کنایت کہ بیفشاں و آں را نخورم کہ باد از درخت افگندہ باشد

پہاڑ میں رہنے والے اُس عابد تنگذار کا بقیہ قصہ جس نے منت مان لی تھی کہ میں درخت سے پہاڑی میوہ نہ توڑوں گا اور درخت کو نہ جھاڑوں گا اور کسی سے صاف اور اشارہ میں نہ کہوں گا کہ تو جھاڑ دے اور اس کو کھاؤں گا جس کو ہوا درخت سے گرا دے گی

اندراں کہ بود اشجار[1] و ثمار — سیب و امرود و انارِ بے شمار

اُس پہاڑ میں درخت اور پھل تھے — بے شمار سیب، اور امرود، اور انار تھے

قوتِ آں درویش بود آں میوہا — غیرِ آں چیزے نخوردے دائما

اُس درویش کی خوراک وہ پھل تھے — اُنکے علاوہ وہ کبھی کوئی چیز نہ کھاتا

گفت آں درویش یا رب با تو من — عہد کردم کہ نچینم دَر زمن

اُس درویش نے کہا، اے اللہ! میں نے تجھ سے — عہد کیا ہے کہ میں کسی وقت (بھی پھل) نہ توڑوں گا

خود نچینم میوہ را در کل حین — نیز غیرے را نگویم کہ بچیں

میں کسی وقت (بھی) خود پھل نہ توڑوں گا — دوسرے سے بھی نہ کہوں گا کہ تو توڑ دے

جز ازاں میوہ کہ باد انداز دش — من نچینم از درخت منتعش

اُس پھل کے علاوہ جس کو ہوا گرا دے — میں کھڑے درخت سے نہ توڑوں گا

مُدتے بر نذرِ خود بودش وفا — تا در آمد امتحاناتِ قضا

ایک زمانہ تک وہ اپنے عہد کا پابند تھا — یہاں تک کہ قضاء خداوندی سے آزمائشیں آگئیں

زیں سبب فرمود استثنا[2] کنید — گر خدا خواہد بہ پیماں برزنید

اِسی وجہ سے فرمایا ہے کہ استثنا کرلو — "اگر خدا نے چاہا" عہد میں لگالو

---

[1] اشجار۔ شجر کی جمع ہے، درخت۔ ثمار۔ ثمرۃ کی جمع ہے، پھل۔ دائما۔ ہمیشہ۔ نچینم۔ یعنی میں درخت سے پھل نہ توڑوں گا۔ حین۔ کسی وقت۔ منتعش۔ قائم، کھڑا۔

[2] استثنا۔ وعدہ اور عہد میں لفظ ان شاء اللہ کہنا۔ گر خدا خواہد۔ یہ انشاء اللہ کا ترجمہ ہے۔

زانکہ حکمِ کار در دستِ من ست ۔۔۔ اختیارِ جملگاں پستِ[51] من ست
کیونکہ معاملہ کا فیصلہ میرے ہاتھ میں ہے ۔۔۔ سب کا اختیار میرے ماتحت ہے

ہر زماں دل را دگر میلے دہم ۔۔۔ ہر نفس بر دل دگر داغے نہم
میں ہر وقت دل میں ایک دوسری خواہش پیدا کر دیتا ہوں ۔۔۔ ہر سانس میں دل پر ایک دوسرا داغ لگا دیتا ہوں

کُلَّ اِصْبَاحٍ لَنَا شَانٌ جَدِیْد ۔۔۔ کُلُّ شَیْءٍ عَنْ مُرَادِیْ لَا یَحِیْد
ہر صبح کو ہماری نئی شان ہے ۔۔۔ کوئی چیز میرے ارادہ سے انحراف نہیں کرتی ہے

در حدیث آمد کہ دل ہمچوں پرے ست ۔۔۔ در بیابانے اسیرِ صرصرے ست
حدیث (شریف) میں آیا ہے کہ دل پَر کی طرح ہے ۔۔۔ (جو) میدان میں آندھی کا پابند ہے

باد پَر را ہر طرف راند گزاف ۔۔۔ گہ چپ و گہ راست با صد اختلاف
ہوا پَر کو خواہ مخواہ ہر طرف لے جاتی ہے ۔۔۔ سینکڑوں مختلف طریقوں سے کبھی بائیں کبھی دائیں

در حدیثِ[52] دیگر ایں دل داں چناں ۔۔۔ کآب جوشاں ز آتش اندر قازغاں
دوسری حدیث (میں ہے) اس دل کو ایسا سمجھ ۔۔۔ جیسا کہ دیگ میں جوش مارتا ہوا پانی

ہر زماں دل را دگر رائے بُوَد ۔۔۔ آں نہ از وے لیک از جائے بُوَد
ہر لمحہ، دل کی ایک دوسری رائے ہوتی ہے ۔۔۔ وہ اُس کی جانب سے نہیں بلکہ دوسری جگہ سے ہوتی ہے

پس چرا ایمن شوی بر رائے دل ۔۔۔ عہد بندی تا شوی آخر خجل
تو، تو دل کی رائے پر کیوں مطمئن ہوتا ہے، ۔۔۔ تو عہد کر لیتا ہے تاکہ آخیر میں شرمندہ ہو

ایں ہم[53] از تاثیرِ حکم ست و قدر ۔۔۔ چاہ می بینی و نتوانی حذر
یہ بھی (اللہ کے) حکم اور تقدیر کی تاثیر کی وجہ سے ہے ۔۔۔ تو کنواں دیکھتا ہے اور بچ نہیں سکتا ہے

نیست خود از مرغِ پرّاں ایں عجب ۔۔۔ کو نہ بیند دام و افتد در عطب
کیا اُڑنے والے پرندے سے یہ تعجب کی بات نہیں ہے! ۔۔۔ کہ وہ جال نہیں دیکھ پاتا اور ہلاکت میں گرتا ہے

ایں عجب کہ دام بیند ہم وتد ۔۔۔ گر بخواہد ور نخواہد می فتد
یہ تعجب ہے کہ وہ جال اور کھونٹی دیکھتا ہے ۔۔۔ خواہ چاہے یا نہ چاہے، پھنس جاتا ہے

چشمِ باز و گوش باز و دام پیش ۔۔۔ سوئے دامے می پرد با پرِ خویش
آنکھیں کھلی ہوئی ہیں اور کان کھلے ہوئے ہیں اور سامنے جال ہے۔ ۔۔۔ اپنے ہی بازوؤں سے جال کی جانب پرواز کرتا ہے

---

[53] ایں ہم۔ یعنی بغیر انشاء اللہ کے عہد کرنا اور پھر اُس کے ٹوٹنے پر شرمندہ ہونا۔ وتد۔ وہ کھونٹی جس میں جال کا سرا باندھتے ہیں۔ چشمِ باز۔ پرندہ کے سب ہوش و حواس درست ہوتے ہیں اور پھر اپنے اختیار سے جال میں پھنستا ہے۔

[51] پست۔ ماتحت۔ ہر زماں۔ حدیث میں ہے۔ اِنَّ قُلُوْبَ بَنِیْ آدَمَ کُلَّھَا بَیْنَ اِصْبَعَیْنِ مِنْ اَصَابِعِ الرَّحْمٰنِ کَقَلْبٍ وَّاحِدٍ یُصَرِّفُہٗ کَیْفَ یَشَاءُ یعنی انسانوں کے سب قلب اللہ تعالیٰ کی دو انگلیوں کے درمیان اس طرح سے ہیں جیسا کہ ایک قلب اُنکو جس طرح چاہتا ہے اُلٹتا پلٹتا ہے۔ کُلَّ اصباح۔ قرآنِ پاک میں ہے۔ کُلَّ یَوْمٍ ھُوَ فِیْ شَاْنٍ یعنی ہر دن اللہ کی ایک نئی شان ہے۔ در حدیث آمد۔ حدیث شریف ہے۔ مَثَلُ الْقَلْبِ کَرِیْشَۃٍ فِیْ فَلَاۃٍ تُقَلِّبُھَا الرِّیَاحُ کَیْفَ تَشَاءُ یعنی دل کی مثال میدان میں پڑے ہوئے پَر کی سی ہے جس کو ہوائیں جس طرف کو چاہتی ہیں پلٹ دیتی ہیں۔

[52] در حدیثِ دیگر۔ حدیث شریف ہے۔ قَلْبُ الْمُؤْمِنِ اَشَدُّ غَلَیَانًا مِنَ الْقِدْرِ۔ مومن کا دل ہانڈی سے بھی زیادہ جوش کھاتا ہے یعنی ایک حال پر نہیں رہتا کبھی اُس میں اُبال آتا ہے کبھی بجھاؤ آتا ہے۔ قازغان۔ اور کزغان ترکی لفظ ہے کڑھائی اور دیگ کو کہتے ہیں۔ جائے بود یعنی قلب میں یہ کیفیات اللہ تعالیٰ پیدا فرماتا ہے۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہٗ یا کسی دیگر بزرگ کا قول ہے عَرَفْتُ رَبِّیْ بِفَسْخِ الْعَزَائِمِ میں نے اپنے خدا کو ارادوں کی تبدیلی سے پہچانا۔

## تشبیہ[1] بندِ دامِ قضا بصورت پنہاں و اثر پیدا

قضا (ئے خداوندی) کے جال کی تشبیہ جو ظاہر میں پوشیدہ ہے اور اثر ظاہر ہے

بنگر اندر دلق مہتر زادۂ — سر برہنہ در بلا افتادۂ

ایک امیر زادہ کو گدڑی کے اندر دیکھ — ننگے سر ہے، مصیبت میں پڑا ہے

در ہوائے یک نگارے سوختہ — اقمشہ و املاکِ خود بفروختہ

وہ ایک معشوق کے عشق میں تباہ ہے — اپنا سامان اور جائداد بیچ چکا ہے

خوار گشتہ درمیانِ قومِ خویش — مرہمش نایاب و دل ریش از مریش[2]

اپنی قوم میں ذلیل ہو گیا ہے — اور دل اس کے انکار سے زخمی اور اس کا مرہم نایاب ہے

خان و مال رفتہ شدہ بدنام و خوار — کامِ دشمن می رود ادبار وار

گھر بار جا چکا ہے، وہ بدنام اور ذلیل ہو گیا ہے — منحوس دشمن کے مقصد کے مطابق چلن اختیار کیے ہوئے

زاہدے بیند بگوید اے کیا — ہمتے می دار از بہرِ خدا

کسی بزرگ کو دیکھتا ہے تو کہتا ہے اے بزرگ! — خدا کے لئے توجہ دیجئے

کاندریں ادبارِ زشت افتادہ ام — مال و زر و نعمت از کف دادہ ام

کہ میں اس بری نحوست میں پھنسا ہوں — مال و زر اور نعمت ہاتھ سے دے چکا ہوں

ہمتے تا بو کہ من زیں وا رہم — زیں گل تیرہ بود کہ بر جہم

توجہ دیجئے، شاید میں اس سے نجات پا جاؤں — ہو سکتا ہے کہ میں اس کالی کیچڑ سے نکل جاؤں

ایں دعا می خواہد او از عام و خاص — تاکہ یابد یک دمے زغم خلاص

وہ ہر خاص و عام سے یہ دعا چاہتا ہے — تاکہ تھوڑی دیر کے لئے غم سے نجات حاصل کر لے

دست[3] باز و پائے باز و بند نے — نے مؤکل بر سرش نے آہنے

ہاتھ کھلے ہوئے اور پاؤں کھلے ہوئے اور کوئی قید نہیں ہے — نہ اس کے سر پر کوئی سپاہی ہے نہ بیڑی

از کدامیں بند می جوئی خلاص — وز کدامیں حبس میخواہی مناص

تو کس بیڑی سے خلاصی کا جویاں ہے؟ — اور تو کونسی قید سے چھٹکارا چاہتا ہے؟

بندِ تقدیر و قضائے مختفی — کہ نہ بیند آں بجز جانِ صفی

تقدیر کی بیڑی، اور پوشیدہ تقدیر — جس کو برگزیدہ ہستی کے علاوہ کوئی نہیں دیکھ سکتا

گرچہ پیدا نیست آں در مکمن ست — بر تر از زندان و بندِ آہن ست

اگرچہ وہ ظاہر نہیں ہے، پوشیدہ ہے — لیکن، قید خانہ اور بیڑی سے بڑھ کر ہے

---

[1] تشبیہ۔ قضاء خداوندی پوشیدہ ہے اور اس کا اثر ظاہر ہوتا ہے اسی طرح عشق کا معاملہ ہے۔ دلق۔ گدڑی۔ بلا یعنی عشق۔ نگار۔ معشوق، نقش۔ اقمشہ۔ قماش بضم قاف کی جمع ہے گھر کا سامان، ریشمین قیمتی کپڑا۔

[2] مریش۔ یہ لفظ شین ضمیر ہے جو کہ مہتر زادہ کی طرف لوٹتی ہے اور مرے جو کہ مرا کا امالہ ہے اور جھگڑے کے معنی میں آتا ہے سے مرکب یعنی اس مہتر زادہ سے ہر شخص اختلاف اور نزاع کرتا تھا اس وجہ سے اس کا دل اور زخمی تھا کام۔ مراد، مقصد۔ ادبار وار۔ بدبختانہ کیا۔ بزرگ، منظم۔ ہمت۔ بزرگوں کی روحانی توجہ۔

[3] دست باز۔ یعنی اس مہتر زادے کے نہ ہاتھ میں بیڑی تھی نہ پاؤں میں زنجیر، عشق کی نا پدید بیڑیاں تھیں مؤکل مقرر کردہ شخص، سپاہی مناص۔ بچاؤ کی جگہ۔ مختفی۔ پوشیدہ۔ صفی۔ برگزیدہ۔ مکمن۔ چھپنے کی جگہ۔ برتر۔ عشق کی زنجیریں لوہے کی زنجیروں سے بھی زیادہ سخت ہوتی ہیں اور عشق کا قید خانہ عام قید خانوں سے زیادہ سخت ہے لوہے کی زنجیر کو لوہار کاٹ سکتا ہے اور عام قید خانوں میں کوئی نقب لگایا جا سکتا ہے لیکن عشق کے سلسلہ میں یہ ممکن نہیں ہے۔

زانکہ آہنگر مر آں را بشکند — محفرہ گر ہم خشت زنداں بر کند

کیونکہ لوہار اُس کو توڑ دیتا ہے — کو بھی لگانے والا قید خانہ کی اینٹ اکھاڑ دیتا ہے

اے عجب ایں بندِ پنہانِ گراں — عاجز از تکسیرِ[1] آں آہنگراں

تعجب ہے، یہ پوشیدہ بھاری بیڑی — اِس کے کاٹنے سے لوہار عاجز ہیں

دیدنِ آں بند احمدؐ را رسد — بر گلوئے بستہ حَبلٌ مِّن مَّسد

اِس پھندے کو دیکھنے کا احمدؐ کو حق ہے — جو مونج کی رسی گلے میں بندھی ہوئی ہے

دید بر پشتِ عیالِ بولہب — تنگِ ہیزم گفت حَمّالۃَ الحطب

انھوں نے ابولہب کی بیوی کی کمر پر دیکھا — ایندھن کا گٹھر، فرمایا ایندھن اٹھانیوالی ہے

حَبل و ہیزم را جز آں چشمے ندید — کہ پدید آید بر و ہر ناپدید

رسی اور گٹھر کو اُس آنکھ کے سوا کسی نے نہ دیکھا — جس کے لئے ہر پوشیدہ چیز ظاہر ہو جاتی ہے

باقیانش جملہ تاویلے[2] کنند — کایں ز بیہوشیست و ایشاں ہوشمند

اُن کے سوا سب تاویل کرتے ہیں — کیونکہ یہ (دید) بیہوشی میں ہوتی ہے اور وہ ہوشمند ہیں

لیک[3] از تاثیرِ آں پشتش دوتو — گشتہ و نالاں شدہ در پیشِ او

لیکن اُس کی تاثیر سے اُس کی کمر دوہری — ہو رہی ہے اور وہ اُس کے سامنے رو رہا ہے

کہ دعائے ہمتے تا وا رہم — تا ازیں بندِ نہاں بیروں جہم

کہ دعا، توجہ تاکہ میں چھوٹ جاؤں — تاکہ اِس پوشیدہ بیڑی سے میں باہر نکل آؤں

آنکہ بیند ایں علامتہا پدید — چوں نداند او شقی را از سعید

جو اِن علامتوں کو کھلا دیکھتا ہے — وہ بدبخت اور نیک بخت کو کیوں نہ دیکھیگا؟

داند و پوشد بامرِ ذوالجلال — کہ نباشد کشفِ رازِ حق حلال

وہ جانتا ہے اور اللہ (تعالیٰ) کے حکم سے چھپاتا ہے — کیونکہ اللہ (تعالیٰ) کے راز کھولنا جائز نہیں ہے

ایں سخن پایاں ندارد آں فقیر — از مجاعت شد زبون و تن اسیر

اِس بات کا خاتمہ نہیں ہے، وہ درویش — بھوک سے کمزور ہو گیا اور جسم قیدی (تھا)

## مضطر شدنِ آں فقیر نذر کنندہ بکندنِ امرود از درخت

اُس عہد کرنے والے درویش کا درخت سے امرود توڑنے پر مجبور ہو جانا

## و گوشمالِ حق تعالیٰ رسیدن بے مُہلت برو

اور بغیر تاخیر کے اُس پر اللہ تعالیٰ کی جانب سے گوشمالی کا پہنچنا

---

[1] تکسیر۔ توڑنا۔ دیدنِ آں بند یعنی مخفی بند کو آنحضور علیہ السلام اور اولیاء دیکھ سکتے ہیں، آنحضورؐ اُس رسی کو جو اُمِ جمیل ابولہب کی بیوی کی گردن میں تھی اور اُس گٹھر کو جو اُسکی کمر پر تھا دیکھ رہے تھے حمالۃ الحطب۔ سورۂ تبت میں ابولہب کی بیوی ام جمیل بنت حرب کے بارے میں حَمَّالَةَ الْحَطَبِ فِي جِيدِهَا حَبْلٌ مِّن مَّسَدٍ آیا ہے یعنی وہ لکڑیوں کا گٹھر اُٹھانے والی ہے اُسکے گلے میں مونج کی رسی ہے، مفسرین نے اسکی مختلف تاویلیں کی ہیں مولانا فرماتے ہیں تاویلوں کی ضرورت نہیں آنحضورؐ کو یہ چیزیں نظر آتی تھیں۔

[2] تاویل۔ مفسرین نے گٹھر سے بارِ گناہ یا چغلخوری اور رسی سے جہنم کا طوق مُراد لیا ہے۔ کایں۔ اِن چیزوں کا دیدار اُس وقت ہوتا ہے جبکہ انسان دنیوی حواس ختم کر کے خود فراموشی اختیار کرلے۔ و ایشاں۔ اِن تاویل کرنیوالوں کے ظاہری ہوش و حواس ہیں۔

[3] لیک۔ یہاں سے پھر امیر زادہ کا حال شروع کیا ہے۔ پیشِ او۔ زاہد کے سامنے آنکہ۔ جنکو اللہ تعالیٰ نے نورِ بصیرت عطا فرمایا ہے وہ سب علامتیں دیکھ لیتے ہیں اور شقی و سعید میں فرق کر لیتے ہیں۔ داند۔ لیکن اصحابِ بصیرت اللہ کے راز ظاہر نہیں کرتے ہیں۔ تمام شد۔

پنجروز[۱] آں باد امرودے نریخت ۔۔۔ زآتشِ جوعش صبوری می گریخت

ہوا نے پانچ دن تک کوئی امرود نہ گرایا ۔۔۔ اُس کی بھوک کی آگ سے صبر بھاگتا تھا

بر سرِ شاخِ مرودے چند دید ۔۔۔ باز صبرے کرد و خود را در کشید

اُس نے ایک شاخ پر کئی امرود دیکھے ۔۔۔ پھر صبر کیا، اور اپنے آپ کو روکا

باد آمد شاخ را سر زیر کرد ۔۔۔ طبع را بر خوردنِ آں چیر کرد

ہوا چلی، شاخ کو نیچے جھکا دیا ۔۔۔ طبیعت کو اُس کے کھانے پر غالب کر دیا

جوع و ضعف و قوتِ جذبِ قضا ۔۔۔ کرد زاہد را ز نذرش بیوفا

بھوک اور کمزوری اور قضا کی کشش کی طاقت نے ۔۔۔ زاہد کو عہد سے بے وفا بنا دیا

چونکہ از امرود بُن[۲] میوہ شکست ۔۔۔ گشت اندر نذر و عہدِ خویش سُست

جب امرود کے درخت سے پھل توڑا ۔۔۔ اپنی نذر اور عہد میں کمزور پڑ گیا

ہم دراں دم گوشمالِ حق رسید ۔۔۔ چشمِ اُو بکشاد و گوشِ اُو کشید

فوراً اللہ (تعالیٰ) کی جانب سے گوشمالی ہوئی ۔۔۔ جس نے اُس کی آنکھیں کھول دیں اور کان کھینچے

مُخلِصاں باشند دائم در خطر ۔۔۔ امتحانہا ہست در راہ اے پسر

مخلصین، ہمیشہ خطرے میں ہوتے ہیں ۔۔۔ اے صاحبزادے! راہ میں اُنکے بہت امتحان ہیں

عہد را باید وفا اے جانِ من ۔۔۔ تا نمانی شرمسار و ممتحن

اے جانِ من! عہد کو پورا کرنا چاہیے ۔۔۔ تاکہ تو شرمندہ اور مصیبت میں مبتلا نہ ہو

یا مکن نذرے کہ نتوانی وَفا ۔۔۔ بر خطر منشین و بیروں جہ بلا

یا وہ عہد ہی نہ کر جس کو تو پورا نہ کر سکے ۔۔۔ خبردار! خطرے میں نہ پڑ اور باہر نکل

نذر را باید وفا در راہِ حق ۔۔۔ لیک[۳] حق تا خود کرا بدہد سبق

اللہ (تعالیٰ) کی راہ میں عہد پورا کرنا چاہیے ۔۔۔ لیکن دیکھو اللہ (تعالیٰ) کس کو سبقت (کرنے کی توفیق) ...

عہدہا بستیم بس در کارہا ۔۔۔ نذرہا کردیم در سر بارہا

ہم نے بہت سے کاموں کے عہد کئے ۔۔۔ بارہا پوشیدہ طور پر منتیں مانیں

قوتِ آں کو کہ پایاں آوریم ۔۔۔ عاجزیم و ناتوان و مضطریم

وہ طاقت کہاں ہے، کہ ہم پورا کریں ۔۔۔ ہم تو عاجز اور ناتواں اور مجبور ہیں

گر نہ فضلت دستگیر ما شود ۔۔۔ وائے بر ما زانکہ رُسوائی بود

(اے اللہ) اگر تیری مہربانی ہماری دستگیری نہ کرے ۔۔۔ ہم پر افسوس ہے، کیونکہ رُسوائی ہوگی

[۱] پنجروز۔ پانچ دن بھوکا رہنے سے اُن میں صبر کی طاقت نہ رہی۔ درکشید یعنی امرود توڑنے سے اپنے آپ کو باز رکھا۔ طبع یعنی طبیعت غالب آگئی اور صبر مغلوب ہو گیا۔ بیوفا۔ اُن بزرگ نے عہد کیا تھا کہ کوئی پھل خود توڑ کر نہ کھائیں گے۔

[۲] امرود بُن۔ امرود کا درخت۔ بکشاد۔ انہیں اپنی غلطی نظر آگئی۔ مخلصاں۔ مشہور مقولہ ہے "نزدیکاں را بیش بود حیرانی" جو بارگاہ کے مقرب ہوتے ہیں اُن کی بڑی آزمائشیں ہوتی ہیں۔ ممتحن۔ مبتلا

[۳] لیک۔ عہد کی وفا ضروری ہے لیکن یہ بھی خداوندی توفیق ہی سے ہو سکتا ہے۔ عہدہا۔ یہاں سے مولانا نے اپنے عہدوں کی وفا کی دعا شروع کر دی ہے۔ پایاں۔ یعنی عہدوں کو انجام تک پہنچانا۔ مضطر۔ مجبور۔ گر نہ فضلت۔ اگر عہد کو پورا کرنے کے لئے اللہ کا فضل شاملِ حال نہ ہوگا تو لامحالہ رسوائی ہوگی۔

نذرِ ما را با وفا پیوستہ دار — عہدِ ما را از کرم دار استوار
ہمارے عہد کو وفا سے جوڑ دے — کرم کر کے ہمارے عہد کو مضبوط کر دے

باز گشتم سوئے قصہ کاں فقیر — عہد چوں بشکست در دم شد اسیر
قصہ کی طرف میں پھر پلٹا، کہ اُس درویش نے — جیسے ہی عہد توڑا فوراً قیدی بن گیا

غیرتِ حق گوشمالش داد زود — زانکہ فرمودست اَوْفُوا بِالْعُقُوْد
اللہ (تعالیٰ) کی غیرت نے فوراً اُس کو سزا دی — کیونکہ اُس نے فرمایا ہے "عہدوں کو پورا کرو"

جمعے از دزداں بُدند آنجا[1] مگر — درمیاں آوردہ بے مر سیم و زر
وہاں چوروں کا ایک گروہ تھا، شاید — وہ لاتعداد چاندی اور سونا لائے تھے

اتفاقاً دزد چندے تاختند — واندراں کہسار مسکن ساختند
اتفاقاً چند چور بھاگے — اور اُس پہاڑ میں اُنھوں نے ٹھکانا بنا لیا

## متہم کردن آں شیخ را با دزداں و بریدن دستش را

اُس درویش کو چوروں کے ساتھ متہم کرنا اور اُس کا ہاتھ کاٹنا

بیست از دزداں بُدند آنجا و بیش — بخش می کردند مسروقات خویش
وہاں بیس اور کچھ زیادہ چور تھے — اپنی چوری (کا مال) بانٹ رہے تھے

شحنہ را غماز آگہ کردہ بُود — مردمِ شحنہ دَر افتادند زود
کوتوال کو مخبر نے خبر دیدی تھی — کوتوال کے آدمی جلد آ پہنچے

شحنہ[2] حالی عزمِ آں کہسار کرد — جملہ را بگرفت و بست آں شیر مرد
کوتوال نے فوراً اُس پہاڑ کا قصد کیا — اُس شیر مرد نے سب کو گرفتار کر لیا اور باندھ لیا

پس بفرمود از غضب جلاد را — دست و پایِ ہر یک از تن کُن جدا
پھر غصے سے جلاد کو حکم دیا — ہر ایک کے ہاتھ اور پاؤں بدن سے جدا کر دے

ہم بدانجا پائے چپ و دستِ راست — جملہ را ببرید و غوغائے بخاست
اُسی جگہ بایاں پاؤں اور داہنا ہاتھ — سب کا کاٹ دیا اور شور برپا ہو گیا

دستِ زاہد ہم بُریدہ شد غلط[3] — پاش را می خواست ہم کردن سقط
غلطی سے شیخ کا ہاتھ بھی کاٹ دیا گیا — پاؤں کو بھی اُس نے بیکار کرنا چاہا

در زماں آمد سوارے بس گزیں — بانگ بر زد بر عواں کاے سگ بہ بیں
فوراً ایک معزز سوار آیا — سپاہی پر چیخا اے کتے! دیکھ (خبردار)

---

[1] آنجا یعنی اُس علاقہ میں۔ بے مر۔ بے حد۔ مسروقات چُرائی ہوئی چیزیں۔ شحنہ۔ کوتوال۔ غماز۔ چغلخور، مخبر۔

[2] شحنہ۔ کوتوال نے سب ڈاکوؤں کو پکڑ کر باندھ لیا۔ جلاد۔ سزاؤں کو جاری کرنے والا۔ ہم۔ یعنی جلاد نے فوراً ہر ایک کا داہنا ہاتھ اور بایاں پاؤں کاٹ دیا۔ غوغا۔ شور و غل۔

[3] غلط۔ یعنی اِس شبہ میں کہ یہ بھی چور ہے۔ سقط۔ بیکار چیز۔ در زماں۔ کوئی مرد غیب جلاد سپاہی پر چیخا۔

این فلاں شیخ ست و ابدالِ[1] خدا | دستِ اُو را تو چرا کردی جُدا
یہ فلاں بزرگ، اور خدا کے اَبدال میں سے ہے | تو نے اِس کا ہاتھ کیوں جُدا کیا!

آں عواں بدرید جامہ تیز رفت | پیشِ شحنہ داد آگاہیش تفت
اُس سپاہی نے کپڑے پھاڑے (اور) تیزی سے بھاگا | کوتوال کے پاس، اُس کو فوراً مطلع کیا

شحنہ آمد پا برہنہ عُذر خواہ | کہ ندانستم خدا بر من گواہ
کوتوال ننگے پاؤں معافی مانگنے آیا | کہ مجھے علم نہ تھا، خدا میرا گواہ ہے

ہین بحل کُن مر مرا زیں کارِ زشت | اَے کریم و سَرورِ اہلِ بہشت
اِس بُرے کام کی مجھے ضرور معافی دیجیے | اے بزرگ اور جنتیوں کے سردار!

گفت[2] می دانم سبب ایں نیش را | می شناسم من گناہِ خویش را
انھوں نے کہا میں اِس زخم کا سبب جانتا ہوں | میں اپنے گناہ کو جانتا ہوں

من شکستم حُرمتِ اَیمانِ اُو | پس یمینم بُرد دادِ دستانِ اُو
میں نے اُس کی قسموں کی حُرمت کو توڑا | اِسلئے اسکے محکمۂ انصاف نے میرا داہنا ہاتھ کاٹ دیا!

من شکستم عہد و دانستم بدست | تا رسید آں شومیِ جرأت بدست
میں نے اُس کا عہد توڑا اور میں جانتا تھا بُرا ہے | اِس جرأت کی نحوست ہاتھ کو پہنچی

دست ما و پایِ ما و مغز و پوست | باد اے والی فدائے حکمِ دوست
ہمارے ہاتھ اور ہمارے پاؤں اور مغز و پوست | اے حاکم! دوست کے حکم پر قربان ہیں

قِسمِ[3] من بود ایں تُرا کردم حلال | تو ندانستی تُرا نبُود وبال
یہ میرا نصیبہ تھا، میں نے تجھے معاف کیا | تو نہ سمجھا، تجھ پر وبال نہ ہوگا

وانکہ اُو دانست اُو فرمانرواست | با خدا سامانِ پیچیدن کراست
وہ جو جانتا تھا، کہ وہ حاکم ہے | خدا سے اُلجھنے کا کس کو حوصلہ ہے؟

اے بسا مُرغِ پرندہ دانہ جُو | کہ بُریدہ حَلقِ اُو ہم حَلقِ اُو
بسا اوقات دانہ تلاش کرنے والے پرندے کے | حلق ہی نے اُس کا گلا کاٹا ہے

اے بسا مُرغے زمعدہ و مغص | بر کنارِ بام محبوسِ قفص
بسا اوقات پرندے معدے اور (آنتوں کی) اینٹھن سے | بالاخانے کے کنارے پر پنجرے کا قیدی ہے

اے بسا ماہی دَر آبِ دور دست | گشتہ از حرصِ گلو ماخوذِ شست
بسا اوقات مچھلی گہرے پانی میں | حلق کی حرص کی وجہ سے کانٹے میں پھنسی ہے

---

[1] ابدال۔ اولیاء کی ایک خاص جماعت ہے۔ جدا۔ یعنی کاٹ کر۔ عواں سپاہی۔ تفت۔ گرم۔ بحل کن۔ معاف کردے۔

[2] گفت۔ شیخ نے کہا ہاتھ کٹنے کا اصل سبب میں جانتا ہوں۔ اَیمان یمین کی جمع ہے، قسم، عہد، یمین۔ داہنا ہاتھ۔ بدست۔ پہلے مصرع کے آخر میں بمعنی بُرا ہے اور دوسرے کے آخر میں بدست بمعنی ہاتھ۔

[3] قسم۔ حصہ۔ فرماں روا۔ یعنی خدا کیلئے۔ کہ بریدہ یعنی حلق کی خواہش، گلا کٹنے کا سبب بنی ہے۔ مغص۔ پیٹ کا درد، اینٹھن۔ مغص۔ صاد اور سین دونوں سے صحیح ہے۔ دور دست۔ دور دراز، گہرا۔ شست۔ مچھلی پکڑنے کا کانٹا۔

اے بسا مستورِ[1] در پردہ بُدہ — شومیِ فرج و گلو رُسوا شُدہ
بسا اوقات (عورت) پردے میں چھپی ہوئی — شرمگاہ، اور حلق کی بدبختی سے رُسوا ہوئی ہے

اے بسا قاضیِ حبرِ نیک خُو — از گلوی رشوتے اُو زرد رُو
بسا اوقات نیک عادت، علامہ، قاضی — رشوت خور حلق کی وجہ سے وہ شرمندہ ہوا ہے

اے بسا حاجی بحج رفتہ لعشق — وقتِ باز آمد شدہ اُو یارِ فسق
بسا اوقات عشق کی وجہ سے حج میں گیا ہوا حاجی — واپسی کے وقت فسق (و فجور) کا ساتھی بنا ہے

بلکہ در ہاروت و ماروت آں شراب — از عروجِ چرخ شاں شد سدِ باب
بلکہ ہاروت و ماروت کے لئے وہ شراب — آسمان پر چڑھنے سے اُنکے لئے مانع بنا

بایزید[2] از بہرِ ایں کرد احتراز — دید در خود کاہلی اندر نماز
بایزیدؒ نے اسی لئے پرہیز کیا — کہ اُنھوں نے اپنے اندر نماز میں سُستی دیکھی

از سبب اندیشہ کرد آں ذُو لباب — دید علت خوردنِ از بسیار آب
اُن عقلمند نے سبب سوچا تو — زیادہ پانی پینے کو سبب سمجھا

گفت تا سالے نخواہم خورد آب — آنچناں کرد و خدایش داد تاب
کہا میں ایک سال تک پانی نہ پیوں گا — ایسا ہی کیا، اور خدا نے اُنکو طاقت عطا فرمائی

ایں کمینہ جہدِ اُو بُد بہرِ دیں — گشت اُو سلطان و قطب العارفیں
دین کے لئے یہ اُنکی معمولی کوشش تھی — وہ شاہ اور قطب العارفین بنے

چوں[3] بُریدہ شد برای حلق دست — مردِ زاہد را درِ شکوی بہ بست
جب حلق کی وجہ سے ہاتھ کاٹا گیا — بزرگ انسان کے لئے شکوے کا دروازہ بند ہو گیا

ہمچنیں باشد چو یک در بستہ شُد — صد درِ دیگر برائے اُو شکستہ شُد
ایسا ہی ہوتا ہے کہ جب ایک دروازہ بند ہوتا ہے — اُس پر دوسرے سینکڑوں دروازے کھل جاتے ہیں

## کرامتِ شیخ اقطع و زنبیل بافتنِ اُو بدو دست در خلوت

کٹنڈے شیخ کی کرامت اور تنہائی میں اُن کا دونوں ہاتھوں سے جھولی بننا

شیخ اقطع گشت نامش پیشِ خلق — کرد معروفش بدیں آفاتِ حلق
لوگوں میں اُن کا نام ٹنڈا شیخ ہو گیا — اُن کو حلق کے مصائب نے اِس (نام) سے مشہور کر دیا

گر تو نامِ اولش خواہی روا — ہیں بر و بُو الخیر تیناتیش خواں
اگر تو اُن کا پہلا نام لینا چاہے — جا، ابوالخیر تیناتی کہہ دے

---

[1] مستور۔ پوشیدہ۔ حبر۔ یہودی عالم، بڑا عالم۔ سدِ باب۔ دروازے کی روک، مانع۔

[2] بایزید بسطامیؒ کو ایکبار نماز میں سُستی کا احساس ہوا، اسکے سبب پر غور کیا تو پانی پینے کی کثرت کو سمجھا چنانچہ عہد کر لیا کہ ایک سال پانی نہ پیئنگا۔ ذُولباب۔ عقلمند۔ تاب۔ طاقت۔ ایں کمینہ۔ دین کی خاطر اُنھوں نے یہ ادنیٰ سی بات کی تھی جس کی وجہ سے اللہ تعالیٰ نے اُنپر ایسا فضل کیا کہ اُنکو قطب العارفین کا درجہ دے دیا۔

[3] چوں بُریدہ۔ پھر اُن ہی بزرگ کا تذکرہ شروع کیا ہے کہ چونکہ وہ جانتے تھے کہ اُن کی عہد شکنی کی یہ سزا ہے لہٰذا اُنھیں کوئی شکوہ نہ ہوا۔ ایں چنیں۔ قدرت ایک ذریعہ بند کرتی ہے تو سینکڑوں دیگر ذرائع پیدا فرما دیتی ہے۔ اقطع یعنی دست بُریدہ، ٹنڈا۔ گر تو۔ یہ بزرگ شیخ اقطع کہلانے لگے تھے اُن کا اصل نام ابوالخیر تھا اور تینات گاؤں کے رہنے والے تھے۔

در عریش[1] او را یکے زائر بیافت ۔ کو بہر دو دستِ خود زنبیل بافت
جھونپڑی میں ایک ملاقاتی نے اُن کو پایا ۔ کہ وہ اپنے دونوں ہاتھوں سے جھولی بُن رہے ہیں

گفت او را کاے عدوِ جانِ خویش ۔ در عریشم آمدی سر کردہ پیش
انھوں نے اس سے کہا اے اپنی جان کے دشمن ۔ تو منہ اٹھائے میری جھونپڑی میں چلا آیا

ایں چرا کردی شتاب اندر سباق ۔ گفت از افراطِ مہر و اشتیاق
آگے بڑھنے میں تو نے جلدی کیوں کی؟ ۔ اُسنے کہا کہ اشتیاق اور محبت کی زیادتی کی وجہ سے

پس تبسم کرد و گفت اکنوں بیا ۔ لیک مخفی دار ایں[2] را اے کیا
تو وہ ہنسے، اور فرمایا اب آجا ۔ لیکن اے بزرگ! اس کو پوشیدہ رکھ

تا نمیرم من مگو ایں با کسے ۔ نے قرینے نے حبیبے نے خسے
جب تک میں نہ مروں یہ کسی سے نہ کہنا ۔ نہ ساتھی سے، نہ دوست سے، نہ کسی کمینہ سے

بعد ازاں قومِ دگر از روزنش ۔ مطلع گشتند بر بافیدنش
اسکے بعد دوسرے لوگ اُن کے گھر کے سوراخ کے ذریعہ ۔ اُن کے بُننے سے باخبر ہوگئے

گفت حکمت را تو دانی کردگار ۔ من کنم پنہاں تو کردی آشکار
انھوں نے فرمایا اے خدا! تو حکمت کو جانتا ہے ۔ میں نے چھپایا تو نے ظاہر کردیا

آمد الہامش کہ یک چندے بدند ۔ کاندریں غم بر تو منکر می شدند
ان کو الہام ہوا، کچھ لوگ تھے ۔ جو اس غم میں تمہارے منکر ہوگئے ہیں

کہ مگر سالوس بود او در طریق ۔ کہ خدا رسواش کرد اندر فریق
کہ شاید وہ طریقت میں مکار تھا ۔ کہ خدا نے لوگوں میں اس کو رسوا کیا ہے

من نخواہم[3] کاں رمہ کافر شوند ۔ در ضلالت در گمانِ بد روند
میں نے نہ چاہا کہ وہ جماعت منکر ہو ۔ گمراہی کی وجہ سے بدگمانی میں مبتلا ہوں

ایں کرامت را بکردیم آشکار ۔ کہ دہیمت دست اندر وقتِ کار
ہم نے یہ کرامت ظاہر کردی ۔ کہ ہم کام کے وقت تجھے ہاتھ دیتے ہیں

تا کہ ایں بیچارگانِ بدگماں ۔ رد نگردند از جنابِ آسماں
تاکہ یہ بدگمان، بیچارے ۔ آسمانی درگاہ سے مردود نہ بنیں

من ترا بے ایں کرامتہا ز پیش ۔ خود تسلی دادہ ام از ذاتِ خویش
میں نے تمہیں پہلے ہی سے ان کرامتوں کے بغیر ۔ اپنی ذات کے بارے میں تسلی دیدی ہے

---

[1] عریش۔ جھونپڑی۔ زنبیل۔ تھیلا جس میں فقرا ما بنا کھانا وغیرہ رکھتے ہیں۔ سر کردہ پیش۔ منہ اٹھائے۔ شتاب۔ جلد۔ بسباق۔ بڑھنا۔ افراط۔ زیادتی۔

[2] ایں۔ یعنی یہ کرامت کہ تنہائی میں دونوں ہاتھ ہو جاتے ہیں۔ بافیدنش یعنی تنہائی میں وہ دونوں ہاتھوں سے بُنتے ہیں۔ یک چندے کچھ لوگ۔ غم۔ یعنی ہاتھ کٹنے کا غم۔ منکر یعنی بزرگی کے منکر۔ سالوس۔ مکار۔ طریق۔ طریقت۔ فریق۔ جماعت۔

[3] من نخواہم۔ یعنی اللہ تعالےٰ نے الہام میں فرمایا کہ ہم نے یہ پسند نہ کیا کہ ہمارے بندے تم سے بدگمان ہوں لہٰذا یہ کرامت ظاہر کردی ہے۔ رمہ۔ جماعت۔ دست یعنی کٹا ہوا ہاتھ۔ رد۔ یعنی یہ لوگ اگر بدگمانی کی حالت میں مرے تو ہماری بارگاہ سے مردود ہو جائیں گے۔ من ترا۔ تنہائی اور ضرورت کے وقت کٹا ہوا ہاتھ پیدا کرنا تمہاری تسلی کے لئے نہیں ہے تمہیں تو ہماری ذات سے پہلے ہی تسلی حاصل ہے۔

ایں کرامت بہرِ ایشاں دادمت | وایں چراغ از بہرِ آں بنہادمت

میں نے تمہیں یہ کرامت اُن کے لئے دی ہے | اور یہ چراغ میں نے اُن کے لئے رکھا ہے

تو ازاں بگذشتۂ کز مرگِ تن | ترسی از تفریقِ اجزائے بدن

تم تو اس سے ترقی کر چکے ہو کہ بدن کے مرنے سے | بدن کے اجزاء کے ٹکڑے ہو جانے سے ڈرو

وہم تفریقِ سر و پائے از تو رفت | دفعِ وہم اسپر رسیدت نیک زفت

سر اور پاؤں کے جدا ہونے سے تمہارا وہم ختم ہو گیا | وہم کے دفعیہ کی اچھی موٹی سپر تمہیں مل گئی ہے

## سببِ جرأتِ ساحرانِ فرعون بر قطعِ دست و پا

فرعون کے جادوگروں کے ہاتھ پاؤں کٹ جانے پر جرأت کا سبب

ساحراں را نے کہ فرعونِ لعیں | کرد تہدید و سیاست بر زمیں

کیا ایسا نہیں ہے کہ فرعون ملعون نے جادوگروں کو | میدان میں دھمکی اور تنبیہ کی

کہ ببرم دست و پاتاں از خلاف | پس درآویزم ندارم تاں معاف

کہ میں تمہارا دایاں بایاں ہاتھ پاؤں کاٹ دوں گا | پھر تمہیں لٹکا دوں گا، تمہیں معاف نہ کروں گا

او ہمی پنداشت کایشاں در ہماں | وہم و تخویف اند و وسواس و گماں

وہ سوچتا تھا، کہ وہ اُسی | وہم اور ڈر اور وسوسوں اور گمان میں ہیں

کہ بود شاں لرزہ و تخویف و ترس | از توہمہا و تہدیداتِ نفس

کہ اُن پر لرزہ، اور خوف اور ڈر ہو گا | جان کی دھمکیوں اور توہمات سے

او نمی دانست کایشاں رستہ اند | بر دریچہ نورِ دل بنشستہ اند

وہ نہ جانتا تھا کہ وہ آزاد ہو چکے ہیں | دل کے نور کی کھڑکی پر جا بیٹھے ہیں

سایۂ خود را ز خود دانستہ اند | چابک و چست و گُش و برجستہ اند

اپنے آپ سے، اپنے سایہ کو ممتاز کر چکے ہیں | تیز اور چست اور خوش اور ہوشیار ہو گئے ہیں

ہاونِ گردوں اگر صد بار شاں | خرد کوبد اندریں گلزار شاں

اگر سو بار (بھی) آسمان کی اوکھلی | اُن کو اِس خاکدان میں ریزہ ریزہ کر دے

اصلِ ایں ترکیب را چوں دیدہ اند | از فروغِ وہم کم ترسیدہ اند

چونکہ انھوں نے اِس بناوٹ کی اصل کو دیکھ لیا ہے | وہم کی زیادتی سے وہ کم ڈرتے ہیں

ایں جہاں خواب است اندر ظن مایست | گر رود در خواب دستے باک نیست

یہ دنیا خواب ہے، شک میں نہ پڑ | اگر خواب میں ہاتھ کٹ جائے کوئی پروا نہیں ہے

---

لہ چراغ۔ یعنی کرامت۔ تو ازاں۔ تم اِس مقام سے آگے بڑھ گئے ہو کہ اِن جسمانی ہاتھ پاؤں کو اصل سمجھو اور اُن کے فنا ہونے سے ڈرو۔ اسپر سپر، ڈھال۔ نیک زفت۔ خوب موٹی۔ ساحراں۔ فرعون نے جادوگروں کی جان لینے کی دھمکی دی تھی جبکہ وہ حضرت موسیٰؑ پر ایمان لے آئے تھے۔ زمیں۔ یعنی وہ میدان جہاں وہ حضرت موسیٰؑ کا مقابلہ کرنے آئے تھے۔

لہ او نمی دانست۔ جادوگروں کا دل نورِ ایمان سے منور ہو چکا تھا اور وہ اِس جسم اور زندگی کو عارضی سمجھ چکے تھے۔ سایہ۔ دنیاوی جسم اور اخروی جسم کی مثال جسم اور سایہ کی سی ہے۔ آدمی! کمل گلزار۔ اگر گاف کے زیر سے ہے تو خاکدان کے معنیٰ میں ہے اور اگر گاف کے پیش سے تو چمن کے معنیٰ میں ہے۔ اصل۔ چونکہ وہ سمجھ چکے ہیں کہ اِس جسم عنصری کی اصل درحقیقت روح ہے لہٰذا وہ اِس عارضی وجود کے فنا ہونے کے وہم سے بےخوف ہیں۔

لہ ایں جہاں۔ جسمِ عنصری کو اِس جسم سے تشبیہ دے کر جو انسان عالمِ خواب میں دیکھتا ہے پھر یہ سمجھایا ہے کہ اگر عالمِ خواب میں نظر آنے والے جسم کے ٹکڑے ہوتے ہوئے دیکھے گئے تو اِس سے اصل جسم پر کوئی ضرر نہیں پہنچتا ہے اِسی طرح جسم عنصری کے ٹکڑے ہو جانے سے اصل جسم کو کوئی نقصان نہیں

بقیہ

گر بخواب اندر سرت ببرید گاز[۵۱] — هم سرت برجاست هم عمرت دراز

اگر خواب میں قینچی تیرا سر کاٹ دے — تیرا سر بھی اپنی جگہ ہے، تیری عمر دراز ہے

گر ببینی خواب در خود را دو نیم — تندرستی چونکه خیزی بے سقیم

اگر تو خواب میں اپنے دو ٹکڑے دیکھے — جب تو اُٹھے گا، بغیر کسی بیماری کے تندرست ہے

حاصل اندر خواب نقصانِ بدن — نیست باکے از دو صد پاره شدن

خلاصہ یہ ہے، کہ خواب میں بدن کا نقصان — دو سو ٹکڑے ہو جانے سے کوئی پروا نہیں ہے

ایں جہاں را که بصورت قائم ست — گفت پیغمبرؐ که حُلمِ نائم ست

اس دنیا کو، جو بظاہر قائم ہے — پیغمبرؐ نے فرمایا ہے، کہ سونے والے کا خواب ہے

از رهِ تقلید تو کردی قبول[۵۲] — سالکاں ایں دیده پیدا بے رسول

تو نے تقلید کے راستے سے تسلیم کیا ہے — سالکوں نے بغیر کسی پیغام دینے والے کے ظاہر دیکھ لیا ہے

روز در خوابی مگو کایں خواب نیست — سایه فرع ست اصل جز مهتاب نیست

تو دن میں بھی خواب میں ہے، نہ کہہ کہ یہ خواب نہیں ہے — سایہ فرع ہے، چاند کے علاوہ کوئی اصل نہیں ہے

خواب و بیداریت آں داں اے عضد — که ببیند خفته کو در خواب شد

اے معتمد! تو اپنے سونے اور جاگنے کو یہ سمجھ — کہ کوئی سویا ہوا دیکھے کہ وہ سو گیا ہے

او گماں برده که ایں دم خفته ام — بیخبر زاں کوست در خواب دوم

وہ سمجھا کہ میں سویا ہوا ہوں — اس سے بے خبر ہے کہ وہ دوسری نیند میں ہے

کوزه گر[۵۳] گر کوزهٔ را بشکند — چوں بخواهد باز خود قائم کند

کمہار، اگر کسی پیالہ کو توڑتا ہے — جب چاہے گا اُس کو بنا لے گا

کور را هر گام باشد ترسِ چاه — با هزاراں ترس می آید براه

اندھے کو ہر قدم پر کنوئیں کا ڈر ہوتا ہے — وہ ہزاروں ڈر کے ساتھ راستہ طے کرتا ہے

مردِ بینا دید عرضِ راه را — پس بداند او مغاک و چاه را

بینا انسان نے راستہ کی چوڑائی دیکھ لی ہے — تو وہ گڑھے، اور کنوئیں کو جانتا ہے

پا و زانویش نه لرزد هر دمے — رو ترش کے دارد او از هر غمے

اُس کا پاؤں اور ران کسی وقت نہیں کپکپاتے ہیں — وہ کسی غم سے رنجیدہ کب ہوتا ہے!

---

[۵۱] گاز۔ قینچی۔ عمرت دراز۔ عوام میں مشہور ہے کہ اگر انسان خواب میں اپنے آپ کو مُردہ دیکھے تو اُس کی تعبیر عمر کی درازی ہے۔ گفت پیغمبرؐ۔ حدیث شریف میں ہے کہ ایک شخص نے حضورؐ سے دریافت کیا کہ دنیا کیا ہے تو آپؐ نے فرمایا سونے والے کا خواب ہے۔ پھر اُس نے دریافت کیا کہ دنیا اور آخرت میں کتنا فاصلہ ہے فرمایا پلک جھپکنے کی بقدر فاصلہ ہے۔

[۵۲] از رہِ تقلید۔ عام انسان تقلیدی طور پر دنیا کی ناپائیداری کو تسلیم کرتا ہے اور اولیا سالکو سے دیکھتے ہیں۔ روز در خوابی۔ نیند کی حالت صرف شب ہی میں نہیں بلکہ دن کی بیداری میں بھی خواب ہی ہے حضورؐ نے فرمایا ہے لوگ نیند میں ہیں جب مریں گے بیدار ہو جائیں گے۔ سایہ۔ عالم دنیا اور اُسکے موجودات سب وجود باری کی فرع اور سایہ ہیں۔ خواب و بیداری۔ مولانا نے دنیا کی بیداری کو خواب بتایا تو شبہ ہوتا ہے کہ جب بیداری خواب ہے تو اُسکے بعد حالتِ خواب کو کیا کہا جائیگا۔ اس کا جواب دیتے ہیں کہ انسان حالتِ خواب میں یہ دیکھتا ہے کہ وہ بیدار تھا اور اب سو گیا ہے تو جس طرح خواب میں خواب کو دیکھتا ہے اِسی طرح اِس عالم کی بیداری اور خواب کو سمجھو۔

[۵۳] کوزہ گر۔ خدا جسم کا بنانے والا ہے اگر وہ اس جسم کو فنا کرتا ہے تو جب چاہتا ہے پھر بنا دیتا ہے۔ کور۔ اندھا خطرات سے ڈرتا ہے بینا بے نیاز ہوتا ہے اِسی طرح جن کو چشمِ بصیرت حاصل ہے وہ دنیا کے خطرات سے نہیں ڈرتے ہیں۔ مغاک۔ گڑھا۔

خیز[1] فرعونا کہ ما آں نیستیم — کہ بہر بانگے زغولے بیستیم

اے فرعون! کھڑا ہو جا کیونکہ ہم وہ نہیں ہیں — کہ چھلاوے کی ہر آواز پر ہم ٹھہریں

خرقۂ ما را بدر دوزندہ ہست — ورنہ ما را خود برہنہ تن بہ است

ہماری گدڑی پھاڑ دے، سینے والا موجود ہے — ورنہ، ہمارے لئے ننگا بدن بہتر ہے

بے لباس ایں خواب را اندر کنار — خوش بگیریم اے عدوِ نابکار

بغیر لباس کے، اس نیند کو بغل میں — خوشی سے لیں گے اے نالائق دشمن!

خوشتر از تجرید از تن و زمزاج — نیست اے فرعون بے الہام گیج

بدن اور مزاج سے جدا ہو جانا خوشگوار — نہیں ہے بغیر الہام کے اے احمق فرعون!

## شکایت[2] کردن استر پیش شتر کہ من بسیار در روئے می افتم

اونٹ سے خچر کا شکایت کرنا کہ میں منہ کے بل بہت گرتا ہوں

## و تو نمی افتی اِلّا بنادر و جواب گفتن آں

اور تو نہیں گرتا مگر بہت کم اور اُس کا جواب دینا

گفت اُستر با شتر کاے خوش رفیق — در فراز و شیب و در راہِ دقیق

خچر نے اونٹ سے کہا، اے اچھے ساتھی! — اونچے، اور نیچے، اور تنگ راستے میں

تو نیائی در سر و خوش می روی — من ہمی آیم بسر در چوں غوی

تو منہ کے بل نہیں گرتا ہے، اچھی طرح چلتا ہے — میں گمراہ کی طرح سر کے بل گرتا ہوں

ایں سبب را باز گو با من چیست — تا بدانم من کہ چوں باید بزیست

مجھے اس کا سبب بتا کہ کس وجہ سے ہے؟ — تاکہ میں جان لوں، کہ کس طرح جینا چاہیئے؟

گفت[3] از چشم تو چشم من یقیں — بیگماں روشن تر است و تیز بیں

اُس نے کہا میری آنکھ تیری آنکھ سے یقیناً — بلاشک زیادہ روشن اور تیز دیکھنے والی ہے

بعد ازاں ہم از بلندی ناظرم — زیں سبب در رو نیفتم حاضرم

اس کے علاوہ میں اونچائی سے دیکھ لینے والا ہوں — اس سبب سے میں منہ کے بل نہیں گرتا ہوں میں موجود ہوں

گفت چشم من ز تو روشن تر است — بعد ازاں ہم از بلندی ناظر است

اس نے کہا میری آنکھیں تیری آنکھوں کی زیادہ روشن ہیں — اس کے علاوہ اونچائی سے دیکھنے والی ہیں

چوں بر آیم بر سرِ کوہِ بلند — آخرِ عقبہ بہ بینم ہوشمند

میں جب بلند پہاڑ کی چوٹی پر پہنچتا ہوں — عقلمندی سے گھاٹی کے آخر کو دیکھ لیتا ہوں

---

[1] خیز فرعونا۔ پھر مولانا نے جادوگروں کی بات شروع کی ہے۔ غول۔ چھلاوے کی آواز بے حقیقت ہوتی ہے۔ خرقہ۔ یعنی یہ جسم عنصری جو روح کا لباس ہے۔ ورنہ۔ اگر اللہ تعالیٰ جسم عنصری نہ عنایت فرماتا تو روحانی وجود ہی بہتر ہے۔ بے لباس پہلے شعر کے ثانی مصرع کی علت ہے یعنی ہم بغیر جسم کے روح سے بغلگیر ہونگے۔ خوشتر۔ یعنی روحانی زندگی ہمارے لئے الہام خداوندی کی وجہ سے خوشتر ہو گئی ہے۔

[2] شکایت۔ مولانا نے فرمایا تھا کہ جنکو چشم بصیرت حاصل ہو جاتی ہے وہ دنیاوی خطرات میں مبتلا نہیں ہوتے ہیں۔ اب اس قصہ سے اسکی وضاحت فرماتے ہیں۔ استر۔ خچر۔ غوی۔ گمراہ۔

[3] گفت۔ اونٹ نے جواب دیا کہ میں دور بینی سے کام لیتا ہوں اور انجام پر نظر رکھتا ہوں اس لئے ٹھوکریں نہیں کھاتا ہوں، یہی صورت ان لوگوں کی ہے جنکو چشم بصیرت حاصل ہو جاتی ہے وہ آخرت پر نظر رکھتے ہیں۔ حاضرم۔ یعنی میں موجود ہوں، دیکھ لے میری حالت سے میری بات کی تصدیق ہو جائے گی۔ از بلندی۔ اونٹ گردن اُبھار کر دیکھ لیتا ہے۔ عقبہ۔ پہاڑ کی گھاٹی۔

پس ہمہ پستی و بالائیِ راہ ۔۔۔ دیدہ ام را وانماید ہم اِلٰہ

پھر راستہ کی سب نیچائی اور اونچائی ۔۔۔ اللہ (تعالیٰ) میری آنکھ کو دکھا دیتا ہے

ہر قدم من از سرِ بینش نہم ۔۔۔ از عثارِ[1] وا وفتادن وارہم

میں ہر قدم، دیکھ بھال کر رکھتا ہوں ۔۔۔ ٹھوکر کھانے، اور گرنے سے نجات پاجاتا ہوں

تو بہ بینی پیشِ خود یک دو سہ گام ۔۔۔ دانہ بینی و نہ بینی رنجِ دام

تو اپنے آگے ایک دو تین قدم دیکھتا ہے ۔۔۔ دانہ کو دیکھ لیتا ہے، جال کی تکلیف کو نہیں دیکھتا ہے

یَسْتَوِی الْاَعْمٰی لَدَیْکُمْ وَالْبَصِیْر ۔۔۔ فِی الْمَقَامِ وَالنُّزُوْلِ وَالْمَسِیْر

تمہارے نزدیک اندھا اور بینا برابر ہے ۔۔۔ ٹھہرنے، اور اترنے، اور چلنے میں

چوں جنین[2] را در شکم حق جاں دہد ۔۔۔ جذبِ اجزا در مزاجِ اُو کند

جب اللہ (تعالیٰ) پیٹ کے بچہ میں جان ڈالتا ہے ۔۔۔ اُسکی طبیعت میں اجزاء کو جذب (کرنے کی طاقت) پیدا کر دیتا ہے

از خورش اُو جذبِ اجزا می کند ۔۔۔ تار و پودِ جسمِ خود را می تند

وہ خوراک سے اجزاء جذب کرتا ہے ۔۔۔ اپنے جسم کا تانا بانا تنتا ہے

تا چہل سالش بجذبِ جزوہا ۔۔۔ حق حریصش کردہ باشد در نما

چالیس سال تک اجزا کے جذب کرنے کا ۔۔۔ (نشو) نما میں اللہ (تعالیٰ) اُس کو حریص کر دیتا ہے

جذبِ اجزا رُوح را تعلیم کرد ۔۔۔ چوں نداند جذبِ اجزا شاہِ فرد

اُس نے روح کو اجزاء جذب کرنے کی تعلیم کی ۔۔۔ یکتا شاہ اجزاء کو جذب کرنا کیوں نہ جانے گا؟

جامعِ[3] ایں ذرہا خورشید بود ۔۔۔ بے غذا اجزات را داند ربود

ان ذرّوں کو جمع کرنے والا سورج تھا ۔۔۔ وہ بغیر غذا کے تیرے اجزاء کو چن لینا جانتا ہے

آں زمانے کاندر آئی تو ز خواب ۔۔۔ ہوش و حسِ رفتہ را خواند شتاب

جس وقت تو خواب سے (نکل کر اپنے) اندر آئیگا ۔۔۔ وہ گئے ہوئے ہوش و حواس کو فوراً بلا لیگا

تا بدانی کاں ازو غائب نشد ۔۔۔ باز آید چوں بفرماید کہ عُد

حتیٰ کہ تو جان لے گا کہ وہ اس سے غائب نہیں ہے ۔۔۔ وہ واپس آجائیگا جب وہ (اللہ تعالیٰ) فرمائیگا کہ لوٹ آ

---

انسان جب نیند سے بیدار ہوتا ہے تو زائل شدہ حواس فوراً لوٹ آتے ہیں اسی طرح حشر میں اجزائے بدن فوراً لوٹ آئیں گے۔ عُد۔ امر کا صیغہ ہے، لوٹ آ۔

[1] عثار۔ ٹھوکر کھانا۔ واز۔ یعنی تیری نظر انجام پر نہیں ہے۔ یستوی تیرے لئے اچھا برا سب یکساں ہے میں ہر چیز میں امتیاز کر لیتا ہوں، غرضیکہ اہلِ اللہ اور عوام کی مثال خچر اور اونٹ کی سی ہے۔

[2] چوں جنین۔ مولانا نے پھر پہلے مضمون کی طرف رجوع کیا ہے جاد و گروں کو جسموں کے دوبارہ حشر کا یقین ہو گیا تھا تو اب مولانا حشر میں جسم کے دوبارہ موجود ہونے کو ثابت کرتے ہیں، اللہ تعالیٰ شکمِ مادر میں بچہ میں یہ کیفیت پیدا کر دیتا ہے کہ وہ غذا کے اجزا کو جذب کرنے لگتا ہے جس سے اُس کا نشو و نما ہوتا ہے۔ تا چہل سال۔ چالیس سال کی عمر تک انسان کے جسم میں نشو و نما ہوتا رہتا ہے۔ روح۔ جس طرح اِس جسم میں اللہ تعالیٰ جذب کرنے کی قوت عطا فرما دیتا ہے روح میں بھی اجزاء کو جذب کرنے کی قوت فرما دیگا۔

[3] جامع۔ اِن اجزاءِ بدن کو غذا کے ذریعہ جمع کرنے کی طاقت جس طرح اللہ تعالیٰ نے عطا فرمائی ہے اِسی طرح وہ غذا کے واسطے کے بغیر بھی اجزاءِ بدن کو جمع فرما سکتا ہے۔ آں زمانے۔

## اجتماعِ اجزاءِ خرِ عزیر علیہ السلام بعد بوسیدنش باذن اللہ تعالیٰ و در ہماں دم مرکب شدن پیش چشم عزیر علیہ السلام

اللہ تعالیٰ کے حکم سے بوسیدہ ہو جانے کے بعد عزیر علیہ السلام کے گدھے کے اجزاء کا جمع ہو جانا، اور فوراً عزیر علیہ السلام کی آنکھوں کے سامنے جُڑ جانا

ہیں عزیرا در نگر اندر خرتؒ ... کہ بپوسیدست و ریزیدہ برت
ہاں اے عزیرؑ! اپنے گدھے کو دیکھ ... کہ تیرے سامنے گلا سڑا اور ریزہ ریزہ ہے

پیشِ تو گرد آورم اجزاش را ... آں سر و دم و دو گوش و پاش را
میں تیرے سامنے اُس کے اجزاء کو جمع کر دونگا ... سر اور دُم، اور دونوں کان، اور پاؤں کو

دست نے و جزو برہم می نہد ... پارہ ہا را اجتماعے می دہد
ہاتھ نہیں ہے اور اجزا کو جمع کر دیتا ہے ... ٹکڑوں کو جوڑ دیتا ہے

در نگر در صنعتِ پارہ زنے ... کو ہمی دوزد کہن بے سوزنے
پیوند لگانے والے کی کاریگری کو دیکھ ... کہ وہ پرانے کو بغیر سوئی کے سی دیتا ہے

ریسمان و سوزنے نے وقت خرز ... آنچناں دوزد کہ پیدا نیست درز
سیتے وقت، نہ دھاگا ہے نہ سوئی ... اِس طرح سی دیتا ہے کہ سِیوَن کا پتہ نہیں چلتا ہو

چشم بکشا حشر را پیدا بہ بیں ... تا نماند شبہات در یوم دیں
آنکھ کھول حشر کو کھلے طور پر دیکھ لے ... تاکہ تجھے قیامت کے بارے میں شبہ نہ رہے

تا بہ بینی جامعیتمؒ را تمام ... تا نہ لرزی وقتِ مُردن ز اہتمام
تاکہ تو میرے جمع کرنے کو پورا دیکھ لے ... تاکہ تو مرتے وقت غم سے نہ لرزے

ہمچناں کہ وقتِ خفتن ایمنی ... از فواتِ جملہ حسہائے تنی
جس طرح تو سونے کے وقت مطمئن ہے ... اپنے جسم کے تمام حواس کے فوت ہو جانے سے

بر حواسِ خود نہ لرزی وقتِ خواب ... گرچہ می گردد پریشان و خراب
سوتے وقت تو حواس (کے ختم ہونے) پر نہیں لرزتا ہے ... اگرچہ وہ منتشر اور برباد ہو جاتے ہیں

## جزع ناکردنِ شیخ بزرگوار بر مرگ فرزندانِ خویش

ایک شیخ بزرگوار کا اپنی اولاد کے مرنے پر گھبراہٹ کا اظہار نہ کرنا

بود شیخے رہنمائے پیش ازیں ... آسمانی شمع بر روئے زمیں
اب سے پہلے ایک راہنما، شیخ تھے ... جو روئے زمین پر، آسمانی شمع تھے

---

لے اجتماع۔ قیامت میں انسان کے جسم کے بوسیدہ اجزاء اِسطرح جمع ہو جائینگے جیسے کہ حضرت عزیرؑ کے گدھے کے اجزاء جمع ہو گئے تھے۔ عزیرؑ۔ ایک پیغمبر تھے جن کا ذکر سورۂ بقر کی آیتوں اَوْ کَالَّذِیْ مَرَّ عَلٰی قَرْیَۃٍ الخ میں ہے۔ یہ ایک ویران بستی پر سے گذرے تو انھوں نے اللہ تعالیٰ سے عرض کیا تو اسکو کیسے آباد کریگا تو اللہ تعالیٰ نے اُن پر اور اُن کے گدھے پر فوراً موت طاری کر دی سو برس تک وہ مردہ حالت میں رہے اور پھر انکو زندہ کر دیا اِس عرصہ میں گدھا بالکل سڑ گل چکا تھا۔ حضرت حق نے اسکے اجزاء کو جمع کر دیا اور وہ پھر زندہ ہو گیا تو فرمایا اِسطرح میں اِس بستی کو آباد کر دونگا۔

لے خرت۔ یعنی تو اپنے گدھے کو دیکھ گل سڑ چکا تھا پھر بھی وہ زندہ کر دیا گیا۔ دست نے۔ حضرت حق کا انسانوں کا سا ہاتھ نہیں ہے۔ پارہ زن۔ پیوند لگانیوالا یعنی خدا تعالیٰ۔ خرز۔ سینا۔ درز۔ سِیوَن۔ حشر۔ قیامت کے میدان میں جمع ہونا۔ یوم دین۔ قیامت کا دن۔

سے جامعیتم۔ یعنی میں قیامت میں اجزاء کو کس طرح جمع کرونگا۔ اہتمام۔ فکر میں پڑنا۔ ہمچنانکہ۔ انسان جب سوتا ہے تو اسکے ہوش و حواس جاتے رہتے ہیں لیکن انسان سونے سے نہیں ڈرتا ہے کیونکہ اسکو یقین ہے کہ بیدار ہوتے ہی وہ واپس آ جائینگے اِسیطرح اگر قیامت کی

چوں پیمبر درمیانِ اُمتاں | درکشائے روضۂ دارالجناں
اُمتوں میں پیغمبر کی طرح | جنت کے باغ کا در کھولنے والے

گفت پیغمبرؐ کہ شیخِ رفتہ پیش | چوں نبی باشد میانِ قومِ خویش
آنحضورؐ نے فرمایا ہے کہ پیشرو شیخ | اپنی قوم میں نبی کی طرح ہوتا ہے

یک صباحے گفتش اہلِ بیتِ او | سخت دل چونی بگوائے نیک خو
اُن سے اُن کی گھر والی نے ایک صبح کو کہا | اے نیک عادت! بتائیے آپ سخت دل کیوں ہیں؟

ما زہجر و مرگِ فرزندانِ تو | نوحہ می آریم باپشت دوتو
آپ کی اولاد کی موت اور جدائی کی وجہ سے ہم | باوجود دُہری کمر ہوجانے کے روتے ہیں

تو نمی گرئی نمی زاری چرا | یا کہ رحمت نیست در دل اے کیا
آپ کیوں گریہ و زاری نہیں کرتے؟ | اے بزرگ! کیا آپ کے دل میں شفقت (کا مادہ) نہیں ہے؟

چوں ترا رحمے نہ باشد در درُوں | پس چہ امید ست ما را از تو کنوں
جب آپ کے اندر رحم نہیں | تو اب ہمیں آپ سے کیا اُمید ہے!

ما بامیدِ تو ایم اے پیشوا | کہ نہ بگزاری تو ما را در فنا
اے پیشوا! ہمیں آپ سے آس ہے | کہ آپ ہمیں ہلاکت میں نہ چھوڑیں گے

چوں بیارایند روزِ حشر تخت | خود شفیعِ ما توئی آں روزِ سخت
جب حشر کے دن تخت آراستہ کریں گے | تو اُس سخت دن آپ ہمارے سفارش کرنے والے ہوں گے

در چناں روز و شبِ بے زینہار | ما باکرامِ تو ہیم اُمیدوار
ایسے بے پناہ، روز و شب میں | ہم آپ کے کرم کے اُمیدوار ہیں

دستِ ما و دامنِ تست آں زماں | کہ نماند ہیچ مجرم را اماں
اُس وقت ہمارا ہاتھ، اور آپ کا دامن ہوگا | جبکہ کسی مجرم کے لئے اماں نہ رہے گی

گفت پیغمبرؐ کہ روزِ رستخیز | کے گزارم مجرماں را اشک ریز
پیغمبرؐ نے فرمایا ہے کہ قیامت کے دن | میں مجرموں کو روتا کب چھوڑوں گا؟

من شفیعِ عاصیاں باشم بجاں | تا رہانم شاں ز اشکنجہ گراں
میں (دل و) جان سے گنہگاروں کا سفارشی ہوں گا | تاکہ اُن کو بھاری شکنجہ سے چھڑا دوں

عاصیان و اہلِ کبائر را بجہد | وا رہانم از عتابِ نقضِ عہد
گنہگاروں اور کبیرہ (گناہ) والوں کو کوشش سے | عہد کے توڑنے کے غصہ سے نجات دلاؤں گا

---

۱؎ چوں پیمبر۔ اولیاء اللہ بھی نبوت کے کامل اتباع کی وجہ سے اُمت میں نبیوں کی طرح ہوتے ہیں جو لوگوں کی بخشش کا سبب ہوتے ہیں۔ دار الجناں۔ جنت۔ صباح۔ صبح۔ اہلِ بیت۔ گھر والے، بیوی۔

۲؎ چوں ترا۔ جب تم میں رحم کا مادہ ہی نہیں ہے تو اب ہم آپ سے کیا توقع رکھیں۔ بیارایند۔ فرشتے حشر میں عرش آراستہ کریں گے۔

۳؎ بے زینہار۔ بے اماں۔ رستخیز۔ قیامت۔ نقضِ عہد ازل میں عبودیت کا عہد کیا تھا گناہوں کا ارتکاب اس عہد کو توڑنا ہے۔

صالحانِ اُمتم خود فارغ[۱] اند — از شفاعتہائے من روزِ گزند

میری اُمت کے نیک، خود فارغ ہیں — مصیبت کے دن میری سفارشوں سے

بلکہ ایشاں را شفاعتہا بُوَد — گفتِ شاں چوں حکمِ نافذ می رود

بلکہ (خود) اُن کی سفارشیں ہونگی — اُن کی بات جاری حکم کی طرح چلے گی

ہیچ وازِر وِزرِ غیرے بر نداشت — من نیم وازِر خدایم بر فراشت

کسی بوجھ اُٹھانے والے نے غیر کا بوجھ نہیں اُٹھایا ہے — میں بوجھ اُٹھانے والا نہیں ہوں، خدا نے مجھے بلند کر دیا ہے

آنکہ بے وِزر ست شیخ ست اے جواں — در قبولِ حق چو اندر کف[۲] کماں

اے جوان! جو بغیر بوجھ کے ہے وہ شیخ ہے — (وہ) اللہ کا مقبول ہونے میں ایسا ہے جیسا کہ ہاتھ میں کمان

شیخ کہ بُوَد پیر یعنی مو سپید — معنیِ ایں مُو بداں اے ناامید

شیخ کون ہوتا ہے، بوڑھا یعنی سفید بالوں والا — اے نا اُمید! اِس بال کے معنیٰ سمجھ لے

ہست آں موئے سیہ ہستیِ اُو — تا ز ہستیش نماند تارِ مُو

وہ کالا بال اُس کی ہستی ہے — تاکہ اُس کی ہستی کا ایک بال کا تار نہ رہے

چونکہ ہستیش نماند پیر اوست — گر سیہ مُو باشد و یا خود دو موست

جب اُس کی ہستی نہ رہی، وہ بوڑھا ہے — خواہ وہ سیاہ بالوں والا ہو یا کھچڑی بالوں والا

ہست آں موئے سیہ وصفِ[۳] بشر — نیست آں مُوئے ریش و موئے سر

کالا بال، بشری صفات ہیں — وہ داڑھی کا بال اور سر کا بال نہیں ہے

عیسیٰؑ اندر مہد بر دارد نفیر — کہ جواں ناگشتہ ما شیخیم و پیر

(حضرت) عیسیٰؑ گہوارے میں اعلان کرتے ہیں — کہ ہم جوان ہوئے بغیر شیخ اور پیر ہیں

چوں یکے موئے سیہ کاں وصفِ ماست — نیست بر دے شیخ و مقبولِ خداست

جبکہ ایک کالا بال جو ہماری صفت ہے — اُس میں نہیں ہے، (وہ) شیخ اور خدا کا مقبول ہے

چوں بُوَد مُویش سپید ار با خودست — اُو نہ پیر ست و نہ خاصِ ایزدست

جب اُس کے سفید بال ہوں اگر اُس میں خودی ہے — وہ نہ پیر ہے اور نہ اللہ (تعالیٰ) کا مقبول ہے

---

جو بوڑھا ہو یعنی اُس کے بال سفید ہو گئے ہوں کالے نہ ہوں۔ مولانا فرماتے ہیں کہ کالے بال سے مراد اُس کا وجود اور ہستی ہے یعنی وہ اپنی ہستی کو فنا کر چکا ہو۔ دو مو یعنی جس کے بال کالے اور سفید ملے جلے ہوں ——— [۳] وصف۔ بشریت کے اوصاف۔ عیسیٰؑ۔ حضرت عیسیٰؑ بچپن میں شیخ و پیر تھے۔ چوں بُود۔ اگر انسان میں خودی ہے تو خواہ بال سفید ہوں وہ شیخ اور پیر نہیں ہے "بزرگی بہ عقلست نہ بسال"۔

[۱] فارغ اند۔ یعنی نیک لوگوں کو اِس کی ضرورت نہ ہو گی کہ انھیں عذاب سے بچانے کیلئے شفاعت کی جائے۔ ہاں شفاعت سے اُن کے مراتب بڑھیں گے۔ گفتِ شاں یعنی جنابِ باری میں اُن کی عرض ضرور مقبول ہو گی۔ وازِر۔ بوجھیلا۔ وِزر۔ بوجھ، گناہ۔ من نیم وازِر۔ گزشتہ اشعار میں انبیاء کو رحمۃ للعالمین کہا تھا اور اُن کی شفاعت کا ذکر تھا، اِس پر یہ شبہ ہو سکتا ہے کہ شفاعت میں تو دوسرے کی ذمہ داری اپنے اوپر لینا ہے اور یہ آیت وَلَا تَزِرُ وَازِرَةٌ وِزْرَ أُخْرَىٰ کے منافی ہے کیونکہ اِس میں مذکور ہے کہ کوئی بوجھ اُٹھانے والا دوسرے کا بوجھ نہیں اُٹھا سکتا ہے۔ مولانا آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کی زبانی اِس شبہ کا جواب دیتے ہیں کہ آیت کا مفہوم تو یہ ہے کہ کوئی بوجھیلا دوسرے کا بوجھ نہیں اُٹھا سکتا، میں تو بوجھیلا نہیں ہوں، خدا نے میرا مرتبہ بلند کیا ہے لہٰذا میں دوسروں کا بوجھ اُٹھا لوں گا، درحقیقت آیت کا یہ مفہوم نہیں ہے جو مولانا نے بیان کیا یہ محض ایک نکتہ ہے ورنہ آیت کا مفہوم یہ ہے کہ مثلاً زید نے گناہ کیا ہے اور عمرو کو اُسکی سزا ملے یہ نہیں ہو گا۔ [۲] اندر کف۔ جس طرح کمان ہاتھ کے تابع ہوتی ہے اسی طرح شیخ اللہ کی مرضی کے تابع ہے۔ ہستیِ او یعنی شیخ اُسکو کہتے ہیں

گر رہید از بعضِ اوصافِ بشر — شیخ نبود کہل باشد اے پسر
اگر وہ بعض بشری اوصاف سے بچا ہے — اے صاحبزادے وہ شیخ نہ ہوگا ادھیڑ ہوگا

ور سرِ موئی ز وصفش باقی ست — نیست از عرش و سما آفاقی ست
اگر اسکا بال برابر وصف باقی ہے — وہ آسمانی اور عرشی نہیں ہے دنیادار تو ہے

ما ہمہ امیدوارانِ توئیم — ریزہ چینِ رحم و احسانِ توئیم
ہم سب آپ کے امیدوار ہیں — آپ کے رحم اور احسان کے ریزہ چین ہیں

لیک با ایں جملہ چوں بے شفقتی — بہرِ فرزنداں چرا بے رقتی[1]
لیکن اس سب کے باوجود آپ بے شفقت کیوں ہیں؟ — اولاد کے بارے میں بے رقت کیوں ہیں؟

یا مگر خود دل نمی سوزد ترا — باز گو اے شیخ با ما ماجرا
یا شاید آپ کا دل نہیں جلتا ہے — اے شیخ! ہمیں قصہ بتلایئے

## عذر گفتنِ شیخ بہرِ ناگریستن بر مرگ فرزندان

اولاد کی موت پر نہ رونے سے متعلق شیخ کا عذر بیان کرنا

شیخ گفت او را مپندار اے رفیق — کہ ندارم رحم و مہر و دل شفیق
شیخ نے اس سے کہا اے ساتھی! یہ نہ سمجھ — کہ مجھ میں رحم اور محبت اور شفقت کرنیوالا دل نہیں ہے

بر ہمہ کفار ما را رحمت ست — گرچہ جانِ جملہ کافر نعمت ست
تمام کافروں پر ہمیں رحم آتا ہے — اگرچہ سب کی جان (اللہ کی) نعمت کی کافر ہے

بر سگانم رحمت و بخشایش ست — کہ چرا از سنگہاشاں مالش ست
میرا کتوں پر (بھی) رحم اور ترس ہے — کہ پتھروں سے کیوں ان کی پٹائی ہوتی ہے؟

آں سگے[2] کہ می گزد گویم دعا — کہ ازیں خو وارہانش اے خدا
وہ کتا جو کاٹتا ہے اس کے لئے دعا کرتا ہوں — کہ اے خدا اس عادت سے اس کو بچا

ایں سگاں را ہم دراں اندیشہ دار — کہ نباشند از خلائق سنگسار
ان کتوں کو بھی ایسا خیال عطا فرما — کہ لوگوں سے سنگسار نہ بنیں

زاں[3] فرستاد انبیا را بر زمیں — تا کندشاں رحمۃٌ للعالمین
اسی لئے (اللہ تعالیٰ نے) زمین پر انبیاء بھیجے — تاکہ ان کو جہان والوں کے لئے رحمت بنائے

خلق را خواند سوی درگاہِ خاص — حق را خواند کہ وافر کن خلاص
وہ لوگوں کو خاص دربار کی طرف بلاتے ہیں — اللہ (تعالیٰ) سے عرض کرتے ہیں کہ نجات کو عام کریے

---

[1] رقت۔ یعنی دل کی نرمی۔ رفیق۔ یعنی گھر والی جس نے سوال کیا تھا۔ بر ہمہ۔ یعنی ہمیں تو کافروں پر بھی رحم آتا ہے۔ اگرچہ وہ اللہ کی نعمتوں کے کافر ہیں۔ بر سگاں۔ لوگ کتوں کو مارتے ہیں تو ہمیں کتوں پر بھی ترس آتا ہے۔

[2] آں سگے۔ چونکہ کتا کاٹتا ہے اس لئے وہ ڈھیلا کھاتا ہے ہم دعا کرتے ہیں کہ خدا اس کی یہ بد عادت چھڑا دے اور اس میں ایسا خیال پیدا کردے جس کے نتیجہ میں وہ سنگسار نہ ہو۔

[3] زاں۔ انبیاء سب کے لئے رحمت ہوتے ہیں خلوق کو اللہ کی طرف ان کے فائدہ کے لئے بلاتے ہیں دوسری طرف اللہ سے ان کے لئے توفیق کی دعا کرتے ہیں۔

جهد بنماید ازیں سو بهر پند
اس جانب نصیحت کیلئے کوشش کرتا ہے

چوں نشد گوید خدایا در مبند[1]
جب (نصیحت) نہیں ہوتی تو کہتا ہے اے خدا دروازہ

رحمتِ جزوی بود مر عام را
عام (انسانوں) میں جزوی رحمت ہوتی ہے

رحمتِ کلی بود همام را
غمخوار میں کلی رحمت ہوتی ہے

رحمتِ جزوش قرینِ گشته بکل
اس کی جزوی رحمت کل سے وابستہ ہو گئی ہے

رحمتِ دریاست هادیٔ سُبل
دریا کی رحمت راستوں کی ہدایت کرنیوالی ہے

رحمتِ جزوی بکل پیوسته شو
تو جزوی رحمت ہے کل کے ساتھ جڑ جا

رحمتِ کل را تو هادی بین و رو
کلی رحمت کو تو ہادی سمجھ اور چل پڑ

تا که جزوست او نداند راهِ بحر[2]
جب تک جزوی (رحمت) ہے وہ سمندر کا راستہ نہیں

هر غدیرے را کُند اشباهِ بحر
ہر تالاب کو سمندر کے مشابہ بنا دیتی ہے

چوں نداند راهِ یم کے ره برد
جب وہ سمندر کا راستہ نہیں جانتی ہے راستہ کیسے ملے

سوی دریا خلق را چوں آورد
دریا کی جانب لوگوں کو کیسے لائے؟

متصل گردد به بحر آنگاه او
وہ سمندر سے اس وقت وابستہ ہوگا

ره برد تا بحر همچوں سیل و جو
(جبکہ) بہاؤ اور نہر کی طرح سمندر تک راستہ لے

ور کُند دعوت بتقلیدے بود
اگر وہ دعویٰ کرے تو (محض) تقلیدی ہوگا

نز عیان و وحی و تائیدی بود
مشاہدہ اور وحی اور تائید خداوندی سے نہ ہوگا

گفت پس چوں رحم داری بر همه
اس نے کہا، جبکہ تمہیں سب پر رحم (آتا) ہے

همچو چوپانی بگردِ ایں رمه
تم اس ریوڑ کے چاروں طرف گڈریے کی طرح ہو

چوں نداری نوحه بر فرزندِ خویش
آپ اپنی اولاد پر کیوں نہیں روتے ہیں؟

چونکه فصادِ اجل شاں زد به نیش
جبکہ موت کے فصاد نے ان کے نشتر مارا ہے

چوں گواهِ رحم اشکِ دیده هاست[3]
جبکہ رحم کے گواہ، آنکھوں کے آنسو ہیں

دیدهٔ تو بے نم و گریه چراست
آپ کی آنکھیں بغیر آنسو اور گریہ کے کیوں ہیں؟

شیخ دانا زیں عتابش گرم شد
عقلمند شیخ اس کے اس غصہ سے گرم ہو گئے

در سخن یک بارہ بے آزرم شد
بات کرنے میں یکبارگی بے قابو ہو گئے

رو بزن کرد و بگفتش اے عجوز
بڑھیا کی طرف رُخ کیا اور اس سے کہا اے بڑھیا

خود نباشد فصلِ دے همچوں تموز
موسمِ خزاں موسمِ بہار کی طرح نہیں ہوتا ہے

[1] در مبند یعنی اے خداوند رزق کا دروازہ بند نہ کر۔ رحمتِ جزوی۔ ہر انسان کے دل میں تھوڑی سی رحمت ضرور ہوتی ہے۔ ہمام غمگساریعنی شیخ جو امت کا دردمند ہوتا ہے اس میں کلی رحمت ہوتی ہے۔ قرین گشتہ۔ رحمت کلی در اصل اللہ تعالیٰ کی ہے لیکن شیخ نے چونکہ اپنے آپ کو بالکلیہ اللہ تعالیٰ سے وابستہ کر دیا ہے لہٰذا اس کی رحمت بھی رحمتِ کلی ہے۔ بکل پیوستہ شو یعنی کسی شیخ سے اپنے آپ کو وابستہ کرلے۔

[2] تا کہ جزو دست۔ جب انسان میں جزوی رحمت ہے وہ رحمت کلی کو نہیں سمجھتا ہر کس و ناکس کو رحمتِ کلی سمجھ بیٹھتا ہے۔ غدیر۔ تالاب۔ سوئے دریا یعنی رحمت کلی۔ ور کند یعنی اگر ناقص شیخ کچھ کہیگا بھی تو وہ محض تقلید ہوگی حق کا مشاہدہ نہ ہوگا۔ وحی سے مراد وحی بولکر الہام مراد لیتے ہیں۔ گفت۔ شیخ کی بیوی نے کہا۔ فصاد۔ رگ کھولنے والا۔ اجل۔ موت۔ نیش۔ نشتر۔

[3] گواہ رحم۔ آنکھ کے آنسوؤں سے دل کی رحمت کا پتہ چلتا ہے۔ عتابش۔ بیوی کے اعتراضات۔ بے آزرم بے تحمل۔ خود نباشد یعنی سب انسان یکساں نہیں ہیں۔

جملہ[۱] گر مُردند ایشاں ور حے اند
وہ سب (اولاد) خواہ مُردہ، ہوں یا زندہ

غائب و پنہاں زچشمِ دل کے اند
دل کی آنکھ سے وہ غائب اور پوشیدہ کب ہیں؟

من چو بینم شاں مُعیّن پیشِ خویش
میں جب اُن کو اپنے سامنے مجسّم دیکھتا ہوں

از چہ رُو رُو را کنم ہمچوں تو ریش
تو کس وجہ سے تیری طرح چہرے کو زخمی کردوں؟

گرچہ بیروں اند از دورِ زماں
اگرچہ وہ زمانے کے چکر سے باہر نکل گئے ہیں

با من اند و گردِ من بازی کناں
وہ کھیلتے ہوئے میرے پاس اور میرے چاروں طرف ہیں

گریہ از ہجراں بُود یا از فراق
رونا، تو چھوٹ جانے اور جُدائی کی وجہ سے ہوتا ہے

با عزیزانم وصال ست و عناق
میرا تو عزیزوں سے وصال اور معانقہ ہے

خلق[۲] اندر خواب می بینند شاں
لوگ اُن کو خواب میں دیکھتے ہیں

من بہ بیداری ہمی بینم عیاں
میں اُن کو بیداری میں اچھی طرح دیکھتا ہوں

زیں جہاں خود را دمے پنہاں کنم
میں کبھی اپنے آپ کو اس دنیا سے غائب کر دیتا ہوں

برگِ حس را از درخت افشاں کنم
حواس کے پتّوں کو درخت سے جھاڑ دیتا ہوں

حِس اسیرِ عقل باشد اے فلاں
اے فلاں! حواس عقل کے پابند ہیں

عقل اسیرِ روح باشد ہم بداں
سمجھ لے! عقل روح کی پابند ہے

دستِ بستہ عقل را جاں باز کرد
رُوح نے جکڑی ہوئی عقل کو آزاد کر دیا

کارہائے بستہ را ہم ساز کرد
اُلجھے ہوئے کاموں کو سُلجھا دیا

حِسّہا و اندیشہ بر آبِ صفا
حواس اور افکار نے صاف پانی پر

ہمچو خس بگرفتہ رُوی آب را
تنکوں کی طرح پانی کی سطح کو گھیر لیا ہے

دستِ عقل آں خس بیک سُو می برد
عقل کا ہاتھ اُس کوڑے کو ایک طرف ہٹا دیتا ہے

آب[۳] پیدا می شود پیشِ خرد
عقل کے سامنے پانی کھُل جاتا ہے

خس بس انبہ بود بر جُو چوں حباب
نہر پر بُلبلوں کی طرح کوڑا بہت سا تھا

خس چو یک سُو رفت پیدا گشت آب
کوڑا جب ہٹا پانی کھُل گیا

چونکہ دستِ عقل نکشاید خدا
جب تک اللہ (تعالیٰ) عقل کے ہاتھ نہ کھولے

خس فزاید از ہوا بر آبِ ما
ہمارے پانی پر ہوا (وہوس) کی وجہ سے کوڑا اکڑ جاتا ہے

آب را ہر دم کند پوشیدہ او
وہ ہر وقت پانی کو چھپائے رکھتا ہے

آں ہوا خنداں و گریاں عقلِ تو
وہ ہوا (وہوس) مُسکراتی ہے اور تیری عقل روتی ہے۔

---

۱ جملہ۔ دل کی آنکھیں مُردوں اور زندوں سب کو دیکھتی ہیں۔ من چو بینم۔ میں مُردوں کو بھی مجسّم اپنی نگاہوں سے دیکھتا ہوں تو پھر نوحہ کیسے کروں۔ گریہ۔ رونے کی وجہ ہجر و فراق ہے جبکہ میری اولاد میرے گرد کھیل کود رہی ہے تو پھر رونے کی کیا وجہ ہے۔

۲ خلق۔ عام لوگوں کو مُردے خواب میں نظر آتے ہیں مجھے بیداری میں بھی نظر آتے ہیں۔ زیں جہاں۔ نیند کی حالت میں ظاہری حواس بیکار ہو جاتے ہیں تو مُردے نظر آنے لگتے ہیں میں بیداری میں اپنے ظاہری حواس کو معطل کر لیتا ہوں تو وہ نظر آجاتے ہیں۔ حِس۔ حواس عقل کے پابند ہیں اور عقل رُوح کے تابع ہے، عقل مقید ہوتی ہے، جب روح اسکے موانع زائل کر دیتی ہے تو پھر اس میں جلا پیدا ہو جاتی ہے، روح پر جب تک دنیوی خیالات کا غلبہ رہتا ہے وہ ادراکات سے محروم رہتی ہے جب دنیوی خیالات کے خس و خاشاک سے صاف ہو جاتی ہے تو اُس کو باطنی ادراکات حاصل ہونے لگتے ہیں۔

۳ آب۔ یعنی روحانی ادراکات۔ حباب۔ بُلبلہ۔ چونکہ۔ اگر خداوندی توفیق شاملِ حال نہ ہو تو نفسانی خواہشات ادراکات سے مانع رہتی ہیں۔ آں ہوا انسان تباہ ہوتا ہے خواہشات مُسکراتی ہیں

چونکہ تقوی بست دو دستِ ہوا
جب پرہیزگاری نے ہوا (و ہوس) کے دونوں ہاتھ باندھ (دیئے)

حق گشاید ہر دو دستِ عقل را
اللہ تعالیٰ عقل کے دو ہاتھ کھول دیتا ہے

پس[1] حواسِ چیرہ محکومِ تو شد
غالب حواس تیرے محکوم بن جاتے ہیں

چوں خرد سالار و مخدومِ تو شد
جب عقل تیری سردار اور مخدوم بن جاتی ہے

حس را بے خواب خواب اندر کند
وہ (عقل) حواس کو بغیر نیند کے سُلا دیتی ہے

تا کہ غیبتہا ز جاں سر بر زند
یہاں تک کہ اَن دیکھی باتیں روح میں سے سَر اُبھارتی ہیں

ہم بہ بیداری بہ بیند خوابہا
وہ بیداری میں بھی خواب دیکھ لیتا ہے

ہم ز گردوں بر گشاید بابہا
آسمان کے دروازے بھی کھُل جاتے ہیں

## قصۂ[2] خواندنِ شیخِ ضریر قرآن را از روی مُصحف و در وقتِ خواندنِ قرآن بینا شُدن باذنِ اللہ تعالیٰ

ایک نابینا شیخ کا قرآن پڑھتے وقت قرآن کو دیکھ کر پڑھنا اور قرآن پڑھتے وقت اللہ تعالیٰ کے حکم سے بینا ہو جانا

دید در بغداد یک شیخِ فقیر
ایک فقیر شیخ نے بغداد میں

مُصحفے در خانۂ پیرے ضریر
ایک نابینا پیر کے گھر میں قرآن دیکھا

گشت ضیفش در تموزِ پُر ز سُوز
جھلستی گرمی کے زمانے میں اُس کا مہمان بن گیا

ہر دو زاہد جمع باہم چند روز
دونوں بزرگ چند روز کے لئے اکٹھے ہو گئے

گفت اینجا اے عجب مصحف چراست
اُسنے (دل میں) کہا تعجب ہے: یہاں قرآن کیوں ہے؟

چونکہ نابیناست ایں درویش راست
کیونکہ یہ درویش تو بالکل نابینا ہے

اندریں اندیشہ[3] تشویشش فزود
اِس خیال سے اُس کی تشویش بڑھ گئی

کہ جز او را نیست اینجا باش بود
کہ اِس جگہ اُس کے سوا اور کسی کا رہن سہن نہیں ہے

اوست تنہا مصحفے آویختہ
وہ تنہا ہے، قرآن آویزاں ہے

من نیم گستاخ یا آمیختہ
میں شوخ، یا گھلا ملا نہیں ہوں

تا بپرسم نے خمش صبرے کنم
کہ دریافت کروں، یا خاموش رہ کر صبر کر لوں

تا بصبرے بر مُرادے بر زنم
تاکہ صبر کے ذریعہ مقصد حاصل کر لوں

صبر کرد و بود چندے در حرج
اُس نے صبر کر لیا اور کچھ دن پریشان رہا

کشف شد کالصبر مفتاح الفرج
(معاملہ) کھل گیا کیونکہ صبر کرنا کشادگی کی چابی ہے

---

[1] پس۔ جب انسان عقل کے تابع ہوتا ہے تو حواسِ ظاہری اسکے محکوم بنجاتے ہیں۔ حس۔ انسان کو نیند کی حالت میں خواب اسی لئے نظر آتے ہیں کہ حواسِ ظاہری معطل ہو جاتے ہیں اور انسان غائب از نظر چیزوں کو دیکھنے لگتا ہے پھر جب عقل کا غلبہ ہو جاتا ہے تو وہ بیداری میں بھی حواس کو معطل کر دیتی ہے اور وہ چیزیں اُس کو بیداری میں نظر آنے لگتی ہیں جو کہ وہ خواب میں دیکھ سکتا تھا۔

[2] قصہ۔ اِس قصہ کا خلاصہ یہ ہے کہ حواسِ ظاہری کے نہ ہوتے ہوئے بھی حواسِ ظاہری کے مُدرکات حاصل ہو جاتے ہیں۔ ضریر۔ نابینا۔ تموز۔ گرمی کا مہینہ ہے۔ مُصحف۔ قرآن پاک۔ راست۔ صحیح، بالکل یہ نابینا کی تاکید ہے۔

[3] اندیشہ۔ یعنی یہ خیال کہ نابینا کے گھر میں قرآن کیوں ہے؟ آمیختہ۔ یعنی میں اسقدر گھلا ملا نہیں ہوں کہ بے تکلفی سے سوال کر سکوں۔ حرج۔ تنگی۔ فرج۔ کشادگی۔

صَبر گنج ست اے برادر صبر کُن — تا شفا یابی توزیں رنجِ کُہن

اے بھائی! صبر خزانہ ہے، صبر کر — تاکہ تو اس پُرانے غم سے شفا حاصل کرے

صَبر تلخ ست وبَراو شکر ست[1] — صبر سُوئے کشف ہر ستر رہبر ست

صبر کڑوا ہے، اُس کا پھل شکر ہے — صبر، ہر راز کے کھلنے کا راہبر ہے

## صبر کردنِ لقمان علیہ السّلام چوں دید کہ داوٗد علیہ السّلام حلقہا از آہن ست را میکرد از سوال بایں نیت کہ صبر از سوال موجبِ فرح وراحت ست

لقمان علیہ السلام کا سوال سے صبر کرنا جبکہ انھوں نے دیکھا کہ حضرت داؤدؑ لوہے کے حلقے بنارہے ہیں، اس نیت سے کہ سوال کرنے سے صبر کرنا خوشی اور راحت کا سبب ہے

رفت لقمانؑ سُوی داوٗدِ نبی — حلقہ می کرد اُو ز پولادِ اَبی[2]

(حضرت) لقمانؑ، داؤد نبی کے یہاں گئے — وہ سخت فولاد کے حلقے بنارہے تھے

جُملہ را بایک دگر دَر می فگند — زآہن و پولاد آں شاہِ بلند

سب (حلقوں) کو ایک دوسرے میں ڈال رہے تھے — لوہے اور فولاد سے، وہ شاہِ عالی

صَنعتِ زرّاد اُو کم دیدہ بود — در تحیّر ماند و وسواسش فزود

اُن (لقمانؑ) نے زرہ بننے والے کی کاریگری نہ دیکھی تھی — وہ حیران رہ گئے اور وسوسے بڑھ گئے

کایں چہ شاید بود وا پرسم زو — کہ چہ می سازد ز حلقہ تو بتو

کہ یہ کیا بنے گا، اُن سے پوچھوں — کہ وہ مسلسل حلقوں سے کیا بنارہے ہیں؟

باز با خود گفت صبر اولیٰ ترست — صبر با مقصود زُوتر رہبر ست

پھر اپنے آپ سے کہا، کہ صبر زیادہ مناسب ہے — صبر، مقصد کا تیز راہنما ہے

چوں نہ پُرسی زود تر کشفت شود — مُرغِ صبر از جملہ پرّاں تر رَوَد

اگر تو نہ پوچھے گا جلد تجھ پر ظاہر ہوجائیگا — صبر کا پرندہ، تمام پرندوں سے تیز اڑتا ہے

ور[3] بہ پُرسی دیر تر حاصل شود — سہل از بے صبریت مشکل شود

اگر تو پوچھے گا، دیر میں حاصل ہوگا — تیری بے صبری سے آسان بھی مشکل ہوجائیگا

چونکہ لقماں تن بزد ہم دَر زماں — شد تمام از صَنعت داوٗد آں

چونکہ لقمان اُس وقت خاموش ہوگئے — وہ (کام حضرت) داؤدؑ کی کاریگری سے مکمل ہوگیا

پس زرہ سازید در پوشید اُو — پیشِ لقمانِ حکیمِ صبر خو

تب اُنھوں نے زرہ بنالی اور اُسکو پہنا — صابر و دانا لقمانؑ کے سامنے



---

[1] صبر تلخ ست۔ صبر تلخ ست ولیکن بر شیریں دارد۔ صبر کردن۔ اِس قصّہ کا خلاصہ یہ ہے کہ حضرت لقمانؑ نے صبر کیا تو جو دل میں سوال پیدا ہوا تھا وہ خود بخود حل ہوگیا۔

[2] اَبی۔ اِنکار کرنے والا یعنی وہ سخت فولاد تھا۔ در می فگند۔ یعنی حضرت داؤدؑ اُن حلقوں کو ایک دوسرے میں ڈال رہے تھے۔ زرّاد۔ زرہ بنانے والا۔ ایں چہ۔ یعنی یہ کیا بنایا جارہا ہے۔ زوتر۔ زود تر۔

[3] ور بہ پرسی۔ بے صبری سے کام بگڑ جاتا ہے۔ تن بزد۔ خاموش رہا۔ صنعت۔ کاریگری۔

گفت ایں نیکو لباس ست اے فتیٰ | در مَصافِ خصم دفعِ زخم را
فرمایا اے جوان! یہ اچھا لباس ہے | لڑائی کے میدان میں زخم کی روک کیلئے

گفت لقمانؑ صبر نیکو ہمدمیست | کو پناہ و دافعِ ہر جا غمیست
لقمانؑ نے فرمایا کہ صبر اچھا ساتھی ہے | کیونکہ وہ ہر مقام پر غم کی پناہ اور دافع ہے

صبر را با حق قریں کرد اے فلاں | آخرِ وَالْعَصْر را آگہ بخواں
اے فلاں! صبر کو حق کا ساتھی بنایا ہے | ہوش سے "وَالْعَصْر" کا آخیر پڑھے

صد ہزاراں کیمیا حق آفرید | کیمیائے ہمچو صبر آدمؑ ندید
اللہ (تعالیٰ) نے لاکھوں کیمیائیں پیدا کی ہیں | صبر جیسی کیمیا، آدمؑ نے نہیں دیکھی ہے

## بقیہ قصہ نابینا و مُصحف خواندن آں بنظر
نابینا اور اس کے دیکھ کر قرآن پڑھنے کے قصہ کا بقیہ

مردِ مہماں صبر کرد و ناگہاں | کشف گشتش حالِ مشکل در زماں
مہمان شخص نے صبر کیا، اور اچانک | اُس پر مشکل کا حال، فوراً کھل گیا

نیم شب آوازِ قرآں را شنید | جَست از خواب آں عجائب را بدید
آدھی رات کو قرآن کی آواز سُنی | وہ نیند سے اُٹھا، اور عجائب دیکھے

کہ ز مُصحف کور می خواند درست | گشت بے صبر و ازو آں حال جُست
کہ نابینا قرآن کو دیکھ کر صحیح پڑھ رہے ہیں | بے صبر ہوگیا، اور اُن سے اُس حال کی جستجو کی

گفت چوں کوری عجب بے چشم نور | چوں ہمی خوانی و می بینی سطور
کہا جبکہ آپ نابینا ہیں، بغیر آنکھ اور روشنی کے | آپ کیسے پڑھتے ہیں اور سطریں دیکھتے ہیں؟

آنچہ می خوانی برآں افتادہ | دست را بر حرفِ آں بنہادہ
جو کچھ آپ پڑھتے ہیں، اُسی پر ہوتے ہیں | ہاتھ کو اُس کے حروف پر رکھتے ہیں

اِصبعت در سیر پیدا می کند | کہ نظر بر حرف داری مُستنَد
رفتار میں آپ کی اُنگلی ظاہر کرتی ہے | کہ آپ صحیح طور پر حرف پر نظر رکھتے ہیں

گفت اے گشتہ ز جہلِ تن جُدا | ایں عجب داری تو از صُنعِ خدا
اُنھوں نے کہا اے وہ کہ جو جسمانی جہالت سے جُدا ہو گیا ہے | تو اللہ (تعالیٰ) کی کاریگری پر تعجب کرتا ہے

من ز حق درخواستم کاے مُستعاں | بر قرآت من حریصم ہمچو جاں
میں نے اللہ (تعالیٰ) سے درخواست کی کہ اے مددگار! | مجھے قرآن پڑھنے سے جان کی برابر محبت ہے

---

لہ وَالْعَصْر۔ اس سورہ کے آخیر میں وَتَوَاصَوْا بِالْحَقِّ وَتَوَاصَوْا بِالصَّبْرِ آیا ہے اُنھوں نے باہمی حق کی وصیت کی اور صبر کی وصیت کی یعنی اس سے معلوم ہوا کہ صبر کی نگہداشت ایسی ہی ضروری ہے جیسی کہ حق کی نگہداشت ضروری ہے۔ کیمیا کیمیا تانبے کی حقیقت کو بدل دیتی ہے اسی طرح صبر مصائب کو راحتوں میں تبدیل کر دیتا ہے۔

لہ کز مُصحف۔ وہ نابینا دیکھ کر قرآن پڑھ رہے تھے اور جو آیت پڑھتے تھے اُس پر صحیح انگلی رکھتے ہوئے پڑھتے تھے۔ جیسے حسبِ دستور ناظرہ خواں عموماً پڑھنے میں آیتوں پر انگلی رکھتے چلے جاتے ہیں۔

لہ ز جہلِ تن جُدا یعنی مادی جسم کی جہالتیں تجھ سے دُور ہو چکی ہیں پھر خدا کی اس قدرت سے تجھے کیا پریشانی ہے۔ مُستعان۔ وہ جس سے مدد چاہی جائے۔

نیستم حافظ مرا نورے بدہ
میں حافظ نہیں ہوں، مجھے روشنی عطا کر دے

در دو دیدہ وقتِ خواندن بے گِرہ[2]
دونوں آنکھوں میں بغیر رکاوٹ کے، پڑھتے وقت

باز دہ دو دیدہ ام را آں زماں
اس وقت میری دونوں آنکھیں مجھے لوٹا دے

کہ بگیرم مُصحف و خوانم عیاں
جبکہ میں قرآن اٹھاؤں اور دیکھ کر پڑھوں

آمد از حضرت ندا کاے مردِ کار[1]
بارگاہِ خداوندی سے آواز آئی، اے باعمل!

اے بہر رنجے بما اُمیدوار
اے وہ کہ ہر تکلیف میں ہم سے اُمیدوار ہے

حُسنِ ظن ست و امیدے خوش ترا
یہ تیرا حُسنِ ظن ہے، اور اچھی اُمید

کہ ترا گوید بہر دم بر تر آ
جو تجھ سے کہتی ہے، کہ ہر سانس میں ترقی کر

ہر زماں کہ قصدِ خواندن باشدت
جس وقت تیرا پڑھنے کا ارادہ ہوگا

یا ز مُصحفہا قرأت بایدت
یا قرآنوں سے (دیکھ کر) تو پڑھنا چاہیگا

من دراں دم وا دہم چشمت ترا
میں اُس وقت تیری آنکھیں لوٹا دوں گا

تا فرو خوانی مُعظّم جوہرا[2]
تاکہ تو خوب پڑھ لے، اے بڑے جوہر!

ہمچناں کرد و ہر آنگاہے کہ من
اُس (اللہ تعالیٰ) نے ایسا ہی کیا اور جبکہ میں

وا کشایم مُصحف اندر خواندن
پڑھنے میں قرآن کھولتا ہوں

آں خبیرے کو نشد غافل ز کار
تو وہ خبیر جو کام سے غافل نہیں ہے

آں گرامی بادشاہِ کردگار
وہ عزیز، کردگار، بادشاہ

باز بخشد بینشم آں شاہِ فرد
وہ یکتا شاہ، میری بینائی دوبارہ عنایت کر دیتا ہے

در زماں ہمچوں چراغِ شب نورد
فوراً، تاریکی کو لپیٹ دینے والے چراغ جیسی

زیں سبب نبود ولی را اعتراض
اسی لئے، ولی کو کوئی اعتراض نہیں ہوتا ہے

ہر چہ بستاند فرستد اعتیاض
(کیونکہ) جو کچھ وہ لیتا ہے، بدلہ بھیج دیتا ہے

گر بسوزد باغت انگورے دہد
اگر وہ تیرا باغ جلاتا ہے، انگور دیدیتا ہے

در میانِ ماتمے سُورے دہد
رنج کے دَوران خوشی دے دیتا ہے

آں شلِ بے دست را دستے دہد
وہ ہاتھ کٹے ٹُنڈے کو، ہاتھ دے دیتا ہے

کانِ غمہا را دلِ مستے دہد
غموں کی کان کو مست دل دیدیتا ہے

لا نُسَلِّم[3] و اعتراض از ما برفت
وہ ہم نہیں مانتے ہیں (کہنا) اور اعتراض ہم سے رخصت ہو گیا ہے

چوں عوض می آید از مفقود زفت
جبکہ گم شدہ کا بھاری بدلہ آجاتا ہے

---

[1] مردِ کار۔ باعمل انسان۔ حُسنِ ظن۔ حدیثِ قدسی ہے اَنَا عِنْدَ ظَنِّ عَبْدِیْ بِیْ یعنی میں وہی کرتا ہوں جو میرا بندہ میرے بارے میں سوچتا ہے اگر اللہ کے ساتھ اچھا گمان ہوگا تو خیر حاصل ہوگی۔ بُرا گمان ہوگا تو شر حاصل ہوگا۔

[2] مُعظّم جوہرا۔ اِس سے بعض صاحبان نے اُن نابینا کی ذات مُراد لی ہے بعض نے اِس کو خوانی کا مفعول سمجھ کر قرآنِ کریم مراد لیا ہے۔ کردگار۔ اللہ تعالیٰ۔ بعض لوگ کہتے ہیں کہ اِس میں کرد بمعنی فعل اور گار بمعنی صاحب ہے۔ اعتیاض۔ عوض لینا، اللہ تعالیٰ عوض ضرور عنایت فرما دیتا ہے، خواہ وہ تمہاری منشا کے مطابق نہ ہو۔ گر بسوزد۔ مولانا نے اِس شعر میں اِسی امر کی طرف اشارہ کیا ہے کہ اِس عوض کا اُس کی جنس سے ہونا ضروری نہیں جو تم نے لی ہے۔ ماتم۔ مجلسِ غم۔ سُور۔ محفلِ شادی۔ دلِ مستے۔ دل کی مستی میں انسان غم کو بھول جاتا ہے۔

[3] لا نُسَلِّم۔ یہ جملہ عموماً مباحثہ میں فریقِ ثانی کی بات کے انکار کے وقت بولا جاتا ہے۔ مفقود۔ گم شدہ۔ زفت۔ موٹا، بھاری۔

چونکہ بے آتش مرا گرمی رسد — راضیم گر آتشِ ما را کُشد
جبکہ بغیر آگ کے ہمیں گرمی ملتی ہے — میں راضی ہوں، اگر وہ ہماری آگ بجھا دے

چونکہ بے چشمے بہ بخشد دیدنے — لیس نبیں کُور یست چشمِ روشنے
جبکہ وہ بغیر آنکھ کے دیکھ لینا عطا فرما دیتا ہے — ایسا اندھا پن روشن آنکھ ہے

بے چراغے چوں دہد اُو روشنی — گر چراغت شد چہ افغاں میکنی
جبکہ وہ بغیر چراغ کے روشنی عطا فرما دیتا ہے — اگر تیرا چراغ بجھ جائے تو کیوں شکایت کرتا؟

## صفتِ بعضِ اولیا کہ راضی اند باحکامِ الٰہی ولابہ نکنند بخدائے تعالےٰ کہ خدایا ایں حکم را بگرداں

بعض اولیاء کا بیان جو خدائی احکام پر راضی ہیں اور اللہ (تعالیٰ) سے اصرار نہیں کرتے ہیں کہ اے خدا یہ حکم لوٹا دے

بشنو اکنوں قصہ آں رہرواں — کہ ندارند اعتراضے در جہاں
اب اُن راہنماؤں کا قصہ سُن — جو دنیا میں کوئی اعتراض نہیں کرتے ہیں

زاولیا اہلِ دُعا خود دیگر اند — گہ ہمی دوزند و گاہے می دَرند
دُعا کرنے والے، اولیاء میں سے دوسرے ہیں — جو کبھی سیتے ہیں، اور کبھی پھاڑتے ہیں

قومِ دیگر می شناسم زاولیا — کہ دہاں شاں بستہ باشد از دُعا
میں اولیاء میں سے دوسری قوم کو بھی جانتا ہوں — جن کا منہ دعا سے بند رہتا ہے

از رضا کہ ہست رامِ آں کرام — جُستنِ دفعِ قضا شاں شُد حرام
چونکہ رضا اُن بھلوں کا معمول ہے — قضا کے فیصلہ کو روکنے کی جستجو اُن پر حرام ہے

در قضا ذوقے ہمی بینند خاص — کفرِ شاں آید طلب کردن خلاص
وہ قضا میں خاص مزہ محسوس کرتے ہیں — خلاصی چاہنا اُن کو کفر محسوس ہوتا ہے

حُسنِ ظنّے بر دلِ ایشاں کشود — کہ نہ پوشند از عزا جامہ کبود
اُن کے دل پر حسنِ ظن ایسا طاری ہو گیا ہے — کہ وہ غم میں کالا کپڑا نہیں پہنتے ہیں

ہر چہ آید پیشِ ایشاں خوش بُوَد — آبِ حیواں گر دوار آتش بُوَد
جو اُن کو پیش آتا ہے اچھا لگتا ہے — اگر آگ ہو تو آبِ حیات بن جاتا ہے

زہر در حلقومِ شاں شکر بُوَد — سنگ اندر راہِ شاں گوہر بُوَد
اُن کے گلے میں زہر شکر ہو جاتا ہے — اُن کے راستہ کا پتھر جوہر ہو جاتا ہے

---

ےلہ چونکہ ہمیں مقصد کی طلب ہے خواہ اسکا سبب کچھ بھی ہو۔ چشمِ روشنے: آنکھ سے مقصد دیکھنا ہے جب وہ بغیر آنکھ کے حاصل ہو تو آنکھ نہ ہونے سے ہمیں کیا شکوہ ہو سکتا ہے۔

ےلہ بشنو۔ ابتک یہ سمجھایا تھا کہ بعض اولیاء تو ایسے ہیں کہ مقصود جب حاصل ہوتا ہے تو سبب کے موجود نہ ہونے پر شکوہ نہیں کرتے ہیں اب یہ بتلاتے ہیں کہ کچھ بزرگ ایسے ہیں کہ وہ کسی حالت میں بھی شکوہ پسند نہیں کرتے ہیں اور اللہ کی قضا کے خلاف دعا کو بھی حرام سمجھتے ہیں واضح ہے کہ یہ حالت مغلوب الحال اولیاء کی ہوتی ہے ورنہ انبیاء دعائیں نہ کرتے۔ اصل کمال یہ ہے کہ راضی برضا ہوتے ہوئے دعا کی جائے۔ راقم۔ معول۔

ےلہ در قضا۔ مصائب کو مرضیِ خدا سمجھ کر اس میں لذت حاصل کرتے ہیں ضَرْبُ الْحَبِیبِ زَبِیبٌ، معشوق کی مار کشمش ہے اُن کا مقولہ ہوتا ہے۔ عزا۔ ماتمی لباس کالا ہوتا ہے آبِ حیوان یعنی ہر تکلیف اُن کے لئے باعثِ راحت بنجاتی ہے۔

جُملگی یکساں بُود شاں نیک و بد[1] — از چہ باشد ایں ز حُسنِ ظنِّ خود

ان کے لئے اچھا بُرا سب یکساں ہوتا ہے — یہ کیوں ہوتا ہے؟ اپنے حُسنِ ظن سے (ہوتا ہے)

کُفر باشد نزدِ شاں کردن دُعا — کاے الٰہ از ما بگرداں ایں قضا

دعا کرنا اُن کے نزدیک کفر ہوتا ہے — کہ اے خدا! اِس قضا کو ہم سے لوٹا دے

## سوال کردنِ بہلولؒ آں درویشِ ولی را

(حضرت) بہلولؒ کا اُس ولی درویش سے دریافت کرنا

گفت بہلولؒ آں یکے درویش را — چونی اے درویش واقف کُن مرا

(حضرت) بہلولؒ نے اُس ایک درویش سے کہا — اے درویش! تو کیسا ہے مجھے بتا دے

گفت[2] چوں باشد کسیکہ جاوداں — بر مُرادِ اُو رَوَد کارِ جہاں

اُس نے کہا، وہ شخص کیسا ہوگا، کہ ہمیشہ — جس کے ارادے کے مطابق دنیا کے کام چلتے ہوں

سیل و جُوہا بر مُرادِ اُو روند — اختراں زاں ساں کہ اُو خواہد شوند

سیلاب اور نہریں اُسکے ارادہ کے مطابق جاری ہوں — ستارے، جس طرح وہ چاہے ہو جائیں

زندگی و مرگ سرہنگانِ اُو — بر مُرادِ اُو روانہ کُو بہ کُو

زندگی اور موت اُس کے سپاہی ہوں — جو اُسکے ارادہ کے مطابق کوچہ بکوچہ روانہ ہوں

ہر کجا خواہد فرستد تعزیت — ہر کجا خواہد بہ بخشد تہنیت

وہ جہاں چاہے تعزیت کو روانہ کرے — وہ جہاں چاہے مبارکبادی بخش دے

سالکانِ[3] راہ ہم بر گامِ اُو — ماندگاں از راہ ہم در دامِ اُو

راہ کے سالک بھی اُسکے (نقش) قدم پر ہوں — راہ سے عاجز بھی اُس کے جال میں ہوں

ہیچ دندانے نہ خندد در جہاں — بے رضا و امرِ آں فرماں رواں

دنیا میں کوئی دانت نہ مسکرائے — اُس فرماں روا کی رضا اور حُکم کے بغیر

بے رضائے اُو نیفتد ہیچ برگ — بے قضائے اُو نیاید ہیچ مرگ

اُس کی منشاء کے بغیر کوئی پتّا نہ جھڑے — اُس کے حکم کے بغیر کوئی موت نہ آئے

بے مُرادِ اُو نجُنبد ہیچ رگ — در جہاں ز اوجِ ثریا تا سمک

اُس کے ارادہ کے بغیر کوئی رگ نہ پھڑکے — دنیا میں ثریا کی بلندی سے مچھلی تک

گفت اے شہ راست گفتی ہمچنیں — در فر و سیمائے تو پیداست ایں

(حضرت بہلولؒ نے) کہا اے شاہ! تم نے سچ کہا، ایسا ہی — آپ کے چہرے اور شان سے یہ ظاہر ہے

---

[1] نیک و بد۔ وہ سمجھتے ہیں کہ "ہر چہ از دوست می رسد نیکوست"، دوست کی جانب سے جو آئے وہ اچھا ہی ہے۔ سوال کردن۔ حضرت بہلولؒ نے ایسے ہی بزرگ کے مزاج پوچھے جو راضی بقضاءِ خداوندی تھے اور کوئی دعا کرنا پسند نہ کرتے تھے۔ چونی۔ آپ کے کیسے مزاج ہیں؟

[2] گفت۔ اُس ولی نے حضرت بہلولؒ کو جواب دیا کہ جس شخص کی منشاء کے مطابق ساری دنیا کا کاروبار چل رہا ہو اور کوئی چیز اُس کی منشاء کے خلاف نہ ہو تو ایسے شخص سے مزاج دریافت کرنے کا کیا مطلب ہے۔ زندگی یعنی لوگوں کی موت وحیات اُس کی مُراد کے مطابق ہو۔ تعزیت۔ میت کا پُرسا۔ تہنیت۔ مبارکبادی۔

[3] سالکاں۔ راستہ چلنے والے مسافر اُس کے نقشِ قدم پر چلیں، منزل تک نہ پہنچنے والے اُسی کے ارادہ سے منزل سے محروم ہوں۔ ہیچ ہر شخص کی خوشی اُس کے حکم سے ہے۔ بے مرادِ اُو۔ دنیا کی ہر حرکت اور سکون اُسکے ارادہ سے ہے۔ گفت۔ حضرت بہلولؒ نے کہا جو کچھ آپ کہتے ہیں وہ ضرور درست ہے لیکن مجھے ذرا تفصیل سے سمجھایئے تاکہ میں پورا مطلب سمجھ جاؤں۔

این چنیں ہم اے صادق ولیک
لیجیے! آپ ایسے ہی اور اس سے سینکڑوں گنا ہیں لیکن
شرح گو ایں را بیاں کن نیک نیک
اس کی تشریح کر دیجیے اور صاف صاف بیان کر دیجیے

آنچنانکہ فاضل و مردِ فضول[1]
ایسے طریقے پر کہ فاضل اور جاہل
از دل و از جاں کنند او را قبول
اس کو دل و جان سے قبول کرے

آنچنانش شرح کن اندر کلام
گفتگو میں اس کی اس طرح شرح کر دیجیے
کہ ازاں ہم بہر یابد عقلِ عام
کہ اس سے عوام کی عقل بھی حصہ حاصل کرے

ناطقِ کامل چو خواں باشے بود
کامل مقرر، جب خوان والا ہوتا ہے
بر سرِ خوانش زہر آشے بود
اس کے خوان پر ہر قسم کا کھانا ہوتا ہے

تا نماند ہیچ مہماں بینوا
تاکہ کوئی مہمان بے سہارا نہ رہے
ہر کسے یابد غذائے خود جدا
ہر شخص اپنی علیحدہ غذا حاصل کرے

ہمچو قرآں کو بمعنیٰ ہفت تُوست[2]
جیسا کہ قرآن (پاک) جو معانی کے اعتبار سے سات تہوں
خاص را و عام را مطعم دروست
اس میں خاص اور عام کی غذا ہے

گفت[3] ایں بارے یقیں شد پیشِ عام
انھوں نے کہا یہ تو اب سب کو یقین ہے
کہ جہاں در امرِ یزداں ست رام[4]
کہ دنیا خدا کے حکم کی فرماں بردار ہے

ہیچ برگے در نیفتد از درخت
درخت سے کوئی پتا نہیں جھڑتا
بے قضا و حکمِ آں سلطانِ تخت
بغیر عرش کے اس شاہ کے فیصلے اور حکم کے

از دہاں لقمہ نشد سوئے گلو
لقمہ منہ سے گلے میں نہیں جاتا
تا نگوید لقمہ را حق کادْ خُلُوْا
جب تک اللہ (تعالیٰ) نہ فرمائے داخل ہو جا

میل و رغبت[5] کاں زمامِ آدمی ست
میلان اور رغبت جو آدمی کی باگ ہے
جنبشِ آں رامِ امرِ آں غنی ست
اس کی حرکت اس بے نیاز کے حکم کی فرمانبردار ہے

در زمینہا و آسمانہا ذرہ
کوئی ذرہ، زمینوں اور آسمانوں میں
پر نجنباند نگردد پرّہ
پر نہیں مارتا، کوئی تنکا گردش نہیں کرتا

جز بفرمانِ قدیمِ نافذش
بغیر اس کے جاری ہونے والے ازلی حکم کے
شرح نتواں کرد و جلدی نیست خوش
(جس کی) شرح نہیں کی جا سکتی اور ہمت کرنا اچھا نہیں ہے

کہ شمر[6] و برگِ درختاں را تمام
درختوں کے سب پتوں کو کون گن سکتا ہے؟
بے نہایت کے شود در نطق رام
لامحدود، گفتگو کے تابع کب ہو سکتا ہے؟

---

[1] مردِ فضول۔ نااہل شخص۔ ناطقِ کامل۔ اچھے مقرر کا یہ کمال ہوتا ہے کہ اس کی تقریر سے عوام و خواص دونوں لطف اٹھاتے ہیں۔

[2] ہمچو قرآں۔ قرآن کے معانی اور مطالب سے ہر شخص اپنی فہم کے مطابق پورا فائدہ اٹھاتا ہے ہفت۔ ممکن ہے مولانا نے أُنْزِلَ الْقُرْآنُ عَلٰی سَبْعَةِ أَحْرُفٍ کے یہ معنی لئے ہوں کہ اس میں تہ بہ تہ سات معنی ہیں۔

[3] گفت۔ اس ولی نے حضرت بہلول کو جواب دیا کہ یہ سب مانتے ہیں کہ دنیا کے ذرے ذرے پر اللہ کی حکمرانی ہے اور کائنات کی ہر حرکت و سکون اس کے حکم سے ہے تو جب بندہ بالکل راضی بقضائے الٰہی ہو جائے تو اللہ تعالیٰ کا ہر حکم اور فعل اس کی مراد بن جائیگا اور یہ سمجھا جائیگا کہ عالم میں جو کچھ ہو رہا ہے گویا وہ اس بندے کی مرضی کے مطابق ہو رہا ہے۔

[4] رام فرمانبردار سلطانِ تخت۔ یعنی اللہ تعالیٰ میل و رغبت۔ انسان کی خواہش

[5] اور رغبت انسان سے اپنے مطابق کام کراتی ہے جلدی۔ بہادری ہمت۔

[6] شمر د۔ درختوں کے پتے جو متناہی ہیں ان کی شمار ناممکن ہے تو غیر متناہی کی تفصیل کیسے ممکن ہو سکتی ہے۔

ایں قدر بشنو کہ چوں کلی کار — می نگردد جز بامر کردگار
اتنا سن لے، کہ جب تمام کام — بغیر خدا کے حکم کے نہیں ہوتے

چوں[1] قضائے حق رضائے بندہ شد — حکم اُو را بندۂ خواہندہ شد
جب اللہ (تعالیٰ) کا حکم بندہ کی رضامندی بنگیا — بندہ اس کے حکم کا چاہنے والا بن گیا

بے تکلف نے پئے مزد و ثواب — بلکہ طبع اُو براں شد مستطاب
بغیر کسی تکلف کے، نہ کہ بدلا اور ثواب کیلئے — بلکہ اس کی طبیعت اس پر خوش ہو گئی

زندگیِ خود نخواہد بہر خود — بلکہ خواہد از پئے حکم احد
وہ اپنی زندگی اپنی خاطر نہیں چاہتا — بلکہ اللہ (تعالیٰ) کے حکم کی وجہ سے چاہتا ہے

ہر[2] کجا امر قدم را مسلکے ست — زندگی و مردگی پیشش یکے ست
جہاں کہیں قدیم امر کا مسلک ہے — اس کے سامنے زندگی اور موت ایک ہے

بہر یزداں می زید نے بہر گنج — بہر یزداں می مرد نز خوف و رنج
وہ خدا کے لئے جیتا ہے نہ کہ خزانہ کیلئے — وہ خدا کے لئے مرتا ہے نہ کہ ڈر اور تکلیف سے

ہست ایمانش برائے خواہ او — نے برائے جنت و اشجار و جو
اس کا ایمان اس (اللہ) کی رضامندی کیلئے ہے — نہ کہ جنت اور (جنت کے) درختوں اور نہروں کیلئے

ترک کفرش ہم برائے حق بود — نے ز بیم آنکہ در آتش رود
اس کا کفر کو چھوڑنا بھی اللہ کے لئے ہے — نہ کہ اس ڈر سے کہ وہ جہنم میں جائے گا

اینچنیں آمد ز اصل آں خوی او — بے ریاضت نے بجست و جوی او
یہ اس کی عادت اصل سے ایسی ہی آئی ہے — بغیر کسی مجاہدے کے، نہ کہ اس کی کوشش ہے

آنگہاں خندد کہ او بیند رضا — ہمچو حلوا و شکر اُو را قضا
وہ اس وقت ہنستا ہے جبکہ رضا (حق) دیکھتا ہے — اللہ کا حکم اس کے لئے حلوے اور شکر کی طرح ہے

بندہ[3] کش خوی و خلقت ایں بود — نے جہاں بر امر و فرمانش رود
وہ بندہ جس کی عادت اور خصلت یہ ہو — کیا جہان اسکے حکم اور فرمان کے مطابق نہیں چلے گا

پس چرا لابہ کند او یا دعا — کہ بگرداں اے خداوند ایں قضا
تو وہ کیوں خوشامد اور دعا کرے؟ — کہ اے اللہ! اس حکم کو واپس لے لے

مرگ او و مرگ فرزندانِ او — بہر حق پیشش چو حلوا در گلو
اس کی موت اور اس کی اولاد کی موت — اللہ کیلئے اُسکے نزدیک ایسی ہے جیسا کہ منہ میں حلوا

---

[1] چوں۔ جب اللہ کے تمام فیصلوں اور احکام پر بندہ راضی ہو گیا ہے تو اللہ کے تمام احکام اس کا مطلوب بن گئے ہیں۔ بے تکلف۔ یعنی یہ رضا اس کی طبعی بات بن گئی ہے اس میں کوئی اجر و ثواب بھی اس کے مدنظر نہیں ہے۔ زندگی۔ اپنی زندگی بھی اپنی خاطر نہیں چاہتا بلکہ اس لئے چاہتا ہے کہ اللہ کا حکم یہی ہے۔

[2] ہر کجا۔ یعنی جو بھی خدا کا ازلی حکم ہے وہی راستہ اس کو پسند ہے خواہ وہ زندگی ہو یا موت۔ ہست ایمانش۔ اس کا ایمان بھی محض مولا کی رضامندی کے لئے ہے نہ کہ جنت کے لالچ کی وجہ سے اور کفر سے نفرت بھی رضاء مولا کی وجہ سے ہے نہ کہ دوزخ کے ڈر سے۔ ہمچو حلوا۔ اللہ کا ہر حکم اس کو ایسا مرغوب ہے جیسا کہ حلوا مرغوب ہوتا ہے۔

[3] بندہ کش۔ جب احکام خداوندی پر رضا کی یہ کیفیت ہو تو یقیناً یہ کہا جائیگا کہ دنیا کے سب کام اس بندہ کے حکم سے چل رہے ہیں۔

نزعِ فرزنداں برآں باوفا — چوں قطائف پیشِ شیخِ بینوا
اُس وفادار کے لئے اولاد کا نزع — (ایسا ہے) جیسے مفلس بوڑھے کے لئے پھل،

پسؔ چرا گوید دعا اِلّا مگر — در دُعا بیند رضائے داد گر
تو وہ کیوں دعا کرے، ہاں اگر — وہ دعا میں اللہ (تعالیٰ) کی رضامندی دیکھے

آںؔ شفاعت واں دُعا نز رحمِ خود — می کُند آں بندۂ صاحب رَشَد
وہ سفارش اور وہ دعا اپنے اوپر رحم کرنے کے لئے نہیں — کرتا ہے، وہ ہدایت یافتہ بندہ

رحمِ خود را اُو ہماں دم سوختست — کہ چراغِ عشقِ حق افروختست
اپنے رحم کو اُس نے اُسی وقت پھونک دیا ہے — جبکہ اُس نے عشق کا چراغ روشن کیا ہے

دوزخِ اوصافِ اُو عشق است و اُو — سوخت مر اوصافِ خود را مُو بمُو
عشق اُس کے اوصاف کی دوزخ ہے اور اُس نے — اپنے اوصاف کو بالکل جلا دیا ہے

ہر طروقی ایں فروقے کے شناخت — چوں دقوقی کو دریں دولت بتاخت
ہر سالک اس فرق کو کب سمجھتا ہے! — جیسا کہ دقوقی ہر اس دولت میں دوڑے

## قصۂ دقوقیؒ و کراماتش
دقوقیؒ اور اُن کی کرامات کا قصہ

آں دقوقی داشت خوش دیباجۂ — عاشق و صاحب کرامت خواجۂ
دقوقیؒ ایک اچھا چہرہ رکھتے تھے — عاشق اور کرامت والے خواجہ تھے

بر زمیں می شد چو مہ بر آسماں — شب رواں را گشتہ زو روشن رواں
زمین پر وہ اس طرح تھے جیسے چاند آسمان پر — تاریکی میں چلنے والے اُن کی وجہ سے روشنی میں چلنے والے ہو گئے

درؔ مقامے مسکنے کم ساختے — کم دو روز اندر دہے انداختے
وہ ایک جگہ، کم ٹھہرتے تھے — ایک گاؤں میں دو روز سے کم (ڈیرہ) ڈالتے

گفت در یک خانہ گر باشم دو روز — عشقِ آں مسکن کُند در من فروز
انھوں نے کہا اگر میں دو روز ایک گھر میں ہوں گا — اُس گھر کی محبت مجھ میں روشن ہو جائیگی

عِزَّةُ الْمَسْكَنِ اُحَاذِرُهَا اَنَا — اُنْقُلِي يَا نَفْسُ سَافِرْ لِلْعَنَا
میں اقامت کی عزت سے بچتا ہوں — اے نفس! منتقل ہو جا مشقت کی خاطر سفر کر

لَا اُعَوِّدُ خُلْقَ قَلْبِي بِالْمَكَانِ — کَیْ یَکُوْنَ خَالِصًا فِي الْاِمْتِحَانِ
میں اپنے دل کے اخلاق کو مکان کا عادی نہیں بناتا ہوں — تاکہ آزمائش میں خالص بن جائے

---

لہ پس چرا۔ جب دنیا کے سب کام اُس کی مرضی کے مطابق ہیں تو دعا اور جو شامد بے معنی چیز ہے۔ قطائف۔ پکتے ہوئے پھل۔ در دعا۔ یہ شخص دعا بھی جب ہی کرتا ہے جب اُس کو یہ معلوم ہو کہ مولا کی مرضی یہی ہے۔

لہ آں شفاعت۔ ایسے انسان کی دعا بھی اپنے اوپر رحم کے لئے نہیں ہوتی ہے محض خدا کی مرضی پر عمل کرنے کے لئے ہوتی ہے، وہ اپنے رحم سے اُسی وقت دستبردار ہو گیا تھا جبکہ اُس نے عشقِ خداوندی کا دم بھرا تھا [illegible] ایسا انسان اپنے تمام اوصاف اور ذاتی خواہشیں عشق کی بھٹی میں پھونک چکا ہے۔ ہر طروقی۔ اِس فرق کو کہ دعا بھی اگر ہو تو محض اللہ کی مرضی کو پورا کرنے کیلئے ہو اپنی ذاتی غرض کیلئے نہ ہو ہر سالک نہیں سمجھ سکتا۔ دقوقی جیسے بزرگ بھی اِس کو نہ سمجھ سکے۔ دیباجہ۔ چہرہ۔ بر زمیں۔ جس طرح لوگ چاند سے روشنی اور رہنمائی حاصل کرتے ہیں اسی طرح دقوقی سے حاصل کرتے تھے۔

لہ در مقامے۔ دقوقی اس خیال سے کہ کسی مقام اور مسکن سے انکو محبت پیدا نہ ہو ہمیشہ سفر میں رہتے تھے عزۃ المسکن انسان وطن میں عزیز ہوتا ہے سفر میں اجنبی ہونے کی وجہ سے مشقتیں برداشت کرتا ہے۔ عنا: مشقت، تکلیف فی الامتحان

روز اندر سیر بُد شب در نماز — چشم[1] اندر شاہ باز اُو ہمچو باز

دن کو سفر میں، رات کو نماز میں — آنکھ شاہ (کے دیدار) میں کھلی ہوئی وہ باز کی طرح تھے

مُنقطع از خَلق نے از بَدخوئی — مُنفرِد از مَرد و زن نے از دوئی

مخلوق سے جُدا (تھے) بدمزاجی کی وجہ سے نہیں — مَرد و زن سے اکیلے تھے، منافرت کی وجہ سے نہیں

مُشفقے بر خَلق و نافع ہمچو آب — خود شفیعے بُد دعایش مُستجاب

مخلوق پر مہربان اور پانی کی طرح نفع رساں (تھے)، — وہ خود سفارشی اور اُن کی دعا مقبول (تھی)،

نیک و بَد را مہربان و مُستقَر — بہتر از مادر شہی تر از پدر

بھلے اور بُرے کے لئے مہربان اور ٹھکانا (تھے) — ماں سے زیادہ بہتر اور باپ سے زیادہ مرغوب (تھے)،

گفت[2] پیغمبر شما را اے مِہاں — چوں پدر ہستم شفیق و مہرباں

پیغمبرؐ نے فرمایا اے سردارو! — میں (تمہارے لئے) باپ کی طرح شفیق اور مہربان

زاں سبب کہ جُملہ اجزائے مَنید — جُزو را از کُل چرا بَرمی کَنید

کیونکہ تم سب میرے اجزا ہو — جزو کو کل سے کیوں جُدا کرتے ہو

جُزو از کُل قطع شُد بیکار شُد — عضو از تن قطع شُد مُردار شُد

جُزو کل سے کٹا، تو بیکار ہو گیا — عضو بدن سے کٹا، تو مُردہ ہو گیا

تا نہ پیوندد بہ کُل بارِ دِگر — مُردہ باشد نبودش از جاں خبر

جب تک وہ (عضو) دوبارہ کُل سے نہ جڑے — مُردہ رہتا ہے اُس کو جان کا پتہ نہیں رہتا

ور بجُنبد نیست آں را خود سَند — عضوِ نو بُبریدہ ہم جُنبش کُند

اگر وہ حرکت کرتا ہے تو وہ (زندگی کی) دلیل نہیں ہے — نیا کٹا ہوا عضو بھی حرکت کرتا ہے

جزوِ[3] ایں کُل گر بَرَد یکسو رَوَد — ایں نہ آں کُل ست کو ناقص شود

اِس کُل کا جزو اگر کٹے، ایک طرف چلا جائے — یہ وہ کُل نہیں ہے جو ناقص ہو جائے

قطع و وصلِ اُو نیاید در مقال — چیز ناقص گفتہ شُد بہرِ مثال

اُس سے جُدا ہونا اور جڑنا بیان نہیں کیا جا سکتا — مثال کے لئے ایک ناقص بات کہدی گئی ہے

مر علی را بر مثالِ شیر خواند — شیر مثلِ اُو نباشد گرچہ راند

(حضرت) علیؓ کو شیر کی مانند کہا — شیر اُن جیسا نہیں ہوتا ہے اگرچہ (یہ مثال) بیان کر دی گئی ہے

---

حضرت علی کرم اللہ وجہہٗ کو اَسَدُ اللہ کہا جاتا ہے یعنی اُن کو شیر کی مثل قرار دیا گیا ہے لیکن اُن میں اور شیر میں بہت فرق ہے۔ مثال اور مثل لہٗ میں بالکلیہ مشابہت نہیں ہوتی ہے۔ اِسی طرح آنحضورؐ کے کُل اور امتیوں کے اُجزاء ہونے کی یہ مثال بھی ایسی ہی ہے۔

[1] چشم۔ اُن کے زیرِ نظر ذاتِ باری رہتی تھی اور وہ باز کی طرح معارف و اسرارِ الٰہی کا شکار کرتے تھے۔ منقطع۔ وہ صرف اللہ کے لئے خلوت کو پسند کرتے تھے ورنہ وہ نہ بدمزاج تھے نہ اُنہیں لوگوں سے منافرت تھی۔ مشفقے۔ تمام انسانوں سے ان کا محبت اور شفقت کا معاملہ تھا۔ مستجاب۔ قبول شدہ۔ مستقر۔ ٹھکانا۔ شہی۔ مرغوب۔

[2] گفت۔ چونکہ وہ پیغمبرؐ کے پیرو تھے اور پیغمبرؐ نے امت کو مخاطب کر کے فرمایا تھا کہ میں تم پر باپ کی طرح مہربان ہوں۔ جملہ اجزاء۔ چونکہ اُمت کی حیات اور بقاء نبی سے وابستہ ہوتی ہے۔ جزو۔ جزو کل سے کٹ کر بیکار ہو جاتا ہے، عضو بدن سے کٹ کر مُردار ہو جاتا ہے۔ ور بجنبد۔ اگر نبی سے کٹ کر کچھ آثارِ حیات بھی اُنہیں نظر آئیں تو اُسکو حیات نہ سمجھو اُس کی وہ حرکت مذبوحی ہے جانور کا عضو کٹکر بھی کچھ دیر تک تڑپتا رہتا ہے۔

[3] جزوِ ایں کُل۔ نبی سے جو کٹے گا وہ خود اپنا نقصان کرے گا نبی میں اُس کے جُدا ہونے سے کوئی نقص پیدا ہو گا۔ قطع و وصل۔ نبی سے جُڑنے اور کٹنے کی یہ ایک ناقص مثال ہم نے دی ہے ورنہ اس حقیقت کو بیان کرنا ممکن نہیں ہے۔ مرعلی۔

# بازگشتن بقصۂ دقوقی علیہ الرحمۃ

دقوقی رحمۃ اللہ علیہ کے قصہ کی طرف رجوع

از مثال و مثل و فرق آں براں
مثال اور مثل اور اس کے فرق سے آگے بڑھ

جانبِ قصۂ دقوقیؒ اے جواں
اے جوان! دقوقیؒ کے قصہ کی جانب

آنکہ[1] در فتویٰ امامِ خلق بُود
وہ (دقوقیؒ) جو فتوی میں مخلوق کے امام تھے

گوئے تقویٰ از فرشتہ می رَبود
تقوے میں فرشتے سے بازی لے جاتے تھے

آنکہ اندر سیر مہ را مات کرد
وہ جنھوں نے چلنے میں چاند کو ہرا دیا

ہم ز دینداریِ اُو دیں رشک خورد
جن کی دینداری پر خود دین نے رشک کیا

با چنیں تقویٰ و اَوراد و قیام
باوجود ایسے تقوے اور وظائف اور نماز کے

طالبِ خاصانِ حق بُودے مُدام
وہ ہمیشہ خاصانِ خدا کے طالب رہتے تھے

در سفر[2] مُعظم مُرادش آں بُدے
سفر میں اُن کی بڑی مراد یہ ہوتی

کہ دمے بر بندۂ خاصی زَدے
کہ تھوڑی دیر کسی خاص بندہ سے ملیں

ایں ہمی گفتے چو می رَفتے براہ
جب سفر میں جاتے تو یہ کہتے

کُن قرینِ خاصگانم اے اِلٰہ
اے خدا! مجھے مخصوص (بندوں) کا ساتھی بنا دے

یا رَب آنہا را کہ بشناسد دلم
اے خدا! جن کو میرا دل پہچان لیتا ہے

بندہ و بستہ میاں چوں محلّم
(اُن کیلئے) میں غلام کمربستہ اور کجاوہ کی طرح ہوں

وانکہ نشناسم تو اے یزدانِ جاں
اور جن کو میں نہیں پہچانتا ہوں تو اے جان کے مالک

بر منِ محجوب شاں کُن مہرباں
اُن کو مجھ ناواقف پر مہربان کر دے

حضرتش گفتے کہ اے صدرِ مہیں
دربارِ خداوندی اُنسے کہتا اے صدرِ اعظم!

ایں چہ عشق ست و چہ استسقا ایں
یہ کیسا عشق اور یہ کیسی پیاس ہے؟

مِہرِ[3] من داری چہ می جوئی دگر
تم میری محبت رکھتے ہو دوسرے کی محبت کیوں؟

چوں خدا با تست چوں جوئی بشر
جبکہ خدا تمہارے ساتھ ہے انسان کی کیوں تلاش کرتے ہو

اُو بگفتے یا رَب اے دانائے راز
وہ جواب دیتے اے خدا! اے راز کو جاننے والے!

تو کشودی در دلم رَاہِ نیاز
تو نے میرے دل میں نیازمندی کا راستہ کھول دیا ہے

در میانِ بحر اگر بنشستہ ام
اگرچہ میں سمندر میں بیٹھا ہوں

طمع در آبِ سُبو ہم بستہ ام
گھڑیا کے پانی سے بھی میں نے لالچ وابستہ کیا ہے

---

[1] آنکہ۔ یعنی وہ علومِ ظاہری میں بھی امامِ وقت تھے اور نیکی میں فرشتوں سے بڑھے ہوئے تھے۔ بسیر۔ یعنی سیرانی الشر۔ ہم ز دینداری یعنی انتہائی دیندار تھے۔ اوراد۔ یعنی وظائف۔ قیام۔ یعنی نوافلِ نماز۔ مدام ہمیشہ

[2] در سفر۔ باوجود تمام بزرگیوں کے دقوقیؒ ہمیشہ بزرگوں کی جستجو اور ملاقات کے متمنی رہتے تھے ہمی گفتے۔ یعنی یہ دعا کرتے تھے۔ یا رب۔ یعنی جن بزرگوں کو میں جان لوں گا اُن کا تو خادم ہوں جو بزرگ ایسے ہیں کہ میری اور انکی جان پہچان نہیں ہے ملاقات کے وقت اُن کو بھی مجھ پر مہربان کر دینا۔ استسقا۔ پیاس، پانی کی طلب۔

[3] مہرِ من۔ اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا میری محبت کے ہوتے ہوئے اور کیا چاہتا ہے جبکہ تجھے حق کی معیت میسر ہے دوسرے کی معیت کی کیا ضرورت ہے۔ راہِ نیاز یعنی جن بزرگوں سے ملنے کی مجھے تمنا ہے اُن بزرگوں کیلئے نیازمندی۔ بحر یعنی ذاتِ باری۔ سبو۔ یعنی وہ بزرگ جن سے ملنے کی تمنا ہے۔

ہمچو داؤدم نود نعجہ مراست
(حضرت) داؤدؑ کی طرح میرے پاس نوّے بھیڑیں ہیں

طمع در نعجہ حریفم ہم بجاست
ساتھی کی بھیڑ کا لالچ بھی مناسب ہے

حرص اندر عشقِ تو فخرست و جاہ
تیرے عشق میں لالچ فخر اور مرتبہ ہے

حرص اندر غیر تو ننگ و تباہ
تیرے غیر میں لالچ ذلت اور تباہی ہے

شہوت و حرصِ نراں بیشی بود
مَردوں کی شہوت اور لالچ بڑھا ہوا ہوتا ہے

وآن حیزاں ننگ و بدکیشی بود
ہیجڑوں کی خواہش ذلت اور بدعملی ہوتی ہے

حرصِ مرداں از رہِ پیشی بود
مَردوں کی حرص آگے کے راستہ سے ہوتی ہے

در مخنث حرص سوئے پس رود
ہیجڑے کی حرص پچھلی جانب ہوتی ہے

آں یکے حرص از کمالِ مردی ست
وہ ایک، حرص مَردی کے کمال کی وجہ سے ہے

وآں دگر حرص افتضاح و سُستی ست
دوسری حرص، رُسوائی اور سُستی ہے

آہ سرّے ہست اینجا بس نہاں
آہ! یہاں ایک راز پوشیدہ ہے

کہ سوئے خضرے شود موسیٰ دواں
کہ حضرت موسیٰؑ حضرت خضرؑ کی طرف دوڑے جاتے

ہمچو مستسقی کز آبش سیر نیست
استسقاء کے بیمار کی طرح جسکو پانی سے سیرابی نہیں ہوتی

بر ہر آنچہ یافتی باللہ مایست
خدا کی قسم، جو تونے حاصل کرلیا ہے اس پر نہ ٹھہر

چوں گذشتی زاں دگر نوتر رسد
جب تو اُس سے آگے بڑھیگا دوسری نئی (چیز) آئیگی

آں یکے بالاتر از وے در رسد
اُس سے اونچی اور چیز ملے گی

بے نہایت حضرتست ایں بارگاہ
یہ بارگاہ لامحدود دربار ہے

صدر را بگذار صدرِ تست راہ
صدر کو چھوڑ، تیرا صدر راستہ ہے

## سرّ طلب کردنِ موسیٰ خضر را علیہما السلام با کمالِ نبوّت و قربت

قرب اور نبوت کے باوجود حضرت موسیٰؑ کا حضرت خضرؑ کو تلاش کرنے کا راز

از کلیمِ حق بیاموز اے کریم
اے بھلے! کلیم اللہ سے سیکھ لے

ہیں چہ میگوید ز مشتاقی کلیم
آگاہ! کلیمؑ شوق میں کیا کہہ رہے ہیں!

با چنیں جاہ و چنیں پیغمبری
ایسے مرتبے اور ایسی پیغمبری کے ہوتے ہوئے

طالبِ خضرم ز خود بینی بری
میں خضرؑ کا طالب ہوں خود بینی سے بری ہوں

موسیا تو قومِ خود را ہشتۂ
اے موسیٰؑ! تم نے اپنی قوم کو چھوڑ دیا ہے

در پئے نیکو پئے سرگشتۂ
ایک نیک خصلت کے پیچھے حیران ہو

---

ؔ۱ داؤدؑ: غلط طریقہ پر یہ روایت مشہور ہو گئی ہے کہ حضرت داؤدؑ کی نوّے بیویاں تھیں پھر بھی اُن کو سپاہی کی بیوی سے محبت ہو گئی تھی جس کو انھوں نے مختلف طریقوں سے اپنی زوجیت میں لے لیا مولانا نے اسی مشہور غلط قصہ کی بنیاد پر یہ شعر فرمادیا ہے۔ حرص۔ یعنی تیرے مقبول بندوں کے عشق تیرے ہی عشق کی حرص کا اثر ہے۔ پیشی یعنی جو راہ سلوک کے مرد ہیں اُنکی حرص مقامات میں ترقی کے لئے ہوتی ہے، نامردوں کی حرص بُرے اعمال کی طرف ہوتی ہے۔ مرداں۔ راہ سلوک کے مرد۔ مخنث۔ یعنی دنیادار۔ افتضاح۔ رسوائی

ؔ۲ آہ۔ حضرت (موسیٰؑ) کی دوسرے اولیاء سے ملاقات کی تمنا ایسی ہی ہے جیسی کہ حضرت موسیٰؑ نے حضرت خضرؑ سے ملاقات کی تمنا کی اور ان کی ملاقات کیلئے سرگرداں بنے۔ مستسقی۔ استسقاء کی بیماری کا مریض جس کو پانی سے کبھی سیرابی نہیں ہوتی ہے۔ مایست۔ یہاں اللہ کی کوئی انتہا نہیں ہے انہیں جو مقام بھی حاصل ہو اُس سے اونچے مقام کی طلب جاری رہنی چاہئے۔

ؔ۳ صدر۔ غلط فہمی سے اگر کسی مقام کو صدر سمجھ رہے ہو تو وہ صدر مقام نہیں ہے وہ تو راہ کی ایک منزل ہے۔ کلیم۔ بات کرنیوالا چونکہ حضرت موسیٰ

کیقبادی رستہ از خوف و رجا[1] — چند گردی چند جوئی تا کجا

تم شاہ ہو، امید و بیم سے آزاد ہو — کب تک گھومو گے، کب تک جستجو کروگے، کہاں تک!

آنِ تو با تست و تو واقف بریں — آسمانا چند پیمائی زمیں

تمہارا مطلوب تمہارے پاس ہے اور تم اس سے واقف ہو — اے آسمان! کب تک زمین کی پیمائش کروگے

گفت موسیٰؑ ایں ملامت کم کنید — آفتاب و ماہ را رہ کم زنید

حضرت موسیٰؑ نے فرمایا، یہ ملامت نہ کرو — سورج، اور چاند کا راستہ نہ روکو

میروم تا مجمع البحرین من — تا شوم مصحوبِ سلطانِ زمن

میں مجمع البحرین تک جاؤں گا — تاکہ شاہِ زمانہ کا ساتھی بنوں

اَجْعَلُ الْخِضرَ لِاَمْرِیْ سَبَبَا — ذَالِکَ اَوْ اَمْضِیْ وَاَسْرِیْ حُقُبَا

میں حضرت خضرؑ کو اپنے معاملہ کا ذریعہ بناؤں گا — یہ ہو گیا ایک عرصہ دراز تک چلتا اور پھرتا رہوں گا

سالہا پرّم بہ پرّ و بالہا — سالہا چہ بود ہزاراں سالہا

میں پروبال کے ساتھ سالوں اڑتا رہوں گا — (چند) سال کیا ہوتے ہیں، ہزاروں سال

میروم[2] یعنی نمی ارزد بداں — عشقِ جاناں کم مداں از عشقِ ناں

میں چلتا ہوں گا یعنی یہ چلنا، اس (محبوب) کی برابر نہیں — محبوب کے عشق کو روٹی کے عشق سے کم نہ سمجھ

ایں سخن پایاں ندارد اے عمو — داستانِ آں دقوقیؒ باز گو

اے چچا! اس بات کا خاتمہ نہیں ہے — اُن دقوقیؒ کی بات پھر بتا

## باز گشتن بقصہ دقوقی علیہ الرحمۃ

دقوقی رحمۃ اللہ علیہ کے قصہ کی طرف رجوع

آں دقوقی رحمۃ اللہ علیہ — گفت ساﻓرتُ مُدًی فی خافقیہ

دقوقی رحمۃ اللہ علیہ نے — فرمایا میں نے ایک مدت تک مشرق و مغرب کا

سال و مہ رفتم سفر از عشقِ ماہ — بیخبر از راہ و حیراں در الٰہ

چاند کے عشق میں سالوں اور مہینوں میں نے سفر کیا — راستے سے بیخبر تھا اور اللہ (تعالیٰ) میں محو تھا

پا برہنہ رفتہ ام در خاک و سنگ — زانکہ من حیرانم و بیخویش و دنگ

مٹی اور پتھروں میں ننگے پاؤں چلا ہوں — کیونکہ میں محو، اور بے خود اور حیران تھا

تو مبیں[3] ایں پایہا را بر زمیں — زانکہ بر دل میرود عاشق یقیں

تو ان پاؤں کو زمین پر نہ سمجھ — کیونکہ عاشق واقعۃً دل (کے بل) پر چلتا ہے

---

[1] خوف و رجا۔ حضرت موسیٰؑ کو قربِ الٰہی کا وہ رتبہ حاصل تھا جس میں امید و بیم کا درجہ ختم ہو جاتا ہے۔ آنِ تو۔ یعنی تمہیں اللہ تعالیٰ کا تقرب حاصل ہے آسمانا۔ یعنی اے موسیٰؑ تم مرتبہ کے اعتبار سے آسمان ہو۔ زمین پیمودن۔ پریشان ہونا۔ آفتاب و ماہ۔ یعنی میری اور خضرؑ کی ملاقات قِرانُ السعدین ہے۔ مجمع البحرین۔ قرآن کریم میں ہے وَاِذْ قَالَ مُوْسٰی لِفَتٰهُ لَآ اَبْرَحُ حَتّٰی اَبْلُغَ مَجْمَعَ الْبَحْرَیْنِ اَوْ اَمْضِیَ حُقُبًا۔ جب کہا موسیٰؑ نے اپنے جوان کو میں نہ ہٹونگا جب تک نہ پہنچ جاؤں جہاں ملتے ہیں دو دریا یا چلا جاؤں قرنوں۔ حقبا۔ زمانہ دراز۔

[2] میروم۔ یعنی جستجو کی یہ مشقت اس مطلوب کے بالمقابل ہیچ ہے۔ عشقِ ناں۔ روٹی کمانے کے لئے آدمی مارا مارا پھرتا ہے۔ خافقین۔ مغرب و مشرق۔ آلہ۔ یعنی ذاتِ باری۔ حیراں۔ یعنی مقامِ تحیّر۔

[3] تو مبیں۔ عاشق کی سیر ایک درجہ میں جسمانی نہیں ہوتی ہے بلکہ وہ روحانی ہوتی ہے۔

ازرہ و منزل ز کوتاہ و دراز — دل[1] چہ داند کوست مستِ دلنواز
راستہ، اور منزل، اور نزدیک اور دور کو — دل کیا جانے، کیونکہ وہ دلنواز کا مست ہے

ایں دراز و کوتہ اوصافِ تن ست — رفتنِ ارواح دیگر رفتن ست
لمبا اور مختصر جسم کے اوصاف ہیں — روحوں کا چلنا، دوسرا چلنا ہے

تو سفر کردی ز نطفہ تا بعقل — نے بگامے بود منزل نے بنقل
تو نے نطفہ سے عقل تک سفر کیا — یہ منزل نہ قدم سے طے ہوئی نہ منتقل ہونے سے

سیرِ جاں بیچوں بود در دور و دیر — جسمِ[2] ما از جاں بیاموزید سیر
روح کی سیر مسافت اور دراز میں بے کیف ہوتی ہے — ہمارے جسم نے روح سے سیر سیکھی ہے

سیرِ جاں ہر کس نہ بیند جانِ من — لیک سیرِ جسم باشد بر علن
اے جانِ من! روح کی سیر ہر شخص نہیں دیکھتا ہے — ہاں جسم کی سیر علی الاعلان ہوتی ہے

سیرِ[3] جسمانہ رہا کرد او کنوں — میرود بیچوں نہاں در شکلِ چوں
(جسم نے) جسمانی سیر چھوڑ دی، وہ اب — پوشیدہ طور پر کیف کی شکل میں بے کیف چلتا ہے

گفت روزے می شدم مشتاق وار — تا بہ بینم در بشر انوارِ یار
(دقوقیؒ نے) فرمایا ایک روز میں مشتاقانہ رواں ہوا — تاکہ کسی انسان میں، یار کے انوار دیکھوں

تا بہ بینم قلزمے در قطرۂ — آفتابے درج اندر ذرۂ
تاکہ میں ایک قطرے میں سمندر کو دیکھوں — سورج کو ذرّے میں داخل (دیکھوں)

## نمودنِ مثالِ ہفت شمع سوئے ساحل
ساحل کی جانب سات شمع جیسی نظر آنا

چوں رسیدم سوئے یک ساحل بگام — بود بیگہ گشتہ روز و وقتِ شام
جب میں پیدل ایک ساحل کی جانب پہنچا — دن بے وقت ہو گیا تھا اور شام کا وقت تھا

بعد ازاں ناگہ چہ دیدم گویمت — تا بدانی سرِّ آں افزویمت
اسکے بعد اچانک میں نے کیا دیکھا، میں تجھے بتاتا ہوں — تاکہ تو اس کا راز جان لے، میں بڑھ کر بیان کرتا ہوں

ہفت شمع از دور دیدم ناگہاں — اندراں ساحل شتابیدم بداں
میں نے دور سے اچانک سات شمعیں دیکھیں — ان کی وجہ سے میں اس ساحل کی طرف لپکا

نور و شعلہ ہر یکے شمعے ازاں — بر شدہ خوش تا عنانِ آسماں
ان میں سے ہر ایک شمع کا نور اور شعلہ — آسمان کی فضا تک، بہت اونچا تھا

[1] دل چہ داند۔ دل کی سیر میں قریب و بعید کوئی چیز نہیں ہوتی ہے۔ تو سفر۔ جس طرح انسان کی سیر نطفہ سے لے کر عقل آنے کے زمانے تک کی ہے ایسی طرح روح کی سیر ہے کہ نہ اس میں تمکن ہوتی ہے نہ دوری منزل کا تصور آتا ہے۔

[2] جسم ما۔ عاشقوں کی سیر دراصل روحانی ہے، جسمانی سیر محض اس کے تابع ہے لہٰذا جسمانی سیر کے عوارض اس پر طاری نہیں ہوتے ہیں۔ سیر جاں۔ روحانی سیر کو ہر شخص محسوس نہیں کر سکتا جسمانی رفتار اور سیر کو سب دیکھ لیتے ہیں۔

[3] سیر جسمانہ۔ عاشق کی سیر اگرچہ بشکلِ جسمانی ہوتی ہے لیکن درحقیقت وہ روحانی سیر کرتا ہے جو کہ بے کیف ہوتی ہے۔ تا بہ بینم۔ تاکہ دریائے وحدت کو جسمِ انسانی میں مشاہدہ کروں اور آفتاب کو ذرہ میں دیکھوں۔ بگام۔ قدم۔ عنانِ آسماں۔ فضا۔

خیره گشتم خیرگی ہم خیرہ گشت | موجِ حیرت عقل را از سر گذشت
میں حیران رہ گیا، حیرانی بھی حیران ہو گئی | حیرت کی موج عقل کے اوپر سے گزر گئی

کایں[1] چگونہ شمعہا افروختہ است | کہ دو دیدہ خلق زینہا دوختہ است
کہ یہ شمعیں کس طرح سے روشن ہیں؟ | کہ مخلوق کی دونوں آنکھیں اُن سے بند ہیں

خلق جویانِ چراغے گشتہ بود | پیشِ آں شمعے کہ برمہ می فزود
مخلوق چراغ کی جستجو میں تھی | اُن شمعوں کے ہوتے ہوئے جو چاند سے بڑھی ہوئی تھیں

چشم بندی بُد عجب بر دیدہا | بندشاں میکرد یَھْدِیْ مَنْ یَّشَا
آنکھوں پر عجیب چشم بندی تھی | اُن کی بندش وہ کر رہا تھا جو جس کو چاہے ہدایت دے

## شدنِ آں ہفت شمع بر مثالِ یک شمع
اُن سات شمعوں کا ایک شمع جیسا ہو جانا

باز میدیدم کہ شد آں ہفت یک | می شگافد نورِ اُو جیب[2] فلک
پھر میں نے دیکھا کہ وہ سات شمعیں ایک ہو گئیں | اُس کا نور آسمان کا گریبان پھاڑ رہا تھا

باز آں یک بارِ دیگر ہفت شد | مستی و حیرانی من زفت شد
پھر وہ ایک دوبارہ سات ہو گئی | میری مستی اور حیرانی سخت ہو گئی

اتصالاتے میانِ شمعہا | کہ نیاید بر زبان و گفتِ ما
شمعوں میں وہ جوڑ تھا | جو کہ زبان اور گفتگو میں نہیں آسکتا

آنکہ یک دیدن کند ادراک آں | سالہا نتواں نمودن از زباں
ایک نظر جو کچھ محسوس کر لیتی ہے | زبان سے اُس کو سالوں میں بیان نہیں کیا جاسکتا

آنکہ یکدم[3] بیندش ادراک و ہوش | سالہا نتواں شنیدن آں بگوش
جس کو علم و ہوش ایک دم دیکھ لیتا ہے | اُس کو کانوں کے ذریعہ سالوں میں نہیں سنا جا سکتا

چونکہ پایانے ندارد رو الیک | زانکہ لَا اُحْصِیْ ثَنَاءً مَا عَلَیْكَ
چونکہ بات لامحدود ہے، جا پرے ہٹ | اسلئے کہ میں تھوڑی سی تعریف کا بھی تیرے لئے احاطہ نہیں کر سکتا

پیشتر رفتم دواں کاں شمعہا | تا چہ چیز ست از نشانِ کبریا
میں دوڑتا ہوا آگے بڑھا، کہ وہ شمعیں | اللہ تعالیٰ کی نشانیوں میں سے کیا چیز ہیں؟

می شدم بیہوش و بیخویش و خراب | تا بیفتادم ز تعجیل و شتاب
میں بے ہوش اور بے خود اور خستہ ہو گیا | یہاں تک کہ میں عجلت اور جلدی میں گر پڑا

---

[1] کایں چگونہ۔ دراصل وہ سات شمعیں اُن سات اولیاء کا نور تھا جس کو صاحب باطن ہی دیکھ سکتا تھا عوام کو وہ نظر نہ آتا تھا۔ یَھْدِیْ مَنْ یَّشَاءُ۔ یعنی ذات خداوندی۔

[2] جیب۔ گریبان۔ اتصالاً۔ اُن شمعوں کے باہمی اتصال کی کیفیت ناقابلِ بیان ہے۔ آنکہ۔ یہ اُن کا باہمی اتصال محض دیدنی ہے بیان نہیں کیا جاسکتا۔

[3] یکدم۔ علم و ہوش جس چیز کو تھوڑی دیر میں سمجھ جاتا ہے اُس کو سالوں میں بھی سننا ممکن نہیں ہے۔ لَا اُحْصِیْ۔ اُن بزرگوں کا یہ نور تجلیاتِ رب تھیں اُن کی تعریف ممکن نہیں ہے۔ تعجیل عجلت۔

ساعتے بیہوش و بے عقل اندریں — اوفتادم بر سرِ خاکِ زمیں
تھوڑی دیر بیہوش اور بے عقل اِس حالت میں — میں زمین کی خاک پر پڑا رہا

بازؔ با ہوش آمدم بر خاستم — در روش گوئی نہ سر نے پا ستم
پھر میں ہوش میں آیا، اٹھا — رفتار میں گویا نہ میرے سر تھا نہ پاؤں

## نمودنِ آں شمعہا در نظرِ آں شیخ ہفت مرد
اُن شیخ کی نظر میں اُن شمعوں کا سات مرد ظاہر ہونا

ہفت شمع اندر نظر شد ہفت مرد — نورِ شاں می شد بسقفِ لاجورد
دیکھنے میں سات شمعیں سات مرد بن گئے — اُن کا نور نیلگوں چھت (آسمان) تک پہنچ رہا تھا

پیشِ آں انوار نورِ روز درد — از صلابت نورہا را می سترد
اُن نوروں کے سامنے دن کا نور بھی ماند تھا — شدت کی وجہ سے (اور) نوروں کا صفایا کر رہا تھا

بازؔ حیراں گشتم اندر صنعِ رب — کاینچنیں چوں شد چگونہ ست اے عجب
میں پھر خدا کی کاریگری میں حیران ہو گیا — تعجب ہے کہ یہ کیسے ہوا، کیسے ہے؟

بیشتر رفتم کہ نیکو بنگرم — تا چہ حال ست اینکہ میگردد سرم
میں آگے گیا، تاکہ اچھی طرح دیکھوں — کہ یہ کیا حال ہے کہ میرا سر چکرا رہا ہے؟

## باز شدنِ آں شمعہا ہفت درخت
اُن شمعوں کا پھر سات درخت بن جانا

باز ہر یک مرد شد شکلِ درخت — چشم از سبزیِ ایشاں نیکبخت
پھر ہر مرد ایک درخت کی شکل ہو گیا — اُن کی سبزی سے آنکھ بہرہ مند تھی

زانبہیِ برگ پیدا نیست شاخ — برگ ہم گم گشتہ از میوہ فراخ
پتوں کی کثرت سے، شاخ نظر نہیں آتی — میوے کی کثرت سے پتے بھی گم ہو گئے تھے

ہر درختے شاخ بر سدرہ زدہ — سدرہؔ چہ بود از خلا بیروں شدہ
ہر درخت نے شاخ سدرہ تک پہنچائی ہے — سدرہ کیا ہوتا ہے خلا سے بھی باہر نکل گئی ہے

بیخِ ہر یک رفتہ در قعرِ زمیں — زیر تر از گاو و ماہی بد یقیں
ہر ایک کی جڑ زمین کی گہرائی میں تھی — جو یقیناً مچھلی اور گائے سے بھی نیچے تھی

بیخِ شاں از شاخ خنداں روئے تر — عقل ازاں اشکالِ شاں زیر و زبر
ان کی جڑ شاخ سے بھی زیادہ پُر رونق اور تر و تازہ تھی — ان کی شکلوں سے عقل درہم برہم تھی



---

۵۱ باز۔ یعنی ہوش میں آ کر میں ان شمعوں کی طرف بے تحاشا بھاگا۔ لاجورد نیلا یعنی آسمان۔ درد۔ گدلا۔ از صلابت۔ وہ نور اس قدر تیز تھا کہ دوسرے نور اُس کے بالمقابل ہیچ تھے۔

۵۲ باز حیراں میں حیران تھا کہ یہ اللہ تعالیٰ کی کیا کاریگری ہے کہ وہ شمعیں انسانی صورت اختیار کر رہی ہیں۔ چشم یعنی ان درختوں کی سبزی اس قدر دیدہ زیب تھی جو آنکھوں کے لئے ایک نعمت تھی۔ زانبہی۔ پتے اس قدر گھنے تھے کہ شاخ نظر نہ آتی تھی پھل اس قدر زیادہ تھے کہ انمیں پتے چھپ گئے تھے۔

۵۳ سدرہ۔ سدرۃ المنتہیٰ ساتویں آسمان پر ایک بیری کے درخت جیسا درخت ہے جو حضرت جبرئیل کی پرواز اور مخلوق کے علم کی انتہا ہے۔ خلا۔ یعنی سدرۃ المنتہیٰ سے بالائی حصہ۔ گاو و ماہی۔ مولانا نے عوام کے عقیدہ کے مطابق یہ شعر فرمایا ہے عوام میں یہ ایک غلط عقیدہ قائم ہو گیا ہے کہ زمین ایک گائے کے سینگ پر قائم ہے اور وہ گائے مچھلی کی پشت پر کھڑی ہے۔ بیخ شاں۔ جڑ میں تری و تازگی نہیں ہوتی لیکن اُن درختوں کی جڑ بھی پُر رونق اور تر و تازہ تھی۔

میوہ کہ بر شگافیدے ز زور — ہمچو آب از میوہ جستے برقِ نور

زور میں آکر جو پھل پھٹتا تھا — پانی کی طرح، نور کے کوندے پھل سے لپکتے تھے

## مخفی بودنِ آں درختاں از چشمِ خلق

اُن درختوں کا لوگوں کی نگاہوں سے پوشیدہ ہونا

ایں عجب تر کہ بر ایشاں می گذشت — صد ہزاراں خلق از صحرا و دشت

یہ اس سے بھی زیادہ تعجب خیز تھا کہ اُن پر گذرتے — جنگل اور میدان سے لاکھوں انسان

ز آرزوئے[1] سایہ جاں می باختند — از گلیمے سائباں می ساختند

سایہ کی تمنا میں جان کی بازی لگاتے تھے — کمبلوں کے سائبان بناتے تھے

سایۂ آں را نمی دیدند ہیچ — صد تفو بر دیدہائے ہیچ پیچ

ان (درختوں) کا سایہ بالکل نہ دیکھتے تھے — ایسی کج آنکھوں پر سو بار تُف ہے

ختم[2] کردہ قہرِ حق بر دیدہا — کہ نہ بیند ماہ را بیند سُہا

اللہ تعالیٰ کے قہر نے آنکھوں پر مہر لگا دی تھی — کہ چاند کو نہ دیکھیں، سُہا کو دیکھ لیں

ذرہ را بیند و خورشید نے — لیک از لطف و کرم نومید نے

ذرہ کو دیکھ لیں، اور سورج کو نہ دیکھیں — لیکن لطف اور کرم سے ناامید بھی نہیں

کاروانہا بے نوا ویں میوہا — پختہ می ریزد چہ سحر ست اے خدا

قافلے مفلس، اور یہ پھل — پکے گر رہے ہیں اے اللہ! یہ کیسا جادو ہے؟

سیب بوسیدہ ہمی چیدند خلق — در ہم افتادہ بہ یغما خشک حلق

لوگ سڑے ہوئے سیب چن رہے تھے — لوٹ مار میں، پیاسے باہم لڑ رہے تھے

گفت[3] ہر برگ و شکوفہ آں غصون — دمبدم یا لیت قومی یعلمون

اُن شاخوں کا ہر پتّہ اور کلی کہہ رہی تھی — ہر وقت کاش میری قوم جان لیتی

بانگ می آمد ز سوئے ہر درخت — سوئے ما آئید خلقِ شور بخت

ہر درخت کی جانب سے آواز آ رہی تھی — بدبخت لوگو! ہماری طرف آؤ

بانگ می آمد ز غیرت بر شجر — چشمِ شاں بستیم کلا لا وزر

درخت کو غیرت (خداوندی) کی جانب سے آواز آئی — ہم نے اُن کی آنکھیں بند کر دی ہیں ہرگز ٹھکانا نہیں ہے

گر کسے می گفت شاں کیں سو روید — تا ازیں اشجار مستسعد شوید

اگر ان سے کوئی کہتا تھا کہ اس جانب جاؤ — تاکہ تم اِن درختوں سے مستمتع ہو

---

[1] میوہ۔ پھل خوب پک کر پھٹنے لگتا ہے۔ ایں عجب۔ لاکھوں انسان وہاں سے گذر رہے تھے لیکن وہ ان درختوں کو نہیں دیکھ پاتے تھے۔ ز آرزو۔ یہ بھی نہیں تھا کہ اُن لوگوں کو سایہ کی ضرورت نہ ہو۔

[2] ختم کردہ۔ اُن لوگوں کے اُن درختوں کو نہ دیکھ سکنے کی وجہ یہ تھی کہ اللہ تعالیٰ نے اُن لوگوں کی نگاہوں پر مُہریں لگا دی تھیں۔ سُہا۔ بناتُ النعش کا ایک چھوٹا سا ستارہ ہے یعنی وہ معمولی چیز کو دیکھ لیتے تھے لیکن اس قدر متوّر چیز کو نہیں دیکھ سکتے تھے۔ لیک۔ یعنی یہ لوگ اولیاء سے ملنے کی جدوجہد بھی نہیں کرتے ہیں اور اپنی آنکھوں سے مُہریں زائل کرنے کی تدبیر بھی نہیں کرتے ہیں اور خواہ مخواہ امیدوار بھی ہیں۔ سیب بوسیدہ۔ یعنی علوم و اسرارِ خداوندی کی طرف توجہ نہیں کرتے اور دنیاوی علوم کے حصول میں دست و گریبان ہیں۔

[3] گفت۔ اُس نور کا ہر حصہ اِس کی تمنا کرتا تھا کہ کاش قوم اُس کو پہچان لے اور اُس کے ذریعہ راہِ نجات پر چل پڑے۔ بانگ۔ اُس نور کی پکار پر غیرتِ خداوندی کی طرف سے آواز آئی کہ اُنکو دعوت نہ دے اُنکی آنکھوں پر مُہر لگا دی گئی ہے اُن کیلئے اب کوئی جائے پناہ نہیں۔ مستسعد۔ سعادت حاصل کرنے والا۔

جملہ[1] میگفتند کایں مسکین مست
سب کہتے تھے، کہ یہ بیچارہ مدہوش

از قضاء اللہ دیوانہ شدست
اللہ کے حکم سے، دیوانہ ہو گیا ہے

مغز ایں مسکیں ز سودائے دراز
اس بیچارے کا دماغ طویل وہم سے

وز ریاضت گشتہ فاسد چوں پیاز
اور مجاہدے سے، پیاز کی طرح سڑ گیا ہے

او عجب می ماند یا رب حال چیست
وہ تعجب میں رہ جاتا ہے اے خدا! یہ کیا حال ہے؟

خلق را ایں پردہ و اضلال چیست
لوگوں (کی عقل) پر یہ پردہ اور گمراہی کیسی ہے؟

خلق گوناگوں با صد رائے و عقل
مختلف قسم کے لوگ سینکڑوں رائے اور عقل کے ہوتے ہوئے

یک قدم آں سو نمی آرند نقل
اس جانب ایک قدم نہیں بڑھاتے ہیں

عاقلان و زیرکاں شان ز اتفاق
ان میں سے سمجھدار اور ذہین بالاتفاق

گشتہ منکر زاینچنیں باغے و عاق
ایسے باغ کے منکر اور نافرمان بن گئے

یا منم[2] دیوانہ و حیراں شدہ
یا میں ہی دیوانہ اور پاگل ہو گیا ہوں

دیو چیزے مر مرا بر سر زدہ
شیطان نے کچھ مجھ پر مسلط کر دیا ہے

چشم می مالم بہر لحظہ کہ من
میں ہر دم آنکھیں ملتا ہوں کہ میں

خواب بینم یا خیال اندر زمن
دنیا میں خواب دیکھ رہا ہوں یا خیال (محض) ہے؟

خواب[3] چہ بود بر درختاں می روم
خواب کیا ہوتا ہے، میں درختوں پر گھوم رہا ہوں

میوہا شاں می خورم چون نگروم
میں ان کے پھل کھا رہا ہوں گرویدہ کیسے نہ ہوں؟

باز چوں من بنگرم در منکراں
پھر جب میں منکروں کو دیکھتا ہوں

کہ ہمی گیرند زیں بستاں کراں
کہ وہ اس باغ سے کنارہ کر رہے ہیں

با کمال احتیاج و افتقار
پوری احتیاج، اور ضرورت کے باوجود

زآرزوئے نیم غورہ جاں سپار
ادھ کچرے پھلوں کی آرزو میں جان کھوتے ہوئے

ز اشتیاق و حرص یک برگ درخت
درخت کے ایک پتے کے شوق اور حرص میں

میزنند ایں بے نوایاں آہ سخت
یہ بے سہارا سخت آہیں بھر رہے ہیں

در ہزیمت زیں درخت وزیں ثمار
ان درختوں اور پھلوں سے پیچھے ہٹتے ہوئے

ایں خلائق صد ہزار اندر ہزار
یہ لوگ لکھوکھا

باز می گویم عجب من بیخودم
پھر میں کہتا ہوں (کہ) میں عجیب بیہوش ہوں

دست در شاخ خیالی در زدم
ایک خیالی شاخ کو پکڑ رہا ہوں

---

[1] جملہ۔ دعوت الی اللہ کے جواب میں منکرین کی جانب سے داعی کو یہی جواب ملتا ہے۔ ریاضت چونکہ اس داعی نے مشقتیں برداشت کی ہیں اور مجاہدے کئے ہیں لہٰذا دماغ میں خشکی آگئی ہے۔ او عجب۔ داعی کو تعجب ہوتا ہے کہ باوجود اسقدر واضح علامتوں کے یہ لوگ دعوت کو کیوں نہیں قبول کرتے ہیں۔ عاقلاں۔ دنیا کے معاملات میں سب عقلمند ہیں لیکن اس روحانی چمنستان کے بے عقلی سے منکر بن رہے ہیں۔

[2] یا منم۔ منکرین کے انکار سے داعی میں خود اپنے بارے میں وسوسے پیدا ہونے لگتے ہیں۔

[3] خواب چہ۔ وہ داعی پھر سوچتا ہے کہ خواب تو بالکل نہیں ہے کیونکہ میں نفس الامر میں ان چیزوں کو دیکھ رہا ہوں اور ان سے لطف اندوز ہو رہا ہوں۔ باز۔ غرضیکہ داعی کے سامنے ایک طرف حقیقتیں ہوتی ہیں اور دوسری طرف منکرین کا بالاتفاق انکار، تو اس کو شکوک و شبہات پیدا ہونے لگتے ہیں۔ ز اشتیاق۔ یعنی یہ بھی نہیں کہ ان چیزوں کی ان کو طلب و احتیاج نہ ہو۔

ہین[1] بخواں اِستیاسَ الرُّسُل اے عمو
ہاں اے چچا! اِستَیاسَ الرُّسُل پڑھ

تا بظنوا اَنَّہم قَد کُذِبُوا
ظَنُّوا اَنَّہُم قَد کُذِبُوا تک

ایں قرأت خواں کہ تخفیفِ کذب
یہ قرأت پڑھ کیونکہ کذب کو تخفیف سے پڑھنا

ایں بُوَد کہ خویش بیند محتجب
یہ ہوتا ہے کہ اپنے آپ کو محجوب دیکھے

درگماں افتاد جانِ انبیار
انبیاء کی جان، شک میں پڑ گئی

زاتفاقِ مُنکری اشقیا
بدبخت منکروں کے باہم متفق ہوجانے سے

جَاءَہُم بَعدَ التَّشَکُّکِ نَصرُنَا
شک میں پڑ جانے کے بعد انکے پاس ہماری مدد پہنچی

ترکِ[2] شاں گو بر درختِ جاں برآ
اُن کو چھوڑ، روح کے درخت پر آ

میخور و میدہ بدال کش روزی ست
کھا اور اُس کو دے جس کا مقدر ہے

ہر دم و ہر لحظہ سحر آموزی ست
ہر وقت اور ہر لحظہ عجائب کا سکھانا ہے

خلق[3] گویاں اے عجب ایں بانگ چیست
لوگ کہتے تھے ہائے تعجب یہ آواز کیسی ہے؟

چونکہ صحرا از درخت و بر تہی ست
جبکہ جنگل، درختوں اور پھلوں سے خالی ہے

کیج گشتیم از دمِ سودائیاں
ہم (ان) دیوانوں کی باتوں سے احمق بن گئے

کہ بنزدیکِ شما باغ ست و خواں
کہ تمہارے نزدیک باغ اور خوان ہے

چشم می مالیم و اینجا باغ نیست
ہم آنکھیں ملتے ہیں اور اس جگہ باغ نہیں ہے

یا بیابانیست یا مشکل رہیست
یا تو جنگل ہے، یا دشوار گذار راستہ ہے

اے عجب چندیں دراز ایں ماجرا
تعجب ہے، اس قدر طویل قصہ

چوں بُوَد بیہودہ و ہزل و خطا
بیہودہ اور مذاق اور غلط کیسے ہو سکتا ہے؟

من ہمیگویم چو ایشاں اے عجب
میں بھی اُن کی طرح کہتا ہوں تعجب ہے

ایں چنیں مہرے چرا زد صنعِ رب
اللہ (تعالٰی) کی کاریگری نے ایسی مہر کیوں لگادی ہے

---

قطع نظر کرے اور خود اُن غیبی اسرار و معارف سے فائدہ اٹھا اور ان لوگوں کو فائدہ پہنچا جن کے مقدر میں فائدہ ہے۔ سحر آموزی۔ یعنی اولیاء اللہ سے ہر وقت عجائب و غرائب کا ظہور ہوتا رہتا ہے۔

[3] خلق گویاں۔ منکر کہتے ہیں کہ یہاں نہ باغ ہے نہ پھل یہ شخص کیوں اُن کی دعوت دے رہا ہے۔ کیج گشتیم۔ اور وہ منکر یہ بھی کہتے ہیں کہ ان دیوانے داعیوں نے ہمیں دیوانہ بنا دیا ہے۔ کہ یہ داعی یہ کہتے رہتے ہیں۔ چشم مالیم۔ منکر کہتے ہیں ہم اچھی طرح دیکھ رہے ہیں ہمیں کچھ نظر نہیں آتا، صرف بیابان اور مشکل راستہ ضرور نظر آتا ہے۔ اے عجب۔ داعی کہتے ہیں کہ اس قدر طویل واقعات اور حقائق غلط اور وہم کیسے ہو سکتے ہیں اللہ نے اُن کے مُہر لگا دی ہے جس کی وجہ سے یہ اندھے بہرے ہیں نہ کچھ سنتے ہیں نہ دیکھتے ہیں۔

[1] ہین۔ مولانا نے یہ مضمون بیان فرمایا کہ منکروں کے انکار سے خود داعی میں اپنے اور حقائق کے بارے میں شک پیدا ہو جاتے ہیں اب اس مضمون کی تائید میں اس آیت سے استدلال کرتے ہیں قرآن پاک میں ہے حَتّٰی اِذَا اسْتَیْاَسَ الرُّسُلُ وَ ظَنُّوْا اَنَّھُمْ قَدْ کُذِبُوْا جَاءَھُمْ نَصْرُنَا۔ اس آیت میں لفظ کذبو میں دو قرأتیں ہیں ایک حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی قرأت ہے وہ اس لفظ کو کُذِّبُوا دال کی تشدید کے ساتھ پڑھتی تھیں اس قرأت پر ترجمہ یہ ہوگا۔ یہاں تک کہ جب رسول مایوس ہو گئے اور اُن کو یقین ہو گیا کہ انکی قوم نے انکو جھٹلایا تو انکے پاس ہماری مدد آ پہنچی حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما اس لفظ کو کُذِبُوا پڑھتے تھے اس صورت میں ترجمہ ہوگا کہ اُن رسولوں کو یہ دھوکہ آنے لگا کہ اُن سے مدد کا وعدہ غلط کیا گیا تھا۔ مولانا اپنے مذاقِ مضمون کی مطابقت میں اس لفظ کو حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ کی قرأت کے مطابق پڑھ کر ترجمہ کرتے ہیں محتجب۔ یعنی یہ بدگمانی اس وقت ہونے لگتی ہے جب وہ داعی اپنے آپ کو اللہ کی مدد سے روکا گیا سمجھنے لگتا ہے۔

[2] ترکِ شاں۔ یعنی اس داعی کو اللہ کی طرف سے حکم ہوتا ہے کہ اُن منکروں سے

زیںؔ تنازعہا محمدؐ در عجب
(انہی قسم کے) اختلافات سے محمدؐ تعجب میں تھے

در تعجب نیز ماندہ بولہب
ابولہب بھی تعجب میں پڑا ہوا تھا

زیں عجب تا آں عجب فرقیست ژرف
اس تعجب اور اس تعجب میں گہرا فرق ہے

تا چہ خواہد کرد سلطانِ شگرف
دیکھو عظیم شہنشاہ کیا کرے گا

اے دقوقی تیز تر راں ہیں خموش
اے دقوقی تیز چلا خبردار! چپ ہو جا

چند گوئی چند چوں قحط ست گوش
کب تک (سمجھنے والے) کان کا قحط ہے کتنا کہے گا

## یک درخت شدن آں ہفت درخت در نظرِ او
اُن کی نگاہ میں اُن سات درختوں کا ایک درخت بن جانا

گفت راندم پیشتر من نیکبخت
(دقوقی نے) فرمایا میں سعادتمند آگے بڑھا

باز شد آں ہفت جملہ یک درخت
پھر وہ سب سات (درخت)، ایک ہو گئے

ہفتؔ می شد فرد می شد ہر دمے
وہ کبھی سات ہو جاتے، کبھی ایک

من چساں می گشتم از حیرت ہمے
میرا بھی حیرت سے، عجب حال تھا

بعد ازاں دیدم درختاں در نماز
اسکے بعد میں نے درختوں کو نماز کی حالت میں دیکھا

صف کشیدہ چوں جماعت کردہ ساز
صف بنائے ہوئے جماعت کی طرح ساز و سامان کئے

یک درخت از پیش مانند امام
امام کی طرح ایک درخت آگے

دیگراں اندر پسِ او در قیام
دوسرے اُس کے پیچھے قیام میں

آںؔ قیام و آں رکوع و آں سجود
وہ قیام، وہ رکوع، وہ سجدہ

از درختاں بس شگفتم می نمود
درختوں سے مجھے بہت عجیب معلوم ہوا

یاد کردم قولِ حق را آں زماں
اُس وقت مجھے (اللہ تعالیٰ) کا قول یاد آیا

گفت و النجم و شجر را یسجدان
فرمایا ہے بیلیں اور درخت سجدہ کرتے ہیں

ایں درختاں را نہ زانو نے میاں
ان درختوں کے نہ زانو ہے نہ کمر

ایں چہ ترتیبِ نماز ست آنچناں
اس طرح نماز کی یہ کیا ترتیب ہے!

آمد الہام خدا کاے با فروز
خدا کا اِلہام آیا، کہ اے پُرنور!

ایں عجب داری زکارِ ما ہنوز
تجھے اب تک ہمارے کام پر تعجب ہے

## ہفت مرد شدن آں ہفت درخت
اُن سات درختوں کا سات مَرد بن جانا

---

ؔ زیں تنازعہا: اسی قسم کے جھگڑے آنحضورؐ کے ساتھ قریش نے کئے۔ اس طرف اُن کے انکار پر آنحضورؐ کو تعجب ہوتا تھا دوسری طرف آنحضورؐ کی دعوت پر ابولہب کو تعجب ہوتا تھا۔ ایں عجب۔ یعنی داعی کا قوم کے انکار پر تعجب اور منکرین کا داعی کی دعوت پر تعجب اِن دونوں میں انجام کے اعتبار سے بہت بڑا فرق ہے

ؔ ہفت۔ اِن سات درختوں کا کبھی ایک بننا کبھی سات بن جانا میرے لئے انتہائی حیرت کا سبب تھا۔ بعد ازاں۔ اِس کیفیت کے بعد اُن سات درختوں نے نماز کی صف بندی کی اور اُن میں سے ایک امام بن گیا۔

ؔ آں قیام۔ درختوں کی نماز پر مجھے بڑا تعجب ہوا پھر مجھے قرآن کی یہ آیت یاد آئی وَّالنَّجْمُ وَالشَّجَرُ يَسْجُدٰنِ یعنی زمین وغیرہ پر پھیلنے والی بیلیں اور درخت اللہ کو سجدے کرتے ہیں۔ نہ زانو۔ نماز میں کھڑا ہوا جاتا ہے اور التحیات میں زانو کے بل بیٹھا جاتا ہے، اِن درختوں کے نہ کمر ہے کہ یہ کھڑے ہو سکیں نہ زانو ہے کہ اُس کے بل بیٹھ سکیں تو یہ کیسی نماز ہے۔

بعدِ[1] دیرے گشتہ آنہا ہفت مرد — جملہ در قعدہ پے یزدانِ فرد

تھوڑی دیر کے بعد وہ (درخت) سات مرد بن گئے — اللہ اَحَد کے لئے سب قعدہ میں تھے

چشم می مالم کہ آں ہفت ارسلاں — تا کیانند و چہ دارند از جہاں

میں آنکھیں مَلتا تھا کہ وہ سات شیر (مرد) — کون ہیں اور دنیا سے کیا (مرتبہ) رکھتے ہیں؟

چوں بہ نزدیکی رسیدم من ز راہ — کردم ایشاں را سلام از انتباہ

جب میں راستہ سے (اُن کے) قریب پہنچا — ہوش سے میں نے اُن کو سلام کیا

قوم گفتندم جوابِ آں سلام — اے دقوقی مفخر و تاجِ کرام

قوم نے مجھ سے اُس سلام کے جواب میں کہا — اے دقوقی بزرگوں کے لئے باعثِ فخر اور تاج

گفتم[2] آخر چوں مرا بشناختند — پیش ازیں بر من نظر نینداختند

میں نے (دل میں) کہا وہ مجھے کیسے پہچان گئے؟ — اِس سے پہلے انہوں نے مجھے نہیں دیکھا ہے

از ضمیرِ من بدانستند زود — یک دگر را بنگریدند از فرود

وہ میرے دل کی بات فوراً سمجھ گئے — نیچی نظروں سے ایک نے دوسرے کو دیکھا

پاسخم دادند کاے جانِ عزیز — چوں بپوشیدست اینہا بر تو نیز

انہوں نے مجھے جواب دیا کہ اے پیارے! — یہ تم پر بھی کیوں پوشیدہ ہے؟

بر دلے کو در تحیر با خداست — کے شود پوشیدہ رازِ چپ و راست

اُس دل پر جس کو خدا کے ساتھ تحیر ہے — دائیں اور بائیں کا راز کب پوشیدہ ہوتا ہے؟

گفتم[3] ار سوئے حقائق بشگفید — چوں ز حرف و اسمِ رسمی واقفید

میں نے کہا حقائق کی جانب اگر تم شگفتہ ہو — رسمی نام اور حرف سے کیسے واقف ہو؟

ایں سخن چوں آمد از من در خطاب — آں شہاں در حال گفتندم جواب

جب گفتگو میں میری جانب سے یہ بات آئی — اُن شاہوں نے فوراً مجھے جواب دیا

گفت اگر اسمے شود غیب از ولی — آں ز استغراق داں نز جاہلی

کہا اگر ولی سے کوئی نام غائب ہو — تو وہ استغراق کی وجہ سے سمجھ نہ کہ لاعلمی سے

بعد ازاں گفتند ما را آرزو — ہست بر تو اقتدا اے خوبرو

اُس کے بعد انہوں نے کہا، ہماری تمنا — تیری اقتدا کرنے کی ہے اے حسین!

گفتم آرے لیک یک ساعت کہ من — مشکلاتے دارم از دورِ زمن

میں نے کہا ہاں لیکن تھوڑی دیر بعد کیونکہ میں — زمانہ کے انقلاب کی وجہ سے کچھ مشکلات رکھتا ہوں

---

[1] بعد دیرے۔ تھوڑی دیر کے بعد میں نے دیکھا کہ وہ سات درخت پھر سات انسان بن گئے اور قعدہ میں ہیں یعنی التحیات بیٹھ کر پڑھ رہے ہیں۔ ارسلان۔ شیر۔ چہ دارند۔ یعنی اُن کا دنیا میں کس قدر اونچا مرتبہ ہے۔ انتباہ۔ آگاہی۔ مفخر۔ جائے فخر۔

[2] بشناختند۔ چونکہ انہوں نے نام لیا تھا۔ فرود یعنی نیچی نگاہوں سے ایک نے دوسرے کو دیکھا۔ بر دلے۔ جس قلب کو اللہ کے ساتھ مقامِ حیرت کا قرب حاصل ہوتا ہے اُس پر سب مخفی باتیں منکشف ہو جاتی ہیں۔

[3] گفتم۔ میں نے اُن بزرگوں سے کہا کہ اولیاء کی حقیقتوں کی طرف توجہ ہوتی ہے اور وہ صرف اُن کا ادراک کرتے ہیں، رسمی نام کی طرف متوجہ نہیں ہوتے نہ اُن کو اُس کا ادراک ہوتا ہے تو آپ نے میرا نام دقوقی کیسے جان لیا۔ آں ز استغراق۔ چونکہ ولی معرفتِ حق میں مستغرق رہتا ہے اس لئے رسمی ناموں کا ذہول ہو جاتا ہے یہ نہیں ہے کہ اُن کو باطنی توجہ کے ذریعہ نام معلوم کر لینے کی قدرت نہیں ہے۔ اقتداء۔ نماز میں مقتدی بننا۔

تا[1] شود آں حل بہ صحبتہائے پاک
تاکہ پاک صحبتوں سے، وہ حل ہو جائیں

کز بہ صحبت وید انگورے زخاک
کیونکہ صحبت سے مٹی سے انگور اُگتا ہے

دانۂ پُر مغز با خاکِ دژم
پُر مغز دانہ نے، افسردہ مٹی کو

خلوتی و صحبتی کرد از کرم
کرم سے خلوتی اور ساتھی بنا لیا ہے

خویشتن در خاک کُلّی محو کرد
(دانہ نے) اپنے آپ کو بالکلیہ مٹی میں مِلا دیا

تا نماندش رنگ و بُو و سُرخ و زرد
حتیٰ کہ اُس کا رنگ بُو اور سُرخ و زرد باقی نہ رہا

از پسِ آں محو قبضِ اُو نماند
اُس کے بعد اُس کا سمٹاؤ باقی نہ رہا

بر گشاد و بسط شد مرکب براند
کُھل گیا اور پھیل گیا، سواری بڑھا دی

پیشِ[2] اصلِ خویش چوں بیخویش شد
جب وہ اپنی اصل کے سامنے بیخود ہو گیا

رفت صورت جلوۂ معنیش شد
صورت ختم ہو گئی اسکے باطن کا جلوہ نمودار ہو گیا

سر چنیں کردند ہیں فرماں تراست
انھوں نے سر اس طرح کیا، ہاں جو تیرا حکم ہو

تف دلی زسر چنیں کردن بخاست
اس طرح سر کرنے سے دل سے ایک شعلہ نکلا

ساعتے با آں گروہِ مجتبے
تھوڑی دیر کے لئے اُس برگزیدہ گروہ کے ساتھ

چوں مراقب گشتم واز خود جدا
جب میں مراقب اور اپنے سے جدا ہوا

ہمدراں ساعت ز ساعت رست جاں
اُسی وقت روح زمانہ سے آزاد ہو گئی

زانکہ ساعت پیر گرداند جواں
کیونکہ زمانہ جوان کو بوڑھا بنا دیتا ہے

جملہ[3] تلوینہا ز ساعت خاستست
سارے تغیرات زمانہ سے پیدا ہوئے ہیں

رست از تلویں کہ از ساعت برست
جسکو زمانہ سے نجات مل گئی وہ تغیر سے نجات پا گیا

ساعتے بیروں شو از ساعت دلا
اے دل! تھوڑی دیر کیلئے زمانہ سے باہر ہو جا

تا ز چوں وارہی واز چرا
تاکہ تو چون و چرا سے نجات پالے

چوں ز ساعت ساعتے بیروں شوی
جب تو تھوڑی دیر کے لئے زمانہ سے باہر ہو جائیگا

چوں نماند محرمِ بیچوں شوی
چون ختم ہو جائیگی، تو بے چون کا محرم راز بنجائیگا

ساعت از بے ساعتی آگاہ نیست
زمانہ، بے زمانہ پن سے واقف نہیں ہے

زانکہ آں سُو جز تحیر راہ نیست
کیونکہ اُس جانب تحیر کے علاوہ (کسی کا) راستہ نہیں ہے

ہر نفر را ہر طویلہ خاصِ اُو
ہر شخص کو اُس کے خاص اصطبل پر

بستہ اند اندر جہانِ جستجو
تگ و دو کی دنیا میں باندھ دیا ہے

---

[1] تا شود۔ صحبت میں بڑی تاثیر ہے۔ بیج مٹی اور پانی کی صحبت اختیار کرتا ہے تو انگور بن کر اُبھرتا ہے۔ دژم۔ افسردہ، اندوہگیں۔ خویشتن۔ دانہ بالکلیہ مٹی میں مِل گیا اپنا رنگ و بو سب ختم کر دیا۔ قبض۔ سمٹاؤ۔ بسط۔ پھیلاؤ۔

[2] پیشِ اصل یعنی دانہ نے اپنے آپ کو مٹی میں مِلا دیا تو اُس کا ظاہر ختم ہو گیا اور اُس کے باطن نے جلوہ گری شروع کر دی۔ سر چنیں یعنی انھوں نے سر سے ایسا اشارہ کیا جس کا مطلب تھا کہ ہم تمہارا کہنا مانیں گے۔ مجتبیٰ۔ منتخب۔ ہمدراں یعنی مراقبہ کرتے ہی میں دورِ زمانہ سے باہر نکل گیا۔

[3] جملہ۔ یعنی عالم کے سارے تغیرات دورِ زمانہ کی وجہ سے ہیں جو شخص دورِ زمانہ سے بالاتر ہو جائے اُس میں کوئی تغیر نہیں آتا۔ تا ز چونی۔ انسان اگر دورِ زمانہ سے بالاتر ہو جائے تو کم اور کیف سے بالاتر ہو جاتا ہے۔ چوں نماند۔ جب انسان چون و چرا سے آزاد ہو جائے تو وہ خدائے بیچوں کا ہمراز بنجاتا ہے۔ ساعت۔ جو لوگ زمانہ میں مقید ہیں وہ لازمانی ذاتِ باری کیطرف راہ یاب نہیں ہو سکتے۔ ہر نفر۔ طلب و جستجو میں ہر سالک اور غیر سالک کی ایک حد مقرر ہے مؤکلانِ غیب مقرر ہیں کہ اُس کو اسی مقام پر رکھیں۔ طویلہ۔ اصطبل۔

مُتنصب بر ہر طویلہ رائضے[1] — جز بدستوری نیاید رافضے
ہر اصطبل پر ایک چابک سوار، مقرر ہے — اجازت کے بغیر کوئی نافرمان باہر نہیں آ سکتا

از ہوس گراز طویلہ بگسلد — در طویلہ دیگراں سر بر کند
اگر ہوس کی وجہ سے اصطبل سے نکلے — (اور) دوسروں کے اصطبل میں گھسے

در زماں آخر چیانِ چست و خوش — گوشۂ افسارِ او گیرند و کش
فوراً چست، اور ہوشیار سائیس — اُسکی پچھاڑی کا سرا پکڑتے ہیں اور کھینچ لیتے ہیں

حافظاں را گر نہ بینی اے عیار — اختیارت را بہ بیں بے اختیار
اے مکرے! اگر تو نگہبانوں کو نہیں دیکھتا ہے — اپنے اختیار کو بے اختیار دیکھ لے

اختیارے می کنی و دست و پا — بر کشادستت چرا حبسی چرا
تو (ایک چیز) اختیار کرتا ہے اور تیرے ہاتھ پاؤں — کُھلے ہوئے ہیں، تو رُکا ہوا کیوں ہے؟

روئے در انکارِ حافظ بُردۂ — نامِ تہدیداتِ نفسش کردۂ[2]
تُو نے محافظ کے انکار کا رُخ کر لیا ہے — اس کا نام تو نے نفس کی تہدیدات رکھ لیا ہے

## پیش رفتنِ دقوقیؒ بامامت آں قوم

دقوقی رحمۃ اللہ علیہ کا اس قوم کی امامت کے لئے آگے بڑھنا

ایں سخن پایاں نہ دارد تیز دو — ہیں نماز آمد دقوقیؒ پیش شو
اِن باتوں کا خاتمہ نہیں ہے تیز دوڑ — خبردار! نماز (کا وقت) آگیا، آگے ہوجا

اے یگانہ ہیں دوگانہ بر گذار — تا مزین گردد از تو روزگار
اے یکتا! دو رکعتیں ادا کر — تاکہ زمانہ تیری وجہ سے بارونق بن جائے

اے امامِ[3] چشم روشن در صلوٰۃ — چشم روشن می بباید پیشوات
اے نماز میں روشن چشم والے، امام — تیرا امام روشن چشم ہونا چاہیئے

در شریعت ہست مکروہ اے کیا — در امامت پیش کردن کور را
اے بزرگ! شریعت میں مکروہ ہے — اندھے کو امامت میں آگے بڑھانا

گرچہ حافظ باشد و چست و فقیہ — چشم روشن بہ و گر باشد سفیہ
(وہ اندھا) اگرچہ حافظ اور ہوشیار اور فقیہ ہو — روشن چشم والا بہتر ہے خواہ اَن پڑھ ہو

کور را پرہیز نبود از قذر — چشم باشد اصل پرہیز و حذر
اندھے کا گندگی سے بچاؤ نہیں ہوتا ہے — بچاؤ اور پرہیز کی بنیاد آنکھ ہوتی ہے

---

[1] رائض۔ گھوڑے کو سدھانے والا۔ رافض۔ نافرمان، سرکش۔ آخرچیان۔ آخری، گھوڑے کا سائیس۔ افسار۔ پچھاڑی۔ حافظاں۔ اگر انسان اپنے اس نگہبانِ غیبی کو نہیں دیکھ سکتا تو اس کے وجود کو اس سے سمجھ لے کہ انسان ہر چند کوشش کرتا ہے اور ہر طرح سے کوشش کے لئے آزاد ہوتا ہے لیکن مقصد تک نہیں پہنچ پاتا ہے اِس سے معلوم ہوا کہ کوئی نہ کوئی غیبی بندش ہوتی ہے۔

[2] نامِ تہدیدات۔ یعنی تم اِس سے انکار کرتے ہو کہ یہ رکاوٹ محافظِ غیبی کی وجہ سے ہے اور یہ کہنے لگتے ہو کہ انسان کو رکاوٹ نفس کے ارادہ کی وجہ سے پیش آجاتی ہے

[3] اے امام۔ یعنی تم ایسے امام ہو جس کی باطنی چشم مکمل ہوتی ہے اور امامت کیلئے ایسا ہی شخص مناسب ہے جو روشن ضمیر ہو۔ در شریعت۔ فقہ کی کتابوں میں لکھا ہے کہ اندھے کے پیچھے نماز مکروہ ہے۔ چشم روشن۔ روشن ضمیر امام بہتر ہے خواہ اُس کی ظاہری تعلیم نہ ہو۔ قذر۔ نجاست۔

اُو پلیدی را نہ بیند در عبورؔ | ہیچ مؤمن را مبادا چشم کور
---|---
وہ گذرنے میں گندگی کو نہیں دیکھ سکتا ہے | خدا کرے، کسی مومن کی آنکھ اندھی نہ ہو
کوریِ باطن بُوَد کانِ شرور | زانکہ اندر فعل و قولش نیست نور
باطن کا اندھاپن برائیوں کی کان ہے | کیونکہ اُسکے فعل اور قول میں نور نہیں ہوتا ہے
کورِ ظاہر دَر نجاست ظاہر ست | کورِ باطن در نجاساتِ سِر ست
ظاہری اندھا، ظاہر نجاست میں ہے | باطن کا اندھا، باطنی نجاستوں میں ہے
ایں نجاست ظاہر از آبے رَوَد | واں نجاست باطن افزوں میشود
یہ ظاہری نجاست، پانی سے دور ہو جاتی ہے | باطن کی نجاست بڑھتی رہتی ہے
جُز بآبِ چشمؔ نتواں شستن آں | چوں نجاساتِ بواطن شد عیاں
اُسکو آنکھ کے پانی کے سوا نہیں دھویا جاسکتا | جبکہ باطنوں کی نجاستیں واضح ہو جائیں
چوں نجس خواندہ است کافرؔ را خدا | ایں نجاست نیست بر ظاہر ورا
جبکہ خدا نے کافر کو نجس کہا ہے | یہ نجاست اُس کے ظاہر پر نہیں ہے
ظاہرِ کافر ملوث نیست زیں | آں نجاست ہست در اخلاق و دیں
کافر کا ظاہر اس سے ملوث نہیں ہے | وہ نجاست اخلاق اور دین میں ہے
ایں نجاستؔ بُویش آید بیست گام | واں نجاست بُویش از رَے تا بشام
اس نجاست کی بدبو، بیس قدم سے آتی ہے | اُس نجاست کی بدبو رَے سے شام تک ہے
بلکہ بُویش آسمانہا بر رَوَد | بر دماغِ حُور و رضواں بر شود
بلکہ اُس کی بدبو آسمانوں تک جاتی ہے | حور اور رضوان کے دماغ پر چھا جاتی ہے
آنچہؔ میگویم بقدرِ فہمِ تُست | مُردم اندر حسرتِ فہمِ دُرست
میں جو کچھ کہہ رہا ہوں تیری سمجھ کی بقدر ہے | پوری سمجھ کی حسرت میں میں مرا
فہم آب ست و وجودِ تو سبُو | چوں سبو بشکست ریزد آب زو
تیری سمجھ پانی ہے اور تیرا وجود ٹھلیا ہے | جب ٹھلیا ٹوٹ جاتی ہے پانی اُس سے بہہ جاتا ہے
ایں سبو را پنج سوراخ ست ژرف | اندر و نے آب ماند خود نہ برف
اس ٹھلیا میں پانچ گہرے سوراخ ہیں | اس میں نہ پانی ٹھہرے، نہ برف
اَمرِ غُضُّوا غضَّۃً اَبصارکُم | ہم شنیدی راست ننہادی تو سُم
تو نے "اپنی نگاہوں کو پست رکھو" کا حکم | بھی سُنا، تو نے صحیح کان نہ دھرا

ؔ عبور۔ گذرنا، چلنا پھرنا۔ کوریِ باطن۔ اگر انسان دل کا اندھا ہے تو وہ مجسم شر ہے۔ کورِ ظاہر۔ ظاہری اندھے پر تو ظاہری نجاست ہوتی ہے جس کا ازالہ آسان ہے لیکن باطن کے اندھے میں باطنی نجاست ہے جس کا ازالہ بڑا دشوار ہے۔

ؔ جز بآبِ چشم۔ ظاہری نجاست پانی سے دھو دی جاتی ہے لیکن باطنی نجاست صرف آنسوؤں سے دُھلتی ہے۔ کافر۔ خدا نے کافر کو نجس باطنی نجاست کی وجہ سے قرار دیا ہے۔ ایں نجاست۔ ظاہری نجاست کی بدبو تھوڑی دور تک پھیلتی ہے لیکن باطنی نجاست کی بدبو بہت دُور تک پھیلتی ہے۔ بلکہ باطنی نجاست کی بو صرف دنیا ہی تک نہیں آسمانوں تک پھیلتی ہے۔ رضوان۔ داروغہ جنت۔

ؔ آنچہ می گویم۔ میں نے جو کچھ بتلائے وہ تیری عقل کی بقدر بتلائے ہیں کوئی پورا سمجھدار ملیگا تو تفصیل بیان کرونگا مجھے اسکی تمنا ہے۔ فہم۔ انسان کے بدن اور فہم کی مثال گھڑے اور اس کے پانی کی سمجھو۔ ایں سبو۔ بدن کے ٹھلیا میں حواسِ خمسہ بمنزلہ پانچ سوراخوں کے ہیں اگر ٹھلیا کے سوراخ نہ بند کیے جائیں تو ٹھلیا میں نہ برف رہیگا جس سے پانی بنتا ہے نہ پانی اسیطرح اگر حواسِ خمسہ کی حفاظت نہ کیجائیگی تو فہم نہ ان سے ہو سکی۔ امر غضوا۔ قرآن پاک میں ہے قل للمؤمنین یغضوا من ابصارہم اے نبی مومنوں سے کہہ دیجئے کہ وہ اپنی نگاہیں پست رکھیں۔

از دہانت نطق فہمت را برد — گوش چوں ریگ آب فہمت را خورد

تیرے منہ کی گفتگو تیری سمجھ کو برباد کر دیتی ہے — کان ریت کی طرح تیری سمجھ کے پانی کو پی جاتا ہے

ہمچنیں سوراخہائے دیگرت — می کشاند آب فہم مضمرت

اسی طرح تیرے دوسرے سوراخ — تیری چھپی ہوئی سمجھ کے پانی کو گدلا دیتے ہیں

گر ز دریا آب را بیروں کنی — بے عوض آں بحر را ہاموں کنی

اگر تو دریا سے پانی باہر نکالے — بغیر بدلے کے اس دریا کو جنگل بنا دے

بیگہ است ارنے بگویم حال را — مدخل اعواض را و ابدال را

بے موقع ہے، ورنہ میں تجھے حال بتاتا — عوضوں اور بدلوں کے داخل ہونے کا

کاں عوضہا واں بدلہا بحر را — از کجا آید ز بعد خرجہا

وہ عوض، اور وہ بدلے، دریا میں — خرچ کے بعد کہاں سے آتے ہیں؟

صد ہزاراں جانور زو می خورند — ابرہا ہم از برونش می برند

اس میں سے لاکھوں جانور پیتے ہیں — ابر بھی (پانی)، اس میں سے باہر لے جاتے ہیں

باز دریا آں عوضہا می کشد — از کجا دانند اصحاب رشد

پھر دریا ان بدلوں کو حاصل کر لیتا ہے — کہاں سے؟ ہدایت یافتہ جانتے ہیں

قصہا آغاز کردیم از شتاب — ماند بے مخلص درون ایں کتاب

جلدی میں ہم نے بہت سے قصے شروع کر دیئے — اس کتاب (مثنوی) کا باطن بے مقصد رہ گیا

اے ضیاء الحق حسام الدین راد — کہ فلک و ارکان چو تو شاہے نزاد

اے عقلمند، ضیاء الحق، حسام الدین! — کہ آسمان اور عناصر نے تجھ جیسا شاہ نہ جنا

تو بنادر آمدی در جان و دل — اے دل و جاں از قدوم تو خجل

تم دل و جان میں ندرت سے آئے — تمہاری تشریف آوری سے دل و جان شرمندہ ہیں

چند کردم مدح قوم ما مضے — قصد من زانہا تو بودی اقتضا

میں نے گذشتہ قوم کی بہت تعریفیں کیں — تقاضائے (طبع) سے تم ہی اُن سے میرا مقصود تھے

خانۂ خود را شناسد خود دعا — تو بنام ہر کہ خواہی کن ثنا

دعا اپنے مقام کو خود پہچان لیتی ہے — تو چاہے جس کا نام لے کر تعریف کر

بہر کتمان مدیح از نامحل — حق نہادست ایں حکایات و مثل

تعریف کرنا اہل سے چھپانے کے لئے — اللہ تعالیٰ نے یہ حکایتیں اور مثالیں بنا دی ہیں

---

۱؎ از دہانت - یعنی بیہودہ گفتگو سے بھی فہم برباد ہوتی ہے۔ گوش - کان سے غلط باتیں سنیگا تو فہم برباد ہوگی۔ گر ز دریا - اولیاء کے حواس خمسہ کے ذریعہ بھی فہم حق کا گم شدہ ہوتا ہے لیکن معاش کا عوض اور بدل حاصل کر لیتے ہیں۔ بیگہ - وقت نہیں ہے ورنہ میں سمجھاتا کہ اولیاء کو یہ عوض اور بدل کہاں سے حاصل ہوتا رہتا ہے۔

۲؎ کاں عوضہا - بڑے دریا کا پانی خرچ ہوتا رہتا ہے ابر اور بادل دریاؤں سے پانی حاصل کرتے ہیں سمندر کا پانی بخارات میں تبدیل ہو کر برستا ہے۔ قصہا - میں نے اس کتاب میں قصے بیان کرنا شروع کر دیئے۔

۳؎ اے ضیاء الحق - اس مصرع کا تعلق بارھویں شعر کے آخری مصرع بر نویس سے ہے کہ دریا میں ضیاء الحق کی تعریف ہے۔ راد - عقلمند، بزرگ۔ نادر - یعنی ضیاء الحق کی شخصیت نادر زمانہ ہے۔ خجل - چیز کہ میرا دل تیرے شایان شان نہیں ہے۔ اقتضا - یعنی میری طبیعت کا تقاضہ یہی ہے کہ تیرا ذکر در حدیث دیگراں کرتا رہوں۔ بہر کتمان - اصل شخص کو مخفی رکھنے کیلئے اس کو کسی مثال ذریعہ ذکر کیا جاتا ہے۔

گرچہ[1] آں مدح از تو ہم آمد خجل — لیک بپذیرد خدا جہد المُقِل

اگرچہ وہ تعریف بھی تم سے شرمندہ ہے — لیکن اللہ (تعالیٰ) نادار کی کوشش قبول فرمالیتا ہے

حق پذیرد کسرۂ دارد معاف — کز دو دیدہ کور دو قطرہ کفاف

اللہ (تعالیٰ) ٹکڑہ قبول کر لیتا ہے (زیادہ سے) معاف رکھتا ہے — دو اندھی آنکھوں سے دو قطرے کافی ہیں

مرغ و ماہی داند آں ابہام را — کہ ستودم مجمل ایں خوش نام را

اِس اجمال کو پرندے، اور مچھلی سمجھتے ہیں — کہ میں نے مجملاً اِس پیارے نام کی تعریف کی ہے

تا بر و آہِ حسوداں کم وزد — تا خیالش را بدنداں کم گزد

تاکہ حاسدوں کی آہ اُن پر نہ نکلے — تاکہ اُن کے خیال کو دانتوں سے نہ کاٹیں

خود[2] خیالش را کجا یابد حسود — در وثاقِ موش طوطی کے غنود

اُن کے خیال کو حاسد کب پائے گا؟ — چوہے کے بِل میں طوطی کب سوئی ہے؟

آں خیالِ او بود از احتیال — موئے ابروے ویست آں نے ہلال

وہ اُس کا بناوٹی خیال ہے — وہ اُس کی ابرو کا بال ہے، نہ کہ چاند

مدحِ تو گویم برون از پنج و ہفت — بر نویس اکنوں دقوقی پیش رفت

میں تمہاری تعریف پانچ اور سات سے زیادہ کروں — اب لکھو (کہ) دقوقی آگے ہو گئے

## پیش رفتن دقوقی بامامت آں قومِ غیبی

اُس غیبی قوم کی امامت کے لئے دقوقی کا آگے بڑھنا

در[3] تحیات و سلامِ صالحین — مدحِ جملہ انبیا آمد عجین

التحیات اور نیکوں پر سلام میں — سب نبیوں کی تعریف گندھی ہوئی ہے

مدحہا شد جملگی آمیختہ — کوزہا در یک لگن در ریختہ

سب کی سب تعریف ہو گئی — پیالوں کو ایک طشت میں ڈال دیا

زانکہ خود ممدوح جز یک بیش نیست — کیشہا زیں روے جز یک کیش نیست

اِس لئے کہ خود ممدوح ایک کے علاوہ نہیں ہے — اِس اعتبار سے مذاہب (بھی) ایک کے علاوہ نہیں ہیں

دانکہ ہر مدحے بنورِ حق رود — بر صور و اشخاص عاریت بود

سمجھ لے کہ ہر تعریف اللہ (تعالیٰ) کے نور کی طرف جاتی ہے — صورتوں اور شخصوں کے لئے عارضی ہوتی ہے

صُوَر۔ اشخاص اور صورتیں چونکہ اسی نورِ حق سے کسب فیض کر لیتی ہیں لہٰذا وہ قابلِ مدح ہو جاتی ہیں۔

---

[1] گرچہ۔ میری تعریفیں تیرے مرتبے سے کم ہیں لیکن روٹی کا ٹکڑا ایک گدا سے اللہ تعالیٰ روٹی کا ایک ٹکڑا بھی قبول فرمالیتا ہے اور زیادہ مقدار کے صدقہ کا اُس سے مطالبہ نہیں ہوتا ہے۔ کز دو دیدہ۔ اللہ کے یہاں آنکھوں کے دو آنسوؤں کی وہ قدر ہے جو بڑے سے بڑے مال کی قدر نہیں ہے۔ ابہام۔ یعنی میں نے جو تعریفیں کی ہیں اُن سے مقصود ضیاء الحق ہیں۔ تا برو۔ ضیاء الحق کا نام صراحۃً اِس لئے نہیں لیا تاکہ حاسد اُن پر حسد نہ کریں۔

[2] خود خیالش۔ ضیاء الحق کا تصور حاسدوں کے دماغ میں نہیں آسکتا۔ اُنکے تصور اور حاسدوں کے دماغوں کی مثال طوطی اور چوہے کے بِل کی ہے۔ احتیال۔ اُن حاسدوں کے ذہن میں ضیاء الحق کا حقیقی تصور نہیں ہے بلکہ بناوٹی ہے جیسا کہ بعض چاند دیکھنے والوں کو اپنی ابرو کا بال چاند کی صورت میں نظر آجاتا ہے۔ پنج یعنی پانچوں حواس۔ ہفت یعنی ساتوں آسمان۔

[3] در تحیات۔ التحیات میں جب کوئی السلام علینا وعلیٰ عِبادِ اللہِ الصَّالِحِین کہتا ہے تو اُس میں مجملاً سب انبیاء اور نیک بندوں پر سلامتی کی دعا ہو جاتی ہے۔ ممدوح۔ حقیقی تعریف صرف خدا کی ہے۔

مدحہا جز مستحق را کے کنند
(لوگ) مستحق کے علاوہ کسی کی کب تعریف کرتے ہیں؟

لیک بر پنداشت گمرہ [1] می شوند
لیکن (ناسدا) گمان کی وجہ سے گمراہ ہو جاتے ہیں

ہمچو نورِ تافتہ بر حائطے
جس طرح کہ نور دیوار پر پڑتا ہے

حائط آں انوار را چوں رابطے
(اور) دیوار اُن نوروں کے لئے واسطہ ہے

لاجرم چوں نور سوئے اصل راند
لامحالہ جب نور اصل کی طرف سمٹ جائے

ضال مہ گم کرد وز استائش بماند
گمراہ نے چاند کو گم کر دیا اور تعریف سے رک گیا

یا ز چاہے عکسِ ماہے وانمود
یا کسی کنوئیں میں چاند کا عکس نمودار ہوا

سر بہ چہ می کرد و آں را می ستود
کنوئیں میں سر جھکایا اور اُس کی تعریف کر رہا ہے

در حقیقت مادحِ ماہست او
حقیقتاً وہ چاند کی تعریف کرنے والا ہے

گرچہ جہلِ او بعکسش کرد رو
اگرچہ اُسنے نادانی سے عکس کی طرف منہ کر رکھا ہے

مدحِ او مہ راست نے آں عکس را
اسکی تعریف چاند کیلئے ہے، نہ کہ عکس کے لئے

کفر شد آں چوں غلط شد ماجرا
جب معاملہ غلط ہو گیا، کفر ہو گیا

کز شقاوت [2] گشت گمراہ آں دلیر
کیونکہ وہ جری بدبختی سے گمراہ ہو گیا ہے

مہ بہ بالا بود او پنداشت زیر
چاند اوپر تھا، وہ نیچے سمجھا

زیں بتاں خلقاں پریشاں می شوند
ان بتوں کی وجہ سے لوگ پریشان ہوتے ہیں

شہوتے راندہ پشیماں می شوند
شہوت پوری کر کے شرمندہ ہوتے ہیں

زانکہ شہوت با خیالے راندہ است
کیونکہ شہوت رانی ایک خیال سے کی ہے

در حقیقت دور تر وا ماندہ است
درحقیقت (اصل سے) بہت دور جا پڑتے ہیں

با خیالے [3] میلِ تو چوں پر بود
خیال کی جانب تیرا جھکاؤ پر کی طرح ہوتا ہے

تا بداں پر بر حقیقت بر شود
تاکہ تو اُس پر کے ذریعہ حقیقت تک پہنچے

چوں براندی شہوتے پرّت بریخت
جب تو نے شہوت رانی کی تو تیرا پر جھڑ گیا

لنگ گشتی واں خیال از تو گریخت
تو لنگڑا ہو گیا اور وہ خیال تجھ سے بھاگ گیا

پر نگہدار و چنیں شہوت مراں
پر کی حفاظت کر اور ایسی شہوت رانی نہ کر

تا پرِ میلت برد سوئے جناں
تاکہ میلان کا پر تجھے جنتوں کی طرف لیجائے

خلق پندارند عشرت می کنند
لوگ سمجھتے ہیں کہ وہ عیش کر رہے ہیں

بر خیالے پرِ خود بر می کنند
ایک خیال پر اپنے پر اکھاڑ رہے ہیں

---

[1] گمرہ۔ اگر کوئی اُن مصنوعی اور ناشناس کو اصل سمجھ بیٹھے تو گمراہ ہے۔ ہمچو نور۔ دیوار پر جو چاندنی ہے وہ اُسکی اپنی نہیں ہے بلکہ وہ چاند کی ہے۔ اب اگر کوئی دیوار پر چاندنی ہونے سے چاند کی تعریف چھوڑ بیٹھے تو اُس کی گمراہی ہے۔ یاز چاہے پانی میں جو عکس ہے اسکی تعریف چاند کی تعریف ہے گرچہ۔ اگر کوئی بالکلیہ اصل تعریف اُس عکس ہی کی کرے تو اُس کی گمراہی ہے۔

[2] کز شقاوت۔ تمام خوبیوں کا منبع تو ذاتِ خداوندی ہے اگر کوئی مخلوق کو اصل سمجھ بیٹھے تو یہ اُسکی بدبختی ہے۔ زیں بتاں یعنی مجازی معشوقوں کے عشق کا نتیجہ محض شہوت پرستی ہے۔ خیالے۔ یعنی عارضی حُسن دیوار کی چاندنی جیسا ہے۔

[3] با خیالے۔ خیالِ معشوق سے اگر عشق بھی ہو تو وہ حقیقت تک پہنچنے کیلئے ہو جیسا کہا گیا ہے اَلْمَجَازُ قَنْطَرَۃُ... الْحَقِیْقَۃِ عشقِ مجازی حقیقی عشق کا پُل ہے۔ پَر۔ یہ جذبۂ عشق ایک پر ہے اُس کو حقیقت تک پرواز کا ذریعہ بنانا چاہیئے۔ خلق۔ لوگ عشقِ مجازی میں شہوت رانی کر کے اپنے اس پر کو جو حقیقت تک پرواز کا سبب بن سکتا تھا برباد کر دیتے ہیں۔

وامؔ[1] دارِ شرحِ ایں نکتہ شُدم — مہلتم دہ مُعسِرم زاں تن زدم
میں اِس نکتہ کی تشریح کا قرضدار ہوگیا ہوں — میں مفلس ہوں مجھے مہلت دے اسی لئے میں خاموش ہوگیا ہوں

باز گشتم زانکہ شُد قصہ دراز — وقت تنگ و قوم موقوف نماز
میں لوٹتا ہوں، کیونکہ قصہ دراز ہوگیا — وقت تنگ ہے اور لوگ نماز میں کھڑے ہیں

## اِقتدا کردنِ آں قوم از پسِ دقوقیؒ
اُس قوم کا دقوقیؒ کے پیچھے اِقتدا کرنا

پیش در شُد آں دقوقیؒ در نماز — قوم ہمچوں اطلس آمد اُو طراز
نماز میں دقوقیؒ آگے ہوگئے — قوم اطلس کی طرح تھی، وہ نقش و نگار جیسے

اِقتدا کردند آں شاہاں قطار — در پئے آں مُقتدائے نامدار
اُن شاہوں نے قطار بنا کر اقتدا کی — اُس نامدار، مقتدا کے پیچھے

چونکہ با تکبیر ہا مقروں شُدند — ہمچو[2] قرباں از جہاں بیروں شُدند
جیسے ہی وہ تکبیروں سے وابستہ ہوئے — قربانی کی طرح دنیا سے باہر نکل گئے

معنیِ تکبیر اینست اے امیم — کاے خدا پیشِ تو ما قرباں شُدیم
اے امام! تکبیر کے معنی یہ ہیں — کہ اے خدا! ہم تیرے سامنے قربان ہوگئے

وقتِ ذبح اللہُ اکبر میکُنی — ہمچنیں در ذبحِ نفسِ کُشتنی
ذبح کے وقت، تو اللہ اکبر پڑھتا ہے — اسی طرح گردن زدنی نفس کے ذبح میں

ق

گوئی اللہ اکبر و آں شوم را — سر ببُر تا وارہد جاں از فنا
تو اللہ اکبر پڑھ، اور اُس بدبخت کا — سر کاٹ دے تاکہ روح ہلاکت سے نجات پاجائے

تن[3] چوں اسمٰعیلؑ و جاں ہمچوں خلیلؑ — کرد جاں تکبیر بر جسمِ نبیل
جسم اسمٰعیلؑ کی طرح اور روح خلیل اللہ کی طرح ہو — روح نے شاندار جسم پر تکبیر پڑھ دی

گشت کُشتہ تن ز شہوتہا و آز — شد بہ بسم اللہ بسمل در نماز
جسم شہوتوں، اور حرص سے مُردہ ہوگیا — بسم اللہ کے ذریعہ نماز میں بسمل ہوگیا

چوں قیامت پیشِ حق صفہا زدہ[4] — در حساب و در مُناجات آمدہ
قیامت (کے دن) کی طرح اللہ (تعالیٰ) کے سامنے صفیں — حساب اور سوال و جواب میں لگے ہیں

ایستادہ پیشِ یزداں اشک ریز — بر مثالِ راست خیزِ رستخیز
اللہ (تعالیٰ) کے سامنے کھڑے ہوئے آنسو گرا رہے ہیں — قیامت میں سیدھے کھڑے ہونیوالوں کی طرح

---

[1] وامؔ۔ اِس نکتہ کی تفصیل پھر کسی وقت بتادی جائیگی۔ مُعسِرم۔ تنگ دست مقروض کو مہلت دی جاتی ہے۔ قومؔ۔ یعنی وہ غیبی قوم بمنزلہ ریشمین کپڑے کے تھی اور دقوقیؒ اُس کے نقش و نگار کی طرح تھے۔ چونکہ۔ جیسے ہی اُن بزرگوں نے تکبیر تحریمہ پڑھی دنیا و مافیہا سے غافل ہوگئے۔

[2] ہمچو قرباں۔ قربانی کے جانور پر جب تکبیر کہکر چھری چلادی جاتی ہے تو وہ اِس دنیا سے منقطع ہوجاتا ہے۔ معنیِ تکبیر۔ تکبیر تحریمہ کا مطلب بھی یہی ہے کہ نمازی دربارِ خداوندی میں اپنے نفس کی قربانی پیش کرتا ہے۔ گوئی۔ لہٰذا جب تم تکبیر کہو تو فوراً نفسِ امارہ کو ذبح کر ڈالو۔

[3] تن چوں اسمٰعیلؑ۔ تکبیر تحریمہ کے وقت روح کو بمنزلہ حضرت ابراہیم خلیل اللہ کے بناؤ اور جسم کو بمنزلہ حضرت اسمٰعیلؑ ذبیح اللہ کے بناؤ۔ گشت کُشتہ۔ اللہ اکبر کے ذریعہ جسم شہوت اور حرص کے اعتبار سے مُردہ ہوجانا چاہیئے اور بسم اللہ کے ذریعہ جسم بسمل سَر بُریدہ ہوجانا چاہیئے۔

[4] چوں قیامت۔ نماز کی جماعت اور حالت کو ایسا سمجھو جیسا کہ قیامت میں حضرت حق کے دربار میں صفیں باندھ کر کھڑے ہونگے اور حساب کتاب اور سوال و

حق[1] ہمیگوید چہ آوردی مرا
اللہ (تعالیٰ) فرماتا ہے تو میرے لئے کیا لایا ہے؟
اندریں مہلت کہ دادم مر ترا
اِس دفعہ میں جو میں نے تجھے دیا

عمر خود را در چہ پایاں بردہ
اپنی عمر کس چیز میں ختم کی ہے؟
قوت و قوت در چہ فانی کردہ
روزی اور طاقت کس چیز میں ختم کی ہے؟

گوہر دیدہ کجا فرسودہ
آنکھ کے گوہر کو کہاں گھسا ہے؟
پنج حس را در کجا پالودہ
پانچوں حواس کا کس جگہ صفایا کیا ہے؟

چشم و گوش و ہوش گوہرہائے عرش
آنکھیں اور کان اور حواس عرش کے جواہر ہیں
خرج کردی، چہ خریدی تو ز فرش
تو نے (اُنکو) خرچ کیا، زمین سے کیا خریدا؟

دست و پا دادمت چوں بیل و کلند
میں نے تجھے ہاتھ اور پاؤں پھاوڑے اور کھاڑے دیئے
من بہ بخشیدم ز خود آں کے شدند
وہ میں نے دیئے خود بخود کہاں ہوئے؟

ہمچنیں پیغامہائے دردگیں
اسی طرح کے درد ناک پیغام
صد ہزاراں آید از حضرت چنیں
دربار سے لاکھوں آتے ہیں

در قیام[2] ایں گفتہا دارد رجوع
قیام (کی حالت) میں یہ باتیں آتی ہیں
وز خجالت شد دوتا اندر رکوع
شرمندگی سے رکوع میں دوہرا ہو جاتا ہے

ایستادن را نماندہ قوتے
کھڑے رہنے کی قوت نہیں رہتی
در رکوع آمد ز شرم او ساعتے
وہ تھوڑی دیر کے لئے رکوع میں ہو جاتا ہے

قوت استادن از خجلت نماند
شرمندگی کی وجہ سے کھڑے رہنے کی طاقت نہ رہی
در رکوع از شرم تسبیحے بخواند
شرم سے رکوع میں تسبیح پڑھنے لگا

باز فرماں[3] در رسد بردار سر
پھر حکم ہوتا ہے، سر اُٹھا
از رکوع و پاسخ حق بر شمر
رکوع سے، اور اللہ (تعالیٰ) کا جواب شمار کر

سر بر آرد از رکوع او شرمسار
وہ شرمندگی کی حالت میں رکوع سے سر اُٹھاتا ہے
باز اندر رو فتد آں خام کار
پھر وہ ناقص العمل منہ کے بل گر پڑتا ہے

باز فرماں آیدش بردار سر
پھر اُس کو حکم ہوتا ہے، سر اُٹھا
از سجود و وادہ از کردہ خبر
سجدے سے اور (اپنے) عمل کی بات بتا

سر بر آرد او دگر رہ شرمسار
وہ شرمندہ، دوبارہ سر اُٹھاتا ہے
اندر افتد باز در رو ہمچو مار
پھر سانپ کی طرح منہ کے بل گر پڑتا ہے

---

[1] حق ہمی گوید۔ اب نماز میں جب تم قیام میں ہو تو گویا اللہ تعالیٰ تم سے سوال کرتا ہے کہ تم کو جو زندگی کی مہلت دی ہے اس میں تم نے میرا کیا کام کیا ہے۔ قوت قوت۔ میں نے تجھے روزی اور طاقت دی وہ کس کام میں صرف ہوئی ہے۔ چشم و گوش۔ حواسِ خمسہ دیئے ہاتھ پاؤں میں نے ہی دیئے اُن کو کس کام میں لایا ہے۔

[2] در قیام۔ نماز میں قیام کی حالت میں جب یہ سوالات سنتا ہے تو رکوع میں جاتا گویا شرمندگی سے جھک جاتا ہے۔ ایستادن۔ اب اس میں اتنی سکت نہیں رہتی کہ کھڑا رہ سکے تو شرمندہ ہو کر جھک کر تسبیح پڑھنے لگتا ہے۔

[3] باز فرماں۔ پھر گویا اس کو اللہ کا حکم ہوتا ہے کہ سر اٹھا اور جواب دے تو وہ قومہ میں کھڑا ہو جاتا ہے اور پھر شرمندگی سے سجدہ میں گر پڑتا ہے۔ باز فرماں۔ پھر سجدہ کی حالت میں اُس کو سر اُٹھانے کا حکم ہوتا ہے وہ سجدہ سے سر اٹھا لیتا ہے لیکن شرمندگی سے پھر دوسرے سجدہ میں گر پڑتا ہے۔

بازؔ گوید سر برآرد باز گو — کہ بخواہم جُست از تو مُو بمُو
پھر اللہ (تعالےٰ) فرماتا ہے سَر اُٹھا اور بتا — میں تجھ سے ذرہ ذرہ کی جستجو کروں گا

قوتِ یا ایستادن نبودش — کہ خطاب ہیبتے بر جاں زدش
اُس میں کھڑے رہنے کی طاقت نہیں ہوتی ہے — کیونکہ ہیبتناک خطاب نے اُس کی جان پر حملہ کیا ہے

پس نشیند قعدہ زاں بارِ گراں — حضرتش گوید سُخن گو بابیاں
اُس بھاری بوجھ کی وجہ سے وہ قعدہ میں بیٹھ جاتا ہے — اللہ (تعالےٰ) اُس سے فرماتا ہے مفصل بات کہہ

نعمتت دادم بگو شکرت چہ بُود — دادمت سرمایہ ہیں بنمائے سود
میں نے تجھے نعمتیں دیں بتا تیرا شکریہ کیا تھا؟ — میں نے تجھے سرمایہ دیا اُس کا نفع دکھا؟

چوں نہ سرمایہ بُود اُورا نہ سُود — شافعے خواہد کہ گوید عذر زود
چونکہ اُس کے پاس نہ سرمایہ ہوتا ہے نہ نفع — (اسلئے) وہ سفارشی چاہتا ہے تاکہ جلدی عذر خواہی کر دے

## بیانِ اشارتِ سلام سُوئے دست راست در قیامت از ہیبت محاسبہ حق تعالےٰ و از انبیاء استعانت و شفاعت خواستن

اللہ تعالےٰ کے محاسبہ کی ہیبت کی وجہ سے داہنی جانب سلام کا اشارہ اور انبیاء سے مدد اور شفاعت چاہنے کا بیان

رُو بدستِ راست آرد در سلام — سُوئے جانِ انبیاء و آں کرام
سلام میں داہنی جانب کو رُخ کرتا ہے — انبیاء اور بزرگوں کی روح کی جانب

انبیاء را اُو سلامی می کند — استعانت را طلب کردن مدد
وہ انبیاء کو سلام کرتا ہے — استعانت اور مدد طلب کرنے کیلئے

یعنی اے شاہاں شفاعت کایں لئیم — سخت در گِل ماندہ اش پائے و گلیم
یعنی اے شاہو! (شفاعت کرو) کیونکہ یہ کمینہ — اُس کا پاؤں اور کملی دلدل میں پھنسی ہے

انبیاء گویند روزِ چارہ رفت — چارہ آنجا بُود و دست افزارِ رفت
انبیاء کہیں گے تدبیر کا وقت جاتا رہا — تدبیر اور کافی سامان وہاں (دنیا میں تھا)

مُرغِ بیوقتی تو اے بدبخت رَو — ترکِ ما گو خونِ ما اندر مشو
تو مرغِ بے ہنگام ہے اے بدبخت! چلا جا — ہمیں معاف کر ہماری جان کے درپے نہ ہو

رُو بگرداند بسُوئے دستِ چپ — در تبار و خویش گویندش کہ خب
وہ بائیں جانب رُخ کرتا ہے — خاندان اور اپنوں میں سے اُس سے کہتے ہیں کہ
مفقد

---

۱ؔ بازگوید۔ دوسرے سجدہ میں پھر اُس کو حکم ملتا ہے کہ سَر اُٹھا اور جواب دے تو اُس میں اتنی طاقت نہیں رہتی کہ وہ کھڑا ہو سکے لہٰذا قعدہ میں بیٹھ جاتا ہے — نعمتت۔ قعدہ کی حالت میں گویا اللہ تعالےٰ اُس سے فرماتا ہے کہ ہم نے تجھے نعمتوں کا سرمایہ دیا تھا اُس سرمایہ کا نفع دکھا کہاں ہے۔ چوں نہ سرمایہ۔ اب وہ دیکھتا ہے کہ نہ اُس کے پاس سرمایہ ہی ہے نہ نفع تو گھبرا کر سفارش کرنے والے کی تلاش شروع کر دیتا ہے

۲ؔ بیان۔ یعنی اب وہ داہنی جانب سلام کرتا ہے تو گویا انبیاء اور کراماً کاتبین سے اپنی سفارش کی استدعا کرتا ہے

۳ؔ یعنی۔ دائیں جانب سلام کرنے سے گویا اُس کا مدعا انبیاء سے سفارش چاہنا ہے۔ انبیاء۔ انبیاء اُس کو جواب دینگے وقت نکل گیا اب کوئی تدبیر نہیں ہے اس وقت بے موقع چیخ اور پکار ہے رُو بگرداند۔ اب وہ گویا مایوس ہو کر بائیں جانب سلام کرکے اپنے رشتہ داروں سے مدد کا خواہاں ہوتا ہے

ہینؔ[1] جواب خویش گو با کردگار | ما کرایم اے خواجہ دست از ما بدار
خبردار! اپنا جواب اللہ (تعالیٰ) کو دے | ہم کون ہوتے ہیں؟ اے جناب ہمیں معاف کیجئے

نے ازیں سُو نے ازاں سُو چارہ شُد | جانِ آں بیچارہ دلِ صد پارہ شُد
(جب) نہ ادھر سے نہ اُدھر سے کوئی تدبیر ہوئی | اُس بے چارے کی جان سو ٹکڑوں والا دل بنی

از ہمہ نومید شُد مسکیں کیا | پس برآرد ہر دو دست اندر دُعا
وہ بھلا مسکین ہر طرف سے مایوس ہوگیا | تو دعا میں دونوں ہاتھ اُٹھاتا ہے

کز ہمہ نومید گشتم اے خدا | اوّل و آخر توئی و مُنتہا
کہ اے خدا! میں سب سے مایوس ہوگیا ہوں | اوّل اور آخر تو ہی ہے، اور (تو ہی) منتہا ہے

ہست امیدے کہ عنایت دَر رسد | گر دد اُو ایمن ز حبلِ مِن مَسَد
(اب) اُمید ہے کہ مہربانی ہو جائے | وہ مُونجھ کی رسّی سے محفوظ ہو جائے

در نماز ایں خوش اشارتہا ببیں | تا بدانی کایں بخواہد شد یقیں
نماز میں اِن اچھے اشاروں کو سمجھ لے | تاکہ تجھے معلوم ہو جائے کہ یہ یقیناً ہوگا

معنیِٔ[2] تسلیم ایں اے مُقتدی | کہ توئی حق ہادی و ما مُہتدی
اے مقتدی! اطاعت کے یہی معنیٰ ہیں | کہ اے، اللہ تو ہی ہدایت دینے والا ہے اور ہم ہدایت پانے والے

ہر چہ فرمائی تو مُنقادیم ما | با قضائے[3] جُرم گو شادیم ما
تو جو حکم دے ہم تابعدار ہیں | کہہ دے، جُرم کی سزا پر ہم راضی ہیں

بچہ بیروں آر از بیضہ نماز | سَر مزن چوں مُرغ بے تعظیم و ساز
نماز کے انڈے سے، بچہ باہر نکال | بغیر تعظیم اور ادب کے مُرغ کی طرح ٹھونگیں نہ مار

## شنیدنِ آں دقوقیؒ در نماز افغانِ اہلِ کشتی را در غرق شدن

نماز کی حالت میں دقوقیؒ کا کشتی والوں کی ڈوبنے میں فریاد سننا

آں دقوقیؒ در امامت کرد ساز | اندر آں ساحل در آمد در نماز
دقوقیؒ نے امامت شروع کر دی | اُسی ساحل پر اُنھوں نے نماز شروع کی

واں جماعت در پئے اُو در قیام | اینت زیبا قوم و بگزیدہ اِمام
وہ جماعت اُن کے پیچھے قیام میں (تھی) | زہے! اچھی قوم اور برگزیدہ امام

ناگہاں چشمش سوئے دریا فتاد | چوں شنید از سوئے دریا داد داد
اچانک اُن کی نگاہ دریا کی جانب پڑی | جب دریا کی جانب سے انھوں نے فریاد فریاد سُنا

[1] ہین۔ رشتہ دار بھی اُس کو مایوس کر دیتے ہیں نے ازیں سُو۔ جب وہ دونوں جانبوں سے مایوس ہو جاتا ہے تو اب دل شکستہ ہو کر دربارِ خداوندی میں دستِ دعا دراز کرتا ہے اور عرض کرتا ہے کہ سب جگہ سے مایوس ہو کر تیری طرف رجوع کرتا ہوں۔ ہست۔ جب وہ اللہ سے دعا کرتا ہے تو اُمید پڑتی ہے کہ خدا اُس پر رحم کردے اور اُس کی گلو خلاصی ہو جائے۔

[2] معنیِٔ تسلیم۔ اوپر کے اشعار میں نماز کے جو اشارے ہیں وہ تو ہر نمازی کیلئے ہیں اب جماعت میں مقتدی بننے کا اشارہ یہ سمجھو کہ وہ امام کے حرکات اور سکنات پر سرِ تسلیم خم کرتا ہے تو گویا وہ اللہ تعالیٰ کی ہر ہدایت پر عمل پیرا ہونے کا اشارہ ہے۔

[3] با قضائے جرم۔ یہاں تک کہ وہ اپنی خطاؤں کی سزا پر اظہارِ رضا کرتا ہے۔ بچہ۔ ہم نے نماز کے ارکان کے جو اشارے سمجھائے اُن سے نتیجہ نکال لے اور نماز میں محض ٹھونگے نہ مار۔ ساحل۔ سمندر کا کنارہ۔ اینت۔ زہے یعنی مقتدی بھی بہترین تھے اور امام بھی۔ داد داد۔ یعنی کشتی والوں کی فریاد۔

در میانِ موج دید اُو کشتیے — در قضا و در بلا و زِشتیے
اُنھوں نے موجوں میں ایک کشتی دیکھی — قضا میں، اور بلا میں، اور تباہی میں

ہم شب و ہم ابر و ہم موجِ عظیم — آن سہ تاریکی و از غرقاب بیم
رات بھی، اور ابر بھی، اور بڑی موج بھی — تین اندھیریاں اور ڈوبنے کا ڈر

تند بادے ہمچو عزرائیل خاست — موجہا آشوفت اندر چپ و راست
مَلکُ الموت کی طرح تیز ہوا اُٹھی — (جس نے) دائیں اور بائیں موجیں پھیلا دیں

اہلِ کشتی از مہابت کاستہ[1] — نعرہ و واویلہا برخاستہ
کشتی والے خوف سے سکڑے ہوئے — نعرے اور واویلا بلند کئے ہوئے

دستہا در نوحہ بر سر میزدند — کافر و مُلحد ہمہ مُخلِص شُدند
رونے میں ہاتھ سر پر مار رہے تھے — کافر اور بددین سب مُخلِص ہو گئے تھے

با خدا[2] با صد تضرُّع آں زماں — عہدہا و نذرہا کردہ بجاں
اُس وقت سینکڑوں عاجزیوں سے خدا سے — دل و جان سے عہد اور مَنّتیں مانتے تھے

سر برہنہ در سجود آنہا کہ ہیچ — روئے شاں قبلہ ندید از پیچ پیچ
ننگے سر، سجدہ میں وہ لوگ بھی، کہ کبھی — اُنکے مُنہ نے قبلہ نہ دیکھا تھا اینچ پینچ کی وجہ سے

گفتہ کہ بیفائدست ایں بندگی — آں زماں دیدہ دراں صد زندگی
(پہلے) وہ کہتے تھے، یہ عبادت بیکار ہے — اُس وقت اُس میں سینکڑوں زندگیاں دیکھتے تھے

از ہمہ امید ببریدہ تمام — دوستان و خال و عمّ و باب و مام
سب، سب سے اُمید منقطع کر چکے تھے — دوستوں اور ماموں اور چچا اور باپ اور ماں سے

زاہد[3] و فاسق شُد آں دم مُتّقی — ہمچو در ہنگامِ جاں کندن شقی
زاہد اور بدکار اُس وقت مُتّقی ہو گئے تھے — جیسا کہ بدبخت، نزع کی حالت میں

نے ز چپ شاں چارہ بود و نے ز راست — حیلہا چوں مُرد ہنگامِ دُعاست
اُنکے لئے نہ دائیں سے کوئی تدبیر تھی نہ بائیں سے — تدبیریں جب فنا ہوں، دعا کا وقت ہے

در دُعا ایشان و در زاری و آہ — بر فلک زِ ایشاں شدہ دُود سیاہ
وہ عاجزی اور آہ اور دعا میں معروف تھے — اُنکی (آہوں کا) کالا دُھواں آسمان پر پہنچ گیا تھا

دیو آں دم از عداوت بَین بَین — بانگ زد کاے سگ پرستاں علتین
شیطان اُس وقت عداوت کی وجہ سے پریشان تھا — پکارا کہ اے کتے کے پرستارو! دُہرا نقصان ہے

---

[1] کاستہ۔ یعنی دبے بھیچے ہوئے۔ کافر و مُلحد مشہور ہے۔ ع۔ جب دُنیا پنج بُتوں نے تو خدا یاد آیا قرآن نے بھی کہا ہے کہ ایسی حالت میں سب مُخلِص بنجاتے ہیں۔

[2] با خدا۔ گرداب میں پھنس کر سب کشتی سوار مُخلِص بنجاتے ہیں اور خدا سے دعا مانگنے لگتے ہیں۔ قبلہ ندید جن لوگوں نے تمام عمر بھی سجدہ نہ کیا ہو وہ سجدے کرنے لگتے ہیں۔ گفتہ۔ تمام عمر عبادت کو بیکار بتاتے رہے تھے۔ دوستاں۔ دنیا کے تمام وسیلے ختم ہوجاتے ہیں تو خدا کی طرف رجوع کرتے ہیں۔

[3] زاہد۔ نزع کے وقت فرعون بھی ایمان لانے لگا تھا حیلہا۔ انسان کی فطرت ہے کہ سب تدبیریں ختم ہوجانے کے بعد خدا کی طرف رجوع کرتا ہے۔ دود سیاہ۔ اُنکی آہوں کا کالا دھواں۔ دیو۔ بدکار جوں کہ شیطان کے پرستار ہیں جب وہ پریشانی کے وقت اللہ کو یاد کرتے ہیں تو شیطان گھبراتا ہے اور اُن کو پکار کر کہتا ہے اللہ کی طرف رجوع نہ کرو ورنہ دو خرابیوں میں مُبتلا ہو جاؤ گے توبہ کے بعد بدعہدی اور گناہ۔ بین بین۔ یعنی تذبذب بعض نسخوں میں تیز بین یعنی شیطان اُن کو گھور رہا تھا۔

مرگ و جسک[1] اے اہل انکار و نفاق — عاقبت خواہد بُدن ایں اتفاق
اے انکار اور نفاق والو! موت، اور درد — انجام کار اِس کا اتفاق ضرور ہوگا

چشم تاں تر باشد از بعدِ خلاص — کہ شوید از بہر شہوت دیو خاص
خلاصی کے بعد (کیا) تمہاری آنکھ نم ہوگی؟ — کیونکہ شہوت پرستی کی وجہ سے تم خاص شیطان بن جاؤ گے

یادتاں ناید کہ روزے در خطر — دستِ تاں بگرفت یزداں از قدر
تمہیں یاد (بھی) نہ آئے گا کہ خطرے کے دن — قدرت سے خدا نے تمہاری دستگیری کی ہے

ایں ہمی آمد ندا از دیو لیک — ایں سخن را نشنود جز گوشِ نیک
شیطان کی یہ آواز آرہی تھی، لیکن — اِس کو نیک کان کے علاوہ کوئی نہیں سُن رہا تھا

راست[2] فرمودست با ما مصطفیٰؐ — قطب و شاہنشاہ و دریائے صفا
ہم سے مصطفیٰؐ نے سچ فرمایا ہے — جو قطب اور شہنشاہ اور صفا کے دریا ہیں

کانچہ جاہل دید خواہد عاقبت — عاقل آں بیند ز اوّل مرتبت
کہ نادان جو کچھ انجام پر دیکھے گا — عقلمند اُس کو پہلے مرتبہ میں دیکھ لیتا ہے

کارہا ز آغاز گر غیب ست و سِر — عاقل اوّل دید و آخر آن مُصِر
کام (کا انجام) اگرچہ شروع میں پوشیدہ اور راز ہے — عقلمند نے شروع میں دیکھ لیا اور جہالت پر مُصِر

اوّلش پوشیدہ باشد و آخراں — عاقل و جاہل ببیند در عیاں
اُسکے شروع (میں انجام) پوشیدہ ہوتا ہے، اُسکو آخر میں — عقلمند اور نادان آنکھوں سے دیکھ لیتا ہے

گر نہ بینی واقعہ غیب اے عنود — حزم را سیلاب کے اندر ربود
اے سرکش! اگر تو غیب کے واقعات نہیں دیکھتا ہے — (تو) احتیاط کو سیلاب کب بہالے گیا ہے؟

## تصوّراتِ مردِ حازم

محتاط انسان کے خیالات

حزم[3] چہ بود بدگمانی در جہاں — دمبدم دیدن بلائے ناگہاں
احتیاط کیا ہوتی ہے، دنیا میں بدگمانی — لمحہ بہ لمحہ ناگہانی بلا دیکھنا

آنچنانکہ ناگہاں شیرے رسید — مرد را بر بود و در بیشہ کشید
اِس طرح کہ اچانک ایک شیر آیا — اُسنے ایک شخص کو پکڑا اور کچھار میں کھینچ لے گیا

او چہ اندیشد دراں بردن ببیں — تو ہماں اندیش اے استادِ دیں
اُس لے جانے میں وہ کیا سوچتا ہے، غور کر — اے دین کے اُستاد، تو بھی وہی سوچ

---

[1] جسک: جیم کے نقطے کے ساتھ، درد، رنج چشم تاں۔ یعنی نجات پانے کے بعد تم کبھی روؤ گے اور نہ یہ یاد کرو گے کہ خدا نے تمہاری دستگیری کی تھی۔ نشنود۔ یعنی صرف نیک لوگ یہ سمجھ رہے تھے کہ یہ شیطانی آواز محض نیکی سے روکنے کیلئے ہے۔

[2] راست۔ اِس واقعہ سے آنحضورؐ کے قول کی تصدیق ہو جاتی ہے کہ جاہل کو جو کچھ انجام کار میں کرنا پڑتا ہے وہ عقلمند ابتداء کار میں کر گزرتا ہے کشتی نشین نشّاق نے بالآخر وہی گریہ و زاری کی جو اولیاء اللہ ابتداء میں کر لیتے ہیں۔ کانچہ۔ مشہور ہے۔ آنچہ دانا کند کند ناداں لیک بعد از خرابی بسیار مُصِر۔ اپنی جہالت پر مُصِر۔ گر نہ بینی۔ اگر ایک عام آدمی غیبی پیش آنے والی بات کو نہیں دیکھ پاتا تو حزم اور احتیاط کا تقاضا یہی ہے کہ مصائب میں پھنسنے سے ڈرتا ہے اور توبہ و استغفار کرتا ہے۔

[3] حزم۔ احتیاط کا تقاضا یہ ہے کہ انسان کبھی مطمئن نہ ہو اور ہر وقت بلائے ناگہانی سے بچنے کی تدبیر کرتا رہے۔ آنچنانکہ۔ حزم کے معنی اِس مثال سے سمجھو کہ مثلاً ایک آدمی جس کو شیر چپٹ گیا ہے جو وہ اپنے بچاؤ کی تدبیریں سوچتا ہے تم شیر کے حملہ سے پہلے ہی وہ سوچ لو۔

می کشد[51] شیرِ قضا در بیشہا — جانِ ما مشغولِ کار و پیشہا

قضا کا شیر کچھاروں میں گھسیٹ کر لیجا رہا ہے — ہماری جان، کام اور پیشوں میں لگی ہے

آنچناں کز فقر می ترسند خلق — زیرِ آبِ شور رفتہ تا بہ حلق

جس طرح لوگ فقر سے ڈرتے ہیں — (گویا کہ) کھارے پانی میں گلے تک ڈوبے ہوئے ہیں

گر بترسندے ازاں فقر آفریں — گنجہاشاں کشف گشتے در زمیں

اگر وہ فقر کے پیدا کرنے والے سے ڈرتے — (تو) زمین میں (گڑے ہوئے) خزانے اُن پر منکشف ہو جاتے

جملۂ شاں از خوفِ غم در عینِ غم — در پئے ہستی فتادہ در عدم

وہ سب غم کے ڈر سے بعینہٖ غم میں (مبتلا) ہیں — ہستی کی تلاش میں عدم میں پھنسے ہیں

## دُعا و شفاعت دقوقیؒ در خلاصِ آں کشتی

اس کشتی کی نجات کیلئے دقوقیؒ کی دعا اور سفارش

چوں دقوقیؒ آں[52] قیامت را بدید — رحمِ اُو جوشید و اشکِ اُو دوید

دقوقیؒ نے جب اس قیامت کو دیکھا — ان کا رحم جوش میں آیا اور اُن کے آنسو بہہ پڑے

گفت یارب منگر اندر فعلِ شاں — دستِ شاں گیر اے شہِ نیکو نشاں

فرمایا اے خدا! اِن کے اعمال کو نہ دیکھ — اے شاہِ نیک نشان! اِن کی دست گیری فرما

خوش سلامت شاں بساحل باز بر — اے رسیدہ دستِ تو در بحر و بر

انہیں بہترین سلامتی کے ساتھ ساحل پر لوٹا دے — اے (وہ ذات) کہ تیرا دستِ (قدرت) بحر و بر پر ہے

اے کریم و اے رحیمِ سرمدی — در گذار از بدسگالاں ایں بدی

اے کریم اور اے ابدی رحم کرنے والے — بدعقیدہ لوگوں کی اس بدی سے درگزر کر

اے[53] بدادہ رائیگاں صد چشم و گوش — نے ز رشوت بخش کردہ عقل و ہوش

اے وہ کہ جس نے سینکڑوں آنکھیں اور کان مفت دیئے ہیں — عقل و ہوش بھی، رشوت سے نہیں بخشے ہیں

پیش ز استحقاق بخشیدہ عطا — دیدہ از ما جملہ کفران و خطا

مستحق ہونے سے پہلے ہی بخشش کی — ہم سب کی نافرمانی اور خطا کو دیکھتے ہوئے

اے عظیم از ما گناہانِ عظیم — تو توانی عفو کردن در حریم

اے بزرگ! ہمارے بڑے گناہوں کو — حرم میں تو (ہی) معاف کر سکتا ہے

ما ز آز و حرص خود را سوختیم — ویں دعا را ہم ز تو آموختیم

ہم نے حرص و ہوس میں اپنے آپکو جلا ڈالا ہے — یہ دعا بھی ہم نے تجھ (ہی) سے سیکھی ہے

[51] می کشد لیکن ہم غفلت برتتے ہیں اور شیرِ قضا سے نجات کی تدبیر نہیں کرتے۔ آنچناں۔ لوگ فقر سے ڈرتے ہیں اور اس قدر اسکے خوف میں مبتلا ہیں جیسا کہ سمندر میں ڈوبتا ہوا خوف میں مبتلا ہوتا ہے اگر فقر پیدا کرنیوالے خدا سے اس طرح ڈریں تو اُنپر زمین کے خزانے منکشف ہو جائیں اور فقر کا کوئی احتمال بھی باقی نہ رہے۔ جملۂ شاں۔ انسانوں کی یہ بے عقلی ہے کہ موہوم غم کی بنا پر عین غم میں مبتلا ہو جاتے ہیں اور محض فقر کے غم کی وجہ سے اپنے اوپر غم طاری کر لیتے ہیں۔ یہ تو ایسا ہی ہے کہ کوئی شخص زندگی کی تلاش میں اپنے اوپر موت طاری کر لے۔

[52] آں قیامت یعنی کشتی کے ڈوبنے کے ہولناک نشان۔ یعنی کشتی میں سوار گنہگار۔ ساحل۔ سمندر کا کنارہ۔ بحر و بر۔ خشکی اور تری۔ سرمدی۔ ابدی۔ بدسگال۔ بدعقیدہ۔

[53] اے بدادہ۔ اللہ تعالیٰ نے ظاہری اور باطنی حواس مفت عنایت فرمائے ہیں۔ جریم بجرم و خطا۔ ویں دعا۔ اپنی خطاؤں پر ہمارا دعا مانگنا بھی تیری تعلیم و عطا ہے۔

حُرمت آں کہ دُعا آموختی
اِس کے طفیل کہ تو نے دُعا سکھائی ہے

درچنیں ظلمت[1] چراغ افروختی
ایسی تاریکی میں چراغ روشن کر دیا ہے

دستگیر و رہنما توفیق دہ
دستگیری فرما، اور رہنمائی عطا فرما

جُرم بخش و عفو کن بکُشا گرہ
خطا بخشدے، اور معاف کردے اور گرہ کھولدے

ہمچنیں می رفت بر لفظش دُعا
دعا اُن کے الفاظ میں اِس طرح جاری تھی

آں زماں چوں مادرانِ باوفا
اُس وقت جیسا کہ باوفا ماؤں (کے الفاظ میں)

اشک می رفت از دو چشمش و آں دُعا
اُن کی دونوں آنکھوں کے آنسو جاری تھے، اور وہ دعا

بیخود از وے می بر آمد بر سما
بے خودی میں اُن سے آسمان پر پہنچ رہی تھی

آں دُعائے بیخوداں خود دیگر ست
بیخودوں کی دعا دوسری (ہی چیز) ہے

آں دُعا زو نیست گفتِ داور ست
وہ دعا اُن کی نہیں ہے، خدا کی بات ہے

آں دُعا حق میکند چوں او فناست
جبکہ وہ (بیخود مقام) فنا میں تھے وہ دعا اللہ کرتا ہے

آں دعا و آں اِجابت از خداست
وہ دعا اور وہ قبولیت خدا کی جانب سے ہے

واسطہ[2] مخلوق نے اندر میان
درمیان میں مخلوق کا واسطہ نہیں ہے

بیخبر زاں لابہ کردن جسم و جان
اُس خوشامد سے جسم و جان بے خبر ہوتے ہیں

بندگانِ حق رحیم و بُردبار
اللہ (تعالیٰ) کے رحیم اور بُردبار بندے

خوئے حق دارند در اِصلاحِ کار
معاملہ کی اِصلاح میں، اللہ (تعالیٰ) کی خُو اختیار کرلیتے ہیں

مہربان بے رشوتاں یاریگراں
مہربان، بغیر رشوت کے مددگار (ہوتے ہیں)

مُشفقان و مُستعان غمخوارگاں
مُشفق اور غمزدوں کے مددگار (ہوتے ہیں)

از ترحم[3] دستگیراں شافعاں
رحم کھانے کی وجہ سے دستگیر اور سفارشی (ہوتے ہیں)

در مقامِ سخت و در روزِ گراں
سخت جگہ اور بھاری دن میں

ہیں بجُو ایں قوم را اے مُبتلا
اے مصیبت زدہ! اِس قوم کو تلاش کرلے

ہیں غنیمت دار شاں پیش از بلا
خبردار! ابتلا ہونے سے پہلے ہی اُنکو غنیمت سمجھ

رست کشتی از دم آں پہلوان
اُس پہلوان کی دُعا سے کشتی نجات پاگئی

واہلِ کشتی را بجہدِ خود گماں
کشتی والوں کو اپنی کوشش کا گمان تھا

کہ مگر بازوئے ایشاں در حذر
کہ شاید بچاؤ میں انہی کی بازو نے

بر ہدف انداخت تیرے از قدر
صحیح اندازے سے نشانہ پر تیر چلایا ہے

---

[1] ظلمت۔ یعنی خطاکاری۔ چراغ۔ یعنی دُعا کی تعلیم۔ بیچین۔ جس طرح ماں بے چین ہو کر بچے کے لئے دعا کرتی ہے توقی کی یہی حالت تھی۔ بے خود۔ یعنی دعا میں ایسے معروف تھے کہ اُن کو اپنا ہوش نہ تھا۔ آں دعا۔ انسان بیخود ہو کر دعا کرتا ہے تو چونکہ وہ خود فنانی اللہ ہے اسلئے وہ دعا اُس کی طرف منسوب نہ ہوگی بلکہ خدا کی جانب سے ہوگی۔ اجابت۔ فانی کی دعا بھی اللہ کی جانب سے ہے اور اسکی قبولیت بھی اللہ کی جانب سے ہے۔

[2] واسطہ جبکہ دعا کرنے والا فانی ہے تو درمیان میں کوئی واسطہ نہیں ہے فانی کے جسم و جان کو دعا کا احساس بھی نہیں ہوتا ہے بندگان حق۔ خاصانِ خدا چونکہ خدائی خلق سے متصف ہوتے ہیں اور اُنکی حالت بھی یہی ہوجاتی ہے کہ رحمت حق بہانہ می جوید۔

[3] از ترحم۔ وہ محض اپنی صفت رحم کی وجہ سے سفارشی اور دستگیر بن جاتے ہیں۔ یعنی اولیاء اللہ سے دعا کا تعلق مصیبت میں مبتلا ہونے پر بھی اور مصیبت میں مبتلا ہونے سے پہلے بھی رکھنا چاہیئے۔ رست کشتی۔ کشتی دو تری کی دعا سے بچی اکشتی والے سمجھے کہ ان کی قوت بازو سے بھنور سے نکلی۔

پار[1] ہا ند رُوبہاں را در شکار — واں زِدُم دانند روباہاں غرار
شکار میں لومڑیوں کو، پاؤں بچاتے ہیں — وہ دھوکے میں مبتلا لومڑیاں دُم کی وجہ سے سمجھتی ہیں

عشقہا با دُم خود بازند کیں — می رہاند جانِ ما را از کمیں
وہ دُم سے محبت کرتی ہیں، کہ اُس نے — ہماری جان کو ہلاکت سے بچایا

از ضلالت بوسہا بر دُم دہند — رقص گیرند و ز شادی برجہند
نادانی سے دُم کو چومتی ہیں — ناچتی ہیں اور خوشی سے کودتی ہیں

رُوبہا پا را نگہدار از حجر — پا چو نبوَد دُم چہ سُود اے خیرہ سر
اے لومڑی! پتھر سے پاؤں کا بچاؤ کر — اگر پاؤں نہ ہو تو اے بیوقوف! دُم سے کیا فائدہ ہے

ما چو روباہیم پائے ما کرام — می رہاند ماں ز صد گوں انتقام
ہم لومڑی کی طرح ہیں، ہمارے پاؤں بزرگ ہیں — ہمیں سینکڑوں قسم کی سزا سے نجات دیتے ہیں

حیلۂ باریکِ ما چوں دُمِ ماست — عشقہا بازیم با دُم چپ و راست
ہماری نازک تدبیر ہماری دُم کی طرح ہے — ہم دائیں بائیں سے دُم سے عشق بازی کرتے ہیں

دُم بجنبانیم ز استدلال و مکر — تا کہ حیراں ماند از ما زید و بکر
ہم محبت بازی اور مکر کی دُم ہلاتے ہیں — تاکہ ہم سے زید اور بکر حیران ہو جائیں

طالبِ حیرانی خلقاں شدیم — دستِ طمع اندر اُلُوہیّت زدیم
ہم لوگوں کی حیرانی کے طلبگار بن گئے ہیں — ہم نے خدائی میں لالچ کا ہاتھ ڈالا ہے

تا[2] بافسوں مالکِ دلہا شویم — ایں نمی بینیم ما کاندر گویم
تاکہ فریب کے ذریعہ ہم دلوں کے مالک بن جائیں — ہم یہ نہیں دیکھتے، کہ ہم گڑھے میں ہیں

در گوی و در چہی اے قلتباں — دست وا دار از سبالِ دیگراں
اے بے غیرت: تو گڑھے اور کنوئیں میں ہے — دوسروں کی مونچھوں سے ہاتھ ہٹا

چوں بہ بُستانے رسی زیبا و خوش — بعد ازاں دامانِ خلقاں گیر و کش
جب تو کسی اچھے اور خوشنما باغ میں پہنچے — اس کے بعد لوگوں کا دامن پکڑ اور کھینچ

اے[3] مقیمِ حبسِ چار و پنج و شش — نغز جائے دیگراں را ہم بکش
اے چار اور پانچ اور چھ کے قید خانے میں مقیم — کیا اچھی جگہ ہے، دوسروں کو بھی کھینچ لے

---

[3] اے مقیم۔ جبکہ خود انسان چار عناصر اور پانچ حواس اور چھ جہتوں میں پھنسا ہوا ہے یعنی اُس کی پہنچ صرف سفلیات تک ہے اور علویات سے اُس کا کوئی علاقہ نہیں ہے تو دوسروں کو اس مقام کی دعوت دینا کونسی انسانیت ہے۔ نغز جائے۔ یہ بطور طنز کے فرمایا ہے۔

[1] پارہاند پا کی مثال یہ ہے کہ لومڑی شکاری کی گرفت سے اپنے پاؤں کے ذریعہ بچی لیکن وہ اپنی مکاری سے سمجھتی ہے کہ دُم کی وجہ سے بچی ہے۔ غرار۔ دھوکے میں مبتلا۔ کمین۔ شکاری کی گھات، مورچہ۔ مولانا فرماتے ہیں کہ جو نجات کا اصل ذریعہ ہے اُس کی حفاظت کر۔ خیرہ سر۔ بددماغ۔ کرام یعنی ہماری نجات کا ذریعہ بزرگانِ دین ہیں۔ حیلۂ باریک۔ یعنی ہم خود جو اپنی نجات کی تدبیریں کرتے ہیں اُن کی مثال لومڑی کی دُم کی سی ہے جس کو اُس نے باعث نجات سمجھا تھا۔ استدلال و مکر۔ یعنی ہم اپنے استدلال اور تدبیر کو ذریعہ نجات بتاتے ہیں۔ ایسی تقریریں کرتے ہیں جس سے لوگ حیران ہو جائیں۔ طالب۔ یعنی انسان اپنی تدابیر اور مکاری کا بیان کر کے لوگوں کو مرعوب کرنا چاہتا ہے اور گویا اُن کو مرعوب کر کے اپنی خدائی جتانا چاہتا ہے۔

[2] تابافسوں یعنی مکاری کے ذریعہ لوگوں کے دلوں پر حکومت کرنا چاہتا ہے یہ نہیں دیکھتا کہ خود عجز کے گڑھے میں گرا ہوا ہے۔ در گو۔ جبکہ خود گڑھے میں ہے تو دوسروں کو معتقد بنا کر کیوں گڑھے میں گراتا ہے۔ چوں۔ ہاں اگر تجھے خود کوئی اعلیٰ مقام حاصل ہے تو بیشک دوسروں کو معتقد بنا کر اُس مقام پر کھینچ لا۔

اے[۱] چو خر بندہ حریفِ کونِ خر — بوسہ گاہے یافتی ما را ببر

اے وہ کہ جو گدھے والے کی طرح گدھے کی مقعد کا یار ہے — تونے اچھی بوسہ گاہ پالی ہے، ہمیں بھی لے چل

چوں ندادت بندگیِ دوست دست — میلِ شاہی از کجایت خاستست

جبکہ دوست کی غلامی تیرے ہاتھ نہیں آئی ہے — تو تجھ میں شاہی کی تمنا کہاں سے آئی ہے؟

در ہوائے آنکہ گویندت زہے — بستہ در گردنِ جانت زہے

اس خواہش میں کہ لوگ تجھے واہ واہ کہیں — تونے اپنی گردن میں پھندا ڈالا ہے

رُوبہا ایں دُمِ حیلت را بہل — وقف کُن دل بر خداوندانِ دل

اے لومڑی! تو اس تدبیر کی دُم کو چھوڑ دے — دل والوں پر دل کو وقف کر دے

در[۲] پناہِ شیر کم ناید کباب — رُوبہا تو سوئے جیفہ کم شتاب

شیر کی پناہ میں کبابوں کی کمی نہیں ہوتی ہے — اے لومڑی! تو مُردار کی طرف نہ دوڑ

تو دلا منظورِ حق آنگہ شوی — کہ چو جُزوے سُوئے کُل خود روی

اے پیارے! تو اُس وقت اللہ (تعالیٰ) کا منظورِ نظر بنے گا — جبکہ تو جزو کی طرح اپنے کُل کی طرف چلا جائیگا

حق ہمی گوید نظرماں بر دل ست — نیست بر صورت کہ آں آب و گِل ست

اللہ (تعالیٰ) فرماتا ہے ہماری نظر دل پر ہے — صورت پر نہیں ہے، کیونکہ وہ تو پانی اور مٹی ہے

تو ہمی گوئی مرا دل نیز ہست — دل[۳] فرازِ عرش باشد نے بہ پست

تو کہتا ہے، میرے بھی دل ہے — دل عرش کی بلندی پر ہوتا ہے نہ کہ پستی میں

در گِلِ تیرہ یقیں ہم آب ہست — لیک ازاں آبت نشاید آبدست

کالی کیچڑ میں بھی یقیناً پانی ہے — لیکن اس پانی سے وضو (یا استنجا) مناسب نہیں ہے

زانکہ گر آب ست مغلوبِ گِل ست — پس دلِ خود را مگو کایں ہم دل ست

کیونکہ وہ اگرچہ پانی ہے (لیکن) مٹی سے مغلوب ہے — تو اپنے دل کو یہ نہ کہہ کہ وہ بھی دل ہے

آں دلے کز آسمانہا برتر ست — آں دلِ ابدال یا پیغمبر ست

وہ دل جو آسمانوں سے بھی بلند ہے — وہ ابدال کا دل، یا پیغمبر کا دل ہے

پاک گشتہ آں ز گِل صافی شدہ — در فزُونی آمدہ وافی شدہ

وہ پاک ہوگیا ہے مٹی سے صاف ہوگیا ہے — ترقی میں آکر، بھرپور ہوگیا ہے

---

[۱] اے چو۔ جب تک انسان عالمِ سفلی میں پھنسا ہے تو اُسکی مثال اُس گدھے والے کی سی ہے جو گدھے کے پیچھے پیچھے چلتا ہے اور اُسکو گدھے کی مقعد سے قرب رہتا ہے گدھے والا دوسروں کو گدھے کی مقعد کو بوسہ دینے کی دعوت دے تو کونسی اچھی بات ہے۔ بوسہ گاہے۔ یہ بھی بطور طنز کے کہا گیا ہے۔ زہے۔ پہلے مصرع میں بمعنی تعجب ہے، دوسرے مصرع میں زہ بمعنی کمان کا چلہ ہے جس کا ترجمہ ہم نے پھندے سے کیا ہے یعنی تانت کا پھندا۔

[۲] در پناہ۔ جو کچھ تو اپنی تدبیروں سے حاصل کرنا چاہتا ہے وہ اولیاء کی دعاؤں سے بدرجۂ اولیٰ حاصل ہو جائیگا۔ جزوی یعنی تیرا دل ناقص ہے کُل یعنی اولیاء کا دل۔ حق ہمی گوید۔ بیشک، خدا تعالیٰ فرماتا ہے کہ ہم دل پر نظر رکھتے ہیں، لیکن درامل تیرا دل ہی وہ نہیں ہے جو منظورِ نظر بن سکے۔

[۳] دل۔ بیشک دل میں یہی صفت ہے لیکن جبکہ حقیقتاً وہ دل ہو جو عالمِ مجردات کی چیز ہے اگر وہ آب و گِل میں مبتلا ہے تو پھر اُس میں اور صورت میں کوئی فرق نہیں ہے اور صورت منظورِ خدا نہیں ہے۔ در گِل۔ جو دل آب و گِل سے آلودہ ہے اُسکی مثال اُس پانی کی سی ہے جو کالی کیچڑ میں ہے تو یہ اگرچہ پانی ہے لیکن وہ پانی کی جگہ کام نہیں آسکتا، اِسی طرح آلودہ دل، دل نہیں ہے۔

زانکہ کیچڑ میں کا پانی حقیقی پانی نہیں ہے اِسی طرح آلودہ دل، دل نہیں ہے۔ آں دلے جس دل کے بارے میں یہ طے ہے کہ وہ آسمانوں سے بھی بالاتر ہے تو وہ اولیاء اور پیغمبروں کا دل ہے لہٰذا اپنے دل کو منظورِ خدا نہ سمجھ اور اولیاء سے جُڑ جا۔

ترکِ[1] گِل کردہ سوئے بحر آمدہ | رَستہ از زندانِ گِل بحرے شدہ
مٹی کو چھوڑ کر، سمندر کی طرف آگیا ہے | وہ مٹی کی قید سے آزاد ہو کر سمندر بن گیا ہے

آبِ ما محبوسِ گِل ماندست ہیں | بحرِ رحمت جذب کُن ما را زطیں
خبردار! ہمارا پانی مٹی میں پھنسا ہوا ہے | اے رحمت کے سمندر! ہمیں مٹی سے جوس لے

بحر گوید من ترا در خود کشم | لیک می لافی کہ من آبِ خوشم
سمندر کہتا ہے، میں تجھے کھینچ تو لوں | لیکن تو شیخی بگھارتا ہے کہ میں صاف پانی ہوں

لافِ تو محروم میدارد ترا | ترکِ آں پندار کُن در من درآ
تیری شیخی، تجھے محروم رکھتی ہے | اس غرور کو چھوڑ دے، میرے اندر آجا

آبِ گِل خواہد کہ در دریا رود | گِل گرفتہ پائے آب و می کشد
مٹی میں کا پانی چاہتا ہے کہ سمندر میں چلا جائے | مٹی پانی کا پاؤں پکڑتی ہے اور اسکو کھینچتی ہے

گر رہاند پائے خود از دستِ گِل | گِل بماند خشک و او شد مستقل
اگر وہ اپنا پاؤں مٹی سے چھڑا لے | مٹی خشک رہ جائے، وہ مستقل بن جائے

آں کشیدن[2] چیست از گِل آب را | جذبِ تو نُقل و شرابِ ناب را
مٹی کا پانی کو کھینچنا کیا ہے؟ | تیرا چبینا اور خالص شراب کو جذب کرنا

ہمچنیں ہر شہوتے اندر جہاں | خواہ مال و خواہ جاہ و خانماں
اسی طرح دنیا کی ہر شہوت | خواہ مال، اور خواہ مرتبہ، اور خواہ گھر اور مال

خواہ باغ و مرکب و تیغ و مجن | خواہ مُلک و خانہ و فرزند و زن
خواہ باغ، اور سواری، اور تلوار، اور ڈھال | خواہ سلطنت، اور گھر، اور اولاد، اور بیوی

ہر یکے زینہا ترا مستی کند | چوں نیابی آں خمارت میزند
ان میں سے ہر ایک چیز تجھے مدہوش کر دیتی ہے | جب تجھے وہ نہیں ملتی ہے تو تجھ میں اینٹھن پیدا کرتی ہے

ایں[3] خمارِ غم دلیلِ آں شُدست | کہ بداں مفقود مستی اَت بُدست
یہ غم کی اینٹھن، اس کی دلیل ہے | کہ اس گم شدہ سے تجھ میں مدہوشی تھی

جز باندازہ ضرورت زو مگیر | تا نہ گردد غالب و بر تو امیر
قدر ضرورت کے سوا اس کو نہ لے | تاکہ وہ تجھ پر غالب اور حاکم نہ بنے

سر کشیدی تو کہ من صاحبدلم | حاجتِ غیرے ندارم واصلم
تو نے اسلئے سرکشی کی کہ میں خود، صاحب دل ہوں | مجھے دوسرے کی ضرورت نہیں ہے میں (خدا) واصل بھی ہوں

[1] ترکِ گِل۔ اولیاء اور انبیاء کے دل عالمِ ناسوت کی آلودگی سے پاک ہیں۔ سوئے بحر یعنی بحرِ وحدت۔ آبِ ما۔ یہاں مولانا نے مناجات شروع کر دی ہے۔ زطین یعنی عالمِ ناسوت۔ بحر گوید۔ اولیاء عوام کے دل کو اپنی طرف کھینچ سکتے ہیں لیکن عوام کی نا اہلیت مانع بنتی ہے۔ آں پندار یعنی اپنے دل کی صفائی۔ آبِ گِل یعنی عوام کا دل اولیاء کے دل سے وابستگی کا خواہاں ہے لیکن عالمِ ناسوت کی لذتیں مانع بنتی ہیں۔ گر رہاند۔ دل کو مُصفّیٰ بنانے کا یہی طریقہ ہے کہ لذائذ دنیوی سے علیحدگی اختیار کر لی جائے۔

[2] آں کشیدن مٹی جو پانی کو اپنی طرف کھینچتی ہے اسکی وجہ عالمِ ناسوت کی لذتیں ہیں۔ ہمچنیں۔ صرف شراب کباب ہی نہیں بلکہ دنیا کی ہر چیز دل کے مُصفّیٰ ہونے کے لئے مانع ہے۔ ہر یکے۔ دنیا کی ہر چیز انسان کو مدہوش بناتی ہے اور شراب کا کام کرتی ہے چنانچہ دنیا کی محبوب چیز حاصل نہ ہونے سے وہ اینٹھن پیدا ہوتی ہے جو شرابی کو شراب نہ ملنے سے ہوا کرتی ہے۔

[3] ایں خمار۔ لذائذِ دنیوی نہ حاصل ہونے سے بدن میں اینٹھن پیدا ہونا اس بات کی دلیل ہے کہ اس لذت میں شراب کا سا اثر تھا۔ جز باندازہ۔ مناسب ہے کہ دنیا کی چیزوں کا بقدرِ ضرورت استعمال کیا جائے انکی کثرت نہ کی جائے۔ سر کشیدی۔ اولیاء سے وابستگی سے سرکشی محض اس بنیاد پر ہے کہ تو

آنچناںؔ[1] کہ آب در گِل سر کشد
(یہ) ایسا ہی ہے کہ پانی مٹی میں سرکشی کرے

کہ منم آب و چرا جویم مدد
کہ میں تو پانی ہوں، میں کیوں مدد چاہوں؟

دل تو ایں آلودہ را پنداشتی
تونے اِس گندے (دل) کو دل سمجھ لیا ہے

لاجرم دل زاہلِ دل بر داشتی
اسی لئے تو لامحالہ صاحبِ دل سے دل برداشتہ ہے

خود روا داری کہ آں دل باشد ایں
(کیا) تو خود مناسب سمجھتا ہے کہ یہ دل وہ دل ہے

کہ بود در عشقِ شیر و انگبیں
جو کہ دودھ اور شہد کے عشق میں (مبتلا) ہے

لطفِ شیر و انگبیں عکسِ دل ست
دودھ اور شہد کا لُطف دل (کے لُطف) کا عکس ہے

ہر خوشے را آں خوش از دل حاصل ست
ہر مزیدار چیز کی مزیداری دل سے حاصل ہوتی ہے

پسؔ[2] بود دل جوہر و عالم عرض
تو دل جوہر ہوتا ہے، اور عالم عرض

سایۂ دل چوں بود دل را غرض
دل کا سایہ، دل کا مقصد کیسے ہو سکتا ہے؟

آں دلے کو عاشقِ مال ست و جاہ
وہ دل جو مال اور مرتبہ کا عاشق ہے

یا زبونِ ایں گِل و آبِ سیاہ
یا اس مٹی اور سیاہ پانی سے مغلوب ہے

یا خیالاتے کہ در ظلمات اُو
یا اُن خیالات سے (مغلوب ہے) اندھیرے میں

می پرستد شاں برائے گفتگو
جنکو وہ پوجتا ہے (ایسا دل) محض کہنے کو دل ہے

دل نباشد غیرِ آں دریائے نور
دل، دریائے نور کا غیر نہیں ہوتا ہے

دل نظر گاہِ خدا و انگاہ کور
دل خدا کا مطمحِ نظر ہو، اور پھر اندھا ہو!

نے دل اندر صد ہزاراں خاص و عام
لاکھوں خاص اور عام انسانوں میں دل نہیں ہوتا ہے

در یکے باشد کدامست آں کدام
کسی ایک میں ہوتا ہے، وہ کون ہے کون؟

ریزۂ دل را بہل دل را بجو
دل کے ریزے کو چھوڑ، دل کو تلاش کر

تا شود آں ریزہ چوں کوہے ازو
تاکہ ریزہ اس کی وجہ سے پہاڑ بن جائے

دلؔ[3] محیط ست اندریں خطۂ وجود
اِس عالمِ وجود میں دل ایک سمندر ہے

زر ہمی افشاند از احسان و جود
احسان اور سخاوت سے چاندی بکھیرتا ہے

از سلامِ حق سلامتہا نثار
(اللہ تعالٰی) کی سلامتی سے سلامتیاں نچھاور

میکند بر اہلِ عالم ز اختیار
کرتا رہتا ہے دنیا والوں پر اپنے اختیار سے

---

[1] آنچناں۔ عالمِ ناسوت میں پھنسنے کے باوجود واصل ہونے کا دعویٰ تو ایسا ہی ہے جیسا کہ کیچڑ کا پانی اپنے آپ کو خالص پانی سمجھے۔ خود روا داری تو خود انصاف کر یہ تیرا دل، دل کہلانے کے قابل ہے تیرا دل تو دنیاوی لذتوں کا عاشق ہے اور اس کو دودھ اور شہد سے لذت حاصل ہوتی ہے۔ لُطف۔ حالانکہ دنیا کی ہر لذیذ چیز کی لذت دل کے تابع ہے اگر دل میں لذت ہے تو اس چیز میں لذت ہے ورنہ نہیں تو جو دل کسی چیز کی لذت سے لذت حاصل کرے وہ دل اصل نہیں ہے۔

[2] پس۔ جبکہ اصل دل کی لذت ہے اور دوسری چیزوں میں اس سے لذت پیدا ہوتی ہے تو دل جوہر ہے اور دنیا کی لذتیں ذاتی نہیں ہیں تو دل کا مقصود خود اس کی عطا کردہ چیز کیسے ہو سکتی ہے۔ آں دلے جو دل دنیا کی چیزوں کا عاشق ہو اور دنیا کی لذتوں اور اپنی غلط تمناؤں سے مغلوب ہو وہ برائے گفتن دل ہے۔ حقیقتاً دل نہیں ہے۔ کدام۔ حقیقی دل اولیاء کا دل ہے۔ ریزہ۔ تیرا دل، دل نہیں ہے دل کا ریزہ ہے اولیاء کا دل مکمل دل ہے اُنسے وابستگی کرے تیرا ریزہ پہاڑ بن بن جائے گا۔

[3] دل۔ یعنی اولیاء کا دل دنیا میں ایک سمندر ہوتا ہے جو لوگوں پر زرافشانی کرتا ہے۔ از سلام۔ اللہ کی جانب سے سلامتیاں اس کو عطا کر دی جاتی ہیں اور وہ اپنے اختیار سے دنیا والوں کو سلامتی تقسیم کرتا ہے۔

هرکرا[51] دامن دُرست ست و مُعَد — آں نثارِ دل برآنکس میرسد

جس کا دامن دُرست اور تیار ہے — دل کا وہ بکھاو اُس کو پہنچتا ہے

دامنِ تو آں نیاز ست و حضور — ہیں منِہ در دامن آں سنگِ فجور

تیرا دامن، نیاز مندی اور حاضری ہے — خبردار! دامن میں بدکاری کا پتھر نہ رکھ

تا ندرّد دامنت زاں سنگہا — تا بدانی نقد را از رنگہا

تاکہ اُن پتھروں سے تیرا دامن نہ پھٹے — خبردار! کھرے اور کھوٹوں کو سمجھ لینا

سنگ[52] پُر کردی تو دامن از جہاں — ہم ز سنگِ سیم و زر چوں کودکاں

تونے دنیا میں، دامن پتھروں سے بھر لیا — بچوں کی طرح چاندی اور سونے کے پتھروں سے

آں خیالِ سیم و زر چوں زر نبُود — دامنِ صدق ت درید و غم فزُود

یہ خیالی چاندی اور سونا چونکہ سونا نہ تھا — اُس نے تیرا سچائی کا دامن پھاڑ دیا اور غم بڑھا دیا

کے نماید کودکاں را سنگ سنگ — تا نگیرد عقل دامن شان بچنگ

بچوں کو پتھر، پتھر کب نظر آتا ہے؟ — جبتک عقل پنجہ سے اُن کا دامن نہ تھام لے

پیر[53] عقل آمد نہ آں موئے سفید — مُو نمی گنجد دریں بحث و اُمید

پیر، عقل ہوتی ہے نہ کہ وہ سفید بال — اِس بحث اور امید میں بالوں کی گنجائش نہیں ہے

## انکار کردنِ آں جماعت بر دُعا و شفاعتِ دقوقی و ناپیدا شُدن در پردہ غیب و حیران شدنِ دقوقی رح کہ ایشاں بہوا رفتند یا بزمین پنہاں شدند

ان لوگوں کا دقوقی رح کی سفارش اور دعا سے انکار کرنا اور غیب کے پردے میں اُن کا غائب ہوجانا اور دقوقی رح کا حیران ہونا کہ وہ ہوا میں چلے گئے یا زمین میں چھپ گئے

چوں رہید آں کشتی و آمد بکام — شُد نمازِ آں جماعت ہم تمام

جب کشتی نجات پاگئی اور مقصد تک پہنچ گئی — اُن لوگوں کی نماز بھی پوری ہو گئی

فجفجے اُفتادشاں باہمدگر — کیں فضولی را کہ کرد از ما ز شر

ان میں آپس میں کھس پھس ہوئی — کہ شرارت کی وجہ سے یہ بیکار کام ہم میں سے کس نے کیا ہے؟

ہر یکے باہمدگر گفتند سر — از پسِ پشتِ دقوقی مُستتر

ہر ایک نے دوسرے سے آہستہ سے کہا — دقوقی رح کے پیٹھ پیچھے پوشیدہ طور پر

[51] ہرکرا۔ جو اپنا درست دامن پھیلائے گا اُس کے دامن میں وہ سونا آجائے گا۔ دامن۔ یہاں دامن سے کپڑے کا دامن مراد نہیں ہے بلکہ اولیاء کی جناب میں نیاز مندی اور حاضری مراد ہے۔ ہیں منہ۔ پہلے شعر میں درست دامن کہا تھا درستگی کا مطلب یہ ہے کہ فسق و فجور نہ کر۔ تا بدانی۔ لیکن عقیدت کا تعلق سمجھ کر کرنا چاہیئے۔

[52] سنگ۔ دنیادار اپنے دامن میں سونا چاندی بھرتا ہے یہ سونا اور چاندی بھی پتھر ہیں اور اُس دنیا دار کا کام طفلانہ ہے۔ زر نبُود۔ اِس سونے چاندی سے دامن چاک ہوتا ہے اور غم میں اضافہ ہوتا ہے۔ کے نماید۔ دنیا دار بھی پیر نابالغ ہے جسکو عقل نہیں ہے جس طرح بچے حقیقی پتھر دامن میں بھر کر دامن کو پھاڑ لیتے ہیں اور پتھر کو پتھر نہیں سمجھتے اِسی طرح دنیادار دنیا کی دولت سمیٹتا ہے جو کہ بے حقیقت پتھر کی طرح ہے۔

[53] پیر یعنی پیر بمعنی عقلمند تو وہ ہے جس میں عقل ہو۔ اگر محض بال سفید ہیں تو اُسکو پیر نہیں کہا جاسکتا۔ مو یعنی بزرگی اور پیری میں بالوں کا کوئی دخل نہیں ہے۔ بکام۔ یعنی کشتی ساحل پر آگئی۔ فجفج۔ کھس پھس۔ فضولی۔ ایسا کام کرنا جس کا اُس کو اختیار نہ تھا، وہ شخص جو ایسا کام کرے یعنی دعا جسکی وجہ سے کشتی بھی بچ گئی

گفت ہر یک من نکردستم کنوں
ہر ایک نے کہا میں نے نہیں کی ہے، اب

گفت ما ناکایں امام ماز درد
کہا یقیناً ہمارے اس امام نے درد کی وجہ سے

گفت آں دیگر کہ اے یاران یقیں
دوسرے نے کہا اے دوستو! یقیناً

او فضولی بودہ است از انقباض
انقباض کی وجہ سے وہ فضول بنا ہے

چوں نگہ کردم سپس تا بنگرم
اس کے بعد جب میں نے نگاہ ڈالی کہ دیکھوں

یک ازیشاں را ندیدم در مقام
موقع پر میں نے انہیں سے ایک کو بھی نہ دیکھا

نے بچپ نے راست نے بالا نہ زیر
نہ بائیں، نہ دائیں، نہ اوپر، نہ نیچے

دُرہا بودند گوئی آب گشت
گویا موتی تھے، پانی بن گئے

در قباب حق شدند آں دم ہمہ
وہ سب اس وقت اللہ کے قبوں میں چلے گئے

در تحیر ماندم کایں قوم را
میں حیرانی میں پڑ گیا، کہ اس قوم کو

آنچناں پنہاں شدند از چشم او
وہ ان کی آنکھوں سے اس طرح چھپ گئے

سالہا در حسرت ایشاں بماند
وہ سالوں ان کی حسرت میں رہے

تو بگوئی مرد حق اندر نظر
تو کہے گا، مرد خدا، نگاہ میں

این دعا نے از بروں نے از دروں
یہ دعا، نہ بظاہر، نہ بباطن

بو الفضولانہ مناجاتے بکرد
فضولیوں کی طرح دعا کی ہے

مر مرا ہم می‌نماید اینچنیں
مجھے بھی ایسا ہی نظر آتا ہے

کرد بر مختار مطلق اعتراض
اس نے مختار مطلق پر اعتراض کیا ہے

کہ چہ میگویند ایں اہل کرم
یہ اہل کرم کیا کہہ رہے ہیں؟

رفتہ بودند از مقام خود تمام
اپنی جگہ سے سب جا چکے تھے

چشم تیز من نشد بر قوم چیر
(اس) قوم پر میری تیز نگاہ نے قابو نہ پایا

نے نشان پائے نے گرد بد دشت
نہ پاؤں کے نشان تھے نہ جنگل میں گرد تھی

در کدامیں روضہ رفتند آں رمہ
وہ جماعت کون سے باغ میں چلی گئی!

چوں بپوشانید حق بر چشم ما
اللہ (تعالیٰ) نے ہماری آنکھوں سے کیسے چھپا لیا؟

مثل غوطہ ماہیاں در آبجو
جیسے کہ مچھلیوں کا نہر کے پانی میں غوطہ

عمرہا در شوق ایشاں اشک راند
ایک عرصہ تک اُن کے شوق میں روتے رہے

کے در آرد با خدا ذکر بشر
خدا کے ساتھ انسان کی یاد کو کب لاتا ہے؟

لے ما نا۔ تحقیقاً۔ بو الفضول۔ وہ شخص جو غیر اختیاری کام کرے۔ مناجات۔ دعا۔ انقباض یعنی کشتی کے ڈوبنے سے اسکو دل گرفتگی پیدا ہوئی۔ اعتراض اللہ کے فعل کے خلاف دعا کرنا گویا اللہ پر اعتراض کرنا ہے۔

ل٢ چوں نگہ یعنی دقوقیؒ نے کہا۔ اہل کرم یعنی ہی مقتدی سے حیرت یعنی میں نے چاروں طرف دیکھا۔ انکو کہیں نہ پایا۔ آب گشت۔ یعنی موتی تھے جو دریا میں جاکر گم ہو گئے۔ گرد سے چلنے سے گرد اٹھتی ہے۔

ل٣ در قباب یعنی اللہ تعالیٰ کے قریب خیموں میں چلے گئے۔ آنچناں۔ یہ مولانا کا مقولہ ہے یعنی وہ بزرگ دقوقیؒ کی آنکھوں سے اس طرح چھپ گئے جیسا کہ مچھلیاں غوطہ مار کر دریا میں چھپ جاتی ہیں۔ سالہا۔ دقوقیؒ ان کے دیدار کی حسرت میں سالوں روتے رہے۔ تو بگوئی۔ دقوقیؒ کے ان بزرگوں کے فراق میں رونے پر تو یہ اعتراض کریگا کہ دقوقیؒ جبکہ بزرگ تھے تو انسانوں کی یاد میں کیوں روتے تھے۔

خر ازیں می خُسپد اینجا اے فلاں — کہ بشر دیدی تو ایشاں را نہ جاں

اے فلاں! اِس مقام پر گدھا اِس لئے سوجاتا ہے — کہ تونے اُن کو بشر سمجھا، نہ کہ جان

کار ازیں ویراں شدست اے مردِ خام — کہ بشر دیدی مر ایشاں را چو عام

اے ناقص انسان! کام اِسی وجہ سے تباہ ہوا — کہ تونے اُنکو عام (انسانوں) جیسا بشر سمجھا

تو ہماں دیدی کہ ابلیسِ لعیں — گفت من از آتشم آدمؑ ز طیں

تونے وہی دیکھا، جو ملعون شیطان نے — کہا کہ میں آگ کا ہوں، آدمؑ مٹی کا ہے

چشمِ ابلیسانہ را یک دم بہ بند — چند بینی صورت آخر چند چند

شیطانی آنکھ کو فوراً بند کرلے — صورت کو کتنا دیکھے گا، آخر کتنا کتنا؟

اے دقوقیؒ با دو چشمِ ہمچو جُو — ہیں مبُر امید و ایشاں را بجُو

اے دقوقیؒ! نہر جیسی دو آنکھوں سے — خبردار مایوس نہ ہو، اور اُن کو تلاش کر

ہیں بجُو کہ رکنِ دولت جُستن ست — ہر گشادے در دل اندر بستن ست

خبردار! تلاش کر کیونکہ دولت کی اصل تلاش کرنا ہے — ہر کشادگی، دل بستگی کی وجہ سے ہے

از ہمہ کارِ جہاں پرداختہ — کُو و کُو می گو بجاں چوں فاختہ

دنیا کے ہر کام سے فارغ ہو کر — فاختہ کی طرح (دل و) جان سے کُو اور کُو کہتا رہ

نیک بنگر اندریں اے محتجب — کہ دعا را بست حق بر استجب

اے محجوب! اِس میں اچھی طرح غور کر — کہ اللہ نے اَستجب کو دعا سے وابستہ کیا ہے

ہر کرا دل پاک باشد ز اعتلال — آں دُعایش می رود تا ذوالجلال

بیماری سے جس کا دل پاک ہو گیا — اُس کی دعا اللہ تعالیٰ تک پہنچتی ہے

## باز شرح کردنِ حکایتِ آں طالبِ روزیِ حلال بے کسب و رنج در عہدِ داؤد علیہ السلام و مستجاب شدنِ دُعائے اُو

حضرت داؤد علیہ السلام کے زمانہ میں بغیر مشقت حلال روزی طلب کرنیوالے کی حکایت کی دوبارہ تشریح اور اُس کی دعا کا قبول ہونا

یادم آمد آں حکایت کاں فقیر — روز و شب میکرد افغان و نفیر

مجھے وہ قصہ یاد آیا، کہ وہ فقیر — دن، رات فریاد اور زاری کرتا تھا

وز خدا می خواست روزیِ حلال — بے شکار و کسب و رنج و انتقال

اور خدا سے حلال روزی مانگتا تھا — بغیر شکار اور کمائی اور تکلیف اور چلنے پھرنے کے

---

لے خر خسپیدن یعنی گدھے کا سونا یعنی غفلت اور غلطی ہونا کہ بشر یعنی معترض کی غلطی در غلطی یہ ہے کہ وہ اُن کو صرف بشر سمجھا حالانکہ جب وہ خاتی فی اللہ تھے تو خواص بشری سے مبّرا اور روح محض تھے۔

لے تو ہماں۔ ہر انسان کو محض بشر سمجھنا اور اُس کے باطنی فضائل کی طرف نظر نہ کرنا یہ شیطانی نظر ہے شیطان نے آدمؑ کی صورت ظاہری کو دیکھا اُن کے باطنی اوصاف پر نظر نہ کی۔ چند بینی۔ ظاہر بینی کو چھوڑ کر انسان کے باطن کو دیکھا کرو۔ اے دقوقیؒ مولانا فرماتے ہیں معترض کا اعتراض بالکل غلط ہے۔ اے دقوقی تم اس کی پرواہ نہ کرو اور اُن بزرگوں کے فراق میں خوب آنسو بہاؤ۔ ہیں بجو۔ تلاش اور جستجو ہر کشادگی کا سبب ہے کو و کو۔ فاختہ گویا اپنے محبوب کے بارے میں کہتی ہے کہاں ہے کہاں ہے۔

لے کہ دعا۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے اُدعُونِی اَستجب لکم مجھ سے مانگو میں قبول کروں گا۔ ہر کرا۔ جو اِن نفسانی بیماریوں سے خالی ہوتا ہے تو اس کی دعا مقبول بارگاہ الٰہی تک پہنچتی ہے۔ انتقال یعنی ایک جگہ سے دوسری جگہ جانا اچلنا پھرنا۔

پیش ازیں گفتیم بعض احوالِ او
اُس کے کچھ اُحوال میں نے پہلے بتا دیئے ہیں
لیک تعویق[1] آمد و شُد پنج تو
لیکن رکاوٹ آگئی اور پیچ گرِنی ہو گئی

ہم بگویمش کجا خواہد گریخت
میں تجھ سے وہ (قصہ) کہوں گا وہ کہاں بچے گا
چوں زابرِ فضلِ حق حکمت بریخت
جبکہ اللہ (تعالیٰ) کے فضل کے ابر سے دانائی ٹپک رہی تھی

صاحبِ گاوش بدید و گفت ہین
گائے والے نے اُس کو دیکھا اور کہا خبردار!
اے بظلمت گاوِ من گشتہ رہین
اے وہ کہ تیرے ظلم میں میری گائے پھنس گئی

ہیں چرا کُشتی بگو گاوِ مرا
خبردار! بتا تو نے میری گائے کیوں ماری
ابلہِ طرّار انصاف اندر آ
(اے) بیوقوف گٹھ کٹے انصاف میں آ

گفت من روزی ز حق میخواستم
اُس نے کہا میں اللہ (تعالیٰ) سے روزی مانگتا تھا
قبلہ[2] را از لابہ می آراستم
قبلہ کو آہ و زاری سے سجاتا تھا

سالہا بُود ست کارِ من دُعا
میرا کام سالوں دعا کرنا رہا ہے
تا کہ بفرستاد گاوے را خدا
یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ نے ایک گائے بھیجدی

چوں بدیدم گاو را برخاستم
جب میں نے گائے دیکھی میں اٹھا
روزیِ من بُود کُشش می خواستم
میری روزی تھی جو میں مانگتا تھا

آں دعائے کُہنہ ام شد مستجاب
وہ میری پرانی دعا قبول ہو گئی
روزیِ من بُود کُشتم نک جواب
وہ میری روزی تھی میں نے اُسکو ذبح کر لیا یہ جواب ہے

## رفتن ہر دو خصم پیشِ داؤد علیٰ نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام

دونوں فریق کا حضرت داؤدؑ (ہمارے نبی اور اُن پر صلوٰۃ و سلام ہو) کے سامنے جانا

اُو ز[3] خشم آمد گریبانش گرفت
وہ غصہ میں آیا اُس کا گریبان پکڑا
چند مشتے زد بر رویش ناشگفت
بے تحاشا اُس کے منہ پر چند مُکّے مارے

می کشیدش تا بداؤدِ نبی
اُس کو داؤدؑ نبی کے پاس کھینچ کرلے گیا
کہ بیا اے ظالمِ گیج غبی
کہ آ، اے احمق بیوقوف ظالم!

حُجت بارد رہا کُن اے دغا
اے دغاباز! کج حجتی چھوڑ
عقل در تن آور و با خویش آ
اپنے جسم میں عقل پیدا کر اور ہوش میں آ

ایں چہ میگوئی دُعا چہ بُود مخند
یہ کیا کہتا ہے دعا کیا ہوتی ہے؟ مذاق نہ اُڑا
بر سر و ریشِ من و خویش اے لوند
اے بیباک! میرے اور اپنے سر اور داڑھی کا

---

[1] تعویق۔ رکاوٹ۔ جم۔ یعنی میں وہ قصہ ضرور سناؤنگا اس میں بہت سی حکمت کی باتیں ہیں۔ اے بظلمت یعنی جب گائے اس دعا کرنیوالے کے گھر میں گھس آئی اور اس نے اس کو پکڑ کر ذبح کر ڈالا تو مالک نے آکر کہا۔ طرار۔ جیب تراش۔

[2] قبلہ را۔ یعنی قبلہ رُخ ہو کر میں بہت رویا ہوں۔ کُشش۔ کا اس۔ مستجاب مقبول۔ ہر دو خصم۔ یعنی دعا کرنے والا اور گائے کا مالک۔

[3] او ز خشم۔ گائے کے مالک کو فقیر کے بیان پر غصہ آیا اس نے اس کا گریبان پکڑا اور منہ پر چند طمانچے مارے۔ گیج۔ احمق۔ دغا۔ دغا باز۔ حجت بارد بھونڈی دلیل یعنی ایسی دلیل جو دعوے کو ثابت نہ کر سکے۔ ایں چہ۔ کیا دعا کرنے سے کسی دوسرے کا مال حلال ہو جاتا ہے۔ لوند۔ وہ کے زبر اور واؤ کے زیر کے ساتھ، بیباک، وہ جو نہ اللہ سے شرمائے نہ مخلوق سے۔

گفت من با حق دُعاہا کردہ ام — اندریں لابہ بسے خوں خوردہ ام

اُس نے کہا میں نے اللہ سے بہت دُعائیں کی ہیں — اِس خوشامد میں اپنا بہت خون پیا ہے

من یقیں دانم دُعا شد مُستجابؒ — سر بزن بر سنگ اے مُنکر خطاب

میں یقینی (طور پر) جانتا ہوں دعا قبول ہوتی ہے — اے بدگو! پتھر پر سر مار

گفت گرد آئید ہاں اے مُسلمیں — ژاژ بینید و فشارِ ایں مہیں

اُس نے کہا اے مسلمانو! جمع ہو جاؤ — اِس ذلیل کی بکواس اور ہٹ دھرمی دیکھو

اے دغا تا چند خائی ژاژ را — حُجّتِ قاطع بگو چہ بُوَد دُعا

اے دغا باز! کتنی بکواس کرے گا! — فیصلہ کن دلیل لا، دعا کیا ہوتی ہے؟

اے مسلماناں دعا مالِ مرا — چوں ازآنِ اُو کُند بہرِ خدا

اے مسلمانو! دعا میرے مال کو — کیسے اُس کی ملکیت بنا دیگی؟ خدا کے لئے

گر چنیں بُودے ہمہ عالَم بدیں — یک دُعا املاک بُردندے بکیں

اگر ایسا ہوتا (تو) تمام لوگ اِسی — ایک دعا سے جبرًا جائدادیں مار لیتے

گر چنیں بُودے گدایانِ ضریر — مُحتشم گشتہ بُدندے و امیر

اگر ایسا ہو سکتا تو اندھے بھکاری — باحشمت اور امیر ہو جاتے

روز و شب اندر دُعا اند و ثنا — لابہ گویاں کہ توماں دہ اے خدا

(وہ) دن، رات دُعا اور تعریف میں — خوشامدانہ کہتے ہیں کہ اے خدا! تو ہمیں دے

تاؔ تو ندہی ہیچکس ندہد یقیں — اے کُشا ئندہ تو بکشا بندِ ایں

جب تک تو نہ دے گا یقیناً کوئی نہ دیگا — اے کھولنے والے! اِس بند کو کھول دے

مکسبِ کوراں بُوَد لابہ و دُعا — جز لبِ نانے نیابند از عطا

اندھوں کی کمائی کا ذریعہ خوشامد اور دعا ہے — وہ کوئی عطا روٹی کے ٹکڑے کے علاوہ نہیں پاتے ہیں

خلق گفتند ایں مسلماں راست گوست — ویں فروشندہ دُعاہا ظلم جوست

مسلمانوں نے کہا، یہ مسلمان سچ کہتا ہے — اور یہ دعا فروش ظالم ہے

ایںؔ دُعا کے باشد از اسبابِ مِلک — کے کشید ایں را شریعت خود بسِلک

یہ دعا ملکیت کے اسباب میں سے کب ہوتی ہے؟ — شریعت لڑی میں کب پروتی ہے؟

بیع و بخشش یا وصیت یا عطا — یا ز جنسِ ایں شود مِلکے ترا

فروخت، اور بخشش، یا وصیت، یا عطا — یا اِس جیسی (چیز) سے تیری ملکیت (کا سبب) ہو سکتی ہے

---

لؔہ مُستجاب۔ مقبول۔ فشار۔ گالی، بیہودہ بات۔ ژاژ۔ ایک کانٹے دار گھاس ہے۔ ژاژ خائیدن۔ بکواس کرنا۔ اے مسلماناں۔ گوئے والے نے مسلمانوں کے مجمع سے کہا اس کی دعا سے میرا مال اُس کا کیسے ہو گیا اگر چنیں۔ اگر دعا سے کوئی دوسروں کے مال کا مالک بنا کرتا تو دنیا دعا کر کے دوسروں کے مال کی مالک بن جایا کرتی۔ ضریر۔ اندھے فقیر دعا کر کے صاحب قسمت دولت بن جایا کرتے۔

لؔہ تا کہ۔ یعنی فقرا دعا میں یہ بھی کہتے ہیں کہ اے خدا جب تک تو نہ دیگا کوئی کچھ نہ دیگا تو ہی اِفلاس کے اِس بند کو کھول دے۔ مکسب۔ اندھے فقیروں کی کمائی کا ذریعہ دعا ہے جب انہیں کوئی روٹی کا ٹکڑا دیتا ہے۔ خلق۔ تمام لوگوں نے سلا تقریر سن کر کہا گائے والا سچ کہتا ہے اور یہ فقیر ظالم ہے۔

لؔہ ایں دعا۔ ایک انسان دوسرے انسان کی چیز کا مالک محض اللہ سے دعا کرنے سے نہیں ہو سکتا ہے۔ بیع۔ انسان مالک جب بنتا ہے، جب کوئی دوسرا اس کے ہاتھ اپنی چیز فروخت کر دے یا مفت دیدے یا وصیت کر دے کہ میرے مرنے کے بعد وہ مالک ہوگا۔ یا ز جنس اِس منقولہ وراثت۔

در کلامؔ این دفترست این شرعِ تو
تیری یہ شریعت کس کتاب میں (لکھی) ہے؟

گاو را تو باز دہ یا حبس رو
تو گائے واپس کر یا قید میں جا

اندر آ در حبس و در زندانِ اُو
قید اور اس کے جیل خانہ میں آ جا

ورنہ گاوش را بدہ حجت مگو
ورنہ اس کی گائے دیدے حجت (بازی) نہ کر

اُو بسوئے آسماں میکرد رُو
وہ آسمان کی طرف منہ اٹھاتا

کاے خداوندِ کریم لطف خُو
کہ اے کریم خدا، رحیم مزاج!

مَن دُعاہا کردہ ام زیں آرزو
میں نے اس تمنا سے دعائیں کیں

واقعہ ما را نداند غیرِ تو
ہمارے معاملہ کو تیرے سوا کوئی نہیں جانتا ہے

در دلِ من تو دُعا انداختی
تو نے میرے دل میں دعا ڈالی

صد اُمید اندر دلم افراختی
تو نے میرے دل میں سینکڑوں امیدیں ابھار دیں

منؔ نمیکردم گزافہ آں دُعا
میں وہ دعائیں خواہ مخواہ نہیں کرتا تھا

ہمچو یوسفؑ دیدہ بودم خوابہا
میں نے حضرت یوسفؑ کی طرح بہت خواب دیکھے

دید یوسفؑ آفتاب و اختراں
(حضرت) یوسفؑ نے سورج اور ستاروں کو دیکھا

پیشِ اُو سجدہ کناں چوں چاکراں
اپنے سامنے نوکروں کی طرح سجدہ کرتے ہوئے

اعتمادش بود بر خوابِ درست
ان کو سچے خواب پر بھروسہ تھا

در چہ و زنداں بجز آں رامی بجست
کنویں اور قید خانہ میں اس (خواب کی تعبیر) کے علاوہ کچھ نہ جستجو نہ کی

زاعتمادِ آں نبودش ہیچ غم
اس کے بھروسے ان کو کوئی غم نہ تھا

از غلامی و ز ملامِ بیش و کم
غلامی اور (لوگوں کی) کم و بیش ملامت سے

اعتمادے داشت اُو بر خوابِ خویش
وہ اپنے خواب پر بھروسہ کرتے تھے

کہ چو شمعے می فروزیدش زپیش
جو ان کے سامنے شمع کی طرح روشن تھا

چوں در افگندند یوسفؑ را بچاہ
جب انھوں نے یوسف کو کنویں میں گرا دیا

بانگؔ آمد سمعِ او را از الٰہ
انکے کان میں اللہ تعالیٰ کی جانب سے آواز آئی

کہ تو روزے شہ شوی اے پہلوان
اے جوانمرد! تو ایک دن بادشاہ (یا) وزیر بنے گا

تا بمالی ایں جفا بر روئے شاں
یہاں تک کہ اس ظلم کو ان کے منہ پر مارے گا

قائلِ ایں بانگ نامد در نظر
یہ آواز دینے والا نظر نہ آیا

لیک دل بشناخت قائل را زاثر
لیکن دل نے علامت کے ذریعہ کہنے والے کو پہچان لیا

---

لہ در کدامین۔ یہ مسئلہ کونسی کتاب میں لکھا ہے کہ تو اللہ سے دعا کرے اور دوسرے کے مال کا مالک بن جائے۔ حبس۔ یہ غصب ہے جس کی سزا جیل خانہ ہے آؤ۔ اس فقیر نے لوگوں کی باتوں سے عاجز آکر آسمان کی طرف منہ اٹھا کر اللہ تعالیٰ سے مناجات شروع کر دی۔

لہ من نمیکردم یعنی میری دعا کا یہ اثر ہوا کہ میں نے خواب دیکھا کہ دعا ضرور قبول ہو گی۔ اور مجھے خواب پر ایسا ہی بھروسہ ہوا جیسا کہ حضرت یوسفؑ کو اپنے خواب پر رہا تھا۔ دید۔ حضرت یوسفؑ نے خواب میں دیکھا تھا کہ انکو سورج اور ستارے سجدہ کر رہے ہیں تو انکو اس کی تعبیر سے یقین ہو گیا تھا کہ وہ لامحالہ بادشاہ یا وزیر بنیں گے۔ در چہ۔ بھائیوں نے کنویں میں ڈالا زلیخا کی وجہ سے قید خانہ بھگتا لیکن ان کو اپنے خواب پر اعتماد تھا کہ ایک دن یقیناً بڑائی حاصل ہو گی لہٰذا یہ ساری تکالیف ان کی نگاہ میں ہیچ تھیں

لہ بانگ۔ قرآن میں ہے۔ وَاَوْحَیْنَآ اِلَیْهِ لَتُنَبِّئَنَّهُمْ بِاَمْرِهِمْ هٰذَا وَهُمْ لَا یَشْعُرُوْنَ یعنی ہم نے یوسفؑ کو وحی بھیجی کہ تو ان بھائیوں کے کرتوتوں سے انکو خبردار کرے گا وہ سمجھ نہیں رہے ہیں۔ قائل۔ یعنی یہ وحی براہ راست آئی تھی انکے آثار سے یوسفؑ سمجھ گئے

قوّتے و راحتے و مسندے — درمیانِ جان فتادش زاں ندےٓ[51]
قوّت، اور راحت، اور سہارا — اس آواز سے ان کی جان میں پیدا ہو گیا

چاہ شد بر وے بداں بانگِ جلیل — گلشن و بزمے چو آتش بر خلیل
اُس عظیم آواز سے ان پر کنواں، بن گیا — گلشن اور محفل، جیسا کہ خلیل اللہ، پر آگ

ہر جفا کہ بعد ازانش می رسید — اُو بداں قوّت بشادی می کشید
اُس کے بعد جو ظلم ہوا — انھوں نے اس قوّت کی وجہ سے خوشی سے برداشت کیا

ہمچنانکہ[52] ذوق آں بانگِ الست — در دلِ ہر مومنے تا حشر ہست
جیسے کہ الست کی آواز کا ذوق — ہر مومن کے دل میں حشر تک کیلئے ہے

تا نباشد در بلاشاں اعتراض — نے ز امر و نہیِ حق شاں انقباض
تاکہ آزمائش میں انھیں کوئی اعتراض نہ ہو — نہ اللہ (تعالیٰ) کے امر اور نہی میں انقباض ہو

لقمۂ تلخے چو شکر می شود — خار ریحاں سنگ گوہر می شود
کڑوا لقمہ شکر جیسا ہو جاتا ہے — کانٹا ریحان، پتھر گوہر بن جاتا ہے

لقمۂ حکمے کہ تلخی می نہد — گلشکر آں را گوارش می دہد
جس حکم کا لقمہ تلخی پیدا کرتا ہے — (ذوق کا) گلقند اسمیں خوشگواری پیدا کر دیتا ہے

گلشکرٓ[53] آں را کہ نبود مستند — لقمہ را ز انکارِ اُو قے میکند
جس کے لئے گلقند کا سہارا نہ ہو — اسکے ناگوار ہونے کی وجہ سے وہ لقمہ کو اگل دیتا ہے

ہر کہ خوابے دید از روزِ الست — مست باشد در رہِ طاعات مست
جس نے الست کے دن کا خواب دیکھ لیا ہے — وہ عبادات کی راہ میں پورا مست ہوتا ہے

میکشد چوں اُشترِ مست ایں جوال — بے فتور و بے گمان و بے ملال
وہ مست اونٹ کیطرح اس بورے کو اٹھاتا ہے — بغیر سستی اور بغیر گمان، اور بغیر تکلیف کے

کفک تصدیقش بگردِ پوزِ اُو — شد گواہِ مستیِ دلسوزِ اُو
اس کے منہ کے گرد اس کی تصدیق کے جھاگ — اس کی دل سوز مستی کے گواہ ہیں

اُشتر از قوّت چو شیرِ نر شدہ — زیرِ ثقلِ بار اندک خور شدہ
طاقت کی وجہ سے اونٹ نر شیر بن گیا — بوجھ کے بھاری پن کے نیچے کم خوراک ہو گیا

ز آرزوئے ناقہ صد فاقہ برو — می نماید کوہ پیشش تارِ مو
اونٹنی کی تمنا میں اس پر سینکڑوں فاقے ہیں — پہاڑ اس کو بال نظر آتا ہے

---

[51] ندے۔ ندا کا امالہ ہے یعنی اس آواز سے انھیں طاقت اور سہارا حاصل ہو گیا۔ چاہ شد۔ یوسفؑ کے لئے قید خانہ ایسا ہی خوشگوار ہو گیا تھا جیسا کہ حضرت ابراہیمؑ کے لئے نمرود کی آگ۔

[52] ہمچنانکہ۔ حضرت یوسفؑ کے لئے وہ وحی خداوندی ایسی ہی ثابت ہوئی جس طرح ہر مومن کے دل میں عہد الست کی آواز گونجتی ہے جس کی وجہ سے انکے لئے تمام دنیاوی مصائب آسان ہو جاتے ہیں اور احکام خداوندی کو بجالانے میں انکو انقباض طاری نہیں ہوتا ہے۔ لقمہ۔ اللہ تعالیٰ کا سخت سے سخت فرمان خوشگوار بن جاتا ہے۔ ریحان۔ ہر خوشبودار گھاس۔ گلشکر یعنی عہد الست کا ذوق۔

[53] گلشکر جس میں عہد الست کا وہ ذوق نہ ہوگا وہ احکام خداوندی کی پابندی نہ کر سکے گا۔ می کشد۔ وہ عہد الست کے ذوق کی مستی میں حکم اسی طرح برداشت کرے گا جیسا کہ مست اونٹ بے تکان بڑے بوجھ کو اٹھا لیتا ہے۔ کفک۔ مست اونٹ کے منہ میں جھاگ آتے رہتے ہیں اسی طرح عہد الست کے مست کے منہ میں اسکے تصدیقی کلمات مستی کے جھاگ ہیں۔ ز آرزو۔ مستی کی حالت میں نر اونٹ اونٹنی کی تمنا میں کھانا بھی کم کر دیتا ہے اور اسمیں بہت زیادہ

در اَلَسْت آنکو چنیں خوابے ندیدؔ
جس نے اَلَسْت میں ایسا خواب نہیں دیکھا ہے
اندریں دنیا نشُد بندہ و مُریدؔ
وہ اس دنیا میں بندہ اور ارادتمند نہ بنا

وَر بشُد اندر تردّد صَد دِلہ
اگر مُرید بنا بھی تو مذبذب میں سو دل والا ہے
یک زماں شُکر سَنَش و سالے گِلہ
ایک وقت اُس کے لئے شکر ہے اور ایک سال شکوہ

پائے پیش و پائے پس در راہِ دیں
دین کے راستہ میں ایک پاؤں آگے اور ایک پاؤں پیچھے
می نہد با صَد تردُّد بے یقیں
بغیر یقین کے تردد کی حالت میں رکھتا ہے

وامؔ دارِ شرحِ ایم ایں نکتہ گرو
میں اِسکی شرح کا مقروض ہوں یہ گروی ہے
ور شتابستؔ از اَلَم نَشرح شنو
اگر جلدی ہے اَلَم نَشرَح سُن لے

چوں ندارد شرحِ ایں معنیٰ کراں
چونکہ اِن معنیٰ کی شرح کا کنارہ نہیں ہے
خَر بسُوئے مُدّعیؔ گاؤ راں
گائے کے مُدّعی کی جانب گدھا ہانک دے

گفت کورم خواند زیں جرم آں دغا
اُس نے کہا، اِس دغا باز نے مجھے اس جرم میں اندھا کہا
بس بلیسانہ قیاس ست اے خدا
اے اللہ! یہ تو شیطانی قیاس ہے

منؔ دُعا کورانہ کے می کردہ ام
میں نے اندھا بن کر دعا کب کی ہے؟
جُز بخالق گِدیۂ کے آوردہ ام
اللہ کے سوا میں نے کب بھیک مانگی ہے؟

کور از خلقاں طمع دارد ز جہل
اندھا نادانی کی وجہ سے مخلوق سے طمع کرتا ہے
مَن ز تو کز تست ہر دشوار سہل
میں تجھ سے، کہ تجھ سے ہر مشکل آسان ہو جاتی ہے

آں یکے کورم ز کوراں بشمرید
اُس نے مجھے اندھوں میں سے ایک اندھا گِنا
اُو نیازِ جان و اخلاصم ندید
اُس نے میری جان کی نیازمندی اور اخلاص نہ دیکھا

کوریؔ عشق ست ایں کوریِ من
میرا اندھا پن عشق کا اندھا پن ہے
حُبّ یُعمی و یُصِم ست اے حسن
اے بھلے! یہ محبت اندھا اور بہرا بنا دیتی ہے (کا مصداق ہے)

کورم از غیرِ خدا بینا بدو
میں خدا کے غیر سے نابینا اور خدا کا بینا ہوں
مقتضائے عشق ایں باشد بگو
بتا، عشق کا یہی مقتضا ہے

---

برائی انفلیت سمجھا حضرت آدمؑ کے باطنی اوصاف کو اُس نے نہ دیکھا اسی طرح اُس شخص نے میرے ظاہر اور فقر کو دیکھ کر مجھے اندھے فقیروں میں سے سمجھا حالانکہ میرا فقر الی اللہ تھا۔

۵۳ من دعا سا اندھے فقیر تو انسان سے بھیک مانگتے ہیں میں نے تو اللہ سے بھیک مانگی ہے۔ او نیاز یعنی اُس ظالم نے میرے اوصاف کو نہ دیکھا۔ کوری یعنی چونکہ میں عشقِ الٰہی میں معروف ہوں اور مجھے اللہ کے عشق نے اندھا اور بہرا بنا رکھا ہے لہٰذا میرا نابینا ہونا دنیا کے اعتبار سے ہے نہ کہ خدا کے معاملہ میں۔

۵۱ مُرید جس شخص نے عہد اَلَسْت کے معاملہ میں کوئی خواب نہ دیکھا ہو اُس میں بندگی اور ارادتمندی کا مادہ نہیں ہوتا ہے۔ ور بشد ایسے شخص میں کچھ ارادت مندی بھی اگر ہوتی ہے تو وہ بھی مذبذب کے ساتھ ہوتی ہے اُس کی زبان پر کبھی شکرِ خدا آتا ہے تو اُس سے زیادہ وہ شکوے کرتا رہتا ہے

۵۲ وام دار، مولانا فرماتے ہیں کہ عہد اَلَسْت کے ذوق کی مزید تشریح میرے ذمّہ قرض ہے وہ ادا کروں گا... فی الحال مجھ سے کوئی چیز لے کر گروی رکھ لے تاکہ قرض کی ادائیگی کا اطمینان ہو جائے۔ ور شتاب، اگر زیادہ جلدی ہے تو اَلَم نَشرح پڑھ لے یعنی اَلَم نَشرح سورہ میں آنحضورؐ کے شرحِ صدر ہو جانے کا بیان ہے شرحِ صدر کے بعد ہر راز خود حل ہو جاتا ہے اللہ تیرا بھی شرحِ صدر کر دے گا اور یہ مضمون تیری سمجھ میں خود آ جائیگا، یا یہ مطلب ہے کہ حضورؐ کی شرحِ صدر کا یہی مطلب تھا کہ آپ میں عہدِ اَلَسْت کا پورا ذوق تھا اسی کے ذریعہ اللہ نے آپ کا بوجھ کم کر دیا تھا اور تمام احکامِ شرعی آپ پر آسان ہو گئے تھے۔ گفت سائل فقیر نے کہا۔ آں دغا یعنی گائے کا مالک۔ بس بلیسانہ: شیطان نے حضرت آدمؑ کے ظاہر کو دیکھا اور اُسی بنیاد

**تو کہ بینائی ز کورانم مدار — دائِرم برگردِ لُطفت اے مدار**

(اے خدا) تو کہ بینا ہے مجھے نابیناؤں میں نہ رکھ — اے مدار! میں تیری مہربانی کے گرد گھومتا ہوں

**آنچناں کہ یوسفِ صدّیق را — خواب بنمودی و گشتش مُتّکا**

جس طرح کہ یوسفِ صدیق کو — تونے خواب دکھایا، اور وہ اُن کا سہارا بنا

**مر مرا ہم لُطفِ تو خوابے نمود — ایں دعائے بیحدم بازی نبود**

مجھے بھی تیری مہربانی نے ایک خواب دکھایا — میری یہ لامحدود دُعا کھیل نہ تھی

**می نداند خلق اسرارِ مرا — ژاژ میدانند گفتارِ مرا**

لوگ میرے راز نہیں جانتے ہیں — میری گفتگو کو بکواس سمجھتے ہیں

**حق شان ست کہ داند رازِ غیب — غیرِ علّامِ سر و ستّارِ عیب**

(یہ) اُنکا حق ہے اور غیب کا راز کون جانتا ہے؟ — سوائے راز کے جاننے والے اور عیب کے چھپانے والے کے

**خصم گفتش حق بگو اے تند خو — از چہ سُوئے آسماں کردی تو رو**

(اُسکے) مخالف نے اُس سے کہا اے بد عادت! سچ بتا — تونے آسمان کی طرف منہ کیوں کرلیا؟

**شید می آری غلط می افگنی — لافِ عشق و لافِ قُربت میزنی**

تو مکر کرتا ہے، غلطی میں مبتلا کرتا ہے — عشق اور قُرب (الٰہی)، کی بکواس کرتا ہے

**باکدامیں روئے چوں دل مُردۂ — روئے سُوئے آسمانہا کردہ**

جب کہ تو مُردہ دل ہے، کس منہ سے — آسمانوں کی جانب منہ کیا ہے؟

**غلغلے در شہر افتادہ ازیں — آں مسلماں می نہد رُو بر زمیں**

اِس سے شہر میں بڑا شور مچ گیا — وہ مسلمان زمین پر منہ رکھتا تھا

**کاے خدا ایں بندہ را رُسوا مکن — گر بدم ہم سِرِّ من پیدا مکن**

کہ اے خدا اِس غلام کو رُسوا نہ فرما — اگر میں بُرا بھی ہوں، میرا راز فاش نہ کر

**تو ہمی دانی کہ شبہائے دراز — کہ ہمی خواندم ترا با صد نیاز**

تو جانتا ہے کہ لمبی راتوں میں — میں تجھے سینکڑوں نیاز مندیوں کیساتھ پکارتا تھا

**پیشِ خلق ایں را اگر خود قدر نیست — پیشِ تو ہمچوں چراغِ روشنیست**

اگر مخلوق کے نزدیک اِس کی قدر نہیں ہے — تیرے نزدیک تو روشن چراغ کی طرح ہے

**گاؤ می خواہند از من اے خدا — چوں فرستادی نکردم من خطا**

اے اللہ! وہ مجھ سے گائے مانگتے ہیں — جبکہ تونے بھیجی، تو میں نے غلطی نہیں کی

---

۱؎ آنچناں: جس طرح حضرت یوسفؑ کو خواب پر بھروسہ تھا اور وہ اُن کا سہارا بن گیا اسی طرح مجھے بھی خواب کی بنیاد پر اعتماد تھا کہ ضرور دعا قبول ہوگی۔ ایں دعا۔ میری گریہ وزاری کھیل کود نہ تھی یقیناً اس کو مقبول ہونا تھا۔ می نداند۔ لوگ اِس راز سے واقف نہیں ہیں اور میری باتوں کو بکواس سمجھ رہے ہیں۔ حق شان۔ جبکہ لوگوں کو حقیقتِ حال معلوم نہیں تو اُن کا کہنا برحق ہے۔

۲؎ خصم یعنی گائے کے مالک نے کہا سچ بات کہ آسمان کی طرف منہ اٹھا کر مکاری کیوں کرتا ہے اور اللہ تعالیٰ سے عشق و قرب کی ڈینگیں کیوں مارتا ہے۔ باکدامیں۔ تیرا منہ اِس قابل نہیں کہ اللہ کے سامنے کرے۔ آں مسلماں۔ یعنی گائے ذبح کرنے والا فقیر سجدہ میں گرا ہوا تھا۔ کاے خدا۔ اللہ سے سجدہ کی حالت میں یہ دعائیں کر رہا تھا۔

۳؎ گر بدم۔ اگر میں بُرا بھی ہوں تو اُس وقت تو مجھے رُسوا نہ کر۔ قدر نیست۔ میری عادات کی اگر لوگوں کو قدر نہیں ہے تیرے سامنے تو بات واضح ہے۔ چوں فرستادی۔ جب اللہ تونے خود اِس گائے کو میرے گھر میں بھیجا تو میرا ذبح کرنا غلطی نہ تھی۔

## بیروں شدنِ داؤد نبی علیہ السلام و شنیدن از ہر دو خصم و سوال کردن از مدّعیٰ علیہ و جوابِ او

حضرت داؤد نبی علیہ السلام کا باہر نکل کر آنا، اور دونوں فریق کی بات سننا، اور مدّعیٰ علیہ سے سوال کرنا، اور اس کا جواب

چونکہ داؤدِ نبی آمد بروں — گفت[1] ہیں چونست ایں احوال چوں
جب داؤدؑ نبی، باہر آئے — فرمایا ہاں، یہ کیا احوال ہیں؟

مدّعی گفت اے نبی اللہ داد — گاوِ من در خانۂ او در فتاد
مدّعی نے کہا، اے اللہ کے نبی! فریاد ہے — میری گائے اسکے گھر میں گھس گئی

کشت گاوم را بپرسش کہ چرا — گاوِ من کشت او بیاں کن ماجرا
اس نے میری گائے ذبح کر دی اس سے پوچھئے کہ کیوں! — میری گائے ذبح کی، وہ واقعہ بتائیے

گفت داؤدش بگو اے بوالکرم — چوں تلف کردی تو ملکِ محترم
اس سے داؤدؑ نے فرمایا اے بھلے مانس! — تو نے محترم ملکیت کو کیوں برباد کیا؟

ہیں پراگندہ مگو حجت بیار — تا[2] بیک سو گردد ایں دعویٰ و کار
خبردار! بیہودہ بات نہ کر دلیل بیان کر — تاکہ یہ دعویٰ اور معاملہ یکسو ہو جائے

گفت اے داؤدؑ بودم ہفت سال — روز و شب اندر دعا و در سوال
اس نے کہا اے داؤدؑ! میں سات سال تک تھا — دن، رات دعا اور سوال میں

ایں ہمی جستم ز یزداں کاے خدا — روزیِ خواہم حلال و بے عنا
میں اللہ (تعالےٰ) سے چاہتا تھا کہ اے خدا! — میں حلال روزی بے مشقت چاہتا ہوں

مرد و زن بر نالۂ من واقف اند — کودکاں ایں ماجرا را واصف اند
مرد و عورت میری فریاد سے واقف ہیں — بچے اس قصہ کو بیان کرتے ہیں

تو بپرس از ہر کہ خواہی ایں خبر — تا بگوید بے[3] شکنجہ و بے ضرر
آپ جس سے چاہیں یہ بات دریافت کریں — تاکہ وہ بغیر دباؤ اور بغیر تکلیف کے بتا دے

ہم ہویدا پرس و ہم پنہاں ز خلق — کہ چہ میگفت ایں گدا آژندہ دلق
لوگوں سے علی الاعلان اور خفیہ طور پر دریافت کر لیجئے — کہ یہ پھٹی گدڑی والا فقیر کیا کہا کرتا تھا؟

بعد ازیں جملہ دعا و ایں فغاں — گاؤ اندر خانہ دیدم ناگہاں
اس تمام دعا اور فریاد کے بعد — اچانک میں نے اپنے گھر میں گائے دیکھی

[1] گفت۔ حضرت داؤدؑ نے فرمایا سب احوال بتاؤ۔ او بیان کن۔ یعنی اس کو فرمایئے کہ وہ بیان کرے۔

[2] تا بیک سو۔ یعنی میں معاملہ کو سمجھ کر فیصلہ کر سکوں۔ عنا، مشقت۔ فرد۔ یعنی یہ میرا قصہ عورت، مرد، بچے بوڑھے سب ہی کو معلوم ہے۔

[3] بے شکنجہ۔ یعنی بغیر کسی دباؤ کے۔ ہم ہویدا۔ یعنی اس معاملہ کی کھلی اور چھپی تحقیقات کر لیجئے۔

چشمِ من تاریک شُد نے بہرِ لُوت[1] — شادیِ آں کہ قبول آمد قُنوت
میری آنکھوں میں اندھیرا چھا گیا نہ کہ کمانے کے لئے — اِس خوشی میں کہ دعا قبول ہو گئی

کُشتم ایں را تا دہم در شکرِ آن — کہ دُعائے مَن شنید آں غیب داں
میں نے اسکو ذبح کر دیا تا کہ اُس شکریہ میں بانٹ دوں — کہ اُس غیب کے جاننے والے نے میری دعا سُن لی

## حکم کردنِ داوٗد علیہ السّلام بر کُشندہ گاوٗ

گائے ذبح کرنے والے کے خلاف، حضرت داوٗدؑ کا فیصلہ

گُفت داوٗدؑ ایں سُخنہا را بشُو — حُجّتِ شرعی دریں دعوےٰ بگو
حضرت داوٗدؑ نے فرمایا اِن باتوں کو دل سے دھو دے — اِس دعوے پر کوئی شرعی دلیل بیان کر

تو رَوا داری کہ من بے حُجّتے — بنہم اندر شرع باطل سُنّتے
تو اِس کو مناسب سمجھتا ہے کہ بغیر دلیل کے — میں شرع میں ایک غلط رسم جاری کر دوں

اینکہ بخشیدت خریدی وارثی — ریع را چوں می سِتانی حارثی
یہ (گائے) تجھے کس نے بخشی؟ تو نے خریدی؟ تو وارث ہے؟ — پیداوار تو کیوں لیتا ہے، تو کاشتکار ہے؟

کسب[2] را ہمچوں زراعت داں عمو — تا نہ کاری دخل نبُود آنِ تو
اے چچا! کمائی کو کھیتی کی طرح سمجھ — جب تک تو کھیتی نہ کرے پیداوار تیری ملکیت نہیں ہے

آنچہ کاری بدرَوی آں آنِ تست — ورنہ ایں بیداد بر تو شُد دُرست
جو تو بو دے، کاٹے وہ تیری ملکیت ہے — ورنہ یہ ظلم تیرے ذمّے لگ گیا ہے

رَو بدہ مالِ مُسلماں کژ مگو — رَو بجُو وَام و بدہ باطل مجو
جا، مسلمان کا مال دے، ٹیڑھی بات نہ کر — جا، قرض لے اور دیدے، غلط نہ چاہ

گفت[3] اے شہ تو ہم ایں میگوئیم — کہ ہمیگویند اَصحابِ سِتم
اُسنے کہا اے شاہ! آپ بھی مجھے وہی کہہ رہے ہیں — جو ظالم لوگ کہہ رہے ہیں

## تضرّع کردنِ آں شخص از داوری داوٗد علیہ السّلام نزدِ خدا

اُس شخص کا داوٗدؑ کے فیصلہ پر خدا کے سامنے فریاد کرنا

پس ز دل آہے بر آورد و بگفت — کاے خُدائے ہر کجا طاقے و جُفت
تو اُس نے دل سے آہ نکالی اور کہا — اے ہر اُس جگہ کے خدا جہاں کوئی طاق اور جُفت ہے

سجدہ کرد و گفت کاے دانا سُوز — در دلِ داوٗدؑ انداز آں فروز
اُس نے سجدہ کیا اور کہا اے سوزش کے جاننے والے — وہ روشنی داوٗدؑ کے دل میں ڈال دے

---

[1] لُوت۔ مرغن غذا۔ کُشتم۔ میں نے گائے اس لئے ذبح کی کہ دعا کی قبولیت کے شکرانے میں اُسکو غریبوں میں بانٹ دوں۔ تو رَوا داری۔ کیا تو اِس کو مناسب سمجھتا ہے کہ بغیر کسی شرعی دلیل کے تیرے حق میں فیصلہ کر کے ایک غلط طریقہ رائج کر دوں۔ اینکہ۔ یہ گائے تجھے کس نے بخشی تھی، تو نے خریدی تھی، کیا تو نے کاشت کی تھی جو پیداوار کا مالک بنا۔

[2] کسب۔ کمائی اور کھیتی ایک سی چیز ہے جو بوتا ہے کھیتی اُس کی ملکیت ہوتی ہے۔ ورنہ۔ دوسرے کی ملکیت میں تصرّف کرنا ظلم ہے۔ رَو۔ غلط باتیں نہ کر اگر تیرے پاس ہے تو اُس گائے کی قیمت ادا کر دے ورنہ قرض لے کر اُس کو دیدے۔

[3] گفت۔ گائے ذبح کرنے والے نے کہا کہ آپ بھی وہی باتیں کرنے لگے جو سب کر رہے تھے اور پھر اللہ کے سامنے اُس نے گریہ وزاری شروع کر دی۔

درِ دلش[1] نہ آنچہ تو اندر دلم — اندر افگندی بَراز اے مُفضِلم

اُس کے دل میں ڈال دے جو کہ تو نے میرے دل میں راز ڈالا ہے اے میرے محسن!

ایں بگفت و گریہ در شد ہائے ہائے — تا دلِ داؤدؑ بیروں شُد ز جائے

یہ کہا اور ہائے ہائے کر کے رونا شروع کر دیا یہاں تک کہ (حضرت) داؤدؑ کا دل دھڑکنے لگا

گفت ہیں امروز اے خواہانِ گاؤ — مُہلتم دہ ویں دعاوی را مکاؤ

فرمایا خبردار! اے گائے کے تمنّی! آج مجھے مُہلت دے اِن دعووں کو نہ کرید

تا رَوَم من سوئے خلوت در نماز — پُرسَم ایں اَحوال از دانائے راز

تاکہ میں نماز میں تنہائی میں چلا جاؤں رازوں کے جاننے والے سے یہ احوال دریافت کروں

خوئے[2] دارم در نماز آں التفات — معنیِ قُرَّۃُ عَینِیْ فِی الصَّلوٰۃ

میں نماز میں اُس توجہ کی عادت رکھتا ہوں جو معنی ہیں قُرَّۃُ عَینِیْ فِی الصَّلوٰۃ کے

روزنِ جانم گُشادست از صفا — می رسد بے واسطہ نامہ خُدا

صفائی کی وجہ سے میری جان کا سوراخ کُھلا ہوا ہے بغیر واسطے کے خدا کا پیغام پہنچتا ہے

نامہ و باران و نور از روزنم — می فتد در خانہ ام از معدنم

پیغام اور بارش اور نور میرے سوراخ سے میری معدن سے میرے گھر میں پہنچتا ہے

دوزخ[3] ست آں خانہ کاں بے روزن ست — اصلِ دیں اے بندہ روزن کردن ست

وہ گھر دوزخ ہے جو بے سوراخ ہے اے بندے! دین کی اصل سوراخ کر لینا ہے

تیشہ در ہر بیشۂ کم زن بیا — تیشہ زن در کندنِ روزن ہلا

ہر جھاڑی پر کلہاڑی نہ مار ہاں سوراخ کرنے کے لئے کدال مار

یا نمی دانی کہ نورِ آفتاب — عکسِ خورشیدِ برونست از حجاب

یا تو نہیں جانتا کہ سورج کا نور اُس سورج کا عکس ہے جو پردے سے باہر ہے

نور ایں دانی کہ حیواں دید ہم — پس چہ کرّمنا بُوَد بر آدمم

تو اسکو نور سمجھتا ہے جس کو حیوان بھی دیکھتا ہے تو میرے آدمی ہونے پر کرّمنا کیسے (صادق) ہوگا؟

---

مجاہدات کے تیشہ سے روح میں دریچہ کھولنا ہے۔ یا نمی دانی۔ تو جو روح کا دریچہ کھولنے کیلئے مجاہدات نہیں کرتا ہے اس کی وجہ یہ ہے کہ تو نہیں سمجھتا کہ اصل نور ذاتِ باری کا نور ہے سورج کا نور تو اُس کا ایک عکس ہے۔ نورِ ایں۔ اگر تیری نگاہ میں صرف یہی ظاہری نور ہے تو تجھ میں اور حیوانات میں کیا فرق ہے اِس ظاہری نور کو تو ہر حیوان دیکھ لیتا ہے تیری کیا خصوصیت ہے۔ کرّمنا۔ قرآنِ پاک میں ہے وَلَقَدْ کَرَّمْنَا بَنِیْٓ آدَمَ "ہم نے بنی آدم کو عزت بخشی" تو اگر انسان میں اور جانور میں کوئی فرق نہیں ہے تو یہ آیت اُس پر کیسے صادق آسکتی ہے۔

[1] دردلش۔ اے خدا حضرت داؤدؑ کے دل میں وہی بات پیدا کر دے جو تو نے میرے دل میں پیدا کی تھی جس سے میں اُس گائے کو ذبح کرنے پر آمادہ ہو گیا تھا۔ مُفضل محسن۔ ایں بگفت۔ گائے ذبح کرنے والے نے اِس گفتگو کے بعد آہ و زاری شروع کر دی اور ایسا رویا کہ حضرت داؤدؑ کا دل بے چین ہو گیا۔ گفت۔ حضرت داؤدؑ نے مدعی سے کہا کہ آج جاؤ کل فیصلہ ہوگا۔ تا روم۔ میں تنہائی میں نماز پڑھوں گا اور اللہ سے دعا کروں گا تاکہ راز کھل جائے۔
[2] خوئے دارم۔ مجھے نماز میں اللہ تعالیٰ کی طرف وہی توجہ ہوتی ہے جس کے بارے میں آنحضورؐ نے فرمایا ہے کہ میری آنکھ کی ٹھنڈک نماز میں ہے۔ قرۃ عینی فی الصلوٰۃ حدیث شریف میں ہے جُعِلَتْ قُرَّۃُ عَینِیْ فِی الصَّلوٰۃ میری آنکھ کی ٹھنڈک نماز میں رکھی گئی ہے۔ روزن۔ روح کا دریچہ کھلا ہوا ہے جس کے ذریعہ بغیر واسطے کے میرے پاس خدائی احکام آتے ہیں۔ باران یعنی بارانِ رحمت۔ معدن یعنی ذاتِ باری تعالیٰ۔
[3] دوزخ۔ جس روح کا دریچہ اللہ تعالیٰ کی جانب کھلا ہوا نہیں ہے وہ روح دوزخی ہے۔ اصل۔ دین کی بنیاد تعلق مع اللہ پر ہے۔ تیشہ۔ لکڑیاں کاٹنے کیلئے تیشہ چلانا کوئی معنی نہیں رکھتا اصل کام

مَن[۵۱] چو خورشیدم درونِ نور غرق — مَن نداَنم کرد خویش از نور فرق

میں سورج جیسا ہوں نور میں ڈوبا ہوا ہوں — میں اپنے آپ میں اور نور میں فرق کرنا نہیں جانتا ہوں

رفتنم سوئے نماز و آن خلا — بہرِ تعلیم ست رہ مر خلق را

میرا اس خلوت اور نماز کی جانب جانا — مخلوق کو راستہ کی تعلیم دینے کے لئے ہے

کژ نہم تا راست گردد ایں جہاں — حرب خدعہ ایں بود اے پہلواں

میں ٹیڑھا (قدم) رکھتا ہوں تاکہ مخلوق سیدھی ہو جائے — اے بہادر! "جنگ دھوکہ ہے" یہی ہے

نیست[۵۲] دستورے وگرنہ ریختے — گرد از دریائے راز انگیختے

اجازت نہیں ہے ورنہ وہ بہا دیتے — راز کے دریا سے گرد اڑا دیتے

ہمچنیں میگفت داؤد ایں نسق — خواست گشتن عقلِ خلقاں محترق

اس طور پر (حضرت) داؤد ایسا ہی کہتے رہے — مخلوق کی عقل نے جل جانا چاہا

پس گریبانش کشید از پس یکے — کہ ندارم در یکی اش من شکے

تو ایک نے پیچھے سے اُن کا گریبان کھینچا — کہ میں اُس کی وحدانیت میں کوئی شک نہیں رکھتا ہوں

## رفتنِ داؤد علیہ السلام در خلوت تا آنچہ حق ست پیدا شود

(حضرت) داؤدؑ کا تنہائی میں چلا جانا تاکہ جو صحیح بات ہے واضح ہو جائے

باخود آمد گفت را کوتاہ کرد — لب بست و عزمِ خلوتگاہ کرد

(حضرت) سنبھلے، بات کو مختصر کیا — خاموش ہو گئے اور خلوت خانہ کا قصد کیا

در فروبست و برفت آنگہ شتاب — سوئے محراب و دعائے مستجاب

دروازہ بند کیا اور فوراً روانہ ہوئے — محراب اور مقبول دعا کی جانب

حق[۵۳] نمودش آنچہ بنمودش تمام — گشت واقف بر سزائے انتقام

حق نے اُن کو (جو کچھ) دکھایا (انہیں) سب کچھ دکھا دیا — وہ بدلے کی سزا سے واقف ہو گئے

دید احوالے کہ کس واقف نبود — رازِ پنہانے کہ حیرانی فزود

انہوں نے وہ احوال دیکھے جن سے کوئی واقف نہ تھا — وہ چھپے ہوئے راز جنہوں نے حیرانی بڑھا دی

روزِ دیگر جملہ خصمان آمدند — پیشِ داؤدِ پیمبر صف زدند

دوسرے دن سب فریق آئے — (حضرت) داؤد پیغمبرؑ کے روبرو صف بستہ ہو گئے

ہمچناں آں ماجراہا باز رفت — زود زد آں مدعی تشنیعِ زفت

اسی طرح وہ قصہ پھر چلا — اس مدعی نے جلد سخت بُرا بھلا کہنا شروع کر دیا

---

[۵۱] من چو خورشیدم۔ میں ذاتِ باری میں فنا ہوں اب میں اپنے میں اور ذاتِ باری میں کوئی امتیاز اور دوئی نہیں پاتا ہوں۔ رفتنم۔ باوجود اس اتحاد کے پھر نوافل اور خلوت میں جانا دوسروں کو تعلیم دینے کے لئے ہے۔ کژ نہم۔ عام لوگوں کی ہدایت کیلئے میں کبھی غیر ضروری بات کرنے لگتا ہوں اور یہ ایسی ہی بات ہے جیسی کہ جنگ کے موقع پر غیر واقعی بات ظاہر کی جاتی ہے۔ حرب خدعہ۔ جنگ میں ایک غیر واقعی چال سے کامیابی ہو جاتی ہے۔

[۵۲] نیست۔ وحدت کا راز فاش کرنے کی اجازت نہیں ورنہ حضرت داؤدؑ سارے راز فاش کر دیتے اور ایسے اسرار بیان کر دیتے کہ دریائے اسرار خشک ہو جاتا۔ پس۔ فوراً غیب نے حضرت داؤدؑ کا گریبان کھینچ کر اُن کو اسرار بیان کرنے سے روکا۔ باخود۔ یعنی حضرت داؤد کی مستی زائل ہوئی۔ محراب۔ یعنی مصلیٰ

[۵۳] حق نمودش۔ اللہ تعالیٰ نے اُن پر بات واضح کر دی اور گائے ذبح کرنے کی سزا سے واقف کر دیا۔ زود زد۔ یعنی گائے والے نے فوراً اُس فقیر پر لعن طعن شروع کر دی۔

زود[1] گاوم را بده اے نابکار — از خدائے خویشتن شرمے بدار

اے نابکار! میری گائے جلد دے — اپنے خدا سے کچھ شرما

کاینچنیں ظلمِ صریح نا سزا — می رود در عہدِ پیغمبر ہلا

کہ ایسا نامناسب، صاف ظلم — خبردار! پیغمبر کے دور میں ہو رہا ہے

گاو کشتہ خوردہ بے ترسے و بیم — در جواب افزودہ تزویر آں لئیم

گائے ذبح کرکے ڈر اور خوف کے بغیر کھا کر — اُس نالائق نے جواب میں مکاری زیادہ شروع کر دی

کہ[2] چندیں سال بودم در دعا — من طلب کردم ز حق داد او مرا

کہ میں کتنے سال سے دعا میں لگا رہا ہوں — میں نے اللہ (تعالیٰ) سے مانگا اُس نے مجھے دیا

اے رسولِ حق چنیں باشد روا — مِلکِ من بُد گاو چوں دادش خدا

اے اللہ کے رسولؐ! کیا یہ جائز ہو سکتا ہے؟ — گائے میری ملکیت تھی، خدا نے اُسکو کیسے دیدی؟

## حکم کردنِ داؤد علیہ السّلام بر صاحب گاو کہ از سرِ گاو بگذرد

داؤد علیہ السلام کا گائے کے مالک کے خلاف فیصلہ کرنا، کہ گائے کے خیال سے درگذر کرے

## و تشنیع صاحب گاو بر داؤد علیہ السّلام

اور گائے والے کا داؤد علیہ السلام کو ملامت کرنا

گفت داؤدش خمش کن رو بہل — ایں مسلماں را ز گاوت کن بحل

حضرت داؤدؑ نے اُس سے فرمایا چپ جا، چھوڑ — اِس مسلمان کو اپنی گائے معاف کر دے

چوں[3] خدا پوشید بر تو اے جواں — رو خمش کن حقِ ستاری بداں

اے جوان! جب اللہ (تعالیٰ) نے تیری پردہ پوشی کی ہے — جا، چپ ہو جا؛ پردہ پوشی کے حق کو سمجھ

گفت وا ویلا چہ حکم ست ایں چہ داد — از پئے من شرعِ نو خواہی نہاد

اُسنے کہا ہائے افسوس یہ کیا فیصلہ ہے یہ کیا انصاف ہے؟ — میرے لئے آپ نئی شریعت بنائیں گے

رفتہ است آوازۂ عدلت چناں — کہ معطر شد زمین و آسماں

آپ کے انصاف کا تو ایسا شہرہ ہے — کہ (اُس سے) زمین اور آسمان معطر ہے

بر سگانِ کور ایں استم نرفت — زیں تعدی سنگ و کہ بشگافت تفت

اندھے کتوں پر (بھی)، یہ ظلم نہیں ہوا ہے — اِس ظلم سے پتھر اور پہاڑ جلد پھٹ گئے

ہمچنیں تشنیع می زد بر ملا — کالصلا ہنگامِ ظلم ست الصلا

وہ اِس طرح علی الاعلان ملامت کرتا رہا — آؤ، آؤ ظلم کا وقت ہے

---

[1] زود۔ کہنے لگا کہ فوراً میری گائے دے اور خدا سے شرم کر۔ می رود۔ حضرت داؤدؑ نبی کے دور میں ایسا ظلم ہوا ہے۔ تزویر۔ یعنی خدا رسیدہ ہونے کی باتیں۔

[2] کہ چندیں۔ یعنی تو یہ کہتا ہے کہ میں نے دعا کی اور اللہ نے مجھے گائے عنایت کر دی۔ تشنیع۔ ملامت۔ کن بحل۔ معاف کر دے۔

[3] چوں۔ جب اللہ تعالیٰ نے تیری پردہ پوشی کی ہے تو اب معاملہ کو نظر انداز کر ورنہ رُسوائی ہوگی۔ از پئے من۔ یعنی میرے معاملہ میں آپ نئی شریعت برت رہے ہیں۔ بر سگاں۔ بچے کتوں پر پتھر مارتے ہیں۔ بر ملا۔ علی الاعلان۔ الصلا۔ لوگوں کو ظلم دکھانے کی دعوت دینے لگا۔

اینچنیں ظلم و ستم بر من مکن / یا نبی اللہ مگو زیناں سخن

ایسا ظلم و ستم مجھ پر نہ کیجئے — اے اللہ کے نبی! ایسی باتیں نہ کہیے

## حکم کردنِ داؤدؑ بر صاحب گاؤ کہ جملہ مالِ خود بوے بخش

حضرت داؤدؑ کا گائے والے کو حکم دینا کہ اپنا سارا مال اس کو بخش دے

بعد ازاں داؤدؑ گفتش کاے عنود / جملہ مالِ خویش اُورا بخش زود

اسکے بعد (حضرت) داؤدؑ نے اس سے کہا اے سرکش! — اپنا سب مال اس کو جلد بخش دے

ورنہ کارت سخت گردد گفتمت / تا نگردد ظاہر از وے اُستمت[1]

ورنہ تیرا معاملہ مشکل ہو جائیگا۔ میں نے تجھ سے کہہ دیا — تاکہ تیرا ظلم اُس سے ظاہر نہ ہو

خاک بر سر کرد و جامہ بر درید / کہ بہر دم میکنی ظلمے مزید

اُس نے سر پر خاک ڈالی اور کپڑے پھاڑ لئے — کہ آپ تو ہر دم ایک مزید ظلم کر رہے ہیں

یک دمے دیگر بدیں تشنیع راند / باز داؤدش بہ پیشِ خویش خواند

اُس نے پھر یہ ملامت شروع کر دی — پھر (حضرت) داؤدؑ نے اُس کو اپنے سامنے بلایا

گفت چون بختت نبود اے ناصبور / ظلمت آمد اندک اندک در ظہور

فرمایا اے بے قصبرے چونکہ (پردہ پوشی) تیرا نصیب نہ تھی — تیرا ظلم رفتہ رفتہ ظہور میں آیا

دیدۂ آنگاہ صدر و پیشگاہ / اے دریغ از چوں تو خر خاشاک راہ

تو نے اُس وقت صدر اور پیشگاہ کو — راستہ کا کوڑا سمجھا، ہائے افسوس تجھ جیسے گدھے پر

زیں سخن[2] داؤدؑ زو شُد خشمناک / گفت تا خود را نگردانی ہلاک

ان باتوں سے (حضرت) داؤدؑ اُس پر غضبناک ہوگئے — فرمایا، خبردار اپنے آپ کو تباہ نہ کر

رَو کہ فرزندانِ تو با جفتِ تو / بندگانِ اُو شُدند اے تُندخُو

جا کہ تیری اولاد مع تیری بیوی کے — اے بدمزاج! اُس کے غلام ہوگئے

سنگ بر سینہ ہمی زد با دو دست / می دوید از جہلِ خود بالا و پست

وہ دونوں ہاتھوں سے سینہ پر پتھر مارتا تھا — اپنی نادانی سے اوپر نیچے بھاگ رہا تھا

خلق[3] ہم اندر ملامت آمدند / کز ضمیرِ کارِ اُو غافل بُدند

لوگوں نے بھی ملامت شروع کر دی — کیونکہ وہ اُس کے پوشیدہ کام سے ناواقف تھے

ظالم از مظلوم کے داند کسے / کو بُوَد سخرہ ہوا ہمچوں خسے

وہ شخص ظالم اور مظلوم میں کب امتیاز کرتا ہے؟ — جو کہ تنکے کی طرح ہوا کے تابع ہو

---

لے اُستمت۔ ستم تو بخت۔ یعنی اللہ تعالیٰ نے تو پردہ پوشی کی لیکن تیرے نصیب میں نہ تھی اب تو رفتہ رفتہ خود اپنا ظلم ظاہر کرنے پر تلا ہوا ہے اگر وہ حضرت داؤدؑ کے ابتدائی فیصلے مان لیتا تو پردہ رہتا۔ نہ کھلتا۔ ہر فیصلے کے انکار سے معاملہ کھلتا چلا گیا۔ [illegible] یعنی تو آرام سے تھا اور مال و دولت سے مزے اڑا رہا تھا لیکن تو نے اُس کی قدر نہ کی اور اُسکو گردِ راہ سمجھا۔

ے زیں سخن۔ جب وہ حضرت داؤدؑ کے فیصلہ پر راضی نہ ہوا اور واویلا کرنے لگا تو حضرت داؤدؑ کو ناگوار گزرا۔ زو۔ اب فیصلہ یہ ہے کہ صرف گائے کی معافی اور مال بخشنا کافی نہیں ہے بلکہ تیری اولاد اور بیوی سب اسکے غلام ہیں۔

سے خلق۔ جو لوگ جمع ہو گئے تھے وہ بھی حضرت داؤدؑ کے ان فیصلوں کو ظلم سمجھے ہوئے حضرت داؤدؑ کو ملامت کرنے لگے۔ مستتر پوشیدہ۔ سخرہ۔ تابعدار۔

ظالم[1] از مظلوم آنکس پے برد
ظالم اور مظلوم کا وہ شخص پتہ لگا لیتا ہے

کو سرِ نفسِ ظلومِ خود برد
جو اپنے ظالم نفس کا سر قلم کر دے

ورنہ آں ظالم کہ نفس ست اندروں
ورنہ وہ ظالم کہ جس کے اندر نفس ہے

خصمِ ہر مظلوم باشد از جنوں
جنون کی وجہ سے ہر مظلوم کا مخالف ہوتا ہے

سگ ہمارہ حملہ بر مسکیں کند
کتا ہمیشہ غریب پر حملہ کرتا ہے

تا تواند زخم بر مسکیں زند
جب تک بھی ہو سکے غریب کو کاٹتا ہے

شرم[2] شیراں راست نے سگ را بداں
سمجھ لے شرم شیروں میں ہوتی ہے نہ کہ کتوں میں

کو نگیرد صید از ہمسایگاں
وہ پڑوسیوں سے شکار نہیں چھینتا ہے

عامۂ مظلوم کش ظالم پرست
مظلوم کو مارنے والے ظالم پرست، عوام

از کمیں سگ ساں سوئے داود جست
کمینگاہ سے کُتّے کی طرح (حضرت) داؤدؑ پر دوڑ پڑے

روئے در داودؑ کردند آں فریق
اُن لوگوں نے (حضرت) داؤدؑ کی طرف رُخ کیا

کاے نبیِ مجتبےٰ بر ما شفیق
کہ اے منتخب نبی! ہم پر مہربان

ایں نشاید از تو کیں ظلم ست فاش
آپ کیلئے یہ مناسب نہیں کیونکہ یہ تو کھلا ظلم ہے

قہر کردی بیگناہے را بلاش
آپ نے بے وجہ ایک بے قصور پر ظلم کیا ہے

## عزم کردن داؤد علیہ السلام بخواندن خلق براں صحرا کہ راز را آشکارا کند

(حضرت) داؤد علیہ السلام کا لوگوں کو اس جنگل کی طرف بلانے کا ارادہ کرنا جہاں راز ظاہر کر دیں

گفت اے یاراں زمانِ آں رسید
فرمایا اے دوستو! اس کا وقت آگیا ہے

کاں سرِ[3] مکتومِ او گردد پدید
کہ اس کا پوشیدہ راز ظاہر ہو جائے

جملہ برخیزید تا بیروں رویم
سب اٹھو! تاکہ ہم باہر چلیں

سوئے صحرا و بداں ہاموں شویم
جنگل کی طرف اور اس جنگل میں پہنچیں

مرد و زن از خانہا بیروں روید
مرد اور عورت، گھروں سے باہر چلو

تا براں سرِ نہاں واقف شوید
تاکہ اس پوشیدہ راز سے واقف ہو جاؤ

در فلاں صحرا درختے ہست زفت
فلاں جنگل میں، ایک موٹا درخت ہے

شاخہا یش انبہ و بسیار جفت
اسکی شاخیں بہت گھنی اور بہت جڑی ہوئی ہیں

سخت راسخ خیمہ گاہ و میخ او
خیمہ گاہ اور اس کا کھونٹا بہت مضبوط ہے

بوئے خوں می آیدم از بیخ او
اس کی جڑ سے مجھے خون کی بو آرہی ہے

[1] ظالم۔ چونکہ انسان کا نفس خود ظالم ہے لہٰذا وہ فطری طور پر ظالم کی حمایت کرتا ہے۔ ہاں اگر انسان اپنے نفس کا سر قلم کر دے تو وہ ظالم اور مظلوم میں امتیاز کر سکتا ہے۔ سگ۔ نفس ایک کتا ہے اور کتے کی عادت ہے کہ غریب اور کمزور پر حملہ کرتا ہے۔

[2] شرم۔ حیا اور شرم شیروں میں ہوتی ہے جو کبھی اپنے ہمسایہ کا شکار چھین کر نہیں کھاتے ہیں۔ عامہ۔ عوام جو ظالم کی حمایت کے عادی ہوتے ہیں کتوں کی طرح ان کے فیصلے کے خلاف ہو کر ان کی طرف دوڑ پڑے۔ بلاش۔ بلاشئی یعنی بلا وجہ۔

[3] سرِ مکتوم چھپا ہوا راز۔ ہاموں۔ جنگل۔ زفت موٹا۔ جفت۔ یعنی شاخیں آپس میں گھی ہوئی ہیں۔ سخت۔ یعنی اس درخت کی چھتری جو خیمہ کی طرح ہے اور جڑ جو خیمہ کی میخ کی طرح ہے بہت مضبوط ہے۔

خوں شدست اندر بنِ آں خوش درخت — خواجہ اکشتست ایں منحوس بخت

اس اچھے درخت کی جڑ میں خون ہوا ہے — اس بدبخت نے آقا کو قتل کیا ہے

مال را بر داشتست ایں قلتبان[51] — وین غلام اوست اے آزادگاں

اس دیوث نے مال اڑا لیا ہے — اے آزاد لوگو! یہ اس کا غلام ہے

ایں جواں مر خواجہ را باشد پسر — طفل بود او ندارد زیں خبر

یہ جوان، آقا کا پوتا ہے — بچہ تھا اس کو اس کا پتہ نہیں

تاکنوں علمِ خدا پوشید آں — آخر از ناشکری ایں قلتبان

اب تک اللہ کے حلم نے اس کو چھپایا — بالآخر اس دیوث کی ناشکری سے

کہ عیالِ خواجہ را روزے ندید — نے بہ نوروز و بموسمہائے عید

کہ اس نے ایک دن بھی آقا کے بچوں کی دیکھ بھال کی — نہ نوروز پر، اور نہ عید کے موسموں میں

بے نوایاں را بیک لقمہ نجست — یاد ناورد او ز حقہائے نخست

محتاجوں کی ایک لقمہ سے دلداری نہ کی — اس نے پہلے حقوق کو یاد نہ کیا

تاکنوں از بہر یک گاؤ ایں لعیں — می زند فرزند او را بر زمیں

یہاں تک یہ مردود ایک گائے کی وجہ سے — اس کے پوتے کو زمین پر پٹخ رہا ہے

او بخود بر داشت پردہ از گناہ — ورنہ می پوشید جرمش را الٰہ

اس نے خود گناہ سے پردہ اٹھایا — ورنہ خدا اس کے جرم کو چھپا رہا تھا

کافر[52] و فاسق دریں دورِ گزند — پردۂ خود را بخود بر می درند

اس فتنہ کے زمانے میں، کافر اور فاسق — اپنے پردے کو خود چاک کر رہے ہیں

ظلم مستور[53]ست در اسرارِ جاں — می نہد ظالم بہ پیش مردماں

روح کے رازوں میں ظلم چھپا ہوا ہے — ظالم (اسکو) لوگوں کے سامنے پیش کرتا ہے

کہ ببینیدش کشیدہ شاخہا — گاوِ دوزخ را ببیند از ملا

کہ اس ظلم کو سینگ نکالتے ہوئے دیکھو — برملا دوزخ کی گائے کو دیکھو

## گواہی دادن دست و پا و زبان بر سرِ ظالم ہم در دنیا

ظالم پر دنیا میں بھی ہاتھ پاؤں، اور زبان کا گواہی دینا

پس ہمیں جا دست و پایت بے گزند — بر ضمیرِ تو گواہی میدہند

اسی جگہ تیرے ہاتھ پاؤں بغیر نقصان کے — تیرے باطن پر گواہی دیتے ہیں

---

[51] قلتبان۔ دیوث۔ بے غیرت۔ مولانا نے آئندہ اشعار میں مقتول کو جوان کا دادا بتایا ہے اسلئے ہم نے پسر اور فرزند کا ترجمہ پوتا کیا ہے۔ علم۔ بردباری۔ عیال۔ بال بچے۔ نوروز۔ ایرانیوں کی عید ہے۔ حقہائے۔ یعنی اس پر جو اس کے آقا کے پہلے حقوق تھے۔

[52] کافر: مولانا فرماتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ تو پردہ داری فرماتا ہے لیکن کافر اور فاسق خود اپنی پردہ دری کرتے ہیں۔

[53] مستور۔ پوشیدہ۔ شاخ۔ یعنی سینگ۔ از ملا یعنی برملا علی الاعلان۔ گواہی یعنی ظالم کے ہاتھ پاؤں آخرت میں اسکے خلاف گواہی دیں گے اور دنیا میں بھی گواہی دیتے ہیں۔ ضمیر۔ پوشیدہ راز۔

چوں موکل[1] می شود بر تو ضمیر
باطن تیرے اوپر موکل کی طرح ہو جاتا ہے

کہ بگو تو اعتقادت وامگیر
کہ تو کہہ دے، اپنے اعتقاد کو نہ چھپا

خاصہ در ہنگامِ خشم و گفتگو
خصوصاً غصہ، اور گفتگو کے وقت

میکند ظاہر سرت را مو بمو
تیرے راز کو ذرہ ذرہ ظاہر کر دیتا ہے

چوں موکل می شود ظلم و جفا
ظلم اور زیادتی موکل کی طرح ہو جاتی ہے

کہ ہویدا کن مرا اے دست و پا
کہ اے ہاتھ پاؤں! مجھے ظاہر کر دے

چوں ہمی گیرد گواہِ سر لگام
سر کا گواہ کس طرح لگام پکڑ لیتا ہے

خاصہ وقتِ جوشِ خشم و انتقام
خصوصاً غصہ کے جوش اور بدلہ لینے کے وقت

پس ہماں کس کیں موکل میکند
تو وہی ذات، جو یہ مسلط کرتی ہے

تا لوائے راز بر صحرا زند
تاکہ راز کا جھنڈا، جنگل میں گاڑ دے

پس موکلہائے دیگر روزِ حشر
تو حشر کے دن دوسرے موکل

ہم تواند آفرید از بہرِ نشر
بھی (راز) کھولنے کے لئے پیدا کر سکتی ہے

اے بدہ دست آمدہ در ظلم و کیں
اے وہ کہ جو دس ہاتھوں سے ظلم اور کینہ میں لگا ہے

گوہرت پیدا است حاجت[2] نیست ایں
تیرا جوہر کھلا ہوا ہے، اِس کی ضرورت نہیں ہے

نیست حاجت شہرہ گشتن در گزند
نقصان رسانی میں مشہور ہونے کی ضرورت نہیں ہے

بر ضمیرِ آتشینت واقف اند
تیرے آتشی باطن سے (سب) باخبر ہیں

نفسِ تو ہر دم بر آرد صد شرار
تیرا نفس ہر وقت سینکڑوں چنگاریاں اگل رہا ہے

کہ بہ بینیدم منم ز اصحابِ نار
کہ مجھے دیکھو، میں دوزخیوں میں سے ہوں

جزوِ نارم سوئے کُل خود روم
میں آگ کا جزو ہوں، اپنے کُل کی جانب جاتا ہوں

من نہ نورم کہ سوئے حضرت روم
میں نور نہیں ہوں کہ (اللہ کے) دربار کی طرف جاؤں

ہمچناں[3] کایں ظالمِ حق ناشناس
جیسا کہ حق نہ پہچاننے والے اس ظالم نے

بہر گاوے کرد چندیں التباس
ایک گائے کے لئے اِس قدر مکر کئے

او ازیں صد گاو بُرد و صد شتر
وہ اِس کی سو گائیں اور سو اونٹ لے بھاگا

نفس اینست اے پدر از وے بُبر
اے بابا! نفس یہی ہے اُس سے قطع تعلق کر

نیز روزے با خدا زاری نکرد
اُس نے خدا سے ایک دن بھی عاجزی نہ کی

یا ربے نامد از و یک دم بدرد
کسی وقت بھی درد کے ساتھ اُس سے یا رب نکلا

---

[1] موکل۔ وہ شخص جس کے کام سپرد کر دیا گیا ہو۔ ظلم و جفا۔ مشہور ہے کہ خون سر پر چڑھ کر بولتا ہے۔ خاصہ۔ انتقام کے جوش میں قاتل خود اقرار کر لیتا ہے۔ پس۔ جو ذات خود دنیا میں تمہارے اعضاء کو تم پر مسلط کر کے اقرار کرا دیتی ہے وہ حشر میں دوسرے موکل پیدا فرما دیگی جو تم سے خود تمہارے جرموں کا اقرار کرائیں گے۔ دہ دست۔ یعنی بہت سے ہاتھ، بعض نسخوں میں زدہ دست ہے۔

[2] نیست۔ اس کی کوئی خاص ضرورت نہیں ہے کہ تیرا ظلم مشہور ہو جب ہی جانا جا سکے، تیری افتادِ طبع سے تیرا ظلم واضح ہو جاتا ہے۔ نفس تو۔ تیرا نفس خود اپنی ظالمانہ طبیعت اور مزاج کو ظاہر کر رہا ہے۔ جزو نارم۔ آتشیں مزاج جہنم کا جزو ہے جو جہنم کی طرف جاتا ہے۔

[3] ہمچناں۔ اِس گائے والے نے ایک گائے کا بدلہ لینے کے لئے کیسے مکر کئے۔ اور حالانکہ اُس نے اسی گائے ذبح کرنے والے کا وہ سب مال اڑا رکھا تھا جو اس کو ورثہ میں ملتا۔ نیز اُس نے جو ظلم کئے تھے اگر وہ زاری کرتا تو اللہ تعالیٰ اُس کے آقا سے معاف کرا دیتا۔

کاے خدا خصمِ مرا خوشنود کُن[1] — گر زِنش کردم زیاں تو سُود کُن

کہ اے خدا! میرے مُقابل کو خوش کر دے — اگر میں نے اُس کا نقصان کیا ہے تو فائدہ کر دے

گر خطا کُشتم دِیت بر عاقلہ است — عاقلہ جانم تو بُودی از اَلَست

اگر میں نے غلطی سے مارا ہے تو دیت عاقلہ پر ہے — اَلَست سے تو میری جان کا عاقلہ ہے

سَنگ میگردد باستغفار دُر — ایں بُوَد انصافِ نفس اے جانِ حُر

توبہ کرنے سے پتھر موتی بن جاتا ہے — اے آزاد جان! نفس کا انصاف یہ ہوتا ہے

## بیروں رفتنِ خلائق بسُوئے آں درخت
لوگوں کا اُس درخت کی طرف باہر جانا

چوں بروں رفتند سُوئے آں درخت — گفت[2] دستش را پسِ بندید سخت

جب لوگ اس درخت کی جانب باہر نکل گئے — فرمایا اس کے ہاتھ پیچھے کر مضبوط باندھ دو

تا گناہ و جرمِ اُو پیدا کنم — تا لوائے عدل بر صحرا زنم

تاکہ میں اُس کا گناہ اور جرم ظاہر کر دوں — تاکہ انصاف کا جھنڈا جنگل میں گاڑ دوں

گفت اے سگ جدِّ ایں را کُشتۂ — تو غلامی خواجہ زیں رُو گشتۂ

فرمایا اے کُتّے! تُو نے اِسکے دادا کو قتل کیا ہے — تو غلام ہے اِس طور پر تو آقا بن (بیٹھا) ہے

خواجہ را کُشتی و بُردی مالِ اُو — کرد یزداں آشکارا حالِ اُو

تُو نے آقا کو قتل کیا اور اُس کا مال اُڑا لیا — خدا نے اُس کا حال ظاہر فرما دیا

آں زنت اُو را کنیزک بُودہ است — با ہمیں خواجہ جفا بنمودہ است

وہ تیری بیوی، اُس کی لونڈی تھی — اس آقا پر اِس نے (بھی)، ظلم کیا ہے

ہر چہ[3] زو زائید مادہ یا کہ نر — مِلکِ وارث باشد آں کُل سر بسر

جو اُس سے پیدا ہوا، مادہ ہو یا نر — وہ سب کا سب وارث کی مِلک ہو گا

تو غلامی کسب و کارت مِلکِ اوست — شرع جُستی شرع بستاں ذکوست

تو غلام ہے تیری کمائی اور کار (وبار) اُسکی مِلک ہے — تُو نے شرعی فیصلہ چاہا شرعی فیصلہ لیجا بہت اچھا ہے

خواجہ را کُشتی باستم زار زار — ہم بر اینجا خواجہ گویان زینہار

تُو نے بڑے بڑے ظلم سے آقا کو قتل کیا — اِسی جگہ آقا "الأمان" کہتا تھا

کارد از اِشتاب کردی زیرِ خاک — از خیالے کہ بدیدی سہمناک

تُو نے جلدی سے چھُری زمین میں گاڑ دی — اُس تصوّر کی وجہ سے جو تجھے خوفناک نظر آیا

---

[1] خوشنود کُن۔ اللہ تعالیٰ صاحبِ حق کو راضی کر کے حقوق العباد معاف کرا سکتا ہے۔ خطا کُشتم۔ اگر قتل خطا ہوتا ہے تو اُس کا بدلا اور دیت عاقلہ یعنی رشتہ داروں سے دلوایا جاتا ہے۔ اَلَست۔ عہدِ اَلَست میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا تھا کہ اَلَسْتُ بِرَبِّکُمْ کیا میں تمہارا رب نہیں ہوں بندوں نے کہا تھا بلیٰ یعنی کیوں نہیں آپ ہمارے رب ہیں۔ سنگ۔ استغفار ماہیت تبدیل کر دیتی ہے اور سیئات حسنات میں تبدیل ہو جاتے ہیں۔

[2] گفت۔ حضرت داؤد نے فرمایا اُسکی مشکیں کس دو۔ لوا۔ جھنڈا۔ جدّایں یعنی گائے ذبح کرنے والے کا دادا۔ تو غلامی۔ تو اُس مقتول کا غلام تھا۔ آں زنت۔ تیری بیوی دراصل اُس مقتول کی لونڈی تھی۔

[3] ہر چہ۔ لونڈی کی اولاد اُس شخص کی ملکیت ہوتی ہے جس کی وہ لونڈی مملوک ہے۔ وارث۔ یعنی گائے ذبح کرنے والا۔ تو غلامی۔ جبکہ تو خود اُس گائے ذبح کرنیوالے کا غلام ہے تو تیری ساری کمائی بھی اُس کی ملکیت ہے۔ ہم بر اینجا۔ یعنی تیرا آقا تجھ سے پناہ چاہ رہا تھا تاکہ تو اُس کو قتل نہ کرے۔ اِشتاب۔ شتاب: جلدی۔

بِکْ سَرَش[۵۱] با کارد دَر زیرِ زمیں
یہ اُس کا سَر مع چھُری کے زمین میں ہے

باز کاوید ایں زمیں را ہمچنیں
پھر اسی طرح اُس زمین کو کھودو

نامِ ایں سَگ ہم نوشتہ کارد بر
چھری پر اُس کتّے کا نام بھی لکھا ہوا ہے

کرد با خواجہ چنیں مکر و ضرر
اُس نے آقا کیساتھ ایسی مکاری اور ضرر رسانی کی ہے

ہمچناں کردند و چوں بشگافتند
اُنھوں نے ایسا ہی کیا اور جب اُنھوں نے کھودا

در زمیں آں کارد با سَر یافتند
زمین میں چھری مع سَر کے پائی

ولولہ افتاد دَر خلق آں زماں
اُس وقت لوگوں میں شور مچ گیا

ہَر یکے زنّار ببرید از میاں
ہر ایک نے کمر سے جنیو کاٹ ڈالا

جُملہ[۵۲] از داؤدؑ گشتہ عُذر خواہ
سب (حضرت) داؤدؑ سے معذرت چاہنے والے بنگئے

زانکہ بدظن گشتہ بودند و تباہ
اس لئے کہ وہ بدگمان اور تباہ ہوگئے تھے

## قِصاص فرمُودنِ داؤد علیہ السّلام خونی را بعد از الزامِ حُجّت بروے

دلیل قائم کرنے کے بعد حضرت داؤد علیہ السلام کا قاتل پر قصاص کا حکم فرمانا

بعد ازاں گفتش بیا اے داد خواہ
اُسکے بعد انھوں نے اُس (گلے ذبح کرنیوالے) سے کہا اے

دادِ خود بستاں تو ازیں رُو سیاہ
اِس رو سیاہ سے اپنا بدلہ لے

ہم بداں تیغش بفرمود او قصاص
اُس کی اُسی تلوار سے اُنھوں نے قصاص لینے کو (حکم فرمایا)

کے کُنَد مکرش ز علمِ حق خلاص
اُس کا مکر اللہ (تعالیٰ) کے علم سے کب بچاسکتا ہے!

حلمِ حق گرچہ مواساہا کُنَد
اللہ (تعالیٰ) کی بُردباری اگرچہ بہت غمخواری کرتی ہے

چونکہ از حد بگذرد رسوا کُنَد
جب معاملہ حد سے گذر جاتا ہے تو وہ رسوا کردیتی ہے

خوں[۵۳] نخسپد در فتد در ہر دلے
خون نہیں سوتا، ہر دل میں پیدا ہوتی ہے

میلِ جُستن جوئے و کشفِ مُشکلے
جستجو کی خواہش اور مشکل کا کھولنا

اِقتضائے داوریِ ربِّ دیں
بدلے کے رب کے انصاف کا تقاضہ

سَر برآرد از ضمیرِ آن و ایں
اِس اور اُس کے دل میں سَر اُبھارتا ہے

کاں فلاں چوں شُد چہ شُد حالش چہ گشت
کہ فلاں کا کیا ہوا کیسے ہوا، اُسکی کیا حالت ہوئی؟

ہمچناں کہ جوشد از گلزار گشت
اِس طرح جیسے کہ گلزار سے برپا ہوا جوش مارتا ہے

جوششِ خوں باشد آں و جُستہا
خون کا جوش ہوتی ہیں وہ جستجوئیں

خارشِ دلہا و بحث و ماجرا
دلوں کی خارش اور بحث اور معاملہ

---

[۵۱] بِکْ سَرَش۔ اس مقتول کا سَر اور چھُری اس زمین میں دفن ہے۔ نام۔ اُس قاتل کا نام چھُری پر کندہ ہے۔ زنّار۔ یعنی کافر مومن بن گیا۔

[۵۲] جملہ۔ حضرت داؤدؑ کے جس قدر معترضین تھے چونکہ وہ بدظنی کرکے تباہ ہوئے تھے سب نے عذر خواہی شروع کردی۔ قصاص یعنی قاتل کو مقتول کے عوض قتل کرنا۔ دادخواہ جس پر گلے والے نے دعویٰ کیا تھا۔ بداں تیغش۔ وہی چھری جس سے اُس نے اُس کے دادا کو قتل کیا تھا۔ مکرش۔ اُس قاتل کا مکر اللہ تعالیٰ کے علم سے پوشیدہ نہ تھا۔

[۵۳] خوں نخسپد۔ مشہور ہے کہ خون نہیں چھپتا قاتل کے سَر پر چڑھ کر بولتا ہے۔ اقتضا۔ اللہ تعالیٰ کے انصاف کا تقاضہ ہر انسان کے دل میں مقتول کے بارے میں جستجو پیدا کردیتا ہے۔ ضمیر۔ دل، باطن۔ جوششِ خوں۔ وہی مقتول کا خون لوگوں کے دل میں جوش مارتا ہے اور دل میں جستجو کا تقاضہ پیدا کردیتا ہے۔

چونکہ پیدا گشت سرِ کارِ اُو — مُعجزہ داؤدؑ شد فاش و دوتو[1]

جب اُس کے کارنامہ کا راز ظاہر ہو گیا — (حضرت) داؤدؑ کا معجزہ مشہور اور مضبوط ہو گیا

خُلق جُملہ سر برہنہ آمدند — سر بسجدہ بر زمینہا می زدند

تمام لوگ ننگے سر آئے — سر کو سجدے میں زمینوں پر رکھتے تھے

ما ہمہ کورانِ اصلی بُودہ ایم — وانچہ می فرمودہٗ نشنودہ ایم

ہم سب اصلی اندھے تھے — اور جو کچھ آپ نے فرمایا ہم نے نہ سُنا

لیک معذوریم چوں بے دیدہ ایم — از تو ما صد گوں عجائب دیدہ ایم

لیکن ہم معذور ہیں چونکہ بغیر آنکھوں کے ہیں — ہم نے آپ سے سینکڑوں قسم کے عجائب دیکھے ہیں

سنگ[2] با تو در سخن آمد شہیر — کز برائے غزوِ طالوتم بگیر

پتھر نے آپ سے بات کی (یہ) مشہور ہے — کہ مجھے طالوت سے جہاد کرنے کے لئے لے لیجئے

تو بسہ سنگ و فلاخن آمدی — صد ہزاراں مرد را برہم زدی

آپ تین پتھر اور گوپھن لے کر آئے — لاکھوں انسانوں کو تباہ کر دیا

سنگہایت صد ہزاراں پارہ شد — ہر یکے مر خصم را خونخوارہ شد

آپکے (تین) پتھر لاکھوں ٹکڑے بن گئے — ہر ایک دشمن کے لئے خونخوار ہو گیا

آہن اندر دستِ تو چوں موم شد — چوں زرہ سازی ترا معلوم شد

آپ کے ہاتھ میں لوہا موم جیسا ہو گیا — جب آپ زرہ بنانا جان گئے

کوہہا[3] با تو رسائل شد شکور — با تو میخوانند چوں مُقری زبور

پہاڑ شکر گزاری میں آپ کے ہم آواز ہو گئے — آپ کے ساتھ (ملکر) قاری کیطرح زبور پڑھتے ہیں

صد ہزاراں چشمِ دل بکشادہ شد — از دمِ تو غیب را آمادہ شد

دلوں کی لاکھوں آنکھیں کھل گئیں — آپ کے ارشاد سے غیب پر آمادہ ہو گئیں

واں قوی تر از ہمہ کہ دائم ست — زندگی بخشی کہ سرمد قائم ست

اور سب سے زیادہ قوی جو دائمی ہے — آپ وہ زندگی بخشتے ہیں کہ جو ابد تک قائم ہے

جانِ جملہ مُعجزات اینست خود — کو بہ بخشد مُردہ را جانِ اَبد

یہ خود تمام معجزوں کی جان ہے — کہ وہ مُردے کو ابدی جان بخشتا ہے

کُشتہ شد ظالم جہانے زندہ شد — ہر یکے از نو خدا را بندہ شد

ظالم قتل کیا گیا، ایک عالم زندہ ہو گیا — ہر ایک از سرِ نو خدا کا بندہ بن گیا

[1] دوتو۔ دُہرا، مضبوط۔ خلق۔ حضرت داؤدؑ کے اِس معجزے کو دیکھ کر سب لوگ ننگے سر دوڑ کر اُن کے سامنے سربسجود ہو گئے۔ ما ہمہ۔ چونکہ ہم کور باطن تھے اِسلئے ہم ابتداءً آپ کے فرمان کو نہ سمجھ سکے۔ از تو۔ ہم نے پہلے آپ کے بہت سے معجزے دیکھے ہیں۔

[2] سنگ۔ جب طالوتؑ جالوت کے مقابلے کے لئے نکلے تھے تو حضرت داؤدؑ کو ساتھ لیکر گئے تھے، راستہ میں پتھروں نے حضرت داؤدؑ سے کہا تھا کہ ہمیں لیکر چلیئے طالوت کی موت کا سبب بنیں گے۔ فلاخن۔ گوپھن جس کے ذریعہ دشمن پر سنگباری کی جاتی ہے۔ سنگہایت۔ وہ تین پتھر تھے لیکن پھینکنے پر اُن کے ہزاروں ٹکڑے بنکر جالوت کی فوج پر لگے۔ آہن۔ حضرت داؤد زرہیں بناتے تھے اور لوہا اُن کے ہاتھ میں آکر موم بن جاتا تھا۔

[3] کوہہا۔ جب حضرت داؤدؑ زبور پڑھتے تھے تو پہاڑ اُن کے ہم آواز ہوکر زبور کی تلاوت کرنے لگتے تھے۔ صد ہزاراں۔ حضرت داؤدؑ کے ہاتھ پر لاکھوں کافر مومن بنے۔ غیب یعنی عالمِ غیب۔ واں۔ آپ کا سب سے زیادہ قوی معجزہ یہ ہے کہ آپ انسانوں کو ابدی حیات بخشتے ہیں۔ کشتہ شد۔ قرآن نے فرمایا قاتل کو قتل کرنے میں

## دربیان آنکہ نفس آدمی بجائے آں خونیست کہ مدعی گاؤ

اس کے بیان میں کہ آدمی کا نفس اُس قاتل کی جگہ پر ہے، جو ذبح شدہ گائے

## کُشتہ بُود وآن کُشندہ گاؤ عقل ست و داؤدؑ حق ست یا شیخ

کا مدعی بنا تھا اور وہ گائے ذبح کرنے والا عقل کی جگہ پر ہے اور حضرت داؤد (حضرت)

## کہ نائب حق ست کہ بقوت و یاری اُو تواند ظالم را کُشتن

حق (تعالیٰ)، یا شیخ کی (جگہ پر ہیں) جو حق کا نائب ہوتا ہے جس کی قوت اور مدد سے ظالم

## و تونگر شدن بروزے بے کسب و بے حساب

کو قتل کیا جا سکتا ہے، اور ایک دن میں بغیر کمائی اور بغیر حساب کے مالدار ہوا جا سکتا ہے

نفسِ خود را کُش جہاں را زندہ کُن
اپنے نفس کو مار، جہان کو زندہ کر

خواجہ را کُشت ست اُو را بندہ کُن
اس نے آقا کو قتل کیا ہے، اس کو غلام بنا

مُدعیِ گاؤ نفسِ تُست ہیں
خبردار! گائے کا مدعی تیرا نفس ہے

خویشتن را خواجہ کرد ست و مہین
اس نے اپنے آپ کو آقا اور سردار بنایا ہے

آں کُشندہ گاؤ عقلِ تُست رو
وہ گائے ذبح کرنے والا تیری عقل ہے، جا

بر کُشندہ گاوِ تن مُنکر مشو
جسم کی گائے کو ذبح کرنے والے کا منکر نہ بن

عقل اسیر ست و ہمی خواہد ز حق
عقل (نفس کی) قیدی ہے اور اللہ (تعالیٰ) سے

روزیِ بے رنج و نعمت بر طبق
بغیر مشقت روزی اور طباق بھری نعمت

روزیِ بے رنج اُو موقوف چیست
اس کی بے مشقت روزی کس چیز پر موقوف ہے؟

آنکہ بکُشد گاؤ را کاصلِ بدیست
یہ کہ وہ گائے کو ذبح کر دے کیونکہ وہ برائی کی جڑ ہے

نفس گوید چوں کُشی تو گاوِ من
نفس کہتا ہے تو میری گائے کو کیوں ذبح کرتا ہے؟

زانکہ گاوِ نفس باشد نقشِ تن
کیونکہ جسم کی صورت نفس کی گائے ہے

خواجہ زادہ عقل ماندہ بے نوا
عقل جو آقا سے پیدا ہوئی بے سروسامان ہو گئی

نفسِ خونی خواجہ گشت و پیشوا
قاتل نفس آقا اور پیشوا بن گیا

روزیِ بے رنج میدانی کہ چیست
تو جانتا ہے بلا مشقت روزی کیا ہے؟

قوتِ ارواح ست و ارزاق نبی ست
روحوں کی روزی ہے اور نبی کے (عطا کردہ) رزق ہیں

لیک موقوف ست بر قربانِ گاؤ
لیکن وہ گائے کی قربانی پر موقوف ہے

گنج قتلِ گاؤ داں اے گنج کاو
گائے کے ذبح کرنے کو خزانہ سمجھ اے خزانہ کھودنے والے

---

۱؎ دربیان۔ پہلے فقرے مولانا نصیحت کیلئے کچھ نتیجہ اخذ کر کے بیان فرماتے ہیں اور کہتے ہیں کہ گائے ذبح کرنے والے کی مثال عقل ہے اور گائے کا بدلہ لینے والے کی مثال نفس ہے حضرت داؤدؑ کی مثال اللہ تعالیٰ ہے یا وہ شیخ کامل جو اللہ تعالیٰ کا خلیفہ ہوتا ہے۔ نفس خود جس طرح گائے کے مدعی کے قتل سے عالم زندہ ہوا، تو اپنے نفس کو قتل کر عالم زندہ ہو جائیگا اس نفس نے تیری عقل کو فنا کر رکھا ہے اور خود آقا بن بیٹھا ہے اس کو عقل کا غلام بنا۔

۲؎ مدعی۔ نفس نے عقل کو فنا کیا اور خود آقا بن بیٹھا، حالانکہ وہ عقل کا غلام تھا۔ منکر۔ تمام لوگ ابتداءً گائے ذبح کرنیوالے کے مخالف ہو گئے تھے عقل۔ وہ نوجوان ہے جس نے گائے ذبح کی تھی اور اللہ تعالیٰ سے بغیر محنت روزی کا طالب بنا تھا۔ روزی۔ وہ روح اُس وقت حاصل ہوگی جب تن کشی کروگے جو کہ بمنزلہ گائے کے ہے۔

۳؎ نفس۔ بدن نفس کیلئے ایسا ہی ہے جیسا کہ گائے کے مدعی کیلئے گائے تھی۔ خواجہ زادہ۔ جس طرح وہ نوجوان گائے کے مدعی کے آقا کا پوتا تھا اسی طرح نفس کے اعتبار سے عقل کو سمجھو۔ نفس۔ نفس عقل کا قاتل ہے۔ ارزاق نبی یعنی نبی کی شریعت اور احکام۔ قربان گاؤ۔ یعنی بدن کو مجاہدات کے ذریعہ قربان کرنا

**دوش[1] چیزے خوردہ ام ورنہ تمام**
میں نے کل کچھ پی لیا ہے ، ورنہ پوری

**دادمے در دستِ فہمِ تو زمام**
باگ تیری سمجھ کے ہاتھ میں دے دیتا

**دوش چیزے خوردہ ام افسانہ است**
کل میں نے کوئی چیز پی لی ہے (یہ) کہنے کی بات ہے

**ہر چہ می آید ز پنہاں خانہ است**
(ورنہ) جو چیز آتی ہے وہ عالمِ غیب سے ہے

**چشم بر اَسباب از چہ دوختم**
میں نے اسباب پر نظر کیوں جمائی؟

**کہ زخوش چشماں کرشم آموختم**
اسلئے اچھی آنکھوں والوں سے میں نے ادا سیکھ لی ہے

**ہست بر اَسباب اَسبابِ دگر**
اسباب (دنیوی) سے اوپر دوسرے اسباب ہیں

**در سبب منگر دراں افگن نظر**
(دنیوی) اسباب کو نہ دیکھ، اُن پر نظر ڈال

**انبیار در قطعِ اَسباب آمدند**
انبیار قطعِ اسباب میں ہیں

**معجزاتِ خویش بر کیواں زدند**
انھوں نے اپنے معجزے زحل پر قائم کئے ہیں

**بے سبب[2] مر بحر را بشگافتند**
انھوں نے بلا سبب (ظاہری)، کے دریا کو پھاڑا ہے

**بے زراعت چاش گندم یافتند**
انھوں نے بغیر کھیتی کے گیہوں کا ڈھیر پایا ہے

**ریگہا ہم آرد شد از سعیِ شاں**
اُن کی کوشش سے ریتے آٹا بنے ہیں

**پشمِ بُز ابریشم آمد کش کشاں**
بھیڑ کی اُون کھچے دار ریشم بنی ہے

**جملہ قرآں ہست در قطعِ سبب**
پورا قرآن (قطعِ اسباب)، پر ناطق ہے

**عزِّ درویش و ہلاکِ بولہب**
درویش کی عزت، اور ابولہب کی ہلاکت

**مرغ[3] با بیلے دو سہ سنگ افگند**
پرند، ہاتھی پر دو تین کنکریاں گراتا ہے

**لشکرِ زفتِ حبش را بشکند**
حبش کے بھاری لشکر کو شکست دیدیتا ہے

**پیل را سوراخ سوراخ افگند**
ہاتھی کے سوراخ سوراخ کر ڈالتی ہے

**سنگِ مرغے کو ببالا پر زند**
پرند کی کنکری جو اوپر کو اڑتا ہے

**دمِ گاوِ کشتہ بر مقتول زن**
ذبح شدہ گائے کی دُم مقتول پر مار

**تا شود زندہ ہماں دم در کفن**
تاکہ وہ اسی وقت کفن میں زندہ ہو جائے

**حلق بریدہ جہد از جائے خویش**
گلا کٹا ہوا اپنی جگہ سے اٹھ پڑے گا

**خونِ خود جوید ز خوں پالائے خویش**
اپنے خون بہانیوالے سے اپنے خون کا مطالبہ کریگا

[1] دوش۔ مئے عشق سے مدہوشی طاری ہونے لگی ہے۔ ورنہ میں غذائے روح حاصل کرلے کی پوری بات بتاتا۔ افسانہ است یعنی سُرور کا سبب میں نے اپنا فعل بتایا یہ محض کہنے کی بات ہے ورنہ ہر چیز خزانۂ غیب سے آتی ہے اور اس کا سبب ذاتِ خداوندی ہے۔ چشم بر اسباب۔ اگرچہ ہر چیز کا حقیقی سبب ذاتِ خداوندی ہے لیکن اسبابِ ظاہری اختیار کرنا میں نے انبیار سے سیکھا ہے لہٰذا میں نے بھی ظاہری سبب کی طرف دھیان کر لیا تھا خوش چشماں یعنی انبیار کرام ہست۔ اسباب کے علاوہ ایک ذات مسبب الاسباب ہے انبیار۔ انبیار نے معجزات دکھا کر ثابت کر دیا ہے کہ اسبابِ ظاہری کے علاوہ بھی اور اسباب ہیں۔ کیواں۔ زحل جس کی بلندی مشہور ہے۔

[2] بے سبب۔ بغیر کسی ظاہری سبب کے حضرت موسیٰؑ کے لئے دریائے نیل پھٹ گیا۔ چاش۔ غلہ کا ڈھیر، حضرت موسیٰؑ کیلئے من وسلویٰ اترتا تھا۔ ریگہا۔ حضرت ابراہیمؑ کے لئے ریت آٹا بن گیا تھا۔ پشم۔ حضرت موسیٰؑ کی والدہ کیلئے اُون ریشم بنگیا تھا۔ جملہ قرآں۔ قرآن بتاتا ہے کہ بہت سی مہمیں بغیر ظاہری اسباب کے سَر ہوئی ہیں۔ عزِّ درویش۔ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کو بغیر ظاہری اسباب کے عزت حاصل ہوئی

اور ابولہب باوجود تمول کے تباہ ہوا — [3] مرغ۔ ابرہہ حبشی کا ہاتھیوں کا لشکر ابابیلوں کی کنکریوں سے تباہ ہوا۔ پیل۔ ہاتھی پر کنکری گرتی تھی اور اسکے بدن کو چھلنی کر دیتی تھی۔ دمِ گاو۔ اس واقعہ کیطرف اشارہ ہے جو سورۂ بقرہ میں مذکور ہے حضرت موسیٰؑ نے ایک گائے ذبح کر کے اسکا گوشت یا دم مقتول پر ماری تو اسنے زندہ ہو کر قاتل کا پتہ بتا دیا۔

ہمچنیںؔ ز آغازِ قرآں تا تمام
اسی طرح قرآن کے شروع سے آخیر تک

رفضِ اسباب ست و علت والسلام
اسباب وعلت کا ترک (مذکور ہے) والسلام

کشفِ ایں نز عقلِ کارافزا شود
اس کا کشف کار افزا عقل سے نہیں ہوتا ہے

بندگی کن تا ترا پیدا شود
بندگی کر، تاکہ تجھ پر ظاہر ہو جائے

بندِؔ معقولات آمد فلسفی
فلسفی، معقولات کا پابند ہے

شہسوارِ عقلِ عقل آمد صفی
منتخب (انسان)، عقلِ کُل کا شہسوار ہے

عقلِ عقلت مغز و عقلِ تُست پوست
تیری عقل کی عقل مغز ہے اور تیری عقل چھلکا ہے

معدۂ حیواں ہمیشہ پوست جوست
حیوان کا معدہ ہمیشہ چھلکے تلاش کرنیوالا ہے

مغز جو از پوست دارد صد ملال
مغز کا تلاش کرنے والا، چھلکے سے نفرت کرتا ہے

مغزِ نغز آں را حلال آمد حلال
اچھا مغز اس کے لئے حلال ہی حلال ہے

چونکہ قشرِ عقل صد برہاں دہد
عقل کا چھلکا جبکہ سینکڑوں دلائل پیدا کر دیتا ہے

عقلِ کُل کے گام بے ایقاں نہد
(تو) کلی عقل بغیر یقین کے کب قدم اٹھائے گی؟

عقلؔ دفترہا کُند یکسر سیاہ
عقل دفتروں کو بالکل سیاہ کر دیتی ہے

عقلِ عقل آفاق دارد پُر زماہ
کلی عقل دنیا کے اطراف کو چاند سے پُر کر دیتی ہے

از سیاہی و سفیدی فارغ ست
(کلی عقل) سیاہی اور سفیدی سے بے نیاز ہے

نُورِ ماہش بر دل و جاں بازغ ست
اُسکے چاند کی چاندنی دل اور جان پر طلوع کرتی ہے

ایں سیاہ و ایں سفید ار قدر یافت
اس کالے اور اس سفید نے اگر کوئی مرتبہ پایا ہے

زاں شبِ قدر ست کاختر وار تافت
تو اُس شبِ قدر سے (پایا)، جو ستارے کیطرح چمکتی ہے

قیمتِ ہمیان و کیسہ از زر ست
ہمیانی اور تھیلی کی قدر سونے کی وجہ سے ہے

بے زر آں ہمیان و کیسہ ابتر ست
وہ ہمیانی اور تھیلی بغیر سونے کے ناقص ہے

ہمچناں کہ قدرِ تن از جاں بود
جس طرح کہ جسم کی قدر جان کی وجہ سے ہے

قدرِ جاں از پرتوِ جاناں بود
جان کی قدر جاناں کے پرتو کی وجہ سے ہے

گر بُدے جاں زندہ بے پرتو کنوں
اگر بے پرتو کی جان زندہ ہوتی

ہیچ گفتے کافراں را میتوں
(تو) کبھی وہ (خدا) کافروں کو کہتا کہ وہ مردے ہیں؟

ہیں بگو کہ ناطقہ جو می کند
ہاں کہدے کہ (قوتِ) گویائی نہر کھود رہی ہے

تا بقرنے بعدِ ما آبے رسد
تاکہ ہمارے ایک قرن بعد اُس میں پانی آئے

---

لہ ہمچنیں۔ قرآن اس کی تعلیم دیتا ہے کہ اسباب میں تاثیر مسبب الاسباب کیوجہ سے ہے۔ کشف یعنی مسبب الاسباب کا موثر ہونا دنیاوی عقل سے سمجھ میں نہ آئیگا اُس کیلئے مجاہدوں کی ضرورت ہے۔

لہ بند۔ یعنی فلسفی محض دنیاوی عقل میں مقید ہے۔ صفی۔ برگزیدہ یعنی ولی اللہ۔ عقلِ عقل۔ یعنی وہ نورِ حق جو عقل کو نور بخشتا ہے۔ معدۂ حیواں۔ حیوانات عموماً چھلکے کھاتے ہیں لہٰذا جس پر حیوانیت کا غلبہ ہے وہ دنیاوی عقل کیطرف مائل ہوتا ہے جو کہ بمنزلہ چھلکے کے ہے۔ چونکہ۔ دنیاوی عقل سینکڑوں دلائل پیش کر دیتی ہے جس سے یقین کا درجہ حاصل ہو جاتا ہے تو عقلِ کُل بدرجۂ اولیٰ یقینی دلائل پر عمل کرتی ہے۔

سے عقل۔ یعنی عقل دنیوی۔ عقلِ عقل۔ یعنی نورِ حق۔ سیاہی۔ یعنی روشنائی۔ سفیدی۔ یعنی کاغذ۔ نورِ ماہش۔ نورِ حق انسانوں کے دلوں پر طلوع کرتا ہے۔ بازغ۔ چمکنے والا۔ شب قدر۔ یعنی نورِ حق۔ قیمت۔ عقل کی مثال ہمیانی کی سی ہے اور نورِ حق کی مثال سونے کی سی ہے۔ قدرِ جاں۔ اگر روح پر پرتوِ خداوندی نہیں ہے تو وہ روح مردہ ہے اسی لئے قرآن نے کافروں کو مردہ قرار دیا ہے۔ ہیں۔ مولانا فرماتے ہیں کہ فی الحال اگر میری باتیں سمجھنے والے نہیں ہیں تو آئندہ

گرچہ[1] ہر قرنے سخن آرے بُوَد — لیک گفتِ سالِفاں یارے بُوَد

اگرچہ ہر دَور میں بات کہنے والا ہوگا — لیکن پہلے لوگوں کا کہا ہوا سہارا ہوگا

نے کہ ہم توریت و انجیل و زبور — شد گواہِ صدقِ قرآں اے شکور

کیا ایسا نہیں ہے کہ توریت اور انجیل اور زبور بھی — اے شکر گذار! قرآن کی صداقت کے گواہ بنے ہیں

روزیِ بے رنج جوئی و بے حسیب — کز بہشتت آورد جبریلؑ سیب

بے مشقت اور ان گنت روزی طلب کر — تاکہ جبریلؑ تیرے لئے بہشت سے سیب لائیں

بلکہ رزقے از خداوندِ بہشت — بے صُداعِ باغبان بے رنجِ کشت

بلکہ بہشت کے مالک کی جانب سے رزق (ملیگا) — باغبان کی دردِ سری اور کھیتی کی مشقت کے بغیر

زانکہ نفعِ نان در آں نان دادِ اوست — بدہدت آں نفع بے توسیطِ پوست

کیونکہ اس روٹی میں روٹی کا نفع خدا کی دین ہے — تجھے وہ نفع بغیر چھلکے (روٹی) کی وساطت کے دیگا

ذوقِ پنہاں نقشِ نان چوں سفرہ ایست — نانِ بے سفرہ ولی را بہرہ ایست

نفع پوشیدہ ہے، روٹی کی صورت دسترخوان جیسی ہے — بغیر دسترخوان کی روٹی، ولی کا حصہ ہے

رزقِ جانی[2] کے بَری با سعی و جُست — جز بعدلِ شیخ کو داؤدِ تست

تو روحانی رزق (اپنی) کوشش اور جستجو سے کب حاصل — شیخ کے انصاف کے بغیر جو تیرے لئے (بمنزلہ حضرت) داؤدؑ کے ہے

نفس چوں با شیخ بیند گامِ تو — از بُنِ دنداں شود او رامِ تو

نفس، جب تیرا قدم شیخ کے ساتھ دیکھے گا — تو مجبوراً تیرا فرمانبردار ہو جائے گا

صاحبِ[3] آں گاو رام آنگاہ شُد — کز دمِ داؤدؑ او آگاہ شُد

گائے کا مدعی، اس وقت فرمانبردار بنا — جب وہ (حضرت) داؤدؑ کے حکم سے واقف ہوگیا

عقل گاہے غالب آید در شکار — بر سگِ نفست کہ باشد شیخ یار

شکار میں عقل اس وقت غالب آئیگی — تیرے نفس کے کتے پر جبکہ شیخ ساتھی ہوگا

نفس اژدرہاست با صد زور و فن — روئے شیخ او را زمرد دیدہ کن

نفس سینکڑوں مکر اور فن والا اژدہا ہے — شیخ کا چہرہ اسکے لئے آنکھیں نکالنے والا زمرد ہے

گر تو صاحب گاو را خواہی زبُوں — چوں خراں سیخش کن آں سو اے حَرُوں

اگر تو گائے کے مدعی کو مغلوب کرنا چاہتا ہے — اے سرکش! اسکو گدھوں کی طرح کھینچ کر اس طرف لیجا

---

[1] گرچہ۔ وہ آنیوالے سمجھدار خود بھی یہ اسرار بیان کر سکینگے لیکن مثنوی کی باتوں سے انکو تقویت حاصل ہوگی۔ نے کہ۔ پہلی کتابوں نے قرآن کی تصدیق کی، اسی طرح بعد میں آنیوالوں کے اقوال کی میری مثنوی تصدیق کردیگی۔ روزی۔ اب پھر مولانا پہلے مضمون کی طرف رجوع کرتے ہیں کہ جس طرح اس نوجوان نے خدا سے بغیر محنت کی روزی طلب کی تھی تم بھی طلب کرو۔ بلکہ۔ ایک وقت ایسا آئیگا کہ تمہیں بغیر واسطہ فیض خداوندی حاصل ہونے لگے گا۔ زانکہ۔ روٹی میں جو مخفی نفع ہے وہ محض اللہ کی عطا ہے وہ نفع اللہ تعالیٰ روٹی کے واسطہ کے بغیر بھی عطا فرمادیتا ہے۔ ذوق۔ لذت اور نفع روٹی میں مخفی چیز ہے اور روٹی کی شکل اسکے لئے ایسی ہی ہے جیسا کہ روٹی کیلئے دسترخوان تو وہ مکاشفت اللہ تعالیٰ بغیر روٹی کی ظاہری شکل کے اپنے اولیاء کو عنایت فرمادیتا ہے۔

[2] رزقِ جانی۔ یعنی روحانی رزق شیخ کے ذریعہ حاصل ہوگا جیسا کہ اس نوجوان کو حضرت داؤدؑ کے انصاف سے رزق حاصل ہوا۔ نفس۔ شیخ کی صحبت نفس کو رام کردیتی ہے۔ از بنِ دنداں۔ یعنی جبراً و قہراً۔

[3] صاحبِ آں گاو۔ گائے کے مدعی کی مثال نفس کی سی ہے وہ تب ہی مطیع بنا جب اس نے حضرت داؤدؑ کا فیصلہ سنا اسی طرح نفس شیخ کی صحبت سے مطیع ہوگا۔ عقل۔ عقل نفس کا شکار جب کرے گی جب شیخ یار بن جائے۔ زمرد۔ مشہور ہے اگرچہ غلط ہے کہ زمرد کی تاثیر سے سانپ اندھا ہو جاتا ہے تو شیخ کا وجود نفس کو اندھا کرنے میں زمرد کی تاثیر رکھتا ہے۔ چوں خراں۔ نفس کو گدھے کی طرح کھینچ کر شیخ کے پاس لیجا۔

گر تو خواہی ایمنی از اژدہا
اگر تو اژدھے سے مطمئن ہونا چاہتا ہے
دستش از داماں مکن یکدم رہا
کسی وقت بھی ہاتھ کو اس کے دامن سے جدا کر

خاک شو در پیشِ شیخ باصفا
صاحب باطن شیخ کے سامنے خاک بن جا
تا ز خاکِ تو بروید کیمیا
تاکہ تیری خاک سے کیمیا پیدا ہو

صدؔ[1] زباں در ہر زبانش صد لغت
(نفس کے) سو زبانیں ہیں اور اس کی ہر زبان میں سو لغت
زرق و دستانش نیاید در صفت
اس کا مکر اور حیلہ بازی بیان نہیں ہوسکتی ہے

چوں بنزدیک ولی اللہ شود
جب وہ اللہ کے ولی کے نزدیک ہوتا ہے
آں زبانِ صد گزش کوتہ شود
اس کی سو گز لمبی زبان چھوٹی ہو جاتی ہے

مُدّعی گاوِ[2] نفس آمد فصیح
گائے کا مدعی نفس زبان دراز ہے
صد ہزاراں حجت آرد ناصحیح
غلط قسم کی لاکھوں دلیلیں بیان کرتا ہے

شہر را بفریبد الّا شاہ را
شاہ کے علاوہ، شہر کو فریب دیتا ہے
رہ نتاند زد شہِ آگاہ را
باخبر شاہ، کی راہ زنی نہیں کر سکتا

نفس را تسبیح و مصحف در یمیں
نفس کے داہنے ہاتھ میں تسبیح اور قرآن ہے
خنجر و شمشیر اندر آستیں
آستین کے اندر خنجر اور تلوار ہے

مصحفِ سالوسِ او باور مکن
اس کے مکر کے قرآن پر اعتماد نہ کر
خویش با او ہمسر و ہمسر مکن
اپنے آپ کو اس کا ہمراز اور ہم رتبہ نہ بنا

سوئے حوضت آورد بہرِ وضو
وہ وضو کرانے کے لئے تجھے حوض کی جانب لا آئے
واندر اندازد ترا در قعرِ او
اور تجھے اس کے اندر اس کی گہرائی میں پھینک دیتا ہے

عقل نورانی و نیکو طالب ست
عقل نورانی اور بہترین طلبگار ہے
نفسِ ظلمانی برو چوں غالب ست
تاریک نفس اس پر کیوں غالب ہے

زانکہ او در خانہ عقلِ تو بروں
کیونکہ وہ گھر میں ہے، تیری عقل باہر ہے
گرچہ ملکِ اوست لیکن شد زبوں
(گھر) اگرچہ اس کی ملک ہے لیکن وہ مغلوب ہے،

زانکہ او در خانہ عقلِ تو غریب
کیونکہ وہ گھر میں ہے (اور) تیری عقل مسافر ہے
بر درِ خود سگ بود شیرِ مہیب
اپنے دروازے پر کتا خوفناک شیر ہوتا ہے

باشؔ[3] تا شیراں سوئے بیشہ روند
ٹھہر کہ شیر کچھار میں پہنچیں
ویں سگانِ کور آنجا بگروند
یہ اندھے کتے وہاں مطیع ہو جائیں گے

---

[1] صد زباں: نفس بہت ہی بت بنا اور مکار ہے اس کے کردوں کی تفصیل ممکن نہیں ہے۔ کوتہ: نفس کی زبان شیخ کی صحبت میں کوتاہ ہو جاتی ہے پھر وہ مکاری کی باتیں نہیں کر سکتا۔ مدعی: نفس گائے کے مدعی کی طرح ہے۔ اس مدعی نے بہت سی غلط دلیلیں پیش کر دیں۔ شہر گائے کے مدعی کی تقریروں سے تمام لوگ دھوکے میں آگئے تھے حضرت داؤدؑ فریب میں نہ آئے تھے۔

[2] نفس: نفس بگلا بھگت ہے بظاہر نیک معلوم ہوتا ہے لیکن بباطن بہت فریبی ہے۔ مصحف: اس کی ظاہری حالت دیکھ کر اس کا ہمراز اور ہمدم نہ بن۔ سوئے حوض: نیکی کی دعوت دیتا ہے لیکن اس میں بھی فریب ہوتا ہے۔ عقل نورانی: عقل جیسی شریف چیز پر کمین نفس کا غلبہ اس وجہ سے ہو جاتا ہے کہ تو عقل سے بیگانہ ہو گیا ہے اور اس کو تو نے اپنے سے دور کر دیا اور اپنے اندر نفس کو بسا لیا ہے اب وہ نفس کا کتا اپنے گھر پر رہ کر شیر ہو گیا ہے اور عقل ماری ماری پھرتی ہے۔

[3] باش: عقلیں جب اپنے اصل مقام پر مقیم ہونگی تب ان کتوں پر اس کی حقیقت واضح ہو جائے گی۔

مکرِ نفس و تن نداند عامِ شہر | اُو نگردد جز بوحی القلب قہر[1]

نفس اور جسم کے مکر کو شہر کے عوام نہیں جانتے | وہ دل کی وحی کے بغیر مغلوب نہیں ہوتا

ہر کہ جنسِ اوست یارِ اُو شود | جز مگر داؤدؑ کو شیخت بُود

جو اُس کا ہم جنس ہے اُس کا دوست بن جاتا ہے | مگر سوائے داؤدؑ کے جو تیرا شیخ ہے

کو مبدّل گشت و جنسِ تن نماند | ہر کرا حق در مقامِ دل نشاند

جو بدل گیا ہے اور جسم کا ہم جنس نہیں رہا ہے | جس کو اللہ تعالیٰ نے دل کی جگہ بٹھایا ہے

خلق[2] جملہ علتی اند از کمیں | یارِ علت می شود علت یقیں

تمام لوگ اندر سے بیمار ہیں | یقیناً مرض، مرض کا مددگار ہوتا ہے

ہر خسے[3] دعوئ داؤدی کند | ہر کہ بے تمیز کف در وے زند

ہر کمینہ داؤدؑ ہونے کا دعویٰ کر دیتا ہے | جو بے تمیز ہے اُس سے وابستہ ہو جاتا ہے

چوں ز صیادے شنید آواز طیر | مرغِ ابلہ میکند آں سوئے سیر

جب شکاری سے پرند کی بولی سنتا ہے | بیوقوف پرند اُس جانب اُڑان بھرتا ہے

نقد را از قلب نشناسد غویست | ہیں ازو بگریز اگرچہ معنویست

جو کھرے کو کھوٹے سے نہ پہچانے گمراہ ہے | خبردار! اُس سے گریز کر خواہ وہ نکتہ رس ہو

رستہ[4] و بر بستہ پیشِ اُو یکے ست | گر یقین دعوے کند اُو در شکے ست

آزاد اور گرفتار اُس کے نزدیک یکساں ہے | اگرچہ یقین کا دعویٰ کرے وہ شک میں (مبتلا) ہے

اینچنیں[5] کس گر ذکی مطلق ست | چونش ایں تمیز نبود احمق ست

ایسا شخص خواہ پورا ذہین ہے | جب اُس کو یہ تمیز نہ ہو وہ احمق ہے

ہیں ازو بگریز چوں آہو ز شیر | سوئے اُو مشتاب اے دانا دلیر

خبردار! اُس سے ایسا بھاگ جیسے شیر سے ہرن | اے عقلمند بہادر! اُس کی جانب نہ جا

## گریختن عیسیٰ علیہ السلام بر فرازِ کوہ از احمقان و

بیوقوفوں کی وجہ سے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا پہاڑی کی بلندی پر بھاگ کر

## شخصے در پے اُو رفتن و سوال کردن

جانا اور ایک شخص کا اُن کے پیچھے جانا اور سوال کرنا

[1] اُو۔ نفس بھی دل کی وحی سے مغلوب ہوتا ہے جیسا کہ مدعی گاؤ حضرت داؤدؑ کی قلبی وحی سے مغلوب ہوا ورنہ شہر والے اُس کو سچا سمجھ رہے تھے۔ ہر کہ۔ جو نفس کا ہم جنس ہوتا ہے وہ اُس کی بات کو سچا سمجھ لیتا ہے، شیخ چونکہ داؤدؑ کی طرح ہے وہ اُس کے فریب میں نہیں آتا ہے۔ کو مبدل۔ شیخ کامل وہ ہے جو جسمیت کو ختم کر کے مجسم روح بن جائے اور اصطلاح سے مظہرِ خدا بن جائے جس طرح دل مظہرِ خدا ہے

[2] خلق۔ عوام باطنی مریض ہیں اور بیماری، بیماری کی مددگار ہوتی ہے لہٰذا عوام ظالم کی حمایت کیا کرتے ہیں۔

[3] ہر خسے۔ دنیا میں بہت سے مکار اور فریبی ہیں جو شیخ ہونے کے مدعی بن جاتے ہیں اگر انسان میں پہچاننے کی قوت نہیں ہوتی ہے تو وہ اُن کے مکر میں پھنس جاتا ہے۔ چوں ز۔ یہ احمق جنہیں سچے اور جھوٹے پیر کی پہچان نہیں ہے اُس بیوقوف پرند کی طرح ہیں جو شکاری کی سیٹی کو اپنے ہم جنس کی آواز سمجھ لیتا ہے اور پھنستا ہے۔ نقد۔ اِن احمقوں میں کھرے کھوٹے کی تمیز نہیں ہے ایسے احمقوں سے گریز چاہیے خواہ وہ کتنا ہی نکتہ رس اور ذہین ہو۔

[4] رستہ۔ ایسے احمقوں کو یہ تمیز نہیں ہوتی کہ کون جنتی ہے اور کون جہنمی، اگر ایسے احمق یقین کا دعویٰ کریں تو وہ یقیناً مشکوک ہے۔

[5] اینچنیں۔ ایسا احمق خواہ کتنا ہی ذہین ہو اُس کو احمق سمجھو اور اُس سے اِس طرح بھاگو جس طرح ہرن شیر سے بھاگتا ہے۔ گریختن۔ اِس قصے سے یہ بتانا مقصود ہے کہ حماقت کا مرض عذابِ الٰہی اور لا علاج ہے۔

عیسئِ مریمؑ بکوہے می گریخت
حضرت عیسیٰ ابن مریمؑ ایک پہاڑ کی طرف بھاگ رہے تھے

شیر گوئی خونِ اُو میخواست ریخت
گویا، شیر اُن کا خون بہانا چاہتا ہے

آں یکے در پے دوید و گفت خیر
ایک شخص پیچھے دوڑا اور بولا خیر یت ہے

در پَیَت کس نیست چہ گریزی چو طیر
آپ کے پیچھے کوئی نہیں ہے پرند کی طرح آپ کیوں دوڑ رہے ہیں ؟

با شتاب اُو آنچناں میتاخت جفت
جلدی میں وہ اس طرح چست بھاگ رہے تھے

کز شتابِ خود جواب اُو نگفت
کہ اپنی جلدی میں اُس کو جواب نہ دیا

یک دو میداں در پئے عیسیٰؑ براند
وہ ایک دو میدان (حضرت) عیسیٰؑ کے پیچھے بھاگا

پس بجدِ جہد عیسیٰؑ را بخواند
پھر کوشش سے (حضرت) عیسیٰؑ کو پکارا

کز پئے مرضاتِ حق یک لحظہ ایست
کہ خدا کی خوشنودی کے لئے تھوڑی دیر ٹھہرئیے

کہ مرا اندر گریزت مشکلے ست
کیونکہ آپ کے بھاگنے میں میرے لئے مشکل (در پیش) ہے

از کہ ایں سو می گریزی اے کریم
اے صاحبِ کرم ! ادھر کو آپ کس سے بھاگ رہے ہیں ؟

نے پَیَت شیر و نہ خوف خصم و بیم
آپ کے پیچھے نہ شیر ہے نہ دشمن کا ڈر اور خوف

گفت از احمق گریزانم برو
فرمایا جا میں بیوقوف سے بھاگ رہا ہوں

می رہانم خویش را بندم مشو
میں اپنے آپ کو چھڑا رہا ہوں، مجھے نہ روک

گفت آخر آں مسیحا نہ توئی
اُس نے کہا آخر آپ وہی مسیحا نہیں ہیں

کہ شود کور و کر از تو مستوی
کہ آپ کے ذریعہ اندھا اور بہرا تندرست ہو جاتا ہے

گفت آرے گفت آں شہ نیستی
اُنھوں نے فرمایا ہاں! اُسنے کہا آپ وہ شاہ نہیں ہیں ؟

کہ فسونِ غیب را ماویستی
کہ آپ غیبی منتر کے ماویٰ (و ملجا) ہیں

چوں بخوانی آں فسوں بر مردۂ
آپ جب وہ منتر کسی مُردے پر پڑھتے ہیں

بر جہد چوں شیرِ صید آوردۂ
وہ (مُردہ) شکاری شیر کی طرح کود پڑتا ہے

گفت آرے آں منم گفتا کہ تو
اُنھوں نے فرمایا ہاں میں وہی ہوں اُس نے کہا کہ

نے ز گِل مرغاں کنی اے خوبرو
اے حسین ! کیا مٹی سے پرندے نہیں بناتے

بر دمی در وے شُبک تا جاں شود
آپ اُسمیں آہستہ سے پھونک مارتے ہیں تو وہ کس زندہ ہو جاتا ہے

در ہوا اندر زماں پّراں شود
(اور) فوراً ہی ہوا میں اڑنے لگتا ہے

گفت آرے گفت پس اے روحِ پاک
اُنھوں نے فرمایا ہاں، اُسنے کہا، تو اے پاک روح!

ہر چہ خواہی میکنی از کیست باک
آپ جو چاہتے ہیں کر لیتے ہیں پھر کس کا ڈر ہے

---

ؔا عیسیٰ۔ عیسیٰ ابن مریم اِس طرح پہاڑ کی جانب بھاگے جا رہے تھے جیسے کہ گویا کوئی شیر اُن کے خون کے در پے ہے ایک شخص اُن کے پیچھے دوڑا اور بھاگنے کا سبب پوچھنے لگا لیکن وہ اِس قدر تیز بھاگ رہے تھے کہ اُسکو جواب نہ دے سکے

ؔ۲ کز پئے مرضات۔ اُس شخص نے بھاگ کر اور اُن سے قریب ہو کر کہا خدا کے لئے رُک جائیے اور میرا جواب دیدیجئے۔ گفت حضرت عیسیٰؑ نے فرمایا میں ایک احمق سے بھاگ رہا ہوں تو مجھے نہ روک۔ گفت۔ اُس شخص نے کہا آپ کے دم کرنے سے تو اندھے بہرے اچھے ہو جاتے ہیں آپ احمق کی حماقت سے اِس قدر خوفزدہ کیوں ہیں ؟

ؔ۳ گفت آرے حضرت عیسیٰ نے فرمایا کہ تیرا کہنا درست ہے۔ گفت آں شہ۔ پیچھے بھاگنے والے نے کہا آپ تو وہی شاہ ہیں جنکو اسم اعظم آتا ہے جب وہ آپ مُردے پر پڑھتے ہیں تو وہ شکاری شیر کی طرح زندہ ہو جاتا ہے۔ گفت انھوں نے فرمایا ہاں میں وہی ہوں جو تو کہتا ہے تو اُس نے کہا آپ تو مٹی سے پرند بنا کر اُڑا دیتے ہیں اُنکیں پھونک مار دیتے ہیں تو اُڑنے لگتا ہے۔ گفت آرے۔ انھوں نے اِقرار کیا تو اُسنے پھر کہا جب آپکے پاس ایسے معجزے ہیں

با چنیں بُرہاں کہ باشد در جہاں
ایسی دلیلوں کے ہوتے ہوئے، دنیا میں کون ہوگا؟
کہ نباشد مر ترا از بندگان
جو آپ کے غلاموں میں سے نہ ہو

گفت[1] عیسیٰؑ کہ بذاتِ پاکِ حق
(حضرت) عیسیٰؑ نے فرمایا کہ اللہ کی پاک ذات کی قسم
مُبدعِ تن خالقِ جاں در سَبَق
جو کہ جسم کا پیدا کرنیوالا ازل میں روح کا خالق ہے

حُرمتِ ذات و صفاتِ پاکِ اُو
اُس کی پاک ذات، اور صفات کی قسم
کہ بُوَد گردوں گریباں چاکِ اُو
جس کے لئے آسمان گریبان پھاڑے ہوئے ہے

کاں فسُون و اسمِ اعظم را کہ من
کہ وہ منتر اور اسم اعظم جو میں نے
بر کَر و بر کور خواندم شد حسَن
بہرے اور اندھے پر پڑھا وہ اچھا ہوگیا

بر کُہِ سنگیں بخواندم شد شگاف
پتھریلے پہاڑ پر میں نے پڑھا وہ شق ہوگیا
خرقہ را بدرید بر خود تا بناف
اُس نے ناف تک پیرہن پھاڑ ڈالا

بر[2] تنِ مُردہ بخواندم گشت حَی
میں نے مُردہ جسم پر پڑھا وہ زندہ ہوگیا
بر سَرِ لاشی بخواندم گشت شَی
میں نے ناچیز پر پڑھا وہ چیز ہوگیا

خواندم آں را بر دلِ احمق بوُد
میں نے محبت سے اُس کو بیوقوف کے دل پر پڑھا
صد ہزاراں بار و درمانے نشُد
لاکھوں بار، اور کوئی علاج نہ ہوا

سنگِ خارا گشت وزاں خُو برنگشت
سنگِ خارا بن گیا اور اُس عادت سے نہ ہٹا
ریگ شد کز وے نروید ہیچ کِشت
ریت بن گیا جس سے کوئی کھیتی نہ اُگے

گفت[3] حکمت چیست کانجا اسمِ حق
اُس نے کہا کیا راز ہے کہ وہاں اسم اعظم نے
سُود کرد اینجا نبود آنرا سَبق
فائدہ کیا، اِس جگہ وہ نہ چلا

آں ہماں رنجست و ایں رنجے چرا
وہ بھی بیماری ہے، اور یہ بھی بیماری کیوں
اُو نشد ایں را و آں را شد دوا
وہ اس کے لئے (دوا) نہ ہوا اور اُسکے لئے دوا بنگیا؟

گفت رنجِ احمقی قہرِ خداست
فرمایا، بیوقوفی کی بیماری خدا کا عذاب ہے
رنجِ کوری نیست قہر آں ابتلاست
اندھے پن کی بیماری عذاب نہیں ہے وہ آزمائش ہے

ابتلا رنجیست کان رحم آورد
آزمائش وہ بیماری ہے جو رحم لاتی ہے
احمقی رنجیست کاں زخم آورد
بیوقوفی وہ بیماری ہے جو زخم پیدا کرتی ہے

بر سَر آرد زخم رنجِ احمقی
بیوقوفی کا مرض سر کو زخمی کرتا ہے
رحم نبود چارہ جوئی آں شقی
اُس بدبخت کی چارہ جوئی رحم سے نہیں ہوتی

[1] گفت۔ اُس سوال کرنیوالے کے جواب میں فرمایا۔ مُبدع۔ ایجاد کرنیوالا سبق۔ ازل۔ گریبان چاک۔ یعنی عاشق۔ کاں۔ بیشک اُس اسم اعظم کا یہی اثر ہے کہ اُس سے اندھے بہرے اچھے ہوجاتے ہیں۔ ہر کُہ۔ پہاڑ اُس کی عظمت و ہیبت سے پھٹ جاتے ہیں۔

[2] بر تن۔ اسم اعظم مُردے پر پڑھا جائے تو وہ زندہ ہوجاتا ہے۔ لاشی۔ یعنی اسم اعظم پڑھنے سے معدوم موجود ہوجاتا ہے۔ وُد۔ محبت۔ سنگ خارا۔ یعنی احمق پر اسم اعظم پڑھنے سے کوئی فائدہ نہ ہوا بلکہ اُلٹا اثر ہوا کہ وہ اور سخت ہوگیا۔ خو۔ یعنی حماقت کی عادت۔

[3] گفت۔ اُس سوال کرنے والے نے کہا اس میں کیا راز اور حکمت ہے کہ احمق پر اسم اعظم بھی اثر نہیں کرتا۔ گفت حضرت عیسیٰؑ نے فرمایا کہ حماقت عذاب الٰہی ہے اور اندھا پن ایک آزمائش ہے۔ آزمائش میں جو مبتلا ہوتا ہے اُس پر رحم کیا جاتا ہے اور احمق پر جوتے برسائے جاتے ہیں۔ احمقی۔ حماقت پر ہر شخص کو غصہ آتا ہے۔

| | |
|---|---|
| آنچہ داغِ اوست مُہر او کردہ است[1] | چارہ بر وے نیارد بُرد دست |
| جو اُس کا داغ ہے (گویا اللہ تعالیٰ) نے مُہر لگا دی ہے | کوئی تدبیر اس پر قابو نہیں پا سکتی |
| زاحمقاں بگریز چوں عیسیٰؑ گریخت | صحبتِ احمق بسے خونہا کہ ریخت |
| بیوقوفوں سے اس طرح بھاگ جیسے حضرت عیسیٰؑ بھاگے | احمق کی صحبت نے بہت خون بہائے ہیں |
| اندک اندک آب را دُزدد ہوا | ہمچنیں دُزدد ہم احمق از شما |
| ہوا پانی کو تھوڑا تھوڑا چُراتی ہے | اسی طرح بیوقوف تم میں سے چُراتا ہے |
| گرمیت را دُزدد و سردی دہد | ہمچناں کو زیرِ خود سنگے نہد |
| وہ تیری گرمی کو چُراتا ہے اور سردی پیدا کرتا ہے | جس طرح کہ وہ اپنے نیچے پتھر رکھتا ہے |
| آں گریزِ عیسوی نز بیم بُود | ایمن ست او از پئے تعلیم[2] بُود |
| (حضرت) عیسیٰؑ کا بھاگنا خوف سے نہ تھا | وہ محفوظ تھے، تعلیم دینے کے لئے تھا |
| زمہریر ار پُر کند آفاق را | چہ غم آں خورشیدِ با اشراق را |
| اگر سردی تمام دنیا کو بھر دے | روشن سورج کو کیا غم ہے! |
| ہر کرا گرمی بود از نورِ حق | اُو چہ غم دارد ز سردیہائے دَق |
| جس کو اللہ تعالیٰ کے نور کی گرمی حاصل ہو | اس کو سخت بارش کی سردی کا کیا غم ہے! |

## قصۂ اہلِ سبا و حماقتِ ایشاں و اثر نا کردنِ پند و نصیحتِ انبیاء در ایشاں

اہلِ سبا اور ان کی بے وقوفی اور انبیاء کی نصیحت کا اُن پر اثر نہ کرنے کا قصہ

| | |
|---|---|
| یادم آمد قصۂ اہلِ سبا[3] | کز دمِ احمق صباشاں شد وبا |
| مجھے اہلِ سبا کا قصہ یاد آ گیا | احمقانہ باتوں سے صبا ہوا اُن کیلئے وبا بن گئی |
| آں سبا ماند بشہرے بس کلاں | در فسانہ بشنوی از کودکاں |
| وہ سبا بہت بڑے شہر جیسا تھا | تو نے بچوں سے قصہ میں سُنا ہوگا |
| کودکاں افسانہا می آورند | درج در افسانہ شاں صد گونہ پند |
| بچے قصے بیان کرتے ہیں | ان کے افسانوں میں ہر قسم کی نصیحت درج ہوتی ہے |
| ہزلہا گویند در افسانہا | گنج می جو در ہمہ ویرانہا |
| افسانوں میں مذاق کی باتیں کہتے ہیں | تو ہر ویرانے میں خزانہ تلاش کر |

[1] آنچہ۔ حماقت کا اثر اللہ تعالیٰ کی ایک مُہر ہے جس پر کوئی تدبیر مؤثر نہیں ہوتی ہے۔ زاحمقاں — بیوقوفوں سے اسی طرح بھاگو جس طرح حضرت عیسیٰ بھاگے تھے۔ اندک۔ جس طرح ہوا تھوڑا تھوڑا پانی چُراتی رہتی ہے اور حوض خشک ہو جاتی ہے اسی طرح بیوقوف کی صحبت تیرے اچھے اوصاف چُراتی رہتی ہے۔ گرمیت۔ بھلائیوں کے لئے گرم جوشی کو اُس کی صحبت سردی اور کاہلی سے تبدیل کر دیتی ہے۔

[2] پئے تعلیم۔ حضرت عیسیٰ کا احمق سے بھاگنا دوسروں کی تعلیم کے لئے تھا۔ زمہریر۔ اگر تمام دنیا میں سردی پھیل ہوئی ہو تب بھی سورج کو کوئی نقصان نہیں پہنچ سکتا۔ ہر کرا۔ حضرت عیسیٰ کو نورِ حق کی گرمی حاصل تھی کسی احمق کی حماقتوں سے وہ متاثر نہیں ہو سکتے تھے

[3] سبا۔ ایک شہر کا نام ہے۔ صبا بروا ہوا۔ وبا۔ بیماری۔ کودکاں۔ بچوں کی کہانیوں اور افسانوں میں بھی ایک نصیحت کا پہلو ہوتا ہے۔ ہزلہا۔ افسانوں میں عموماً مذاق کی باتیں ہوتی ہیں لیکن حکمت کے خزانے کے تلاش کرنے والے کے لئے ضروری ہے کہ ہر ویرانہ میں خزانہ تلاش کرے۔

بُود^1 شہرے بس عظیم و مہ ولے | قدرِ اُو چوں قدرِ سکرہ بیش نے
وہ (سبا) بہت بڑا اور عظیم شہر تھا لیکن | اس کا رتبہ سکرہ کے رتبہ سے زیادہ نہ تھا

بس عظیم و بس فراخ و بس دراز | سخت زفت و زفت اندازہ پیاز
بہت بڑا، بہت وسیع، اور بہت لمبا | پیاز کی طرح بہت تہ بہ تہ

مردمِ دہ شہر مجموع اندرو | لیک جملہ سہ تن ناشستہ رُو
اس میں دس شہروں کے انسانوں کا مجموعہ تھا، | لیکن سب مل کر تین گندے شخص (تھے)

اندرو نوعِ خلائق بے شمار | لیک آں جملہ سہ خام پختہ خوار
اس میں بے شمار مخلوق کی قسمیں تھیں، | لیکن وہ سب تین (شخص)، ناقص پکی پکائی کمانے والے

جان^2 ناکردہ بجاناں تاختن | گر ہزاران ست باشد نیم تن
جان کو جاناں کی طرف نہ کرکے دوڑنا | اگرچہ وہ ہزاروں ہوں آدھا شخص ہوگئے

آن یکے بس دُور بین و دیدہ کور | از سلیمانؑ کور و دیدہ پائے مور
انہیں سے، ایک اندھی آنکھوں والا اور دور تک دیکھ لینے والا | سلیمانؑ کے بارے میں اندھا اور چیونٹی کا پاؤں دیکھنے والا

واں دگر بس تیز گوش و سخت کر | گنج و در وے نیست یک جو سنگ زر
دوسرا بہت تیز کان والا، اور سخت بہرا | خزانہ اور اس میں ایک جو کے وزن کا سونا نہیں ہے

واں دگر عور و برہنہ لاشہ تاز | لیک دامنہائے جامہ اُو دراز
دوسرا ننگا اور برہنہ، مریل ٹٹو دوڑانے والا | لیکن اس کے کپڑوں کے دامن بہت لمبے

گفت کور اینک سپاہے میرسند | من ہمی بینم کہ چہ قوم اند و چند
اندھے نے کہا، یہ سپاہی پہنچ رہے ہیں | میں دیکھ رہا ہوں، کہ وہ کونسی قوم اور کس قدر ہیں

گفت^3 کر آرے شنیدم بانگ شاں | کہ چہ میگویند پیدا و نہاں
بہرے نے کہا ہاں میں نے اُنکی آواز سن لی | کہ وہ آہستہ اور زور سے کیا کہہ رہے ہیں

آں برہنہ گفت ترساں زیں منم | کہ بُبرّند از درازی دامنم
ننگا بولا، میں اس سے خوف زدہ ہوں | کہ لمبائی کی وجہ سے میرا دامن نہ کاٹ لیں

کور گفت اینک بنزدیک آمدند | خیز بگریزیم پیش از زخم و بند
اندھے نے کہا اب وہ قریب آگئے ہیں | اٹھو ہم پکڑے جانے اور پٹنے سے پہلے بھاگ جائیں

کر ہمی گوید کہ آرے مشغلہ | می شود نزدیک تر یاراں ہلہ
بہرا کہہ رہا تھا، کہ ہاں شور و غل | خبردار، اے دوستو! بہت نزدیک آرہا ہے

---

^1 بُود شہرے۔ سبا بہت بڑا شہر تھا لیکن اللہ کے نزدیک اس کا رتبہ مٹی کے پیالے سے زیادہ نہ تھا۔ سخت زفت۔ اوپر نیچے پیاز کے چھلکوں کی طرح تھا اور اُس میں آبادی تھی۔ مردم۔ آبادی کی تعداد دس شہروں کی آبادی کی تعداد کے برابر تھی لیکن سب لوگ اُس میں گندے قسم تھے۔ سہ خام۔ وہ تینوں ہی عقل کے کچے اور کمانے کے پکے تھے۔

^2 جان ناکردہ۔ ایسے لوگ جن کی روح محبوبِ حقیقی سے وابستہ نہ ہو اگر لاکھوں بھی ہیں تو آدھا شخص ہیں۔ آن یکے۔ ایک قسم تو یہ تھی کہ آخرت کے معاملہ میں اندھے اور دنیا داری میں بڑے دُور بین۔ سلیمانؑ۔ یعنی اللہ کے معاملہ میں نہ دیکھے پائے مور۔ دنیا کی معمولی سے معمولی بات سے بڑے بینا۔ واں دگر۔ دوسری قسم وہ تھی جو نیک بات سننے میں بہری اور بُری بات سن لینے میں کانوں کی بہت تیز تھی۔ گنج۔ وہ شہر سبا دنیوی مال و دولت کے اعتبار سے خزانہ تھا لیکن نیکی اور بھلائی اُس میں ذرہ برابر نہ تھی۔ واں دگر۔ تیسری قسم ایسے لوگوں کی تھی جن کا ظاہری لباس لمبا چوڑا لیکن تقوے کے لباس سے ننگے تھے۔

^3 گفت کر۔ بہرا بولا وہ جو کچھ باتیں کر رہے ہیں میں سب سن رہا ہوں۔ آں برہنہ۔ ننگے نے کہا مجھے ڈر ہے کہ میرے دراز دامن نہ کاٹ لیں۔ کور گفت

آں برہنہ گفت آوہ[1] دامنم — از طمع بُرّند و من ناایمنم

ننگے نے کہا، ہائے میرا دامن! لالچ میں کاٹ لیں گے اور میں محفوظ نہیں ہوں

شہر را ہشتند و بیروں آمدند — وز ہزیمت در دہے اندر شدند

انھوں نے شہر چھوڑ دیا اور باہر نکل آئے اور پسپائی سے وہ ایک گاؤں میں گھس گئے

اندراں دہ مرغِ فربہ یافتند — لیک ذرہ گوشت بے بر وے نزند

انھوں نے اس گاؤں میں ایک موٹا مرغ پایا لیکن اس پر ذرہ برابر گوشت نہ تھا، لاغر تھا

کور دید و آں کر آوازش شنید — عور بگرفت و بداماں در کشید

اندھے نے اس کو دیکھا اور بہرے نے اس کی آواز سن لی ننگے نے اس کو پکڑ لیا اور دامن میں چھپا لیا

مرغِ مردہ خشک از زخمِ کلاغ — استخوانہا زار گشتہ چوں پناغ

مرغِ مُردہ کوّے کی ٹھونگوں سے خشک (تھا) ہڈیاں دھاگے کی طرح لاغر تھیں

پس طلب کردند دیگے یافتند — بے سر و بے بن بُبک بشتافتند

انھوں نے تلاش کیا، اور ایک دیگچی پالی جس کے نہ سر تھا نہ تلی، جلدی دوڑے

بر سر[2] آتش نہادند آں سہ[3] تن — مرغِ فربہ را بدیگ اندر زفن

ان تینوں نے آگ پر رکھا موٹے مرغ کو دیگچی میں ہنرمندی سے

آتشش کردند چنداں اے پسر — کاستخواں شد پختہ لحمش بیخبر

اے بیٹا! انھوں نے اس قدر پکایا کہ ہڈیاں پک گئیں، اسکے گوشت کو پتہ نہ ہوا

زاں ہمی خوردند چوں از صید شیر — ہر یکے ز اخوردنش چوں پیل سیر

انھوں نے اس کو اسطرح کھایا جسطرح شیر شکار کو اسکے کھانے سے ہر ایک ہاتھی کیطرح سیر ہو گیا

ہر سہ[3] زاں خوردند بس فربہ شدند — چوں سہ پیلے بس بزرگ و مہ شدند

تینوں نے اس میں سے کھایا، بہت موٹے ہو گئے تین موٹے، اور بڑے ہاتھیوں کی طرح ہو گئے

آنچناں کز فربہی ہر یک جواں — در نگنجیدے ز زفتی در جہاں

ایسے کہ ہر ایک جوان موٹاپے کی وجہ سے بھاری پن سے، دنیا میں نہ سماتا تھا

با چنیں گبزی و ہفت اندام زفت — از شگافِ در بروں جستند تفت

ایسے موٹاپے، اور ساتوں موٹے اعضا کے باوجود تیزی سے دروازے کی درز سے باہر نکل گئے

راہِ مرگِ خلق ناپیدا رہی ست — در نظر ناید کہ آں بیجا رہی ست

مخلوق کی موت کا راستہ پوشیدہ راستہ ہے وہ دکھائی نہیں دیتا ہے کیونکہ لامکانی راستہ ہے

---

[1] آوہ۔ افسوس۔ ایمن۔ مطمئن۔ شہر را۔ تینوں شہر چھوڑ کر بھاگے اور ایک گاؤں میں پہنچے۔ ہزیمت۔ پسپائی۔ نزند۔ لاغر، خر مردہ۔ زخمِ کلاغ کوّے کا ٹھونگے مارنا۔ پناغ کچا دھاگا، مکڑی کا جالا۔ بے سر۔ یعنی ان کو ایسی ہانڈی ملی جس کو نہ گلا تھا نہ تلا۔

[2] بر سر آتش۔ یعنی اس مردہ مرغ کو ہانڈی میں ڈالکر پکانا شروع کیا۔ آتشش۔ یعنی اس کو اس طرح پکایا کہ ہڈی گل گئی اور گوشت کچا ہی رہا۔ زاں۔ اس مردہ مرغ کو انھوں نے اس طرح کھایا جس طرح شیر اپنا شکار کھاتا ہے اور اس طرح پیٹ بھر لیا جیسا کہ ہاتھی پیٹ بھرتا ہے۔

[3] ہر سہ۔ تینوں اس مردہ مرغ کو کھا کر ہاتھیوں کی طرح بن گئے۔ آنچناں۔ ان میں سے ہر ایک ایسا پھولا کہ دنیا میں نہیں سما رہا تھا۔ با چنیں۔ لیکن اس موٹاپے کے باوجود وہ کواڑوں کی درز سے نکل بھاگے۔ گبز۔ فربہ۔ ہفت اندام۔ سر، سینہ، پشت، دونوں ہاتھ، دونوں پاؤں۔ شگاف۔ درز۔ راہِ مرگ۔ کواڑ کی درز سے موت کا راستہ مراد ہے جو کسی کو نظر نہیں آتا ہے۔ بیجا۔ لامکانی۔

نک پیاپے کاروانہا مقتفی ﷺ | زیں شگافِ در کہ ہست آں مختفی
قافلے پے در پے آگے پیچھے جا رہے ہیں | دروازے کی اِس دَرز سے جو پوشیدہ ہے

بر در ار جوئی نیابی آں شگاف | سخت ناپیدا وزو چندیں زفاف
اگر تو دروازے میں تلاش کریگا وہ درز نہ پائیگا | بالکل پوشیدہ ہے، اور اُس میں سے اسقدر روانگی

اے ضیاء الحق حسام الدیں عیاں | باز باید کرد شرحِ ایں بیاں
اے ضیاء الحق حسام الدین، واضح (طور پر) | اِس بیان کی پھر شرح کرنی چاہیے

اے پسر ہر مختصر افسانہ نیست | آشنا را روئے در بیگانہ نیست
اے بیٹا! ہر مختصر افسانہ نہیں ہے | جاننے والے کا رخ، بیگانہ کی طرف نہیں ہے

## شرحِ آں کورِ دُور بین و آں کرِ تیز شنو و آں برہنہ دراز دامن

اُس گدہ تک دیکھنے والے اندھے اور اُس تیز سننے والے بہرے اور دراز لمبے دامن والے ننگے کی شرح

کر امل را داں کہ مرگِ ما شنید ﷺ | مرگِ خود نشنید و نقلِ خود ندید
بہرا، امید کو سمجھ کہ اُسنے ہماری موت کی خبر سُنی | اپنی موت کو نہیں سنا اور اپنے منتقل ہونے کو نہ دیکھا

حرص نابیناست بیند مو بمو | عیبِ خلقاں او بگوید کو بکو
لالچ اندھا ہے، بال بال دیکھتا ہے | لوگوں کا عیب کوبکو بیان کرتا ہے

عیبِ خود یک ذرہ چشمِ کور او | می نہ بیند گرچہ ہست او عیب جو
اُس کی اندھی آنکھ اپنا عیب ذرہ برابر بھی | نہیں دیکھتی، اگرچہ وہ عیب جو ہے

عور می ترسد کہ دامانش برند | دامنِ مردِ برہنہ کے درند
ننگا، ڈرتا ہے کہ اُس کا دامن کاٹ لینگے | (حالانکہ) ننگے انسان کا دامن کب پھاڑتے ہیں؟

مردِ دنیا مفلس ست و ترسناک ﷺ | ہیچ او را نیست از دزدانش باک
دنیادار انسان مفلس ہے، اور خوف زدہ ہے | اس کے پاس کچھ بھی نہیں ہے اسکو چوروں کا کیا ڈر؟

او برہنہ آمد و عریاں رود | وز غمِ دزدش جگر خوں میشود
وہ ننگا آیا، اور ننگا جائے گا | اور چور کے غم سے اُس کا جگر خون ہوتا ہے

وقتِ مرگش کہ بود صد نوحہ پیش | خندہ آید جانش را زیں ترسِ خویش
انکے مرنے کے وقت جبکہ سینکڑوں نوحے پیش ہوتے ہیں | اُس کی جان کو اپنے اِس خوف سے ہنسی آتی ہے

آں زماں داند غنی کش نیست زر | ہم ذکی داند کہ او بُد بے ہنر
اُسوقت مالدار جان جاتا ہے کہ اُسکے پاس مال نہیں ہے | (اور) ذہین بھی جان لیتا ہے کہ وہ بے ہنر تھا

---

ﷺ مقتفی۔ پیچھے۔ مختفی۔ پوشیدہ۔ بر در۔ کواڑوں کا وہ شگاف نظر نہیں آتا ہے۔ زفاف۔ دلہن کو دولہا کے پاس بھیجنا یعنی انسانوں کی دارِ آخرت کی طرف روانگی۔ اے پسر۔ ہر قصہ محض افسانہ نہیں ہوتا جو معارف کو جانتے ہیں اُس سے اچھے نتائج نکال لیتے ہیں۔ بیگانہ یعنی اہلِ دل کے لئے وہ قصہ بیکار نہیں ہوتا ہے

ﷺ کر۔ اِس قصہ میں بہرے سے انسان کی تمنائیں مراد ہیں، تمنا اور اُمید دوسروں کی موت کی خبر سنتی ہے اپنی موت کی خبر سے بہری ہوتی ہے اور دنیا سے اپنے منتقل ہونے کو نہیں دیکھتی۔ حرص۔ اِس قصہ میں اندھے سے مراد انسان کی حرص ہے جو اپنے عیوب سے اندھی ہے اور دوسروں کا عیب خوب دیکھتی ہے۔ عور۔ ننگے سے مراد وہ شخص ہے جو نیک اعمال سے خالی اور آخرت کی دولت سے مفلس ہے۔

ﷺ مردِ دنیا۔ دنیادار مفلس ہے اِسلئے کہ دنیوی دولت آخرت میں کوئی فائدہ نہ پہنچائے گی۔ او برہنہ۔ دنیادار ننگا پیدا ہوا اور تقوے کے لباس سے ننگا مرے گا۔ وقتِ مرگ۔ جب اس دنیا کی دولت کی حقیقت کھل جائیگی جب پر چوروں کا خوف کھاتا تھا تو اپنے اوپر ہنسے گا۔ آں زماں۔ جب دنیاوی دولت

چوں[۱] کنارِ کودکے پُر از سفال | کو بَراں لرزاں بُود چوں رَبِّ مال

جیساکہ بچہ کی گود جو ٹھیکروں سے بھری ہوئی ہے | جو اُن کے لئے ایسا لرزتا ہے جیساکہ مالدار

گر سِتانی پارۂ گریاں شَوَد | پارہ گر بازش دہی خنداں شَوَد

اگر تو اُس کا ٹھیکرا لے لے تو وہ رونے لگے | اگر تو اُس کو ٹھیکرا دوبارہ دیدے تو وہ ہنسنے لگے

چوں نباشد طفل را دانش دِثار | گریہ و خندش ندارد اعتبار

چونکہ بچے کو عقل کا لباس حاصل نہیں ہے[۲] | اُس کا رونا اور ہنسنا اِعتبار نہیں رکھتا ہے

محتشم چوں عاریت را مِلک دید | پس بَراں مالِ دروغیں می طپید

مالدار نے چونکہ مانگی ہوئی چیز کو مِلکیت سمجھا | اس لئے اس غلط مال پر تڑپتا ہے

خواب می بیند کہ اُو را ہست مال | ترسد از دُزدے کہ بُربایَد جوال

خواب دیکھتا ہے کہ اُس کا مال ہے | چور سے ڈرتا ہے کہ تھیلا اُڑا لے جائیگا

چوں زِ خوابش بر جہاند گوش کش | پس زِ ترسِ خویش تسخر آیدش

جب کان کھینچنے والا اُس کو نیند سے اُٹھاتا ہے | تو اپنے خوف سے اُس کو ہنسی آتی ہے

ہمچناں لرزانیِ ایں عالماں | کہ بُودشاں علم و عقلِ ایں جہاں

اِسی طرح کا اِن ہنرمندوں کا خوف ہے | جن کو اِس دنیا کا عِلم و عقل ہے

از پئے ایں عاقلانِ ذو فنون | گفت ایزد در نُبی لَا یَعْلَمُوْن

انہی ہنرمند عقلمندوں کے لئے | قرآن میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا "وہ نہیں جانتے"

ہر یکے ترساں زِ دُزدیِ کَسے | خویشتن را علم پندارد بسے

ہر شخص کسی کے چرا لینے سے ڈرتا ہے | اپنا علم بہت سمجھتا ہے

گویدؔ[۳] اُو کہ روزگارم می بَرَد | خود ندارد روزگارِ سُود مَند

کہتا ہے کہ وہ میرا وقت برباد کرتا ہے | حالانکہ وہ خود مُفید وقت نہیں رکھتا ہے

گوید از کارم برآوردند خلق | غرقِ بیکاریست جانش تا بحلق

کہتا ہے لوگ مجھے بیکار بناتے ہیں | (حالانکہ) اُس کی جان حلق تک بیکاری میں غرق ہے

عُور ترساں کہ منم دامن کشاں | چوں رہانم دامن از چنگالِ شاں

ننگا ڈرتا ہے کہ میں دامن گھسیٹنے والا ہوں | اُن کے چنگل سے اپنا دامن کس طرح چھڑاؤں

صد ہزاراں فضل داند از علوم | جانِ خود را می نداند آں ظلوم

علوم کی لاکھوں فضیلتیں جانتا ہے | وہ ظالم، اپنی جان کو نہیں جانتا ہے

---

[۱] چوں کنار۔ اس دنیادار کی حالت اُس بچہ کی سی ہے جس نے پلو میں کنکریاں جمع کر رکھی ہوں اور انکو دولت سمجھ رہا ہو اُن کنکریوں کے لٹنے سے ڈرتا ہو اور اگر کوئی ایک کنکری لے لے تو رونے لگے اور اسکو واپس دیدو تو ہنسنے لگے۔ دِثار، بالائی لباس۔

[۲] محتشم۔ دنیادار دولت وحشمت والا۔ عاریت دنیا کی دولت اس کے پاس عارضی ہے۔ خواب۔ یہ دولت ایسی ہے جیسے کہ کوئی خواب میں دولت کو دیکھتا ہے۔ چوں زِ۔ جو شخص اپنے خواب کے مال پر چوروں سے ڈر رہا تھا بیدار ہونے پر اُس کو اپنے اوپر ہنسی آئیگی یہی حال آخرت میں دنیادار کا ہوگا۔ ہمچناں۔ دنیادار عقلمندوں کو قرآن نے بے علم کہا ہے۔ ہر یکے۔ ہر دنیا دار اپنے علم کے بارے میں چور سے ڈرتا ہے۔

[۳] گوید۔ دنیادار عالم کہتا ہے کہ لوگ میرا وقت ضائع کرتے ہیں جس سے میرے علم کو خطرہ ہوتا ہے حالانکہ وہ یہ نہیں سمجھتا کہ اُسکا وقت اُس کیلئے قطعاً غیر مفید ہے۔ گوید۔ وہ کہتا ہے لوگ آکر مجھے بیکار بناتے ہیں حالانکہ جو اُس کی مصروفیتیں ہیں وہ خود بیکاری کے مرادف ہیں۔ عُور۔ یہ دنیا دار علوم آخرت سے خالی ہے لیکن سمجھ یہ رہا ہے کہ دوسرے

داند[1] او خاصیتِ ہر جوہرے
وہ ہر جوہر کی خاصیت جانتا ہے
دَر بیانِ جوہرِ خود چوں خرے
اپنے جوہر کے معاملے میں گدھے کی طرح ہے

کہ ہمی دانم یجُوز و لایجُوز
کہ میں یجوز، اور لایجوز کو جانتا ہوں
خود ندانی تو یجوزی یا عجُوز
تو خود نہیں جانتا کہ تو یجوزی ہے یا بڑھیا

ایں رَوا آں ناروا دانی ولیک
تو یہ جانتا ہے، یہ جائز ہے وہ ناجائز ہے لیکن
تو روا یا ناروائی بیں تو نیک
تو غور کر، تو خود جائز ہے، یا ناجائز

قیمتِ ہر کالہ میدانی کہ چیست
تو ہر سودے کی قیمت جانتا ہے کہ کیا ہے
قیمتِ خود را ندانی احمقیست
تو اپنی قیمت نہیں جانتا، یہ حماقت ہے

سَعدہا[2] و نحسہا دانستہٗ
تو سعادتوں، اور نحوستوں کو جانتا ہے
ننگری سَعدی تو یا ناشُستہٗ
تو یہ غور نہیں کرتا، کہ تو سعد ہے یا میلا

جانِ جُملہ علمہا اینست و ایں
تمام علوم کی جان دراصل یہی ہے
کہ بدانی من کیَم در یوم دیں
کہ تو جان لے کہ قیامت کے دن میں کون ہوں

جانِ جُملہ علمہا اینست خود
خود تمام علوم کی جان یہ ہے
کہ بہ بخشد جملہ را جانِ اَبَد
کہ وہ سب کو ابدی جان عطا کر دے

آں اصُولِ[3] دیں بدانستی تو لیک
تو نے دین کے اصول جان لئے لیکن
بنگر اندر اصلِ خود کو ہست نیک
اپنی اصل پر غور کر کہ وہ اچھی ہے

از اصولیت اصولِ خویش بہ
تیرے اصولی ہونے سے اپنے اصول بہتر ہیں
کہ بدانی اصلِ خود اے مردِ مہ
اے بڑے شخص! کہ تو اپنی اصل کو جان لے

## صفتِ خرّمی شہرِ سبا و ناشکری ایشان

سبا شہر کی خوشحالی اور ان کی ناشکری کا بیان

اصلِ شاں بد بود آں اہلِ سبا
ان اہلِ سبا کی اصل، بُری تھی
می رمیدندے ز اسبابِ بقا
وہ بقا کے اسباب سے بھاگتے تھے

دادشاں چنداں ضیاع و باغ و راغ
ان کو (اللہ نے) اس قدر جائداد اور باغ اور چراگاہ دی
از چپ و از راست از بہرِ فراغ
دائیں، اور بائیں سے فراغت کے لئے

---

نہیں۔ از اصولیت۔ اصولِ فقہ کے جاننے سے یہ بہتر ہے کہ انسان اپنی اصل یعنی روح کو پہچانے۔
خرّمی۔ خوشحالی۔ بقا۔ یعنی ابدی زندگی۔ ضیاع۔ جائداد۔ راغ۔ چراگاہ۔ فراغ۔ یعنی فارغ البالی۔

[1] داند۔ دنیا کی چیزوں کی اصلیت کو سمجھتا ہے اپنے جوہر (روح) کے بارے میں گدھے پن کا ثبوت دیتا ہے۔ کہ ہمی۔ دنیادار عالم اس کا دعویٰ کرتا ہے کہ میں مفتی ہوں اور میں جائز اور ناجائز کو جانتا ہوں۔ خود ندانی۔ یعنی اس مفتی کو خود یہ علم نہیں کہ وہ مفتی ہے یا نادان بڑھیا۔ یجوزی یعنی جائز و ناجائز کا فتویٰ دینے کے قابل۔ عجوز۔ بوڑھی عورت جو عموماً دلائل سے ناواقف ہوتی ہے۔ ایں۔ یعنی فقیہ اتنا تو جانتا ہے کہ یہ بات جائز ہے اور یہ بات ناجائز ہے لیکن اس کو اپنا کچھ پتہ نہیں ہوتا کہ وہ کس حالت میں ہے۔ قیمت۔ دوسروں کے احوال سے واقف ہونا اور اپنے احوال سے غافل ہونا حماقت ہے۔

[2] سعدہا۔ دنیادار عالم نجوم، ستاروں اور چیزوں کی نحوست اور سعادت سے واقفیت رکھتا ہے لیکن اپنے بارے میں وہ کچھ نہیں سمجھتا کہ خود نیک بخت ہے یا بدبخت ہے۔ جانِ جملہ۔ تمام علوم کی اصل تو یہ ہے کہ انسان اپنے بارے میں یہ علم حاصل کرے کہ قیامت کے دن اس کا کیا حال ہونا ہے۔

[3] اصولِ دین۔ دین کے اصول تو جاننا ضروری ہیں لیکن اس سے زیادہ یہ ضروری ہے کہ اپنی روح کے بارے میں غور کرے کہ وہ نیک ہے یا

بسکہ می افتاد از پُرّی[1] ثمار — تنگ می شد مَعبَرہ بر رہگذار

کثرت کی وجہ سے پھل بہت گرتے تھے — چلنے والوں پر راستہ تنگ ہوجاتا تھا

آں نثارِ میوہ رہ را می گرفت — از پُرّیِ میوہ رہرو در شگفت

پھلوں کی بکھیر، راستہ روک دیتی تھی — پھلوں کی کثرت سے مسافر تعجب میں تھے

سلّہ بر سر در درختستانِ شاں — پُر شدے ناخواست از میوہ فشاں

اُن کے باغوں میں سر پر کی ٹوکری — بغیر خواہش کے پھلوں کے جھڑنے سے بھر جاتی

باد آں میوہ فشاندے بے کسے — پُر شدے زاں میوہ دامنہا بسے

بغیر کسی شخص کے، ہوا پھل جھاڑتی — اُن پھلوں سے بہت سے دامن بھر جاتے

خوشہ ہائے زَفت تا زیر آمدہ — بر سَر و روئے روندہ می زدہ

موٹے خوشے نیچے کو لٹکے ہوئے — چلنے والے کے سَر اور منہ کو لگتے

مَردِ گلخن تاب از پُرّیِ زر — بستہ بودے بر میاں زرّیں کمر

بھٹی جلانے والا سونے کی کثرت سے — کمر پر زرّیں پیٹی باندھے رہتا ہے

سگ کلیچہ[2] کوفتے در زیرِ پا — تخمہ بودے گرگ صحرا از نوا

کتے پاؤں کے نیچے ٹلیے روندتے تھے — غذا کی کثرت سے جنگل کے بھیڑیوں کو بدہضمی ہوجاتی

گشتہ ایمن شہر و دہ از دزد و گرگ — بُز نترسیدے ہم از گرگِ سترگ[3]

شہر اور گاؤں، چور اور بھیڑیے سے محفوظ ہوگئے تھے — موٹے بھیڑیے سے بکری بھی نہ ڈرتی تھی

جامۂ ایشاں اگر چرکیں شُدے — آتشِ سوزندہ شاں صابون بُدے

اگر اُن کے کپڑے میلے ہوجاتے — جلانے والی آگ اُن کا صابون ہوتا

در تنور انداختندے جامہ را — بعد یک ساعت شُدے خوش باصفا

وہ کپڑوں کو تنور میں ڈال دیتے — تھوڑی دیر کے بعد وہ اچھا صاف ہوجاتا

گر بگویم شرحِ نعمتہائے قوم — کہ زیادت می شد آں یوماً فیوم

اگر میں قوم کی نعمتوں کی شرح کروں — جو روز بہ روز بڑھ رہی تھیں

مانع آید از سخنہائے مُہم — انبیاء بُردند امرِ فاستقم

تو وہ ضروری باتوں سے مانع بنے گی — انبیاء فَاستَقِم کا حکم لے کر گئے

چوں زحد بُردند ناشکری چناں — غیرتِ حق کارگر شد در زماں

جب اُنھوں نے اِس طرح کی ناشکری حد سے زیادہ کی — اُس وقت اللہ (تعالیٰ) کی غیرت کام میں لگ گئی

---

[1] پُرّی۔ کثرت۔ ثمار ثمرہ کی جمع، پھل۔ مَعبَر۔ گذرگاہ، راستہ۔ رہگذار، مسافر۔ نثار، بکھیر۔ شگفت۔ تعجب۔ سلّہ ٹوکرا۔ ناخواست۔ بغیر چاہے۔ بسے۔ یعنی بغیر جھاڑنے والے کے۔ گلخن تاب۔ حمامی کمر۔ پیٹی۔

[2] کلیچہ۔ ٹلیہ۔ تخمہ۔ بدہضمی۔ گشتہ۔ مال و خوراک کی کثرت کی وجہ سے نہ چور کو چوری کی ضرورت رہی تھی نہ بھیڑیے کو کسی کے پھاڑنے کی

[3] سترگ۔ بڑا۔ چرکین۔ میلا۔ آتش۔ آگ کے ذریعہ کپڑے دھونے کی کوئی خاص ترکیب ہوگی۔ انبیاء۔ یعنی انبیاء کو حکم ہوا کہ وہ ان کو راست روی کا حکم دیں۔

## آمدنِ پیغمبراں بہ نصیحت اہلِ سبا

اہلِ سبا کی نصیحت کے لئے پیغمبروں کا آنا

سیزدہ پیغمبر آنجا آمدند
تیرہ پیغمبر وہاں آئے

گمرہاں را جملہ رہبر می شدند
گمراہوں کے سب رہبر بنے

کہ ہلا نعمت فزوں شد شکر گو
کہ خبردار! نعمت بہت ہوگئی ہے شکر کرو

مرکبِ شکر ار بخسپید حرِّکو[1]
اگر شکر کی سواری سوگئی ہے (اس کو) چلاؤ

شکرِ منعم واجب آمد در خرد
عقلی اعتبار سے انعام دینے والے کا شکر ضروری ہے

ورنہ بکشاید درِ خشمِ ابد
ورنہ ابدی ناراضی کا دروازہ کھل جائے گا

ہیں کرم بینید وایں خود کس کند
ہاں کرم دیکھو، اور یہ خود کون کرتا ہے؟

کز چنیں نعمت بشکرے بس کند
کہ اس قدر نعمتوں پر ایک شکر پر اکتفا کرے

سر[2] بہ بخشد شکر خواہد سجدۂ
وہ سر عنایت کرتا ہے سجدہ کا شکر چاہتا ہے

پا بہ بخشد شکر خواہد قعدۂ
پاؤں بخشتا ہے، بیٹھنے کا شکر چاہتا ہے

شکرِ نعمت نعمت افزوں تر کند
نعمت کا شکر، نعمت کو زیادہ بڑھاتا ہے

صد ہزاراں گل ز خارے سر کند
لاکھوں پھول کانٹے سے سر ابھارتے ہیں

قوم گفتہ شکرِ ما را برد غول
قوم نے کہا، ہمارا شکر بھوت لے گیا

ما شدیم از شکر واز نعمت ملول
ہم تو شکر اور نعمت سے عاجز ہیں

ما چناں پژمردہ گشتیم از عطا
ہم بخشش سے ایسے پژمردہ ہوگئے ہیں

کہ نہ طاعت ماں خوش آید نے خطا
کہ نہ ہمیں عبادت اچھی لگتی ہے، نہ گناہ

ما نمی خواہیم نعمتہا و باغ
ہم نعمتیں اور باغ نہیں چاہتے

ما نمی خواہیم اسباب و فراغ
ہمیں ذرائع اور فراغت کی خواہش نہیں ہے

نعمتے[3] چہ سیر شد جاں ما ازیں
نعمت کیا چیز ہے اس سے ہماری طبیعت بھر گئی

شکر چہ گوئیم بر گوئید ہیں
کس بات کا شکر کریں، ہاں بتاؤ؟

انبیاء گفتند در دل علتے ست
انبیاء نے فرمایا، دل میں بیماری ہے

کہ ازاں در حق شناسی آفتے ست
کہ اس کی وجہ سے حق کے پہچاننے میں نقصان ہے

نعمت از وے جملگی علت شود
اس کی وجہ سے سب نعمتیں بیماری بنجاتی ہیں

طعمہ در بیمار کے قوت شود
کھانا بیمار میں قوت کب پیدا کرتا ہے؟

---

[1] حرّکو: یعنی تم شکر کے گھوڑے کو بیدار کرکے چلاؤ۔ در خرد: عقلاً بھی انعام دینے والے کا شکریہ ضروری ہے۔ ہیں: اللہ کا یہ بھی کرم ہے کہ اس قدر نعمتوں پر محض ایک شکریہ کا طالب ہے۔

[2] سر: اللہ نے سر عطا فرمایا ہے تو اس کا شکریہ یہ ہے کہ اس سر سے اس کو سجدہ کیا جائے۔ پا: اللہ نے پاؤں بخشے ہیں تو اس کا شکریہ یہ ہے کہ اس کے لئے عبادت میں قیام و قعود کیا جائے۔ صد ہزاراں: مصائب نعمتوں سے بدل جائیںگے۔ غول: بھوت شیطان۔ ما شدیم: اہلِ سبا نے کہا ہم تو ان نعمتوں سے تنگدل ہیں اور ہمارے لئے اب نہ طاعت میں لذت ہے نہ گناہ میں۔

[3] نعمتے: یعنی جب نعمت ہمارے لئے باعثِ زحمت ہے تو ہم شکر کس چیز کا ادا کریں۔ انبیاء: انبیاء نے اہلِ سبا سے کہا تمہارے دل میں مرض پیدا ہوگیا ہے جس نے حق شناسی کو تباہ کردیا ہے اور تم نعمتوں کو زحمت سمجھنے لگے ہو۔ بیمار کو اگر صحیح غذا بھی دیجاتی ہے تو وہ بیماری میں اضافہ کردیتی ہے۔

چند خوش پیشِ تو آمد اے مُصِر
اے ضدی! تیرے سامنے بہت سی اچھی چیزیں آئیں

جملہ ناخوش گشت و صاف اُو کدر
سب ناقص اور اُن میں سے صاف، کدر ہو گئیں

تو عدوِ ایں خوشیہا آمدی
تو اِن خوشیوں کا دشمن بن گیا

گشت ناخوش ہر چہ بر وے کف زدی
جس چیز پر تو نے ہاتھ دھرا وہ ناگوار ہو گئی

ہر کہ اُو شُد آشنا و یارِ تو
جو تیرا واقف، اور یار بنا

شد حقیر و خوار در دیدارِ تو
تیری نظر میں، وہ حقیر اور ذلیل ہو گیا

ہر کہ اُو بیگانہ باشد با تو ہم
وہ جو تجھ سے بیگانہ بھی ہو

پیشِ تو اُو بس مہ است و محترم
وہ تیرے لئے بہت بڑا اور باعزت ہے

ایں ہم از تاثیرِ آں بیماری ست
یہ بھی اُسی بیماری کی تاثیر ہے

زہرِ اُو در جملہ خلقاں ساری ست
اُس کا زہر تمام لوگوں میں پھیلا ہوا ہے

دفعِ آں علت بباید کرد زود
اُس بیماری کو فوراً، دفع کرنا چاہیے

شکر با آں ہم حدث خواہد نمود
کہ اس کے ہوتے ہوئے شکر بھی گندگی نظر آتی ہے

ہر خوشی کاید بتو ناخوش شود[2]
جو اچھی چیز تیرے پاس آتی ہے بُری ہو جاتی ہے

آبِ حیواں گر رسد آتش شود
اگر آبِ حیات آتا ہے، آگ بن جاتا ہے

کیمیائے مرگ و جسک ست آں صفت
یہ صفت، موت اور بے چینی کی کیمیا ہے

مرگ گردد زاں حیاتت عاقبت
بالآخر اُسکی وجہ سے تیری زندگی موت بنجاتی ہے

بس غذائے کہ زوے دل زندہ شد
بہت سی غذائیں ہیں جن سے دل زندہ ہوتا ہے

چوں بیامد در تنِ تو گندہ شد
وہ جب تیرے جسم میں آتی ہیں گندی ہو جاتی ہیں

بس عزیزے کہ بناز اشکار شد
بہت سے پیارے ہیں جو لاڈ پیار میں شکار ہو گئے

چوں شکارت شد بر تو خوار شد
جب تیرا شکار بنگئے تیرے نزدیک ذلیل ہو گئے

آشنائی[3] عقل با عقل از صفا
عقل کی عقل سے شناسائی خلوص سے

چوں شود ہر دم فزوں باشد ولا
جب ہو جاتی ہے ہر لمحہ دوستی بڑھتی ہے

آشنائی نفس با ہر نفسِ پست
نفس کی ذلیل نفس سے شناسائی

تو یقیں می داں کہ ہر دم کمتر ست
تو یقین کر ہر دم گھٹتی ہے

زانکہ نفسش گردِ علت می تند
کیونکہ اس کا نفس کسی غرض کا چکر کاٹتا ہے

معرفت را زود فاسد میکند
جان پہچان کو بہت جلد خراب کر دیتا ہے

---

[1] تو عدو۔ اسی لئے تم نعمتوں کے دشمن بن گئے ہو۔ ہر کہ۔ اِسی بیماری کا یہ اثر ہے کہ جو تمہارے خیر خواہ ہیں وہ تمہارے نزدیک حقیر اور ذلیل ہیں اور جو بیگانے ہیں وہ تمہارے پیارے ہیں۔ زہر او۔ اِس بیماری میں پوری قوم مُبتلا ہے۔ شکر با آں۔ اسی بیماری کا اثر ہے کہ تم شکر کو گندی چیز سمجھتے ہو۔

[2] ہر خوشی۔ اِس بیماری سے ہر اچھی چیز بُری بنجاتی ہے، آبِ حیات زہر کا کام کرتا ہے۔ کیمیا۔ یہ مرض موت اور درد کا سبب ہے اور اس سے آخرت کی زندگی موت میں تبدیل ہو جاتی ہے۔ بس۔ اِس بیماری کی وجہ سے تمہاری یہ حالت ہے کہ جو شخص تمہاری محبت اور پیار کی وجہ سے تمہارا شکار اور گرویدہ ہے تم اُسکو ذلیل سمجھتے ہو۔

[3] آشنائی۔ جو دوستی عقل کی بنیاد پر ہوتی ہے اُس میں اضافہ ہوتا رہتا ہے اور جو دوستی نفسانی غرض پر مبنی ہوتی ہے وہ برابر گھٹتی رہتی ہے۔ زانکہ۔ نفسانی دوستی غرض کی وجہ سے ہوتی ہے۔

گر نخواہی[1] دوست را فردا نفیر — دوستی با عاقل و با عقل گیر
اگر تو کل (قیامت) کو کسی دوست کو قابلِ نفرت نہیں (بنانا چاہتا) — عقلمند اور عقل سے دوستی کر

از سموم نفس چوں با علتی — ہر چہ گیری تو مرض را آلتی
چونکہ تو نفس کی زہریلی ہوا سے بیمار ہے — تو جو بھی لے گا، مرض کا آلہ (دکار) ہے

گر بگیری گوہرے سنگے شود — ور بگیری مہرِ دل جنگے شود
اگر تو موتی لے گا، وہ پتھر ہو جائیگا — اگر تو دل کی محبت اختیار کریگا، وہ دشمنی ہو جائیگی

ور بگیری نکتۂ بکرِ لطیف — بعدِ درکت گشت بے ذوق و کثیف
اگر تو نیا پاک نکتہ حاصل کریگا — تیرے پا لینے کے بعد وہ بے ذوق اور گندہ ہو جائیگا

کہ من ایں را بس شنیدم کہنہ شد — چیز دیگر گو بجز ایں اے عضد
کہ میں نے اس کو بہت سنا ہے، پرانا ہو گیا ہے — اے یار! اس کے علاوہ کچھ کہہ

چیز دیگر تازہ و نو گفتہ گیر — باز فردا زاں شوی سیر و نفیر
فرض کر کہ دوسری کوئی تازہ اور نئی بات کہی ہوئی ہو — پھر تو کل کو اس سے بھی دل بھرا اور متنفر ہو گا

دفعِ علت[2] کن چو علت خو شود — ہر حدیثِ کہنہ پیشت نو شود
کیونکہ بیماری عادت بن جاتی ہے بیماری کو دفع کر — ہر پرانی بات تیرے لئے نئی ہو جائے گی

تا کہ از کہنہ برآرد برگِ نو — بشگفاند کہنہ صد خوشہ ز گو
حتیٰ کہ پرانی (بات) نئے پتّے نکالے گی — پرانی بات، گڑھے میں سے سینکڑوں خوشے کھلائیگی

ما طبیبانیم و شاگردانِ حق — بحرِ قلزم دید ما را فانفلق
ہم اللہ (تعالیٰ) کے شاگرد ہیں اور طبیب ہیں — ہمیں بحرِ قلزم نے دیکھا، تو وہ پھٹ گیا

آں طبیبانِ طبیعت دیگرند — کہ بدل از راہِ نبضے بنگرند
جسمانی طبیب، دوسرے ہیں — جو دل کو نبض کے راستے سے دیکھتے ہیں

ما بدل[3] بے واسطہ خوش بنگریم — کز فراست ما بعالی منظریم
ہم بغیر واسطے کے دل کو خوب دیکھتے ہیں — کیونکہ فراست کی وجہ سے ہم بلند مقام پر ہیں

آں طبیبانِ غذایند و ثمار — جانِ حیوانی بدیشاں استوار
وہ غذاؤں، اور پھلوں کے طبیب ہیں — حیوانی روح اُن سے ٹھیک ہوتی ہے

ما طبیبانِ فعالیم و مقال — ملہمِ ما پرتوِ نورِ جلال
ہم قولوں، اور فعلوں کے طبیب ہیں — اللہ (تعالیٰ) کا نور ہم پر الہام کرنیوالا ہے

---

[1] گر نخواہی۔ اگر ایسا دوست بنانا چاہتے ہو جس سے کل کو نفرت نہ ہو تو عقل کی بنیاد پر عقلمند سے دوستی کرو۔ از سموم۔ انسان جب نفسانی اغراض کی بیماری میں مبتلا ہے تو اس کا ہر کام اسکی بیماری میں اضافہ کریگا۔ ور بگیری۔ نفسانی مریض کا علمی ذوق فنا ہو جاتا ہے عمدہ قسم کے علمی نکتے بھی اس کو بُرے لگتے ہیں۔ چیز دیگر۔ اگر اور کوئی نکتہ بھی بیان کیا جائیگا تو کل کو اس سے بھی نفرت ہو جائے گی۔

[2] دفع۔ اگر قلبی بیماری کا علاج ہو جائے تو پرانی باتوں میں نئے نکتے نظر آئیں گے۔ بحرِ قلزم۔ حضرت موسیٰؑ کے واقعہ کی طرف اشارہ ہے۔ طبیبانِ طبیعت یعنی انسانی مزاج کے طبیب۔ بنگرند۔ جسمانی طبیب نبض دیکھ کر مرض کی تشخیص کرتا ہے۔

[3] ما بدل۔ انبیاء اور اولیاء بلا واسطہ دل کو دیکھ لیتے ہیں۔ فراست۔ مخفی علامتوں سے کسی چیز کو پہچان لینا۔ جانِ حیوانی۔ جسمانی اطباء کا کام روحِ حیوانی کو ٹھیک کرنا ہے۔ ما طبیبان۔ یہ انبیاء کا مقولہ ہے یعنی ہم انسان کو یہ بتاتے ہیں کہ تیرا کون سا فعل اور قول مہلک ہے اور کونسا نافع ہے۔ ملہم۔ دل میں بات ڈالنے والا۔

کاینچنیں فعلے ترا نافع بُوَد — وانچناں فعلے زرہ قاطع شَوَد

کہ ایسا فعل تیرے لئے نافع ہو گا — اور ایسا فعل راہِ حق سے جُدا کرنے والا ہو گا

اینچنیںؔ قولے ترا پیش آوَرد — وانچناں قولے ترا نیش آورد

ایسی بات تجھے آگے بڑھائے گی — اور ایسی بات تیرے ڈنک مارے گی

آنچناں وانیچنیں از نیک و بد — پیشِ تو بنہیم و بنمائیم جَد

ایسا، اور ویسا، اچھا، اور بُرا — ہم تیرے سامنے رکھتے ہیں اور اچھی طرح دکھا دیتے ہیں

گر تو خواہی ایں گزیں ور خواہی آں — زہر و شکر سنگ و گوہر شد عیاں

اگر تو چاہے اسکو اختیار کر، تو چاہے اُس کو — زہر اور شکر، پتھر اور جوہر نمایاں ہو گیا

واں طبیباں را بُوَد بوئے دلیل — ویں دلیلِ ما بود وحیِ جلیل

اُن طبیبوں کو دلیل سے سراغ ملتا ہے — اور ہماری دلیل اللہ (تعالیٰ) کی وحی ہوتی ہے

دستِؔ مزدے می نخواہیم از کَسے — دستِ مزدِ ما رسد از حق بَسے

ہم کسی سے مزدوری نہیں چاہتے ہیں — ہمیں اللہ (تعالیٰ) سے بہت مزدوری ملتی ہے

ہیں صلا بیماریِ ناسُور را — دارُوئے مایک بیک رنجور را

آگاہ! ناسور کی بیماری کے لئے پکار ہے — ہماری دوا، ہر ہر بیمار کے لئے ہے

## معجزہ خواستنِ قوم از پیغمبران علیہم السّلام

قوم کا پیغمبروں سے (اُن پر سلام ہو) معجزہ مانگنا

قوم گفتند اے گروہِ مدّعی — کو گواہِ علم و طبِّ نافعی

قوم نے کہا، اے دعوے دارو! — نفع رساں طب، اور علم کا کون گواہ ہے؟

چوںؔ شما بستہ ہمیں خواب و خورید — ہمچو ما باشید و در دِہ می چَرید

جبکہ تم بھی اسی سونے اور کھانے کے پابند ہو — ہماری طرح بنو اور گاؤں میں کھاؤ پیو

چوں شما در دامِ ایں آب و گلید — کے شما صیّادِ سیمرغِ دلید

جبکہ تم اسی پانی اور مٹی کے جال میں ہو — تو تم دل کے سیمرغ کے شکاری کہاں ہو!

حُبِّ جاہ و سَروری دارد برآں — کہ شمارد خویش از پیغمبراں

رتبہ اور سرداری کی محبت اُس پر آمادہ کرتی ہے — کہ اپنے آپ کو پیغمبروں میں شمار کرے

ما نخواہیم ایں چنیں لاف و دروغ — کردن اندر گوش و افتادن بدوغ

ہم اس طرح کی شیخی اور جھوٹ نہیں چاہتے — سُننا، اور بکھیڑے میں گرنا

---

لہ اینچنیں۔ یعنی انسان کو کونسے افعال و اقوال اللہ سے قریب کرتے ہیں اور کونسے راستہ روکتے ہیں۔ آنچناں۔ انسانوں کے لئے نیکی اور بدی کو خوب واضح کر کے بیان کرتے ہیں۔ گر تو خواہی۔ اس کے بعد پھر انسان کو اختیار ہے کہ وہ بدی کا راستہ اختیار کرے یا بھلائی کا۔ واں طبیباں۔ جسمانی طبیب عقلی دلائل سے کام لیتے ہیں ہم، وحی الٰہی سے رہبری حاصل کرتے ہیں۔

لہ دست مزدے۔ تمام انبیاء یہی کہتے ہیں لَاۤ اَسْـَٔلُكُمْ عَلَيْهِ اَجْرًا اِنْ اَجْرِيَ اِلَّا عَلَى اللّٰهِ۔ یعنی ہم تم سے اس کام کی مزدوری نہیں مانگتے ہیں ہماری مزدوری اللہ کے ذمہ ہے۔ ناسور۔ یعنی دشوار گذار مرض۔ کو گواہ۔ ان لوگوں نے انبیاء سے کہا اپنے دعوے پر گواہ لاؤ۔ چوں شما۔ کفار نے انبیاء پر ہمیشہ اسی قسم کا اعتراض کیا ہے۔ مَا لِهٰذَا الرَّسُوْلِ يَاْكُلُ الطَّعَامَ وَيَمْشِيْ فِي الْاَسْوَاقِ یعنی یہ کیسے انبیاء ہیں کہ بازاروں میں چلتے پھرتے ہیں اور کھانا کھاتے ہیں۔

لہ چوں شما یعنی کفار نے انبیاء سے کہا کہ تم خود جبکہ آب و گل سے بنے ہوئے ہو تو تم دوسروں کی کیا اصلاح کر سکتے ہو۔ حُبِّ جاہ۔ کفار نے یہ بھی کہا کہ بڑا بننے کا شوق پیغمبری
ہو رہی ہے۔ لاف۔ ڈینگ۔ [illegible]

آنبیاءؑ گفتند کاین زآں علت ست | مایۂ کوری حجابِ رُویت ست
انبیاء نے کہا یہ (باتیں) اُسی بیماری کی وجہ سے ہیں | اندھے پن کا سرمایہ، دیدار کا پردہ ہے

دعویٔ ما را شُنیدید و شما | می نہ بینید ایں گہر در دستِ ما
تم نے ہمارا دعویٰ سُن لیا، اور تم | ہمارے ہاتھ میں اِس جوہر کو نہیں دیکھتے ہو؟

اِمتحان ست ایں گہر مر خلق را | ماش گردانیم گردِ چشمہا
یہ جوہر، لوگوں کی آزمائش ہے | ہم اِس کو آنکھوں کے گرد گُھما رہے ہیں

ہر کہ گوید کو گوا گفتش گواست | کو نمی بیند گہر، حَبسِ عَماست
جو (یہ) کہے کہ گواہ کہاں ہے؟ اُسکی بات (خود) گواہ ہے | کہ وہ جوہر کو نہیں دیکھ رہا ہے اندھے پن کا قیدی ہے

آفتابے در سخن آید کہ خیز | کہ برآمد روز و برجہ کم ستیز
سورج کہے، کہ اُٹھ | دن نکل آیا، اُٹھ جا مخالفت نہ کر

تو بگوئی آفتابا کو گواہ | گویدت اے کور از حق دیدہ خواہ
تو کہے، اے آفتاب! گواہ کہاں ہے؟ | تجھ سے وہ کہیگا اے اندھے! اللہ تعالیٰ سے

روزِ روشن ہر کہ او جوید چراغ | عین جُستن کوریش باشد بلاغ
جو شخص روشن دن میں چراغ ڈھونڈے | یہ ڈھونڈنا ہی اُس کے اندھے پن کا اعلان ہے

ور نمی بینی گمانے بُردہ | کہ صَباح ست و تو اندر پردہ
اگر تو نہیں دیکھتا ہے، تو نے (مثلاً) ایک گمان کیا ہے | کہ صبح ہو گئی ہے، اور تو پردے میں ہے

کوریٔ خود را مکن زیں گفت فاش | خامُش و در انتظارِ فضل باش
اِس گفتگو سے، اپنے اندھے پن کو ظاہر نہ کر | چُپ رہ اور (اللہ کے) فضل کا انتظار کر

فضلِ بے علت مگر دریابدت | زیں شقاوت روئے دل بر تابد
شاید بے غرض فضل تجھے حاصل ہو جائے | اِس بدبختی سے تیرے دل کا رُخ موڑ دے

ورنہ ماندی در چنیں کوریٔ ابد | آئینہ پنہاں شد از تو در نمد
ورنہ تو ہمیشہ ایسے ہی اندھے پن میں رہیگا | آئینہ تجھ سے نمدے میں چُھپ گیا ہے

درمیانِ روز گفتن روز کو | خویش رُسوا کردن ست اے تند خو
دن میں کہنا کہ دن کہاں ہے؟ | اے بدمزاج! اپنے آپ کو رُسوا کرنا ہے

صبر و خاموشی جذوبِ رحمت ست | ویں نشاں جُستن نشانِ علت ست
صبر اور خاموشی رحمت کو کھینچنے والی ہے | اور یہ دلیل طلب کرنا بیماری کی علامت ہے



ملہ انبیاء۔ انبیاء نے کافروں سے کہا کہ تم ہماری نبوت کو نہیں دیکھتے ہو یہ تمہارا اندھاپن ہے۔ دعوی۔ یعنی نبوت کا دعوی۔ ایں گہر یعنی نبوت و رسالت۔ ماش گردانیم۔ یعنی اپنی نبوت سب کو دکھا رہے ہیں۔ ہر کہ گوید۔ جو شخص ہماری رسالت کو نہیں دیکھتا ہے اور گواہ طلب کرتا ہے یہ بات خود اس کی گواہ ہے کہ وہ اندھا ہے۔ آفتابے۔ اگر آفتاب کسی سے کہے کہ میں موجود ہوں اور دوسرا کہے کہ اپنے وجود پر گواہ لا تو یہ اس کہنے والے کے اندھے ہونے کی دلیل ہے آفتاب خود اپنے وجود کی دلیل ہوتا ہے۔

ملہ روز۔ جو شخص دن میں چراغ تلاش کرے۔ ور نمی بینی۔ یعنی اگر کسی کو آفتاب رسالت نظر بھی نہ آئے وہ کم از کم اس قدر کرے کہ یہ گمان کرلے کہ شاید وہ نکلا ہو اور میں خود پردے میں ہوں اس لئے مجھے نظر نہیں آتا ہے فضلِ بے علت۔ یعنی فضل خداوندی۔ زیں شقاوت یعنی آفتاب رسالت کا نظر نہ آنا

ملہ ورنہ۔ اگر علی الاعلان مخالفت کریگا تو ہمیشہ کے لئے بدبختی میں مبتلا ہو جائیگا اور اسکا آئینہ رسالت میں اپنا چہرہ نظر نہ آئے گا۔ درمیان۔ اگر کوئی شخص دن میں یہ کہے کہ دن کہاں ہے تو وہ خود اپنے اندھے پن کو ظاہر کرکے رسوائی مول لے لیتا ہے۔ جذوب۔ کھینچنے والا۔ نشان جستن یعنی معجزہ طلب کرنا۔

| | |
|---|---|
| اَنصِتُوا[1] بپذیر تا بر جانِ تو | آید از جاناں جزائے اَنصِتُوا |
| اَنصِتُوا کو قبول کر لے تاکہ تیری جان پر | محبوب کی طرف سے اَنصِتُوا کا بدلہ آئے |
| گر نخواہی نکس پیشِ ایں طبیب | بر زمیں زن زود سر را اے لبیب |
| اگر تو (بیماری کی) پلٹ نہیں چاہتا ہے اس طبیب کے سامنے | اے ذہین! سر کو جلد زمین پر رکھ دے |
| گفت افزوں را تو بفروش و بخر | بذلِ جان و بذلِ جاہ و بذلِ زر |
| زیادہ گفتگو کو بیچ ڈال، اور خرید لے | جان کی قربانی، اور رتبہ کی قربانی، اور مال کی قربانی |
| تا ثنائے تو بگوید فضلِ ھُو | کہ حسد آرد فلک بر جاہِ تو |
| تاکہ اللہ (تعالیٰ) کا فضل تیری ایسی تعریف کرے | کہ تیرے رتبے پر آسمان حسد کرے |
| چوں طبیباں را نگہدارید دل | خود بہ بینید و شوید از خود خجل |
| جب تم طبیبوں کے دل کی نگہداشت کرو گے | خود دیکھ لو گے، اور خود شرمندہ ہو گے |
| دفعِ[2] ایں کوری بدستِ خلق نیست | لیک اکرامِ طبیباں از ہدیست |
| اس اندھے پن کو دفع کرنا مخلوق کے ہاتھ میں نہیں ہے | لیکن طبیبوں کی عزت کرنا اسبابِ ہدایت میں سے ہے |
| ایں طبیباں را بجاں بندہ شوید | تا بمُشک و عنبر آگندہ شوید |
| ان طبیبوں کے دل سے غلام بنو | تاکہ مُشک اور عنبر سے پُر ہو جاؤ |

## متہم داشتنِ قوم انبیاء را علیہم السّلام

قوم کا انبیاء علیہم السّلام پر تہمت لگانا

| | |
|---|---|
| قوم گفتند ایں ہمہ زرق ست و مکر | کے خدا نائب کند از زید و بکر |
| قوم نے کہا یہ سب فریب اور مکر ہے | خدا زید، اور بکر کو کب قائم مقام بناتا ہے؟ |
| ہر رسولِ شاہ باید جنسِ اُو | آب و گِل کو خالقِ افلاک کو |
| بادشاہ کا قاصد اُس کا ہم جنس ہونا چاہیے | پانی اور مٹی کہاں اور آسمانوں کا پیدا کرنے والا کہاں؟ |
| مغزِ[3] خر خوردیم تا ما چوں شما | پشہ را داریم ہمرازِ ھُما |
| ہم نے گدھے کا بھیجا کھایا ہے کہ ہم تم جیسے | مچھروں کو ھُما کا ہمراز سمجھیں |
| کو ھُما کو پشہ کو گِل کو خدا | ز آفتابِ چرخ چہ بود ذرّہ را |
| کہاں ھُما کہاں مچھر، کہاں مٹی، کہاں اللہ | ذرّہ کو آسمان کے سورج سے کیا واسطہ |
| ایں چہ نسبت ایں چہ پیوندی بود | تا کہ در عقل و دماغے در رود |
| یہ کیا نسبت ہے یہ کیا تعلق ہے؟ | جو عقل اور دماغ میں آ سکے |

[1] اَنصِتُوا۔ قرآن پاک میں ہے: وَاِذَا قُرِیَ الْقُرْاٰنُ فَاسْتَمِعُوْا لَهٗ وَاَنْصِتُوْا لَعَلَّکُمْ تُرْحَمُوْنَ یعنی جب قرآن پڑھا جائے تو تم کان لگاؤ اور خاموشی سے سنو تاکہ تم پر رحم کر دیا جائے۔ گر نخواہی نکس۔ یعنی اگر تو مرض کے پلٹنے کا خواہشمند نہیں ہے۔ طبیب۔ یعنی رسولؐ۔ گفت۔ انبیاءؑ اور رسولوںؑ کے سامنے زیادہ گفتگو مناسب نہیں ہے اُن کیلئے ہر طرح کی قربانی کرنی چاہیئے۔ تاثنا۔ انسان کی قربانیوں پر اللہ تعالیٰ ایسی تعریف فرمائیگا کہ آسمان کو اس پر حسد آئیگا۔ چوں۔ جب اِن اطباء کی دلداری کی جائیگی تو انسان پر خود اپنی حقیقت کھل جائے گی۔

[2] دفع۔ رسالتؐ نظر نہ آنے کے مرض کا دفعیہ اللہ تعالیٰ کے ہاتھ میں ہے اور اِن لوگوں کی توقیر کرنا اس مرض کے دفعیہ کا سبب ہے۔ قوم۔ یعنی اہلِ سبا۔ کے خدا۔ بھلا انسان کو اللہ تعالیٰ اپنا خلیفہ کب بنا سکتا ہے۔ ہر رسول۔ شاہ اور اس کے قاصد کا ہم جنس ہونا ضروری ہے، انسان جو آب و گل سے بنا ہے اس کو اللہ سے کیا مناسبت ہے

[3] مغزِ خر۔ گدھے کا مغز کھانے سے انسان گدھا بنتا ہے۔ پشہ یعنی انسان۔ ھُما۔ یعنی اللہ تعالیٰ۔ کو ھُما۔ اللہ تعالیٰ [illegible]

تا کجا[1] ایں گفت بیہودہ کجا
یہ بیہودہ گفت گو کب تک؟

ایں چہ زرق ست و چہ شید ست و دغا
یہ کیا مکر ہے، یہ کیا فریب اور دغا ہے؟

خود کجا کو آسماں کو ریسماں
یہ خود کہاں ہے، کہاں آسمان کہاں کچا دھاگا!

می نگیرد مغزِ ما ایں داستاں
اس افسانے کو ہماری عقل قبول نہیں کرتی

غالباً ما عقل داریم ایں قدر
غالباً ہم اتنی تو عقل رکھتے ہیں

گندنا را می شناسیم از گزر
کہ گندنے کو گاجر سے پہچان لیں

## حکایت خرگوشاں کہ خرگوشے را بر سالت پیش فیل

اُن خرگوشوں کا قصہ کہ ایک خرگوش کو ہاتھی کے پاس قاصد بنا کر بھیجا

فرستادند کہ بگو کہ من رسولِ ماہِ آسمانم در پیش تو کہ ازیں

کہ تو جا کر کہہ، کہ میں آسمان کے چاند کا تیرے لئے قاصد ہوں، کہ تو پانی کے

چشمۂ آب حذر کن چنانچہ در کتاب کلیلہ و دمنہ آمدہ

اس چشمے سے پرہیز کر، جیسا کہ کلیلہ اور دمنہ کتاب میں مذکور ہے

ایں بداں ماند کہ خرگوشے بگفت
تو ایسا ہی ہے کہ ایک خرگوش نے کہا

من رسولِ ماہم و با ماہ جفت
میں چاند کا قاصد ہوں اور چاند کا ساتھی

کز[2] رمہ پیلاں ازاں چشمۂ زلال
کیونکہ ہاتھیوں کے جھنڈ سے اس صاف چشمہ پر

جملہ نخچیراں بُدند اندر وبال
تمام جنگلی جانور مصیبت میں تھے

جملہ محروم و ز خوف از چشمہ دور
سب محروم تھے اور ڈر کی وجہ سے چشمے سے دور تھے

حیلہ کردند چوں کم بود زور
چونکہ طاقت کم تھی انھوں نے تدبیر کی

از سرِ کہ بانگ زد خرگوشِ زال
ایک بوڑھے خرگوش نے پہاڑ پر سے آواز دی

سوئے پیلاں در شبِ غرّہ ہلال
ہاتھیوں کو چاند رات میں

شاہ[3] پیلاں من رسولم پیش باست
اے ہاتھیوں کے بادشاہ: سامنے کھڑا ہو جا میں قاصد ہوں

بر رسولاں بند و زجر و خشم نیست
قاصدوں پر پابندی اور دھمکی اور غصہ مناسب نہیں

ماہ میگوید کہ اے پیلاں روید
چاند کہہ رہا ہے کہ اے ہاتھیو! بھاگ جاؤ

چشمہ آنِ ماست زیں یکسو شوید
چشمہ ہماری ملکیت ہے اس سے ہٹ جاؤ

ورنہ من تاں کور گردانم ستم
ورنہ میں تمہیں اندھا کر دوں گا، ظلم

گفتم از گردن برون انداختم
میں نے بتا دیا، اپنا فرض ادا کر دیا

---

[1] تا کجا۔ اہلِ سبانے انبیاء سے یہ کہا۔ ریسماں: پھندا یا کچا دھاگا۔ غالباً۔ ہم میں اتنی عقل تو ہے کہ گندنے اور گاجر میں فرق کرلیں۔ گندنا عربی میں اُس کو کراث کہتے ہیں ایک بدبودار بیل ہے جو کھائی جاتی ہے۔ حکایت۔ اہلِ سبانے یہ قصہ نقل کیا کہ تمہاری تو وہی مثال ہے جیسا کہ خرگوش چاند کا رسول بنا تھا۔ من رسول۔ خرگوش نے کہا میں چاند کا قاصد اور پیامبر ہوں اور چاند کا ہمراز ساتھی ہوں۔

[2] کز۔ یہ خرگوش فرضی طور پر چاند کا رسول اسلئے بنا تھا کہ تمام جانور چشمے پر ہاتھیوں کے آنے سے تنگ تھے اور سب نے ملکر یہ ایک سازش کی تھی کہ ہاتھی اس چشمے پر آنا چھوڑ دیں۔ نخچیر۔ جنگل کے سب جانور ہاتھیوں کے ڈر سے اس چشمہ کے پانی سے محروم ہو گئے تھے چونکہ لڑنے میں تو کمزور تھے اس لئے انھوں نے یہ تدبیر سوچی تھی۔ زال۔ بڑھیا۔ غرّہ پہلی رات کا چاند۔

[3] شاہ۔ ہاتھیوں کے بادشاہ کو خرگوش نے حکم دیا کہ وہ ٹھہرے اور پھر کہا کہ میں چاند کا قاصد ہوں۔ ماہ میگوید۔ میں چاند کیطرف سے پیغام لایا ہوں چاند نے کہا ہے کہ یہ پانی کا چشمہ میری ملکیت ہے تم اُس پر نہ آیا کرو۔ ورنہ۔ اگر کہنا نہ مانو گے تو اندھا بنا دوں گا۔

ترکِ ایں چشمہ بگوئید و رَوید — تا ز زخمِ تیغِ من ایمن شوید

یہ چشمہ چھوڑ دو، اور چلے جاؤ — تاکہ میری تلوار کے زخم سے محفوظ ہو جاؤ

۱ نِکِ نشاں آنست کاندر چشمہ ماہ — مُضطرِب گردد ز پیلِ آب خواہ

دیکھو علامت یہ ہے، کہ چاند پانی میں — پانی پینے والے ہاتھی سے پریشان ہوتا ہے

کہ بیا رابع عشر اے شاہِ پیل — تا درونِ چشمہ یابی زیں دلیل

اے ہاتھیوں کے بادشاہ! چودھویں کو آ — تاکہ چشمے میں تو اس کی دلیل حاصل کرلے

آں فلاں شب حاضر آ اے شاہِ پیل — تا درونِ چشمہ یابی آں دلیل

اے ہاتھیوں کے شاہ! فلاں دولت کو آجا — تاکہ چشمے میں تو وہ دلیل پالے

چوں دو ہفتہ از مہِ نو بگذرید — شاہِ پیل آمد ز چشمہ می چرید

جب نئے چاند پر دو ہفتے گذر گئے — ہاتھیوں کا بادشاہ آیا چشمے سے (پانی) پینے لگا

چونکہ زد خرطوم پیل آں شب در آب — مُضطرِب شد آب و مہ کرد اضطراب

اُس رات کو جب ہاتھی نے پانی میں سونڈ ڈالی — پانی ہلا، اور چاند ہلنے لگا

۲ پیل باور کرد از وے آں خطاب — چوں درونِ چشمہ مَہ کرد اضطراب

ہاتھی نے اس کی بات کا یقین کرلیا — جب پانی میں چاند ہلا

ترس ترساں باز گشتند آں رمہ — بعد ازاں نامد یکے زیشاں ہمہ

وہ جھنڈ، خوف کھا کر واپس ہوگیا — اس کے بعد ان میں سے کوئی نہ آیا

ما نہ زاں پیلانِ گولیم اے گروہ — کاضطرابِ ماہ آرد ماں شکوہ

اے گروہ! ہم ان بیوقوف ہاتھیوں میں سے نہیں ہیں — کہ چاند کا ہلنا ہم پر دبدبہ قائم کرے

## جواب گفتنِ انبیاء طعنِ ایشاں را و مثل آوردنِ ایشاں را

انبیاء کا اُن کے اعتراض کا جواب دینا اور اُن کی ایک مثال بیان کرنا

۳ انبیاء گفتند آوہ پندِ ماں — سخت تر کرد اے سفیہان بندِ تاں

انبیاء نے فرمایا افسوس ہماری نصیحت نے — اے بیوقوفو! تمہاری بیڑی کو اور سخت کردیا

اے دریغا کہ دوا از رنجِ تاں — گشت زہرِ جاں قہر آہنج تاں

ہائے افسوس! تمہارے مرض کی وجہ سے دوا — جان کا زہر، تمہارا قاتل زہر بن گیا

ظلمت افزود ایں چراغ آں چشم را — چوں خدا بگماشت پردہ خشم را

یہ چراغ آنکھ کے اندھیرے کو اور بڑھا دیتا ہے — جبکہ اللہ (تعالیٰ) نے غضب کا پردہ ڈال دیا ہے

---

۱ نِک نشاں۔ خرگوش نے کہا میرے سچا ہونے کی علامت یہ ہے کہ جب کوئی ہاتھی پانی پیتا ہے تو وہ چاند پریشانی میں ہلنے لگتا ہے۔ کہ بیا۔ اگر یقین نہیں ہے تو چودھویں شب کو آنا اور میرے اس دعوے کی دلیل آنکھوں سے دیکھ لینا۔ چوں دو ہفتہ۔ جب چاند کے نکلنے پر دو ہفتے گذر چکے ہوئے تو ہاتھیوں کا بادشاہ چشمہ پر پانی پینے آیا۔ جرکوم۔ ہاتھی کی سونڈ۔

۲ پیل۔ جب پانی میں چاند کا عکس ہلا تو ہاتھی کو خرگوش کی بات کا یقین آگیا۔ ترس ترساں۔ ڈر کر جب ہاتھیوں کا بادشاہ بھاگا تو سارے ہاتھی بھاگ پڑے اور پھر کوئی ہاتھی چشمہ پر نہ آیا۔ ما نہ زاں۔ یہ قصہ سنا کر اہلِ سبا نے کہا ہم ایسے بیر قوف نہیں ہیں کہ ہاتھیوں کی طرح تمہاری باتوں میں آجائیں۔

۳ انبیاء۔ ان کی اس تقریر پر انبیاء نے اُن سے کہا کہ ہماری نصیحت سے تمہارے انکار کی بیڑیاں اور سخت ہوگئیں اور دوا نے زہر کا کام کیا۔ ظلمت۔ جب کسی پر غضبِ خداوندی ہوتا ہے تو نورِ ہدایت اُس کے لئے مزید اندھیرے کا سبب بنجاتا ہے۔

چہ[1] رئیسی جُست خواہیم از شُما | کہ ریاست ماں فزون ست از سَما
ہم، تم سے کیسی سرداری چاہیں گے | ہماری سرداری تو آسمان سے بڑھی ہوئی ہے

چہ شرف یابد ز کشتی بحرِ دُر | خاصہ کشتیِ زِ سرگیں گشتہ پُر
موتیوں کا سمندر، کشتی سے کیا شرافت حاصل کریگا؟ | خصوصاً اُس کشتی سے جو گوبر سے بھری ہوئی ہے

اے دریغ آں دیدۂ کور و کبود | کافتابے اندرو ذرّہ نمود
اُس اندھی اور تاریک آنکھ پر افسوس ہے | جس میں سورج ایک ذرّہ نظر آئے

کآدمے کو بُود بیمثل و فرید | دیدۂ ابلیس جز طینے ندید
جیسا کہ آدمؑ، جو کہ بیمثل اور یکتا تھے | شیطان کی آنکھ نے مٹی کے علاوہ کچھ نہ دیکھا

چشمِ[2] دیوانہ بہارش دَے نمود | زاں طرف جنبید کو را خانہ بود
شیطانی آنکھ نے (موسمِ) بہار کو خزاں دکھایا | اُسی طرف گئی جو اُس کا مقام تھا

اے بسا دولت کہ آید گاہ گاہ | پیشِ بے دولت بگردد اُو ز راہ
بہت سی دولتیں ہیں جو کبھی کبھی حاصل ہوتی ہیں | بدبخت کے لئے وہ راستہ سے لوٹ جاتی ہیں

اے بسا معشوق کآید ناشناخت | پیشِ بدبختے نداند عشق باخت
بہت سے معشوق ہیں جو بغیر جان پہچان کے آجاتے ہیں | ایک بدبخت کے سامنے جو عشقبازی نہیں جانتا ہے

احمقاں را ایں چنیں حرماں چرا ست | می نسازد گمرہاں را راہِ راست
بیوقوفوں کی ایسی محرومی کیوں ہے؟ | گمراہوں کو سیدھا راستہ موافق نہیں آتا ہے

ایں غلط دہ دیدہ را حرمانِ ما ست | ویں مُقلّبِ قلب را سوءُ القضا ست
آنکھ کو غلط دکھلانے والی ہماری محرومی ہے | اور یہ ہمارے دل کو پھیرنے والی بُری تقدیر ہے

چوں[3] بُتِ سنگیں شما را قبلہ شُد | لعنت و کوری شما را ظُلّہ شُد
جب پتھر کا بُت تمہارا قبلہ بن گیا | لعنت اور اندھاپن تمہارا سائبان بنگیا

چوں بشاید سنگ انبازِ حق | چوں نشاید عقل و جاں ہمرازِ حق
تمہارے پتھر کا اللہ (تعالیٰ) کا شریک ہونا کیسے مناسب ہوا؟ | عقل اور روح کو اللہ (تعالیٰ) کا ہمراز بنانا کیوں؟

پشّہ مُردہ ہُما را شُد شریک | چوں نشاید زندہ ہمرازِ ملیک
مرا ہوا مچھر، ہُما کا شریک بن گیا | زندہ کا اللہ (تعالیٰ) کا ہمراز ہونا کیوں مناسب نہ ہوا؟

---

بُت کو تو اللہ کا شریک سمجھ رہے ہو لیکن عقل اور جان کو اللہ کا ہمراز سمجھنے میں تمہیں اشکال پیش آرہا ہے۔ پشّہ مُردہ۔ یعنی پتھر کا بت ہُما۔ یعنی اللہ تعالیٰ۔ ملیک۔ اللہ تعالیٰ۔

[1] چہ۔ جس کو اللہ کے تقرّب سے وہ مرتبہ حاصل ہو جو آسمان سے بھی بلند ہے وہ تمہاری سرداری کا کیا خواہشمند ہو سکتا ہے۔ چہ شرف۔ جس سمندر میں موتی بھرے ہوں اُس کو گوبر بھری کشتی سے کیا شرافت حاصل ہو سکتی ہے۔ اے دریغ۔ وہ آنکھ قابلِ افسوس ہے جس کو آفتاب ذرّہ نظر آئے۔ کآدمے۔ یہ شیطانی آنکھ ہے کہ اُس نے حضرت آدمؑ کے پتلے کی مٹی کو دیکھا اور اُن کے باطنی اوصاف کو نہ دیکھا۔

[2] چشمِ دیوانہ۔ شیطان کو شیطانی آنکھ نے حقیقت کے خلاف دکھایا حضرت آدمؑ جو منزلہ بہار تھے وہ اُس کو خزاں نظر آئے خود ذلیل تھا اُس کی نگاہ ذلیل چیز پر پڑی۔ اے بسا۔ بدبختوں کو قیمتی دولت حاصل نہیں ہوتی۔ ناشناخت۔ ناقدروں کو دولت ملتی ہے لیکن وہ اُس کی قدر نہیں کرتے۔ حرماں۔ یعنی احمقوں کی محرومی کا سبب اُن کی حرمان نصیبی ہے جو اللہ تعالیٰ کے حکم سے اُن پر مسلط ہے۔

[3] چوں۔ انبیاء نے اہلِ سبا سے کہا چونکہ تم بُت پرستی میں مبتلا ہو گئے ہو اس لئے لعنت اور اندھاپن تم پر مسلط ہو گیا ہے۔ چوں بشاید۔ تمہارے اندھے پن کی یہ علامت ہے کہ پتھر کے

آں[1] بُتِ مُردہ تراشیدہ شماست ‌‌ — ‌‌ پشّۂ زندہ تراشیدہ خداست
وہ مُردہ بُت تمہارا گھڑا ہوا ہے ‌‌ — ‌‌ زندہ پتھر، خدا کا بنایا ہوا ہے

عاشقِ خویشند و صنعت کردِ خویش ‌‌ — ‌‌ دُمِّ ماراں را سَرِ مارست کیش
وہ اپنے اور اپنی دستکاری کے عاشق ہیں ‌‌ — ‌‌ سانپوں کی دُم کا مذہب سانپ کا سَر ہے

نے دراں دُم دولتے و نعمتے ‌‌ — ‌‌ نے دراں سَر راحتے و لذتے
نہ اُس دُم میں کوئی دولت اور نعمت ہے ‌‌ — ‌‌ نہ اُس سَر میں کوئی راحت اور لذت ہے

گِردِ سَر گرداں بُوَد آں دُمِّ مار ‌‌ — ‌‌ لائق اند و درخورند آں ہر دو یار
وہ سانپ کی دُم سَر کے چاروں طرف گھومتی رہتی ہے ‌‌ — ‌‌ وہ دونوں دوست لائق اور مناسب ہیں

آنچناں[2] گوید حکیمِ غزنوی ‌‌ — ‌‌ در الٰہی نامہ گر خوش بشنوی
غزنوی دانا، ایسا ہی فرماتے ہیں ‌‌ — ‌‌ الٰہی نامہ میں اگر تو اچھی طرح سُنے

کم فضولی کن تو در حکمِ قدر ‌‌ — ‌‌ درخور آمد شخصِ خر با گوشِ خر
تقدیر کے فیصلے میں تو بکواس نہ کر ‌‌ — ‌‌ گدھے کا جسم گدھے کے کان کے لائق ہے

شد مناسب عضوہا و ابدانہا ‌‌ — ‌‌ شد مناسب وصفہا با جانہا
اعضا، اور بدن مناسبت سے بنے ہیں ‌‌ — ‌‌ اوصاف، جانوں کے مناسب ہیں

وصف[3] ہر جانے مناسب با شُدَش ‌‌ — ‌‌ بیگماں با جاں کہ حق بتراشدش
ہر روح کی صفت اُس کے مناسب ہوتی ہے ‌‌ — ‌‌ یقیناً اللہ (تعالےٰ)، اُس کو روح کے مناسب پیدا کرتا ہے

چوں صفت با جاں قرین کردست او ‌‌ — ‌‌ پس مناسب دانش ہمچوں چشم و رو
جبکہ اُس نے صفت کو روح کا ساتھی بنا لیا ہے ‌‌ — ‌‌ تو اُس کو چہرے اور آنکھ کی طرح مناسب سمجھ

شُد مناسب وصفہا در خوب و زشت ‌‌ — ‌‌ شُد مناسب حرفہا کہ حق نوشت
اچھائی اور بُرائی میں مناسب صفتیں پیدا ہوئی ہیں ‌‌ — ‌‌ جو حروف اللہ (تعالےٰ) نے لکھے وہ مناسب ہیں

دیدہ و دل ہست بین الاصبعین ‌‌ — ‌‌ چوں قلم در دستِ کاتب اے حسین
آنکھ اور دل دو اُنگلیوں کے درمیان ہیں ‌‌ — ‌‌ اے حسین! جیسا کہ کاتب کے ہاتھ میں قلم

اِصبعِ لُطف ست و قہرے درمیان ‌‌ — ‌‌ کِلکِ دل با قبض و بسطے زیں بنان
مہر اور قہر کی اُنگلی ہے، درمیان میں ‌‌ — ‌‌ اِن سَرِ انگشت سے دل کا قلم تنگی اور کشادگی میں ہے

---

ایک روح کیلئے صفت کفر پیدا فرمائی ہے تو وہی صفت اُسکے مناسب تھی۔ شُد مناسب۔ قلمِ تقدیر نے جو حرف لکھے وہی اس شخص کے مناسب تھے۔ دیدہ و دل۔ انسان کا دل اور آنکھ قدرت کی دو انگلیوں کے قبضہ میں ہیں وہ جس طرف چاہتی ہیں اُنکا رُخ موڑ دیتی ہیں۔ اِصبع۔ جن دو انگلیوں کے درمیان میں قلمِ دل ہے وہ ایک قہر کی انگلی ہے دوسری مہر کی انگلی ہے۔ بنان۔ بنانۃ کی جمع سَرِ انگشت۔

[1] آں بُت۔ بُت جو تم نے خود اپنے ہاتھوں سے تراشا وہ اللہ تعالیٰ کا شریک ہو گیا لیکن تمہارے نزدیک انسان جو اللہ کا بنایا ہوا ہے وہ اللہ کا ہمراز نہیں ہو سکتا۔ عاشق۔ تو تم دراصل اپنے اور اپنی مصنوعات کے عاشق ہو۔ دُمِّ ماراں۔ سانپ کی دُم سانپ کے سَر کی اطاعت کرتی ہے، مثل مشہور ہے جیسی روح ویسے فرشتے۔ گرد سَر جس جانب منہ جائیگا اُسی جانب اُس کی دُم جائیگی۔ دو یار یعنی سانپ کی دُم اور سَر۔

[2] آنچناں۔ حکیم سنائی غزنوی نے الٰہی نامہ میں جو باتیں سمجھائی ہیں اُن کو بیان کر کے یہ بات بتلاتے ہیں کہ کفار کی محرومی اور اُن کی عجیب عقل پر تعجب کی ضرورت نہیں ہے اُس میں اللہ تعالیٰ کی حکمتیں مضمر ہیں وہی ان حکمتوں کو خوب سمجھتا ہے۔ کم فضولی۔ اللہ تعالیٰ کے فیصلوں میں زیادہ باتیں بنانا بیکار ہیں اُس نے ہر کام مناسبت سے کیا ہے عضوہا۔ اللہ تعالیٰ نے سارے اعضاء اور بدنوں میں خاص تناسب رکھا ہے ہر روح میں اُسکے مناسب اوصاف پیدا فرمائے ہیں۔

[3] وصف۔ ہر جان کے اوصاف اُسکے مناسب پیدا فرمائے ہیں جب اللہ تعالیٰ نے

اے[1] قلم بنگر گر اجلالیستی ۔۔۔ کہ میانِ اصبعین کیستی

اے قلم! اگر تو خدائی ہے تو خیال رکھ ۔۔۔ کہ تو کس کی دو انگلیوں کے درمیان میں ہے؟

جملہ قصد و جنبشت زیں اصبع ست ۔۔۔ فرقِ تو بر چار راہِ مجمع ست

تیرا سب ارادہ اور حرکت اس انگلی سے ہے ۔۔۔ تیرا فرق مجمع کے چوراہے پر اٹھا ہوا اور زیر ہوا ہے

ایں حروفِ حالہات از نسخِ اوست ۔۔۔ عزم و فسخت ہم ز عزم و فسخِ اوست

تیرے احوال کے حروف اس کی تحریر کے ہیں ۔۔۔ تیرا ارادہ اور اسکو فسخ کرنا اسی کے ارادے اور فسخ کرنے سے ہے

جز نیاز و جز تضرع راہ نیست ۔۔۔ زیں تقلب[2] ہر قلم[3] آگاہ نیست

دعا اور عاجزی کے علاوہ کوئی راستہ نہیں ہے ۔۔۔ اس گردش سے ہر قلم باخبر نہیں ہے

ایں قلم داند ولے بر قدرِ خود ۔۔۔ قدرِ خود پیدا کند در نیک و بد

اسکو قلم جانتا ہے لیکن اپنے مرتبہ کی بقدر ۔۔۔ اچھائی اور برائی میں اپنا مرتبہ سمجھ لیتا ہے

انچہ در خرگوش و پیل آویختند ۔۔۔ تا ازل را با حیل آمیختند

وہ جو کچھ خرگوش اور ہاتھی کے قصے سے متعلق ہوئے ۔۔۔ حتی کہ حکمت ازلی کو دنیاوی حیلوں سے ملا دیا

## بیانِ آنکہ ہر کس را نرسد مثل آوردن خاصہ در کارِ الٰہی

اس کا بیان کہ ہر شخص کو یہ حق نہیں ہے کہ مثال بیان کرے خصوصاً اللہ تعالٰی کے کام کی

کے رسد[5] تا ایں مثلہا ساختن ۔۔۔ سوئے آں درگاہِ پاک انداختن

ان کو کیا حق تھا کہ انھوں نے یہ مثالیں گھڑیں ۔۔۔ اس پاک دربار کی جانب منسوب کیں

آن مثل آوردن آنحضرت ست ۔۔۔ کہ بعلمِ سر و جہر او آیت ست

مثال دینا اُس دربار کا (حق) ہے ۔۔۔ کہ جس کا غیب اور شہادت کا علم واضح ہے

تو چہ دانی سرِ چیزے تا تو کل ۔۔۔ تا بزلف و یا برخ آری مثل

تو کسی چیز کا راز کیا جانے جب تک تو گنجا ہے ۔۔۔ تا کہ تو زلف یا رخسار کی مثال بیان کرے

موسئ آں را کہ عصا دید و نبود ۔۔۔ اژدہا بد سرِ او لب می کشود

موسیٰ نے جس کو عصا دیکھا اور وہ (عصا) نہ تھا ۔۔۔ اژدہا تھا اس کے راز کو ہونٹ کھولتا تھا

---

وہ خیال ہے اس سے اُس کو پوری واقفیت ہو۔ کل۔ گنجا اگر زلف اور رُخ کی مثالیں بیان کرے تو لامحالہ غلط ہوں گی کیونکہ وہ خود زلف کی حقیقت سے ناواقف ہے۔ موسیٰ۔ حضرت موسیٰ جیسا نبی اپنے عصا کی حقیقت سے ناواقف تھے وہ اس کو محض لاٹھی سمجھے حالانکہ وہ اژدہا تھا اس نے ہونٹ ہلائے تو اُن پر راز منکشف ہوا تو جب حضرت موسیٰ کا علم بھی ناقص ہے تو تم ان نفسانی خواہشوں کی حقیقت جو کہ دراصل شیطانی دام و دانہ ہیں کیا سمجھ سکتے ہو۔

[1] اے قلم۔ دل کو ہمیشہ اس کو مدِ نظر رکھنا چاہیئے کہ وہ کس ذات کے قبضہ میں ہے۔ جملہ۔ انسان کے تمام حرکات و سکنات اس انگلی کی وجہ سے ہیں انسان اور انسان میں جو فرق ہے وہ قیامت کے چوراہے پر ظاہر ہوگا۔ ایں حروف۔ انسان کو جو حالات پیش آتے ہیں وہ قلم تقدیر کے لکھے ہوئے ہیں۔ عزم۔ بعض بزرگوں نے کہا ہے۔ عرفتُ ربی بفسخ العزائم یعنی اپنے پروردگار کو اپنے ارادوں کے فسخ ہونے سے پہچانا۔ جز نیاز۔ قلم تقدیر کے لکھے ہوئے سے نجات کا راستہ صرف عاجزی اور گریہ ہے۔

[2] تقلب۔ یعنی حالات کا تغیر۔

[3] قلم۔ یعنی انسان کا دل۔ ایں قلم۔ کچھ لوگ اپنے دل کے احوال سے اپنی اچھائی اور برائی کا اندازہ لگا لیتے ہیں۔ آنچہ۔ اب مولانا نے پھر اہلِ سبا کے قصہ کی طرف رُخ کیا ہے اہلِ سبا نے رسولوں اور خدا کو کلیلہ و دمنہ کے قصہ میں خرگوش اور ہاتھی سے تشبیہ دی تھی۔ ازل۔ یعنی ازلی حکمت۔ حیل۔ یعنی دنیاوی حیلے۔

[5] کے رسد۔ اہلِ سبا کو یہ حق نہ تھا کہ وہ اس طرح کی مثالیں جناب باری تعالٰی کے لئے گھڑیں۔ آن مثل۔ صحیح مثال وہی دے سکتا ہے جس کو خیال اور جس کے لئے

چوں چناں شاہے نداند سرِ چوب | تو چہ دانی سرِ این دام و حبوب
جبکہ ایسا شاہ، لکڑی کے راز کو نہ سمجھے | تو اس جال اور دانوں کے راز کو کیا سمجھے گا،

چوں غلط شد چشمِ موسیٰؑ در مثل | چوں کند موشے فضولی[1] مَدخل
جب مثال کے معاملہ میں حضرت موسیٰؑ کی آنکھ غلط ہو گئی | تو فضول چوہا اس میں کیا سوراخ بنا سکتا ہے؟

آں مثالت را چو اژدرہا کند | تا بیاسخ جزو جزوت بر کند
وہ تیری مثال کو اژدہا جیسا بنا دیتا ہے | تاکہ جواب میں تیرے جزو جزو اکھاڑ دے

ایں مثال آورد ابلیسِ لعیں | تاکہ شد ملعونِ حق تا یومِ دیں
ملعون شیطان، یہ مثال لایا | یہاں تک کہ وہ اللہ (تعالیٰ) کی جانب سے قیامت تک کے لئے ملعون ہو گیا

ایں مثال آورد قارونؑ[2] از لجاج | تا فرو شد در زمیں با تخت و تاج
قارون، جھگڑے سے یہ مثال لایا | یہاں تک کہ تخت و تاج کے ساتھ زمین میں دھنس گیا

ایں مثال آورد نمرودِ جہول | تاکہ پشہ مغزِ سر خوردش عجول
جاہل نمرود، یہ مثال لایا | یہاں تک کہ مچھر نے جلدی سے اس کے سر کا مغز کھایا

ایں مثال آورد فرعون از غلط | تاکہ اندر آبِ دریا شد سقط
فرعون غلطی سے یہ مثال لایا | یہاں تک کہ دریا کے پانی میں بیکار بن گیا

ایں مثال اندیش گشتہ قومِ عاد[3] | کاستخواں شاں خرد و مرد آمد ز باد
قومِ عاد یہ مثال سوچنے والی بنی | کہ ان کی ہڈیاں ہوا سے ریزہ ریزہ ہو گئیں

ایں مثال آورد ہر بدبختِ دُوں | تاکہ شد در قعرِ دوزخ سرنگوں
ہر بدبخت کمینہ یہ مثال لایا | یہاں تک کہ دوزخ کی گہرائی میں اوندھا ہو گیا

ایں مثالت را چو زاغ و بوم داں | کز ایشاں پست شد صد خانداں
تو اس مثال کو کوا اور اُلو سمجھ | کہ ان کی وجہ سے سینکڑوں خاندان تباہ ہو گئے ہیں

## مثلہا زدن قومِ نوحؑ باستہزا در زمانِ کشتی ساختنِ او

قومِ نوحؑ کا حضرت نوحؑ کے کشتی بنانے کے وقت مذاق میں مثال بیان کرنا

نوحؑ اندر بادیہ کشتی بساخت | صد مثل گو از پئے تسخر بتاخت
(حضرت) نوحؑ نے جنگل میں کشتی بنائی | سینکڑوں مثال دینے والے مذاق کیلئے دوڑے

---

زاغ و بوم۔ یہ تباہی اور نحوست کی علامتیں ہیں۔ مقصد۔ اوپر بتایا تھا کہ غلط دلائل سے قومیں تباہ ہوئی ہیں اب اس کو مثال سے سمجھاتے ہیں۔ بادیہ۔ جنگل۔

[1] فضولی۔ بغیر اختیار کے کام کرنے والا۔ مدخل۔ سوراخ، گھسنے کی جگہ۔ آن مثالت۔ غلط مثالیں دینا خود مثال دینے والے کی تباہی کا سبب بنتا ہے۔ ابلیس۔ شیطان نے کہا۔ خَلَقْتَنِیْ مِنْ نَّارٍ وَّخَلَقْتَہٗ مِنْ طِیْنٍ۔ "اے اللہ تو نے مجھے آگ سے بنایا اور اس آدم کو مٹی سے" لہٰذا میں اس سے افضل ہوں تو اس کو سجدہ کیوں کروں۔

[2] قارون۔ قارون سے کہا گیا کہ اللہ نے تجھے جو دولت دی اس کے ذریعہ آخرت کا طالب بن تو اس نے کہا اِنَّمَآ اُوْتِیْتُہٗ عَلٰی عِلْمٍ یعنی یہ دولت میرے علم اور تدبیر سے مجھے حاصل ہوئی ہے اس میں کسی کا کیا دخل ہے۔ لجاج۔ جھگڑا۔ نمرود۔ نمرود نے خدائی کا دعویٰ کیا اور کہا اَنَا اُحْیٖ وَاُمِیْتُ یعنی لوگوں کی موت اور زندگی میرے قبضہ میں ہے۔ عجول۔ جلد باز۔ فرعون۔ فرعون نے کہا اَنَا رَبُّکُمُ الْاَعْلٰی میں تمہارا بڑا خدا ہوں۔ سقط۔ بیکار چیز۔

[3] قومِ عاد۔ حضرت ہودؑ کے ساتھ اُن لوگوں نے غلط باتیں کیں تو آندھی سے ہلاک ہو گئے۔ دیں مثالت۔ یعنی غلط مثالوں اور غلط دلائل سے قومیں تباہ ہوئی ہیں۔ تسخر۔ مذاق۔

دَر بیابانے کہ چاہ و آب نیستؔ
اِس جنگل میں جہاں کنواں اور پانی نہیں ہے

می کُنَد کشتی چہ ناداں ابلہیست
وہ کشتی بنا رہا ہے، کس قدر نادان اور بیوقوف ہے

آں یکے میگفت ایں کشتی بتاز
ایک کہتا تھا کہ اس کشتی کو دوڑا

واں یکے میگفت پَرّش ہم بساز
اور ایک کہتا تھا کہ اُس کے پر بھی لگا

آں یکے میگفت دُنبالش کژست
ایک کہتا تھا کہ اُس کا دُنبالہ ٹیڑھا ہے

واں یکے میگفت پُشتش کژ مژ است
ایک کہتا تھا کہ اُس کی پُشت ٹیڑھی میڑھی ہے

آں یکے میگفت پالانش کجاست
ایک کہتا تھا کہ اس کا پالان کہاں ہے؟

واں یکے میگفت پایش کج چراست
ایک کہتا تھا کہ اس کا پایہ ٹیڑھا کیوں ہے؟

آں یکے میگفت کایں مَشکِ تہی ست
ایک کہتا تھا کہ یہ خالی مشکیزہ ہے

واں یکے میگفت ایں خر بہرِ کیست
ایک کہتا تھا کہ یہ گدھا کس کے لئے ہے

آں یکے میگفت بیکاری مگر
ایک کہتا تھا کہ شاید تو بیکار ہے

یا شدی فرتوت و عقلت شد زِ سَر
یا تو کھوسٹ ہو گیا ہے اور تیرے سر سے عقل نکل گئی ہے

او ہمی گفت ایں بفرمانِ خداست
وہ کہتے تھے، کہ یہ خدا کے حکم سے ہے

ایں بچربکہا نخواہد گشت کاست
یہ مسخروں سے نہ گھٹے گی

## حکایتؔ آں دُزد کہ پرسید ند چہ میکُنی دَر نیم شب دَر زیرِ ایں دیوار، گفت دُہل می زنم

اُس چور کی حکایت جس سے دریافت کیا کہ تو آدھی رات میں اس دیوار کے پاس کیا کر رہا ہے؟ اُس نے کہا ڈھول بجا رہا ہوں

ایں مَثَل بشنو کہ شب دُزدِ عَنید
یہ مثال سُن، کہ رات میں ایک سرکش چور

دَر بُنِ دیوار حُفرہ می بُرید
دیوار کی جڑ میں گڑھا کھود رہا تھا

نیم بیدارے کہ اُو رنجور بُود
ایک اُدھ کچری نیند والا جو کہ بیمار تھا

طقطقِ آہستہ اش رامی شنود
اُس کی آہستہ کھٹ کھٹ کو سُن رہا تھا

رفت بر بام و فرود آویخت سَر
وہ کوٹھے پر چڑھا اور سر کو جھکایا

گفت اُورا در چہ کاری اے پدر
اُس سے کہا اے بابا! تو کس کام میں لگا ہے؟

خیر باشد نیم شب چہ میکُنی
خیر تو ہے، آدھی رات میں تو کیا کر رہا ہے؟

تو کئی گفتا دُہل زن اے سَنی
تو کون ہے؟ اُس نے کہا اے بزرگ! ڈھول بجانے والا (ہوں)

---

لہ آب نیست..... کشتی کی وہاں ضرورت ہوتی ہے جہاں دریا ہو یہاں خشک جنگل ہے اس میں نوحؑ کشتی کیوں بنا رہے ہیں۔ بتاز یعنی یہ کشتی خشکی میں دوڑانے کی ہے لہٰذا اس کو جنگل میں دوڑا۔ پرّش اس کشتی کے پر لگا تاکہ اُڑ سکے پانی تو موجود نہیں کہ اس میں چلے گی۔

ٹہ آں یکے۔ مذاق میں کوئی حضرت نوحؑ سے کہتا کہ اس کشتی کا پچھلا حصہ ٹیڑھا ہے کوئی کہتا کہ اس کی پشت ٹیڑھی ہے کوئی مذاق میں کہتا کہ اس گدھے کا پالان کہاں ہے کوئی کہتا کہ اس کا پایہ ٹیڑھا ہے۔ مشک۔ کوئی کشتی کو مشک بتاتا کوئی اس کو گدھا قرار دیتا۔ او ہمی گفت حضرت نوحؑ جواب میں فرماتے کہ یہ کشتی خدا کے حکم سے بنا رہا ہوں اور تمہارے مذاق اُڑانے سے اس میں کوئی کوتاہی نہ کروں گا۔

سہ حکایت۔ حضرت نوحؑ نے قوم سے فرمایا تھا۔ اِن تسخروا منا فانا نسخر منکم کما تسخرون یعنی جس طرح آج تم ہمارا مذاق اُڑا رہے ہو آئندہ دیکھنا ہم تمہارا مذاق اُڑائیں گے۔ اسی مناسبت سے مولانا نے یہ حکایت نقل کی ہے عنید جھگڑالو۔ حفرہ گڑھا۔ طقطق۔ کھٹ کھٹ گفت اورا۔ اس بیمار گھر والے نے چور سے کہا۔ خیر باشد یعنی خیریت ہے آدھی رات کو تو یہ کیا کام کر رہا ہے اور تو کون ہے۔ ستی۔ بزرگ۔

در چہ کاری گفت می کوبم دُہل — گفت کو بانگ دُہل اے بوشل[1]

تو کس کام میں (مصروف) ہے اُس نے کہا ڈھول بجا رہا ہوں — اُس نے کہا اے مختلف طریقوں والے ڈھول کی آواز کہاں ہے

گفت فردا بشنوی ایں بانگ را — نعرہ یا حسرتا وا ویلتا

اُس نے کہا تو اس آواز کو کل سُن لے گا — یا حسرتا واویلا کا نعرہ

من چو رفتم بشنوی بانگ دُہل — آں زماں واقف شوی بر جزو کل

میں جب چلا جاؤں گا تو ڈھول کی آواز سُن لیگا — اُس وقت تو جزو کل سے واقف ہو جائے گا

در غلط افتادہ اے نیم خام — پختہ شو در آتش حق والسلام

اے ادھ کچرے! تو غلطی میں پڑا ہوا ہے — اللہ (کے عشق) کی آگ میں پختہ بن والسلام

آں دروغ ست و کژ و بر ساختہ — سرّ آں کژ را تو ہم نشناختہ

وہ (مثال) جھوٹی اور ٹیڑھی اور بناوٹی ہے — اُس ٹیڑھی کے راز کو بھی تو نے نہیں پہچانا ہے

## جواب آں مثل کہ منکران گفتند از رسالت خرگوش

خرگوش کے قاصد بننے کی مثال جو منکروں نے بیان کی اُس کا جواب

سرّ آں خرگوش داں دیو فضول — کہ بہ پیش نفس[2] تو آمد رسول

اُس خرگوش کا راز سمجھ کہ وہ نالائق شیطان ہے — جو کہ تیرے نفس کے سامنے قاصد بن کر آیا

تا کہ نفس گول را محروم کرد — زآب حیوانے کہ از وے خضر خورد

یہاں تک کہ احمق نفس کو اُس نے محروم کر دیا — اُس آب حیات سے جو خضر نے پیا

باز گونہ کردہ معنیش را — کفر گفتی مستعد شو نیش را

تو نے اُس کے معنی کو اُلٹ دیا — تو نے کفر کیا، سزا کے لئے تیار ہو جا

اضطراب ماہ گفتی در زلال — کہ بترسانید پیلاں را شغال

صاف پانی میں تو نے چاند کا حرکت کرنا بیان کیا — جس سے گیدڑ نے ہاتھیوں کو ڈرایا

قصۂ خرگوش و پیل آری و آب — خشیت پیلان زمہ در اضطراب

تو خرگوش اور ہاتھی اور پانی کا قصہ بیان کرتا ہے — چاند کے ہلنے سے ہاتھیوں کا ڈرنا (بیان کرتا ہے)

ایں[3] چہ ماند آخر اے کوران خام — با مہے کہ شد زبونش خاص و عام

اے اندھو (عقل کے) کچو! یہ کیا مشابہت رکھتا ہے؟ — اُس چاند سے جس کے خاص و عام تابع ہیں

---

[1] بوشل۔ مختلف طریقوں والا ہو نغموں والا۔ نعرہ یعنی تیرا سب ٹٹ جائیگا اور تو واویلا کریگا تو وہ میرے ڈھول کی آواز ہوگی جو تو سن لیگا۔ من یعنی جب میں چوری کر کے چلا جاؤنگا تب تجھے سب یہ معلوم ہو جائیگا۔ در غلط۔ یہ انبیاء کا مقولہ ہے کہ تم لوگ غلط مثالیں دے رہے ہو ایک غلطی تو یہ ہے کہ وہ مثال محض فرضی ہے پھر غلطی یہ ہے کہ اُس افسانے اور فرضی قصہ کی حقیقت نہیں سمجھے جواب۔ اب مولانا اُس قصہ کا واقعی مطلب سمجھاتے ہیں۔ خرگوش۔ اس سے مراد شیطان ہے۔

[2] پیش نفس۔ احمق سے مراد نفس انسانی ہے۔ آب۔ پانی سے مراد وہ آب حیات ہے جو خضر نے حاصل کر لیا تھا یعنی شیطان نفس کو گمراہ کر کے آب حیات سے محروم کر دیتا ہے۔ گول۔ احمق۔ باز گونہ۔ اہل سبا نے اس قصہ کو اُلٹ کر خرگوش سے انبیاء مراد لئے۔ کفر۔ انبیاء کو دھوکہ باز خرگوش سے تشبیہ دینا کفر ہے۔ نیش یعنی سزا۔ زلال۔ صاف پانی۔ شغال یعنی گیدڑ۔

[3] ایں چہ۔ یعنی اس قصہ میں تم نے آسمان کے چاند کو اللہ سے تشبیہ دی یہ تشبیہ انتہائی غلط ہے، آسمان کا چاند اللہ تعالے سے کیا مشابہ ہو سکتا ہے۔ جملہ مخلوقات خواہ چاند ہو یا سورج یا دیگر مخلوقات وہ خالق کے کیسے مشابہ ہو سکتی ہیں۔ تمام جہاں اُس کا محکوم ہے۔

چہ مہ وچہ آفتاب وچہ فلک
کیا چاند، اور کیا سورج، اور کیا آسمان
چہ عقول وچہ نفوس وچہ ملک
کیا عقلیں، اور کیا جانیں، اور کیا فرشتہ

چہ وحوش وچہ طیور وچہ جماد
کیا وحشی جانور، اور کیا پرندے، اور کیا پتھر
چہ ملوک وچہ گدا چہ کیقباد
کیا بادشاہ، اور کیا فقیر، کیا شہنشاہ

چہ بلاد وچہ جبال وچہ بحار
کیا شہر، اور کیا پہاڑ، اور کیا سمندر
چہ مہ وچہ سال وچہ لیل ونہار
کیا مہینہ، اور کیا سال، اور کیا رات اور دن

چہ[1] تراب وآب وچہ باد وچہ نار
کیا مٹی اور پانی، اور کیا ہوا، اور کیا آگ
چہ خریف وصیف وچہ دے چہ بہار
کیا جاڑا اور گرمی، اور کیا خزاں، کیا بہار

جملہ اندر حکم و در فرمانِ او
سب اُس کے حکم اور فرمان میں ہیں
ہمچو گوئے در خمِ چوگانِ او
جیسا کہ گیند، بلّے کے خم میں

آفتابِ آفتابِ آفتاب
سورج کے سورج کا سورج (ہے)
ایں چہ میگویم مگر ہستم بخواب
میں یہ کیا کہہ رہا ہوں؟ شاید میں نیند میں ہوں

صد ہزاراں شہر را خشمِ شہاں
شاہوں کے غصہ نے، لاکھوں شہر
سرنگوں کردست اے بدگوہراں
اے بداصلو! اوندھے کر دیئے ہیں

کوہ بر خود میشگافد صد شگاف
پہاڑ خود سینکڑوں ٹکڑے بن جاتا ہے
آفتابے چوں خراسے در طواف
سورج پنچکی کے گدھے کی طرح چکر میں ہے

خشمِ مرداں[2] خشک گرداند سحاب
مردانِ (خدا) کا غصہ ابر کو خشک کر دیتا ہے
خشمِ دلہا کرد عالمہا خراب
دلوں کے غصہ نے جہانوں کو تباہ کر دیا ہے

بنگرید اے مردگانِ بے حنوط
اے خوشبو نہ ملے ہوئے مُردو! دیکھ لو
در سیاستگاہ شہرستانِ لوطؑ
لوطؑ کے شہر کی عذاب گاہ کو

پیل[3] خود چہ بود کہ سہ مرغ پراں
ہاتھی خود کیا ہے کہ تین (چار) اُڑنے والے پرندوں نے
کوفتند آں پیلگاں را استخواں
اُن ہاتھیوں کی ہڈیاں توڑ دیں

اضعفِ مرغاں ابابیل ست و او
ابابیل کمزور ترین پرندہ ہے، اور اُس نے
پیل را بدرید و نہ پذیرد رفو
ہاتھی کو (ایسا) پھاڑا جس کا رفو نہیں ہو سکتا

کیست کو نشنید آں طوفانِ نوحؑ
کون ہے جس نے طوفانِ نوحؑ (کے بارے میں) نہ سُنا ہو
یا مصافِ لشکرِ فرعون و روح
یا فرعون اور حضرت جبرئیلؑ کا معرکہ

---

[1] چہ تراب۔ یعنی چاروں عنصر۔ خریف۔ موسم سرما۔ فصل خزاں۔ آفتاب۔ پہلا بمعنی آفتاب حقیقت دوسرا بمعنی روشنی تیسرا بمعنی خورشید فلک۔ ہستم بخواب۔ یعنی یہ ذاتِ حق کو آفتاب سے تعبیر کرنا بھی درست نہیں ہے۔ صد ہزاراں۔ اب مولانا اہلِ سبا کی گستاخی پر انکو تنبیہ کرتے ہیں کہ تمہاری تو کیا حقیقت ہے انبیاء کی ناراضی بہت سے شہروں کی تباہی کا سبب بنی ہے اُس کی وجہ سے پہاڑ شق ہوئے ہیں سورج پنچکی کے گدھے کی طرح اُن کا طواف کرتا ہے

[2] مرداں۔ انبیاء۔ سحاب۔ ابر۔ دلہا۔ یعنی انبیا کے دل۔ حنوط۔ ایک مرکب خوشبو ہے جو مُردے کے بدن پر مل دی جاتی ہے۔ لوطؑ۔ حضرت لوطؑ کی ناراضی سے بستیاں ویران ہوئیں۔

[3] پیل خود چہ۔ ابرہہ کے ہاتھیوں کا لشکر ابابیلوں کی کنکریوں سے ہلاک ہوا۔ نوحؑ۔ حضرت نوحؑ کی ناراضی سے قوم پر پانی کا طوفان آیا۔ لشکر فرعون۔ حضرت موسیٰؑ کی ناراضی سے قوم فرعون کو جبرئیل نے دریا میں غرق کر دیا۔

روحِ شاں بشکست واندر آب ریخت — ذرہ ذرہ آبِ شاں برمی گسیخت

(حضرت) جبرئیلؑ نے انکو شکست دی اور پانی میں بہا دیا — پانی اُن کو ذرہ ذرہ کرتا تھا

کیست کو نشنید احوالِ ثمودؑ[۱] — وانکہ صرصر عادیاں را می رَبُود

کون ہے جس نے ثمود کے احوال نہ سُنے ہوں؟ — اور یہ کہ عاد والوں کو آندھی اُچک رہی تھی

چشمِ بارے زیں چناں پیلاں کُشا — کہ بُدندے پیل کُش اندر وَغا

اب آنکھ ایسے ہاتھیوں میں کھول — جو ہاتھیوں کو جنگ میں مار ڈالنے والے تھے

آنچناں پیلان و شاہانِ ظلوم — زیرِ خشمِ دل ہمیشہ در رُجوم[۲]

ایسے ہاتھی اور ظالم بادشاہ — (صاحبِ) دل کے غصہ کے ماتحت ہمیشہ سنگباری میں ہیں

تا ابد از ظلمتے در ظلمتے — میروند و نیست غوث و رحمتے

ہمیشہ کے لئے ظلم کی وجہ سے اندھیرے میں — جارہے ہیں اور کوئی فریاد اور رحمت نہیں ہے

نامِ نیک و بد مگر نشنیدہ اید — جملہ دیدند و شما نادیدہ اید

شاید تم نے نیک اور بد کا نام نہیں سنا ہو — سب نے دیکھ لیا ہے اور تم نے نہیں دیکھا ہو

دیدہ را نادیدہ می آرید لیک — چشمِ تاں را واکشاید مرگ نیک

دیکھے ہوئے کو اَن دیکھا تصور کر رہے ہو لیکن — موت تمہاری آنکھ کو اچھی طرح کھول دے گی

گرد و عالم پُر بود خورشید و نور — چوں روی در ظلمتے مانندِ کور

اگر دونوں جہان سورج اور نور سے پُر ہوں — ق جبکہ تو اندھوں کی طرح اندھیرے میں چلے

بے نصیب آئی ازاں نورِ عظیم — بستہ روزن باشی از ماہِ کریم

اُس عظیم نور سے تو بہرہ ور نہ ہو گا — اس عظیم چاند کی طرف سے تیرا روشندان بند ہو گا

تو درونِ چاہ رفتستی زکاخ[۳] — چہ گنہ دارد جہانہائے فراخ

تو محل سے گر کر کنوئیں میں چلا گیا ہے — وسیع جہانوں کی کیا خطا ہے

جاں کہ اندر وصفِ گرگی ماند اُو — چوں بہ بیند روئے یوسف را بگو

وہ جان جو بھیڑیئے پن میں رہی — بتا، وہ یوسفؑ کا چہرہ کیسے دیکھے گی؟

لحنِ داؤدی بسنگ و کُہ رسید — گوشِ آں سنگیں دلانش کم شنید

(حضرت) داؤدؑ کا نغمہ پتھر اور پہاڑ تک پہنچ گیا — اُن سنگدلوں کے کان نے نہ سُنا

آفریں بر عقل و بر انصاف باد — ہر زماں وَاللّٰہُ اَعْلَمُ بِالرَّشَاد

عقل اور انصاف کو شاباش ہے — ہر دَور میں، اور خدا ہدایت کو زیادہ جانتا ہے

---

۱ ثمود۔ حضرت صالحؑ کی اونٹنی کو ذبح کرنے کی وجہ سے چیخ کے عذاب سے ہلاک ہوئے۔ عادیاں۔ حضرت ہودؑ کی نافرمانی سے تباہ ہوئے۔ پیلاں۔ وہ کفار جو طاقتور ہاتھیوں کی طرح تھے۔ وغا۔ جنگ

۲ رجوم۔ سنگساری۔ ظلمت۔ ظلم۔ ظلمت۔ تاریکی۔ غوث۔ مدد۔ دیدہ را۔ یعنی تم اپنی تمام دیکھی بھالی چیزوں کو اَن دیکھا بنا رہے ہو۔ کشاید نیک۔ اچھی طرح کھول دے گی۔ گرد و عالم۔ جبکہ انسان خود اپنے آپ کو اندھا بنالے تو وہ نور سے محروم رہتا ہے۔ روزن۔ روشندان۔

۳ تو درون۔ اگر کوئی خود اپنے آپ کو کنوئیں میں گرالے اور دنیا کی وسعت سے محروم ہو جائے تو اُس میں دنیا کا کیا قصور ہے۔ کاخ۔ محل۔ وصفِ گرگی۔ یعنی نفسانی عیوب حرص طمع وغیرہ۔ یوسفؑ۔ یعنی انبیاءؑ و اولیاء۔ لحنِ داؤدی۔ یعنی انبیاء کے معجزات سے غیر ذی روح تک متاثر ہوئے ہیں لیکن سنگدل انسان متاثر نہیں ہوتا۔ آفریں۔ عقل و انصاف ہو تو انسان حقیقت کو سمجھ لیتا ہے، اہلِ سبا عقل و انصاف سے بے بہرہ ہیں۔

صَدِّقُوا رُسْلًا کِرَامًا یَا سَبَا — صَدِّقُوا رُوحًا سَبَاهَا مَنْ سَبَا
اے سبا (والو)! شریف رسولوں کی تصدیق کرو — اُس رُوح کی تصدیق کرو جس کو قید کیا ہے جس نے بھی قید کیا ہے

صَدِّقُوهُمْ هُمْ شُمُوسٌ طَالِعَهْ — یُؤْمِنُوکُمْ مِنْ مَخَازِی الْقَارِعَهْ
اُن کی تصدیق کرو وہ طلوع کرنے والے سورج ہیں — وہ تمہیں قیامت کی رسوائیوں سے امن دلائیں گے

صَدِّقُوهُمْ هُمْ بُدُورٌ زَاهِرَهْ — قَبْلَ اَنْ یَلْقُوکُمْ بِالسَّاهِرَهْ
اُن کی تصدیق کرو، وہ روشن چاند ہیں — اس سے پہلے کرو کہ تم سے میدانِ قیامت میں ملاقات کریں

صَدِّقُوهُمْ هُمْ مَصَابِیحُ الدُّجیٰ — اَکْرِمُوهُمْ هُمْ مَفَاتِیحُ الرَّجَا
اُن کی تصدیق کرو، وہ تاریکی کے چراغ ہیں — اُن کی عزت کرو وہ اُمید کی کنجیاں ہیں

صَدِّقُوا مَنْ لَیْسَ یَرْجُو خَیْرَکُمْ — لَا تَضِلُّوا لَا تَصُدُّوا غَیْرَکُمْ
اُس کی تصدیق کرو جو تمہارے مال کا امیدوار نہیں ہے — گمراہ نہ ہو، اپنے غیر کو نہ روکو

پارسی گوئیم ہین تازی بہل — ہندوی آں تُرک باش اے آب و گِل
ہم فارسی بولنے والے ہیں خبردار! عربی کو رہنے دے — اے پانی اور مٹی (سے بنے ہوئے)! اس تُرک کا غلام بن جا

ہین گواہی ہائے شاہاں بشنوید — بگرویدند آسمانہا بگروید
آگاہ! بادشاہوں کی شہادتیں سنو — آسمان انکے گرویدہ ہیں تم بھی، گرویدہ بنو

یا بحالِ اولیناں بنگرید — یا سوئے آخر بحزمے بر پرید
یا گزشتہ لوگوں کا حال دیکھو — یا آخرت کی طرف احتیاط سے پرواز کرو

## بیانِ معنیِ حزم و مثالِ مردِ حازم

پختہ کاری کے معنی کا بیان اور پختہ کار انسان کی مثال

حزم چہ بُود در دو تدبیر احتیاط — از دو آں گیری کہ دور ست از خباط
پختہ کاری کیا ہوتی ہے (دو چیزوں) میں احتیاط کی تدبیر — تو دونوں میں سے وہ اختیار کر جو لغزش سے دور ہے

آں یکے گوید دریں رہ ہفت روز — نیست آب و ہست ریگِ پا سوز
ایک کہتا ہے کہ اس راستہ میں سات روز تک — پانی نہیں ہے اور پاؤں جلانے والا ریت ہے

آں دگر گوید دروغ ست ایں بدا — کہ بہر شب چشمۂ بینی رواں
دوسرا کہتا ہے جھوٹ ہے، یہ سمجھ لے — کہ تو ہر رات کو بہتا چشمہ دیکھے گا

---

پختہ کاری، احتیاط اور ہوشیاری برتو۔ حزم۔ حا کے فتح سے، پختہ کاری، ہوشیاری، احتیاط۔ خُباط۔ خبطی پن، لغزش۔



---

۱ صدقوا۔ پیسہ میرا ا اہل سبا کو خطاب کرتے ہیں کہ ان شریف رسولوں کا کہنا مان لو یہ عاشقانِ خدا ہیں ان کی تصدیق کرو۔ یہ مجسم نور ہیں ان کا اتباع قیامت کی رسوائیوں سے بچائے گا۔ قبل ان۔ ورنہ قیامت کے دن ہمیں ان لوگوں کا سامنا کرنا ہے اگر دنیا میں کہنا نہ مانو گے تو وہاں کام نہ چلے گا۔

۲ من لیس۔ یہ رسول اس قدر مخلص ہیں کہ تم سے کسی دنیا کی دولت نہیں مانگتے ہیں لیکن تم خود گمراہ ہو اور دوسروں کو گمراہ کر رہے ہو۔ پارسی۔ تم یہ اعتراض کرو گے کہ ہم فارسی بولنے والے ہیں ہم عربی زبان نہیں سمجھتے تو میں عربی میں نصیحت کرنا بند کرتا ہوں اور فارسی ہی میں نصیحت کرتا ہوں۔ ہندوی۔ ہندو بمعنی غلام۔ ترک۔ معشوق یعنی ذاتِ حق۔ ہیں۔ انبیاء جو کچھ خدا کے بارے میں گواہی دے رہے ہیں اسکو سنو آسمان تک اُس کے تابع فرمان ہے تم بھی اس کے تابع بن جاؤ۔

۳ یا بحال۔ اللہ تعالیٰ کی اطاعت کی دو صورتیں ہیں۔ ایک تو یہ ہے کہ پہلے نافرمانوں کا انجام دیکھ لو یا آخرت کے معاملہ میں

حزم آں باشد کہ برگیری تو آب ۔۔۔ تا رہی از ترسؔ[1] و باشی بر صواب

پختہ کاری یہ ہوگی کہ تو پانی لے لے ۔۔۔ تاکہ تو خوف سے نجات پا جائے اور تو صحیح راستہ پر ہو

گر بود در راہ آب ایں را بریز ۔۔۔ ور نباشد وائے بر مردِ ستیز

اگر راستہ میں پانی ہو اُس کو بہا دے ۔۔۔ اگر نہ ہوا تو جھگڑا کرنے والے پر افسوس ہے

اے خلیفہ[2] زادگاں دادے کنید ۔۔۔ حزم بہرِ روزِ میعادے کنید

اے خلیفہ زادو! انصاف کرو ۔۔۔ قیامت کے دن کیلئے پختہ کاری سے کام لو

آں عدوے کز پدرتاں کیں کشید ۔۔۔ سوئے زندانش ز علییں کشید

وہ دشمن جس نے تمہارے باپ سے کینہ کشی کی ۔۔۔ علیین سے اُس کو قید خانہ میں کھینچ لایا

آں شہِ شطرنجِ دل را مات کرد ۔۔۔ از بہشتش سخرۂ آفات کرد

اُس نے دل کے شاہِ شطرنج کو مات دیدی ۔۔۔ اُس کو بہشت سے نکالکر مصیبتوں کا پابند کر دیا

چند جا بندش گرفت اندر نبرد ۔۔۔ تا بکشتی در فگندش روئے زرد

معرکے میں چند جگہ اُس پر پیچ ڈالا ۔۔۔ یہاں تک کہ رسوائی کے ساتھ اُسکو کشتی میں پچھاڑ دیا

اینچنیں کرد ست با آں پہلواں ۔۔۔ شستستش منگرید اے دیگراں

اُس بہادر کے ساتھ یہ کیا ۔۔۔ اے بیگانو! اُس کو حقیر نہ سمجھو

مادر و بابائے ما را آں حسود ۔۔۔ تاج و پیرایہ بچالاکی ربود

اُس حاسد نے ہماری ماں اور باپ کا ۔۔۔ تاج اور لباس چالاکی سے اُچک لیا

کردشاں آنجا برہنہ خوار و زار ۔۔۔ سالہا بگریست آدمؑ زار زار

اس جگہ اُن کو ننگا ذلیل اور بدحال کر دیا ۔۔۔ آدمؑ سالوں زار زار روئے

کز ز[3] اشکِ چشمِ اُو روئید نبت ۔۔۔ کہ چرا اندر جریدہ لاست ثبت

کہ اُنکی آنکھوں کے آنسو سے گھاس اُگ آئی ۔۔۔ کہ کیوں اعمال نامے میں اِنکار لکھا ہے؟

تو قیاسے گیر طراریش را ۔۔۔ کہ چناں سرور کند زو ریش را

تو اُس کی چالاکی کا قیاس کر لے ۔۔۔ کہ ایسا سردار اُس کی وجہ سے داڑھی نوچتا ہے

الحذر اے گِل پرستاں از شرش ۔۔۔ تیغِ لاحولے زنید اندر سرش

اے مٹی کے پجاریو! اُس کے شر سے بچو ۔۔۔ اُس کے سر پر لاحول کی تلوار مارو

---

[1] از ترس۔ یعنی پانی نہ ملنے کا خوف۔ گر بود۔ احتیاط اور حزم کا تقاضہ یہی ہے کہ آخرت کے لئے اعمالِ صالحہ کا ترشہ لے لے اگر نعوذ باللہ آخرت کا معاملہ افسانہ بھی ہو تو اعمالِ صالحہ کر لینے میں کوئی مضرت بہرحال نہیں ہے اور اگر آخرت کا معاملہ حقیقت ثابت ہوا تو یہ اعمالِ صالحہ کام آجائیں گے اور اگر قیامت حقیقتاً ہوئی اور اعمالِ صالحہ نہ ہوئے تو لامحالہ تباہی ہے لہٰذا حزم یہی ہے کہ نیک کام کر لئے جائیں، یہی مضمون حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے ایک دہریہ کے مقابلہ میں پیش کیا تھا۔

[2] خلیفہ۔ یعنی حضرت آدمؑ روزِ میعاد۔ روزِ قیامت۔ زنداں۔ یعنی دنیا۔ علییں۔ جنت کے اعلیٰ طبقہ کا نام ہے۔ شہِ شطرنجِ دل۔ یعنی حضرت آدمؑ۔ بند۔ پیچ نبرد۔ جنگ۔ پہلواں۔ یعنی حضرت آدمؑ۔ مادر۔ یعنی حواؑ۔ بابا۔ حضرت آدمؑ۔ پیرایہ۔ لباس۔

[3] کز ز اشک۔ یعنی حضرت آدمؑ اپنی لغزش پر اس قدر روئے کہ آنسو گرنے سے زمین پر گھاس اُگ آئی۔ جریدہ۔ یعنی ثابت یعنی وہ وجود آدمؑ جو قبل تخلیق آدمؑ بعلم الٰہی میں تھا، دفتر یعنی لوحِ محفوظ۔ لا۔ یعنی کہنا نہ

نا، لا کفر یا کا حکم۔ طراری۔ جیب تراشی، مکاری۔ سرور۔ یعنی حضرت آدمؑ۔ ریش۔ ریش کندن، غم و غصہ کرنا۔ گِل پرست۔ تن پرست۔

کو ہمی بیند شمارا از کمیں ۔ کہ شما او را نمی بینید ہیں
کیونکہ وہ تمہیں گھات میں سے دیکھتا ہے ۔ خبردار! اگر تم اُسے نہیں دیکھتے ہو

دائما صیاد ریزد دانہا ۔ دانہ پیدا باشد و پنہاں دغا
شکاری ہمیشہ دانہ ڈالتا ہے ۔ دانہ ظاہر، اور مکر چھپا ہوا ہوتا ہے

ہر کجا دانہ بدیدی اَلحذر ۔ تا نہ بندد دام بر تو بال و پر
تو جہاں دانہ دیکھے بچ ۔ تاکہ جال تیرے بال و پر نہ باندھ دے

چونکہ دیدی دانہ بگریز اے حمام ۔ ورنہ چوں خوردی در افتادی بدام
اے کبوتر! جب تو دانہ دیکھے، بھاگ جا ۔ ورنہ جیسے ہی تو نے کھایا، جال میں پھنسا

زانکہ ہر مرغے کہ ترکِ دانہ کرد ۔ دانہ از صحرائے بے تزویر خورد
کیونکہ جس پرند نے دانہ چھوڑا ۔ بے مکر جنگل سے دانہ چُگ لیا

شاد مرغے کو بترکِ دانہ گفت ۔ در ریاضِ قدس بہرش گُل شگفت
وہ پرند بھلا ہے جس نے دانہ چھوڑا ۔ اور قدس کے باغوں میں اُسکے لئے پھول کِھلے

ہم بداں قانع شُد و از دام جَست ۔ ہیچ دامے پرّ و بالش را نہ بست
اسی دانہ پر کفایت کرلی اور جال سے چھوٹ گیا ۔ کسی جال نے اُس کے بال و پر نہ باندھے

## وَخامتِ حالِ آں مُرغ کہ ترکِ حزم کرد از حرص و ہوا

اُس پرند کے حال کی تباہی جس نے حرص اور لالچ سے پختہ کاری چھوڑ دی

باز مُرغے فوقِ دیوارے نشست ۔ دیدہ سُوئے دانہ و دامے بہ بست
پھر وہ پرند، جو ایک دیوار پر بیٹھا ۔ آنکھ، دانہ اور جال پر جما دی

یک نظر او سُوئے صحرا می کُند ۔ یک نظر حرصش بدانہ می کشد
وہ جنگل کی جانب ایک نگاہ کرتا ہے ۔ (اور) ایک نظر میں اُسکو حرص دانہ کیطرف کھینچتی ہے

ایں نظر با آں نظر چالیش کرد ۔ ناگہانی از خرد خالیش کرد
اِس نظر نے اُس نظر سے مقابلہ کیا ۔ اچانک اُس کو عقل سے خالی کر دیا

رفت دانہ خورد و اندر دام ماند ۔ صائدش کُشت و بخورد و کام راند
وہ اُڑا، دانہ کھایا اور جال میں پھنس گیا ۔ شکاری نے اُسکو ذبح کیا اور کھالیا اور مقصد کو پورا کیا

باز مُرغے کاں تردّد را گذاشت ۔ زاں نظر بر کَند و بر صحرا گماشت
پھر وہ پرند جس نے تردّد کو چھوڑا ۔ اُس نے اُس سے نظر ہٹالی اور جنگل پر لگادی

---

۱۵ کو ہمی بیند۔ چونکہ وہ تمہیں نظر نہیں آتا لہٰذا اُس کے مارنے کے لئے صرف لاحول کی تلوار کام دے سکتی ہے۔ دائما۔ شیطان بھی اسی طرح شکار کھیلتا ہے کہ نفسانی شہوات کے دانے ڈالدیتا ہے اور خود چھپا رہتا ہے ہر کجا۔ یہ ناممکن ہے کہ دانہ چگ لو اور جال میں نہ پھنسو لہٰذا دانہ دیکھ کر ہی بھاگ جاؤ۔

۱۶ زانکہ۔ جو شیطانی لذتوں سے بچے گا وہ جنت کے باغوں سے غذائیں حاصل کرے گا۔ شاد۔ وہ انسان قابلِ مبارکباد ہے جو شیطان کے دانوں سے بچ گیا۔

۱۷ باز مرغے۔ اس قصہ میں دو پرندوں کی حالت بیان کی ہے ایک تو وہ جو حرص ولالچ میں عقل کھو بیٹھا اور دانہ کے لالچ میں جال میں پھنس گیا اُس کا انجام تو یہ ہے کہ وہ شکاری کے پیٹ میں گیا دوسرا وہ پرند ہے جس نے دانہ کا لالچ نہ کیا اور جال سے نجات پاگیا لہٰذا انسان کو اُس سے عبرت حاصل کرنی چاہیئے ورنہ وہی حال ہوگا جو لالچی پرند کا ہوا۔ چالیش۔ چالش، جنگ، ناز سے چلنا۔ صائد شکاری۔

شاد پرّ و بالِ اُو بخا لہٗ
اس کے بال و پر بھلے ہیں، اسکے لئے خوبی ہے

تا امامِ جملہ آزاداں شُد اُو[1]
یہاں تک کہ وہ تمام آزادوں کا امام بن گیا

ہر کہ اُو را مقتدا سازد برست
جس نے اُس کو مقتدا بنایا، نجات پا گیا

در مقامِ امن و آزادی نشست
امن اور آزادی کے مقام پر بیٹھ گیا

زانکہ شاہِ حازِماں آمد دلش
کیونکہ اُس کا دل، پختہ کاروں کا بادشاہ ثابت ہوا

تا گلستان و چمن شد منزلش
یہاں تک کہ گلستان اور چمن اسکی منزل بنا

حزم زو راضی و او راضی ز حزم
پختہ کاری اُس سے خوش اور وہ پختہ کاری سے خوش

اینچنیں کُن گر کنی تدبیر و عزم
اگر کرتا ہے تو ایسی تدبیر، اور ارادہ کر

بارہا در دامِ حرص اُفتادہٗ
تو بارہا لالچ کے جال میں پھنسا ہے

حلقِ خود را در بُریدن دادہٗ
تو نے اپنا گلا کٹنے کے لئے دے دیا ہے

باز رت آں توّابِ[2] لطف آزاد کرد
پھر تجھے اس (مہتم)، مہربان توبہ قبول کرنے والے نے آزاد کر دیا

توبہ پذرفت و شما را شاد کرد
اُس نے توبہ قبول کر لی اور تمہیں خوش کر دیا

گفت اِن عُدتّم کذا عُدنا کذا
فرمایا اگر تم اس طرح پلٹے ہم اس طرح پلٹیں گے

نحن زوّجنا الفعال بالجزا
ہم نے کاموں کا بدلہ کے ساتھ جوڑ لگا دیا ہے

چونکہ جُفتے را بَرِ خود آورم
جبکہ ایک جوڑ والے کو اپنے پاس لاتا ہوں

آید آں جُفتش دوانہ لاجرم
اُس کا جوڑا لامحالہ دوڑتا ہوا آتا ہے

جُفت کردیم ایں عمل را با اثر
ہم نے اس کام کا تیجہ کے ساتھ جوڑ لگا دیا ہے

چوں رسد جُفتے رسد جُفتے دگر
جب جوڑے میں کا ایک آتا ہے دوسرا آجاتا ہے

چوں[3] رُباید غارتے از جُفت شوئے
جبکہ کوئی غارتگر جوڑے میں سے نر کو پکڑ لیتا ہے

جُفت می آید پئے اُو شوے جوئے
مادہ اسکے پیچھے نر کو تلاش کرتی ہوئی آتی ہے

بارِ دیگر سوئے ایں دام آمدید
تم پھر اس جال کی طرف آ گئے

خاک اندر دیدہٗ توبہ زدید
تم نے توبہ کی آنکھوں میں دھول جھونک دی

باز تاں توّاب بکشاد آں گرہ
توبہ قبول کرنے والے نے پھر وہ گرہ کھول دی

گفت ہیں بگریز زیں سو مَنِہ
فرمایا خبردار! بھاگ اِدھر کا رُخ نہ کر

باز چوں پروانہٗ نسیاں رسید
پھر جب بھول کا پروانہ آیا

جانِ تاں را جانبِ آتش کشید
اُس نے تمہاری جان کو آگ کی جانب کھینچ لیا

---

[1] تا امام۔ پھر یہ نجات پانے والا پرندہ دوسرے پرندوں کا سردار بن جاتا ہے۔ ہر کہ او۔ جو پرندہ اس ہوشیار پرندہ کو امام بنالیگا اس کو امن اور آزادی حاصل ہوگی۔ زانکہ۔ اس پرندہ کا دل پختہ کاروں کا شاہ ثابت ہوا اینچنیں۔ انسان کو بھی اس محتاط پرندہ کی طرح کام کرنا چاہیئے۔

[2] توّاب۔ توبہ قبول کرنے والا، اللہ تعالےٰ۔ لطف۔ مہربانی یہ توّاب کی صفت ہے۔ گفت۔ اللہ تعالےٰ کا حکم ہے جیسا کرو گے ویسا بھرو گے۔ نحن۔ اللہ تعالےٰ نے ہر کام کے ساتھ اسکے بدلے کا جوڑ لگا دیا ہے۔ جُفتے۔ نر، مادہ میں سے اگر ایک کو بلاؤ گے دوسرا خود تمہارے پاس آجائے گا۔

[3] چوں۔ اگر کوئی شخص نر کو گرفتار کرے اس کی مادہ، نر کی تلاش میں خود پہنچ جاتی ہے۔ بارِ دیگر۔ انسان توبہ کرنے کے بعد پھر گناہ کرتا ہے اور توبہ کو توڑ دیتا ہے۔ باز۔ اللہ تعالیٰ پھر توبہ قبول کر لیتا ہے۔

لحم کن اے پروانہ[1] نسیان و شکے
اے پروانے! بھول اور شک نہ کر

در پر سوزیدہ بنگر تو یکے
ایک بار اپنے جلے ہوئے پر کو دیکھ لے

چوں رہیدی شکر آں باشد کہ ہیچ
جب تو بچ گیا اس کا شکریہ ہے کہ کبھی

سوئے آں دانہ نداری پیچ پیچ
اس دانہ کی جانب موڑ توڑ نہ کرے

تا ترا چوں شکر گوئی بخشد او
تاکہ جب تو شکر کرے تو وہ تجھے عطا کرے

روزئی بے دام و بے خوف عدو
وہ روزی جو بغیر جال اور بغیر دشمن کے خوف کے ہے

شکر آں نعمت کہ تاں آزاد کرد
اس نعمت کے شکریے ہیں کہ تمہیں اس نے آزاد کر دیا

نعمت حق را بباید یاد کرد
اللہ (تعالیٰ) کی نعمت کو یاد کرنا چاہیئے

چند اندر رنجہا و در بلا
کتنی بار تکلیفوں اور مصیبت میں

گفتی از دامم رہا کن اے خدا
تو نے کہا ہے اے خدا! مجھے جال سے چھڑا دے

تا چنیں[2] خدمت کنم احساں کنم
تاکہ میں ایسی خدمت کروں، احسان کروں

خاک اندر دیدۂ شیطاں کنم
شیطان کی آنکھ میں دھول جھونکوں

چوں خلاصی داد حقت ز امتحاں
جب اللہ (تعالیٰ) نے تجھے آزمائش سے نجات دیدی

ہمچنانستی کہ بودی ہمچناں
تو ویسا ہی ہے، جیسا کہ تھا

چوں رہا کردت فرامش کردیش
جب اس نے تجھے رہائی دیدی تو نے اس کو بھلا دیا

جان خود را مست و بیہش کردیش
اپنی جان کو مست اور بے ہوش کر لیا

## حکایت نذر کردن سگاں ہر زمستاں کہ چوں تابستاں آید خانہ بسازیم از بہر زمستاں

حکایت کتوں کا ہر جاڑے میں منت ماننا کہ جب گرمی آئے گی تو ہم جاڑوں کے لئے گھر بنائیں گے

سگ[3] زمستاں جمع گردد استخوانش
جاڑے میں کتے کی ہڈیاں اکٹھی ہو جاتی ہیں

زخم سرما خرد گرداند چنانش
جاڑے کی تکلیف اس کو ایسا مختصر بنا دیتی ہے

کو بگوید کایں قدر تن کہ منم
کہ وہ کہتا ہے کہ ایسے جسم کو جیسا کہ میں ہوں

خانۂ از سنگ باید کردنم
پتھر کا گھر بنانا چاہیئے

چونکہ تابستاں بباید من بچنگ
جب گرمی آ جائے گی میں جنگل سے

بہر سرما خانۂ سازم ز سنگ
جاڑے کے لئے پتھر کا گھر بناؤں گا

---

[1] پروانہ۔ پروانہ روشنی کا عاشق ہوتا ہے۔ اے پروانہ۔ یعنی وہ شخص جو گناہوں پر فریفتہ ہے اس کو تباہ شدہ قوموں کو دیکھ لینا چاہیئے۔ چوں رہیدی۔ توبہ کا شکریہ تو یہ ہے کہ پھر کبھی معصیت کی طرف رخ نہ کیا جائے۔ تا ترا۔ شکر، مزید نعمت کا سبب ہے۔ نعمت۔ سزا سے رہائی کی نعمت کو ہمیشہ یاد رکھنا چاہیئے۔

[2] تا چنیں۔ انسان جب توبہ کرتا ہے تو خدا کو پکارتا ہے وہ کہتا ہے کہ میں عبادت کروں گا اور اس میں صفت احسان پیدا کروں گا۔ کہ تو دی۔ لیکن جب معصیت سے نجات مل جاتی ہے پھر پہلے کی طرح بدکار بن جاتا ہے۔ حکایت۔ اس حکایت کا منشا یہ ہے کہ بدکار کی یہ عادت کتے کی عادت کے مشابہ ہے۔

[3] سگ۔ کتے جاڑے میں سردی کی تکلیف سے دبلے ہو جاتے ہیں۔ تو جاڑے میں کتا سوچتا ہے کہ اب کی گرمی میں اپنے لئے پتھر کا گھر بناؤں گا تاکہ آئندہ جاڑے سے محفوظ رہوں۔

چونکہ تابستاں بیاید از کُشاد
جب گرمی آجاتی ہے، خوشی سے

استخوانہا پہن گردد پوست شاد
ہڈیاں پھیل جاتی ہیں، کھال کُھل جاتی ہے

زَفت گردد پا کشد در سایۂ
وہ موٹا ہو جاتا ہے سایہ میں پاؤں پھیلا دیتا ہے

کاہلے سیرے غرے خودرایۂ
کاہل، پیٹ بھرا، غافل، خود رائے (ہو جاتا ہے)

گوید او چوں زَفت بیند خویش را
جب اپنے آپ کو موٹا دیکھتا ہے وہ کہتا ہے

در کدامیں خانہ گنجم اے کیا
اے بزرگ! میں کس گھر میں سما سکتا ہوں

گویدش دل خانہ ساز اے عمو
اُس کا دل کہتا ہے اے چچا! گھر بنا لے

گوید او در خانہ کے گنجم بگو
وہ کہتا ہے بتا میں کسی گھر میں کب سما سکتا ہوں!

استخوانِ حرصِ تو در وقتِ درد
مصیبت کے وقت تیرے حرص کی ہڈیاں

درہم آید خُرد گردد در نوَرد
درہم (برہم) ہو جاتی ہیں لپٹ کر چھوٹی ہو جاتی ہیں

سازم از توبہ بگوئی خانۂ
تو کہتا ہے کہ میں توبہ کا ایک گھر بناؤں گا

در زمستاں باشدم کاشانۂ
جو جاڑوں میں میرا گھر ہو گا

چوں بشُد درد و شُدت آں حرص زفت
جب مصیبت جاتی رہی اور تیری وہ حرص موٹی ہو گئی

ہمچو سگ سودائے خانہ از تو رفت
کتے کی طرح گھر کا خیال تجھ سے جاتا رہا

شکرِ نعمت خوشتر از نعمت بُوَد
نعمت کا شکر نعمت سے زیادہ اچھا ہوتا ہے

شکر بارہ کے سُوئے نقمت روَد
شکر سوار، عذاب کی طرف کب جاتا ہے؟

شکر جانِ نعمت و نعمت چو پوست
شکر، نعمت کی روح اور نعمت کھال کی طرح ہے

زانکہ شکر آرد ترا تا کوئے دوست
کیونکہ شکر تجھے دوست کے کوچہ تک لے جاتا ہے

نعمت آرد غفلت و شکر انتباہ
نعمت غفلت پیدا کرتی ہے اور شکر آگاہی

صید نعمت کن بدامِ شکرِ شاہ
شاہ کے شکر کے جال سے نعمت کا شکار کر

نعمتِ شکرت کند پُرچشم و میر
نعمت کا شکر تجھے بے نیاز اور بڑا بنا دیگا

تا کُنی صد نعمت ایثارِ فقیر
تاکہ تو سینکڑوں نعمتیں فقیر کو بخشے

سیر نوشی از طعام و نقلِ حق
اللہ (تعالیٰ) کے کھانے اور نُقل سے تو پیٹ بھر کر کھائیگا

تا رَوَد از تو شکم خواری و دَق
یہاں تک کہ تجھ سے شکم پُری اور سوال جاتا رہیگا

---

۱؎ چونکہ۔ گرمی کے زمانہ میں جاڑے کی تکلیف ختم ہو جاتی ہے پھر ہڈیوں اور کھال میں جان پیدا ہو جاتی ہے۔ زفت۔ گرمی کے زمانہ میں کتا موٹا ہو جاتا ہے تو سایہ میں آرام سے سوتا ہے۔ غرّ۔ غافل۔ گوید۔ اب اُس کُتے کے خیالات بدل جاتے ہیں اور سوچنے لگتا ہے میں تو ایسا موٹا ہوں کہ کسی گھر میں نہ سما سکوں گا۔ استخواں۔ انسان کا حال بھی اُسی کُتے کا سا ہے۔

۲؎ سازم۔ جب انسان مصیبت میں مبتلا ہوتا ہے تو توبہ کے ذریعہ آرامگاہ بنانے کی سوچتا ہے۔ چوں بشد۔ لیکن مصیبت سے نجات پانے کے بعد پھر اپنی توبہ کو فراموش کر دیتا ہے۔ شکر نعمت۔ اللہ تعالیٰ کی نعمتوں پر اُس کا شکریہ ادا کرنا نعمت سے بھی زیادہ اچھا ہے، شکر گذار بندہ اللہ تعالیٰ کی خوشنودی حاصل کر لیتا ہے۔

۳؎ شکر۔ شکر اور نعمت میں وہی نسبت ہے جو بدن اور روح میں ہے۔ نعمت۔ نعمت کا ثمرہ تو غفلت ہے اور شکر کا ثمرہ خدا آگاہی ہے۔ صید نعمت۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے۔ وَلَئِنْ شَكَرْتُمْ لَأَزِيدَنَّكُمْ "اگر تم شکر کرو گے ہم نعمتوں میں اضافہ کر دینگے" نعمتِ شکرت۔ اللہ تعالیٰ جس کو شکر کی نعمت عطا فرما دیتا ہے وہ بڑا اور بے نیاز بن جاتا ہے دولت کو فقیروں پر تقسیم کرتا ہے اللہ کی جانب سے ایسی غذائیں حاصل کرتا ہے جن کی وجہ سے وہ تن پروری اور لوگوں کا دروازہ کھٹکھٹانے سے مبرا ہو جاتا ہے۔ دَق۔ یعنی دَقِّ ابواب، دروازہ کھٹکھٹانا۔

نعمتِ وہاب را شُکرے کُنید | تا سرِ منحوسِ خود را نَشکنید

اللہ (تعالیٰ) کی نعمت کا شکر ادا کرو | تاکہ اپنے منحوس سر کو نہ پھوڑو

شُکرِ[۱] جذبِ نعمت او فزکُند | کفرِ نعمت شخص را کافر کُند

شُکر زیادہ نعمت کو کھینچتا ہے | نعمت کا کفر انسان کو کافر بناتا ہے

## منع کردنِ مُنکراں انبیا را علیہم السّلام از نصیحت کردن

مُنکروں کا انبیاء علیہم السلام کو نصیحت کرنے سے روکنا اور جبریوں

## وحُجّت آوردن بطریقہ جبریاں و نامعقول گفتن انبیا علیہم السلام

کی طرح دلیل بیان کرنا اور انبیاء علیہم السلام کو نامناسب کہنا

قوم گفتند اے نُصُوحاں بس بُوَد | آنچہ گفتید ار دریں دہ کس بُوَد

قوم نے کہا، اے نصیحت کرنیوالو! کافی ہوتا | جو کچھ کہ تم نے کہا اگر اس گاؤں میں کوئی (بااختیار) ہوتا

قفل بر دلہائے ما بنہاد حق | کس نداند جُرد بر خالق سَبَق

اللہ (تعالیٰ) نے ہمارے دلوں پر تالے چڑھا دیے ہیں | اللہ (تعالیٰ) سے کوئی بازی نہیں جیت سکتا

نقشِ[۲] ما ایں کرد آں تصویر گر | ایں نخواہد شد بگفت و گو دگر

تصویر ساز نے ہماری یہی تصویر بنائی ہے | یہ گفتگو سے نہیں بدل سکتی

سنگ را صد سال گوئی لعل شو | کہنہ را صد بار گوئی باش نو

تو پتھر سے سینکڑوں سال کہے کہ تو لعل بن جا | پرانے سے تو سینکڑوں بار کہے کہ تو نیا بن جا

خاک را گوئی صفاتِ آب گیر | آب را گوئی عسل شو یا کہ شیر

تو مٹی سے کہے، کہ پانی کی صفات اختیار کر | تو پانی سے کہے، کہ شہد یا دودھ بن جا

نار را گوئی کہ نورِ محض شو | پشّہ را گوئی کہ سُوئے باد رَو

تو آگ سے کہے، کہ تو خالص نور بن جا | تو مچھر سے کہے، کہ ہوا کی طرف چلا جا

قُلب را گوئی کہ عینِ پاک شو | یا کہ اکسیرے شو و چالاک شو

تو کھوٹے سے کہے، کہ مجسم صاف بن جا | یا یہ کہ اکسیر بن، اور تیز ہو جا

ہیچ[۳] ازاں اوصاف دیگرگوں شوند | آب کے گردد عسل اے ارجمند

کبھی اُن اوصاف سے وہ بدلیں گے؟ | اے بانصیب! پانی کب شہد بنے گا؟

خالقِ اَفلاک و ہم افلاکیاں | خالقِ آب و تُراب و خاکیاں

آسمانوں اور آسمان والوں کے پیدا کرنے والے نے | پانی اور مٹی اور خاک سے پیدا ہونیوالوں کے پیدا کرنیوالے نے

---

[۱] شکر: شکر مزید نعمتوں کا سبب ہے اللہ تعالیٰ کی نعمتوں کا کفر انسان کو کافر بنا دیتا ہے۔ جبریان: وہ فرقہ جو انسان کو اپنے افعال میں مجبور و مضطر قرار دیتا ہے۔ نصوح: بہت نصیحت کرنے والا۔ بس بود: یعنی اگر ہم اپنے اختیار میں ہوتے تو تمہاری نصیحت بہت کافی تھی۔ قفل: جب اللہ تعالیٰ نے ہمارے دلوں پر مہر لگا دی ہے تو اللہ پر کون غالب آسکتا ہے۔

[۲] نقش: جب خدا نے ہمیں منکر بنایا ہے تو اب ہم کسی کی گفتگو سے مومن کیسے بن سکتے ہیں۔ سنگ: اگر کوئی پتھر سے لعل بننے کو کہے، پرانے سے نیا بننے کو کہے، مٹی کو پانی ہو جانے کا حکم دے، پانی کو شہد یا دودھ بننے کو کہے، کھوٹے کو خالص بننے کو کہے یا اکسیر اور قیمتی بننے کو کہے تو یہ سب کہنا بالکل بیکار ہے۔

[۳] ہیچ آزاں: جن صفات پر اللہ نے جن چیزوں کو پیدا فرمایا ہے ان میں تبدیلی ناممکن ہے۔ خالق: اللہ نے آسمان میں گھومنے اور صفائی کی صفت پیدا فرمائی ہے پانی اور مٹی میں کدورت اور نشوونما کی صفت پیدا فرمائی ہے۔

آسماں را داد دوران و صفا — آب و گل را تیرہ روئی و نما

آسمان کو گھومنا، اور صفائی عنایت کی — پانی اور مٹی کو گدلا پن اور نمو (عطا فرمایا)

کے[1] تواند آسماں دُردی گزید — کے تواند آب و گل صفوت خرید

آسمان تیرگی کب اختیار کر سکتا ہے؟ — پانی اور مٹی صفائی کب حاصل کر سکتے ہیں؟

قسمتے کردست ہر یک را رہے — کے کُہے گردد بجہدت چوں کہے

ہر ایک کیلئے ایک راستہ تقسیم کر دیا ہے — تیری کوشش سے پہاڑ گھاس جیسا کب بن سکتا ہے؟

## جواب انبیا علیہم السلام جبریاں را

جبریوں کو انبیاء علیہم السلام کا جواب دینا

انبیا گفتند کارے آفرید — وصفہائے کہ نتاں زاں سرکشید

انبیاء نے کہا، کہ ہاں اس نے پیدا فرمائے — ایسے اوصاف کہ تم اُن سے رُوگردانی نہیں کر سکتے

وافرید او وصفہائے عارضی — کہ کُہے مبغوض میگردد رضی

اس نے ایسے عارضی اوصاف (بھی) پیدا فرمائے ہیں — کہ ناپسندیدہ، کبھی پسندیدہ بن جاتا ہے

سنگ[2] را گوئی کہ زر شو بیہدہ ست — مس را گوئی کہ زر شو راہ ہست

تو پتھر سے کہے کہ سونا بن، بیہودہ (بات) ہے — تو تانبے سے کہے کہ سونا بن (اس کا) راستہ ہے

ریگ را گوئی کہ گل شو عاجز ست — خاک را گوئی کہ گل شو جائز ست

تو ریت سے کہے کہ پھول بن جا (وہ) عاجز ہے — تو مٹی سے کہے، کہ پھول بن جا ممکن ہے

رنجہا دادست کانرا چارہ نیست — آں بمثل گنگی و فطس و عمی ست

اس نے ایسے مرض پیدا کئے ہیں جنکا کوئی علاج نہیں ہے — وہ مثلاً گونگا پن، ناک کا چپٹا پن اور اندھا پن ہے

رنجہا دادست کانرا چارہ ہست — آں بمثل لقوہ و دردِ سر ست

(یعنی) مرض دیئے ہیں، جن کا علاج ہے — وہ مثلاً لقوہ، اور دردِ سر ہے

ایں[3] دواہا ساخت بہر ائتلاف — نیست ایں درد و دواہا از گزاف

یہ دوائیں موافقت کرنے کے لئے بنائی ہیں — یہ درد، اور دوائیں لغو نہیں ہیں

بلکہ اغلب رنجہا را چارہ ہست — چوں بجد جوئی بیاید آں بدست

بلکہ عموماً مرضوں کا علاج ہے — جب تو کوشش سے تلاش کریگا ہاتھ آجائیگا

## مکرر کردنِ آں منکراں حجتہائے جبریانہ را

منکروں کا جبریوں کی دلیلوں کو دہرانا

---

[1] کے تواند۔ آسمان مکدر نہیں ہو سکتا پانی اور مٹی مصفا نہیں ہو سکتے۔ قسمتے۔ ہر چیز کا ایک حصہ مقرر کر دیا ہے اس کو وہی حاصل ہوگا تیری کوشش سے پہاڑ کب بنے گا۔ انبیاء۔ انبیاء نے فرمایا صفات دو قسم کی ہیں ایک میں تبدیلی ناممکن ہے اور دوسری میں تبدیلی ممکن ہے۔ کہ کُہے۔ ایک چیز میں مبغوض ہونے کی صفت ہوتی ہے پھر وہی چیز محبوب بنجاتی ہے تو یہ اسکی صفت بدل گئی۔

[2] سنگ۔ پتھر اپنا پتھر پن چھوڑ کر سونا بنجائے یہ ممکن نہیں ہے ہاں تانبہ سونا بن سکتا ہے۔ ریگ۔ ریت میں گل و گلزار بننے کی صلاحیت نہیں ہے مٹی گل و گلزار بن سکتی ہے۔ رنجہا۔ اسی طرح بعض امراض لاعلاج ہیں بعض امراض قابلِ علاج ہیں پیدائشی گونگا پن، یا چپٹی ناک، یا پیدائشی اندھا پن ناقابلِ علاج ہے۔ چارہ ہست۔ لقوے اور دردِ سر کا علاج ہو سکتا ہے۔

[3] ایں دواہا۔ یہ دوائیں امراض کا ازالہ کرتی ہیں ان دواؤں اور مرض میں مناسبت ہے۔ چوں بجد۔ حدیث شریف ہے مَا اَنْزَلَ اللّٰہُ دَاءً اِلَّا اَنْزَلَ لَہٗ دَوَاءً خدا نے کوئی بیماری ایسی نہیں بنائی جس کا علاج نہ ہو، تلاش اور جستجو ضروری ہے۔

قوم گفتند اے گروہ ایں رنج ما [1] — نیست زاں رنجے کہ بپذیرد دوا

قوم نے کہا، اے جماعت! ہمارا یہ مرض — وہ مرض نہیں ہے جو دوا (کا اثر) قبول کرے

سالہا گفتید زیں افسون و پند — سخت تر می گشت زاں ہر لحظہ بند

تم نے سالوں یہ منتر اور نصیحت کی — اُس سے ہردم، روک سخت ہوتی گئی

گر دوا را ایں مرض قابل بدے — آخر از وے ذرّہ زائل شدے

اگر یہ مرض دوا کو قبول کرنے والا ہوتا — بالآخر اُس سے کوئی ذرہ زائل ہوتا

سُدّہ [2] چوں شد آب ناید در جگر — گر خورد دریا رود جائے دگر

جب سُدّہ پڑجاتا ہے جگر میں پانی نہیں پہنچتا ہے — اگر دریا بھی پیئے وہ دوسری جگہ چلا جاتا ہے

لاجرم آماس گیرد دست و پا — تشنگی را نشکند آں استقا

لامحالہ ہاتھ پاؤں سوج جاتے ہیں — وہ پانی پینا پیاس کو نہیں بجھاتا ہے

## باز جوابِ انبیاء علیہم السلام جبریاں را

انبیاء کا پھر جبریوں کو جواب دینا

انبیا گفتند نومیدی بدست — فضل و رحمتہائے باری بیحدست

انبیاء نے کہا، ناامیدی بُری ہے — اللہ (تعالیٰ) کا فضل اور رحمتیں لاانتہا ہیں

از چنیں محسن نشاید ناامید — دست در فتراکِ ایں رحمت زنید

ایسے محسن سے ناامید نہ ہونا چاہیئے — اِس رحمت کے شکار بند کو دستاویز بنالو

اے [3] بسا کاریکہ اوّل صعب گشت — بعد ازاں بکشادہ شد سختی گذشت

بہت سے کام ہیں جو ابتداءً سخت بنے — اُس کے بعد کھل گئے، سختی رفع ہوگئی

بعد نومیدی بسے امید ہاست — از پسِ ظلمت بسے خورشید ہاست

مایوسی کے بعد بہت سی اُمیدیں ہیں — اندھیری کے بعد بہت سے سورج ہیں

خود گرفتم کہ شما سنگیں شدید — قفلہا بر گوش و بر دل بر زدید

میں مانتا ہوں کہ تم پتھر بن گئے ہو — تم نے کان اور دل پر قفل چڑھالئے ہیں

ہیچ ما را با قبولی کار نیست — کارِ ما تسلیم و فرماں بُردنیست

ہمیں مان لینے سے (سروکار) کار نہیں ہے — ہمارا کام ماننا اور حکم بجالانا ہے

سنگدل بن گئے ہو اور تم نے دل اور کان پر قفل لگالئے ہیں۔ ہیچ۔ لیکن یہ بھی سمجھ لو کہ تبلیغ رسالت میں ہمیں تمہارے قبول کرلے اور انکار سے کوئی بحث نہیں ہے ہم تو اللہ تعالیٰ کے حکم کی تعمیل کرتے ہیں۔

[1] قوم گفتند۔ اہلِ سبا نے کہا کہ اگر ہم تسلیم بھی کرلیں کہ بعض اوصاف میں تبدیلی اور بعض مرضوں کا علاج ممکن ہے تو ہمارا وصف اور مرض ناقابلِ علاج ہے۔ سالہا۔ ہمارے مرض کے لاعلاج ہونے کی علامت یہ ہے کہ سالہا سال سے تم لوگ نصیحتیں کررہے ہو لیکن ہمارے دل تو اور زیادہ سخت ہوتے جارہے ہیں اگر یہ مرض قابلِ علاج ہوتا تو کچھ تو فائدہ ہوتا۔

[2] سُدّہ۔ جب جگر میں بند لگ جاتا ہے تو پانی جگر تک نہیں پہنچ پاتا پانی پینے سے پانی اور طرف چلا جاتا ہے اور پیاس نہیں بجھتی ہاتھ پاؤں پر ورم آجاتا ہے تو پانی بجائے پیاس بجھانے کے اور مرض میں اضافہ کرتا ہے۔ انبیاء گفتند۔ انبیاء نے اہلِ سبا سے کہا کہ اللہ تعالیٰ کی رحمت سے ناامیدی بری چیز ہے۔ فتراک۔ وہ تھیلا جس میں شکار کرکے رکھا جاتا ہے۔

[3] اے بسا۔ بہت سے معاملے شروع میں دشوار نظر آتے ہیں پھر آسان ہوجاتے ہیں ناامیدی کے بعد امیدیں پیدا ہوجاتی ہیں تاریکیوں کے بعد روشنیاں نمودار ہوجاتی ہیں۔ خود گرفتم۔ ہمیں بھی تسلیم ہے کہ تم

اُو بفرمود ست ماں ایں بندگی
اُس نے اِس اطاعت کا ہمیں حکم دیا ہے
نیست مارا از خود ایں گو بندگی
ہمارا کہنا اپنی جانب سے نہیں ہے

جاں[۱] برائے امرِ اُو داریم ما
ہم اُس کے حکم کے لئے جیتے ہیں
گر بریگے گوید اُو کاریم ما
اگر وہ حکم دے ہم ریت میں کھیتی بوئیں گے

امرِ[۲] حق را ما گروہِ بے ریا
ہم مخلص لوگ خدا کا حکم
می رسانیم ایں رسالت باشما
(اور) یہ پیغام تم تک پہنچا رہے ہیں

غیرِ حق جانِ نبی را یار نیست
خدا کے سوا نبی کی جان کا کوئی دوست نہیں ہے
با قبول و رَدِّ خلقش کار نیست
اُسکو مخلوق کے ماننے نہ ماننے سے کوئی واسطہ نہیں ہے

مُزدِ تبلیغِ رسالاتش از وست
اُسکے پیغامات کی تبلیغ کی مزدوری اُسکی جانب سے ہے
زشت و دشمن رُو شدیم از بہرِ دوست
ہم دوست کی خاطر بُرے اور دشمن کے چہرے والے بن گئے ہیں

ما بریں درگہ ملولاں نیستیم
ہم اِس بارگاہ پر تھکے ہوئے نہیں ہیں
تا ز بُعدِ راہ ہر جا بیستیم
کہ راستہ کی دُوری کی وجہ سے ہر جگہ ٹھہر جائیں

دل فرو بستہ و ملول آں کس بُود
دل گرفتہ، اور تھکا ہوا وہ شخص ہوتا ہے
کز فراقِ یار در محبس بُود
جو دوست کی جدائی سے قید میں ہو

دلبر[۳] و مطلوب با ما حاضر ست
ہمارا دلبر اور محبوب ہمارے ساتھ موجود ہے
در نثارِ رحمتش جاں شاکر ست
اُسکی رحمت کی بکھیر پر جان شکر گذار ہے

در دلِ ما لالہ زار و گلشنی ست
ہمارے دل میں چمن، اور گلشن ہے
پیری و پژمُردگی را راہ نیست
بڑھاپے اور مُرجھانے کیلئے (اندر) راستہ نہیں ہے

دائما تر و جوانیم و لطیف
ہم ہمیشہ تر (و تازہ)، اور جوان اور پاکیزہ ہیں
تازہ و شیریں و خنداں و ظریف
تازہ، اور میٹھے، اور ہنس مکھ اور خوش مزاج ہیں

پیشِ ما صد سال و یک ساعت یکیست
ہمارے لئے ایک گھنٹہ اور سو سال یکساں ہیں
کہ دراز و کوتہ از ما منفکے ست
کیونکہ لمبائی اور چھوٹائی ہم سے جدا ہے

آں دراز و کوتہی در جسمہاست
لمبائی اور چھوٹائی جسموں میں ہوتی ہے
آں دراز و کوتہ اندر جاں کجاست
درازی اور کوتاہی روح میں کہاں ہے؟

سہ صد و نہ سال آں اصحابِ کہف
تین سو نو سال اصحابِ کہف کے
پیشِ شاں یک روز بے اندوہ و لہف
اُن کے لئے بغیر رنج اور افسوس کے ایک دن تھا

---

۱ جانِ ما۔ ہم تو اسی لئے زندہ ہیں کہ اُس کے حکم کی پابندی کریں اگر وہ ریت میں بیج بونے کو کہے گا تو ریت میں بیج بو دیں گے۔ خواہ وہ نہ اُگے۔

۲ امرِ حق۔ چونکہ اللہ کا ہمیں حکم ہے کہ تمہیں ہم تبلیغ کریں اس لئے بغیر ریا، کے تمہیں احکام پہنچا رہے ہیں۔ با قبول۔ ہمیں اِس سے سروکار نہیں کہ کوئی ہماری بات قبول کرے یا رد کرے مزد۔ ہم اللہ کیلئے تبلیغ کرتے ہیں اور اُس کام کی مزدوری اُس سے لیں گے ہم تو اُسی کی خاطر لوگوں کی دشمنی مول لے رہے ہیں۔ ما بریں۔ تبلیغ میں ناکامی ہمارے لئے سدِ راہ نہیں ہے دل گرفتہ وہ ہوتا ہے جو دوست سے مہجور ہو ہمیں ہر وقت قربِ الٰہی حاصل ہے۔

۳ دلبر۔ ہمارا محبوب جو حضرت حق ہے وہ ہمارے ساتھ ہے اُس کی رحمتیں ہم پر ہر وقت نچھاور ہوتی رہتی ہیں۔ در دل۔ ہمارے دل اُس کی محبت سے گلزار ہیں اور ہم ہر وقت تر و تازہ رہتے ہیں۔ پیشِ ما جب روحانیت کا غلبہ ہو جاتا ہے تو زمان و مکان کی قید سے رہائی ہو جاتی ہے، جسم زمان و مکان کا پابند ہوتا ہے سہ صد۔ اصحابِ کہف پر روحانیت کا غلبہ تھا تو اُن کے لئے تین سو نو سال ایک روز کے برابر تھے۔

وانگہے[۵۱] ننمودشاں یک روز ہم — کہ بہ تن باز آمد ارواح از عدم

پھر انہیں وہ ایک روز بھی نہ لگا — کہ روحیں عدم سے پھر جسم میں آگئیں

چوں نباشد روز و شب یا ماہ و سال — کے بود سیری و پیری و ملال

جبکہ دن اور رات مع مہینہ اور سال کے نہوں — پیٹ بھر جانا اور بڑھاپا اور تھکن کہاں ہوتی ہے

در گلستانِ عدم چوں بیخودی ست — مستی از سُغراقِ لطفِ ایزدی ست

عدم کے چمنستان میں چونکہ بے خودی ہے — مستی اللہ (تعالیٰ) کی مہربانی کے جام سے ہے

لَمْ یَذُقْ[۵۲] لَمْ یَدْرِ ہر کس کو نخورد — کے بوہم آرد جُعَلْ انفاسِ ورد

جسنے دکھا یا وہ "نہ چکھا نہ جانا" کا مصداق ہے — گبریلا خیال سے گلاب کی خوشبو میں کہاں حاصل کر سکتا ہے

نیست موہوم ار بُدے موہوم آں — ہمچو موہومان شدے معدوم آں

وہ موہوم (چیز) نہیں ہے، اگر وہ موہوم ہوتا — تو وہ موہوم (چیزوں) کی طرح معدوم ہو جاتا

دوزخ اندر وہم چوں آرد بہشت — ہیچ تابد روئے خوب از خوک زشت

دوزخ بہشت کا کیسے تصور کر سکتی ہے؟ — بدصورت سور سے، حسین چہرہ کہاں چمکتا ہے

ہیں گلوئے خود مبرید اے مہاں — اینچنیں لقمہ رسیدہ تا دہاں

اے بزرگو! اپنے گلے نہ پھاڑو — منہ تک ایسا لقمہ پہنچ گیا ہے

راہہائے[۵۳] صعب پایاں بُردہ ایم — رہ بر اہلِ خویش آساں کردہ ایم

ہم نے سخت راستے طے کر لئے ہیں — ہم نے اپنوں کے لئے راستہ آسان کر دیا ہے

ہر کہ مارا گشت پیرو باز رست — از عذابِ نار رو در جنت نشست

جو ہمارا پیرو بن گیا، وہ رہائی پا گیا — آگ کے عذاب سے، اور جنت نشین ہو گیا

وانکہ نشنید از شقاوت پندِ ما — در عذابِ جاوداں شد مبتلا

جس نے بدبختی سے ہماری نصیحت نہ سُنی — وہ دائمی عذاب میں مبتلا ہو گیا

ہیں بجوئید از نجومِ سعد راہ — زانکہ در ظلمت درید و قعرِ چاہ

آگاہ! نیک بختی کے ستاروں سے راستہ تلاش کرو — کیونکہ تم اندھیرے اور کنوئیں کی گہرائی میں ہو

## مکرر کردنِ قوم اعتراض بر انبیا علیہم السلام

قوم کا انبیاء پر مکرر اعتراض کرنا

قوم گفتند ار شما سعدِ خودید — نحسِ مائید و ضدید و مرتدید

قوم نے کہا، اگر تم اپنے لئے نیک بخت ہو — ہمارے لئے بدبخت اور مخالف اور مرتد ہو

[۵۱] وانگہے۔ اصحاب کہف نے کہا تھا کہ ہم اس حالت میں ایک دن یا دن کے کچھ حصے میں رہے ہیں۔ چونکہ جبکہ روح زمان و مکان سے مقید نہیں ہے تو اس کے لئے نہ نہ بڑھاپا ہے نہ تھکن۔ گلستانِ عدم۔ یعنی عالم ارواح۔ مستی۔ اس عالم کی مستی قربِ الٰہی کی وجہ سے ہے۔

[۵۲] لم یذق۔ یعنی جس نے چیز کو نہ چکھا ہو وہ اس کا ذائقہ نہیں جان سکتا۔ جُعَل۔ گبریلا۔ گوبر کا کیڑا۔ نیست۔ یعنی یہ مستی وہمی نہیں ہے، وہمی کیفیت زائل ہو جاتی ہے۔ دوزخ۔ جس طرح دوزخ اور جنت میں بُعد ہے اور دوزخ جنت کا تصور بھی نہیں کر سکتی اسی طرح اہلِ دنیا اور اُس مستی میں بُعد ہے، دنیا دار اُس مستی کو سمجھ ہی نہیں سکتا ہے۔ اے مہان۔ اہلِ سبا کو خطاب ہے کہ اپنی تباہی مول نہ لو ہدایت حاصل کر لو۔

[۵۳] راہہائے۔ ہدایت کے حصول میں جس قدر مصائب ہوتے ہیں وہ انبیاء جھیل چکے ہیں قوم اُنسے بلا مجاہدے کے ہدایت حاصل کرتی ہے۔ ہر کہ۔ انبیاء کی اطاعت کرنے والے نجات پاتے ہیں اور جو منکر ہوتے ہیں وہ ابدی عذاب میں مبتلا ہو جاتے ہیں۔ نجوم۔ انبیاء نجوم ہدایت ہیں۔ قوم گفتند۔ انبیاء نے اپنے آپ کو سعادت کا ستارہ قرار دیا تھا قوم نے کہا کہ تمہاری سعادت

جانِ[1] ما فارغ بُد از اندیشہا
ہماری جان فکروں سے خالی تھی

در غم انگندید ما را و عنا
تم نے ہمیں غموں اور مشقت میں ڈال دیا

ذوقِ جمعیت کہ بود و اتفاق
یگانگت اور اتفاق کا جو مزا تھا

شد ز فالِ زشت تاں صد افتراق
تمہاری بدشگونی سے سینکڑوں جدائیاں بنگیا

طوطیِ نُقل و شکر بودیم ما
ہم نقل اور شکر کھانے والی طوطی تھے

مُرغِ مرگ اندیش گشتیم از شما
تمہاری وجہ سے موت کو سوچنے والا پرند بنگئے

ہر کجا افسانۂ غم گستری ست
جہاں کہیں غم آنکلنے کا قصہ ہے

ہر کجا آوازۂ مُستنکری ست
جہاں کہیں بُرائی کا شہرہ ہے

ہر کجا اندر جہاں فالِ بدیست
جہاں کہیں دنیا میں بدشگونی ہے

ہر کجا مسخے، نکالے، ماخذیست
جہاں کہیں مسخ، عذاب، جائے گرفت ہے

در مثال و قصہ و فالِ شماست
(وہ) تمہاری مثال اور قصہ اور شگون کی وجہ سے ہے

در غم انگیزی شمارا اشتہاست
غم بڑھانے کی تمہاری خواہش ہے

## باز جواب گفتنِ انبیا علیہم السلام ایشاں را

انبیاء کا اُن کو پھر جواب دینا

انبیا[2] گفتند فالِ زشت و بد
انبیاء نے کہا اچھا اور بُرا شگون

از میانِ جانِ تاں دارد مدد
تمہاری جان سے مدد حاصل کرتا ہے

گر تو جائے خفتہ باشی با خطر
اگر تو کسی جگہ خطرے میں سویا ہوا ہو

اژدہا در قصدِ تو آید ز سر
اژدہا تیرے ارادے سے سر پر آجائے

مہربانے مر ترا آگاہ کرد
کسی مہربان نے تجھے خبردار کر دیا

کہ بجہ[3] زود ار نہ اژدرہات خورد
کہ جلد بھاگ، ورنہ تجھے اژدہے نے کھایا

تو بگوئی فالِ بد چوں می زنی
تو کہتا ہے کہ کیوں بدشگونی کرتا ہے

فال چہ بر جہ ببیں در روشنی
بدشگونی کیا ہوتی ہے، اُٹھ روشنی میں جو

از میانِ فالِ بد من خود ترا
میں تجھے بدشگونی سے

میرہانم می برم سوئے سرا
چھڑا رہا ہوں، گھر کی جانب لے جا رہا ہوں

چوں نبی آگہ کنندست از نہاں
نبی کی طرح جو اُن پوشیدہ باتوں سے خبردار کرنے والا ہے

کو بدید آنچہ ندید اہلِ جہاں
کیونکہ جو کچھ اُسے دیکھ لیا ہے دنیاداروں نے نہیں دیکھا ہے

---

[1] جانِ ما۔ تمہاری نحوست یہ ہے کہ ہم فکروں سے فارغ تھے تم نے ہمیں فکرمند بنا دیا۔ ذوق۔ ہم سب متفق تھے، تمہارے وجود سے ہم میں اختلاف ہو گئے۔ طوطی۔ طوطی کو شکر کھلائی جاتی ہے۔ نُقل۔ چبینا۔ مُستنکری۔ بُرائی۔ مَسخ۔ صورت کا بدل جانا۔ نکال۔ عذاب۔ ماخذ۔ گرفت کی جگہ۔ اشتہا۔ خواہش۔

[2] انبیاء۔ انبیاء نے کہا یہ ساری بُرائیاں جو تم نے بیان کیں اِن کا سبب ہم نہیں ہیں خود تم ہو۔ مگر تو ہم تو تمہیں اُس عذاب سے ڈراتے ہیں جو واقعۃً تم پر نازل ہونے والا ہے، ہماری مثال تو اُس شخص کی سی ہے جو ایسے شخص کو بیدار کر دے جس پر سانپ حملہ آور ہو رہا ہو۔

[3] بجہ۔ کود جا۔ تو بگوئی۔ تمہاری مثال یہ ہے کہ وہ شخص جس پر سانپ حملہ آور ہے، بیدار کرنے والے کو بُرائی دینے لگے۔ سرا۔ گھر۔ چوں نبی۔ نبی آنکھوں سے اُس عذاب کو دیکھتا ہے جو منکروں پر نازل ہونے والا ہوتا ہے۔

گر طبیبے گویدت غورہ مخور | کہ چنیں رنجے بر آرد زود سر
اگر تجھ سے کوئی طبیب کہے 'کچا انگور نہ کھا | کہ فلاں مرض جلد سر اُبھاریگا

تو بگوئی فالِ بد چوں میزنی | پس تو ناصح را مؤثم میکنی
تو کہے کہ بدشگونی کیوں کرتا ہے | تو تو ایک ناصح کو گنہگار ٹھہرا رہا ہے

ور منجم گویدت کامروز ہیچ | آنچناں کارے مکن اندر پسیچ
اگر کوئی انجومی تجھ سے کہے کہ آج کوئی | ویسا کام ارادہ سے نہ کرنا

تا نگردی نادِم و خاسِر ازاں | زانکہ نیکو نیست روزِ امروز ہاں
تاکہ تو اس کی وجہ سے شرمندہ اور محروم نہ بنے | کیونکہ آج اچھا دن نہیں ہے

صد رہ ار بینی دروغِ اختری | یکدو بارہ راست آید می خری
اگرچہ تو سو طرح سے نجومی کا جھوٹ دیکھتا ہو | ایک دو بار سچ ہو جائے تو تو مان لیتا ہے

ایں نجومِ ما نشُد ہرگز خلاف | صحتش چوں ماند از تو در غلاف
ہمارے ان ستاروں میں کبھی تخلف نہیں ہوا | اُن کی صحت تجھ سے کیسے پوشیدہ ہے؟

آں طبیب و آں منجم از گماں | می کنند آگاہ و ما خود از عیاں
وہ طبیب اور نجومی گمان کے ذریعے | خبر دیتے ہیں اور ہم مشاہدے سے

دود می بینیم و آتش از کراں | حملہ می آرد بسوئے منکراں
ہم دیکھتے ہیں کہ دھواں اور آگ ایک کنارے سے | منکروں پر حملہ آور ہے

تو ہمی گوئی خمش کُن زیں مقال | کہ زیانِ ماست قالِ شومِ فال
تو یہ کہتا ہے کہ ان باتوں سے چپ رہ | کیونکہ بدشگونی کی بات میں ہمارا نقصان ہے

اے کہ نُصحِ ناصحاں را نشنوی | فالِ بد با تست ہر جا می روی
اے وہ کہ تو ناصحوں کی نصیحت نہیں سنتا ہے | تو جہاں جائے بدشگونی تیرے ساتھ ہے

افعیے بر پُشتِ تو بر می رَوَد | او ز بامے بیندش آگہ کُند
ایک اژدہا تیرے پیچھے دوڑ رہا ہے | وہ اُسکو بالاخانہ سے دیکھ رہا ہے، خبردار کرتا ہے

گوئیش خاموش غمگینم مکُن | گوید او خوش باش خود رفت ایں سخن
تو اُسکو کہتا ہے چُپ رہ، مجھے غمگین نہ کر | وہ کہتا ہے، خوش رہ، بات ختم ہوئی

چوں زند افعی دہاں بر گردنت | تلخ گردد جملہ شادی کردنت
جب اژدہا تیری گردن پر مُنہ مارے گا | تیری سب خوشیاں منانا تلخ ہو جائیں گی

---

۱۵ گر طبیبے۔ تمہاری مثال اس مریض کی سی ہے جس کو طبیب مُضر چیز کھانے سے روکے اور وہ طبیب پر اُلٹے الزام دھرے جو تم گنہگار۔ در منجم۔ تمہاری مثال اُس شخص کی سی ہے جس کو نجومی بُری گھڑی سے بچانا چاہے اور وہ اُلٹا نجومی پر الزام دھرے۔ پسیچ۔ قصد، ارادہ۔

۲۵ صد رہ۔ نجومی کی بات سینکڑوں بار جھوٹی نکلتی ہے لیکن پھر بھی اس احتمال سے کہ شاید یہ بات صحیح ہو تم نجومی کا کہنا مان جاتے ہو۔ ایں نجوم۔ لیکن ہماری پیشین گوئیاں بالکل صحیح ہوتی ہیں اُن کو تم تسلیم کرنے کو تیار نہیں ہو۔ نجومی اور طبیب محض گمان سے بات کہتے ہیں ہم تو مشاہدہ کر کے کہہ رہے ہیں۔

۳۵ دود۔ انبیاء نے کہا ہم تو عذاب کا دھواں اور آگ آنکھ سے دیکھ کر بتا رہے ہیں لیکن تم ہماری ان باتوں کو بدفالی سمجھ رہے ہو۔ اے کہ۔ منکروں کا وجود خود فالِ بد ہے۔ افعیے۔ تمہاری مثال یہ ہے کہ عذاب کا اژدہا تمہارے پیچھے ہے ایک شخص بالاخانہ سے اسکو دیکھ کر تمہیں آگاہ کر رہا ہے لیکن تم یہ کہتے ہو کہ ہمیں سانپ کی بات سنا کر غمگین نہ کر۔ گوید۔ مجبور ہو کر وہ بتانیوالا یہی کہیگا کہ اچھا بری بات کو رفت و گذشت کرو اور تم خوش رہو۔

پس[۵۱] بد و گوئی ہمیں بود اے فلاں
پھر تو اس سے کہے گا اے فلاں یہ ٹھیک تھا

چوں نہ بدریدی گریبان ز فغاں
تونے نالہ و فریاد سے گریبان چاک کیوں نہ کیا تھا؟

یا ز بالائیم تو سنگے می زدی
یا اوپر سے تو میرے پتھر مارتا

تا مرا آں جد نمودے ایں بدی
تاکہ وہ کوشش یہ بُرائی مجھے دکھا دیتی

او بگوید زاں کہ می آزردہٗ
وہ کہے گا، کیونکہ تو رنجیدہ ہوتا تھا

تو بگوئی نیک شادم کردہٗ
تو کہے گا، تونے (اب کیا) مجھے خوش کر دیا ہے

گفت من کردم جوانمردی بپند
اُس نے کہا میں نے شرافت برتی اور نصیحت کی،

تا رہانم مر ترا زیں خشک بند
تاکہ میں تجھے سخت قید سے رہائی دوں

از لئیمی حق آن نشناختی
تونے کمینہ پن سے اُس کی قدر نہ کی

مایۂ ایذا و طغیاں ساختی
اُس کو ایذاء اور سرکشی کا سرمایہ بنایا

ایں[۵۲] بود خوئے لئیمانِ دنی
کمینہ لئیموں کی یہی عادت ہوتی ہے

بد کنند با تو چو نیکوئی کنی
جب تو نیکی کرے وہ تجھ سے بدی کرتے ہیں

نفس را زیں صبر می کن منحنش
نفس کو صبر کے ذریعہ کمزور بنا

کہ لئیم ست و نسازد نیکوئیش
کیونکہ وہ کمینہ ہے بھلائی اُسکے ساتھ ساز نہیں کرتی ہے

با کریمے[۵۳] گر کنی احسان سزد
اگر تو شریف کے ساتھ احسان کرے تو مناسب ہے

ہر یکے را او عوض ہفصد دہد
وہ ہر ایک کا سات سو گنا بدلہ دے گا

با لئیمے چوں کنی قہر و جفا
کمینہ پر جب تو ظلم اور قہر کرے گا

بندۂ گردد ترا بس با وفا
(وہ) تیرا باوفا غلام بن جائے گا

کافراں کارند در نعمت جفا
کافر نعمت کی حالت میں جفاکاری کرتے ہیں

باز در دوزخ نداشاں ربّنا
پھر دوزخ میں اُن کی پکار "اے ہمارے رب" ہوتی ہے

کہ لئیماں در جفا صافی شوند
کیونکہ کمینے ظلم میں مخلص بنتے ہیں

چوں وفا بینند خود جافی شوند
جب وفا دیکھتے ہیں جفا کرتے ہیں

## حکمت در آفریدنِ دوزخ دراں جہاں و زنداں دریں

دوزخ کو اُس عالم میں اور قید خانہ کو اِس عالم میں پیدا کرنے کی حکمت تاکہ

عالَم تا معبدِ مُنکراں گردد کہ اِئتیا طَوعاً اَو کَرھاً
وہ کافروں کا عبادت خانہ بنے کیونکہ اِئتیا طوعاً اَو کَرھاً ہے



---

۵۱ پس بد و۔ پھر تو بتانے والے سے کہیگا کہ تو میرے غم میں کپڑے پھاڑ کر مجھے آگاہ کرتا تو میں مان لیتا یا اوپر سے میرے پتھر مارتا تو میں آگاہ ہو جاتا۔ او بگوید۔ وہ جواب میں کہدیگا کہ تو میری بات سے آزردہ ہوتا تھا تو وہ کہیگا کہ میں اب کونسا خوش ہوں۔ گفت۔ وہ آگاہی دینے والا کہیگا کہ میں نے تو شرافت سے کام لیا تھا تجھے مصیبت سے بچانے کیلئے نصیحت کی تھی تاز تھی۔ لیکن تو نے کمینہ پن برتا اس نصیحت کی قدر نہ کی بلکہ اُس نصیحت کو ایذارسانی اور سرکشی کا سبب بنالیا۔

۵۲ ایں بود۔ کمینوں کا یہی طریقہ ہے کہ تم اُنسے بھلائی کرو تو وہ اُسکے بدلے میں تم سے برائی کرینگے نفس۔ انسان کا نفس ایسا ہی کمینہ ہے کہ اُسکے ساتھ بھلائی کرنا اور اُسکو مضبوط بنانا مناسب نہیں ہے اسکو مشقتوں اور مجاہدوں سے کمزور بناؤ۔

۵۳ با کریمے۔ کسی شریف سے شرافت برتوگے تو وہ ستر گنا شرافت برتتا ہے۔ با لئیمے کمینہ پر جور و جفا کروگے تو بہرہ اطاعت کریگا۔ کافراں۔ کافر ایسا ہی کرتے ہیں کہ دنیا میں انکو اللہ کی نعمتیں ملیں تو کفر بڑھا دوزخ کے عذاب میں خدا کو مانیں گے اور پکاریں گے۔ کہ لئیماں۔ کمینے ظالم کے ساتھ ٹھیک چلتے ہیں شریف پر ظلم کرتے ہیں۔ اِئتیا۔ اللہ تعالیٰ نے زمین اور آسمان کو حکم دیا کہ تم دونوں آؤ خواہ خوشی سے خواہ جبر سے تو دونوں نے کہا ہم خوشی

مسجدِ طاعاتِ شاں پس دوزخ ست ۔ پائے بندِ مرغِ بیگانہ فخ ست

اُنکی مسجد اور اطاعتوں (کی جگہ) دوزخ ہے ۔ بیگانہ پرند کے پاؤں کا پھندا جال ہے

ہست زنداں صومعہ دزدِ لئیم ۔ کاندرو ذاکر شود حق را مقیم

کمینے چور کا عبادتخانہ قید خانہ ہے ۔ اُس میں وہ ہمیشہ خدا کو یاد کرنے والا ہوتا ہے

چوں عبادت بود مقصود از بشر ۔ شُد عبادتگاہِ گردنکش سقر

چونکہ انسان (کی پیدائش) سے مقصود عبادت ہے ۔ متکبر کی عبادت گاہ، دوزخ بنی

آدمی را ہست در ہر کار دست ۔ لیک از و مقصود ایں خدمت بُدست

انسان کو ہر کام پر قدرت ہے ۔ لیکن اُس (کی پیدائش) سے (اصلی) مقصود عبادت ہے

مَا خَلَقْتُ الْجِنَّ وَالْاِنْسَ ایں بخواں ۔ جز عبادت نیست مقصود از جہاں

اس "نہیں پیدا کیا ہم نے جن و انسان کو" پڑھ ۔ عبادت کے علاوہ دنیا میں (کوئی) مقصد نہیں ہے

گرچہ مقصود از کتاب آں فن بود ۔ گر تواش بالش کُنی ہم می شود

اگرچہ کتاب کا مقصد وہ فن ہوتا ہے ۔ اگر تو اس کا تکیہ بنالے تو (یہ بھی) ہو سکتا ہے

لیک ازو مقصود ایں بالش نبود ۔ علم بود و دانش و ارشاد و سُود

لیکن اُس کا مقصد یہ تکیہ (ہونا) نہ تھا ۔ علم اور سمجھ، اور ہدایت اور نفع تھا

گر تو میخے ساختی شمشیر را ۔ برگزیدی بر ظفر اِدبیر را

اگر تو تلوار کو کھونٹا بنالے ۔ تو نے کامیابی پر بدبختی کو ترجیح دی

گرچہ مقصود از بشر علم و ہدیست ۔ لیک ہر یک آدمی را معبدیست

اگرچہ انسان (کی تخلیق) سے مقصود علم و ہدایت ہے ۔ لیکن ہر شخص کی ایک عبادت گاہ ہے

معبدِ مردِ کریم اَکْرَمْتُہٗ ۔ معبدِ مردِ لئیم اَسْقَمْتُہٗ

شریف انسان کی عبادتگاہ (مقام) اکرمتہ ہے ۔ کمین انسان کی عبادتگاہ اسقمتہ ہے

مر لئیماں را بزن تا سر نہند ۔ مر کریماں را بدہ تا بر دہند

کمینوں کو پیٹ تاکہ اطاعت کریں ۔ شریفوں کو (انعام) دے تاکہ پھل دیں

لاجرم حق ہر دو مسجد آفرید ۔ دوزخ آنہا را و اینہا را مزید

لامحالہ اللہ (تعالیٰ) نے دو مسجدیں بنائیں ۔ اُن کے لئے دوزخ اور ان کے لئے "مزید"

---

ہر انسان کی تخلیق کا مقصد عبادت ہے لیکن ہر ایک کا عبادتخانہ جُدا ہے شریف کا معبد قرآ اَکْرَمْتُہٗ کا مقام ہے یعنی میں نے اُس کا اکرام کیا اور لئیم کا معبد اَسْقَمْتُہٗ کا مقام ہے یعنی میں نے اُسکو بیمار کیا شریف انعامات الٰہی کے وقت عبادتگذار بنتا ہے اور کمینہ مصائب میں مبتلا ہو کر۔ مزید۔ یعنی جنت جسکے لئے فرمایا گیا وَلَدَیْنَا مَزِیْدٌ اور ہمارے پاس زیادتی ہے۔

---

ف۱ دوزخ۔ کافر جب دوزخ کے عذاب میں مبتلا ہونگے تو فرمانبرداری کرینگے وحشی جانور خوشی سے نہیں آتا تو جال میں پھنس کر آتا ہے۔ فخ۔ جال۔ زنداں۔ جب چور جیلخانہ میں ڈالدیا جاتا ہے تو نیکی شروع کر دیتا ہے۔ جن۔ جن اور انس کی تخلیق کا باعث عبادت اور اطاعت ہے خوشی سے نہ کرینگے تو جبراً کرنی پڑیگی مومن جنت اور دنیا میں اطاعت گذاری کریگا تو کافر دوزخ میں اطاعت کرے گا۔

ف۲ آدمی۔ انسان میں بہت کام کرنے کی صلاحیتیں ہیں لیکن اسکی تخلیق کا اصل منشاء بندگی ہے جیسا کہ آیت میں ذکر ہے۔ ما خلقت۔ قرآن پاک میں ہے مَا خَلَقْتُ الْجِنَّ وَالْاِنْسَ اِلَّا لِیَعْبُدُوْنِ ہم نے نہیں پیدا کیا انسانوں اور جنوں کو مگر اسلئے کہ وہ عبادت کریں۔ از کتاب۔ کتاب کی تصنیف و اشاعت کا اصل مقصد اُس فن اور علم کو جاننا ہے جس فن کی وہ کتاب ہے اگر تو اُس کا تکیہ بنائیگا تو وہ تکیہ بنجائیگی لیکن یہ تیری غلطی ہوگی اسی طرح اگر انسان عبادت نہ کریگا دوسرے کاموں میں لگیگا تو یہ اسکی غلطی ہوگی۔

ف۳ گر تو میخے۔ تلوار کا اصل مقصد اسکے ذریعہ فتح پانا ہے وہ کھونٹا بھی بن سکتی ہے لیکن اگر تو اُس سے کھونٹے کا کام لیگا تو بڑی حماقت ہوگی مجبور۔

ساختؔ موسیٰ قدس در بابِ صغیر
(حضرت) موسیٰؑ نے بیت المقدس میں چھوٹا دروازہ بنایا

تا فرود آرند سر قومِ زحیر
تاکہ سرکش قوم سر جھکائے

زاں کہ جباراں بُدند و سر فراز
کیونکہ وہ جبار، اور متکبر تھے

دوزخ آں بابِ صغیرست و نیاز
دوزخ وہی چھوٹا دروازہ اور نیازمندی کی جگہ ہے

## بیانؔ آنکہ حق تعالیٰ صورتِ ملوک را سببِ مسخر کردنِ
اِس بیان میں کہ اللہ تعالیٰ نے بادشاہوں کی صورت، اُن متکبروں کو تابع بنانے کے

## جباراں کہ مسخرِ حق نباشند ساختہ چنانکہ موسیٰ علیہ السلام
لئے بنائی ہے جو کہ اللہ کے تابع نہیں ہوتے ہیں جیساکہ حضرت موسیٰ علیہ السلام

## بابِ صغیر ساخت بر ربضِ قدس جہتِ رکوعِ جباران
نے بیت المقدس کے احاطے میں چھوٹا دروازہ بنایا تاکہ بنی اسرائیل کے متکبر آنے کے

## بنی اسرائیل وقتِ در آمدن کہ اُدْخُلُوا الْبَابَ سُجَّدًا وَّقُوْلُوْا حِطَّةٌ
وقت جھکیں کیونکہ سجدہ کرتے ہوئے داخل ہو اور حِطّۃ کہو (کا حکم تھا)

آنچناں کہ حق زلحم و استخواں
اِس طرح کہ اللہ تعالیٰ نے گوشت اور ہڈیوں سے

از شہاں بابِ صغیرے ساختؔ ہاں
بادشاہوں کا چھوٹا دروازہ بنایا

اہلِ دنیا سجدۂ ایشاں کنند
دنیا دار اُن کو سجدہ کرتے ہیں

چونکہ سجدہ کبریا را دشمنند
کیونکہ وہ اللہ (تعالیٰ) کو سجدہ کرنے کے مخالف ہیں

ساخت سرگیں دانگی محراب شاں
اُن کے لئے گوبر خانے کو محراب بنایا

نامِ آں محراب میر و پہلواں
اُس محراب کا نام، حاکم اور پہلوان ہے

لائقؔ ایں حضرتِ پاکی نہ اید
تم پاک دربار کے لائق نہیں ہو

نیشکر پاکاں شما خالی نے اید
پاک لوگ گنا ہیں، تم صرف نرکل ہو

آں سگاں را ایں خساں خاضع شوند
یہ کمینے اُن کتوں کے تابعدار ہوتے ہیں

شیر را عارست کو را بگروند
شیروں کی توہین ہے کہ وہ اُس کے گرویدہ ہوں

گربہ باشد شحنۂ ہر موش خو
ہر موش خصلت کا کوتوال بلی ہوتی ہے

موش کہ بُود تا ز شیراں ترسد او
چوہا کس قابل ہے کہ وہ شیروں سے ڈرے

آں سگاں یعنی دنیا دار بادشاہ۔ ایں خساں یعنی منکرین۔ شیر یعنی جناب باری تعالیٰ۔ گربہ۔ چوہا بلی سے ڈرتا ہے شیر جو کہ اُس سے بدرجہا افضل ہے اُس سے نہیں ڈرتا۔

---

۱ؔ ساخت۔ موسیٰؑ نے بیت المقدس میں ایک کھڑکی بنائی تھی تاکہ متکبرین اُس میں جھک کر داخل ہوں اور اُن کی سجدہ کی سی حالت ہوجائے دوزخ کو ایک چھوٹی کھڑکی سمجھو کہ اُس میں داخل ہوکر یہ متکبر عاجز گذار بنجائیں گے۔

۲ؔ بیان۔ جس طرح حضرت موسیٰؑ نے کھڑکی بنائی تھی اسی طرح اللہ تعالیٰ نے اُن متکبروں کے لئے ظالم بادشاہوں کا وجود اور دوزخ بنائی ہے۔ یہ ظالموں کو سجدہ کرتے ہیں اور دوزخ میں خدا کو یاد کرینگے۔ ربض۔ مکانات کا ماحول بکریوں کا باڑہ۔ اُدخلوا۔ قرآن پاک میں ہے۔ اُدْخُلُوا الْبَابَ سُجَّدًا وَّقُوْلُوْا حِطَّةٌ یعنی بنی اسرائیل کو حکم ہوا کہ اس کھڑکی میں سجدہ کی حالت میں داخل ہو اور دعا کرو کہ اللہ تعالیٰ گناہ معاف کردے شہاں۔ یہ متکبر بادشاہوں کو سجدہ کرتے ہیں ساخت۔ اُن کی محراب اور عبادتگاہ گوبر خانہ ہے اسی کو دوسرے لفظوں میں بادشاہ اور پہلوان کہا جاتا ہے یہ متکبر اُن کے سامنے جھکتے ہیں۔

۳ؔ لائق۔ اُن کے سجدے اللہ تعالیٰ کے لائق نہ تھے کیونکہ اُن کو جنابِ باری سے کوئی مناسبت نہیں یہ بصورت انسان ہیں لیکن انسانیت سے خالی ہیں نیشکوں کی اور اُن کی مثال وہی ہو جو گنے اور نرکل کی ہے۔

خوفِ ایشاں از کلابِ حق بُود ؎۱ — خوفِ شاں کے ز آفتابِ حق بُود
ان کو اللہ (تعالیٰ) کے کتّوں سے خوف ہوتا ہے — آفتابِ حق سے انہیں ڈر کہاں ہوتا ہے

رَبِّیَ الْاَعْلیٰ ست وِردِ آں مہاں — رَبِّ ادنیٰ در خورِ ایں اَبلہاں
سرداروں کا وظیفہ رَبِّیَ الْاَعْلیٰ ہے — رَبِّ ادنیٰ ان بیوقوفوں کے لائق ہے

مُوش کے ترسد ز شیرانِ مَصاف — بلکہ آں آہوتگانِ مُشک ناف
جنگ کے شیروں سے چوہا کب ڈرتا ہے؟ — بلکہ وہ آہو قدم مُشک کی ناف والے (ڈرتے ہیں)

رُو بہ پیشِ کاسہ لیس اے دیگ لیس — تُش خداوند و ولی نعمت نویس
اے دیگ چاٹنے والے پیالہ چاٹنے والے کے پاس جا — تو اُس کو آقا، اور ولی نعمت لکھ

دیگ لیسی کاسہ لیسے را بجُو — تُش خداوند و ولی نعمت بگو
تو دیگ چاٹنے والا ہے کسی پیالہ چاٹنے والے کو تلاش کر — تو اُس کو آقا اور ولی نعمت کہہ

بس کُن ار شرحے بگویم دور دست ؎۲ — خشم گیرد میر و ہم داند کہ ہست
ختم کر اگر میں لمبی تفصیل کروں گا — حاکم غصہ کرے گا اور سمجھ لے گا کہ وہ ہی ہے

حاصل ایں آمد کہ بد کُن اے کریم — با لئیماں تا نہد گردن لئیم
خلاصہ یہ نکلا کہ اے شریف! برائی کر — کمینوں کے ساتھ تاکہ کمینہ اطاعت کرے

با لئیمِ نفس چوں احساں کُند — چوں لئیماں نفسِ بد کُفراں کُند
جب تو کمینے نفس کے ساتھ احسان کریگا — تو وہ بدنفس کمینوں کی طرح کفران کرے گا

زیں سبب بُد کاہلِ محنت شاکر اند — اہلِ نعمت طاغی اند و ماکر اند
یہی سبب ہوا کہ محنتی شکر گزار ہیں — مالدار سرکش، اور مکار ہیں

ہست طاغی بگلرِ زرّیں قبا — ہست شاکر خستہ و صاحب عبا
سردار زرّیں قبا والا سرکش ہے — خستہ (حال) اور گدڑی والا شکر گذار ہے

؎۳ شکر کے روید ز اَملاک و نِعم — شکر می رُوید ز بلوا و سقم
نعمتوں اور ملکیتوں سے شکر کہاں اگتا ہے! — شکر ابتلاء، اور بیماری سے اُگتا ہے

## قصۂ عشقِ صوفی بر سُفرۂ تہی از خورش

کھانے سے خالی دسترخوان پر ایک صوفی کے عشق کا قصہ

صوفیٔ بر میخ روزے سُفرہ دید — چرخ می زد جامہا را می درید
ایک صوفی نے ایک دن کھونٹی پر دسترخوان دیکھا — رقص کرتا تھا اور کپڑے پھاڑتا تھا

---

؎۱ خوف۔ منکرین بھی اللہ کے کتّوں سے ڈرتے ہیں اور انکی اطاعت کرتے ہیں ربّی الاعلیٰ۔ میرا خدا بلند ہے۔ یعنی بالا و برتر خدا کو ماننا شریفوں کا کام ہے ان منکرین کے لائق ادنیٰ رب ہے لہٰذا یہ اُسکو ہی پوجتے ہیں۔ ربِّ ادنیٰ۔ معمولی درجہ کا خدا۔ تو شیر کے سے ڈرنا چوہے کا کام نہیں بلکہ ہرن جیسے شریف اور پاکیزہ جانور کا کام ہے۔ دیگ لیسی جیسی روح ویسے فرشتے لہٰذا ان منکرین کی خدائی کے لائق یہی ظالم اور جابر ہیں۔

؎۲ بس کُن۔ مولانا فرماتے ہیں کہ اب منکرین کے معبودوں کی زیادہ بات نہ کرو ورنہ وہ ناراض ہونگے اور دل میں سمجھیں گے کہ ہم بھی لئیم ہیں جبھی تو ہمارا اس قدر ذکر کیا جارہا ہے۔ لئیم نفس نفسِ لئیم۔ زیں سبب۔ جو لوگ محنت اور مشقت کی زندگی گزارتے ہیں عموماً شاکر ہوتے ہیں اور مالدار سرکش ہوتے ہیں۔ بگلر۔ بیگ لر، سردار۔

؎۳ شکر۔ ابتلا اور بیماری شکر گذاری کا سبب ہے۔ قصہ۔ مولانا نے پہلے سمجھایا تھا کہ فقر اور ابتلا سے شکر کی کیفیت پیدا ہوتی ہے اس کی تائید میں یہ قصہ نقل کرتے ہیں۔ میخ۔ کھونٹی۔ سُفرہ۔ دسترخوان۔ چرخ زدن۔ گھومنا۔

بانگ می زد نِک نوائے بے نوا | قحطہا و دردہا را نِک[1] دوا
چیختا تھا، یہ بے سامان کا سامان ہے | یہ قحطوں اور دردوں کی دوا ہے

چونکہ درد و سوزِ اُو بسیار شد | ہر کہ صُوفی بُود با اُو یار شد
جب اُس کا درد اور سوزش بڑھی | جو بھی صوفی تھا اُس کا ساتھی ہو گیا

بحکحکے و ہائے ہُوئے می زدند | تاکہ چندیں مست و بیخود می شدند
قہقہے اور نعرے مارتے تھے | یہانتک کہ بہت زیادہ مست و بیخود ہو جاتے

بوالفضولے گفت صوفی را کہ چیست | سفرۂ آویختہ از ناں تہی ست
ایک لغو انسان نے صوفی سے کہا یہ کیا ہے؟ | لٹکا ہوا دسترخوان روٹی سے خالی ہے

گفت رو رو نقش بے معنیستی | تو بجو ہستی کہ عاشق نیستی
اُس (صوفی) نے کہا جا جا تو بے روح تصویر ہے | تو ہستی کی تلاش کر، کیونکہ تو عاشق نہیں ہے

عشق نان بے ناں غذائے عاشق ست | بندِ ہستی نیست ہر کو صادق ست
عشق جو روٹی نہ ہوتے ہوئے روٹی ہے عاشق کی غذا ہے | جو صادق ہے وہ وجود کا پابند نہیں ہے

عاشقاں را کار نبوَد با وجود | عاشقاں راہست بے سرمایہ سُود
عاشقوں کو وجود سے واسطہ نہیں ہوتا ہے | عاشقوں کا نفع بغیر سرمایہ کے ہوتا ہے

بال[2] نے و گردِ عالم می پرند | دست نے و گوئے زمیداں می برند
پر نہیں ہیں اور عالم کے چاروں طرف اُڑتے ہیں | ہاتھ نہیں ہے، اور میدان سے گیند لیجاتے ہیں

آں فقیرے کو زمعنی بوئے یافت | دست ببُریدہ ہمی زنبیل بافت
وہ فقیر جس نے حقیقت کی خوشبو حاصل کر لی | ہاتھ کٹا ہوا ہونے پر جھولی بُنتا تھا

عاشقاں اندر عدم خیمہ زدند | چوں عدم یکرنگ و نفسِ واحدند
عاشقوں نے عدم میں خیمہ لگایا ہے | عدم کی طرح یکساں اور ایک جان ہو گئے ہیں

شیر[3] خوارہ کے شناسد ذوقِ لوت | مر پری را بُوئے باشد لوت و قوت
دودھ پیتا بچہ، کھانوں کا ذائقہ کب پہچانتا ہے | پری کے لئے خوشبو اقسام کا کھانا ہوتا ہے

آدمی کے بُو برد از بُوئے اُو | چونکہ خوئے اوست ضدِ خوئے اُو
آدمی اُس خوشبو کا سراغ کب پا سکتا ہے | کیونکہ اُسکی عادت اُسکی عادت کے خلاف ہے

---

خوار بچہ صرف دودھ کے مزے سے واقف ہے وہ اُس کی لذت کو سمجھ سکتا ہے کھانوں کی لذت کو نہیں سمجھ سکتا پری کی غذا محض خوشبو ہے انسان کھانوں کا عادی ہے وہ محض خوشبو سے پیٹ بھر جانے کو نہیں سمجھ سکتا۔

---

[1] نِک۔ یعنی یہ دسترخوان چونکہ اُس صوفی کے وجد پر دوسرے صوفی بھی وجد میں آگئے۔ بحکحکے۔ دونوں کافوں کے زیر کے ساتھ، قہقہہ۔ بوالفضول۔ بیہودہ۔ نقش بے معنی۔ یعنی بے جان بُت۔ تو بجو ہستی۔ یعنی تو طالب وجود ہستی، یعنی عاشق طالب عدم ہوتا ہے لہٰذا ہم روٹی کے نہ ہونے کے طالب و عاشق ہیں اور بھوک صدیقین کا مطلوب ہوتا ہے۔ عشق۔ عاشق کی غذا عشق ہے۔ جو روٹی تو نہیں ہے لیکن اُس کے لئے روٹی کا کام دیتا ہے۔ عاشقاں۔ عاشق ہر چیز کے فنا کا طالب ہوتا ہے اسی فنا سے اُس کو نفع پہنچتا ہے۔

[2] بال نے۔ جس طرح عاشقوں کا نفع بغیر سرمایہ کے ہے اسی طرح وہ بغیر پروں کے پرواز کرتے ہیں اور بغیر ہاتھ کے ہاتھ کا کام کرتے ہیں آں فقیرے۔ شیخ ٹنڈے کا پہلے قصہ گذر چکا ہے کہ ہاتھ نہ ہوتے ہوئے وہ زنبیل بُنتے تھے۔ عاشقاں۔ عاشق ہر چیز کو ختم کر دیتا ہے امتیاز موجودات میں ہوتا ہے عدم میں یکسانیت ہے لہٰذا عاشقانِ خدا بھی یک رنگ ہیں۔

[3] شیر خوارہ۔ ہر شخص اپنے سے مناسب بات کو سمجھتا ہے ورنہ اعتراض کرتا ہے بوالفضول نے صوفی پر اسی لئے اعتراض کیا کہ وہ فنا کے ذوق سے ناواقف تھا۔ شیر

یا بداز بوئے آں پری بوئے کہ اش
تری اس کی خوشبو سے ایسی راحت حاصل کرتی ہو کہ اس کو

تو نیابی آں ز صد مَن لوتِ خوش
تو سَو مَن اچھی خوراک سے نہیں پاسکتا ہے

پیشِ[1] قبطی خوں بُود آں آبِ نیل
قبطی کے لئے نیل کا پانی خون ہے

آب باشد پیشِ سبطیِ جمیل
اچھے سبطی کے لئے پانی ہے

جادہ باشد بحر ز اسرائیلیاں
دریا اسرائیلیوں کے لئے راستہ ہوتا ہے

غرقہ گہ باشد ز فرعونِ عواں
ظالم فرعون کے لئے ڈوبنے کی جگہ ہوتا ہے

بادِ بُد بر عادیاں گرز و تبر
ہوا، قوم عاد پر گُرز اور کلہاڑا تھی

لیک بُد بر ہودؑ و بر قومش ظفر
لیکن حضرت ہودؑ اور انکی قوم کیلئے فتح تھی

گلستاں[2] باشد بر ابراہیمؑ نار
آگ حضرت ابراہیمؑ پر چمن ہوتی ہے

لیک بر نمرود باشد زہرِ مار
لیکن نمرود پر سانپ کا زہر ہوتی ہے

بر سمندر باشد آتش خانداں
سمندر پر آگ خاندان ہوتی ہے

لیک باشد بردگر مرغاں زیاں
لیکن دوسرے پرندوں کیلئے تباہی ہوتی ہے

نزدِ عاشق درد و غم حلوا بُود
عاشق کے لئے درد اور غم، حلوا ہوتا ہے

لیک حلوا بر خساں بلوا بُود
لیکن کمینوں کے لئے حلوا مصیبت ہوتا ہے

## مخصوص[3] بودنِ یعقوب علیہ السلام بچشیدنِ جامِ حق تعالیٰ از روئے یوسفؑ وکشیدن بوئے حق تعالیٰ از بوئے یوسفؑ وحرمانِ برادراں وغیرہم ازیں ہر دو صفت

حضرت یوسفؑ کے چہرے سے خدائی پیالہ پینے اور حضرت یوسفؑ کی خوشبو سے اللہ تعالیٰ کی خوشبو حاصل کرنے میں حضرت یعقوبؑ کی خصوصیت اور بھائیوں وغیرہ کا ان دونوں خوبیوں سے محروم رہنا

آنچہ یعقوبؑ از رُخِ یوسف چشید
(حضرت) یعقوبؑ نے جو کچھ حضرت یوسفؑ کے رخ سے چکھا

وانچہ او از بوئے او اندر کشید
اور جو کچھ انھوں نے انکی خوشبو سے باطن میں حاصل کیا

وانچہ در روئے بود اندر روئے بدید
اور جو کچھ ان (یوسفؑ) کے اندر تھا انھوں نے دیکھا

خاص او بُد او با خواں کے رسید
وہ ان کی خصوصیت تھی، بھائیوں کو کب حاصل ہوا؟

ایں ز عشقش خویش در چہ می کند
یہ ان کے عشق سے اپنے آپکو کنویں میں گرا رہے ہیں

واں بکیں از بہرِ او چہ می کند
وہ کینہ وری سے انکے لئے کنواں کھود رہے ہیں

---

[1] پیشِ قبطی۔ ہشیار کے احوال ہر شخص کے اعتبار سے جداگانہ ہیں جس شخص کے مناسب جو حال ہے وہ اسی کو سمجھ سکتا ہے۔ قبطی۔ فرعونی نسل کا آدمی۔ سبطی۔ اسرائیل۔ جادہ۔ دریائے نیل حضرت موسیٰؑ اور ان کی قوم کے لئے راستہ بنا فرعون اور اس کا لشکر اسی میں ڈوب گیا۔ باد۔ آندھی سے قوم عاد برباد ہوئی حضرت ہودؑ اور انکی قوم کے لئے فتح کا سبب بنی۔

[2] گلستاں۔ آگ حضرت ابراہیمؑ کے لئے گلزار بنی۔ نمرود کے لئے باعث ہلاکت بنی۔ سمندر۔ ایک پرندہ ہے جو آگ میں پرورش پاتا ہے۔ درد۔ درد و غم عاشقوں کی غذا ہے کمینے حلوا بھی اس طرح کھا جاتے ہیں جس سے انکو بدہضمی ہو جاتی ہے۔

[3] مخصوص۔ اس قصہ سے یہ بتانا مقصود ہے کہ چیزوں کے احوال مختلف اشخاص کے اعتبار سے مختلف ہیں حضرت یوسفؑ کا چہرہ حضرت یعقوبؑ کے لئے کچھ تاثیر رکھتا تھا دوسروں کے لئے اسکی تاثیر دوسری تھی۔ آنچہ۔ جو خوبیاں حضرت یوسفؑ میں تھیں وہ حضرت یعقوبؑ کو نظر آتیں بھائی نہ دیکھ سکے۔ ایں۔ حضرت یعقوبؑ یوسفؑ کے غم میں اپنے آپ کو ہلاک کئے دیتے تھے انکے بھائی انکو

سفرۂ او پیشِ ایں از ناں تہی ست — پیشِ یعقوبؑ ست پُر کو مشتہی ست

اُن (یوسفؑ) کا دستر خوان اِنکے لئے روٹی سے خالی ہے — (حضرت) یعقوبؑ کیلئے بھرا ہوا ہے کیونکہ وہ خواہشمند ہیں

رُوئے ناشستہ نہ بیند رُوئے حور — لَاصَلوٰۃَ گفت اِلَّا بِالحضور

بِن دُھلا مُنھ، حور کا مُنھ نہیں دیکھتا ہے — آنحضورؐ نے فرمایا کہ نماز بغیر حضورِ قلب، کے نہیں ہے

عشق باشد لُوت پُوتِ جانہا — جُوع ازیں رُو لیست قُوتِ جانہا

عشق، جانوں کے لئے قسم قسم کا کھانا ہے — اسی لئے بھوک، جانوں کی غذا ہے

جُوعِ یوسفؑ بُود مر یعقوبؑ را — بُوئے نانش می رسید از دور جا

(حضرت) یعقوبؑ کو (حضرت) یوسفؑ کی بھوک تھی — اُن کو اُن کی روٹی کی خوشبو دُور سے آ پہنچ رہی تھی

آنکہ بستد پیرہن را می شتافت — بُوئے پیراہانِ یوسفؑ می نیافت

جس نے پیرہن حاصل کیا تھا وہ دوڑ رہا تھا — (حضرت) یوسفؑ کے لباس کی خوشبو محسوس نہیں کیا

وانکہ صد فرسنگ زاں سُو بُود او — چونکہ بُد یعقوبؑ می بُوئید بو

وہ جو اُس جانب سے سینکڑوں فرسنگ تھا — چونکہ وہ حضرت یعقوبؑ تھے، وہ خوشبو سونگھ رہے تھے

اے بسا عالم ز دانش بے نصیب — حافظِ علم ست آں کس نے حبیب

بہت سے عالم ہیں، جو سمجھ سے محروم ہیں — وہ عالم علم کا نگہبان ہے، نہ کہ محبوب

مستمع از وے ہمی یابد مشام — گرچہ باشد مستمع از جنسِ عام

سننے والا، اُس کی خوشبو حاصل کر لیتا ہے — خواہ سننے والا عوام میں سے ہو

زانکہ پیراہن بدستش عاریہ است — چوں بدستِ آں نخاسی جاریہ است

کیونکہ اُس کے پاس لباس عارضی ہے — جیسے کہ غلام فروش کے ہاتھ میں لونڈی ہوتی ہے

جاریہ پیشِ نخاسی سرسری ست — در کفِ اُو از برائے مشتری ست

غلام فروش کے لئے وہ لونڈی تھوڑی دیر کیلئے ہے — اُس کے قبضہ میں خریدار کے لئے ہے

قسمتِ حق ست روزی خواہ نے — ہر یکے را سُوئے دیگر راہ نے

اللہ (تعالیٰ) کی تقسیم ہے، نہ کہ روزی چاہنے والے کی — کسی کے لئے دوسرے کی جانب راستہ نہیں ہے

یک خیالے نیک باغِ آں شدہ — یک خیالے زشت راہِ ایں زدہ

ایک اچھا خیال، اُس کیلئے گلزار بن گیا — ایک بُرا خیال، اِس کے لئے راہزن بن گیا

---

ایک عارضی چیز ہے اسکی مثال اُس غلام فروش کی سی ہے جسکے پاس فروخت کرنے کیلئے کوئی لونڈی ہو وہ اُس سے بے بہرہ رہتا ہے خریدار اُس سے فائدہ اُٹھاتا ہے۔ نخاسی۔ بردہ فروش۔ قسمتِ حق۔ یہ تمام تقسیم اللہ کی جانب سے ہے جس کا جو حصہ ہے وہ اُسکو ملتا ہے طالب کا اُس میں کوئی دخل نہیں ہے۔ یک خیال۔ ایک شخص کے نصیب میں

لہ سفرہ او۔ حضرت یوسفؑ کے چہرے کا دسترخوان حضرت یعقوبؑ کے لئے انوار و برکات سے بھرا تھا بھائیوں کے لئے خالی تھا۔ روئے ناشستہ۔ جن لوگوں کے دل نجاست سے بھرے ہیں اُن کو انوار نظر نہیں آتے ہیں اِسی لئے کفار کو خدا کا دیدار نہ ہوگا نماز میں کیفیات اُس شخص کو میسر آئیں گی جو قلب کو مشغول کر کے حضورِ قلب کے ساتھ نماز پڑھے گا جاننا چاہئے عاشقوں کی جانوں کیلئے عشق غذا ہے۔ جوع۔ مشہور مقولہ ہے اَلجُوعُ طَعَامُ الصِّدِّیقِین بھوک صدیقوں کی غذا ہے۔

سلہ جوع۔ حضرت یعقوبؑ میں حضرت یوسفؑ کی طلب صادق تھی اِسی لئے انہیں دور سے اُنکی خوشبو محسوس ہو گئی۔ آنکہ بستد۔ وہ شخص جو حضرت یوسفؑ کی قمیص حضرت یعقوبؑ کے پاس لیکر آیا وہ طلب صادق سے خالی تھا اُسکو اُس قمیص میں کوئی خوشبو معلوم نہ ہوئی۔ وانکہ۔ حضرت یعقوبؑ قمیص سے سینکڑوں میل کے فاصلہ پر تھے لیکن اُن کو اُس کی خوشبو محسوس ہو گئی۔ اے بسا۔ جو عالم بے عمل ہیں اُنکی مثال حضرت یوسفؑ کی قمیص لانے والے کی سی ہے۔

سلہ مستمع۔ عالم بے عمل کے وعظ اور علم سے وہ لوگ جن میں طلب صادق ہوتی ہے فائدہ اٹھا لیتے ہیں۔ پیراہن۔ بے عمل عالم کے پاس علم

آں[1] خیالے از اثر باغے شدہ — ویں خیالے عالمے برہم زدہ

وہ خیال نتیجہ کے اعتبار سے باغ ہو گیا — اِس خیال نے جہان کو تہ و بالا کر دیا

آں خدائے کز خیالے باغ ساخت — وز خیالے دوزخ و جائے گداخت

وہ خدا (تعالیٰ) جس نے ایک خیال سے باغ بنایا — اور ایک خیال سے دوزخ اور پگھلنے کی جگہ بنا دی

پس کہ داند راہِ گلشنہائے او — پس کہ داند جائے گلخنہائے او

اُس کے باغوں کا راستہ کون جانتا ہے؟ — اُس کی بھٹیوں کا راستہ کون جانتا ہے؟

دیدہ بانِ دل نہ بیند در مجال — کز کدامیں رُکنِ جاں آید خیال

دل کا محافظ تنگ دَور میں نہیں دیکھتا ہے — کہ جان کے کونسے گوشے سے یہ خیال آتا ہے

جز[2] مگر آں دل کہ دارد عونِ حق — کونِ او را نیست کردہ کونِ حق

سوائے اُس دل کے جسکو اللہ (تعالیٰ) کی مدد حاصل ہے — اللہ (تعالیٰ) کے وجود نے اسکے وجود کو فنا کر دیا ہے

گر بدیدے مطلعش راز احتیال — بند کردے راہِ ہر ناخوش خیال

اگر تدبیر سے اس کے آنے کی جگہ کو دیکھ سکتا — تو ہر بُرے خیال کا راستہ بند کر دیتا

کے رسد جاسوس را آنجا قدم — کہ بُود مرصاد و در بندِ عدم

جاسوس کا وہاں قدم کب پہنچتا ہے — جو عدم میں محفوظ اور گھات کی جگہ ہو

دامنِ فضلش بکف کن کوروار — قبضِ اعمیٰ ایں بُود اے شہریار

اندھوں کی طرح اسکی رحمت کے دامن کو پکڑ لے — اے شاہ! اندھے کا پکڑنا یہ ہوتا ہے

دامنِ او امر و فرمانِ ویست — نیکبختے کہ تقی جانِ ویست

حکم اور فرمان اُس کا دامن ہے — وہ نیک بخت ہے جس کی جان متقی ہے

آں[3] یکے در مرغزار و جوئے آب — واں یکے پہلوئے او اندر عذاب

ایک چمنستان، اور پانی کی نہر میں ہے — اور ایک اُس کے پہلو میں عذاب میں ہے

او عجب مانده کہ ذوقِ او ز چیست — واں عجب ماندہ کہ ایں در حبس کیست

وہ تعجب میں ہے کہ اُس کا لطف کس چیز میں ہے؟ — اور وہ تعجب میں ہے کہ یہ کس پھندے میں ہے

ہیں چرا خشکی کہ اینجا چشمہ ہاست — ہیں چرا زردی کہ اینجا صد دواست

خبردار: تو کیوں خشک ہے، یہاں چشمے ہیں — خبردار تو کیوں پیلا ہے یہاں سینکڑوں دوائیں ہیں

---

راحت اُٹھانے والے پر متعجب ہے اور راحت اٹھانے والا تکلیف اٹھانے والے پر۔ ہیں۔ راحت پانے والا، تکلیف اٹھانے والے سے کہتا ہے کہ تو بھی اِدھر آجا کیوں تکلیف اٹھاتا ہے وہ کہتا ہے کہ میں اُدھر نہیں آسکتا ہوں یہی مومن اور کافر کا حال ہے۔

[1] آں خیالے۔ نیک خیال کے نتیجہ میں انسان کو راحت و آرام حاصل ہوتا ہے بد خیال عالم کی تباہی کا سبب بنتا ہے۔ آں خدائے۔ یہ خیالات کی تقسیم اور عطا اللہ تعالیٰ کی جانب سے ہے۔ پس کہ داند۔ انسان یہ نہیں سمجھ سکتا کہ کونسے خیالات آرام دہ ہیں اور کونسے خیالات تباہ کن ہیں۔ دیدہ بان۔ انسان کو یہ پتہ نہیں چلتا کہ اُس کے دل میں خیالات کس راہ سے آتے ہیں۔ رکن۔ گوشہ۔

[2] جز مگر۔ انسان اپنے لئے اچھے بُرے خیالات کو خدا کی مدد سے پہچان سکتا ہے کیونکہ یہ خیالات اللہ تعالیٰ کے بنائے ہوئے ہیں انسان کے ساختہ نہیں ہیں۔ مطلعش۔ یعنی خیالات کے آنے کی راہ۔ کے رسد۔ خیالات کے آنے کی راہ عدم میں ہے اور جاسوس مقید بوجود ہے تو عدم تک اسکی رسائی ناممکن ہے مرصاد گھات کی جگہ۔ دامن۔ ان خیالات کی راہ اگر معلوم کرنی ہے تو اللہ کے فضل کا دامن اللہ کے احکام ہیں انھیں وابستہ ہو جا۔

[3] آں یکے۔ اب اللہ کی تقسیم کا پھر ذکر شروع کیا ہے نیک بخت اور بد بخت کی مثال یہ ہے کہ ایک شخص تو باغ اور نہروں سے لطف اندوز ہے اسکے پاس ہی ایک شخص گرمی اور پیاس کی تکلیف برداشت کر رہا ہے۔ او عجب۔ تکلیف اُٹھانیوالا

ہمنشینا ہیں[1] بیا اندر چمن — گویدا اے جاں من نیارم آمدن
اے ساتھی! خبردار چمن میں آجا — وہ کہتا اے دوست! میں نہیں آسکتا

ہیں بیا جاناں کہ پایت بستہ نیست — گویدش نے نے تنانم تو بالیست
خبردار اے دوست! آجا کیونکہ تیرے پاؤں بندھے ہوئے نہیں ہیں — وہ اُس سے کہتا ہے نہیں نہیں مجھ کیں سکت نہیں تو ٹھہر جا

یک مثل آمد دریں معنیٰ بگفت — بوکہ یابی زیں بیاں سرِ نہفت
اس سلسلہ میں ایک کہاوت کہی گئی ہے — شاید کہ تو اس بیان سے چھپے ہوئے راز کو محسوس کرلے

اندر ایں معنیٰ بگویم قصہ — گوش بکشا تا بری زاں حصہ
اس سلسلہ میں میں ایک قصہ سُناتا ہوں — کان کھول لے تاکہ تو اُس میں سے حصہ پالے

## حکایت غلام امیر کہ اُنسِ عظیم داشت در مُناجات و نماز باحق

ایک حاکم کے اُس غلام کا قصہ جو کہ اللہ تعالیٰ کی نماز اور سرگوشی سے بہت محبت رکھتا تھا

در زمانے بود امیرے از کرام — بود سنقر[2] نام اُورا یک غلام
ایک زمانہ میں بڑے لوگوں میں سے ایک حاکم تھا — اُس کا ایک غلام سنقر نام کا تھا

میر شد محتاجِ گرمابہ سحر — بانگ زد سنقر ہلا بردار سر
صبح کو حاکم کو حمام کی ضرورت ہوئی — اُس نے پکارا، سنقر! خبردار اُٹھ جا

طاس و ایزار و گِل از اِلتوں بگیر — تا بگرمابہ رویم از ناگزیر
طشلا اور تہ بند اور ملتانی مٹی اِلتون سے لیلے — تاکہ ضرورت کی وجہ سے ہم حمام میں جائیں

سُنقر آں دم طاس و ایزارِ نکو — برگرفت و رفت با اُو دو بدو[3]
سُنقر نے فوراً طشلا اور اچھا تہ بند — لے لیا، اور اُس کے ساتھ ساتھ چلا

مسجدے بر رہ بُدو بانگ صلا — آمد اندر گوشِ سُنقر برملا
راستے میں مسجد تھی اور بُلاوے کی آواز — صاف طور پر سُنقر کے کان میں آئی

بود سُنقر سخت مُولع در نماز — گفت اے میرِ من اے بندہ نواز
سُنقر نماز کا بہت فریفتہ تھا — بولا اے میرے آقا! اے بندہ پرور

تو بریں دُکاں زمانے صبر کن — تا گزارم فرض و خوانم لم یکن
آپ اِس دُکان پر تھوڑی دیر ٹھہریں — تاکہ میں نماز ادا کروں اور لم یکن پڑھ لوں

رفت سُنقر میر در دُکاں نشست — منتظر از بادۂ پندار مست
سُنقر چلا گیا، آقا دُکان پر بیٹھ گیا — منتظر ہوکر، غرور کی شراب سے مست

---

[1] ہیں بیا۔ تیرے پاؤں میں بیڑی نہیں ہے چلا آ یہ اُس سے کہتا ہے کہ تُو بھی اُدھر نہ جا ٹھہر جا۔ غرضیکہ دونوں اپنی اپنی جگہ قائم ہیں نہ یہ اُس کا کہنا مانتا ہے نہ وہ اِس کا، ہر ایک تقسیم خداوندی کے مطابق اپنا اپنا حصہ حاصل کررہا ہے۔ قصہ۔ اِس قصہ کا خلاصہ یہ ہے کہ آقا مسجد میں نہیں پہنچ.... رہا تھا اور غلام باہر نہیں نکل .... رہا تھا یہی حال مومن اور کافر کا ہے۔

[2] سُنقر۔ اُس امیر کے غلام کا نام سُنقر تھا۔ محتاج۔ یعنی اُس کو نہلانے کی حاجت ہوگئی۔ بردار سر یعنی بستر سے اُٹھ جا۔ طاس۔ طشلا۔ ایزار۔ اِزار، تہ بند۔ گِل۔ یعنی ملتانی مٹی جس کو مَل کر نہایا جاتا تھا۔ اِلتون۔ زرِ سُرخ، اُس امیر کی لونڈی کا نام تھا۔

[3] دو بدو۔ دواں دواں۔ بانگِ صلا۔ دعوت کی آواز یعنی اذان۔ مُولع۔ فریفتہ۔ لم یکن۔ یعنی سورۃ البینۃ۔ بادۂ پندار۔ یعنی وہ اپنے غرور میں مست تھا۔

میر از بہرِ دلِ آں زندہ[1] جاں — کرد یک ساعت توقف بر دکاں
آقا نے اُس زندہ رُوح کی خاطر سے — تھوڑی دیر دکان پر توقف کیا

چوں امام و قوم بیروں آمدند — از نماز و وِردہا فارغ شدند
جب امام، اور لوگ باہر آئے — نماز اور وظیفوں سے فارغ ہو گئے

سُنقر آں جا ماند تا نزدیکِ چاشت — میر سنقر را زمانے چشم داشت
سنقر چاشت کے وقت تک وہاں رہا — آقا ایک وقت تک سنقر کا منتظر رہا

گفت اے سنقر چرا نائی بروں — گفت می نگزاردم اے ذوفنوں
بولا اے سنقر! تُو باہر کیوں نہیں آتا ہے؟ — اُس نے کہا اے ہُنرمند! وہ مجھے نہیں چھوڑتا

صبر کُن، نک آمدم اے روشنی — نیستم غافل کہ در گوشِ منی
صبر کر اے روشنی! میں ابھی آیا — میں غافل نہیں ہوں تو میرے کان میں ہے

ہفت نوبت صبر کرد و بانگ کرد — تا کہ عاجز گشت از تیباش مَرد
اُس نے سات بار صبر کیا، اور آواز دی — حتّٰی کہ آقا اُس کی ٹال مٹول سے عاجز آگیا

پاسخش[2] ایں بُود می نگزاردم — تا بروں آیم ہنوز اے محترم
اُس کا یہی جواب تھا مجھے نہیں چھوڑتا ہے — اے محترم! تاکہ میں ابھی باہر نکلوں

گفت آخر مسجد اندر کس نماند — کیست وا میدارد آنجا کت نشاند
بالآخر اُس نے کہا مسجد میں کوئی نہیں رہا — کون روکتا ہے وہاں تجھے کس نے بٹھا دیا ہے؟

گفت آنکہ بستہ استت از بروں — بستہ است اُو ہم مرا از اندروں
اُس نے کہا وہی جس نے تجھے باہر باندھ دیا ہے — اُسی نے مجھے اندر باندھا ہے

آنکہ نگذارد ترا کائی دروں — می نہ بگذارد مرا کایم بروں
جو تجھے نہیں چھوڑتا ہے کہ تو اندر آئے — وہ مجھے نہیں چھوڑتا ہے کہ میں باہر نکلوں

آنکہ نگذارد کزیں سُو پا نہی — اُو بدیں سُو بست پائے ایں رہی
وہ جو تجھے نہیں چھوڑتا کہ تو اِس طرف قدم دھرے — اُسی نے اِس جانب اِس غلام کو پابستہ کر دیا ہے

ماہیاں[3] را بحر نگذارد بروں — خاکیاں را بحر نگذارد دروں
سمندر مچھلیوں کو باہر نکلنے نہیں دیتا — سمندر خشکی کے جانوروں کو اندر نہیں آنے دیتا ہے

اصلِ ماہی زآب و حیواں از گِل ست — حیلہ و تدبیر اینجا باطِل ست
مچھلی کی اصل پانی سے ہے اور حیوان کی مٹی سے ہے — اِس جگہ کوئی حیلہ اور تدبیر بیکار ہے

---

[1] زندہ جاں، یعنی سنقر۔ وِردہا، یعنی وہ اوراد و وظائف جو نماز کے بعد پڑھے جاتے ہیں۔ چشم داشت، منتظر رہا۔ در گوشِ منی یعنی میں تیری آواز سُن رہا ہوں۔ تیباش ٹال مٹول، انتظار۔

[2] پاسخش، یعنی سنقر ہر مرتبہ حاکم سے یہ کہتا تھا کہ وہ مجھے نہیں چھوڑتا۔ گفت۔ حاکم نے کہا مسجد میں تو کوئی شخص نہیں رہا سب باہر آگئے تجھے کون روک رہا ہے۔ گفت آنکہ۔ سنقر نے جواب دیا جو ذات تجھے اندر آنے سے روک رہی ہے وہی مجھے باہر نکلنے سے روک رہی ہے۔ رہی غلام۔

[3] ماہیاں۔ ایک ہی سمندر ہے جو مچھلیوں کو باہر نکلنے سے روکتا ہے اور خشکی کے جانوروں کو اندر آنے سے روکتا ہے۔ اصل۔ ہر چیز اپنی جنس کو کھینچتی ہے غیر جنس کو دفع کرتی ہے دریا اور مچھلی ایک جنس ہے لہٰذا دریا مچھلی کو کھینچتا ہے خشکی کے جانوروں کی اصل مٹی ہے پانی مٹی کو غیر جنس ہونے کی وجہ سے دفع کرتا ہے۔

قفلِ[1] زفت ست و کشاینده خدا — دست در تسلیم زن و اندر رضا
قفل بھاری ہے اور کھولنے والا اللہ تعالیٰ ہے — تسلیم اور رضا پر دسترس حاصل کر

ذرّہ ذرّہ گر شود مفتاحہا — ایں کشایش نیست از جز کبریا
ایک ایک ذرہ، اگر کنجیاں بن جائیں — یہ کشادگی بجز خدا کے (ممکن) نہیں ہے

چوں فراموشت شود تدبیرِ خویش — بخت یابی اے جواں از پیرِ خویش
جبکہ تجھ سے تیری تدبیر فراموش ہو جائے — اے جوان! تو اپنے پیر سے نصیبہ حاصل کریگا

چوں فراموشِ خودی یادت کنند — بندہ گشتی وانگہ آزادت کنند
جب تو خودی کو فراموش کر دیگا وہ تجھے یاد کرینگے — تو غلام بن جائیگا، تو وہ تجھے آزاد کریں گے

گر تو خواہی حرّی و دلِ زندگی — بندگی کن بندگی کن بندگی
اگر تو آزادی اور دل کی زندگی چاہتا ہے — غلامی کر، غلامی کر، غلامی

از خودی[2] بگذر کہ تا یابی خدا — فانیِ حق شو کہ تا یابی بقا
خودی سے گذر جا تاکہ تو خدا کو پالے — حق میں فنا ہو جا، تاکہ تو بقا حاصل کرے

گر ترا باید وصالِ راستیں — محو شو واللّٰہُ اَعلَمُ بِالیَقِین
اگر تجھے سچوں کا وصال درکار ہے — (تو) مٹ جا اور اللہ تعالیٰ یقیناً زیادہ جانتا ہے

## نومید شدن انبیا علیہم السلام از قبول و پذیرائی منکران قولہ تعالیٰ حتّٰی اِذَا استَیأَسَ الرُّسُلُ

انبیاء علیہم السلام کا منکروں کے قبول اور پذیرائی کرنے سے ناامید ہونا اللہ تعالیٰ کا قول ہے یہاں تک کہ جب رسول مایوس ہو گئے

انبیا گفتند در خاطر کہ چند — میدہیم ایں را و آں را وعظ و پند
انبیاء نے دل میں کہا کہ کتنا — ہم اِس اور اُس کو وعظ اور نصیحت کریں؟

چند[3] کوبیم آہنِ سردے زغے — در دمیدن در قفس ہیں تا بکے
گمراہی سے ٹھنڈے ہوئے لوہے کو ہم کب تک کوٹیں! — ہاں پنجرے میں پھونک بھرنا کب تک؟

دُمِ خر پیمودن آخر تا بچند — چوں نیفزاید جز ریشخند
گدھے کی دُم ناپنا آخر کب تک — جبکہ سوائے مذاق کے اس میں ایک جَو کا فائدہ نہیں ہے

جنبشِ خلق از قضا و وعدہ است — تیزیِ دنداں ز سوزِ معدہ است
مخلوق کی حرکت قضا اور وعدۂ الٰہی سے ہے — دانتوں کی تیزی معدہ کی سوزش سے ہے

---

[1] قُفل۔ جنسی منافرت کا قفل بہت سخت ہوتا ہے یہ صرف اللہ کے فضل سے کھلتا ہے لہٰذا تم راضی برضاء عبد اور ندی ہو جاؤ تب یہ قفل کھلے گا ورنہ یہ ممکن نہیں ہے کہ ممکن کی واجب کی طرف کشش ہو سکے۔ چوں۔ انسان جب اپنی تدابیر سے یہ قفل نہ کھول سکے تو شیخ کی طرف رجوع کرے مُرید کو جب خود فراموشی حاصل ہو جاتی ہے تب شیخ اُس کو یاد کرتا ہے جب مُرید شیخ کا غلام بن جاتا ہے تو شیخ اُس کو علائق دنیوی سے آزادی عطا کر دیتا ہے گر تو خواہی۔ اگر تمہیں آزادی کی تمنا ہے اور دل کی زندگی چاہتے ہو تو عبادت اور اطاعت اختیار کرو۔

[2] از خودی۔ خودی کو چھوڑ کر فنا فی اللہ حاصل کرنے پر بقاء دوام حاصل ہوتا ہے۔ گر ترا۔ سچے یقین سے وصال اُس وقت حاصل ہو گا جب انسان اپنے آپ کو فنا کر ڈالے گا۔ نومید شدن اب مولانا نے انبیاء اور منکرین کا تذکرہ پھر شروع کیا ہے۔ انبیاء منکرین کے انکار سے انبیاء اُنکی اصلاح سے مایوس ہو جاتے تھے۔

[3] چند۔ انبیاء نے مایوس ہو کر یہ سوچا کہ ان منکروں کو نصیحت کرنا تو ایسا ہی بیکار ہے جیسا کہ ٹھنڈے لوہے کو کوٹنا یا سوراخ دار پنجرے میں پھونک بھرنا۔ دُم۔ اُن لوگوں کو نصیحت کرنا بیکار اور مذاق اڑوانے کا سبب ہے۔ جنبش۔ پھر سوچا یہ سب اللہ تعالیٰ کی قضا و قدر سے ہے جبتک اُدھر سے کشش نہ ہو اُنکی ہدایت ناممکن ہے بھوک لگتی ہے تو دانت چلتے ہیں۔

نفسِ[1] اوّل راند بر نفسِ دوم
پہلے نفس نے دوسرے نفس پر حکم چلایا

ماہی از سر گندہ باشد نے زِدُم
مچھلی سر کی جانب سے سڑتی ہے نہ کہ دُم کی جانب سے

لیک ہم میدان و خرمیران چو تیر
لیکن سمجھ بھی بنے اور تیر کی طرح گذرے کو ہکسارہ

چونکہ بَلِّغْ گفت حق شُد ناگزیر
چونکہ اللہ (تعالیٰ) نے تبلیغ کر، فرمایا (لہٰذا) ضروری ہے

تو نمیدانی کزیں دو کیستی
تو نہیں جانتا کہ ان دو میں تو کون ہے؟

جہد کُن چندانکہ بینی چیستی
کوشش کر جتنی کہ تو جان لے کہ تو کیا ہے

چوں نہی بر پُشتِ کشتی بار را
جب تو کشتی پر مال لادھتا ہے

بر توکّل می کُنی آں کار را
اُس کام کو تو توکل (کی بناء) پر کرتا ہے

تو نمیدانی[2] کزیں ہر دو کئی
تو نہیں جانتا کہ تو اِن دو میں کونسا ہے

غَرقہٴ اندر سفر یا ناجئی
سفر میں ڈوبنے والا ہے، یا بچنے والا ہے

گر بگوئی تا ندانم من کیم
اگر تو کہے کہ جبتک میں جان لوں کہ میں کون ہوں

در نخواہم تاخت بر کشتی و یم
میں کشتی اور سمندر پر نہ جاؤں گا

من دریں رہ ناجیم یا غرقہ ام
میں اِس راستے میں بچنے والا ہوں یا ڈوبنے والا

کشف گرداں کز کدامیں فرقہ ام
واضح کر دے، میں کس فرقے میں سے ہوں

من نخواہم رفت ایں رہ باگماں
میں اس راستہ پر گمان کے ساتھ نہ جاؤں گا

بر امیدِ خشک ہمچوں دیگراں
دوسروں کی طرح خالی اُمید پر

ہیچ[3] بازرگانیے ناید ز تو
تجھ سے کوئی تجارت نہ ہوسکے گی

زانکہ در غیب ست سِرِّ ایں دو رُو
کیونکہ اِن دونوں رُخوں کا راز غیب میں ہے

تاجرِ ترسندہ طبعِ شیشہ جاں
ڈرنے والا، نازک دل، تاجر

در طلب نے سُود دارد نے زیاں
طلب میں نہ نفع کماتا ہے نہ نقصان

بل زیاں دارد کہ محروم ست و خوار
بلکہ نقصان اُٹھاتا ہے کیونکہ وہ محروم اور ذلیل ہے

نور اُو یابد کہ باشد شُعلہ خوار
نور وہ حاصل کرتا ہے جو شعلے کو نگلنے والا ہو

چونکہ بر بوک ست جملہ کارہا
چونکہ تمام کاروبار اُمید پر ہے

کارِ دیں اولیٰ کزیں یابی رہا
(تو) دین کا کام زیادہ مستحق ہو کہ تو اس سے سبکدوش ہو جائے

نیست دستورے دریں جا قرعِ باب
اِس جگہ دروازہ کھٹکھٹانے کی اجازت نہیں ہے

جز اُمید اللہُ اَعلَمُ بِالصَّواب
سوائے اُمید کے، خدا بہتر جانتا ہے

[1] نفسِ اول۔ انبیاء اللہ کی ذات حکمراں ہے جو کچھ ہے عالمِ بالا کی طرف سے ہے۔ لیک۔ لیکن قضاء و قدر کے پیشِ نظر عمل دوسی ترک نہیں کیا جاسکتی ہے ہمیں تو پیغام پہنچانے کا حکم ہے خواہ وہ مفید ہو یا نہ ہو۔ چیستی۔ یعنی یہ تو مرنے کے بعد پتہ چلیگا کہ انسان جنتی ہے یا جہنمی لیکن زندگی میں اس کو عمل کرتے رہنا چاہئے۔ چوں نہی۔ دنیا کے تمام کاروبار توقع اور اُمید پر مبنی ہیں تاجر دریائی سفر کرتا ہے تو نفع موہوم کی امید پر کرتا ہے۔

[2] تو نمیدانی۔ تاجر سمندری سفر کرتا ہے تو اُسکو یہ معلوم نہیں ہوتا کہ وہ ڈوبیگا یا پار ہو جائیگا۔ من نخواہم۔ اگر کوئی تاجر یہ کہے کہ جب تک مجھے بچنے کا یقین نہ ہو جائے تو میں تجارت کے لئے سمندری سفر نہ کروں گا۔ اُمیدِ خشک۔ یعنی موہوم اُمید۔

[3] ہیچ۔ اِس طرح کا تاجر کبھی تجارت نہیں کر سکتا۔ دو رو۔ یعنی ڈوبنا اور پار ہونا۔ تاجرِ ترسندہ۔ اِس طرح کا ڈرنے والا تاجر نہ نفع کما سکتا ہے نہ نقصان۔ بل۔ پہلے مصرع میں نقصان اُٹھانے کا انکار کیا تھا اب فرماتے ہیں کہ نہیں ایسا تاجر نقصان میں ہے نفع سے محروم رہنا اور ذلیل ہونا نقصان ہے۔ چونکہ جبکہ دنیا کے سارے کاروبار موہوم نفع کی بنیاد پر چلتے ہیں تو دین

## بیان آنکہ ایمانِ مُقلّد خوف ست و رجا

اس کا بیان کہ مقلد کا ایمان امید و بیم میں ہے

داعیِ ہر پیشہ امیدست و بُوک ¹ — گرچہ گردنشاں ز کوشش شد چو دُوک
ہر پیشے کی محرک اُمید اور تمنا ہے — اگرچہ اُن کی گردن کوشش میں تکلے کی طرح ہوگئی ہے

بامداداں چوں سُوئے دُکّاں رَوَد — بر اُمید و بُوکِ روزی می رَوَد
صبح کو، جب دُکان کی جانب جاتا ہے — کمائی کی اُمید اور تمنا پر جاتا ہے

بُوکِ روزی نبوَدت چوں می رَوی — خوفِ حرماں ہست تو چونی قوی
تجھے روزی کی اُمید نہ ہو تو کیوں جائے؟ — محرومی کا ڈر ہے تو تو قوی کیوں ہے؟

خوفِ حرمانِ ازل در کسبِ قُوت — چوں نکردت سُست اندر جستجوت
روٹی کمانے میں ازلی محرومی کے ڈر نے — تجھے تیری جستجو میں سست کیوں نہ کیا؟

گوئی ² آرے خوفِ حرماں ہست پیش — ہست اندر کاہلی ایں خوف بیش
تو کہتا ہے کہ ہاں محرومی کا ڈر پیش (نظر) ہے — (لیکن) سستی میں یہ ڈر زیادہ ہے

ہست در کوشش امیدم بیشتر — دارم اندر کاہلی افزوں خطر
کوشش میں مجھے زیادہ اُمید ہے — سستی میں مجھے زیادہ خطرہ ہے

پس چرا در کارِ دیں اے بدگماں — دامنت می گیرد ایں خوفِ زیاں
اے بدگمان! پھر دین کے کام میں کیوں — یہ نقصان کا خوف تیرا دامن پکڑ لیتا ہے؟

یا ندیدی کاہلِ ایں بازارہا — در چہ سُودند انبیا و اولیا
کیا تو نے نہیں دیکھا کہ اس بازار والے — انبیاء اور اولیاء، کس قدر نفع میں ہیں

زیں دُکاں ³ رفتن چہ کانشاں رُو نمود — اندریں بازار چوں بستند سُود
اس دُکان سے چلنے نے اُنکو کیسی کان دکھائی — اس بازار میں اُنھوں نے کیسا نفع کمایا!

آتش آں را رام چوں خلخال شد — بحرِ ایں را رام چوں حمّال شد
اُن کے لئے آگ پازیب کی طرح فرمانبردار بنی — سمندر ہر بوجھ اُٹھانے والے کی طرح اُنکا فرمانبردار ہوا

از دمِ آں مُردہ زندہ شدہ — ابر آں را سائبانے آمدہ
اُن کے پھونک مارنے سے مُردہ زندہ ہوا — ابر اُن کے لئے سائبان بنا

---

¹ داعی۔ انسان جو پیشہ کرتا ہے وہ محض اُمید پر کرتا ہے اور اُسمیں اتنی مصیبتیں جھیلتا ہے کہ اُس کی گردن تکلے کی طرح ہوجاتی ہے۔ بامداداں۔ صبح سویرے نفع کی اُمید پر دکان کھولتا ہے۔ بوک۔ اگر نفع کی اُمید نہ ہو تو کبھی دکان نہ کھولے۔ خوفِ حرماں۔ یہاں بھی محرومی اور نقصان کا لامحالہ خوف ہے لیکن انسان کی مستعدی میں کوئی فرق نہیں آتا ہے تو دین کے معاملہ میں محرومی کے خوف سے سستی کیوں برتی جائے۔ قوت۔ کھانا۔ روزی۔

² گوئی۔ دنیاوی معاملات میں تو خود کہتا ہے کہ کام کرنے میں جو محرومی کا خوف ہو سستی برتنے اور کام نہ کرنے میں اُس سے زیادہ محرومی کا خوف ہے۔ ہست۔ دنیاوی معاملات میں انسان کہتا ہے کہ کوشش میں بہرحال اُمید ہے اور سستی میں تو بہت خطرات ہیں۔ پس۔ جب دنیاوی معاملات میں یہ تقریر ہے تو دین کے معاملات میں یہ تقریر کیوں نہیں کیجاتی ہے۔ یا ندیدی۔ دین کے معاملات میں کوشش کرکے کامیاب ہونے والوں کی مثالیں دنیا میں بہت ہیں۔

³ زیں دکاں۔ دنیا کی دکان سے انبیاء اور اولیاء نے وہ نفع کمایا ہے کہ جب وہ اُس دکان سے نکلے ہیں تو اُنکو روپیہ ہی نہیں بلکہ سونے چاندی کی کانیں ملی ہیں۔ آتش۔ اس دنیا کی دکان سے حضرت ابراہیمؑ نے وہ نفع کمایا کہ آگ گلزار اور زیور بن گئی۔ بحر۔ حضرت موسٰیؑ کی دریائے نیل نے حمالی کی۔ از دم۔ حضرت عیسٰیؑ کے پھونک مارنے سے مُردے زندہ ہوئے۔ ابر۔ آنحضورؐ پر ابر نے سایہ کیا۔

آہن آنرا رام ہمچوں موم شد | باد آنرا بندہ و محکوم شد
لوہا ان کے لئے موم کی طرح فرمانبردار تھا | ہوا اُن کی غلام اور محکوم ہوئی

شد براں در دفع دشمن چوب مار | عنکبوتے شد مر ایں را پردہ دار
دشمن کو دفع کرنے کیلئے لکڑی اُن کیلئے سانپ بنی | مکڑی اُن کے لئے پردہ گر نیوالی بنی

## بیان آنکہ رسول علیہ السلام فرمودہ اِنَّ لِلّٰہِ تعالیٰ اَولیاءَ اَخفیاءَ

اِس کا بیان کہ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ اللہ کے کچھ پوشیدہ ولی ہیں

قوم دیگر سخت پنہاں میروند | شہرۂ خلقان ظاہر کے شوند
کچھ دوسرے لوگ ہیں جو بہت پوشیدہ چلتے ہیں | (وہ) ظاہری مخلوق میں کب مشہور ہوتے ہیں؟

اینہمہ دارند و چشم ہیچ کس | بر نیفتد بر کیاشاں یک نفس
یہ سب کچھ رکھتے ہیں اور کسی کی نگاہ | اُن کی بزرگی پر ایک دَم کے لئے نہیں پڑتی

ہم کرامتشاں ہم ایشاں در حرم | نامِ شاں را نشنوند ابدال ہم
اُنکی کرامت بھی (اور) وہ خود بھی حریم میں ہیں | ابدال بھی اُن کا نام نہیں سنتے ہیں

یا نمیدانی کرمہائے خدا | کو ترا میخواند ایں سو کہ بیا
کیا تو نہیں جانتا کہ خدا کے کرم ہیں | جو تجھے پکارتے ہیں کہ اس طرف آجا

شش جہت عالم ہمہ اکرام اوست | ہر طرف کہ بنگری اعلام اوست
عالم کی شش جہت میں اُس کے اکرام ہیں | تو جس طرف دیکھے اُس کی نشانیاں ہیں

چوں کریمے گویدت آتش در آ | اندر آ زود و مگو سوزد مرا
جب کریم تجھ سے کہے کہ آگ میں آجا | جلد اندر آجا اور نہ کہہ کہ وہ مجھے جلادیگی

کوز آتش نرگس و نسریں کند | وز میانش غنچہا سر برزند
کیونکہ وہ آگ سے نرگس اور نسرین بنادیتا ہے | اُس کے اندر سے غنچے کھلتے ہیں

در حقیقت آتش از ہیبت چو ماست | گا ذر دستار خوان انبیاست
درحقیقت آگ خوف سے پانی کی طرح ہے | (وہ) انبیاء کے دسترخوان کا دھوبی ہے

## حکایتِ مندیل در تنور انداختن انس بن مالک و ناسوختن او

حضرت انس بن مالک (رضی اللہ عنہ) کا رومال کو تنور میں ڈالنے اور اُس کے نہ جلنے کا قصہ

۵۳ حکایت۔ اِس واقعہ سے یہ بتانا مقصود ہے کہ انبیاء اولیاء کے حکم سے آگ، پانی کا کام کردیتی ہے۔

۵۱ آہن۔ حضرت داؤدؑ کے لئے لوہا موم بنا۔ باد۔ حضرت سلیمانؑ کا تخت ہواکاندھوں پر لئے پھرتی تھی۔ چوب۔ حضرت موسیٰؑ کی لکڑی اژدہا بنی۔ عنکبوت۔ آنحضورؐ کیلئے غارِ ثور میں مکڑی نے جالا تنا جس کی وجہ سے آنحضورؐ کو دشمن نہ پکڑ سکے۔ بیان۔ انبیاء نے جو نفعے کمائے اُن کو ذکر کرنے کے بعد اولیاء کے نفعوں کا ذکر شروع کیا ہے۔ قومِ دیگر۔ اولیاء کی ایک جماعت وہ ہے جس کو ابدال تک نہیں پہچان سکتے تو عوام اُن کو کیا سمجھے۔ اینہمہ دارند۔ جو انبیاء کے نفعے ہیں وہ اُنکو حاصل ہیں۔ ۵۲ در حرم۔ یعنی وہ اولیاء اور اُنکی کرامتیں اللہ کے حریم میں پوشیدہ ہیں۔ یا نمیدانی۔ دین کے بارے میں تیری سستی اس لئے ہے کہ تجھے یہ خبر نہیں کہ حضرت حق کی رحمتیں تجھے اپنی طرف بُلاتی ہیں۔ شش۔ یعنی تیرے دائیں بائیں آگے پیچھے اوپر نیچے اللہ تعالیٰ کی رحمتیں ہیں۔ اعلام۔ علم کی جمع، نشانی۔ چوں کریمے۔ شعر کا۔ وہ کریم آگ کو گلزار بنادیگا اور اسمیں پھول کھلیں گے۔ ما۔ پانی۔ گاذر۔ دھوبی۔

از انسؓ فرزندِ مالک آمدہ است | کہ بمہمانیِ اُو شخصے شدہ است

انسؓ، مالک کے بیٹے کی بات منقول ہے | کہ ایک شخص اُن کا مہمان بنا

اُو حکایت کرد کز بعدِ طعام | دید انسؓ دستارِ خواں را زرد فام[۱]

اُس نے بیان کیا ہے کہ کھانا کھانے کے بعد | (حضرت) انسؓ نے دسترخوان کو پیلا دیکھا

چرکن و آلودہ گفت اے خادمہ | اندر افگن در تنورش یک دمہ

میلا اور سنا ہوا، فرمایا اے لونڈی! | ایک دم اُس کو تنور میں ڈال دے

در تنورِ پُر ز آتش در فگند | آں زماں دستارِ خواں را ہوشمند

آگ بھرے، تنور میں ڈال دیا | فوراً دسترخوان کو (اُس) ہوشمند نے

جملہ مہماناں دراں حیراں شدند | انتظارِ دُودِ کندوری بُدند

سب مہمان اس (معاملہ) میں حیران ہو گئے | دسترخوان کے دھوئیں کے منتظر تھے

بعدِ یک ساعت بر آورد از تنور | پاک و اسپید و ازاں اوساخ دُور

تھوڑی دیر کے بعد اُس نے تنور سے نکالا | پاک اور سفید اور اس میل کچیل سے دُور

قوم گفتند اے صحابیِ عزیز | چوں نسوزید و منقّیٰ گشت نیز

لوگوں نے کہا، اے معزز صحابی! | وہ کیوں نہ جلا اور صاف بھی ہو گیا

گفت زانکہ مصطفیٰ دست و دہاں | بس بمالید اندریں دستار خواں

اُنھوں نے کہا اِسلئے کہ مصطفیٰ نے ہاتھ اور منہ | اِس دسترخوان سے بہت پونچھا ہے

اے[۲] دلِ ترسندہ از نار و عذاب | با چناں دست و لبے کن اقتراب

اے آگ، اور عذاب سے ڈرنے والے دل! | ایسے ہاتھ، اور ہونٹ سے نزدیک ہو جا

چوں جمادے را چنیں تشریف داد | جانِ عاشق را چہا خواہد گشاد

جب بے جان کو اُس نے اتنی شرافت دیدی | عاشق کی جان کو کس قدر کشادگی دیگا!

مر کلوخِ کعبہ را چوں قبلہ کرد | خاکِ مرداں باش اے جانِ در نبرد

کعبہ کے ڈھیلے کو جب اُس نے قبلہ بنا دیا | اے جان! معرکہ میں مردانِ (حق) کی خاک بنجا

بعد ازاں گفتند با آں خادمہ | تو نگوئی حالِ خود با اینہمہ

اُس کے بعد اُنھوں نے اس خادمہ سے کہا | یہ سب کچھ ہوتے ہوئے تو اپنا حال نہیں کہتی

چوں[۳] فگندی زود آں از گفتِ وے | گیرم اُو بُرد دست در اسرار ہے

اُن کے کہنے سے تُو نے جلدی سے کیوں ڈالدیا؟ | میں نے مانا کہ اُن کو رازوں کا پتہ لگ گیا تھا

---

لہ زرد فام۔ یعنی میل کی کثرت کی وجہ سے پیلا ہو گیا تھا۔ یک دمہ۔ فوراً۔ در تنور۔ خادمہ نے اُس کو فوراً تنور میں ڈال دیا۔ کندوری۔ رنجوری کے وزن پر، دسترخوان اوساخ۔ وسخ کی جمع، میل۔ منقّیٰ۔ صاف۔ گفت۔ حضرت انسؓ نے فرمایا چونکہ اِس سے بہت سی مرتبہ آنحضورؐ نے ہاتھ منہ پونچھا ہے، اِس لئے اِس کو آگ نہیں جلا سکتی ہے۔

لہ۲ اے۔ جو آگ کے عذاب سے ڈرتا ہے اُسکو چاہیئے کہ وہ اولیاء، اور علماء کی دست بوسی کرلے تاکہ آگ اُس کو نہ ستائے چھوڑ جاوے۔ جب بے جان دسترخوان اِسقدر فیض حاصل کر سکتا ہے تو اندازہ لگاؤ کہ عاشق کی جان کو کیا فیض حاصل نہ ہوگا۔ مر کلوخ۔ کعبہ کو باوجود اینٹ پتھر ہونیکے اِس قدر عزت عطا کی گئی ہے تو انسان کو اِس سے زیادہ شرافت حاصل ہو سکتی ہے۔ بعد ازاں۔ اب پھر اصل قصہ کی طرف رجوع کیا ہے۔

لہ۳ چوں۔ یعنی حضرت انسؓ تو اِس راز سے واقف تھے لیکن تو واقف نہ تھی تو نے اُنکے کہنے پر بلا تامّل دسترخوان کیوں آگ میں ڈالدیا۔ گفت۔ لونڈی نے جواب دیا کہ مجھے بزرگوں پر پورا بھروسہ ہے وہ کوئی غلط بات نہیں کہہ سکتے۔

اینچنیں دستار خوانِ قیمتی — چوں فگندی اندر آتش اے ستی
اے قیمتی دستر خوان — اے بی بی! تو نے آگ میں کیسے ڈال دیا؟

گفت دارم بر کریماں اعتمید — از عباد اللہ دارم بس اُمید
اُس نے کہا مجھے بزرگوں پر اعتماد ہے — میں اللہ کے (نیک) بندوں سے بہت اُمید رکھتی ہوں

میزرے چہ بُوَد اگر اُو گویدم — در رَوَم اندر عینِ آتش بے نَدَم
تہ بند کیا ہوتا ہے، اگر وہ مجھے کہیں — بلا جھجک آگ میں چلی جاؤں

اندر اُفتم از کمالِ اعتقید — نیستم زاکرامِ ایشاں نااُمید
پکے اِعتقاد کی وجہ سے اندر گھُس جاؤں — میں اُن کے کرم سے نااُمید نہیں ہوں

سَر دراندازم نہ ایں دستارخواں — زاعتمادِ بر کریمِ رازداں
میں اپنا سَر ڈال دوں نہ صرف یہ دسترخوان — رازداں، کریم کے بھروسے پر

اے برادر خود بریں اکسیر زن — کم نباید صدقِ مَرد از صدقِ زن
اے بھائی! اپنے آپ کو اِس اکسیر سے رگڑ دے — مرد کے (اعتقاد) کی سچائی عورت کی سچائی سے

آں دلِ مَردے کہ از زن کم بُوَد — آن دلے باشد کہ کم از اُشکم بُوَد
مرد کا وہ دل جو عورت کے دل سے کم ہو — وہ ایسا دل ہے جو پیٹ سے کم ہے

## قصّۂ فریاد رسیدنِ رسول علیہ السّلام کاروانِ عرب را کہ از تشنگی و بے آبی درماندہ بودند و دل بمرگ نہادہ و شتران و خلق زبان را از تشنگی بیروں انداختہ

آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کو عرب کے قافلہ کی فریاد پہنچنے کا قصّہ جو پیاس سے اور پانی نہ ہونے سے عاجز ہوگیا تھا اور مرنے کے قریب تھا اور اونٹ اور لوگ پیاس سے زبانیں باہر نکالے ہوئے تھے

اندر آں وادی گروہے از عرب — خشک شُد از قحطِ باراں شاں قِرَب
اُس وادی میں عرب کے ایک گروہ کی — مشکیں بارش کے قحط کی وجہ سے خشک ہو گئی تھیں

درمیانِ آں بیاباں ماندہ — کاروانے مرگ بر خود خواندہ
اُس جنگل میں رہ گیا تھا — وہ قافلہ جس نے اپنی موت کو دعوت دی تھی

ناگہانے آں مُغیثِ ہر دو کون — مصطفیٰ پیدا شُد از رہ بہرِ عون
اچانک دونوں جہان کے فریاد رس — مصطفیٰؐ مدد کے لئے راستہ سے نمودار ہوگئے

میزر۔ تہبند، ازار۔ ... چونکہ مجھے پکّا اعتقاد ... میں آگ میں خود پڑ جاؤنگی ... نہ صرف دسترخوان تو ... چیز ہے میں خود آگ میں سَر گھسا دونگی۔ اے برادر مولانا نصیحت فرماتے ہیں کہ مردوں کا اعتقاد اِس عورت سے کم نہ ہونا چاہیئے۔ اکسیر یعنی انبیا ماوُادیا۔ اُشکم۔ انسان کا پیٹ ... حقیر ہے۔

قصّہ۔ چونکہ انبیاء اور اولیاء کی صحبت کو اکسیر قرار دیا تھا اب ایسا واقعہ بیان کرتے ہیں جس سے اُس کا اکسیر ہونا ثابت کریں۔ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ... سے اُس حبشی کا رنگ، روپ بدل گیا۔

کارواں۔ قافلہ۔ قرب۔ قربہ کی جمع ہے، مشکیزہ۔ مرگ۔ یعنی اُنھوں نے اپنی موت کو دعوت دیدی تھی۔ مُغیث۔ فریادرس۔ عون۔ مدد۔

دید آنجا کاروانے بس بزرگ
انھوں نے وہاں ایک بڑا قافلہ دیکھا

بر تف[51] ریگ و رہِ صعب و سترگ
ریت کی گرمی اور بڑے سخت راستہ پر

اشتراں شاں را زباں آویختہ
ان کے اونٹوں کی زبانیں لٹکی ہوئی

خلق اندر ریگ ہر سو ریختہ
لوگ ریت میں ہر جانب بکھرے ہوئے

رحمش آمد گفت ہیں زوتر روید
ان کو رحم آیا، فرمایا، آگاہ! جلد جاؤ

چند یارے سوئے آں کثباں دوید
چند یار ان ٹیلوں کی جانب دوڑو

کہ سیاہے بر شتر مشک آورد
کہ ایک حبشی اونٹ پر مشک لا رہا ہے

سوئے میر خود بزودی می برد
اپنے آقا کی جانب تیزی سے لے جا رہا ہے

آں شتربانِ سیہ را با شتر
اس حبشی اونٹ والے کو مع اونٹ کے

سوئے من آرید با فرمانِ[52] مُر
سختی سے میرے پاس لے آؤ

سوئے کثبان آمدند آں طالباں
وہ تلاش کرنے والے ٹیلوں کی جانب پہنچے

بعد یک ساعت بدیدند آنچناں
تھوڑی دیر بعد انھوں نے ویسا ہی دیکھا

بندہ می شد سیہ با اشترے
حبشی غلام مع اونٹ کے جا رہا تھا

راویہ پُر آب چوں ہدیہ برے
ہدیہ لے جانے والے کی طرح مشک بھرے ہوئے

پس بدو گفتند می خواند ترا
انھوں نے اس سے کہا تجھے بلاتے ہیں

ایں طرف فخر البشر خیر الوریٰ
انسانوں کے فخر، مخلوق کے بہترین اس جانب

گفت من نشناسم او را کیست او
اس نے کہا میں انکو نہیں جانتا وہ کون ہیں؟

گفت او آں ماہ روئے قند خو
انھوں نے کہا وہ چاند جیسے چہرہ، شکر جیسی عادت والے ہیں،

سید و سرور محمد نورِ جاں
سید اور سردار محمد جو جان کا نور ہیں

مہتر و بہتر شفیعِ مجرماں
سب بالا اور سب اعلیٰ گناہگاروں کے شفیع

نوعہا[53] تعریف کردندش کہ ہست
انھوں نے انکی اس طرح کی تعریف کی جو تھی

گفت مانا او مگر آں ساحر ست
اس نے کہا ہاں، وہ شاید وہی جادوگر ہے

کہ گروہے را زبوں کرد او بسحر
اس نے ایک جماعت کو جادو سے مغلوب کر دیا ہے

من نیایم جانبِ او نیم شبر
میں اس کی جانب آدھی بالشت نہ جاؤں گا

کشکشانش آوریدند آں طرف
وہ اس کو کھینچ تان کر کے ادھر لے آئے

او فغاں برداشت در تشنیع و تف
اس نے برا کہنے اور گرم مزاجی میں شور شروع کر دیا

[51] تف۔ گرمی۔ صعب۔ سخت۔ کثبان۔ کثیب کی جمع ہے، ٹیلہ۔ سیاہ۔ حبشی۔ میر۔ آقا۔

[52] فرمانِ مُر۔ تلخ حکم۔ آنچناں۔ یعنی جیسا کہ آنحضور نے فرمایا تھا۔ می شد۔ می رفت۔ راویہ۔ پانی کی پکھال۔ گفت۔ یعنی غلام نے کہا۔ گفت او۔ صحابہ نے کہا۔

[53] نوعہا۔ یعنی صحابہ نے وہ تعریف کی جو نفس الامر تھی۔ گفت۔ اس غلام نے کہا کہ وہ وہی شخص ہے جو جادوگر کہلاتا ہے۔ کہ گروہے۔ اس جادوگر نے اپنے جادو سے ایک جماعت کو اپنے تابع بنا لیا ہے۔ شبر۔ بالشت۔ تشنیع۔ برا بھلا کہنا۔ تف۔ گرمی۔

چوں کشیدندش بہ پیش آں عزیز
جب وہ اس کو اُن معزز کے سامنے کھینچ لائے

گفت[۱] نوشید آب و بردارید نیز
انھوں نے فرمایا پانی پی لو اور لے بھی لو

جملہ رازاں مشک او سیراب کرد
انھوں نے اس مشک سے سب کو سیراب کر دیا

اشتران و ہر کسے زاں آب خورد
اونٹوں اور ہر شخص نے اس سے پانی پیا

راویہ پُر کرد و مشک از مشک او
مشک اور پکھال اس کی مشک سے بھر لی

ابر گردوں خیرہ شد از رشک او
آسمان کا ابر اس کے رشک سے حیران ہو گیا

ایں کسے دیدست کز یک راویہ
یہ کسی نے دیکھا ہے کہ ایک پکھال سے

سرد گردد سوز چندیں ہاویہ
اتنی دوزخوں کی سوزش ٹھنڈی ہو جائے

ایں کسے دیدست کز یک مشک آب
یہ کسی نے دیکھا ہے کہ ایک مشک پانی سے

گشت چندیں مشک پُر بے اضطراب
بغیر پریشانی کے اتنی مشکیں بھر جائیں

مشک[۲] خود روپوش بود و موج فضل
مشک آڑ تھی اور (اللہ کے) فضل کی موج

می رسید از امر او از بحر اصل
اس (اللہ تعالیٰ) کے حکم سے اصل سمندر سے پہنچ

آب از جوشش ہمی گردد ہوا
پانی اس کے جوش سے ہوا بن جاتا ہے

واں ہوا گردد ز سردی آبہا
ہوا ٹھنڈک سے پانی بن جاتی ہے

بلکہ بے اسباب بیروں زیں حکم
بلکہ بغیر اسباب کے اور ان حکمتوں کے علاوہ

آب رویانید تکویں از عدم
(اللہ کی) ایجاد نے عدم سے پانی پیدا کر دیا

تو ز طفلی چوں سببہا دیدہ
چونکہ تو نے بچپن سے اسباب پر نظر رکھی ہے

در سبب از جہل بر چفسیدہ
تو نادانی سے سبب سے چمٹ گیا ہے

با[۳] سببہا از مسبب غافلی
تو اسباب کی وجہ سے سبب پیدا کرنے والے سے غافل ہے

سوئے ایں روپوشہا زاں مائلی
اس وجہ سے تو ان آڑوں کی طرف مائل ہے

چوں سببہا رفت بر سر می زنی
جب اسباب فنا ہو جاتے ہیں تو سر پیٹتا ہے

ربّنا و ربّنا ہا می کنی
اے ہمارے رب، اے ہمارے رب، بہت کرتا ہے

رب میگوید برو سوئے سبب
اللہ (تعالیٰ) فرما دیتا ہے سبب کی طرف جا

چوں ز صنعم یاد کردی اے عجب
تعجب ہے، تو نے میری کاریگری کو کیسے یاد کیا!

گفت زیں پس من ترا بینم ہمہ
(بندہ) کہتا ہے اس کے بعد صرف تجھ پر نظر رکھوں گا

ننگرم سوئے سبب واں دمدمہ
سبب اور اس فریب کی جانب نظر نہ کروں گا

---

۱۔ گفت نوشید۔ آنحضورؐ نے پیاسوں سے کہا بڑا برتنوں میں بھی پانی بھر لو۔ ابر۔ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کی برکت سے پانی اتنا بڑھ گیا کہ ابر کو مشکیزہ پر رشک آنے لگا۔ اس کسے۔ رشک کی وجہ یہ تھی کہ واقعہ غیر معمولی تھا۔

۲۔ مشک خود۔ دراصل یہ پانی مشک کا نہ تھا۔ مشک تو ایک آڑ اور پردہ تھی اصل پانی غیبی چشمہ سے آ رہا تھا اور اس کی قدرت کا مظاہرہ ہو رہا تھا۔ آب۔ اس کی قدرت کا یہ حال ہے کہ پانی کو ہوا میں اور ہوا کو پانی میں تبدیل کرتی رہتی ہے۔ بلکہ۔ اس کی قدرت تو بغیر اسباب کے اشیاء کو عدم سے وجود میں لے آتی ہے۔ تو ز طفلی۔ چونکہ انسان بچپن سے اشیاء کے وجود کو اسباب سے متعلق کرتا ہے اسلئے مشک کو آڑ اور سبب بنا دیا گیا۔

۳۔ با سببہا۔ چونکہ ہم مسبب الاسباب یعنی ذاتِ خداوندی سے غافل ہیں اسلئے اسباب کی طرف مائل ہوتے ہیں۔ چوں۔ جب سب اسباب منقطع ہو جاتے ہیں تب انسان خدا کی طرف متوجہ ہوتا ہے اور اس کو پکارتا ہے۔ رب میگوید۔ جب اسباب سے مایوس ہو کر خدا کی طرف رجوع کرتا ہے تو اللہ فرماتا ہے کہ تعجب ہے اب میری طرف متوجہ ہوا ہے۔ گفت۔ بندہ کہتا ہے کہ اب میں سب اسباب کو نظر انداز کر دوں گا۔

گویدش رُدُّوا لَعَادُوا کارِ تُست ۱ — اے تو اندر توبہ و میثاق سُست
(اللہ تعالیٰ) اس سے فرمائیگا رُدُّوا لَعَادُوا تیرا کام ہے — اے وہ کہ تو توبہ اور عہد میں کمزور ہے

لیک من آں ننگرم رحمت کُنم — رحمتم پُر است بر رحمت تنم
لیکن میں اُس کا خیال نہیں کرتا، رحمت کرتا ہوں — میری رحمت وسیع ہے میں رحمت سے کام لیتا ہوں

ننگرم عہدِ بدت بدہم عطا — از کرم ایں دم چو میخوانی مرا
میں تیرے بُرے عہد کو نہیں دیکھتا، بخشش کرتا ہوں — کرم کی وجہ سے جب کہ تو مجھے پکارتا ہے

از من آید جملہ احسان و وفا — وز تو بد عہدی و تقصیر و خطا
میری طرف سے سراسر احسان اور وفا ہے — تیری جانب سے بد عہدی اور کوتاہی اور خطا ہے!

حاصِل ۲ آنکہ در سبب پیچیدہ — لیک معذوری ہمیں را دیدہ
خلاصہ یہ ہے کہ تو سبب میں اُلجھا ہے — لیکن تو معذور ہے، تو نے یہی دیکھا ہے

قافلہ حیراں شُدند از کارِ او — یا محمدؐ چیست ایں اے بحر خو
اُن کے کارنامے سے قافلہ حیران ہو گیا — اے محمدؐ اے دریا خصلت! یہ کیا ہے؟

کردہ رُوپوش مشکِ خرد را — غرقہ کردی ہم عرب ہم کُرد را
آپ نے ایک چھوٹی مشک کو آڑ بنایا — آپ نے عربوں کو بھی اور کُردوں کو بھی اسمیں ڈبو دیا

## مشکِ آں غلام پُر شدن از غیب بمعجزۂ رسولِ خدا

آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کے معجزے سے اُس غلام کی مشک کا بھر جانا

## و سپید شدنِ آں غلامِ سیاہ باذن اللہ تعالیٰ

اور خدا کے حکم سے اُس غلام کا سفید ہو جانا

اے غلام ۳ اکنوں تو پُر بیں مشکِ خود — تا نگوئی در شکایت نیک و بد
اے غلام! اب تو اپنی مشک کو بھرا ہوا دیکھ لے — تاکہ تو شکایت میں بُرا بھلا نہ کہے

آں سیہ حیراں شُد از بُرہانِ او — می دمید از لامکاں ایمانِ او
وہ حبشی اُن کے معجزے سے حیران ہو گیا — غیب سے اُس کا ایمان اُگنے لگا

چشمۂ دید از ہوا ریزاں شدہ — مشکِ او رُوپوشِ فیضِ آں شدہ
اُس نے ایک چشمہ دیکھا جو فضا سے بہہ رہا تھا — اُس کی مشک اُس کی آڑ بن گئی تھی

زاں نظر رُوپوشہا ہم بر درید — تا معینِ چشمۂ غیبی بدید
اُس نے اِس نظر سے پردوں کو چاک کر دیا — یہاں تک کہ اُسنے غیبی چشمہ کا جاری پانی دیکھ لیا

---

۱ گویدش۔ اُس توبہ کرنے والے سے اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ ہم جانتے ہیں انسان عہد میں بہت کمزور ہے توبہ کرکے پھر وہی کرنے لگتا ہے جس سے توبہ کی تھی۔ رُدُّوا لَعَادُوا قرآن پاک میں ہے جہنمی کہیں گے کہ اے رب ہمیں دنیا میں لوٹا دے تو ہم نیک کام کرینگے۔ اللہ تعالیٰ فرمائیگا "اگر وہ لوٹا دیئے جائیں پھر پلٹ جائیں گے"۔ از من۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے ہمارا کام احسان اور وفا ہے خواہ بندہ بد عہدی اور گناہ کرے۔

۲ حاصل۔ بات کا خلاصہ یہ ہے کہ انسان نے چونکہ اصلِ ذات کا مشاہدہ نہیں کیا لہٰذا اُسکی اسباب سے وابستگی قابل معافی ہے۔ قافلہ۔ مشکیزے کے پانی کی کثرت کو دیکھ کر قافلہ حیران ہو گیا۔ غرقہ کردی۔ آپنے قافلہ والوں کو خواہ وہ عربی تھے یا کُردی سب کو سیراب کر دیا۔

۳ اے غلام۔ سب کو سیراب کرنیکے بعد آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم نے غلام سے کہا۔ برہان۔ معجزہ۔ می دمید یعنی اللہ تعالیٰ نے اسکے دل میں ایمانی کیفیت پیدا فرما دی۔ چشمہ۔ اب اسکی باطنی آنکھیں روشن ہو گئی تھیں۔ زاں نظر۔ اُس حبشی کی نظر کے سامنے اسباب کی کوئی حقیقت باقی نہ رہی تھی۔ معین۔ جاری۔

چشمہا[1] پُر آب کرد آں دم غلام — شُد فراموشش ز خواجہ و ز مقام

اس وقت وہ غلام آنکھوں میں آنسو بھر لایا — اس سے ٹھکانا، اور آقا فراموش ہوگیا

دست و پایش ماند از رفتن براہ — زلزلہ افگند در جانش الٰہ

اس کے ہاتھ پاؤں راستہ چلنے سے درماندہ ہوگئے — خدا نے اس کی حالت میں ہلچل پیدا کردی

باز بہرِ مصلحت بازش کشید — کہ بخویش آ، باز رَو اے مستفید

(آنحضورؐ نے) پھر اس کو مصلحتاً کھینچا — کہ اے طالب فیض! ہوش میں آجا اور واپس جا

وقتِ حیرت نیست حیرت پیشِ تست — ایں زماں در رہ درآ چالاک و چست

(یہ) حیرت کا وقت نہیں ہے حیرت پیش آنیوالی ہے — اب ہوشیاری اور چستی سے راہ (ہدایت) پر آجا

دستہائے[2] مصطفےٰ بر رُو نہاد — بوسہائے عاشقانہ بس بداد

اس نے مصطفےٰ کے ہاتھ (اپنے) چہرے پر رکھے — بہت سے عاشقانہ بوسے دیئے

مصطفےٰ دستِ مبارک بر رخش — آں زماں مالید و کرد او فرخش

مصطفےٰ نے بابرکت ہاتھ اس کے چہرے پر — اس وقت ملے، اور اس کو بابرکت بنایا

شُد سپید آں زنگی و پورِ حبش — ہمچو بدر و روزِ روشن شد شبش

وہ زنگی حبش کی اولاد سفید ہوگیا — چودھویں کے چاند کی طرح اور اس کی رات روشن دن بن گئی

یوسفے شُد در جمال و در دلال — گفتش اکنوں رو بدہ وا گوئے حال

حسن اور ناز و انداز میں یوسفؑ بن گیا — انھوں نے اس سے فرمایا اب گاؤں چلا جا حال بیان کردے

او ہمی[3] شد بے سر و بے پائے مست — پائے می نشناخت در رفتن ز دست

وہ اندھا دھند اور مست رواں ہوگیا — چلنے میں ہاتھ پاؤں میں امتیاز نہ کرتا تھا

پس بیامد با دو مشکِ پُر رواں — سُوئے خواجہ از نواحی کارواں

وہ دو بھری مشکوں کے ساتھ دوڑتا ہوا آیا — قافلہ کی جانب سے آقا کی جانب

خواجہ بر رہ منتظر بنشستہ بود — کاں غلامش دیر می آمد نہ زود

آقا، راستے پر منتظر بیٹھا تھا — کیونکہ اس کا غلام تاخیر سے آیا تھا نہ کہ جلدی سے

## دیدنِ خواجہ غلامِ خود را سفید و ناشناختن کہ اوست و با غلام

آقا کا اپنے غلام کو سفید چہرے والا دیکھنا اور نہ پہچاننا کہ وہ وہی ہے اور غلام سے کہنا کہ تو نے میرے

## گفتن کہ تو غلامِ مرا کشتہ و خونِ او ترا گرفتہ و خدا ترا بدستِ من انداختست

غلام کو قتل کیا ہے؟ اور اس کے خون نے تجھے گرفتار کیا ہے اور اللہ (تعالیٰ) نے تجھے میرے ہاتھ میں دے دیا۔

[1] چشمہا۔ اس غلام کی آنکھوں میں آنسو آگئے اور اس کو آقا اور گھر فراموش ہوگیا۔ تا آمد چونکہ مقام تحیر میں پہنچ گیا تھا بازش کشید آنحضورؐ اس کو مقام حیرت سے مقام صحو میں لائے۔ پیشِ تست جبکہ اور مقامات طے ہونگے۔

[2] دستہائے۔ اس نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا دست مبارک پکڑ کر اپنے چہرے پر ملا اور دست بوسی کی۔ فرخ۔ مبارک، زیبا صورت۔ بدر۔ بوزن فرد، پسر۔ بدر چودھویں کا چاند شبش یعنی اس کا رنگ جو رات کی طرح سیاہ تھا، دن کی طرح منور ہوگیا۔

[3] او ہمی شد۔ وہ خوشی کی مستی میں اس طرح رواں ہوا کہ اس کو اپنے تن من کی خبر نہ تھی۔ نواحی۔ ناحیہ کی جمع ہے، طرف، کنارہ۔ دیر آمد۔ چونکہ قافلہ میں گیا تھا اسلئے تاخیر سے واپس آرہا تھا۔

خواجہ از دُورش بدید و خیرہ[۵۱] ماند
آقا نے اُس کو دُور سے دیکھا اور حیران رہ گیا

از تحیّر اہلِ آں دِہ را بخواند
حیرانی سے اُس گاؤں والوں کو بُلایا

راویہ ما اشترِ ما ہست ایں
یہ ہماری پکھال؟ اور ہمارا ہی اونٹ ہے

پس کجا شُد بندۂ زنگی جبیں
تو کالے چہرے والا غلام کہاں گیا!

آں یکے بدریست می آید زدُور
وہ ایک چودھویں کا چاند ہے جو دُور سے آ رہا ہے

میزند بر نورِ روز از رُوش نور
اُس کے چہرے کا نور دن کے نور پر پڑ رہا ہے

کو غلامِ ما مگر سرگشتہ شُد
ہمارا غلام کہاں ہے، شاید آوارہ ہو گیا ہے

یا بدو گرگے رسید و کُشتہ شُد
یا اُس کو بھیڑیا ملا، اور مارا گیا

[۵۲] یا مگر اُو را بکشت ایں بدگہر
یا شاید اِس بدذات نے اُس کو قتل کیا

اشترش آورد اینجا از قدر
اور تقدیر سے اُس کا اونٹ یہاں لے آیا

چوں بیامد پیش گفتش کیستی
جب وہ سامنے آیا اُس سے کہا تو کون ہے؟

از یمن زادی و یا تُرکیستی
تو یمن سے پیدا ہوا ہے یا تُرک ہے؟

تو غلامم را چہ کردی راست گو
میرے غلام کا تو نے کیا کیا؟ سچ بتا

گر بکُشتی وا نما حیلت مجُو
اگر تو نے قتل کیا ہے صاف کہدے حیلہ نہ ڈھونڈ

گفت گر کُشتم بتو چوں آمدم
اُس نے کہا اگر میں نے قتل کیا ہے تو میں تیرے پاس کیوں آیا ہوں؟

چوں بپائے خود دریں خوں آمدم
اپنے پاؤں سے خود اُس خون کے معاملہ میں کیوں حاضر ہو گیا ہوں

گفت نے نے در نگیرد بامنت
اُس نے کہا نہیں نہیں، تیری بات مجھے درست نہیں لگتی

راست باید گفت سردستت ایں فنت
سچ کہنا چاہیئے، یہ تیرا مکر بیکار ہے

کو غلامِ من بگفت اینک منم
میرا غلام کہاں ہے، اُس نے کہا یہ میں ہوں

کرد دستِ فضلِ یزداں روشنم
اللہ کی مہربانی کے ہاتھ نے مجھے منوّر کر دیا ہے

دیدہ ام صدرے و بدرے گشتہ ام
میں نے صدر کا دیدار کیا ہے اور میں بدر بن گیا ہوں

صاحبِ فضلے و قدرے گشتہ ام
مرتبہ اور بزرگی والا بن گیا ہوں

ہی چہ میگوئی غلامِ من کجاست
خبردار! کیا کہتا ہے، میرا غلام کہاں ہے؟

ہیں نخواہی رست از من جُز براست
خبردار! تو سوائے سچی بات کے میرے ہاتھ سے نہیں چھوٹ سکتا

[۵۳] گفت اسرارِ ترا با آں غلام
اُس نے کہا اُس غلام کے ساتھ تیرے راز

جملہ واگویم یکایک من تمام
میں سب ایک ایک پورے بیان کئے دیتا ہوں

---

[۵۱] خیرہ۔ حیران۔ راویہ۔ مشکیزہ، پکھال۔ زنگی جبیں۔ کالے رنگ والا۔ میزند۔ اُس کے چہرے کا نور دن کی روشنی پر غالب آ رہا ہے۔ سرگشتہ۔ آوارہ۔
[۵۲] یا مگر۔ شاید اُس نے اُس غلام کو مار ڈالا ہے اور تقدیرِ خداوندی سے اُس کو اونٹ یہاں لے آیا ہے۔ از یمن۔ ترکی اور یمنی لوگ گورے رنگ کے ہوتے ہیں۔ دریں خوں۔ قتل کر کے خود آنا تو اپنا خون کرانا ہے۔ سردست۔ یعنی چالاکی نہ چلیگی۔ صدر۔ یعنی آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم۔
[۵۳] گفت۔ اُس غلام نے کہا کہ اگر وہ تمام راز کی باتیں تجھے سنا دوں جو کہ میرے خریدنے کے بعد سے تیرے اور میرے درمیان ہوئیں تو تجھ کو یقین آ جائیگا کہ میں تیرا وہی غلام ہوں۔

زاں زمانے کہ خریدی تو مرا | تا باکنوں باز گویم ماجرا
جب سے تو نے مجھے خریدا ہے | اب تک کا قصہ دُھرائے دیتا ہوں

تا بدانی کہ ہمانم در وجود | گرچہ از شبدیزِ[۵۱] من صبحے کشود
تاکہ تو جان لے کہ میں وجود میں وہی ہوں | اگرچہ میری سیاہی سے صبح نمودار ہوگئی ہے

رنگ دیگر شد ولیکن جانِ پاک | فارغ از رنگ ست و از ارکانِ خاک
رنگت بدل گئی ہے لیکن پاک روح | عناصر اربعہ اور رنگت سے خالی ہے

تن شناساں زود ما را گم کنند | آب نوشاں ترکِ مشک و خُم کنند
جسم کو پہچاننے والے جلد ہمیں گم کردیتے ہیں | پانی پینے والے مشک اور مٹکے کو چھوڑ دیتے ہیں

جاں شناساں[۵۲] از عددہا فارغند | غرقۂ دریائے بیچونند و چند
روح کو پہچاننے والے گنتی سے بے نیاز ہیں | وہ بے مثال اور لامحدود دریا میں غرق ہیں

جاں شو از راہِ جاں جاں را شناس | یارِ بینش شو نہ فرزندِ قیاس
روح بن جا اور روح کی راہ سے روح کو پہچان | مشاہدہ کا یار بن، گمان کا پابند نہ ہو

چوں مَلک با عقل یک سر رشتہ اند | بہرِ حکمت را دو صورت گشتہ اند
فرشتے اور عقل کی طرح جو ایک رشتہ میں منسلک ہیں | حکمت کی وجہ سے دو صورتوں کے بن گئے ہیں

آں مَلک با عقل چوں یک گوہر اند | در پئے ہم ہمچو دُنبال و سر اند
چونکہ فرشتے اور عقل ایک اصل سے ہیں | دُم اور سر کی طرح ایک دوسرے کے پیچھے ہیں

آں مَلک چوں مرغ بال و پر گرفت | ویں خرد بگذاشت پر و فر گرفت
فرشتے نے پرند کی طرح بال اور پر اختیار کرلے | اس عقل نے پروں کو چھوڑا اور شان و شوکت پائی

لاجرم[۵۳] ہر دو مناصر آمدند | ہر دو خوش رو پشتِ ہمدیگر شدند
لامحالہ دونوں ایک دوسرے کے مددگار بنے | دونوں بخوبی ایک دوسرے کے رو و پشت بنگئے

ہم مَلک ہم عقل حق را واجدے | ہر دو آدمؑ را معین و ساجدے
فرشتے بھی اور عقل بھی خدا کا ادراک کرنیوالے ہیں | لہٰذا دونوں آدمؑ کے مددگار اور سجدہ کرنیوالے ہیں

---

[۵۱] شبدیز۔ تاریک رات یعنی کالا رنگ۔ صبح یعنی میرا رنگ گورا ہوگیا۔ رنگ۔ رنگت بدل جانے سے روح اور جان میں کوئی تغیر نہیں ہوتا روح رنگ وغیرہ سے مبرا ہے۔ تن شناساں۔ اب مولانا نے یہ مضمون شروع فرمادیا کہ جس طرح اس غلام کے آقا کی نظر محض جسم و رنگ پر تھی اس لئے وہ اس کو نہیں پہچان رہا تھا اسی طرح جو ظاہر بین اور جسم شناس ہیں وہ اولیاء کو نہیں پہچانتے جس کو پیاس ہوتی ہے وہ مٹکے اور مشک پر نظر نہیں کرتا۔

[۵۲] جاں شناساں۔ جو جان کو پہچانتے ہیں وہ تعدد اور تشخص سے بے نیاز ہوتے ہیں وہ دریائے وحدت میں ڈوبے ہوئے ہوتے ہیں۔ جاں شو۔ روح کی پہچان، روح کے ذریعہ ہوتی لہٰذا اپنی روح کے ذریعہ اولیاء کو شناخت کرو انکو اپنا دوست سمجھو اور اس آقا کی طرح نہ بنو جس نے اپنے غلام کو گمان سے غیر سمجھا۔ چوں۔ اپنی روح کو اولیاء کی روح کا غیر نہ سمجھو دونوں روحوں میں وحدت ہے محض انکے قرار کی صورت کی وجہ سے بظاہر اختلاف ہے جیساکہ حقیقتِ ملکیہ اور حقیقتِ عقل ایک ہے دونوں کو جداگانہ صورتیں عطا کردینے میں کچھ حکمتیں ہیں۔ آں ملک۔ حقیقتِ ملکیہ نے بال و پر اختیار کرلئے لہٰذا اسمیں پروازکی قوت آگئی عقل نے ادراکِ حقائق کی شان و شوکت حاصل کرلی۔

[۵۳] لاجرم۔ چونکہ فرشتے اور عقل میں حقیقی وحدت ہے لہٰذا ایک دوسرے کا مددگار ہے اور اُن دونوں میں اس طرح کا اتحاد ہے جیساکہ ایک چیز کی رُو اور پشت میں اتحاد ہوتا ہے۔ ہم ملک۔ اسی اتحاد کی وجہ سے دونوں اللہ تعالےٰ کو پہچانتے میں متحد ہیں اور دونوں آدمؑ کے لئے مددگار اور سجدہ کناں بن گئے۔

نفس[1] و شیطاں بُود ز اوّل واحدے — بُود آدمؑ را عدوّ و حاسدے

نفس اور شیطان شروع سے ایک تھے — آدمؑ کے دشمن، اور حاسد تھے

آنکہ آدمؑ را بدن دید اُو رمید — وانکہ نورِ مؤتمن دید اُو خمید

جس نے آدمؑ کو (محض) جسم سمجھا وہ بدک گیا — جس نے امانت رکھا ہوا نور دیکھا وہ جھک گیا

آں دُو دیدہ روشناں بودہ ازیں — ویں دو را دیدہ ندیدہ غیرِ طیں

وہ دونوں آنکھیں اِس سے روشن ہو گئیں — اِن دونوں کی آنکھوں نے مٹی کے سوا کچھ نہ دیکھا

ایں بیاں اکنوں چو خر بر یخ بماند — چوں نشاید بر جہود انجیل خواند

اب یہ بیان برف پر گدھے کی طرح رہ گیا — چونکہ یہودی کو انجیل نہیں سُنائی جا سکتی

کے تواں با شیعہ گفتن از عمرؓ — کے تواں بربط زدن در پیشِ کر

شیعہ سے (حضرت) عمرؓ کی بات کب کہی جا سکتی ہے؟ — بہرے کے آگے سارنگی کہاں بجائی جا سکتی ہے؟

لیک[2] گر در دہ بگوشہ یک کس ست — ہائے و ہوئے کہ بر آوردم بس ست

لیکن اگر گاؤں کے گوشہ میں ایک شخص بھی ہے — جو میں نے ہائے اور ہو کی وہ بہت ہے

مستحقِ شرح را سنگ و کلوخ — ناطقے گردد مشرح بار سوخ

شرح کے لائق کے لئے، پتھر اور ڈھیلا — اچھی طرح تشریح کرنے، والا گویا بن جاتا ہے

## دربیان آنکہ حق تعالیٰ ہر چہ داد و آفرید از سمٰوٰت و ارض و اعیان و اعراض ہمہ را با ستدعا و حاجت آفرید خود را محتاج چیزے دیگر باید کردن تا بدہد کہ اَمَّنْ یُّجِیْبُ الْمُضْطَرَّ اِذَا دَعَاہُ و اضطرار گواہِ استحقاق ست

اِس بیان میں کہ اللہ تعالیٰ نے جو کچھ پیدا فرمایا ہے آسمان اور زمین اور جوہر اور عرض سب درخواست اور حاجت کی بنا پر پیدا کیے ہیں اور اپنے آپکو دوسری چیز کا محتاج بنانا چاہیئے تاکہ وہ عطا کرے کیونکہ (اسنے فرمایا ہے) کون ہے جو مجبور کی دُعا سُنے جبکہ وہ اسکو پکارے اور مجبوری کرانے مستحق ہونیکا گواہ ہے

آں[3] نیازِ مریمی بود ست و درد — کہ چناں طفلے سخن آغاز کرد

وہ (حضرت) مریمؑ کی نیازمندی اور درد تھا — کہ ایسے بچے نے بات کرنی شروع کر دی

جزوِ اُو بے اُو برائے اُو بگفت — جزو جزوت گفت[1] دارد در نہفت

اُنکے جزو نے بغیر (انکے کہے) اُنکے لئے گفتگو کی — تیرا ہر جزو پوشیدہ طور پر بولنے والا ہے

[1] نفس و شیطان۔ جس طرح فرشتے اور عقل میں اتحاد ہے اسی طرح نفس اور شیطان میں اتحاد ہے اِسی لئے دونوں آدمؑ کے دشمن اور حاسد بنے۔ آنکہ۔ نفس اور شیطان نے حضرت آدمؑ کا صرف جسم دیکھا تو سجدے سے اِنکار کر دیا عقل اور فرشتے نے اُن کے نورِ باطنی کو دیکھا تو اُنکے سامنے جُھک گئے۔ آں دو دیدہ۔ عقل اور فرشتہ کی آنکھیں اُس نور سے روشن ہو گئیں نفس اور شیطان کی آنکھوں نے صرف مٹی دیکھی۔ ایں بیان۔ یعنی عقل اور فرشتہ کی وحدت اور شیطان اور نفس کی وحدت کا بیان نہیں ہو سکا چونکہ تم اِس کے سمجھنے کے اہل نہیں ہو۔ چوں نشاید۔ تمہارے سامنے اِس بیان کی تشریح ایسی ہی ہے جیسا کہ یہودی کے سامنے انجیل کی تلاوت یا شیعہ کے سامنے حضرت عمرؓ کے فضائل کا بیان یا بہرے کے سامنے سارنگی بجانا۔

[2] لیک۔ کسی میں اہلیت ہے، تو اسی مجمل بیان سے شرح و تفصیل سمجھ جائیگا جو مجمل باتیں میں نے کہدی ہیں وہ اسکے لئے کافی ہیں۔ مستحق بتفصیل اور تشریح کا مستحق اور اہل ہوتا ہے وہ تو بے زبان چیزوں کو دیکھ کر اُنسے حقائق کا اِدراک کر لیتا ہے اصل چیز استحقاق اور طلب، حاجت ہے اگر وہ موجود ہے تو خود تفصیل ہو جاتی ہے، آگے مولانا نے اِسی مضمون کو واضح کیا ہے۔

[3] آں نیاز۔ حضرت مریمؑ کو حاجت اور ضرورت ہوئی تو اللہ نے بچہ کے ذریعہ تشریح کرا دی اور حضرت عیسیٰؑ گہوارہ میں اُنکی پاکدامنی کے شاہد بن گئے۔ جزوِ او۔ جس طرح عیسیٰؑ، مریمؑ کے جزوِ بدن تھے گواہ بنے اِسیطرح تمہارا ہر جزو تمہارا گواہ ہے قیامت میں تمہارے اعضاء تمہارے افعال کی گواہی دیں گے۔

دستِ و پا شاہد شوندت اے رہی — منکری را چند دست و پا نہی
اے غلام! تیرے ہاتھ پاؤں گواہ بنیں گے — تو انکار کے کتنے ہاتھ پاؤں لگائے گا

ورنباشی[1] مستحقِ شرح و گفت — ناطقہ ناطق ترا دید و نخفت
اگر تو تشریح اور گفتگو کا مستحق نہیں ہے — بولنے والے کی (قوتِ) ناطقہ نے تجھے دیکھا اور وہ

ہر چہ روئید از پئے محتاج رُست — تا بیابد طالبے چیزے کہ جُست[2]
جو کچھ اُگا ہے محتاج کے لئے اُگا ہے — تاکہ طلبگار، ہر وہ چیز پالے جس کو وہ ڈھونڈے

حق تعالیٰ کایں سمٰوات آفرید — از برائے دفعِ حاجات آفرید
حق تعالےٰ نے جو اِن آسمانوں کو پیدا کیا — حاجتیں پوری کرنے کے لئے پیدا کیا

ہر کہ جویا شُد بیابد عاقبت — مایہ اش درد ست و اصلِ مرحمت
جو جستجو کرتا ہے بالآخر پالیتا ہے — اُس کا سرمایہ اور رحم کی جڑ، درد ہے

ہر کجا دردے دوا آنجا رود — ہر کجا فقرے نوا آنجا رود
جہاں درد ہوتا ہے، دوا وہاں پہنچتی ہے — جہاں فقر ہوتا ہے، سامان وہاں پہنچتا ہے

ہر کجا مشکل جواب آنجا رود — ہر کجا کشتے ست آب آنجا رود
جہاں اِشکال ہوتا ہے، جواب وہاں جاتا ہے — جہاں کھیتی ہے، پانی وہاں پہنچتا ہے

آب[3] کم جو تشنگی آور بدست — تا بجوشد آبت از بالا و پست
پانی کی تلاش نہ کر، پیاس پیدا کر — تاکہ تیرے اوپر اور نیچے سے پانی جوش مارے

تا نزاید طفلک نازک گلو — کے رواں گردد ز پستان شیرِ او
جب تک نرم گلے والا بچہ پیدا نہیں ہوتا — اُس کا دودھ پستان سے کہاں جاری ہوتا ہے؟

رَو[4] بدیں بالا و پستیہا بدو — تا شوی تشنہ و حرارت را گرو
جا، اِس نشیب و فراز میں دوڑ — تاکہ تو پیاسا بنے، اور حرارت میں پھنسے

بعد ازاں از بانگ زنبورِ ہوا — بانگ آب جو بنوشی اے کیا
اُس کے بعد ہوا کی بھڑ کی آواز سے — اے معزز! تو نہر کے پانی کی آواز سنے گا

حاجتِ تو کم نباشد از حشیش — آب اگیری سوئے او می کشیش
تیری ضرورت، گھاس سے کم نہ ہونی چاہیئے — تو پانی لیتا ہے اور اُسکو اُسکی جانب لیجاتا ہے

[1] ورنباشی۔ اگر تو تشریح کا مستحق نہیں ہے تو بڑے سے بڑا معرز بھی سُست پڑ جائیگا اور تشریح نہ کرے گا۔

[2] ہر چہ۔ اللہ تعالیٰ نے جو کچھ پیدا فرمایا ہے وہ مخلوق کی ضرورت پوری کرنیکے لئے بنایا ہے۔ حق تعالیٰ۔ آسمانو کی تخلیق بھی مخلوق کی ضرورت اور احتیاج کی وجہ سے ہے۔ ہر کہ۔ جبکہ تمام چیزوں کی تخلیق احتیاج کی وجہ سے ہے تو تو بھی محتاج ہوگا اور اُس میں طلب ہوگی وہ ضرور مقصود حاصل کرلے گا۔ مایہ اش۔ رحمت کی اصل اور سرمایہ انسان کا درد ہے ہر کجا۔ جہاں ضرورت ہوتی ہے وہاں ضرورت کی چیز پہنچ جاتی ہے درد ہو تو علاج حاصل ہو جاتی ہے فقیر ہو تو سامان مل جاتا ہے جواب اِشکال کے پاس پہنچ جاتا ہے اور پانی کھیتی کے پاس پہنچتا ہے۔

[3] آب کم جو۔ پانی کی تلاش نہ کر پیاس پیدا کر پانی خود بخود تیرے پاس پہنچ جائیگا۔ تا نزاید۔ جب بچہ پیدا ہو جاتا ہے اور اُسکو دودھ کی ضرورت ہوتی ہے تو قدرت اُس کی ماں کے پستان میں دودھ پیدا فرمادیتی ہے۔

[4] رَو۔ تو بھی بھاگ دوڑ کر پیاس اور بدن میں گرمی پیدا کر۔ بعد ازاں۔ جب ضرورت پیدا کرے گا غیب سے پانی کی آواز آنے لگے گی

؛ مسئلہ مطلوب کی فکر میں نہ پڑو اُس کی حاجت پیدا کرو مطلوب خود حاصل ہو جائے گا حاجت تو گھاس کی کہ جب پانی کی ضرورت ہوتی ہے انسان خود اُس تک پانی پہنچاتا ہے اِسی طرح تم حاجت پیدا کر لو خود قدرت مطلوب کو تم تک پہنچا دے گی۔

گوش گیری آب را تو می کشی | سُوئے زرعِ خشک تا یابد خوشی
تو پانی کا کان پکڑتا ہے (اور) اسکو تو کھینچتا ہے | خشک کھیتی کی جانب' تاکہ وہ تازگی حاصل کرے

زرعِ[1] جاں راکش جواہر مضمرست | ابرِ رحمت پُر زآبِ کوثرست
جان کی کھیتی کے لئے جس میں جواہر چھپے ہوئے ہیں | رحمت کا بادل، کوثر کے پانی سے بھرا ہوا ہے

تا سقاھم ربھم آید خطاب | تشنہ باش اللہ اعلم بالصواب
تاکہ "انکو انکے رب نے سیراب کیا" کی بشارت آئے | پیاسا بن ، اللہ زیادہ بہتر جانتا ہے

## آمدنِ زنے کافرہ باطفلِ شیرخوارہ نزدِ رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وسلم

ایک کافر عورت کا دودھ پیتے بچے کو لے کر آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آنا

## و ناطق شدنِ عیسیٰؑ وار بمعجزۂ رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وسلم

اور اس کا (حضرت) عیسیٰؑ کی طرح رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے معجزے سے بولنا

ہم ازاں[2] دہ یک زنے از کافراں | سوئے پیغمبرؐ دواں شد ز امتحاں
اسی گاؤں سے ایک عورت کافروں میں سے | امتحان کے لئے پیغمبرؐ کی طرف دوڑی

پیشِ پیغمبرؐ در آمد با خمار | کودکے دو ماہہ زن را در کنار
اوڑھنی اوڑھ کر پیغمبرؐ کے سامنے آئی | دو مہینے کا بچہ عورت کی گود میں تھا

گفت کودک سلّمَ اللہُ علیک | یا رسولَ اللہِ قد جئنا الیک
بچے نے کہا آپ پر اللہ کا سلام ہو | اے اللہ کے رسول، ہم آپ کے پاس آئے ہیں

مادرش از خشم گفتا ہی خموش | کیت افگند ایں شہادت[3] را بگوش
اس کی ماں غصے سے بولی خبردار! چپ | یہ شہادت کس نے تیرے کان میں ڈال دی؟

ایں کیت آموخت اے طفلِ صغیر | کہ زبانت گشت در طفلی جریر
اے ننھے بچے! یہ تجھے کس نے سکھایا؟ | کہ تیری زبان بچپن میں تیز بن گئی

گفت حق آموخت و آنگہ جبرئیل | در بیاں با جبرئیلم من رسیل
اس نے کہا اللہ (تعالیٰ) نے سکھایا پھر جبرئیل نے | میں بیان کرنے میں جبرئیل کا ہم زبان ہوں

گفت کو گفتا کہ بالائے سرت | می نہ بینی کن ببالا منظرت
اس نے کہا وہ کہاں ہے' کہا کہ تیرے سر پر | تو نہیں دیکھ رہی ہے؟ اپنی نگاہ اوپر کر

ایستادہ بر سرِ تو جبرئیل | مر مرا گشتہ بصد گونہ دلیل
تیرے سر پر جبرئیلؑ کھڑے ہیں | وہ میرے لئے سینکڑوں طریقے سے راہنما بن گئے ہیں

---

[1] زرع۔ روحوں کی کھیتی کے لئے ابرِ رحمت کوثر کا پانی لئے ہوئے موجود ہے تم ضرورت پیدا کرو تو سقاھم ربھم کا پیغام تمہارے پاس آجائے گا۔ سقاھم۔ قرآن پاک میں ہے وسقاھم ربھم شرابا طھورا اور پلائی ان کو ان کے خدا نے پاک شراب "

[2] ہم ازاں۔ وہ غلام جس کا پانی آنحضورؐ نے پیا تھا جب اپنے گاؤں میں پہنچا اور آنحضورؐ کی باتیں اور معجزے کا اس نے ذکر کیا تو ایک عورت آنحضورؐ کے پاس آئی اب اس کا قصہ بیان کیا جارہا ہے۔ گفت۔ وہ بچہ آنحضورؐ کے معجزے سے بول پڑا اور اس نے آنحضورؐ کو سلام کیا اور آنحضورؐ کو اللہ کا رسول کہہ کر پکارا۔

[3] شہادت یعنی آنحضورؐ کے بارے میں اللہ کا رسول ہونے کی گواہی۔ ایں۔ یہ بات تجھے کس نے سکھائی کہ تو آنحضورؐ کی رسالت کی گواہی دے رہا ہے۔ جریر۔ تیز زبان، فصیحِ عرب کے مشہور شاعر کا نام۔ رسیل۔ ہم زبان۔ دلیل۔ راہنما۔

گفت می بینی تو گفتا کہ بلے
اُس نے کہا تو دیکھ رہا ہے، کہا کہ ہاں

بر سرت تاباں چو بدرِ کاملے
تیرے سر پر مکمل چودھویں کے چاند کی طرح چمک رہے ہیں

می بیاموزد مرا وصفِ رسولؐ
وہ مجھے رسولؐ کی صفات بتا رہے ہیں

زاں علوم می رہاند زیں سفولؑ
اُس بلندی کے ذریعہ وہ مجھے پستی سے چھڑا رہے ہیں

پس رسولش گفت اے طفلِ رضیع
پھر رسولؐ نے اُس سے فرمایا اے دودھ پیتے بچے!

چیست نامت باز گو و شو مطیع
صاف بتا تیرا کیا نام ہے اور فرمانبردار بن!

گفت نامم پیشِ حق عبد العزیز
اُس نے کہا اللہ کے نزدیک میرا نام عبدالعزیز ہے

عبدِ عزّیٰ پیشِ ایں یک مشت حیز
اِن چند نالائقوں کے نزدیک عبدالعزّیٰ ہے

من ز عزّیٰ پاک بیزار و بری
میں عزّیٰ سے پاک، بیزار اور بری ہوں

حقِ آنکہ دادت ایں پیغمبری
اُس ذات کی قسم جس نے آپکو پیغمبری دی ہے

کودکِ دو ماہہ ہمچوں ماہِ بدر
چودھویں رات کے چاند جیسے دو مہینے کے بچے نے

درسِ بالغ گفت چوں اصحابِ صدر
صدر نشینوں کی طرح پوری تقریر کی

پس حنوط آں دم ز جنت در رسید
پھر اُسی وقت جنت سے حنوط آئی

تا دماغِ طفل و مادر بو کشید
یہاں تک کہ بچہ اور ماں نے خوشبو سونگھی

ہر دو می گفتند کز خوفِ سقوط
دونوں (خوشبو کے) زوال کے ڈر سے کہہ رہے تھے

جاں سپردن بہ بریں بوئے حنوط
اِس حنوط کی خوشبو پر جان دے دینا بہتر ہے

آنکہ تعریفش شہنشہ خود کند
وہ جس کی تعریف خود شہنشاہ کرے

جامد و نامیش صد مرِ وق زند
بے جان، جاندار اُس پر سینکڑوں شادیانے بجاتے ہیں

آں کسے را کش معرّف حق بود
وہ جس کی تعریف کرنے والا اللہ (تعالیٰ) ہو

جامد و نامیش صد صدّق زند
بے جان اور جاندار اُسکی سینکڑوں تصدیقیں کرتے ہیں

آں کسے را کش خدا حافظ بود
وہ جس کا خدا نگہبان ہو

مرغ و ماہی مر ورا حارس شود
پرندہ اور مچھلی اُس کے پہرے دار ہوتے ہیں

## ربودنِ عقاب موزۂ رسول علیہ السلام را و بردن بہوا و
باز کا آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کے موزے کو ہوا میں لے اڑنا اور

## نگوں کردن و از موزہ مارے سیاہ افتادن
اوندھا کرنا، اور موزے سے سیاہ سانپ گرنا

---

۱ علو۔ بلندی۔ سفول۔ پستی۔ رضیع۔ دودھ پیتا بچہ۔ حیز۔ نامرد۔ درسِ بالغ یعنی آنحضورؐ کی صفت کا مکمل بیان۔ اصحابِ صدر یعنی صدر نشین عمار۔

۲ حنوط۔ ایک مرکب خوشبو ہے۔ جاں سپردن۔ یعنی اُن کو خوشبو اِس قدر پسند آئی کہ اُس کے ختم ہو جانے کے ڈر سے جان دینے پر آمادہ ہو گئے۔ شہنشہ۔ یعنی اللہ تعالیٰ۔ مرِ وق۔ خوشی کا آلہ۔

۳ آں کسے جس ذات کی خدا تعریف فرمائے دنیا کی ہر چیز اُس کی تعریف کی تصدیق کرتی ہے۔ جامد بے جان۔ نامی۔ جاندار۔ صدّق۔ اُس نے سچ بولا۔ حارس۔ محافظ۔

اندریں بودند کآوازِ صلا[51] ۔۔۔ مصطفےٰ بشنید از راہِ علا

لوگ اسی (انتظار) میں تھے کہ اذان کی آواز ۔۔۔ اونچائی سے مصطفےٰؐ نے سُنی

خواست آبے و وضو را تازہ کرد ۔۔۔ دست و رُو را شُست اُو زاں آبِ سرد

پانی مانگا اور تازہ وضو کیا ۔۔۔ اُس ٹھنڈے پانی سے ہاتھ اور منہ دُھویا

ہر دو پا شُست و بموزہ کرد رائے ۔۔۔ موزہ را برَ بُود یک موزہ ربائے

دونوں پاؤں دھوئے اور موزے کا ارادہ کیا ۔۔۔ ایک موزہ لے اُڑنے والا، موزہ لے اُڑا

دست سوئے موزہ بُرد آں خوش خطاب ۔۔۔ موزہ را برَ بُود از دستش عقاب

اُس خوش خطاب نے موزے کی جانب ہاتھ کیا ۔۔۔ باز ان کے ہاتھ سے موزہ اُچک لے گیا

موزہ را اندر ہوا بُرد اُو چو باد ۔۔۔ پس نگوں کرد اُو ازاں مارے فتاد

وہ موزے کو ہوا کی طرح فضا میں لے اُڑا ۔۔۔ پھر اس کو اُس نے اوندھا کیا، اُس میں سے سانپ گرا

در فتاد از موزہ یک مارِ سیاہ ۔۔۔ زاں عنایت[52] شد عقابش نیکخواہ

موزے سے ایک کالا سانپ گرا ۔۔۔ اس مہربانی کی وجہ سے باز آپ کا خیرخواہ بنا

پس عقاب آں موزہ را آورد باز ۔۔۔ گفت ہیں بستان و رَو سوئے نماز

پھر باز اُس موزے کو واپس لایا ۔۔۔ بولا ہاں لے لیجئے، اور نماز کو جائیے

از ضرورت کردم ایں گستاخیے ۔۔۔ از ادب دارم شکستہ شاخیے

میں نے یہ گستاخی مجبوراً کی ۔۔۔ میں ادب کی وجہ سے ٹوٹی ہوئی شاخ رکھتا ہوں

وائے کو گستاخ پائے می نہد ۔۔۔ بے ضرورت کش ہوا فتوی دہد

افسوس اُس پر جو گستاخی سے پاؤں رکھے ۔۔۔ بغیر ضرورت کے جبکہ اُس کو خواہشِ نفسانی فتوی دیدے

پس رسولش شکر گفت و گفت ما ۔۔۔ ایں[53] جفا دیدیم و بُود آں خود وفا

پھر رسولؐ نے اُس کا شکریہ ادا کیا اور فرمایا ہم ۔۔۔ یہ ظلم سمجھے، اور وہ وفا (داری) تھی

موزہ بر بُودی و من درہم شدم ۔۔۔ تو غمم بُردی و من در غم شدم

تو موزہ اُچک لے گیا، اور میں بگڑا ۔۔۔ تو نے غم ہٹایا، اور میں غمگین ہوا

گرچہ ہر غیبے خدا ما را نمود ۔۔۔ دل دراں لحظہ بخود مشغول بود

اگرچہ اللہ (تعالیٰ) نے ہمیں ہر غیب دکھا دیا ہے ۔۔۔ (لیکن)، دل اُس وقت اپنے میں مشغول تھا

گفت دور از تو کہ غفلت از تو رست ۔۔۔ دیدنم آں غیب را ہم عکسِ تست

اُس نے کہا یہ بات آپ سے بعید ہے کیونکہ آپ غفلت سے مبرا ہیں ۔۔۔ میرا غیب کو دیکھ لینا بھی آپ کا پَرتو ہے

---

[51] آوازِ صلا۔ یعنی حضورؐ کے دل میں نماز کیلئے الہام ہوا یا مؤذن کی اذان سُنی۔ رائے۔ یعنی موزہ پہننے کا ارادہ کیا۔ موزہ رُبا۔ یعنی عقاب۔

[52] عنایت۔ یعنی عقاب کا موزہ اُچک لے جانا۔ شکستہ۔ یعنی اِس گستاخی کی وجہ سے شرمندہ ہوکر مُرجھا گیا ہوں جیسے کہ ٹوٹی ہوئی شاخ مُرجھا جاتی ہے۔ وائے۔ ضرورت کے وقت گستاخی قابلِ گرفت نہیں ہے، نفسانی خواہش سے گستاخی افسوسناک ہے۔

[53] ایں۔ یعنی موزہ لے اُڑنا۔ درہم شدم۔ میں بگڑا۔ غمم۔ یعنی سانپ۔ گفت۔ یعنی آنحضورؐ کی غفلت خود بینی کی وجہ سے نہیں ہو سکتی بلکہ تنزلِ اختیاری کی وجہ سے تھی۔ دیدنم۔ مجھ پر موزے میں سانپ کے ہونے کا انکشاف آپ کے کشف کا عکس اور پرتو ہے۔

مار در موزه بہ بینم در ہوا ‫ ‫ نیست از من عکسِ تست اے مصطفیٰ [1]
میں فضا سے موزے میں سانپ دیکھ لوں ‫ ‫ یہ میرا کام نہیں ہے اے مصطفیٰؐ! یہ آپکا پرتو ہے

عکسِ نورانی ہمہ روشن بود ‫ ‫ عکسِ ظلمانی ہمہ گلخن بود
نورانی پرتو پورا روشن ہوتا ہے ‫ ‫ ظلمانی پرتو بالکل بھٹی ہوتا ہے

عکسِ عبداللہ ہمہ نوری بود ‫ ‫ عکسِ بیگانہ ہمہ کوری بود
اللہ کے نیک بندے کا پرتو بالکل نور ہوتا ہے ‫ ‫ بیگانے کا پرتو، بالکل اندھاپن ہوتا ہے

عکسِ ہر کس را بداں اے جاں ببیں ‫ ‫ پہلوئے جنسے کہ میخواہی نشیں
ہر شخص کے پرتو کو سمجھ لے اے جان! دیکھ لے ‫ ‫ تو کس جنس کے پہلو میں بیٹھنا چاہ رہا ہے

## وجہ [2] عبرت گرفتن ازیں حکایت و یقین دانستن اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ یُسْرًا
اِس حکایت سے عبرت حاصل کرنے کا پہلو اور یقینی طور پر جاننا کہ تنگی کے ساتھ سہولت ہے

عبرتست ایں قصہ اے جاں مر ترا ‫ ‫ تا شوی راضی تو در حکمِ خدا
اے جان! تیرے لئے یہ قصہ باعثِ عبرت ہے ‫ ‫ تاکہ تو اللہ (تعالیٰ) کے فیصلہ پر راضی ہو جائے

تاکہ زیرک باشی و نیکو گماں ‫ ‫ چوں بہ بینی واقعہ بد ناگہاں
تاکہ تو ہوشیار اور نیک گمان بن جائے ‫ ‫ جب تو اچانک کوئی بُرا واقعہ دیکھے

دیگراں گردند زرد از بیمِ آں ‫ ‫ تو چو گل خنداں گہِ سود و زیاں
دوسرے اس کے ڈر سے پیلے پڑ جائیں ‫ ‫ تو نفع اور نقصان کے وقت پھول کی طرح کھلے

زانکہ از گل گر تو برگش می کنی ‫ ‫ خندہ نگذارد نگردد منثنی
کیونکہ اگر تو پھول کی پتیاں کر دے ‫ ‫ وہ مسکرانا نہیں چھوڑتا ہے اور نہ مرجھائیگا

گوید [3] از خارے چرا افتم بغم ‫ ‫ خندہ را من خود ز خار آوردہ ام
وہ کہتا ہے میں کانٹے سے غم میں کیوں پڑوں! ‫ ‫ میں نے اپنی مسکراہٹ کانٹے سے لی ہے

ہر چہ از تو یاوہ گردد از قضا ‫ ‫ تو یقیں داں کہ خریدت از بلا
قضا کی وجہ سے جو چیز تجھ سے گم ہو جائے ‫ ‫ تو یقین کرلے کہ اُسنے تجھے مصیبت سے نجات دی ہے

مَا التَّصَوُّفُ قَالَ وِجْدَانُ الْفَرَحْ ‫ ‫ فِی الْفُؤَادِ عِنْدَ اِتْیَانِ التَّرَحْ
تصوف کیا ہے، کہا خوشی محسوس کرنا ‫ ‫ دل میں رنج آنے کے وقت

آں عقابش را عقابے داں کہ او ‫ ‫ در ربود آں موزہ را زاں نیک خو
اس سزا کو باز سمجھ لے، جو ‫ ‫ اُن نیک خصلت سے موزہ اُڑا لے گیا



[1] عکس۔ اولیاء اللہ کی صحبت سے کشفِ باطنی حاصل ہوتا ہے تاریک دل لوگوں کی صحبت دل کو بے نور بنا دیتی ہے۔ عکس۔ اللہ کے نیک بندوں کا پرتو نورانی ہوتا ہے اور خدا سے بیگانوں کا پرتو ظلماتی ہوتا ہے۔

[2] وجہ۔ موزے کے واقعہ سے یہ نصیحت حاصل کرنی چاہیئے کہ انسان کی پریشانی راحت کا سبب بنتی ہے تاکہ۔ اچانک جو حادثہ پیش آئے اُس سے اللہ کے ساتھ بدگمانی نہ کرنی چاہیئے۔ دیگراں۔ عام لوگوں کے لئے جو واقعہ پریشانی کا سبب بنے تُو اُس کو بھی تو خنداں پیشانی سے قبول کر۔ زانکہ۔ اگر پھول کی پتیاں علیحدہ علیحدہ بھی کردی جائیں تو اُس کی مسکراہٹ ختم نہ ہوگی۔

[3] گوید۔ پھول یہ سمجھتا ہے کہ میری ہر چیز عدم سے وجود میں آئی ہے لہٰذا کسی جزو کے عدم کی طرف لوٹنے سے ناخوشی مناسب نہیں ہے۔ بلا۔ یعنی مصیبت عدم یاوہ۔ گم یعنی کسی چیز کے فوت ہو جانے کو کسی مصیبت سے نجات کا سبب سمجھو۔ ما التصوف۔ تصوف کی حقیقت یہی ہے کہ انسان اس بات کا عادی ہو جائے "ہر چہ از دوست می رسد نیکو ست" فرح۔ خوشی۔ ترح۔ رنج۔

تا رہاند پاش را از زخمِ مار
تاکہ آپ کے پاؤں کو سانپ کے زخم سے بچائے

اے[1] خنک عقلے کہ باشد بے غبار
قابلِ مبارکباد ہے وہ عقل جو بے غبار ہے

گفت لَا تَاْسَوا عَلٰی مَا فَاتَکُمْ
فرمایا جو تم سے جا تا رہے اُس پر غم نہ کرو

اِنْ اَتَی السِّرْحَانُ وَاَرْدٰی شَاتَکُمْ
اگر بھیڑیا آجائے، اور تمہاری بکری ہلاک کردے

گفت ہرچہ آں فوت شد مغمگیں مشو
فرمایا جو چیز فوت ہو جائے (اس پر) غمگین نہ ہو

زانکہ گر رُشد کُہنہ آید باز نو
کیونکہ اگر پُرانی جاتی رہی ہے نئی پھر آجائیگی

گر بلا آید ترا اندُہ مبر
اگر تجھ پر مصیبت آئے، غم نہ کر

ور زیاں بینی غمِ آں ہم مخور
اگر تو نقصان دیکھے اُس کا غم نہ کھا

کاں[2] بلا دفعِ بلاہائے بزرگ
کیونکہ وہ مصیبت بڑی مصیبتوں کیلئے دافع ہے

واں زیاں منعِ زیانہائے سُتُرگ
اور وہ نقصان بڑے نقصانوں کو مانع ہے

راحتِ جاں آمدا ے جاں فوتِ مال
اے عزیز! مال کا فوت ہونا جان کی حفاظت ہے

مال چوں جمع آمدا ے جاں شد وبال
اے عزیز! جب مال جمع ہو جاتا ہے وبالِ جان ہو جاتا ہے

## اِستدعائے آں مرد از موسیٰ علیہ السلام زبانِ بہائم و
(حضرت) موسیٰ علیہ السلام سے ایک شخص کا چوپایوں اور پرندوں کی زبان سیکھنے کی درخواست

## طیور و قبول کردنِ موسیٰؑ با امرِ حق
اور اُن کا اللہ تعالیٰ کی اجازت سے اسکو قبول کرلینا

گفت موسیٰؑ را یکے مردِ جواں
ایک نوجوان نے (حضرت) موسیٰؑ سے عرض کیا

کہ بیاموزم زبانِ جانوراں
کہ مجھے جانوروں کی زبان سکھا دیجئے

تا[3] بود کز بانگِ حیوانات و دد
ہوسکتا ہے کہ حیوانات اور درندوں کی آواز سے

عبرتے حاصل کنم در دینِ حق
اللہ کے دین میں کوئی عبرت حاصل کرلوں

چوں زبانہائے بنی آدم ہمہ
چونکہ تمام اولادِ آدمؑ کی زبانیں

در پئے آبست و نان و دمدمہ
روٹی، اور پانی، اور مکر کے لئے ہیں

بُو کہ حیوانات را دردِ دگر
ہوسکتا ہے کہ حیوانات کا کوئی دوسرا معمول

باشد از تدبیرِ ہنگامِ گذر
ہو، مرنے کے وقت کی تدبیر کا

گفت موسیٰؑ رو گذر کن زیں ہوس
(حضرت) موسیٰؑ نے فرمایا جا اس ہوس سے درگذر کر

کایں خطر دارد بسے در پیش و پس
کیونکہ یہ آگے اور پیچھے بہت سے خطرے رکھتا ہے

---

[1] اے خنک۔ یعنی وہ عقل قابلِ مبارکباد ہے جو قضا پر راضی ہو اور اس پر شکوک و شبہات کا غبار بالکل نہ ہے۔ گفت۔ قرآن میں فرمایا گیا ہے "کسی فوت شدہ چیز پر غم نہ کرو"۔ اِنْ اَتٰی۔ اس کا تعلق قرآنی آیت سے نہیں ہے۔ سرحان۔ بھیڑیا۔

[2] کاں بلا۔ انسان کی ایک مصیبت بہت سی بڑی مصیبتوں سے نجات کا سبب بنتی ہے۔ راحتِ جاں۔ مال کی تباہی جان کی راحت کا سبب بن جاتی ہے ترجمہ۔ اس قصہ سے یہ ثابت کیا ہے کہ مال تباہ ہونے سے جان بچی ورنہ جان کی ہلاکت ہوتی۔

[3] تا بود۔ جانوروں کی زبان سیکھنے والے نے کہا کہ انسانوں کی تمام باتیں تو دنیاداری کی ہیں شاید... جانوروں کی باتیں آخرت سے متعلق ہوں تو میں اُنسے عبرت حاصل کرلوں گا۔ وِرْد۔ عبادت کا معمول۔ ہنگامِ گذر۔ موت کا وقت۔

عبرتؔ[1] و بیداری از یزداں طلب
عبرت اور آگاہی خدا سے مانگ
نہ از کتاب و از مقال و حرف و لب
نہ کتاب اور گفتگو اور حروف اور ہونٹوں سے

گرم تر شد او زاں منعش کہ کرد
وہ اس روکنے سے اور زیادہ (سر) گرم ہو گیا
گرم تر گردد ہمی از منع مرد
روکنے سے انسان اور مصر ہو جاتا ہے

گفت اے موسیٰؑ چو نورِ تو بتافت
اُسنے کہا اے موسیٰؑ! جب سے آپ کا نور نمودار ہوا ہے
ہر چہ چیزے بود از تو چیز یافت
جو کچھ بھی تھا اس نے آپ سے کچھ پایا

مر مرا محروم کردن زیں مراد
اِس مقصد سے مجھے محروم کرنا
لائقِ لطفت نباشد اے جواد
اے سخی! آپ کی مہربانی کے مناسب نہیں ہے

ایں زماں قائم مقامِ حق توئی
اس وقت آپ اللہ (تعالیٰ) کے نائب ہیں
یاس باشد کہ مرا مانع شوی
اگر آپ مجھے منع کریں گے، تو مایوسی ہو گی

گفتؔ[2] موسیٰؑ یارب ایں مردِ سلیم
(حضرت) موسیٰ نے فرمایا اے خدا! اس بھولے انسان کو
سخرہ کردستش مگر دیوِ رجیم
شاید ملعون شیطان نے اس کو بہکایا ہے

گر بیاموزم زیاں کارش بود
اگر میں سکھا دوں وہ اِسکے لئے نقصان دِہ ہو گا
ور نیاموزم دلش بدمی شود
اگر نہیں سکھاتا ہوں تو اِس کا دل بُرا ہو گا

گفت اے موسیٰؑ بیاموزش کہ ما
(اللہ تعالیٰ نے) فرمایا اے موسیٰ! اُسکو سکھا دیجئے کیونکہ ہم نے
رد نہ کردیم از کرم ہرگز دعا
کرم سے ہرگز دعا رد نہیں کی ہے

گفت یارب او پشیمانی خورد
(موسیٰؑ نے) فرمایا اے خدا! وہ شرمندہ ہو گا
دست خاید جامہا را بر درد
ہاتھ چبائے گا کپڑے پھاڑے گا

نیستؔ[3] قدرت ہر کسے را سازوار
قدرت ہر ایک کے لئے مناسب نہیں ہے
عجز بہتر مایۂ پرہیزگار
عاجزی، پرہیزگار کے لئے بہت اچھا سرمایہ ہے

فقر زیں رو فخر آمد جاوداں
اِسی لئے، فقر ہمیشہ کا فخر ہے
کہ بتقوےٰ ماند دستِ نا رساں
نا رسا ہاتھ پرہیزگاری میں رہتا ہے

زاں غنا و زاں غنی مردود شد
اِسی لئے مالداری، اور مالدار مردود ہوا ہے
کہ ز قدرت صبرہا پدرود شد
کہ قدرت کے وقت بہت سے صبر رخصت ہو جاتے ہیں

آدمی را عجز و فقر آمد اماں
آدمی کے لئے عجز اور فقر (با عفت) امن ہے
از بلائے نفسِ پُر حرص و غماں
حرص اور غموں سے بھرے نفس کی مصیبت سے

---

[1] عبرت کتاب اور گفتگو سے حاصل نہیں ہوتی خدا کا عطیہ ہے اللہ سے مانگ۔ گرم تر۔ حضرت موسیٰ کے انکار سے اُس کا اصرار اور بڑھ گیا اِس لئے کہ یہی انسانی مزاج ہے۔ گفت۔ وہ حضرت موسیٰؑ سے اِصرار میں یہ باتیں کہنے لگا۔

[2] گفت۔ اُس کے اصرار سے عاجز آکر حضرت موسیٰؑ اللہ تعالیٰ کی طرف متوجہ ہو کر عرض کرنے لگے۔ گفت موسیٰؑ۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا اُس کو سکھا دو۔ گفت یارب۔ حضرت موسیٰؑ نے عرض کیا کہ اگر اُس کو سکھا دوں گا تو وہ اُس کے نتائج سے شرمندہ ہو گا اور افسوس کرے گا۔

[3] نیست۔ با اختیار اور با قدرت ہونا ہر شخص کے لئے بہتر نہیں ہوتا ہے، قدرت کا نہ ہونا انسان کو پرہیزگار بناتا ہے، فقر میں انسان کو بہت سے گناہوں پر قدرت نہیں ہوتی اِسی لئے وہ باعثِ فخر ہے، مالداراپنی مالداری کے ذریعہ بہت سے گناہوں میں ملوث ہو جاتا ہے اِس لئے مردود ہو جاتا ہے۔

آں[۱] غم آید ز آرزوہائے فضول ... کہ بداں خو کردہ است آں صیدِ غول

بیکار آرزوؤں سے غم پیدا ہوتا ہے ... جن کی اس شیطان کے قیدی نے عادت ڈال لی ہو

آرزوئے گل بود گل خوارہ را ... گلشکر نگوارد آں بیچارہ را

مٹی کھانے والے کو مٹی کی تمنا ہوتی ہے ... اس بے چارے کو گلقند گوارا نہیں ہوتا ہے

## وحی آمدن از حق تعالیٰ بموسیٰ علیہ السلام کہ بیاموز چیزے کہ استدعا می کند بعضے را ازاں

اللہ تعالیٰ کی جانب سے (حضرت) موسیٰ علیہ السلام کو وحی آنا، کہ اس کو کچھ تھوڑا سا سکھا دو جس کی وہ درخواست کرتا ہے

گفت یزداں تو بدہ بایستِ او ... برگشا در اختیار آں دستِ او

اللہ (تعالیٰ) نے فرمایا تو اُس کی مراد پوری کردے ... اختیار میں اس کا ہاتھ کھول دے

اختیار آمد عبادت را نمک ... ورنہ می گردد بناخواہ ایں فلک

اختیار، عبادت کا نمک ہے ... ورنہ بغیر ارادہ کے یہ آسمان (بھی) طواف کر رہا ہے

گردشِ او را نہ اجر و نے عتاب ... کاختیار آمد ہنر وقتِ حساب

اس کی گردش کا نہ ثواب ہے نہ عذاب ہے ... کیونکہ حساب کے وقت، اختیار معیار ہے

جملہ[۲] عالم خود مسبح آمدند ... نیست آں تسبیحِ جبری مزد مند

تمام عالم خود تسبیح پڑھنے والے ہیں ... (لیکن) وہ جبری تسبیح، اجر کا سبب نہیں ہے

تیغ در دستش نہ از عجزش بکن ... تا کہ غازی گردد او یا راہزن

اُس کے ہاتھ میں تلوار دیدے اُسکا عجز ختم کردے ... تاکہ وہ غازی بنے، یا ڈاکو

زانکہ[۳] کرمنا شد آدم ز اختیار ... نیم زنبورِ عسل نیمش مار

اختیار کی وجہ سے (بنی) آدم کرمنا کا مصداق بنا ... اُس کا نصف شہد کی مکھی، نصف سانپ ہے

مومناں کانِ عسل زنبور وار ... کافراں خود کانِ زہرے ہمچو مار

مومن شہد کی مکھی کی طرح شہد کی کان ہیں ... کافر زہر کی کان میں سانپ کی طرح ہیں

زانکہ مومن خورد بگزیدہ نبات ... تا چو نحلے گشت ریقِ او حیات

کیونکہ مومن نے اچھے بوٹے کھائے ہیں ... یہاں تک کہ شہد کی مکھی کی طرح اُسکا لعاب (آبِ حیات) بنا ہے

[۱] آں غم۔ مالدار میں غلط قسم کی تمنائیں پیدا ہو جاتی ہیں جن سے وہ فکر میں مبتلا رہتا ہے اور اس کی عادت ایسی بگڑ جاتی ہے کہ صحیح چیز اس کو موافق ہی نہیں آتی۔ بایست۔ خواہش۔ اختیار۔ یعنی اب تو وہ جانوروں کی باتیں سمجھنے سے عاجز ہے اگر قدرت اور اختیار عطا کردے۔ اختیار۔ انسان کا اختیار ہی اسکو جزا اور سزا کا مستحق بناتا ہے مضطر کے فعل کا کوئی اعتبار نہیں ہے۔ عبادات میں چونکہ بندہ کے اختیار کو دخل ہے اس لئے انمیں خوبی ہے آسمان کی گردش اضطراری ہے لہٰذا اُس پر ثواب کا ترتب ہے نہ عتاب کا۔ حساب۔ اللہ تعالیٰ جس وقت محاسبہ کریگا تو انسان کے اختیاری اعمال کا محاسبہ ہوگا۔

[۲] جملہ۔ کائنات میں سے ہر چیز اللہ کی تسبیح خواں ہے لیکن یہ اُنکی اضطراری تسبیح ہے لہٰذا اس پر اُنکو کوئی ثواب نہ ملے گا۔ مزد مند۔ مزدوری کے قابل۔ تیغ جب تک انسان کے پاس تلوار نہ ہو ....... ....... وہ نہ غازی بن سکتا ہے نہ ڈاکو بن جائے تو پھر غازی ہونے کا ثواب یا ڈاکو ہونے کا عذاب مرتب ہوگا۔

[۳] زانکہ۔ انسان کو کرمنا کی فضیلت اسی لئے حاصل ہوئی ہے کہ اس میں برائی کی بھی قدرت ہے اور بھلائی کی بھی۔ کرمنا۔ قرآنِ پاک میں مذکور ہے کہ ہم نے بنی آدم کو عزت بخشی۔ مومناں۔ نیک عمل کرنے والے دوسروں کے لئے بھی راحت کا سبب ہیں۔ کافراں۔ کافر دوسروں کے لئے بھی مصیبت ہیں۔

بازکافر خورد شربت از صدید — ہم زقوتش زہر شد در وے پدید
پھر کافر نے پیپ کا شربت پیا — اُس کی غذا سے بھی اُس میں زہر پیدا ہوگیا

اہلِ الہامِ خدا عینُ الحیات — اہلِ تسویلِ ہوا سمُّ الممات
خدا کے اِلہام والے (آبِ) حیات کا چشمہ ہیں — خواہشِ نفسانی کے ملمع والے موت کا زہر ہیں

درجہاں[1] ایں مدح و شاباش و زہے — زاختیارست و حفاظ و آگہے
دنیا میں یہ تعریف، اور شاباش، اور واہ واہ — اختیار اور مروّت اور آگاہی کی وجہ سے ہے

جملہ رنداں چونکہ در زنداں روند — متقی و زاہد و حق خواں شوند
تمام اوباش جب قید خانے میں جائیں گے — متقی اور پرہیزگار اور اللہ کو پکارنے والے بنجائینگے

چونکہ قدرت رفت کاسد شد عمل — ہیں کہ تا سرمایہ نستاند اجل
چونکہ قدرت جاتی رہی، عمل کھوٹا ہوگیا — خبردار! موت سرمایہ کو نہ چھین لے

قدرتت سرمایۂ سود ست ہیں — وقتِ قدرت را نگہدار و ببیں
آگاہ! نفع کا سرمایہ تیری قدرت ہے — قدرت کے وقت کی نگہداشت کر اور دیکھ لے

آدمی بر خِنگِ[2] کرّمنا سوار — در کفِ درکش عنانِ اختیار
انسان، کرّمنا کے گھوڑے پر سوار ہے — اُس کی عقل کے ہاتھ میں اختیار کی باگ ہے

باز موسیٰؑ داد پند اُو را بمہر — کہ مرادت زرد خواہد کرد چہر
حضرت موسیٰؑ نے محبت سے پھر اُسے نصیحت کی — کہ تیری مراد چہرہ پیلا کردے گی

ترکِ ایں سودا بگو وز حق بترس — دیو دادستت برائے مکر درس
اِس جنون کو چھوڑ اور اللہ (تعالٰی) سے ڈر — شیطان نے مکر کیلئے تجھے سبق پڑھایا ہے

ہیں برو دردِ سرِ خود کم طلب — کایں مرادت افگند در صد تعب
خبردار! اپنا دردِ سر نہ مول لے — کیونکہ یہ تیری مراد سینکڑوں مشقتوں میں ڈالدیگی

## قانع[3] شدنِ آں مردِ طالب بتعلیمِ زبانِ مرغِ خانگی و سگ و اجابت کردنِ موسیٰ علیہ السّلام اُو را

اُس طالب انسان کا گھریلو مرغ اور کتے کی زبان سیکھنے پر قانع ہوجانا اور حضرت موسیٰ علیہ السّلام کا اس کو مان جانا

گفت بارے نطقِ سگ کو بر در ست — نطقِ مرغِ خانگی کاہلِ پرست
اُس نے کہا کم ازکم کتے کی بولی جو دروازہ پر ہے — گھریلو مرغ کی بولی جو پَردار ہے

---

[1] درجہاں۔ دنیا میں جس قدر تعریفیں ہیں وہ انسان کے اِختیاری اَفعال پر ہیں۔ جملہ رنداں۔ دوزخ میں جاکر دوزخی عبادت کرینگے لیکن وہ اُنکی اضطراری عبادت ہوگی جو غیر معتبر ہے۔ ہیں۔ انسان کو اُس وقت کی قدر کرنی چاہیے جس میں اُس کو اختیار حاصل ہے وہی اُسکے نفع کا سرمایہ ہے جب قدرت باقی نہ رہیگی اُس وقت کی نیکی بیکار ہے۔

[2] خِنگ۔ سفید گھوڑا سفید درکف۔ ہاتھ عقل۔ عنان۔ باگ۔ کہ مرادت یعنی اگر تو جانوروں کی بولی جان گیا تو شرمندہ ہوگا۔ ہیں۔ جانوروں کی بولی جاننا تیرے لئے دردِ سر بنے گا۔ تعب۔ مشقت۔

[3] قانع۔ پہلے وہ مُصر تھا کہ سب جانوروں کی بولی بتا جائے اب اِس پر راضی ہوگیا کہ صرف اپنے گھر کے مرغ اور کتے کی بولی جان لے۔

گفت[1] موسیٰؑ ہیں تو دانی زو رسید
(حضرت) موسیٰؑ نے فرمایا ہاں تو جان لیگا اُس (اللہ) سے (اجازت) آگئی

نطق ایں ہر دو شود بر تو پدید
اِن دونوں کی بولی تجھے معلوم ہو جائے گی

بامداداں از برائے امتحاں
صبح کو آزمایش کے لئے

ایستاد او منتظر بر آستاں
وہ چوکھٹ پر منتظر کھڑا ہو گیا

خادمہ سُفرہ بیفشاند و فتاد
خادمہ نے دسترخوان جھاڑا اور گرا

پارۂ نانِ بیاتِ آثارِ زاد
باسی روٹی کا ٹکڑا، کھانے کا بقیہ

در ربود آنرا خروسے چوں گرو
مرغ اُس کو گروی (چیز) کی طرح اُچک لے گیا

گفت سگ کردی تو بر ما ظلم رَو
کُتّے نے کہا جا، تو نے ہم پر ظلم کیا

دانۂ گندم[2] توانی خورد و من
تو گیہوں کا دانہ کھا سکتا ہے اور میں

عاجزم از دانہ خوردن در وطن
وطن میں دانہ کھانے سے عاجز ہوں

گندم و جو را و باقی حبوب
گیہوں اور جَو اور باقی دانے

می توانی خورد و من نے اے طرب
اے مست! تو کھا سکتا ہے اور میں نہیں کھا سکتا

ایں لبِ نانے کہ قسمِ ما است آں
یہ روٹی کا ٹکڑا جو ہمارا حصّہ ہے

می رُبائی ایں قدر را از سگاں
اِتنے کو (بھی)، تو کتّوں سے اُچک لیتا ہے

## جوابِ خروس سگ را
مُرغ کا کُتّے کو جواب

پس خروسش گفت تن زن غم مخور
پھر مُرغ نے اس سے کہا چپ ہو جا، غم نہ کر

کہ خدا بدہد عوض زیں بہ دگر
کیونکہ اللہ (تعالیٰ) اس سے بہتر دوسرا بدلہ دیگا

اسپِ ایں خواجہ سقط خواہد شدن
اِس آقا کا گھوڑا مر جائے گا

روزِ فردا سیر خور کم کن حزن
کل کو پیٹ بھر کر کھانا! غم نہ کر

مر سگاں را عید باشد مرگِ اسپ
گھوڑے کا مرنا کتّوں کی عید ہوتی ہے

روزیٔ وافر[3] بود بے جہد و کسب
بغیر محنت اور کمائی کے بہت خوراک ہوتی ہے

اسپ را بفروخت چوں بشنید مرد
مرد نے جب سنا، گھوڑا فروخت کر دیا

پیش سگ شد آں خروس رو زرد
وہ بیچارہ مرغ کتّے کے آگے شرمندہ ہوا

روزِ دیگر ہمچناں ناں را ربود
دوسرے دن بھی اِسی طرح سے روٹی لے اڑا

آں خروس و سگ بر و لب بر گشود
وہ مرغ، اور کتّے نے اُس پر لب کشائی کی

---

[1] گفت موسیٰؑ۔ حضرت موسیٰؑ نے فرمایا کہ اللہ کی جانب سے مجھے اُس کے سکھانے کی اجازت ملگئی ہے تو اب جان جائیگا۔ امتحان۔ اِس آزمائش کے لئے کہ بولی سمجھنے لگا ہے یا نہیں۔ نانِ بیات۔ باسی روٹی۔ چوں گرو یعنی جس طرح رہن رکھنے والا رہن کی چیز پر قبضہ کرتا ہے۔

[2] دانۂ گندم۔ کُتّے نے کہا تو نے مجھ پر ظلم کیا۔ یہ روٹی میرا حصہ تھی تو دانہ چگ سکتا ہے میں صرف روٹی کھا سکتا ہوں۔ در وطن۔ جنگل میں کتّا ہر چیز کھانے پر مجبور ہو جاتا ہے۔ حبوب۔ دانے۔ طرب۔ بست۔ لبِ نان۔ روٹی کا کنارہ۔ سقط۔ قاف کے سکون کے ساتھ، چوپایہ کا مرنا۔ حزن۔ غم۔

[3] وافر۔ بھرپور۔ رو زرد۔ چونکہ مرغ کی پیشگوئی کے مطابق کُتّے کو مردہ گھوڑا کھانے کو نہ ملا تو مرغ شرمندہ ہوا۔

کاے خروس عشوہ[1] دہ چندیں دروغ
کہ اے مرغ! مکّار اس قدر جھوٹ
ظالمی و کاذبی و بے فروغ
تو ظالم ہے، اور تو جھوٹا ہے اور بے اعتبار ہے

اسپ کش گفتی سقط گردد کجاست
وہ گھوڑا جس کے بارے میں تو نے کہا تھا کہ وہ مرے گا کہاں ہے؟
کور اختر گوئی محرومی زراست
تو اندھا نجومی ہے، سچائی سے محروم ہے

گفت اورا آں خروس باخبر
اُس باخبر مرغ نے اُس سے کہا
کہ سقط شد اسپ او جائے دگر
کہ اُس کا گھوڑا دوسری جگہ مر گیا ہے

اسپ را بفروخت جست او از زیاں
گھوڑے کو فروخت کر دیا اور نقصان سے بچ گیا
آں زیاں انداخت او بر دیگراں
اُس نے وہ نقصان دوسروں پر ڈال دیا

لیک فردا اسْتُرش[2] گردد سقط
لیکن کل کو اُس کا خچر مرے گا
مر سگاں را باشد آں نعمت فقط
وہ صرف کُتّوں کے لئے نعمت رہو گا

زود اسْتر را فروشید آں حریص
اُس لالچی نے فوراً خچر بیچ ڈالا
یافت از غم و ز زیاں آں دم محیص
اُس وقت ابھی اُس نے رنج اور نقصان سے نجات پا لی

روز ثالث گفت سگ باآں خروس
تیسرے دن کُتّے نے اُس مرغ سے کہا
اے امیر کاذباں با طبل و کوس
اے نقارے اور گھنٹے کے ساتھ جھوٹوں کے سردار

تابکے گوئی دروغے بے فروغ
تو نہ چلنے والا جھوٹ کب تک بولے گا؟
دوغی اے نا اہل دوغی دوغ دوغ
اے نااہل! تو چھاچھ ہے تو چھاچھ ہے چھاچھ چھاچھ

گفت او بفروخت اسْتر را شتاب
کہا، اُس نے خچر جلدی سے بیچ دیا
لیک فردایش غلام آید مصاب
لیکن کل کو اس کا غلام بیمار پڑے گا

چوں غلام او بمیرد ناںہا
جب اُس کا غلام مرے گا روٹیاں
بر سگ و خواہندہ ریزند اقربا
کُتّوں اور مانگنے والوں پر (اُس کے) رشتہ دار بہا دینگے

ایں شنید و آں غلامش را فروخت
یہ سنا اور اُس نے اُس غلام کو بیچ ڈالا
رست از خسران و رخ را بر فروخت
نقصان سے بچ گیا اور چہرے کو روشن کر لیا

شکرہا می کرد و شادیہا کہ من
شکریے ادا کرتا تھا اور خوشیاں کہ میں
رستم از سہ[3] واقعہ اندر زمن
زمانے میں تین حادثوں سے بچ گیا

تا زبان مرغ و سگ آموختم
جب سے میں نے مرغ اور کُتّے کی بولی سیکھ لی ہے
دیدۂ سوء القضا را دوختم
بُری قضا کی آنکھ سی دی ہے

[1] عشوہ۔ مکر و فریب۔ اختر گو۔ ستاروں کی باتیں کرنے والا نجومی اگر اندھا ہو تو وہ ستاروں کی رفتار نہیں دیکھ سکتا اس لئے اُس کی پیش گوئیاں غلط ہونگی۔

[2] استر۔ خچر۔ فقط۔ چونکہ مرغ اُس کو نہ کھا سکے گا۔ محیص۔ چھٹکارا، نجات۔ باطبل۔ یعنی ڈنکے کی چوٹ جھوٹ بولنے والا۔ دوغ۔ چھاچھ۔ مصاب۔ بیمار۔

[3] سہ۔ یعنی نقصان سے بچنے پر سرخرو ہو گیا۔ سہ واقعہ۔ گھوڑے خچر اور غلام کا نقصان۔ دیدہ۔ یعنی اب بُری تقدیر میرا کچھ نہیں بگاڑ سکتی۔

## خجل شدن خروس پیش سگ بسبب دروغ شدن سہ وعدہ

تین وعدوں کے جھوٹے ہو جانے سے، مرغ کا کتے کے سامنے شرمندہ ہونا

روزِ دیگر آں سگِ محروم گفت — کاے خروسِ ژاژ خا کو طاق و جفت

دوسرے دن اُس محروم کتے نے کہا — اے بکواسی مرغ! اکہرا اور دُہرا کہاں ہے؟

چند چند آخر دروغ و مکرِ تو — خود نہ پرّد جز دروغ از وکرِ تو

تیرا مکر اور جھوٹ آخر کس قدر؟ — تیرے گھونسلے سے سوائے جھوٹ کے کچھ نہیں اڑتا ہے

گفت حاشا از من و از جنسِ من — کہ بگردیم از دروغے ممتحن

اُس نے کہا مجھ سے اور میری قوم سے بعید ہے — کہ ہم کسی جھوٹ میں مبتلا ہوں

ما خروساں چوں مؤذن راست گو — ہم رقیبِ آفتاب و وقت جو

ہم مرغ، مؤذن کی طرح سچ بولنے والے ہیں — ہم سورج پر نگراں کرنے والے اور وقت کی جستجو کرنے والے ہیں

پاسبانِ آفتابیم از دروں — گر کنی بالائے ما طشتے نگوں

ہم اندر سے سورج کے نگہبان ہیں — اگر تو ہم پر طشت اوندھا کردے

پاسبانِ آفتاب اند اولیا — در بشر واقف ز اسرارِ خدا

اولیاء، سورج کی نگہداشت کرنے والے ہیں — انسانوں میں، خدا کے رازوں سے واقف ہیں

اصلِ ما را حق پئے بانگ و نماز — داد ہدیہ آدمی را در جہاز

ہماری نسل اللہ (تعالیٰ) نے نماز کی اذان کیلئے — سامان میں، آدمی کو ہدیہ میں دی ہے

گر بنا ہنگام سہوے ماں رود — در اذاں آں مقتلِ ما می شود

اگر بے وقت ہم سے بھول ہو جائے — اذان میں، وہ ہمارے قتل کا سبب بنتی ہے

گفت نا ہنگام حیّ علی الفلاح — خونِ ما را می کند خوار و مباح

بے وقت حیّ علی الفلاح کہنا — ہمارے خون کو ذلیل اور جائز کر دیتا ہے

آنکہ معصوم آمد و پاک از غلط — آں خروسِ وحیِ جاں آمد فقط

وہ جو بے گناہ، اور غلطی سے پاک ہے — وہ صرف روح کی وحی کا مرغ ہے

آں غلامش مُرد پیشِ مشتری — شد زیانِ مشتری آں یکسری

اُس کا وہ غلام خریدار کے پاس مر گیا — وہ بالکل خریدار کا نقصان بنا

اُو گریزانید مالش را و لیک — خونِ خود را ریخت آں دریاب نیک

اُس نے اپنا مال بچا لیا، لیکن — اُس نے اپنا خون بہایا، اِسکو خوب سمجھ لے

---

۵۱ طاق و جفت۔ وہ بہت سی پیشگوئیاں جو تو نے کی تھیں۔ وکر: پرند کا گھونسلا۔ ممتحن۔ آزمائش میں پڑا ہوا۔ ما خروساں۔ مرغ صبح صادق کے وقت بولتا ہے۔ پاسباں۔ مرغ اگر تاریک کوٹھری میں بھی ہو تو اُس کو صبح صادق کا احساس ہوجاتا ہے۔ اولیا۔ جس طرح مرغ آسمانی سورج کا پاسبان ہے اسی طرح اولیاء حق تعالیٰ کے پاسبان ہیں اور انسانوں میں جو اسرار خداوندی ہیں اُن کو پہچان لیتے ہیں۔

۵۲ در جہاز۔ سامان یعنی مرغ کی نسل یعنی مرغوں کو خدا نے صبح کے نماز کے وقت کی اطلاع دینے کے لئے پیدا فرمایا ہے۔ گر بنا ہنگام۔ جو مرغ بے وقت اذان دیتا ہے اُس کو ذبح کر دیا جاتا ہے۔ آنکہ معصوم۔ مرغ سے غلطی ہو جاتی ہے معصوم صرف انبیاء ہیں یا جبرئیل جو وحی لاتے تھے۔

۵۳ آں غلامش۔ مالک نے مرغ سے غلام کے مرنے کی پیشگوئی سنی کر اُس غلام کو جلد فروخت کر ڈالا اور وہ خریدار کے پاس جا کر مر گیا۔ اُو۔ اُس مالک نے اپنا مال بچا لیا اور نقصانات سے بچ گیا لیکن نتیجہ میں اس کی جان ہلاک ہوئی۔

یک زیاں[1] دفعِ زیانہا می شُدے — جسم و مالِ ماست جانہا را فِدے

ایک نقصان بہت سے نقصانات کا دفعیہ ہو جاتا — ہمارا جسم، اور مال جانوں کا فدیہ ہے

پیشِ شاہاں در سیاست گستری — مید ہی تو مال و سر را می خری

بادشاہوں کے روبرو، انصاف کرنے میں — تو مال دے دیتا ہے اور سر بچا لیتا ہے

اعجمی[2] چوں گشتۂ اندر قضا — می گریزانی زِ داور مال را

چونکہ قضاء (خداوندی) کے معاملہ میں تو بیگانہ ہے — اللہ (تعالیٰ) سے تو مال کو چھپاتا ہے

زانکہ مالت بر تو گر صدقہ شود — آں زیانے نیست سُودِ تو بُوَد

کیونکہ تیرا مال، اگر تجھ پر قربان ہو جائے — وہ نقصان نہیں ہے، تیرا نفع ہوتا ہے

## خبر دادنِ خروس از مرگ آں خواجہ

مرغ کا آقا کے مرنے کی خبر دینا

لیک فردا خواہد اُو مُردن یقین — گاؤ خواہد کُشت وارث در حنین

لیکن وہ کل کو یقیناً مرے گا — اُس کے غم میں وارث گائے ذبح کرے گا

صاحب خانہ بخواہد مُرد و رفت — روزِ فردا نک بیدرت لوتِ زفت

گھر کا مالک مرے گا اور جائے گا — کل کو تجھے ضرور چکنی غذا ملے گی

پارہائے نان و لانگ و طعام — در میانِ کوئے یابد خاص و عام

روٹی کے ٹکڑے، اور لنگر، اور کھانا — ہر خاص و عام گلی میں پائے گا

گاوِ قربانی و نانہائے تُنک — بر سگان و سائلاں ریزد بُبک

قربانی کی گائے، اور ہلکی چپاتی — کُتوں اور بھکاریوں پر بہائے گا

مرگِ اسپ و استر و مرگِ غلام — بُد قضا گردانِ ایں مغرورِ خام

گھوڑے اور خچر کا مرنا، اور غلام کا مرنا — اس متکبر، ناتجربہ کار کی قضا کو ٹالنے والا تھا[3]

از زیانِ مال و دردِ آں گریخت — مال افزوں کرد و خونِ خویش ریخت

یہ مال کے نقصان، اور اس کی تکلیف سے بھاگا — اُس نے مال بڑھا لیا، اور اپنا خون بہایا!

ایں ریاضتہائے درویشاں چراست — کاں بلا بر تن بقائے جانہاست

یہ درویشوں کے مجاہدے کیوں ہیں؟ — اس لئے کہ جسم کی تکلیف جانوں کی بقا ہے

تا بقائے خود نہ بیند سالکے — چوں کُند تن را سقیم و ہالکے

جب تک سالک اپنی بقا نہ سمجھے — تو جسم کو بیمار اور فنا کیوں کرے!

---

[1] یک زیاں۔ ایک نقصان لفظاً قدر میں بہت سے نقصانوں کا دفعیہ ہوتا ہے۔ پیشِ شاہاں۔ زیادتی معاملوں میں انسان مال خرچ کر کے جان بچا لیتا ہے۔

[2] اعجمی۔ بیگانہ، اجنبی۔ حنین۔ رونا۔ لوتِ زفت۔ قیمتی غذا۔ لانگ۔ لنگر۔ خام۔ ناتجربہ کار۔

[3] ریخت۔ اگر مال ضائع ہو جاتا تو جان بچ جاتی۔ ریاضتہائے۔ یعنی مجاہدوں کی محنت۔ سالک۔ سلوکِ معرفت طے کرنے والا چونکہ فنائے جسم میں بقائے روح سمجھتا ہے اسی لئے ریاضتوں میں بدن کو گھلاتا ہے۔

دستِ[۱] کے جُنبَد بایثار و عَمَل — تانہ بیند دادہ راجانش بَدَل

ایثار اور عمل میں ہاتھ کب ہلے — جب تک کر دیئے ہوئے کا بدلہ جان کیلئے نہ دیکھ لے

آنکہ بدہد بے اُمید و سود ہا — آں خدا است، آں خدا است، آں خدا

جو بغیر امید اور نفع کے دیتا ہے — وہ تو خدا ہے، وہ خدا ہے، وہ خدا ہے

یا ولیِ حق کہ خُوئے حق گرفت — نور گشت و تابشِ مُطلق گرفت

یا اللہ کا دوست جس نے اللہ کے اخلاق حاصل کرلئے ہیں — جو نور بن گیا ہے، اور مُطلق چمک حاصل کرلی ہے

کو غنی ست و جزاُو جُملہ فقیر — کے فقیرے بے عوض گوید کہ گیر

کیونکہ وہ بے نیاز ہے اور اس کے علاوہ سب محتاج ہیں — محتاج بغیر بدلے کے کب کہتا ہے کہ لے لے

تانہ بیند کودکے کہ سیب ہست — اُو پیازِ گندہ راندہد ز دست

جب تک بچّہ نہ دیکھ لے کہ سیب ہے — وہ بدبودار پیاز کو نہیں چھوڑتا ہے

اینہمہ بازار بہرِ ایں غرض — بر دُکانہا شِستہ بر بُوئے عوض

یہ تمام بازار (والے) اسی غرض سے — بدلے کی اُمید پر دُکانوں پر بیٹھے ہوئے ہیں

صد متاعِ[۲] خوب عرضہ می کُنند — واندرونِ دل عوضہا می تنند

سینکڑوں عمدہ سامان پیش کرتے ہیں — اور دل میں بدلوں کی فکر کرتے ہیں

یک سلامے نشنوی اے مردِ دیں — کہ نگیرد آخرت آں آستیں

اے دیندار! تو ایک سلام بھی نہ سُنے گا — جو بالآخر (تیری) آستین نہ پکڑے

بے طمع نشنیدہ ام از خاص و عام — من سلامے اے برادر والسلام

میں نے (کسی) خاص و عام سے بغیر لالچ کے نہیں سُنا — ایک سلام (بھی)، اے بھائی! والسلام

جز سلامِ حق تو ہیں آں را بجُو — خانہ خانہ جا بجا و کُو بکُو

سوائے اللہ (تعالیٰ) کے سلام کے تو صرف اسی کی جستجو کر — گھر گھر، جگہ جگہ، اور کوچے کوچے

از دہانِ[۳] آدمی خوش مشام — ہم پیامِ حق شُنودم ہم سلام

صحیح الدماغ آدمی کے مُنھ سے — میں نے سنا ہے اللہ (تعالیٰ) کا پیغام بھی اور سلام بھی

ویں سلامِ باقیاں بر بُوئے آں — من ہمی نوشم بدل خوشتر زجاں

بقیہ لوگوں کا سلام (بھی)، اسی کی خوشبو کی وجہ سے — میں دل سے سنتا ہوں جو جان سے زیادہ پیارا ہے

زاں سلامِ اُو سلامِ حق شُدست — کاتش اندر دُودمانِ خود زدست

اس کا سلام تو اللہ تعالیٰ کا سلام بن گیا ہے — کیونکہ اُس نے اپنے خاندان کو آگ لگا دی ہے

---

[۱] دست۔ انسان جو کچھ کرتا ہے وہ عوض اور بدلہ کے لالچ میں کرتا ہے۔ آنکہ۔ بے غرض کام کرنا اللہ تعالیٰ کی صفت ہے۔ یا ولی چونکہ اولیاء اللہ اخلاقِ خداوندی حاصل کر لیتے ہیں لہٰذا انکے کام بھی غرض سے خالی ہوتے ہیں۔ کو غنی۔ اللہ کے کام بغیر غرض کے اسلئے ہیں کہ وہ بے نیاز ہے اور انسان کے کام غرض پر اسلئے مبنی ہیں کہ وہ فقیر و محتاج ہے۔ تانہ بیند۔ بچہ بھی جب تک اچھا عوض نہیں دیکھ لیتا اپنی چیز نہیں دیتا ہے یہی دنیا کے سارے کاروبار بدلے اور عوض کی بنیاد پر چلتے ہیں۔

[۲] متاع سامان۔ تاجر اپنے عمدہ قسم کے سامان گاہک کو بدلے کے لالچ میں دکھاتے ہیں۔ یک سلامے۔ دنیا میں جو کسی وقت ایک سلام بھی کرتا ہے کسی نہ کسی وقت اس کا بدلہ لینے کیلئے دامن پکڑتا ہے۔ جز۔ اللہ کیجانب سے جو سلام پہنچتا ہے وہ غرض سے خالی ہوتا ہے۔

[۳] از دہاں۔ میں نے اہل اللہ کی زبان سے اللہ کا پیام و سلام سنا ہے میں اسی سلام کی توقع پر عوام کا سلام دل و جان سے قبول کرتا اور سنتا ہوں کہ شاید انہیں کوئی اس طرح کا سلام ہو۔ زاں سلام۔ اہل اللہ کا سلام اللہ کا سلام اسوجہ سے ہوگیا ہے کہ انہوں نے اپنے آپکو فنا کر دیا ہے اب وہ فانی فی اللہ اور ان کی صفت سے متصف ہوگئے اور ان کی زبان اللہ کی زبان بن گئی۔

مُردہ است از خود شدہ زندہ برب ۔۔۔ زاں بُود اسرارِ حقش در دو لب
وہ فانی بالذات ہے، باقی باللہ ہے ۔۔۔ اسی لئے اُس کے دونوں ہونٹوں میں الٰہی اسرار ہوتے ہیں

مُردنِ[1] تن در ریاضت زندگی ست ۔۔۔ رنج ایں تن رُوح را پایندگی ست
ریاضت میں جسم کا مرنا، زندگی ہے ۔۔۔ اِس جسم کی تکلیف، روح کی استواری ہے

گوش بنہادہ بُد آں مردِ خبیث ۔۔۔ می شنید اُو از خروسش ایں حدیث
وہ خبیث انسان کان لگائے ہوئے تھا ۔۔۔ یہ بات وہ اپنے مرغ سے سُن رہا تھا

## دویدنِ آں شخص بسُوئے موسیٰؑ بزینہار چوں خبر مرگِ خود بشنید
اُس شخص کا حضرت موسیٰؑ کی طرف پناہ کیلئے دوڑنا جبکہ اُس نے اپنی موت کی خبر سُنی

چوں شنید اینہا رواں شد تیز تفت ۔۔۔ بَر درِ موسیٰؑ کلیم اللہ رَفت
جب اُس نے یہ سُنا تیزی اور تُندی سے دوڑا ۔۔۔ حضرت موسیٰ کلیم اللہؑ کے دروازے پر گیا

رُو ہمی مالید بر خاک اُو زبیم ۔۔۔ کہ مرا فریاد رس زیں اے کلیم
وہ خوف سے زمین پر چہرہ رگڑ رہا تھا ۔۔۔ کہ اے کلیم! اِس (معاملے) میں میری مدد کیجئے

گفت رَو بفروش خود را و برہ ۔۔۔ چونکہ اُستا گشتۂ برجہ زچہ
فرمایا جا اپنے آپ کو بیچ ڈال، اور چھٹکارا پالے ۔۔۔ جونکہ تو ماہر بن گیا ہے، کنویں سے کُود نکل

بر مُسلمانان[2] زیاں انداز تو ۔۔۔ کیسہ و ہمیانہا را کُن دُو تُو
تو مسلمانوں کو نقصان پہنچا دے ۔۔۔ ہمیانیوں اور تھیلی کو دُوگنا کرلے

مَن درونِ خشت دیدم ایں قضا ۔۔۔ کہ در آئینہ عیاں شد مر تُرا
میں نے اِس قضا کو اینٹ میں سے دیکھ لیا ہے ۔۔۔ جو آئینہ میں تجھ پر ظاہر ہوئی ہے

عاقِل اَوّل بیند آخر را بدِل ۔۔۔ اندر آخر بیند از دانش مُقِل
عقلمند شروع میں دل سے انجام کو دیکھ لیتا ہے ۔۔۔ عقل کا کوتاہ، آخر میں دیکھتا ہے

باز زاری کرد کاے نیکو خصال[3] ۔۔۔ مر مرا بر سَر مزن بر رُو مَمال
وہ پھر رویا، کہ اے نیک عادت! ۔۔۔ میرے سَر پر نہ ماریئے، مُنہ پر نہ ملیئے

از من آں آمد کہ بُودم ناسزا ۔۔۔ ناسزایم را تو دِہ حُسن الجزا
مجھ سے وہی ہوا کیونکہ میں نالائق تھا ۔۔۔ مجھ نالائق کو آپ اچھا بدلہ دے دیجئے

گفت تیرے جست از شست اے پسر ۔۔۔ نیست سُنّت کاید آں واپس بسر
فرمایا اے بیٹا! تیر کمان سے نکل گیا ۔۔۔ سنتِ الٰہی نہیں ہے کہ وہ دوبارہ واپس کرے



---

[1] مُردنِ تن۔ ریاضتوں اور مجاہدوں سے جسم کو فنا کیا جاتا ہے تو روح زندہ اور قوی ہوتی ہے۔ ابدالطہ کو یہ درجہ اسی لئے حاصل ہوتا ہے۔ گوش۔ جانوروں کی بولی سیکھ لینے والے نے مُرغ سے جب اپنی موت کی خبر سُنی تو گھبرا کر حضرت موسیٰؑ کے پاس بھاگ کر گیا۔ کلیم۔ حضرت موسیٰؑ کا لقب ہے کیونکہ کوہ طور پر آپ کی اللہ تعالیٰ سے گفتگو ہوتی تھی۔ گفت حضرت موسیٰؑ نے طنزاً فرمایا کہ دوسری چیزوں کو فروخت کرکے جس طرح تو نقصان سے بچا اسی طرح اپنے آپ کو بھی فروخت کردے۔

[2] بر مسلماناں۔ مرنے والی چیزیں دوسروں کے ہاتھ فروخت کرکے تو نے اُن کو نقصان پہنچایا اور اپنی تھیلی بھری۔ من دروں۔ یہ باتیں جبکہ بالکل پردۂ خفا میں تھیں میں اسی وقت سمجھ گیا تو اپنے بُرے انجام کو اب سمجھا ہے۔ مُقِل۔ نادار، مُفلس۔

[3] خِصال۔ خصلت کی جمع ہے، عادت۔ مر مرا۔ یعنی مجھے اب زیادہ شرمندہ نہ کیجئے۔ از من۔ میں تو نالائق تھا مجھ سے نالائقی سرزد ہوئی۔ آپ مجھ نالائق کو اچھا بدلہ عطا کردیں۔ نیست سُنت۔ یعنی عام طور پر سُنتِ الٰہی یہی ہے کہ قضا و قدر نہیں ٹلتی ہے۔

لیک در خواہم ز نیکو داوری[1] — تاکہ ایماں آں زماں با خود بری

ہاں بہترین انصاف والے سے میں درخواست کروں گا — تاکہ تو اُس وقت اپنے ساتھ ایمان لے جائے

چونکہ ایماں بُردہ باشی زندہ‌ٔ — چونکہ با ایماں روی پایندہ‌ٔ

جب تو ایمان کو (ساتھ) لیجائے گا، تو زندہ ہے — جبکہ تو ایمان کے ساتھ جائے گا، ٹھیک رہے گا

ہم دراندم حال بر خواجہ بگشت — تا دلش شوریدہ آوردند طشت

اُسی وقت، آقا کا حال دگرگوں ہو گیا — یہانتک کہ اُس کا دل متلایا، لوگ طشت لائے

شورشِ مرگ ست نے ہیضہ طعام — قے چہ سودت دارد اے بدبخت خام

موت کی متلی ہے، نہ کہ کھانے کی بدہضمی — اے بدبخت ناقص! قے تیرے لئے کیا مفید ہے

چار کس بُردند تا سوئے وُثاق — ساق می مالید او بر پُشت ساق

(اُس کو) چار آدمی گھر تک لے گئے — وہ پنڈلی پر پنڈلی رگڑتا تھا

پندِ موسیٰ[2] نشنوی شوخی کُنی — خویشتن بر تیغِ پولادی زنی

تو حضرت موسیٰؑ کی نصیحت نہیں سنتا، ہرگستاخی کرتا ہے — اپنے آپ کو فولاد کی تلوار پر مارتا ہے

شرم ناید تیغ را از جانِ تو — آنِ تست ایں اے برادر آنِ تو

تیری جان (لینے) سے تلوار کو شرم نہیں آتی ہے — اے بھائی: یہی تیرا حصہ ہے، تیرا حصہ ہے

## دعا کردنِ موسیٰ علیہ السلام جہتِ سلامتیِ ایمانِ آں شخص

حضرت موسیٰ علیہ السلام کا اُس شخص کے ایمان کی سلامتی کی دعا کرنا

گفت موسیٰؑ در مُناجات آں سحر — کاے خدا ایماں از دستاں مبر

اُس صبح کو، حضرت موسیٰؑ نے دعا میں عرض کیا — کہ اے خدا! اِس کا ایمان نہ لے، نہ چھین

بادشاہی کُن برو بخشا کہ او — سہو کرد و خیرہ روئی و غلو

شاہی برت، اُس کو بخش دے کیونکہ اُس نے — غلطی، اور شوخی، اور زیادتی کی ہے

گفتمش[3] ایں علم نے در خورد تست — دفعِ پندار ید گفتم را و سست

میں نے اُس سے کہا تھا، کہ یہ علم تیرے لائق نہیں ہے — میری بات کو اُس نے ٹال مٹول اور کمزور سمجھا

دست را بر اژدہا آں کس زند — کہ عصا را دستش اژدرہا کند

اژدہے پر وہ شخص ہاتھ ڈالے — جس کا ہاتھ، لاٹھی کو اژدہا بنا دے

سرِّ غیب آں را سزد آموختن — کہ تواند لب ز گفتن دوختن

غیب کا راز سیکھنا اُس کے لئے مناسب ہے — جو بولنے سے ہونٹ سی سکے

---

[1] داوری۔ انصاف۔ تاکہ۔ یعنی تو مومن مرے، تیرا مومن مرنا ہی اصل زندگی حاصل کرنا ہے۔ ہم دراں دم حضرت موسیٰؑ اُس سے یہ باتیں کر رہے تھے کہ اُس کو متلی شروع ہو گئی۔ طشت۔ تاکہ وہ طشت میں قے کرے فرش خراب نہ ہو۔ شورش۔ موت کی قے سے آرام حاصل نہیں ہوتا بدہضمی کی قے باعث سکون ہوتی ہے... چار کس۔ یعنی چارپائی پر ڈال کر چار آدمی اُٹھا کر لے گئے۔ ساق۔ پنڈلی سے پنڈلی رگڑنا نزع کی کیفیت سے کنایہ ہے۔

[2] پندِ موسیٰؑ۔ مولانا کا مقصود ہے کہ قضا و قدر سے ٹکرانا اور بے ادبی موت مول لینا ہے۔ آنِ تست۔ ایسے لوگوں کا یہی انجام ہوتا ہے۔ مناجات۔ یعنی اللہ تعالیٰ سے دعا۔ بادشاہی۔ یعنی اُس گنہگار کی خطا پر اُس کی گرفت نہ فرما اپنی شہنشاہی کا مظاہرہ فرما کر اُس کو معاف کر دے۔

[3] گفتمش۔ بلمناجات میں حضرت موسیٰؑ نے عرض کیا۔ دفع۔ میری بات کو اُس نے ٹلنے پر محمول کیا۔ دست۔ یعنی خطرے میں پڑنا ہر شخص کا کام نہیں ہے سانپ پر حضرت موسیٰؑ جیسا شخص ہاتھ ڈال سکتا ہے خدائی رازوں سے وہ واقفیت حاصل کرے جس میں ضبط کی طاقت ہو اور ہونٹ نہ ہلائے۔

دَر خورِ دریا نشُد جز مُرغِ آب ۔ فہم کُن وَاللہُ اَعْلَمُ بِالصَّوَاب

دریائی پرند کے سوا دریا کے لائق نہیں ہے ۔ سمجھ جا، اور اللہ صحیح بات زیادہ جانتا ہے

اُو بدریا رفت و مُرغابی نبُود ۔ گشت غرقہ دستگیرش اے وَدُود

وہ دریا میں گھس گیا اور دریائی پرند نہ تھا ۔ ڈوب گیا، اے خدا اُسکی دستگیری فرما

## اِجابت کردنِ حق تعالیٰ دُعائے موسیٰ علیہ السّلام را

(حضرت) موسیٰ علیہ السّلام کی دعا کو ۔ اللہ تعالیٰ کا قبول فرما لینا

گفت بخشیدم بدو ایماں نعَم ۔ ور تو خواہی ایں زماں زندہ کُنم

فرمایا ہاں میں نے اُس کو ایمان بخشا ۔ اگر تو چاہے تو میں اُس کو ابھی زندہ کردوں

بلکہ جُملہ مُردگانِ خاک را ۔ ایں زماں زندہ کُنم بہرِ تو ما

بلکہ زمین کے تمام مُردوں کو ۔ ہم تیرے لئے ابھی زندہ کر دیں

گفت موسیٰؑ ایں جہانِ مُردن ست ۔ آں جہاں انگیز کانجا روشن ست

(حضرت) موسیٰؑ نے عرض کیا یہ فنا کا جہان ہے ۔ اُس جہان میں اٹھائیے کیونکہ وہ روشن جگہ ہے

ایں فنا جا چوں جہانِ بُود نیست ۔ بازگشتِ عاریت پس سُود نیست

یہ فنا کی جگہ چونکہ ہمیشہ رہنے کا جہان نہیں ہے ۔ عارضی واپسی ہے تو کوئی فائدہ نہیں ہے

رحمتے افشاں بر ایشاں ہم کنُوں ۔ در نہاں خانہ لَدَیْنَا مُحْضَرُوْن

اُن پر اب رحمت نازل فرما ۔ "لَدَیْنَا مُحْضَرُوْن" کے مخفی مقام میں

تا بدانی کہ زیانِ جسم و مال ۔ سُودِ جاں باشد رَہاند از وَبال

خبردار سمجھ جا کہ جسم اور مال کا نقصان ۔ جان کا نفع ہے (اُسکو) وبال سے رہائی دیتا ہے

پس ریاضت را بجاں شو مُشتری ۔ چوں سپُردی تن بخدمت جاں بری

پس مجاہدے کو (دل و) جان سے اختیار کر ۔ جب تو جسم کو خدمت میں لگا دیگا نجات پا جائیگا

ور ریاضت آیدت بے اختیار ۔ سَر بنہ شُکرانہ دہ اے کامیار

اور اگر بلا ارادہ تجھ سے ریاضت ہو جائے ۔ اے کامیاب اطاعت کر، شکر ادا کر

چوں حقت داد آں ریاضت شکر کُن ۔ تو نکردی اُو کشیدت زامرِ کُن

جب اللہ (تعالیٰ) نے تجھے وہ ریاضت عطا کر دی تو شکر ادا کر ۔ تو نے خود نہیں کی اُسنے تجھے "کُن" کے حکم کے ذریعہ کھینچا ہے

جسمانی تکالیف جو پہنچتی ہیں وہ بھی اختیاری مجاہدوں کا کام کرتی ہیں اُن پر انسان کو شکر ادا کرنا چاہیے۔ امرِ کُن۔ جو جسمانی مصائب بحکمِ خداوندی پہنچتے ہیں وہ ریاضت اور مجاہدے کا کام کرتے ہیں تو گویا اللہ تعالیٰ نے اپنے حکم سے مجاہدے میں لگا دیا ہے لہٰذا وہ مصائب مزید شکر کا سبب ہیں۔

لہ در خور - پانی میں گھسنا آبی جانور کا کام ہے۔ اُو بدریا - یہ شخص اہل نہ تھا اور راز سے واقفیت حاصل کر کے تباہ ہوا۔ وَدُود - بہت محبت کرنے والا خدا کا نام ہے۔ گفت - حضرت موسیٰ کی دعا قبول فرما کر اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا ہم نے اُس کو ایمان عطا کیا اگر تم چاہو تو ہم اُس کو دوبارہ زندگی بخش دیں۔ بلکہ - اور صرف اُسے ہی نہیں ہم تمام مردوں کو تمہاری دعا سے زندگی بخش دیں۔

لہ گفت موسیٰ - حضرت موسیٰ نے عرض کیا یہ دنیا تو فنا کی جگہ ہے یہاں اگر آپ دوبارہ بھی زندہ کریں تو آخر فنا ہے عالمِ آخرت کی زندگی دائمی ہے وہ اُسکو بخش دیجئے اور دوسرے مُردوں پر جو عدم کے تہ خانے میں ہیں آپ کے دربار میں حاضر ہیں اُن پر رحم فرما دیجئے۔ لَدَیْنَا - قرآن پاک میں مُردوں کے بارے میں فرمایا گیا ہے۔ وَاِنْ کُلٌّ لَّمَّا جَمِیْعٌ لَّدَیْنَا مُحْضَرُوْن۔ یعنی تمام مخلوق ہمارے سامنے حاضر شدہ ہے۔ تا بدانی - مولانا اس قصہ کے نتیجہ میں فرماتے ہیں یہ سمجھ لو کہ جسم اور مال کا نقصان جان کا نفع اور وبال سے رہائی کا سبب بنتا ہے۔ پس انسان کا فرض ہے کہ وہ مجاہدے کر کے جسم کو گھٹائے تاکہ روح کو بڑھاوا حاصل ہو۔

لہ در ریاضت - جس طرح عمداً مجاہدے کر کے جسم کو گھٹانے کا نتیجہ روح کی بالیدگی ہے اسی طرح انسان کو قدرتی طور پر جو

## حکایتِ[1] آں زن کہ فرزندش نمی زیست بحق تعالیٰ بنالید

اُس عورت کی حکایت جس کی اولاد نہیں جیتی تھی اُس نے اللہ تعالیٰ سے شکوہ کیا

## و جواب آمدن کہ ایں عوضِ ریاضت و بجائے مجاہدۂ تست

اور جواب آنا کہ یہ تیری ریاضت کا بدل اور مجاہدہ کے قائم مقام ہے

| | |
|---|---|
| **ایں حکایت بشنو و وعظے شمر**<br>یہ حکایت سُن، اور نصیحت حاصل کر | **تا نگردی خستہ از نقص و ضرر**<br>تاکہ تو نقصان اور تکلیف سے خستہ (دل) نہ ہو |
| **آں زنے ہر سال زائیدے پسر**<br>وہ عورت ہر سال لڑکا جنتی | **بیش از شش مہ نبودے عمر ور**<br>(لیکن) وہ چھ ماہ سے زیادہ عمر والا نہ ہوتا |
| **یا سہ مہ یا چار مہ گشتے تباہ**<br>تین مہینے یا چار مہینے میں تباہ ہو جاتا | **نالہ کرد آں زن کہ افغاں اے الٰہ**<br>وہ عورت روئی کہ اے خدا! فریاد ہے |
| **نہ مہم بارست و سہ ماہم فرح**<br>میرے لئے نو مہینے تکلیف اور تین مہینے خوشی ہے | **نعمتم زوتر رواز قوسِ قزح**<br>میری نعمت دھنک کمان سے زیادہ جلدی جانیوالی ہے |
| **پیشِ مردانِ خدا کردے نفیر**<br>خاصانِ خدا کے سامنے شکایت کرتی | **زیں شکایت آں زن از دردِ نذیر**<br>وہ عورت اس تکلیف کے جو ڈرانے والے درد سے |
| **بیست[2] فرزند ایں چنیں در گور رفت**<br>اس طرح بیس بچے قبر میں گئے | **آتشے در جانِ او افتاد و تفت**<br>شورش اور آگ اُس کی جان میں لگ گئی |
| **تا شبے بنمود او را جنتے**<br>یہاں تک کہ اُس کو ایک رات جنت نظر آئی | **باغِ سبزے خوشے بے ضنتے**<br>جو ایک سرسبز شدہ بے دریغ باغ تھا |
| **باغ گفتم نعمتِ بے کیف را**<br>میں نے بے کیف نعمت کو باغ کہہ دیا | **سبز گفتم خلد دار الضیف را**<br>میں نے دائمی مہمان خانے کو سبز کہہ دیا |
| **ورنہ لا عین[3] رأت چہ جائے باغ**<br>ورنہ باغ کے ذکر کا کیا تُک ہے وہ تو ایسی ہے کہ کسی آنکھ نے اس کو | **گفت نورِ غیب را یزداں چراغ**<br>اللہ (تعالیٰ) نے غیبی نور کو چراغ فرمایا ہے |
| **مثل نبود ایں مثالِ آں بو**<br>مثل نہیں ہے یہ اُس کی مثال ہے | **تا برد بو آنکہ او حیراں بود**<br>تاکہ جو حیران ہے وہ بُو سراغ پالے |

انسانوں کی فہم کیلئے فرمادیا ہے اسیطرح جنت کا ذکر ہے وہ جنت کی حقیقت فہم سے بالاتر ہے بمثل بیم کے کسرہ کے ساتھ کسی چیز کا مثل وہ چیز ہوتی ہے جو تمام صفات میں اسکے برابر ہو مثال کے لئے یہ ضروری نہیں ہے معمولی سی مشابہت بھی اگر ہے تو اس کو مثال کہا جاسکتا ہے۔

[1] حکایت۔ اس حکایت سے یہ بھی سمجھایا ہے کہ اس عورت کے قدرتی مصائب اسکے مراتب کی بلندی کا سبب تھے۔ وعظے۔ یعنی اس قصہ سے نصیحت حاصل کرلے۔ شش۔ یعنی اس کا بچہ چھ مہینے سے زیادہ زندہ نہ رہتا تھا۔ یا سہ۔ تین چار مہینے میں مر جاتا۔ نہ مہم۔ اس عورت نے یہ شکوہ کیا کہ نو ماہ حمل کی مصیبت جھیلتی ہوں اور صرف تین چار ماہ بچے سے خوشی حاصل ہوتی ہے۔ قوس قزح دھنک کمان تھوڑی دیر کے لئے نمودار ہوتی ہے۔ نفیر۔ نالہ و فریاد۔ دردِ نذیر۔ ڈرانیوالا درد۔

[2] بیست۔ اس عورت کے متواتر بیس بچے اس طرح مرے قرآن مصائب نے اس کے لئے مجاہدوں کا کام کیا اور اس پر اسرارِ غیب نمودار ہونے لگے۔ تا شبے۔ ایک رات اسرارِ غیب اس طرح نمودار ہوئے کہ اس نے خواب میں جنت دیکھی۔

[3] لا عین۔ جنت کے متعلق ایک حدیث قدسی ہے اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔ اَعْدَدْتُ لِعِبَادِیَ الصّٰلِحِیْنَ مَا لَا عَیْنٌ رَأَتْ وَلَا اُذُنٌ سَمِعَتْ وَلَا خَطَرَ عَلٰی قَلْبِ بَشَرٍ میں نے اپنے نیک بندوں کیلئے وہ چیزیں تیار کی ہیں جن کو نہ کسی آنکھ نے دیکھا نہ کسی کان نے سُنا نہ وہ کسی انسان کے دل میں گزریں۔ گفت نور۔ اللہ تعالیٰ نے جس طرح اپنے نور کو چراغ محض

حاصل آں را دید آں زن مست شُد | زاں تجلی آں ضعیف از دست شُد

خلاصہ یہ کہ اُس (عورت) نے اُسکو دیکھا وہ مدہوش ہو گئی | اُس تجلی سے وہ کمزور عورت مدہوش ہو گئی

دید در قصرےؔ[1] نبشتہ نامِ خویش | آنِ خود دانستش آں محبوب کیش

اُس نے ایک محل پر اپنا نام لکھا دیکھا | اُس نیک اطوار نے اُس کو اپنا جانا

بعد ازاں گفتند کایں نعمت تُراست | کو بجانبازی بجُز صادق نخواست

اُسکے بعد اُنھوں نے (اُس سے) کہا کہ یہ نعمت تیری ہے | جس نے جانبازی سے سوائے خدا کے کچھ نہ چاہا ہو

خدمتِ بسیار می بایست کرد | مر تُرا تا برخوری زیں چاشت خورد

بہت زیادہ عبادت کرنی چاہیئے | تاکہ تو اِس ناشتہ سے فائدہ حاصل کرے

چوں تو کاہل بودی اندر التجا | آں مصیبتہا عوض دادت خدا

چونکہ تو دعا کرنے میں سست تھی | خدا نے اِس کے بدلے میں تجھے وہ مصیبتیں دیدی ہیں

گفت یاربؔ[2] تا بصد سال و فزوں | ایں چنینم دِہ بریز از من تو خوں

اُسنے عرض کیا اے خدا! سَو سال اور زیادہ تک | مجھے اِسی طرح (مصیبتیں) دے میرا خون بہادے

اندراں باغ اُو چو آمد پیش بیش | دید در وے جملہ فرزندان خویش

اُس باغ میں جب وہ زیادہ آگے آئی | اُس نے اُس میں اپنے سب بچے دیکھے

گفت از من گم شُد از تو گم نشُد | بے دو چشمِ غیب کس مردم نشُد

اسنے عرض کیا مجھ سے وہ گم ہوئے تجھ سے گم نہ ہوئے | غیب کی دونوں آنکھوں کے بغیر کوئی انسان نہ بنا

تو نکردیؔ[3] فصد و از بینی دوید | خونِ افزوں تا ز تب جانت رہید

تو نے فصد نہ کرائی اور ناک سے نکلا | بڑھا ہوا خون، حتیٰ کہ تیری جان بخار سے بچ گئی

مغزؔ[4] ہر میوہ بہ است از پوستش | پوست دان تن را و مغز آں دوستش

ہر پھل کا مغز، اُس کے چھلکے سے بہتر ہے | جسم کو چھلکا سمجھ، اور اُس کے دوست کو مغز سمجھ

مغز نغزے دارد آخر آدمی | یکدمے آں را طلب گر زاں دمی

آخر آدمی (بھی) عمدہ مغز رکھتا ہے | تھوڑی دیر کیلئے اُسکی طلب کر اگر تو اُس خون کا ہے

## در آمدنِ حمزہ رضی اللہ عنہ در حرب بے زرہ

حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کا لڑائی میں بغیر زرہ کے آنا

در جوانی حمزہ عمِّ مُصطفےٰ | با زرہ می شد مُدام اندر وغا

مُصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے چچا (حضرت) حمزہؓ جوانی میں | ہمیشہ جنگ میں، زرہ پہن کر آتے

---

[1] قصر۔ محل۔ صادق یعنی اللہ تعالیٰ۔ خدمت۔ یہ بھی باتعلیمِ غیبی کا مقولہ ہے کہ اس مکان کے حاصل کرنے کے لئے بہت زیادہ عبادت کی ضرورت ہے۔ چوں۔ یہ مکان تجھے ملنا تھا اور چونکہ تو عبادت میں ذرا کاہل تھی خدا نے تیرے لئے مصیبتیں مقدر کر دی ہیں تاکہ وہ عبادات کے قائم مقام بن جائیں۔ بے دو چشم۔ یعنی جب تک اسرارِ غیبی کی دیکھنے والی آنکھیں میسر نہ آجائیں انسان، انسان نہیں بنتا ہے۔

[2] تو نکردی جس طرح معالج ہیں اُن میں حکمتیں ہیں اور وہ مصائب بسا اوقات انسان کے فائدہ کے لئے نازل کئے جاتے ہیں۔ اس طرح سمجھو کہ کسی شخص میں خون کی زیادتی تھی لیکن وہ فصد نہیں کھلوا رہا تھا قدرت نے اُس کی نکسیر جاری کر دی جس سے وہ بخار سے بچ گیا۔

[3] مغز۔ ہر پھل میں مغز ہوتا ہے جو چھلکے سے افضل ہے اِسی طرح انسان میں ایک مغز ہے جو روح ہے دوسرا چھلکا ہے جو جسم ہے۔ اگر انسان آدمؑ کی اولاد ہے تو اُسکو اپنے باپ کی طرح روح کا مربی اور طالب بننا چاہیئے۔ در آمدن۔ اِس حکایت سے یہ بتاتا ہے کہ حفاظت کی چیز روح ہے جسم نہیں۔ عم۔ چچا۔ مدام۔ ہمیشہ۔ وغا۔ جنگ

اندر آخر چونکہ در غزو آمدے
آخر (عمر) میں جب وہ جہاد میں آتے

بے زِرہ خود را بصفہا برزدے[1]
بغیر زرہ کے اپنے آپ کو صفوں سے ٹکرا دیتے

اندر آخر حمزہؓ چوں در صف شدے
آخر (عمر) میں جب (حضرت) حمزہؓ صف میں آتے

بے زرہ سرمست در غزو آمدے
جہاد میں بغیر زرہ، کے مست ہو کر آتے

سینہ باز و تن برہنہ پیش پیش
سینہ کھلا ہوا، جسم برہنہ، آگے آگے

در فگندے در صفِ شمشیر خویش
اپنے آپ کو تلواروں کی صف میں ڈال دیتے

خلق پرسیدند کاے عمِ رسولؐ
لوگوں نے دریافت کیا کہ اے رسولؐ کے چچا!

اے ہزبر صف شکن شاہِ فحول
اے صفوں کو شکست دینے والے شیر بہادروں کے بادشاہ!

نے تو لَا تُلْقُوا بِأَيْدِيكُمْ إِلَى
کیا آپ نے "نہ ڈالو تم اپنے آپ کو

تہلکہ خواندی زپیغامِ خدا
ہلاکت میں" اللہ کے پیغام میں نہیں پڑھا ہے؟

پس چرا تو خویش را در تہلکہ
پھر کیوں اپنے آپ کو ہلاکت میں

می در اندازی چنیں در معرکہ
ڈالتے ہیں، اس طرح میدانِ جنگ میں؟

چوں جواں بودی زفت و سخت زہ
جب آپ جوان اور بھاری اور سخت کمان تھے

تو نمی رفتی سوئے صف بے زرہ
تو آپ صف کی جانب، بغیر زرہ کے نہیں جاتے تھے

چوں شدی پیر و ضعیف و منحنی[2]
جب آپ بوڑھے، اور کمزور اور کُبڑے ہو گئے

پردہائے لاابالی می زنی
(تو) بے پروائی کا راگ الاپتے ہیں

لاابالی وار با تیغ و سناں
بے پروائی کے ساتھ: تلوار اور نیزہ لے کر

می نمائی دار و گیر و امتحاں
جنگ، اور زور آزمائی کرتے ہیں

تیغ حرمت می ندارد پیر را
تلوار، بوڑھے کا احترام نہیں کرتی ہے

کے بود تمییز تیغ و تیر را
تلوار اور تیر کو تمیز کہاں ہے

کے روا باشد کہ شیرے ہمچو تو
کب مناسب ہو گا کہ آپ جیسا شیر

کشتہ گردد زار بر دستِ عدو
دشمن کے ہاتھ سے بُری طرح قتل ہو؟

زیں نسق غمخوارگانِ بے خبر
بے خبر، ہمدرد اس طرح کی

پند میدادند او را از عبر[3]
عبرتوں سے اُن کو نصیحت کرتے تھے

## جواب حمزہ رضی اللہ عنہ مر آں خلق را
اُن لوگوں کو حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کا جواب

---

[1] بصفہا: یعنی دشمن کی صفیں۔ ہزبر: پھاڑنے والا شیر۔ فحول: فحل کی جمع ہے نر۔ لَا تُلْقُوا: بعض مفسرین نے اس آیت کا مطلب یہی بیان کیا ہے کہ جان بوجھ کر اپنے آپ کو ہلاکت میں نہ ڈالو۔ بعض مفسرین نے تہلکہ کے معنیٰ ترکِ جہاد کے لئے ہیں جیسا کہ بخاری شریف کی ایک روایت بتاتی ہے تو اس صورت میں آیت کا مطلب یہ ہو گا کہ جہاد چھوڑ کر اپنے آپ کو تباہ نہ کرو۔

[2] منحنی: کُبڑا، پشت جھکا ہوا۔ بے پروا ہستانی بجانا: محاورہ ہے۔ یعنی تلوار کاٹنے میں بڑے چھوٹے میں فرق نہیں کرتی ہے۔

[3] از عبر: عبرت کی باتوں سے نصیحت کرتے تھے۔

گفت حمزہؓ چونکہ بُودم من جواں — مرگ[1] می دیدم وداعِ ایں جہاں

(حضرت) حمزہ نے فرمایا جبکہ میں جوان تھا — اِس دنیا کو چھوڑنا، موت سمجھتا تھا

سُوئے مُردن کس برغبت کے رَوَد — پیشِ اژدرہا برہنہ کے شود

موت کی طرف رغبت سے کون جاتا ہے؟ — اژدہوں کے آگے کون ننگا ہوتا ہے؟

لیک از نورِ محمدؐ من کنُوں — نیستم ایں شہرِ فانی را زبُوں

لیکن اب محمدؐ کے نور سے — میں اِس فانی شہر کا پابند نہیں ہوں

از بُرونِ حِسّ زلشکرگاہِ شاہ — پُر ہمی بینم ز نورِ حق سپاہ

حواس سے بالاتر، شاہ کی لشکرگاہ کو — اللہ کے نور کے سپاہیوں سے بھرا ہوا دیکھتا ہوں

خیمہ در خیمہ طناب اندر طناب — شُکر آنکہ کرد بیدارم زخواب

خیمے ہی خیمے، طنابیں ہی طنابیں — اُس کا شکر ہے جس نے مجھے نیند سے بیدار کر دیا ہے

آنکہ[2] مُردن پیشِ چشمش تہلکہ است — امرِ "لاتُلقُوا" بگیرد اُو بدست

جس کی نگاہ میں مرنا ہلاکت ہے — وہ "نہ ڈالو" کا حکم ہاتھ میں تھامے

آنکہ مُردن پیشِ اُو شد فتحِ باب — سارِعُوا آید مَر اُو را در خطاب

جس کے لئے مرنا بابِ (رحمت) کا کھلنا بن گیا ہے — اُس کیلئے خاص "جلد کرو" کا خطاب آیا ہے

اَلحذر اے مرگ بیناں بارِعُوا — اَلعَجَل اے حشر بیناں سارِعُوا

ڈرو اے موت سمجھنے والو، بازی لے جاؤ — جلدی کرو، اے حشر سمجھنے والو پھرتی کرو

اَلصَّلا اے لُطف بیناں اِفرحُوا — اَلبَلا اے قہر بیناں اِترحُوا

دعوت ہے اے مہربانی سمجھنے والو! خوش ہو جاؤ — مصیبت ہے، اے قہر سمجھنے والو! غم کرو

ہر کہ[3] یوسفؑ دید جاں کردش فدا — ہر کہ گرگش دید برگشت از ہُدا

جس نے یوسف سمجھا اُس لئے جان قربان کی — جس نے اُسکو بھیڑیا سمجھا وہ ہدایت سے برگشتہ ہوا

مرگِ ہر یک اے پسر ہم رنگِ اُوست — پیشِ دشمن دشمن و بر دوست دوست

اے بیٹا! ہر شخص کی موت اُس کے ہم رنگ ہے — دشمن کے سامنے دشمن، دوست کیلئے دوست (ہے)

پیشِ تُرک آئینہ را خوش رنگی است — پیشِ زنگی آئینہ ہم زنگی است

تُرک کے سامنے آئینہ خوش رنگ ہے — حبشی کے سامنے آئینہ بھی حبشی ہے

---

[1] مرگ۔ یعنی آنحضورؐ کے فیض سے قبل میں اِس حرکت کو موت سمجھتا تھا اب اُس موت کو ابدی زندگی کا سبب سمجھتا ہوں۔ وداع۔ رخصت کرنا۔ شہرِ فانی۔ دنیا یعنی اب دنیاوی زندگی آخرت کی زندگی کے مقابلہ میں بالکل حقیر نظر آتی ہے۔ از برونِ حس۔ اب عالمِ غیب کا میدان دیکھتا ہوں جس میں خیمہ در خیمہ اللہ کے نور کے سپاہی مقیم ہیں۔ شکر۔ میں آنحضورؐ کی ذات کا شکرگزار ہوں جن کی وجہ سے مجھے یہ عالمِ غیب کے اسرار نظر آتے ہیں۔

[2] آنکہ۔ جو شخص شہادت اور موت کو ہلاکت سمجھتا ہو اُس کے لئے لَاتُلقُوا کا حکم ہے۔ آنکہ مردن۔ جو شخص موت اور شہادت کو اسرارِ غیبی کا دروازہ کھلنا سمجھتا ہے اُس کے لئے سَارِعُوا کا حکم ہے۔ سَارِعُوا۔ قرآنِ پاک میں ہے وَسَارِعُوا اِلٰی مَغفِرَۃٍ مِّن رَّبِّکُم۔ تم جلدی کرو اپنے رب کی جانب سے مغفرت کی طرف۔ اَلصَّلا۔ یعنی یہ موت خوانِ نعمت کی طرف دعوت اُن لوگوں کیلئے ہے جو اُسکو اللہ کی مہربانی سمجھتے ہیں۔ اَلبَلا۔ جو لوگ موت کو مصیبت سمجھتے ہیں اُن کیلئے یہ بلا ہے۔

[3] ہر کہ۔ جو موت کو یوسفؑ کی طرح محبوب سمجھتا ہے وہ اُس پر جان قربان کر دیتا ہے جو اُسکو بھیڑیا سمجھتا ہے وہ بھاگتا ہے اور گمراہ ہوتا ہے۔ مرگ۔ موت ہر شخص سے وہی معاملہ کرتی ہے جس کی وہ موت سے توقع رکھتا ہے جو اُسکو دوست رکھتا ہے اُنکے ساتھ دوستوں کا معاملہ کرتی ہے جو اُسکو دشمن سمجھتا ہے اُنکے ساتھ وہ دشمنوں کا سا معاملہ کرتی ہے۔ پیشِ ترک۔ موت کی خاصیت آئینہ کی سی ہے انسان جیسا طرح ہے ویسا ہی اُسکے لئے آئینہ ہے اگر ترک اور حسین ہے تو آئینہ بھی اُسکے

آنکہ[1] می ترسی ز مرگ اندر فرار
تو جو بھاگنے میں موت سے ڈرتا ہے
ترسِ از خویش ست اے جان ہوشدار
اے جان! سمجھ لے تیرا ڈر خود اپنے آپ سے ہے

زشت روئے تست نے رخسارِ مرگ
تیرا چہرہ بھدا ہے، نہ کہ موت کا رُخسار
جانِ تو ہمچوں درخت و مرگ برگ
تیری جان درخت کی مانند ہے اور موت پتا ہے

از تو رستست ار نکویست ار بد ست
وہ تجھ سے اُگی ہے، خواہ اچھی ہے خواہ بُری ہو
ناخوش و خوش بر ضمیرت از خود ست
تیرے دل پر بُری اور اچھی تیری وجہ سے ہے

گر بخارے خستہ خود کِشتہ
اگر تو کانٹے سے زخمی ہوا ہے تو نے خود بویا ہے
ور حریر و قز دری خود رِشتہ
اور اگر تو ریشمین اور پشمینہ کے کپڑے میں ہے تو نے خود کاتا ہے

لیک نبود فعل ہمرنگِ جزا
لیکن عمل سزا کا ہمرنگ نہیں ہوتا ہے
ہیچ خدمت نیست ہمرنگ عطا
کوئی خدمتگزاری، بخشش کے ہمرنگ نہیں ہے

مزدِ[2] مزدوراں نمی ماند بکار
مزدوروں کی مزدوری کام کے مشابہ نہیں ہے
کاں عرض ویں جوہرست و پائدار
کیونکہ وہ عرض ہے، اور یہ پائیدار جوہر ہے

آں ہمہ سختی و زورست و عرق
وہ سب سختی، اور طاقت، اور پسینہ ہے
ویں ہمہ سیم ست و زرست و طبق
یہ سب چاندی ہے، اور سونا ہے اور طباق ہے

گر ترا آید ز جائے تہمتے
اگر تجھ پر کسی جگہ تہمت لگے
کرد مظلومت دعا در محنتے
مظلوم نے مصیبت میں تیرے لئے بددعا کی ہے

تو[3] ہمی گوئی کہ من آزادہ ام
تو کہتا ہے کہ میں بے قصور ہوں
بر کسے من تہمتے ننہادہ ام
میں نے کسی پر تہمت نہیں رکھی ہے

تو گناہے کردہ شکلِ دگر
تو نے دوسری صورت کا گناہ کیا ہے
دانہ کِشتی دانہ کے ماند ببر
تو نے دانہ بویا ہے، دانہ پھل کے مشابہ کب ہوتا ہے؟

او زنا کرد و جزا صد چوب بود
اُس نے زنا کیا، اور سزا سَو دُرّے ہوئے
گوید او من کے زدم کس را العود
وہ کہتا ہے کہ میں نے کسی کے دُرّے کب مارے ہیں؟

نے جزائے آں زنا بود ایں بلا
کیا اس زنا کی سزا یہ بلا نہیں ہے؟
چوب کے ماند زنا را در جزا
دُرّے، زنا سے سزا میں کہاں مشابہ ہیں؟

---

[1] آنکہ۔ جو موت سے ڈرتا ہے تو وہ دراصل اپنے آپ سے ہی ڈرتا ہے۔ زشت۔ اگر انسان خود بھیانک ہے تو موت اُسکو بھیانک نظر آئے گی انسان اور موت کی مثال درخت اور پتوں کی سی ہے جیسا درخت ہوگا ویسے ہی پتے ہونگے۔ از تو۔ موت کی اچھائی اور بُرائی خود انسان کی اچھائی اور بُرائی پر موقوف ہے۔ گر بخارے۔ موت ہی نہیں بلکہ جو بُرائی اور بھلائی انسان کو پیش آتی ہے وہ خود اُس کی کاشتہ اور پر داختہ ہوتی ہے۔ لیک۔ انسان کے اعمال کی جزا اور سزا صورت کے اعتبار سے اعمال سے مشابہ نہیں ہوتی ہے۔

[2] مزد۔ دنیا میں انسان کو کام کی جو اُجرت ملتی ہے وہ بھی کام سے مشابہ نہیں ہوتی ہے اُس کا عمل عرض ہوتا ہے مزدوری جوہر ہوتی ہے عمل محنت اور مشقت ہوتا ہے مزدوری روپیہ پیسہ ہوتی ہے۔ گر ترا۔ اگر انسان دنیا میں کسی بُرائی سے متہم ہوتا ہے تو وہ کسی ایسے مظلوم کی بددعا کا نتیجہ ہوتا ہے جس پر اُس نے ظلم کیا ہو۔

[3] تو ہمی گوئی۔ اگر تو کہنے لگے کہ میں نے تو کسی پر تہمت نہیں دھری تھی مجھے سزا بصورت تہمت کیوں ملی تو یہ تیری غلطی ہے۔ تو دانہ بوتا ہے اور اُس کا پھل پاتا ہے تو دانہ اور پھل میں ظاہری کوئی مشابہت نہیں ہے۔ او زنا کرد۔ زنا کی سزا سَو دُرّے ہیں تو زنا اور سَو دُرّوں میں کوئی مشابہت نہیں ہے۔

مار<sup></sup>کے ماند عصا را اے کلیم
اے کلیم! سانپ لاٹھی سے مشابہ کہاں ہے؟

درد کے ماند دوا را اے حکیم
اے حکیم: درد دوا کے مشابہ کہاں ہے؟

تو بجائے آں عصا آبِ منی
تو نے اُس عصا کی بجائے منی کا نطفہ

چوں بیفگندی شد آں شخصے سَنی
جب ڈالا تو وہ خوبصورت انسان بنا

یار شد یا مار شد آں آبِ تو
تیرا وہ نطفہ یار بنا یا سانپ بنا

زاں عصا چونست ایں اعجابِ تو
(پھر) تیرا یہ تعجب لاٹھی پر کیوں ہے؟

ہیچ ماند آب آں فرزند را
نطفہ، اُس بیٹے سے کوئی مشابہت رکھتا ہے؟

ہیچ ماند نیشکر مر قند را
گنا، شکر سے کوئی مشابہت رکھتا ہے!

چوں سجودے یا رکوعے مرد کشت
جب کسی نے سجدہ یا رکوع بو دیا

شد دراں عالم سجودِ او بہشت
اُس جہان میں اُس کا سجدہ بہشت بن گیا

چونکہ پرید از دہانش حمدِ حق
جب اُس کے مُنہ سے اللہ کی تعریف نکلی

مرغ جنت ساختش ربُّ الفلق
ربُّ الفلق نے اُس کو جنت کا پرند بنا دیا

حمد و تسبیحت نماند مرغ را
تیری حمد اور تسبیح پرند کے مشابہ نہیں ہے

گرچہ نطفہ مرغ بادست و ہوا
اگرچہ پرند کا نطفہ، باد اور ہوا ہے

چوں ز دستت رست ایثار و زکات
جب ایثار اور زکات تیرے ہاتھ سے اُگی

کشت ایں دست آں طرف نخل و نبات
اِس ہاتھ نے اُس طرف کھجور اور پودا بو دیا

آبِ صبرت آبِ جوئے خلد شد
تیرے صبر کا پانی، جنت کی نہر کا پانی ہے

جوئے شیرِ خلد مہرِ تست و وُد
جنت کی دودھ کی نہر تیری محبت اور دوستی ہے

ذوقِ طاعت گشت جوئے انگبیں
عبادت کا ذوق، شہد کی نہر بنا

مستی و شوقِ تو جوئے خمر بیں
اپنی مستی اور شوق کو شراب کی نہر سمجھ

ایں سببہا آں اثرہا را نماند
یہ اسباب اُن نتیجوں کے مشابہ نہیں ہیں

کس نداند چونش جائے آں نشاند
کوئی نہیں جانتا کہ اُن کو اُنکی جگہ کیوں بٹھایا؟

ایں سببہا چوں بفرمانِ تو بود
یہ اسباب چونکہ تیرے حکم میں تھے

چار جو ہم مر ترا فرماں نمود
چاروں نہروں نے بھی تیری تابعداری کی

---

[1] مار کے ماند۔ ایک چیز جو دوسری چیز پر مرتب ہوتی ہے اُن میں ظاہری مشابہت ضروری نہیں ہے حضرت موسیٰؑ کے عصا کا نتیجہ سانپ ہے دونوں میں کوئی مشابہت نہیں ہے۔ درد۔ درد پر دوا کا ترتب ہے اُن میں بھی کوئی مشابہت نہیں ہے یار شد۔ انسان کے نطفہ کے نتیجہ میں جو بچہ پیدا ہوتا ہے وہ کبھی یار و مددگار ہوتا ہے کبھی سانپ کی طرح موذی، تو جب نطفہ سے سانپ بن سکتا ہے تو لاٹھی سے سانپ بننے میں کیا تعجب ہے۔

[2] ہیچ۔ نہ نطفہ اور بچہ میں مشابہت ہے نہ گنے اور شکر میں۔ چوں سجدے۔ انسان کی عبادات کا ثمرہ اور نتیجہ بہشت ہے۔ حمد حق۔ انسان اللہ کی جو حمد و ثنا کرتا ہے وہ پرندوں کی شکل میں جنت میں اُس کے لئے ہونگی۔ حمد۔ حمد اور تسبیح جو جنت میں بشکل پرند بنیں اگرچہ اُن میں اِس قدر مناسبت ہے کہ حمد و تسبیح بھی ہوائی چیز ہے اور پرند کے نطفہ پر بھی باد اور ہوا کا غلبہ ہے لیکن دونوں میں صوری کوئی مشابہت نہیں ہے۔ چوں ز دست۔ مسلمان جو کار خیر کرتا ہے وہ جنت میں درختوں کی صورت میں نمودار ہوگا۔

[3] آب۔ انسان کے صبر کا پانی، پانی کی نہر کی صورت اور انسان کا جذبۂ محبت دودھ کی نہر کی شکل اختیار کریگا۔ ذوق۔ عبادت کا ذوق شہد کی نہر اور عشقِ الٰہی کی مستی اور شوق شراب کی نہر بنے گا۔ ایں سببہا۔ اِن نہروں کے اسباب اُن نہروں کے مشابہ نہیں ہیں۔ ایں سببہا۔ اِن چاروں نہروں کے اسباب جس طرح بندوں کے اختیار میں تھے یہ چاروں نہریں بھی جنتی کے اختیار میں ہونگی جس طرف جائیگا وہ رواں ہوجائینگی۔

ہر طرف خواہی رَوانش میکنی ‍ ‍ ‍ آں صِفت چوں مُبدِ جُنانش میکنی

جس طرف تو چاہے اُن کو جاری کرتا ہے ‍ ‍ ‍ وہ صفت جس طرح تھی ویسا ہی تو اُنسے کرتا ہے

چوںؔ[1] مَنیِ تو کہ در فرمانِ تُست ‍ ‍ ‍ نَسلِ آں در اَمرِ تو آیند چُست

جبکہ تیری مَنی تیرے حکم میں ہے ‍ ‍ ‍ اُس کی نسل تیرے حکم میں چُست ہے

می دَوَد بر اَمرِ تو فَرزندِ تو ‍ ‍ ‍ کہ مَنم جُزوت کہ کردیش گرو

تیرا لڑکا تیرے حکم پر دوڑتا ہے ‍ ‍ ‍ کہ میں تیرا جُزو ہوں، جو تو نے گروی رکھا تھا

آںؔ[2] صفت در اَمرِ تو بُود ایں جہاں ‍ ‍ ‍ ہم در اَمرِ تُست آں جُوہا رَواں

اِس دنیا میں یہ سبب تیرے حکم میں تھا ‍ ‍ ‍ وہ جاری نہریں بھی تیرے حکم میں ہیں

آں درختاں مر تُرا فرماں بَرَند ‍ ‍ ‍ کاں درختاں از صفاتت بابَرند

وہ درخت تیرا حکم بجا لائیں گے ‍ ‍ ‍ کیونکہ وہ درخت تیری صفتوں کی وجہ سے پھلدار ہیں

چوں باَمرِ تُست اینجا ایں صفات ‍ ‍ ‍ پس در اَمرِ تُست آنجا آں جزات

چونکہ اِس جگہ یہ صفتیں تیرے حکم میں ہیں ‍ ‍ ‍ تو تیرے وہ بدلے اُس جگہ تیرے حکم میں ہیں

چوں دستت زخم بر مَظلوم رُست ‍ ‍ ‍ آں درختے گشت زاں زقوم رُست

جب تیرے ہاتھ سے مظلوم پر زخم لگا ‍ ‍ ‍ وہ درخت بنا اس سے تھوہر اُگا

چوں زِ خشم آتش تو در دلہا زدی ‍ ‍ ‍ مایۂ نارِ جہنّم آمدی

چونکہ تو نے دلوں میں غصّہ سے آگ لگائی ‍ ‍ ‍ تو جہنّم کی آگ کا سرمایہ بنا

آتشتؔ[3] اینجا چو آدم سوز بُود ‍ ‍ ‍ آنچہ از وے زاد مَرد افروز بود

اِس جگہ تیری آگ چونکہ انسان کو جلانے والی تھی ‍ ‍ ‍ جو کچھ اُس سے پیدا ہوا وہ انسان کو جلانے والا تھا

آتشِ تو قصدِ مَردم میکُند ‍ ‍ ‍ نار کز وے زاد بر مَردم زَنَد

تیری آگ انسانوں کا قصد کرتی ہے ‍ ‍ ‍ جو آگ اس سے پیدا ہوئی انسانوں پر بھڑکتی ہے

آں سُخنہائے چو مار و کژدمت ‍ ‍ ‍ مار و کژدم گشت و میگیرد دُمت

وہ تیری باتیں، سانپ اور بچھو جیسی ‍ ‍ ‍ سانپ اور بچھو بنیں اور تیرا دم گھونٹتی ہیں

اَولیاء را داشتی در انتظار ‍ ‍ ‍ اِنتظارِ رستخیزت گشت بار

تو نے دوستوں کو انتظار میں رکھا ‍ ‍ ‍ قیامت کا اِنتظار تیرے لئے بار ہے

---

[1] چوں مَنی. انسان کو اپنے نطفہ پر اختیار ہے اِسی طرح اُس کا ثمرہ یعنی اولاد بھی حکم کے تابع ہوتی ہے. می دَوَد. اولاد باپ کے حکم کے مطابق عمل کرتی ہے اور سمجھتی ہے کہ ہم باپ کے جزو سے پیدا ہوئے ہیں جو اُس نے رحمِ مادر میں رکھ دیا تھا.

[2] آں صفت جن صفات سے وہ نہریں بنیں چونکہ وہ اختیاری تھیں لہٰذا نہروں پر بھی جنّتی کو اختیار حاصل ہوگا. درختاں. جنّت کے درخت بھی چونکہ انسان کی اختیاری صنعتوں سے بنے ہیں لہٰذا وہ بھی اختیار میں ہوں گے. چوں زدستت. جس طرح جنّت کی اشیاء انسان کی نیکیوں سے بنتی ہیں اِسی طرح دوزخ کے عذاب انسان کے گناہوں سے بنتے ہیں. زقوم تھوہر کا پھل جو جہنّمیوں کو کھلایا جائے گا. زخشم یعنی غصّہ جہنّم کی آگ کا سرمایہ بنتا ہے.

[3] آتشت. انسان کے غصّہ کی آگ انسانوں کو جلاتی ہے تو دوزخ کی آگ بھی انسانوں کو جلائے گی. سخنہائے. انسان کی وہ باتیں جو دوسروں کے لئے سانپ اور بچھو کا کام کرتی تھیں دوزخ کے سانپ اور بچھو بنیں گی. اولیاء. انسان دنیا میں دوستوں کو دھوکے دے کر منتظر بناتا تھا تو اِس اِنتظار سے اُس کے لئے حشر میں وہ اِنتظار پیدا ہوگا جو فیصلہ کی تاخیر سے اُس کے لئے انتہائی پریشانی کا سبب ہوگا.

وعدۂ فردا و پس فردائے تو
تیرا کل، اور پرسوں کا وعدہ
انتظارِ حشرت آمد وائے تو
تیرا حشر کا انتظار بنا، تجھ پر افسوس ہے

منتظر مانی دراں روزِ دراز
اُس لمبے دن میں تو منتظر رہے گا
در حساب و آفتابِ جاں گداز
حساب اور جان کو پگھلانے والے سورج میں

کاسماں را منتظر می داشتی
اس لئے تو نے آسمان کو منتظر رکھا
تخمِ "فردا رہ روم" می کاشتی
تو نے "کل کو راہ روی اختیار کرونگا" کا بیج بویا

خشمِ تو تخمِ سعیر و دوزخ ست
تیرا غصہ آگ اور دوزخ کا بیج ہے
ہیں بکش ایں دوزخت را کایں فخ ست
آگاہ! اپنی اِس دوزخ کو بجھا دے کیونکہ یہ جال ہے

کشتنِ ایں نار نبود جز بنور
اس آگ کو بجز نور کے نہیں بجھایا جا سکتا
نورُکَ اَطفا نارنا نحنُ الشکور
تیرے نور نے ہماری آگ بجھا دی ہم شکر گذار ہیں

گر تو بے نور آوری حلمے بدست
اگر تو بغیر نور کے بُردباری اختیار کرے گا
آتشت زندہ ست و در خاکستر ست
تیری آگ زندہ ہے اور راکھ میں (دبی) ہے

آں تکلف باشد و روپوش ہیں
خبردار! وہ تکلف اور ڈھکن ہوگا
نار را نکشد بغیر نورِ دیں
آگ کو دین کے نور کے سوا کوئی نہیں بجھا سکتا

تا نہ بینی نورِ دیں ایمن مباش
جب تک تو دین کا نور نہ دیکھے مطمئن نہ ہو
کاتشِ پنہاں شود یک روز فاش
کیونکہ دبی ہوئی آگ ایک دن کھل جائیگی

نور آب دان و ہم بر آب چفس
نور کو پانی سمجھ اور پانی سے وابستہ ہو جا
چونکہ داری آب از آتش مترس
جب تو پانی رکھتا ہے آگ سے نہ ڈر

آب آتش را کشد کاتش بخو
پانی آگ کو بجھا دیتا ہے، کیونکہ آگ عادتاً
می بسوزد نسل و فرزندانِ او
اس کی نسل، اور اولاد کو جلا دیتی ہے

سوئے آں مرغابیاں رو روز چند
کچھ دن اُن مرغابیوں کی طرف جا
تا ترا در آبِ حیوانی کشند
تاکہ وہ تجھے آبِ حیات میں لے جائیں

مرغِ خاکی مرغِ آبی ہم تن اند
خاکی، اور آبی پرند یکساں جسم کے ہیں
لیک ضد انند و آب و روغن اند
لیکن ایک دوسرے کی ضد ہیں اور پانی اور تیل ہیں

۱؎ وعدہ۔ دوستوں سے جھوٹے وعدے کرکے ان کو انتظار کی تکلیف میں مبتلا کرتا تھا تو حساب کے انتظار میں خود پریشان ہوگا۔ آفتاب۔ سورج سوا نیزے کی بلندی پر اُس کے سر پر ہوگا۔ تو نے عبادت کے جھوٹے وعدے کرکے آسمان والوں کو منتظر بناتا تھا۔ رہ روم۔ یعنی راہِ ہدایت پر چلوں گا۔ خشم۔ انسان کا غصہ دوزخ کا بیج ہے اور انسان کے لئے ہلاکت کا جال ہے۔ فخ۔ جال۔

۲؎ کشتن۔ انسان غصہ کی آگ کو دین کے نور سے بجھا سکتا ہے۔ نورک۔ حدیث شریف میں ہے کہ مومن جب پلصراط پر سے گذرے گا تو جہنم کہے گی اے مومن تو بجلد گزر جا تیرے نور نے میری آگ بجھا دی ہے۔ مولانا فرماتے ہیں کہ ہم شکر گذار ہیں کہ اے مُرشد تیرے نورِ دین نے ہمارے غصہ کی آگ کو بجھا دیا ہے۔ گر تو۔ اگر کوئی شخص اپنی طبعی بُردباری سے غصہ کی آگ کو بجھانا چاہے گا تو وہ راکھ میں دب جائے گی، بالکل نہ بجھے گی۔ روزے فاش۔ چونکہ وہ بالکل نہیں بجھی ہے کسی وقت نمودار ہو جائے گی۔ نور دین کے نور کو اُس آگ کو بجھانے کا پانی سمجھ اگر وہ حاصل ہو جائے تو پھر آگ سے خطرہ نہیں ہے۔

۳؎ آب۔ پانی آگ کو بجھاتا ہے اسی لئے آگ اُس کی پیداوار کو جلا دیتی ہے۔ فرزنداں۔ یعنی نباتات۔ مرغابیاں۔ یعنی وہ اہل اللہ جو دین کے نور میں غرق ہیں۔ مرغِ خاکی۔ لیکن یہ سمجھ لو کہ حقیقی اہل اللہ اور بناوٹی بظاہر یکساں ہیں لیکن دونوں متضاد ہیں ایک پانی ہے تو دوسرا تیل جو آگ کو اور پھیلا دیتا ہے۔

ہر یکے بر اصلِ خود رانندہ اند[سلہ]
ہر ایک اپنی اصلیت پر چلانے والا ہے

اِحتیاطے کُن بہم مانندہ اند
احتیاط کر، (دونوں) باہمی مشابہ ہیں

ہمچناں کہ وسوسہ و وحیِ اَلست
جیسا کہ وسوسہ اور الست کا الہام

ہر دُو معقول اند لیکن فرق ہست
دونوں عقلی ہیں لیکن (دونوں میں) فرق ہے

ہر دُو دلّالانِ بازارِ ضمیر
دونوں دل کے بازار کے دلّال ہیں

رختہا را می ستایند اے امیر
اے امیر! دونوں سامان کی تعریف کر رہے ہیں

گر تو صرّافِ دلی فکرت شناس
اگر تو دل کا صرّاف ہے اپنے فکر کو پہچان

فرق کُن سِرِّ دو فکرت چوں نخاس
بردہ فروش کی طرح اپنے دونوں فکروں کے بھید میں فرق کر

ور ندانی ایں دُو فکرت از گماں
اگر تو گمان سے ان دونوں فکروں کو نہ سمجھ سکے

لا خلابہ گوئی و مشتاب و مراں
"دھوکا نہ ہو" کہہ دے اور جلدی نہ کر اور آگے نہ بڑھا

تا نماند در تفکر جانِ تو
تاکہ تیری جان فکر میں نہ پڑے

غبن ناید بر تو و بر خانِ تو
تجھ پر اور تیرے گھر پر ٹوٹا نہ آئے

## حیلۂ دفعِ مغبون[سلہ] شدن در بیع و شری

خرید و فروخت میں دھوکا کھا جانے کے دفعیہ کی تدبیر

آں یکے یارے پیمبر را بگفت
ایک صحابی نے پیغمبر سے عرض کیا

کہ منم در بیعہا با غبن جفت
کہ میں معاملات میں ٹوٹے سے دوچار ہوتا ہوں

مکرِ ہر کس کو فروشد یا خرد
جو شخص بیچتا ہے یا خریدتا ہے اس کی مکاری

ہمچو سحر ست و ز رَہم می بَرد
جادو کی طرح ہے، اور مجھے گمراہ کر دیتا ہے

گفت در بیعے کہ ترسی از غرار
فرمایا کہ جس معاملہ میں تو دھوکے سے ڈرے

شرط کُن سہ روز خود را اختیار
تین دن کے لئے اپنے لئے خیار کی شرط کر لے

کہ تأنّی[سلہ] ہست از رحمٰن یقیں
کیونکہ آہستہ روی یقیناً خدا کی جانب سے ہے

ہست تعجیلت ز شیطانِ لعیں
تیری جلد بازی ملعون شیطان کی جانب سے ہے

پیشِ سگ چوں لقمۂ ناں افگنی
تو جب کتے کے سامنے روٹی کا ٹکڑا ڈالتا ہے

بُو کند آنگہ خورد اے معتنی
اے خور شناس! وہ سونگھتا ہے پھر کھاتا ہے

---

مِنَ الشَّیطان یعنی توقف کرنا اللہ کی جانب سے اور جلد بازی کرنا شیطان کی جانب سے ہے۔ پیشِ سگ۔ کتے کو لقمہ ڈالو تو وہ جلدی سے نہیں کھاتا بلکہ اس کو سونگھتا ہے

سلہ ہر یکے۔ حقیقی شیخ اور مزوّر شیخ اپنے اپنے راستہ پر چلاتے ہیں۔ ہمچناں۔ اس کی مثال وسوسہ اور الہام ہے دونوں عقلی اور غیر محسوس چیزیں ہیں لیکن دونوں میں بہت بڑا فرق ہے۔ وحی یعنی الہام اَلَست یعنی عہدِ الست کی قسم کا الہام بہتر وسوسہ۔ اور الہام دونوں دل کے بازار میں آکر اپنے اپنے سامان کی تعریف کرتے ہیں تاکہ انسان ان کی طرف راغب ہو جائے۔ نخاس۔ غلام فروش۔ لا خلابہ۔ "دھوکا نہ ہو" یہ جملہ خریدار اس وقت بولتا ہے جبکہ چیز کی اچھائی برائی کا فوری فیصلہ نہ کر سکے اور اپنے لئے اختیار لے لے کہ تین دن تک مجھے اختیار ہے کہ میں اس معاملہ کو باقی رکھوں یا فسخ کر دوں۔

سلہ مغبون۔ وہ شخص جو معاملے میں نقصان میں ہو۔ یارے۔ حدیث شریف میں ہے کہ منعم بن حبان تمیمی رضی اللہ عنہ نے آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا کہ میں کاروباری ہوں اور معاملے میں دھوکا کھا جاتا ہوں تو آنحضورؐ نے فرمایا کہ تم معاملہ کرتے وقت یہ کہہ دیا کرو۔ لَا خِلَابَةَ وَلِیَ الْخِیَارُ ثَلَاثَةَ اَیَّامٍ دھوکا نہ ہو مجھے تین دن تک کا اختیار ہے۔ غرار۔ دھوکا۔

سلہ تأنّی۔ توقف، جلد بازی نہ کرنا۔ حدیث شریف میں ہے اَلتَّاَنِّیْ مِنَ الرَّحْمٰنِ وَالْعَجَلَۃُ

اُو[۵۱] بہ بینی بُو کند ما با خِرد | رَو بہ بُویش خوش بعقلِ منتقد
وہ ناک سے سونگھتا ہے، ہم عقل سے | جا اُسکو پرکھی ہوئی عقل سے اچھی طرح سونگھ لے

با تأنّی گشت موجود از خدا | تا بشش روز ایں زمین و چرخہا
خدا کی جانب سے آہستگی کے ساتھ موجود ہوئے | چھ دن میں یہ زمین اور آسمان

ورنہ قادر بود کز کُن فیکُوں | صد زمین و چرخ آوردے برون
ورنہ وہ قادر تھا، کہ کُن فیکُون کے ذریعہ | سینکڑوں زمین اور آسمان پیدا کر دیتا

آدمی[۵۲] را اندک اندک آں ہُمام | تا چہل سالش کُند مردِ تمام
وہ شہنشاہ، آدمی کو رفتہ رفتہ | اُس کے چالیس سال میں پورا مرد بناتا ہے

گرچہ قادر بود کاندر یک نفس | از عدم پرّاں کُند پنجاہ کس
اگرچہ وہ قادر تھا، کہ ایک دم میں | عدم سے پچاس شخص روانہ کر دے

بُود عیسیٰؑ را دمے کز یک دعا | بے توقف زندہ کردے مُردہ را
(حضرت) عیسیٰؑ کی ایسی پھونک تھی کہ ایک دعا سے | مُردے کو بلا توقف زندہ کر دیتے

خالقِ عیسیٰؑ نہ بتواند کہ اُو | بے توقف مردم آرد تو بتو
(کیا حضرت) عیسیٰ کا پیدا کرنے والا نہیں کر سکتا کہ وہ | بے توقف تہ بہ تہ انسان پیدا کر دے

ایں تأنّی از پئے تعلیمِ تُست | کہ طلب آہستہ باید بے شکست
یہ آہستہ روی، تیری تعلیم کے لئے ہے | اس لئے کہ طلب آہستہ اور مسلسل چاہیئے

جُو یکے کوچک کہ دائم می رود | نے نجس گردد نہ گندہ می شود
وہ چھوٹی سی نہر جو ہمیشہ جاری رہتی ہے | (وہ) نہ تو ناپاک ہوتی ہے نہ گندی

زیں تأنّی زاید اقبال و سُرور | ایں تأنّی بیضہ دولت چوں طیور
یہ آہستہ روی اقبال (مندی)، اور خوشی پیدا کرتی ہے | یہ آہستہ روی انڈا ہے (اور) دولت، پرندوں کی طرح ہے

مرغ[۵۳] کے ماند بہ بیضہ اے عنید | گرچہ از بیضہ ہمی آید پدید
اے سرکش! پرندہ انڈے سے کب مشابہ ہے؟ | اگرچہ وہ انڈے سے پیدا ہوتا ہے

باش تا اجزائے تو چوں بیضہا | مرغہا زایند اندر انتہا
ٹھہر کہ تیرے اجزاء انڈوں کی طرح | آخر میں پرند جنیں

بیضۂ مار ارچہ ماند در شَبہ | بیضۂ گنجشک را، دور ست رہ
سانپ کا انڈا اگرچہ مشابہت میں یکساں ہے | چڑیا کے انڈے سے (لیکن دونوں میں) بہت فرق ہے

---

۵۱ آو۔ جس طرح کتا ناک سے سونگھتا ہے، ہمیں عقل کے ذریعہ اس بات کو پرکھنا چاہیئے منتقد پرکھی ہوئی۔ با تأنّی۔ اللہ تعالٰی نے زمین و آسمان کو چھ روز میں آہستہ آہستہ بنایا ہے۔ کن۔ یعنی امرِ خداوندی جس کو چیز فوراً وجود میں آجاتی ہے۔

۵۲ آدمی۔ انسان کے قویٰ چالیس سال میں مکمل ہوتے ہیں گرچہ۔ خدا کو یہ قدرت ہے، کہ ایک لمحہ میں سینکڑوں مکمل انسان پیدا کر دے۔ بود عیسیٰ۔ ایک پھونک سے مکمل انسان کو زندہ کر دیتے تھے۔ ایں تأنّی۔ اللہ کے عمل میں آہستگی انسانوں کی تعلیم کے لئے ہے کہ وہ بھی کاموں میں یہی طریقہ اختیار کریں۔ بے شکست۔ مسلسل۔ جو یک۔ چھوٹی سی نہر جو آہستہ آہستہ مسلسل جاری رہتی ہے کبھی نجس اور گندی نہیں ہوتی۔ زیں۔ آہستہ روی سے اقبال اور سرور حاصل ہوتا ہے اور نیک بختی کی دولت حاصل ہوتی ہے۔

۵۳ مرغ۔ آہستہ روی کا سے نیک بختی کی دولت پیدا ہوتی ہے یہ ایسا ہی ہے جیسا کہ انڈے سے پرند پیدا ہوتا ہے حالانکہ دونوں میں کوئی صوری مشابہت نہیں ہے۔ بیضہ مار۔ جس طرح عمل اور اس کے نتیجہ میں مشابہت ضروری نہیں ہے اسی طرح یہ بھی سمجھنا چاہیئے کہ بظاہر دو عمل صورت میں یکساں ہوتے ہیں لیکن انکے نتائج مختلف ہوتے ہیں جیسا کہ سانپ اور چڑیا کا انڈا۔

دانی اے عاقل کہ مانندِ سینؔ بہ شین ۵۱ | در نوشتن لیک در نقطہ ببین
اے عقلمند! تو جانتا ہے کہ سین شین کے مشابہ ہے | لکھنے میں، لیکن نقطہ پر غور کر لے

دانۂ آبی بدانۂ سیب نیز | گرچہ ماند فرقہا داں اے عزیز
بہی کا بیج بھی سیب کے بیج سے | اگرچہ مشابہ ہے (لیکن) اے عزیز! بہت فرق سمجھ

برگہا ہم رنگ باشد در نظر | میوہا ہر یک بود نوعِ دگر
پتے دیکھنے میں ایک رنگ کے ہوتے ہیں | ہر ایک کا پھل دوسری قسم کا ہوتا ہے

برگہائے جسمہا مانندہ اند | لیک ہر جانے بریعے زندہ اند
پتے (یعنی) جسم (باہم) مشابہ ہیں | لیکن ہر جان مختلف پیداوار کے ساتھ زندہ ہے

خلق در بازار یکساں میروند | آں یکے در ذوق و دیگر دردمند
لوگ، بازار میں یکساں جاتے ہیں | (لیکن) انہیں سے ایک شوق سے دوسرا آبکینہ کے

ہمچناں ۵۲ در مرگ یکساں میرویم | نیم در خسران و نیمے خسرویم
اسی طرح موت (کے بازار) میں ہم یکساں جاتے ہیں | ہم میں سے نصف ٹوٹے میں ہیں اور نصف شاہ ہیں

ایں سخن پایاں ندارد باز گو | از بلالؓ و از ہلال و کارِ او
اِس بات کا خاتمہ نہیں ہے پھر کہہ | (حضرت) بلالؓ اور ہلال اور انکے کارنامے کی بات

## وفات یافتنِ بلال رضی اللہ عنہ باشادی و طرب

حضرت بلال رضی اللہ عنہ کا خوشی اور مستی کی حالت میں وفات پانا

چوں بلالؓ از ضعف شد ہمچوں ہلال | رنگِ مرگ افتاد بر روئے بلالؓ
جب حضرت بلالؓ کمزوری سے چاند کی طرح ہو گئے | (حضرت) بلالؓ کے چہرے پر موت کے آثار آ گئے

جفت ۵۳ او دیدش بگفتا واحرب | پس بلالش گفت نے نے واطرب
انکی بیوی نے اُن کو دیکھا کہا ہائے لُٹ گئے | تو (حضرت) بلالؓ نے اُنسے کہا نہیں نہیں خوشی ہے

تا کنوں اندر حرب بودم ز زیست | تو چہ دانی مرگ چہ عیش ست وچیست
اب تک میں زندگی سے مصیبت میں تھا | تو کیا جانے موت میں کسقدر عیش ہے اور کیا چیز ہے؟

ایں ہمی گفت و رخش در عینِ گفت | نرگس و گلبرگ و لالہ می شگفت
وہ یہ کہہ رہے تھے اور گفتگو کے درمیان انکا چہرہ | نرگس اور گلاب کی پتیوں اور لالہ کی طرح) کھل رہا تھا

تابِ رُو و چشمِ پُر انوارِ او | می گواہی داد بر گفتارِ او
چہرے کی رونق اور ان کی پُر نور آنکھیں | اُن کے قول پر گواہی دے رہی تھیں

---

۵۱ سین اور شین، بہی کا بیج اور سیب کا بیج بظاہر یکساں ہیں لیکن نتیجے مختلف ہیں۔ برگہا۔ بظاہر درختوں کے پتے یکساں نظر آتے ہیں لیکن اُن پر پھل مختلف آتے ہیں۔ جسمہا۔ اسی طرح انسانوں کے جسم یکساں ہیں لیکن اعمال کے نتائج روح پر مختلف مرتب ہوتے ہیں۔

۵۲ ہمچناں۔ اسی طرح نیک اور بد کی موت یکساں نظر آتی ہے لیکن موت کے نتائج ہر شخص پر مختلف مرتب ہوتے ہیں، ہمچوں ہلال۔ یعنی پہلی رات کے چاند کی طرح زرد اور کمزور ہو گئے۔ رنگِ مرگ۔ موت کے آثار۔

۵۳ جفت۔ بیوی۔ واحرب۔ یعنی میں لُٹ گئی۔ واطرب۔ یعنی خوشی کا وقت ہے۔ ز زیست۔ زندگی مصائب کا سبب تھی موت عیش و عشرت کا سبب ہے۔ ایں ہمی گفت۔ یعنی حضرت بلالؓ کے حالات اُن کی بات کی گواہی دے رہے تھے اور موت کے بہترین آثار اُن پر مرتب ہو رہے تھے۔

ہر سیہ[1] دل خود سیہ دیدے ورا　　مردمِ دیدہ سیہ آمد چرا

ہر سیہ دل ان کو کالا دیکھتا　　آنکھ کی پتلی کالی کیوں واقع ہوئی ہے؟

مردمِ نادیدہ آمد رُو سیاہ　　مردمِ دیدہ بُوَد مرآتِ ماہ

نابینا، انسان رُوسیاہ ہوئے　　آنکھوں والے چاند کا آئینہ ہوتے ہیں

خود کہ بیند مردمِ دیدہ ترا　　در جہاں جز مردمِ دیدہ فزا

آپ کو آنکھ کی پتلی کون سمجھ سکتا ہے　　دنیا میں سوائے روشنی بڑھانے والی پتلی کے؟

چوں بغیر مردمِ دیدہ اش ندید　　پس بغیر او کہ در رنگش رسید

جبکہ اُن (بلال رضؓ) کو آنکھ کی پتلی کے علاوہ کوئی نہ سمجھ　　تو اُس (آنکھ کی پتلی کے) سوا کون اُن بلالؓ کے رنگ کو

پس[2] جز او جملہ مقلد آمدند　　در صفاتِ مردمِ دیدہ بلند

اُن (آنکھ کی پتلی) کے علاوہ سب مقلد ہیں　　بلند آنکھ کی پتلی کی صفات کے بارے میں سمجھ سکتا ہے

گفت جفتش الفراق اے خوش خصال　　گفت نے نے الوصال ایں فصال

اُنکی بیوی نے کہا اے خوش خصلت! جدائی ہے　　اُنھوں نے فرمایا، نہیں نہیں یہ جدائی وصال ہے

گفت جفت امشب غریبے[3] میروی　　از تبار و خویش غائب میشوی

بیوی نے کہا، آج کی رات مسافر بنکر جا رہے ہو　　خاندان اور اپنوں سے غائب ہو رہے ہو

گفت نے نے بلکہ امشب جانِ من　　میرسد خود از غریبی در وطن

اُنھوں نے فرمایا نہیں نہیں بلکہ آج کی رات میری جان　　خود مسافرت سے وطن میں جا رہی ہے

گفت اے جان و دلم واحسرتا　　گفت نے نے جانِ من یا دولتاہ

اُنھوں نے عرض کیا اے میری جان اور دل افسوس ہے　　اُنھوں نے فرمایا نہیں نہیں اے میری جان! بڑی خوش نصیبی ہے

گفت رُویت را کجا بینیم ما　　گفت اندر حلقۂ خاصِ خدا

اُنھوں نے عرض کیا ہم آپ کا چہرہ کہاں دیکھیں گے　　فرمایا خدا کے خاص حلقہ میں

حلقۂ خاصش بتو پیوستہ است　　گر نظر بالا کُنی نے سوئے پست

اُس کا خاص حلقہ تجھ سے جڑا ہوا ہے　　اگر تو اوپر کو نظر رکھے نہ کہ پستی کی جانب

اندراں حلقہ ز ربُّ العالمین　　نور می تابد چو در حلقہ نگیں

اُس حلقہ میں ربّ العالمین کا　　نور اس طرح چمکتا ہے جیسا کہ (انگوٹھی کے) حلقہ میں نگینہ

---

حلقہ۔ وہ مقام جس میں مومنین کو جگہ ملے گی ہر مومن دیکھ سکتا ہے اگر وہ اپنی نظر بلند رکھے اور پستی کی طرف نہ دیکھے۔ اندراں۔ اُس حلقہ میں اللہ کی خاص تجلی ہوگی۔

[1] جن کا دل سیاہ ہے وہ بلال رضؓ کو سیاہ رُو دیکھتے ہیں لیکن کسی چیز کا کالا رنگ اُس کی حقارت کی دلیل نہیں ہے آنکھ کی پتلی سیاہ ہے لیکن اُسکی فضیلت ظاہر ہے اندھا رُوسیاہ ہے اور پتلی والا چاند کا آئینہ ہے۔ خود کہ۔ یعنی بلال رضؓ کو آنکھ کی پتلی جیسا افضل وہی ذات گرامی سمجھ سکتی تھی جس کو خود تمام انسانوں میں وہی مرتبہ حاصل ہے جو آنکھ کی پتلی کو تمام اعضا میں حاصل ہے یعنی آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابۂ کرام۔ چوں۔ حضرت بلال رضؓ کے حقیقی اوصاف کو آنحضورؐ اور صحابہ سمجھ سکے۔

[2] پس۔ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہؓ کے علاوہ دوسرے لوگ اُن کے صحیح مرتبہ کو حقیقی طور پر نہیں جان سکتے صرف تقلیدی طور پر اُن کو جانتے ہیں خصال۔ خصلت کی جمع ہے۔ عارضہ فصال۔ جدائی یعنی موت۔

[3] غریبے۔ یعنی آپ تنہا رخصت ہو کر مسافر بن رہے ہیں۔ تبار۔ خاندان۔ غریبی۔ دنیا، مسافرت کی جگہ۔ وطن۔ عالم آخرت اصل وطن ہے۔ حلقہ۔ مومنین کے بارے میں فرمایا گیا ہے۔ فِی مَقْعَدِ صِدْقٍ عِنْدَ مَلِيكٍ مُّقْتَدِرٍ۔ یعنی وہ مقتدر شہنشاہ کے پاس سچائی کی جگہ میں ہونگے۔

گفت ویران گشت این خانہ دریغ — گفت اندر مہ نگر منگر بمیغ

انہوں نے عرض کیا افسوس ہے یہ گھر ویران ہو گیا — فرمایا چاند کو دیکھو، ابر کو نہ دیکھ

## حِکمت ویران گشتنِ تن بمرگ

موت کی وجہ سے جسم کے برباد ہونے کی حکمت

کرد ویران تا کُند معمور تر — قوم انبہُ بود و خانہ مختصر

ویران کیا، تاکہ زیادہ آباد کرے — لوگ زیادہ تھے، اور گھر مختصر (تھا)،

مَن چو آدمؑ بُودم اوّل حبسِ کرب — پُر شد اکنوں نسلِ جانم شرق و غرب

میں شروع میں (حضرت) آدمؑ کی طرح بے چینی میں تھا — اب میری جان کی نسل سے مشرق و مغرب بھر گئی

من گدا بُودم دریں خانہ چو چاہ — شاہ گشتم قصر باید بہرِ شاہ

میں اس کنویں جیسے گھر میں فقیر تھا — میں شاہ ہو گیا، بادشاہ کے لئے قلعہ چاہیے

قصرہا خود مر شہاں را مانِس ست — مُردہ را خانہ و مکاں گورے بس ست

قلعے، شاہوں کے لئے مانوس ہیں — مُردے کیلئے ایک قبر گھر اور مکان کافی ہے

انبیاء را تنگ آمد ایں جہاں — چوں شہاں رفتند اندر لامکاں

انبیاء کے لئے یہ جہان تنگ ہو گیا — (تو) شاہوں کی طرح لامکان میں چلے گئے

مُردگاں را ایں جہاں بنمود فر — ظاہرش زفت و بمعنی تنگ تر

مُردوں کو اس جہان نے شان و شوکت دکھائی — جس کا ظاہر وسیع ہے اور حقیقتاً بہت تنگ ہے

گر نبودے تنگ ایں افغان ز چیست — چوں دوتا شد ہر کہ درو بیش زیست

اگر وہ تنگ نہ ہوتا، تو یہ چیخ پکار کیوں ہے؟ — جو اس میں زیادہ جیتا ہے دوہرا کیوں ہو جاتا ہے؟

در زمانِ خواب چوں آزاد شُد — زاں مکاں بنگر کہ جاں چوں شاد شد

نیند کی حالت میں جب آزاد ہو جاتا ہے — اس مکان سے، دیکھ جان کیسی خوش ہوتی ہے؟

ظالم از ظلمِ طبیعت باز رست — مرد زندانی ز فکرِ حبس جست

ظالم طبیعت کے ظلم سے چھوٹ گیا — قیدی، قید کی فکر سے نکل گیا

ایں زمین و آسمانِ بس فراخ — سخت تنگ آمد بہنگامِ مناخ

یہ زمین اور آسمان جو بہت وسیع ہیں — ڈیرہ ڈالنے کے وقت بہت تنگ نکلے

چشم بند آمد فراخ و سخت تنگ — خندہ اُو گریہ فخرش جملہ ننگ

(یہ دنیا) بہت وسیع اور بہت تنگ نظر بندی ہے — اُس کی ہنسی رونا ہے اُس کا فخر ذلت ہے

ف۱ خانہ یعنی جسم۔ مہ۔ یعنی روح۔ میغ۔ ابر یعنی جسم۔ ویراں۔ ویرانی کے بعد نئی تعمیر ہوتی ہے۔ قوم۔ یعنی میں اب معارف اور اسرار کا خزانہ بن گیا تھا اس جسم میں اُس کی گنجائش نہ تھی۔ چو آدمؑ۔ حضرت آدمؑ تنہائی سے گھبرائے تب حضرت حوّا اور نسل کی پیدائش ہوئی۔ نسلِ جانم۔ یعنی روح کے ثمرات۔ خانہ چو چاہ۔ جسم اندھیرے کنویں کی طرح ہے۔

ف۲ قصرہا۔ میں جب تک گدا تھا اس حقیر جسم میں میری روح رہ سکتی تھی اب جبکہ معارف اور اسرار کی وجہ سے شاہ بن گیا ہوں تو قصرِ بلند کی ضرورت ہے۔ انبیاء۔ انبیاءؑ بھی اسی وجہ سے دنیا کو ترک کر کے آخرت کی طرف روانہ ہو جاتے ہیں۔ مُردگاں۔ جو مُردہ دل ہیں ان کے لئے یہ دنیا شان و شوکت والی ہے، یہ دنیا اہلِ دنیا کیلئے وسیع اور اہلِ باطن کے لئے بہت تنگ ہے۔

ف۳ گر نبودے۔ اگر دنیا تنگ نہیں ہے تو پھر اس کے باشندوں میں شور و غل کیوں ہے اور یہ بڑھاپے میں کیوں جھکے جاتے ہیں جھکنا تو مکان کی تنگی سے ہوتا ہے۔ آیں۔ دنیا کی تنگی کا احساس اُس وقت ہوتا ہے جب انسان سوتا ہے اور اُسکی روح آزاد ہو جاتی ہے۔ چشم بند۔ دنیا جو حقیقتاً تنگ ہے۔

## تشبیہِ دنیا کہ بظاہر فراخ ست و بمعنی تنگ و تشبیہ خواب کہ

دنیا کی تشبیہ جو بظاہر وسیع، اور حقیقتاً تنگ ہے اور خواب کی تشبیہ کہ

## خلاصی ست از تنگی

وہ تنگی سے نجات ہے

ہمچو[۱] گرمابہ کہ تفتیدہ بُوَد — اندر آئی جانت بخسیدہ بُوَد

حمام کی طرح، جو گرم ہو — تو اندر آئے، تیری جان پژمردہ ہوتی ہے

گرچہ گرمابہ عریض ست و طویل — زاں تپش تنگ آیدت جان و کلیل

اگرچہ حمام چوڑا اور لمبا ہے — اس گرمی سے تیری جان تنگ اور عاجز آجاتی ہو

تا بروں نائی نہ بگشاید دلت — پس چہ سود آمد فراخی منزلت

جب تک تو باہر نہیں آتا ہے تیرا دل نہیں کھلتا — تو جگہ کی وسعت سے تجھے کیا فائدہ ہے!

یا کہ کفشِ تنگ پوشی اے غوی — در بیابانِ فراخے می روی

یا کہ اے گمراہ! تو تنگ جوتہ پہنے — اور وسیع جنگل میں تو چلے

آں فراخیِ بیاباں تنگ گشت — بر تو زنداں آمد آں صحرا و دشت

جنگل کی وہ وسعت تنگ ہو جائے گی — وہ جنگل، اور میدان تیرے لئے قید خانہ ہوگا

ہر[۲] کہ دید او مر ترا از دور گفت — کو دراں صحرا چو لالہ بر شگفت

جس نے تجھے دور سے دیکھا، کہا — وہ اس جنگل میں لالے کی طرح کھلا ہے

او نمیداند کہ تو چوں ظالماں — از بروں در گلشنی، جاں در فغاں

وہ نہیں سمجھتا کہ تو ظالموں کی طرح — باہر سے چمن میں ہے، جان فریاد میں ہے

خوابِ تو آں کفش بیروں کردن ست — کہ زمانے جانت آزاد از تن ست

تیری نیند اس جوتے (جسم) کو اتار دینا ہے — کیونکہ اس وقت تیری جان جسم سے آزاد ہے

اولیاء را خواب مُلک ست اے فلاں — ہمچو آں اصحابِ کہف اندر جہاں

اے فلاں! اولیاء کیلئے نیند سلطنت ہے — جس طرح دنیا میں اصحابِ کہف

خواب[۳] می بینند و آنجا خواب نے — در عدم در می روند و باب نے

وہ خواب دیکھتے ہیں اور وہاں نیند نہیں ہے — وہ عدم میں چلے جاتے ہیں اور دروازہ نہیں ہے

خانۂ تنگ و دروں جاں چنگلوک — کرد ویراں تا کند قصرِ ملوک

گھر تنگ ہے اور اندر جان اپاہج ہے — اس کو ویران کیا، تاکہ شاہوں کا محل بنائے

---

[۱] ہمچو گرمابہ۔ دنیا کو وسیع بھی اور تنگ بھی بتایا ہے اس کو مثالوں سے سمجھاتے ہیں، حمام جو گرم ہوتا ہے تو باوجود وسعت کے اس میں طبیعت تنگ ہوتی ہے تو وہ وسیع بھی ہے اور تنگ بھی۔ تفتیدہ۔ تفتیدن اور تفسیدن گرم ہونا۔ بخسیدہ۔ بخسیدن، پژمردہ ہونا۔ یا کہ۔ وسیع جنگل میں اگر کوئی تنگ جوتہ پہن کر چلے تو وہ جنگل وسیع بھی ہو اور اس کے لئے تنگ بھی ہو یہی حال دنیا کا ہے کہ وسعت کے باوجود تنگ ہے۔

[۲] ہر کہ۔ وسیع جنگل میں تنگ جوتے والے کو جو دیکھے تو کہے گا کہ بہت آرام سے ہے حالانکہ وہ یہ نہیں جانتا کہ وہ ظالموں کی طرح ہے جو بظاہر خوش نظر آتے ہیں مگر انکی روح آہ و فغاں کرتی ہے۔ خواب۔ انسان جب نیند میں ہوتا ہے تو گویا اس کے پاؤں سے تنگ جوتا اتر جاتا ہے اور اولیاء کی روح حالتِ بیداری میں اس طرح آزاد رہتی ہے جس طرح عوام کی روح نیند کی حالت میں، اسکی مثال اصحاب کہف کی ہے جو دنیا کے لحاظ سے نیند میں تھے اور آخرت کے اعتبار سے بیدار تھے۔

[۳] خواب۔ اولیاء حالتِ بیداری میں خواب دیکھتے ہیں اور ملکِ عدم کی سیر کرتے رہتے ہیں جس کا کوئی دروازہ نہیں ہے خانۂ تنگ۔ حضرت بلال نے فرمایا زندگی کی

چنگلوکم چوں جنین[1] اندر رحم
میں ایڈرن ہوں، جیساکہ رحم میں بچہ

نہ مہِ گشتم شد ایں نقلاں مہم
مجھے نو مہینے ہو گئے ہیں یہ انتقال ضروری ہے

گر نباشد دردِ زہ بر مادرم
اگر میری ماں کو دردِ زہ نہ ہوتا

مَن دریں زنداں میانِ آذرم
میں اِس قیدخانہ میں آگ میں ہوتا

مادرِ طبعم زدردِ مرگِ خویش
میری مادرِ طبیعت اپنی موت کے درد سے

می کُند زہ تا رہد بَرہ زمیش
زہ میں ہے تاکہ بھیڑ کا بچہ بھیڑ سے نکل آئے

تا چَرد آں بَرہ در صحرائے سبز
تاکہ وہ بھیڑ کا بچہ سرسبز میدان میں پہنچے

ہیں رحم بکشا کہ گشت آں بَرہ گبز
ہاں رحم کو کھول کیونکہ وہ بھیڑ کا بچہ فربہ ہو گیا ہے

دردِ زہ[2] گر رنجِ آبستاں بُوَد
دردِ زہ، اگرچہ حاملہ کے لئے موجبِ تکلیف ہوتا ہے

بر جنین اشکستنِ زنداں بُوَد
بچے کے لئے قیدخانہ کا ٹوٹنا ہوتا ہے

حاملہ گریاں زِ زہ کاَینَ المناص
حاملہ دردِ زہ سے روتی ہے کہ بچاؤ کی جگہ کہاں ہے

واں جنین خنداں کہ پیش آمد خلاص
اور وہ بچہ ہنستا ہے کہ چھٹکارا درپیش ہے

ہر چہ زیرِ چرخ ہستند اُمہات
جو مائیں آسمان کے نیچے ہیں

از جماد و از بہیمہ و ز نبات
جمادات، اور حیوانات، اور نباتات سے

ہر یکے[3] از دردِ غیرے غافل اند
ہر ایک دوسرے کے درد سے غافل ہے

جز کسانے کہ نبیہ و عاقل اند
سوائے اُن کے جو خبردار اور عقلمند ہیں

آنچہ کوسہ داند از خانہ کساں
جو بچی داڑھی والا لوگوں کے گھر کے بارے میں جانتا ہے

بلمہ از خانہ خودش کے داند آں
لمبی داڑھی والا اپنے گھر کے بارے میں بھی کب جانتا ہے؟

آنچہ صاحبدل بداند حالِ تو
صاحبِ دل جو کچھ تیرے حال کے بارے میں جانتا ہے

تو ز حالِ خود ندانی اے عمو
اے بچا! تو خود (ویسا) اپنی حالت کو نہیں جانتا ہے

آنچہ بیند در جبینت اہلِ دل
صاحبِ دل، جو کچھ تیری پیشانی میں دیکھتا ہے

کے بہ بینی در خود لے از خود خجل
اے اپنے آپ سے شرمندہ! تو خود اپنے بارے میں کب جانتا ہے؟

## بیان آنکہ ہر چہ غفلت و کاہلی و تاریکی ست ہمہ از تن ست کہ ارضی و سفلی ست

اِس کا بیان کہ جو کچھ غفلت اور سستی اور تاریکی ہے سب جسم کی وجہ سے ہے کیونکہ وہ ارضی اور سفلی ہے

---

[1] جنین۔ بچہ ماں کے پیٹ میں ٹیڑھا میڑھا رہتا ہے۔ نو ماہ کی مدت حمل ہے۔ گرنباشد۔ جان پر موت کی تکلیف ایسی ہی ہے جس طرح بچہ پیدا ہونے میں ماں کو دردِ زہ کی تکلیف ہوتی ہے۔ آذر۔ آگ۔ برہ۔ بھیڑ کا بچہ یعنی روح۔ میش۔ بھیڑ یعنی جسم۔ آں برہ۔ موت کے بعد روح عالم باقی کی سیر کرتی ہے۔

[2] دردِ زہ۔ موت کی تکلیف جسم کو ہوتی ہے روح اس کی وجہ سے قید سے آزاد ہوتی ہے۔ المناص۔ بچاؤ کی جگہ۔ اُمہات۔ یعنی جمادات اور حیوانات اور نباتات میں سے جننے والی مائیں

[3] ہر یکے۔ ہر انسان اپنے درد میں مبتلا ہے اور کسی سے باخبر ہے۔ نبیہ۔ باخبر۔ کوسہ۔ مختصر داڑھی والا جو عموماً ذہین ہوتا ہے یعنی اولیاء اللہ۔ بلمہ۔ لمبی داڑھی والا جو عموماً بے وقوف ہوتا ہے۔ ترجمہ۔ اولیاء اللہ دوسروں کے احوال سے اِس حد تک واقف ہوتے ہیں کہ خود انسان اپنے احوال سے اتنا واقف نہیں ہوتا۔ ترجمہ۔ اولیاء ماں کے پیٹ کے بچے کے احوال سے بھی واقف ہوتے ہیں۔

غفلت[1] از تن بود چوں تن روح شد
غفلت جسم کی وجہ سے تھی جب جسم رُوح بنا

بیند او اسرار را بے ہیچ بد
وہ یقینی طور پر اسرار کو دیکھتا ہے

چوں زمیں برخاست از جوِّ فلک
جب زمین آسمان کی فضا سے نکل جائے

نے شب و نے سایہ باشد نے دلک
نہ رات ہوگی، اور نہ سایہ، اور نہ زوال

ہر کجا سایہ ست و شب یا سایہ گہ
جہاں کہیں سایہ اور رات یا سائے کی جگہ ہے

از زمیں باشد نہ از افلاک و مہ
وہ زمین کی وجہ سے، نہ آسمانوں اور چاند سے

دود پیوستہ ہم از ہیزم بود
دُھواں ایندھن سے وابستہ ہوتا ہے

نے ز آتشہائے مستنجم بود
نہ کہ روشن کرنے والے شعلوں سے

وہم[2] افتد در خطا و در غلط
وہم، خطا اور غلطی میں مبتلا ہوتا ہے

عقل باشد در اصابتہا فقط
درستگی میں صرف عقل ہوتی ہے

ہر گرانی و کسل خود از تن ست
ہر گرانی اور سستی جسم کی وجہ سے ہے

جاں ز خفت جملہ در پریدن ست
جان ہلکے پن سے، پوری اُڑان میں ہے

روئے سرخ از کثرتِ خونہا بود
سُرخ چہرہ، خونوں کی کثرت سے ہوتا ہے

روئے زرد از جنبشِ صفرا بود
زرد چہرہ صفرے کی حرکت کی وجہ سے ہوتا ہے

رو سفید از قوّتِ بلغم بود
سفید چہرہ، بلغم کی قوت سے ہوتا ہے

باشد از سودا کہ رو ادہم بود
سودا کی وجہ ہوتی ہے کہ چہرہ کالا ہوتا ہے

درحقیقت[3] خالقِ آثار اوست
درحقیقت آثار پیدا کرنے والا وہ ہے

لیک جز علت نہ بیند اہلِ پوست
لیکن کھال والے علت کے سوا کچھ نہیں دیکھتے ہیں

مغز کو از پوستہا آوارہ نیست
مغز، جو چھلکوں سے جدا نہیں ہے

از طبیب و علت او را چارہ نیست
طبیب، اور بیماری سے اُس کو مفر نہیں ہے

چوں دوم بار آدمی زادہ بزاد
جب انسان، دوبار پیدا ہوا

پائے خود بر فرقِ علتہا نہاد
اُس نے علتوں کے سر پر اپنا پاؤں رکھدیا ہے

علتِ اولیٰ نباشد دینِ او
پہلی علت اُس کا دین نہیں ہوتی

علتِ آخری ندارد کینِ او
آخری علت اُس سے دشمنی نہیں رکھتی ہے

---

[1] غفلت۔ انسان کی سب غفلتیں مادی بدن کی وجہ سے ہیں۔ چوں۔ چونکہ زمین فلک کے درمیان میں ہے لہٰذا اُس کے جس حصہ پر سورج پڑتا ہے وہاں دن ہوتا ہے ورنہ رات اب اگر زمین اِس دائرہ سے خارج ہوجائے تو پھر اُسکی یہ صفت بدل جائے اِسی طرح اگر مجاہدات کے ذریعہ جسمانی حجاب رفع کردیاجائے تو روح ہمیشہ منور رہے اور اُسپر غفلت کے آثار طاری نہ ہوں۔ دلک۔ سورج کا زوال۔ دود۔ دھواں کثیف جسم لکڑی سے پیدا ہوتا ہے اِسیطرح کدورات جسم سے پیدا ہوتی ہیں روح اُن کا مخزن نہیں ہے۔ مستنجم۔ روشن کرنے والا۔

[2] وہم۔ وہم دھوئیں کی مانند ہے جو غلطی میں پڑتا ہے عقل، نورِ محض ہے۔ زردی۔ خون چہرے کی سرخی کا سبب، صفرا، زردی کا سبب بلغم سفیدی کا سبب سودا سیاہی کا سبب ہے تو جس طرح چہرے کے یہ حالات اسباب کی وجہ سے ہیں اِسی طرح روح میں کدورتیں جسم کی وجہ سے پیدا ہوتی ہیں ورنہ وہ منور چیز ہے۔

[3] درحقیقت۔ آثار کی تخلیق بھی خدا تعالیٰ فرماتا ہے لیکن ظاہر بین فلسفی اُسکو علت اور مؤثر کا نتیجہ قرار دیتا ہے۔ مغز۔ وہ علم جو استدلالی ہے اُس میں غلطی واقع ہوتی ہے علم کشفی اور الہامی غلطی سے مبرا ہے۔ دوم بار۔ پیدا ہونیکے بعد جب انسان مجاہدات کے ذریعہ دوبارہ اصل حیات حاصل کرلیتا ہے تو اسباب پر لات ماردیتا ہے اور سبب الاسباب ہی کو مؤثر حقیقی سمجھتا ہے۔ علتِ اولیٰ فلاسفہ خدا کو علتِ اولیٰ قرار دیتے ہیں متکلمین اور اہلِ مذہب خدا کو فاعلِ مختار مانتے ہیں علت سے معلول کا صدور اضطراری ہوتا

می پرد[1] چوں آفتاب اندر اُفق ‏ ‏ ‏ با عروسِ صدق و صفوت در تُتُق

وہ اُفق میں سورج کی طرح اُڑتا ہے ‏ ‏ ‏ خلوص، اور سچائی کی دُلہن کیساتھ پردہ میں

بلکہ بیروں از اُفق وز چرخہا ‏ ‏ ‏ بے مکاں باشد چوں ارواح و نُہیٰ

بلکہ وہ اُفق، اور آسمانوں سے باہر ‏ ‏ ‏ بے مکان ہوجاتا ہے جیساکہ روحیں اور عقلیں

پس عقول ماست سایہ اے عمو ‏ ‏ ‏ می فتد چوں سایہ در پاہائے اُو

اے چچا! ہماری عقلیں سایہ ہیں ‏ ‏ ‏ سایہ کی طرح اُس کے پاؤں پڑتی ہیں

## تشبیہ نص با قیاس

نص کی قیاس کے ساتھ تشبیہ

مجتہد[2] ہر گہ کہ باشد نص شناس ‏ ‏ ‏ اندراں صورت نیندیشد قیاس

مجتہد جبکہ نص سے واقف ہوتا ہے ‏ ‏ ‏ وہ اس صورت میں قیاس نہیں کرتا ہے

چوں نیابد نص اندر صورتے ‏ ‏ ‏ از قیاس آنجا نماید عبرتے

اگر کسی صورت میں اُس کو نص نہیں ملتی ہے ‏ ‏ ‏ قیاس سے اُس مقام پر تعبیر کرتا ہے

نص وحیِ روحِ قُدسی داں یقیں ‏ ‏ ‏ واں قیاسِ عقلِ جزوی تحتِ ایں

قدسی روح کے اِلہام کو تو نص سمجھ ‏ ‏ ‏ اور ناقص عقل کا قیاس اُس سے کم ہے

عقل از جاں گشت با اِدراک و فر ‏ ‏ ‏ رُوح اُو را کے شود زیرِ نظر

عقل، روح سے باعلم و شوکت بنی ‏ ‏ ‏ رُوح اُس کے ماتحت کب ہوسکتی ہے؟!

لیک جاں در عقل تاثیرے کُند ‏ ‏ ‏ زاں اثر آں عقل تدبیرے کُند

لیکن روح عقل میں اثر کرتی ہے ‏ ‏ ‏ اِس اثر سے وہ عقل تدبیر کرتی ہے

نوح[3] وار ار صدمتے زد در تو روح ‏ ‏ ‏ کو یم و کو کشتی و طوفانِ نوح

اگر روح نے نوحؑ کی طرح تجھ میں اثر کیا ہے ‏ ‏ ‏ سمندر کہاں ہے؟ کشتی اور نوحؑ کا طوفان کہاں؟!

عقل اثر را روح پندارد و لیک ‏ ‏ ‏ نورِ خور از قرصِ خور دُور است نیک

عقل تاثیر کو روح سمجھ جاتی ہے لیکن ‏ ‏ ‏ سورج کا نور، سورج کی ٹکیہ سے بہت دور ہے

زاں بقرصے سالکے خورسند شُد ‏ ‏ ‏ تا ز نورش سوئے قرص اَفگند شُد

سالک اِس نور کی وجہ سے ٹکیہ پر خوش ہوا ‏ ‏ ‏ یہاں تک کہ اُسکے نور سے ٹکیہ کی جانب روانہ ہوا

---

سمجھ بیٹھتی ہے یہ اُس کی غلطی ہے تاثیر اور روح میں وہی فرق ہے جو سورج اور اُس کے نور میں ہے۔ زاں۔ جب یہ معلوم ہوگیا کہ نور اور چیز ہے اور سورج دوسری چیز ہے تو سالک صرف نور پر اکتفا نہیں کرتا ہے بلکہ سورج تک پہنچنے کی کوشش کرتا ہے۔

[1] می پرد۔ وہ لاہا ملی کی سیر کرتا رہتا ہے۔ تتق۔ پردہ۔ چونکہ ارواح جس طرح وہمیں اور عقلیں لامکان میں رہتی ہیں اسی طرح یہ بھی لامکانی بن جاتا ہے۔ پس عقول۔ اِس کامل روح کے سامنے ہماری عقول ہیچ ہیں۔ تشبیہ۔ اِس مضمون میں یہ ثابت کرنا ہے کہ روحِ کامل کا اِلہام بمنزلہ نص کے ہے۔

[2] مجتہد۔ وہ شخص جو قرآن و حدیث میں مذکورہ احکام سے اُن چیزوں پر حکم لگاتا ہے جن کا حکم قرآن و حدیث میں موجود نہیں ہے اُس کے پاس اگر کوئی قرآن کی آیت یا حدیث بطور نص کے موجود ہوتی ہے تو وہ اسکے ذریعہ حکم بیان کرتا ہے ورنہ کسی نص پر قیاس کر کے حکم جاری کرتا ہے۔ روحِ قدسی۔ روحِ قدسی کا احساس بمنزلہ نص کے ہے اور ہمارا عقل ادراک بمنزلہ قیاس کے ہے جو نص سے کم درجہ کی چیز ہے جبکہ عقل نے روح سے استفادہ کیا ہے تو روح اُس سے کمتر کیسے ہوسکتی ہے۔ جان در عقل۔ روح عقل میں مؤثر ہے اور عقل کی تدبیر روح کی تاثیر سے ہے۔

[3] نوح وار۔ اگر روح نے عقل میں تاثیر بھی کردی ہے تب بھی عقل کو روح کی ہمسری مناسب نہیں ہے اُس میں وہ اسباب و علامات کہاں ہیں جو روح میں ہیں۔ عقل۔ عقل بسا اوقات روح کی تاثیر کو روح

زانکہ ایں نورے کہ اندر[1] سافل ست
اس لئے کہ یہ نور جو عالمِ سفلی میں ہے
نیست دائم روز و شب او آفل ست
مستقل نہیں ہے روز و شب میں غروب ہو کر جاتا رہتا ہے

وانکہ اندر قُرص دارد باش و جا
وہ جو ٹکیہ میں قیام اور جگہ رکھتا ہے
غرقۂ آں نور باشد دائما
وہ ہمیشہ اس نور میں غرق رہتا ہے

نے سحابش رہ زند نے خود غروب
نہ ابر اس کے لئے مانع بنتا ہے نہ خود ڈوبنا
وا رہید او از فراقِ سینہ کوب
وہ سینہ پیٹنے والی جدائی سے نجات پاگیا

اینچنیں کس اصلش از افلاک بود
ایسے شخص کی اصل آسمانوں سے ہوتی ہے
یا مبدّل گشت گر از خاک بود
اگر وہ خاک سے تھا، تو تبدیل ہوگیا ہے

زانکہ خاکی را نباشد تابِ آں
کیونکہ خاکی میں اس کی طاقت نہیں ہوتی ہے
کہ زند بروے شعاعش جاوداں
کہ اس پر اس کی شعاع ہمیشہ پڑے

گر زند بر خاک دائم تابِ خور
اگر زمین پر ہمیشہ سورج کی شعاع پڑے
آنچناں سوزد کہ ناید زو ثمر
ایسی جل جائے کہ اس سے پھل نہ پیدا ہو

دائم[2] اندر آب کارِ ماہی ست
ہمیشہ پانی میں رہنا مچھلی کا کام ہے
مار را با او کجا ہمراہی ست
سانپ کی اسکے ساتھ ہمراہی کہاں ہوسکتی ہے؟

لیک در کہ مارہائے پُرفن اند
لیکن پہاڑوں میں بہت سے پُرفن سانپ ہیں
اندریں یم ماہیاں را می کشند
جو اس سمندر میں مچھلیوں کو مار رہے ہیں

مکرِ شاں گر خلق را شیدا کند
ان کی مکاری، اگرچہ لوگوں کو فریفتہ کرتی ہے
ہم ز دریا تاسہ شاں رسوا کند
(لیکن) دریا سے ان کی گھبراہٹ انکو رسوا کرتی ہے

واندریں[3] یم ماہیانِ پُرفن اند
اس سمندر میں قوی مچھلیاں ہیں
مار را از سحر ماہی میکنند
جو سانپ کو تدبیر سے مچھلی بنا دیتی ہیں

گر تو ماری شو قرینِ ماہیاں
اگر تو سانپ ہے، مچھلیوں کا ساتھی بن جا
تا شوی چوں ماہیاں در یم رواں
تاکہ مچھلیوں کی طرح سمندر میں چلے

ماہیانِ قعرِ دریائے جلال
دریائے جلال کی گہرائی کی مچھلیاں
بحرِ شاں آموختہ سحرِ حلال
(کہ) سمندر نے ان کو حلال جادو سکھا دیا ہے

---

[1] اندر سافل۔ دنیا میں جو آثارِ قدرت ہیں وہ فانی ہیں۔ وانکہ۔ جس کا وصول ذات تک ہو جائیگا وہ دائمی نور میں مستغرق رہے گا۔ نے سحابش۔ ابر نہ اسکی جسمانی کثافتیں نور سے مانع ہونگی (نہ) مظاہرِ قدرت کا فنا ہونا اس کے لئے فراق کی سینہ کوبی کا سبب بنے گا۔ اینچنیں۔ ایسا شخص وہی ہوگا جو لاہوتی ہوگا یا اگر وہ ناسوتی ہے تو اس نے مجاہدوں کے ذریعہ اپنے ناسوتی ہونے کو ختم کر لیا ہے۔ زانکہ۔ خاکی اور ناسوتی ذات کی شعاعوں کی تاب نہیں لاتا اس کو اس طرح سمجھو کہ اگر سورج زمین پر ہمیشہ پڑے تو وہ برداشت نہ کرے گی اور اس میں اگانے کی طاقت ہی نہ رہے گی۔

[2] دائم۔ مچھلی چونکہ آبی چیز ہے وہ دائمی طور پر پانی کو برداشت کر سکتی ہے سانپ خشکی کی چیز ہے وہ ہمیشہ سمندر میں نہیں رہ سکتا ہے ماہی سے لاہوتی اور مار سے ناسوتی کو سمجھو۔ مکر شاں۔ کبھی ناسوتی لاہوتی بننے کی کوشش کرتے ہیں لیکن بحرِ وحدت ان کو رسوا کر دیتا ہے۔

[3] واندریں یم۔ یہاں ایسے لاہوتی انسان ہیں جو ناسوتیوں کو لاہوتی بنا دیتے ہیں۔ گر تو۔ اگر تو ناسوتی ہے تو لاہوتیوں کی صحبت اختیار کر وہ تجھے دریائے وحدت میں تیرنا سکھا دیں گے۔ ماہیاں۔ یہ لاہوتی اولیاء جادو کرتے ہیں جس سے ماہیت تبدیل ہوجاتی ہے لیکن ان کا جادو حلال جادو ہے۔

بس[50] محال از تابِ ایشاں حال شد — نحس آنجا رفت و نیکو فال شد

بہت سے محال اُن کی طاقت سے واقع بن گئے ہیں — منحوس وہاں پہنچا ہے اور نیک بخت بن گیا ہے

زہر آنجا رفت و شکر شد یقین — سنگ آنجا رفت گوہر شد ثمین

وہاں زہر گیا ہے اور یقیناً شکر بن گیا ہے — وہاں پتھر گیا ہے اور قیمتی جوہر بن گیا ہے

خاک زر شد سنگ گوہر پائے سر — می نہ بیند بجز بشر چشمِ بشر

خاک سونا، پتھر جوہر، پاؤں سر ہو گیا ہے — انسان کی آنکھ انکو سوائے بشر کے کچھ نہیں سمجھتی ہے

تا قیامت[51] گر بگویم زین کلام — صد قیامت بگذرد ویں ناتمام

اگر میں یہ بات قیامت تک بیان کروں — سو قیامتیں گذر جائیں گی اور یہ ناتمام رہے گی

## آدابُ المُستَمِعِینَ وَ المُرِیدِینَ عِندَ فَیضِ الحِکمَۃِ مِن لِسَانِ الشَّیخِ

شیخ کی زبان سے حکمت کے فیض کے وقت سُننے والوں اور مُریدوں کے آداب

بر ملولاں ایں مکرر کردن ست — نزدِ من عمرے مکرر بردن ست

تنگدلوں پر یہ مکرر کرنا ہے — میرے نزدیک دوبارہ زندگی حاصل کرنا ہے

شمع از برقِ مکرر بر شود — خاک از تابِ مکرر زر شود

شمع مکرر نور سے اونچی ہوتی ہے — مٹی، مکرر گرمی سے، سونا بن جاتی ہے

گر ہزاراں طالب اند و یک ملول — از رسالت باز می ماند رسول

اگر ہزاروں طالب ہوں اور ایک رنجیدہ — پیغام پہنچانے سے رسول رُک جاتا ہے

ایں[52] رسولانِ ضمیر و راز گو — مستمع خواہند اسرافیل خو

یہ دل کے پیغام رساں، اسرار بیان کرنے والے — (حضرت) اسرافیلؑ کی عادت والا سننے والا چاہتے ہیں

نخوتے دارند و کبرے چوں شہاں — چاکری خواہند از اہلِ جہاں

وہ شاہوں کی سی نخوت اور بڑائی رکھتے ہیں — دنیا داروں سے خدمتگاری چاہتے ہیں

تا ادبہا شاں بجا گہ ناوری — از رسالت شاں چگونہ بر خوری

جب تک تو اُن کے اداب بجا نہ لائے — اُن کے پیغام سے تو کیسے فائدہ اُٹھائے گا؟

کے رسانند آں امانت را بتو — تا نباشی پیشِ شاں راکع دوتو

تجھے وہ امانت کب پہنچائیں گے؟ — جب تک کہ اُن کے سامنے رکوع میں دُہرا نہ ہو جائے

---

لئے محض ذکر و فکر کافی نہیں ہے شیخ کے آداب بجا لانا بھی ضروری ہے۔ کے۔ شیخ کی پوری اطاعت ہوتی ہے تب وہ کہیں نسبت کی امانت مُرید کے سپرد کرتا ہے۔

[50] بس کمال۔ بہت سی ناممکن باتوں کو اپنے تصرفات سے ممکن بنا دیتے ہیں۔ مثلاً ان کی صحبت میں بُرے اخلاق اچھے اخلاق میں تبدیل ہو جاتے ہیں۔ می نہ بیند۔ لیکن منکرین اُن کو صرف بشر سمجھتے ہیں۔

[51] تا قیامت۔ ان اہل اللہ کی صحبت کی تاثیر کا اگر میں قیامت تک بیان کروں تو وہ ختم نہ ہوگا۔ بر ملولاں۔ جو لوگ میری اس طرح کی باتوں سے ملول ہوتے ہیں وہ یہ سمجھتے ہیں کہ مکرر بیکار مضمون ہے لیکن انہی مضامین کا اعادہ مجھے نئی زندگی بخشتا ہے۔ شمع۔ روشنی کی تکرار شمع کو نئی زندگی بخشتی ہے۔ خاک۔ سورج کی شعاعوں کے مکرر ہونے سے زمین میں سونے کی کان پیدا ہو جاتی ہے۔ گر ہزاراں۔ بزرگوں کی محفل ایک مکدر سے مکدر ہو جاتی ہے اور مضامین عالیہ کی آمد بند ہو جاتی ہے۔ رسول۔ یعنی عالی مضامین بیان کرنے والا بزرگ۔

[52] ایں۔ یعنی اولیاء اللہ دلوں کو پیغام دیتے ہیں اور اسرارِ الٰہی سُناتے ہیں۔ اسرافیل خو۔ حضرت اسرافیل ہر وقت صور پھونکنے کے لئے اللہ تعالیٰ کا حکم سُننے کے لئے منتظر ہیں۔ نخوتے۔ ان اولیاء کا شاہانہ مزاج ہوتا ہے اور مُریدوں کی اصلاح کیلئے اُن سے خدمتگزاری کے خواہاں رہتے ہیں۔ تا۔ مُرید کے

هر ادب شاں کے ہمی آید پسند — کامدند ایشاں زایوانِ بلند
اُن کو ہر ادب کب پسند آئے گا — کیونکہ وہ اونچی بارگاہ سے آئے ہیں

نے گدایانند کز ہر خدمتے — از تو دارند اے مزوّر منتے
وہ محتاج نہیں ہیں کہ ہر خدمت سے — اے فریبی! وہ تیرے احسان مند ہوں

لیک با بے رغبتیہائے ضمیر — صدقۂ سلطاں بیفشاں وا مگیر
لیکن دل کی بے رغبتیوں کے باوجود — شاہی خیرات بکھیر دے، بند نہ کر

اسپ خود راں اے رسولِ آسماں — در ملولاں منگر و اندر جہاں
اے آسمانی قاصد! اپنا گھوڑا دوڑا دے — بے رغبت لوگوں اور دنیا کو نہ دیکھ

فرخ آں ترکے کہ استیزہ نہد — اسپش اندر خندقِ آتش جہد
مبارک ہے وہ شہسوار جو اختلاف کو (بالائے طاق) رکھے — اس کا گھوڑا آگ کی خندق کود جائے

گرم گرداند فرس را آنچناں — کہ کند آہنگِ اوجِ آسماں
وہ گھوڑے کو ایسا گرم کر دے — کہ وہ آسمان کی بلندی کا قصد کرے

چشم را از غیر و غیرت دوختہ — ہمچو آتش خشک و تر را سوختہ
بیگانے، اور غیرت سے آنکھ بند کر لی ہو — خشک اور تر کو آگ کی طرح جلا دیا ہو

گر پشیمانی برد عیبے کند — آتش اوّل در پشیمانی زند
اگر پشیمانی اس کی عیب گیری کرے — پہلے پشیمانی ہی میں آگ لگا دے

خود پشیمانی نروید از عدم — چوں بہ بیند گرمی صاحب قدم
بلکہ خود پشیمانی ہی عدم سے وجود میں نہیں آتی ہے — جبکہ وہ صاحب قدم کی گرمی کو دیکھتی ہے

## شناختن ہر حیوان بوئے عدوّے خویش را و حذر کردن
ہر جانور کا اپنے دشمن کی خوشبو کو پہچاننا، اور بچاؤ کرنا، اور بربادی،

## و بطالت و خسارتِ آں کسے کہ عدوّے کسے بود کہ
اور نقصان اس شخص کا جو کسی ایسے کا دشمن ہو جس سے

## از وحذر ممکن نیست و فرار ممکن نے و مقابلہ ممکن نے
بچاؤ ممکن نہیں ہے، اور فرار ممکن نہیں ہے اور مقابلہ ممکن نہیں ہے

---

شناختن. جس طرح ہر جانور اپنے دشمن کی خوشبو سونگھ کر بھاگ جاتا ہے پشیمانی مرشدِ کامل کی خوشبو پاکر بھاگ جاتی ہے۔ بطالت. وہ شخص نہایت ہی بدبخت ہے جو ایسے شخص سے دشمنی کرے جس سے کوئی مفر نہیں ہے۔

ملہ ہر ادب. معمولی ادب کام نہ چلے گا شیخ کی شایانِ شان ادب ضروری ہے۔ منت. غیر مناسب ادب سے اس میں شکر گزاری کی کیفیت نہ پیدا ہوگی۔ لیک. گزشتہ اشعار میں سمجھایا گیا تھا کہ جب تک طلب صادق نہ ہو اسرار کی تعلیم نہیں دی جا سکتی۔ اب اپنے آپ کو مولانا اس پر آمادہ کرتے ہیں کہ سننے والوں کی بے رغبتی کے باوجود اُن پر اسرار کی بارش کی جائے۔ رسولِ آسماں یعنی اسرارِ الٰہی بیان کرنے والا۔ اس سے خود مولانا کی اپنی ذات مراد ہے۔

ملہ فرخ. جو مبلغ سامعین کی بے رغبتی کے ہوتے ہوئے اسپ بیان کو دوڑا دے وہ قابلِ مبارکباد ہے۔ چشم را. اغیار کے سامنے اسرار بیان کرنا مشکل ہوتا ہے نیز غیرت کا تقاضہ ہے کہ تنگ دل لوگوں کے سامنے اسرار نہ بیان کیے جائیں لیکن ایسا مبلغ قابلِ مبارکباد ہے جو ان موانع سے قطع نظر کرلے۔ گر پشیمانی. بے توجہ لوگوں کے سامنے اسرار بیان کرنے سے اگر شرمندگی طاری ہو تو اس کو پھونک ڈالے۔

ملہ خود پشیمانی یعنی کامل مرشد کو ایسے حالات میں بھی پشیمانی نہیں ہوتی ہے۔ صاحب قدم. مرشدِ کامل۔

اَسپ داند بانگ و بُوئے شیر را — گرچہ حیوان ست اِلا نادرا[1]

گھوڑا شیر کی آواز، اور بُو کو جانتا ہے — اگرچہ جانور ہے، مگر بہت کم

بَل عدوِّ خویش را ہر جانور — خود بداند از نشان واز اثر

بلکہ ہر جانور، اپنے دشمن کو — علامت اور نشان سے پہچان لیتا ہے

روزِ خفاشک نیارد بر پرید — شب بروں آید چو دزدانِ جرید

چمگادڑ دن میں نہیں اُڑ سکتی ہے — رات کو اکیلے، چوروں کی طرح نکلتی ہے

از ہمہ محروم تر خفاش بود — کہ عدوِّ آفتابِ فاش بود

سب سے زیادہ محروم چمگادڑ ہے — کیونکہ وہ روشن سورج کی دشمن ہے

نے تواند در مصافش زخم خورد — نے بنفریں تاندش مقہور کرد

نہ تو میدان میں اُس کا مقابلہ کر سکتی ہے — نہ نفرت کی وجہ سے اُس کو مغلوب کر سکتی ہے

آنکہ[2] آں خورشید از احسان و جود — بر نہ دَرّاند ز قہرش تار و پود

پھر بھی وہ سورج احسان اور سخاوت کی وجہ سے — غصہ سے اُس کا تانا بانا نہیں پھاڑتا ہے

آفتابے کے بگرداند قفاش — از برائے غصہ و قہرِ خفاش

سورج اپنا رُخ کب موڑتا ہے؟ — چمگادڑ کے غصہ اور غضب کی وجہ سے

غایتِ لطف و کمالِ اُو بود — ورنہ خفاشش کجا مانع شود

(یہ)، اُس کا انتہائی کرم، اور کمال ہے — ورنہ چمگادڑ کہاں اُس کو روک سکتی ہے؟

دشمن ار گیری بحدِّ خویش گیر — تا بُود ممکن کہ گردانی اسیر

اگر تو دشمن بنائے، تو اپنے رتبہ کے اعتبار سے بنا — تاکہ یہ ممکن ہو کہ تو اُس کو قابو میں کر لے

قطرہ[3] با قلزم چو استیزہ کند — ابلہ است اُو ریشِ خود بر می کند

قطرہ، جب سمندر سے دشمنی کرے — وہ بیوقوف ہے، اپنی داڑھی نوچتا ہے

حیلتِ اُو از سبالش نگذرد — خنجرِ حلقِ قمر چوں بر درد

اُس کی تدبیر اُس کی مونچھوں سے آگے نہیں بڑھ سکتی ہے — چاند کا گلا، اور سینہ وہ کیسے پھاڑ سکتی ہے!

با عدوِّ آفتاب ایں بُد خطاب — اے عدوِّ آفتابِ آفتاب

یہ گفتگو تو سورج کے دشمن سے تھی — اے سورج کے سورج کے دشمن!

اے عدوِّ آفتابے کز فرش — می بلرزد آفتاب و اخترش

اے اُس سورج کے دشمن جس کی شان و شوکت — سورج اور اُس کے ستارے لرزتے ہیں

---

[1] نادرا۔ بہت کم ہے کہ گھوڑا شیر کی بُو کو نہ پہچانے۔ بَل۔ ہر جانور اپنے دشمن کو پہچان جاتا ہے۔ جرید۔ تنہا۔ خفاش۔ چمگادڑ سب سے زیادہ بدبخت ہے کہ سورج سے اس کی دشمنی ہے حالانکہ اُس سے اس کو کوئی مفر نہیں، اسی طرح سب سے زیادہ بدبخت وہ ہے جو حقیقی آفتاب یعنی ولی سے دشمنی برتے۔ مصاف۔ میدانِ جنگ۔ مقہور۔ مغلوب۔

[2] آنکہ۔ یہ سورج کا کرم ہے کہ وہ اس چمگادڑ کو خاکستر نہیں بناتا ہے اسی طرح اولیاء کا کرم ہے کہ وہ منکرین کو تباہ و برباد نہیں کرتے ہیں۔ قفا۔ یعنی رُخ۔ دشمن۔ اب مولانا سمجھاتے ہیں کہ اولیاء کے ساتھ دشمنی بُری ہے، دشمنی اگر کی بھی جائے تو ایسے شخص سے کی جائے جس کو انسان مغلوب کر سکے۔

[3] قطرہ۔ اولیاء کے ساتھ عام انسان کی دشمنی ایسی ہو جیسے کہ قطرہ، سمندر سے دشمنی کرے جو محض اُس کی حماقت ہو۔ حیلت۔ عوام کی دشمنی اولیاء کو کچھ نقصان نہیں پہنچا سکتی ہے۔ قمر۔ یعنی ولی کامل۔ با عدو۔ چمگادڑ جو آسمانی سورج کی دشمن ہے اسکی بات تو ہم نے بتادی ولی کا دشمن تو آفتاب کے آفتاب کا دشمن ہے۔ آفتابِ آفتاب۔ ولی، آفتابِ حقیقی یعنی اللہ تعالیٰ کا آفتاب ہے۔

تو عدوِ او نہٗ خصمِ خودی[1] | چہ غم آتش راکہ تو ہیزم شدی
تو اُس کا دشمن نہیں ہے، اپنا دشمن ہے | آگ کو کیا فکر ہے جبکہ تو ایندھن ہو گیا ہے

اے عجب از سوزشت او کم شود | یا ز درد و غصہ اَت پُر غم شود
تعجب ہے اگر تیرے جلنے سے وہ کم ہو جائے | یا تیرے درد اور غصے سے وہ غمگین ہو

رحمتش نے رحمتِ آدم بُوَد | کہ مزاجِ رحمِ آدم غم بُوَد
اُس کی رحمت، انسان کی رحمت نہیں ہے | انسان کی رحمت کی بناوٹ غم ہوتی ہے

رحمتِ[2] مخلوق باشد غصہ ناک | رحمتِ حق از غم و غصہ است پاک
مخلوق کی رحمت غصہ سے ملی ہوتی ہے | اللہ کی رحمت غم و غصہ سے پاک ہے

رحمتِ بیچوں چنیں داں اے پسر | ناید اندر وہم از وے جز اثر
اے بیٹا! بے مثال حق کی رحمت کو یوں سمجھ | کہ سوائے نشان کے وہ سمجھ میں نہیں آتی ہے

## فرق[3] میانِ دانستنِ چیزے بمثال و تقلید و میانِ دانستنِ ماہیت آں چیز

کسی چیز کو مثال، اور علم تقلیدی سے جاننے میں اور اس چیز کی حقیقت کے جاننے میں فرق

ظاہر ست آثارِ میوہ رحمتش | لیک کہ داند جز او ماہیتش
اُس کی رحمت کے پھل کے آثار ظاہر ہیں | لیکن اُس کی حقیقت سوائے اُس کے اور کون جانتا ہے؟

ہیچ ماہیاتِ اوصافِ کمال | کس نداند جز بآثار و مثال
کمالی اوصاف کی ماہیتیں | کوئی شخص سوائے نشانات اور مثال کے نہیں جانتا ہے

طفل ماہیت نداند طمث را | جز کہ گوئی ہست چوں حلوا ترا
بچہ، جماع کی حقیقت نہیں جانتا ہے | سوائے اس کے کہ تو کہہ دے کہ وہ تیرے لئے حلوا جیسا ہے

طفل را نبود ز وطیِ زن خبر | جز کہ گوئی ہست آں خوش چوں شکر
بچہ کو عورت سے جماع کرنے کی (لذت کی) خبر نہیں ہے | سوائے اس کے کہ تو کہہ دے وہ شکر جیسا خوش (ذائقہ) ہے

کے بُوَد ماہیتِ ذوقِ جماع | مثلِ ماہیاتِ حلوا اے مُطاع
جماع کی لذت کی حقیقت کب ہوتی ہے؟ | اے جناب! حلوے کی ماہیتوں جیسی

لیک نسبت کرد از روئے خوشی | با تو آں عاقل کہ تو کودک وشی
لیکن لذت کی حیثیت سے نسبت دیدی | اُس عقلمند نے تیرے لئے جو کہ تو بچہ کی طرح ہے

---

جا سکتی ہے کہ اُس سے کہا جائے کہ وہ ایسا مزیدار ہے جیسا کہ حلوا کے اجزا۔ لیکن ظاہر ہے کہ جماع کی حقیقت اور کچھ ہے اور حلوے کی حقیقت کچھ اور ہے۔

[1] تو عدو۔ ولی کا دشمن اللہ کا دشمن ہے اور یہ دشمنی خود اُس کی اپنے ساتھ دشمنی ہے۔ اے عجب۔ اللہ تعالیٰ سے انسان کی دشمنی اللہ میں کوئی نقصان نہیں پیدا کر سکتی۔ رحمتش جس طرح اللہ کا وجود بے پایاں ہے اسی طرح اُس کی رحمت بھی خاص رحمت ہے۔ کہ مزاج۔ انسان کا رحم غم سے ملا جلا ہوتا ہے کسی مجبور کو دیکھ کر انسان پر غم طاری ہوتا ہے پھر اُس کی رحمت اُبھرتی ہے۔

[2] رحمتِ مخلوق۔ انسانوں کی رحمت و شفقت غصے سے ملی جلی ہے اللہ تعالیٰ کی رحمت ان تمام باتوں سے پاک ہے۔ رحمتِ بے چوں جس طرح اللہ کی ذات کی حقیقت تک رسائی ناممکن ہے اسی طرح اس کی صفات بھی عقل سے بالاتر ہیں صرف اُن صفتوں کو اُن کے اثرات سے سمجھا جا سکتا ہے۔

[3] فرق۔ کسی چیز کو مثال و تقلید سے جاننا اور بات ہے اور حقیقت و ماہیت کو جاننا اور بات ہے اوصافِ کمال حضرت حق تعالیٰ کی صفات کمالیہ۔ طفل۔ ہماری عقلوں میں ان صفات کی حقیقت کو سمجھنے کی صلاحیت نہیں ہے جس طرح بچہ جماع کی حقیقت نہیں سمجھ سکتا ہے۔ طمث۔ حیض، جماع۔ جز کہ گوئی۔ بچہ کو جماع کی حقیقت اس طرح سمجھائی

تا بداند[1] کودک آں را از مثال — گر نداند ماہیت با عینِ حال
تاکہ بچہ اس کو مثال سے سمجھ لے — اگر اُسکی واقعی حقیقت نہیں سمجھ سکتا ہے

پس اگر گوئی بدانم دُور نیست — ور بگوئی کہ ندانم زُور نیست
پس اگر تو کہے کہ میں جان گیا تو بھی بعید نہیں ہے — اور اگر تو کہے کہ میں نہیں جانتا ہوں تو بھی جھوٹ نہیں ہے

گر کسے[2] گوید کہ دانی نوح را — واں رسولِ حق و نورِ روح را
اگر کوئی کہے کہ تو نوحؑ کو جانتا ہے — اُس اللہ کے رسولؐ اور روح کے نور کو

گر بگوئی چوں ندانم کاں قمر — ہست از خورشید و مہ مشہور تر
اگر تو کہے کہ میں کیوں نہیں جانتا ہوں کیونکہ وہ چاند — جو سورج اور چاند سے زیادہ مشہور ہیں

کودکانِ خرد در کُتابہا — واں اماماں جملہ در محرابہا
چھوٹے بچے مکتبوں میں — اور تمام امام محرابوں میں

نامِ اُو خوانند در قرآں صریح — قصہ اَش گویند از ماضی فصیح
ان کا نام صاف طور پر قرآن میں پڑھتے ہیں — اُن کا گذشتہ قصہ وضاحت سے بیان کرتے ہیں

راست گو دانیش تو از روئے وصف — گرچہ ماہیت نشُد از نوح کشف
ٹھیک ہے کہ تو ان کو اوصاف کے اعتبار سے جانتا ہے — اگرچہ (حضرت) نوحؑ کی حقیقت واضح نہیں ہوئی ہے

ور بگوئی من چہ دانم نوح را — آں گزیدہ حق و محضِ روح را
اگر تو کہے میں (حضرت) نوحؑ کو کیا جانوں؟ — اُس اللہ کے برگزیدہ، اور خالص روح کو

من[3] کُجا دانستنِ اُو از کُجا — ہمچو اُوئے داند اُو را اے فتیٰ
میں کہاں، اور اُن کا جاننا کہاں — اے نوجوان! اُن کو اُن جیسا ہی جان سکتا ہے

مورِ لنگم من چہ دانم فیل را — پشّہ کے داند اسرافیلؑ را
میں لنگڑی چیونٹی ہوں میں ہاتھی کو کیا جانوں؟ — مچھر (حضرت) اسرافیلؑ کو کیا جانے؟

ایں سخن ہم راست از روئے آں — کہ بماہیت ندانیش اے فلاں
یہ بات بھی صحیح ہے اِس لئے کہ — اے فلاں! اُنکی حقیقت کے اعتبار سے تو اُنکو نہیں جانتا ہے

عجز از ادراکِ ماہیت عمو — حالتِ عامہ بود دریاب تو
اے چچا! ماہیتوں کے ادراک سے عجز — عام کی حالت ہوتی ہے، تو حاصل کرلے

زانکہ ماہیات و سرِ سرِ آں — پیشِ چشمِ کاملاں باشد عیاں
کیونکہ ماہیتیں اور اُن کے راز کا راز — کاملوں کی آنکھ کے سامنے کھلا ہوا ہوتا ہے

---

[1] تا بداند۔ جب حقیقت کو سمجھانا مشکل ہوتا ہے تو اُس چیز کو مثالوں سے سمجھایا جاتا ہے۔ پس یہ علم جو مثال سے حاصل ہوا ہے اُس کو اُس چیز کا علم بھی کہا جا سکتا ہے۔ چونکہ مثال سے بہرحال کچھ علم حاصل ہوا ہے اور اُس چیز کو جہل بھی کہا جا سکتا ہے کیونکہ حقیقت تو نامعلوم ہے۔

[2] گر کسے۔ اگر کسی کو حضرت نوحؑ کا علم اُن کی بعض صفات سے حاصل ہے اور کما حقہٗ اُن کی حقیقت معلوم نہیں ہے تو اُس کا یہ کہنا بھی صحیح ہے کہ میں حضرت نوحؑ کو جانتا ہوں اور یہ بھی کہنا درست ہے کہ میں اُن سے واقف نہیں ہوں۔ قمر یعنی حضرت نوحؑ۔ کُتّاب۔ کتب، مدرسہ۔ کشف کردن، معلوم۔ گزیدہ۔ برگزیدہ۔

[3] من کجا۔ یعنی میں اس قابل کہاں کہ اُن کی حقیقت سے واقف ہو سکوں۔ جواب مولانا نصیحت فرماتے ہیں کہ حقیقت سے ناواقفیت عام کے لئے ہی شایان ہے انسان کو چاہئے کہ اپنے اندر وہ صلاحیت پیدا کرے جس کے ذریعہ چیزوں کی حقیقت معلوم کر سکے۔ زانکہ۔ کامل لوگ ماہیتوں اور اُن کے راز کے راز سے بھی واقف ہوتے ہیں۔ ماہیات سے اعیانِ ثابتہ مراد ہیں اور سِر ماہیات سے مراد اسمائے الٰہی ہیں اور سِرِ ماہیات کے سِر سے مراد حقیقتِ الٰہیہ ہے۔

درِ[1] وجود از سرِّ حق و ذاتِ اُو
اللہ اور اُس کی ذات کے راز سے، وجود میں

دُور تر از فہم و استبصار کُو
فہم و بصیرت سے زیادہ دور اور کوئی چیز نہیں ہے؟

چونکہ آں مخفی نماند از محرماں
جبکہ محرموں سے وہ پوشیدہ نہیں رہتا

ذات و وصفے چیست کاں ماند نہاں
تو کس کی ذات اور صفت ہے جو پوشیدہ رہے گی؟

عقلِ[2] بحثی گوید ایں دور ست گو
بحث کرنیوالی عقل کہتی ہے کہ بعید ہے اور کہاں ہے؟

بے ز تاویلے مُحالے کم شنو
کسی ناممکن کو بغیر تاویل کے نہ سُن

قُطب گوید مر ترا اے سُست حال
قطب تجھے کہتا ہے کہ اے سُست حال!

آنچہ فوقِ حالِ تست آید مُحال
جو تیری حالت سے بالا ہے تجھے مُحال نظر آتا ہے

واقعاتے کہ کنونت بر کشود
وہ واقعات جو تجھ پر اب کُھلے ہیں

نے کہ اوّل ہم مُحالت می نمود
کیا ایسا نہیں تھا کہ وہ پہلے مُحال نظر آتے تھے؟

چوں[3] رہانیدت زدہ زنداں کرم
جب تجھے کرمِ خداوندی نے دس قید خانوں سے آزاد کر دیا ہے

تیہ را بر خود مکُن حبسِ ستم
ظلم کر کے تیہ کو، اپنے لئے قید خانہ نہ بنا

چوں خلاصی یافتی از صد بلا
جب تو سینکڑوں مصیبتوں سے نجات پا گیا ہے

فقر را بر خود مکُن رنج و عنا
فقر کو اپنے اوپر رنج و مشقت نہ بنا

سہل گیرش تا نگردد مُشکلت
اُسکو آسان سمجھ، تاکہ وہ تیرے لئے مُشکل نہ بنے

ورنہ شُد شکّر چو زہرِ قاتلت
ورنہ شکر تیرے لئے قاتل زہر بنے گی

سُوئے بحثِ خویش تاز اے بوالحسن
اے ابوالحسن! اپنی بحث کی جانب آ

کایں سخن پایاں ندارد جانِ مَن
اے جانِ من! اِس بات کا خاتمہ نہیں ہے

نسبتِ اثبات با نفی از نخست
اثبات، اور نفی کی نسبت کا شروع سے

گر بیانش می کُنی بر گو دُرست
اگر تو بیان کرتا ہے، تو ٹھیک بیان کر

## جمع و تفریق میانِ نفی و اثباتِ یک چیز از رُوئے نسبت و اختلافِ جہت

ایک چیز کے بارے میں اقرار اور انکار کا جمع ہونا اور نہ ہونا جہت اور نسبت کے اختلاف کی وجہ سے ہے

جب اللہ کے کرم نے سینکڑوں مصیبتیں ٹالدیں تو افلاس اور فقر کی مصیبت کو بھی ٹالدیگا۔ جب دسوں حواسوں سے آزادی مل گئی تو کشف و شہود بھی میسر آجائے گا۔ بحثِ خویش۔ یعنی نفی اور اثبات کی بحث۔ ایں سخن یعنی ماہیتوں کے ادراک کی بحث۔ بوالحسن۔ اِس سے کوئی خاص شخص مراد نہیں ہے ہر مخاطب مراد ہے۔ جمع و تفریق۔ نفی اور اثبات ایک جگہ جمع بھی ہو جاتے ہیں اور اُن میں تفریق بھی ہے۔ حیثیت اور جہت بدل جانے سے حکم بدل جاتا ہے ایک ہی چیز ہے ایک حیثیت اور جہت سے وہ معلوم ہے دوسری حیثیت اور جہت سے وہ نامعلوم ہے۔

[1] درِ وجود۔ اللہ کی ذات اور اُس کی صفات عقل اور سمجھ سے دور تر ہیں پھر بھی کامل اولیاء اُس سے واقف ہوتے ہیں۔ ذات و وصفے۔ جبکہ اولیاء ذات و صفاتِ احدیت کا علم حاصل کر لیتے ہیں تو کائنات کی ذات و صفات اُن پر کیسے مخفی رہ سکتی ہے۔

[2] عقلِ بحثی۔ یعنی فلسفی کی عقل یہ کہتی ہے کہ ذات و صفات کے بارے میں جو الفاظ ہیں وہ حقیقی معنی پر محمول ہونا محال ہیں لہٰذا اُنہیں تاویل کی جائیگی اور ان کو تاویلی معنی میں سمجھنا ضروری ہے۔ قطب۔ ولی جو واقفِ حال ہے وہ کہتا ہے کہ چونکہ یہ باتیں فلسفی کی عقل سے بالاتر ہیں لہٰذا اُسکو محال نظر آتی ہیں۔ واقعاتے۔ فلسفی کی عقل کا حال تو یہ ہے کہ جب تک چیز وقوع میں نہ آئے اُسکو محال قرار دیتا ہے جب اُس کا وقوع ہو جاتا ہے تو ممکن سمجھتا ہے زمین کی حرکت کو محال سمجھا جاتا تھا اور آسمان کو متحرک مانا جاتا تھا اب زمین کو متحرک مان لیا گیا ہے۔

[3] چوں رہانیدت۔ جب انسان مجاہدے کرتا ہے تو وہ پانچوں ظاہری حواس اور پانچوں باطنی حواس کی قید سے آزاد ہو جاتا ہے اور کشف و شہود کے مقام پر پہنچ جاتا ہے۔ تیہ۔ وہ میدان تھا جس میں بنی اسرائیل چالیس سال تک سرگرداں رہے تھے خواص۔

نفیِ آں یک چیز و اثباتش رواست
ایک ہی چیز کی نفی اور اثبات درست ہے

چوں جہت شُد مختلف نسبت دوتاست
جب جہت بدل گئی، نسبتیں دو ہوگئیں

مَا رَمَیْتَ اِذْ رَمَیْتَ[۱] از نسبت است
"تو نے نہیں پھینکا جبکہ تو نے پھینکا" نسبت کے اعتبار سے

نفی و اثبات ست ہر دو مُثبت است
نفی اور اثبات ہے، دونوں درست ہیں

آں تو افگندی چو بر دستِ تو بُود
"تو نے پھینکا" چونکہ تیرے ہاتھ سے ہوا

تو نیفگندی کہ قوتِ حق نمود
"تو نے نہیں پھینکا" چونکہ طاقت اللہ نے دی ہے

زورِ آدم زادہ را حدّے بُود
انسان کی طاقت کی ایک حد ہے

مُشتِ خاک اِشکستِ لشکر کے شود
ایک مُٹھی مٹی ایک لشکر کی شکست کا سبب کیسے ہوسکتی ہے

مُشت مُشتِ تست و افگندن زماست
مُٹھی تو تیری مُٹھی ہے، اور پھینکنا ہمارا ہے

زیں دو نسبت نفی و اثباتش رواست
ان دو نسبتوں کی وجہ سے اُنکی نفی اور اثبات درست ہے

یَعْرِفُوْنَ[۲] الْاَنْبِیَاءَ اَضْدَادُھُمْ
انبیاء کرام کے مخالفین پہچانتے ہیں

مِثْلَ مَا لَا یَشْتَبِہْ اَوْلَادُھُمْ
اسطرح جسطرح کہ انکو اپنی اولاد میں شبہ نہیں ہوتا ہے

ہمچوں فرزندانِ خود دانند شاں
اُن کو اپنی اولاد کی طرح پہچانتے ہیں

مُنکراں با صد دلیل و صد نشاں
مُنکر لوگ، دلیلوں اور سینکڑوں علامتوں سے

لیک از رشک و حسد پنہاں کنند
لیکن رشک اور حسد سے چُھپاتے رہیں

خویشتن را بر ندانم می زنند
اپنے آپ کو "ہم نہیں جانتے" کا مصداق بناتے ہیں

پس چو یَعْرِف گفت جائے دگر
پس جبکہ "وہ پہچانتا ہے" فرمایا دوسری جگہ کیوں

گفت لَا یَعْرِفُھُمْ غَیْرِیْ فَذَرْ
"انکو میرے سوا کوئی نہیں جانتا" بس کی بنیاد پر فرمایا

اِنَّھُمْ تَحْتَ قِبَائِیْ کَامِنُوْنَ
وہ میری قبا کے نیچے چھپے ہوئے ہیں

جز کہ یزداں شاں نداند ز آزموں
انکو خدا کے سوا، آزمائش سے کوئی نہیں جانتا

ہم بہ نسبت[۳] گیر ایں مفتوح را
اس کھلی ہوئی بات کو بھی تو نسبت کی وجہ سے سمجھ لے

کہ بدانی و ندانی نوح را
کہ تو نوحؑ کو جانتا بھی ہے اور نہیں جانتا ہے

زیں نمط بسیار آمد در خبر
اس طرح کی بات حدیث میں بہت آئی ہے

کاں بہ نسبت باشد اے جاں معتبر
اے جان! کہ وہ نسبت کی وجہ سے معتبر ہوتی ہے

## مسئلہ فنا و بقائے درویشِ کامل

کامل درویش کی فنا، اور بقا کا معاملہ

---

[۱] مَا رَمَیْتَ. جنگِ بدر میں آنحضورؐ نے ایک مُٹھی مٹی دشمنوں کی طرف پھینکی جس سے وہ اندھے اور شکست یاب ہوگئے۔ چونکہ آنحضورؐ نے اپنے ہاتھ سے وہ مٹی پھینکی تو پھینکنے کی نسبت آنحضورؐ کی طرف کی گئی اور چونکہ اس پھینکنے نے وہ کام کیا جو آنحضورؐ کا ذاتی نہ تھا اس لئے پھینکنے کی آنحضورؐ سے نفی کر دی گئی۔

[۲] یَعْرِفُوْنَ. انبیاء کے بارے میں فرمایا گیا ہے جو اولیاء پر بھی صادق ہے کہ منکرین ان کو ایسا ہی جانتے ہیں جیسا کہ وہ اپنی اولاد کو جانتے ہیں پھر فرمایا گیا کہ اولیاء میرے دامن میں چھپے ہوئے ہیں انکو میرے سوا کوئی نہیں جانتا ہے۔ چونکہ جاننا اور نہ جاننا دو حیثیتوں سے ہے لہٰذا دونوں باتیں درست ہیں۔

[۳] ہم بہ نسبت. حضرت نوحؑ کو جاننا اور نہ جاننا بھی اسی اعتبار سے سمجھ لے۔ زیں نمط. حیثیت اور جہت بدل جانے سے دو متضاد حکم بہت سی چیزوں پر لگائے گئے ہیں مسئلہ. کسی کی فنا و بقا کا مسئلہ بھی اسی نوعیت کا ہے کہ مختلف حیثیتوں کے اعتبار سے اُس کو فانی اور باقی کہا جاتا ہے۔

گفت قائل در جہاں درویش نیست — ور[1] بود درویش آں درویش نیست

ایک کہنے والے نے کہا، دنیا میں کوئی درویش نہیں ہے — اور اگر درویش ہوگا تو وہ درویش نہیں ہے

ہست از روئے بقائے ذاتِ او — نیست گشتہ وصفِ او در وصفِ ہو

اس کی ذات کی بقا کے اعتبار سے وہ ہے — اس کا وصف اللہ کے وصف میں نیست ہو گیا ہے

چوں زبانہ شمع پیشِ آفتاب — نیست باشد ہست باشد در حساب

جیسا کہ شمع کا شعلہ سورج کے بالمقابل — نہیں ہے، ہوتا ہے (لیکن) حساب میں ہے

ہست باشد ذاتِ او تا تو اگر — بر نہی پنبہ بسوزد زاں شرر

اس کی ذات موجود ہوتی ہے حتیٰ کہ اگر تو — روئی رکھ دے وہ اس شعلہ سے جل جائے گی

نیست باشد روشنی ندہد ترا — کردہ باشد آفتاب او را فنا

معدوم ہوتا ہے، تجھے روشنی نہیں دیتا ہے — سورج نے اس کو فنا کر دیا ہوتا ہے

در دو[2] صد من شہد یک وقیہ خل — چوں در افگندی و در وے گشت حل

دو سو من شہد میں ایک اوقیہ سرکہ — جب تو نے ڈال دیا اور وہ اس میں حل ہو گیا

نیست باشد طعمِ خل چوں می چشی — ہست یک وقیہ فزوں چوں می کشی

جب تو چکھے گا سرکہ کا مزہ معدوم ہوگا — جب تو وزن کرے گا ایک اوقیہ بڑھا ہوا ہے

پیشِ[3] شیرے آہوئے بیہوش شد — ہستیش در ہستِ او روپوش شد

ایک ہرن، شیر کے سامنے بے ہوش ہو گیا — اس کی ہستی اس کی ہستی میں چھپ گئی

ایں قیاسِ ناقصاں بر کارِ رب — جوششِ عشق ست نے ترکِ ادب

اللہ (تعالیٰ) کے معاملہ میں ناقصوں کا یہ قیاس — ادب کو ترک کرنے کی وجہ سے نہیں ہے، عشق کا جوش ہے

نبضِ عاشق بے ادب بر می جہد — خویش را در کفۂ شہ می نہد

عاشق کی نبض بلا لحاظ ادب تڑپتی ہے — اپنے آپ کو شاہ کے پلڑے میں رکھتی ہے

بے ادب تر نیست زو کس در جہاں — با ادب تر نیست زو کس در نہاں

دنیا میں اس سے زیادہ بے ادب کوئی نہیں ہے — در پردہ اس سے زیادہ باادب کوئی نہیں ہے

---

[1] ور بود۔ یعنی اگر وہ موجود ہے تو اپنی ذات کے اعتبار سے نہیں ہے بلکہ اپنی ذات کے اعتبار سے فانی ہے اور اس کو بقا باللہ حاصل ہے۔ چوں زبانہ۔ دن میں سورج کے سامنے اگر شمع روشن کرو تو اس پر متضاد حکم لگ سکتے ہیں چونکہ آفتاب کی روشنی کے سامنے اس کی روشنی ماند پڑ گئی ہے تو کہہ سکتے ہو کہ وہ روشن نہیں ہے اور اس حیثیت سے کہ اس کی لو پر روئی رکھو تو وہ جل جائے گی تم یہ کہہ سکتے ہو کہ شمع روشن ہے۔

[2] در دو صد۔ اگر دو سو من شہد میں ایک سیر سرکہ ملا دو تو کہہ سکتے ہو کہ سرکہ معدوم ہے چونکہ اس کا کوئی مزہ چکھنے میں معلوم نہیں ہوتا اور یہ بھی کہہ سکتے ہو کہ سرکہ موجود ہے اس لئے کہ وزن کرو گے تو وہ دو سو من ایک سیر ہوگا۔ اوقیہ۔ چالیس درہم کا وزن، ہمزہ کو حذف کر کے وقیہ بھی کہہ دیتے ہیں۔

[3] پیش۔ ہرن جب شیر کے سامنے بیہوش ہو گیا تو وہ فانی بھی ہے اور باقی بھی ہے۔ ایں قیاس۔ فنا و بقا میں یہ خیالیں جو دی گئی ہیں وہ حضرت حق کی شایانِ شان نہیں ہیں لیکن ان کا بیان کرنا عشق و محبت کے جوش میں ہوا ہے ترکِ ادب مقصود نہیں ہے۔ نبض۔ عاشق عشقِ الٰہی کا دعویٰ ایک درجہ میں برابری کا دعویٰ ہے اس لئے کہ عاشق و معشوق میں لامحالہ کوئی نسبت ہوتی ہے اور ممکن واجب کے ساتھ کوئی مناسبت نہیں رکھتا ہے۔ بے ادب۔ عاشق عشق کی مستی میں گستاخانہ باتیں بول جاتا ہے لیکن وہ گستاخی اس وقت گستاخی ہے جب اس کی نسبت عاشق کی طرف ہو لیکن چونکہ اس کو فنا کا درجہ حاصل ہے اور وہ باتیں اس کی ذات سے منسوب نہیں ہیں لہٰذا وہ گستاخی نہیں ہے۔

هم بہ نسبت دانؔ[1] وفاق اے منتخب
اے برگزیدہ! جمع ہونا بھی نسبت کی وجہ سے سمجھ

ایں دو ضد با ادب با بے ادب
با ادب اور بے ادب اِن دو ضدوں کا

بے ادب باشد چو ظاہر بنگری
جب تو دیکھے گا صورتاً ہر بے ادب ہو گا

کہ بُود دعویٔ عشقش ہمسری
کیونکہ اُس کا عشق کا دعویٰ، برابری ہے

چوں بباطن بنگری دعویٰ کجاست
جب تو حقیقت کو دیکھے گا دعویٰ کہاں ہے؟

اُو و دعویٰ پیشِ آں سُلطاں فناست
وہ اور اُس کا دعویٰ شاہ کے سامنے معدوم ہیں

مَاتَ زیدٌ[2] زید اگر فاعل بُود
"زید مر گیا" زید اگرچہ فاعل ہے

لیک فاعل نیست کو عاطل بُود
لیکن وہ کرنے والا نہیں ہے، کیونکہ وہ بیکار ہے

اُو ز روئے لفظِ نحوی فاعل ست
وہ نحوی اصطلاح کے اعتبار سے فاعل ہے

ورنہ اُو مفعول و موتش قاتل ست
ورنہ وہ مفعول ہے، اور موت اُسکی قاتل ہے

فاعلے چہ کو چناں مقہور شُد
وہ فاعل کیسا وہ ایسا مغلوب ہے

فاعلیہا جملہ ازوے دُور شُد
تمام فاعلی اُس سے دور ہو گئی ہے

## قصۂ[3] وکیلِ صدرِ جہاں کہ متّہم شُد و از بُخارا گریختہ از بیمِ جاں، بازِ عشقش گریباں گرفت کہ کارِ جاں بہرِ جاناں سہل باشد عاشقاں را

صدرِ جہاں کے وکیل کا قصہ جو متّہم ہو گیا تھا، اور جان کے ڈر سے بخارا سے بھاگ گیا تھا پھر عشق نے اُس کا گریبان پکڑا کہ محبوب کے لئے جان کا معاملہ عاشقوں کے لئے آسان ہوتا ہے

در بُخارا بندۂ صدرِ جہاں
بخارا میں، صدرِ جہاں کا ایک غلام

متّہم شُد گشت از صدرش نہاں
متّہم ہو گیا، اُس کے دربار سے غائب ہو گیا۔

مُدّتِ دہ سال سرگرداں بگشت
دس سال تک مارا مارا پھرا

گہ خُراساں گہ کُہستاں گاہ دشت
کبھی خراسان میں، کبھی کُہستان میں، کبھی جنگل میں

از پسِ دہ سال اُو از اشتیاق
دس سال کے بعد وہ عشق کی وجہ سے

گشت بے طاقت ز ایامِ فراق
جُدائی کے زمانہ سے، بے بس ہو گیا

گفت تابِ فُرقتم زیں پس نماند
اُس نے کہا اِس کے بعد جدائی کی طاقت مجھ میں نہیں رہی ہے

صبر کے داند خلاعت را نشاند
صبر، فراق کے ڈر کو کہاں فرد کر سکتا ہے؟

---

[1] ہم بہ نسبت۔ اُس کا با ادب ہونا اور بے ادب ہونا بھی نسبت کے اختلاف سے صحیح ہے اگر وہ باتیں اُس کی ذات کی طرف منسوب ہوں تو بے ادب ہے اگر ذاتِ باری کی طرف ہوں تو یہ با ادب ہے۔ چونکہ باطن چونکہ اُس کو فنائی اللٰہ کا مرتبہ حاصل ہو گیا ہے لہٰذا اُس کا اپنا نہ کوئی دعویٰ ہے نہ کوئی ذات۔

[2] مات زیدٌ۔ نحوی ترکیب کے اعتبار سے مات فعل ہے اور زید اُس کا فاعل ہے یہ محض لفظی بات ہے ورنہ زید میں موت کی حالت میں فاعلیت اور کرنے کی صلاحیت کہاں ہے وہ درحاصل مفعول اور مقتول ہے موت اُس کی قاتل ہے۔ فاعلے۔ فنا کے بعد فاعل بننے کی صلاحیت ہی باقی نہیں ہے لہٰذا فعل کی اُس کی طرف نسبت نہیں کی جا سکتی۔

[3] قصہ۔ اِس قصہ سے یہ بتانا مقصود ہے کہ وہ وکیل اپنی جان سے قطع نظر کر کے بادشاہ کے سامنے پیش ہوا اسی طرح عاشق اپنی ذات و صفات سے قطع نظر کر دیتا ہے۔ صدر رش۔ یعنی وہ غلام صدرِ جہاں کے دربار سے روپوش ہو گیا۔ کُہستان ایک شہر کا نام ہے۔ خلاعت۔ جزع، یا فراق سے ڈرنا۔

[۱] از فراق ایں خاکہا شورہ شود — آب زرد و گندہ و تیرہ شود
فراق سے یہ زمینیں شور بن جاتی ہیں — پانی زرد، اور گندہ، اور گدلا ہو جاتا ہے

بادِ جاں افزا وخم گردد وبا — آتشے خاکسترے گردد ہبا
روح پرور ہوا، ناموافق وبا بن جاتی ہے — آگ، راکھ، فضا کے ذرّے بنجاتی ہے

باغ چوں جنّت شود دار المرض — زرد و ریزاں برگِ او اندر حرض
جنّت جیسا باغ بیماری کا گھر بن جاتا ہے — خرابی سے اس کے پتّے زرد اور جھڑنے والے بن جاتے ہیں

عقلِ درّاک از فراقِ دوستاں — ہمچو تیر انداز اشکستہ کماں
دوستوں کی جدائی سے، حسّاس عقل — ٹوٹی ہوئی کمان والے، تیر انداز کی طرح ہے

[۲] دوزخ از فرقت چنیں سوزاں شدہ است — بید از فرقت چناں لرزاں شدہ است
دوزخ، فراق سے اس قدر جلانے والی بنگئی ہے — بید، فراق سے اس قدر لرزنے والی بنگئی ہے

گر بگویم از فراقِ چوں شرار — تا قیامت یک بود از صد ہزار
اگر میں چنگاریوں جیسے فراق کے متعلق کہوں — قیامت تک، لاکھ میں سے ایک ہوگا

پس ز شرحِ سوزِ او کم زن نفس — ربِّ سلّم ربِّ سلّم گوی و بس
لہٰذا اس کی سوزش کی تشریح نہ کر — بس خدا، بچا، خدا بچا کہتا رہ

[۳] ہر چہ از وے شاد گردی در جہاں — از فراقِ او بیندیش آں زماں
تو دنیا میں، جس چیز سے خوش ہو — اسی وقت، اس کی جدائی کو سوچ لے

زانچہ گشتی شاد بس کس شاد شد — آخر از وے جست و ہمچوں باد شد
جس چیز سے تو خوش ہوا ہے بہت سے خوش ہو چکے ہیں — بالآخر اس سے وہ چیز چلی گئی ہے اور ہوا جیسی ہوگئی

از تو ہم بجہد تو دل بر وے منہ — پیش ازاں کو بجہد از تو، تو بجہ
وہ تجھ سے بھی نکل بھاگے گی، اس سے دل نہ لگا — اس سے پہلے کہ وہ تجھ سے بھاگے تو اس سے بھاگ جا

ہمچو مریم گوی پیش از فوتِ مُلک — نفس را کا عُوذُ بالرّحمٰنِ مِنکَ
مُلک کے فوت ہونے سے پہلے ہی (حضرت) مریم کی طرح کہہ دے — نفس سے، میں تجھ سے اللہ کی پناہ چاہتا ہوں

## پیدا شدنِ روح القدس بصورتِ آدمی بر مریم بوقتِ غسل و برہنگی و پناہ گرفتنِ او بحقِ تعالیٰ

حضرت جبرئیلؑ کا آدمی کی صورت میں غسل اور برہنگی کی حالت میں حضرت مریمؑ کے سامنے رونما ہونا اور اُن کا اللہ تعالیٰ سے پناہ مانگنا

---

[۱] از فراق۔ زمین پانی کی جدائی سے بنجر بن جاتی ہے اور پانی روانی کی جدائی سے گدلا اور گندہ بن جاتا ہے۔ باد۔ ہوا صفائی کی جدائی سے ناموافق اور وبا بنجاتی ہے۔ آتشے۔ آگ ایندھن کی جدائی سے راکھ بن جاتی ہے۔ باغ۔ موسم بہار کی جدائی باغ کو امراض کا گھر بناتی ہے اور مرض کی وجہ سے اسکے پتے زرد ہو کر گرنے لگتے ہیں۔ عقل۔ دوستوں کی جدائی عقل کو ایسا مبہوت کر دیتی ہے جس طرح تیر انداز کمان ٹوٹ جانے سے مبہوت بن جاتا ہے۔

[۲] دوزخ۔ خدا کی رحمت کی جدائی میں جہنم پرسوز بنی ہوئی ہے بید کا درخت خزاں کے فراق سے لرزتا ہے۔ گر بگویم۔ فراق کے اثرات کا بیان قیامت تک مکمل نہیں ہو سکتا۔ پس فراق کے اثرات کی تفصیل میں پڑنے کی بجائے الأمان الأمان کہنا چاہیئے۔

[۳] ہر چہ۔ دنیا کی خوشکن چیز فراق کا داغ دینے والی ہے۔ زانچہ۔ دنیا کی خوشکن چیزوں نے بہت سوں کو فراق میں مبتلا کیا ہے۔ پیش ازاں۔ اس چیز کے جدا ہونے سے پہلے ہی اگر تو اپنا دل اس سے ہٹالیگا تو فراق کی تکلیف نہوگی۔ ہمچو مریم۔ جسطرح مریم نے خدا کی پناہ حاصل کی تھی تو بھی دنیا کی خوشکن چیزوں سے خدا کی پناہ حاصل کرے اور ... کے نوبت ہونے سے قبل ہی خدا کی طرف رجوع کرے

دید مریمؑ صورتے بس جانفزا
حضرت مریمؑ نے ایک روح پرور صورت دیکھی

جانفزائے دلربائے در خلا[۵۱]
خلوت میں جو بڑی روح پرور اور دلربا تھی

پیشِ او بر رُست از روئے زمیں
اُن کے سامنے زمین سے نکل آئے

چوں مہ و خورشید آں رُوح الامیں
جبریلؑ، چاند اور سورج جیسے

از زمیں بر رُست خوبے بے نقاب
ایک حسین بے نقاب زمین سے نمودار ہوا

آنچناں کز شرق روید آفتاب
جس طرح مشرق سے سورج نمودار ہوتا ہے

لرزہ[۵۲] بر اعضائے مریم اُوفتاد
(حضرت) مریمؑ کے اعضاء پر کپکپی طاری ہو گئی

کو برہنہ بود و ترسید از فساد
کیونکہ وہ ننگی تھیں اور خرابی سے ڈریں

صورتے کہ یوسف ار دیدے عیاں
وہ ایسی صورت (تھی) کہ اگر حضرت یوسفؑ اسکو دیکھ لیتے

دست از حیرت بریدے چوں زناں
عورتوں کی طرح حیرت سے ہاتھ کاٹ لیتے

ہمچو گل پیشش بروئید او ز گل
وہ زمین سے پھول کی طرح اُنکے سامنے اُگ آئے

چوں خیالے کہ بر آرد سر ز دل
جس طرح خیال دل سے سر اُبھارتا ہے

گشت مریمؑ بیخود و در بیخودی
(حضرت) مریمؑ بے اختیار ہو گئیں اور بیخودی میں

گفت بجہم در پناہِ ایزدی
فرمایا میں خدا کی پناہ میں آتی ہوں

زانکہ[۵۳] عادت کردہ بود آں پاک جیب
کیونکہ اُن پاکدامن نے عادت ڈال رکھی تھی

در ہزیمت رخت بُردن سوئے غیب
عاجزی میں بغیب کی طرف رجوع کرنے کی

چوں جہاں را دید ملکے بیقرار
چونکہ انھوں نے دنیا کو بے استوار ملک سمجھ لیا تھا

حازمانہ ساخت زاں حضرت حصار
پختہ کاری سے اُس دربار کو قلعہ بنا لیا تھا

تا بگاہِ مرگ حصنے باشدش
تاکہ موت کے وقت وہ اُن کا قلعہ بنے

کہ نیابد خصم راہِ مقصدش
تاکہ شیطان اپنے مقصد کا راستہ نہ پائے

از پناہِ حق حصارے بہ ندید
انھوں نے اللہ کی پناہ سے زیادہ بہتر کوئی قلعہ نہیں دیکھا

یورتگہ نزدیکِ آں دژ بر گزید
اِس قلعہ کے نزدیک اُنھوں نے قیامگاہ منتخب کی

چوں بدید آں غمزہائے عقل سوز
جب اُنھوں نے وہ عقل سوز ادائیں دیکھیں

کز از و می شُد جگرہا تیر دوز
جن سے جگر زخمی ہوتے تھے

شاہ و لشکر حلقہ در گوشش شدہ
شاہ اور لشکر اُس کے حلقہ بگوش بن گئے تھے

خسروانِ ہوش بیہوشش شدہ
عقل کے شہنشاہ بیہوش ہو گئے تھے

---

۵۱ در خلا۔ حضرت مریمؑ نے لوگوں سے گوشۂ تنہائی اختیار کر لیا تھا۔ روح الامین۔ حضرت جبرئیلؑ زمین سے نمودار ہوئے تھے بے نقاب۔ حضرت جبرئیلؑ بے حجاب اِس طرح نمودار ہوئے جس طرح مشرق سے سورج طلوع کرتا ہے۔

۵۲ لرزہ۔ حضرت جبرئیلؑ کے نمودار ہونے سے حضرت مریمؑ گھبرا گئیں، برہنہ تھیں سمجھیں کوئی خرابی پیش نہ آجائے مقصدت۔ حضرت جبرئیلؑ ایسی حسین صورت میں نمودار ہوئے کہ اگر حضرت یوسفؑ اُن کو دیکھتے تو اُن کے حسن سے مبہوت ہو کر اِسی طرح اپنا ہاتھ کاٹ لیتے جس طرح اُن کے حسن سے مبہوت ہو کر زنانِ مصر نے اپنے ہاتھ کاٹے تھے۔ گفت۔ حضرت مریمؑ نے گھبرا کر فرمایا تھا اِنی اَعُوْذُ بالرحمٰن۔ میں خدا کی پناہ پکڑتی ہوں۔

۵۳ زانکہ حضرت مریمؑ کی یہ عادت تھی کہ ہر پریشانی میں وہ خدا کی پناہ چاہتی تھیں۔ بے قرار۔ ناپائیدار۔ حازمانہ۔ پختہ کاری۔ حصار۔ قلعہ۔ یورتگہ۔ قیام کی جگہ۔ دژ۔ قلعہ۔ غمزہ۔ یعنی حضرت جبرئیلؑ کے ناز و ادا۔ شاہ و لشکر۔ یہ اشعار حضرت جبرئیلؑ کی تعریف میں ہیں۔

صد ہزاراں شاہ مملوکش برق[1] — صد ہزاراں بدر را دادہ بدق

لاکھوں بادشاہ غلامی کی وجہ سے اُسکے مملوک ہو گئے تھے — لاکھوں چودھویں کے چاندوں کو اُسنے گمشادیں جتلا کر دیا تھا

زہرہ نے مر زہرہ را تا دم زند — عقلِ کلّش چوں بہ بیند کم زند

زہرہ کے پتّہ نہیں کہ دم مار سکے — جب اسکو عقلِ کل دیکھ لے (کار و بار) چھوڑ دے

من چہ گویم چوں مرا بر دوخت است — دیگہم را دمگہ اُو سوخت است

میں کیا بتاؤں جبکہ اُس نے مجھے چھلنی کر دیا ہے — اُس کے کنگاہر نے میرا گلا جلا دیا ہے

دُودِ آں نارم دلیلم من برو — دُور ازاں شہ باطلُ ما عبدوا

میں اُس آگ کا دھواں ہوں میں اسکی نشانی ہوں — اُس شاہ سے دور ہے، لوگوں نے جو تعبیر کی ہے وہ باطل ہے

خود[2] نباشد آفتابے را دلیل — جُز کہ نورِ آفتابِ مُستطیل

سورج کے لئے کوئی دلیل نہیں ہوتی — سورج کے لمبے نور کے سوا

سایہ کہ بُود تا دلیلِ اُو بُود — ایں بستش کہ ذلیلِ اُو بُود

سایہ کیا ہوتا ہے جو اُس کی دلیل بنے — اِس کے لئے یہی کافی ہے کہ وہ اُس کا تابع ہو

ایں جلالت در دلالت صادق ست — جملہ ادراکات پس اُو سابق ست

یہ بڑائی (اپنی) دلالت میں سچی ہے — تمام ادراکات پیچھے ہیں، وہ آگے ہے

جملہ[3] ادراکات بر خرہائے لنگ — اُو سوارِ بادِ پرّاں چوں خدنگ

تمام ادراکات لنگڑے گدھوں پر سوار ہیں — وہ تیر کی طرح اُڑنے والی ہوا پر سوار ہے

گر گریزد کس نیابد گردِ شہ — ور گریزند اُو بگیرد پیشِ رہ

اگر شاہ بھاگے کوئی اُس کی گرد نہیں پا سکتا — اور اگر لوگ بھاگیں تو وہ (شاہ) آگے کا راستہ روک لے

جملہ ادراکات را آرام نے — وقتِ میدان است وقتِ جام نے

جملہ ادراکات کو سکون نہیں ہے — میدان کا وقت ہے، جام کا وقت نہیں ہے

آں یکے وہمے چو بازے می پرد — واں یکے چوں تیر منفذ می درد

ایک خیال، باز کی طرح اُڑتا ہے — اور ایک، تیر کی طرح خود کو پھاڑتا ہے

واں دگر چوں کشتی با بادباں — واں دگر اندر تراجع ہر زماں

اور دوسرا بادبان والی کشتی کی طرح ہے — اور دوسرا ہر وقت تردّد میں ہے

---

[1] رِق۔ غلامی۔ دق۔ گُھلاؤ، کمزوری۔ زُہرہ۔ زار کے زبر سے پتّہ، زار کے پیش سے ستارے کا نام ہے۔ عقلِ کل۔ عقلِ اوّل۔ ہم چہ گویم۔ یہاں سے مولانا نے حضرت جبرئیلؑ کے حسن کے ذکر سے اللہ کے جمال کی طرف گریز کیا ہے۔ دمگہ۔ گلا، منفذ۔ دُود۔ یعنی میں اور تمام مخلوق اُس کے آثار ہیں اور اثر موثر کے وجود کی دلیل ہوتا ہے لہٰذا میں اُس کے وجود کی دلیل ہوں اِس کے علاوہ ذاتِ باری کی جو تعبیرات ہیں وہ صحیح تعبیریں نہیں ہیں۔

[2] خود۔ سورج کا وجود کسی دلیل کا محتاج نہیں ہے۔ "آفتاب آمد دلیلِ آفتاب" سایہ۔ مولانا نے اپنے آپ کو دُھواں قرار دے کر خود کو دلیل کہا تھا اب فرماتے ہیں کہ یہ درست نہیں ہے سایہ کی کیا حقیقت ہے کہ وہ سورج کی دلیل بن سکے جملہ ادراکات۔ یعنی وہ تمام ادراکات سے وراء الورا ہے۔

[3] جملہ ادراکات۔ ہماری دلیل اور ادراک کی وجود باری سے وہی نسبت ہے جو خرِ لنگ اور ہوا پر سوار کی نسبت۔ خرِ لنگ اُس کو کبھی نہیں پکڑ سکتا۔ گر گریزد۔ ذاتِ حق انسان سے قریب بھی ہے اور اُس کے ادراک سے بعید بھی ہے۔ جملہ ادراکات۔ انسان جس قدر ادراکات میں وہ کوئی بھی اسکی حقیقت تک پہنچکر مطمئن نہیں ہے پھر بھی جستجو جاری رہنی ضروری ہے۔ آں یکے۔ انسانوں کے ادراک مختلف ہیں کسی کا ادراک تیز ہے اور کسی کا ادراک سریع النفوذ اور حجابات کو دور کرنے اور ہٹانے والا ہے۔ واں دگر۔ ایک کے وہم و خیال کی روانی کشتی کی سی ہے۔ تراجع۔ تردّد۔

چوں شکارے[51] می نماید شاں ز دور
جب اُن کو کوئی شکار دُور سے نظر آتا ہے

جملہ حملہ می فزایند آں طیور
وہ سب پرند حملہ کرتے ہیں

چونکہ ناپیدا شود حیراں شوند
جب وہ غائب ہو جاتا ہے سب حیران ہوتے ہیں

ہمچو جغداں سوئے ہر ویراں شوند
اُلّوؤں کی طرح ہر ویرانے میں چلے جاتے ہیں

منتظر چشمے بہم یک چشم باز
اس طور پر منتظر کہ ایک آنکھ کھلی ہوئی ایک آنکھ بند

تاکہ پیدا گردد آں صیدِ نیاز
تاکہ وہ نیازمندی کا شکار نظر آ جائے

چوں بماند دیر گویند از ملال
جب وہ دیر تک (مخفی) رہتا ہے تھک کر کہتے ہیں

صید بود آں خود عجب یا خود خیال
تعجب ہے وہ شکار تھا، یا خود خیال (تھا)

مصلحت[52] آنست تا یک ساعتے
مصلحت یہ ہے، کہ تھوڑی دیر

قوتے گیرند و زور از راحتے
آرام کے ذریعہ قوت اور طاقت پیدا کر لیں

گر نبودے شب ہمہ خلقاں ز آز
اگر رات نہ ہوتی تمام لوگ حرص کی وجہ سے

خویشتن را سوختندے ز اہتزاز
بھاگ دوڑ میں اپنے آپ کو جلا ڈالتے

از ہوس وز حرص سود اندوختن
ہوس اور نفع کمانے کی حرص سے

ہر کسے دادے بدن را سوختن
ہر شخص جسم کو پھونک ڈالتا

شب پدید آید چو گنجِ رحمتے
رحمت کے خزانے کی طرح رات ہو جاتی ہے

تا رہند از حرصِ خود یک ساعتے
تاکہ تھوڑی دیر کیلئے حرص سے نجات پا جائیں

چونکہ[53] قبضے آیدت اے راہرو
اے سالک! جب تجھ پر قبض طاری ہو

آں صلاحِ تست آیس دل مشو
وہ تیری بھلائی ہے، مایوس دل نہ بن

زانکہ در خرجی دراں بسط و کشاد
کیونکہ تو اُس قبض و بسط میں صرف کرنے میں ہے

خرج را دخلے بباید ز اعتداد
خرچ کیلئے ذخیرے میں سے آمد چاہیئے

گر ہمارہ فصلِ تابستاں بُدے
اگر ہمیشہ گرمی کا موسم ہوتا

سوزشِ خورشید در بستاں زدے
سورج کی گرمی، باغ کو پھونک دیتی

منبتش را سوختے از بیخ و بُن
اُس کی کیاریوں کو جڑ اور بنیاد سے ایسا جلا دیتی

کہ دگر تازہ نگشتے آں کہن
کہ وہ پُرانا کبھی (ترو) تازہ نہ بنتا

گر ترش رویست آں دے مشفق ست
اگر وہ خزاں ترش رو ہے تو مہربان (بھی) ہے

صیف خنداں ست و اما محرق ست
گرمی کا موسم مسکرانے والا ہے لیکن جلانیوالا ہے

---

[51] شکارے۔ کوئی تجلی۔ آں طیور یعنی حواس۔ جغداں۔ یعنی اس تجلی کے ادراک سے محروم ہو کر بیٹھ جاتے ہیں۔ منتظر۔ انسان شکار پر تیر وغیرہ چلانے کے وقت ایک آنکھ بند کر لیتا ہے ایک آنکھ سے نشانہ باندھتا ہے گیا۔ یعنی تجلی۔ چوں۔ مایوسی میں سوچنے لگتا ہے کہ وہ کوئی تجلی تھی یا محض غیر واقعی خیال تھا۔

[52] مصلحت۔ اِن حالت میں سالک اور مجاہد کے لئے مناسب ہے کہ وہ آرام کرے تاکہ اُس میں طاقت پیدا ہو جائے۔ گر نبودے۔ اللہ تعالیٰ نے رات کو اسی لئے پیدا کیا ہے کہ انسان اُس میں آرام کرے اور تھکن دور کرے۔ اہتزاز حرکت کرنا۔ از ہوس۔ اگر رات نہ ہوتی تو کمائی کے لالچ میں ہر وقت معروف کار رہ کر بدن کو تباہ کر لیتا غرض۔ رات کا وجود انسانوں کے لئے اللہ کی رحمت ہے۔

[53] چونکہ قبض کی حالت میں وہ تمام قوائے باطنی مجتمع ہو جاتے ہیں جو بسط کی حالت میں خرچ ہو رہے تھے آیس۔ مایوس۔ دخل۔ آمدنی۔ اعتداد۔ جمع کرنا۔ گر ہمارہ۔ موسمی تغیرات رحمتِ خداوندی ہیں منبت۔ کھیت کیاری۔ دے۔ خزاں کا موسم اگرچہ ناگوار ہے لیکن اُس میں بھی خوبی ہے۔ صیف۔ موسم گرما اگرچہ انسان کو تکلیف ہوتی ہے لیکن پھول بھی کھلتے ہیں۔

چونکہ[51] قبض آمد تو در وے بسط بیں
جب قبض طاری ہو تو اُس میں بسط کا مشاہدہ کر

تازہ باش و چیں میفگن بر جبیں
تازہ رہ، پیشانی پر شکن نہ ڈال

کودکاں خنداں و دانایاں ترش
بچّے خوش ہیں اور عقلمند غمگین ہیں

غم جگر را باشد و شادی ز شش
غم جگر کے لئے ہے اور خوشی پھیپھڑے سے

چشمِ کودک ہمچو خر در آخرست
بچّے کی نظر، گدھے کی طرح آخور پر ہے

چشمِ عاقل در حسابِ آخرست
عقلمند کی نظر آخرت کے حساب پر ہے

اُو در آخر چرب می بیند علف
وہ آخور میں، لذیذ گھاس دیکھتا ہے

ویں ز قصّاب آخرش بیند تلف
اور یہ قصائی سے بالآخر اپنی ہلاکت دیکھتا ہے

آں[52] علف تلخ ست کیں قصّاب داد
جو گھاس قصائی نے دی ہے، وہ کڑوی ہے

بہرِ لحمِ ما ترازوے نہاد
اُس نے ہمارے گوشت کے لئے ترازو تیار کر رکھی ہے

رو ز حکمت خور علف کاں را خدا
جا، دانائی کی گھاس کھا، جو خدا نے

بے عوض دادست و از محضِ عطا
مفت عنایت کی ہے، اور خالص عطیہ ہے

فہمِ ناں کردی نہ حکمت اے رہی
اے بندے! تو روٹی سمجھا نہ کہ حکمت

چونکہ حق گفتت کلوا مِن رِزقِہٖ
جبکہ اللہ نے تجھ سے فرمایا اس کا رزق کھاؤ

رزقِ حکمت بہ بُوَد در مرتبت
رُتبے میں حکمت کا رزق بہتر ہوتا ہے

کاں گلو گیرت نباشد عاقبت
اس لئے کہ انجام میں وہ تیرا گلا پکڑنے والا نہ ہوگا

ایں[53] دہاں بستی دہانے باز شُد
تو نے یہ منہ بند کیا تو ایسا منہ کھلا

کو خورندہِ لقمہائے راز شُد
جو اسرار کے لقمے کھانے والا بنا

گر ز شیر ایں دیوِ تن را وابری
اگر تو اس جسم کے شیطان کو دودھ سے ہٹا لے گا

در فِطامِ اُو بسے نعمت خوری
اُس کا دودھ چھڑانے میں بہت سی نعمتیں کھائیگا

ترکِ جوشے کردہ ام من نیم خام
میں نے ادھ کچرے کو جوش نہیں دیا ہے

از حکیمِ غزنوی بشنو تمام
حکیم غزنوی سے، مکمل سُن لے

در الٰہی نامہ گوید شرحِ ایں
اِس کی شرح "الٰہی نامہ" میں بیان کی ہے

آں حکیمِ غیب و فخر العارفین
اُس اَسرار کے دانا اور عارفوں کے فخر نے

غم خور و نانِ غم افزایاں مخور
غم کھالے، اور غم بڑھانے والوں کی روٹی دکھ

زانکہ عاقل غم خورد کودک شکر
کیونکہ عقلمند غم کھاتا ہے، بچہ شکر کھاتا ہے

[51] چونکہ قبض۔ اگر سالک پر قبض کی کیفیت طاری ہو تو اُس سے بھی غمگین نہ ہونا چاہیئے اُس کو مفید سمجھے۔ کودکاں۔ بسط کی کیفیت بھی ایک طفلانہ حرکت ہے اِس کے زیادہ خواہشمند نہ ہو۔ چشمِ کودک۔ بچہ عارضی خوشیوں سے خوش رہتا ہے۔ چشمِ عاقل۔ عقلمند کے پیشِ نظر آخرت رہتی ہے تو وہ اُس کے حساب کتاب سے مغموم رہتا ہے۔

[52] آں علف۔ دنیاوی لذتوں کو قصائی کی گھاس سمجھ۔ اصل خوراک دین کا تعمق اور اہلِ یقین کا طریقہ ہے۔ کُلُوا مِنْ رِّزْقِہٖ۔ تم اُس کا رزق کھاؤ، اِس رزق سے مراد حکمت ہے نہ کہ دنیاوی غذائیں۔ رزقِ حکمت۔ یہ رزق ایسا ہے جس پر کوئی اخروی مواخذہ نہیں ہے۔

[53] ایں دہاں۔ حضرت سعدیؒ نے فرمایا ہے۔ شعر:
اندروں از طعام خالی دار
تا درو نورِ معرفت بینی
گر۔ دنیوی لذّتیں ترک کرنے سے اَسرارِ خداوندی کا رزق حاصل ہونے لگے گا۔ ترک۔ میں نے یہ مضمون پورا نہیں سمجھایا اگر پورا سمجھنا ہو تو "الٰہی نامہ" پڑھ لو جو حکیم سنائی غزنوی رحمۃ اللہ علیہ کی تصنیف ہے۔ غم خور۔ انسان کو آخرت کی فکر کرنی چاہیے شکر کھانا طفلانہ حرکت ہو۔

قندِ[۵۱] شادی میوۂ باغِ غم ست — ایں فرح زخم ست و آں غم مرہم ست
خوشی کی شکر، غم کے باغ کا میوہ ہے — یہ خوشی زخم ہے، اور غم مرہم ہے

غم چو بینی در کنارش کش بعشق — از سرِ ربوہ نظر کن در دمشق
تو جب غم دیکھے اس کو محبت سے بغل میں لے لے — دمشق کو ٹیلے پر سے دیکھ

عاقل از انگور مے بیند ہمی — عاشق از معدوم شئ بیند ہمی
عقلمند انگور میں شراب دیکھتا ہے — عاشق، معدوم میں موجود کو دیکھتا ہے

جنگ میکردند حمّالاں پریر — تو مکش تا من کشم حملش چو شیر
پرسوں، بوجھ اٹھانیوالے جھگڑ رہے تھے — تو نہ اٹھا تاکہ میں شیر کی طرح اس کا بوجھ اٹھالوں

زانکہ زاں رنجش ہمی دیدند سود — حمل را ہر یک ز دیگر می ربود
کیونکہ انہوں نے اس تکلیف کو مفید سمجھا تھا — (اسلئے) بوجھ کو ایک دوسرے سے اچکتا تھا

مزدِ[۵۲] حق کو مزدِ آں بے مایہ کو — ایں دہد گنجیت مزد و آں تسو
کہاں اللہ (تعالیٰ) کی مزدوری کہاں اس مفلس کی (مزدوری) — یہ تجھے مزدوری میں خزانہ دے گا، وہ کوڑی

گنجِ زرے کہ چو خسپی زیرِ ریگ — با تو باشد آں نباشد مردہ ریگ
سونے کا ایسا خزانہ کہ جب تو مٹی کے نیچے سوئیگا — وہ تیرے پاس ہوگا، وہ موروثی مال نہ ہوگا

پیش پیشِ آں جنازت میرود — مونسِ گور و غریبی می شود
وہ تیرے جنازے کے آگے آگے چلے گا — مسافرت، اور قبر میں غم خوار ہوگا

بہرِ[۵۳] روزِ مرگ ایں دم مردہ باش — تا شوی با عشقِ سرمد خواجہ تاش
موت کے دن کے لئے اس وقت مُردہ بن جا — تاکہ تو سرمدی عشق کا ساتھی بنے

صبر می بیند ز پردۂ اجتہاد — روئے چوں گلنار و زلفینِ مراد
صبر، مجاہدے کے پردے میں سے دیکھتا ہے — مقصود کا گلنار جیسا چہرہ اور دو زلفیں

غم چو آئینہ ست پیشِ مجتہد — کاندراں ضد می نماید روئے ضد
مجاہدہ کرنے والے کے لئے غم آئینہ جیسا ہے — کہ اس ضد میں (اسکی) ضد کا چہرہ نظر آتا ہے

بعدِ ضدِّ رنج آں ضدِّ دگر — رو دہد یعنی کشاد و کرّ و فر
مقابل رنج کے بعد دوسرا مقابل — نظر آتا ہے یعنی کشادگی اور شان و شوکت

انار کے درخت کی ایک قسم ہے جس پر پھل نہیں آتا وہ مرف پھولوں سے لدھ جاتا ہے۔ غم۔ مجاہدہ کرنیوالا غم میں خوشی دیکھتا ہے۔ متضاد رنج سے رنج اور خوشی دونوں ایک دوسرے کی ضد ہیں جب ایک ضد یعنی رنج نمودار ہوتا ہے تو اسکے بعد کشادگی اور خوشی نمودار ہو جاتی ہے۔ اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ یُسْرًا۔ بیشک تنگی کے ساتھ فراخی ہے۔

[۵۱] قندِ شادی۔ آخرت کا غم خوشی کی قند عنایت کریگا دنیا کی خوشی تو زخم ہے۔ دمشق۔ ملک شام کا مشہور شہر ہے۔ ربوہ۔ ٹیلا، ایک خاص ٹیلا ہے جو دمشق کے قریب ہے جو شخص دمشق کے حُسن کا قائل نہیں ہوتا تھا اس کو کہا جاتا تھا کہ اس ٹیلے پر چڑھکر دمشق کا نظارہ دیکھ لے تو حُسن کا قائل ہو جائیگا۔ عاقل۔ عقلمند انسان ہر چیز کے آغاز سے انجام کو دیکھ لیتا ہے تم بھی غم امروز سے مسرتِ فردا کو دیکھ لو۔ حمّالاں۔ مزدور بوجھ کی مصیبت انجام یعنی مزدوری کے لالچ میں برداشت کرتا ہے۔

[۵۲] مزدِ حق۔ جب بے مایہ انسان سے مزدوری حاصل کرنے کے لئے مشقت اٹھائی جاتی ہے تو اللہ کی جانب سے جو مزدوری ملیگی اس کے لئے کیوں نہ مشقت برداشت کی جائے۔ تسو۔ چار جَو کے وزن کا سکہ تھا۔ گنج۔ وہ ایسا خزانہ ہوگا جو قبر میں کام آئیگا۔ مردہ ریگ۔ وراثت کا مال۔ پیش۔ نیکیاں مُردے سے پہلے ہی راحت رسانی کیلئے قبر میں پہنچ جاتی ہیں۔

[۵۳] بہرِ روزِ مرگ۔ یعنی یہ ہے۔ مُوتُوا قَبْلَ اَنْ تَمُوتُوا یعنی موت سے قبل ہی دنیا اور اس کی لذتوں کو خیرباد کہدو۔ خواجہ تاش۔ ایک آقا کے دو غلاموں میں سے ہر ایک دوسرے کا خواجہ تاش کہلاتا ہے۔ گلنار۔

ایں دو وصف[1] از پنجہ و دستت ببیں — بعدِ قبضِ مُشت بسط آید یقیں
اِن دونوں باتوں کو اپنے ہاتھ اور پنجے سے سمجھ لے — مُٹھی بند کرنے کے بعد یقیناً فراخی آتی ہے

پنجہ را اگر قبض باشد دائما — یا ہمہ بسط او بود چوں مُبتلا
اگر مُٹھی ہمیشہ بند رہے — یا ہمہ وقت کھلی رہے، وہ مصیبت میں رہیگا

زیں دو وصفش کار و مکسب مُنتظم — چوں پرِ مرغ ایں دو حال او را اُہم
اُس کے اِن دو نوں وصفوں سے کاروبار باقاعدہ ہے — جس طرح پرند کے بازوؤں کیلئے یہ دونوں باتیں ضروری ہیں

## گفتنِ روح القدس مریم را علیہما السّلام کہ من رسولِ حقّم آشفتہ و پنہاں از من مشو

حضرت جبرئیلؑ کا حضرت مریمؑ سے کہنا اُن دونوں پر سلام ہو کہ میں اللہ تعالیٰ کا قاصد ہوں مجھ سے پریشان نہ ہو اور نہ چھُپ

چونکہ مریم مضطرب شُد یک زماں[2] — ہمچناں کہ بر زمیں آں ماہیاں
جب تھوڑی دیر کے لئے حضرت مریمؑ تڑپیں — جیسے کہ خشکی پر مچھلیاں

بانگ بر وے زد نمودارِ کرم — کہ امینِ حضرتم از من مرم
کرم (خداوندی) کے جلوے نے اُنھیں پُکارا — کہ میں خدا کا امین ہوں، مجھ سے نہ بھاگیئے

از سر افرازانِ عزّت سر مکش — از چنیں خوش محرماں دم درمکش
(بارگاہ) عزّت کے معززین سے سر نہ پھیریئے — اتنے بہترین رازداروں سے سراسیمہ نہ ہو

ایں ہمی گفت و ذُبالہ نورِ پاک — از لبش می شُد پیاپے بر سماک
وہ یہ کہہ رہے تھے، اور پاک نور کی شعاع — اُن کے ہونٹوں سے پے درپے سماک (ستارہ) پر پہنچ رہی تھی

از وجودم می گریزی در عدم — در عدم من شاہم و صاحب علم
آپ میرے وجود سے علیحدہ کیوں بھاگتی ہیں! — میں آخرت کا شاہ اور علمبردار ہوں

خود بُنہ و بُنگاہِ من[3] در نیستی ست — یک سوارہ نقشِ من پیشِ ستی ست
میرا سامان اور گھر (ٹھکانہ) عدم میں ہے — تھوڑی دیر کے لیے میری صورت جناب کے سامنے ہے

مریما بنگر کہ نقشِ مُشکلم — ہم ہلالم ہم خیال اندر دلم
اے مریمؑ! دیکھو میں ایک مشکل نقش ہوں — میں چاند بھی ہوں (اور) میں دل کے اندر خیال بھی ہوں

چوں خیالے در دلت آمد نشست — ہر کجا کہ میگریزی با تو ہست
خیال جب تمہارے دل میں آیا، بیٹھ گیا — جہاں بھی جاؤ، وہ تمہارے ساتھ ہے

[1] ایں دو وصف یعنی تنگی کے بعد کشادگی آنے کو اپنے ہاتھ کی مُٹھی سے سمجھ لو ہاتھ کی مُٹھی بند رکھو گے تو فراخی یعنی کشادگی میسر آئے گی۔ پنجہ را۔ ہاتھ کی مُٹھی کا نہ ہمیشہ کھلا رہنا اچھا ہے نہ بند رہنا۔ زیں دو وصف۔ مُٹھی کا نہ ہر وقت بند رکھنا مناسب ہے اور نہ ہر وقت کھولنا جس طرح کہ پرند کی پرواز اسی وقت صحیح رہتی ہے جبکہ بازو ہر وقت کھلیں اور ہر وقت بند ہوں۔

[2] چونکہ حضرت مریمؑ حضرت جبرئیلؑ کے اچانک رُونما ہو جانے سے ایسی تڑپیں جیسا کہ مچھلی خشکی پر تڑپتی ہے۔ امینِ حضرت جبرئیلؑ کو روح الامین کہا جاتا ہے۔ حضرت۔ دربارِ خداوندی۔ مرم۔ نہ بھاگ۔ سرافراز۔ باعزت۔ ذُبالہ۔ چراغ کی بتّی۔ سماک۔ ایک ستارہ کا نام ہے۔ در عدم۔ عالمِ آخرت۔

[3] بُنہ و بُنگاہ۔ بُنہ، سامان۔ بُنگاہ، سامان رکھنے کی جگہ۔ ستی۔ معزز عورت۔ ہم ہلالم۔ یعنی میرا شہودی وجود بھی ہے اور مثالی وجود بھی ہے، وجودِ مثالی بشکلِ خیال کے ہے خیال سے انسان بھاگ کر نہیں بچ سکتا۔

جُز خیالے عارضی باطلے [۱] — گو بُود چوں صبح کاذب آفلے

سوائے عارضی، باطل خیال کے — جو صبح کاذب کی طرح غائب ہو جانے والا ہے

من چو صبحِ صادقم از نورِ رب — کہ نگردد گرد روزم ہیچ شب

میں اللہ (تعالیٰ) کے نور سے صبح صادق کی طرح ہوں — کہ میرے دن کے پاس کوئی رات نہیں آتی ہے

ہیں مکن لاحول عمران زادہ اَم — کہ ز لاحول ایں طرف افتادہ اَم

اے عمران کی بیٹی! مجھ پر "لاحول" نہ پڑھو — میں "لاحول" سے ہی اس طرف آیا ہوں

مر مرا اصل و غذا لاحول بود [۲] — نورِ لاحولے کہ پیشِ از قول بود

میری اصل اور غذا "لاحول" ہے — اُس "لاحول" کا وہ نور جو لفظ سے پہلے ہے

تو ہمی گیری پناہ از من بحق — من نگاریدہ پناہم در سبق

آپ مجھ سے اللہ (تعالیٰ) کی پناہ چاہ رہی ہیں — میں ازل میں اُسی کی پناہ کی تحریر ہوں

آں پناہم من کہ مخلصہات بود — تو اعوذ آری و من خود آں اعوذ

میں وہی پناہ ہوں جو آپ کی نجات کی جگہ ہے — آپ اعوذ پڑھتی ہیں میں خود وہی اعوذ ہوں

آفتے نبود بتر از ناشناخت [۳] — تو بَرِ یاری ندانی عشق باخت

نہ پہچاننے سے زیادہ بڑی کوئی مصیبت نہیں ہے — تو معشوق کے پاس ہے اور عشقبازی نہیں جانتا

یار را اغیار پنداری ہمی — شادیِ را نام بنہادی غمی

تو معشوق کو غیر سمجھ رہا ہے — تو خوشی کو غمی کا نام دیتا ہے

ایں چنیں لطفے کہ دارد یارِ ما — تو گریزانی ازو اے بیوفا

اس مہربانی کے ہوتے ہوئے ہمارا یار رکھتا ہے — اے بے وفا! تو اُس سے بھاگتا ہے

ایں چنیں نخلے کہ لطفِ یارِ ماست — چونکہ ما دزدیم نخلش دارِ ماست

کھجور کا ایسا درخت جو ہمارے یار کی مہربانی ہے — جبکہ ہم چور ہیں اُس کا کھجور کا درخت ہمارے لیے سولی ہے

ایں چنیں مشکیں کہ زلفِ میرِ ماست — چونکہ بے عقلیم آں زنجیرِ ماست

ایسی خوشبودار چیزیں جو کہ ہمارے آقا کی زلفیں ہیں — جبکہ ہم بے عقلی کریں، وہ ہماری بیڑیاں ہیں

ایں چنیں لطفے چو نیلے میرود — چونکہ فرعونیم چوں خوں می شود

ایسی مہربانی جو نیل (دریا) کی طرح جاری ہے — جبکہ ہم فرعون ہیں، خون جیسی ہو جاتی ہے

خوں ہمی گوید من آبم ہیں مریز — یوسفم گرگ از توام اے پر ستیز

خون کہتا ہے کہ میں پانی ہوں خبردار! مجھے نہ بہا — میں یوسف ہوں اے جھگڑالو! تیری وجہ سے بھیڑیا ہوں



[۱] جُز خیالے۔ عارضی باطل خیال سے جدائی ممکن ہے صبح کاذب۔ یہ صبح نمودار ہو کر غائب ہو جاتی ہے۔ صبح صادق۔ یہ صبح نمودار ہو کر غائب نہیں ہوتی ہیں مکن۔ لاحول کے معنیٰ ہیں کہ طاقت صرف اللہ کی ہے تو جو چیز خود اللہ کی طاقت سے نمودار ہوئی ہو اُس پر لاحول پڑھنا بیکار ہے۔

[۲] لاحول یعنی خدائی طاقت۔ قول۔ یعنی لاحول پڑھنے والے کا تلفظ۔ نگاریدہ۔ اللہ کی پناہ کی تحریر سے پناہ پکڑنے کے کوئی معنی نہیں ہیں۔ آں پناہم۔ جبکہ میں خود تمہاری پناہ اور بچاؤ کی جگہ ہوں اعوذ سے وہی چیز تم مانگ رہی ہو تو پھر مجھ پر اعوذ پڑھنا مناسب نہیں ہے۔ تو اسی سال مجھ پر پڑھ رہی ہیں۔

[۳] آفتے۔ مولانا حضرت جبرئیلؑ کو نہ پہچاننے کا بیان کر رہے تھے اب یہاں سے خدا کو نہ پہچاننے کا مضمون شروع فرما دیا ہے۔ فرماتے ہیں کہ نہ پہچاننا سب سے بڑی مصیبت ہے اے طالب تیرا محبوب حقیقی تیرے پاس ہے اور تو اُس کو نہیں پہچانتا ہے نہ اُس سے محبت کرتا ہے۔ یار۔ خدا کے ساتھ تیرا معاملہ غیروں کا سا معاملہ ہے۔ ایں چنیں خدا کی اسقدر مہربانیوں کے ہوتے ہوئے اُس سے گریز بڑی بیوفائی ہے۔ ایں چنیں۔ یعنی اللہ کی رحمت کے اسباب ہماری نافرمانی کی وجہ سے زحمت کے اسباب بنگئے ہیں۔ مشکیں۔

خوشبودار چیز۔ میر۔ آقا۔ زنجیر۔ زلف یعنی نعمتیں زحمتیں بنجاتی ہیں۔ خون۔ جو پانی خون بنگیا تھا وہ کہتا ہے مجھے ضائع نہ کرو اور پانی بنا کر مجھ سے فائدہ اٹھالے۔

تو نمی[1] بینی کہ یارِ بُردبار
تو نہیں دیکھتا ہے کہ بُردبار دوست

چونکہ با اُو ضِد شُدی گردد چو مار
جب تو اُس کی ضد بنا وہ سانپ جیسا بنجاتا ہے

لَحمِ اُو و شحمِ اُو دیگر نشُد
اُس کا گوشت اور چربی نہیں بدلی

بَر قرارِ اُو لست آنساں کہ بُد
پہلے ہی کی طرح ہے جیسا کہ تھا

## عزم کردنِ آں وکیل از عشق کہ رُجوع کُند بہ بُخارا لااُبالی وار
محبّت کی وجہ سے اُس وکیل کا ارادہ کرلینا، کہ لاپرواہ ہوکر بُخارا میں واپس آجائیگا

شمعِ مریمؑ را بہِل اَفروختہ
(حضرت) مریمؑ کی شمع جلتی چھوڑ

کہ بُخارا می رود آں سوختہ
کیونکہ وہ دل جلا بُخارا کو جارہا ہے

سَخت بے صبر و در آتشدانِ تیز
سخت بے صبری، اور تیز بھٹی میں

رُو سوئے صدرِ جہاں کُن می گریز
(کہتا تھا) صدرِ جہاں کا رُخ کر، بھاگ

ایں بُخارا مَنبعِ دانش بُوَد
یہ بُخارا عقل کا مخزن ہوتا ہے

پس بُخارائیست ہر کانش بُوَد
جو اس طرح کا ہو وہ بُخاری ہے

پیشِ شیخے[2] در بُخارا اندری
شیخ کے سامنے تو بُخارا میں ہے

تا بخواری در بُخارا ننگری
بُخارا کو ذلّت سے ہرگز نہ دیکھنا

جُز بخواری در بُخارائے دلش
اُس کے دل کے بُخارا میں عاجزی کے سوا

راہ ندہد جزر و مدِّ مُشکلش
اُسکی مُشکلات کا مدّ و جزر راستہ نہیں دیتاہے

اے خُنک آں را کہ ذَلّت نَفسُہٗ
خوش نصیب ہے وہ جس کا نفس فرمانبردار ہوگیا ہے

وائے آں کس را کہ یُردِی رَفسُہٗ
اُس شخص پر حسرت ہے جسکی دولتیاں اُسکو ہلاک کرتی ہیں

فُرقتِ صدرِ جہاں در جانِ اُو
صدرِ جہاں کی جدائی جو اُس کی جان میں تھی

پارہ پارہ کردہ بُود ارکانِ اُو
اُس نے اُس کے اعضاء کو پارہ پارہ کردیا تھا

گفت[3] بر خیزم ہمانجا وا رَوَم
اُس نے کہا میں اُٹھتا ہوں اُسی جگہ واپس جاتا ہوں

کافِر ار گشتم دِگر رہ بگرَوَم
اگر میں کافر ہوگیا ہوں، تو دوسری راہ اختیار کرلیتا ہوں

وا رَوَم آنجا بیفتم پیشِ اُو
اسی جگہ واپس جاتا ہوں اُسکے سامنے گرتا ہوں

پیشِ آں صدرِ نِکو اندیشِ اُو
اُس (عاشق) کی بھلائی سوچنے والے صدر کے سامنے

گویم افگندم بہ پیشت جانِ خویش
میں کہوں گا میں نے اپنی جان تیرے سامنے لا ڈالی ہے

زندہ کُن یا سَر بُبُر ما را چو میش
زندہ کردے یا بھیڑ کی طرح ہمارا سَر قلم کردے

---

[1] تو نمی۔ دنیا کا یہی دستور ہے کہ اگر دوست سے دوستی نہ برتو تو وہ دشمنی پر آترآتا ہے۔ لحم۔ یعنی اُس دوست کا جسم جو تمہارا دشمن بن گیا ہے۔ اِسی طرح سے ہے جیسا کہ پہلے تھا تمہاری نازیبا حرکات کی وجہ سے اسکے مزاج میں تغیر آیا ہے۔ لااُبالی۔ لاپرواہ۔ آں سوختہ یعنی وکیل۔ بخارا۔ یہ بُخار سے بنا ہے جو جمع علوم کے معنیٰ میں ہے۔ منبع۔ چشمہ۔ دانش۔ علم و عقل۔ بخارائی۔ لہٰذا بخارائی اور بخاری وہ شخص ہوگا جس میں علم و دانش ہوگی۔

[2] پیش شیخے۔ شیخ کا دل بھی ان معنیٰ کے اعتبار سے بخارا ہے لہٰذا اُس کی عزت کرو۔ جز بخواری۔ شیخ کے دل میں اُسوقت جگہ پاؤگے جبکہ خواری اور ذلت اختیار کروگے۔ رَفسُہٗ یعنی اُس کی گستاخی۔ رَفت یعنی شہرت انگیز باتیں۔ ارکان۔ اعضاء۔

[3] گفت۔ یعنی وکیل نے کہا ہمانجا یعنی بُخارا۔ نکو اندیش۔ معشوق جو کہ ہمیں عاشق کے بارے میں سوچے وہ عاشق کے نزدیک بھلا ہی ہے۔ میش۔ بھیڑ۔

کُشتہ[۵۱] و مُردہ بہ پیشت اے قمر — بہ کہ شاہِ زندگاں جائے دِگر

اے چاند! تیرے سامنے مقتول اور مُردہ ہونا — دوسری جگہ زندوں کا شاہ ہونے سے بہتر ہے

آزمودم من ہزاراں بار پیش — بے تو شیریں می نہ بینم عیشِ خویش

میں نے لاکھوں بار پہلے آزما لیا — میں تیرے بغیر اپنی زندگی میٹھی نہیں سمجھتا ہوں

غَنِّ لِی یَا مُنْیَتِی لَحْنَ النُّشُوْر — اُبْرُکِی یَا نَاقَتِی تَمَّ السُّرُوْر

اے میری تمنا! میرے دوبارہ زندہ ہونے کا گانا گا — اے میری اونٹنی بیٹھ جا، سُرور مکمل ہو گیا ہے

اِبْلَعِی[۵۲] یَا اَرْضُ دَمْعِی قَدْ کَفٰی — اِشْرَبِی یَا نَفْسُ وُدًّا قَدْ صَفَا

اے زمین! میرے آنسو نگل جا جو کافی ہیں — اے نفس! وہ دوستی پی لے جو صاف ہو گئی ہے

عُدْتَ یَا عِیْدِی اِلَیْنَا مَرْحَبَا — نِعْمَ مَا رَوَّحْتَ یَا رِیْحَ الصَّبَا

اے میری عید! تو ہماری طرف لوٹ آئی ہے، مرحبا — اے بادِ صبا! بہت عمدہ خوشبو ہے، جو تو نے مہکائی ہے

گفت اے یاراں رَوَاں گشتم وداع — سُوئے آں صدرے کہ میرست و مُطاع

اس نے کہا اے دوستو! میں چلا، اَلوداع — اُس صدر کی جانب جو سردار اور واجب الاطاعت ہے

دمبدم در سوز بریاں می شوم — ہر چہ بادا باد آنجا می روم

میں دمبدم سوزش میں بھُن رہا ہوں — جو کچھ ہونا ہے ہو، میں وہاں جاتا ہوں

گرچہ دل چوں سنگِ خارا میکند[۵۳] — جانِ من عزمِ بخارا می کند

اگرچہ (اپنا) دل سنگِ خارا کی طرح بنا رہا ہے — میری جان بخارا کا قصد کر رہی ہے

مسکنِ یار ست و شہرِ شاہِ من — پیشِ عاشق ایں بُوَد حُبُّ الْوَطَن

وہ میرے یار کا وطن اور میرے شاہ کا شہر ہے — عاشق کے لئے یہی وطن کی دوستی ہے

## پُرسیدنِ معشوقے از عاشق کہ از شہرہا کدام بہتر ست

ایک معشوق کا عاشق سے دریافت کرنا کونسا شہر بہتر ہے

## وانبوہ تر و پُر نعمت تر و دلکشا تر و جواب دادنِ عاشق اورا

اور زیادہ آباد اور زیادہ نعمتوں سے پُر اور زیادہ دلکشا اور اُس کو عاشق کا جواب دینا

گفت معشوقے بعاشق کاے فتیٰ — تو بغربت دیدہ بس شہرہا

ایک معشوق نے عاشق سے کہا اے نوجوان! — تو نے مسافرت میں بہت سے شہر دیکھے ہیں

پس کدامیں شہر زانہا خوشتر ست — گفت آں شہرے کہ در وے دلبر ست

اُن میں سے کونسا شہر بہتر ہے؟ — اُس نے کہا، وہ شہر جس میں معشوق ہے

---

[۵۱] کُشتہ۔ معشوق کے قدموں میں مر جانا دوسری جگہ کی شہنشاہی سے بہتر ہے۔ غَنِّ۔ تو گا۔ مُنْیَتِی۔ میری تمنا۔ اَلنُّشُوْر۔ دوبارہ زندہ ہونا۔ تَمَّ السُّرُوْر۔ سرور مکمل ہو گیا ہے یعنی سفر کے ارادہ سے سرور مکمل ہو گیا لہٰذا میرے اونٹ تو بیٹھ جا تاکہ میں تیرے اوپر بیٹھ کر معشوق کی طرف کوچ کروں۔

[۵۲] اِبْلَعِی۔ یعنی اے زمین فراق میں جو میرے آنسو بہہ رہے ہیں تو اُن کو نگل لے۔ وُدًّا۔ دوستی۔ گفت۔ وکیل نے کہا۔ وَداع۔ رخصت۔ مُطاع جس کی اطاعت کی جائے۔ آنجا۔ یعنی بخارا۔

[۵۳] میکند۔ یعنی صدر جہاں نے اگرچہ اپنا دل سنگِ خارا کی طرح بنا لیا ہے۔ حُبُّ الْوَطَن۔ عاشق کے نزدیک وطن کی محبت کے یہ معنی ہیں کہ جہاں اُس کا محبوب ہو اُس شہر سے محبت کرے۔ غربت۔ مسافرت۔

هر کجا باشد شہ ما را بساط[1] ۔ هست صحرا اگر بود سَمّ الخیاط
جہاں ہمارے شاہ کا ڈیرا ہو ۔ وہ جنگل ہے، خواہ سوئی کا ناکہ ہو

هر کجا که یوسفے باشد چو ماه ۔ جنت است آں ارچہ باشد قعر چاه
جہاں چاند جیسا یوسف ہو ۔ وہ جنت ہے، خواہ کنوئیں کی گہرائی ہو

با تو[2] دوزخ جنت است اے جاں فزا ۔ با تو زنداں گلشن ست اے دلربا
اے روح پرور! تیرے ہوتے ہوئے دوزخ جنت ہے ۔ اے دلربا! تیرے ساتھ قید خانہ چمن ہے

شد جہنم با تو رضوان و نعیم ۔ بے تو شد ریحان و گل نارِ جحیم
تیرے ساتھ جہنم رضوان اور نعمت بن گئی ۔ تیرے بغیر ریحان اور پھول دوزخ کی آگ بن گیا

هر کجا تو با منی من خوش دلم ۔ ور بود در قعرِ گورے منزلم
جہاں تو میرے ساتھ ہے میں خوش دل ہوں ۔ خواہ میری منزل قبر کے گڑھے میں ہو

خوشتر از هر دو جہاں آنجا بود ۔ که ترا با من سر و سودا بود
دونوں جہاں سے زیادہ اچھی وہ جگہ ہے ۔ جہاں تجھے میرا خیال ہو

بس دراز ست ایں سخن ز انتظار ۔ عاشق صدر جہاں شد بے قرار
یہ بات بہت لمبی ہے، انتظار کی وجہ سے ۔ صدر جہاں کا عاشق بے قرار ہو گیا ہے

## منع کردنِ دوستاں او را از مراجعت بخارا و تہدید کردن و لا اُبالی گفتنِ او

دوستوں کا اس کو بخارا واپس ہونے سے منع کرنا اور ڈرانا اور اس کا کہنا کہ مجھے کوئی پروا نہیں ہے

گفت او را ناصحے کاے بے خبر ۔ عاقبت اندیش اگر داری ہنر
اس سے ایک نصیحت کرنے والے نے کہا اے بے خبر! ۔ اگر تو لیاقت رکھتا ہے، انجام سوچ لے

در نگر[3] پس را بعقل و پیش را ۔ ہمچو پروانہ مسوزاں خویش را
عقل سے آگے پیچھے دیکھ لے ۔ اپنے آپ کو پروانے کی طرح نہ جلا

چوں[3] بخارا می روی دیوانہ ۔ لائق زنجیر و زنداں خانہ
بخارا کو کیوں جاتا ہے، تو دیوانہ ہے ۔ قید خانہ، اور بیڑی کے لائق ہے

او ز تو آہن ہمی خاید ز خشم ۔ او ہمی جوید ترا با بیست چشم
وہ تجھ سے غصہ میں لوہا چبا رہا ہے ۔ وہ تجھے بیس آنکھوں سے تلاش کر رہا ہے

---

[1] بساط۔ بستر یعنی محبوب کے پڑاؤ کی جگہ۔ ہست صحرا۔ یعنی وہ جگہ خواہ کتنی ہی تنگ ہو لیکن وہ عاشق کے لئے وسیع صحرا ہے۔ سم الخیاط۔ سوئی کا سوراخ۔ ہر کجا۔ اگر معشوق کنوئیں میں بھی ہو تو عاشق کے لئے وہی جنت ہے۔

[2] با تو۔ محبوب کے ساتھ تکلیف وہ مقام بھی راحت کا سبب ہے۔ شد جہنم۔ محبوب کی موجودگی میں دوزخ بھی جنت ہے اور محبوب کے فراق کی حالت میں چمن بھی دوزخ ہے۔ کہ ترا۔ یعنی محبوب کو عاشق سے تعلق ہو۔ اندر۔ یعنی دیکھ کر۔ ہنر۔ لیاقت۔ در نگر۔ یعنی حالات کا جائزہ لے لے۔

[3] چوں۔ ہم نے چوں کو استفہام کا قرار دیکر ترجمہ کیا ہے اگر شکر شرط مانا جائے تو ترجمہ یہ ہوگا جب تو بخارا کو جا رہا ہے تو تو دیوانہ ہے۔ بیست چشم۔ یعنی تیز نگاہ یا بہت سے جاسوسوں کی آنکھ۔

میکُند اُو تیز از بہرِ تو کارد[1]
وہ تیرے لئے چھُری تیز کر رہا ہے

اُو سگِ قحط ست و تو انبانِ آرد
وہ قحط زدہ کتا ہے اور تو آٹے کی بوری ہے

چوں رسیدی و خدایت راہ داد
جبکہ تو بچ گیا، اور خدا نے تجھے موقع دیا

سُوئے زنداں میرَوی چونت فتاد
تو قیدخانہ کی طرف جا رہا ہے تجھے کیا پڑی ہے

بر تو گر دہ گوں مُوکّل آمدے
اگر تیرے پاس دس قسم کے سپاہی پہنچتے

عقل بایستے کز ایشاں کم زدے
عقل کا تقاضہ ہے، کہ تو اُن سے نہ ملتا

چوں مُوکّل نیست بر تو ہیچ کس
جبکہ تجھ پر کوئی شخص مقرر نہیں ہے

از چہ بستہ گشت بر تو پیش و پس
تیرا آگا پیچھا کیوں بند ہو گیا؟

عشقِ پنہاں کردہ بود اُو را اسیر
مخفی عشق نے اُس کو قیدی بنا لیا تھا

آں مُوکّل را نمی دید آں نذیر
وہ ڈرانے والا اُس سپاہی کو نہیں دیکھتا تھا

ہر مُوکّل را مُوکّل مختفی ست
ہر سپاہی پر ایک چھُپا ہوا سپاہی ہے

ورنہ اُو در بندِ سگ طبعی زچیست
ورنہ کُتّے پن کا پابند کیوں ہے؟

خشمِ شاہِ[2] عشق بر جانش نشست
شاہِ عشق کا غصّہ اُس کی جان پر نازل ہوا ہے

بر عوانی و سیہ رُوئیش بست
اُس کو سپاہ گری اور رُو سیاہی سے وابستہ کر دیا ہے

می زند اُو را کہ ہیں اُو را بزن
وہ اُس کو مارتا ہے، کہ ہاں اُس کو مار

زاں عوانانِ نہاں افغانِ مَن
اُن مخفی سپاہیوں سے میری فریاد ہے

ہر کہ بینی در زیانے می رَوَد
جس کو تو دیکھے کہ وہ تباہی میں جا رہا ہے

گرچہ تنہا با عوانے میرود
اگرچہ وہ اکیلا ہے، کسی سپاہی کیساتھ جا رہا ہے

گر از و واقف بُدے افغاں زدے
اگر وہ اُس سے واقف ہوتا فریاد کرتا

پیشِ آں سُلطانِ سُلطاناں شدے
شاہوں کے شاہ کے سامنے چلا جاتا

ریختے بر سر بہ پیشِ شاہ خاک
شاہ کے سامنے سر پر خاک ڈالتا

تا اماں دیدے ز دیوِ سہمناک
یہاں تک کہ خوفناک شیطان سے امن پا جاتا

میر دیدی[3] خویش را اے کم ز مُور
اے چیونٹی سے کم! تو نے اپنے آپکو سردار سمجھا ہے

زاں ندیدی آں مُوکّل را تو کور
اِسی لئے تجھ اندھے نے وہ سپاہی نہیں دیکھا ہے

غرّہ گشتی زیں دروغیں پرّ و بال
تو مصنوعی پر و بال سے مغرور بن گیا ہے

پرّ و بالے کو کشد سُوئے وبال
وہ پر و بال جو تجھے مصیبت کیطرف کھینچ رہے ہیں

---

[1] کارد۔ چھُری۔ انبان۔ تھیلا۔ آرد۔ آٹا۔ دہ گوں۔ دس طرح۔ مُوکّل۔ یعنی سپاہی۔ کم زدے۔ عقل کا تقاضہ تھا کہ تو ان سپاہیوں سے گریز کرتا۔ چوں مُوکّل۔ یعنی تو بغیر سپاہی کے قیدی بن گیا ہے۔ عشق۔ مولانا فرماتے ہیں کہ اُس وکیل کو عشق نے قید کر رکھا تھا جس کو ڈرانیوالا نہیں دیکھ رہا تھا۔ ہر مُوکّل۔ مولانا فرماتے ہیں جس طرح اِس وکیل پر ایک غیبی مُوکّل مُسلّط تھا اِسی طرح سے ہر سپاہی پر ایک غیبی سپاہی مُسلّط ہوتا ہے جو اُس کو کُتّے کی طرح کٹکھنا بنا دیتا ہے۔

[2] شاہِ عشق یعنی اللہ تعالیٰ۔ عوانی۔ سپاہی پن۔ زاں۔ مولانا اُن غیبی سپاہیوں سے پناہ چاہتے ہیں۔ ہر کہ۔ انسان اپنی تباہی اِسی مخفی سپاہی کی وجہ سے کرتا ہے۔ گر۔ انسان اِس برباد کرنے والے سپاہی سے غافل ہے ورنہ وہ اللہ سے دُعا کرتا اور اپنی نجات چاہتا۔

[3] میر۔ انسان اپنے آپ کو آزاد سمجھتا ہے اِسی لئے اُس غیبی سپاہی کو نہیں دیکھ پاتا ہے۔ غرّہ۔ انسان زوال پذیر دولت اور رُتبے سے دھوکے میں پڑتا ہے اور وہی دولت اور رُتبہ اُس کو تباہ کرتا ہے۔

پرِ سبک دار و رہِ بالا کند — چوں گِلِ آلودش گرانیہا کند

ہلکے پر رکھتا ہے اوپر جاتا ہے — جب مٹی میں سَن جاتے ہیں بھاری پن دکھاتے ہیں

جہد کن پر را گِلِ آلودہ مکن — لیک گوشت کر شد و پندم کہن

کوشش کر پَروں کو مٹی میں نہ سان — لیکن تیرے کان بہرے ہو گئے ہیں اور میری نصیحت پرانی ہو گئی ہے

پند داد القصہ عاشق را بسے — عاذِل بیدرد ہمچوں ققنسے

القصّہ عاشق کو بہت نصیحت کی — ققنس جیسے بیدرد ملامت گر نے

## لااُبالی گفتنِ عاشق ناصح و عاذِل را از سرِ عشق

عاشق کا عشق کی وجہ سے لاپرواہی کے ساتھ ناصح اور ملامت گر کو جواب دینا

گفت اے ناصح خمش کن چند چند — پندکم دہ زانکہ بس سخت ست بند

اُس نے کہا اے ناصح چپ ہو جا اس قدر — نصیحت نہ کر کیونکہ قید بہت سخت ہے

سخت تر شد بندِ من از پندِ تو — عشق را نشناخت دانشمند تو

تیری نصیحت سے میری قید اور سخت ہو گئی ہو — اے دانشمند تو عشق کو نہیں جانتا ہے

آں طرف کہ عشق می افزود درد — بوحنیفہؒ و شافعیؒ درسے نکرد

جس پہلو سے عشق نے درد بڑھایا ہے — ابو حنیفہؒ اور شافعیؒ نے سبق نہیں پڑھایا

تو مکن تہدید از کشتن کہ من — تشنۂ زارم بخونِ خویشتن

تو قتل سے نہ ڈرا کیونکہ میں — اپنے خون کا بہت پیاسا ہوں

عاشقاں را ہر زمانے مُردنیست — مُردنِ عُشّاق خود یک نوع نیست

عاشقوں کی ہر گھڑی ایک موت ہے — عاشقوں کی موت ایک قسم کی نہیں ہے

او دو صد جاں دارد از جانِ ہُدیٰ — واں دو صد را می کند ہر دم فدا

وہ نورِ ہدایت سے دو سَو جانیں رکھتا ہے — اور اُن دو سَو کو ہر وقت قربان کرتا ہے

ہر یکے جاں را ستاند دہ بہا — از نُبی بر خواں تو عشر امثالہا

ہر ایک جان کے دس عوض لیتا ہے — اُس کے دس گنا قرآن میں پڑھ لے

گر بریزد خونِ من آں دوست رُو — پائے کوباں جاں بر افشانم برو

وہ محبوب چہرے والا اگر میرا خون بہائے — میں ناچتا ہوا اُس پر جان نثار کر دوں

جو نفس کُشی سے حاصل ہوتی ہو سیرت ہے جو بیوندگی گذری سے حاصل ہوتی ہو ایک میاموت ہے جو مخلوق کی اذیت سے حاصل ہوتی ہو اسلئے فرمایا گیا ہو مُوتُوا قَبْلَ اَنْ تَمُوتُوا یعنی مرنے سے پہلے مرجاؤ — ۵۳ او. عاشق سینکڑوں جانیں رکھتا ہو اور ہر وقت ایک جان قربان کرتا ہے اور اسکو ہر جان قربان کرنے پر دس جانیں حاصل ہوتی ہیں عشر قرآن میں ہے مَنْ جَاءَ بِالْحَسَنَةِ فَلَهُ عَشْرُ اَمْثَالِهَا یعنی جسنے ایک نیکی کی اسکو اس جیسی دس حاصل ہوتی ہیں۔ گر بریزد اگر

۵۱ پرِ سبک۔ اگر انسان دولت اور غرور سے نجات پا جائے تو وہ عالمِ بالا کی طرف پرواز کر سکتا ہے۔ گوشت۔ گوشِ تو۔ عاذِل۔ ملامت گر۔ ققنس۔ یہ ققنوس کی تخفیف ہے یونانی لفظ ہے، ایک پرند کا نام ہے اسی کو فارسی میں آتش زن کہتے ہیں اِس پرند کی چونچ میں بہت سے سوراخ ہیں جب یہ بولتا ہے تو ہر سوراخ سے ایک سُر پیدا ہوتا ہے حکماء نے موسیقی کا فن اسی پرندے سے لیا ہے اسکی عمر ایک ہزار سال کی ہوتی ہے اور اسمیں نر مادہ نہیں ہوتا ہو جب یہ پرندہ اپنی عمرِ طبعی کو پہنچ جاتا ہو تو لکڑیاں جمع کر کے اپنے چاروں طرف جما لیتا ہے اور دیپک راگ شروع کر دیتا ہے جس سے اُن لکڑیوں میں آگ لگ جاتی ہے اور یہ پرند جل کر راکھ ہو جاتا ہے پھر کسی موسم کی بارش سے قدرتاً اس راکھ سے انڈا بنا دیتی ہے اور اسمیں سے پھر یہ پرند پیدا ہو جاتا ہو ۵۲ بوحنیفہؒ۔ امام ابو حنیفہؒ اور امام شافعیؒ عاشق تھے اور درس کے بھی ماہر تھے لیکن دردِ عشق کا انھوں نے کبھی درس نہیں دیا تو معلوم ہوا یہ کیفیت گفتنی نہیں ہے۔ تو مکن۔ عاشقوں کو موت سے نہیں ڈرایا جا سکتا وہ خود اپنی موت کے خواہاں ہوتے ہیں۔ عاشقاں۔ عاشقوں کی صرف وہی موت نہیں ہے جو زندگی ختم ہونے پر آتی ہے بلکہ انکی موت کی بہت سی قسمیں ہیں سُرخ موت

آزمودم[1] مرگِ مَن در زندگی ست — چوں رہم زیں زندگی پایندگی ست
میں نے آزمالیا، میری موت زندگی میں ہے — جب میں اس زندگی سے نجات پا جاؤں گا تو ہمیشگی ہے

اُقْتُلُونِیْ اُقْتُلُونِیْ یَا ثِقَات — اِنَّ فِیْ قَتْلِیْ حَیَاتًا فِیْ حَیَات
اے معتمدو! مجھے قتل کردو، مجھے قتل کردو — بیشک میرے قتل میں زندگی در زندگی ہے

یَا مُنِیْرَ الْخَدِّ یَا رُوْحَ الْبَقَاء — اِجْتَذِبْ رُوْحِیْ وَجُدْ لِیْ بِاللِّقَا
اے روشن رُخو! اے بقا کی جان! — میری روح کو جذب کرلے اور مجھے ملاقات بخش دے

لِیْ حَبِیْبٌ حُبُّہٗ یَشْوِی الْحَشَا — لَوْ یَشَا یَمْشِیْ عَلٰی عَیْنِیْ مَشَا
میرا ایک محبوب ہے جس کی محبت باطن کو جلانے والی ہے — اگر وہ میری آنکھوں پر چلنا چاہے، چلے

پارسی گو گرچہ تازی خوشتر ست — عشق را خود صد زبانِ دیگر ست
فارسی میں کہہ، اگرچہ عربی بہتر ہے — خود عشق کی دوسری سینکڑوں زبانیں ہیں

بوئے[2] آں دلبر چو پرّاں می شود — ایں زبانہا جملہ حیراں می شود
جب اُس دلبر کی خوشبو مہکتی ہے — یہ سب زبانیں حیران ہو جاتی ہیں

بس کُنم دلبر درآمد در خطاب — گوش شو واللّٰہُ اَعْلَمُ بِالصَّوَاب
میں ختم کرتا ہوں، دلبر نے بات شروع کردی — کان بن جا، اور اللہ درست بات زیادہ جانتا ہے

چونکہ عاشق توبہ کرد اکنوں بترس — کو چو عیاراں کُند بردار درس
چونکہ اب ڈر، عاشق نے توبہ کرلی — وہ عیاروں کی طرح سولی پر عشق کا سبق پڑھے گا

گرچہ[3] ایں عاشق بخارا می رود — نے بہ درس و نے بہ اُستا می رود
اگرچہ یہ عاشق بخارا کو جا رہا ہے — (لیکن) سبق اور اُستاد کیلئے نہیں جا رہا ہے

عاشقاں را شد مُدرّس حُسنِ دوست — دفتر و درس و سبق شاں روئے اوست
محبوب کا حُسن عاشقوں کا مدرس بن گیا ہے — اُنکی کتاب اور درس اور سبق اُس کا چہرہ ہے

خامُش اند و نعرۂ تکرارِ شاں — می رود تا عرش و تختِ یارِ شاں
وہ چپ ہیں اور اُن کی تکرار کی آواز — عرش اور اُن کے دوست کے تخت تک جا رہی ہے

درسِ شاں آشوب و چرخ و زلزلہ — نے زیادات ست و باب و سلسلہ
اُن کا سبق شور، اور رقص، اور جوش ہے — نہ کہ زیادات، اور باب، اور سلسلہ

---

[1] آزمودم۔ عاشق کی زندگی دراصل موت ہے اور موت ہی حقیقی زندگی ہے۔ ثِقات۔ ثِقَۃٌ کی جمع ہے یعنی معتمد علیہ۔ خد۔ رخسارہ۔ حشا۔ باطن۔ پارسی۔ چونکہ اہلِ وطن فارسی داں ہیں لہٰذا فارسی میں اظہارِ خیال کر اگرچہ فصاحت و بلاغت میں عربی زبان بڑھی ہوئی ہے۔ عشق۔ داستانِ عشق کے اظہار کے لئے سینکڑوں زبانیں ہیں لیکن اُن کو سمجھنے والے کم ہیں۔

[2] بوئے۔ معشوق کی صفات کا بیان کسی زبان سے بھی ممکن نہیں ہو سکتا۔ بس کنم۔ اب میں اپنی تقریر ختم کرتا ہوں عاشق کی زبان سے عشق کی داستان سنو۔ چونکہ۔ عاشق اگر داستانِ عشق بیان کرنے سے کسی مجبوری سے توبہ بھی کرے تو اُس کا اعتبار نہیں وہ پھر اپنی توبہ سے توبہ کرلیتا ہے اور سولی پر داستانِ عشق بیان کرنی شروع کر دیتا ہے۔ عیاراں۔ دھوکے باز۔

[3] گرچہ۔ اس عاشق کی بخارا کی طرف روانگی۔ درس، سبق اور اُستاد کے لئے نہیں ہے یہ تو جان قربان کرنے جا رہا ہے۔ عاشقاں۔ عاشق کا اُستاد تو حُسنِ دوست ہے اور اُس کی کتاب معشوق کا چہرہ ہوتا ہے۔ تکرار۔ سبق کا دُہرانا۔ آشوب۔ شور و غوغا۔ چرخ۔ رقص۔ زیادات۔ امام محمدؒ کی فقہ کی مشہور کتاب ہے۔ باب۔ کتاب کا نام ہے، فقہ کے ابواب۔ سلسلہ۔ کتاب کا نام ہے، لا انتہا چیزوں کا ایک دوسرے پر موقوف ہو کر موجود ہونا، سلسلۂ حدیث۔

سلسلۂ ایں قوم جعدِ[51] مُشکبار — مسئلۂ دُور است لیکن دَورِ یار

اِس قوم کا سلسلہ مشک برسانے والے گھنگریالے بال ہیں — دور کا مسئلہ ہے، لیکن محبوب کے دور کا

مسئلۂ کیس ار بپرسد کس ترا — گو نگنجد گنجِ حق در کیسہا

اگر کوئی تجھ سے تھیلی کا مسئلہ پوچھے — کہہ دے اللہ تعالیٰ کا خزانہ تھیلیوں میں نہیں سماتا

گر دمِ خُلع و مبارا می رود — بد مبیں ذکرِ بُخارا می رود

اگر خلع اور مبارات کی بات چل رہی ہے — بُرا نہ سمجھو وہ (بھی) بخارا کی بات چل رہی ہے

ذکرِ[52] ہر چیزے دہد خاصیتے — زانکہ دارد ہر صفت ماہیتے

ہر چیز کا ذکر ایک خاصیت پیدا کرتا ہے — کیونکہ ہر صفت ایک ماہیت رکھتی ہے

در بُخارا در ہنرہا بالغی — چوں بخواری رو نہی زو فارغی

تو بخارا میں بہت سے ہنروں کو پہنچنے والا ہے — جب خواری کیساتھ رُخ کریگا تو اُسکا فارغ التحصیل ہے

آں بُخاری غصۂ دانش نداشت — چشم بر خورشیدِ بینش می گماشت

اُس بخارا کو جاننے والے کو علم کا اُچھو نہ لگا تھا — اُس نے بصیرت کے سورج پر نگاہ جمائی تھی

ہر کہ در خلوت بہ بینش یافت راہ — اُو ز دانشہا نجوید دستگاہ

جس نے خلوت میں بصیرت کا راستہ پالیا — وہ علوم میں مہارت کا طلب گار نہیں ہوتا ہے

با جمالِ[53] جاں چو شُد ہم کاسہ — باشدش ز اخبار و دانش تاسہ

جو روح کے حُسن کا ہم پیالہ بن گیا — اُس کو خبروں اور علم سے نفرت ہوتی ہے

دید بر دانش بود غالب فزا — زاں ہمی دُنیا بچربد عامہ را

آنکھوں سے دیکھ لینا، عقل پر غالب ہوتا ہے — اسی لئے دنیا عوام پر چھا جاتی ہے

زانکہ دنیا را ہمی بینند عین — واں جہانے را ہمی دانند دین

کیونکہ وہ دنیا کو اصل اور حقیقت سمجھتے ہیں — اور اُس عالم کو اُدھار سمجھتے ہیں

---

قصے مشہور ہیں کہ معمولی الفاظ سے جن کے بظاہر کوئی خاص معنی نہیں ہیں اُن پر وجد کی کیفیت طاری ہوئی ہے مشہور ہے "آوازِ دولاب مستی کُنندہ" یعنی رہٹ کی آواز سے وجد کی کیفیت پیدا ہوجاتی ہے۔ در بخارا بخارا میں بہت سے علوم و ہنر ہیں جو تم سیکھ سکتے ہو لیکن مکمل جب بنو گے کہ خواری جو لوازم عشق میں سے ہے اختیار کر لو گے۔ غصۃ۔ گلے کا اُچھو، غم۔ یعنی اِس وکیل کو صرف علم الیقین کی فکر نہ تھی بلکہ وہ مشاہدہ اور عین الیقین حاصل کرنا چاہتا تھا۔ ہر کہ در خلوت جسکو مشاہدہ حاصل ہوجاتا ہے وہ محض ذکرِ اسماء و صفات کا متمنی نہیں رہتا ہے۔

[53] با جمال جس کو مشاہدہ حاصل ہوجاتا ہے اس کے لئے خبریں اور عقلی دلائل بیکار ہوجاتے ہیں۔ دید۔ خبر کی بہ نسبت مشاہدہ سے حاصل ہونے والا علم قوی ہوتا ہے اِسی وجہ سے عوام پر دنیا کا غلبہ ہوتا ہے۔ کیونکہ اُن کو دنیا کا مشاہدہ حاصل ہے اور آخرت کا علم محض خبروں کی بنیاد پر ہوتا ہے۔ واں جہانے یعنی عالمِ آخرت۔ دین۔ اُدھار۔

[51] جعد۔ گھنگریالے بال۔ دَور۔ کسی چیز کا اپنے آپ پر موقوف ہونا، ایک چیز کا ایسی چیز پر موقوف ہونا جو خود اُس چیز پر موقوف ہو۔ کیس۔ تھیلی یعنی اگر کوئی یہ مسئلہ پوچھے کہ تھیلی کو امانت میں رکھتے وقت تھیلی کی رقم گن کر نہ دی تھی واپسی کے وقت کمی کی شکایت کرکے زیادہ رقم کا دعویٰ کرنے لگے تو امانت رکھنے والا ذمہ دار ہوگا یا نہیں؟ گو۔ یعنی مسائل فقیہ دریافت کرنے والے کو گول مول جواب دیدے کہ اللہ کے خزانے تھیلی میں نہیں سما سکتے ہیں اور اُس کو ٹال دے۔ خُلع۔ عورت کا اپنے شوہر سے مال کے عوض میں جدائی کا مطالبہ کرنا۔ مُبارا۔ مُبارات یعنی بیوی اور شوہر کی باہمی ناچاقی کیوجہ سے جُدائی۔ بد مبیں۔ یعنی اگر فقہ کے ظاہری مسائل پر بحث ہو رہی ہے تو بھی اُس کو روحانی احوال پر محمول کرلے میاں بیوی کی جدائی کے مسئلہ کو جسم اور روح کی جدائی کے معنی پہنا لے۔

[52] ذکرِ ہر چیزے یعنی ہر چیز کا ذکر عاشق میں ایک خاصیت پیدا کرتا ہے اور اُس سے عاشق بہت سے معنیٰ اخذ کر لیتا ہے کیونکہ ہر صفت ایک ماہیت رکھتی ہے اور اُس سے عاشق اپنے مقصود کی طرف پہنچ جاتا ہے چنانچہ بہت سے اولیاء کے

بازرو سُوئے حدیثِ آں جواں — کز غمِ صدرِ جہاں شُد ناتواں
اُس نوجوان کے قصہ کی طرف واپس لَوٹ — کیونکہ وہ صدرِ جہاں کے غم سے کمزور ہوگیا ہے

## رُوئے نہادنِ آں عاشق بسُوئے بُخارا
اُس عاشق کا بخارا کی جانب رُخ کرنا

رُو نہاد آں عاشقِ خونابہ ریز — دل طپاں سُوئے بُخارا گرم و تیز
اُس خون بہانے والے عاشق نے رُخ کیا — جلتے ہوئے دل کے ساتھ، بخارا کی جانب تیزی سے

ریگِ آموں[1] پیشِ اُو ہمچوں حریر — آبِ جیحوں پیشِ اُو چوں آبگیر
جنگل کا ریت اُس کے لئے ریشمین کپڑے کی طرح تھا — جیحوں کا پانی اُسکے سامنے تالاب کی طرح تھا

آں بیاباں پیشِ اُو چوں گلستاں — می فتاد از خندہ اُو چوں گل ستاں
وہ جنگل اُس کے سامنے چمن کی طرح تھا — وہ مسرت سے پھول چُننے والے کی طرح گرتا تھا

در سمرقندست قند اما لبش — از بُخارا یافت واں شُد مذہبش
قند اگرچہ سمرقند میں ہے لیکن اُسکے ہونٹوں نے — بخارا سے حاصل کی، وہی اُس کا مذہب ہوگیا

اے بُخارا عقل افزا بُودۂ — لیک از من عقل و دیں بربُودۂ
اے بخارا! تو عقل بڑھانے والا تھا — لیکن تو نے مجھ سے عقل اور دین چھین لیا

بدر می جویم از انم چوں ہلال — صدر می جویم دریں صفِ نعال
میں چودھویں رات کے چاند کو تلاش کرتا ہوں اسی وجہ سے میں ہلال کی طرح ہوں — اِن جوتیوں کی صف میں میں صدر کو تلاش کر رہا ہوں

چوں سوادِ[2] آں بُخارا را بدید — در سوادِ غم بیاضے شُد پدید
جب اُس نے اِس بُخارا کے اطراف کو دیکھا — غم کی سیاہی میں سفیدی نمودار ہو گئی

ساعتے اُفتاد بیہوش و دراز — عقلِ اُو پرید در بُستانِ راز
تھوڑی دیر وہ لمبا اور بے ہوش پڑا رہا — اُس کی عقل اسرار کے باغیچہ میں پرواز کر گئی

بر سر و رُویش گلابے میزدند — از گلابِ عشقِ اُو غافل بُدند
لوگوں نے اُس کے منہ اور سر پر عرقِ گلاب چھڑکا — وہ لوگ عشق کے گلاب سے بے خبر تھے

اُو گلستانے نہانی دیدہ بُود — غارتِ عشقش زخود ببریدہ بُود
اُس نے ایک مخفی باغ دیکھا تھا — عشق کی غارتگری نے اُسکو اپنے آپ سے جدا کر دیا تھا

تو فسُردہ[3] درخورِ ایندم نۂ — باشکر مقروں نۂ گرچہ نَیی
تو ٹھٹھرا ہوا اِس بات کے لائق نہیں ہے — تو شکر سے وابستہ نہیں ہے اگرچہ تو گنّا ہے

[1] آموں۔ صحرا، جنگل۔ حریر۔ ریشمین کپڑا۔ جیحوں۔ دریا کا نام ہے۔ آبگیر۔ تالاب۔ گل ستاں۔ پھول چننے والا۔ مذہبش۔ یعنی اُس کو بخارا کے قند کی عادت ہوگئی تھی۔ اے بُخارا۔ وہ عاشق بخارا کو خطاب کرتا ہے۔ بدر۔ چودھویں کا چاند۔ ہلال۔ پہلی رات کا چاند جو کمزوری میں ضرب المثل ہے۔ صفِ نعال۔ یعنی میری جگہ تو جوتیوں کی صف ہے اور صدرِ جہاں کا مقام بلند ہے تو وصال کی نیت مشکل ہے۔

[2] سواد۔ شہر کے اطراف۔ گلابے۔ بیہوش کو ہوش میں لانے کیلئے عرقِ گلاب چھڑکا جاتا ہے۔ غافل۔ لوگوں کو یہ معلوم نہ تھا کہ یہ مرض کی بے ہوشی نہیں ہے بلکہ عشق کی بیہوشی ہے۔ یہ بیہوشی تو معشوق کی خوشبو سے رفع ہوتی ہے نہ کہ عرقِ گلاب سے۔ غارت۔ یعنی اُس کو عشق کے حملے نے بیہوش بنا یا تھا۔

[3] تو فسردہ۔ مولانا مخاطب کو خطاب کرتے ہیں کہ تجھ میں بیہوشی کے راز سے واقفیت کی قابلیت نہیں ہے تو بظاہر انسان ہے لیکن تجھ میں اُس کا مادہ نہیں ہے۔

رختِ[۱] عقلت با تو ہست و عاقلی — کز جنودٌ لَّمْ تَرَوْھَا غافلی
عقل کا سامان تیرے ساتھ ہے اور تو صاحبِ عقل ہے — کیونکہ تو اُن لشکروں سے جنکو تم نے نہیں دیکھا غافل ہے

ایں سخن پایاں ندارد تیز راں — تا رَوَد سُوئے بخارا آں جواں
اس بات کا خاتمہ نہیں ہے تیزی سے چل — تاکہ وہ جوان بخارا کی جانب روانہ ہو

## در آمدن آں عاشقِ لاابالی در بخارا و تحذیر کردن دوستاں او را از پیدا شدن

اُس بے نیاز عاشق کا بخارا میں آنا، اور دوستوں کا اُس کو نمودار ہونے سے ڈرانا

اندر آمد در بخارا شادماں — شہرِ معشوق خود و دارالاماں
وہ خوش خوش، بخارا میں آگیا — اپنے معشوق کے شہر اور دارالامن میں

ہمچو آں مستے کہ پَرّد بر اثیر — مہ کنارش گیرد و گوید کہ گیر
اُس مست کی طرح جو آسمان پر پَرواز کرے — چاند اُس سے بغلگیر ہو اور کہے کہ تو بھی بغلگیر ہو

ہر کہ دیدش در بخارا گفت خیز — پیش از پیدا شدن منشیں گریز
جس نے بھی اُس کو بخارا میں دیکھا کہا اُٹھ جا — ظاہر ہونے سے پہلے، مت بیٹھ، بھاگ جا

کز ترا می جوید آں شہ خشمگیں — تا کشد از جانِ تو دہ سالہ کیں
کیونکہ وہ غضبناک بادشاہ تجھے تلاش کر رہا ہے — تاکہ تیری جان سے دس سالہ انتقام لے

اللہ[۲] اللہ در میا در خونِ خویش — تکیہ کم کُن بر دم و افسونِ خویش
خدا کے لئے، اپنے خون کے درپے نہ ہو — اپنے دَم کرنے اور منتر پر بھروسہ نہ کر

شحنۂ صدرِ جہاں بودی و راد — معتمد بودی مہندس اوستاد
تو صدرِ جہاں کا کوتوال تھا اور عقلمند تھا — تو معتمد تھا، اُستاد انجنیر تھا

ہم مُشیرش بودی و ہم محترم — گشتی از بہرِ گناہے متّہم
تو اُس کا مشیر بھی تھا اور باعزت بھی تھا — ایک قصور میں تو متہم ہو گیا

غدر کردی وز جزا بگریختی — رستہ بودی باز چوں آویختی
تو نے غداری کی اور سزا سے بھاگ گیا — تو نکل گیا تھا، پھر کیوں آ پھنسا؟

از[۳] بلا بگریختی با صد حِیَل — ابلہی آوردت اینجا یا اجل
تو سو تدبیروں سے مصیبت سے بھاگ نکلا تھا — تجھے یہاں بے وقوفی یا موت لائی ہے

اے کہ عقلت بر عطارد دق کُند — عقل و عاقل را قضا احمق کُند
اے وہ کہ تیری عقل عطارد پر نکتہ چینی کرتی ہے — عقل اور عقلمند کو قضا احمق بنا دیتی ہے

---

۱ رخت۔ تو اپنی عقل پر بھروسہ کرتا ہے اور اسرارِ غیبی سے غافل ہے قرآن پاک میں ہے۔ وَاَنْزَلَ جُنُوْدًا لَّمْ تَرَوْھَا اور اُس نے وہ لشکر اُتارا جس کو تم نہیں دیکھتے تھے۔ یہ اگرچہ فرشتوں کی جماعت کے بارے میں فرمایا گیا ہے لیکن مولانا نے اس سے لشکرِ عشق مراد لیا ہے۔ تحذیر۔ ڈرانا..... دارالامان۔ امن کی جگہ۔ اثیر۔ آسمان۔ گیر۔ یعنی معشوق سے کہے کہ بغلگیر ہو جا۔ پیدا شدن۔ یعنی یہ ظاہر ہونے سے پہلے کہ تو بخارا میں آگیا ہے۔ دہ سالہ کیں۔ دس سالہ دشمنی۔

۲ اللہ اللہ۔ یعنی خدا کے لئے۔ تکیہ۔ یعنی یہ نہ سمجھ کہ لوگ تجھے بچالیں گے نہ یہ سمجھ کہ خود اپنی تدبیر سے بچ سکے گا۔ شحنہ۔ کوتوال۔ مہندس۔ انجنیر۔ بگریختی۔ یعنی سزا سے بچ کر تو بھاگ گیا۔

۳ از بلا۔ یعنی سزا سے بچ کر بھاگ گیا تھا اب تجھے بیوقوفی یا موت کھینچ لائی ہے۔ عطارد۔ دبیرِ فلک۔

نحس^۵۱ خرگوشی کہ باشد شیر جو — زیرکی و عقل و چالاکیت کو

تو وہ منحوس خرگوش ہے جو شیر کی جستجو کرے — تیری ذہانت اور عقل اور چالاکی کہاں گئی؟

ہست صد چندیں فسونہائے قضا — گفت اِذا جاءَ القَضاءُ ضاقَ الفَضا

قضا کے سینکڑوں حیلے ہیں — فرمایا ہے، جب قضا آتی ہے فضا تنگ ہو جاتی ہے

صد رہ و مخلص بود از چپ و راست — از قضا بستہ شود گر اژدہاست

دائیں بائیں سینکڑوں راستے اور بچاؤ کی جگہیں ہوتی ہیں — قضا سے بند ہو جاتا ہے خواہ اژدھا ہو

## جواب گفتنِ عاشق عاذلاں و تہدید کنندگاں را

عاشق کا ملامتگروں اور ڈرانے والوں کو جواب دینا

گفت من مستسقیم آبم کشد — گرچہ میدانم کہ ہم آبم کُشد

اس نے کہا میں استسقاء کا بیمار ہوں پانی مجھے کھینچتا ہے — اگرچہ میں جانتا ہوں کہ پانی ہی مجھے مار ڈالیگا

ہیچ مستسقی نہ بگریزد ز آب — گر دو صد بارش کند مات و خراب

کوئی استسقاء کا بیمار پانی سے نہیں بھاگتا ہے — اگرچہ وہ اس کو دو سو بار مضمحل اور تباہ کرے

گر بیاماسد مرا دست و شکم — عشقِ آب از من نخواہد گشت کم

اگرچہ میرے ہاتھ اور پیٹ پھول جائیں — پانی کا عشق مجھ میں سے کم نہ ہوگا

گویم^۵۲ آنگہ کہ بپرسند از بطوں — کاشکے بحرم رواں بودے دروں

جب اندرون کے بارے میں مجھ سے پوچھینگے تو — کاش میرے اندر سمندر جاری ہوتا

خیکِ اشکم گو بدرّ از موجِ آب — گر بمیرم ہست مرگم مستطاب

میرے پیٹ کی مشک کو کہدو کہ پانی کی موج سے پھٹ جائے — اگر میں مرگیا تو میری پاکیزہ موت ہوگی

من بہر جائے کہ بینم آبِ جو — رشکم آید بودمے من جائے او

میں جس جگہ نہر کا پانی دیکھتا ہوں — مجھے رشک آتا ہے کاش میں اس کی جگہ ہوتا

دست^۵۳ چوں دف و شکم ہمچوں دُہل — طبلِ عشقِ آب می کوبم چو گل

ہاتھ دف کی طرح اور پیٹ ڈھول کی طرح ہے — میں پھول کی طرح پانی کے عشق کا ڈھول پیٹ رہا ہوں

گر بریزد خونم آں روح الامیں — جرعہ جرعہ خوں خورم ہمچوں زمیں

اگر وہ روح الامین میرا خون بہادے — میں زمین کی طرح گھونٹ گھونٹ خون پی جاؤں

چوں زمین و چوں جنیں خونخوارہ ام — تا کہ عاشق گشتہ ام ایں کارہ ام

میں زمین اور پیٹ کے بچے کی طرح خون پینے والا ہوں — جب سے میں عاشق ہوا ہوں میرا یہی کام ہے

---

۵۱ نحس۔ جو خرگوش شیر کی جستجو کرے تو وہ اپنی موت کو تلاش کرتا ہے۔ اِذا۔ یہ حدیث نہیں ہے کسی کا مقولہ ہے کہ جب قضا آتی ہے تو بھاگنے کا موقع نہیں رہتا فضا تنگ ہو جاتی ہے۔ ...... از قضا۔ اژدھے کی جب موت آتی ہے تو ایسا ہو جاتا ہے جیسے کسی نے اس کو باندھ دیا ہو۔ عاذلاں عاذل کی جمع ہے، ملامتگر۔ مستسقی۔ استسقاء کا مریض جس کی کبھی پیاس نہیں بجھتی۔ کشد۔ پانی پینا اس کیلئے سخت مضر ہوتا ہے۔ کُشد۔ یعنی وہ پانی اس کو تباہ کرتا ہے اور مرض میں اضافہ کردیتا ہے اس کے ہاتھ پاؤں پانی پینے سے پھول جاتے ہیں۔

۵۲ گویم۔ اس مریض سے اگر باطن کے احوال دریافت کرو تو وہ تمنا کرے گا کہ کاش پیٹ میں دریا جاری ہوتا۔ بطون۔ اندرون۔ خیک۔ مشک۔ مستطاب۔ پاکیزہ۔

۵۳ دست۔ استسقار کی بیماری میں ہاتھ اور پیٹ وغیرہ پھول جاتے ہیں۔ دہل۔ ڈھول۔ گل۔ پھول کی تر و تازگی پانی سے ہے تو گویا وہ پانی کا عاشق ہے۔ روح الامین۔ اس سے مراد حضرت جبرئیلؑ ہوتے ہیں لیکن یہاں محبوب صدرِ جہاں مراد ہے۔ چوں زمین۔ زمین اور پیٹ کا بچہ خون پیتا ہے عاشق بھی خونِ جگر پیتا ہے۔

شب ہمی جوشم در آتش ہمچو دیگ — روز تا شب خوں خورم مانندِ ریگ
میں رات کو آگ میں دیگ کی طرح جوش مارتا ہوں — دن سے رات تک ریت کی طرح خون پیتا ہوں

من پشیمانم[1] کہ مکر انگیختم — از مُرادِ خشمِ اُو بگریختم
میں شرمندہ ہوں کہ میں نے مکر برپا کیا — میں نے اُس کے غصہ اور مقصد سے گریز کیا

گو براں بر جانِ مستم خشمِ خویش — عیدِ قرباں اُوست عاشق گاؤمیش
کہدے، میری مست جان پر اپنا غصہ جاری کردے — وہ عید قرباں ہے، اور عاشق بھینس ہے

گاؤ اگر خُسپد و گر چیزے خورد — بہرِ عید و ذبحِ اُو می پرورد
گائے اگر سوتی ہے اور اگر کوئی چیز کھاتی ہے — عید اور ذبح کے لئے وہ پرورش پاتی ہے

گاؤِ موسیٰؑ داں مرا جان دادہ — جزو جزوم حشرِ ہر آزادہ
مجھے (حضرت) موسیٰؑ کی گائے سمجھ جس نے جان عطا کی — میرا جزو جزو ہر ہر آزاد کا حشر ہے

گاؤِ موسیٰؑ بُود قرباں گشتہ — کمتریں جزوش حیاتِ کُشتہ
(حضرت) موسیٰؑ کی گائے قربان شدہ تھی — اُس کا معمولی جزو مقتول کی زندگی تھی

بر جہید آں کشتہ ز آسیبش زجا — در خطابِ اِضْرِبُوْہُ بِبَعْضِهَا
اُس کی چوٹ سے مُردہ جگہ سے اُٹھ گیا — اُس کو اُس کے بعض سے مارو کے حکم کے مطابق

یا کِرامی[2] اِذْبَحُوا هٰذَا الْبَقَرْ — اِنْ اَرَدْتُمْ حَشْرَ اَرْوَاحِ النَّظَرْ
اے میرے بزرگو! اس گائے کو ذبح کردو — اگر تم نظری روحوں کی زندگی چاہتے ہو

از جمادی مُردم و نامی شُدم — وز نما مُردم بحیواں سرزدم
میں جمادیت سے مرا اور نباتی بن گیا — اور نباتیت سے مرا، حیوان بن گیا

مُردم از حیوانی و آدم شُدم — پس چہ ترسم کے ز مُردن کم شُدم
میں حیوانیت سے مرا اور آدمی بن گیا — تو میں کیا ڈروں، میں مرنے سے کب گھٹا!

حملۂ[3] دیگر بمیرم از بشر — تا برآرم از ملائک بال و پر
دوسری مرتبہ میں بشریت سے فنا ہو جاؤنگا — تاکہ فرشتوں میں ہو کر، بال و پر نکالوں

وز ملک ہم بایدم جُستن زجُو — کُلُّ شَیْءٍ هَالِكٌ اِلَّا وَجْهَهٗ
فرشتے سے بھی مجھے نہر کو کودنا چاہئے — (کیونکہ) بجز اُس کی ذات کے ہر چیز فنا ہونیوالی ہو

بارِ دیگر از ملک قرباں شوم — آنچہ اندر وہم ناید آں شوم
دوسری مرتبہ ملکیت سے میں قربان ہوں گا — وہ جو عقل میں نہیں آسکتا وہ ہو جاؤں گا



[1] من پشیمانم۔ میں اپنے محبوب صدرِ جہاں سے بھاگ جانے پر شرمندہ ہوں۔ گو۔ محبوب کہدو کہ میرے اوپر اپنا غصہ اُتارے۔ گاؤ میش بھینس۔ گاؤ۔ گائے کا خواب خور سب عید قرباں میں قربان ہونے کیلئے ہوتا ہے۔ گاؤِ موسیٰؑ۔ قرآن پاک کے اس قصہ کی طرف اشارہ ہے کہ موسیٰؑ نے ایک گائے ذبح کرکے اسکا ٹکڑا مقتول پر مارا تھا تو وہ مقتول زندہ ہو گیا تھا لہٰذا میرے مرنے کو موت نہ سمجھو وہ تو دوسروں کی زندگی ہے جزو اُسی طرح میں مقتول ہو کر ہر عاشق کی حیات کا سبب بنوں گا۔ اِضْرِبُوْہُ۔ قرآن میں ہے۔ فَقُلْنَا اضْرِبُوْهُ بِبَعْضِهَا یعنی ہم نے حضرت موسیٰؑ سے کہا کہ مقتول کو اس گائے کے بعض سے مارو۔

[2] یا کرامی۔ اب وہ عاشق تعلیم دیتا ہے کہ تم جسم کو جو بمنزلہ گائے کے ہے مجاہدات کے ذریعہ فنا کردو تو تمہاری نظری روحیں جو حواس کے ذریعہ غیر محسوس ہیں زندہ ہو جائیں گی۔ از جمادی عاشق جسم کے تغیرات بتا کر اسکا فانی ہونا ثابت کرتا ہے اور سمجھاتا ہے کہ فانی کی فنا سے گھبرانا فضول بات ہے۔ انسانی جسم کے تغیرات یہ ہیں کہ اسکی ساخت اسطرح ہوتی ہے کہ نباتات اپنی غذا جمادات سے حاصل کرتی ہے تو وہ اجزاء اپنی جمادیت چھوڑکر نباتیت اختیار کرلیتے ہیں پھر حیوان اپنی غذا نباتات سے حاصل کرتا ہے تو وہ اجزاء نباتات اپنی نباتیت چھوڑ کر حیوانیت اختیار کرلیتے ہیں پھر انسان اپنی غذا اجزاء حیوانی سے حاصل کرتا ہے وہ اجزاء حیوانی اپنی حیوانیت چھوڑ کر جسم انسانی بنجاتے ہیں۔

[3] حملۂ دیگر جب انسان مرتا ہے تو یہ مادّی جسم جسمِ انسانی بنجاتا ہے اور وہ انسان ملائکہ کی صفت میں آجاتا ہے۔ وز ملک۔ پھر مجھے ملکیت کو بھی ختم کرنا ہے کیونکہ وہ بھی فانی ہے اور عدم اضافی اختیار کرکے بحرِ وحدت میں شامل ہو جانا ہے۔

پس عدم گردم عدم چوں ارغنون[1]
پھر عدم بن جاؤں گا، عدم ارغنون (باجے) کی طرح

گویدم کہ انا الیہ راجعون
مجھ سے کہتا ہے کہ ہم سب اسی کی طرف لوٹنے والے ہیں

مرگ داں آں کاتفاق امت ست
موت کو سمجھ، کیونکہ تمام لوگوں کا اتفاق ہے

کاب حیوانی نہان در ظلمت ست
کہ آب حیات، تاریکی میں پوشیدہ ہے

ہمچو نیلوفر بروزیں طرف جو
نیلوفر کی طرح اس نہر کے کنارے پر اُگ جا

ہمچو مستسقی حریص آب جو
استسقاء کے مریض کی طرح پانی کا حریص تلاش کرنیوالا

مرگِ او آبست و او جویائے آب
اس کی موت پانی ہے اور وہ پانی کا جویاں ہے

می خورد واللہ اعلم بالصواب
اس کو پیتا ہے اور اللہ زیادہ بہتر جاننے والا ہے

اے فسردہ عاشق ننگیں نمد
اے بھیگے ہوئے نمدے والے ٹھٹھرے ہوئے عاشق!

کو زبیم جاں ز جاناں می رمد
کہ وہ جان کے ڈر سے محبوب سے بھاگتا ہے

سوئے تیغ عشقش اے ننگ زناں
اے زنانوں کیلئے باعث ذلت! اسکے عشق کی تلوار کی جانب

صد ہزاراں جاں نگر دستک زناں
لاکھوں جانوں کو تالیاں بجاتا ہوا دیکھ

جوئے[2] دیدی کوزہ اندر جو ریز
تو نے نہر دیکھ لی، پیالہ نہر میں بہا دے

آب را از جوئے کے باشد گریز
پانی نہر سے کب گریز کرتا ہے؟

آب کوزہ چوں در آب جو شود
پیالے کا پانی جب نہر کے پانی میں مل جاتا ہے

محو گردد در وے و چوں او شود
اس میں فنا ہو جاتا ہے اور اس جیسا ہو جاتا ہے

وصفِ او فانی شود ذاتش بقا
اس کا وصف فانی اور اسکی ذات باقی بن جاتی ہے

زیں سپس نے کم شود نے بدلقا
اس کے بعد نہ وہ گھٹتا ہے نہ بدصورت بنتا ہے

## رسیدن آں عاشق بمعشوق چوں دست از جان بشست

عاشق کا معشوق کے پاس پہنچنا جبکہ اس نے جان سے ہاتھ دھو لئے

خویش را بر نخل[3] او آویختم
میں نے اپنے آپ کو اسکے کھجور کے درخت پر لٹکا دیا

عذر آں را کہ از وے بگریختم
اس معذرت میں کہ میں اس سے بھاگا تھا

ہمچو گوئے سجدہ کن بر روئے و سر
سر اور چہرے کے بل سجدے کرتا ہوا گیند کی طرح

جانب آں صدر شد با چشم تر
پُرنم آنکھوں کے ساتھ اس صدر کی جانب روانہ ہو گیا

بر رخ چوں زعفراں اشک رواں
زعفرانی چہرے پر آنسو بہاتا ہوا

رفت آں بیدل سوئے صدر جہاں
وہ بیدل، صدر جہاں کی جانب چلا

---

[1] ارغنون۔ ایک باجہ کا نام ہے جس کا موجد افلاطون ہے۔ مرگ۔ موت بمنزلہ اس تاریکی کے ہے جس کو عبور کر کے آب حیات حاصل ہوتا ہے۔ نیلوفر گھاس دریا کے کنارے پر پیدا ہوتی ہے اور وہ پانی کی بہت حریص ہوتی ہے۔ مرگ او۔ استسقاء کا مریض پانی کا حریص ہوتا ہے اور وہی پانی اسکی موت کا سبب بنتا ہے۔ اے فسردہ۔ اے عاشق تو عشق کا دعویٰ کرتا ہے اور پھر جان کے ڈر سے محبوب سے بھاگتا ہے یہ نہیں دیکھتا کہ لاکھوں عاشقوں کی جانیں خوشی میں اس کی تیغ عشق کے سامنے تالیاں بجا رہی ہیں اور مرنے کی مشتاق ہیں۔

[2] جوئے۔ جب دریائے احدیت نظر آجائے اپنے قطرۂ حیات کو اس میں ڈال دے تو اس کا دنیا کا تشخص ختم ہو جائیگا اور وہ باقی ببقاء حق ہو جائیگا پھر اس میں نہ کمی آئیگی نہ کوئی تغیر پیدا ہوگا۔

[3] بر نخل۔ چونکہ میں اس سے بھاگا تھا اب اسکے قدم پر قربان ہو جاؤں گا۔ ہمچو۔ وہ گیند کی طرح لڑھکتا ہوا روتا ہوا صدر جہاں کی جانب روانہ ہوا۔ زعفران۔ فراق میں اس کے چہرے کا رنگ زرد ہو گیا تھا۔

ہم کفن[۱] ہم تیغ اندر دستِ او | چونکہ بود او عاشق و سرمستِ او
کفن بھی، اور تلوار بھی اُس کے ہاتھ میں | کیونکہ وہ اُس کا عاشق اور متوالا تھا

جملۂ خلقاں منتظر سر در ہوا | کِش بسوزد یا بر آویزد ورا
تمام لوگ سروں کو اوپر کئے ہوئے منتظر تھے | کہ وہ اُس کو جلائے گا یا اُس کو پھانسی دیگا

ایں زماں ایں احمقِ یک لخت را | آں نماید کہ زماں بدبخت را
اب اِس پورے احمق کے ساتھ | (صدر جہاں) وہ کرے گا جو زمانہ کسی بدبخت کے ساتھ کرتا ہے

ہمچو پروانہ شرر را نور دید | احمقانہ در فتاد از جاں برید
اُس نے پروانے کی طرح چنگاریوں کو نور سمجھا | بے وقوفوں کی طرح گرا (اور) جان کھو دی

لیکِ[۲] شمعِ عشق چوں آں شمع نیست | روشن اندر روشن اندر روشنیست
لیکن عشق کی شمع، اُس شمع کی طرح نہیں ہے | روشن، در روشن، در روشن ہے

اُو بعکسِ شمعہائے آتشی ست | می نماید آتش و جملہ خوشی ست
وہ آگ کی شمعوں کے بالعکس ہے | آگ نظر آتی ہے، اور سراپا خوشی ہے

## صفت کردنِ آں مسجد کہ مہمان کُش بود و آں عاشقِ مرگ
اُس مسجد کی بات جو مہمان کو مار ڈالتی تھی اور اُس لاپرواہ، موت

## جوئے لاابالی کہ دراں مسجد مہمان شد
کی جستجو کرنے والے مہمان کا بیان

یک حکایت گوش کن اے نیک پے | مسجدے بُد بر کنارِ شہرِ رَے[۳]
اے نیک خصلت! ایک قصہ سُن | رے شہر کے کنارے پر ایک مسجد تھی

ہیچکس در وے نخفتے شب ز بیم | کہ نہ فرزندش شدے آں شب یتیم
کوئی شخص رات کو اُس میں نہ سوتا، کہ ڈر کی وجہ سے | اُس رات میں اُس کے بچے یتیم نہ ہو جاتے

ہر کہ در وے بیخبر چوں کور رفت | صبحدم چوں اختراں در گور رفت
جو بے خبر اندھے کی طرح اُس میں چلا گیا | صبح ہوتے وہ ستاروں کی طرح قبر میں چلا گیا

خویشتن را نیک ازیں آگاہ کن | صبح آمد خواب را کوتاہ کن
اپنے آپ کو اِس سے اچھی طرح باخبر کرلے | صبح ہوگئی نیند کو مختصر کر

ہر کسے گفتے کہ پریا نند تند | اندرو مہماں کُشاں با تیغِ کُند
ہر شخص کہتا کہ بدمزاج پریاں ہیں | اُس میں مہمان کو کُند تلوار سے مار ڈالنے والی

---

۱ ہم کفن۔ یعنی مرنے کی پوری تیاری کرلی تھی۔ سر در ہوا۔ یعنی سر اُٹھائے ہوئے۔ کِش۔ یعنی صدر جہاں اُس کو کس قسم کی سزا دے گا۔ ایں زماں۔ اب اُس کو ایسی سزا دے گی جو زمانہ کسی بدبخت کو دیتا ہے۔ ہمچو۔ تماشائی یہ کہہ رہے تھے کہ یہ احمق بھی پروانہ کی طرح نار کو نور سمجھا۔

۲ لیک۔ لیکن ان کو یہ سمجھنا غلط تھا وہ شمعِ عشق کو معمولی شمع سمجھ رہے تھے جس کی نار نور نظر آتی ہے۔ معمولی شمع پر قربان ہونے سے سوزش پیدا ہوتی ہے اِس شمع پر قربان ہونا مجسم خوشی ہے۔ مسجد۔ مسجد کے واقعہ سے مولانا سمجھاتے ہیں کہ عوام جس چیز کو ہلاکت کا سبب سمجھتے ہیں وہ کامیابیوں کا سبب ہوتی ہے۔

۳ رَے۔ یہ وہی شہر ہے جس کی طرف منسوب ہو کر امام فخر الدین رازی کہلاتے ہیں۔ یتیم۔ یعنی جو بھی سوتا اُس کے بچے یتیم ہو جاتے۔ اختراں۔ صبح، ستاروں کی موت ہے۔ خویشتن۔ مخاطب کو نصیحت ہے کہ اِس کہانی سے عبرت حاصل کرلے، صبحِ قیامت نزدیک ہے خوابِ غفلت سے بیدار ہو جا۔ تند۔ یعنی بدمزاج، پریاں تکلیف دے کر مار ڈالتی ہیں۔

آں دگر گفتے کہ سحر است و طلسم | کز رصد باشد عدوِ جان و جسم
کوئی کہتا کہ جادو، اور طلسم ہے | جو جان اور جسم کے دشمن کی طرح گھات میں رہتا ہے

آں دگر گفتے کہ بر زن نقشِ فاش | بر درش کاے میہماں اینجا مباش
دوسرا کہتا، کہ کھلا اعلان لگا دے | اسکے دروازے پر کہ اے مہمان! یہاں نہ ٹھہر

شب مخسپ اینجا اگر جاں بایدت | ورنہ مرگ اینجا کمیں بگشایدت
اگر تو جان (بچانی) چاہتا ہے یہاں رات کو نہ سونا | ورنہ اس جگہ موت تجھ پر گھات لگائے گی

واں یکے گفتے کہ شب قفلے نہید | غافلے کاید شمارہ کم دہید
ایک کہتا کہ رات کو تالا لگا دو | کوئی انجان آئے تو تم داخل نہ ہونے دو

## آمدنِ مہمان دراں مسجد
ایک مہمان کا مسجد میں آنا

تا یکے مہماں درآمد وقتِ شب | کو شنیدہ بود آں صیتِ عجب
حتیٰ کہ ایک مہمان رات کو آگیا | جس نے وہ عجیب شہرت سنی تھی

از برائے آزموں می آزمود | زانکہ بس مردانہ و جانباز بود
امتحان کے لئے وہ آزما رہا تھا | کیونکہ وہ بہت بہادر اور جان باز تھا

گفت کم گیرم سر و اشکنبۂ | رفتہ گیر از گنجِ جاں یک حبۂ
اس نے کہا میں سر اور معدہ کو کم سمجھتا ہوں | فرض کرلے خزانہ سے ایک حبہ ضائع ہوگیا

صورتِ تن گو برو من کیستم | نقش کم ناید چو من باقیستم
جسم کی صورت کو کہدے چل جائے اور میں کون ہوں | صورت کی کمی نہ ہوگی جب میں باقی ہوں

چوں نفخت بودم از لطفِ خدا | نفخِ حق باشم زنائے تن جدا
جب میں اللہ تعالیٰ کی مہربانی سے نَفَخْتُ تھا | میں اللہ (تعالیٰ) کی پھونک ہونگا بدن کی بانسری سے

تا نیفتد بانگِ نفخش ایں طرف | تا رہد آں گوہر از تنگیں صدف
جبتک کہ اس (کے صور) کی آواز اس طرف نہ آئے | حتیٰ کہ وہ جوہر تنگ سیپ سے رہائی پائے

چوں تمنوا الموت گفت اے صادقیں | صادقم جاں را بر افشانم بریں
جبکہ اس نے فرمایا ہے موت کی تمنا کرو اے سچو! | میں سچا ہوں اس (فرمان) پر جان نثار کردونگا

## ملامتِ اہلِ مسجد مہمانِ عاشق را از شب خفتن در آنجا و تہدید کردن
مسجد والوں کا عاشق کو رات میں اس جگہ پر سونے میں ملامت کرنا اور ڈرانا



۵۱ سحر - کوئی کہتا مسجد میں کوئی جادو ہے جو مار ڈالتا ہے۔ گفتے - یعنی مسجد کے متولی کو کہتا کہ اس مسجد پر رات کو سونے کی ممانعت کا اعلان لگا دے۔ واں یکے - کسی کی یہ رائے ہوتی کہ مسجد پر تالا ڈال دو۔ صیت - شہرت۔ گفت - اس مہمان نے دل میں یہ سوچا کہ اگر مر بھی گیا تو صرف اتنا نقصان ہے جیسا کہ خزانہ میں سے ایک حبہ ضائع ہوجائے انسان کا جسم بمنزلہ حبہ کے ہے۔

۵۲ صورت - اگر جسم ہلاک بھی ہوجائیگا تو کیا مضائقہ ہو اصل تو روح ہے جو باقی رہیگی۔ نفخت - قرآن میں فرمایا گیا ہے وَنَفَخْتُ فِیْہِ مِنْ رُّوْحِیْ یعنی آدم میں میں نے اپنی روح پھونک دی تو اگر جسم فنا بھی ہوگیا تو اللہ کی پھونک باقی رہیگی۔ تا نیفتد - یعنی میں جسم سے جدا ہو کر صرف نفخ حق رہوں گا جب تک کہ اس کے صور کا نفخہ اس عالم میں نہ آئے گا جب نفخ صور ہوگا تب پھر وہ نفخ حق میرے نائے تن سے وابستہ ہوجائیگا۔ تا رہد - میں نفخ حق کو تن سے اسلئے جدا رکھنا چاہتا ہوں کیونکہ اس گوہرِ نفخ حق کیلئے یہ صدفِ جسم تنگ ہے۔

۵۳ چوں - قرآن پاک میں یہود کو خطاب کرکے فرمایا فَتَمَنَّوُا الْمَوْتَ اِنْ کُنْتُمْ صٰدِقِیْنَ تم موت کی تمنا کرو اگر سچے ہو۔ یہود چونکہ دعوے میں جھوٹے تھے

قوم گفتندش کہ ہیں اینجا مخسپ — تانکوبد جانستانت ہمچو کُسب [1]

لوگوں نے اس سے کہا خبردار! یہاں نہ سو! — تاکہ جان نکالنے والا تجھے کھلی کی طرح نہ کوٹ دے

کہ غریبی و نمیدانی تو حال — کاندریں جا ہر کہ خفت آمد زوال

اسلئے کہ تو مسافر ہے، اور تو حالت نہیں جانتا؟ — کہ اس جگہ جو سویا ہے (اُس پر) زوال آیا ہے

اتّفاقے نیست ایں ما بارہا — دیدہ ایم و جملہ اصحابِ نُہے

اتفاقًا نہیں ہے، یہ ہم نے بہت سی مرتبہ — دیکھا ہے، اور سب عقلمندوں نے

ہر کہ آں مسجد شبے مسکن شُدش — نیم شب مرگِ ہلاہل [2] آمدش

وہ مسجد جس کا ایک رات مسکن بنی ہے — اس کو آدھی رات میں قاتل موت آئی ہے

از یکے تا پانصد ایں را دیدہ ام — نے بہ تقلید از کسے بشنیدہ ام

ایک سے پانچسو تک ہم نے یہ دیکھا ہے — نہ کہ تقلیدًا ہم نے کسی سے سُنا ہے

گفت الدّینُ النّصیحۃ آں رسول — آں نصیحت در لغت ضدِّ غلول

رسول (صلی اللہ علیہ وسلم) نے "دین خیر خواہی ہے" فرمایا ہے — خیر خواہی لغت میں خیانت کی ضد ہے

ایں نصیحت راستی در دوستی — در غلولی خائن و سگ پوستی

یہ خیر خواہی دوستی میں سچائی ہے — خود غرضی میں خیانت اور کُتاپن ہے

بے خیانت ایں نصیحت از وداد — می نمائیمت مگرد از عقل وداد

یہ نصیحت بغیر خیانت کے دوستی کی وجہ سے — ہم تجھے کر رہے ہیں عقل اور انصاف سے روگردانی نہ کر

## جواب گفتنِ عاشق ناصحاں و ملامت گویاں را

عاشق کا نصیحت کرنے والوں اور ملامتگروں کو جواب دینا

گفت او اے ناصحاں من بے ندم [3] — از جہانِ زندگی سیر آمدم

اس نے کہا اے نصیحت کرنے والو! میں بغیر کسی ندامت کے — زندگی کی دنیا سے پیٹ بھر چکا ہوں

منبلے ام زخم جُو و زخم خواہ — عافیت کم جُوئے از منبل براہ

میں بے حس زخم کو تلاش کرنیوالا اور کو زخم کا خواہشمند ہوں — بے حس آدمی سے راہِ (زندگی) میں عافیت کی تمنا نہ کر

منبلے نے کو بوَد خود برگ جُو — منبلے ام لاابالی مرگ جُو

(میں) وہ بے حس نہیں ہوں جو سامان تلاش کرے — میں وہ بے حس ہوں بےپروا موت کا تلاش کرنیوالا ہوں

منبلم بے زخم ناساید تنم — عاشقم بر زخمہا بر می تنم

میں وہ بے حس ہوں کہ بغیر زخم کے میرا جسم آرام نہیں لیتا ہے — میں عاشق ہوں زخموں کے بکر کاٹتا ہوں

منبلے نے کو بلغے نول آں ورد — منبلے جنے کزیں پل بگذرد

میں وہ بے حس نہیں ہوں جو تھوڑی سی چیز حاصل کرے — وہ بے حس دیوانہ ہوں جو اس پل سے گزر جائے

[1] کُسب۔ کاف کے ضمہ کے ساتھ کھلی۔ پھٹی۔ تھیسکی جمع ہے ہعقل۔

[2] ہلاہل۔ چین میں ایک پہاڑ ہے جس میں ایک گھاس اگتی ہے جو قاتل زہر ہے پھر ہلاہل مطلقًا قاتل زہر اور قاتل کے معنی میں آنے لگا ہے۔ ایں را۔ یعنی اِس مسجد میں سونے والے کا مرنا۔ النّصیحۃ خلوص۔ غلول۔ خیانت۔ وِداد۔ دوستی۔ داد۔ انصاف

[3] ندم۔ ندامت۔ منبل۔ سُست، بے حس۔ برگ۔ ساز وسامان۔ نول۔ نقدی۔ از پی بل۔ یعنی دنیا طلبی۔

آں نہ کو بر ہر دُکانے بر زند — بل جہد از کون و کانے بر زند[۵۱]

نہ وہ کہ جو ہر دُکان پر مارا مارا پھرے — بلکہ دنیا کو کود جائے اور کان پر پہنچ جائے

مرگ شیریں گشت و نقلم زیں سرا — چوں قفس ہشتن پریدن مرغ را

اِس سرائے سے منتقل ہونا اور موت میرے لئے شیریں ہوتی ہے — جیساکہ پرند کے لئے پنجرا چھوڑنا (اور) اُڑ جانا

آں قفس کو ہست عینِ باغ در — مرغ می بیند گلستان و شجر

وہ پنجرا جو عین باغ میں ہے — پرند باغ، اور درخت دیکھ رہا ہے

جوقِ مرغاں از بروں گردِ قفص — خوش ہمی خوانند ز آزادی قصص[۵۲]

پرندوں کا جھنڈ باہر پنجرے کے چاروں طرف — آزادی کے قصے خوشی سے پڑھ رہے ہیں

مرغ را اندر قفص زاں سبزہ زار — نے خورش ماندست و نے صبر و قرار

پنجرے کے اندر پرند کے لئے سبزہ زار کی وجہ سے — نہ بھوک رہی اور نہ صبر و قرار (رہا)

سر زہر سوراخ بیروں میکند — تا بُود کایں بند از پا بر کند

وہ ہر سوراخ سے سر باہر نکالتا ہے — کہ شاید اُس بیڑی کو پاؤں سے نکال دے

چوں دل و جانش چنیں بیروں بُود — آں قفص را در کشائی چوں بُود

جب اُس کا دل اور جان اِس طرح باہر (کی مشتاق) ہو — اُس پنجرے کا دروازہ کھلنا کیسا ہوگا؟

نے چناں[۵۳] مرغِ قفص در اندہاں — گرد بر گردش بحلقہ گربگاں

وہ پنجرے کے اُس پرند کی طرح نہیں ہے جو غموں میں ہو — (اور) اُس کے اِرد گِرد بلیاں حلقہ کئے ہوں

کے بُود اُو را دریں خوف و حزن — آرزوئے از قفص بیروں شدن

اُس کو اِس ڈر اور رنج میں کب ہوگی؟ — پنجرے سے باہر نکلنے کی آرزو

اُو ہمی خواہد کزیں ناخوش حفص — صد قفص باشد بگردِ ایں قفص

وہ چاہے گا کہ اِس ناگوار زنبیل کی بجائے — اُس پنجرے کے چاروں طرف سَو پنجرے ہوں

## بیانِ آنکہ عشقِ جالینوس بریں حیاتِ دنیا بُود کہ فنِ اُو ہم اینجا بکار می آید و ہنرے نورزیدہ است کہ در آں بازار بکار آید آنجا خود را العوام یکساں می بیند وَالْاَمْرُ یَوْمَئِذٍ لِلّٰہِ

اُس کا بیان کہ جالینوس کا عشق اِس دنیاوی زندگی پر اِس وجہ سے تھا کہ اُس کا فن اِس جگہ کام آتا تھا اور اُس نے وہ ہنر نہ اختیار کیا تھا جو اُس بازار میں کام آئے وہاں وہ اپنے آپ کو عام کے برابر سمجھتا تھا اور حکم اُس دن خدا کے لئے ہے

---

۵۱؎ کانے یعنی معرفتِ خداوندی کی کان۔ نقل یعنی اِس دنیا سے منتقل ہونا۔ چوں قفص یعنی جس طرح سے پرند کو پنجرہ چھوڑ کے اُڑ جانا شیریں ہوتا ہے۔ باغ در۔ یعنی در باغ۔

۵۲؎ قصص۔ قصے کی جمع ہے۔ نے خورش۔ پرند کو پنجرے میں نہ دانا اچھا لگتا ہے اور نہ اُس کو صبر و قرار ہوتا ہے۔ چوں۔ جب پرند کا یہ حال ہو تو پنجرے کا دروازہ ٹوٹنے سے اُس کو کس قدر خوشی ہوگی۔

۵۳؎ نے چناں۔ البتہ وہ پرند جو پنجرے کے چاروں طرف بلیاں دیکھے تو وہ بیشک پنجرے ہی میں بند رہنا پسند کرے گا۔ حفص۔ فا ر سکون کے ساتھ زنبیل، جبکہ اِس کو ضرورتِ شعری کی وجہ سے فا پر زبر دے دیا گیا ہے۔ جالینوس۔ یونان کا مشہور حکیم ہے جو کہ وہ محض علومِ عقلیہ سے واقف تھا اور آخرت کا اُس کو کوئی علم نہ تھا، نہ وہ دنیا میں جینے کا متمنی تھا۔

آنچناں کہ گفت جالینوسِ رادؔ[۱]
جیسا کہ حکیم جالینوس نے کہا
از ہوائے ایں جہاں واز مُراد
اس دنیا کی محبت اور مُراد میں

راضیم کز من بماند نیم جاں
کہ میں راضی ہوں اگر آدھی جان (بھی) رہے
کہ زکونِ استرے بینم جہاں
تاکہ خچر کی دُبر سے دُنیا کو دیکھوں

گربہ می بیند بگردِ خود قطار
قطار میں اپنے چاروں طرف بلّیاں دیکھتا ہے
مُرغش آئس گشتہ بودست از مطار
اُس کا پرند (روح) پرواز سے مایوس ہوگیا ہے

یا عدم دیدست غیر ایں جہاں
یا اُس نے اس جہان کے علاوہ کو معدوم سمجھا ہے
در عدم نادیدہ اُو حشرِ نہاں
اُس نے عدم میں چھپا ہوا حشر نہیں دیکھا ہے

چوں جنینؔ[۲] کش میکشد بیروں کرم
جیسا کہ پیٹ کا بچہ کہ اُسکو کرم (خداوندی) باہر کھینچتا ہے
می گریزد اُو پسپس سُوئے شکم
وہ پیٹ کی جانب پیچھے کو بھاگتا ہے

لُطف رُویش سوئے مصدر میکند
مہربانی اس کا رُخ نکلنے کی جگہ کی طرف کرتی ہے
اُو مقر در پشت مادر می کند
وہ ماں کی کمر میں ٹھکانا بناتا ہے

کہ اگر بیروں نہم زیں شہر گام
کہ میں اگر اِس شہر سے قدم باہر رکھوں گا
اے عجب دیگر نہ بینم ایں مقام
ہائے عجب! پھر یہ جگہ نہ دیکھوں گا

یا درے بودے دریں شہرِ وخم
یا اِس گندے شہر میں کھڑکی ہوتی
کہ نظارہ کردمے اندر رحم
کہ میں رحم میں سے نظارہ کرتا

یا چو چشمِ سوزنے راہم بُدے
یا سوئی کے ناکے کی برابر میرے لئے راستہ ہوتا
کہ زبیرونِ رحم دیدہ شُدے
کہ رحم کے باہر کی چیز دیکھ لی جاتی

اینچنیں ہم غافل ست از عالمے
وہ بھی دنیا سے اِسی طرح غافل ہے
ہمچو جالینوس اُو نامحرمےؔ[۳]
وہ جالینوس کی طرح ناواقف ہے

اُو نداند کو رطوبات کہ ہست
وہ نہیں سمجھتا، کہ وہ رطوبتیں جو ہیں
آں مدد از عالمِ بیرونی است
وہ بیرونی دنیا کی مدد سے ہیں

آنچناں کہ چار عنصر در جہاں
جس طرح سے دنیا میں چاروں عنصر
صد مدد دارد ز شہرِ لامکاں
لامکاں کے شہر سے سینکڑوں مددیں پاتے ہیں

آب و دانہ در قفس گر یافتہ ست
اگر پنجرے میں پانی اور دانہ موجود ہے
آں ز باغ و عرصہ در تافتہ است
وہ باغ اور میدان سے روشنا ہوا ہے

---

[۱] رادؔ۔ عقلمند۔ سخا۔ خواہش، محبت۔ کونِ استرے یعنی ذلیل مقام۔ آئس۔ مایوس۔ مطار۔ اُڑنے کی جگہ، اُڑان۔

[۲] جنین۔ ماں کے پیٹ کا بچہ۔ پسپس۔ واپس۔ مصدر۔ نکلنے کی جگہ۔ مقر۔ قیام گاہ۔ گام۔ قدم۔ وَخم۔ ناموافق مقام۔ چشمِ سوزن۔ سوئی کا ناکہ۔

[۳] نامحرم۔ ناواقفِ راز۔ رطوبات۔ یعنی پیٹ کے بچے کی غذا جو رطوبتیں ہیں وہ ماں کی اُن غذاؤں سے حاصل ہوئی ہیں جو باہر سے اُسے حاصل ہوتی ہیں۔ لامکاں۔ عالمِ اسماء، عالمِ ملکوت۔

**جانہائے[1] انبیا بینند باغ — زیں قفص در وقتِ نقلان و فراغ**

انبیاء کی جانیں باغ کو دیکھتی ہیں — اس پنجرے سے، منتقل اور فارغ ہونیکے وقت

**پس ز جالینوس و عالم فارغند — ہمچو ماہ اندر فلکہا بازغ اند**

اس لئے وہ جالینوس اور دنیا سے بے نیاز ہیں — وہ چاند کی طرح آسمانوں پر روشن ہیں

**ور ز جالینوس ایں گفت افتریست — پس جوابم بہرِ جالینوس نیست**

اگر یہ بات جالینوس پر بہتان ہے — تو میرا جواب جالینوس کے لئے نہیں ہے

**ایں جواب آنکس آمد کایں بگفت — کہ نبودستش دلے با نور جفت**

(پھر) یہ اس کیلئے جواب ہے جس نے یہ کہا ہے — کیونکہ اُس کا دل نور کا ساتھی نہیں ہے

**مرغِ[2] جانش موش شد سوراخ جو — چوں شنید از گربگاں اُو عرِّ جُوا**

اُسکی جان کا پرند سوراخ ڈھونڈنے والا چوہا بن گیا — جب اُس نے بلیوں سے "پکڑلو" سنا

**زاں سبب جانش وطن دید و قرار — اندریں سوراخِ دنیا موش وار**

اِسی لئے اُس کی جان نے وطن اور ٹھکانا دیکھا — چوہے کی طرح اِس دنیا کے سوراخ میں

**ہمدریں سوراخ بنّائی گرفت — در خورِ سوراخ دانائی گرفت**

اِسی سوراخ میں اُس نے تعمیر سازی کی — سوراخ کے مناسب عقل اختیار کی

**پیشہائے کہ مر اُورا در مزید — اندریں سوراخ کار آید گزید**

وہ پیشے جو اُس کے لئے اضافے میں — اِس سوراخ میں کام آئیں، اُس نے اختیار کئے

**زانکہ دل برکند از بیروں شدن — بستہ شد راہِ رہیدن از بدن**

کیونکہ اُس نے باہر نکلنے سے دل پھیر لیا — (اور) بدن سے نجات کا راستہ بند ہو گیا ہے

**عنکبوت[3] ار طبعِ عنقا داشتے — از لعابے خیمہ کے افراشتے**

مکڑی، اگر عنقا کا مزاج رکھتی — لُعاب سے خیمہ کب بلند کرتی؟

**گربہ کردہ چنگِ خود اندر قفص — نامِ چنگش صرع و سرسام و مغص**

بلی نے اپنا پنجہ پنجرے میں ڈال دیا — اُس کے پنجہ کا نام مرگی، سرسام اور پیچش ہے

**حصبہ و قولنج و مالیخولیا — سکتہ و سُدہ و جُذام و ماشرا**

چیچک، اور قولنج، اور مالیخولیا — سکتہ اور سُدہ، اور کوڑھ، اور مُنہ کا ورم ہے

---

[1] جانہائے۔ انبیاء اور اولیاء دنیا میں رہتے ہوئے آخرت کے باغات کی سیر کر لیتے ہیں تو وہ جالینوس کی خواہش اور عالم سے بے نیاز اور فارغ البال ہیں۔ افتریٰ یعنی جو بات میں نے جالینوس کی نقل کی ہے اگر وہ جھوٹ ہے تو میرا یہ کلام جالینوس کے لئے نہیں ہے بلکہ اُس کے لئے ہے جو اِس عقیدے کا ہے اور اُس کا دل نور سے منوّر نہیں ہے۔

[2] مرغِ جانش۔ جسکے دل میں نور نہیں ہے وہ ایسا چوہا ہے جس نے بلیوں کی آواز سُن لی ہو اور بھٹ کی جستجو کرے۔ زآں۔ اسی لئے وہ اِس دنیا کو پسند کرتا ہے جو چوہے کے بھٹ کی طرح ہے۔ ہمدریں۔ وہ اِس دنیا میں دنیا کے ہنر سیکھنے پر اور دنیا کو سنوارنے پر اکتفاء کرتا ہے۔ پیشہائے۔ وہ وہی پیشے اختیار کرتا ہے جو اِس کی دنیا بنائیں۔ زانکہ۔ چونکہ اُس کو عالمِ آخرت کی طرف رغبت نہیں ہے۔

[3] عنکبوت۔ اُس کی مثال مکڑی کی سی ہے جو اپنے لئے ایک کمزور جالا تنتی ہے۔ گربہ۔ موت اپنے پنجے بصورت امراض اُس سے وابستہ کرتی ہے۔ صرع۔ مرگی۔ سرسام۔ وہ مرض ہے جس میں دماغ پر ورم آ جاتا ہے اور مریض بہکی بہکی باتیں کرتا ہے۔ مغص۔ پیچش۔ حصبہ۔ کھسرا۔ قولنج۔ آنتوں کا درد جو سُدہ بیٹھ جانے سے ہوتا ہے۔ مالیخولیا۔ دیوانگی کی ایک قسم ہے۔ سکتہ۔ دماغی مرض ہے جس میں مریض بالکل مُردے کی طرح ہو جاتا ہے۔ سُدہ۔ آنتوں میں کسی چیز کا جم جانا۔ جذام۔ کوڑھ۔ ماشرا۔ چہرے کا ورم جو خون کے جوش کی وجہ سے پیدا ہو جاتا ہے۔

گربہ مرگ ست و مرض چنگالِ اُو
موت بِلّی ہے، اور مرض اُس کا پنجہ ہے

میزند بر مرغ و پرّ و بالِ اُو
جو وہ پرند اور اس کے بال و پر پر چلاتی ہے

گوشہ گوشہ می دود سوئے دوا
وہ دوا کی جانب اِدھر اُدھر دوڑتا ہے

مرگ چوں قاضی و رنجوری گوا
موت قاضی کی طرح ہے اور مرض گواہ ہے

چوں پیادہ قاضی آمد ایں گوا
یہ گواہ قاضی کے پیادے کی طرح آیا ہے

کہ ہمی خواند ترا تا حُکم گاہ
کہ وہ تجھے عدالت میں بُلاتا ہے

مُہلتے خواہی تو از وے در گریز
تو بچاؤ کے لئے اس سے مُہلت مانگتا ہے

گر پذیرد شد وگرنہ گفت خیز
اگر اُس نے مان لیا تو وہ مہلت مل گئی ورنہ وہ کہیگا اُٹھ جا

جُستنِ مُہلت دوا و چارہا
مُہلت طلب کرنا، دوا اور تدبیریں ہیں

کہ زنی بر خرقۂ تن پارہا
تاکہ تو جسم کے چیتھڑوں کو پیوند لگا لے

عاقبت[۲] آید صباحے خشم وار
بالآخر وہ کسی صبح کو غضبناک ہو کر آتا ہے

چند باشد مُہلت آخر شرم دار
آخر مُہلت کتنی ہوگی، شرم کر

عُذر خود از شہ بخواہ اے پُر حسد
اے حاسد! بادشاہ سے عُذر خواہی کر لے

پیش ازانکہ آنچناں روزے رسد
اس سے قبل کہ ایسا دن آئے

وانکہ در ظلمت براند بارگی
اور جو اندھیرے میں گھوڑا دوڑاتا ہے

برکند زاں نور دل یکبارگی
اس نور سے یک لخت دل کو ہٹاتا ہے

میگریزد از گواہ و مقصدش
وہ گواہ اور اس کے مقصد سے بھاگتا ہے

کاں گوا سوئے قضا میخواندش
کیونکہ وہ گواہ اس کو موت کی طرف بلاتا ہے

ناگہاں[۳] گیرند اُو را خوار و زار
اسکو ذلیل اور عاجز کر بنا کر، اچانک پکڑ لینگے

کش کشاں تا پیش قاضی شرمسار
شرمندگی کی حالت میں اسکو قاضی کے سامنے کھینچ لے جائیں گے

زیں گذر کن جانب آں شخص کاں
اس کو چھوڑ اُس شخص کی جانب چل

کو بمسجد آمد آں شب میہماں
جو اُس رات کو مسجد میں مہمان بن کر آیا

## ملامت کردن اہلِ مسجد مہمان را از شب خفتن دراں مسجد

مسجد والوں کا مہمان کو رات میں مسجد میں سونے پر ملامت کرنا

قوم گفتندش مکن جلدی برو
لوگوں نے اس سے کہا بہادری نہ دکھا چلا جا

تا نگردد جامہ و جانت گرو
تاکہ تیری جان اور کپڑے گروی نہ ہو جائیں

---

[۱] گربہ۔ موت بلی ہے اور یہ امراض اسکے پنجے ہیں۔ مرگ۔ موت فیصلہ کرتی ہے۔ رنجوری۔ بیماری کی نوعیت پر فیصلہ ہوتا ہے۔ پیادہ۔ موت امراض کے ذریعہ اپنی طرف بلاتی ہے۔ حکم گاہ۔ عدالت، محکمہ۔ مہلتے۔ تو دوا کرنے کے لئے مہلت چاہتا ہے اگر مرض نے مہلت دیدی تو دوا کے ذریعہ بچنے کی کوشش کرتا ہے اور اگر اس نے مہلت نہ دی تو وہ فوراً موت کے سپرد کر دیتا ہے۔ خیز۔ یعنی اٹھ اور موت کی جانب چل۔ کہ زنی۔ مرض کی وجہ سے جو تیرے بدن کو نقصان پہنچا ہے تو دوا کے ذریعہ اسکو درست کرنا چاہتا ہے۔

[۲] عاقبت۔ انجام کار مرض کا پیادہ آئیگا اور پھر وہ مہلت نہ دیگا۔ عذر لہٰذا مناسب ہے کہ اس دربار میں حاضری کے لئے قبل از وقت تیاری کر لی جائے۔ ظلمت۔ یعنی خواہشات نفسانی کی ظلمت۔ بارگی۔ گھوڑا۔ برکند۔ خواہشات کا انہماک نور خداوندی سے جدا کر دیتا ہے۔ گواہ۔ یعنی مرض۔ مقصدش۔ مرض کا مقصود موت ہے۔

[۳] ناگہاں۔ لیکن موت سے فرار ممکن نہیں ہے۔ قاضی یعنی موت۔ زیں۔ اب دوبارہ اس مسجد کے مہمان کا قصہ شروع کرتے ہیں۔ جلدی۔ بہادری۔ گرو۔ یعنی موت کے ہاتھوں گروی۔

آں[۵۱] ز دُور آساں نماید بہ نگر
وہ دُور سے آسان نظر آتا ہے، اچھی طرح دیکھ لے

کہ بآخر سخت باشد رہگذر
کہ انجامِ کار، راستہ دُشوار ہو گا

بس کساں کاو بخت خود را از نخست
بہت سے انسان ہیں جنہوں نے شروع میں اپنے آپکو مٹکایا

وقتِ پیچاپیچ دستاویز جُست
پیچیدگی کے وقت سہارا ڈھونڈا

پیشتر از واقعہ آساں بُود
واقعہ سے پہلے آسان ہوتا ہے

در دلِ مردم خیالِ نیک و بد
انسانوں کے دل میں اچھے بُرے کا خیال

چوں درآید اندرونِ کارزار
جب میدانِ جنگ میں آجاتا ہے

آں زماں گردد بر آں کس کار زار
اُس وقت اُس شخص پر کام دُشوار ہو جاتا ہے

چوں نہ شیری ہیں منہ تو پائے پیش
جبکہ تو شیر نہیں ہے خبردار! آگے قدم نہ رکھو

کاں اجل گرگست و جانِ تُست میش
کیونکہ موت بھیڑیا ہے اور تیری جان بھیڑ ہے

ور ز ابدالی[۵۲] و میشت شیر شُد
اگر تو اَبدال میں سے ہے اور تیری بھیڑ شیر ہو گئی ہے

ایمن آ کہ مرگِ تو سر زیر شُد
مطمئن ہو کر آ، کیونکہ تیری موت سرنگوں ہو گئی ہے

کیست اَبدال آنکہ او مُبدل شود
اَبدال کون ہے؟ وہ جو تبدیل ہو جائے

خمرش از تبدیلِ یزداں خل شود
اللہ (تعالیٰ) کے تبدیل کرنے سے اس کی شراب سرکہ ہو جائے

لیک مستِ شیر گیری وز گماں
لیکن تو نیم مست ہے، اور گمان سے

شیر پنداری تو خود را ہیں مراں
اپنے آپ کو شیر سمجھتا ہے خبردار! آگے نہ بڑھ

گفت حق ز اہلِ نفاقِ ناسدید
اللہ (تعالیٰ) نے گمراہ منافقوں کے بارے میں فرمایا ہے

بَأْسُهُمْ مَا بَيْنَهُمْ بَأْسٌ شَدِيد
اُن کی بہادری آپس میں سخت بہادری ہے

در میانِ ہمدگر مردانہ اند
ایک دوسرے کے لئے بہادر ہیں

در غزا چوں عورتانِ خانہ اند
جہاد میں گھر کی عورتوں کی طرح ہیں

گفت[۵۳] پیغمبر سپہدارِ غیوب
غیب کے سپہ سالار پیغمبر نے فرمایا

لَا شَجَاعَةَ يَا فَتَى قَبْلَ الحُرُوب
اے نوجوان! لڑائیوں سے پہلے بہادری کچھ نہیں ہے

وقتِ لافِ غزو مستاں کف زنند
جہاد کی شیخی بگھارتے وقت مستوں کی طرح سینہ ٹھوکتے ہیں

وقتِ جوش و جنگ چوں کف می تنند
جوش اور جنگ کے وقت جھاگ کی طرح گر پڑتے ہیں

وقتِ ذکرِ غزو شمشیرش دراز
جہاد کے ذکر کے وقت اس کی تلوار دراز ہے

وقتِ کرّ و فرّ تیغش چوں پیاز
کرّ و فرّ کے وقت اس کی تلوار پیاز کی طرح ہے

---

۵۱ آں۔ یعنی مسیبت کا سہنا۔ بس کساں: ناتجربہ کار مصیبت میں پھنس کر بچنے کی تدبیر کرتا ہے جو دشوار ہوتی ہے، پیشتر: مصیبت کے آنے سے پہلے اچھا بُرا سوچا جاسکتا ہے۔ چوں۔ ناتجربہ کار مصیبت میں پھنس کر پریشان ہوتا ہے۔ چوں نہ شیری۔ موت بھیڑیا ہے اگر تو شیر ہے تو اُس کا مقابلہ کرسکتا ہے اگر تو بھیڑ ہے تو وہ پھاڑ کھائیگا۔

۵۲ ور ز ابدال۔ اولیاء اللہ، موت سے خائف نہیں ہوتے ہیں۔ آبدال۔ وہ اولیاء اللہ ہیں جن کی بُری صفات اچھی صفات میں تبدیل ہو چکی ہیں۔ خمر یعنی بُری صفات۔ خل۔ سرکہ یعنی اچھی صفات۔ مستِ شیر گیر۔ وہ مست جس کا نشہ ادھورا ہو۔ بأسهم۔ قرآن پاک میں منافقوں کے بارے میں فرمایا گیا ہے بَأْسُهُمْ بَيْنَهُمْ شَدِيدٌ تَحْسَبُهُمْ جَمِيعًا وَقُلُوبُهُمْ شَتّٰى "آپس میں اُن میں بڑی دھاک ہے تو اُن کو اکٹھا سمجھتا ہے اور اُن کے دل متفرق ہیں"۔ غزا۔ جنگ، جہاد۔

۵۳ گفت۔ یہ حدیث کتابوں میں منقول نہیں ہے۔ لاشجاعۃ: شجاعت کا پتہ میدانِ جنگ میں چلتا ہے۔ کف زنند یعنی سینہ ٹھونک کر بہادری جتاتے ہیں۔ کف۔ جھاگ دوسرے مصرعہ میں۔ کر۔ آگے بڑھ کر حملہ کرنا۔ فر۔ پیچھے ہٹ کر حملہ کرنا۔ چوں پیاز۔ یعنی نرم۔

وقتِ اندیشہ دلِ اُو غزو جو ‌ ‌ ‌ پس[۱] بیک سوزن تہی شد خیک اُو

خیال کے وقت اس کا دل جنگجو ہے ‌ ‌ ‌ پھر ایک سوئی سے اس کی مشک خالی ہوگی

من عجب دارم ز جویائے صفا ‌ ‌ ‌ کو رمد در وقتِ صیقل از جفا

مجھے صفائی کے (اس) طالب پر تعجب ہے ‌ ‌ ‌ جو صیقل کے وقت تکلیف سے بھاگ جائے

عشق چوں دعویٰ جفا دیدن گواہ ‌ ‌ ‌ چوں گواہت نیست شد دعویٰ تبا

عشق دعویٰ ہے، تکلیف برداشت کرنا گواہ ہے ‌ ‌ ‌ جب تیرے پاس گواہ نہیں ہے تو دعویٰ برباد ہے

چوں گواہت خواہد ایں قاضی مرنج ‌ ‌ ‌ بوسہ دہ بر مار تا یابی تو گنج

جب یہ قاضی گواہ مانگے تو رنجیدہ نہو ‌ ‌ ‌ سانپ کو چوم لے تاکہ تو خزانہ پا جائے

آں جفا با تو نباشد اے پسر ‌ ‌ ‌ بلکہ با وصفِ بدی اندر تو در

اے صاحبزادے! وہ سختی تجھ پر نہیں ہے ‌ ‌ ‌ بلکہ اس بری صفت پر ہے جو تیرے اندر ہے

بر[۲] نمد چوبے کہ آں را مرد زد ‌ ‌ ‌ بر نمد آں را نزد بر گرد زد

اس شخص نے نمدے پر جو لکڑی ماری ‌ ‌ ‌ وہ نمدے پر نہیں ماری، گرد پر ماری ہے

گر بزد مر اسپ را آں کینہ کش ‌ ‌ ‌ آں نزد بر اسپ زد بر سکسکش

اگر سزا دینے والے نے گھوڑے کو مارا ‌ ‌ ‌ اسنے گھوڑے کو نہیں مارا اسکی سست رفتاری کو

تا ز سکسک وا رہد خوش پے شود ‌ ‌ ‌ شیرہ را زنداں کنی تا مے شود

تاکہ وہ سست رفتاری سے نجات پا جائے خوش رفتار ‌ ‌ ‌ تو شیرہ کو قید کرتا ہے تاکہ شراب بن جائے

آں یکے میزد یتیمے را ز قہر ‌ ‌ ‌ قند بود آں لیک بنمودہ چو زہر

ایک شخص غصہ سے ایک یتیم کو مارتا تھا ‌ ‌ ‌ وہ شکر تھا لیکن زہر جیسا نظر آتا تھا

دید مردے آنچنانش زار زار ‌ ‌ ‌ آمد و بگرفت زودش در کنار

ایک شخص نے اس کو ایسا زار زار روتا دیکھا ‌ ‌ ‌ کر وہ آیا اور فوراً اس کو بغل میں لے لیا

گفت[۳] چنداں آں یتیمک را زدی ‌ ‌ ‌ چوں نترسیدی ز قہرِ ایزدی

اس نے کہا تو نے اس یتیم بچے کو اتنا مارا ‌ ‌ ‌ تو خدا کے قہر سے کیوں نہ ڈرا؟

گفت اُو را کے زدم اے جانِ دوست ‌ ‌ ‌ من براں دیوے زدم کو اندر ست

اسنے کہا اے پیارے! میں نے اسکو کب مارا ہے؟ ‌ ‌ ‌ میں نے اس شیطان کو مارا ہے جو اسکے اندر ہے

مادر ار گوید ترا مرگِ تو باد ‌ ‌ ‌ مرگِ آں خو خواہد و مرگِ فساد

اگر تجھے ماں کہے، خدا کرے تو مرے ‌ ‌ ‌ تو وہ عادت کی موت اور فساد کی موت چاہتی ہے

---

[۱] پس۔ پھونک بھری ہوئی مشک میں ایک سوئی چبھو دی جائے تو ہوا خارج ہو جاتی ہے یعنی ادنیٰ تکلیف کو برداشت نہیں کرتے ہیں۔ من عجب۔ جو شخص صفاءِ قلب چاہتا ہے اس کیلئے مجاہدے ضروری ہیں۔ عشق۔ خدا سے عشق و محبت ایک دعویٰ ہے اور مجاہدہ اس کا گواہ ہے، دعویٰ بغیر گواہ کے ناقابلِ اعتبار ہے۔ چوں۔ خزانہ پر سانپ ہوتا ہے اس کو مانوس کر کے خزانہ تک پہنچا جا سکتا ہے۔ آں جفا۔ مجاہدے کی جفا دراصل اس برائی پر ہے جس کے ازالہ کے لئے مجاہدہ کرایا جاتا ہے۔

[۲] بر نمد۔ محسوسات میں اس کی مثال یہ ہے کہ کمبل جھاڑنے کے لئے اس پر لکڑی ماری جاتی ہے تو وہ دراصل کمبل پر نہیں بلکہ گرد پر ماری جاتی ہے۔ گر بزد۔ سست گھوڑے پر ہنٹر مارا جاتا ہے تو دراصل اس کی سستی پر مارا جاتا ہے۔ سکسک۔ سست رفتاری۔ شیرہ۔ انگور کے شیرہ کو مٹکے میں اسی لئے بند کیا جاتا ہے کہ اس سے شراب بنے۔ آں یکے۔ استاد بچہ کو مارتا ہے تو بظاہر ظلم ہے حقیقتاً اس میں اسکی اصلاح اور خوبی ہے۔

[۳] گفت۔ اس شخص نے استاد کو ڈانٹا تو استاد نے یہی کہا، کہ مقصد اس بچہ کو مارنا نہیں ہے بلکہ اس شیطان کو مارنا ہے جو اس میں گھسا بیٹھا ہے۔ مادر۔ ماں بچہ کو کوستی ہے اور مرنے کی بددعا دیتی ہے تو اس کا مقصد اسکی بری عادت کی موت ہوتی ہے۔

آں[1] گروہے کز ادب بگریختند
وہ لوگ جو ادب (حاصل کرنے) سے بھاگے

آبِ مردی و آبِ مرداں ریختند
انھوں نے انسانیت اور انسانوں کی آبرو ریزی کی

عاذلاں شاں از وغا وا راندند
ملامت کرنیوالوں نے انھیں جنگ سے باز رکھا

تا چنیں حیز و مخنّث ماندند
یہاں تک کہ وہ ایسے نامرد اور مخنث رہ گئے

لاف و غرّہ ژاژ خا را کم شنو
بکواس کرنیوالے کی شیخی اور گھمنڈ کو نہ سُن

با چنیہا در صفِ ہیجا مرو
ایسے لوگوں کے ساتھ جنگ کی صفوں میں نہ جا

زانکہ زَادُوْکُمْ خَبَالًا گفت حق
کیونکہ اللہ تعالیٰ نے "وہ تم میں زیادہ خرابیاں ڈالیں گے"

کز رفاقِ سُست بر گرداں ورق
تاکہ تو سُست ساتھیوں سے ورق پلٹ دے

کہ گر ایشاں با شما ہمرہ شوند
کیونکہ وہ اگر تمہارے ساتھ ہوں گے

غازیاں بے مغز ہمچوں کہ شوند
غازی، تنکے کی طرح بیکار ہو جائیں گے

خویشتن[2] را با شما ہم صف کنند
وہ اپنے آپ کو تمہارے ساتھ ہم صف کریں گے

پس گریزند و دلِ صف بشکنند
پھر بھاگیں گے، اور صف کا دل توڑ دینگے

پس سپاہے اندکے بے ایں نفر
تو تھوڑے سپاہی اس جماعت کے بغیر

بہ کہ با اہلِ نفاق آید حشر
بہتر ہیں بہ نسبت اسکے کہ منافقوں کیساتھ اجتماع ہو

ہست بادامِ کمِ خوش بیختہ
خوش (ذائقہ) تھوڑے بادام چھنے ہوئے

بہ ز بسیارے بتلخ آمیختہ
بہت سے کڑوے ملے ہوؤں سے بہتر ہیں

تلخ و شیریں گر بصورت یک شی اند
کڑوا اور میٹھا اگرچہ بظاہر ایک چیز ہیں

نقص ازاں افتاد کہ ہمدل نے اند
خرابی اس وجہ سے واقع ہوئی کہ وہ باطن میں یکساں نہیں ہیں

گبر[3] ترساں دل بود کو از گماں
کافر خوفزدہ دل والا ہوتا ہے، کیونکہ وہ گمان

می زید در شک ز حالِ آں جہاں
میں جی رہا ہے اُس جہان کے حال کے شک میں

میرود در رہ نداند منزلے
وہ راستہ چلتا ہے منزل کو نہیں جانتا ہے

گام ترساں می نہد اعمیٰ دلے
اندھے دل والا ڈرتے ہوئے قدم رکھتا ہے

چوں نداند رہ مسافر چوں رود
جب مسافر نہیں جانتا ہے وہ کیسے راستہ چلے؟

با تردّدہا و دل پُر خوں رود
مشکوک اور پُرخون دل کے ساتھ چلتا ہے

---

[1] آں گروہے۔ جو لوگ مجاہدات کی سختی سے بھاگتے ہیں وہ انسانیت کو تباہ کرتے ہیں۔ عاذلاں۔ ان منافقوں کو ان کے دوستوں نے جہاد میں شریک ہونے سے روکا تو یہ لوگ نامرد بن کر رہ گئے آئندہ اشعار میں مولانا ان لوگوں کی مصاحبت اور ہمراہی سے روکتے ہیں۔ غرّہ۔ گھمنڈ۔ زَادُوْکُمْ خَبَالًا قرآن پاک میں ان منافقوں کے بارے میں فرمایا گیا ہے۔ لَوْ خَرَجُوْا فِیْکُمْ مَّا زَادُوْکُمْ اِلَّا خَبَالًا۔ "اگر وہ تم میں مل کر نکلتے تو زیادہ خرابیاں ڈالتے" رفاق۔ رفیق کی جمع ہے سفر کا ساتھی۔ گرداں ورق۔ یعنی اُن کی بات ہی نہ کرو اُن سے قطع نظر کرو۔ غازیاں۔ یعنی اُن کی بزدلی بہادروں کو بھی ناکارہ بنا دیگی۔

[2] خویشتن۔ منافق جب صفوں میں سے بھاگیں گے بہادروں کے دل ٹوٹیں گے۔ پس۔ تھوڑے بہادر ایسے لوگوں کے مجمع سے بہتر ہیں۔ ہست۔ اگر چھنے ہوئے تھوڑے سے میٹھے بادام ہوں تو وہ زیادہ بادامو سے جن میں تلخ بھی ہوں بہتر ہیں۔ نقص۔ کڑوے اور شیریں بادام اگرچہ صورت میں یکساں ہیں لیکن اُن کے باطن میں بہت فرق ہے یہی حال مومنوں اور منافقوں کا ہے۔

[3] گبر۔ چونکہ کافروں کو اگلی زندگی کے بارے میں شکوک و شبہات ہیں اسلئے اُن کے دل ہمیشہ خوفزدہ رہتے ہیں۔ میرود۔ چونکہ یہ آخرت کے بارے میں اندھے ہیں لہٰذا آخرت کی راہ طے کرنے میں سُست ہیں، اندھا ڈرتے ڈرتے قدم بڑھاتا ہے۔ چوں نداند۔ جو شخص راستہ سے ناواقف ہوتا ہے وہ تیزی سے منزل طے نہیں کر سکتا معمولی سے اندیشہ سے ٹھہر جاتا ہے۔

هر کہ گوید ہائے ایں سو راہ نیست
جو کوئی کہہ دے مگر ہائے اِس طرف راستہ نہیں ہے

اُو کند از بیم آنجا وقف وایست
وہ اسی جگہ خوف سے توقف اور رکاوٹ کر دیتا ہے

ور بداند رہ دلِ باہوشِ اُو[۵۱]
اگر اس کا باہوش دل راستہ جانتا ہے

کے رَوَد ہر ہائے وہو در گوشِ اُو
تو ہر ہائے وہو اس کے کان میں کہاں پہنچتی ہے؟

پس مَشو ہمراہ ایں اُشتر دلاں
تو ان اونٹ کے دل والوں کا ہمراہی نہ بن

زانکہ وقتِ ضیق و بیم اند آفِلاں
کیونکہ وہ تنگی اور خوف کے وقت غائب ہو جانے والے ہیں

پس گریزند و ترا تنہا ہلند
وہ بھاگ جائیں گے، اور تجھے تنہا چھوڑ دیں گے

گرچہ اندر لافِ سحرِ بابل اند
اگرچہ وہ شیخی مارنے میں بابل کا جادو ہیں

تو ز رَعنایاں مجو ہیں کارزار
خبردار! تو نازنینوں سے جنگ کی توقع نہ رکھ

تو ز طاؤساں مجو صید و شکار
تو موروں سے صید و شکار کا طالب نہ بن

طبعِ طاؤسیت وَسواست کُند
تیری مور والی طبیعت تیرے اندر وسوسے ڈالتی ہے

دم دہد از تا مقامت بر کَند
وہ فریب دیتی ہے تاکہ تجھے (بلند) مقام سے ہٹا دے

## گفتن[۵۲] شیطان قریش را کہ بجنگ احمد علیہ الصلوٰۃ والسلام آئید کہ من یاریہا کنم و قبیلہ خود را بیاری خوانم و گریختن اُو در ملاقات صفین

شیطان کا قریش کو احمد علیہ الصلوٰۃ والسلام سے جنگ کے لئے کہنا کہ آؤ میں مدد کروں گا اور اپنے کنبہ کو مدد کے لئے بلاؤں گا اور دونوں صفوں کی مڈبھیڑ کے وقت اس کا بھاگ جانا

ہمچو شیطاں کز وَساوِس بر قریش
شیطان کی طرح جس نے قریش پر وسوسوں کے ذریعہ

دَم دمید و گفت گرد آرید جیش
منتر پھونکا، اور کہا لشکر جمع کر لو

تا کہ در احمد ہزیمت افگنیم
تاکہ احمدؐ (کی صفوں) میں ہم شکست ڈال دیں

بیخ و بنیاد از زمینش بر کَنیم
زمین سے اس کی بیخ و بنیاد اکھاڑ دیں

چونکہ شیطاں در سپہ شد صد یکم
جب شیطان سپاہیوں میں ایک سو ایکواں بن گیا

خواند افسوں کَاِنِّی جَارٌ لَّکُم[۵۳]
اس نے منتر پڑھا کہ میں تمہیں پناہ دینے والا ہوں

چوں سپہ گرد آمد از گفتِ اُو
جب اس کی بات سے سپاہی جمع ہو گئے

کرد با ایشاں بحیلت گفتگو
تو ان سے چالاکی سے گفتگو کی

پھر جب دونوں جماعتیں آمنے سامنے آئیں تو وہ اُلٹے پاؤں چلتا بنا اور کہا مجھے تم سے کوئی سروکار نہیں۔ میں وہ چیز دیکھ رہا ہوں جو تم نہیں دیکھتے ہو میں اللہ سے ڈرتا ہوں۔

---

[۵۱] ور بداند۔ راہ سے واقف کسی کے شبہ ڈالنے سے سُست نہیں پڑتا ہے۔ پس مشو۔ لہٰذا اُن منافقوں کو شریکِ سفر کرنا چاہیے۔ اُشتر دلاں۔ اونٹ ڈرپوک ہوتا ہے۔ آفلاں۔ آفِل کی جمع ہے، غائب ہو جانے والا۔ سحرِ بابل۔ بابل کے جادو کی تاثیر سخت مانی جاتی ہے۔ رَعنا۔ نازک اندام۔ طبعِ طاؤسیت۔ انسان کی طبیعت کی رنگینی انسان میں شکوک و شبہات پیدا کرتی ہے اور اس کو بلند مقام سے نیچے گرا دیتی ہے۔

[۵۲] گفتن۔ جنگِ بدر کے موقع پر شیطان نے سُراقہ نجدی کی صورت میں ظاہر ہو کر ابوجہل وغیرہ کو ورغلایا تھا۔ جیش۔ یعنی جنگِ بدر کے لئے لشکر جمع کر لو۔ صد یکم یعنی سو پر ایک کا اضافہ۔ افسوں۔ منتر۔

[۵۳] جارٌ لکم۔ قرآن پاک میں ہے۔ وَاِذْ زَیَّنَ لَھُمُ الشَّیْطٰنُ اَعْمَالَھُمْ وَقَالَ لَا غَالِبَ لَکُمُ الْیَوْمَ مِنَ النَّاسِ وَاِنِّیْ جَارٌ لَّکُمْ فَلَمَّا تَرَاءَتِ الْفِئَتٰنِ نَکَصَ عَلٰی عَقِبَیْہِ وَقَالَ اِنِّیْ بَرِیْءٌ مِّنْکُمْ اِنِّیْ اَرٰی مَا لَا تَرَوْنَ اِنِّیْ اَخَافُ اللّٰہَ۔ اور جب شیطان نے اُن کی حرکتوں کو اُن کو اچھا کر کے دکھایا اور کہا آج لوگوں میں سے کوئی ایسا نہیں جو تم پر غالب آسکے اور میں تمہارا پشت پناہ ہوں

کہ بیارم من قبیلۂ خویش را
کہ میں اپنے خاندان کو لے آؤں گا

تاکہ در ہیجا[1] بود پشتِ شما
تاکہ جنگ میں تمہاری طاقت ہو

من شما را عون و یاریہا کنم
میں تمہاری مدد اور امانتیں کروں گا

تا سپاہِ دشمناں تاں بشکنم
تاکہ تمہارے دشمنوں کے لشکر کو شکست دیدوں

چوں قریش از گفتِ او حاضر شدند
قریش جب اس کی باتوں کی وجہ سے جمع ہوگئے

ہر دو لشکر در ملاقات آمدند
(اور) دونوں لشکروں میں مڈبھیڑ ہوئی

دید شیطاں از ملائک اِسپہے
شیطان نے فرشتوں کا ایک لشکر دیکھا

سوئے صفِ مؤمناں اندر رہے
مومنوں کی صف کی جانب (آتا ہوا)، راستہ میں

آں جنوداً لم تروہا صف زدہ
اس لشکر نے جس کو تم نے نہ دیکھا، صف بنائی

گشت جانِ او ز بیم آتشکدہ
اس کی جان خوف سے بھٹی بن گئی

پائے خود وا پس کشیدہ میگرفت
اپنے پاؤں، واپس کھینچ کے روکتا تھا

کہ ہمی بینم سپاہے بس شگفت
کہ میں عجیب فوج دیکھ رہا ہوں

کہ اَخافُ اللہَ مالی مِنہ عَون
میں اللہ (تعالیٰ) سے ڈرتا ہوں میری اس کی جانب سے کوئی مددگار نہیں ہے

اِذْهَبُوا اِنِّی اَریٰ مَا لَا تَرَوْن
بھاگ جاؤ میں وہ دیکھتا ہوں جو تم نہیں دیکھتے ہو

گفت حارث[2] اے سراقہ شکل ہیں
حارث نے کہا، اے سراقہ کی شکل والے، ہائیں!

دی چرا تو می نگفتی ایں چنیں
کل تو نے اس طرح کیوں نہ کہا؟

گفت ایں دم من ہمی بینم حرب
اس (شیطان) نے کہا اب میں سختی دیکھ رہا ہوں

گفت می بینی جعاشیشِ عرب
اس (حارث) نے کہا تو عرب کے غریبوں کو دیکھ رہا ہے

می نہ بینی غیر ایں لیک اے تو ننگ
اس کے علاوہ تو کچھ نہیں دیکھ رہا ہے، لیکن اے شوخ!

آں زمانِ لاف بود ایں وقتِ جنگ
وہ شیخی کا وقت تھا، یہ جنگ کا وقت ہے

دی ہمی گفتے کہ پابنداں[3] شدم
کل تو کہتا تھا کہ میں ذمہ دار ہوں

کہ بود تاں فتح و نصرت دم بدم
کہ تمہیں دم بدم فتح اور نصرت ہوگی

دی زعیم الجیش بودی اے لعیں
اے ملعون! کل تو لشکر کا سردار تھا

ویں زماں نامرد و ناچیز و مہیں
اب نامرد، اور ناچیز، اور ذلیل ہے

تا بخوردیم آں دمِ تو و آمدیم
یہاں تک کہ ہم تیرا بہانا کھا گئے اور ہم آگئے

تو بتوں رفتی و ما ہیزم شدیم
تو بھٹی میں گیا اور ہم ایندھن بن گئے

---

[1] ہیجا: جنگ۔ عون: مدد۔ جمع قریش: جنگِ بدر میں جب دونوں صفیں بالمقابل ہوئی تھیں تو یہاں بھی مسلمانوں کی مدد کے لئے ملائکہ کی جماعت نازل ہوئی تھی جنوداً لم تروہا۔ قرآن پاک میں ہے۔ وَ اَنْزَلَ جُنُوْدًا لَّمْ تَرَوْهَا "اور اتارے ایسے لشکر جن کو تم نے نہ دیکھا" یہ آیت اگرچہ غزوۂ خندق کے سلسلہ میں ہے مولانا نے بطور اقتباس غزوۂ بدر کے بارے میں استعمال فرمایا ہے۔

[2] گفت حارث: شیطان نے حارث بن ہشام کو سراقہ کی شکل میں آکر بہکایا تھا۔ حرب: سر کے نقطہ سے سختی۔ جعاشیش: جعشوش کی جمع ہے گدا، فقیر۔ ننگ: خبر پر شوخ۔

[3] پابنداں شدم: میں ذمہ دار ہوں۔ زعیم الجیش: لشکر کا سردار۔ تا بخوردیم: ہم تیرے مکر میں پھنس کر میدانِ بدر میں آگئے۔ تون: بھٹی، حمام۔ ہیزم: ایندھن۔

چونکہ حارث با سُراقہ گفت ایں
جب حارث نے سُراقہ سے یہ بات کہی

از عتابش خشمگیں شد آں لعیں[1]
وہ ملعون اُس کے غصہ سے غضبناک ہو گیا

دستِ خود خشمیں ز دستِ اُو کشید
غصہ میں اپنا ہاتھ اُس کے ہاتھ سے چھڑا لیا

چوں ز گفتِ اُوش درد دل رسید
چونکہ اُس کی گفتگو سے اُس کو دل کا درد ہوا

سینہ اش را کوفت شیطان و گریخت
شیطان نے اُسکے سینہ پر دو ہتڑ مارا اور بھاگ گیا

خونِ آں بیچارگاں زیں مکر ریخت
اِس مکاری سے اُن بیچاروں کا خون بہا دیا

چونکہ ویراں کرد چندیں عالم اُو
جب اُس نے اِتنی دُنیا ویران کر دی

پس بگفت اِنّی بَرِیٌٔ مِّنکُم
تو بولا میں تم سے بیگانہ ہوں

کوفت اندر سینہ و انداختش
اُس کی چھاتی پیٹی اور اُس کو گرا دیا

پس گریزاں شد چو ہیبت تاختش
پھر بھاگ گیا، جبکہ اُس پر ہیبت طاری ہوئی

نفس و شیطاں ہر دو یک تن بودہ اند
نفس اور شیطان دونوں ایک تھے

در دو صورت خویش را بنمودہ اند
اُنھوں نے دو صورتوں میں اپنے آپ کو دکھایا ہے

چوں[2] فرشتہ و عقل کایشاں یک بدند
جیسے کہ فرشتہ اور عقل کہ وہ ایک تھے

بہرِ حکمتہاش دو صورت شدند
اُس اللہ کی حکمتوں کی وجہ سے دو صورت ہو گئے

دشمنے داری چنیں در سرِ خویش
تو اپنے اندر ایسا دشمن رکھتا ہے

مانعِ عقل است و خصمِ جان و کیش
جو عقل کیلئے مانع، اور جان اور مذہب کا دشمن ہے

یک نفس حملہ کند چوں سوسمار
وہ گوہ کی طرح ایک دم حملہ کرتا ہے

پس بسوراخے گریزد در فرار
پھر بھاگتا ہوا سوراخ میں گھس جاتا ہے

در دلِ اُو سوراخہا دارد کنوں
وہ اب اُس (انسان) کے دل میں بہت سے سوراخ بنائے ہوئے ہے

سر ز ہر سوراخ می آرد بروں
(اور) ہر سوراخ سے سر باہر نکالتا ہے

نامِ[3] پنہاں گشتنِ دیو از نفوس
شیطان کا نام انسانوں سے چھپ جانے

واندراں سوراخ رفتن شد خنوس
اور سوراخوں میں گھس جانے سے خنوس ہو گیا ہے

کہ خنوسش چوں خنوس قنفذ است
اُس کا گھس جانا سیہی کے گھسنے کی طرح ہے

چوں سرِ قنفذ ورا آمد شد است
سیہی کے سر کی طرح اُس کی آمد و رفت ہے

کہ خدا آں دیو را خنّاس خواند
اللہ (تعالیٰ) نے اُس شیطان کو خنّاس کہا ہے

کو سرِ آں خارپشتک را بماند
کیونکہ وہ سیہی کے سر کی مانند ہے

[1] لعین۔ یعنی شیطان جو بصورت سُراقہ تھا۔ خشمیں۔ خشمگیں۔ چونکہ۔ جب بدر میں اُن کو تباہ کر چکا تو پھر یہ کہنے لگا کہ میرا تمہارا کیا واسطہ ہے۔ نفس۔ مولانا فرماتے ہیں کہ نفس اور شیطان ایک ہی طاقت کے نام ہیں تو نفس کا دھوکا دینا شیطان ہی کا دھوکا دینا ہے۔

[2] چوں۔ فرشتہ اور عقل بھی دراصل ایک چیز ہے۔ نام علیحدہ علیحدہ ہیں اللہ تعالیٰ نے اپنی حکمتوں کی وجہ سے اُن کو دو صورتوں میں نمودار فرمایا ہے۔ دشمنے۔ جس طرح ہم نے شیطان کی دشمنی کا قصہ سُنایا ایسا ہی دشمن خود تیرے اندر تیرا نفس موجود ہے۔ یک نفس۔ وہ دشمن یکبارگی گوہ کی طرح حملہ کر کے بھٹ میں گھس جاتا ہے۔ در دل۔ انسان کے دل میں اُس کے رہنے کے بہت سے سوراخ ہیں۔

[3] نام پنہاں۔ چونکہ شیطان کا کام دھوکا دے کر گھس جانا اور چھپ جانا ہے، اسی لئے قرآن میں اُس کو خنّاس کہا گیا ہے جس کے معنی بہت چھپنے والا ہیں۔ قنفذ۔ سیہی جو بلی سے چھوٹا ایک جنگلی جانور ہے اُسکے بدن پر لمبے لمبے خار ہوتے ہیں خطرے کے وقت وہ اپنے خار کھڑے کر لیتا ہے اور اپنا منھ اندر کو گھسا لیتا ہے۔ خارپشتک۔ اسی قنفذ کو کہا جاتا ہے۔

می نہاں گردد سرِ آں خار پُشت
اُس سیہی کا سر چھپ جاتا ہے

دمبدم از بیمِ صیّادِ[1] دُرشت
فوراً سخت شکاری کے ڈر سے

تا چو فرصت یافت سر آرد بروں
جب اُس نے موقع پایا سر باہر نکالا

زیں چنیں مکرے شود مارش زبوں
ایسے مکر سے اُس سے سانپ مغلوب ہوجاتا ہے

گر نہ نفس از اندروں راہت زدے
اگر نفس اندر سے تیری راہزنی نہ کرتا

رہزناں را بر تو دستے کے بُدے
رہزنوں کو تجھ پر کب قابو ہوتا؟

زاں عوانِ مقتضی کہ شہوت است
اُس تقاضہ کرنیوالے سپاہی کیوجہ سے جوکہ شہوت ہے

دل اسیرِ حرص و آز و آفت است
دل حرص، اور لالچ اور مصیبت کا قیدی ہے

زاں عوانِ سِر شدی دزد و تباہ
اس پوشیدہ سپاہی کی وجہ سے تو چور اور تباہ بنا

تا عواناں را بقہرِ تست راہ
یہاں تک کہ سپاہیوں کو تیرے اوپر ظلم کا موقع ہو

در خبر[2] بشنو تو ایں پندِ نکو
حدیث میں تو اس نیک نصیحت کو سُن لے

بَیْنَ جَنْبَیْکُمْ لَکُمْ اَعْدَا عَدُو
کہ، تمہارا سب بڑا دشمن تمہارے دونوں پہلوؤں میں ہے

طمطراقِ ایں عدو مشنو گریز
اِس دشمن کی شان و شوکت (کی باتیں) دشمن بھاگ جا

کو چو ابلیس ست در لج و ستیز
کیونکہ وہ جھگڑے اور لڑائی میں شیطان کی طرح ہے

بر تو او از بہرِ دنیا و نبرد
تجھ پر اُس نے دنیا اور دشمنی کی خاطر

آں عذابِ سرمدی را سہل کرد
اُس دائمی عذاب کو آسان کردیا ہے

چہ عجب[3] گر مرگ را آساں کند
کیا تعجب ہے اگر وہ موت کو آسان کردے

او ز سحرِ خویش صد چنداں کند
وہ اپنے جادو سے اِس سے سَو گنا کردیتا ہے

سحر کاہے را بصنعت کہ کند
جادو، کاریگری سے تنکے کو پہاڑ بنا دیتا ہے

باز کوہے را چو کاہے می تند
پھر پہاڑ کو تنکا جیسا کردیتا ہے

زشتہا را نغز گرداند بفن
فریب سے برائیوں کو بھلا کردیتا ہے

نغزہا را زشت گرداند بظن
بدگمانی سے بھلائیوں کو بُرا بنا دیتا ہے

آدمی را خر نماید ساعتے
ایک گھڑی میں آدمی کو گدھا بنا دیتا ہے

آدمی سازد خرے را از کیتے
فن سے، گدھے کو آدمی بنا دیتا ہے

---

انسان بھلائیوں کو بُرائی اور بُرائیوں کو بھلائی سمجھنے لگتا ہے۔ آدمی۔ شیطان نیکوں کو بد اور بدوں کو مغالطہ میں ڈال کر نیک ظاہر کردیتا ہے۔

[1] صیّاد۔ شکاری ہے جو سیہی موقع پاکر حملہ کرتا ہے۔ اور ایسا مکر کرتا ہے کہ سانپ بھی اُس سے عاجز آجاتا ہے۔ گر نہ۔ انسانی بُری نفسانی خواہش کی وجہ سے ہی انسان پر بڑے لوگ غالب آجاتے ہیں۔ زاں عواں۔ انسان کے اندر جو سپاہی ہے جسکو شہوت کہا جاتا ہے وہ انسان کو بُرائیوں پر مجبور کرتا ہے وہ چوری کراتا ہے تب بیرونی سپاہیوں کو اُس پر ظلم کرنے کا موقع ملتا ہے۔

[2] در خبر۔ حدیث شریف میں ہے، تمہارا سب سے بڑا دشمن تمہارے دونوں پہلوؤں کے بیچ میں ہے۔ طمطراق نفس اور شیطان ایک ہی چیز ہیں اُنکی شان و شوکت پر توجہ نہ کر۔ دونوں بڑے جھگڑالو ہیں بر تو۔ یہ دنیا کے لالچ میں پھنسا کر انسان کو ایسا گمراہ کرتے ہیں کہ وہ آخرت کے دائمی عذاب کو سہل سمجھنے لگتا ہے۔

[3] چہ عجب۔ اِس نفس سے یہ بھی بعید نہیں ہے کہ وہ انسان کے لئے اُس کی ابدی موت کو آسان کردے وہ اپنے جادو سے اس طرح کے سینکڑوں کام کرتا ہے۔ سحر۔ جادو تنکے کو پہاڑ اور پہاڑ کو تنکا بنا دیتا ہے اسی طرح شیطان تھوڑی عبادت کو بہت زیادہ اور بہت سے گناہوں کو بہت تھوڑا کرکے دکھا دیتا ہے۔ زشتہا۔ شیطانی فریب میں

کارِ [1]سحر اینست کو دَم میزند | ہر نفَس قلبِ حقائق می کند

جادو کا یہ کام ہے کہ وہ پھونک مارتا ہے | ہر وقت حقیقتوں کو تبدیل کردیتا ہے

اینچنیں ساحر درونِ تُست سِر | اِنَّ فِی الوَسْوَاسِ سِحْراً مُستَمِر

ایسا جادوگر تیرے اندر پوشیدہ ہے | بیشک وسوسوں میں مستقل جادو ہے

اندراں عالم کہ ہست ایں سحرہا | ساحراں ہستند جادوئے کُشا

جس دنیا میں یہ جادو ہیں | (وہاں) جادو کا توڑ کرنے والے جادوگر بھی ہیں

اندراں صحرا کہ رُست ایں زہرِ تر | نیز روئیدست تریاق اے پسر

جس جنگل میں یہ تازہ زہر اُگا ہے | اے صاحبزادے! (وہاں) تریاق بھی اُگا ہے

گویدت [2]تریاق از من جو سپر | کہ ز زہرم من بتو نزدیک تر

تریاق تجھ سے کہتا ہے مجھ سے ڈھال لے لے | کیونکہ میں تجھ سے زہر سے زیادہ نزدیک ہوں

گفت اُو سحرست و ویرانیِ تو | گفت من سحرست و دفعِ سحرِ اُو

اُس کی گفتگو جادو ہے اور تیری تباہی ہے | میری باتیں جادو ہیں اور اُسکے جادو کا توڑ ہیں

گفت پیغمبرؐ کہ اِنَّ فِی البَیَان | سِحْراً حق گفت آں خوش پہلواں

پیغمبرؐ نے فرمایا بے شک بیان میں | جادو ہے، اُس اچھے سردار نے صحیح فرمایا

لیک [3]سحرے دفعِ سحرِ ساحراں | مایۂ تریاک باشد در جہاں

لیکن وہ جادو جو جادوگروں کے جادو کا توڑ ہے | (اور) دنیا میں تریاق کا سرمایہ ہوتا ہے

آں بیانِ اولیاء و اصفیاست | کز ہمہ اَغراضِ نفسانی جُداست

وہ اولیاء اللہ اور برگزیدہ لوگوں کا بیان ہے | جو تمام نفسانی غرضوں سے جُدا ہے

حاصل آں کز زہرِ نفسِ دُوں گریز | نوش کُن تریاقِ مرشد چُست و تیز

خلاصہ یہ ہے کہ کمینہ نفس کے زہر سے بھاگ | چستی اور تیزی سے مرشد کا تریاق پی لے

ایں طلسمِ سحرِ نفس اندر شکن | سُوئے گنجِ پیرِ کامل نقب زن

نفس کے جادو کے اِس طلسم کو توڑ دے | کامل شیخ کے خزانے کیطرف سوراخ کرے

بس درازست ایں سوئے آغاز راں | جانبِ مہمان و مسجد باز راں

یہ بہت لمبی بات ہے، شروع کیطرف چل | مہمان، اور مسجد کی طرف پھر چل

زیں گذر کُن باز تا مسجد بیا | قصۂ مہماں بگو واں ماجرا

اِس کو چھوڑ، پھر مسجد کی طرف آ | مہمان کا قصہ، اور وہ سرگذشت بیان کر

[1] کارِ سحر۔ جس طرح جادو بظاہر تبدیلِ حقائق کرتا ہے اسی طرح شیطان حقائق کو نفس الامر میں بدل ڈالتا ہے۔ اینچنیں۔ نفسِ امّارہ وسوسے ڈال کر انسان میں جادوگری کرتا ہے۔ اندراں۔ نفس کی اِس جادوگری کا یہ علاج ہے کہ بزرگوں سے تعلق پیدا کرے۔ اندراں۔ اللہ تعالیٰ نے جو مرض پیدا فرمایا ہے اُس کا تریاق بھی پیدا فرمادیا ہے۔

[2] گویدت۔ وہ اولیاء اللہ تجھے اپنی طرف بلا رہے ہیں۔ گفت۔ اور تجھ سے کہہ رہے ہیں کہ نفس کی باتیں جادو اور ویرانی ہیں ہماری باتیں نفس کے جادو کا توڑ ہیں۔ گفت۔ آنحضورؐ نے گفتگو کو جادو سے تعبیر فرمایا ہے۔

[3] لیک۔ بیان بھی جادو ہے لیکن اصل جادو وہ ہے جو جادوگروں کے جادو کا توڑ کردیتا ہے اور وہی دراصل تریاق ہے۔ آں بیاں۔ یہ تریاق اولیاء اور بزرگانِ دین کا بیان ہے جو تمام نفسانی غرضوں سے پاک ہوتا ہے۔ گنجِ پیر۔ یعنی مرشد کے باطنی علوم سے تعلق پیدا کرے۔

## مکرر کردن عاذلاں پند را بر آں مہمانِ مسجدِ مہماں کُش

مہمان کو مار ڈالنے والی مسجد کے مہمان کو ملامت کرنے والوں کا مکرر نصیحت کرنا

ہیں مکُن جلدی[1] برو اے بوالکرم — مسجد و ما را مکُن زیں مُتہم
خبردار! اے بھلے آدمی! بہادری نہ دکھا — ہمیں اور مسجد کو مُتّہم نہ بنا

گر بگوید دشمنے از دشمنی — آتشے در ما زند فردا دَنی
اگر دشمنی سے کوئی دشمن کہدے گا — تو کمینہ کل کو ہمیں (آگ میں) پھونک دے گا

کہ بتاسانید اُو را ظالمے — بر بہانہ مسجد اُو بُد سالمے
کہ اس کا کسی ظالم نے گلا گھونٹا ہے — مسجد کے بہانے سے، وہ اچھا خاصہ تھا

تا بہانہ قتل بر مسجد نہد — چونکہ بدنام ست مسجد اُو جہد
تاکہ موت کا بہانہ مسجد پر رکھ دے — چونکہ مسجد بدنام ہے، وہ چھوٹ جائے گا

تہمتے بر ما منہ اے سخت جاں — کہ نہ ایم ایمن ز مکرِ دشمناں
اے جفاکش! ہم پر تہمت نہ رکھ — کیونکہ ہم دشمنوں کے مکر سے مطمئن نہیں ہیں

ہیں برو جلدی مکُن سودا مپز — کہ نتاں[2] پیمود گردوں را بگز
خبردار! بہادری نہ کر خیالی (پلاؤ) نہ پکا — کیونکہ آسمان کو گز سے نہیں ناپا جا سکتا

چوں تو بسیاراں بلافیدند زبخت — ریش خود بر کند یک یک لخت لخت
تجھ جیسے بہت سوں نے نصیبہ وری کی شیخی ماری ہے — ہر ایک نے اپنی داڑھی کا ایک ایک بال نوچا ہے

ہیں برو کوتاہ کُن ایں قیل[3] و قال — خویش و ما را در میفگن در وبال
خبردار! چلا جا اس بحث و مباحثہ کو مختصر کر — اپنے آپ کو اور ہمیں مصیبت میں نہ پھنسا

## جواب گفتنِ مہماں ایشاں را و مثل آوردن بدفعِ حارسِ

مہمان کا اُن کو جواب دینا اور مثال دینا کھیتی کے رکھوالے کی

کِشت بانگِ دُف از کِشت آں اُشترے را کہ کوسِ — محمودی بر پشت اُو زدندے
ڈھول کی آواز سے اُس اونٹ کو کھیتی سے بھگانے کی جس کی پُشت پر (رکھ کر) محمودی نقارے کو بجاتے تھے

گفت اے یاراں از آں دیواں نیم — کز لاحولے ضعیف آید پیم
اس نے کہا اے دوستو! میں اُن بھوتوں میں سے نہیں ہوں — کہ ایک لاحول سے میرا قدم کمزور پڑے

---

[1] جلدی۔ بہادری۔ بگوید۔ یعنی قاضی کے یہاں شکایت کردے گا۔ دَنی۔ کمینہ۔ بتاسانید۔ تاسانیدن، گلا گھونٹنا۔ یہ شعر اور اگلا شعر چغلخور کا مقولہ ہے۔

[2] کہ نتاں۔ جس طرح آسمان کی گزوں سے پیمائش کرنا بیہودہ خیال ہے اسی طرح تیرا مسجد میں سونے کا خیال بیہودہ ہے۔ چوں تو۔ نصیحت کرنے والوں نے مہمان سے کہا کہ تجھ جیسے بہت سوں نے اپنی خوش نصیبی کی شیخی ماری ہے اور پھر شرمندہ ہوئے ہیں۔

[3] قیل و قال۔ بحث و مباحثہ۔ حارس۔ نگہبان، رکھوالا۔ کوسِ محمودی۔ یعنی سلطان محمود غزنوی کا نقارہ۔ پیم۔ پائے ام۔

**کودکے کو حارسِ کشتے[1] بدے**
ایک بچہ جو کھیتی کا رکھوالا تھا
**طبلکے در دفعِ مرغاں می زدے**
پرندوں کو اُڑانے کے لئے ایک ڈفلی بجاتا تھا

**تا رمیدے مرغ ازاں طبلک ز کشت**
حتی کہ پرند اس ڈفلی سے کھیتی سے اُڑ جاتے
**کشت از مرغانِ بد بےخوف گشت**
کھیتی شریر پرندوں سے بے خوف ہو جاتی

**چونکہ سلطاں شاہ محمودِ کریم**
جب شاہ سلطان محمود کریم
**برگذر زد آں طرف خیمہ عظیم**
گذرا، وہاں اُس نے بڑا خیمہ لگایا

**با سپاہے ہمچو استارہ اثیر**
ایسے لشکر کیساتھ جو آسمان کے ستاروں کیطرح تھا
**انبہ و فیروز صفدر ملک گیر**
گھنا اور کامیاب صفوں کو چاک کرنیوالا ملک کو فتح کرنیوالا

**اشترے بد کو بدے حمّالِ کوس**
ایک اونٹ تھا جو نقارہ اٹھانے والا تھا
**بختیِ بد پیشرو ہمچوں خروس**
آگے چلنے والا بختی (نسل کا) تھا مرغ کی طرح

**بانگِ کوس و طبل بر وے روز و شب**
رات دن نقارہ، اور ڈھول اُس پر
**می زدند اندر رجوع و در طلب**
بجاتے تھے، روانگی اور واپسی پر

**اندراں مزرع درآمد آں شتر**
وہ اونٹ اُس کھیت میں آگیا
**کودک آں طبلک بزد در حفظِ بر**
گیہوں کی حفاظت کیلئے بچے نے وہ ڈفلی بجائی

**عاقلے[2] گفتش مزن طبلک کہ او**
ایک عقلمند نے اُس سے کہا ڈفلی نہ بجا کیونکہ وہ
**بختیِ طبل ست و با آنست خو**
نقارے کا اونٹ ہے اور اُس کو اسکی عادت ہے

**پیشِ او چہ بود تبورک تو طفل**
اُس کے سامنے تجھ لڑکے کی ڈفلی کیا ہے
**کہ کشد او طبلِ سلطاں بیست کفل**
کیونکہ وہ بادشاہ کا بیس گنا نقارہ اُٹھاتا ہے

**عاشقم من کشتۂ قربانِ لا**
میں عاشق ہوں اور لا کا مقتول اور قربان ہوں
**جانِ من نوبتگہِ طبلِ بلا**
میری جان مصیبت کے نقارہ کی نقارخانہ ہے

**خود[3] تبورک ست ایں تہدیدہا**
یہ ڈراوے ڈفلی ہیں
**پیشِ آنچہ دیدہ است ایں دیدہا**
اُس کے سامنے جو کچھ ان آنکھوں نے دیکھا ہے

**اے حریفاں من ازانہا نیستم**
اے دوستو! میں اُن میں سے نہیں ہوں
**کز خیالاتے دریں رہ بیستم**
کہ خیالات کیوجہ سے اس راستے سے باز رہوں

**من چو اسمٰعیلیانم بے حذر**
میں اسماعیلیوں کی طرح نڈر ہوں
**بل چو اسماعیلؑ آزادم ز سر**
بلکہ (حضرت) اسماعیلؑ کی طرح سر سے بے نیاز ہوں

---

[1] کشت۔ کھیتی۔ طبلک۔ چھوٹا طبل، ڈفلی۔ اثیر۔ اجرام فلکیہ، آسمان۔ صفدر۔ صف شکن۔ بختی۔ اُس نسل کا اونٹ جو بخت نصر نے عربی اونٹنی اور عجمی اونٹ سے بنائی تھی یہ سُرخ رنگ کا عظیم الجثہ اونٹ ہوتا ہے۔ حمّال۔ اٹھانے والا۔ مزرع۔ کھیت۔ بر۔ گیہوں۔

[2] عاقلے۔ ایک عقلمند نے بچے کو سمجھایا کہ اس اونٹ کے بھگانے کے لئے ڈفلی بجانا بیکار ہے۔ یہ نقارے کا اونٹ ہے اور نقارہ سننا اس کی عادت ہے۔ تبورک۔ کھنکھنا جو باغ میں چڑیوں کو اُڑانے کیلئے باندھا جاتا ہے ڈفلی۔ کفل۔ حصہ۔ عاشقم۔ یہ عاشق کا مقولہ ہے۔ لا یعنی عدم۔ نوبتگہ۔ نقارخانہ۔

[3] خود۔ یعنی تمہاری یہ دھمکیاں جو مسجد میں سونے پر مجھے دے رہے ہو اُن مصائب کے مقابلہ میں جو میں جھیل چکا ہوں شاہی نقارہ کے مقابلہ میں ڈفلی جیسی ہیں۔ کز خیالاتے مسجد کے سونے میں جو خیالات تم پیش کر رہے ہو۔ اسماعیلیاں یعنی وہ عاشقان خدا جو راہِ خدا میں حضرت اسماعیلؑ کی طرح جان دینے سے دریغ نہ کریں۔

فارغم از طمطراق[1] و از ریا — قُل تَعَالَوْا گفت جانم را بیا

میں شان و شوکت اور دکھاوے سے خالی ہوں — اس نے قُل تَعَالَوْا، میری جان کیلئے کہا ہے کہ آجا

گفت پیغمبرؐ کہ جَادَ فِی السَّلَف — بِالعَطِیَّۃِ مَن تَیَقَّنَ بِالخَلَف

پیغمبرؐ نے فرمایا ہے کہ اچھا کیا قرض — دینے میں جس نے اجر کا یقین کیا

ہر کہ بیند مر عطا را صد عوض — زود در بازد عطا را زیں غرض

جو دینے میں سو بدلے دیکھتا ہے — اس غرض سے دینے کی بازی جلد کھیلتا ہے

جملہ[2] در بازار زاں گشتند بند — تا چو سود افتاد مالِ خود دہند

تمام لوگ بازار میں اسی لئے پھنسے ہیں — تاکہ جب نفع ہو اپنا مال دیدیں

زر در انبانہا نشستہ منتظر — تا کہ سود آید ببذل آید مُصِر

(ہر شخص) روپیہ تھیلیوں میں لئے منتظر بیٹھا ہے — خرچ کر دینے پر مُصر ہے تاکہ نفع آئے

چوں بہ بیند کالہ در ربح بیش — سرد گردد عشقش از کالائے خویش

جب کسی سامان کو نفع میں بڑھا ہوا دیکھتا ہے — اپنے سامان سے اس کا عشق ٹھنڈا پڑ جاتا ہے

گرم زاں ماندست با آں کو ندید — کالہائے خویش را ربح و مزید

سرگرم اس لئے رہا ہے، کہ اس نے نہیں دیکھا — اپنے سامان کا نفع اور بڑھاؤ

ہمچنیں[3] علم و ہنرہائے و حرف — چوں ندید افزوں ازانہا در شرف

یہی حال علم اور ہنروں اور پیشوں کا ہے — جبکہ اس نے فضیلت میں اُنسے زیادہ کچھ نہ دیکھا

تا بہ از جاں نیست جاں باشد عزیز — چوں بہ آمد نامِ جاں شد چیز لیز

جبتک وہ جان سے زیادہ پیارے نہوں جان پیاری ہوتی ہے — جب وہ بہتر ہوں، جان کا نام ناچیز ہو جاتا ہے

لعبت مُردہ بود جانِ طفل را — تا نگشت او در بزرگی طفل زا

مُردہ گڑیا بچے کی جان ہوتی ہے — جبتک کہ وہ بڑائی میں بچہ پیدا کرنیوالا نہ بنجائے

ایں تصور ویں تخیل لعبت است — تا تو طفلی پس بدانت حاجت است

یہ تصور، اور یہ تخیل گڑیا ہے — جب تک تو بچہ ہے اس کی تجھے ضرورت ہے

چوں ز طفلی رست جاں شد در وصال — فارغ از حس است و تصویر و خیال

جب جان بچپن سے نجات پا گئی واصل ہو گئی — حس اور تصویر اور خیال سے فارغ ہو گئی

---

[1] طمطراق۔ شان و شوکت قُل تَعَالَوْا۔ آپ کہہ دیجئے آجاؤ۔ یہ آیت قرآن میں کئی جگہ آئی ہے اور ہر جگہ آجاؤ کا خطاب مختلف لوگوں کے لئے ہے لیکن اس عاشق نے اپنے لئے قرار دیا ہے اور کہا ہے کہ یہ خطاب میری جان کے لئے ہے کہ تو آجا۔ جاد۔ انسان جو کچھ کسی غریب کو دیتا ہے بسا اوقات اُس کے دینے میں اس کے پیش نظر صرف اس غریب کی حاجت کو رفع کرنا ہوتا ہے اور بسا اوقات اس کے پیش نظر یہ بھی ہوتا ہے کہ خدا مجھے اس کا عوض اور بدلہ آخرت میں عطا فرمائیگا یہ دوسری صورت پہلی صورت سے بہتر ہے حدیث شریف میں ہے جَادَ بِالسَّلَفِ مَنْ تَیَقَّنَ بِالخَلَف یعنی قرض دینے میں اُس شخص نے جود و کرم کیا جسنے آخرت کے اجر کا یقین کر کے قرض دیا۔ ہر کہ۔ جس شخص کو اجرِ اخروی پر یقین ہوتا ہے وہ بہت جلد عطا و بخشش کرتا ہے۔

[2] جملہ۔ دنیاوی کاروبار میں بھی نفع کیخاطر لوگ اپنا مال خرچ کرتے ہیں۔ زر۔ تاجر تھیلی میں روپیہ بھرے ہوئے نفع کی خاطر خرچ کرنیکا منتظر رہتا ہے۔ چوں بہ بیند۔ کاروباری آدمی کو جب نفع نظر آتا ہے تو اپنا سرمایہ خرچ کرنے میں اس کو کوئی تامل نہیں رہتا — گرم اپنا مال جمع کرنیمیں اسوقت تک سرگرم ہے جبتک کہ اس کو نفع کی امید نہیں ہے —

[3] ہمچنیں۔ علم و ہنر میں جب انسان کو شرافت نظر آتی ہے تو انسان جان پر کھیل کر اسکو حاصل کرتا ہے۔ لیز۔ تابع ہے معنی بیکار۔ لعبت۔ کھلونا، گڑیا۔ تا نگشت۔ یعنی انسان جب اصل چیز سے بیخبر ہوتا ہے تو ادنیٰ چیز پر اکتفا کر لیتا ہے۔ طفل زا۔ بچہ کو جننے والا۔ ایں تصور۔ یہ تصورات کی دنیا جبتک ہی پیاری ہو جبتک وصال حاصل نہیں، تو وصال کے بعد یہ چیزیں بے حقیقت ہیں۔

نیست[1] محرم تا بگویم بے نفاق — تن زدم واللہ اعلم بالوفاق
محرم نہیں ہے تاکہ بغیر تصنع کہہ دوں — میں خاموش ہو گیا اور خدا موافقت کرنے والوں کو زیادہ جانتا ہے

مال و تن برف اند ریزان فنا — حق خریدارش کہ اللہ اشتریٰ
مال اور جسم برف ہیں، جو فنا سے پگھل رہے ہیں — اللہ (تعالیٰ) اُن کا خریدار ہے کیونکہ اللہ نے خرید لیا ہے

برفہا زاں از ثمن اولیستت — کہ تو ئی در شک یقینے نیستت
تیرے لئے برف، معوض سے زیادہ بہتر ہے — کیونکہ تو شک میں ہے، تجھے یقین نہیں ہے

ویں[2] عجب ظنے ست در تو اے مہیں — کہ نمی پرد بہ بستانِ یقیں
اے ذلیل! تجھ میں یہ عجب ظن ہے — جو یقین کے باغ کی طرف پرواز نہیں کرتا ہے

ہر گماں تشنہ یقین ست اے پسر — می زند اندر تزاید بال و پر
اے بیٹا! ہر گمان یقین کا پیاسا ہے — جو بڑھاؤ کی طرف بال و پر پھڑپھڑاتا ہے

چوں رسد در علم پس پر پا شود — مر یقیں را علم اُو بویا شود
جب وہ علم (کے درجہ) میں پہنچتا ہے قائم ہو جاتا ہے — اُس کا علم یقین کی طرف دوڑتا ہے

زانکہ ہست اندر طریقِ مفتتن — علم کمتر از یقین و فوقِ ظن
چونکہ آزمائے ہوئے طریقے میں — علم یقین سے کم اور ظن سے اوپر ہے

علم جویائے یقیں باشد بداں — واں یقیں جویائے دیدست و عیاں
سمجھ لے، علم یقین کا طالب ہوتا ہے — اور یقین دید اور مشاہدے کا طالب ہے

اندر[3] الہٰکم بجو ایں را کنوں — از پس کلا پسِ لو تعلمون
(سورۂ) الہٰکم میں اِس کو تلاش کر لے — کلّا کے پیچھے، لو تعلمون کے پیچھے

می کشد دانش بہ بینش اے علیم — گر یقیں بودے بدیدندے جحیم
اے علم والے! علم، مشاہدے کی طرف لے جاتا ہے — اگر انہیں یقین ہوتا تو وہ دوزخ کا مشاہدہ کر لیتے

دید زاید از یقیں بے امتہال — آنچناں کز ظن ہمی زاید خیال
مشاہدہ یقین سے بغیر توقف کے پیدا ہوتا ہے — جس طرح ظن سے، خیال پیدا ہوتا ہے

---

عیاں مشاہدے کو کہا جاتا ہے تو ابتدائی درجہ ظن کا ہے پھر علم کا مرتبہ ہے اور اُس کے بعد یقین کا مرتبہ ہے۔ اور یقین کے بعد مشاہدے کا درجہ ہے۔ [3] اندر الہٰکم: سورۂ تکاثر میں فرمایا گیا ہے کَلَّا سَوْفَ تَعْلَمُوْنَ ثُمَّ كَلَّا سَوْفَ تَعْلَمُوْنَ كَلَّا لَوْ تَعْلَمُوْنَ عِلْمَ الْيَقِيْنِ لَتَرَوُنَّ الْجَحِيْمَ ثُمَّ لَتَرَوُنَّهَا عَيْنَ الْيَقِيْنِ۔ تم عنقریب جان لوگے پھر تم ضرور جان لوگے اگر تم یقینی طور پر جان لوگے تو ضرور دوزخ کو دیکھ لوگے پھر تم عین الیقین سے اُس کو دیکھ لوگے۔ اِس آیت سے ثابت ہوا ہے کہ شک اور ظن کے بعد علم کا درجہ آتا ہے اور علم کے بعد یقین کا مرتبہ ہے اور علم الیقین کے بعد مشاہدے کا درجہ ہے از پس کلا۔ یعنی کَلَّا سَوْفَ تَعْلَمُوْنَ ثُمَّ كَلَّا سَوْفَ تَعْلَمُوْنَ۔ پسِ لو تعلمون۔ یعنی كَلَّا لَوْ تَعْلَمُوْنَ عِلْمَ الْيَقِيْنِ۔

[1] نیست: یہ حقائق محرم راز ہی کی سمجھ میں آسکتے ہیں جس کا فقدان ہے۔ وفاق۔ یعنی وہ لوگ جو میرے اِس بیان کے موافق ہوں۔ مال و تن: یہ پھر اُس عاشق مہمان کا مقولہ شروع ہوا ہے۔ اللہ: قرآن پاک میں ہے اِنَّ اللّٰهَ اشْتَرٰى مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ اَنْفُسَهُمْ اللہ تعالیٰ نے مومنین سے اُن کی جانیں خرید لی ہیں۔ برفہا: یعنی انسان کو اپنی جان اور مال اُسی وقت تک پیارا ہے جب تک اُس کو اُن کی اِس قیمت کا یقین نہیں ہے جو اللہ تعالیٰ عطا فرمائیگا۔
[2] ویں عجب: حقیقی چیز کے بارے میں گمان ترقی کر کے یقین کا مرتبہ حاصل کر لیتا ہے لیکن بعض انسان صرف اُخروی امور کے بارے میں گمان کے درجہ پر رہتے ہیں اور اُن کو یقین کا درجہ حاصل نہیں ہوتا حالانکہ دنیاوی امور میں ہر گمان ترقی کر کے یقین تک پہنچ جاتا ہے۔ چوں رسد: مولانا کی تحقیق کے مطابق ابتداءً کسی چیز کا ظن حاصل ہوتا ہے پھر وہ ترقی کر کے علم بنتا ہے پھر علم ترقی کر کے یقین کا مرتبہ حاصل کر لیتا ہے۔ مفتتن: آزمودہ۔ ظن کسی چیز کے وقوع اور لا وقوع میں سے کسی ایک جانب کو عقلاً ترجیح حاصل ہو جائے تو ظن کہا جاتا ہے۔ علم سے مراد وہ جازم اعتقاد ہے جو واقعہ کے مطابق ہو۔ یقین اُس علم ثابت کو کہیں گے جس کے ازالہ کی کوئی راہ باقی نہ ہو۔

اندر اَلْهٰکُمْ بیانِ ایں ببیں
(سورۂ) اَلْہٰکُمْ میں اِس کا بیان دیکھ لے

کہ شود[1] علمُ الیقیں عینُ الیقیں
کہ علم الیقین، عین الیقین ہو جاتا ہے

از گماں واز یقیں بالاتَرم
میں گمان، اور یقین سے بالاتر ہوں

وز ملامت بر نمیگردد سَرم
ملامت سے میرا سر نہیں چکراتا ہے

چوں دہانم خورد از حلوائے اُو
جبکہ میرا منہ اس کا حلوا کھا چکا ہے

چشمِ روشن گشتم و بینائے اُو
میں روشن چشم اور اس کو دیکھنے والا بن گیا ہوں

پا نہم گستاخ چوں خانہ رَوم
میں جب گھر کو جاتا ہوں تو بے پروائی سے قدم رکھتا ہوں

پا نہ لرزانم نہ کورانہ رَوم
نہ پاؤں کو لرزاتا ہوں، نہ اندھا دھند چلتا ہوں

آنچہ گُل را گفتِ حق خنداں ش کرد
جو کچھ اللہ نے پھول سے کہا اور اس کو شگفتہ کر دیا

بادلِ من گفت صد چنداں ش کرد
میرے دل سے کہا، اور اس کو سو گنا کر دیا

آنچہ زد بر سَرو[2] و قدش راست کرد
وہ جو سرو پر نازل کی اور اس کا قد سیدھا کر دیا

وانچہ از وے نرگس و نسریں بخورد
اور وہ جو اس سے نرگس اور نسرین نے حاصل کی

آنچہ نَے را کرد شیریں جان و دل
وہ جس نے گنے کی جان اور دل کو شیریں کر دیا

وانچہ خاکی یافت زو نقشِ چِگِل
اور وہ جس سے خاکی نے چگل کا نقش حاصل کر لیا

آنچہ اَبرو را چناں طَرّار ساخت
جس نے ابرو کو ایسا نوکیلا بنایا

چہرہ را گلگونہ و گلنار ساخت
چہرے کو سرخ اور گلنار بنایا

مَر زباں را داد صد افسونگری
جس نے زبان کو سَو جادو سکھائے

وانکہ کاں را داد زرِ جعفری
جس نے کان کو جعفری سونا عطا کیا

چوں درِ زرّاد خانہ باز شد
جب اسلحہ خانہ کا دروازہ کھلا

غمزہائے چشم تیر انداز شد
آنکھ کے غمزے تیر انداز ہے

بر دلم[3] زد تیر و سودائیش کرد
اُس نے میرے دل پر تیر مارا اُسکو مجنون بنایا

عاشقِ شکّر و شکّر خائیش کرد
شکر اور شکر خوری کا عاشق کر دیا

عاشقِ آنم کہ ہر آں آنِ اوست
میں اس کا عاشق ہوں کہ ہر ملکیت اُسکی ملکیت ہے

عقل و جاں جاندار یک مرجانِ اوست
عقل اور جان اس کے لب سے جاندار ہے

من نلافم ور بلافم ہمچو آب
میں شیخی نہیں مارتا ہوں اور اگر مارتا ہوں تو پانی کی طرح

نیست در آتش کُشی اَم اضطراب
آگ بجھانے میں مجھے کوئی پریشانی نہیں ہے

---

[1] کہ شود۔ یعنی لَتَرَوُنَّ الْجَحِیْمَ ثُمَّ لَتَرَوُنَّهَا عَیْنَ الْیَقِیْنِ۔ بالاترم۔ یعنی مشاہدے کا درجہ حاصل ہے۔ وز ملامت۔ اب کسی شبہ و شک سے اس کا ازالہ نہیں ہو سکے گا۔ چوں دہانم۔ جبکہ مجھے مشاہدہ حاصل ہو گیا ہے۔ پا نہم۔ جبکہ انسان کو اپنے مکان کے بارے میں علم مشاہدہ حاصل ہوتا ہے تو کسی شک و شبہ کی بنیاد پر اس میں داخل ہونے سے نہیں رک سکتا۔ آنچہ۔ اللہ تعالیٰ کی جو تجلیات ان چیزوں پر پڑی ہیں وہ مجھ پر پڑ چکی ہیں۔

[2] بر سرو۔ اب مجھ میں سرو کی سیدھائی اور نرگس کا سا مشاہدہ اور نسرین جیسی خوشبو پیدا ہو گئی ہے۔ نے۔ میرا دل گنے کی طرح شیریں ہے۔ چگل۔ ترکستان کا مشہور شہر ہے جس کے باشندوں کا حسن اور تیراندازی مشہور تھی۔ طرّار۔ تیز زبان، گرہ کٹ۔ زرِ جعفری۔ جعفر برمکی کے زمانے کا سونا خالص تھا۔ زرّاد خانہ۔ اسلحہ خانہ۔

[3] بر دلم۔ جبکہ اسقدر تجلیات مجھ پر ہیں تو اب میں اس کا عاشق ہوں۔ کہ ہر آں۔ تمام ملکیتیں اللہ کی ہیں اور ہر جان و عقل اس کے ہونٹ کا عکس ہے۔ مرجان۔ مونگا یہاں لبِ معشوق مراد ہے۔ ور بلافم۔ اگر میں شیخی بگھاروں تو وہ بھی واقعی ہے۔

چوں① بدزدم چوں حفیظِ مخزن اوست ❊ چوں نباشم سخت رُو پُشتِ من اوست

میں کیسے چرا سکتا ہوں، جبکہ وہ خزانہ کا محافظ ہے ❊ میں اکڑا کیوں نہ بنوں جبکہ وہ میری پُشت (پناہ) ہو

ہر کہ از خورشید باشد پُشت گرم ❊ سخت رُو باشد نہ بیم او را نہ شرم

جو سورج کی وجہ سے گرم کمر والا ہو ❊ وہ ہیکڑ ہو گا، اُس کو نہ ڈر ہوگا نہ شرم

ہمچو رُوئے آفتابِ بیحذر ❊ گشت رُویش خصم سوز و پردہ در

نڈر سورج کے چہرے کی طرح ❊ اُسکا چہرہ دشمن کو جلانے والا اور پردہ دری کرنے والا ہوتا ہے

ہر پیمبر سخت رُو بُد در جہاں ❊ یک سوارہ کوفت بر جیشِ شہاں

دنیا میں ہر پیغمبر بہادر ہوا ہے ❊ اُس نے بادشاہوں کے لشکروں کو تنہا شکست دی ہے

رُو نگردانید از ترس و غمے ❊ یک تنہ تنہا بزد بر عالمے

اُس نے کسی غم اور ڈر سے منہ نہیں موڑا ہے ❊ تنہا ایک جہاں پر ٹوٹ پڑا ہے

سنگ باشد سخت رُو و چشم شوخ ❊ او نترسد از جہانِ پُر کلوخ

پتھر سخت رُو اور نڈر ہوتا ہے ❊ وہ ڈھیلوں بھرے جہاں سے نہیں ڈرتا ہے

کاں کلوخ از خشت زن یک لخت شُد ❊ سنگ از صنعِ خدائی سخت شُد

ڈھیلا اینٹ پاتھنے والے سے مجتمع بنا ہے ❊ پتھر، خدائی کاریگری سے سخت ہوا ہے

گوسفنداں② گر برُوں اند از حساب ❊ زانبہیِ شاں کے بترسد آں قصاب

بکریاں اگرچہ شمار سے باہر ہوں ❊ قصائی، اُن کی کثرت سے کب ڈرتا ہے!

کُلُّکُم رَاعٍ نبی چوں راعی ست ❊ خلق مانندِ رمہ او ساعی ست

تم سب ریوڑ ہو، نبی گلہ بان کی طرح ہے ❊ مخلوق ریوڑ اور وہ (اُن کی بھلائی کیلئے) کوشاں ہے

از رمہ چوپاں نترسد در نبرد ❊ لیک شاں حافظ بُود از گرم و سرد

مقابلے میں گڈریہ ریوڑ سے نہیں ڈرتا ہے ❊ ہاں وہ اچھے بُرے سے اُن کا نگہبان ہوتا ہے

گر زند③ بانگے ز قہر او بر رمہ ❊ داں ز مہر ست آنکہ دارد بر ہمہ

اگر وہ غصے سے ریوڑ پر چیختا ہے ❊ وہ اُس محبت کیوجہ سے ہے جو اُسکی سب پر ہے

ہر زماں گوید بگوشم بختِ نو ❊ گر ترا غمگیں کنم غمگیں مشو

نئی خوشی ہر وقت میرے کان میں کہتی ہے ❊ اگر میں تجھے غمگین کروں، تو غمگین نہ بن

من ترا غمگین و گریاں زاں کنم ❊ تا کِت از چشمِ بداں پنہاں کنم

میں تجھے غمگین اور رونے والا اسلئے بناتی ہوں ❊ تاکہ تجھے بُروں کی نگاہ سے پوشیدہ کردوں

---

① چوں بدزدم۔ جبکہ مجھے اللہ تعالیٰ سے قربت حاصل ہے تو اب مجھ میں نہ خوف ہے نہ کسی کا ڈر ہے۔ ہر پیمبر۔ انبیاء کو چونکہ قربِ الٰہی حاصل ہوتا ہے اس لئے وہ نڈر ہو کر بڑے بڑے شاہوں کے لشکروں پر حملہ آور ہو جاتے ہیں۔ سنگ۔ انبیاء پتھر کی طرح ہیں اور مخالفین ڈھیلوں کی طرح ہیں۔ کلوخ۔ ڈھیلے کی سختی انسان کی کاریگری ہے اور پتھر کی سختی خدا کی کاریگری ہے۔

② گوسفنداں۔ مخالفین بکریاں ہیں اور انبیاء بمنزلہ قصاب کے۔ کلکم۔ نبی بمنزلہ چرواہے کے ہے جو بکریوں کی حفاظت کرتا ہے مگر سرکشی کے وقت وہ قوم کی ہلاکت کا سبب بنتا ہے یہی حال ہر زندہ ولی کا ہے۔ از رمہ۔ اگر بکریاں سرکشی کریں تو قصائی اُن سے خوف نہیں کھاتا ہے۔

③ گر زند۔ اگر نبی قوم پر ناراض بھی ہوتا ہے تو اس کا سبب قوم کی محبت ہوتی ہے۔ ہر زماں۔ یہاں سے مولانا نے پھر عاشق کا مقولہ شروع کیا ہے کہ مجھے اللہ بشارت دیتا ہے کہ غم سے غمگین نہ ہونا اس میں تیرے مفاد مضمر ہیں۔ تا کت۔ تاکہ ترا۔

تلخ گردانم زِ غمہا خوئے تو · تا بگردد چشمِ بد از روئے تو

غموں کی وجہ سے میں تجھے بد مزاج بناتی ہوں · تاکہ نظرِ بد کو تیرے چہرے سے واپس کردوں

[۵۱] نے تو صیادی نہ جویائے منی · بندہ و افگندہ رائے منی

کیا تو میرا شکاری اور میرا طالب نہیں ہے؟ · تو میرا بندہ اور میری رائے کا تابع نہیں ہے؟

حیلہ اندیشی کہ در من در رسی · در فراق و جستنِ من بیکسی

تو تدبیر سوچتا ہے کہ مجھ تک پہنچے · تو میری جدائی اور جستجو میں بیکس ہے

چارہ می جوید پئے من دردِ تو · می شنودم دوش آہِ سردِ تو

تیرا درد میرے وصل کی تدبیر تلاش کرتا ہے · میں کل رات تیری ٹھنڈی آہ سن رہا تھا

من توانم ہم کہ بے این انتظار · رہ دہم بنمایمت راہِ گذار

میں یہ بھی کر سکتا ہوں کہ بغیر اس انتظار کے · راستہ دیدوں تجھے (آنے کا) راستہ دکھادوں

تا ازیں گردابِ دوراں وا رہی · بر سرِ گنجِ وصالم پا نہی

تاکہ تو زمانے کے اس بھنور سے نکل جائے · میرے وصل کے خزانے پر قدم رکھدے

[۵۲] لیک شیرینی و لذاتِ مقر · ہست بر اندازۂ رنجِ سفر

لیکن منزل کی مٹھاس اور لذتیں · سفر کی تکلیف کے اندازے کے مطابق ہیں

ہر چہ آساں یافتی آساں دہی · دردِ مشکل یاب را بر جاں نہی

تو جو آسانی سے پاتا ہے، آسانی سے دیدیتا ہے · مشکل سے حاصل ہونیوالی چیز کا درد دل پر رکھتا ہے

آنگہ از شہر و ز خویشاں بر خوری · کز غریبی رنج و محنتہا بری

اپنوں اور شہر سے تو اس وقت فائدہ اٹھائیگا · جبکہ مسافرت کی تکلیف اور مشقتیں اٹھائیگا

وز بلاہا رو مگرداں اے جواں · بشنو ایں تمثیل و قدرِ خود بداں

اے جوان! مصیبتوں سے منہ نہ موڑ · یہ مثال سن لے اور اپنا مرتبہ پہچان لے

## [۵۳] تمثیلِ گریختنِ مومن و تعجیل و بے صبری او در بلا با ضطرا

مصیبت میں مومن کے بھاگنے اور اس کی عجلت اور بے صبری کی مثال دینا چنے

## و بیقراریِ نخود و دیگر حوائج در جوشِ دیگ و بر دیگ بر دویدن

اور دوسری چیزوں کے دیگ کے جوش میں بے قراری کے ساتھ، اور دیگ کے اوپر کو بھاگنے

## تا بیروں جہد و منع کردنِ کدبانو او را

کے ساتھ - تاکہ وہ باہر کو نکل پڑے اور بی بی کے اسکو روکنے کیساتھ

---

[۵۱] نے تو۔ عاشق کہتا ہے کہ خدا مجھ سے فرماتا ہے کہ جب تو میرا عاشق ہے تو تجھے میری مرضی پر راضی رہنا ہے جبکہ تو میرے وصال کی تدبیریں کرتا ہے اور وصال کے لئے تکلیف میں مبتلا ہو کر ٹھنڈی آہیں بھرتا ہے۔ من توانم۔ میں یہ بھی کرسکتا ہوں کہ تکلیف اٹھائے بغیر تجھے اپنا وصال عطا کردوں۔

[۵۲] لیک۔ تجھے جو تکالیف پہنچ رہی ہیں وہ تیرے نفع کے لئے ہیں۔ سفر میں انسان زیادہ تھکتا ہے تو اقامت کی لذت میں اضافہ ہوتا ہے۔ ہر چہ۔ جو مقصد بلا محنت حاصل ہوتا ہے اس کی انسان قدر نہیں کرتا۔ آنگہ۔ وطن اور عزیزوں کی لذت سفر کی تکلیفوں سے بڑھتی ہے۔ وز بلاہا۔ لہٰذا وصل کے حاصل کرنے میں جس قدر زیادہ مصائب برداشت کریگا اسی قدر وصل کی لذت میں اضافہ ہوگا۔

[۵۳] تمثیل۔ اس مثال سے یہ سمجھانا مقصود ہے کہ مصائب اللہ مجاہدات سے ہی تکمیل ہوتی ہے۔ کدبانو۔ گھر کی مالکہ۔

دَر نخود بنگر کہ اندر دیگ چوں — می جَہد بالا چو شُد ز آتش زبوں[1]

چنے کو دیکھ کر، وہ دیگ میں کیسا — اوپر کو اُچھلتا ہے جب آگ سے عاجز آجاتا ہے

ہر زمانے می بر آید وقتِ جوش — بر سرِ دیگ و بر آرد صد خروش

جوش کے وقت ہر وقت باہر کو نکلتا ہے — دیگ پر، اور سینکڑوں چیخیں مارتا ہے

کہ چرا آتش بمن در می زنی — چوں خریدی چوں نگونم میکنی

کہ تو کیوں مجھ میں آگ لگاتی ہے؟ — جبکہ تو نے مجھے خریدا ہے کیوں مجھے اوندھا کرتی ہے؟

می زند کفلیز کدبانو کہ نے — خوش بجوش و بر مجہ ز آتش کنے

بی بی کفگیر چلاتی ہے، کہ نہیں — خوب جوش کھا اور آگ جلانے والے سے نہ بھاگ

زاں نجوشانم کہ مکروہِ منی — بلکہ تا گیری تو ذوق و چاشنی

میں تجھے اسلئے جوش نہیں دے رہی ہوں کہ تو مجھے ناپسند ہے — بلکہ (اسلئے) کہ تجھ میں ذائقہ اور لذت پیدا ہو جائے

تا غذا گردی بیامیزی بجاں — بہرِ خواری نیستت ایں امتحاں

تاکہ تو غذا بنے، جان میں گھل مل جائے — یہ آزمائش تیرے ذلیل کرنے کے لئے نہیں ہے

آب[2] می خوردی بہ بُستاں سبز و تر — بہرِ ایں آتش بُدست آں آبخور

تو سبز و تر رہ کر باغ میں پانی پیتا تھا — وہ پانی پینا اسی آگ کے لئے تھا

رحمتش سابق بُدست از قہر زاں — تا ز رحمت گردد اہلِ امتحاں

اس کی رحمت، قہر سے اسی لئے پہلے ہے — تاکہ رحمت کے ذریعہ وہ آزمائش کے قابل بن جائے

رحمتش بر قہر زاں سابق شُدست — تاکہ سرمایہ وجود آید بدست

اس کی رحمت اس کے قہر سے اسی لئے پہلے ہے — تاکہ وجود کا سرمایہ ہاتھ آ جائے

زانکہ بے لذت نروید لحم و پوست — چوں نروید چہ گداز د عشقِ دوست

کیونکہ گوشت و پوست بغیر لذت کے پیدا نہیں ہوتا ہے — جب وہ نہ پیدا ہوا ہو تو دوست کا عشق کس چیز کو پگھلائیگا؟

زاں[3] تقاضہ گر بیاید قہرہا — تا کُنی ایثارِ آں سرمایہ را

اگر اُس (عشق کے) تقاضے سے مصیبتیں آئیں — تاکہ تو اُس سرمایہ کو قربان کر دے

باز لُطف آید برائے عُذرِ اُو — کہ بکردی غسل و برجستی ز جُو

پھر اُس کی معذرت خواہی کے لئے مہربانی آتی ہے — کہ تو نے غسل کر لیا ہے اور تو نہر کو کر گیا ہے

با نخود گوید چریدی در بہار — رنج مہمانِ تو شُد نیکوش دار

وہ چنے سے کہتی ہے تو نے (موسم) بہار میں (خوب) چرا ہے — رنج، تیرا مہمان بنا ہے اس کی دیکھ بھال کر

---

[1] ز بوں۔ یعنی آگ کی گرمی سے عاجز ہو کر اچھلتا ہے۔ صد خروش۔ ہانڈی میں کھد بد کی آوازیں آتی ہیں۔ کہ چرا۔ گویا زبانِ حال سے مالکہ سے کہتا ہے کہ تو مجھے خرید کر لائی تھی اب تو مجھے ذلیل کر رہی ہے۔ کفلیز۔ کفگیر۔ آتش کن۔ آگ جلانے والا۔ زاں۔ یعنی میں تیرے بھلے کے لئے تجھے جوش دے رہی ہوں۔ تا غذا۔ تجھے اس لئے جوش دے رہی ہوں کہ تو انسان کی غذا بنکر انسان کی جان بنجائے۔

[2] آب۔ یعنی تجھے اسی مقصد کے لئے اگایا گیا تھا۔ رحمتش۔ حدیثِ قدسی ہے۔ رحمتی سبقت غضبی یعنی اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ میری رحمت میرے غضب سے پہلے ہے تو رحمت غضب سے اسی لئے پہلے ہے کہ اس رحمت کی وجہ سے اس کی پرورش ہو کر وہ امتحان کے قابل بنجائے۔ تاکہ۔ رحمت ہی کے سبب انسان کے وجود کی تکمیل ہوتی ہے۔ زانکہ۔ رحمت کے ذریعہ جو گوشت و پوست بنا ہے اگر وہ نہ ہو تو عشق کس چیز کو گھلائیگا۔

[3] زاں۔ اگر عشق کی بنیاد پر انسان پر مصیبتیں آتی ہیں اور وہ اُن مصائب میں ثابت قدم اور امتحان میں پورا اترتا ہے تو پھر خدا کی مہربانی اُس سے معذرت خواہی کرتی ہے اور اس کو قربِ وصال کی بشارت دیتی ہے۔ با نخود۔ گھر کی مالکہ چنے سے

تا کہ[1] مہماں باز گردد شکر ساز — پیش شہ گوید ز ایثارِ تو باز

تاکہ مہمان شکریہ ادا کرتا ہوا لوٹے — بادشاہ کے سامنے تیرے ایثار کو کھل کر بیان کرے

تا بجائے نعمتت منعم رسد — جملہ نعمتہا بَرد بر تو حسد

تاکہ تیرے پاس نعمت کی بجائے نعمت دینے والا آجائے — (اور) تمام نعمتیں تجھ پر حسد کرنے لگیں

من خلیلم تو پسر پیشِ بچک — سر بنہ اِنِّی اَرَانِی اَذْبَحُکْ

میں خلیل (اللہ) ہوں تو فرزند ہے بچھری کے سامنے — سر رکھ دے میں نے خواب میں دیکھا ہے کہ میں تجھے ذبح کر رہا ہوں

سر بہ پیشِ قہر نہ دل برقرار — تا ببُرّم حلقت اسمٰعیل وار

اطمینانِ قلب کے ساتھ تکلیف کے سامنے سر رکھ دے — تاکہ اسماعیلؑ کی طرح میں تیرا گلا کاٹ دوں

سر ببُرّم لیک ایں سر آں سریست — کز بریدہ گشتن و کشتن بریست

میں سر کاٹ رہی ہوں، لیکن یہ سر وہ سر ہے — جو کٹنے، اور مرنے سے بری ہے

لیک[2] مقصودم ازاں تعلیمِ تُست — اے مسلماں بایدت تسلیم جُست

لیکن اس سے میرا مقصد تیری تعلیم ہے — اے مسلمان! تجھے سر رکھ دینا چاہیے

اے نخود می جوش اندر ابتلا — تا نہ ہستی و نہ خود ماند ترا

اے چنے! آزمائش میں جوش کھا — تاکہ تجھ میں اپنی ہستی اور خودی (باقی) نہ رہے

اندراں بُستاں اگر خندیدۂ — تو گلِ بُستانِ جان و دیدۂ

اگر تو اس باغ میں مسکرایا ہے — (اب) تو جان اور آنکھ کے باغ کا پھول ہے

گر[3] جدا از باغِ آب و گل شدی — لقمہ گشتی و اندر احیا آمدی

اگر تو پانی اور مٹی کے باغ سے جدا ہو گیا ہے — تو لقمہ بن گیا ہے اور زندوں کے اندر آگیا ہے

شو غذا و قوتِ اندیشہا — شیر بودی شیر شو در بیشہا

خیالات کی غذا اور روزی بن جا — تو دودھ تھا (اب) کچھاروں کا شیر بن جا

از صفاتش رستۂ واللہ نخست — در صفاتش باز رو چالاک و چست

خدا کی قسم تو پہلے اس کی صفات کے ذریعہ اگا ہے — پھر تیزی اور چستی سے اس کی صفات کی طرف لوٹ جا

ز ابر و خورشید و ز گردوں آمدی — پس شدی اوصاف و گردوں شدی

ابر اور سورج اور آسمان کے ذریعہ تو آیا ہے — پھر تو اوصاف میں داخل ہو گیا اور آسمان کے بالا ہو گیا

---

جان و دل کے باغ کا گل ہو جائیگا ——— [3] گر جدا۔ اب چنا ترقی کر کے نباتات سے حیوانات میں داخل ہو گیا کیونکہ وہ جزو حیوان بن گیا ہے۔ شیر۔ اب غذائے انسانی بنکر انسانی افکار کی غذا بنجا۔ شو غذا۔ چنا یکسر انسانی افکار کی غذا بنجاتا ہے۔ انسانی جزو ہو جانے کیوجہ سے اپنے وجود سے اعلیٰ وجود حاصل کر لیتا ہے۔ از صفاتش چنا انسان کی ہمنا کی پیداوار تھا غذا بنجانے کے بعد وہ پھر انسانی صفات اختیار کر لیتا ہے۔ ز ابر۔ نباتات کی پیداوار میں ان گنوں جزی کے اثرات میں

[1] تاکہ۔ رنج بھی اللہ کا بھیجا ہوا مہمان ہے اگر اس کیساتھ ایثار و قربانی کی جائیگی تو وہ شاہ کے دربار میں جاکر تعریف کریگا تا بجائے۔ رنج پر شکر گذاری سے نعمتوں ہی سے نہیں منعم سے وصال ہوگا اور یہ اتنی بڑی نعمت ہے کہ دوسری نعمتیں اس کے مقابلے میں ہیچ ہیں۔ من خلیلم۔ بی بی کہتی ہے کہ جب تو میرے تو میری طرح ہر حالت میں شکر گذاری کر، حضرت اسماعیلؑ نے حضرت ابراہیمؑ کی اطاعت کی تھی۔ اِنِّی قرآن پاک میں حضرت ابراہیمؑ کا مقولہ منقول ہے کہ انہوں نے فرمایا تھا اے اسماعیلؑ میں نے خواب میں دیکھا ہے کہ میں تجھے ذبح کر رہا ہوں اس پر حضرت اسماعیلؑ نے فرمایا تھا کہ جو آپ کو حکم ہوا ہے اس کی تعمیل کیجئے اور وہ اپنے آپ کو ذبح کرانے پر آمادہ ہو گئے تھے۔ سر ببرم۔ میں تجھے فنا کر رہی ہوں لیکن یہ بظاہر فنا ہے اسکے بعد بقا ہے۔

[2] لیک۔ یہ سر اگرچہ نفس الامر میں کٹ نہیں رہا ہے۔ باایں ہمہ ظاہری طور پر سر کاٹنے سے رضا و تسلیم کی تعلیم دینا مقصود ہے۔ اے نخود۔ اس ابتلا کے نتیجہ میں تیری اپنی ہستی اور وجود ختم ہو جائیگا پھر بقا باللہ حاصل ہوگا۔ اندراں۔ چنے کی پہلی حالت اگرچہ اس کے لئے خوشگن تھی لیکن ابتلا کے بعد کی حالت اس سے بدرجہا بہتر ہے غذا بنجانے کے بعد وہ فنافی

آمدی در صورتِ باران و تاب · می روی اندر صفاتِ مُستطاب[1]

تو بارش اور دھوپ کی صورت میں آیا · (اب) تو پاکیزہ صفات میں داخل ہو رہا ہے

جزوِ شمس و اَبر و انجُم بُدی · نَفس و فعل و قول و فِکرتہا شُدی

تو سورج، اور ابر، اور ستاروں کا جزو تھا · روح، اور فعل، اور قول، اور افکار بن گیا

ہستیِ حیواں شُد از مرگِ نبات · راست آمد اُقتلُونِی یا ثِقات

نباتات کی موت سے حیوانات وجود میں آئے · سچ ثابت ہوا اے معتمد لوگو! "مجھے قتل کر دو"

چُوں چنیں بُردیست ما را بعدِ مات · راست آمد اِنَّ فِی قَتلِی حَیات

جبکہ ہماری ہار کے بعد اس طرح کی جیت ہے · سچ ثابت ہوا "بیشک میرے قتل میں زندگی ہے"

فعل و قولِ صِدق شُد قوتِ مَلَک[2] · تا بدیں معراج شُد سُوئے فلک

سچا قول و فعل فرشتے کی روزی بنا · یہاں تک کہ وہ آسمان کی جانب اس بلندی پر پہنچا

آنچناں کاں طُعمہ شُد قوتِ بَشر · از جمادی بر شُد و شُد جانور

اسی طرح کہ وہ لقمہ جو انسان کی غذا بنا · جمادیت سے بلند ہو گیا اور جاندار بن گیا

ایں سخن را ترجمہ پہنا ورے · گفتہ آید در مقامِ دیگرے

اس بات کا مفصل بیان · دوسرے مقام پر کیا جائے گا

کارواں دائم زگردوں می رَسَد · تا تجارت میکُند وا می رَوَد

قافلہ ہمیشہ آسمان سے آتا ہے · تاکہ تجارت کرے (اور) واپس جائے

پس برو شیریں و خُوش با اختیار · نے بتلخی و کراہت دُزد وار

پس تو اپنے اختیار سے عمدگی اور خوشی سے جا · نہ کہ چوروں کی طرح کڑواہٹ اور ناگواری سے

زاں[3] حدیثِ تلخ میگویم تُرا · تا ز تلخیہا فرو شُویم تُرا

میں تجھے کڑوی بات اس لئے کہتی ہوں · تاکہ تجھ سے کڑواہٹیں دھو دوں

زآبِ سَرد انگورِ افسردہ زہد · سَردی و افسردگی بیروں نہد

ٹھنڈے پانی سے کمہلایا ہوا انگور جوش مارنے لگتا ہے · (پھر) سردی اور ٹھٹھر کر باہر نکال ڈالتا ہے

تو ز تلخی چونکہ دل پُرخوں شوی · پس ز تلخیہا ہمہ بیروں شوی

تو چونکہ کڑواہٹ سے پُرخون دل والا بنتا ہے · پھر تلخیوں سے پوری طرح جدا ہو جائیگا

---

[1] صفاتِ مستطاب۔ عمدہ صفات یعنی انسانی صفات۔ ہستیِ حیواں۔ حیوان نباتات سے خوراک حاصل کرلیتاہے لہٰذا نباتات کی موت اُن کی ترقی کا سبب بنتی ہے۔ اُقتلُونِی۔ یہ منصورِ حلاج کا قول ہے انھوں نے فرمایا کہ اے یارو مجھے قتل کر دو کہ میرے قتل ہونے میں ہی میری زندگی ہے جبکہ یہ ثابت ہو گیا کہ موت ترقی کا سبب ہے لہٰذا اُن کا قول صحیح ثابت ہوا۔ بُرد۔ شطرنج کی وہ بازی جس میں مقابل کے سب مہرے پٹ جائیں صرف شاہ باقی رہ جائے یہ نصف مات ہے مات بازی میں شاہِ شطرنج کا اس طرح گھر جانا کہ وہ تنگ ہو جائے یہ پوری ہار ہے۔ مات آمد جب یہ ثابت ہو گیا کہ موت کے بعد اعلیٰ زندگی ہے تو ثابت ہو گیا کہ قتل ہی میں زندگی مضمر ہے۔

[2] فعل و قول۔ سچا فعل و قول فرشتے کی غذا بنکر بلندی حاصل کرلیتا ہے۔ آنچناں۔ اسی طرح نباتات انسان کا جزو بنکر بلندی حاصل کر لیتی ہے۔ ایں سخن یعنی یہ کہ نوع ادنیٰ فنا کے بعد اعلیٰ مقام حاصل کر لیتی ہے۔ کارواں۔ انسانی روحوں کے قافلے عالَمِ بالا سے دنیا میں کاروبار کے لئے آتے ہیں اور نفع نقصان کما کر واپس جاتے ہیں تو اصل مقام عالمِ بالا ہے۔ پس جب دنیا سے جانا ہی ہے تو خوشی کر سُرخرو ہو کر جا ——

[3] زاں۔ بی بی نے بچے سے یہ بھی کہا کہ میں تجھے تلخ باتیں اس لئے کہتی ہوں تاکہ تیری تلخی دور ہو جائے۔ ز آب۔ جب انگور کا درخت افسردہ ہو جاتا ہے تو ٹھنڈا پانی اسکو دیا جاتا ہے اس سے اُس میں جوش آجاتا ہے اور اسکی افسردگی اور سردی ختم ہو جاتی ہے۔ تو ز تلخی۔ لہٰذا تیرے لئے تلخ باتیں تیری تلخیاں دُور کر دینگی۔

ہر کہ او اندر بلا صابر نشد — مقبلِ ایں درگہِ فاخر نشد
جو مصیبت میں صابر نہ بنا — اس قابلِ فخر درگاہ میں مقبول نہ بنا

فارِغ آئی گر بتو ریزند خل — آں زماں شیریں شوی ہمچوں عسل
اگر تجھ پر سرکہ ڈالیں (اور) تو بے فکر رہے — اس وقت تو شہد کی طرح میٹھا ہوگا

سگ شکاری نیست او را طوق نیست — خام و ناجوشیدہ جز بے ذوق نیست
جس کے گلے میں پٹہ نہیں ہے، وہ شکاری کتا نہیں ہے — کچا اور جوش نہ دیا ہوا سوائے بے ذائقہ کے کچھ نہیں ہے

## تمثیلِ صابر شدنِ مومن چوں او بر سرِ بلا واقف شود
مومن کے صابر ہونے کی مثال جبکہ وہ مصیبت کے راز سے واقف ہو جائے

آں نخود گفت ار چنین است اے ستی — خوش بجوشم یاریم دہ راستی
اس چنے نے کہا اے بی بی! اگر ایسا ہے — مجھے خوب جوش دے، میری مدد کر تو سچ کہتی ہے

تو دریں جوشش چو معمارِ منی — کفچلیزم زن کہ بس خوش میزنی
بوجہ کہ تو اس جوش دینے میں میری تعمیر کرنے والی ہے — میرے کفگیر مار، کیونکہ تو اچھا مارتی ہے

ہمچو پیلم بر سرم زن زخم و داغ — تا نہ بینم خوابِ ہندستان و باغ
میں ہاتھی کی طرح ہوں میرے سر پر زخم اور داغ — تاکہ میں ہندوستان اور باغ کا خواب دیکھوں

تا کہ خود را در دہم در جوشِ من — تا رہے یابم دریں آغوشِ من
تاکہ میں اپنے جوش (کھانے) میں خودی کو دیدوں — تاکہ میں اس آغوش میں راستہ پالوں

زانکہ انساں در غنا طاغی شود — ہمچو پیلِ خواب بیں یاغی شود
کیونکہ انسان بے فکری میں سرکش بنتا ہے — خواب دیکھنے والے ہاتھی کی طرح باغی بنتا ہے

پیل چوں در خواب بیند ہند را — پیلباں را نشنود آرد دغا
جب ہاتھی خواب میں ہندوستان کو دیکھتا ہے — فیلبان کی نہیں سنتا ہے، دغابازی کرتا ہے

## عذر گفتنِ کدبانو با نخود و حکمتِ در جوش داشتنِ کدبانو نخود را
بی بی کا چنے سے عذر کرنا اور بی بی کا چنے کو جوش دینے کی حکمت بیان کرنا

آں ستی گوید ورا کہ پیش ازیں — من چو تو بودم ز اجزائے زمیں
وہ بی بی اس سے کہتی ہے کہ اس سے پہلے — میں تیری طرح زمین کے اجزاء میں سے تھی

چوں بنوشیدم جہادِ آذری — پس پذیرا گشتم و اندر خوری
جب میں نے آتشی لباس پہنا — تب میں مقبول اور لائق بنی

---

لے ہر کہ۔ مصائب پر صبر مقبولیت کا سبب ہے۔ فارغ۔ انسان میں جب یہ برداشت پیدا ہو جائے کہ تلخ باتوں سے اس میں تلخی پیدا نہ ہو تو وہ شہد کی طرح شیریں بن جاتا ہے۔ سگ۔ کتا پٹے کی مصیبت جھیل کر شکاری بنتا ہے انسان مصائب کے ذریعہ پختہ ہو کر خوش ذائقہ بنتا ہے۔

ٹے آں نخود۔ جب چنے کو یہ احساس ہو گیا کہ مصائب تکمیل کا ذریعہ ہیں تو وہ مصائب برداشت کرنے پر خندہ پیشانی سے راضی ہو گیا۔ تو دریں۔ تیری تکلیف رسانی میری تکمیل کا سبب ہے تیری ایذا رسانی اب میرے لئے راحت کا سبب ہے۔ ہمچو۔ ہاتھی ہندوستان کا جانور ہے دوسرے ملک میں پہنچ کر جب وہ خواب میں ہندوستان کو دیکھتا ہے تو مست ہو کر سرکش ہو جاتا ہے پھر انکس اس کو راہ راست پر لاتا ہے۔

سے تا کہ۔ یعنی ان مصائب اور مجاہدہ کے ذریعہ سے میں آغوشِ رحمت میں راہیاب ہو جاؤں۔ آں ستی۔ اس بی بی نے چنے سے کہا کہ میں بھی ابتدا سے بنی ہوں، چوں۔ میں نے تکالیف اور مصائب برداشت کئے تب کچھ بنی ہوں۔

مُدّتے جوشیدہ اَم اندر زَمَن — مُدّتے دیگر درونِ دیگِ تن

ایک مدت تک میں نے زمانے میں جوش کھایا ہے — پھر ایک مدت تک جسم کی دیگ میں (جوش کھایا ہے)

زیں دُو جوشش قوّتِ حسّہا شُدم — رُوح گشتم پس تُرا اُستا شُدم

ان دو جوشوں سے میں حسّوں کی طاقت بنی ہوں — میں روح بن گئی ہوں پھر میں تیری اُستاد بنی ہوں

در جمادی گفتمے زاں می رَوی — تا شَوی عِلم و صفاتِ معنوی

میں جماد ہونے کی حالت میں کہتی تھی کہ تو اس لئے منتقل ہو رہی ہے — تاکہ تو معنی کا علم، اور صفات بن جائے

چوں شُدی تو رُوح پس بارِ دِگر — جوششِ دیگر کُن ز حیوانی گذر

جب تو روح ہو گئی، پھر دوبارہ — دوسرا جوش کھا کر حیوانیت سے گذر جا

از خدا می خواہ تا زیں نُکتہا — در نہ لَغزی و رَسی در مُنتہا

خدا سے دعا کر، تاکہ ان نکتوں سے — لغزش نہ کھا جائے اور انجام تک پہنچے

زانکہ از قرآں بسے گُمرہ شُدند — زاں رَسَن قومے درونِ چہ شُدند

اس لئے کہ بہت سے لوگ قرآن سے گمراہ ہوتے ہیں — اسی رسّی کے ذریعہ ایک قوم کنویں میں چلی گئی ہے

مر رَسَن را نیست جُرمے اے عَنُود — چوں تُرا سودائے سَربالا نبُود

اے سرکش! رسّی کا کوئی قصور نہیں ہے — جبکہ تجھے ہی سر ابھارنے کا خیال نہیں ہے

جانبِ آں عاشقِ بیخویش راں — کہ دراں مسجد چہ کرد از امتحاں

اُس بے خود عاشق کی جانب چلا — کہ اس نے اس مسجد میں آزمائش میں کیا کیا!

## باقی قصۂ مہمانِ آں مسجدِ مہمان کُش و ثبات و صدق عَزمِ او

(اُس مہمان کو مار ڈالنے والی مسجد کے مہمان کا قصہ اور اس کے ارادہ کی سچائی اور جمائی کا قصہ)

آں غریبے شہر سَربالا طلب — گفت می خُسپم دریں مسجد بشب

اُس شہر کے پردیسی (عالم) بالا کے طالب نے — کہا میں رات کو اسی مسجد میں سوؤں گا

مسجدا! اگر کربلائے من شَوی — کعبۂ حاجت رَوائے من شَوی

اے مسجد! اگر تو میری کربلا بنے گی — تو میری حاجت کو پورا کرنے والا کعبہ بنے گی

ہیں مرا بگذار اے بگزیدہ بار — تا رَسَن بازی کُنم منصُور وار

اے منتخب دولت! خبردار بے اجازت دے — تاکہ منصور (حلاج) کی طرح (دار و) رسّی کا کھیل کھیلوں

گر شُدید اندر نصیحت جبرئیلؑ — می نخواہد غَوث در آتش خلیلؑ

اگر تم نصیحت کرنے میں جبرئیلؑ ہو — (تو) آگ میں خلیلؑ (اللہ) مدد نہیں چاہتا ہے



۵۱ مُدّتے۔ ایک مدت تک خارجی مصائب اٹھائے اور بدنی مجاہدے کئے ہیں۔ زیں۔ ان مصائب کے بعد میرے حواس باطنی بیدار ہوئے ہیں اور میں صاحب روح بنکر تیری اُستاد بنی ہوں۔ در جمادی یعنی میں جب جمادیت سے ترقی کر رہی تھی تو کہتی تھی کہ یہ ترقی اس لئے ہے کہ میں انسان کا علم و صفت بنوں۔ معنوی یعنی انسان۔ چوں شدی۔ اب جبکہ روح بنچکی ہوں تو روحِ حیوانی سے بلند مرتبہ حاصل کرنا چاہیے۔

۵۲ از خدا۔ ترقیوں کے اس ذکر سے یہ شبہ ہوا کہ ان کے ذکر سے اللہ کے ساتھ اتحادِ ذاتی تک ترقی نہ سمجھ لی جائے اس لئے فرماتے ہیں کہ خدا سے دعا کر تاکہ تو صحیح مطلب سمجھ سکے اور گمراہ نہ ہو جائے اللہ کے ساتھ اتحادِ ذاتی کا عقیدہ گمراہی ہے۔ زانکہ جس طرح قرآن سے کچھ کج فہم گمراہ ہوتے ہیں مثنوی سے بھی ہو سکتے ہیں۔ مر رسن اس میں قرآن کا قصور نہیں بلکہ ان کی کور باطنی کا قصور ہے۔

۵۳ آں۔ وہ مہمان اس شہر میں مسافر تھا اور عالم آخرت کا طالب تھا کربلا حضرت امام حسینؓ رضی اللہ عنہ کا مشہد ہے۔۔۔۔ حاجت روا۔ چونکہ اس کا اصل مقصد فنا فی الذات تھا منصور۔ حضرت حلاج کو سولی دی گئی۔ گر شُدید ممکن ہے یہ ہوا ہو کہ حضرت ابراہیمؑ کو جب نمرود نے آگ میں ڈالا تو حضرت جبرئیلؑ نے

جبرئیلا رَو کہ من افروختہ
بہترم چوں عود[١] و عنبر سوختہ

اے جبرئیلؑ! جا کہ میں جلا ہوا
بہتر ہوں، جیسا کہ جلا ہوا عود، اور عنبر

جبرئیلا گرچہ یاری میکنی
چوں برادر پاسداری میکنی

اے جبرئیلؑ! اگرچہ تو مدد کر رہا ہے
(اور) بھائی کی طرح میری حفاظت کر رہا ہے

اے برادر من بر آذر چابکم
من نہ آں جانم کہ گردد بیش و کم

اے بھائی! میں آگ پر تیز رَو ہوں
میں وہ جان نہیں ہوں جو گھٹ بڑھ سکے

جانِ حیوانی فزاید از علف
آتشے بود او چو ہیزم شد تلف

حیوانی جان، جو چارہ سے بڑھتی ہے
آگ ہے، وہ ایندھن کی طرح ختم ہو جاتی ہے

گر نگشتے[٢] ہیزم او مثمر بدے
تا ابد معمور و ہم عامر بدے

اگر وہ ایندھن نہ بنتی، تو پھلتی
ابد تک آباد اور آباد کرنے والی بھی ہوتی

بادِ سوزان ست ایں آتش بداں
پرتوِ آتش بود نے عینِ آں

سمجھ لے یہ آگ، مشتعل ہوا ہے
آگ کا پرتو ہے، نہ کہ بعینہٖ آگ

عینِ آتش در اثیر آمد یقیں
پرتو و سایہ وَیست اندر زمیں

اصل آگ یقیناً کرۂ آتش میں ہے
زمین میں اس کا پرتو، اور سایہ ہے

لاجرم پرتو نپاید ز اضطراب
سوئے معدن باز میگردد شتاب

لامحالہ پرتو بے چینی کی وجہ سے ناپائدار ہے
جلد، معدن کی طرف لوٹ جاتا ہے

قامتِ[٣] تو بر قرار آمد بساز
سایہ اَت کوتہ دمے یک دم دراز

تیرا قد سکون کی وجہ سے برقرار ہے
تیرا سایہ کبھی چھوٹا ہے، کبھی دراز ہے

زانکہ در پرتو نیابد کس ثبات
عکسہا وا گشت سوئے اُمّہات

اسلئے کہ سائے میں کوئی شخص ٹکاؤ نہیں پاتا ہے
عکس، اصلوں کی طرف لوٹ جاتے ہیں

ہیں دہاں بر بند فتنہ لب کشاد
خشک آر اللہُ اعلم بالرشاد

خبردار! منہ بند کر لے، فتنہ نے لب کشائی کی ہے
تناقص برت، خدا راستی کو زیادہ جانتا ہے

فتنہ زاد و کرد عالم را خراب
شرق و غرب افتاد اندر اضطراب

فتنہ پیدا ہو گیا ہے اور اُسنے دنیا کو تباہ کر دیا ہے
مشرق اور مغرب بے چینی میں مبتلا ہو گئے ہیں

چوں مراتب گردِ دلہا تنگ شد
ہر یکے با دیگرے در جنگ شد

جب حقیقتیں دلوں کے چاروں طرف تنگ ہو گئی ہیں
ہر ایک دوسرے کے ساتھ لڑائی میں لگ گیا ہے

---

ف١ چوں عود۔ اگر اور عنبر کے جلنے پر خوشبو مہکتی ہے۔ جبرئیلا: جبرئیل سے اس مہمان کو نصیحت کرنے والے مراد ہیں اور خلیل سے مراد خود وہ مہمان ہے۔ اے برادر۔ مہمان نصیحت کرنے والے سے کہتا ہے کہ میری روح حیوانی روح نہیں ہے جس میں گھٹاؤ اور بڑھاؤ ہوتا ہے۔ جانِ حیوانی۔ حیوانی روح غذا سے بڑھتی ہے اور صرف ایک شعلہ ہے جو ایندھن کی طرح ختم ہو جاتا ہے۔

ف٢ گر نگشتے۔ اگر انسانی جان آتشِ شہوت اور غضب کا ایندھن نہ بنے تو وہ خوب پھلے پھولے خود بھی منور بنے اور دوسروں کو بھی منور بنائے۔ باد۔ مولانا آتشِ غضب و شہوت کے فانی ہونے کو یعنی آتش کے فانی ہونے سے سمجھاتے ہیں کہ یہ دنیا کی آگ کرۂ آتش کا پرتو ہے، پرتو اور سایہ ناپائیدار ہوتا ہے۔ عینِ آں یعنی کرۂ آتش۔

ف٣ قامتِ تو۔ اس دنیا کی آگ کا آتش کرہ کا پرتو اور ناپائیدار ہونا اسی طرح سمجھو جیسا کہ انسان کا قد اور اس کا سایہ۔ عکسہا۔ پرتو اور سایے اصل کی طرف لوٹ جاتے ہیں۔ چوں۔ مولانا کی مثنوی پر کچھ لوگوں نے اعتراضات کئے یہاں سے مولانا اس کی طرف رخ کرتے ہیں۔ فتنہ۔ اعتراضات کا فتنہ۔ چوں مراتب۔ مثنوی کے عالی مضامین تک لوگوں کی رسائی نہیں ہے اسلئے جنگ و جدل

| | |
|---|---|
| گفتگو بسیار شد خاموش شدم ¹ | مسئلہ تسلیم کردم تن زدم |
| بیان بہت ہو گیا، میں چپ ہو گیا | میں نے بات مان لی، میں خاموش ہو گیا |
| در تو گوئی موجبِ فتنہ چہ بود | باز گویم گوش کن چوں غم فزود |
| اگر تو کہے کہ فتنے کا سبب کیا تھا؟ | چونکہ غم بڑھا ہوا ہے میں پھر بتاتا ہوں اسن |

## ذکرِ خیالِ بد اندیشیدیِ قاصر فہماں

کم سمجھ لوگوں کی بد اندیشی کے خیال کا ذکر

| | |
|---|---|
| پیش ازاں کایں قصہ تا مخلص رسد | دود و گندے آمد از اہلِ حسد |
| اس سے پہلے ہی کہ یہ قصہ خاتمے تک پہنچے | حاسدوں کی جانب سے دھواں اور بدبو پیدا ہوگی |
| من نمی رنجم ازیں لیک ایں لگد ² | خاطرِ سادہ دلے را پے کند |
| میں اس سے رنجیدہ نہیں ہوتا ہوں لیکن یہ دولتی | کسی سادہ دل کی طبیعت کا پیچھا کرے گی |
| خوش بیاں کرد آں حکیمِ غزنوی | بہرِ محجوباں مثالِ معنوی |
| اس غزنوی دانا نے بہت اچھی بات کہی ہے | منکروں کے لئے، ایک باسعنیٰ مثال |
| کہ ز قرآں گر نہ بیند غیرِ قال | ایں عجب نبود ز اصحابِ ضلال |
| کہ اگر قرآن میں سوائے لفظوں کے کچھ نہ دیکھیں | تو گمراہوں سے یہ تعجب کی بات نہیں ہے |
| کز شعاعِ آفتابِ پُر ز نور | غیرِ گرمی می نیابد چشمِ کور |
| کیونکہ نور سے بھرے ہوئے سورج کی شعاعوں سے | اندھی آنکھ گرمی کے سوا کچھ محسوس نہیں کرتی |
| خر بطے ناگاہ از خر خانۂ ³ | سر بروں آورد چوں طعانۂ |
| گدھوں کے طویلے سے ایک احمق نے اچانک | طعنہ باز کی طرح سر ابھارا |
| کایں سخن پست است یعنی مثنوی | قصۂ پیغمبر است و پیروی |
| یہ بات یعنی مثنوی گھٹیا بات ہے | پیغمبر اور (انکی) پیروی کا قصہ ہے |
| نیست ذکر و بحثِ اسرارِ بلند | کہ دوانند اولیا زاں سو سمند |
| بلند اسرار کی بحث اور ذکر نہیں ہے | کہ اولیاء اُس طرف گھوڑا دوڑائیں |
| از مقاماتِ تبتّل تا فنا | پایہ پایہ تا ملاقاتِ خدا |
| خلوت سے فنا تک کے مقامات | درجہ بدرجہ، اللہ تعالیٰ سے ملاقات تک |
| شرح و حدِ ہر مقام و منزلے | کہ بہ پر زو بر پرد صاحبدلے |
| ہر مقام اور ہر منزل کی شرح، اور حد ابوتی، | تاکہ پروں کے ذریعہ صاحبِ دل اس سے اڑ |

¹ گفتگو یعنی اعتراضات اور جوابات۔ غم فزود۔ چونکہ مجھے طبعاً بہت افسوس ہے اس لئے فتنہ کا سبب بیان کرنے پر مجبور ہوں ورنہ خاموشی اختیار کر لیتا کایں قصہ یعنی مسجد کے مہمان کا قصہ۔

² من نمی رنجم۔ مجھے معترضین پر عقلاً کوئی رنج نہیں ہے لہٰذا میں جواب نہ دیتا لیکن یہ خیال ہے کہ اگر جواب نہ دونگا تو معترضین کی دولتیاں سادہ دل لوگوں کو گمراہ کر دیں گی۔ حکیم غزنوی۔ حکیم سنائی رحمۃ اللہ علیہ محجوباں۔ وہ لوگ جو نورِ معرفت سے محروم ہیں ... کز قرآں یعنی گمراہوں کی بھی محض قرآن کے لفظوں تک ہے۔ کز شعاع۔ ان کی مثال چمگادڑ کی سی ہے جو سورج کے نور سے محروم ہے اور صرف گرمی کا احساس کرتی ہے۔

³ خر بطہ۔ بڑی بطخ، احمق۔ طعانہ یعنی طعن کرنے والا۔ کہ دوانند۔ اس میں اصحابِ معرفت کی توجہ کی کوئی چیز نہیں ہے۔ از مقامات۔ یعنی مثنوی میں ابواب اور فصول قائم کر کے تصوف کے مراتب کا ذکر ہونا چاہیئے تھا اور سالک کیلئے ہر منزل اور مقام کی نشاندہی ہونی چاہیئے تھی۔ تبتّل۔ لوگوں سے انقطاع۔ خلوت۔

جملہ[1] سر تا سر فسانہ است و فسوں — کودکانہ قصہ بیرون و درون

سب سراسر افسانہ اور گورکھ دھندا ہے — اندر، اور باہر سے بچگانہ قصہ

چوں کتاب اللہ بیامد ہم بر آں — ایں چنیں طعنہ زدند آں کافراں

جب اللہ کی کتاب آئی، اُس پر بھی — اُن کافروں نے اس طرح کے طعنے دیئے

کہ اساطیر ست و افسانہ نژند — نیست تحقیقے و تعمیقے بلند

کہ پرانی کہانیاں ہیں اور افسانہ ہے — کوئی تحقیق، اور بلند گہرائی نہیں ہے

کودکان خرد فہمش می کنند — نیست جز امر[2] پسند و ناپسند

اُس کو بھولے بچے سمجھ لیتے ہیں — (اس میں) پسندیدہ اور ناپسندیدہ احکام کے سوا کچھ نہیں ہے

ذکر آدمؑ گندم و ابلیس و مار — ذکر ہودؑ و باد و ابراہیمؑ و نار

آدمؑ، گیہوں، شیطان اور سانپ کا ذکر ہے — ہودؑ، اور ہوا اور ابراہیمؑ اور آگ کا ذکر ہے

ذکر نوحؑ و کشتی و طوفان تن — ذکر کنعان و سر از خط تافتن

نوحؑ، کشتی اور جسم کے طوفان کا ذکر ہے — کنعان اور حکم سے مُنہ موڑنے کا ذکر ہے

ذکر اسمٰعیلؑ و ذبح و جبرئیلؑ — ذکر قصد کعبہ و اصحاب فیل

اسماعیلؑ، ذبح اور جبرئیلؑ کا ذکر ہے — کعبے کے ارادے اور ہاتھی والوں کا ذکر ہے

ذکر یوسفؑ ذکر زلف پر خمش — ذکر یعقوبؑ و زلیخا و غمش

یوسفؑ کا ذکر ہے، اُنکی بل کھائی ہوئی زلف کا ذکر ہے — یعقوبؑ اور زلیخا اور اس کے غم کا ذکر ہے

ذکر بلقیس و سلیمانؑ و سبا — ذکر داؤدؑ و زبور و اوریا

بلقیس، اور سلیمانؑ، اور سبا کا ذکر ہے — داؤدؑ، اور زبور، اور اوریاؑ کا ذکر ہے

ذکر طالوت و شعیبؑ و صوم او — ذکر یونسؑ ذکر لوطؑ و قوم او

طالوت اور شعیبؑ اور اُس کے روزے کا ذکر ہے — یونسؑ کا ذکر ہے، لوطؑ اور اُنکی قوم کا ذکر ہے

ذکر حمل مریمؑ و نخل و مخاض — ذکر زکریاؑ و یحییٰؑ و ریاض

مریمؑ کے حمل، کھجور، اور دردِ زہ کا ذکر ہے — زکریاؑ، اور یحییٰؑ اور باغوں کا ذکر ہے

ذکر صالحؑ، ناقہ و تقسیم آب — ذکر ادریسؑ و مناجات و جواب

صالحؑ (اُنکی) اونٹنی اور پانی کی تقسیم کا ذکر ہے — ادریسؑ اور اُنکی سرگوشی اور جواب کا ذکر ہے

ذکر الیاسؑ و عزیرؑ و موت او — ذکر قارون و زمیں رفتن فرد

الیاسؑ، اور عزیرؑ اور اُنکی موت کا ذکر ہے — قارون کا اور زمین میں دھنسنے کا ذکر ہے

[1] جملہ۔ معترضین نے کہا کہ اس مثنوی میں تو صرف قصے اور کہانیاں ہیں اور یہ مثنوی ظاہری و باطنی اعتبار سے طفلانہ قصوں سے لبریز ہے۔ چوں کتاب اللہ۔ معترضین نے قرآن پر بھی اسی طرح کے اعتراضات کئے تھے کہ وہ محض پہلے قصے ہیں ایسی کوئی بلند پایہ مضمون نہیں ہے۔

[2] امر پسند۔ یعنی حلال و حرام۔ تافتن۔ یعنی اُن کی حکم عدولی کا بیان۔ ذکر۔ یعنی قرآن میں اُن چیزوں کا ذکر ہے جو آئندہ تیرہ شعروں میں مذکور ہیں۔

ذکرِ ایوبؑ و صبوری دَر بلا
ایوبؑ اور مصیبت میں (ان کے) صبر کرنے کا ذکر ہے

ذکرِ اسرائیلیاں دَر تیہ لَا
بنجر تیہ میں اسرائیلیوں کا ذکر ہے

ذکرِ موسیٰؑ و شجر طور و عصا
موسیٰؑ اور درخت، طور اور عصا کا ذکر ہے

خَلعِ نعلین و خطاباتِ عطا
جوتے آتارنے، اور خطابات اور بخشش کا ذکر ہے

ذکرِ عیسیٰؑ و عُروجش بر سَما
عیسیٰؑ، اور اُن کے آسمان پر چڑھنے کا ذکر ہے

ذکرِ ذُوالقرنین و خضرؑ و اَرمیا
ذوالقرنین، اور خضر اور اُرمیا کا ذکر ہے

ذکرِ فضلِ احمدؐ و خُلقِ عظیم
احمدؐ کی فضیلت اور اُنکے بلند اخلاق کا ذکر ہے

کہ قمر از مُعجز آتش شُد دو نیم
کہ چاند اُن کے معجزے سے دو ٹکڑے ہو گیا

ظاہرست[1] و ہر کسے پے می بَرد
(یہ سب) ظاہر ہے اور ہر شخص جانتا ہے

کُو بیاں کہ گم شوَد در وَے خِرد
وہ بیان کہاں ہیں جن میں عقلیں گم ہو جائیں؟

گفت اگر آساں نماید ایں بتو
فرمایا، اگر تجھے یہ آسان نظر آتا ہے

اینچنیں یک سورہ گو اے سخت گو
اے بھاری بات کرنے والے ایسی ایک سورت کہہ دے

جِنیان و اِنسیان و اہلِ کار
جن، اور انسان، اور ہر کام کے لوگ

گو یکے آیت ازیں آساں بیار
کہہ دے اس آسان کی ایک آیت لے آئیں

## تفسیرِ حدیثِ اِنَّ لِلْقُراٰنِ ظَهْرًا وَّبَطْنًا وَلِبَطْنِهٖ بَطْنٌ اِلٰى سَبْعَةِ اَبْطُنٍ

اِس حدیث کی تفسیر کہ قرآن کا ظاہر اور باطن ہے اور اُس کے باطن کا باطن ہے، سات باطنوں تک

حَرفِ قرآں را بداں کہ ظاہر ست
سمجھ لے کہ قرآن کے لفظ (اُس کا) ظاہر ہیں

زیرِ ظاہر باطنے بس قاہر ست
(اور) ظاہر کے نیچے ایک مضبوط باطن ہے

زیرِ آں باطن یکے بطنِ دِگر
اُس باطن کے نیچے ایک دوسرا باطن ہے

خیرہ[2] گردد اَندر و فکر و نظر
جس میں فکر و نظر حیران ہو جاتی ہے

زیرِ آں باطن یکے بطنِ سوم
اُس باطن کے نیچے ایک تیسرا باطن ہے

کہ درو گردد خردہا جملہ گم
کہ اُس میں تمام عقلیں گم ہو جاتی ہیں

بطنِ چارم از نبی خود کس ندید
قرآن کا چوتھا باطن کسی نے نہیں دیکھا

جُز خدائے بے نظیر و بے ندید
لاثانی اور لاشریک خدا کے سوا

---

[1] ظاہرست۔ یہ ساری باتیں سب کو معلوم ہیں قرآن میں وہ مضامین کہاں ہیں جن سے عقلیں دنگ ہو جائیں۔ گفت۔ معترضوں کے جواب میں قرآن نے کہا ہے کہ اگر قرآن تمہیں ایسا ہی آسان نظر آتا ہے تو تمام جن و انس اور دیگر مددگار ملکر ایک آیت قرآن جیسی بنا لاؤ۔

اِنَّ لِلْقُراٰن۔ قرآن کا ایک تو لفظی ترجمہ اور معنیٰ ہیں پھر ان معنیٰ میں معنیٰ ہیں اسی طرح تہ در تہ سات معنیٰ تک یہ سلسلہ ہے اِن معانی کے کچھ مرتبوں تک فہم و فراست کے تفاوت کے اعتبار سے مجتہدین اور علماء کی پہنچ ہے اور کچھ مراتب سے صرف علم اللہ کا تعلق ہے واضح رہے کہ اسرار و حکم کے بیان میں وہی معنیٰ معتبر ہونگے جو الفاظِ قرآنی اور ظاہر کے خلاف نہ ہوں۔

[2] خیرہ گردد۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہٗ ایسے اسرار تک پہنچ جاتے تھے کہ دوسرے صحابہ اُن میں حیران ہو جاتے تھے بطنِ سوم۔ معانی کی اِس تہ میں سب کی عقلیں گم ہو جاتی ہیں۔ بطنِ چہارم۔ معانی کی چوتھی منزل تک عقل انسانی کی رسائی نہیں ہے۔

ہمچنیں تا ہفت بطن اے ذوالکرم — می شمر تو زیں حدیثِ[1] مُعتصم

اے بھلے! اسی طرح سات باطن تک — تو اس محفوظ حدیث سے گن لے

تو ز قرآں اے پسر ظاہر مبیں — دیو آدمؑ را نہ بیند جز کہ طیں

اے بیٹا! تو قرآن کے (صرف) ظاہر کو نہ دیکھ — شیطان نے آدمؑ کو سوائے مٹی کے کچھ نہ دیکھا

ظاہرِ قرآں چو شخصِ آدمی ست — کہ نقوشش ظاہر و جانش خفی ست

قرآن کا ظاہر آدمی کے وجود کی طرح ہے — کہ اُسکے نقش ظاہر ہیں اور اُس کی روح پوشیدہ ہے

مردرا صد سال عمّ و خالِ او — یک سرِ موئے نہ بیند حالِ او

سَو سال تک انسان کے چچا، اور ماموں — اُس کی حالت کا بال برابر نہیں دیکھ سکتے ہیں

## بیان[2] آنکہ رفتنِ انبیاء و اولیاء علیہم السّلام بکوہہا و غارہا جہتِ پنہاں کردنِ خویش نیست و جہتِ خوف و تشویشِ خلق نہ بلکہ جہتِ ارشادِ خلق ست و راہ نمودن و تحریضِ انقطاع از دنیا بقدرِ ممکن

اِس کا بیان کہ انبیاء اور اولیاء علیہم السّلام کا پہاڑوں اور غاروں میں جانا اپنے آپ کو پوشیدہ کرنے کیلئے ہے، اور نہ مخلوق کے پریشان کرنے، اور ڈر کی وجہ سے ہے بلکہ دنیا سے بقدرِ امکان منقطع رہنے کے بارے میں لوگوں کی ہدایت، اور راہنمائی، اور برانگیختہ کرنے کیلئے ہے

آنکہ گویند اولیا در کُہ بُوَند — تا ز چشمِ مردماں پنہاں شوند

لوگ جو یہ کہتے ہیں کہ اولیا پہاڑوں میں ہوتے ہیں — تاکہ لوگوں کی نظروں سے پوشیدہ رہیں

پیشِ خلق ایشاں فرازِ صد کُہ اند[3] — گامِ خود بر چرخِ ہفتم می نہند

مخلوق کے سامنے (رہتے ہوئے بھی) وہ سَو پہاڑوں کی (بلندی پر ہیں) — اپنا قدم ساتویں آسمان پر رکھتے ہیں

پس چرا پنہاں شود کُہ جو بود — کو ز صد دریا و کُہ آں سو بود

تو کیوں چھپے، پہاڑوں کو کیوں تلاش کرے — وہ جو سَو دریاؤں اور پہاڑوں سے اُدھر ہو

حاجتش نبود بسوئے کُہ گریخت — کز پئش کُرہ فلک صد نعل ریخت

اُسکو پہاڑوں کی جانب بھاگنے کی کوئی ضرورت (نہیں ہے) — جسکے پیچھے (بھاگنے میں) آسمان پھیرے نے سینکڑوں نعل توڑ دیئے ہیں

چرخ گردید و ندید او گردِ جاں — تعزیت جامہ بپوشید آں کماں

آسمان گھوما اور اُس نے روح کی گرد (بھی) نہ دیکھا — اُس وقت اُس نے ماتمی لباس پہن لیا

---

[1] حدیثِ مُعتصم۔ یہی حدیث جو عنوان میں مذکور ہے اور جو غلطی سے محفوظ ہے۔ تو ز قرآں۔ قرآن محض الفاظ کو نہ سمجھو بلکہ قرآن اُن تہ بہ تہ معانی اور الفاظ کا مجموعہ ہے۔ دیو۔ محض ظاہر پر نظر کرنا شیطانی کام ہے۔ ظاہرِ قرآں۔ قرآن کے الفاظ اور اُن میں پوشیدہ معانی کی مثال انسان کی صورت اور اُس کے باطنی اور روحانی اوصاف کی سی سمجھو۔ مرد را۔ ایک انسان خواہ وہ تمہارا کتنا ہی قریبی عزیز ہو تم اُس کے باطنی اوصاف سے غافل رہتے ہو۔

[2] بیان۔ مولانا نے یہ سمجھایا کہ باوجود قرب کے انسان کے باطنی احوال عوام سے مخفی رہتے ہیں تو اب اس خیال کی تغلیط کرتے ہیں کہ اولیاء اپنے آپ کو چھپانے کے لئے جنگلوں اور پہاڑوں میں چلے جاتے ہیں اور فرماتے ہیں کہ بزرگوں کی خلوت نشینی اپنے آپ کو چھپانے کے لئے نہیں ہے اُن کے اوصاف تو بہر حال عوام پر چھپے رہتے ہیں بلکہ لوگوں کو ترکِ دنیا کی تعلیم دینے کے لئے ہے۔

[3] کُہ۔ کوہ، پہاڑ۔ فرازِ صد کُہ۔ یعنی اولیاء عوام میں رہتے ہوئے بھی اُن سے سَو پہاڑوں کی بلندی پر ہیں اُن کے اوصاف تک عوام کی پہنچ کہاں ہے۔ پس۔ جبکہ اُن میں اور عوام میں سینکڑوں پہاڑوں اور دریاؤں کی دُوری ہے تو اُن کو چھپنے کی کیا ضرورت ہے۔ کز پئش۔ اُن کے بلند مقام تک تو آسمان کی تگ و دو بھی نہیں ہے۔ تعزیت۔ شاعرانہ تخیل ہے کہ آسمان نے کالا، نیلا لباس اسی غم میں پہنا ہے کہ وہ اولیاء کے مراتب تک نہ پہنچ سکا۔

گر بظاہر[1] آں پری پنہاں بُود — آدمی پنہاں تر از پریاں بُود

اگرچہ بظاہر، پری پوشیدہ ہوتی ہے — آدمی پریوں سے زیادہ پوشیدہ ہوتا ہے

نزدِ عاقل زاں پری کہ مُضمرست — آدمی صد بار خود پنہاں ترست

عقلمند کے نزدیک اُس پری سے جو پوشیدہ ہے — آدمی سَو گنا زیادہ پوشیدہ ہے

آدمی نزدیکِ عاقل چوں خفی ست — چوں بُود آدم کہ در غیب او صفی ست

جبکہ عقلمند کے نزدیک آدمی پوشیدہ ہے — تو اُن آدم کا کیا حال ہوگا جو عالمِ غیب کے برگزیدہ ہیں؟

## تشبیہ[2] صورتِ اولیاء وصورتِ کلامِ اولیاء بصورتِ عصائے موسیٰ ع وصورتِ فسونِ عیسیٰ ع

اولیاء کی صورت اور اولیاء کے کلام کی صورت کی تشبیہ حضرت موسیٰ ع کے عصا اور حضرت عیسیٰ ع کے دم کرنے کی صورت سے

آدمی ہمچو عصائے موسیٰ ست — آدمی ہمچوں فسونِ عیسیٰ ست

آدمی (حضرت) موسیٰ ع کے عصا کی طرح ہے — آدمی (حضرت) عیسیٰ ع کے دَم کرنے کی طرح ہے

در کفِ حق بہرِ داد و بہرِ زین — قلبِ مؤمن ہست بین الاصبعین

عطا اور زینت کیلئے اللہ (تعالیٰ) کے ہاتھ میں — مُومن کا دل، دو انگلیوں کے درمیان ہے

ظاہرش چوبے ولیکن پیشِ او — کون یک لقمہ چو بکشاید گلو

اُس کا ظاہر لکڑی ہے، لیکن اُس کے سامنے — جب وہ منہ کھولے، عالم ایک لقمہ ہے[3]

تو مبیں از افسونِ عیسیٰ حرف و صوت — آں بہیں کز وے گریزاں گشت موت

(حضرت) عیسیٰ ع کے دَم کرنے میں تو حرف اور آواز کو نہ دیکھ — یہ دیکھ کہ اُس سے موت بھاگ گئی ہے

تو مبیں از افسونش آں لہجاتِ پست — آں نگر کہ مُردہ برجست و نشست

اُن کے دَم کرنے میں تو دھیمے لہجے کو نہ دیکھ — یہ دیکھ کہ مُردہ کُودا اور بیٹھ گیا

تو مبیں مر آں عصا را سہل یافت — آں بہیں کہ بحرِ اخضر را شگافت

تو اُس عصا کو آسانی سے حاصل ہو جانیوالا نہ دیکھ — یہ دیکھ کہ اُس نے بحرِ اخضر کو چیر دیا

تو ز دوری دیدۂ چترِ سیاہ — یک قدم یا پیش نہ بنگر سپاہ

تو نے دُور سے سیاہ چھتر دیکھا ہے — ایک قدم آگے رکھ، لشکر کو دیکھ

تو ز دوری می نہ بینی جز کہ گرد — اندکے پیش آ ببیں در گرد مرد

تو دُوری سے سوائے گرد کے کچھ نہیں دیکھتا ہے — تھوڑا سا آگے آ، گرد میں مرد کو دیکھ



---

[1] گر بظاہر: پری تو ظاہر میں بھی انسانوں کی نظر سے پوشیدہ ہے تو اسکے اوصاف کا پوشیدہ رہنا اس قدر تعجب خیز نہیں ہے جسقدر انسانوں کے اوصاف کا پوشیدہ رہنا کیونکہ وہ نگاہوں سے پوشیدہ بھی نہیں ہیں۔ آدمی۔ جب عام آدمیوں کے اوصاف تک پہنچنا دشوار ہے تو حضرت آدم ع کے اوصاف تک کیسے پہنچا جاسکتا ہے

[2] تشبیہ۔ اولیاء اور اولیاء کے کلام کو حضرت موسیٰ کا عصا اور حضرت عیسیٰ ع کا پھونک مارنا سمجھو جو بظاہر معمولی چیزیں تھیں لیکن انکے باطنی کمال و اوصاف حیرت انگیز تھے۔ در کفِ حق۔ حدیث شریف ہے اِنَّ قُلُوبَ بَنِیْ آدَمَ کُلَّھَا بَیْنَ اِصْبَعَیْنِ مِنْ اَصَابِعِ الرَّحْمٰنِ کَقَلْبٍ وَاحِدٍ یُصَرِّفُہٗ کَیْفَ یَشَاءُ یقیناً تمام بنی آدم کے قلوب ایک قلب کیطرح اللہ تعالیٰ کی دو انگلیوں کے درمیان ہیں وہ جس طرح چاہتا ہے پلٹتا ہے یعنی جس طرح عصائے موسیٰ اور دمِ عیسیٰ میں حضرت حق تعالیٰ کے خاص تصرفات ہیں ایسے ہی مومن کے دل پر بھی حضرت حق تعالیٰ کے خصوصی تصرفات ہیں۔

[3] موت۔ حضرت عیسیٰ ع کے پھونکنے سے مُردہ زندہ ہو جاتا تھا۔ سہل یافت۔ یعنی یہ نہ سمجھ کہ معمولی لکڑی ہے آسانی سے حاصل ہو جائیگی شگافت۔ حضرت موسیٰ ع کے عصا کی ضرب سے نیل دو ٹکڑوں میں بٹ گیا

دیدہ ہا را گردِ او روشن کند — کوہہا را مردیِ او بر کند
اُس کی گرد آنکھوں کو روشن کر دیتی ہے — اُس کی بہادری پہاڑوں کو اُکھاڑ دیتی ہے

چوں بر آمد موسیٰ از اقصائے دشت — کوہِ طور از مقدمش رقاص گشت
جب (حضرت) موسیٰؑ جنگل کے آخر سے برآمد ہوئے — اُن کی تشریف آوری سے کوہِ طور رقص کرنے لگا

## تفسیرِ قولہٖ تعالیٰ یٰجِبَالُ اَوِّبِیْ مَعَہٗ وَالطَّیْرَ

اللہ تعالیٰ کے قول "اے پہاڑو اور پرندو اُس کے ساتھ جوابی بنو" کی تفسیر

رُوئے داؤدؑ از فرش تاباں شدہ — کوہہا اندر پئیش نالاں شدہ
(حضرت) داؤدؑ کا چہرہ اُس (اللہ) کی شان سے روشن ہوا — پہاڑ اُن کے پیچھے روئے

کوہ با داؤدؑ گشتہ ہمرہے — ہر دو مطرب مستِ درِ عشقِ شہے
پہاڑ (حضرت) داؤدؑ کے ساتھی بنے — دونوں گانے والے شاہ کے عشق میں مست تھے

یٰجِبَالُ اَوِّبِیْ امر آمدہ — ہر دو ہم آواز و ہم پردہ شدہ
اے پہاڑو! جوابی بنو، کا حکم آیا — دونوں ہم آواز اور ہم ساز ہو گئے

گفت داؤدا تو ہجرت دیدۂ — بہرِ من از ہمدماں ببریدۂ
(اللہ نے) فرمایا اے داؤدؑ تو نے ہجر دیکھا ہے — میرے لئے تو ساتھیوں سے کٹا ہوا ہے

اے غریبِ فردِ بے مونس شدہ — آتشِ شوق از دلت شعلہ زدہ
اے اکیلے مسافر! تو بے یار بنا ہے — تیرے دل سے شوق کی آگ بھڑکی ہے

مطرباں خواہی و قوال و ندیم — کوہہا پیشت آرد آں قدیم
تو گویے، اور قوال اور ہم مجلس چاہتا ہے — وہ قدیم (اللہ) تیرے سامنے پہاڑوں کو لاتا ہے

تا کہ قوالی و سرنائی کنند — جملہ پیشت بادپیمائی کنند
تاکہ وہ (تیرے لئے) قوالی اور شہنائی بجائیں — سب تیرے سامنے نغمہ سرائی کریں

تا بدانی نالہ چوں کہ را رواست — بے لب و دنداں ولی را نالہاست
تاکہ تو سمجھ لے کہ جب پہاڑ کا نالہ ہو سکتا ہے — تو ولی کے نالے بغیر ہونٹ اور دانتوں کے ہیں

نغمۂ اجزائے آں صافی جسد — ہر شبے در گوشِ حِسّش میرسد
اُس صاف جسم کے اجزاء کا نغمہ — ہر رات کو اُس کے حِس کے کان میں پہنچتا ہے

ہمنشیناں نشنوند او بشنود — اے خنک جاں کو بغیبش بگرود
ہمنشین نہیں سنتے، وہ سنتا ہے — وہ جان قابلِ مبارکباد ہے جو اُسکی نادیدہ باتوں کی گرویدہ ہو

۱ دیدہا۔ اُن کے باطنی اوصاف ایسے ہیں کہ اُن کی گرد بھی آنکھوں کو روشن کر دیتی ہے اور اُن کی ہمت مردانہ پہاڑوں کو ہلا دیتی ہے۔ چوں۔ حضرت موسیٰؑ کے قدوم میمنت لزوم سے کوہِ طور رقص کرنے لگا تھا۔ یاجبال۔ حضرت داؤدؑ کے بارے میں پہاڑوں اور پرندوں کو حکم ہوا تھا کہ وہ اُن کے ہم نغمہ بنیں۔

۲ ہر دو۔ حضرت داؤدؑ اور پہاڑ اللہ کے عشق میں ہم نغمہ بن گئے تھے۔ پردہ۔ راگ۔ گفت۔ حضرت حق تعالیٰ نے حضرت داؤدؑ سے فرمایا تھا تو میرے فراق میں مبتلا ہے اور دوستوں سے جُدا ہے۔

۳ مطرباں۔ فراق کا غم دور کرنے کے لئے محفل اور قوالی کی ضرورت ہے لہٰذا میں پہاڑوں میں یہ کیفیت پیدا کئے دیتا ہوں۔ سرنائی۔ سورنائی یعنی خوشی کی نے، شہنائی۔ بادپیمائی چونکہ مزامیر میں پھونک سے آواز پیدا ہوتی ہے لہٰذا اُس کے بجانے کو بادپیمائی کہا جاتا ہے۔ تابدانی۔ پہاڑوں کو نالے میں مبتلا کرنے میں یہ بھی حکمت ہے کہ تم یہ سمجھ لو کہ بے لب و دنداں بھی نالہ ہوتا ہے جو اولیا کرتے ہیں۔ نغمہ۔ اولیاء کے دل کے نالوں کو اُنکے کان سنتے ہیں تم نہیں سن سکتے لیکن اُن کی اِس کیفیت پر یقین کرنا

بقیہ حاشیہ

بنگرد[1] در نفسِ خود صد گفتگو ۔۔۔ ہمنشینِ او نبردہ ہیچ بو
وہ اپنے نفس میں سیکڑوں گفتگوئیں دیکھتا ہے ۔۔۔ (اور) اُس کے ہمنشین کو کچھ پتہ نہیں ہے

صد سوال و صد جواب اندر دلت ۔۔۔ میرسد از لامکاں تا منزلت
تیرے دل میں سیکڑوں سوال اور سیکڑوں جواب ۔۔۔ لامکان سے تیرے مقام تک پہنچتے ہیں

بشنوی تو نشنود زاں گوشہا ۔۔۔ گر بنزدیکِ تو آرد گوش را
تو سنتا ہے، وہ اُن کانوں سے نہیں سنتا ۔۔۔ اگرچہ وہ کانوں کو تیرے قریب لے آئے

گیرم اے کر خود تو آں را نشنوی ۔۔۔ چوں مثالش دیدۂ چوں نگروی
اے بہرے! میں مانتا ہوں تو اُسکو نہیں سنتا ہے ۔۔۔ جب تو نے اُسکی ایک مثال دیکھ لی گرویدہ کیوں نہیں ہوتا

## جوابِ طعنہ زنندہ بر مثنوی از قصورِ فہمِ خود

اپنی سمجھ کی کوتاہی کی وجہ سے مثنوی پر اعتراض کرنے والوں کا جواب

اے سگِ طاعن تو عو عو[2] میکنی ۔۔۔ طعنِ قرآں را بروں شومی کنی
اے طعنہ دینے والے کتے! تو بھوں بھوں کرتا ہے ۔۔۔ قرآن پر طعنہ کے لئے راستہ بناتا ہے

ایں نہ آں شیر است کز وے جاں بری ۔۔۔ یا ز پنجۂ قہرِ او ایماں بری
یہ وہ شیر نہیں ہے جس سے تو جان بچا سکے ۔۔۔ یا اُس کے غضب کے پنجہ سے ایمان کو بچا سکے

تا قیامت میزند قرآں ندا ۔۔۔ اے گروہِ جہل را گشتہ فدا
قیامت تک کے لئے قرآن آواز دے رہا ہے ۔۔۔ اے نادانی پر فدا، گروہ!

مر مرا افسانہ می پنداشتید ۔۔۔ تخمِ طعن و کافری می کاشتید
تم نے مجھے ایک افسانہ سمجھا ۔۔۔ طعنے اور کفر کا بیج بو رہا ہے

خود بدیدید آنکہ طعنہ می زدید ۔۔۔ کہ شما فانی و افسانہ بدید
تم جو طعنہ زنی کرتے تھے تم نے خود دیکھ لیا ۔۔۔ کہ تم خود فنا ہونے والے اور افسانہ بن گئے

من[3] کلامِ حقم و قائم بذات ۔۔۔ قوتِ جانِ جان و یاقوتِ زکات
میں اللہ کا کلام اور (اللہ کی) ذات سے قائم ہوں ۔۔۔ روح کی روح کی غذا اور پاک یاقوت ہوں

نورِ خورشیدم فتادہ بر شما ۔۔۔ لیک از خورشید ناگشتہ جدا
میں سورج کا نور ہوں، جو تم پر پڑ رہا ہے ۔۔۔ لیکن سورج سے جدا نہیں ہوا ہے

نک منم ینبوعِ آں آبِ حیات ۔۔۔ تا رہانم عاشقاں را زیں ممات
یہ میں، اس آبِ حیات کا چشمہ ہوں ۔۔۔ تاکہ عاشقوں کو اس موت سے نجات دیدوں

---

[1] بنگرد۔ اولیاء کے روحانی مکالمات جاری رہتے ہیں۔ پاس بیٹھنے والے اُن سے بے خبر رہتے ہیں۔ لامکاں۔ عالم غیب۔ زاں گوشہا۔ روحانی مکالمہ حسی کانوں سے نہیں سنا جا سکتا۔ گیرم۔ عوام بہرے ہیں جو اُن کو نہیں سنتے ہیں لیکن جبکہ وہ مختلف کرامات دیکھ چکے ہیں تو اُن کو اُن کا معتقد ہو جانا چاہیے۔

[2] عو عو۔ کتے کے بھونکنے کی آواز۔ طعنِ قرآں۔ یعنی مثنوی جو کہ بزبان پہلوی قرآن ہے اُس پر اعتراض دراصل قرآن پر اعتراض ہے لیکن براہِ راست قرآن پر اعتراض کرنے کی ہمت نہیں اسلئے بجائے اس کی یہ صورت اختیار کی گئی ہے کہ مثنوی پر اعتراضات کئے جائیں۔ برتھی شو بگسل، گریزگاہ۔ اِتی۔ لیکن قرآن پر اعتراض کرنا آسان بات نہیں ہے یہ سر بسر کفر ہے۔ تا قیامت۔ قیامت تک یعنی قرآن کا اعلان ہے کہ قرآن کو افسانہ اور اساطیر کہنے والے خود تباہ و برباد ہونگے اور اُن کا وجود خود افسانہ بنکر رہ جائے گا۔

[3] من حق۔ کلام اللہ کی ذاتی صفت ہے جو ذاتِ باری کے ساتھ قائم ہے۔ نورِ خورشید۔ ذاتِ خداوندی بمنزلہ سورج کے اور صفات بمنزلہ نور کے ہیں جو سورج کی ذات کے ساتھ قائم ہیں۔ ینبوع۔ چشمہ یعنی قرآن آبِ حیات کا ایسا سرچشمہ ہے کہ جو اس سے سیراب ہو جائیگا

گر چُنیاں گند، از تاں نیگختے — جُرعۂ بر گورِ تاں حق ریختے
اگر تمہاری حرص ایسی گندگی، نہ اچھالتی — (اللہ تعالیٰ) تمہاری قبر پر ایک گھونٹ بہا دیتا

نے بگیرم گفت و پندِ آں حکیم — دل نگردانم بہرِ طعنِ سقیم
نہیں! میں اُس دانا کا قول اور نصیحت اختیار کرتا ہوں — ہر کمزور طعنے کی وجہ سے دل نہیں پھیرتا ہوں

## مثل زدن در رمیدن کُرۂ اسپ از خوردنِ آب بسببِ شخولیدنِ سائیساں

سائیسوں کے سیٹی بجانے سے گھوڑے کے بچھیرے کے پانی سے بھڑک جانے کی مثال دینا

آنکہ فرمودست او اندر خطاب — کُرّہ و مادر ہمی خوردند آب
جو گفتگو میں انھوں نے فرمایا — بچھیرا اور ماں پانی پی رہے تھے

می شخولیدند ہر دم آں نفر — بہرِ اسپاں کہ ہلا زیں آب خور
وہ جماعت ہر وقت سیٹی بجا رہی تھی — گھوڑوں کے لئے، کہ پانی کی طرف متوجہ رہو

آں شخولیدن بکُرّہ می رسید — سر ہمی برداشت وز خود می رمید
وہ سیٹی بجانا بچھیرے کو پہنچتا تھا — (وہ) سر اُٹھا لیتا تھا اور خود بخود بھاگتا تھا

مادرش پُرسید کاے کُرّہ چرا — می رمی ہر ساعتے زیں استقا
اُس کی ماں نے دریافت کیا اے بچھیرے! کیوں — تو پانی پینے سے ہر وقت بھاگتا ہے؟

گفت کُرّہ می شخولند ایں گروہ — ز اتفاقِ بانگِ شاں دارم شکوہ
بچھیرے نے کہا، یہ لوگ سیٹی بجاتے ہیں — مجھے ان کی آواز کے اکٹھا ہونے سے ڈر لگتا ہے

پس دلم می لرزد از جا می رود — ز اتفاقِ نعرہ خوفم می رسد
تو میرا دل لرزتا ہے، بے قابو ہو جاتا ہے — اُن کے نعروں کے ملنے سے مجھے ڈر لگتا ہے

گفت مادر تا جہاں بودست ایں — کار افزایاں بُدند اندر زمیں
ماں نے کہا، جب سے یہ دنیا (ایسی) ہے — فضول کام کرنے والے زمین میں ہوئے ہیں

ہیں تو کارِ خویش کن اے ارجمند — زود کایشاں ریشِ خود بر می کنند
اے اقبال مند! خبردار تو اپنا کام کر — عنقریب وہ خود اپنی داڑھی نوچیں گے

وقت تنگ و میرود آبِ فراخ — پیش از اں کز ہجر گردی شاخ شاخ
وقت تنگ ہے اور پانی تیزی سے جا رہا ہے — اِس سے پہلے کہ فراق میں تیرا جوڑ جوڑ (جدا) ہو جائے

---

۵۱ گر چُنیاں۔ اگر منکرین قرآن پر اعتراض نہ کرتے تو اُنکی قبروں پر بھی رحمت کا نزول ہوتا۔ آگے۔ اب مولانا فرماتے ہیں کہ معترضین کے اعتراضات سے میں مثنوی لکھنا بند نہ کروں گا اور نہ اُنکی طرف توجہ دونگا۔ مثل۔ بچھیرے کو اُسکی ماں نے سمجھایا تھا کہ سیٹیوں سے نہ بدک پانی پینے میں مشغول رہ اِسی طرح میں اعتراضات سے قطع نظر کر کے اپنے کام میں لگا رہوں گا۔ آں یعنی حکیم سنائی غزنوی۔

۵۲ کُرّہ۔ بچھیرا جس پر سواری نہ کی جاتی ہو۔ شخولیدن سیٹی بجانا۔ بہر اسپاں۔ سائیس گھوڑوں کو پانی پلاتے وقت سیٹی بجاتے ہیں تاکہ وہ پانی پینے میں مشغول رہیں۔ آں یعنی سیٹی بجانے سے بچھیرا چونک کر پانی سے بھاگتا تھا۔ استقا۔ سیرابی حاصل کرنا۔

۵۳ کار افزا۔ کام کو پھیلاوے میں ڈالنے والے۔ بیکار کام کرنے والے۔ ریش کندن۔ اپنا نقصان کرنا، شرمندہ ہونا۔ آب فراخ۔ یعنی زندگی کی نہر۔ ہجر۔ یعنی موت کی وجہ سے تیرا جوڑ جوڑ جُدا ہو جائے۔

شہرہ کاریزے ست پُر آبِ حیات [1] — آب کش تا بر دہد از تو نبات
آبِ حیات سے بھری مشہور نہر ہے — پانی ڈال تاکہ تیرے پودے پھل دیں

آبِ خضرؑ از جوئے نُطقِ اولیا — می خوریم اے تشنۂ غافل بیا
اولیاء کی گفتگو کی نہر سے، خضر والا پانی — ہم پیتے ہیں، اے غافل پیاسے! آ جا

گر نہ بینی آب کورانہ بفن — سُوئے جو آور سبُو در جوئے زن
اگر تو اندھے پن سے پانی کو نہیں دیکھتا تدبیر کیساتھ — ٹھلیا نہر کی جانب لا (اور) نہر میں ڈبو دے

چوں شنیدی کاندریں جو آب ہست — کور را تقلید باید کار بست
جب تو نے سُن لیا، کہ اِس نہر میں پانی ہے — اندھے کو تقلید کو کام میں لانا چاہیئے

جُو فرو بر مُشک آب اندیش را — تا گراں بینی تو مُشک خویش را
پانی میں مشک کرنیوالی مشک کو نہر میں ڈبو دے — تاکہ تو اپنی مشک کو بھاری دیکھے

چوں گراں دیدی شوی مُستدِل — رَست از تقلیدِ خشک آں گاہ دل
جب تو بھاری دیکھے گا تو صاحب دلیل بنجائیگا — اُس وقت دل خشک تقلید سے نجات پا جائیگا

گر نہ بیند [2] کور آبِ جو عیاں — لیک داند چوں سبُو بیند گراں
اگرچہ اندھا نہر کے پانی کا مشاہدہ نہیں کرتا ہے — لیکن سمجھ لیتا ہے، جب ٹھلیا کو بھاری دیکھتا ہے

کہ ز جُو اندر سبُو آبے برفت — کایں سبک بُود و گراں شد ز آب زفت
کیونکہ نہر سے، ٹھلیا میں پانی پہنچ گیا — اس لئے کہ یہ ہلکی تھی، بھاری پانی سے بھاری ہو گئی

زانکہ ہر بادے مرا در می رُبُود — باد می نربایدم ثقلم فزود
کیونکہ ہر ہوا مجھے بہلا دیتی تھی — (اب) ہوا مجھے نہیں پھسلاتی ہے میرا بوجھ بڑھ گیا

مر سفیہاں را رُباید ہر ہوا — زانکہ نبُود شاں گرانی و قوی
بیوقوفوں کو ہر ہوا پھسلا دیتی ہے — کیونکہ اُن میں بھاری پن اور اچھی قوتیں نہیں ہوتی ہیں

کشتیِ [3] بے لنگر آمد مردِ شر — کہ ز بادِ کژ نیابد اُو حذر
شریر آدمی، بے لنگر کی کشتی ہے — کہ مخالف ہوا سے اُس کا بچاؤ نہیں ہوتا ہے

لنگرِ عقل ست عاقل را اماں — لنگرے دریوزہ کُن از عاقلاں
عقلمند کے لئے عقل کا لنگر (باعث) امن ہے — عقلمندوں سے لنگر مانگ لے

اُو مددہائے خرد چوں در ربُود — از خزینہ دُرِّ آں دریائے جُود
جب وہ عقل کی مددیں حاصل کر لیتا ہے — اُس سخاوت کے دریا کے موتیوں کے خزانے

---

[1] کاریز۔ بوزن خالیز پانی کی نالی کو کہتے ہیں جو اس طرح بنائی جاتی تھی کہ زمین میں سے پانی اِس کے ذریعے سے سطح زمین پر بہنے لگتا تھا اور باغوں اور کھیتوں کو سیراب کرتا تھا یہاں کاریز سے شیخ اور بزرگ مراد ہے۔ آبِ خضرؑ یعنی آبِ حیات۔ گر نہ بینی۔ اگر تجھے اُس ولی کی کوئی کرامت نظر نہیں آتی ہے تو بے دیکھے ہی تعلق پیدا کر لے پھر تجھے اُسکی بزرگی کا یقین آ جائیگا۔ اگر اندھے کو نہر کا پانی نظر نہ آئے تو اُس کو چاہیئے کہ اُس نہر میں ٹھلیا ڈبو کر دیکھے پانی سے بھر جائے گی تو پانی کے ہونے کا یقین آ جائیگا۔ از تقلید۔ پہلے تو اُس کا عمل محض دیکھا دیکھی تھا اب اُس کے دل کو یقین حاصل ہو جائیگا۔

[2] گر نہ بیند۔ اندھے کو ٹھلیا بھر جانے سے پانی کا یقین ہو جائے گا۔ زانکہ۔ اِس کو اپنا بھاری پن اور اپنی مشک کا بھرا ہوا ہونا اُس وقت معلوم ہوگا جب وہ دیکھے گا کہ نفسانی ہوا اُس کو نہیں اُڑا سکتی اور وہ بھاری بھرکم بنگیا۔ مر سفیہاں۔ جو لوگ بیوقوف ہیں اور بزرگوں سے فیضیاب نہیں ہیں اُنکی ٹھلیا ہلکی ہوتی ہے خواہش کی ہوا اُنکو اُڑائے پھرتی ہے۔

[3] کشتی۔ شیخ کا تعلق کشتی کے لنگر کی طرح ہے جو کشتی کو بادِ مخالف کیساتھ بہجانے سے روکتا ہے۔ از عاقلاں۔ چونکہ تجھ میں عقل کا لنگر نہیں ہے تو بزرگوں کی عقل

زیںؔ[1] چنیں امدادِ دل پُرفن شوَد — بجہد از دل چشم ہم روشن شوَد
اِس طرح کی مدد سے دل صاحبِ تدبیر ہوجاتا ہے — دل سے (آگے) بڑھتا ہے آنکھیں بھی روشن ہوجاتی ہیں

زانکہ نورُ از دل بریں دیدہ نشست — تا چو دل شُد دیدہ تو عاطل ست
کیونکہ نور دل سے اِن آنکھوں میں آتا ہے — جب دل ضائع ہوگیا، تیری آنکھ بیکار ہے

دل چو بَر انوارِ عقلی بر زنَد — زاں نصیبے ہم بدو دیدہ دہَد
جب دل عقلی نوروں پر قابو پالیتا ہے — وہ دونوں آنکھوں کو بھی اُس سے حصہ دیتا ہے

پس بدَاں کابِ مبارک ز آسماں — وحیِ دلہا باشد و صدقِ بیاں
پھر جان لے کہ آسمان سے بابرکت پانی — دلوں کی وحی اور بیان کی سچائی بنتا ہے

ما چو آں کُرّہ، ہم آبِ جُو خوریم — سُوئے آں وسواسِ طاعن ننگریم
ہم بھی اُس بچھیرے کی طرح نہر کا پانی پئیں گے — اِس طعنہ دینے والوں کے وسوسوں کی طرف نظر نہ کریں گے

پیروِؔ[2] پیغمبرانی رہ سپَر — طعنۂ خلقاں ہمہ بادی شمَر
تو پیغمبروں کا پیرو ہے، راستہ طے کر — لوگوں کے طعنہ کو بالکل ہوائی سمجھ

آں خداونداں کہ رہ طے کردہ اند — گوش با بانگِ سگاں کے کردہ اند
جن آقاؤں نے راستہ طے کیا ہے — انھوں نے کتوں کے بھونکنے پر کب کان دھرا ہے؟

باز گو کاں پاکباز و شیر مرد — اندراں مسجد چہ بنمودش چہ کرد
پھر بتا اُس پاکباز اور شیر مرد کو — اُس مسجد میں کیا نظر آیا، اُس نے کیا کیا؟

## بقیۂ قصۂ مہمان و مسجدِ مہمان کُش

مہمان اور مہمان کو قتل کرنیوالی مسجد کے قصے کا بقیہ

خُفتہؔ[3] در مسجد خود اُو را خواب کو — مردِ غرقہ گشتہ چوں خسپد بجُو
وہ مسجد میں لیٹ گیا، اُس کو نیند کہاں — ڈوبا ہوا انسان، نہر میں کیسے سوئے

خوابِ مُرغ و ماہیاں باشد ہمے — عاشقاں را زیرِ غرقابِ غمے
پرندوں اور مچھلیوں کی نیند ہوتی ہے — عاشقوں کے لئے غم کے ڈباؤ پانی میں

نیم شب آواز باہولے رسید — کایم آیم بر سرت اے مُستفید
آدھی رات کو خوفناک آواز آئی — اے فائدہ مند! میں آتا ہوں میں آتا ہوں تیرے سر پر

پنج کرّت ایں چنیں آوازِ سخت — می رسیدُ دل ہمی شُد لخت لخت
اِس طرح کی سخت آواز پانچ مرتبہ — آئی اور دل ٹکڑے ٹکڑے ہوا جاتا تھا

---

[1] زیں چنیں۔ یہ مدد پہلے دل کو حاصل ہوتی ہے پھر اُس سے آنکھیں مُستفید ہوتی ہیں۔ زانکہ۔ نورِ حسی اور نورِ باطنی کا اصالۃً تعلق دل سے ہوتا ہے اُس سے آنکھ میں منتقل ہوتا ہے اِس لئے جب حرکتِ قلب بند ہوجاتی ہے تو آنکھوں کی روشنی بھی ختم ہوجاتی ہے۔ پس بداں۔ تجلیاتِ رب کا نزول دل پر ہوتا ہے۔ ما چو۔ جبکہ آسمانی پانی کا نزول دل پر ہوتا ہے تو ہمیں اُس بچھیرے کی طرح پانی پینے میں لگا رہنا چاہیے اور مُعترضین کی سیٹیوں سے نہ بدکنا چاہیے۔

[2] پیرو۔ سالک پیغمبروں کا پیرو ہے تو جس طرح پیغمبروں نے طعنہ زنی کی وجہ سے اپنا کام نہیں چھوڑا سالک کو بھی نہ چھوڑنا چاہیے۔ بانگِ سگاں۔ یعنی مخالفوں کے اعتراضات۔

[3] خفتہ۔ یعنی وہ عاشق مسجد میں لیٹ گیا لیکن اُس کو نیند نہ آئی اِس لئے کہ وہ عشق میں ڈوبا ہوا تھا اور ڈوبے ہوئے کو نیند سے کیا واسطہ۔ خواب۔ عاشق کی نیند تو اِسی طرح کی ہے جیسے اُڑتے پرندے کی یا تیرتی مچھلی کی۔ مُستفید۔ فائدہ اٹھانے والا۔

## تفسیر آیۂ وَاَجْلِبْ عَلَيْهِمْ بِخَيْلِكَ وَرَجِلِكَ وَشَارِكْهُمْ فِي

اس آیت کی تفسیر اور اُن پر اپنے سوار اور پیادے چڑھا اور اُن کے ساتھ ساجھا کر

## الْاَمْوَالِ وَالْاَوْلَادِ وَعِدْهُمْ وَمَا يَعِدُهُمُ الشَّيْطَانُ اِلَّا غُرُورًا

مالوں میں اور اولاد میں اور اُن سے وعدہ کر اور نہیں وعدہ کرتا ہے اُن سے شیطان مگر دھوکے کا

توچو عزمِ دیں کنی بااجتہاد ۔۔۔ دیو بانگت برزند اندر نہاد
جب تو کوشش سے دین کا قصد کرتا ہے ۔۔۔ جسم کے اندر سے شیطان تجھ آواز دیتا ہے

کہ مرو زاں سو بیندیش اے غوی ۔۔۔ کہ اسیرِ رنج و درویشی شوی
کہ اے گمراہ! اس طرف نہ جا، سوچ لے ۔۔۔ کہ تو تکلیف اور افلاس کا قیدی بن جائیگا

بینوا گردی زیاراں وابری ۔۔۔ خوار گردی و پشیمانی خوری
تو مفلس بن جائے گا، یاروں سے چھوٹ جائیگا ۔۔۔ ذلیل ہو جائے گا اور پریشانی اُٹھائے گا

تو زبیمِ بانگِ آں دیوِ لعیں ۔۔۔ ²واگریزی در ضلالت از یقیں
تو اُس ملعون شیطان کی آواز کے ڈر سے ۔۔۔ یقین سے گمراہی میں لوٹ جاتا ہے

کہ ہلا فردا و پس فردا مراست ۔۔۔ راہِ دیں پویم کہ مہلت پیش ماست
کہ ہاں کل، اور پرسوں میرے لئے ہے ۔۔۔ دین کے راستہ پر دوڑ پڑونگا کیونکہ مہلت ہمارے سامنے ہے

مرگ را بینی کہ اُو از چپ و راست ۔۔۔ می کشد ہمسایہ را تا بانگ خاست
تو موت کو دیکھتا ہے، کہ وہ بائیں دائیں سے ۔۔۔ پڑوسی کو کھینچ رہی ہے حتیٰ کہ آواز بلند ہوئی

باز عزمِ دیں کنی از بیم جاں ۔۔۔ مُردہ سازی خویشتن را یک زماں
جان کے ڈر سے تو پھر دین کا ارادہ کرتا ہے ۔۔۔ تھوڑی دیر کے لئے اپنے آپ کو مُردہ بنا لیتا ہے

پس سلاح از علم سازی و حِکم ۔۔۔ کہ من از خوفے نیارم پائے کم
پھر تو علم اور حکمتوں کے ہتھیار باندھتا ہے ۔۔۔ کہ میں ڈر کی وجہ سے سست رفتار نہ رہوں گا

³باز بانگے برزند بر تو زمکر ۔۔۔ کہ بترس و باز گرد از تیغ فقر
وہ پھر مکاری سے تجھے پکارتا ہے ۔۔۔ کہ افلاس کی تلوار سے ڈر، اور باز آ جا

باز بگریزی زراہِ روشنی ۔۔۔ آں سلاحِ علم و فن را افگنی
پھر تو نور کے راستے سے واپس بھاگ پڑتا ہے ۔۔۔ علم اور فن کے ہتھیار پھینک دیتا ہے

سالہا اُو را ببانگے بندہ ۔۔۔ در چنیں ظلمت نمد افگندہ
تو آواز کی وجہ سے سالوں سے اُس کا غلام بنا ہوا ہے ۔۔۔ ایسی ہی تاریکی میں تو مقیم ہے

---

۱ـ تفسیر: غیبی آواز نے اُس مہمان کو صرف ڈرایا اور اُس کا ڈرنا غیر واقعی تھا اسی طرح شیطان سالک کو ڈراتا ہے جو محض دھمکی ہوتی ہے آئندہ اشعار میں اِس کی تفصیل ہوگی۔ ترجمہ: جب انسان دینداری اختیار کرنے کا عزم کرتا ہے تو شیطان اُس کو فقر و فاقہ سے ڈراتا ہے۔ بینوا۔ دین کے کاموں میں لگے گا تو کمائی سے محروم ہو کر مفلس بن جائیگا، مفلس کا نہ کوئی دوست ہوتا ہے اور نہ کوئی مددگار لہٰذا پشیمان اور ذلیل بن جاتا ہے۔

۲ـ واگریزی۔ دینداری کا ارادہ کرنے والا گمراہی کی طرف لوٹ پڑتا ہے اور دنیا میں لگ جاتا ہے۔ کہ ہلا۔ اور دل میں سوچنے لگتا ہے کہ نیکی کرنے کا بہت وقت ہے آئندہ کیا کریگا۔ مرگ۔ پڑوسی کی موت سے کچھ تنبیہ ہوتی ہے اور پھر دین کی طرف دوڑتا ہے اور علم و حکمت سے کام لیکر کہتا ہے کہ میں فقر کے خوف سے دین سے منھ نہ موڑوں گا۔

۳ـ باز۔ شیطان پھر اُس کو دھوکے دیتا ہے۔ باز بگریزی۔ انسان پھر اُس کے دھوکے میں آکر دین سے منھ موڑتا ہے۔ سالہا۔ سالہا سال انسان اسی کشمکش میں گذار دیتا ہے اور معصیت کی تاریکی میں بسر کرتا ہے۔

هیبتِ[1] بانگِ شیاطیں خلق را
شیطانوں کی آواز کے ڈر نے مخلوق کو

بند کردست و گرفتہ حلق را
باندھ دیا ہے، اور گلا دبا دیا ہے

تا چناں نومید شد جانشاں ز نور
یہاں تک کہ نورِ الٰہی سے اُن کی جان اس طرح نا اُمید ہو گئی ہے

کہ روانِ کافراں ز اہلِ قبور
جس طرح کہ مُردہ کافروں کی جان

ایں شکوہِ بانگِ آں ملعوں بود
یہ اُس ملعون کی آواز کا دبدبہ ہے

ہیبتِ بانگِ خدائی چوں بود
تو خدائی آواز کی ہیبت کیا ہو گی؟

ہیبتِ باز ست بر کبکِ نجیب
باز کا خوف شریف چکور کو ہے

مر مگس را نیست زاں ہیبت نصیب
اس ہیبت میں مکھی کا حصہ نہیں ہے

زانکہ[2] نبود باز صیادِ مگس
کیونکہ باز، مکھی کا شکاری نہیں ہوتا

عنکبوتاں می مگس گیرند و بس
مکڑیاں صرف مکھی پکڑتی ہیں

عنکبوتِ دیو بر چوں تو ذباب
شیطان کی مکڑی تجھ جیسی مکھی پر

کرّ و فر دارد نہ بر کبک و عقاب
دبدبہ رکھتی ہے نہ کہ چکور اور شاہین پر

بانگِ دیواں گلہ بانِ اشقیاست
شیطانوں کی آواز، بدبختوں کی گلہ بان ہے

بانگِ سلطاں پاسبانِ اولیاست
شاہ کی آواز، اولیاء کی محافظ ہے

تا نیامیزد بہم بینا و کور
تاکہ بینا اور نابینا آپس میں نہ مل جائیں

قطرہ از بحرِ خوش با بحرِ شور
میٹھے سمندر کا قطرہ کھارے سمندر سے

## رسیدن[3] بانگِ طلسم نیم شب مہمانِ مسجد را

مسجد کے مہمان کو آدھی رات کے وقت جادو کی آواز کا پہنچنا

بشنو اکنوں قصۂ آں بانگِ سخت
اب اُس سخت آواز کا قصہ سُن

کہ نرفت از جا بداں آں نیک بخت
اُس سے وہ نیک بخت جگہ سے نہ ہلا

گفت چوں ترسم چو ہست ایں طبلِ عید
اُس نے کہا میں کیوں ڈروں جبکہ یہ عید کا نقارہ ہے

تا دُہل ترسد کہ زخم او را رسید
ڈھول ڈرے کیونکہ چوٹ اُس پر پڑتی ہے

اے دُہلہائے تہیِ بے قلوب
اے خالی ڈھولو، بے دِلو!

قسمتاں از عیدِ جاں شد زخمِ چوب
جان کی عید میں سے تمہارا حصہ لکڑی کی چوٹ ہے

---

[1] ہیبت۔ شیطانی آواز نہ دین کی راہ پر چلنے دیتی ہے نہ غذاء روحانی کمانے دیتی ہے۔ تا چناں۔ اُن کی روحوں پر ایسی ہی مایوسی طاری ہے جیسی کہ کافروں کی رُوحوں پر مرنے کے بعد طاری ہو گی۔ ایں۔ شیطانی آواز کے جب یہ اثرات ہیں تو خدائی آواز کے اثرات اس سے بہت بڑھے ہوئے ہوں گے۔ ہیبت۔ خدائی آواز اگرچہ شیطانی آواز سے بڑھی ہوئی ہے لیکن تم پر اُس کے اثرات اس لئے مرتب نہیں ہوتے کہ تم اُس کے اہل نہیں ہو جس طرح کہ باز کی آواز کی ہیبت لامحالہ مکڑی کی آواز کی ہیبت سے بڑھی ہوئی ہے لیکن مکھی اُس سے متاثر نہیں ہے۔

[2] زانکہ اگر تم خدائی آواز کے اہل ہوتے تو لامحالہ اُس سے متاثر ہوتے جس طرح کہ کبک اُس کی آواز سے متاثر ہوتی ہے مکھی چونکہ باز کا شکار نہیں ہے لہٰذا وہ متاثر نہیں ہوتی ہے۔ عنکبوت۔ تم خود بمنزلہ مکھی کے ہو اس لئے مکڑی (شیطان) کی آواز تم پر اثر انداز ہے۔ بانگِ شیطان۔ خدائی آواز کے اہل اولیاء اللہ ہیں لہٰذا اُن پر وہ اثر انداز ہے، مکڑی (شیطان) کی آواز کا اُن پر کوئی اثر نہیں ہے اسی لئے قرآن میں شیطان کو خطاب کر کے فرمایا گیا ہے۔ اِنَّ عِبَادِیْ لَیْسَ لَکَ عَلَیْهِمْ سُلْطَانٌ بیشک میرے بندوں پر تیرا کوئی دبدبہ نہیں ہے۔

تا نیامیزد۔ یہ امتیاز اسی لئے رکھا گیا ہے کہ اولیاء اللہ اور غیر اولیاء اللہ باہمی ممتاز رہیں ——— [3] رسیدن۔ خدائی اور شیطانی آواز کے اثرات کے بیان کے بعد اب اس آواز کا ذکر کرتے ہیں جو مہمان نے مسجد میں سُنی۔ اُس آواز نے اُس کو خوفزدہ نہ کیا۔ طبلِ عید۔ موت کی علامات اہل اللہ کیلئے خوشی کا سبب ہیں۔ دُہل۔ ڈھول یعنی اہلِ دنیا جو نورِ باطن سے خالی ہیں۔ عیدِ جاں۔ یعنی موت جو اہل اللہ کی خوشی کا باعث ہے وہ اہلِ دنیا کے لئے تکلیف کا سبب ہے۔

شُد قیامت عید و بیدیناں دُہل
قیامت عید ہے اور بے دین ڈھول ہیں

ما چو اہلِ عید[1] خنداں ہمچو گُل
ہم چونکہ عید والے ہیں پھول کی طرح مسکرا رہے ہیں

بشنو اکنوں ایں دُہل چوں بانگ زد
اب سن! اس ڈھول نے جب آواز دی

دیگِ دولت با چگونہ می پزد
دولت کی خوب بھری دیگ کس طرح پکتی ہے

چونکہ بشنود آں دُہل آں مردِ دید
جب اس ڈھول کو اس دیدہ ور نے سنا

گفت چوں ترسد دلم از طبلِ عید
اس نے کہا میرا دل عید کے نقارے سے کیوں ڈرے

گفت با خود ہیں ملرزاں دل کزیں
اس نے اپنے آپ سے کہا خبردار! دل کو نہ لرزا کیونکہ اس سے

مُردِ جانِ بددلانِ بے یقیں
بے یقین، بزدلوں کی جان مری ہے

وقت آں آمد کہ حیدر وار من
وہ وقت آگیا ہے کہ میں حیدرؓ کی طرح

مُلک گیرم یا بپردازم بدن
ملک فتح کروں، یا جسم کو خالی کردوں

بر جہید و بانگ بر زد کاے کیا
وہ کودا اور چیخا، اے پہلوان!

حاضرم اینک اگر مردی بیا
میں حاضر ہوں، اگر تو بہادر ہے آجا

در زماں[2] بشکست ز آواز آں طلسم
وہ طلسم، آواز سے فوراً ٹوٹ گیا

زر ہمی ریزید ہر سُو قسم قسم
طرح طرح کا سونا ہر طرف بکھرنے لگا

ریخت چنداں زر کہ ترسید آں پسر
اس قدر سونا بہا، کہ وہ لڑکا ڈرا

تا نگیرد زر ز پُری راہِ در
کہ سونا کثرت کی وجہ سے دروازے کا راستہ بند کردے

پُر شُد آں مسجد ز زر ہر جائگاہ
ہر جگہ سے وہ مسجد سونے سے بھر گئی

مردِ حیراں شد ز تقدیر الٰہ
(اللہ تعالیٰ) کی تقدیر سے مرد حیران ہوگیا

بعد ازاں برخاست آں شیرِ عنید
اس کے بعد وہ بہادر شیر اٹھا

تا سحر گہ زر بہ بیروں می کشید
(اور) صبح تک سونا باہر نکالتا رہا

دفن میکرد و ہمی آمد بزر
دفن کرتا اور سونا نکالتا

با جوال[3] و توبرہ بارِ دگر
تھیلے، اور توبرے سے دوبارہ

گنجہا بنہاد آں جانبازازاں
اس سے اس بہادر نے خزانے بھرے

کوری و ترسانی واپس خزاں
واپس بھاگنے والوں کے اندھے پن اور خوف کے لئے

ایں زرِ ظاہر بخاطر آمدست
یہ ظاہری سونا دل میں آیا ہے

در دلِ ہر کور دونِ زر پرست
ہر کمینے، زر پرست، اندھے کے دل میں

---

[1] اہلِ عید۔ عید کا نقارہ بجتا ہے تو عید منانے والے خوش ہوتے ہیں۔ یقینًا اس طلسم کے ڈھول نے جب خوفناک آواز دی تو اس دلی کو کس قدر خطرہ پہنچا۔ دیگِ دولت با۔ یعنی دیگِ دولت خور با۔ چگونہ۔ یعنی اہلِ عید کے لئے کس قسم کے کھانے تیار کرتی ہے۔ حیدر۔ حضرت علیؓ کا لقب ہے۔ حیدر وار یعنی بہادرانہ۔ کیا۔ پہلوان۔

[2] در زماں۔ اسی جوان کی آواز سے وہ طلسم ٹوٹ گیا اور زر پاشی شروع ہوگئی۔ ریخت۔ اتنا سونا برسا کہ اس کو دروازے کا راستہ بند ہوجانے کا خیال پیدا ہوگیا۔ عنید۔ اگر عند سے ہے تو بمعنی حاضر اور جھیلے ہے اور اگر عنود سے عنید ہے تو سرکش اور بہادر کے معنی ہیں۔

[3] جوال۔ بورا جس میں سامان بھر کر اونٹ پر لادا جاتا ہے۔ توبرہ۔ وہ تھیلا جس میں دانہ بھر کر گھوڑے کے منہ پر باندھ دیا جاتا ہے۔ کوری۔ یعنی بہرِ کوری است۔ اس قصہ میں جو سونا برسنے کی بات کہی ہے اس سے اہلِ ظاہر اور دنیادار زر پرست دنیاوی سونا سمجھے گا۔ حالانکہ اس سے مراد انوار و برکاتِ خداوندی ہیں۔

کودکاںؔ اسفالہا را بشکنند — نام زر بنہند و در دامن کنند

بچے، ٹھیکروں کو توڑتے ہیں — سونا کہتے ہیں، اور دامن میں کر لیتے ہیں

اندراں بازی چو گوئی نام زر — آں کند در خاطرِ کودک گذر

اس کھیل کود میں جب تو سونے کا نام لے گا — بچے کے خیال میں وہی آئے گا

بلؔ زرِ مضروبِ ضربِ ایزدی — کو نگردد کاسد آمد سرمدی

بلکہ خدائی ٹکسال کا ڈھلا ہوا سکہ — جو کھوٹا نہیں ہوتا ہے، دائمی ہے

آں زرے کیں زرازاں زرتاب یافت — گوہر و تابندگی و آب یافت

وہ سونا کہ اس سونے نے اس سے رونق حاصل کی — جوہر، اور چمک، اور رونق پائی ہے

آں زرے کہ دل ازو گردد غنی — غالب آید بر قمر در روشنی

وہ سونا کہ دل اس کی وجہ سے غنی ہے — روشنی میں، چاند پر غالب آجائے

شمعؔ بود آں مسجد و پروانہ او — خویشتن در باخت آں پروانہ خو

وہ مسجد شمع تھی، اور وہ پروانہ تھا — وہ پروانہ مزاج اپنی جان پر کھیل گیا

سوخت پرش را و لیکن ساختش — بس مبارک آمد آں انداختش

اس نے اس کے پر جلائے لیکن اسکو بنا دیا — اس کا جان پر کھیلنا بہت مبارک ہوا

ہمچو موسیٰ بود آں مسعود بخت — کاتشے دید او بسوئے آں درخت

وہ نیک بخت حضرت موسیٰؑ کی طرح تھا — کہ انھوں نے اس درخت کی جانب آگ دیکھی

چونؔ عنایتہا برو موفور بود — نار می پنداشت آں خود نور بود

چونکہ ان پر (خداوندی) عنایتیں بھرپور تھیں — وہ آگ سمجھ رہے تھے (حالانکہ) وہ خود نور تھا

مردِ حق را چوں بہ بینی اے پسر — تو گماں داری برو نارِ بشر

اے بیٹا! جب تو مردِ خدا کو دیکھتا ہے — تو اس پر انسانی آگ کا گمان کرتا ہے

تو ز خود می آئی واں در تو است — نار و خار و ظن و باطل ایں سو است

تو اپنے اوپر جاتا ہے، اور وہ تجھ میں ہے — آگ اور کانٹا اور گمان اور باطل اسی جانب ہے

او درختِ موسیٰ است و پُر ضیا — نور خواں نارش مخواں بار بیا

وہ (حضرت) موسیٰؑ کا درخت ہے اور پُر نور ہے — نور کہہ اُس کو نار نہ کہہ، اب آجا

تو اسکو انھیں صرف بشری اوصاف نظر آتے ہیں. تو زخود. اس ولی میں اوصافِ بشری کا نظر آنا خود اسکی طبیعت کا عکس ہے چونکہ وہ خود صرف انہی اوصاف سے متصف ہے لہٰذا اسکو صرف وہی نظر آتے ہیں حالانکہ وہ ولی ان سے پاک و صاف ہوتا ہے. او درخت موسیٰ. ولی کو حضرت موسیٰؑ والا درخت سمجھو جس پر بظاہر آگ تھی لیکن وہ دراصل نور تھا. بارے بیا. اس ولی سے اتصال پیدا کر تب تجھ پر اسکی حقیقت کھلے گی.

لہ کودکاں. جس طرح بچے ٹھیکروں کو سونا سمجھتے ہیں اسی طرح اہل دنیا اس سونے کو جو حقیقتاً ٹھیکرا ہے سونا سمجھتے ہیں. اندراں. بچوں کے سامنے جب سونے کا ذکر کروگے تو وہ ٹھیکرے مراد لینگے اسی طرح دنیاداروں کے سامنے سونے کا ذکر کروگے تو وہ دنیاوی سونا سمجھیں گے. بل زر. اس سونے سے مراد تجلیاتِ رب ہیں. مضروب. ٹھپہ لگا ہوا. ضرب. ٹکسال. دل. دل اس چاندی سونے سے اور حریص بنتا ہے جب اس پر رب کی تجلی پڑتی ہے تب اس کو غنا حاصل ہوتی ہے.

لہ شمع بود. اس مہمان کے لئے مسجد بمنزلہ شمع کے ہوئی اور یہ اس کا پروانہ تھا. سوخت پرش. ابتداءً اس طلسم کی آواز سے دہشت ہوئی تھی. انداختش. لیکن جب اس نے جان نثاری سے کام لیا تو اس پر تجلیات کا نزول ہوا. ہمچو موسیٰؑ. اس مہمان کے لئے یہ آواز ایسی ہی ثابت ہوئی جیسی کہ حضرت موسیٰؑ کے لئے وہ آگ تھی جو درخت کے پاس انھیں نظر آئی تھی وہ آگ نہ تھی نور تھا.

لہ چوں. حضرت موسیٰؑ پر اللہ تعالیٰ کی بھرپور عنایتیں تھیں ان کو آگ کی ضرورت تھی تو اللہ تعالیٰ نے نور بشکل نار نمودار فرمایا. کہ جیسے اب متوجہ ہوں. مردِ حق. جب کوئی عام انسان کسی ولی کو دیکھتا ہے

نے فِطامِ ایں جہاں نارے نمود — سالِکاں نتند آں خود نور بود
کیا اِس دنیا کا چھوڑنا نار نظر نہیں آتا! — سالک چل پڑے وہ نور تھا

پس بدانکہ شمعِ دیں برمی شود — ایں نہ ہمچوں دیگر آتشہا بود
بس تو جان لے کہ دین کی شمع بلند ہوتی ہے — یہ دوسری آگوں کی طرح نہیں ہوتی ہے

ایں نماید نور و سوزد یار را — واں بصورت نار و گل زوار را
یہ (دنیاوی شمع) نور نظر آتی ہے اور یار کو جلا دیتی ہے — وہ بظاہر نار ہے اور زیارت کرنیوالوں کیلئے پھول ہے

ایں[۵۲] چو سازندہ ولے سوزندہ ہے — واں گہ وصلت دل افروزندہ
یہ (بظاہر) سازگار جیسی ہے لیکن جلانیوالی ہے — اور وہ مِل جانے پر دل کو روشن کرنیوالی ہے

شکلِ شعلہ نورِ پاکِ سازوار — حاضراں را نور و دُوراں را چو نار
شعلہ کی شکل ہے سازگار نے والی پاک نور ہے — پاس والوں کیلئے نور ہے اور دُور والوں کیلئے آگ ہے

ایں سخن را نیست پایانے پدید — گو حدیثِ عاشق و صدرِ مجید
اس بات کا خاتمہ نظر نہیں آتا ہے — عاشق اور بزرگ صدر کی بات کر

## مُلاقاتِ آں عاشق بصدرِ جہاں

اُس عاشق کا صدرِ جہاں سے مِلنا

آں[۵۳] بخاری نیز خود بر شمع زد — گشتہ بُود از عشق آساں آں کبد
اُس بخاری نے بھی اپنے آپ کو شمع سے بھڑا دیا! — وہ مشقتِ عشق کی وجہ سے آسان ہو گئی تھی

آہِ سوزانش سوئے گردوں شُدہ — در دلِ صدرِ جہاں مہر آمدہ
اُس کی گرم آہ آسمان پر پہنچ گئی تھی — صدرِ جہاں کے دل میں محبت آ گئی تھی

گفت با خود در سحر گہ کاے احد — حالِ آں آوارۂ ما چوں بود
اُس نے صبح کے وقت اپنے آپ سے کہا اے خدا! — اُس ہمارے آوارہ کا کیا حال ہوگا؟

اُو گناہے کرد و ما دیدیم لیک — رحمتِ ما را نمیدانست نیک
اُس نے قصور کیا اور ہم نے دیکھ لیا، لیکن — وہ اچھی طرح، ہماری رحمت کو نہ جانا

خاطرِ مُجرم زما ترساں شود — لیک صد امید در ترسش بُود
خطا دار کا دل ہم سے خوف کھاتا ہے — لیکن اُس کے خوف میں سینکڑوں امیدیں ہوتی ہیں

من بترسانم وقیح و یاوہ را — آنکہ ترسد من چہ ترسانم وُرا
میں بے شرم اور لغو آدمی کو ڈراتا ہوں — جو خود ڈرے میں اُس کو کیا ڈراؤں؟

---

۵۱ نے فطام۔ ایک چیز کا بظاہر نار اور حقیقتاً نور ہونا اس بات سے بھی سمجھو کہ سالک کو ترکِ دنیا نار معلوم ہوتی ہے لیکن جب وہ راہِ سلوک پر چل پڑتا ہے تو اسکو معلوم ہوتا ہے کہ ترکِ دنیا درحقیقت نور ہے۔ پس بدانکہ شمعِ دین یعنی عشق روشن ہوتا ہے لیکن وہ دوسری آگوں کیطرح نہیں ہے دوسری آگیں بظاہر نور ہیں لیکن قریب ہوں تو جلا ڈالتی ہیں اور عشق کی آگ دور سے آگ ہے لیکن عاشقوں کے لئے پھول ہے۔

۵۲ ایں چو سازندہ۔ دنیا کی آگ بظاہر بھلی ہے لیکن جلانے والی ہے وہ آگ جب حاصل ہو جاتی ہے تو دل روشن ہو جاتا ہے شکلِ شعلہ۔ عشق کی آگ بظاہر شعلہ ہے لیکن طبیعت کے موافق پاک نور ہے۔ جو قریب آتا ہے اُس پر حقیقت کھلتی ہے۔

۵۳ آں بخاری۔ جس طرح سے مسجد کے مہمان نے اپنے آپکو شمعِ عشق پر قربان کر دی تھی اسی طرح صدرِ جہاں کے اُس عاشق نے بھی اپنے آپ کو شمعِ عشق کا پروانہ بنا دیا تھا۔ کبد۔ محنت مشقت۔ آہ۔ صدرِ جہاں کے عشق میں جو وہ جلی ہوئی آہیں بھرتا تھا وہ صدرِ جہاں کے دل میں محبت کا سبب بن گئیں۔ گفت۔ صدرِ جہاں نے اپنے دل میں خدا سے کہا او گناہے۔ اُسنے اپنی خطا کیطرف دھیان کیا ہماری رحمت اور محبت پر غور نہ کیا اور ڈر کر بھاگ گیا۔

بہر[۱] دیگِ سرد آذر می رود — نے بداں کہ جوشش از سر میرود

ٹھنڈی دیگ کے لئے آگ جلتی ہے — نہ کہ اس کے لئے جس کا اُبال اوپر سے نکلے

ایمناں را من بترسانم بحلم — خائفاں را ترس بردارم زحلم

میں نڈر لوگوں کو غصہ سے ڈراتا ہوں — ڈرنیوالوں کا بُردباری کے ذریعہ خوف دُور کرتا ہوں

پارہ دوزم پارہ در موضع نہم — ہر کسے را شربت اندر خوردِ ہم

پیوند، سیتا ہوں، پیوند جگہ پر لگاتا ہوں — ہر کسی کے لئے، مناسب شربت دیتا ہوں

ہست سِرِّ مرد چوں بیخِ درخت — زاں بروید برگہاش از چوب سخت

انسان کا باطن درخت کی جڑ کی طرح ہے — اُس سے اسکے پتے اُگتے ہیں (جسطرح) سخت لکڑی سے

در خورِ آں بیخ رُستہ برگہا — در درخت و در نفوس و در نُہا

اُس جڑ کے مناسب پتے اُگے ہیں — درختوں میں اور نفسوں میں اور عقلوں میں

بر[۲] فلک برہاست زاشجارِ وفا — اَصْلُهَا ثَابِتٌ وَفَرْعُهُ فِي السَّمَا

وفا کے درختوں کے آسمان پر پھل ہیں — اُن کی جڑ قائم ہے، اور اسکی شاخیں آسمان پر ہیں

چوں بر رُست از عشق بر بر آسماں — چوں نروید در دلِ صدرِ جہاں

جبکہ آسمان پر عشق کا پھل اُگا ہے — تو صدرِ جہاں کے دل میں کیوں نہ اُگے گا؟

موج می زد در دلش عفوِ گنہ — زانکہ از دل تا دل آمد روزنہ

خطا کی معافی، اُس کے دل میں موجیں مارتی تھی — کیونکہ دل سے دل تک سوراخ ہے

کہ زدل تا دل یقیں روزن بود — نے جدا و دور چوں دو تن بود

دل سے دل تک یقیناً راہ ہوتی ہے — نہ کہ دو جسموں کی طرح دور اور جدا ہوتے ہیں

متصل نبود سفالِ دو چراغ — نورِ شاں ممزوج باشد در مساغ

دو چراغوں کے دیے ملے ہوئے نہیں ہوتے ہیں — اُن کی روشنی پھیلاؤ میں ملی ہوئی ہوتی ہے

ہیچ[۳] عاشق خود نباشد وصل جو — کہ نہ معشوقش بود جویائے او

کوئی عاشق خود بخود وصل کا طالب نہیں ہوتا ہے — جب تک کہ اُس کا معشوق اُس کا طالب نہ ہو

لیک عشقِ عاشقاں تن زہ کند — عشقِ معشوقاں خوش و فربہ کند

لیکن عاشقوں کا عشق جسم کو لاغر بناتا ہے — معشوقوں کا عشق (اُنکو) موٹا تازہ بناتا ہے

---

[۱] بہر دیگِ سرد۔ ٹھنڈی ہانڈی کے نیچے آگ جلائی جاتی ہے جو ہانڈی خود جوش مار رہی ہو اُسکے نیچے سے تو آگ کھینچ لی جاتی ہے۔ بحلم۔ غصہ۔ حلم۔ بردباری۔ پارہ دوزم۔ جہاں جیسی ضرورت ہوتی ہے ویسا ہی عمل کرتا ہوں۔ سِرِّ مرد۔ انسان کا باطن درخت کی جڑ کی طرح ہے جس طرح کی جڑ ہوتی ہے ویسے ہی پتے نکلتے ہیں۔ درختوں اور نفسوں اور عقلوں کی یہی صورت ہے جیسی جڑیں ہونگی ویسے ہی پتے نکلیں گے۔ نُہا۔ نُہیہ کی جمع ہے، عقل۔

[۲] بر فلک۔ جن دلوں میں وفا کے درخت کی جڑ ہے اُن کے پھل آسمان پر ہیں اسلئے کہ وہ اُن درختوں میں سے ہیں جن کی جڑ تو زمین پر قائم ہے اور شاخیں آسمان پر پہنچی ہوئی ہیں۔ چوں۔ جبکہ عشق کا پھل آسمان پر پیدا ہوتا ہے تو صدرِ جہاں کے دل میں کیوں نہ پیدا ہوگا۔ زانکہ۔ دل سے دل تک راہ ہوتی ہے۔ نے جدا۔ دو دل دو جسموں کی طرح بالکل جدا نہیں ہوتے ہیں، اُن میں باہمی اتصال ہوتا ہے۔ متصل۔ جسموں کی جدائی اور دلوں کے اتصال کی مثال یہ ہے کہ دو چراغوں کے دیے علیحدہ علیحدہ جلتے ہیں لیکن اُن کے نور میں باہمی اتصال ہے۔

[۳] ہیچ عاشق۔ ہم نے یہ بتایا تھا کہ صدرِ جہاں کے دل کی محبت اُس وکیل کے دل کی محبت کا اثر تھا یہ تو سرسری بات تھی غور کیا جائے تو حقیقت یہ ہے کہ عاشق کے دل کی محبت معشوق کے دل کی محبت کا اثر اور ثمرہ ہے عاشق کے دل میں محبت جب ہی پیدا ہوتی ہے جبکہ پہلے معشوق کے دل میں محبت پیدا ہو چکی ہو۔ لیک۔ بہر حال عشق کا اثر دونوں کے دلوں میں ہوتا ہے لیکن عشق کے اثرات چونکہ دو طرح برعد اُکا نہیں عشق عاشق کو کمان بنا دیتا ہے اور معشوق کو تر و تازہ بناتا ہے تو اُس سے شبہ ہو جاتا ہے کہ معشوق کے دل میں عشق نہیں ہے۔

چوں دریں دل برقِ مہرِ دوست جَست
جب اُس دل میں دوست کی محبت کی بجلی کوندی

اندراں دل دوستی میداں کہ ہست
سمجھ لے کہ اُس دل میں بھی محبت ہے

دردلِ[1] تو مہرِ حق چوں شد دوتو
جب تیرے دل میں اللہ (تعالیٰ) کی محبت دوگنی ہو گئی

ہست حق را بے گماں مہرے بتو
یقیناً اللہ (تعالیٰ) کو تجھ سے محبت ہے

ہیچ بانگِ کف زدن آید بدر
تالی بجانے کی آواز کبھی باہر آتی ہے

از یکے دستِ تو بے دستِ دگر
تیرے ایک ہاتھ سے دوسرے ہاتھ کے بغیر

تشنہ[2] می نالد کہ اے آبِ گوار
پیاسا روتا ہے، کہ ہائے خوشگوار پانی

آب ہم نالد کہ کو آں آبخوار
پانی بھی روتا ہے، کہ پینے والا کہاں ہے!

جذبِ[3] آب است ایں عطش در جانِ ما
ہماری جان میں یہ پیاس پانی کی کشش ہے

ما ازآنِ او و او ہم زانِ ما
ہم اُس کے ہیں، اور وہ بھی ہمارا ہے

حق بحکمت در قضا و در قدر
قضا و قدر میں اللہ (تعالیٰ) نے حکمت سے

کردہ مارا عاشقانِ ہمدگر
ہمیں ایک دوسرے کا عاشق بنا دیا ہے

جملہ اجزائے جہاں زاں حکمِ پیش
اُس ازلی حکم کی وجہ سے دنیا کے تمام اجزاء

جفت جفت و عاشقانِ جفتِ خویش
جوڑ جوڑ ہیں، اور اپنے جوڑے کے عاشق ہیں

ہست ہر جزوے بعالم جفت خواہ
دنیا میں ہر چیز جوڑے کی خواہشمند ہے

راست ہمچوں کہربا و برگِ کاہ
بالکل اسی طرح جیسے کہربا اور گھاس کا تنکا

آسماں گوید زمیں را مرحبا
آسمان، زمین کو کہتا ہے، خوش آمدید

با توام چوں آہن و آہن ربا
میں تیرے لئے ایسا ہی ہوں جیسے لوہا اور مقناطیس

آسماں مرد و زمیں زن در خرد
عقلاً، آسمان شوہر اور زمین بیوی ہے

ہر چہ او انداخت ایں می پرورد
جو وہ ڈالتا ہے، یہ پالتی ہے

چوں نماند گرمیش بفرستد او
جب اُس میں گرمی نہیں رہتی وہ بھیجتا ہے

چوں نماند تری و نم بدہد او
جب تری اور نمی نہیں رہتی وہ عطا کرتا ہے

برجِ خاکی خاکِ ارضی را مدد
خاکی برج، زمین کی خاک کے لئے مدد ہے

برجِ آبی تریش اندر دہد
آبی برج، اُس میں تری پیدا کرتا ہے

برجِ بادی ابر سوئے او برد
بادی برج، اُس کے جانب ابر لے جاتا ہے

تا بخاراتِ وخم را بر کشد
یہاں تک کہ ناموافق بخارات کو کھینچ لیتا ہے

---

[1] دردلِ تو۔ اب یہ بھی سمجھ لو کہ بندے کے دل میں عشقِ الٰہی کا ظہور، اُس محبت کا اثر ہے جو اُس بندے کی خدا تعالیٰ میں ہے۔ ہیچ۔ تالی ہمیشہ دونوں ہاتھوں سے بجتی ہے۔ تشنہ۔ پیاسا اگر پانی کا طالب ہے تو پانی بھی پینے والے کا طالب ہے۔

[2] جذب۔ پیاسے کی پیاس پانی کے دل کے جذبہ کا اثر ہے۔ حق بحکمت۔ جس طرح خالق و مخلوق میں باہمی محبت و عشق کا رشتہ ہے اسی طرح کائنات میں آپس میں بھی جذب و عشق ہے۔ جملہ اجزاء۔ دنیا کی اشیاء جوڑا جوڑا ہیں اور ہر ایک اپنے جوڑے کا عاشق ہے۔ کہربا۔ ایک پتھر ہے جو گھاس کے تنکے کو اپنی طرف کھینچتا ہے۔ آسماں۔ اسی طرح آسمان اور زمین میں باہمی عشق و محبت ہے۔ آہن۔ مقناطیس اور لوہے میں باہمی کشش ہے۔

[3] آسماں۔ آسمان اور زمین میں زن و شوہر کا سا عشق و جذب ہے۔ آسمان بمنزلہ شوہر اور زمین بمنزلہ بیوی کے ہے آسمان جو کچھ زمین کے سپرد کرتا ہے زمین اُس کی جان کی طرح پرورش کرتی ہے آسمان ہی زمین کو گرمی، تری اور نمی پہنچاتا ہے۔ برجِ خاکی۔ آسمان کے مختلف حصے زمین کو مختلف قسم کے فائدے پہنچاتے ہیں آسمان کا خاکی برج زمین کو خاک عنایت کرتا ہے آبی برج

برجِ آتش گرمیِ خورشید ازو
آتشی برج کو سورج کی گرمی اس سے ہے

ہمچو تابہ سرخ ز آتش پشت و رو
توے کی طرح آگ سے (اگلی) رُو اور پشت سُرخ ہے

ہستؔ سرگرداں فلک اندر زمن
زمانے میں آسمان سرگرداں ہے

ہمچوں مرداں گرد مکسب بہرِ زن
شوہروں کی طرح بیوی کے لئے کمائی کے گرد

ویں زمین کدبانوئیہا می کند
اور یہ زمین بیگم پن کرتی ہے

بر وِلادات و رضاعش می تند
جننے اور اُس کو دودھ پلانے میں لگی ہے

پس زمین و چرخ را داں ہوشمند
پس زمین اور آسمان کو ہوشمند سمجھ

چونکہ کارِ ہوشمنداں می کنند
کیونکہ وہ ہوشمندوں سے کام کرتے ہیں

گرنہؔ از ہم ایں دو دلبر می مزند
اگر یہ دونوں دلبر ایک دوسرے سے مزا نہیں لیتے ہیں

پس چرا چوں جفت در ہم می خزند
تو جوڑے کی طرح ایک دوسرے میں کیوں گھستے ہیں؟

بے زمیں کے گل بروید و ارغواں
زمین کے بغیر گل اور ارغواں کب اُگتا ہے؟

پس چہ زاید ز آب و تابِ آسماں
آسمان کی آب و تب سے کیا اُگتا ہے؟

بہرِ آں میل ست در مادہ ز نر
اسی لئے مادہ میں نر کی جانب جھکاؤ ہے

تا بود تکمیلِ کارِ ہمدگر
تاکہ ایک کا کام دوسرے سے مکمل ہو سکے

میل اندر مرد و زن حق زاں نہاد
مرد اور عورت میں اللہ (تعالیٰ) نے اسلئے میلان رکھا ہے

تا بقا یابد جہاں زیں اتحاد
تاکہ اس اتحاد سے دنیا بقا حاصل کرے

میلِؔ ہر جزوے بجزوے ہم نہد
ہر جزو میں دوسرے جزو کی طرف میلان رکھا ہے

ز اتحادِ ہر دو تولیدے جہد
دونوں کے اکٹھا ہونے سے تولید ہوتی ہے

شب چنیں با روز اندر اعتناق
گلے لگانے میں رات، دن کیساتھ اسیطرح ہے

مختلف در صورت اما اتفاق
بظاہر مختلف ہیں لیکن (باہمی) اتفاق ہے

روز و شب ظاہر دو ضد و دشمن اند
بظاہر رات اور دن دو مخالف اور دشمن ہیں

لیک ہر دو یک حقیقت می تنند
لیکن دونوں ایک حقیقت پر عمل کرتے ہیں

ہر یکے خواہاں دگر را ہمچو خویش
ہر ایک دوسرے کو اپنی (جان کی) طرح چاہتا ہے

از پئے تکمیلِ فعل و کارِ خویش
اپنے فعل اور کام کے مکمل کرنے کے لئے

زانکہ بے شب دخل نبود طبع را
کیونکہ رات کے بغیر طبیعت کو آمدنی نہیں ہوتی ہے

پس چہ اندر خرج آرد روزہا
تو دن میں کیا خرج کریں گے؟

---

لہ ہست سرگرداں۔ جس طرح شوہر بیوی کے لئے کمائی میں سرگرداں رہتا ہے اسی طرح آسمان زمین کے لئے سرگرداں ہے۔ ویں زمیں۔ یہ زمین آسمان کے لئے وہی کام کرتی ہے جو بیوی شوہر کیلئے کرتی ہے بچہ جنتی ہے اُسکو دودھ پلاتی ہے۔ پس زمیں۔ زمین اور آسمان چونکہ ذی حس چیزوں کی طرح عمل کرتے ہیں ان کو بھی حساس سمجھ۔

لہ گرنہ۔ ایک دوسرے سے لطف اندوز نہیں ہے تو آپس میں کیوں گھسے رہتے ہیں۔ بے زمیں۔ جیسا کہ بیوی کے بغیر شوہر لاولد مرتا ہے اسی طرح اگر زمین نہ ہوتی تو آسمان پیداوار سے محروم ہوتا۔ بہرِ آں۔ نر و مادہ میں ایک دوسرے کی طرف میلان اور جھکاؤ اسی لئے ہے کہ ہر ایک کے کام کی تکمیل دوسرے کے بغیر ممکن نہیں ہے۔ اتحاد۔ بقاء عالم، عورت اور مرد کے اتحاد سے ہے۔

لہ میل ہر جزوے۔ عالم کے اجزا میں باہمی میلان توالد کا سبب ہے۔ شب۔ رات اور دن بظاہر دو مختلف چیزیں نظر آتی ہیں لیکن انمیں باہمی اتحاد ہے۔ کار خویش۔ رات اپنے کاموں کی تکمیل میں دن کی محتاج اور دن اپنے کاموں کی تکمیل میں رات کا محتاج ہے۔ زانکہ۔ انسان رات کو سوتا ہے تو اسکے قویٰ مجتمع ہوتے ہیں جن کو وہ دن میں صرف کرتا ہے اگر رات کی

## جذبِ[1] ہر عنصرے جنسِ خود را کہ در ترکیبِ آدمی محتبس شدہ بغیر جنس

ہر عنصر کا اپنی اُس جنس کو کھینچنا جو دوسری جنس کے ساتھ آدمی کے بناؤ میں پھنسی ہوئی ہے

خاک گوید خاکِ تن را باز گرد
جسم کی مٹی کو مٹی کہتی ہے، واپس آجا

ترک جاں گو سوئے ما آ ہمچو گرد
جان کو چھوڑ دے، گرد کی طرح ہماری جانب آجا

جنسِ مائی پیشِ ما اَولیٰ تری
تو ہماری جنس ہے، تیرا ہمارے سامنے رہنا بہتر ہے

بہ کہ زاں تن وارہی زیں سو پری
بہتر ہے کہ اس جسم کو چھوڑ دے اس جانب اُڑ آ

گوید[2] آرے لیک من پابستہ اَم
وہ کہتی ہے، ہاں لیکن میں پابند ہوں

گرچہ ہمچوں تو زِ ہجراں خستہ اَم
اگرچہ تیری طرح فراق سے غمگین ہوں

تریِ تن را بجویند آبہا
پانی، جسم کی تری کو تلاش کرتے ہیں

کاے تری باز آ زِ غربت سوئے ما
کہ اے تری مسافرت سے ہماری جانب لوٹ آ

گرمیِ تن را ہمی خواند اَثیر
کرۂ نار بھی جسم کی گرمی کو پکارتا ہے

کہ زِ ناری راہِ اصلِ خویش گیر
کہ تو آگ سے ہے، اپنی اصل کا راستہ اختیار کر

ہست ہفتاد و دو علت در بدن
بدن میں بہتر، بیماریاں ہیں

از کششہائے عناصر بے رسن
عنصروں کی بغیر رسّی کی کھینچ تان کی وجہ سے

علت آید تا بدن را بگسلد
بیماری آتی ہے تاکہ جسم کو متفرق کردے

تا عناصر ہمدگر را وا ہلد
تاکہ عنصر ایک دوسرے کو چھوڑ دے

چار[3] مرغ اند ایں عناصر بستہ پا
یہ عناصر چار پاؤں بندھے پرند ہیں

مرگ و رنجوری و علت پاگشا
موت اور بیماری اور تکلیف پاؤں کھولنے والی ہے

پائے شاں از ہمدگر چوں باز کرد
جب اُس نے ایک دوسرے کے پاؤں کو کھولا

مرغِ ہر عنصر بقیں پرواز کرد
ہر عنصر کا پرند یقیناً اُڑ جائے گا

جذبۂ ایں اصلہا و فرعہا
ان اصلوں اور فرعوں کی کشش

ہر دَمے رنجے نہد در جسمِ ما
ہر وقت ہمارے جسم میں مرض پیدا کرتی ہے

تا کہ ایں ترکیبہا را بر دَرَد
تاکہ ان بندھنوں کو توڑ دے

مرغِ ہر جزوے باصلِ خود پَرَد
ہر جزو کا پرند اصل کی جانب اُڑ جائے

حکمتِ حق مانع آید زیں عمل
اللہ تعالیٰ کی حکمت اس عمل سے مانع رہتی ہے

جمع شاں دارد بصحت تا اجل
موت تک اُن کو صحت کے ساتھ جمع رکھتی ہے

---

[1] جذب۔ حیوانی جسم چار عنصروں خاک، آب، باد، آتش سے مرکب مانا جاتا ہے ان عنصروں میں سے ہر ایک کا کرہ ہے جو اُن کا مخزن اور معدن ہے، انسان کے جسم کے چاروں عنصر ہر وقت اپنے اپنے کرہ کی طرف لوٹنا چاہتے ہیں اِن عناصر کا متفرق ہو جانا موت ہے۔
زندگی کیا ہے عناصر میں ظہورِ ترتیب
موت کیا ہے انہی اجزا کا پریشاں ہونا
(چکبست)
خاک گوید۔ کرۂ خاکی انسان کے خاکی اجزاء کو اپنی طرف آجانے کی دعوت دیتا ہے۔

[2] گوید۔ انسانی بدن کا خاکی عنصر اُس خاکی کرہ کو جواب دیتا ہے کہ اگرچہ مجھ پر مرکز سے جدا رہنا دوبھر ہو رہا ہے لیکن میں مجبور ہوں ابھی اِسی جسم کا پابند ہوں۔ اَثیر۔ یعنی کرۂ نار۔ ز کششہا۔ یعنی اِن چاروں عنصروں کی باہمی کشمکش۔ رَسن۔ رسّی۔ علت۔ بیماری عناصر کی جدائی کا سبب بنتی ہے جس سے موت واقع ہو جاتی ہے۔

[3] چار مرغ۔ یہ چاروں عنصر زندگی میں پابستہ پرندوں کی طرح ہیں موت اور بیماری اُن کے پاؤں کھول دیتی ہے اور یہ عناصر اپنے مراکز کی طرف پرواز کر جاتے ہیں۔ اصلہا۔ یعنی چاروں کرے۔ فرعہا۔ بدن کے چاروں عنصر۔ حکمت۔ ان عناصر کی پرواز کیلئے حکمتِ خداوندی موت کے وقت تک

گویداے اَجزا اَجل مشہود نیست — پَر زدن پیش از اَجَل تاں سُود نیست
(وہ حکمت) کہتی ہے، اے اجزا! موت معلوم نہیں ہے — موت سے پہلے تمہارا پھڑپھڑانا مفید نہیں ہے

چونکہ ہر جُزوے بجُوید اِرتفاق — چوں بُوَد جانِ غریب اندر فراق
جبکہ ہر جزو رفاقت چاہتا ہے — تو مسافر جان کا فراق میں کیا حال ہوگا!

## متجذب شدنِ جان نیز بعالمِ اَرواح
جان کا بھی عالمِ ارواح کی جانب کھنچنا

گویدا ے اَجزائے پستِ فرشیم — غُربتِ من تلخ تر من عرشیم
وہ کہتی ہے، کہ اے میرے زمینی پست اجزاء — میری مسافرت زیادہ کڑوی ہے میں عرشی ہوں

مَیلِ تن در سبزہ و آبِ رَواں — زاں بُوَد کہ اصلِ اُو آمد ازاں
جسم کا میلان سبزے اور بہتے پانی کی جانب — اسی لئے ہے کہ اُس کی اصل وہاں سے آئی ہے

مَیلِ جاں اندر حیات و در حی ست — زانکہ جانِ لامکاں اَصلِ وے ست
جان کا میلان زندگی اور حی (وقیوم) کی جانب ہے — کیونکہ اُس کی اصل لامکانی جان ہے

مَیلِ جاں در حکمت ست و در عُلوم — مَیلِ تن در باغ و راغ ست و کروم
جان کا میلان حکمت اور علوم کی جانب ہے — جسم کا میلان باغ چمن اور انگور کی بیلوں کی جانب ہے

مَیلِ جاں اندر ترقی و شرف — مَیلِ تن در کسبِ اَسبابِ عَلف
جان کا میلان، ترقی اور شرافت کی طرف ہے — جسم کا میلان چارے کے اَسباب حاصل کرنے کی طرف ہے

مَیل و عشقِ آں شرف ہم سوئے جاں — زیں یُحِبّ را و یُحِبُّون را بداں
شرافت کا میلان اور عشق بھی جان کی جانب ہے — اُسکو "وہ محبت کرتا ہے اور وہ محبت کرتے ہیں" سے سمجھ

گر بگویم شرحِ ایں بیحد شود — مثنوی ہشتاد من کاغذ شود
اگر میں اس کی شرح کر دوں لامحدود ہو جائیگی — مثنوی اَسّی سیر کاغذ ہو جائے گی

حاصل آنکہ ہر کہ اُو طالب بُوَد — جانِ مطلوبش بَرو راغب بُوَد
خلاصہ یہ ہے، کہ جو طالب ہوگا — مطلوب کی جان اُس کی طرف راغب ہوگی

آدمی حیواں نباتی و جماد — ہر مُرادے عاشقِ ہر بے مُراد
آدمی، حیوان، نباتات اور جماد — ہر معشوق ہر نامُراد (عاشق)، کا عاشق ہے

بے مُراداں بر مُرادے می تنند — واں مُراداں جذبِ ایشاں میکنند
نامراد (عاشق)، محبوب کا چکر کاٹتے ہیں — وہ محبوب، اُن کو کھینچتے ہیں

لـه گوید۔ اللہ نے قیامت کے وقت کا علم اپنے لئے مخصوص فرما دیا ہے۔ اِرتفاق۔ یعنی ہر عنصر اپنے کرہ کی رفاقت چاہتا ہے۔ چوں بُوَد جبکہ عناصر اپنی اصل کیلئے بے چین ہیں تو روح جو کہ حساس بھی ہے اپنی اصل سے علیحدہ رہنے میں کس قدر بے چین ہوگی۔ گوید۔ روح جسم کے اَجزاء عنصری سے کہتی ہے کہ میں عرشی ہوں اور تم فرشی ہو مجھے اپنے مرکز سے جدا رہنا سخت ناگوار ہے میلِ تن۔ چونکہ جسم فرشی اَجزاء سے بنا ہے لہٰذا اُس کا میلان فرشی چیزوں کی طرف ہوتا ہے۔

ئـه میلِ جاں۔ روحِ انسانی کی اصل روحِ اعظم ہے لہٰذا روح کا میلان ابدی زندگی اور حی و قیوم کیطرف ہے روح کا میلان ترقی اور شرف کیطرف ہے اور جسم کا میلان صرف کھانے پینے کی طرف ہے۔ میل جس طرح روح شرف کی طرف مائل ہے اسی طرح شرف روح کی طرف مائل ہے۔ یُحِب۔ قرآن پاک میں مومنوں کے بارے میں فرمایا گیا ہے "یُحِبُّہُم وَیُحِبُّونَہٗ" یعنی خدا اُن سے محبت کرتا ہے اور وہ خدا سے محبت کرتے ہیں لہٰذا معلوم ہوا کہ جس طرح روح، روحِ اعظم کیطرف مائل ہے اسیطرح روحِ اعظم بھی روح کی طرف مائل ہے۔

ﷺ گر بگویم۔ یعنی اگر میں روح اور روحِ اعظم کے اتحاد کی بات کرونگا تو یہ مثنوی بہت ضخیم ہو جائے گی۔

لیک[1] میلِ عاشقاں لاغر کند — میلِ معشوقاں خوش و بافر کند

لیکن عاشقوں کا عشق (اُنکی) لاغر کرتا ہے — معشوقوں کا عشق اُن کو حسین اور باشوکت بناتا ہے

عشقِ معشوقاں دو رخ افروختہ — عشقِ عاشق جانِ اُو را سوختہ

معشوقوں کے عشق نے دونوں رخسارے روشن کر دیئے ہیں — عاشق کے عشق نے اُس کی جان جلا ڈالی ہے

کہربا عاشق بشکلِ بے نیاز — کاہ می کوشد دراں راہِ دراز

کہربا، لاپروائی کے ساتھ عاشق ہے — تنکا اُس (عشق) میں دراز راستہ طے کرتا ہے

ایں[2] رہا کن عشقِ آں تشنہ دہاں — تافت اندر سینۂ صدرِ جہاں

اس کو چھوڑ، اُس پیاسے کا عشق — صدرِ جہاں کے سینے میں چمک اُٹھا

دودِ آں عشق و غمِ آتشکدہ — رفتہ در مخدوم اُو مشفق شدہ

اس عشق کا دھواں، اور بھٹی کا غم — مخدوم کو پہنچا، وہ مہربان ہو گیا

لیک از ناموس و بُوش و آبرو — شرم می آید کہ وا جوید ازو

لیکن عزت، اور فخر، اور آبرو کی وجہ سے — اُس کو شرم آتی تھی کہ اُس کی جستجو کرے

رحمتش مشتاقِ آں مسکیں شدہ — سلطنت زیں لطف مانع آمدہ

اُس کی رحمت اُس مسکین کی مشتاق ہو گئی — سلطنت اُس مہربانی سے مانع بنی

عقل[3] حیراں کایں عجب اُو را کشید — یا کششِ زاں سُو بدیں جانب رسید

عقل حیران ہے، تعجب ہے کہ یہ اُسکو کھینچ رہا ہے — یا کشش اس جانب سے اس جانب پہنچی ہے

ترکِ جلدی کن کزیں ناواقفی — لب بہ بند واللہ اعلم بالخفی

بہادری چھوڑ، کیونکہ تو اس سے ناواقف ہے — ہونٹ بند کر لے، اور اللہ راز کو زیادہ جانتا ہے

لب بہ بندم ہر دمے زیں ساں سخن — توبہ آرم ہر زماں صد بار من

میں اس طرح کی باتوں سے ہر وقت ہونٹ بند — ہر وقت، سو بار توبہ کرتا ہوں

کایں سخن را بعد ازیں مدفوں کنم — واں کشندہ میکشد من چوں کنم

کہ اس بات کو میں اس کے بعد دفن کر دونگا — وہ کھینچنے والا کھینچتا ہے، میں کیا کروں؟

کیست آں کت میکشد اے معتنی — آنکہ می نگذاردت کہ دم زنی

اے ذخیرہ اندوز! وہ کون ہے جو تجھے کھینچتا ہے؟ — وہ وہ ہے جو تجھے نہیں چھوڑتا کہ تو دم مارے

---

ایسی تقریر ہے کہ عوام اسی سے اللہ تعالیٰ کی احتیاج اور ضرورت کا نتیجہ نکال لیں گے لہٰذا اس کا بیان مناسب نہیں ہے۔ واں کشندہ۔ حضرت حق تعالیٰ اجازت نہیں دیتا ہے کہ اس امر کی وضاحت کی جائے۔ کیست۔ مجھے اس ارادے سے روکنے والی وہی ذات ہے جو انسانوں کے تمام عزم کو رد کرتی ہے۔

[1] لیک۔ دونوں عشقوں کا اثر جدا گانہ ہے عاشق کا عشق اُس کو لاغر اور کمزور بناتا ہے معشوق کا عشق اُس میں حسن کا اضافہ کرتا ہے معشوق کا عشق اُس کے رُخساروں کو گلنار بناتا ہے عاشق کا عشق اُس کو جلاتا ہے۔ کہربا۔ کہربا میں بھی عشق ہے لیکن بے نیازی کے ساتھ لہٰذا وہ اپنی جگہ پر قائم رہتی ہے تنکے میں بھی عشق ہے جو اُس کو کہربا کی طرف کھینچ کر لاتا ہے۔

[2] ایں۔ یعنی کائنات کے باہمی عشق کے ذکر کو چھوڑ کر صدرِ جہاں کے عاشق کا ذکر کرو اُس کے عشق کا اثر صدرِ جہاں پر پڑا۔ دود۔ اُس عاشق کی آہوں کا اثر صدرِ جہاں پر ہوا اور وہ اُس پر مہربان ہو گیا۔ لیک۔ لیکن صدرِ جہاں کے عشق کے لئے اُسکی عزت و آبرو معشوق کی تلاش میں مانع تھی۔ رحمتش۔ صدرِ جہاں کی رحمت تو اُس کی مشتاق تھی لیکن اُس کی سلطنت عشق کے لئے مانع بن رہی تھی۔

[3] عقل حیراں۔ کشش دونوں میں تھی لیکن کس کی کشش دوسرے کی کشش کا اثر تھی اس میں عقل حیران ہے۔ جلدی۔ بہادری۔ ناواقفی۔ یعنی ناواقف ہستی، تو ناواقف ہے۔ لب بہ بندم۔ حضرت حق تعالیٰ اپنی محبوبیت کے اظہار کے لئے عاشقوں میں جذبۂ عشق پیدا کرتا ہے لیکن یہ

صد[1] عزیمت میکُنی بہرِ سفر — می کَشاند مَر تُرا جائے دِگر

تو سفر کے لئے سَو پختہ ارادے کرتا ہے — وہ تجھے دوسری جگہ کھینچ لے جاتا ہے

زاں بگرداند بہر سُو آں لگام — تا خبر یابد ز فارِس اسپ خام

وہ لگام کو ہر جانب اِس لئے موڑ دیتا ہے — تاکہ ناتجربہ کار گھوڑا، سوار کو جان جائے

اَسپِ زیرک سَار زاں نیکو پے ست — کو ہمی داند کہ فارِس بر وے ست

سمجھدار گھوڑا اِس لئے عمدہ رفتار ہے — کیونکہ وہ جانتا ہے کہ اُس پر سوار (موجود) ہے

اُو دِلت را بَر دو صد سودا بِبَست — بے مرادت کرد و پس دِل را شکست

اُس نے تیرے دل کو دو سَو خیالات سے وابستہ کر دیا — تجھے نامراد کیا، اور پھر دل کو توڑ دیا

چوں[2] شکست اُو بالِ آں رائے نخست — چوں نشد ہستیِ بال اِشکن درست

جب اُس نے پہلی رائے کا بازو توڑ دیا — تو بازو توڑنے والے کی ذات کیسے ثابت نہ ہوئی؟

چوں قضایش حبلِ تدبیرت شکست — چوں نشد بر تو قضائے اُو درست

جب اُس کے فیصلے نے تیری تدبیر کی رسّی توڑ دی — تو اُس کا فیصلہ تیرے لئے کیسے ثابت نہ ہوا!

### فسخِ عزائم و نقضہا جہتِ باخبر کردنِ آدمی را ازانکہ مالک و قاہر اُوست و گاہ گاہ عزمِ اُو را فسخ ناکردن و نافذ داشتن تا طبعِ اُو را بر عزم کردن دارد تا باز عزمش بشکند تا تنبیہ بر تنبیہ بود

ارادوں کا فسخ کرنا اور اُن کو منسوخ کرنا انسان کو باخبر کرنے کیلئے ہے کہ مالک اور قاہر موجود ہے، اور کبھی کبھی اُس کے ارادے کو نہ توڑنا اور جاری رکھنا اِسلئے ہے کہ اُس کی طبیعت کو ارادہ کرنے کا عادی بنائے تاکہ پھر اُسکے ارادے کو توڑے اور تنبیہ پر تنبیہ ہو جائے

عزمہا[3] و قصدہا در ماجرا — گاہ گاہے راست می آید تُرا

معاملے میں ارادے، اور قصد — کبھی کبھی تیرے لئے ٹھیک ہوتے ہیں

تا بطمعِ آں دِلت نیّت کُنَد — بارِ دیگر نیّتت را بشکند

تاکہ اُس کے لالچ میں تیرا دل ارادہ کرے — دوبارہ وہ تیرے ارادے کو توڑ دیتا ہے

وَر بکُلّی بے مُرادت داشتے — دِل شُدے نومید اَمل کے کاشتے

اگر وہ تجھے بالکلیہ نامراد رکھتا — دل نا اُمید ہو جاتا، امید کا بیج کب ہوتا؟

وَر نکاریدے اَمل از عورِ شِش — کے شُدے پیدا بر و مقہوریش

اگر وہ اپنے اندھے پن سے اُمید (کا بیج) نہ بوتا — تو اُس پر اپنا عاجز ہونا کب ظاہر ہوتا؟

---

[1] صد عزیمت۔ انسان سینکڑوں پختہ ارادے کرتا ہے لیکن پھر اُس ارادے کو پورا نہیں کرتا ہے اِس سے معلوم ہوا کہ رد کرنے والی کوئی خاص ذات ہے۔ زاں۔ اللہ تعالیٰ اِن عزائم کو اِس لئے فسخ کراتا ہے کہ لوگوں کو اُس کی معرفت حاصل ہو جائے مشہور مقولہ ہے۔ عَرَفْتُ رَبِّی بِفَسْخِ الْعَزَائِمِ میں نے اپنے خدا کو ارادوں کے فسخ ہونے سے سمجھا ہے۔ اُو۔ اللہ تعالیٰ دل میں سَو ارادے پیدا فرماتا ہے پھر انہیں ناکام بھی بنا دیتا ہے۔

[2] چوں شکست۔ جب پہلا ارادہ فسخ ہوتا ہے تو انسان سمجھتا ہے کہ کوئی ذات فسخ کرنے والی ہے۔ چوں قضا۔ جب انسان کی تدابیر ناکام ہوتی ہیں تو اُس کو قضاءِ خداوندی اور خدا کے وجود کا یقین ہو جاتا ہے۔ عزائم۔ عزیمۃ کی جمع ہے پختہ ارادہ۔

[3] عزمہا۔ یعنی کبھی ارادے کی تکمیل ہو جاتی ہے وہ اِس لئے کہ انسان بالکل مایوس نہ ہو جائے اور ارادے اور نیّت کو بالکل نہ چھوڑ بیٹھے۔ ور نکاریدے۔ اگر بالکل ارادہ کرنا چھوڑ دیگا تو ارادے کے فسخ ہونے سے جو معرفت خداوندی حاصل ہوتی ہے وہ نہ ہوگی۔

عاقلاںؑ از بے مُرادیہائے خویش — باخبر گشتند از مُولائے خویش
سمجھدار لوگ اپنی نامرادی کی وجہ سے — اپنے مولا سے باخبر ہو گئے ہیں

بے مُرادی شد قلاوُوزِ بہشت — حُفَّتِ الْجَنَّۃ شنو اے خوش سرشت
نامرادی، بہشت کا پیشرو بنی ہے — اے خوش مزاج! جنت کو گھیرا گیا ہے، سن لے

چوں مُرادات ہمہ اِشکستہ پاست — پس کسے باشد کہ کامِ اُو رواست
جبکہ سب (انسانوں) کے مقاصد شکستہ پا ہیں — تو کوئی تو ہوگا جس کا مقصد پورا ہوتا ہوگا

پس شُدند اِشکستہ پایش ایں صادقاں — لیک کُو خود آں شکستِ عاشقاں
پس یہ سچے انسان اُسکی وجہ سے شکستہ پا ہوئے ہیں — لیکن عاشقوں کی اسی شکستگی کہاں ہے؟

عاقلاں اِشکستہ اَش از اِضطرار — عاشقاں اِشکستہ با صد اختیار
اہلِ عقل، مجبوری سے اُسکے شکستہ پا، ہیں — عاشق سینکڑوں اختیاروں کے باوجود شکستہ (پا) ہیں

عاقلانشںؑ بندگانِ بندی اند — عاشقانش شکّری و قندی اند
عقلمند اُس کے قیدی غلام ہیں — اُس کے عاشق شکر اور قند کھانے والے ہیں

اِیتِیَا کَرْھًا مہارِ عاقلاں — اِیتِیَا طَوْعًا مہارِ بیدلاں
"تم دونوں جبراً آؤ" اہلِ عقل کی مُہار ہے — عاشقوں کی مہار "تم دونوں خوشی سے آؤ" ہے

## نظر کردنِ پیغمبر علیہ السّلام باسیراں و تبسّم کردن و گفتن کہ

آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کا قیدیوں کو دیکھنا، اور مسکرانا، اور فرمانا کہ مجھے اُس قوم پر

## عَجِبْتُ مِنْ قَوْمٍ یُجَرُّوْنَ اِلَی الْجَنَّۃِ بِالسَّلَاسِلِ وَالْاَغْلَالِ

تعجب آتا ہے جو جنت کی جانب بیڑیوں اور طوقوں کے ذریعہ کھینچی جاتی ہے

دید پیغمبرؐ یکے جُوقِ اسیر — کہ ہمی بُردند و ایشاں در نفیر
پیغمبرؐ نے قیدیوں کی ایک جماعت دیکھی — کہ وہ اُنکو لے جا رہے ہیں اور وہ رو رہے ہیں

دیدشاں در بندِ آں آگاہ شیر — می نظر کردند در وے زیر زیر
اُس بیدار شیر نے اُن کو قید میں دیکھا — وہ (قیدی) نیچی نظروں سے اُن (آنحضورؐ) کو دیکھ رہے تھے

تا ہمی خائید ہر یک از غضب — بر رسولِ صدق دندانہا و لب
حتیٰ کہ ہر ایک غصے سے چبا رہا تھا — دانت اور ہونٹ سچے رسولؐ پر

---

ہ۱ ... باعقل باوجود ارادے کی کوشش کے پھر محرومی سے ذاتِ خداوندی کی معرفت حاصل کرتے ہیں۔ بے مُرادی۔ مقصد سے محرومی بہشت کی راہبر بنتی ہے اسی لئے حدیث شریف میں ہے حُفَّتِ الْجَنَّۃُ بِالْمَکَارِہِ "جنت کو ناپسندیدگیوں سے گھیر دیا گیا ہے"۔ یعنی جنت میں جانے کے وہ اسباب ہیں جو انسان کو ناگوار گذرتے ہیں۔ پس۔ اپنی محرومی سے انسان اُس ذات کو پہچانتا ہے جس کے ارادے سے مراد لامحالہ حاصل ہوتی ہے یعنی ذاتِ خداوندی۔ پس۔ اہلِ عقل کی نامرادی جبری اور اضطراری ہے۔ عاشقانِ حق کی کسرِ نفسی اور نامرادی اختیاری ہے۔

ہ۲ عاقلانش۔ اہلِ عقل مجبوری کے بندے ہیں عاشقانِ خدا اِس محرومی میں وصلِ حق کی نعمتیں حاصل کرتے ہیں۔ ایتیا۔ قرآن پاک میں ہے۔ ثُمَّ اسْتَوٰی اِلَی السَّمَآءِ وَھِیَ دُخَانٌ فَقَالَ لَھَا وَلِلْاَرْضِ ائْتِیَا طَوْعًا اَوْ کَرْھًا یعنی پھر حضرت حق تعالیٰ آسمان پر مستوی ہوا اور وہ ایک دھواں تھا پھر اُس سے اور زمین سے کہا تم دونوں فرمانبرداری کرو خوشی سے یا جبرًا، یعنی اہلِ عقل کی اطاعت کَرْھًا کی مصداق ہے اور عاشقوں کی اطاعت طَوْعًا کی مصداق ہے۔

ہ۳ نظر کردن۔ اِس قصہ سے یہ بتانا مقصود ہے کہ کچھ لوگ اطاعت کرنے پر مجبور ہو جاتے ہیں جیسے کہ کفار جو جنگ میں قید ہو کر آئے اور پھر اسلام لا کر اطاعتِ خداوندی میں لگے۔ جُوق۔ جماعت۔ نفیر۔ آہ و بکا۔ آگاہ شیر۔ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم۔ زیر زیر۔ یعنی وہ قیدی آنحضورؐ کو دُزدیدہ نگاہوں سے دیکھ رہے تھے۔ تا ہمی۔ وہ لوگ آنحضورؐ پر غضبناک تھے۔

زہرہ نے با آں غضب کے دم زنند | زانکہ دَر زنجیرِ قہرِ دہ من اَند
باوجود اُس غصہ کے کسی کی طاقت نہ تھی کہ دم مارے | کیونکہ وہ قہر کی دس سیر (وزنی) زنجیر میں تھے

می کشاندشاں مُوکّل[1] سُوئے شہر | می بَرَد از کافرستاں شاں بقہر
سپاہی اُن کو شہر کی جانب لے جا رہا تھا | اُن کو کفرستان سے جبراً لے جا رہا تھا

نے فدائے می ستاند نے زرے | نے شفاعت میرسد از سَروَرے
نہ وہ فدیہ لیتا ہے نہ روپیہ | نہ کسی سردار کی سفارش آتی ہے

رَحمتِ عالَم ہمی گویند و اُو | عالَمے را می بُرَد حلق و گلو
اُس کو رَحمتِ عالَم کہتے ہیں، اور وہ | ایک جہان کا گلا اور حلق کوٹتا ہے

با ہزار انکار می رفتند راہ | زیرِ لَب طعنہ زناں بر کارِ شاہ
وہ ہزار انکار کے ساتھ راستہ طے کر رہے تھے | شاہ کے کام پر چپکے چپکے طعنہ زنی کرتے ہوئے

چارہا[2] کردیم و اینجا چارہ نیست | خود دلِ ایں مَردکم از خارہ نیست
ہم نے بہت تدبیریں کیں اور یہاں کوئی تدبیر (کارگر) نہیں ہے | خود اُس شخص کا دل، پتھر سے کم نہیں ہے

ما ہزاراں مَردِ کارِ الپ ارسلاں | با دو سہ عُریاں و سُست و نیم جاں
ہم ہزاروں بہادر شیر | دو تین ننگوں، سُست، اور کمزوروں کے ساتھ ہیں

اِینچنیں دَرماندہ ایم از کجروِیست | یا ز اخترہاست یا خود جادوئی ست
ہم ایسے عاجز ہیں یہ (ہمارا) ٹیڑھا پن ہے | یا ستاروں کی وجہ سے یا جادوگری ہے

بَختِ مارا بَردرید آں بَختِ اُو | تختِ ما شد سرنگوں از تختِ اُو
ہمارے نصیبے کو اُس کے نصیبے نے چاک کر دیا | ہمارا تخت اُس کے تخت سے اوندھا ہو گیا

کارِ اُو[3] از جادوئی گر گشت زَفت | جادوئی کردیم ما ہم چوں نَرفت
اگر اُس کا معاملہ جادوگری کی وجہ سے بھاری پڑ گیا ہے | ہم نے بھی جادو کیا وہ کیوں نہ چلا؟

## تفسیر ایں آیہ اِنْ تَسْتَفْتِحُوْا فَقَدْ جَآءَکُمُ الْفَتْحُ طاعناں میگفتند

اِس آیت کی تفسیر اگر تم فتح طلب کرتے تھے تو بیشک فتح ہو گی، معترضین کہتے تھے

کہ ز ما و محمدؐ آنکہ بر حق ست فتح و نصرتش بدہ و ایں سخن بداں میگفتند کہ
کہ ہم میں اور محمدؐ میں جو حق پر ہے اُسکی فتح اور مدد کر، اور وہ یہ بات اِس لئے کہتے تھے

گماں می بردند خود بر حق اند و طالبِ حق بے غرض اکنوں محمدؐ منصور شد
کہ اُن کا گمان تھا کہ وہ خود حق پر ہیں اور اب حق کا بے غرض طلبگار محمدؐ فاتح بن گیا

---

[1] مُوَکّل. سپاہی. کافرستان. یعنی انکا وطن. نے فدائے۔ آنحضورؐ اُن قیدیوں کا نہ فدیہ قبول کر رہے تھے اور نہ روپیہ پیسہ اور نہ آنحضورؐ کے پاس کوئی سفارش پہنچ سک رہی تھی۔ رحمتِ عالم۔ وہ قیدی دل میں یہ بھی کہہ رہے تھے کہ ان کو لوگ رحمتِ عالم کہتے ہیں حالانکہ یہ لوگوں کا گلا کاٹ رہے ہیں۔ باہزار انکار۔ وہ دل دل میں آنحضورؐ پر طعنہ زنی کر رہے تھے۔

[2] چارہا۔ ہم نے اپنی رہائی کی بہت تدبیریں کیں لیکن کوئی تدبیر کارگر نہیں ہوئی۔ خارہ۔ ایک قسم کا پتھر ہے جو بہت سخت ہوتا ہے۔ مردِ کار۔ بہادر۔ الپ ارسلاں۔ الپ بہادر اور ارسلان درندہ شیر۔ با دو سہ یعنی چند بے سروسامان کمزور لوگوں سے شکست کھا کر قیدی بنے ہوئے جا رہے ہیں۔ اینچنیں۔ اسکی وجہ ہماری غلط روی ہے یا ہم پر ستاروں کی نحوست ہے یا جادو ہوا ہے۔

[3] کارِ اُو۔ پھر دل میں کہتے تھے کہ اگر اُن کا جادو چلا ہے تو ہم نے بھی جادو کیا وہ کیوں نہ چلا۔ اِنْ تَسْتَفْتِحُوْا۔ قرآن پاک میں ہے۔ اِنْ تَسْتَفْتِحُوْا فَقَدْ جَآءَكُمُ الْفَتْحُ وَاِنْ تَنْتَهُوْا فَهُوَ خَيْرٌ لَّكُمْ وَاِنْ تَعُوْدُوْا نَعُدْ وَلَنْ تُغْنِيَ عَنْكُمْ فِئَتُكُمْ شَيْئًا وَّلَوْ كَثُرَتْ وَاَنَّ اللّٰهَ مَعَ الْمُؤْمِنِيْنَ۔ یعنی اے کفر والو! تم فتح مانگتے تھے اور کہتے تھے کہ جو حق پر ہو اُسکو

از بُتان[1] و از خدا درخواستیم ... کہ بکُن ما را اگر ناراستیم

ہم نے بُتوں اور خدا سے درخواست کی ... کہ اگر ہم غلط ہیں تو ہمیں (جڑ سے) اُکھاڑ دے

وانکہ حق و راست ست از ما و او ... نصرتش دہ نصرتِ او را بجو

ہم میں اور اُس میں سے جو حق اور سچائی پر ہے ... اُس کی مدد کر، اُس کا مددگار بن

ایں دعا بسیار کردیم و صلاۃ ... پیشِ لات و پیشِ عزّیٰ و مَنات

ہم نے یہ دعا اور درود بہت کیے ... لات کے آگے، عزّیٰ اور مَنات کے آگے

کہ اگر حق ست او پیدا ش کُن ... گر نباشد حق زبونِ ما ش کُن

کہ اگر وہ برحق ہے اُس کو نمایاں کر دے ... (اور) اگر وہ حق پر نہیں ہیں ہم سے مغلوب کر دے

چونکہ وا دیدیم او منصور بود[2] ... ما ہمہ ظلمت بُدیم او نور بود

جبکہ ہم نے کھلا دیکھ لیا، کہ وہ فاتح رہا ... (اور) ہم سب تاریکی تھے، وہ نور تھا

ایں جوابِ ماست کانچہ خواستید ... گشت پیدا کہ شما ناراستید

یہ ہمارے لئے جواب ہے، کہ جو تم نے چاہا ... واضح ہو گیا کہ تم غلط ہو

باز ایں اندیشہ را از فکرِ خویش ... کور می کردند و دفع از ذکرِ خویش

وہ پھر اس خیال کو اپنے فکر سے ... بے فروغ بناتے تھے اور اپنی یاد سے دفع کرتے تھے

کایں تفکّر ما ہم از ادبار رُست ... کہ صوابِ او شود در دل دُرست

کہ ہمارا یہ خیال بھی بدبختی سے پیدا ہوا ہے ... تاکہ اُن کی حقانیت دل میں بیٹھ جائے

خود چہ شد گر غالب آمد چند بار ... ہر کسے را غالب آرد روزگار

اگر وہ چند مرتبہ غالب ہو گیا تو کیا ہوا؟ ... زمانہ کسی کو بھی غالب کر دیتا ہے

ما ہم از ایّامِ بخت آور شدیم ... بار ہا بر روئے مظفّر آمدیم

ہم بھی زمانے سے نصیبہ ور ہوئے ہیں ... کئی بار اُس پر فتحمند ہوئے ہیں

باز می گفتند[3] اگر چہ او شکست ... چوں شکستِ ما نبود او زشت و پست

وہ پھر کہتے کہ اگر اُس نے شکست (کھائی ہے) ... وہ ہماری شکست کی طرح بُری اور ذلیل نہ تھی

زانکہ بختِ نیک او را در شکست ... داد صد شادیِ پنہاں زیر دست

کیونکہ نیک نصیبے نے اُس کو شکست میں ... سو پوشیدہ خوشیاں قبضے میں دیدیں

کو بہ اشکستہ نمی مانَست ہیچ ... کہ نہ غم بودش دراں نے پیچ پیچ

وہ کبھی شکست خوردہ کی طرح نہیں بنا ... کیونکہ اُس کو اُس میں نہ کوئی غم ہوا نہ پریشانی

---

[1] از بتان۔ کفار کہتے تھے کہ ہم نے بتوں اور خدا سے دعائیں مانگی تھیں کہ جو حق پر ہو اس کو فتح دے دے۔ پیشس۔ لات اور منات اور عزّیٰ بُتوں کے نام ہیں۔ چونکہ۔ اب جبکہ مسلمانوں کو فتح ہو رہی ہے تو یقیناً یہ لوگ حق پر ہیں۔

[2] ایں۔ مسلمانوں کی فتح منِدی ہماری دعاؤں کی قبولیت ہے۔ باز۔ پھر اس خیال کو اپنے دل سے نکالنے کی کوشش کرتے کہ اگر غلبہ حقانیت کی دلیل ہے تو ہم بھی کئی بار غالب ہو چکے ہیں۔

[3] باز می گفتند۔ پھر اپنے اس خیال کی تردید کرتے اور سوچتے کہ ہماری شکست اور مسلمانوں کی شکست میں بہت فرق ہے ہم شکست سے پست ہوتے ہیں اور مسلمان شکست کھا کر اور ابھرتے ہیں۔ چونکہ مسلمان شکست سے پست ہمت نہیں بنتے ہیں بلکہ ان میں قوتِ ایمانی اور بڑھ جاتی ہے۔ کو۔ آنحضورؐ شکست سے کبھی شکستہ خاطر نہیں ہوئے۔

چونؔ نشانِ مؤمناں مغلوبی ست | لیک در اشکستِ مؤمن خوبی ست
چونکہ مؤمنوں کی پہچان مغلوب ہونا ہے | لیکن مؤمن کی شکست میں بھلائی ہے

گر تو مشک و عنبرے را بشکنی | عالَمے از فیحِ ریحاں پُر کُنی
اگر تو مشک، اور عنبر کو توڑے گا | ایک جہان کو خوشبو کی مہک سے بھر دیگا

ور شکستی ناگہاں سرگینِ خر | خانہا پُر گند گردد سربسر
اگر تو اچانک گدھے کی لید کو توڑے گا | سارے مکانات بدبو سے بھر جائیں گے

کر کُند خود مشک با سرگیں قیاس | آب را با بول و اطلس با پلاس
مشک کو لید پر کوئی قیاس کرے گا ؟ | پانی کو پیشاب سے اور اطلس کو ٹاٹ پر کوئی قیاس کریگا ؟

## سِرِّ آنکہ بے مُراد باز گشتن رسول علیہ السلام از حُدیبیہ حق تعالیٰ

اس کا راز کہ بغیر مقصد پورا کیے ہوئے آنحضورؐ کے حدیبیہ سے واپس آنے کو اللہ تعالیٰ

لقب آں فتح کرد کہ اِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُّبِیْنًاؔ بصورت غلق بود

نے فتح کا لقب دیا کہ "بیشک ہم نے آپ کو کھلی فتح دی" بظاہر بندش تھی اور

و بمعنیٰ فتح چنانچہ شکستنِ مشک بظاہر شکستن ست و بمعنیٰ

حقیقتاً فتح جیسے کہ مشک کی شکستگی بظاہر شکستگی ہے اور حقیقتاً اس کے

درست کردن ست مشکیِ اُورا و تکمیلِ فوائد اُوست

مُشک پن کو ٹھیک کرنا ہے اور اس کے فائدوں کو مکمل کرنا ہے

وقتِ برگشتِ حُدیبیہ رسولؐ | در تفکر بُود و غمگین و ملول
حدیبیہ سے واپسی پر رسولؐ | فکر میں تھے اور غمگین اور ملول (تھے)

ناگہاںؔ اندر حقِ شمعِ رُسُل | دولت اِنَّا فَتَحْنَا زد دُہل
رسولوں کی شمع کے حق میں اچانک | دولت نے اِنَّا فَتَحْنَا کا ڈھول بجادیا

آمدش پیغام از دولت کہ رَو | تو ز منعِ ایں ظفر غمگیں مشو
دولت کی جانب سے انکو پیغام آیا کہ چلیے | آپ اس فتح کے رُکنے سے غمگین نہ ہوں

کاندریں خواری بنقدت فتحہاست | نِک فلاں قلعہ فلاں بقعہ تراست
اس ذلت میں آپ کی فوری فتوحات ہیں | یہ فلاں قلعہ، فلاں علاقہ آپ کا ہے

ےؔ چوں نشاں۔ مسلمان کی بے سروسامانی اس کے ایمان کی علامت ہے اور مومن کی شکست اس کے اعمال و اخلاق کی اصلاح کر دیتی ہے۔ گر تو۔ مولانا مسلمانوں کی شکست میں مضمر خوبی کو ایک مثال سے سمجھاتے ہیں کہ مشک و عنبر کی ڈلی کو اگر توڑ دیا جائے تو اس کی خوشبو زیادہ مہکنے لگتی ہے۔ فیح۔ مہک، لپٹ۔ سرگین خر۔ کافروں کی شکست کی مثال یہ ہے کہ گدھے کی لید کو اگر کریدا جائے تو اس کی بدبو اور پھیل جاتی ہے۔ کر کند۔ مسلمانوں کی شکست اور کافروں کی شکست کو ایک سمجھنا ایسا ہے جیسے کہ کوئی لید اور مشک کو یا پانی اور پیشاب کو یا اطلس اور ٹاٹ کو ایک سمجھے۔
ےؔ انا فتحنا۔ مسلمانوں کی شکست چونکہ مزید تقویت کا باعث ہے اسی لئے قرآن نے حدیبیہ کی ناکامی کو فتح قرار دیا تھا۔ حدیبیہ۔ آنحضورؐ اور صحابہؓ کی جماعت مدینہ سے عمرہ کی نیت سے مکہ معظمہ کے لئے روانہ ہوئی۔ مکہ کے قریب حدیبیہ کے مقام پر پہنچ کر پڑاؤ کیا۔ مکہ کے کفار مکہ میں داخلہ سے مانع آئے تو حضورؐ صلح کر کے بغیر عمرہ کے واپس آگئے تھے۔ یہ صلح بظاہر مسلمانوں کی شکست تھی لیکن حقیقتاً یہ فتح تھی جیسے کہ آئندہ کے واقعات نے ثابت کر دیا تھا ——— ےؔ ناگہاں۔ حدیبیہ سے ناکام واپسی کو قرآن نے فتح مبین سے تعبیر کیا ہے۔ آمدش۔ حضورؐ کو حکم ہوا کہ عمرہ کے بغیر واپس ہو جاؤ اور اس ناکامی سے رنجیدہ نہ ہو۔ کاندریں۔ یہ ناکامی بہت سی فتوحات کا سبب بنے گی۔ بقعہ۔ یعنی زمین کا علاقہ۔

بنگر[1] آخر چونکہ وا گردید تفت | بر قریظہ، بر نضیر از وے چہ رفت

دیکھو جب وہ جلدی سے واپس آ گئے | اُن کی جانب سے قریظہ اور نضیر پر کیا گزری

قلعہا ہم گردِ آں دو بقعہا | شد مُسلّم وز غنائم نفعہا

اِن دونوں کے علاقوں کے آس پاس کے قلعے بھی | فتح ہو گئے اور غنیمتوں کے سبب نفعے (ہوئے)

ور[2] نباشد آں تو بنگر کایں فریق | بر غم و رنج اند مفتون و عشیق

اگر یہ بھی نہ ہو تو دیکھ لے یہ لوگ | رنج و غم کے شیدا، اور فریفتہ ہیں

زہر خواری را چو شکر می خورند | خارِ غمہا را چو اشتر می چرند

وہ ذِلّت کے زہر کو شکر کی طرح کھاتے ہیں | غموں کے کانٹے کو اونٹ کی طرح چرتے ہیں

بہرِ عینِ غم نہ از بہرِ فرج | ایں تسافل پیشِ ایشاں چوں درج

صرف غم کے لئے، نہ کہ خوشی کے لئے | یہ تنزل اُن کے لئے مراتب کی طرح ہے

آنچناں شاد اند اندر قعرِ چاہ | کہ ہمی ترسند از تخت و کلاہ

وہ کنوئیں کی گہرائی میں، ایسے خوش ہیں | کہ تخت و تاج (کے حاصل ہونے) سے ڈرتے ہیں

در فقیری ہر یکے صد شہر یار | در خزانِ فاقہ صد ہمچوں بہار

ہر ایک فقیری میں سیکڑوں شاہوں کی طرح ہے | فاقے کی خزاں میں سیکڑوں بہاروں کی طرح ہے

ہر کجا دلبر بود خود ہم نشیں | فوقِ گردوں ست نے زیرِ زمیں

جہاں کہیں محبوب خود ساتھی ہو | وہ آسمان پر ہے، نہ کہ زمین کے نیچے

## تفسیر[3] حدیث آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کہ لَا تُفَضِّلُوْنِیْ عَلٰی یُوْنُسَ بْنِ مَتّٰی

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیث کی تفسیر کہ مجھے یونس بن متی پر فضیلت نہ دو

گفت پیغمبر کہ معراجِ مرا | نیست بر معراجِ یونسؑ اجتبا

پیغمبرؐ نے فرمایا کہ میری معراج | یونسؑ کی معراج سے پسندیدہ نہیں ہے

آنِ من بر چرخ و آنِ او نشیب | زانکہ قُربِ حق برونست از حسیب

(حالانکہ) میرا مقام آسمان پر اور اُن کا مقام پستی میں ہے | کیونکہ اللہ (تعالیٰ) کا قرب (اس) حساب سے بالا ہے

قرب نے بالا نہ پستی رفتن ست | قربِ حق از حبسِ ہستی رستن ست

قرب نہ اوپر جانا ہے نہ نیچے جانا ہے | اللہ کا قرب، وجود کی قید سے چھوٹنا ہے

---

کی گہرائی میں آنکو معیتِ حق حاصل ہے تو وہ آسمان کی بلندی سے بہتر ہے ــــ [3] تفسیر۔ اِس حدیث کی تفسیر سے مولانا یہ بتانا چاہتے ہیں کہ اصل معیتِ حق ہے اونچائی نیچائی میں خود کوئی فضیلت اور بڑائی نہیں ہے، معراجِ یونسؑ۔ حضرت یونسؑ کو مچھلی کے پیٹ میں سمندر کی گہرائی میں معراج حاصل ہوئی۔ آنحضرت حضورؐ کو معراج آسمانوں کی بلندی پر حاصل ہوئی۔ قربِ حق۔ قربِ حق حاصل ہوتے ہوئے اونچائی نیچائی کوئی چیز نہیں مگر قرب۔ اللہ کا قرب بلندی اور پستی سے حاصل نہیں ہوتا بلکہ ترکِ ہستی سے ہوتا ہے۔

[1] بنگر۔ بنی قریظہ اور بنی النضیر یہود کے دو قبیلے تھے جو مدینہ کے اطراف میں آباد تھے اُن کی معاہدہ شکنی کی وجہ سے آنحضورؐ اُن کو حدیبیہ کے واقعہ سے پہلے ہی جلاوطن کر چکے تھے بنی النضیر ۴ھ میں اور بنی قریظہ ۵ھ میں غزوۂ خندق کے فوراً بعد جلاوطن کر دیئے گئے تھے۔ حدیبیہ کا واقعہ ۶ھ کا ہے البتہ اِن میں کچھ لوگ خیبر میں جا کر آباد ہو گئے تھے اور خیبر ۷ھ میں فتح ہوا۔ اب اگر مولانا کی مراد فتح خیبر ہے تو مولانا کا فرمانا سیرت کی کتب کے مطابق ہے ورنہ مخالف ہے۔

[2] ور نباشد۔ اگر فتوحات اور غنیمتیں نہ بھی ہوں تب بھی یہ جماعت وہ ہے جس کو رضا کا وہ مقام حاصل ہے کہ جس میں غم بھی اسی طرح خوشگوار ہوتا ہے جس طرح خوشی۔ حضرت رابعہ بصریہؒ نے فرمایا کہ سالک کو رضا کا مقام اُس وقت حاصل ہوتا ہے جبکہ غم بھی اسکے لئے ایسا ہی خوشگوار ہو جیسا کہ خوشی۔ بہرِ غم۔ یعنی غم اُن کو اس لئے خوشگوار نہیں ہے کہ وہ کسی خوشی کا پیش خیمہ ہے۔ قعرِ چاہ۔ ذلت اُنکو اسقدر پیاری ہوتی ہے کہ اُسکے زوال اور تختِ شاہی حاصل ہو جانے سے ڈرتے ہیں۔ در فقیری۔ یہ لوگ فقر میں شاہی اور خزاں میں بہار کے لطف اُٹھاتے ہیں۔ ہر کجا جبکہ کنوئیں

نیستؔ[1] را چہ جائے بالا یست و زیر | نیست را نے زود و نے دورست و دیر

فنائیت کے لئے کیا اونچائی کیا نیچائی | فنائیت کے لئے نہ جلدی ہے نہ دور اور دیر ہے

کارگاہِ گنجِ حق در نیستی ست | غرّہ ہستی چہ دانی نیست چیست

اللہ کے خزانہ کا کارخانہ، فنائیت میں ہے | تو ہستی کے دھوکے میں ہے تو کیا سمجھے کہ فنائیت کیا ہے!

حاصل ایں اشکستِ ایشاں اے کیا | می نماند ہیچ با اشکستِ ما

خلاصہ یہ ہے، اے بزرگ! اُن کی شکست | ہماری شکست سے کسی طرح مشابہ نہیں ہے

آنچناں شاد اند در ذُلّ و تلف | ہمچو ما در وقتِ اقبال و شرف

وہ ذلت اور تباہی میں اس طرح خوش ہیں | جس طرح ہم اقبالمندی اور بڑائی میں

برگِ بے برگی ہمہ اقطاعِ اوست | فقر و خواری افتخارست و علوست

پوری بے سروسامانی کا سامان اُس کی جاگیر ہے | فقر اور ذلت، فخر اور بڑائی بنے

آں یکےؔ[2] گفت ار چناں ست آں فرید | چوں نخندید او چو ما را بستہ دید

ایک نے کہا، اگر وہ یکتا ایسا ہے | تو وہ کیوں ہنسا جبکہ اُس نے ہمیں بندھا ہوا دیکھا!

چونکہ او مُبدَل شدست و شادیش | نیست زیں زندان و زیں آزادیش

جبکہ اُس میں تبدیلی ہو چکی ہے، اور اُس کی خوشی | اس قید اور اس آزادی سے (متعلق) نہیں ہے

پس بقہرِ دشمناں چوں شاد شد | چوں ازیں فتح و ظفر پُر باد شد

تو وہ دشمنوں کے مغلوب ہونے سے کیوں خوش ہوا؟ | اس فتح اور کامیابی سے کیوں مغرور بنا ہے،

شاد شدؔ[3] جانش کہ بر شیرانِ نر | یافت آساں نصرت و دست و ظفر

اُس کی جان خوش ہوئی کیونکہ بہادر شیروں پر | آسانی سے فتح اور قابو، اور ظفر پائی

پس بدانستیم کو آزاد نیست | جز بدنیا دلخوش و دلشاد نیست

تو ہم جان گئے کہ وہ آزاد نہیں ہے | دنیا کے سوا کسی چیز سے خوش دل اور مسرور نہیں ہے

ورنہ چوں خندد کہ اہلِ آں جہاں | بر بد و نیک اند مشفق مہرباں

ورنہ کیوں ہنستا، جبکہ اُس جہان والے | اچھے اور بُرے پر مشفق، اور مہربان ہیں

ایں ہمی گفتند در زیرِ زباں | آں اسیراں باہم اندر بحثِ آں

وہ آہستہ سے یہ کہہ رہے تھے | وہ قیدی آپس میں اس کی بحث میں

تا مؤکّل نشنود در ما جہد | ایں سخن در گوشِ آں سلطاں نہد

تاکہ سپاہی نہ سُن لے (اور) ہم پر کود پڑے | یہ بات اُس بادشاہ کے کان میں رکھدے

[1] نیست۔ جب مقامِ فنا حاصل ہو جائے تو زمان و مکان کی اونچ نیچ سے کوئی فرق نہیں پڑتا ہے۔ کارگاہ فنائیت کے بعد اسرارِ خداوندی ظاہر ہوتے ہیں جو شخص ہستی میں پھنسا ہے وہ فنائیت کو نہیں سمجھ سکتا۔ حاصل۔ یہاں سے پھر اُن قیدیوں کا مقولہ شروع ہوتا ہے اُنھوں نے کہا ہماری اور مسلمانوں کی شکست میں بہت فرق ہے۔ آنچناں۔ وہ شکست میں بھی اس قدر خوش ہوتے ہیں جس طرح کہ ہم فتح میں۔ برگ بے برگی۔ بے سروسامانی اُن کا سامان ہے فقر اور ذلت میں فخر سمجھتے ہیں۔

[2] آں یکے۔ آنحضورؐ کی فنائیت پر اُس شخص نے اعتراض کیا کہ اگر اُن کو مقامِ فنائیت حاصل ہے اور وہ اللہ کے مقرب ہیں تو ہماری تباہی پر کیوں خوش ہو رہے ہیں۔ اگر اُن میں بالکل تبدیلی آگئی ہے اور اُنکی خوشی ہماری قید اور اپنی آزادی سے متعلق نہیں ہے تو پھر ہمیں قید میں دیکھ کر کیوں ہنسے اور اپنی کامیابی پر کیوں مغرور ہیں۔

[3] شاد شد۔ یقیناً اُنکی خوشی اسی بنا پر ہے کہ ہم جیسے شیروں پر اُنھوں نے فتح پائی ہے۔ پس۔ اس بات سے میں سمجھتا ہوں کہ وہ ہستی سے آزاد نہیں ہیں اور وہ ایک دنیا دار ہیں۔ اہلِ آں جہاں۔ اللہ والے تو سب انسانوں پر مہربان ہوتے ہیں خواہ انسان بھلے ہوں یا

## آگاہ[1] شدنِ پیغمبر علیہ السّلام از طعنِ ایشاں بر قہمانتِ اُو

خوشی پر اُن کی طعنہ زنی سے آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کا واقف ہو جانا

گرچہ نشنید آں مُوکّل ایں سخن | رفت در گوشے کہ بُد آں من لدُن
---|---
اگرچہ اُس سپاہی نے یہ بات نہ سنی | اُس کان میں پہنچ گئی جو کہ اللہ کی جانب سے تھا
بُوئے پیراہانِ یوسفؑ راندید | آنکہ حافظ بُود یعقوبش شنید
(حضرت) یوسفؑ کے لباس کی خوشبو نہ محسوس کی | اُس نے جو محافظ تھا، اُس کو یعقوبؑ نے محسوس کیا
آں شیاطیں بر عنانِ آسماں | نشنوند آں سرِّ لوحِ غیب داں
وہ شیاطین، آسمان کی بلندی پر | غیب کے جاننے والے کی لوح کے راز کو نہیں سنتے ہیں
آں محمدؐ خفتہ و تکیہ زدہ | آمدہ سرّ گردِ اُو گرداں شدہ
محمدؐ سوئے ہوئے، اور تکیہ لگائے ہوئے ہیں | راز آیا (اور) اُس نے اُن کے گرد چکر لگائے
آں[2] خورد حلوا کہ روزیش ست باز | آں نہ کانگشتانِ اُو باشد دراز
حلوا وہ کھاتا ہے، جس کی روزی کشادہ ہو | نہ کہ وہ جس کی انگلیاں لمبی ہوں
نجمِ ثاقب گشتہ حارسِ دیوراں | کہ بہل دُزدی ز احمدؐ سرّ ستاں
ٹوٹنے والا ستارہ نگہبان اور شیطان کو بھگانے والا | کہ چوری چھوڑ، احمدؐ سے راز حاصل کر
اے دویدہ سُوئے دُکاں از پگاہ | ہیں بمسجد رَو بجو رزقِ از الٰہ
اے صبح سے دکان کی جانب دوڑے ہوئے! | خبردار! مسجد میں جا، اللہ سے روزی مانگ

## فہم کردنِ رسول علیہ السّلام ضمیرِ آں اَسیراں را

آنحضور علیہ السّلام کا اُن قیدیوں کے دل کی بات سمجھ جانا

پس رسولؐ آں گفتِ شاں را فہم کرد[3] | گفت آں خندہ نبُودم از نبرد
---|---
پس رسولؐ اُن کی وہ گفتگو سمجھ گئے | فرمایا وہ میرا ہنسنا، جنگ کے معاملہ میں نہ تھا
مُردہ اَند ایشاں و پوسیدہ فنا | مُردہ کُشتن نیست مردی پیشِ ما
وہ مُردہ ہیں، اور فنا سے گلے ہوئے ہیں | مُردے کو مارنا ہمارے نزدیک بہادری نہیں ہے
خود کیند ایشاں کہ مہ گردد شگاف | چونکہ من پا بفشردم اندر مصاف
وہ کیا ہیں، بلکہ چاند پھٹ جاتا ہے | جب میں میدانِ جنگ میں قدم جمالوں
آنگہے کازاد بُودید و مکیں | من شمارا بستہ می دیدم چنیں
جس وقت کہ تم آزاد اور مقیم تھے | میں تمہیں ایسا ہی بندھا ہوا دیکھ رہا تھا

[1] آگاہ۔ آنحضورؐ نے ان کی یہ خفیہ باتیں سن لیں اس لئے کہ آپ کے کان اِس جہان کے کان نہ تھے بلکہ وہ خدائی کان تھے جن کے لئے آہستہ بات اور بلند آواز کی بات یکساں ہے۔ بوئے۔ جن لوگوں کو قربِ الٰہی حاصل ہو جاتا ہے وہ صفاتِ حق سے متصف ہو جاتے ہیں حضرت یوسفؑ کی قمیص کی خوشبو اُس محافظ کو نہ پہنچی جو قمیص لئے جا رہا تھا باوجود دور ہونے کے حضرت یعقوبؑ کو پہنچ گئی۔ آں شیاطین۔ لوحِ محفوظ کے اسرار شیاطین آسمانوں پر پہنچ کر بھی نہیں سن پاتے ہیں آنحضورؐ اپنی جگہ رہتے ہوئے سن لیتے تھے۔

[2] آں خورد۔ یعنی حلاوت درازی سے نہیں ملتا ہے مقدّر سے ملتا ہے یہی حال اسرارِ خداوندی کا ہے۔ نجمِ ثاقب۔ جب شیاطین آسمانی راز معلوم کرنے کیلئے آسمان پر چڑھتے ہیں تو ستارے اُن پر ٹوٹتے ہیں اور وہ اُن کو بھگا دیتے ہیں۔ راز احمدؐ یعنی اسرارِ خداوندی حضورؐ سے حاصل کرو۔ اے دویدہ۔ روزی دینے والا اللہ تعالیٰ ہے دکان نہیں ہے لہٰذا اُس سے روزی مانگو۔

[3] فہم کرد یعنی آنحضورؐ کو بطور وحی کے اُنکی گفتگو کا علم ہو گیا۔ نبرد یعنی میں جنگ کے معاملہ میں نہیں مسکرا رہا تھا۔ مُردہ۔ یعنی یہ کفار درحقیقت مُردہ ہیں اور مُردے کو مارنا کونسی بہادری ہے

اے بنازیدہ بملک و خانداں ¹ — نزدِ عاقل اشترے بر نردباں

اے وہ جو سلطنت اور خاندان پر نازاں ہیں — (یہ) عقلمند کے نزدیک سیڑھی پر اونٹ ہے

نقشِ تن را تا فتاد از بام طشت — پیشِ چشمم کُلِّ آتِ آت گشت

جب سے جسم کا طشت بام سے گرا ہے — ہر آنے والی بات میری آنکھ کے سامنے آگئی ہے

بنگرم در غورہ می بینم عیاں — بنگرم در نیست شی بینم عیاں

میں انگور کا کچا خوشہ دیکھتا ہوں تو شراب دیکھ لیتا ہوں — میں عدم میں نظر کرتا ہوں تو وجود دیکھ لیتا ہوں

بنگرم ² سرِ عالمے بینم نہاں — آدمؑ و حوّا نرستہ از جہاں

میں عالمِ غیب کو دیکھتا ہوں تو ایک پوشیدہ جہان دیکھ لیتا ہوں — جبکہ آدمؑ اور حوّاؑ دنیا میں نہ پیدا ہوئے تھے

من شما را وقتِ ذرّاتِ اَلَست — دیدہ اَم پابستہ و منکوس و پست

میں نے تمہیں، اَلَست کی چیونٹیوں کے وقت — پابزنجیر، اور اوندھا اور ذلیل دیکھا ہے

از حدوثِ آسمانِ بے عمد — آنچہ دانستہ بُدم افزوں نشد

بے ستون کے آسمان کے پیدا ہونے کے بارے میں — جو مجھ میں جان چکا تھا اس سے نہ بڑھا

من شما را سرنگوں می دیدہ اَم — پیش ازاں کز آب و گل بالیدہ اَم

میں نے تمہیں، اوندھا دیکھا ہے — اس سے پہلے کہ میں نے آب و گل سے پرورش پائی ہے

نو ندیدم تا کنم شادی بداں — ایں ہمی دیدم دراں اقبالِ تاں

میں نے نئی بات نہیں دیکھی کہ اس پر خوشی مناؤں — یہ تو میں تمہارے مقدر میں دیکھ رہا تھا

بستہ ³ قہرِ خفی وانگہ چہ قہر — قند می خوردید و در وے دَرج زہر

مخفی قہر میں بندھے ہوئے پھر قہر بھی کیسا! — تم شکر کھا رہے تھے اور اس میں زہر داخل تھا

ایں چنیں قندے پُر از زہر ار عدو — خوش بنوشد چیت حسد آید برو

اگر دشمن، زہر سے بھری ہوئی ایسی شکر — خوشی سے کھائے تو اس پر کیا حسد ہو سکتا ہے؟

بانشاط آں زہر می کردید نوش — مرگِ تاں خفیہ گرفتہ ہر دو گوش

تم خوشی سے وہ زہر پی رہے تھے — تمہاری موت نے مخفی طور پر دونوں کان بند کر دیئے

من نمی کردم غزا از بہرِ آں — تا ظفر یابم فرو گیرم جہاں

میں اس لئے جہاد نہیں کرتا ہوں — کہ فتحمند ہوں دنیا پر قبضہ کروں

کایں جہاں جیفہ است و مُردارِ رخیص — بر چنیں مُردار چوں باشم حریص

یہ دنیا مُردار ہے، اور سستا مُردار — ایسے مُردار پر میں کیسے لالچی بن سکتا ہوں؟

---

¹ اے۔ خاندان اور سلطنت پر نازکرنا ایسا ہی ناپائیدار ہے جس طرح کہ اونٹ کا سیڑھی پر ٹکاؤ۔ نقشِ تن۔ جب کہ میں جسم کی مادیت سے آزاد ہو گیا ہوں ہر آنے والے واقعہ کو اسطرح دیکھ لیتا ہوں جیسے کہ وہ میرے سامنے ہے۔ بنگرم۔ انگور سے بننے والی خراب کو اس کے کچے خوشہ میں دیکھ لیتا ہوں۔ کسی چیز کے معدوم ہونے کی حالت میں اسکے وجود کو دیکھ لیتا ہوں۔

² بنگرم۔ پہلے اشعار میں ہونے والی باتوں کے بارے میں علم کی وسعت کو بیان تھا اس شعر میں گزشتہ واقعات پر علم کی وسعت کا بیان ہے یعنی ازلی واقعات پر بھی میرا علم محیط ہے۔ من شمارا۔ ازل میں جبکہ حضرت آدمؑ کی پشت سے آپکی اولاد کو چیونٹیوں کی شکل میں نکال کر اُن سے عہدِ اَلَست لیا گیا تھا میں نے اسوقت تمہیں اوندھا دیکھ لیا تھا۔ از حدوث۔ بے ستون کے بارے میں جو علم مجھے ازل میں حاصل ہوا تھا کائنات کے وجود کے بعد اسمیں کوئی اضافہ نہیں ہوا۔ من شما۔ میں نے اپنے عالمِ ناسوت میں آنے سے قبل ہی تمہیں اوندھا دیکھا تھا۔ نو ندیدم۔ تمہاری شکست میرے لئے کوئی نئی بات نہیں ہے جس پر میں خوش ہوں۔

³ بستہ۔ میں نے ازل ہی میں تمہیں قہرِ الٰہی میں مبتلا دیکھا تھا اور قہر بھی ایسا جسکو تم مہر سمجھے ہو۔ ایں چنیں۔ اگر کسی کا دشمن وہ شکر کھائے جسمیں زہر ہو تو پھر حسد کا کوئی موقع نہیں ہے۔ مرگ۔ تمہاری روحانی موت نے تمہارے کان بہرے کر دیئے ہیں۔ من نمی کردم۔ میرا جہاد ملک گیری کیلئے

سگ نیَم تا پُرچَم مُردہ کنم | عیسیٰ ام آیم کہ تا زندش کنم
میں کتا نہیں ہوں کہ مُردار کی دُم کے بال نوچوں | میں عیسیٰ ہوں (اِسلئے) آیا ہوں تاکہ اُسکو زندہ کروں

زاں ہمی کردم صفوفِ جنگ چاک | تا رہانم مر شُمارا از ہلاک
میں نے جنگ کی صفوں کو اس لئے چاک کیا ہے | تاکہ تمہیں ہلاکت سے رہائی دوں

زاں نمی بُرّم گلوہائے بَشَر | تا مرا باشد کر و فرّ و حَشَر
میں انسانوں کے گلے اِس لئے نہیں کاٹتا ہوں | کہ میرے لئے شان وشوکت اور اجتماع ہو

زاں ہمی بُرّم گلوئے چند تا | زاں گلوہا عالَمے یابد رہا
میں چند انسانوں کا گلا اِس لئے کاٹتا ہوں تاکہ | اِن گلوں سے دنیا نجات پا جائے

گر شما پروانہ وار از جہلِ خویش | پیشِ آتش می کنید ایں حملہ کیش
اگر تم نے اپنی نادانی سے پروانوں کی طرح | آگ پر اِس حملے کو مذہب بنالیا ہے

من ہمی رانم شمارا ہمچو مست | از در افتادن در آتش با دو دست
میں مست کی طرح تمہیں ہٹاتا ہوں | دونوں ہاتھوں سے آگ میں گرنے سے

آنکہ خود را فتحہا پنداشتید | تخمِ منحوسیِ خود می کاشتید
جس کو تم نے اپنی فتوحات سمجھا | تم نے اپنی نحوست کا بیج بویا ہے

یکدگر را جدِّ جد می خواندید | سوئے اژدرہا فرس می راندید
تم ایک دوسرے کو بڑے امرا سے بلاتے تھے | اژدھوں کی جانب گھوڑا دوڑاتے تھے

قہر می کردید و اندر عینِ قہر | خود شما مقہورِ قہرِ شیرِ دہر
تم ظلم کرتے تھے، اور عین ظلم میں | تم خود زمانے کے شیر کے غلبے سے مغلوب ہوگئے

## بیان آنکہ طاغی در عینِ قاہری مقہور ست و در عینِ منصوری ماسور

اِس کا بیان کہ سرکش عین غلبہ میں مغلوب ہے، اور عین فتحمندی میں قیدی ہے

دُزد قہرِ خواجہ کرد و زر کشید | او دراں مشغول خود والی رسید
چور نے خواجہ کو مغلوب کیا اور سونا اکٹھا کیا | وہ اس میں مشغول تھا کہ خود حاکم آگیا

گر ز خواجہ آں زماں بگریختے | کے بر او والی حشر انگیختے
اگر وہ اُس وقت، خواجہ کے پاس سے بھاگ جاتا | تو حاکم، اُس پر کب قیامت برپا کرتا؟

---

ظلم خود اپنے اوپر ظلم تھا اور تم خود اُس سے مغلوب ہو۔ بیان۔ اِس مثال سے یہ سمجھایا ہے کہ چور خواجہ کو مغلوب کر رہا تھا اور اس میں خود اُس کی مغلوبیت تھی۔ ماسور۔ قیدی۔ والی۔ یعنی حاکم اُس سے ملنے آگیا۔ بگریختے۔ اگر وہ چور خواجہ کو چھوڑ کر بھاگ جاتا تو حاکم کی سزا سے بچ جاتا اور مغلوب نہ ہوتا۔

ك سگ نیَم۔ کتا مُردار کھاتا ہے پُرچم۔ دُم کے بال عیسیٰ۔ میرا کام لوگوں کو حیاتِ ابدی عطا کرنا ہے۔ زاں میرا جنگ کرنا بھی عالم سے فساد کو رفع کرنے کیلئے ہے تشریح۔ میں اپنی شان وشوکت کے لئے جہاد نہیں کرتا ہوں۔ گلوئے چند مُفسدین کو ختم کرکے عالم میں امن پیدا کرنا چاہتا ہوں۔

ك گر شما۔ حدیث شریف ہے۔ مَثَلِیْ کَمَثَلِ رَجُلٍ اِسْتَوْقَدَ نَارًا فَلَمَّا اَضَاءَتْ مَا حَوْلَهَا جَعَلَ الْفَرَاشُ وَهٰذِهِ الدَّوَابُّ الَّتِیْ تَقَعُ فِی النَّارِ یَقَعْنَ فِیْهَا وَجَعَلَ یَحْجُزُهُنَّ وَیَغْلِبْنَهٗ فَیَتَقَحَّمْنَ فِیْهَا فَاَنَا آخِذٌ بِحُجَزِکُمْ عَنِ النَّارِ وَاَنْتُمْ تَقَحَّمُوْنَ فِیْهَا یعنی میری مثال اُس شخص کی سی ہے جس نے آگ روشن کی پس جب آگ نے اپنا ماحول روشن کردیا تو پروانوں اور اُن جانوروں نے جو آگ میں گرتے ہیں اُسمیں گرنا شروع کردیا اور آگ روشن کرنیوالے نے اُن کو روکنا شروع کردیا اور وہ اُس پر غالب آتے ہیں پھر آگ میں جا گرتے ہیں پس میں تمہاری کمر پکڑتا ہوں کہ تم کو آگ سے بچاؤں اور تم اُس میں گھسے پڑتے ہو۔ آنکہ جس کو تم اپنی فتح سمجھتے ہو۔ یہی تمہاری نحوست ہے کہ تم ایک دوسرے کو اژدھے کے منہ میں جانے کی دعوت دیتے ہو۔

ك قہر می کردید۔ یعنی تمہارا

قاہری[1] دزد مقہوریش بود — زانکہ قہر او سرِ او را ربود
چور کا غلبہ اُس کی مغلوبیت تھی — اس لئے کہ اُس کے غلبہ نے اس کا سر اڑایا

غالبی بر خواجہ دامِ او شود — تا رسد والی و بستاند قود
خواجہ پر غلبہ اُس کا جال بن جاتا ہے — حتیٰ کہ حاکم آپہنچے اور قصاص لے لے

اے کہ تو بر خلق چیرہ گشتۂ — در نبرد و غالبی آغشتۂ
اے وہ کہ تو مخلوق پر غالب آگیا ہے! — جنگ اور غلبے میں ڈوبا ہوا ہے

آں بقاصد منہزم کردستشاں — تا ترا در حلقہ می آرد کشاں
اُس نے قصداً اُن کو پسپا کیا ہے — تاکہ تجھے حلقے میں کھینچ لائے

ہیں[2] عناں در کش پئے ایں منہزم — در مراں تا تو نگردی منخزم
اِس پسپا کا پیچھا کرنے سے باگ تھام — نہ چلا تاکہ تو نکٹا نہ بن جائے

چوں کشانندت بدیں شیوہ مدام — حملہ بینی بعد ازاں اندر زحام
جب تجھے اس طریقہ پر جال میں کھینچ لائیں گے — اس کے بعد مجمع میں (تو اپنے اوپر) حملہ دیکھیگا

عقل ازیں غالب شدن کے گشت شاد — چوں دریں غالب شدن دید او فساد
اِس غالب آنے سے عقل کب خوش ہوتی ہے؟ — جبکہ اس غالب آنے میں اُس نے تباہی دیکھی ہے

تیز چشم آمد خرد بینائے پیش — کہ خدایش سرمہ کرد از کحلِ خویش
پیش بین عقل تیز آنکھوں والی ہے — کیونکہ خدا نے اپنے سُرمے سے اُسکے سرمہ لگایا ہے

گفت پیغمبر کہ ہستند از فنوں — اہلِ جنت در خصومتہا زبوں
پیغمبرؐ نے فرمایا حکمتوں کی وجہ سے ہیں — جنتی جھگڑوں میں مغلوب

از کمالِ[3] حزم و سوءِ ظنِ خویش — نے ز نقص و بددلی و ضعفِ کیش
پوری ہوشیاری اور اپنے ساتھ بدگمانی کی وجہ سے — نہ (عقل) نقصان اور بزدلی اور مذہب کی کمزوری کی وجہ سے

در فرہ دادن شنیدہ در کمون — حکمتِ لولا رجالٌ مؤمنون
غلبہ دینے (کے بارے) میں در پردہ سنے ہوئے تھے — لولا رجالٌ مؤمنون کی حکمت

---

کمزوری اِن وجوہ سے نہیں ہے۔ در فرہ۔ حدیبیہ کے موقع پر مومنوں کی ظاہری مغلوبیت اور کفارِ مکہ کے غلبہ کی حکمت قرآن پاک میں بیان فرمائی گئی ہے۔ وَلَوْلَا رِجَالٌ مُّؤْمِنُونَ وَنِسَاءٌ مُّؤْمِنَاتٌ لَّمْ تَعْلَمُوهُمْ أَن تَطَئُوهُمْ فَتُصِيبَكُم مِّنْهُم مَّعَرَّةٌ بِغَيْرِ عِلْمٍ لِّيُدْخِلَ اللَّهُ فِي رَحْمَتِهِ مَن يَشَاءُ لَوْ تَزَيَّلُوا لَعَذَّبْنَا الَّذِينَ كَفَرُوا مِنْهُمْ عَذَابًا أَلِيمًا اور اگر (شہر مکہ میں) کچھ مسلمان مرد اور مسلمان عورتیں نہ ہوتیں جن کے حال سے واقف نہ تھے اور تم اُن کو پامال کر ڈالتے اور نادانستہ تم کو ان کی طرف سے نقصان پہنچ جاتا تو ابھی معاملہ کیسو کر دیا جاتا مگر خدا نے صلح حدیبیہ کے وقت اِس حکمت سے لڑائی نہ ہونے دی کہ خدا اس حرمہ میں جسکو چاہے اپنی رحمت (اسلام) میں داخل کرے۔ اگر مکہ کے رہنے والے مسلمان کہیں کو الگ ہوگئے ہوتے تو اہل مکہ کو جس جس نے کفر کیا سبکو ہم دردناک عذاب کی سزا دیتے۔ کمزوری۔ بزدلی، گھٹنے کی جگہ۔

---

[1] قاہری۔ چور کا خواجہ پر غالب آنا ہی اُس کی مغلوبیت کا سبب بن گیا۔ سزا۔ چور نے خواجہ کو قتل کیا تھا اُس کے بدلے میں حاکم نے اُس کو قتل کرادیا۔ قود۔ قصاص جان کے بدلے میں جان لینا۔ آئے کہ۔ اللہ تعالیٰ قصداً کفار کو غلبہ عطا فرمادیتا ہے تاکہ وہ غلبہ کے غرور میں مبتلا ہوکر جال میں آپھنسیں۔ چیرہ۔ غلبہ۔ قاصد۔ یعنی قصداً۔ منہزم۔ پسپا۔

[2] ہیں۔ جبکہ غلبہ کا غرور تباہی کا سبب بنتا ہے تو اُس غرور میں مبتلا ہوکر پسپا کا پیچھا نہ کرنا چاہیئے۔ منخزم۔ سرنگوں، نکٹا۔ چونکہ جب غلبہ کا دھوکہ دیکر تجھے میدان میں لے آئینگے تو پھر تجھ پر سخت حملہ ہوگا۔ عقل۔ ایسا غلبہ خوشی کا سبب نہیں ہے۔ کحل۔ سُرمہ۔ فنون۔ ہنرمندیاں۔ زبون۔ حدیث شریف ہے۔ اَلَا اُخْبِرُكُمْ بِاَهْلِ الْجَنَّةِ كُلُّ ضَعِيفٍ مُتَضَعِّفٍ لَوْ اَقْسَمَ عَلَى اللّٰهِ لَاَبَرَّهٗ یعنی کیا تمہیں جنتیوں کا پتہ نہ بتادوں ہر وہ کمزور جس نے کمزوری اختیار کی ہو وہ اللہ کے بھروسے قسم کھائے تو اللہ اسکی قسم ضرور پوری کردیگا۔

[3] از کمال۔ اہل جنت کی کمزوری کمال ہوشیاری اور اپنے اعمال سے بدظنی کی بناء پر ہوتی ہے۔ نے۔ کمزوری کبھی عقل کی کمی سے آتی ہے کبھی بزدلی کیوجہ سے کبھی مذہب پر یقین نہ ہونیسے اہل جنت کی

دستِ کوتاہی ز کفّارِ لعین — فرض شد بہرِ خلاصِ[1] مومنین
ملعون کفار سے ہاتھ روکنا — مومنوں کی خلاصی کے لئے فرض ہوا

قصۂ عہدِ حدیبیہ بخواں — کَفَّ اَیْدِیَکُمْ تمامت زاں بداں
حدیبیہ کی صلح کا قصہ پڑھو — اُس نے تمہارے ہاتھوں کو روکا، پورا اُسی سے سمجھ

نیز[2] اندر غالبی ہم خویش را — دید اُو مغلوبِ دامِ کبریا
غلبے میں بھی اپنے آپ کو — اُس نے اللہ کے جال میں مغلوب سمجھا

مَا رَمَیْتَ اِذْ رَمَیْتَ آمد خطاب — گُم شد اُو وَاللہُ اَعْلَمُ بِالصَّوَاب
"تو نے نہیں پھینکا جبکہ تو نے پھینکا" خطاب آیا — تو وہ فنا ہو گیا، اور اللہ درستگی کو زیادہ جانتا ہے

زاں نمی خندم من از زنجیرتاں — کہ بگردم ناگہاں شبگیرتاں
میں تمہاری زنجیر سے اس لئے نہیں ہنستا ہوں — کہ میں نے تمہیں اچانک رات میں گرفتار کر لیا

زاں ہمی خندم کہ با زنجیر و غِل — می کشم تاں سوئے سروستان و گل
میں اس لئے ہنس رہا ہوں کہ زنجیر اور طوق کے ساتھ — میں تمہیں لے جا رہا ہوں، سرو اور گل کے باغیچہ میں

اے عجب کز آتشِ بے زینہار — بستہ می آریم تاں تا سبزہ زار
کس قدر عجیب بات ہے کہ بے پناہ آگ سے — تم کو سبزہ زار کی طرف باندھ کر لا رہا ہوں

از سوئے دوزخ بزنجیرِ گراں — می کشم تاں تا بہشتِ جاوداں
بھاری زنجیر کے ساتھ دوزخ سے — ابدی جنت کی طرف میں تمہیں کھینچ رہا ہوں

ہر[3] مقلّد را دریں رہ نیک و بد — ہمچناں بستہ بحضرت می کشد
ہر مقلد کو اس راستہ میں اچھائی سے یا بُرائی سے — اسی طرح باندھ کر دربار میں کھینچتا ہے

جملہ در زنجیرِ بیم و ابتلا — می روند ایں رہ بغیرِ اولیا
سب، خوف اور آزمائش کی زنجیر میں — اولیاء کے علاوہ اس راستہ پر چلتے ہیں

می کشند ایں راہ را بیکار وار — جز کسانے واقف از اسرارِ کار
اس راستہ پر جبری طریقہ پر کھینچتے ہیں — سوائے اُن کے جو کام کے بھیدوں کے واقف ہیں

جہد کُن تا نورِ تو رخشاں شود — تا سلوک و خدمتت آساں شود
مجاہدہ کر تاکہ تیری روشنی چمک اُٹھے — تاکہ تیرے لئے چلنا اور حضوری آسان ہو جائے

---

[1] خلاص۔ یعنی ان مومنوں کے بچاؤ کے لئے جو مکہ میں مقیم تھے۔ کَفَّ۔ حدیبیہ کے بارے میں قرآن پاک میں ہے وَهُوَ الَّذِي كَفَّ أَيْدِيَهُمْ عَنكُمْ وَأَيْدِيَكُمْ عَنْهُم بِبَطْنِ مَكَّةَ مِن بَعْدِ أَنْ أَظْفَرَكُمْ عَلَيْهِمْ وَكَانَ اللَّهُ بِمَا تَعْمَلُونَ بَصِيرًا۔ یعنی وہ خدا ہی تو ہے جس نے تمہیں کافروں پر فتح دی پیچھے اُن کے ہاتھوں کو تم سے روک دیا اور تمہارے ہاتھوں کو اُن سے روک دیا اور اُس وقت جو کچھ تم کرتے تھے اللہ سب دیکھتا تھا۔

[2] نیز اندر۔ غلبہ کے وقت بھی آنحضورؐ اپنے آپ کو عاجز سمجھتے تھے اور غلبہ محض تائید خداوندی سے جانتے تھے۔ مَا رَمَیْتَ۔ جنگِ بدر میں جبکہ آنحضورؐ نے ایک مٹھی مٹی پھینکی اور اُس سے کفار مغلوب ہوئے تو اس کے بارے میں قرآن میں فرمایا گیا وَمَا رَمَیْتَ اِذْ رَمَیْتَ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ رَمٰى یعنی جبکہ تم نے مٹی پھینکی تو تم نے نہیں پھینکی اللہ تعالیٰ نے پھینکی۔ زاں۔ میری ہنسی اس وجہ سے نہ تھی کہ تم پابہ زنجیر تھے۔ بخندم۔ میں تو اس لئے ہنستا تھا کہ میں تمہیں قید کر کے جنت کی طرف لے جا رہا تھا۔ اے عجب۔ اس پر تعجب کر رہا تھا کہ باوجود دشمنی کے تمہیں آگ سے بچا کر جنت کے سبزہ زار میں لے جا رہا ہوں۔

[3] ہر مقلد۔ جب توفیق شاملِ حال ہوتی ہے تو وہ انسان کو خوشی یا جبر از راہِ راست پر لے آتی ہے۔ جملہ۔ عام انسان خوف اور ڈر سے راہِ ہدایت پر چلتے ہیں اولیاء اللہ اپنی خوشی اور بصیرت سے راہِ راست پر چلتے ہیں۔ بیکار وار۔ یعنی جبراً۔ واقف۔ یعنی جن کو بصیرتِ قلبی اور نورِ باطنی حاصل ہو گیا ہے۔ جہد کُن۔ انسان مجاہدہ کرے تو اسکو نورِ باطنی حاصل ہو جاتا ہے جس سے راہِ ہدایت اسکے لئے آسان ہو جاتی ہے۔

کودکاںؐ را می بَرَی مکتب بزور
تو بچوں کو مکتب میں جبراً لے جاتا ہے

زانکہ ہستند از فوائد چشم کور
اس لئے کہ وہ فائدوں سے اندھے ہیں

چوں شَوَد واقف بمکتب می دَوَد
جب وہ جان جاتا ہے مکتب میں دوڑا جاتا ہے

جانش از رفتن شگفتہ می شَوَد
اس کی روح جانے سے کھلتی ہے

می رَوَد کودک بمکتب پیچ پیچ
بچہ مکتب میں پیچ و تاب سے جاتا ہے

چوں ندید از مُزدِ کارِ خویش ہیچ
کیونکہ اس نے اپنے کام کا کوئی معاوضہ نہیں دیکھا ہے

چوں کُند در کیسہ دانگے دستِ مُزد
جب ایک دانگ مزدوری تھیلی میں ڈال لیتا ہے

انگہے بیخواب گردد شب چو دزد
تب چور کی طرح رات کو جاگتا ہے

جہد کُن تا مُزدِ طاعت در رَسَد
کوشش کر تاکہ بندگی کی مزدوری مل جائے

بر مُطیعاں انگہت آید حَسَد
تب تجھے فرمانبرداروں پر حسد ہوگا

اِئْتِیَا کَرْھًا مُقلِّد گشتہ را
مقلدوں کے لئے "تم دونوں جبراً آؤ" ہے

اِئْتِیَا طَوْعًا صفا بسرشتہ را
خلوص کی سرشت والوں کیلئے تم دونوں خوشی سے آؤ ہے

ایں مُحبِّ حق زبہرِؐ علّتے
یہ خدا کا دوست، کسی غرض سے ہے

واں دگر را بے غرض خود خلّتے
اس دوسرے کی خود بے غرض دوستی ہے

ایں مُحبّ دایہ لیک از بہرِ شیر
یہ انّا کا عاشق ہے لیکن دودھ کی خاطر

واں دگر دل دادہ بہرِ ایں ستیر
وہ دوسرا اس پردہ نشین کا دلدادہ ہے

طِفل را از حُسنِ اُو آگاہ نے
بچے کو اس کے حسن سے واقفیت نہیں ہے

غیرِ شیر اُو را از و دلخواہ نے
اس کے دودھ کے علاوہ اسکو کچھ مرغوب نہیں ہے

واں دگر خود عاشقِ دایہ بُوَد
دوسرا خود انّا کا عاشق ہوتا ہے

بے غرض در عشق یک رایہ بُوَد
بلا کسی غرض کے عشق میں ایک رائے والا ہوتا ہے

پسؐ مُحبّ حق بامید و بترس
لالچ اور ڈر سے، اللہ کا دوست

دفترِ تقلید می خواند بدرس
تقلید کی کتاب کو درس کے ساتھ پڑھ رہا ہے

واں مُحبّ حق زبہرِ حق کجاست
وہ اللہ کے لئے، اللہ کا دوست کہاں ہے؟

کہ ز اغراض و ز علّتہا جُداست
جو غرضوں اور علتوں سے جدا ہے

گر چنیں و گر چُناں چوں طالب ست
خواہ ایسا ہے خواہ ویسا ہے، جبکہ وہ طلبگار ہے

جذبِ حق اُو را سوئے حق جاذب ست
اللہ (تعالیٰ) کی کشش اُسکو اللہ کی جانب کھینچنے والی ہے

---

لؐ کودکاں۔ مُقلد بچوں کی طرح ہیں جن کو اپنے عمل کی مزدوری نظر نہیں آتی ہے۔ چوں شَوَد۔ بچہ کو جب مکتب جانے پر انعام ملے تو مکتب کے جانے کی خوشی میں اُس کی رات کی نیند اُڑ جاتی ہے۔ تا مزد۔ اگر عمل کا ثواب آنکھوں سے نظر آنے لگے تو پھر عبادتگذاروں کو دیکھ کر رشک کرنے لگتا ہے۔ اِئْتِیَا۔ مُقلد کی اطاعت جبری ہے اہلِ صفا کی اطاعت دل و جان سے ہے۔

لؐ زبہرِ علّتے۔ مُقلد کی عبادت اپنی غرض پر مبنی ہوتی ہے۔ واں دگر۔ اہل اللہ کی عبادت محض عشق کی بنیاد پر ہوتی ہے۔ ایں مُحبّ۔ عام انسان کی مثال اُس بچے کی سی ہے جو انّا سے دودھ کے لالچ میں محبت کرتا ہے۔ واں دگر۔ بالغ مرد محبت کے عشق کی بنیاد پر گرویدہ ہوتا ہے یہ اہل اللہ کی مثال ہے۔

لؐ پس۔ جو لوگ جنت کے لالچ یا دوزخ کے ڈر سے اللہ کے عاشق ہیں وہ تقلیدی سبق پڑھ رہے ہیں۔ واں۔ ایسے عاشق جو محض ذات کی وجہ سے اللہ کے عاشق ہوں اور اُن کے عشق میں کوئی غرض نہ ہو بہت نادر ہیں۔ گر چنیں۔ عاشق خواہ مُقلد ہو یا مؤثر دل والا، اللہ ہی کی کشش اُس کو اپنی طرف کھینچ رہی ہے۔

گر محبِ حق بُود لِغَیرِہٖ — کَے یَنَالُ دَائِمًا مِنْ خَیرِہٖ

خواہ ماسوٰی (اللہ) کے لئے اللہ کا دوست ہے — تاکہ ہمیشہ اُس کی خیر حاصل کرے

یا مُحبِ حق بُود لِعَینِہٖ — لَا سِوَاہُ خَائِفًا مِنْ بَینِہٖ

یا اُس کی ذات کی وجہ سے اس کا دوست ہے — وہ اُس کے سوٰی سے نہیں اُسکے فراق سے ڈرتا ہے

ہر دو را ایں جستجوہا زاں سَرست — ایں گرفتاری دل زاں دلبرست

دونوں کی جستجو ئیں اُسی کی جانب سے ہیں — یہ دل کی مجبوری اُسی دلبر کی جانب سے ہے

## جذبِ معشوق عاشق را مِنْ حَیثُ لَا یَعْلَمُہُ الْعَاشِقُ وَلَا یَرْجُوْہُ

معشوق کا، عاشق کو جذب کرنا اِس طریقہ پر کہ عاشق نہ اُس کو جانتا ہے اور نہ اُس کی امید رکھتا ہے

## وَلَا یَخْطُرُ بِبَالِہٖ وَلَا یَظْهَرُ مِنْ ذٰلِكَ الْجَذْبِ أَثَرٌ فِي الْعَاشِقِ

اور نہ اُس کے دل میں آتا ہے، اور اِس کشش کا اثر عاشق میں کچھ ظاہر نہیں ہوتا ہے

## إِلَّا الْخَوْفُ الْمَمْزُوْجُ بِالْيَأْسِ مَعَ دَوَامِ الطَّلَبِ

سوائے خوف سے ملی ہوئی مایوسی کے مع طلب کی ہمیشگی کے

آمدیم اینجا کہ در صدرِ جہاں — گر نبودے جذبِ آں عاشق نہاں

ہم یہاں آگئے کہ صدرِ جہاں میں — اگر اُس عاشق کی پوشیدہ کشش ہوتی

ناشکیبا کے بُدے اُو از فراق — کے دواں باز آمدے سوئے وثاق

وہ جدائی سے بے صبر کب ہوتا؟ — وہ قید کی جانب کب بھاگا آتا؟

میلِ معشوقاں نہانست و ستیر — میلِ عاشق با دو صد طبل و نفیر

معشوقوں کا میلان پوشیدہ اور چھپا ہوا ہے — عاشق کا میلان دو سو نقاروں اور نفیریوں کے ساتھ ہے

یک حکایت ہست اینجا زِ اعتبار — لیک عاجز شد بخاری ز انتظار

عبرت کے لئے یہاں ایک قصہ ہے — لیکن بخاری اِنتظار میں عاجز آگیا ہے

ترکِ آں کردیم کُو در جستجوست — تاکہ پیش از مرگ بیند روئے دوست

ہم نے وہ چھوڑ دیا کیونکہ وہ تلاش میں ہے — تاکہ مرنے سے پہلے محبوب کا چہرہ دیکھ لے

تا رَہَد از مرگ و یابد اُو نجات — زانکہ دیدِ دوست ہست آبِ حیات

تاکہ وہ موت سے چھٹکارا پالے اور نجات حاصل کرلے — کیونکہ دوست کا دیدار آبِ حیات ہے

ہر کہ دیدِ اُو نباشد دفعِ مرگ — دوست نبود کہ نہ میوہش نہ برگ

جس کا دیدار موت کا دفعیہ نہ ہو — وہ دوست نہ ہوگا کیونکہ نہ اُس پر پھل ہیں نہ پتے



لہ گر۔ خواہ وہ عشق میں متعلق ہے اور اسکی جنت کا امیدوار بنکر اُس کا عاشق بنا ہے خواہ اُس کی ذات کا عاشق ہے اور وہ صرف ہجر سے ڈرتا ہے اور صرف وصال کا طالب ہے دونوں کی طلب منجانب اللہ ہے اور دونوں کا عشق خدا کا پیدا کردہ ہے۔

لہ جذبِ معشوق۔ معشوق کی کشش ایسی ہوتی ہے کہ عاشق کو وہ محسوس نہیں ہوتی ہے اور عاشق میں اُس کا کوئی نشان نہیں ہوتا ہے۔ آمدیم۔ جبکہ معشوق عاشق کی کشش کرتا ہے تو اب سنو اُس بخاری کے لئے اگر صدرِ جہاں معشوق کی طرف سے کشش نہ ہوتی تو وہ بخاری عاشق کیسے سزا کی طرف کھنچتا۔

لہ میلِ معشوقاں۔ میلان دونوں طرف ہوتا ہے لیکن معشوق کا پوشیدہ میلان ہوتا ہے اور عاشق کا کھلم کھلا ہوتا ہے۔ یک حکایت۔ اِس موقع پر میں ایک اور قصہ سنانا چاہتا تھا لیکن بخاری عاشق کو کب تک منتظر رکھوں اُس کی خواہش ہے کہ موت سے پہلے معشوق کا چہرہ دیکھ لے۔ تا رَہد معشوق کا دیدار آبِ حیات ہے اُس کے بعد موت نہیں آسکتی۔ ہر کہ۔ جس معشوق کا دیدار موت کا دافع نہ ہو وہ دراصل معشوق ہی نہیں ہے۔

کارِ۵۱ آں کارست اے مُشتاقِ مست — کاندراں کار ار رسد مرگت خوش است

اے مست مشتاق! کام تو دراصل وہ ہے — کہ اُس کام میں اگر تجھے موت آجائے تو بہتر ہو

شد نشانِ صدقِ ایماں اے جواں — آنکہ آید خوش ترا مرگ اندراں

اے جوان! ایمان کی سچائی کی علامت ہے — کہ تجھے اُس میں مرجانا اچھا لگے

گر نشد ایمانِ تو اے جاں چنیں — نیست کامل رَو بجو اکمالِ دیں

اے جان! اگر تیرا ایمان ایسا نہیں ہے — تو وہ کامل نہیں ہے، جا ایمان کی تکمیل کر

ہر کہ اندر کارِ تو شد مرگِ دوست — بر دلِ تو بے کراہت دوست اُو

جس دوست کی موت تیرے کام میں ہو — کسی ناگواری کے بغیر وہ تیرا دوست ہے

چوں۵۲ کراہت رفت آں خود مرگ نیست — صورتِ مرگ است و نقلاں کردنیست

جب ناگواری ختم ہوگئی تو وہ موت ہی نہیں ہے — بظاہر موت ہے اور حقیقتاً منتقل ہونا ہے

چوں کراہت رفت مُردن نفع شد — پس درست آمد کہ مُردن دفع شد

جب ناگواری جاتی رہی، موت مفید ہوئی — تو ثابت ہوگیا، کہ موت دفع ہوگئی

دوست حق است و کسے کش گفت اُو — کہ توئی آنِ من و من آنِ تو

دوست اللہ ہے اور وہ جسکو اُس (اللہ) نے کہدیا — کہ تو میرا ہے، اور میں تیرا ہوں

گوش دار اکنوں کہ عاشق میرسد — بستۂ عشق اُو را بحبلٍ من مسد

اب سُن، کہ عاشق پہنچتا ہے — عشق نے اسکو مونج کی رسّی سے باندھا ہے

## رسیدنِ بخاری عاشق در بندگیِ صدرِ جہاں

عاشق بخاری کا صدرِ جہاں کی خدمت میں پہنچنا

چوں۵۳ بدید اُو چہرۂ صدرِ جہاں — گوئیا پرید ش از تن مرغِ جاں

جب اُس نے صدرِ جہاں کا چہرہ دیکھا — گویا اُس کے جسم سے مُرغِ جاں پرواز کرگیا

ہمچو چوبِ خشک افتاد آں تنش — سرد شد از فرقِ سر تا ناخنش

اُس کا جسم خشک لکڑی کی طرح گر پڑا — سَر کی مانگ سے اُسکے ناخن تک ٹھنڈے پڑگئے

ہر چہ کردند از بخور و از گلاب — نے بجنبید و نے آمد در خطاب

اُنھوں نے جو کچھ بھی دھونی اور گلاب سے کیا — وہ نہ حرکت میں آیا نہ بولا

کار ناید در بخارا ہر بخور — جز کہ بوئے آں شہِ با فر و نور

بخارا میں کوئی دھونی کارآمد نہ ہوگی — اِس پُرشوکت اور مُنوّر شاہ کی خوشبو کے علاوہ

---

۵۱ کار۔ عشق کا صحیح کارنامہ تو یہی ہے کہ اُس میں موت آجائے۔ شد۔ صحیح ایمان کی علامت یہی ہے کہ اُس پر جان قربان کرنا اچھا معلوم ہو۔ گر نشد۔ اگر ایمان میں یہ کیفیت نہیں ہے تو وہ ناقص ایمان ہے اُس کی تکمیل کرنی چاہیئے ہر کہ۔ تم اپنا صحیح دوست اُسی کو سمجھو جو تمہارے لئے جان دیدے۔

۵۲ چوں کراہت۔ جبکہ وصال کے شوق میں مرنا آسان ہوجائے تو پھر وہ موت موت ہی نہیں ہے محض ایک نقل مکانی ہے۔ مردن دفع شد۔ موت تو ایک ناگوار چیز ہے۔ جب ناگواری ختم ہوگئی تو موت موت نہ رہی۔ دوست۔ صحیح معنی میں تو دوست اللہ تعالیٰ ہے اور دنیا میں وہ دوست، دوست ہے جو اللہ والا ہو۔ حبلٌ من مسد مونج کی رسّی۔

۵۳ چوں بدید۔ جب اُس بخاری عاشق نے صدرِ جہاں کو دیکھا تو بے حس و حرکت ہوگیا اور خشک لکڑی کی طرح زمین پر گر پڑا اور سر سے پاؤں تک ٹھنڈا پڑگیا۔ ہر چہ۔ ہوش میں لانے کی سب تدبیریں بیکار ہوئیں۔ کار ناید۔ عاشق تو اپنے معشوق سے ہوش میں آتا ہے۔

شاہ[1] چوں دید آں مزعفر روئے اُو — پس فرود آمد ز مرکب سوئے اُو

بادشاہ نے جب اُس کا زعفرانی چہرا دیکھا — تو اُس کی جانب سواری سے اُتر آیا

گفت عاشق دوست جوید تیز و تفت — چونکہ معشوق آمد آں عاشق برفت

بولا عاشق معشوق کو تیزی اور گرمجوشی سے — جب معشوق آیا، وہ عاشق چلا گیا

عاشقِ حقی و حق آنست کو — چوں بیاید از تو نبود تارِ مُو

تو اللہ کا عاشق ہے، اور صحیح یہ ہے کہ وہ — جب آئے تو تیرے بدن کا بال (بھی) نہ رہے

صد چو تو فانی ست پیش آں نظر — عاشقی بر نفیِ خود خواجہ مگر

اُس کی نگاہ کے سامنے تجھ جیسے سیکڑوں فانی ہیں — اے خواجہ! شاید تو بھی اپنی فنا کا عاشق ہے

سایہ[2] و عاشقی بر آفتاب — شمس آید سایہ لا گردد شتاب

تو سایہ ہے اور سورج پر عاشق ہے — سورج نکلتا ہے تو سایہ فوراً فنا ہو جاتا ہے

چونکہ سر بر زد ز مشرق قرصِ خور — نز ستارہ ماند و نز شب اثر

جبکہ سورج کی ٹکیا نے مشرق سے سر نکالا — نہ کسی ستارے کا نشان رہا نہ رات کا

از درِ دل چونکہ عشق آید دروں — عقل رختِ خویش اندازد بروں

دل کے دروازے سے جب عشق اندر آجاتا ہے — عقل اپنا بوریہ بستر باہر ڈال دیتی ہے

ہمچو شیرے خورد با آہو دوچار — گشت آہو بیخبر افتاد زار

جیسے کہ شیر ہرن کے آمنے سامنے ہوا — تو ہرن بیہوش ہو کر بحالتِ زار گرا

ہمچو زورِ پشہ پیشِ تند باد — فہم کن واللہُ اعلم بالسداد

جیسے کہ مچھر کی طاقت تیز ہوا کے بالمقابل — سمجھ لے، اور اللہ درستگی کو زیادہ جانتا ہے

## [3] داد خواستنِ پشہ از دستِ باد بحضرتِ سلیمان علیہ السلام

مچھر کا حضرت سلیمان علیہ السلام کے دربار میں ہوا کی فریاد کرنا

پشہ آمد از حدیقہ وز گیاہ — وز سلیمانؑ گشت پشہ داد خواہ

باغ اور گھاس سے مچھر آیا — اور مچھر نے (حضرت) سلیمانؑ سے انصاف چاہا

کاے سلیمانؑ معدلت می گستری — بر شیاطین و آدمی زاد و پری

کہ اے سلیمان! آپ انصاف کرتے ہیں — شیطانوں، اور انسانوں، اور پریوں کا

مرغ و ماہی در پناہِ عدلِ تست — کیست آں گم گشتہ کش فضلت نجست

پرند اور مچھلیاں آپ کے انصاف کی پناہ میں ہیں — وہ کونسا گمراہ ہے جس کو آپ کی عنایت نے تلاش نہیں کیا

---

[1] شاہ۔ صدرِ جہاں نے جب اُس کی یہ حالت اور اُس کا زرد چہرہ دیکھا تو سواری سے اُتر کر اُس کے پاس آگیا۔ گفت۔ صدرِ جہاں نے کہا عشق کا معاملہ بھی عجیب ہے عاشق معشوق کو ڈھونڈتا ہے اور اُس کے سامنے آنے پر فنا ہو جاتا ہے۔ عاشقِ حقی۔ خدا کے عاشق کا بھی یہی حال ہونا چاہیئے کہ عاشق کو فنا کا درجہ حاصل ہو۔ صد چو تو۔ اپنی اِس فنا کو بھی کچھ نہ سمجھ وہاں ہزاروں فانی ہیں۔

[2] سایہ۔ وصال کے وقت فنا لازمی ہے سایہ ہو اور وہ سورج پر عاشق ہو تو سورج کے نمودار ہوتے ہی سایہ غائب ہو جائیگا۔ چونکہ۔ محبوب سورج ہے اور عاشق ستارہ اور شب ہے سورج کے نمودار ہونے سے شب اور ستارے غائب ہو جاتے ہیں۔ از درِ دل۔ عشق کا تقاضہ ہے جنون، جنون اور عقل میں بیر ہے۔ ہمچو شیرے۔ عشق شیر ہے اور عقل ہرن ہے۔ ہمچو زور۔ عشق تیز آندھی ہے اور عقل مچھر ہے۔

[3] داد۔ اِس قصے سے مچھر کی ہوا کے مقابلہ میں بے بسی کو ظاہر کرنا ہے۔ حدیقہ باغ۔ سلیمانؑ۔ حضرت سلیمانؑ کی جن وانس پر حکومت تھی اور ہوا بھی اُن کے حکم کے تابع تھی کیست۔ تفصیل مشکل ہے مختصر یہ ہے کہ ہر چیز آپ کے فضل کی

طالب ہے

دادِ(۱) دِہ مارا کہ بس زار یم مَا
ہمارا انصاف کیجئے، کیونکہ ہم عاجز ہیں

بے نصیب از باغ و گلزاریم ما
ہم باغ، اور چمن سے بے نصیب ہیں

مُشکلات ہر ضعیفے از تو حل
ہر کمزور کی مشکلیں آپ سے حل ہوتی ہیں

پشّہ باشد در ضعیفی خود مثل
مچھر خود کمزوری میں ضرب المثل ہے

شُہرہ ما در ضعف واشکستہ پَری
ہماری شہرت کمزوری اور ٹوٹے ہوئے پروں میں ہے

شُہرہ تو در لُطف و مسکین پروری
آپکی شہرت مہربانی اور غریب پروری میں ہے

اے تو در اطباقِ قدرت مُنتہی
اے وہ کہ آپ قدرت کے مرتبوں کی انتہا پر ہیں

منتہی ما در کمی و گمرہی
ہم کمزوری اور گمراہی میں انتہا پر ہیں

داد دِہ ما را ازیں غم کُن جُدا
ہمارا انصاف کیجئے اس غم سے جدا کر دیجئے

دستگیر اے(۲) دستِ تو دستِ خدا
اے وہ کہ آپ کا ہاتھ خدا کا ہاتھ ہے، ہماری دستگیری کیجئے

پس سلیمانؑ گفت اے انصاف جُو
تو حضرت سلیمانؑ نے فرمایا اے انصاف کے طالب!

داد و انصاف از کہ میخواہی بگو
بتا تو کس سے فریاد اور انصاف چاہتا ہے؟

کیست آں ظالم کہ از بادِ بروت
وہ ظالم کون ہے کہ جس نے غرور سے

ظلم کردست و خراشیدہ است رُوت
ظلم کیا ہے اور تیرا چہرہ زخمی کیا ہے؟

اے عجب در عہدِ ما ظالم کجاست
تعجب ہے! ہمارے زمانے میں ظالم کہاں ہے

کو نہ اندر حبس و در زنجیرِ ماست
جو ہماری قید اور زنجیر میں نہیں ہے؟

چونکہ ما زادیم ظلم آں روز مُرد
جب ہم پیدا ہوئے اسی دن ظلم مر گیا

پس بعہدِ ما کہ ظلمے پیش بُرد
تو ہمارے زمانے میں کون ہے جس نے ظلم کیا ہے؟

چوں(۳) برآمد نور ظلمت نیست شد
جب نور آیا تاریکی معدوم ہوئی

ظلم را ظلمت بُود اصل و عضد
ظلم کی اصل، اور بازو، تاریکی ہے

نک شیاطیں کسب و خدمت میکنند
یہ شیاطین کام اور خدمت کرتے ہیں

دیگراں بستہ باصفاد و بند
دوسرے بیڑیوں اور قید میں بندھے ہوئے ہیں

اصلِ ظلمِ ظالماں از دیو بُود
ظالموں کے ظلم کی جڑ شیطان سے تھی

دیو در بند ست اِستم چوں نمُود
شیطان بند ہے، ظلم کیسے ہوا؟

مُلک زاں دادست ما را کُن فکاں
(خدا کی قدرت) کُن فکان نے ہمیں ملک اسی لئے دیا ہے

تا ننالد خلق سُوئے آسماں
تاکہ مخلوق آسمان کی جانب فریاد نہ کرے

---

۱ داد۔ مچھر نے ہوا کے ظلم کی یہ تفصیل کی کہ وہ ہمیں باغ و گلزار میں نہیں ٹھہرنے دیتی۔ اطباق۔ طبق کی جمع ہے مرتبہ یعنی آپ کو ہر چیز پر اعلیٰ سے اعلیٰ اقتدار حاصل ہے اور ہماری کمزوری اور حقارت ضرب المثل ہے۔

۲ اے دستِ تو۔ نبی کا ہاتھ خدا کا ہاتھ ہے۔ بادِ بروت۔ غرور، تکبر۔ کو نہ۔ حضرت سلیمانؑ نے سرکش شیطانوں کو قید کر دیا تھا۔

۳ چوں۔ عدل نور ہے اور ظلم تاریکی ہے۔ نک۔ شیاطین اور جن حضرت سلیمانؑ کی خدمتگاری کرتے تھے۔ دیگراں۔ جو سرکش ہیں وہ قیدی ہیں۔ اصفاد۔ صفد کی جمع ہے بیڑی۔ اصل۔ ظلم کا سرچشمہ شیاطین ہیں اور وہ مقید ہیں۔ کن فکان۔ یعنی امرِ خداوندی۔

تا بہ بالا بر نیاید دودہا[1] | تا نگردد مضطرب چرخ و سُہا
---|---
تاکہ دھویں اوپر نہ جائیں | تاکہ آسمان اور سُہا پریشان نہ ہوں
تا نہ لرزد عرش از نالۂ یتیم | تا نگردد از ستم جانے سقیم
تاکہ یتیم کی فریاد سے، عرش نہ لرزے | تاکہ کوئی جان ظلم سے بیمار نہ پڑے
زاں نہادیم از ممالک مذہبے | تا نیاید بر فلکہا یاربے
اسی لئے ہم نے ممالک میں ایک قانون بنایا ہے | تاکہ یارب کی آواز آسمان پر نہ جائے
منگر اے مظلوم سوئے آسماں | کآسمانی شاہ داری در زماں
اے مظلوم! تو آسمان کی طرف نہ دیکھ | کیونکہ تو دنیا میں آسمانی بادشاہ رکھتا ہے
گفت[2] پشہ دادِ من از دستِ باد | کو دو دستِ ظلم بر ما بر گشاد
مچھر نے کہا میری فریاد ہوا کے ہاتھوں ہے | جس نے ظلم کے دونوں ہاتھ ہم پر کھول دیئے ہیں
ما ز ظلمِ او بہ تنگی اندریم | با لبِ بستہ از و خوں می خوریم
ہم اُس کے ظلم سے تنگی میں ہیں | خاموشی کے ساتھ اُس کی وجہ سے خون پی رہے ہیں
ظلمِ او بر ما صریح ست و عیاں | نیست ما را چارہ کردن جز بیاں
اُس کا ظلم ہم پر صاف اور کھلا ہوا ہے | سوائے بتا دینے کے ہمارے پاس کوئی تدبیر نہیں ہے
دادِ ما و انصافِ ما بستاں از و | اے کریم عادلِ اکرام خو
اُس سے ہمارا عدل اور انصاف لیجئے | اے شریف مزاج، کریم، منصف

## امر کردنِ سلیمان علیہ السلام پشۂ متظلم[3] را

منظلوم مچھر کو حضرت سلیمان علیہ السلام کا حکم دینا کہ مدعا علیہ کو

## با حضارِ خصم بدیوانِ حکم

کچہری میں حاضر کرے

پس سلیمانؑ[4] گفت اے زیبا دوی | امرِ حق باید کہ از جاں بشنوی
---|---
پھر حضرت سلیمانؑ نے فرمایا اے اچھی بھنبھناہٹ والے | تجھے اللہ کا حکم (دل و) جان سے سننا چاہیے
حق بمن گفت ست ہاں اے داد ور | مشنو از خصمے تو بے خصمے دگر
اللہ نے مجھ سے فرمایا ہے کہ خبردار! اے منصف | کسی فریق کی دوسرے فریق کے بغیر بات سننا
تا نیاید ہر دو خصم اندر حضور | حق نیاید پیشِ حاکم در ظہور
جب تک دونوں فریق کچہری میں نہ آجائیں | حاکم کے لئے حق ظاہر نہیں ہوتا ہے



[1] دودہا۔ یعنی مظلوموں کی فریادیں۔ تا نگردد۔ مظلوم کی آہ سے ستارہ اعلیٰ مضطرب ہو جاتا ہے۔ عرش۔ مظلوم کی آہ عرش کو لرزا دیتی ہے۔ مذہب۔ یعنی قانونِ انصاف۔ یاربے۔ یعنی مظلوم کا فریاد میں یارب کہنا۔ آسمانی شاہ۔ شاہِ برحق اللہ کا خلیفہ ہوتا ہے۔

[2] گفت۔ مچھر نے کہا ہوا نے ہم پر ظلم کیا ہے۔ خوں۔ یعنی اپنا خون جگر پیتے ہیں۔ صریح۔ اس ظلم کے ثبوت کے لئے کسی شہادت کی بھی ضرورت نہیں ہے۔

[3] متظلم۔ ظلم سہنے والا، فریادی۔ دیوان۔ کچہری۔ دوی۔ بھنبھناہٹ۔ بشنو۔ یعنی مدعی کا بیان مدعا علیہ کی موجودگی میں ہونا چاہیئے۔ تا نیاید۔ مدعی اور مدعا علیہ دونوں کی بات سننے سے حق واضح ہوتا ہے۔

خصمؔ تنہا گر بر آرد صد نفیر
ایک فریق اگر سو چیخ پکار کرے

ہاں وہاں بے خصم قولِ اُو مگیر
خبردار خبردار! بغیر (دوسرے) فریق کے اُس کی بات

من نیارم رُو ز فرماں تافتن
میں (اللہ کے) حکم سے منہ نہیں موڑ سکتا

خصمِ خود را رَو بیاور سوئے من
نہ مان جا، اپنے مدعی علیہ کو میرے پاس لا

گفت قولِ تست بُرہانِ درست
اُس نے کہا آپ کا فرمانا صحیح دلیل ہے

خصمِ من بادست و اُو در حکمِ تست
میرا مدعیٰ علیہ ہوا ہے اور وہ آپ کے حکم میں ہے

بانگ زد آں شہ کہ اے بادِ صبا
اُن شاہ نے آواز دی اے بادِ صبا!

پشۂ افغاں کرد از ظلمت بیا
مچھر نے تیرے مظالم کی شکایت کی ہے، آجا

ہیں مقابل شو بخصمت رُو برُو
خبردار اپنے مدعی کے روبرو مقابل ہو جا

پاسخش گو و بکن دفعِ عدو
اُس کا جواب دے اور دشمن کی مدافعت کر

باد چوں بشنید آمد تیز تیز
ہوا نے جب سنا وہ بہت تیز آئی

پشہ بگرفت آں زماں راہِ گریز
اُس وقت مچھر نے راہِ فرار اختیار کی

پسؔ سلیمانؑ گفت اے پشہ کجا
(حضرت) سلیمانؑ نے فرمایا او مچھر کہاں (جاتا ہے)؟

باش تا بر ہر دو رانم من قضا
ٹھہر تاکہ میں دونوں کا فیصلہ کروں

گفت اے شہ مرگِ من از بودِ اوست
اُسنے کہا اے شاہ! اُسکے وجود سے میری موت ہے

خود سیاہ ایں روزِ من از دودِ اوست
میرا یہ دن اُس کے دھوئیں سے کالا ہے

اُو چو آمد من کجا یابم قرار
جب وہ آگئی، میں کہاں ٹھہروں؟

کُو بر آرد از نہادِ من دمار
کیونکہ وہ مجھے مار ڈالتی ہے

ہمچنیں جُویائے درگاہِ خدا
اسی طرح اللہ کے دربار کی جستجو کرنے والا

چوں خدا آید شود جویندہ لا
جب خدا آجاتا ہے وہ فنا کی جستجو کرتا ہے

گرچہؔ آں وُصلت بقا اندر بقاست
اگرچہ تیرا وہ وصال بقاؑ در بقا ہے

لیک زِ اوّل آں بقا اندر فناست
لیکن شروع میں وہ بقا فنا میں ہے

سایہائے کہ بُود جُویائے نُور
وہ سائے جو نور کے جویاں ہوں

نیست گردد چوں کند نورش ظہور
فنا ہو جاتے ہیں جب اُس کا نور ظاہر ہوتا ہے

عقل کے ماند چو باشد سَردہ اُو
عقل کہاں ٹھہرتی ہے جب اُسکو وجود میں لانیوالا موجود ہو

کُلُّ شَیْءٍ ھَالِکٌ اِلَّا وَجْھَہٗ
اُس کی ذات کے سوا ہر چیز فنا ہونیوالی ہے

---

لؔہ خصمِ۔ مدعا علیہ کی غیر حاضری میں مدعی کے قول پر فیصلہ نہیں کیا جاسکتا۔ من نیارم۔ چونکہ فریقین کی موجودگی ضروری ہے تو مدعا علیہ کو حاضر کر۔ گفت۔ مچھر نے حضرت سلیمانؑ کی بات تسلیم کرتے ہوئے عرض کیا کہ مدعا علیہ آپ کے زیرِ فرمان ہے اُس کو حاضری کا حکم دیجئے بانگ زد۔ حضرت سلیمانؑ نے ہوا کو طلب کر لیا۔ راہِ گریز جب ہوا تیزی سے چلی مچھر بھاگ نکلا۔

لؔہ پس سلیمانؑ۔ حضرت سلیمانؑ نے مچھر سے کہا تو یہاں ٹھہر تاکہ دونوں کی موجودگی میں فیصلہ کیا جا سکے۔ بودِ او۔ اُس کا وجود دُودِ اُو یعنی اُس کا ظلم۔ نہاد۔ بنیاد، اصل۔ دمار، ہلاکت۔ ہمچنیں۔ جس طرح ہوا کا وجود مچھر کی فنا ہے اسی طرح وصلِ حق واصل کی فنا ہے۔

لؔہ گرچہ۔ وصل سے اگرچہ بقا باللہ حاصل ہوتی ہے لیکن اُس سے پہلے مقامِ فنا طے کرنا پڑتا ہے۔ سایہائے۔ ممکن کا وجود ظل اور سایہ ہے ذاتِ باری نور ہے نور کے ظہور کے وقت سایہ معدوم ہو جاتا ہے۔ سَردہ۔ وجود میں لانے والا۔ کُلُّ شَیْءٍ۔ ذاتِ باری کے علاوہ ہر شے فانی ہے۔

هالِکْ آمد پیشِ وجهش هست و نیست ۝ هستی اندر نیستی خود طرفه ایست
اُس کی ذات کے سامنے فانی، فانی اور باقی ہر ۝ عدم میں وجود، خود عجیب بات ہے

اندریں محضر خردہا شُد ز دست ۝ چوں قلم اینجا رسیده شُد شکست
اس مقام میں عقلیں ہاتھ سے جاتی رہیں ۝ جب قلم اِس جگہ پہنچا ٹوٹ گیا

## نواختنِ معشوق عاشقِ بیهوش خود را تا بهوش باز آید
معشوق کا اپنے بے ہوش عاشق کو نوازنا تا کہ وہ ہوش میں آجائے

باز گردم جانبِ صدرِ جهاں ۝ در نوازش عاشقِ خود را نهاں
میں پھر صدرِ جہاں کی طرف پلٹتا ہوں ۝ جو در پردہ عاشق کو نواز رہا ہے

بر گرفتش سر نهاد اندر کنار ۝ بر رخش می کرد اشکِ زر نثار
اُس کا سر اٹھایا، گود میں رکھا ۝ اُس کے چہرے پر تر آنسو نچھاور کر رہا تھا

می کشید او بیہشی اَش در بیاں ۝ اندک اندک از کرم صدرِ جهاں
اُس کو بے ہوشی سے باتوں کی طرف لا یا ۝ صدرِ جہاں تھوڑا تھوڑا کرم کر کے

بانگ زد در گوشِ اُو شه کاے گدا ۝ زر نثار آوردمت دامن گشا
شاہ نے اُس کے کان میں کہا، اے فقیر! ۝ میں تیرے اوپر نچھاور کر نیکو سونا لایا ہوں دامن

جانِ تو کاندر فراقم می طپید ۝ چونکه زنهارش رسیدم چوں رمید
تیری جان جو میری جدائی میں تڑپ رہی تھی ۝ جب میں اسکی پناہ کیلئے آیا کیوں بھاگ گئی!

اے بدیده در فراقم گرم و سرد ۝ با خود آ از بیخودی و باز گرد
اے وہ کہ جس نے میرے فراق میں گرم و سرد دیکھے ۝ بے ہوشی سے ہوش میں آجا، اور لوٹ آ

مرغ خانه اشترے را بے خرد ۝ رسمِ مهمانش بخانه می برد
گھریلو مرغا بے عقلی سے ایک اونٹ ۝ مہمان بنانے کے لئے اپنے گھر لے جاتا ہے

چوں بخانه مرغ اشتر پا نهاد ۝ خانه ویراں گشت و سقف اندر فتاد
جب مرغ کے دڑبے پر اونٹ نے پاؤں رکھا ۝ دڑبہ ٹوٹ گیا اور چھت اندر گر گئی

خانۂ مرغ ست عقل و ہوشِ ما ۝ ہوش صالح طالبِ ناقہ خدا
ہماری عقل، اور ہوش مُرغ کا دڑبہ ہے ۝ ہوش (حضرت) صالح ہے جو اللہ کی اونٹنی کا طالب ہے

---

خانۂ مُرغ جو عقل و ہوش ہیں وہ ختم اور فنا ہو جاتے ہیں۔ ہوشِ صالح۔ ہوش کی مثال حضرت صالح ؑ کی سی ہے جس نے اللہ کی ناقہ طلب کی اور عشق کی مثال ناقہ کی ہے جس نے قوم کا.... گھاس پانی سب ختم کر دیا تھا۔

---

سلہ ہالِک آمد۔ فانی فی اللہ موجود بھی ہے معدوم بھی، وہ اپنی ذات کے اعتبار سے معدوم ہے اور چونکہ اُس کو بقا باللہ حاصل ہے اِسلئے موجود ہے اُس ہالک میں ہستی اور نیستی کا اجتماع حیران کن ہے۔ اندریں محضر۔ یعنی وجود و عدم کا اجتماع اور عظمتِ باری کا بیان۔ در نوازش۔ صدرِ جہاں در پردہ اُس پر عنایت کر رہا تھا۔ بر رخش۔ اُس بیہوش کے رُخساروں پر صدرِ جہاں کے آنسو گر رہے تھے۔ می کشید اُس کو بے ہوشی سے ہوش میں لا رہا تھا تاکہ وہ باتیں کرنے لگے۔

سلہ بانگ زد۔ صدرِ جہاں نے اُس کے کان میں کہا کہ میں تیرا مطلوب زر لایا ہوں دامن پھیلا۔ جانِ تو۔ فراق میں تیری جان بے چین تھی اب جبکہ میں مدد کو آیا ہوں تو وہ کیوں بھاگ گئی ہے۔

سلہ مرغ۔ مولانا اب اِس قصے سے نتیجہ نکالتے ہیں اور اُس سے پہلے سمجھاتے ہیں کہ انسان کے عشقِ خداوندی میں مبتلا ہونے کی یہ مثال ہے کہ ایک مُرغ اونٹ کو اپنا مہمان بنا لایا جب اُس اونٹ نے اُس کے گھر میں قدم رکھا تو گھر برباد ہو گیا اور بیٹھ گیا۔ یہی حال انسان اور عشقِ الٰہی کا ہے کہ جب وہ مہمان بن کر آتا ہے تو

ناقہ چوں سر کرد[۵۱] در آب و گلش
جب اُس کے پانی اور مٹی میں اونٹنی نے سر اُبھارا

نے گِل آنجا ماند و نے جان و دلش
نہ وہاں مٹی رہی، اور نہ اُس کی جان اور دل

کرد فضلِ عشق انسان را فضول
عشق کی بڑائی نے انسان کو بیہودہ بنا دیا

زیں فزوں جوئی ظلوم ست و جہول
اسی بڑھی ہوئی جستجو کی وجہ سے وہ بڑا ظالم اور جاہل ہے

جاہل ست او اندریں مشکل شکار
وہ اِس مشکل شکار کے معاملے میں جاہل ہے

می کشد خرگوش شیرے در کنار
خرگوش، شیر کو بغل میں دباتا ہے

کے کنار اندر کشیدے شیر را
وہ شیر کو بغل میں کب لیتا؟

گر بدانستے و دیدے شیر را
اگر وہ شیر کو جان لیتا، اور دیکھ لیتا

ظالم ست او بر خود و بر جانِ خود
وہ اپنے اوپر اور اپنی جان پر ظلم کرنے والا ہے

ظلم بیں کز عدلہا گو می برد
ظلم کو دیکھ جو انصافوں سے بازی جیت رہا ہے

جہلِ او مر علمہا را اوستاد
اُس کی نادانی، علموں کی اُستاد ہے

ظلمِ او مر عدلہا را شد رشاد
اُس کا ظلم، انصافوں کے لئے ہدایت ہے

دستِ[۵۲] او بگرفت کایں رفتہ دمش
اُس نے اُس کا ہاتھ پکڑا کہ اُس کا گیا ہوا سانس

آنگہے آید کہ من دم بخشمش
اُس وقت آئیگا جب میں اُسے سانس بخشوں گا

چوں بمن زندہ شود آں مردہ تن
جب وہ مُردہ جسم میرے ذریعے سے زندہ ہوگا

جانِ من باشد کہ رو آرد بمن
وہ میری جان ہوگی جو میری طرف متوجہ ہو گی

من کنم او را ازیں جاں محتشم
میں اُسے اِس جان سے معزز تر بنا دوں گا

جاں کہ من بخشم ببیند بخششم
جو جان میں دوں گا وہ میری بخشش دیکھے گی

جانِ نامحرم نہ بیند روے دوست
نامحرم جان، دوست کا چہرہ نہیں دیکھ سکتی

جز ہماں جاں کاصلِ او از کوے اوست
سوائے اُس جان کے جس کی اصل اُسکے کوچے کی ہو

در دمم[۵۳] قصاب وار ایں دوست را
میں قصاب کی طرح اِس دوست میں پھونک بھر دوں

تا ہلد آں مغزِ نغزش پوست را
تاکہ اُس کا نفیس مغز، کھال کو چھوڑ دے

گفت اے جانِ رمیدہ از بلا
اُس نے کہا اے مصیبت سے بھاگنے والی جان

وصل را ما در کشادیم الصّلا
ہم نے وصل کا دروازہ کھول دیا ہے، دعوت ہے

---

[۵۱] کرد. قرآن پاک میں ہے۔ اِنَّا عَرَضْنَا الْاَمَانَةَ عَلَى السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ فَاَبَيْنَ اَنْ يَّحْمِلْنَهَا وَاَشْفَقْنَ مِنْهَا وَحَمَلَهَا الْاِنْسَانُ اِنَّهٗ كَانَ ظَلُوْمًا جَهُوْلًا ہم نے امانت آسمانوں اور زمینوں پر پیش کی انھوں نے اسکو اٹھانے سے انکار کر دیا اور اس سے ڈر گئے ..... انسان نے اُس امانت کو اُٹھا لیا یقیناً وہ بڑا ظالم اور جاہل تھا۔ مولانا نے اِس شعر میں اِس آیت کی طرف اشارہ کیا ہے اور امانت سے عشقِ الٰہی مراد لیا ہے۔ جاہل۔ انسان کی نادانی تو یہ ہے کہ وہ اُس مشکل کام میں پھنس گیا اور انسان اور عشقِ الٰہی میں مبتلا ہونے کی مثال یہ ہے کہ کوئی خرگوش شیر کو بغل میں تھامنے کی کوشش کرے۔ ظالم است. عشقِ الٰہی کرنے میں انسان ظالم ہے اور اپنے آپ کو فنا کرتا ہے لیکن یہ ایسا ظلم ہے جو انصافوں سے بڑھا ہوا ہے۔

[۵۲] دستِ او۔ صدرِ جہاں نے اُس بیہوش کا ہاتھ پکڑ کر کہا کہ اُس کا سانس تب لوٹیگا جب میں اُس کو سانس عطا کرونگا۔ چوں۔ جب وہ میرے سانس سے زندہ ہوگا تو پھر اُسکی روح میری طرف متوجہ ہوگی۔ بخشم۔ میری عطا کردہ جان میں میری اعلیٰ بخششیں قبول کرنے کی صلاحیت ہوگی۔ جانِ نامحرم۔ اُس کی پہلی جان نامحرم تھی وہ میرا چہرہ نہیں دیکھ سکتی تھی —

[۵۳] در دمم. قصائی ذبح شدہ جانور میں پھونک بھرتا ہے تاکہ گوشت پوست سے جدا ہو جائے، صدرِ جہاں نے کہا میں بھی اِس میں پھونک بھروں گا تاکہ یہ آلائش بشریت سے پاک ہو جائے۔ گفت۔ صدرِ جہاں نے اپنے وصل کا اعلان کر دیا۔

اے خودِ ما بیخودی و مستیت
اے! ہمارا وجود تیری بے خودی اور مستی ہے

اے ز ہستت ما ہمارہ ہستیت
اے! تیری ہستی ہمیشہ ہماری ہستی سے ہے

با تو بے لب ایں زماں من نو بنو
میں اس وقت تجھ سے بغیر ہونٹوں کے تازہ تازہ

رازہائے کہنہ میگویم شنو
پرانے راز کہتا ہوں ، سن

زاں کہ آں لبہا ازیں دم می رمد
کیونکہ وہ ہونٹ اس بات سے گریز کرتے ہیں

بر لب جوئے نہاں بر می دمد
وہ (بات) مخفی نہر کے کنارے پر اُگتی ہے

گوش بے گوشی دریں دم بر کشا
بے گوشی کے کان اس بات میں کھول

بہر رازِ یَفْعَلُ اللهُ مَا يَشَا
اس راز کے لئے کہ اللہ جو چاہتا ہے کرتا ہے

چوں صلائے وصل بشنیدن گرفت
جب وصل کی دعوت سننی شروع کی

اندک اندک مردہ جنبیدن گرفت
مُردے نے تھوڑا تھوڑا ہلنا شروع کر دیا

نے کم از خاک ست کز عشوہ صبا
وہ مٹی سے گیا گذرا نہیں ہے کہ بادِ صبا کے ناز و انداز سے

سبزہ پوشد سر بر آرد از فنا
سبزہ پہن لیتی ہے ، عدم سے سر اُبھارتی ہے

کم ز آب نطفہ نبود کز خطاب
وہ نطفے سے کم نہیں تھا کہ وہ (اللہ کے) حکم سے

یوسفاں زایند رخ چوں آفتاب
آفتاب جیسے چہرے والے یوسفوں کو جنتا ہے

کم ز بادے نے کہ شد از امرِ کن
وہ ہوا سے کم نہیں ہے کہ وہ کُن کے حکم سے بنگئی

در رحم طاؤس و مرغ خوش سخن
رحم میں مور اور خوش الحان پرند

کم ز نارے نیست کز امرِ سلام
وہ آگ سے کم نہیں ہے کہ سلامتی کے حکم سے

گلستاں شد بر خلیل خوش کلام
خوش کلام خلیل (اللہ) پر گلستان بن گئی

کم ز چوبے نیست در دفع عدو
وہ لکڑی سے کم نہیں ہے کہ دشمن کی مدافعت کیلئے

گشت اژدرہائے منکر ز امرِ ہو
اللہ کے حکم سے وہ خوفناک ، اژدہا بن گئی

کم ز سنگِ کوہ نبود کز ولاد
وہ پہاڑ کے پتھر سے کم نہیں جسنے ولادت کے طریقہ پر

ناقہ کاں ناقہ ناقہ زاد زاد
اُس اونٹنی کو جنا جس نے اونٹنی کو جنا

زیں ہمہ بگذر نہ آں مایہ عدم
اِس سب کو چھوڑ ، کیا عدم کی مادہ نے

عالمے زاد و بزاید دمبدم
عالم کو نہیں جنا ، اور دمبدم جن رہی ہے

بر جہید و بر طپید و شاد شاد
وہ کودا اور اُچھل پڑا ، اور خوشی خوشی

یکدو چرخے زد سجود اندر فتاد
اُس نے ایک دو بار رقص کیا (اور) سجدے میں گر پڑا

---

لہ اے خودِ ما ۔ تیری مستی اور بیہوشی ہماری وجہ سے ہے اور تیری ہستی ہماری ہستی سے قائم ہے ۔ با تو ۔ اب میں تجھے اسرار کی تعلیم دیتا ہوں ۔ زانکہ ۔ لیکن یہ اسرار مادی ہونٹوں سے نہیں سنائے جاتے ہیں یہ باطنی اسرار ہیں ۔

کہ گوش ۔ اب تو وہ کان کھول جو ان کانوں کے علاوہ ہیں ۔ یَفْعَلُ ۔ یعنی مشیت خداوندی کے اسرار ۔

جنبیدن ۔ یعنی یہ خوشخبری سنکر مُردے میں جان پڑنے لگی ۔

نے کم ۔ بہرحال یہ مدہوش عاشق مٹی سے تو گیا گذرا نہ تھا جبکہ بادِ صبا کے کرشموں سے اُس میں جان پڑ جاتی ہے تو اس میں معشوق کے غمزوں سے جان کیوں نہ پڑتی ۔

کم ز آب نطفہ ۔ نطفہ منی ، حکم خداوندی سے حسین ترین بچے پیدا کر دیتا ہے ۔

سے کم ز بادے ۔ مشہور ہے کہ پرندوں میں نذکر کی ہوا مؤنث کے رحم میں پہنچتی ہے جس سے انڈا بنتا ہے ۔ کم ز نارے ۔ آگ جیسی آواز سے حضرت ابراہیمؑ پر گلزار بنی ۔ کم ز چوبے ۔ ایک کرشمہ سے حضرت موسیٰ کا عصا اژدہا بنا ۔ کم ز سنگ ۔ کرشمۂ خداوندی سے پتھر سے حضرت صالحؑ کی اونٹنی پیدا ہو گئی ۔ زیں ہمہ ۔ ان جزئیات کو چھوڑ سارے عالم کو دیکھو ایک کرشمہ سے عدم سے وجود میں آگیا ۔ بر جہید غرضکہ صدرِ جہاں کے کرشمے سے

بشگفید از روئے او و شاد شد
وہ اس کا چہرہ دیکھ کر کھل گیا اور خوش ہو گیا
در وصال از بندِ ہجر آزاد شد
وصل میں فراق کی قید سے آزاد ہو گیا

## با خویش آمدن عاشقِ بیہوش و روئے باز آوردن
بے ہوش عاشق کا ہوش میں آنا اور معشوق کی تعریف

## بہ ثنا و شکرِ معشوق
اور شکر کی طرف متوجہ ہونا

گفتؔ اے عنقائے حق جاں را مطاف
بولا اے خدائی عنقا جو جان کی طواف گاہ ہے
شکر کہ باز آمدی زاں کوہِ قاف
شکر ہے کہ تو کوہ قاف سے واپس آ گیا

اے سرافیلِ قیامت گاہِ عشق
اے عشق کے میدان حشر کے اسرافیل!
اے تو عشقِ عشق و اے دلخواہِ عشق
اے وہ کہ تو عشق کا عشق اور عشق کا محبوب ہے

اولیں خلعت کہ خواہی دادنم
سب سے پہلی خلعت جو آپ مجھے دیں
گوش خواہم کہ نہی بر روزنم
میں چاہتا ہوں کہ آپ میرے منہ پر کان لگا دیں

گرچہ میدانی بصفوت حالِ من
اگرچہ (باطن کی) صفائی کی وجہ سے آپ میرا (حال جانتے ہیں)
بندہ پرور گوش کن اقوالِ من
بندہ پرور! میری باتیں (بھی) سن لیجیے

صد ہزاراں بار اے صدرِ فرید
اے یکتا صدر! لاکھوں بار
زآرزوئے گوشِ تو ہوشم پرید
(آپ کے) کان کی آرزو میں میرے ہوش اڑے ہیں

آں سمیعیؔ تو و آں اصغائے تو
وہ آپ کا سننا اور وہ آپ کا کان دھرنا
واں تبسمہائے جاں افزائے تو
وہ آپ کی جان بڑھانے والی مسکراہٹیں

آں نیوشیدن کم و بیشِ مرا
وہ میرے کم و بیش کو سننا
عشوۂ جانِ بداندیشِ مرا
میری بداندیش جان کے مکر کو (سننا)

قلبہائےؔ من کہ آں معلوم تست
میرے کھوٹے سکے جو آپ جانتے ہیں
پس پذیرفتی تو چوں نقدِ درست
کھرے نقد کی طرح آپ نے بہت قبول کئے ہیں

بہرِ گستاخے و شوخِ غرہ
ایک گستاخ اور شوخ بہکے ہوئے کیلئے
حلمہا در پیشِ حلمت ذرہ
بہت سی بردباریاں آپ کی بردباری کے سامنے ایک ذرہ ہیں

اولاً بشنو کہ چوں ماندم ز شست
اولاً سنئے، کہ جب میں کمند سے نکل گیا
اول و آخر بپیشِ من بجست
تو آغاز و انجام میرے سامنے سے چل دیا

ف۱ گفت۔ اس مدہوش نے ہوش میں آ کر صدر جہاں کو خطاب کیا اور کہا آپ کی ذات میرے لئے عنقا ہو گئی تھی خدا کا شکر ہے کہ وہ کوہ قاف سے واپس آ گئی۔ مطاف۔ طواف کی جگہ۔ اے تو۔ آپ پر عشق عاشق ہے اور آپ عشق کے محبوب ہیں۔ خلعت شاہی عطیہ کا لباس۔ انعام۔ روزن یعنی منہ کا سوراخ۔ صفوت یعنی قلب کی صفائی۔ زآرزوے یعنی اس آرزو میں بیہوش ہوا ہوں کہ آپ کے کان کو اپنا درد و غم سنا سکوں۔

ف۲ آں سمیعی۔ کان کے شوق میں مدہوشی اس لئے طاری ہوئی تھی کہ آپ کے کان کی مہربانیاں یاد آتی تھیں۔ اصغاء۔ کان دھرنا، توجہ کرنا۔ عشوہ۔ میری ناقص جان جو مکر کرتی تھی وہ میں آپ سے کہتا تھا اور آپ اس کو سن لیتے تھے۔

ف۳ قلبہائے۔ مصنوعی حال آپ کو سناتا تھا آپ انکو صحیح احوال کی طرح قبول کر لیتے تھے۔ حلمہا۔ میری بنادٹی حالت پر آپ ایسی بردباری برتتے تھے کہ اس پر سینکڑوں بردباریاں قربان ہیں۔ اولاً۔ مجازی صدر جہاں سے اپنے احوال بیان کرتا ہے۔ اول یعنی میں اپنے انجام و آغاز سے بےخبر ہو گیا۔

ثانیاً بشنو تو اے صدرِ وَدُود[1] | کہ بسے جُستم تُرا ثانی نبُود
دوسرے سنیئے، اے محبوب صدر! | کہ میں نے بہت ڈھونڈا آپ کا کوئی ثانی نہ تھا

ثالثاً تا از تو بیروں رفتہ اَم | گوئیا ثالث ثلاثہ گفتہ اَم
تیسرے، جب سے کہ میں آپ کے پاس سے باہر | گویا کہ میں تین میں سے تیسرے کا قائل ہو گیا ہوں

رابعاً چوں سوخت مارا مزرعہ | می ندانم خامسہ از رابعہ
چوتھے، جب میرا کھیت جل گیا | میں پانچویں کو چوتھے سے ممتاز نہیں کر سکتا

خامساً در ہجرت اے صدرِ جہاں | از حواسِ خمسہ بُودم در زیاں
پانچویں، اے صدرِ جہاں! تیرے فراق میں | میں پانچوں حواس سے نقصان میں تھا

سادساً از شش جہت بے رُوئے تو | گوئیا بارید بر من غم دو تو
چھٹے، تیرے چہرے کے بغیر چھ جانبوں سے | گویا مجھ پر دُہرا غم برسا

سابع از ثامن ندانم ضالہ اَم[2] | خوں ہمی گرید فلک از نالہ اَم
مجھے ساتویں آٹھویں میں تمیز نہ رہی میں گمشدہ ہوں | میرے رونے سے آسمان خون (کے آنسو) روتا ہے

ہر کجا یابی تو خوں بر خاکہا | پے بری باشد یقیں از چشمِ ما
زمینوں پر جہاں بھی آپ خون پائیں گے | کھوج لگا لیجئے وہ یقیناً ہماری آنکھ کا ہو گا

گفتِ من رعدست و ایں بانگ و حنین | زابر خواہد تا ببارد بر زمیں
میری گفتگو، اور یہ آواز اور رونا، کڑک ہے | وہ ابر سے چاہتا ہے، کہ زمین پر برسے

من میانِ گفت و گریہ می تنم | یا بگریم یا بگویم چوں کنم
میں بولنے اور رونے کے درمیان کشمکش میں ہوں | روؤں یا بات کروں، کیا کروں؟

گر بگویم فوت می گردد بکا | ور بگریم چوں کنم شکر و ثنا
اگر بولتا ہوں، رونا چھوٹتا ہے | اگر روؤں شکریہ اور تعریف کیسے کروں؟

می فتد[3] از دیدہ خونِ دل شہا | بیں چہ افتاد ست از دیدہ مرا
اے شاہ! آنکھوں سے دل کا خون بہہ رہا ہے | دیکھو، آنکھوں سے مجھ پر کیا افتاد پڑی ہے!

ایں بگفت و گریہ در شُد آں نحیف | کہ بر و بگریست ہم دوں ہم شریف
یہ کہا، اور وہ لاغر رونے لگا | کہ اس پر رذیل بھی اور شریف بھی رونے لگا

از دلش چنداں بر آمد ہائے وہُو | حلقہ کرد اہلِ بخارا گردِ اُو
اس کے دل سے ایسی ہائے وہُو نکلی | کہ بخارا والوں نے اس کے گرد حلقہ کر لیا

[1] وَدُود. دوست۔ ثالث ثلاثہ۔ یعنی میں عیسائیوں کے شرک میں مبتلا ہو گیا۔ مزرعہ۔ یعنی اعمال کی کھیتی۔ خامساً۔ یعنی اپنے حواس کھو بیٹھا۔

[2] ضالہ۔ بھٹکا ہوا۔ گفت۔ اس نے کہا کہ میری بات اور آہ و بکا بمنزلہ کڑک کے ہے جو میری آنکھوں کے ابر سے آنسو بہانا چاہتی ہے۔ من میاں۔ میں روتا ہوں تو زبانی شکریے سے محروم ہو جاتا ہوں، شکریہ کرتا ہوں تو پھر رو نہیں سکتا

[3] می فتد۔ دیکھئے اب میری آنکھوں سے خون کے آنسو گرنے شروع ہو گئے ہیں۔ نحیف۔ لاغر۔ دوں۔ کمینہ۔

خیرہ[۱] گویاں خیرہ گریاں خیرہ خند
بہت بولتے ہوئے بہت روتے ہوئے بہت ہنستے ہوئے
مرد و زن خُرد و کلاں حیراں شدند
مرد عورت، چھوٹے اور بڑے حیران ہو گئے

شہر ہم ہم رنگِ اُو شد اشک ریز
شہر بھی آنسو بہاتے ہوئے اُس جیسا ہو گیا
مَرد و زَن درہم شُدہ چوں رُستخیز
قیامت کی طرح مرد و عورت گڈمڈ ہو گئے

آسماں میگفت آں دم با زمیں
اُس وقت آسمان زمین سے کہہ رہا تھا
گر قیامت را ندیدستی بہ بیں
اگر تو نے قیامت نہیں دیکھی ہے تو دیکھ لے

عقل حیراں کہ چہ عشقست و چہ حال
عقل حیران تھی کہ عجب عشق ہے، اور عجب حال ہے
کہ فراقِ اُو عجب تر یا وصال
کہ اُس میں ہجر زیادہ تعجب خیز ہے، یا وصل

چرخ[۲] بر خواندہ قیامت نامہ را
آسمان نے قیامت نامہ پڑھ لیا ہے
تا مجرّہ بَر دریدہ جامہ را
کہکشاں نے کپڑے پھاڑ لئے ہیں

با دُو عالَم عشق را بیگانگی
عشق کو دونوں جہان سے اجنبیت ہے
اندرو ہفتاد و دُو دیوانگی
اُس میں بہتّر دیوانگیاں ہیں

سخت پنہان ست و پیدا حیرتش
وہ ایک سخت پوشیدہ چیز ہے جس کی حیرانی کھلی ہوئی ہے
جانِ سلطانانِ جاں در حسرتش
جان کے شہنشاہوں کی جانیں اُس کی حسرت میں ہیں

غیر ہفتاد و دُو ملّت کیشِ اُو
بہتّر ملتوں کے علاوہ اُس کا مذہب ہے
تختِ شاہاں تختہ بندی پیشِ اُو
اُس کے سامنے شاہوں کا تخت کاٹھ کا ہے

مُطربِ[۳] عشق ایں زند وقتِ سماع
عشق کا گویا، سماع کے وقت یہ بجاتا ہے
بندگی بند و خداوندی صُداع
غلامی قید، اور آقائی دردِ سر ہے

پس چہ باشد عشق دریائے عدم
تو عشق کیا ہے؟ فنا کا دریا ہے
در شکستہ عقل را آنجا قدم
وہاں عقل کے پاؤں شکستہ ہیں

بندگی و سلطنت معلوم شُد
غلامی اور حکومت (اگر) محسوس ہوئی
زیں دُو پردہ عاشقی مکتوم شُد
اِن دونوں پردوں میں عاشقی چھپ گئی

---

۳ مُطربِ عشق۔ عشق کی یہ صدا ہے کہ غلامی اُس کے لئے قید ہے اور آقائی اُس کے لئے دردِ سر ہے۔ پس۔ ہم نے جو حال بیان کیا یہ تو عشق مجازی کی کیفیات ہیں اب اگر عشق خداوندی ہو تو اُس کی صفات کو اُس پر قیاس کر لو لیکن اِس کے معاملے میں عقل کام نہیں کرتی ہے لہٰذا قیاس بھی نہ کر سکو گے۔ بندگی۔ کوئی انسان بندگی اختیار کرتا ہے کوئی تختِ سلطنت پسند کرتا ہے لیکن یہ دونوں باتیں عشق۔ کے لئے پردہ اور حجاب ہیں عشق اُن کے ساتھ جمع نہیں ہو سکتا۔

۱ خیرہ۔ اب اُس کی یہ حالت تھی کبھی شکوے کرتا کبھی روتا کبھی ہنستا، ان مجنونانہ حرکات پر سب حیران تھے۔ شہر۔ اُس کی یہ حالتِ زار دیکھ کر پورا شہر رونے لگا۔ رستخیز۔ قیامت کے میدان میں مرد و زن سب باہم مختلط ہو جائیں گے۔ آسمان۔ آسمان زمین سے کہتا تھا کہ اگر قیامت نہ دیکھی ہو تو یہ اس کا نمونہ ہے دیکھ لے۔ کہ فراق۔ یعنی یہ سمجھ میں نہیں آتا کہ اِس عاشق کا ہجر زیادہ دردناک ہے یا وصال زیادہ دردناک ہے۔

۲ چرخ۔ آسمان، قیامت کا بیان پڑھ کر اِس حادثے پر اس کو منطبق کر رہا تھا۔ مجرّہ۔ کہکشاں۔ با دو عالم۔ یہاں سے مولاناؒ نے عشق کے صفات بیان کرنے شروع کئے ہیں یعنی عشق کے احوال دونوں جہان کے احوال سے جُدا ہیں۔ اندرو۔ دنیا کے ہر پاگل میں ایک قسم کی دیوانگی ہوتی ہر عاشق میں بہتّر دیوانگیاں ہوتی ہیں۔ سخت۔ عشق خود ایک پوشیدہ چیز ہے لیکن اُس کے آثار بہت کھلے ہوئے ہوتے ہیں انبیاء باوجود اپنی بلندی کے اس کی تمنا کرتے رہے ہیں۔ غیر ہفتاد۔ عشق کا مسلک اور مذہب دنیا کے تمام مسلکوں اور مذہبوں سے جداگانہ ہے یہ شاہی تخت کو پاؤں کی بیڑی خیال کرتا ہے۔ تختہ بندی۔ پہلے زمانے میں قیدی کا پاؤں کاٹھ میں پھنسایا جاتا تھا۔

کاشکے[1] مستی زبانے داشتے | تا ز مستاں پردہا برداشتے
کاش عشق زبان رکھتا | تاکہ عاشقوں کے پردے اٹھا دیتا

ہر چہ گوئی اے دم ہستی ازاں | پردۂ دیگر برو بستی بداں
اے (انسانی) وجود کی گفتگو تو جو کچھ بتاتی ہے | سمجھ لے اس پر ایک دوسرا پردہ تو نے ڈال دیا

آفتِ ادراکِ آں قال ست و حال | خوں بخوں شستن محالست و محال
اس عشق کے علم کیلئے قول اور حال تباہی ہے | خون کو خون سے دھونا محال در محال ہے

من[2] چو با سودائیانش محرمم | روز و شب اندر قفص در می دمم
میں چونکہ اس (عشق) کے سودائیوں کا محرم (راز) ہوں | دن، رات پنجرے میں پھونک بھر رہا ہوں

سخت مست و بیخود و آشفتۂ | دوش اے جاں بر چہ پہلو خفتۂ
تو بہت مست اور مدہوش اور پریشان ہے | اے جان! تو کل رات کس پہلو پر سوئی تھی؟

ہاں وہاں ہشدار بر ناری دمے | اولا بر جہ طلب کن محرمے
خبردار، خبردار! سانس نہ لے | پہلے اٹھ، کسی محرم (راز) کو تلاش کر

عاشق و مستی و بکشادہ زباں | اللہ اللہ اشترے بر نردباں
تو عاشق اور مست ہے اور زبان کھولے ہوئے ہے | اللہ اللہ (گویا) سیڑھی پر اونٹ ہے

چوں[3] ز راز و نازِ او گوید زباں | یا جمیل الستر خواند آسماں
جب زبان اس (عشق) کا راز اور انداز بیان کرتی ہے | آسمان پکارتا ہے، اے عمدہ پردہ پوشی کرنیوالے!

ستر چہ در پشم و پنبہ آذر ست | تا ہمی پوشیش او پیدا تر ست
پردہ پوشی کیسی، اون اور روئی میں آگ ہے | کہ تو اس کو چھپاتا ہے وہ زیادہ ظاہر ہوتا ہے

چوں بکوشم تا سرش پنہاں کنم | سر بر آرد چوں علم کاینک منم
میں جب کوشش کرتا ہوں کہ اس عشق کے راز کو چھپاؤں | وہ عشق جھنڈے کی طرح سر ابھارتا ہے کہ میں یہ ہوں

رغمِ انفم گیردم ناگہ دو گوش | کاے مدمغ چونش می پوشی بپوش
وہ عشق، میری رسوائی کیلئے میرے دونوں کان پکڑتا ہے | اے بددماغ! تو اس کو کیسے چھپاتا ہے، چھپا

---

بات ہے جیسے کہ اونٹ سیڑھی پر چڑھے ——— [3] چوں۔ جب میری زبان عشق کے ناز و انداز کا بیان شروع کرتی ہے تو آسمان خدا کو پکار کر ان رازوں کے مخفی رہنے کی دعا کرتا ہے۔ جمیل الستر۔ بہترین پردہ پوش۔ ستر۔ عشق کے راز کو چھپانا ایسا ہی ہے کہ جیسے کوئی چنگاری کو روئی میں چھپائے۔ چوں بکوشم۔ جب میں عشق کو چھپانے کی کوشش کرتا ہوں تو وہ اور سر ابھارتا ہے اور مجھے ذلیل کرنے کیلئے میرے دونوں کان پکڑ کر کہتا ہے کہ مجھے چھپا کر دیکھو تو کیسے چھپا سکتا ہے۔ رغمِ انف۔ ناک کا خاک آلودہ ہونا، ذلیل ہونا۔

[1] کاشکے۔ کوئی دوسرا عشق کی حقیقت نہیں بیان کر سکتا اگر عشق کے خود زبان ہوتی تو وہ اپنا اور عاشقوں کا حال بیان کر سکتا۔ ہر چہ گوئی۔ انسان عشق کے جو اوصاف گنتا ہے اس سے اس کی معرفت کی بجائے اور جہالت پیدا ہوتی ہے۔ آفت۔ انسان کا قول و فعل تو اس کی حقیقت سمجھنے میں مانع ہے لہٰذا اس کے ذریعہ اس کی حقیقت کو واضح کرنا ایسا ہی ہے جیسے کہ کوئی خون کو خون کے ذریعہ دھوئے۔

[2] من چو۔ مولانا فرماتے ہیں چونکہ میں عاشقوں کا محرم راز ہوں لہٰذا عشق کی حقیقت سمجھانے کی کوشش کرتا ہوں لیکن وہ کوشش ایسی رائیگاں ہے جس طرح پنجرے میں پھونک بھرنا رائیگاں ہوتا ہے۔ سخت۔ اب مولانا اپنے آپ کو خطاب کر کے فرماتے ہیں کہ تیرا عشق کی حقیقت کو بیان کرنے کا دعویٰ تیرے پراگندہ خیال میں جو شب کی بے چینی کے اثرات ہوتے ہیں۔ ہاں۔ اپنے آپ کو تنبیہ کرتے ہیں کہ عشق کی حقیقت کے بیان کو چھوڑ پہلے کوئی محرم تلاش کر پھر اس سے بات کرنا۔ ناری۔ نہ آری بعض نسخوں میں نا وارد ہے۔ عاشق۔ مولانا اپنے آپ کو فرماتے ہیں کہ تو عاشق اور مست ہے اور پھر زبان چلاتا ہے یہ تو اس قدر حیرت انگیز

گو[1]یمش رو گرچہ پرجوشیدۂ — ہمچو جاں پیدائی و پوشیدۂ
میں اس سے کہتا ہوں جا، تو اگرچہ جوش میں ہے — تو جان کی طرح ظاہر ہے اور پوشیدہ ہے

گویدا او محبوسِ خنب ست ایں تنم — چوں مے اندر بزم خنبک میزنم
وہ کہتا ہے، کہ میرا یہ جسم مٹکے میں مقید ہے — شراب کی طرح میں مجلس میں، ہتھیلیاں بجاتا ہوں

گو[2]یمش زاں پیش کہ گردی گرو — تا نیاید آفتِ مستی برو
میں اس سے کہتا ہوں اس سے پہلے کہ تو گروی ہو (چھپ جا) — تاکہ اس پر مستی کی مصیبت نہ آجائے

گویدا از جامِ لطیف آشام من — یارِ روزم تا نمازِ شام من
وہ کہتا ہے کہ میں لطیف آشام جام کے ذریعہ — دن کا شام کی نماز تک (تیرا) ساتھی ہوں

چوں[3] بیاید شام و دزدد جامِ من — گو یمش دادہ کہ نامد شامِ من
جب شام ہو جائے گی اور وہ میرا جام چرائیگی — میں اس سے کہونگا واپس دیدے کیونکہ میری شام نہیں ہوئی ہے

زاں عرب بنہاد نامِ مے مُدام — زانکہ سیری نیست مے خور را مدام
اسی لئے عربوں نے شراب کا نام مُدام رکھا ہے — کیونکہ شراب نوش کو کبھی سیری نہیں ہوتی ہے

عشق جوشد بادۂ تحقیق را — او بود ساقی نہاں صدیق را
عشق تحقیق کی شراب کو جوش دیتا ہے — وہ دوست کے لئے مخفی ساقی ہوتا ہے

چوں بجوئی تو بتوفیقِ حسن — بادہ آبِ جاں بود ابریق تن
جب تو اچھی توفیق کے ذریعہ تلاش کرے گا — تو شراب روح کیلئے آبِ حیات، اور جسم جام بنجائیگا

چوں[4] بیفزاید مے توفیق را — قوتِ مے بشکند ابریق را
جب وہ (عشق) توفیق کی شراب کو بڑھاتا ہے — شراب کی تیزی، جام کو توڑ دیتی ہے

آب گردد ساقی و ہم مست آب — خود بگو اللہُ اَعلَمُ بالصّواب
پانی ساقی بنجاتا ہے اور پانی ہی مست بنجاتا ہے — خود کہہ دے اللہ صحیح بات زیادہ جانتا ہے

نہ چرا۔ زاں عرب۔ شراب کو عربی زبان میں مُدام کہا جاتا ہے اسکی وجہ یہ ہے کہ شرابی اس سے سیر نہیں ہوتا ہے اور اس کی ہمیشگی کا خواہشمند رہتا ہے تو جب شراب ظاہری کی یہ صورت ہے تو شرابِ عشق سے کیسے سیری ہو سکتی ہے۔ مدام۔ ہمیشہ۔ عشق جوشد۔ اب مولانا نے پھر عشق کے اوصاف بیان کرنے شروع کر دیئے ہیں فرماتے ہیں عشق ہی حقیقت تک پہنچاتا ہے اور وہ عشق عاشق کے لئے ساقی بنتا ہے۔ چوں بجوئی۔ اگر تو اللہ کی توفیق سے عشق کی جستجو کرے گا تو وہ تیری روح کے لئے آبِ حیات کا کام کریگا اور تیرا بدن اس کیلئے جام بنجائیگا ——— [4] چوں بیفزاید۔ جب عشق توفیق کی شراب کو جوش دیدیتا ہے تو یہ ابریق بدن پارہ پارہ ہو جاتا ہے اور وہ علائقِ جسمانی سے آزاد ہو جاتا ہے۔ آب گردد۔ اب یہ کیفیت ہوگی کہ عشق اور عاشق و معشوق میں اتحاد ہو جائے گا پانی اور ساقی اور مست ایک ہو جائیں گے۔ خود بگو۔ اگر تیری سمجھ میں یہ اتحاد نہ آئے تو تردید نہ کر اور معاملہ اللہ کے سپرد کر دے۔

[1] گو یمش۔ میں اس عشق سے کہتا ہوں کہ آپ کو جوش آیا ہے آپ اس وقت چلے جائیے اور خود آپ اپنے آپ کو پوشیدہ کر لیجئے آپ تو جان کی طرح پوشیدہ بھی ہیں اور ظاہر بھی۔ گو ید۔ وہ عشق کہتا ہے کہ میرا اپنے آپ کو پوشیدہ رکھنا ممکن نہیں ہے میری مثال اس شراب کی سی ہے جو مٹکے میں مقید ہے اور اس کے آثار بزمِ محفل نہیں ہیں میں بھی روح میں مقید ہوں لیکن آثار کھلے ہوئے ہیں۔ خنب۔ خم۔ گو یمش۔ میں اس عشق سے کہتا ہوں کہ مصیبت میں پھنسنے سے پہلے چھپ جا ورنہ میری مستی کوئی ظلم ڈھائیگی اور مجھ پر مصیبت آجائیگی اور وہ میری مصیبت تیری مصیبت ہے۔ گو ید۔ تو وہ اس کے جواب میں کہتا ہے کہ تم تو میرے لطیف جام سے سیراب ہو میں تمہارا ساتھ نہ چھوڑوں گا تمہارے ذریعہ میری رسوائی نہ ہوگی تم کم ظرف نہیں ہو کہ پی کر بہک جاؤ۔ روز۔ یعنی زندگی۔ شام یعنی موت کا وقت۔

[3] چوں بیاید۔ عشق نے شام تک ساتھ نہ چھوڑنے کی بات کہی تھی تو گویا وہ شام کے بعد جدا ہو جائیگا اب مولانا فرماتے ہیں کہ شام کا وقت جب جام عشق کو مجھ سے جدا کرنے لگے گا تو میں اس سے کہونگا کہ ابھی شام نہیں ہوئی ہے مجھے جام

پرتوِ ساقی ست کاندر شیرہ رفت ۱ — شیرہ برجوشید رقصاں گشت تفت

ساقی کا عکس ہے جو شیرے میں پہنچا — شیرہ جوش مارنے لگا، تیز ناچنے لگا

اندریں معنیٰ بپرس آں خیرہ را — کہ چنیں کے دیدہ بودی شیرہ را

اِس بیہودہ سے یہ بات دریافت کر — تونے شیرے کو ایسا کبھی دیکھا تھا!

بے تفکر پیش ہر دانندہ ہست — آنکہ با گردندہ گرداندہ ہست

بغیر سوچے، ہر جاننے والے کے پیشِ نظر ہے — کہ گھومنے والے کے لئے، (کوئی)، گھمانے والا ہے

## حکایتِ آں عاشقِ دراز ہجرِ بسیار امتحان

لمبے ہجر والے بہت، اِمتحان میں مبتلا عاشق کا قصہ

یک جوانے بر زنے مجنون بُدست — روز و شب بیخواب و بیخور آمدست

ایک جوان، ایک عورت پر عاشق ہوا تھا — شب و روز، بلا نیند اور بغیر کھائے رہتا تھا

بیدل و شوریدہ ہم مجنون و مست — می ندادش روزگارِ وصل دست

بے دل اور پریشان تھا دیوانہ اور مست — وصل کا زمانہ اُس کے ہاتھ نہ آتا تھا

بس شکنجہ کرد عشقش بر زمیں — خود چرا دارد ز اوّل عشق کیں ۲

اُس کو عشق نے زمین پر شکنجے میں کس دیا تھا — (نہ معلوم) عشق ابتدا ہی سے کیوں دشمنی رکھتا ہے؟

عشق از اوّل چرا خونی بود — تا گریزد آنکہ بیرونی بود

عشق شروع سے خونی کیوں ہوتا ہے؟ — تاکہ وہ بھاگ جائے جو اجنبی ہو

چوں فرستادے رسولے پیش زن — آں رسول از رشک گشتے راہزن

جب وہ عورت کے پاس کوئی قاصد بھیجتا — وہ قاصد، رشک سے رقیب بن جاتا

ور بسوئے زن نبشتے کاتبش — نامہ را تصحیف خواندے نائبش

اگر اُس کا منشی عورت کو لکھتا — اُس (عورت) کا نائب خط کو غلط پڑھ کر سناتا

ور صبا را پیک کردے در وفا ۳ — از غبارے تیرہ گشتے آں صبا

اگر وفا کے بارے میں وہ صبا کو قاصد بناتا — وہ صبا غبار سے کالی پڑ جاتی

رقعہ گر بر پرِ مرغے دوختے — پرِ مرغ از تفِ رقعہ سوختے

اگر وہ خط پرندے کے پروں پر سیتا — خط کی گرمی سے پرندے کے پر جل جاتے

کے ذریعہ پیغام بھیجتا تو وہ صبا گرد آلود ہو جاتی اور صحیح پیغام نہ پہنچاتی۔ رقعہ۔ اگر کبوتر کے پروں سے باندھ کر خط بھیجتا تو سوزش سے کبوتر کے پر جل جاتے۔

ےا پرتو۔ انگور کے شیرے کے تمام خواص ساقی کا پرتو ہیں۔ اندریں۔ اگر کوئی انکار کرے تو اُس سے دریافت کر کہ انگور کے شیرے میں یہ خواص کہاں سے آئے ہیں۔ بے تفکر۔ ہر انسان کھلے طور پر جانتا ہے کہ کوئی کام کام کرنے والے کے بغیر وجود میں نہیں آتا تو لامحالہ ایک ذات ہے جو ان تمام چیزوں میں متصرف ہے اور وہ حق تعالیٰ کی ذات ہے۔ حکایت۔ اِس قصہ سے بھی یہ بتاتا ہے کہ اسباب میں ہیبت بھی اللہ تعالیٰ کے تصرف سے ہے ورنہ اسباب خود کوئی چیز نہیں ہیں۔ یک جوانے۔ ایک شخص ایک عورت پر عاشق ہو گیا لیکن اُس کو کسی طرح وصل میسر نہ آتا تھا۔ بس شکنجہ۔ عشق نے اُس کو طرح طرح کی سزائیں دیں۔ ےا۲ خود چرا۔ عشق عاشق کو اس لئے ستاتا ہے تاکہ ہر بوالہوس حسن پرستی کو شعار نہ بنالے اور نااہل اِس میدان کو چھوڑ کر بھاگ جائے۔ چوں فرستادے۔ وہ عاشق کسی کو قاصد بناتا تو وہ قاصد اُس کا رقیب بن جاتا۔ ور۔ اگر وہ پیامِ محبت تحریر کرا کر بھیجتا تو اُس معشوق کا منشی اُس کو غلط پڑھ کر سناتا۔ ےا۳ ور صبا۔ اگر وہ صبا

**راہہائے چارہ را غیرت بہ بست** — **لشکرِ اندیشہ را رایت شکست**

تدبیر کے راستے، غیرت نے بند کر دیئے — سوچ کے لشکر کا جھنڈا توڑ دیا

**بُود اوّل مونسِ غم، انتظار** — **آخرش بشکست کہ ہم انتظار**

پہلے انتظار، غم کا غمگسار تھا — آخر میں وہ درہم برہم ہو گیا، کون؟ انتظار بھی

**گاہ گفتے کایں بلائے بے دواست** — **گاہ گفتے نے حیاتِ جانِ ماست**

کبھی وہ کہتا، کہ یہ لا علاج مرض ہے — کبھی کہتا نہیں، ہماری جان کی زندگی ہے

**گاہ ہستی زو برآوردے سرے** — **گاہ اُو از نیستی خوردے برے**

کبھی ہستی اُس میں سر اُبھارتی — کبھی وہ نیستی کا پھل کھاتا

**گاہ فریادش بگردوں بر شُدے** — **گہ خیالِ دلبرش ہمدم بُدے**

کبھی اُس کی فریاد، آسمان پر پہنچتی — کبھی معشوق کا خیال اُس کا ساتھی ہوتا

**چونکہ بر وے سرد گشتے ایں نہاد** — **جوش کردے گرم چشمۂ اتحاد**

جب یہ مزاج، اُس پر ٹھنڈا پڑ جاتا — اتحاد کا گرم چشمہ جوش مارتا

**چونکہ با بے برگیِ غربت بساخت** — **برگِ بے برگی بسوئے اُو بتاخت**

جبکہ مسافرت کی بے سروسامانی سے اُسنے ساز کیا — بے سروسامانی کا سامان اُس کی طرف بڑھا

**خوشہائے فکرتش بیگاہ شُد** — **شبرواں را رہنما چوں ماہ شُد**

اُس کی فکر کے خوشے بغیر پکنے کے ہو گئے — وہ رات کے مسافروں کا چاند کی طرح راہنما ہو گیا

**اے بسا طوطیِ گویائے خمش** — **اے بسا شیریں رَوان رُو ترش**

بہت سے طوطی کی طرح چہکنے والے خاموش ہیں — بہت سے خوش دل، غمگین ہیں

**رَو بگورستاں دمے خامش نشیں** — **آں خموشانِ سُخن گو را ببیں**

تھوڑی دیر کے لئے قبرستان میں جا، خاموشی سے بیٹھ — اُن بولنے والے، خاموشوں کو دیکھ

**لیک اگر یکرنگ بینی خاکِ شاں** — **نیست یکساں حالتِ چالاکِ شاں**

لیکن اگر تو اُن کی قبر کو یکساں دیکھتا ہے — اُن کی چالاک حالت یکساں نہیں ہے

**شحم و لحمِ زندگاں یکساں بُود** — **آں یکے غمگیں دگر شاداں بُود**

زندوں کا گوشت اور چربی یکساں ہوتی ہے — (لیکن) ایک غمگین، دوسرا خوش ہوتا ہے

---

ہیں۔ جو حقیقی ولی اور بناوٹی کا ظاہر ایسا ہی یکساں ہے جس طرح کہ قبرستان کی قبریں یکساں ہیں اور حقیقتاً اُن میں ایسا ہی فرق ہے جیسا کہ مُردوں میں ہے ہر قبر والے کی حالت جداگانہ ہے۔ شحم۔ مُردوں میں کیا زندوں میں بھی بظاہر یکسانیت ہے لیکن اندرونی حالات مختلف ہیں۔

لہ راہہائے۔ غرضیکہ کوئی سبب اور تدبیر کام نہ دیتی تھی اور پیغام رسانی کے جس قدر اسباب تھے وہ سب ناکارہ ہو گئے تھے۔ بُود۔ پہلے اُس کیلئے معشوق کا انتظار غم کا مُونس بنا ہوا تھا آخر میں وہ انتظار بھی ختم ہو گیا اور اُس پر بالکل مایوسی طاری ہو گئی۔ گاہ گفتے کبھی وہ عشق کو بلائے بے درماں سمجھتا کبھی کہتا کہ یہی تو مدارِ زندگی ہے۔

لہ گاہ ہستی۔ کبھی اُس پر خودی کا غلبہ ہوتا اور خواہشات پیدا ہوتیں کبھی بالکل فنا کا درجہ اختیار کرتا اور اپنے وجود کو بُھلا بیٹھتا۔ گاہ۔ کبھی تنہائی کی دشت میں گریہ وزاری کرتا کبھی محبوب کے خیال سے دل بہلاتا۔ چونکہ۔ کبھی اپنے وجود کو فراموش کر دیتا تو محبوب سے اتحاد کا چشمہ جوش مارنے لگتا۔ چونکہ۔ اب بے سروسامانی اُس کے لئے موجبِ راحت بن گئی تھی۔ خوشہائے جبکہ اُس کا عشق خواہشات کے خس و خاشاک سے پاک ہو گیا تو وہ عاشقوں کا راہنما بن گیا۔

لہ اے بسا۔ مولانا اہل اللہ اور مدعیانِ ولایت کا فرق سمجھاتے ہیں، بہت سے وہ لوگ کہ بظاہر طوطی کی طرح خوش بیان ہیں لیکن ان کا باطن بالکل خاموش ہے کچھ وہ لوگ ہیں جن کی روح خوش اور ترو تازہ ہے بظاہر ترش رو

توچہ[1] دانی تا نتوشی قالِ شاں — زانکہ پنہان ست بر تو حالِ شاں

تو کیا سمجھے جب تک اُن کی بات نہ سُن لے — کیونکہ تجھ پر اُن کی حالت مخفی ہے

بشنوی از قال ہائے و ہُوئے را — کے بہ بینی حالتِ صد توے را

تو زبان سے ہائے وہو کو سُن لیتا ہے — تو سینکڑوں تہوں کی حالت کو کب دیکھ سکتا ہے،

نقشِ ما یکساں بضدہا متصف — خاک ہم یکساں رواں شاں مختلف

ہماری صورتیں یکساں ہیں، متضاد صفات سے متصف ہیں — مٹی بھی یکساں ہے، اُن کی روحیں مختلف ہیں

ہمچنیں یکساں بود آوازہا — آں یکے پُر درد و آں پُر نازہا

اسی طرح آوازیں بھی یکساں ہوتی ہیں — ایک درد سے بھری ہے اور ایک ناز سے بھری ہے،

بانگِ[2] اسپاں بشنوی اندر مصاف — بانگِ مرغاں بشنوی اندر مطاف

میدانِ جنگ میں تو گھوڑوں کی آواز سنتا ہے — چکر کاٹنے میں، تو پرندوں کی آواز سنتا ہے

آں یکے از حقد و دیگر ز ارتباط — آں یکے از رنج و دیگر از نشاط

ایک دشمنی سے ہے، اور دوسری تعلق کی وجہ سے — ایک رنج سے ہوتی ہے، دوسری خوشی سے

ہر کہ دور از حالتِ ایشاں بود — پیشش آں آوازہا یکساں بود

جو اُن کے احوال سے دور ہو — اُس کے لئے وہ آوازیں یکساں ہوتی ہیں

آں درختے جنبد از زخمِ تبر — واں درختِ دیگر از بادِ سحر

ایک درخت کلہاڑے کی چوٹ سے ہلتا ہے — دوسرا درخت، صبح کی ہوا سے

بس غلط گشتم ز دیگِ مردہ ریگ — زانکہ سر پوشیدہ میجوشید دیگ

میں بہت سی مرتبہ بیکار دیگ سے غلطی میں پڑ گیا — کیونکہ دیگ منہ ڈھکے ہوئے جوش مار رہی تھی

جوش[3] و نوشِ ہر کست گوید بیا — جوشِ صدق و جوشِ تزویر و ریا

تجھ سے ہر شخص کا جوش اور ذائقہ کہتا ہے آجا — سچائی کا جوش، اور ملمع سازی، اور ریا کا جوش

گر نداری دیدہائے رو شناس — رو دماغے دست آور بو شناس

اگر تو پہچاننے والی آنکھیں نہیں رکھتا ہے — جا کوئی خوشبو پہچاننے والا دماغ حاصل کر

آں دماغے کہ براں گلشن تند — چشمِ یعقوباں ہم او روشن کند

وہ دماغ جو اس چمن سے تعلق رکھے — یعقوبوں کی آنکھ کو بھی روشن کرے

[1] توچہ دانی۔ انسان اور انسان میں فرق جب ظاہر ہوتا ہے جب وہ بولتا ہے۔ بشنوی۔ بولنے سے بھی پوری حقیقت واضح نہیں ہوتی ہو اصلِ حالت کا پتہ لگانا مشکل ہے۔ نقش۔ انسانوں کی صورتیں یکساں ہیں۔ لیکن اوصاف میں بہت فرق ہو جسم یکساں ہیں روحیں مختلف ہیں۔ ہمچنیں۔ آوازیں بھی یکساں معلوم ہونگی لیکن ان آوازوں میں مخفی درد اور ناز کی وجہ سے فرق ہے۔

[2] بانگ۔ گھوڑوں اور پرندوں کی آوازوں میں بھی یکسانیت ہوتی ہے لیکن اُن آوازوں کی باطنی کیفیات میں فرق ہے۔ ہر کہ۔ جو شخص اصل حالت سے واقف نہ ہوگا وہ آوازوں کو یکساں سمجھیگا۔ آں درخت۔ درختوں کا ہلنا بھی یکساں ہے لیکن ایک کے ہلنے کا سبب کلہاڑے کی چوٹ ہے اور دوسرے کے ہلنے کا سبب بادِ صبا ہے۔ بس غلط۔ سر پوش سے ڈھکی ہوئی دیگ کے جوش مارنے سے دھوکا ہوتا ہے۔

[3] جوش۔ ہر انسان کا جوش و خروش تجھے دعوت دیتا ہے۔ گر نداری۔ اگر انسان میں خود امتیاز کرنے کی طاقت نہیں ہے تو کسی صاحبِ بصیرت سے مشورہ کرے۔ آں دماغے۔ پہچاننے کے لئے اُس آدمی کا سہارا لے لے جو اس گلشن کا دماغ رکھتا ہو اور وہ عاشقوں کا نور دیدہ ہو۔ یعقوباں۔ عاشقاں۔

هین[1] بگو احوالِ آں خستہ جگر — کز بخاری دور ماندیم اے پسر

خبردار! اُس خستہ جگر کے احوال بتا — کیونکہ اے لڑکے! ہم بخاری سے دور جا پڑے

## یافتنِ عاشق معشوق را و بیان آنکہ جوینده یابنده بُود کہ مَنْ طَلَبَ شَیْئًا وَجَدَّ وَجَدَ، صَدَقَ رَسُولُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ وَمَنْ یَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّۃٍ خَیْرًا یَّرَہٗ وَمَنْ یَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّۃٍ شَرًّا یَّرَہٗ

عاشق کا معشوق کو پالینا، اور اس کا بیان کہ جستجو کرنے والا، پانے والا ہوتا ہے، جس نے کسی چیز کو طلب کیا اور کوشش کی اُس نے اُس کو پالیا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے سچ فرمایا ہے، جو شخص ایک ذرہ کے وزن کی نیکی کرتا ہے، وہ اُس کو دیکھے گا اور جو ایک ذرہ برابر شر کریگا وہ اسکو دیکھے گا

کاں جواں در جستجو بُد ہفت سال — از خیالِ وصل گشتہ چوں[2] خیال

وہ جوان سات سال تلاش میں رہا — وصل کے خیال سے خیال کیطرح ہو گیا

سایۂ حق بر سرِ بندہ بُود — عاقبت جوینده یابنده بُود

بندے پر اللہ کا سایہ ہوتا ہے — انجام کار تلاش کرنے والا، پانے والا ہوتا ہے

گفت پیغمبرؐ کہ چوں کوبی درے — عاقبت زاں در بروں آید سرے

پیغمبرؐ نے فرمایا جب تو دروازہ کھٹکھٹائیگا — انجام کار اُس دروازے سے سر باہر نکلے گا

چوں[2] نشینی بر سرِ کوئے کسے — عاقبت بینی تو ہم رُوئے کسے

اگر تو کسی کے کوچے کے سرے پر بیٹھے گا — انجام کار کسی کا چہرہ دیکھ لے گا

چوں ز چاہے میکنی ہر روز خاک — عاقبت اندر رسی در آبِ پاک

جب تو کنویں سے روزانہ مٹی نکالے گا — انجام کار پاک پانی میں پہنچ جائے گا

جملہ دانند ایں اگر تو نگروی — ہر چہ می کاریش روزے بدروی

سب جانتے ہیں خواہ تو نہ مانے — جو تو بوئے گا، ایک دن کاٹے گا

سنگ[3] بر آہن زدی آتش بجست — ایں بباشد ورنہ باشد نادرست

تو نے لوہے پر پتھر مارا آگ نکلی — یہ ہوگا، اگر نہ ہو تو نادر ہے

آنکہ روزی نیستش بخت و نجات — ننگرد عقلش مگر در نادرات

جس کا مقدر نصیبہ اور نجات نہیں ہے — اُس کی عقل نادر کے سوا نہیں دیکھتی ہے

---

[1] ہین۔ اس قصہ کی وجہ سے ہم بخاری کے قصہ سے دُور جا پڑے اب اُس کا ذکر کرنا چاہیئے۔ یافتن۔ اس قصہ کا خلاصہ یہ ہے کہ حضرت حق تعالیٰ اسباب ظاہری کے بغیر بھی مقصد پورا فرما دیتا ہے اور عالم اسباب میں سبب پیدا کرنے والا حق تعالیٰ ہی ہے لیکن انسان کی کوشش شرط ہے اور انسان کی کوشش رائیگاں نہیں جاتی ہے۔ چوں خیال یعنی اس کا وجود ایک خیالی چیز بن گیا تھا۔ عاقبت۔ انسان کی کوشش رائیگاں نہیں جاتی ہے۔

[2] چوں۔ محبوب کی جستجو میں جب تم اُس کے کوچے پر دھرنا دیدو گے تو ضرور اُس کا دیدار کر لوگے۔ چاہے۔ مٹی کھودتے رہو گے تو کنویں سے ضرور پانی نکل آئے گا۔ جملہ۔ تمام دنیا کا یہ عقیدہ ہے خواہ تو انکار کرے کہ کھیتی کا پھل ضرور ملتا ہے اور جو بوتا ہے وہ کاٹتا ہے۔

[3] سنگ۔ لوہے پر پتھر مارو گے تو سنت اللہ ہے کہ اس سے آگ پیدا ہو جائیگی عموماً ایسا ہی ہوتا ہے اس کے خلاف بہت کم ہوتا ہے۔ آنکہ۔ جو بدبخت ہوتے ہیں وہ سنتِ الٰہی کو پیش نظر نہیں رکھتے نادرالوقوع باتوں کی طرف دھیان کرتے ہیں۔

کاں فلاں کس کشت کرد و بر نداشت ؎۱
کہ اُس فلاں نے کھیتی کی، اور پھل نہ پایا

واں صدف برد و صدف گوہر نداشت
وہ سیپ لے گیا، اور سیپ میں موتی نہ تھا

بلعم باعور و ابلیس لعین
بلعم باعور، اور ملعون شیطان

سود نامد شاں عبادتہا و دیں
اُن کو عبادتیں، اور دین مفید نہ پڑا

صد ہزاراں انبیاء و رہ رواں ؎۲
لاکھوں نبی، اور راہبر

ناید اندر خاطر آں بدگماں
اُس بدگمان کے دل میں نہ آئے

ایں دو را گیرد کہ تاریکی دہد
اِن دو کو اُس نے پکڑا جو تاریکی پیدا کرتے ہیں

در دلش ادبار جز ایں کے نہد
بدنصیبی اس کے دل میں اُسکے علاوہ کیا رکھے؟

بس کسا کہ ناں خورد دل شاد او
بہت سے وہ ہیں کہ جو خوش دلی سے روٹی کھاتے ہیں

مرگ او گردد بگیرد در گلو
وہ اُن کی موت بنتی ہے، اور ان کا گلا پکڑتی ہے

پس تو اے ادبار رُو ہم ناں مخور
تو، اے منحوس صورت! تو بھی روٹی نہ کھا

تا نیفتی ہمچو او در شور و شر
تاکہ اُس کی طرح شور و شر میں مبتلا نہ ہو

صد ہزاراں خلق نانہا می خورند
لاکھوں انسان روٹی کھاتے ہیں

زور می یابند و جاں می پرورند
طاقت حاصل کرتے ہیں اور جان کی پرورش کرتے ہیں!

تو بداں نادر کجا افتادۂ ؎۳
تو اِس نادر میں کیوں گھُس گیا؟

گر نہ محرومی و ابلہ زادۂ
اگر تو محروم، اور بے وقوف کا بچہ نہیں ہے

ایں جہاں پُر آفتاب و نور ماہ ؎۴
یہ دنیا دھوپ اور چاند کی روشنی سے بھری

تو بہشتہ سر فرو بردہ بچاہ
تو سر کو لٹکائے ہوئے کنوئیں میں گھسا ہے

کہ اگر حق ست پس کو روشنی
کہ اگر صحیح ہے تو روشنی کہاں ہے؟

سر ز چہ بردار و بنگر اے دنی
اے کمینے! کنوئیں سے سر اُٹھا، اور دیکھ

جملہ عالم شرق و غرب آں نور یافت
مشرق اور مغرب میں تمام جہان نے نور محسوس کیا

تا تو در چاہی نخواہد بر تو تافت
جب تک تو کنوئیں میں ہے وہ تجھ پر نہ چمکے گا

چہ رہا کن رو بایوان و کروم
کنوئیں کو چھوڑ، محلات اور باغات میں جا

کم ستیز اینجا بداں کا للج شوم ؎۵
یہاں کج بحثی نہ کر، سمجھ لے جھگڑالو پن بدبختی ہے

ہیں مگو کاینک فلانے کشت کرد
خبردار! یہ نہ کہہ کہ فلاں نے کھیتی کی

در فلاں سال و ملخ کشتش نخورد
فلاں سال میں اور ٹڈی اُس کی کھیتی کھا گئی



---

؎۱ واق۔ نادر باتوں کی یہ مثالیں اُن کے پیش نظر ہوتی ہیں کہ فلاں شخص نے کھیتی کی وہ جل گئی اُس کو کچھ نہ ملا اُس نے دریا میں غوطہ لگایا سیپ نکالا اُس میں موتی نہ نکلا، بلعم اور شیطان نے عبادتیں کیں اُن کو کوئی فائدہ نہ ہوا۔

؎۲ صد ہزاراں۔ وہ بدبخت لاکھوں انبیاء اور اولیاء کو نہیں دیکھتا کہ عبادات سے اُن کو کتنے بڑے رتبے ملے۔ ایں دو۔ بلعم اور شیطان کو پکڑے ہوئے ہے یہ اُس کی بدبختی کی علامت ہے۔ بس کسا۔ نادر واتفاقات کی مثالیں لا کر عبادتوں سے گریز کرتا ہے، اگر نادر ہی دلیل ہے تو اتفاقاً یہ بھی ہوا ہے کہ روٹی کھانے سے انسان مرا ہے تو روٹی کھانا کیوں نہیں چھوڑ دیتا۔

؎۳ تو بداں۔ نادر الوقوع حادثوں کو پیش نظر رکھنا بڑی بدبختی ہے۔ ایں جہاں۔ نادر چیزوں سے استدلال کرنے والے کی مثال یہ ہے کہ عالم میں دھوپ اور چاندنی پھیلی ہوئی ہو اور ایک شخص کنوئیں میں منہ جھکائے اُن کا انکار کرتا رہے۔ جملہ عالم۔ اس کے لئے یہی جواب ہے کہ عالم تو نور سے بھرا ہے تو خود اُس سے محروم ہے۔ اللج شوم۔ کج بحثی اور جھگڑالو پن بدبختی کی دلیل ہے۔

پس چرا کارم کہ اینجا خوف ہست — پس چرا افشانم ایں گندم ز دست

تو میں کھیتی کیوں کروں کہ یہاں خوف ہے — میں ہاتھ سے اِس گیہوں کو کیوں بکھیروں؟

ہیںؒ مکن استیزہ رَو رَو کار کن — با توکّل کِشت کن بشنو سخن

خبردار، جھگڑا نہ کر جا، جا کام کر — توکّل کے ساتھ کھیتی کر، بات سُن لے

ہر کہ استیزہ کُند بر سر فتد — آنچناں کو بر نخیزد تا ابد

جو کج بحثی کرتا ہے، سر کے بل گرتا ہے — اِس طرح کہ قیامت تک نہیں اُٹھ سکتا

وانکہ او نگذاشت کِشت و کار را — پُر کُند کوریِ تو انبار را

اور جس نے کھیتی، اور کام کو نہ چھوڑا — وہ تیرے اندھے پن پر انبار بھر دے گا

زیں بیاں بگذر زمانے باز راں — جانبِ احوالِ آں عاشق جواں

تھوڑی دیر کے لئے اِس بیان سے گذر جا پھر چل — اُس جوان عاشق کے احوال کی جانب

چوں درے میکوفت او از سلوتے — عاقبت دریافت روزے خلوتے

جب وہ لاپروائی سے دروازہ کھٹکھٹاتا رہا — انجام کار اُس نے ایک روز (محبوب کی) خلوت میں کرلی

جَست از بیمِ عَسَس او شب بباغ — یارِ خود را یافت با شمع و چراغ

وہ رات کو کوتوال کے ڈر سے باغ میں گھس گیا — اُس نے اپنے یار کو شمع اور چراغ کے ساتھ پالیا

گفت[2] سازِندہ سبب را آں نفس — اے خدا تو رحمتے کُن بر عسس

اُس وقت اُس نے مسبب الاسباب سے کہا — اے خدا! کوتوال پر رحمت نازل فرما

ناشناسا تو سببہا کردہ — از درِ دوزخ بہشتم بُردہ

نامعلوم کو تو نے سبب بنا دیا — تو دوزخ کے دروازے سے مجھے بہشت میں لیگیا

بہرِ آں کردی سبب ایں کار را — تا ندارم خوار من یک خار را

تو نے اِس لئے (اُس کو) اُس کام کا سبب بنایا — تاکہ میں ایک کانٹے کو بھی ذلیل نہ سمجھوں

در[3] شکست پائے بخشد حق پرے — ہم ز قعرِ چاہ بگشاید درے

اللہ تعالیٰ پاؤں ٹوٹنے کے بدلے میں پَر عنایت — کنوئیں کے اندر بھی وہ دروازہ کھول دیتا ہے

ہرچہ آں بر تو کراہیت بُود — چوں حقیقت بنگری رحمت بُود

وہ چیز جو تجھے ناگوار ہوتی ہے — جب تو حقیقت کو دیکھتا ہے وہ رحمت ہوتی ہے

---

[1] ہیں۔ انسان کو کج بحثی چھوڑ کر عمل میں لگ جانا چاہیئے اور اللہ کے بھروسے پر عمل کرنا چاہیئے یقیناً وہ اُس کے فوائد سے مستفید ہوگا۔ ہر کہ۔ کج بحثی کرنے والا اِس طرح اوندھے منہ گرتا ہے کہ قیامت تک نہیں سنبھلتا ہے۔ زیں بیاں یعنی انسان کو اُس کے عمل کا پھل ضرور ملتا ہے۔ سلوتے۔ بے غمی، بے فکری، خلوتے یعنی محبوب کے ساتھ تنہائی جَست۔ کوتوال یعنی وہ عاشق کوتوال کے ڈر سے باغ میں چھپنے کے لئے گھس گیا وہاں اُس کی محبوبہ مع شمع کے موجود تھی۔

[2] گفت۔ چونکہ کوتوال وصال کا سبب بنا اِس لئے اُس نے کوتوال کو دعائیں دیں۔ سازِندہ سبب۔ سبب بنانے والا یعنی اللہ تعالےٰ ناشناسا۔ غیر معروف نامعلوم دوزخ۔ یعنی فراق بہشت۔ یعنی وصال۔ بہرِ آں۔ کوتوال کو سبب وصال بنا کر تو نے یہ تنبیہ کی ہے کہ کسی چیز کو انسان ذلیل نہ سمجھے کسی نہ کسی وقت وہ مفید ہو سکتی ہے۔

[3] در شکست۔ جب اللہ کا کرم ہوتا ہے تو پاؤں کا ٹوٹنا پَر حاصل ہو جانے کا سبب بن جاتا ہے یعنی اللہ تعالیٰ ایک ضد کو دوسری ضد کے حصول کا سبب بنا دیتا ہے، کنوئیں کی گہرائی نجات کا سبب بن جاتی ہے۔ ہرچہ۔ قرآن پاک میں ہے عَسٰی اَنْ تَکْرَهُوْا شَیْئًا وَّهُوَ خَیْرٌ لَّکُمْ یعنی بسا اوقات تم ایک چیز کو ناپسند کرتے ہو اور وہی تمہارے لئے بہتر ہوتی ہے۔

| | |
|---|---|
| تو مبیںؒ[1] کہ بر درختی یا بچاہ | تو مرا بیں کہ منم مفتاحِ راہ |
| یہ نہ دیکھ کہ تو درخت پر یا کنویں میں ہے | تو مجھے دیکھ میں راستے کی کنجی ہوں |
| گر تو خواہی باقیِ ایں گفتگو | اے اَخی دَر دفترِ چارم بجُو |
| اگر تو اِس گفتگو کا بقیہ چاہتا ہے | اے بھیا! چوتھے دفتر میں تلاش کرے |

## قد تم الدفتر الثالث من الکتاب المثنوی المعنوی للمولوی المعنویؒ

[1] تو مبیں۔ یہ اللہ تعالیٰ کا قول ہے۔ منم تمام راستوں کی کشادگی کا ذریعہ اور سبب اللہ تعالیٰ ہے۔ گر تو خواہی۔ اب اُس عاشق کا بقیہ قصہ دفترِ چہارم میں مذکور ہوگا۔

ہست قرآن در زبان پہلوی

# مثنوی مولوی معنوی

مصنفہ مولانا جلال الدین رومیؒ

ترجمہ

مولینا قاضی سجاد حسین صاحب

حامد اینڈ کمپنی ۰ ۳۸۔ اردو بازار لاہور

# مقدمہ

## قونیہ کا سفر

۱۴ر دسمبر ۱۹۷۶ء سے مولانائے رومؒ پر ایک سہ روزہ سیمنار ترکی حکومت قونیہ میں منعقد کر رہی تھی اُس کا دعوت نامہ حکومتِ ہند کی معرفت مجھے موصول ہوا۔ میں نے اُس دعوت نامہ کو منظور کیا اور حکومتِ ہند نے آمد و رفت کے مصارف کی ذمہ داری قبول کی۔

میں نے یہ بھی طے کیا کہ میرا یہ سفر صرف قونیہ تک کا نہ ہو بلکہ اس سفر میں دیگر مقدس مقامات کی زیارت بھی کروں اور اس کے مصارف میں خود برداشت کروں۔ چنانچہ دہلی، بمبئی، تہران، استنبول، قونیہ، مصر، سعودیہ عربیہ اور عراق کا ہوائی جہاز کا ٹکٹ بن کر میرے پاس آگیا۔

میں ۱۰ر کی صبح کو دہلی سے بمبئی کے لئے روانہ ہوا اور ۱۰ر کا پورا دن بمبئی میں گذار کر ۹ بجے شب کے جہاز سے تہران کے لئے روانہ ہوا۔ یہ جہاز کراچی ہوائی اڈے پر ٹھہرتا ہوا تقریباً ۱۲ بجے شب تہران ہوائی اڈے پر جا اُترا۔ ۱۱ر کا سارا دن تہران اور اس کے اطراف شوس، رے، شاہ عبد العظیم اور مشہور مقامات کے دیکھنے میں گذرا۔ شب ایک انٹر کونٹینٹل ہوٹل میں گذار کر ۱۲ر کی صبح کو ۴ بجے کے جہاز سے استنبول کے لئے روانہ ہو گیا۔ ۱۲ر کو استنبول کے مقدس مقامات کی

کی زیارت کی۔ حضرت ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ کے
مزار پر حاضر ہوا اور دیگر جامعات اور آثارِ رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم کی زیارت سے مشرف ہوا۔ ۱۳ر کی صبح کو بھی بعض مقامات دیکھے اور بعد ظہر
استنبول سے قونیہ کے لئے روانہ ہو گیا۔ تقریباً ایک گھنٹہ پرواز کے بعد جہاز قونیہ کے ہوائی
اڈے پر جا اُترا۔ قونیہ پہنچ کر میں سیمنار کے دفتر استقبال میں پہنچ گیا۔ میزبانوں نے میرا
قیام درگاہ ہوٹل میں کرادیا۔ یہ ہوٹل بہت ہی آرام دہ تھا اس کے سامنے وسیع سڑکیں اور
چمن زار تھے اور اُن کے دوسری جانب حضرت مولانا روم رحمۃ اللہ علیہ کا مزارِ اقدس
تھا اور مزارِ اقدس کے قریب ہی نہایت شاندار شاہ سلیم کی مسجد تھی۔

میں ۱۳ر کو قونیہ پہنچ گیا جبکہ سیمنار ۱۵ر کی صبح سے شروع ہو رہا تھا۔ میں نے
۱۴ر کو آرام لیا اور ۱۵ر سے سیمنار میں شرکت شروع کردی۔ یہ سیمنار تین روز مسلسل چلا
اُس میں زیادہ تر مستشرقین شریک تھے اور اُس کی تمام کارروائی ترکی زبان میں ہو رہی
تھی۔ مقالات زیادہ تر ترکی اور انگریزی میں تھے۔

میں نے ۱۶ر کو اپنا مقالہ پڑھا یہ فارسی میں تھا اور اُس کا موضوع روح اور بقائے
عالم تھا اور اُس کے آخر میں میں نے علامہ اقبال کے وہ اشعار ذکر کئے تھے جن میں علامہ نے
مولانا رومؒ اور اُن کے بعض خیالات کا ذکر کیا ہے۔ قونیہ کے قیام پر سیمنار کی شرکت
کے علاوہ میرا معمول "مولانا روم" کے مزار پر حاضری اور قونیہ کے مشہور مقامات کی سیر
رہی۔ مولانا صدرالدین قونوی رحمۃ اللہ علیہ کے مزار پر بھی حاضری دی۔ شمس تبریزی
رحمۃ اللہ علیہ کے مزار پر بھی حاضر ہوا۔ مشہور مفسر علامہ بغوی رحمۃ اللہ علیہ کے مزار
پر بھی فاتحہ پڑھی اور شب کے اوقات میں مثنوی کے ترجمہ اور تحشیہ میں مصروف رہتا
تھا۔ خدا کا شکر ہے کہ دفتر پنجم کا بیشتر حصہ میں نے اسی ہوٹل میں مکمل کرلیا۔ حضرت
مولاناؒ کے مزار پر حاضری کے وقت میں نے اُن تمام
اشخاص کی قبروں پر بھی فاتحہ پڑھی جن کا ذکر مولاناؒ اپنی

مثنوی میں کرتے ہیں۔ سلطان ولد، مولانا حسام الدین چلپی،
زرکوب رحمہم اللہ ان سب بزرگوں کی قبریں مولانا کے مزار
مبارک کے قریب ہی ایک گنبد کے نیچے ہیں۔

میں نے مولاناؒ کے میوزیم میں مثنوی کا ایک قدیم نسخہ بھی دیکھا جو سلطان ولد کی طرف منسوب ہے۔ مثنوی کے مشہور نسخوں اور اس نسخہ میں اختلاف ہے۔ مثنوی کا پہلا شعر عام نسخوں میں اس طرح ہے۔

بشنو از نے چوں حکایت میکند　　　وز جدائیہا شکایت می کند

اُس نسخہ میں یہ شعر اس طور پر ہے۔

بشنو ایں نے چوں شکایت میکند　　　از جدائیہا حکایت می کند

اسی طرح مثنوی کے مروج نسخوں اور اس نسخہ میں ابتدائی ۱۶ شعروں میں جو اختلافات ہیں میں نے اُن کو نوٹ کیا۔ اس موضوع پر انشاء اللہ عنقریب رسالہ "جامعہ" میں ایک مفصل مضمون شائع ہو جائے گا۔

یہ موقع نہیں ہے کہ میں قونیہ کے دورانِ قیام کے واقعات تفصیل سے لکھوں۔ خصوصاً مولویہ فرقہ کے رقص کی روداد تفصیل طلب ہے۔ قونیہ کے آٹھ روزہ قیام کے بعد میں استنبول کے لئے روانہ ہو گیا اور وہاں سے ۲۳ر دسمبر کو سہ پہر کے وقت میں مصر پہنچ گیا۔

قاہرہ میں تقریباً ایک ہفتہ مقیم رہا۔ قدیم اور جدید قاہرہ کو دیکھا۔ جامع "الازہر" دیکھی اور اُس کے شیخ علامہ عبدالحلیم محمود سے ملا دیگر اساتذہ سے ملاقاتیں کیں "حسین" دیکھا۔ امام شعرانی رحمۃ اللہ علیہ کے مزار پر حاضر ہوا۔ امام شافعیؒ، امام لیث بن سعدؒ، رابعہؒ بصریہ، حضرت زینبؓ، حضرت عائشہؓ، حضرت نفیسہؒ کے مزاروں اور مساجد میں حاضری
دی۔ جامع محمد علی اور قلعہ دیکھا۔ اہرام اور ابوالہول
دیکھا۔ قاہرہ کا مشہور میوزیم دیکھا اور ۳۰ر دسمبر کو مصر سے

روانہ ہوکر جدہ جا اُترا۔ جناب محمد انعام الرحمان صاحب قلوائی
فرسٹ سکریٹری انڈین امبیسی میرے منتظر تھے۔ شب میں
اُن کے یہاں قیام کرکے ۳۱ر دسمبر روز جمعہ صبح سویرے مکہ معظمہ کے لئے روانہ ہوگیا۔
عمرہ سے فارغ ہوا اور جمعہ کی نماز مسجدِ حرام ہی میں ادا کی۔ سارے دن طواف اور بیت اللہ شریف
کی زیارت سے مشرف ہوتا رہا۔ شام کو جناب انعام الرحمان مجھے جدہ واپس لے آئے۔
شب میں قیام کرنے کے بعد میں نے یکم جنوری ۱۹۷۷ء کو مدینہ طیبہ کیلئے روانگی شروع کردی
ظہر کے بعد روانہ ہوا۔ عصر اور مغرب کی نمازیں راستہ میں ادا کیں اور عشار کی نماز
کے وقت میں مقامِ بدر میں پہنچ گیا۔ مسجدِ عریش میں عشار کی نماز باجماعت ادا کی
اور شہداءِ بدر پر فاتحہ پڑھنے کے بعد مدینہ طیبہ کے لئے روانہ ہوگیا۔ تھوڑے وقفہ کے
بعد مدینہ طیبہ کا گنبدِ خضرا، جو آقائے نامدار تاجدارِ مدینہؐ کی آخری آرامگاہ ہے، نظر
آنے لگا۔ مدینہ طیبہ پہنچ کر محبِ مکرم مولانا انعام کریم صاحب مہاجر مدنی کی قیامگاہ
پر پہنچا۔ موصوف میری آمد کے منتظر تھے۔ کافی رات گذر چکی تھی۔ تھوڑی دیر کے لئے
آرام کیا اور شب کے آخری حصہ میں روضۂ اقدس پر حاضری دی۔ فجر کی نماز سے
فارغ ہوکر قیام گاہ پر آگیا۔

مدینہ طیبہ کے دس روزہ قیام میں اکثر وقت مسجد اور روضۂ اطہر پر گذرتا۔
احباب اور بزرگوں سے بھی ملاقاتیں کرتا رہا۔ عصر کے بعد مخدومی حضرت مولانا زکریا
صاحب قبلہ کی مجلس میں حاضر ہوجاتا تھا۔ بالآخر زندگی کے یہ دس روز انہی سعادتوں
میں گذار کر جدہ کے لئے روانہ ہوگیا۔ میں نے طے کیا تھا کہ میں جدہ میں قیام نہ کروں گا
بلکہ سیدھا مکہ معظمہ پہونچونگا۔

۱۰ر جنوری ۱۹۷۷ء کی شام کو مدینہ ایرپورٹ سے روانہ ہوکر جدہ پہنچا اور
جدہ سے سیدھا مکہ معظمہ کے لئے روانہ ہوگیا۔ بیت اللہ شریف
میں حاضری دی۔ عمرہ سے فراغت ہوئی اور پھر شب کا

اکثر حصہ طواف اور نوافل میں گذار کر ۱۱ ر کی شام کو جدہ واپس آگیا۔ ۱۲ ر کی شام کو جدہ سے عراق کے لئے روانہ ہوگیا۔

عراق کے ہوائی اڈے پر جناب شفاعت احمد صاحب سیکنڈ سکریٹری انڈین ایمبیسی اور ایمبیسی کے ایک دوسرے کارکن ہوائی اڈے پر پہنچ گئے تھے۔ انھوں نے میرا قیام بغداد میں کسی ہوٹل کی بجائے فیض حسینی میں کرانا مناسب سمجھا۔ میں نے بھی اس کو پسند کرلیا۔ دجلہ کے کنارے اچھی جگہ تھی۔ اب میں بغداد شریف کے مشہور مقامات کی زیارتوں میں مصروف ہوگیا۔ حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ کے مزار کی زیارت کی۔ حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کے مزار اقدس پر حاضر ہوا۔ امام اعظم ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ اور امام ابویوسفؒ کے مزارات پر حاضر ہوا۔ شیخ جنید بغدادیؒ، شیخ معروف کرخیؒ، شیخ سہروردی، امام غزالی رحمہم اللہ کے مزاروں کی زیارت سے مشرف ہوا۔ پھر کوفہ پہنچ کر مسجد کوفہ میں نماز پڑھی۔ حضرت عقیل ابن ابی طالب کے مزار پر حاضری دی۔ مختار ثقفی کی قبر بھی دیکھی اور حضرت علی کرم اللہ وجہہ کا مقامِ شہادت بھی دیکھا۔

وہاں سے رخصت ہوکر مدائن کسریٰ پہنچا اور کسریٰ کے قلعہ کی اس محراب کو بھی دیکھا جس میں آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادت کے وقت شگاف پڑ گیا تھا۔

مدائن کسریٰ سے میں نجفِ اشرف پہنچا۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے مزارِ اقدس پر حاضری دی۔ چند گھنٹے وہاں گذار کر کربلا معلیٰ پہنچا۔

حضرت امام حسینؓ شہید کربلا کے مزار پر حاضر ہوا۔ حضرت عباس علمدارؓ، حضرت علی اصغرؓ، حضرت علی اکبرؓ اور حضرت قاسمؓ اور کربلا کے دوسرے ۷۲ شہداء پر فاتحہ کی سعادت حاصل کی۔

۱۸ ر کی شام کو بغداد سے روانہ ہوکر کراچی پہنچا اور ۵ روز عزیز مکرم جناب حکیم محمد سعید صاحب کے پاس

گزار کر دہلی واپس آگیا۔

اس سفر کے تفصیلی واقعات انشاء اللہ سفرنامہ کی صورت میں پیش کروں گا۔

**دفترِ سوم کے بارے میں**

خدا کے فضل و کرم سے دفترِ سوم میرے سفر سے پہلے ہی اس مرحلہ پر آچکا تھا کہ اگر سفر نہ ہوتا تو میں اُس کا دسمبر ہی میں اجراء کرا دیتا لیکن یہی طے کیا کہ سفر سے واپسی پر ۲۸ مارچ کو ہی حسبِ سابق یومِ رومی کے موقع پر اس کا اجراء کرایا جائے۔ میرے سفر کے دوران ہی ہندوستان میں پارلیمنٹ کے انتخابات کا اعلان ہوگیا۔ واپسی پر انتخابات کی ہنگامہ آرائی شروع ہوگئی اور اُن انتخابات کے نتیجہ میں ہندوستان میں ایک عظیم انقلاب رونما ہوگیا۔ کانگریس جس کی کوششوں سے ہندوستان آزاد ہوا تھا اور وہی تیس سال سے ہندوستان پر حکومت کر رہی تھی اُس کی ناعاقبت اندیشیوں کی وجہ سے اُس کو مکمل شکست ہوگئی۔ اور نظامِ حکومت یکسر بدل گیا۔ ایسے حالات میں یہ ممکن نہ ہوسکا کہ ۲۸ مارچ ۷۷ء کو یومِ رومی منایا جاسکے اور دفترِ سوم کا اجراء عمل میں آسکے مجبوراً اُس کی فروختگی شروع کر دی گئی۔

اب جبکہ میں دفترِ چہارم کے مقدمہ کی یہ چند سطور لکھ رہا ہوں دفترِ چہارم کتابت کے مرحلہ سے گذر کر طباعت کے مراحل طے کر رہا ہے خدا سے توقع ہے کہ چند ماہ بعد اجراء عمل میں آجائے گا۔

میں بفضلہ تعالیٰ دفترِ پنجم کا اکثر حصہ لکھ چکا ہوں اور اب اُس کی کتابت شروع کرا رہا ہوں۔

**دفترِ چہارم سے متعلق**

طیّ الارض۔ زمین کا لپٹ جانا، اولیاء اللہ کے لئے بسا اوقات زمین لپیٹ دی جاتی ہے اور وہ مہینوں کا سفر سیکنڈوں میں طے کر لیتے ہیں اُن کا جسم ان کے دل کی خاصیت قبول کر لیتا ہے جس طرح دل

ایک سیکنڈ میں لاکھوں میل پہنچ جاتا ہے۔ ایک مومن کا دل لاکھوں میل دور ہوتے ہوئے ایک سیکنڈ میں کعبۃ اللہ میں پہنچ جاتا ہے۔ اسی طرح اولیاء کا جسم بسا اوقات بطور کرامت بڑی سے بڑی مسافت کو ایک لمحہ میں طے کر لیتا ہے۔ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کے بارے میں صحابۂ کرام بیان کرتے ہیں کہ آنحضورؐ کی رفتار کی یہ حالت ہوتی تھی گویا کہ آپ کے لئے زمین پیٹتی چلی جارہی ہے۔ مولانا نے ایک شعر میں فرمایا ہے ؎

دل بکعبہ می رَوَد در ہر زماں　　جسم طبع دل بگیرد زامتنان

دل ہر لمحہ کعبہ میں پہنچ جاتا ہے　　اللہ کے کرم سے جسم، دل کی خاصیت حاصل کرلیتا ہے

**لطائفِ عشرہ** دس لطیفے، صوفیاء کے نزدیک انسان کی ترکیب دس جزوں سے ہے جن کو وہ لطائفِ عشرہ کہتے ہیں۔ اِن دس لطیفوں میں سے پانچ کا تعلق عالمِ ملکوت سے ہے اور وہ یہ ہیں۔ قلب[1]، روح[2]، سر[3]، خفی[4]، اخفی[5]۔ اور پانچ کا تعلق عالم ناسوت سے ہے اور وہ یہ ہیں۔ نفس[1]، آگ[2]، پانی[3]، مٹی[4]، ہوا[5]۔ کمل مومن وہ ہے جس کے یہ دسوں اجزاء ذکرِ الٰہی میں منہمک رہیں۔

**تجددِ امثال** ہر چیز کا اُسی جیسا ہر آن نیا ہو جانا، حکماء صوفیہ ہر چیز کا منبع و مخرج اور مرجع ذاتِ واحد کو مانتے ہیں اور کائنات کی ہر چیز ہر آن اسی ذات واحد سے کسبِ فیض کر رہی ہے، ہر چیز کے تمام قوٰی اور وجود کا منبع ذاتِ واحد ہے۔ چونکہ کائنات کی ہر چیز فانی ہے اُس کے قوٰی اور وجود ہر آن فنا ہو رہا ہے اور جدید قوت اور وجود اُس ذاتِ واحد سے حاصل کر رہی ہے تو گویا کائنات کی ہر چیز ہر آن اپنے موجودہ وجود اور قوت کو فنا کر دیتی ہے اور اُسی جیسا ایک جدید وجود اور قوت حاصل کر لیتی ہے۔ محسوسات میں اِس کی مثال اِس طور پر سمجھ لی جائے کہ بجلی کے ایک منبع سے وابستہ تمام قمقمے ہر آن ایک نیا کرنٹ منبع سے حاصل کرتے ہیں اور اُن میں ہر آن

پہلا کرنٹ ختم ہو کر نیا کرنٹ مرکز سے پہنچ جاتا ہے اور آیت اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ "ہم سب خدا ہی کے ہیں اور اسی کی جانب لوٹنے والے ہیں" سے اسی کی طرف اشارہ ہے ؎

کشتگانِ خنجرِ تسلیم را
ہر زماں از غیب جانے دیگرست

مولانائے رومؒ نے فرمایا ؎

حاصل اندر یک زماں از آسماں
می رود می آید ایدر کارواں

## مسئلہ سماع

یعنی مزامیر اور آلات کے ساتھ گانا سننا۔ یہ مسئلہ بزرگوں میں ہمیشہ سے زیرِ بحث رہا ہے۔ مولانا بحرالعلوم لکھنوی رحمۃ اللہ علیہ نے ارشاد فرمایا ہے:۔

نغمات کا سماع دل میں رقت اور نرمی پیدا کرتا ہے اور اس جذبہ کو ابھارتا ہے جو دل میں پیوست ہوتا ہے۔ اگر کسی کو تعلق مع اللہ ہے اور اس کے دل میں عشقِ خداوندی جاگزیں ہے تو سماع سے اس کا جذبہ مزید قوت حاصل کر لیتا ہے اور آتشِ عشق تیز ہو جاتی ہے لیکن اگر دل میں شہوانی جذبات ہیں تو سماع فسق و فجور کی دعوت دیتا ہے۔ اسی لئے چشتیہ سلسلہ کے بزرگ اہل کے لئے سماع کو جائز اور نا اہل کے لئے حرام قرار دیتے ہیں۔ شیخ اکبر قدس سرہٗ نے فتوحاتِ مکیہ میں ذکر فرمایا ہے کہ کسی شخص نے سماع کے بارے میں شیخ ابو مسعود رحمۃ اللہ علیہ سے سوال کیا تو انھوں نے فرمایا۔ مبتدی سالک کے لئے حرام ہے اور منتہی کو اس کی ضرورت نہیں ہے۔ اس شخص نے پھر دریافت کیا کہ پھر کس کے لئے سماع جائز ہے تو فرمایا متوسط صاحبِ دل کے لئے جائز ہے۔ شیخ اکبرؒ نے ایک دوسرے مقام پر ذکر فرمایا ہے کہ سماع اگرچہ جائز ہے لیکن بزرگوں کے

نزدیک اُس سے بچا رہنا بہتر ہے اور حضرت بایزید بسطامی رحمۃ اللہ علیہ سماع کے قائل نہ تھے اور اُس کو مکروہ قرار دیتے تھے۔ بہر حال موجودہ زمانے میں عرسوں کے موقع پر عوام کے مجمع میں مزامیر کے ساتھ قوالی سُننا کسی اعتبار سے بھی دُرست نہیں ہے۔

**مسجدِ اقصیٰ** یہ مسجد بیت المقدس میں واقع ہے۔ آنحضورؐ کی معراج یہاں سے ہی شروع ہوئی تھی۔ ہجرت کے بعد مدینہ طیبہ پہنچ کر آنحضورؐ نے ۱۶، ۱۷ مہینے اِسی کی طرف رُخ کر کے نمازیں پڑھیں۔ اِس اعتبار سے اُس کو مسلمانوں کا قبلۂ اولیٰ بھی کہا جاتا ہے۔ بنی اسرائیل کا ہمیشہ یہی قبلہ رہا۔ حضرت داؤدؑ کے بعد حضرت سلیمانؑ نے اسی جگہ ہیکل کی تعمیر کی تھی۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے دَور میں بیت المقدس کا علاقہ اسلامی قلمرو میں شامل ہوا۔

**مسجدِ حرام** مکہ معظمہ میں بیت اللہ کے چاروں طرف کا ایک خاص علاقہ مسجدِ حرام کہلاتا ہے۔ آنحضورؐ کے زمانے میں اِس کی کوئی خاص چہار دیواری نہ تھی۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اپنے دَور میں اُس کے اندر کی آبادی کو منتقل کر کے اُس کی چہار دیواری بنوائی۔ پھر مختلف دَوروں میں اِس مسجد کی توسیع ہوتی رہی ہے۔

**حلیمہ سعدیہ** یہ بنو سعد قبیلہ کی خاتون ہیں۔ آنحضورؐ کے بچپن میں اُنھوں نے آنحضورؐ کو دودھ پلایا ہے۔ لہٰذا یہ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کی رضاعی ماں ہیں۔ آنحضورؐ آپ کا بہت زیادہ احترام کرتے تھے۔ یہ تشریف لائیں تو آنحضورؐ نے اپنی چادر اُن کے لئے بطور فرش کے بچھادی۔

**بایزید بسطامیؒ** بڑے اولیاء اللہ میں سے ہیں اُن کا اصل نام طیفور تھا۔ اِسی لئے اُن کا تصوّف کا سلسلہ طیفوریہ کہلاتا ہے۔ طریقت اور

تصوّف کے دیگر سلسلے بھی اُن تک پہنچتے ہیں۔ ریاضتوں اور مجاہدوں اور کرامات میں یکتا اور فرد تھے۔ حضرت جنید بغدادی رح فرماتے تھے کہ اولیاء اللہ میں آپ کا وہی مقام ہے جو فرشتوں میں حضرت جبرئیلؑ کا۔ شہر بسطام میں ۱۴ر شعبان ۲۶۲ھ کو وفات پائی۔

**ابوالحسن خرقانی رح**

اُن کی اگرچہ بایزید بسطامی رح سے ملاقات نہیں ہوئی اُن کے بہت بعد پیدا ہوئے ہیں لیکن بطور اویسیت اُن کو فیض اُنہیں سے حاصل ہوا ہے۔ مشہور ہے کہ آپ نے چالیس سال تک عشاء کی نماز کے وضو سے صبح کی نماز پڑھی ہے۔ آپ کا زمانہ سلطان محمود غزنوی کا زمانہ ہے۔ سلطان آپ کا بہت معتقد تھا۔ اُن کی وفات ۱۰ر محرم الحرام ۴۲۴ھ کو خرقان میں ہوئی۔

**شقِّ صدر**

یعنی آنحضور صلّی اللہ علیہ وسلم کے سینہ کو چاک کیا جانا۔ یہ واقعہ آنحضورؐ کی زندگی میں کئی بار پیش آیا ہے۔ مولانا نے اُس واقعہ کا ذکر کیا ہے جو حضرت حلیمہ کے یہاں پیش آیا تھا۔ حضرت حلیمہ دودھ چھڑانے کے بعد بھی آنحضورؐ کی برکات کی وجہ سے آپ کو اپنے پاس رکھنا چاہتی تھیں۔ اُسی زمانہ میں ایک روز آنحضور صلّی اللہ علیہ وسلم بچّوں کے ساتھ کھیل رہے تھے کہ حضرت جبرئیل علیہ السلام آئے اور آپ کو زمین پر لٹا کر آپ کا مبارک سینہ چاک کیا، قلب کو نکالا اور اُس کو چیر کر اُس میں سے مُنجمد خون کا ایک ٹکڑا نکالا اور پھر قلبِ مبارک کو ایک سنہرے طشت میں رکھ کر دھویا اور اُس کو سینۂ مبارک میں رکھ کر پھر سینہ کو سی دیا۔ ساتھ کھیلنے والے بچّوں نے جب یہ سارا قصہ دیکھا تو وہ دوڑ کر حضرت حلیمہؓ کے پاس آئے اور سارا قصّہ سُنایا۔ حضرت حلیمہ دوڑتی ہوئی آنحضورؐ کے پاس پہنچیں اور آنحضورؐ کو گود میں اُٹھا لیا۔ پھر حضرت حلیمہ آپ کی بہت زیادہ حفاظت کرنے لگیں اور چاہا کہ بہت جلد آپ کو لے جا کر آپ کے دادا عبدالمطلب کے سپرد کر دیں۔

اس واقعہ کے وقت آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کی عمر چار سال کی تھی۔

دوسری بار شق صدر کا واقعہ جب پیش آیا تو آنحضورؐ کی عمر مبارک دس سال کی تھی۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ اس کے راوی ہیں اور محدثین نے اس روایت کی تصحیح کی ہے۔

تیسری بار یہ واقعہ آنحضورؐ کی بعثت کے وقت پیش آیا جبکہ آپ کی عمر چالیس سال کی تھی۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا اس کی راویہ ہیں۔

چوتھی بار یہ واقعہ معراج کے وقت پیش آیا جبکہ آپ کی بعثت ہو چکی تھی۔ اس واقعہ کے سلسلہ میں احادیث کی کتابوں میں مشہور اور متواتر روایات موجود ہیں۔

**حطیم** آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کے بچپن میں ایک بار مکہ معظمہ میں بہت زیادہ بارش ہوئی چاروں طرف کے پہاڑوں کے پانی کے بہاؤ نے بیت اللہ کی تعمیر کو برباد کر دیا تب قریش میں مشورہ ہوا کہ بیت اللہ کی از سرِ نو تعمیر کی جائے۔ لیکن یہ بھی طے ہوا کہ بیت اللہ کی تعمیر میں صرف پاک کمائی صرف کی جائیگی اس بنا پر چندہ ناکافی ہوا تو طے ہوا کہ بیت اللہ کی اصل ابراہیمی بنیادوں کو چھوڑ کر تعمیر کو چھوٹا کر لیا جائے۔ چنانچہ بیت اللہ کی تینوں دیواریں تو اصل بنیادوں پر اٹھائی گئیں اور ایک دیوار اصل بنیاد سے ہٹا کر اندر کی جانب تعمیر کی گئی۔ بنائے ابراہیمی کا یہ حصّہ جو تعمیر سے باقی رہ گیا اس کو حطیم کہا جاتا ہے۔ آنحضورؐ کی تمنا تھی کہ اپنے زمانہ میں بیت اللہ کو از سرِ نو حضرت ابراہیمؑ کی بنیادوں پر تعمیر کرائیں لیکن دینی مصلحتوں کی بنا پر آپ نے اپنے اس ارادہ کی تکمیل نہ فرمائی۔ حضرت عبداللہ بن الزبیر رضی اللہ عنہ نے اپنے زمانہ میں آنحضورؐ کی یہ تمنا پوری کی اور حطیم کے حصّہ کو بھی بیت اللہ کے اندر شامل کر لیا۔ لیکن جب وہ عبدالملک ابن مروان کے ہاتھوں شکست کھا کر شہید ہو گئے تو حجاج ابن یوسف ثقفی نے اُن کی تعمیر کردہ عمارت کو گروا دیا اور پھر بیت اللہ کو اُسی حالت

میں کر دیا جس حالت میں آنحضورؐ کے زمانہ میں تھا۔ چنانچہ آج بھی حطیم کا حصہ بیت اللہ کی عمارت سے باہر ہے۔

## ہابیل و قابیل

یہ دونوں حضرت آدمؑ کے لڑکے ہیں۔ قابیل کے ساتھ جو جڑواں لڑکی پیدا ہوئی اُس کا نام اقلیما تھا۔ ہابیل کے ساتھ جو جڑواں لڑکی پیدا ہوئی اُس کا نام لبودا تھا اُس زمانہ کی شریعت کے اعتبار سے قابیل کی شادی لبودا کے ساتھ ہونی چاہیئے تھی جو اتفاقاً بدصورت تھی۔ اور ہابیل کی شادی اقلیما سے ہونی چاہیئے تھی جو حسین تھی۔ اِس رشک و جلن میں قابیل نے ہابیل کو قتل کر ڈالا تاکہ اُس کی منسوبہ سے اُس کی شادی ہو جائے۔ قرآنِ پاک نے اِس واقعہ کو مجملاً ذکر کیا ہے۔ قابیل نے جب ہابیل کو قتل کرنے کا ارادہ کیا تو ہابیل نے کہا میں تیرے قتل کے ارادہ سے ہاتھ بھی نہ اُٹھاؤں گا۔ چنانچہ قابیل نے ہابیل کو قتل کر ڈالا۔ حدیث شریف میں ہے کہ اب دنیا میں جو بھی ناجائز قتل ہوتا ہے اُس کا گناہ قاتل کے علاوہ قابیل کو بھی ہوتا ہے چونکہ قتل کی یہ رسم اِس دنیا میں سب سے پہلے اُس نے جاری کی ہے۔

سجّاد حسین

۱۰ جمادی الاوّل ۱۳۹۰ھ ——— م ——— ۲۹ اپریل ۱۹۷۰ء

# بسم اللہ الرحمن الرحیم

اے ضیاء الحق حسام الدیں توئی ۔۔۔ کہ گذشت از مہ بنورت مثنوی

اے ضیاء الحق حسام الدین! تو ہی ہے ۔۔۔ کہ تیرے نور سے مثنوی چاند سے بڑھ گئی ہے

ہمتِ عالیِ تو اے مرتجیٰ ۔۔۔ می کشد ایں را خدا داند کجا

اے امید گاہ! تیری بلند ہمت ۔۔۔ خدا جانے اِس کو کہاں لے جائے گی؟

گردنِ ایں مثنوی را بستۂ ۔۔۔ می کشی آں سُو کہ تو دانستۂ

تو نے اِس مثنوی کی گردن باندھ رکھی ہے ۔۔۔ (اسکو) اُس جانب کھینچ رہا ہے جس کو تو جانتا ہے

مثنوی پویاں کشندہ ناپدید ۔۔۔ ناپدید از جاہلے کش نیست دید

مثنوی دوڑ رہی ہے، کھینچنے والا پوشیدہ ہے ۔۔۔ پوشیدہ اُس ناواقف کے لئے ہے جسکی نظر نہیں ہے

مثنوی را چوں تو مبدا بودۂ ۔۔۔ گر فزوں گردد تواش افزودۂ

جبکہ مثنوی کی اِبتدا تو ہے ۔۔۔ اگر وہ بڑھتی ہے تو تو نے اُس کو بڑھایا ہے

چوں چنیں خواہی خدا خواہد چنیں ۔۔۔ می دہد حق آرزوئے متقیں

تو جیسا چاہتا ہے خدا ویسا چاہتا ہے ۔۔۔ اللہ (تعالیٰ) پرہیزگاروں کی تمنا پوری کرتا ہے

کَانَ لِلّٰہ بودۂ در ما مضیٰ ۔۔۔ تا کہ کَانَ اللّٰہُ لَہٗ آمد جزا

تو پہلے "کَانَ لِلّٰہ" بنا ۔۔۔ یہاں تک کہ "کَانَ اللّٰہُ لَہٗ" بدلہ آیا

---

لے آئے ضیاء الحق حسام الدین چلپی، مولانا کے وہی خلیفہ ہیں جو مثنوی کی تحریر کا سبب بنے ہیں۔ کہ گذشت چاند کا نور اجسام پر پڑتا ہے مثنوی کا نور ارواح پر پڑتا ہے۔ ہمت مُرید کی توجہ شیخ کے معارف کی کشش کا باعث ہوتی ہے۔ مرتجیٰ وہ شخص جس سے امید وابستہ ہو۔ گردن مثنوی کے معارف کا رُخ تو جدھر چاہتا ہے اُدھر کو موڑ دیتا ہے۔

ے۲ مثنوی۔ بظاہر مولانا حسام الدین مثنوی کی کشش کا سبب ہیں لیکن حقیقتاً اُس کی کشش منجانب اللہ ہے۔ کشندہ یعنی حضرتِ حق۔ ناپدید جو اصحاب بصیرت ہیں وہ دیکھ رہے ہیں کہ مثنوی کے بیانات منجانب اللہ ہیں مبتدا۔ ظاہری سبب چونکہ مولانا حسام الدین ہیں لہٰذا مثنوی کی طوالت انہی کی جانب سے سمجھی جائیگی۔

ے۳ چوں چنیں۔ جبکہ فنا کے بعد بقا باللہ کا مرتبہ حاصل ہو جاتا ہے تو بندہ کی مرضیات بعینہٖ اللہ کی مرضیات بن جاتی ہیں۔ کَانَ لِلّٰہِ یعنی مقامِ فنا۔ کَانَ اللّٰہُ بقا باللہ کے بعد انسانی فعل خداوندی فعل متصوّر ہوتا ہے۔



٤٦٩

**مثنویؔ از تو ہزاراں شکر داشت — در دعا و شکر کفہا بر فراشت**

مثنوی، تیرے ہزاروں شکریئے ادا کرتی تھی — دعا اور شکریئے میں ہاتھ اٹھاتی تھی

**در لب و کفش خدا شکرِ تو دید — فضل کرد و لطف فرمود و مزید**

خدا نے اسکے ہاتھ اور منہ میں تیرا شکریہ دیکھا — اس نے فضل فرمایا مہربانی کی اور اضافہ کر دیا

**زانکہ شاکر را زیادت وعدہ است — آنچناں کہ قربؔ مزدِ سجدہ است**

کیونکہ شکر کرنے والے کیلئے زیادتی کے وعدے ہیں — جیسا کہ سجدوں کی اجرت (اللہ سے) نزدیکی ہے

**گفت وَاسْجُدْ وَاقْتَرِبْ یزدانِ ما — قربِ جاں شد سجدۂ ابدانِ ما**

ہمارے خدا نے فرمایا ہے "اور سجدہ کر اور قریب ہو جا" — ہمارے جسموں کا سجدہ روح کے قرب کا (سبب) بنا

**گر زیادتؔ می شود زیں رو بود — نز برائے بوش و ہای و ہو بود**

اگر (مثنوی میں) اضافہ ہو رہا ہے تو اس وجہ سے ہے — نہ کہ شان و شوکت کی اور داہ داہ کی وجہ سے

**باتو ما چوں رز بتابستاں خوشیم — حکم داری ہیں بکش ما می کشیم**

ہم تجھ سے اسطرح خوش ہیں جیسا کہ انگور کی بیل موسم گرما میں — تو نے حکم دیا کہ ہاں کھینچ ہم کھینچتے ہیں

**خوش بکش ایں کارواں را تا بحج — اے امیرِ صبر و مفتاح الفرج**

اس قافلہ کو حج تک عمدگی سے لے جا — اے صبر کے امیر اور کشادگی کی کنجی!

**حجِ زیارت کردنِ خانہ بود — حجِ ربُّ البیت مردانہ بود**

حج خانۂ کعبہ کی زیارت ہوتی ہے — بیت (اللہ) کے مالک کا حج مردوں کا ہوتا ہے

**زاںؔ ضیا گفتم حُسام الدیں ترا — کہ تو خورشیدی و ایں دو وصفہا**

اے دین کی تلوار میں نے تجھے روشنی اسلئے کہا ہے — کہ تو سورج ہے اور یہ دونوں (اسکی) صفتیں ہیں

**کایں حُسام و ایں ضیا یکست ہیں — تیغِ خورشید از ضیا باشد یقیں**

کیونکہ یہ تلوار اور یہ روشنی یقیناً ایک ہے — سورج کی تلوار یقیناً روشنی کی ہوتی ہے

**نور از آنِ ماہ باشد ویں ضیا — آنِ خورشید ایں فرو خواں از نبا**

نور چاند کی ملکیت ہے اور یہ ضیا — سورج کی ملکیت ہے، اسکو قرآن میں پڑھ لے

---

۳ۓ زاں ضیا۔ ضیا، روشنی کو کہتے ہیں اور حسام، قاطع تلوار کو کہتے ہیں تمہاری ذات سورج ہے اور یہ دونوں اُس کی صفتیں ہیں۔ سورج کی تلوار، روشنی کی ہوتی ہے جس سے وہ اندھیرے کو کاٹتا ہے۔ لہٰذا تم جس طرح حسام ہو اسی طرح ضیا ہو۔ نور۔ قرآنِ پاک میں ہے ھُوَ الَّذِیْ جَعَلَ الشَّمْسَ ضِیَاءً وَّالْقَمَرَ نُوْرًا، اللہ تعالےٰ نے چاند کی روشنی کو نور اور سورج کی روشنی کو ضیا سے تعبیر فرمایا ہے۔ نبا۔ نبأ، قرآن پاک۔

لۓ مثنوی۔ مثنوی چونکہ حسام الدین سے فیض حاصل کر رہی ہے تو گویا اُس کے اوراق اُس کے ہاتھ ہیں جو شکر گذاری میں اُٹھے ہوئے ہیں۔ مزید۔ شکر پر مزید احسان کا وعدہ ہے چنانچہ فرمایا گیا۔ وَلَئِنْ شَکَرْتُمْ لَاَزِیْدَنَّکُمْ اور اگر تم شکر کرو گے ہم زیادہ دیں گے۔ وَاسْجُدْ وَاقْتَرِبْ۔ اور سجدہ کر اور قربت حاصل کر یعنی سجدہ قربِ خداوندی کا سبب ہے۔ قربِ جاں۔ جسمانی سجدہ روحانی تقرب کا سبب ہے۔

لۓ گر زیادت۔ مثنوی کی طوالت کا سبب مولانا حسام الدین کا جذبہ ہے نہ کہ عوام میں اُس کی پسندیدگی۔ بوش۔ با کے زبر کے ساتھ خالی شرکت۔ باتو۔ تابستان یعنی موسم بہار میں انگور کی بیلیں خوب پھیلتی ہیں اسی طرح مثنوی کے نشو ونما کا سبب مولانا حسام الدینؒ ہیں۔ خوش بکش۔ جس طرح کارواں حج کے لئے جاتا ہے اور اُس کے لئے ایک امیرِ حج ہوتا ہے جو اُس کی رہنمائی کرتا ہے اسی طرح اُن معارف کا کارواں ربّ الکعبہ کی زیارت کے لئے رواں ہے اور مولانا حسام الدینؒ اُس کے سالار ہیں۔ حج۔ جو قافلہ حج کو جاتا ہے اُس کا مقصد خانۂ کعبہ کی زیارت ہوتی ہے لیکن اِس قافلہ کا مقصد ربّ کعبہ کی زیارت ہے۔

شمسؔ را قرآں ضیا خواند اے پدر
اے بابا! سورج کو قرآن نے ضیا فرمایا ہے

واں قمر را نور خواند ایں رانگر
اور اس چاند کو نور فرمایا ہے۔ اس پر غور کر

شمس چوں عالی تر آمد خود زماہ
چونکہ سورج خود چاند سے اونچا ہے

پس ضیا از نور افزوں اں بجاہ
پس مرتبہ میں ضیا کو نور سے بڑھا ہوا سمجھ

بس کس اندر نورِ مہ منہج ندید
بہت سے لوگ ہیں جو چاند کے نور میں راستہ نہیں دیکھ پاتے ہیں

چوں برآمد آفتاب آں شد پدید
جب سورج نکل آتا ہے وہ (راستہ) نظر آتا ہے

آفتاب اعراض را کامل نمود
سورج، سامان کو مکمل دکھاتا ہے

لاجرم بازارہا در روز بود
لامحالہ بازار، دن میں لگتے ہیں

تا کہ قلب و نقد نیک آید پدید
تاکہ کھوٹا اور کھرا خوب ظاہر ہو جائے

تا بود از غبن و از حیلہ بعید
تاکہ ٹوٹے اور مکر سے بچاؤ ہو

تا کہ نورش کامل آید در زمیں
یہاں تک کہ اس کی مکمل روشنی زمین پر آتی ہے

تاجراں را رحمۃ للعالمیں
تاجروں کے لیے رحمۃ للعالمین بن کر

لیک بر قلاب مبغوض ست سخت
لیکن وہ دھوکے باز کو سخت ناپسند ہے

زانکہ زو شد کاسد او را نقد و رخت
کیونکہ اس کی وجہ سے اس کا نقد اور سامان کھوٹا

پس عدوِ جانِ صراف ست قلب
تو کھوٹا، صراف کی جان کا دشمن ہوتا ہے

دشمنِ درویش کہ بود غیر کلب
کتے کے سوا درویش کی جان کا دشمن کون ہوتا ہے؟

انبیا با دشمناں بر می تنند
انبیا دشمنوں کے ساتھ بھڑتے ہیں

پس ملائک ربِّ سلّم می زنند
تو فرشتے "خدا سلامت رکھے" کا نعرہ لگاتے ہیں

کایں چراغے را کہ ہست او نور دار
کہ اس چراغ کو جو روشن ہے

از پف و دمہائے دزداں دور دار
چوروں کی پھونک اور سانس سے دور رکھ

دزد و قلاب ست خصمِ نور و بس
چور اور ملمع ساز روشنی کا دشمن ہے

زیں دو اے فریاد رس فریاد رس
اے فریاد کو پہنچنے والے ان دونوں سے فریاد کو پہنچ

روشنی بر دفترِ چارم بریز
چوتھے دفتر پر روشنی ڈال

کافتاب از چرخِ چارم کرد خیز
کیونکہ سورج چوتھے آسمان سے طلوع کر رہا ہے

---

روشنی۔ مولانا دعا فرماتے ہیں کہ اب جبکہ جوشِ بیان کا آفتاب چرخِ چہارم سے طلوع کر رہا ہے تو اے خدا اس چہارم دفتر پر انوارِ معرفت کی روشنی ڈال دے۔

ا؎ شمس جس طرح سورج آفاقیت میں بڑھا ہوا ہے تو تم چونکہ ضیا ہو لہٰذا تم بھی افاضہ میں بڑھے ہوئے ہو۔ بس کس۔ چاند کی روشنی میں بہت سے لوگوں کو راستہ نظر نہیں آتا سورج کی روشنی میں نظر آجاتا ہے۔ منہج۔ راستہ آفتاب۔ سورج ہر مال کے کھوٹے اور کھرے پن کو واضح کر دیتا ہے اسی لئے بازار دن میں لگتے ہیں...

۲؎ آگے۔ سورج کی روشنی میں کھوٹا کھرا نظر آجاتا ہے اور خریدار دھوکے سے بچ جاتا ہے۔ رحمۃ۔ تاجروں کے لئے سورج کی روشنی رحمت کا حق ہے اسی طرح مولانا حسام الدین چونکہ ضیا ہیں لہٰذا وہ بھی سالکوں کے لئے رحمت ہیں۔ لیکن جس طرح دھوکے باز سورج کی روشنی سے نفرت کرتے ہیں اسی طرح بناوٹی شیوخ مولانا حسام الدین سے نفرت کرتے ہیں۔

۳؎ پس۔ کھوٹا مال، پرکھنے والے کی جان کا دشمن ہوتا ہے۔ دشمن۔ اسی طرح جو دنیا کے کتے ہیں وہ بزرگوں کے دشمن ہوتے ہیں۔ انبیا۔ انبیاء کا مقابلہ دنیا داروں سے ہوتا ہے جو ان کے دشمن ہوتے ہیں فرشتے ان انبیاء کی سلامتی کے لئے دعا کرتے رہتے ہیں۔ کایں۔ یعنی فرشتے دعا کرتے ہیں کہ جو چراغِ ہدایت دنیا میں بھیجا گیا ہے اس کو دشمن بجھا نہ سکیں۔



۶۶۱

ہیں زچارم[1] نور دہ خورشید وار
ہاں چوتھے (دفتر) سے سورج کی طرح روشنی عطا کر
تا بتابد بر بلاد و بر دیار
تاکہ وہ ملکوں اور شہروں پر چمک اٹھے

ہر کش افسانہ بخواند افسانہ است
جس نے اس کو قصہ سمجھا وہ (خود) قصہ ہے
وانکہ دیدش نقد خود مردانہ است
اور جس نے اس کو اپنی دولت سمجھا وہ مرد ہے

آب نیل ست و بقبطی خوں نمود
(دریائے) نیل پانی ہے اور قبطی کو خون نظر آیا
قوم موسیٰؑ را نہ خوں بود آب بود
(حضرت) موسیٰؑ کی قوم کے لئے پانی تھا نہ کہ خون

دشمن ایں حرف[2] ایں دم در نظر
اس وقت اس مثنوی کا دشمن (ہماری) نظر میں
شد ممثل سر نگوں اندر سقر
دوزخ میں سرنگوں بنا ہوا ہے

اے ضیاء الحق تو دیدی حال او
اے ضیاء الحق تم نے اس کی حالت دیکھی ہے
حق نمودت پاسخ افعال او
اللہ (تعالیٰ) نے تمہیں اس کے کارناموں کا جواب دکھایا ہے

دیدۂ غیبت چو غیبست اوستاد
تمہاری غیب کو دیکھنے والی آنکھ غیب کی طرح ماہر ہے
کم مبادا زیں جہاں ایں دید و داد
خدا کرے یہ مشاہدہ اور عطا اس دنیا سے ناپید نہ ہو

ایں حکایت را کہ نقد وقت ماست
یہ حکایت جو ہمارا ماحضر ہے
گر تمامش می کنی اینجا رواست
اگر تم اس کو اس جگہ پورا کر دو تو مناسب ہے

ناکساں را ترک کن بہر کساں
نالائقوں سے، لائقوں کی خاطر قطع نظر کرلو
قصہ را پایاں بر و مخلص رساں
قصہ کو پورا کر دو اور انجام کو پہنچا دو

ایں حکایت گر نہ شد آنجا تمام
یہ قصہ اگر اس جگہ (دفتر سوم) میں مکمل نہیں ہوا ہے
چارمیں جلد ست آرش در نظام
(یہ) چوتھا دفتر ہے اس کو لڑی میں پرو دو

## تمامیِ[3] حکایتِ آں عاشق کہ از عسس بگریخت در باغے مجہول

اس عاشق کی حکایت کا باقی قصہ جو انجان باغ میں کوتوال سے بھاگا اور

## و معشوق را در آں باغ یافت و عسس را از شادی دعائے خیر میکرد

اس نے معشوق کو اس باغ میں پالیا اور خوشی کی وجہ سے کوتوال کیلئے دعائے خیر کرتا تھا

## و می گفت کہ عَسٰی اَنْ تَکْرَھُوْا شَیْئًا وَّ ھُوَ خَیْرٌ لَّکُمْ

اور کہتا تھا کہ "بسا اوقات تم ایک چیز کو ناپسند کرتے ہو اور وہ تمہارے لئے بہتر ہے"

اندریں بودیم کاں شخص از عسس
ہم یہ کہہ رہے تھے کہ اس شخص نے کوتوال کی وجہ سے
راند اندر باغ از خوف او فرس
ڈر کے مارے گھوڑا باغ میں گھسا دیا

---

[1] زچارم۔ یعنی دفتر چہارم، سورج کو بھی چوتھے آسمان پر مانا جاتا ہے۔ ہر کش۔ جو اس مثنوی کو افسانہ سمجھے وہ خود افسانہ اور مہمل ہے۔ آب نیل۔ ایک چیز دو شخصوں کے اعتبار سے دو جداگانہ حکم رکھتی ہے۔ دریائے نیل حضرت موسیٰؑ کے لئے پانی تھا اور قبطیوں کے لئے خون تھا۔ اسی طرح یہ مثنوی بعض لوگوں کے لئے افسانہ ہے اور بعض لوگوں کے لئے گنجینۂ معرفت ہے

[2] ایں حرف۔ یعنی مثنوی۔ سقر جہنم۔ اے ضیاء الحق۔ مولانا حسام الدین کا کشف تھا کہ مثنوی کے منکر ایمان سے محروم ہیں پاسخ۔ جواب۔ دیدہ۔ مولانا حسام الدین کے کشف کی طرف اشارہ ہے۔ ایں۔ یعنی اس عاشق کا قصہ جو دفتر سوم میں ادھورا چھوڑا تھا ناکساں۔ یعنی مثنوی پر اعتراض کرنے والے۔ چارمیں جلد۔ یعنی مثنوی کا چوتھا دفتر۔

[3] تمامی۔ یہ عاشق رات کو معشوقہ کے فراق میں گھوم رہا تھا راستہ میں اس نے کوتوال کو دیکھا تو اس سے ڈر کر وہ ایک باغ میں گھس گیا وہاں دیکھا کہ اس کی معشوقہ موجود ہے تو وہ اس کوتوال کو دعائیں دینے لگا۔ عسیٰ۔ انسان کسی چیز کو اپنے لئے ناپسند کرتا ہے اور اسی میں اس کی بہتری ہوتی ہے۔

بُود اندر باغ آں صاحب جمال
وہ حسینہ باغ میں تھی

کز غمش ایں در عنا[1] بد ہشت سال
جس کے غم میں یہ آٹھ سال سے مصیبت میں تھا

سایۂ اُو را نبُود امکانِ دید
اُس کے سایہ کو بھی دیکھنے کا امکان نہ تھا

ہمچو عنقا وصفِ اُو را می شنید
عنقاء کی طرح اُس کی خوبیاں سنتا تھا

جز یکے لُقیہ کہ اوّل از قضا
سوائے ایک ملاقات کے جو شروع میں اتفاق سے

بر وے افتاد و شُد اُو را دلرُبا
اُس سے ہو گئی تھی اور وہ اُس کی دلرُبا ہو گئی تھی

بعد ازاں[2] چندانکہ می کوشید اُو
اُس کے بعد اُس نے جتنی بھی کوشش کی

خود مجالش می نداد آں تُند خُو
اُس کو اُس بدمزاج نے موقع نہ دیا

نے بہ لابہ چارہ بُودش نے بمال
نہ خوشامد سے اُس کی کوئی تدبیر تھی، نہ مال سے

سیر چشم و بے طمع بُود آں نہال
وہ بُوٹا سیر چشم اور بے طمع تھا

عاشقِ ہر پیشہ و ہر مطلبے
ہر مقصد اور ہر پیشہ کے عاشق کے

حق بیالود اوّل کارش لبے
ابتداءِ کار میں اللہ (تعالیٰ) اُسکے ہونٹ آلودہ کر دیتے ہیں

چوں بداں آسیب در جست آمدند
جب اُس معاملہ میں وہ بڑھنے لگتے ہیں

پیشِ پاشاں می نہد ہر روز بند
اُن کے پاؤں میں ہر روز بیڑی ڈال دیتے ہیں

چوں در افتادند اندر جستجو
وہ جب جستجو میں لگ جاتے ہیں

بعد ازاں در بست و کابیں جُست اُو
اُس کے بعد دربند کر دیتا ہے اور مہر کا مطالبہ کرتا ہے

چوں در افگندش بجستجوئے کار
جب اُس کو معاملہ کی جستجو میں مبتلا کر دیا

بعد ازاں در بست کہ کابیں بیار
اُس کے بعد دروازہ بند کر دیا کہ مہر لا

ہم[3] براں بُو می تنند و می روند
وہ اُسی خوشبو کے درپے ہوتے ہیں اور چلتے ہیں

ہر دمے راجی و آیس می شوند
ہر سانس میں امیدوار اور نا اُمید ہوتے ہیں

ہر کسے را ہست امیدے برے
ہر شخص کے لئے امید کا پھل ہوتا ہے

کہ کشادندش دراں روزے درے
حتیٰ کہ اُس معاملہ میں ایک روز اُسکے لئے دروازہ کھول دیتے ہیں

باز در بستندش و آں در پرست
پھر اُس کا دروازہ بند کر دیتے ہیں وہ در کا پجاری

بر ہماں اُمید آتش پا شُد ست
اُسی اُمید پر بے چین ہوتا ہے

چوں در آمد خوش دراں باغ آں جواں
جب وہ نوجوان خوشی سے اُس باغ میں آیا

خود فرو شُد پا بگنجش ناگہاں
اچانک اُس کا پاؤں خزانے میں دھنس گیا

---

[1] عنا۔ مشقت۔ سایہ۔ محبوبہ کا وجود تو درکنار یہ اُس کا سایہ بھی نہ دیکھ سکا رہا تھا۔ عنقاء۔ لوگوں نے عنقا کی صرف خوبیاں سُنی ہیں کسی نے اُس کو دیکھا نہیں ہے۔ لُقیہ۔ ملاقات۔

[2] بعد ازاں۔ پہلی ملاقات کے بعد آٹھ سال تک ملاقات کا کوئی موقع نہ ملا۔ تُند خو یعنی محبوبہ۔ لابہ۔ خوشامد۔ نہال۔ یعنی معشوقہ۔ عاشق۔ عشق کا یہی معاملہ ہوتا ہے وہ ابتداءً پھنستا ہے پھر تڑپتا ہے۔ در بست۔ یعنی وصال کا دروازہ بند ہو جاتا ہے۔ کابیں۔ مہر یعنی عشق کے مصائب جھیلنا۔

[3] ہم براں۔ ابتداءً جو خوشبو کا چسکا لگا ہے اُس کی وجہ سے اُمید و بیم میں مبتلا رہتے ہیں۔ راجی۔ امیدوار۔ آیس۔ مایوس۔ ہر کسے۔ ہر شخص مقصود حاصل کرنے کی فکر میں آتش زیر پا رہتا ہے۔ چوں۔ جب وہ عاشق، کوتوال کے ڈر سے بھاگ کر باغ میں گھسا تو اُس کو محبوبہ کا دیدار ہو گیا۔ فرو شد۔ یعنی محبوبہ کا دیدار حاصل ہو گیا۔

مر عَسس را ساختہ یزداں سبب — تا ز بیمِ اُو دَوَد در باغ شب

اللہ (تعالٰی) نے کوتوال کو سبب بنا دیا — تاکہ اُس کے ڈر سے رات کو باغ میں دوڑ جائے

بیند[1] آں معشوقہ را اُو با چراغ — طالبِ انگشتری در جُویِ باغ

وہ اُس معشوقہ کو دیکھتا ہے کہ وہ چراغ لئے — باغ کی نہر میں انگوٹھی تلاش کر رہی ہے

پس قریں میکرد از ذوق آں نفس — با ثنائے حق دُعائے آں عَسَس

اُس وقت وہ ذوق (و شوق) سے ملاتا تھا — اللہ (تعالٰی) کی تعریف کے ساتھ کوتوال کیلئے دعا کو

گر زیاں کردم عَسس را از گریز — بیست چنداں سیم و زر بر وے بریز

اگر میں نے بھاگ کر کوتوال کا نقصان کیا ہے — بیس گنا سونا اور چاندی اُس پر بہا دے

از عوانی مر وُرا آزاد کُن — آنچناں کہ شادم اُو را شاد کُن

اُس کو سپاہی پن سے آزاد کر دے — جیسا میں خوش ہوں اُس کو خوش کر دے

سَعد دارش ایں جہان و آں جہاں — از عوانی و سگی اش وا رہاں

اِس جہان اور اُس جہان میں اُس کو نیک بخت بنا دے — سپاہی پن اور کتے پن سے اُسکو نجات دیدے

گرچہ خُویِ آں عواں ہست اے خدا — کہ ہمارہ خلق را خواہد بلا

اے خدا! اگرچہ اُس کوتوال کی عادت ہے — کہ ہمیشہ مخلوق کی مصیبت کی تمنا کرتا ہے

گر خبر[2] آید کہ شہ جُرمے نہاد — بر مسلماناں شود اُو زفت و شاد

اگر خبر آئے کہ بادشاہ نے جرم قائم کیا — مسلمانوں پر وہ پھولتا اور خوش ہوتا ہے

ور خبر آید کہ شہ رحمت نمُود — از مسلماناں فگند اُو را بجُود

اور اگر خبر آئے کہ بادشاہ نے رحم کیا — مسلمانوں میں سے کسی پر بخشش و عطا کی

ماتمی در جانِ اُو اُفتد ازاں — گیرد ش قولنج زیں غم در زماں

اُس سے اُس کی جان غم میں مبتلا ہو جاتی ہے — فوراً اِس غم سے اُس کے (درد) قولنج ہو جاتا ہے

صد چنیں ادبار[3] ہا دارد عواں — زیں بلا فریاد رس اے مُستعاں

سپاہی اِس طرح کی سیکڑوں خرابیاں رکھتا ہے — اے مددگار! اِس مصیبت سے فریاد رسی کر

اُو عواں را در دُعا در می کشید — کز عواں اُو را چناں راحت رسید

وہ کوتوال کو دعا میں شامل کر رہا تھا — کیونکہ کوتوال سے اُس کو ایسی راحت ملی تھی

بر ہمہ زہر و بر اُو تریاق بُود — آں عواں پیوندِ آں مُشتاق بُود

(وہ کوتوال) سب پر زہر اُسکے لئے تریاق تھا — وہ کوتوال اُس عاشق کا دوست تھا

---

[1] بیند۔ وہ اپنی معشوقہ کو دیکھتا ہے کہ وہ چراغ لئے ہوئے نہر میں اپنی انگوٹھی تلاش کر رہی ہے۔ قریں۔ ساتھی۔ با ثنا یعنی اللہ کی تعریف کیساتھ کوتوال کو دعائیں دینے لگا۔ گر۔ کوتوال اگر اُس کو گرفتار کر لیتا تو رشوت میں کچھ وصول کرتا۔ از عوانی۔ پولیس کے آدمیوں میں ظلم و ستم کا مادہ ہوتا ہے۔ سگی۔ سپاہیوں میں کتوں کی سی درندگی ہوتی ہے۔ کہ ہمارہ پولیس کی خواہش ہوتی ہے کہ لوگ جرائم میں مبتلا ہوں، تاکہ اُن سے منافع حاصل کریں۔

[2] گر خبر آید۔ اگر پولیس کو معلوم ہوتا ہے کہ بادشاہ نے کسی قوم کو مجرم قرار دیا ہے تو اُس کو خوشی ہوتی ہے اور بادشاہ کے معاف کر دینے سے پولیس رنجیدہ ہوتی ہے۔ فگند۔ یعنی وہ جرم معاف کر دیا ہے۔

[3] ادبار۔ بھلائی سے رُوگردانی۔ اُو عواں۔ چونکہ کوتوال کی وجہ سے اُس کو محبوبہ کا دیدار میسر آیا تھا اِس لئے اُس کو دعائیں دے رہا تھا۔ بر ہمہ۔ کوتوال دوسروں کے لئے باعثِ مصیبت تھا لیکن اِس کے لئے باعثِ راحت بنا۔ پیوند۔ عزیز، قریب، دوست۔



٦٦٦

پس ۱؎ بدِ مطلق نباشد در جہاں — بد بہ نسبت باشد ایں را ہم بداں

پس دنیا میں بالکلیہ کوئی بُرا نہیں ہے — بُرا، نسبت سے ہوتا ہے اسکو بھی سمجھ لے

در زمانہ ہیچ زہر و قند نیست — کہ یکے را پا دگر را بند نیست

زمانے میں کوئی زہر اور شکر نہیں ہے — کہ ایک کے پاؤں اور دوسرے کے لئے قید نہیں ہے

مر یکے را پا دگر را پائے بند — مر یکے را زہر و دیگر را چو قند

ایک کے لئے پاؤں ہے دوسرے کیلئے پاؤں کی بیڑی — ایک کے لئے زہر ہے اور دوسرے کیلئے شکر ہے

زہر ۲؎ مار آں مار را باشد حیات — نسبتش با آدمی باشد ممات

سانپ کا زہر سانپ کی زندگی ہے — اس کی آدمی کے ساتھ نسبت، موت ہے

خلقِ آبی را بُود دریا چو باغ — خلقِ خاکی را بُود آں مرگ و داغ

دریائی مخلوق کے لئے، دریا باغ جیسا ہے — خشکی کی مخلوق کے لئے وہ موت اور داغ ہے

ہمچنیں بر می شمر اے مردِ کار — نسبتِ ایں را زیک تا صد ہزار

اے کام کے آدمی! اسی طرح شمار کر لے — اس کی نسبت ایک سے لاکھ تک

زید اندر حقِ آں شیطاں بُود — در حقِ شخصِ دگر سلطاں بُود

زید اُس کے حق میں شیطان ہے — دوسرے کے حق میں بادشاہ ہے

آں بگوید زید صدیق و سنی ست — ویں بگوید زید گبر و کشتنی ست

وہ کہتا ہے زید بہت سچا اور بھلا ہے — اور یہ کہتا ہے کہ زید کافر اور گردن زدنی ہے

زید یک ذاتست بر آں یک جناں — اُو بریں دیگر ہمہ رنج و زیاں

زید ایک ذات ہے جو ایک پر بہشت ہے — اور وہ دوسرے کے لئے مجسّم رنج اور بربادی ہے

گر ۳؎ تو خواہی کو ترا باشد شکر — پس ورا از چشمِ عشاقش نگر

اگر تو چاہتا ہے کہ وہ تیرے لئے شکر ہو — تو اُس کو اس کے عاشقوں کی نظر سے دیکھ

منگر از چشمِ خودت آں خوب را — بیں بچشمِ طالباں مطلوب را

اُس محبوب کو اپنی آنکھ سے نہ دیکھ — معشوق کو، عاشقوں کی آنکھ سے دیکھ

چشمِ خود بر بند زاں خوش چشم تو — عاریت کُن چشم از عشاقِ اُو

اُس اچھی آنکھ والے سے اپنی آنکھ بند کر لے — اُس کے عاشقوں سے آنکھ مانگ لے

بلکہ زو کُن، عاریت چشم و نظر — پس ز چشمِ اُو بروی اُو نگر

بلکہ آنکھ اور نگاہ اُس سے مانگ لے — پھر اُس کی آنکھ سے اُس کے چہرے کو دیکھ

۱؎ پس: مولانا فرماتے ہیں کہ دنیا کی کوئی بُری چیز بہمہ وجوہ بُری نہیں ہے کسی خاص نسبت سے اُس میں بُرائی ہوتی ہے زہر و قند۔ یہ دونوں چیزیں بھی مُفید اور مُضر خاص خاص نسبت سے ہیں۔

۲؎ زہر مار۔ سانپ کا زہر، سانپ کے لئے باعث زندگی ہے انسان کی موت کا سبب ہے خلق۔ پانی، آبی جانور کی زندگی ہے خاکی کے لئے موت ہے۔ ہمچنیں۔ کسی چیز کا نسبت کے اعتبار سے صرف مفید اور مُضر ہونا ہی نہیں ہے بلکہ نسبت کے اعتبار سے اُس کے مُفید اور مُضر ہونے کے ہزاروں مدارج ہیں۔ زید۔ زید کسی کے اعتبار سے شیطان ہے اور کسی کے اعتبار سے سلطان ہے۔ آں۔ جس کے لئے زید سلطان ہے وہ زید کی تعریفیں کریگا جس کے لئے وہ شیطان ہے وہ اس کو کافر اور گردن زدنی کہیگا۔

۳؎ گر۔ اگر تو زید کو اپنے لئے شکر بنانا چاہتا ہے تو اُس کے عاشقوں کی نظر سے اُس کو دیکھ پھر تجھے اس سے کوئی شکوہ نہ رہے گا۔ منگر۔ لیلیٰ را بچشم مجنوں باید دید۔ چشم خود۔ محبوب کو اپنی نگاہ سے نہ دیکھ اُسکے عاشقوں کی نگاہ سے دیکھ۔ بلکہ محبوب کو عاشقوں کی نگاہ سے بھی نہیں بلکہ خود اُس کی نگاہ سے دیکھنا چاہیئے۔

تاشوی ایمن زسیری و ملال
تاکہ تو نفرت اور انقباض سے محفوظ ہو جائے

گفت کَانَ اللہُ لَہٗ زیں ذو الجلال
اس وجہ سے اللہ تعالیٰ نے فرمایا "اللہ اُس کا ہو گیا"

چشمِ اُو من باشم و دست و دلش
میں اُس کی آنکھ اور ہاتھ اور اُس کا دل ہو جاتا ہوں

تا رہد از مُدبریہا مُقبلش
تاکہ اُس کی خوش نصیبی، بدنصیبیوں سے نجات پا جائے

ہر چہ مکروہ است چوں اُو شد دلیل
جو ناپسندیدہ ہے جب وہ راہنما ہوتا ہے

سُوئے محبوبت حبیب است و خلیل
تیرے محبوب کی جانب (وہ) محبوب اور دوست ہے

## حکایتِ آں واعظ کہ در آغازِ ہر وعظے و تذکیرے دعائے خیر بر ظالماں و سخت دلاں و خبیثان و مُفسدان و بے اعتقاداں کردے

اُس واعظ کی حکایت جو ہر وعظ اور نصیحت کے شروع میں ظالموں اور سخت دلوں اور خبیثوں اور مفسدوں اور بداعتقادوں کیلئے دعائے خیر کرتا تھا

آں یکے واعظ چو بر تخت آمدے
ایک واعظ جب تخت پر آتا

قاطعانِ راہ را داعی شُدے
ڈاکوؤں کا دعاگو ہوتا

دست بر می داشت یا رب رحم راں
ہاتھ اُٹھاتا تھا اے خدا! رحم فرما

بر بدان و مُفسدان و طاغیان
بُروں اور مُفسدوں اور سرکشوں پر

بر ہمہ تسخر کُنان و اہلِ ضیر
سب مذاق اُڑانے والوں اور نقصان پہنچانے والوں پر

بر ہمہ کافر دلان و اہلِ دیر
سب کافر دلوں اور بُت خانہ والوں پر

می نکردے اُو دُعا بر اصفیا
وہ برگزیدہ لوگوں کے لئے دعا نہ کرتا

می نکردے جُز خبیثاں را دُعا
خبیثوں کے علاوہ کسی کے لئے دعا نہ کرتا

مرورا گفتند کایں معہود نیست
لوگوں نے اُس سے کہا یہ معمول نہیں ہے

دعوتِ اہلِ ضلالت جُود نیست
گمراہوں کو دعا دینا سخاوت نہیں ہے

گفت نیکوئی ازیں ہا دیدہ ام
اُس نے کہا میں نے اُن سے بھلائی دیکھی ہے

من دُعاشاں زیں سبب بگزیدہ ام
اِس لئے میں نے اُن کو دعا دینا اختیار کیا ہے

---

اُس کو محبوب ہو گئے تھے اور وہ اُن کا دعاگو ہو گیا تھا ———

سے بر ہمہ۔ یعنی دنیا کے بُرے انسانوں کیلئے دعائے خیر کرتا تھا اور نیکوں کیلئے دعا نہ کرتا تھا۔ مرورا۔ لوگوں نے اعتراض کیا کہ بُرے لوگ دعا کے مستحق نہیں ہیں تم اُن کے لئے دعا کیوں کرتے ہو۔ گفت۔ اُس نے جواب دیا کہ اُن لوگوں کا مجھ پر بہت احسان ہے میں اُن کے مظالم سے پریشان ہو کر راہ یاب ہوا ہوں اور اُن کے مظالم نے مجھے نیکی میں لگا دیا ہے۔

لہ تا شوی۔ جب انسان محبوب کو محبوب کی نگاہ سے دیکھے گا اور وہ متخلق باخلاق اللہ ہو جائے گا اور اپنے احساس کو فنا کر دے گا تو اُس کو کان اللہ لہ کا مقام حاصل ہو جائے گا اور اُس میں بقا باللہ کی کیفیت پیدا ہو جائے گی۔ چشمِ او۔ حدیثِ قدسی ہے۔ فَاِذَا اَحْبَبْتُہٗ کُنْتُ سَمْعَہُ الَّذِیْ یَسْمَعُ بِہٖ وَبَصَرَہُ الَّذِیْ یُبْصِرُ بِہٖ۔ یعنی جب میں اپنے بندے سے محبت کرتا ہوں تو میں اُس کا کان بن جاتا ہوں، جس سے وہ سنتا ہے اور اُس کی بینائی بن جاتا ہوں جس سے وہ دیکھتا ہے۔ ہر چہ۔ ناپسندیدہ چیز جب کسی مرغوب چیز کا ذریعہ بن جاتی ہے تو وہ بھی مرغوب ہو جاتی ہے کوتوال معشوق کے وصال کا ذریعہ تھا لہٰذا وہ محبوب ہو گیا۔
سے واعظ۔ منقول ہے کہ یہ واعظ ایک تاجر تھا ڈاکوؤں نے اُس کا مال لوٹا تو اُس نے خدا سے دعائیں اور گریہ و زاری شروع کر دی اِس پر اُس کو ہاتفِ غیبی نے کہا مال کے لٹ جانے پر تو اِس قدر گریہ و زاری کرتا ہے اور عمر کے برباد ہونے کا کوئی خیال نہیں۔ اِس تنبیہ سے یہ تاجر اللہ تعالیٰ کی طرف متوجہ ہو گیا تھا قاطعانِ رہ۔ ڈاکو۔ دعوت۔ چونکہ یہ ڈاکو اللہ تک پہنچنے کا سبب بنے تو وہ

خُبثُ ظلم و جور چنداں ساختند | کہ مرا از شر بخیر انداختند

انہوں نے ایسا ظلم اور خباثت کی | کہ مجھے برائی سے بھلائی میں لا ڈالا

ہر[1] گہے کہ رُو بدنیا کردمے | من ز ایشاں زخم و ضربت خوردمے

جب کبھی میں دنیا کا رُخ کرتا | میں اُن سے تکلیف اٹھاتا اور مار کھاتا

کردمے از زخم آں جانب پناہ | باز آوردندمے گرگاں براہ

تکلیف سے میں اُس جانب پناہ پکڑتا | بھیڑیئے مجھے راہ پر لگا دیتے

چوں سبب ساز صلاحِ من شدند | پس دعا شاں بر من ست اے ہوشمند

جب وہ میری نیکی کا سبب بنانے والے ہوئے | تو اے ہوشمند! اُن کو دعا دینا میرا فرض ہے

بندہ[2] می نالد بحق از درد و نیش | صد شکایت می کند از درد خویش

بندہ خدا کے سامنے درد اور زخم سے آہ و زاری کرتا ہے | اپنی تکلیف کی تو شکایتیں کرتا ہے

حق ہمی گوید کہ آخر رنج و درد | مر ترا لابہ کناں و راست کرد

اللہ (تعالیٰ) فرماتا ہے کہ آخر تکلیف اور درد نے | تجھے خوشامد کرنے والا اور سیدھا کر دیا ہے

ایں[3] گلہ زاں نعمتے کن کت زند | از در ما دور و مطرودت کند

یہ شکوہ اس نعمت کا کر جو تجھے ہم سے روکتا ہے | تجھے ہمارے دروازے سے دور اور مردود کرے

در حقیقت ہر عدو داروئے تست | کیمیائے نافع و دلجوئے تست

حقیقتاً ہر دشمن تیری دوا ہے | تیرے لئے مفید کیمیا اور پسندیدہ ہے

کہ ازو اندر گریزی در خلا | استعانت جوئی از لطفِ خدا

کیونکہ تو اس کی وجہ سے تنہائی کی طرف بھاگتا ہے | اللہ (تعالیٰ) کی مہربانی سے مدد طلب کرتا ہے

در حقیقت دوستانت دشمنند | کہ ز حضرت دور و مشغولت کنند

حقیقتاً تیرے دوست، دشمن ہیں | کیونکہ تجھے (اللہ کے) دربار سے دور اور بے نیاز کرتے ہیں

ہست حیوانے کہ نامش اُسغر[4] ست | کو بزخم چوب زفت و لمتر ست

ایک جانور ہے جس کا نام اُسغر ہے | جو لکڑی کی مار سے موٹا اور قوی ہوتا ہے

تا کہ چوبش میزنی بہ می شود | او ز زخم چوب فربہ می شود

تو اس کے لکڑی مارتا رہے گا وہ بہتر ہوگا | وہ لکڑی کی چوٹ سے موٹا ہوگا

نفسِ مومن اُسغرے آمد یقیں | کو بزخم و رنج زفت ست و سمیں

مومن کا نفس یقیناً اُسغر ہے | جو چوٹ اور رنج سے قوی اور موٹا ہوتا ہے

---

[1] ہر گہے۔ جب میں اُن کے ساتھ دنیا میں لگتا تھا تو یہ اس قدر ظلم کرتے تھے کہ میں خدا کی طرف رجوع کرتا تھا۔ باز۔ تو اُن کا ظلم مجھے دنیا سے ہٹا کر اللہ کی راہ کی طرف لگا دیتا تھا۔

[2] بندہ می نالد۔ مولانا فرماتے ہیں کہ جب انسان کسی رنج اور مصیبت کا اللہ سے شکوہ کرتا ہے تو اللہ فرماتا ہے کہ اس مصیبت کا شکوہ بیجا ہے یہ مصیبت تو تجھے میری طرف متوجہ کر رہی ہے۔

[3] ایں۔ شکوہ تو میری اس نعمت سے ہونا چاہیئے جو تجھے مجھ سے بے نیاز بناتی ہے۔ در حقیقت۔ چونکہ دشمن، اللہ کی طرف رجوع کا سبب بنتا ہے تو وہ دراصل تیرے لئے نافع اور کیمیا ہے۔ دوستانت۔ انسان کے دوست اس کے حقیقی دشمن ہیں کیونکہ وہ خدا سے غافل بناتے ہیں۔

[4] اُسغر۔ بالضم و غین معجمہ مضموم، خارپشت۔ اسی کو اردو میں سہی کہا جاتا ہے اس پر اگر لاٹھی ماری جاتی ہے تو وہ بدن کو زیادہ مضبوط اور موٹا کر لیتا ہے۔ لمتر۔ قوی۔ نفس مومن بھی کی روح مصائب جھیل کر زیادہ قوی ہوتی ہے۔ سمین۔ موٹا۔

زیں[1] سبب بر انبیا رنج و شکست — از ہمہ خلقِ جہاں افزوں تر ست

اسی وجہ سے انبیا پر رنج اور تکلیف — دنیا کی تمام مخلوق سے زیادہ ہوتی ہے

تا ز جانہا جانِ شاں شد زفت تر — کہ ندیدند آں بلا قومے دگر

حتیٰ کہ اُن کی روح تمام روحوں سے زیادہ قوی ہو گئی — کیونکہ وہ مصیبت کسی دوسری قوم نے نہیں دیکھی ہے

پوست از دارو بلا کش می شود — چوں ادیم طائفی خوش می شود

چمڑا دوا سے مصیبت جھیلنے والا بن جاتا ہے — طائف کی نری کی طرح عمدہ ہو جاتا ہے

ور نہ تلخ و تیز مالیدی درو — گندہ گشتے ناخوش و ناپاک بو

اگر تو تلخ اور تیز (مسالے) اُس پر نہ ملتا — گندہ اور بُرا اور بدبو دار ہو جاتا

آدمی را پوستِ نامدبوغ داں — از رطوبت ہا شدہ زشت و گراں

آدمی کو بغیر دباغت کی کھال سمجھ — جو رطوبتوں سے بھدا اور بھاری ہو رہا ہے

تلخ[2] و تیز و مالشِ بسیار دہ — تا شود پاک و لطیف و بامزہ

اُس کو تلخ اور تیز (دوا) دے اور بہت مل — تاکہ پاک اور پاکیزہ اور شاندار بن جائے

ور نمی تانی رضا دہ اے عیار — کہ خدا رنجت دہد بے اختیار

اے کھرے! اگر تو نہیں کر سکتا ہے تو راضی ہو جا — کہ خدا تجھے مجبوراً تکلیف میں مبتلا کر دے

کہ بلائے دوست تطہیرِ شماست — علمِ اُو بالائے تدبیرِ شماست

کیونکہ دوست کی مصیبت تمہاری پاکیزگی ہے — اُس کا علم تمہاری تدبیر سے بڑھا ہوا ہے

چوں صفا بیند بلا شیریں شود — خوش شود دارو چو صحت بیں شود

جب صفائی دیکھتا ہے مصیبت شیریں ہو جاتی ہے — جب صحت کو دیکھتا ہے تو دوا اچھی لگتی ہے

بُرد بیند خویش را در عینِ مات — پس بگوید اُقتلونی یا ثقات

وہ عینِ ہار میں اپنی جیت سمجھتا ہے — تو کہتا ہے اے بھروسہ والو! مجھے قتل کر دو

ایں[3] عواں در حقِ غیرے سود شد — لیک اندر حقِ خود مردود شد

یہ سپاہی دوسرے کے لئے مفید بنا — لیکن اپنے حق میں مردود ہو گیا

رحمِ ایمانی ازو بریدہ شد — کینِ شیطانی برو پیچیدہ شد

ایمانی رحم اُس سے منقطع ہو گیا — شیطانی کینہ اُس پر لپٹ گیا

کارگاہِ خشم گشت و کیں وری — کینہ داں اصلِ ضلال و کافری

وہ غصہ اور کینہ وری کا کارخانہ بن گیا — کینہ کو گمراہی اور کافری کی جڑ سمجھ

[1] زیں سبب: چونکہ انبیاء کی روح کو زیادہ مضبوط بنانا ہوتا ہے لہٰذا اُن کو زیادہ مصائب میں مبتلا کیا جاتا ہے۔ پوست: کچے چمڑے پر دوائیں لگا کر جب اُس کو مالیدہ کیا جاتا ہے تو وہ نرم بن کر بہت مضبوط ہو جاتا ہے۔ ادیم طائفی: طائف کی بنی ہوئی نرمی مشہور تھی۔ ورنہ: اگر کچے چمڑے پر تیز دوائیں نہ ملی جائیں تو وہ سڑ جائے۔ آدمی: انسان کو بھی کچے چمڑے کی طرح سمجھو جو فاسد رطوبتوں کی وجہ سے بدصورت اور بوجھل ہے۔

[2] تلخ و تیز: انسانی چمڑے کی اصلاح کیلئے بھی تلخ و تیز مجاہدے اور عبادت کی مالش کی ضرورت ہے تب وہ پاک اور صاف بنے گا۔ ور نمی تانی: اگر انسان اپنے اختیار سے مجاہدہ نہیں کر سکتا ہے تو اسے آسمانی مصائب پر صبر کرنا چاہیئے وہ مصائب اُس کیلئے مجاہدوں کے قائم مقام بن جائیں گے۔ کہ بلائے: انسان کو سمجھ لینا چاہیئے کہ خدا کی طرف سے اُس کا ابتلاء اس کی تطہیر کی تدبیر ہے۔ چوں صفا: جب آسمانی مصائب سے انسان اپنی باطنی صفائی محسوس کرتا ہے تو مصیبت اُس کیلئے شیریں بن جاتی ہے یہی کڑوی دوا کا حال ہے۔ بُرد بیند: پھر اپنی تخریب میں اپنی تعمیر سمجھتا ہے اور دوستی سے قتل تک کے لئے تیار ہو جاتا ہے۔

[3] ایں عواں: یہ حکمتِ خداوندی ہے کہ ظالموں کو اُنکے ظلم کی پاداش



1264

## سوال کردنِ شخصے از عیسیٰؑ کہ یا روح اللہ در وجود از ہمہ صعبہا

ایک شخص کا حضرت عیسیٰؑ سے دریافت کرنا کہ اے روح اللہ! وجود میں سب سے زیادہ

## صعب تر چیست و جواب گفتن عیسیٰ علیہ السلام

سخت کیا چیز ہے؟ اور حضرت عیسیٰؑ کا جواب دینا

گفت عیسیٰؑ را یکے ہشیار سر[1] — چیست در ہستی ز جملہ صعب تر

ایک بیدار مغز نے (حضرت) عیسیٰؑ سے کہا — وجود میں سب سے زیادہ سخت کیا چیز ہے؟

گفتش اے جاں صعب تر خشم خدا — کہ ازاں دوزخ ہمی لرزد چو ما

اُنھوں نے اُس سے فرمایا اے جان! خدا کا غصہ — کہ اُس سے دوزخ (بھی) ہماری طرح لرزتی ہے

گفت زیں خشمِ خدا چہ بود اماں — گفت ترکِ خشمِ خویش اندر زماں

اُس نے کہا خدا کے غصہ سے بچاؤ کی کیا صورت ہے؟ — فرمایا دنیا میں اپنے غصہ کو ترک کر دینا

کظمِ غیظ[2] ست اے پسر خط اماں — خشمِ حق یاد آور و درکش عناں

اے بیٹا! غصہ کو پی جانا امن کا فرمان ہے — اللہ (تعالیٰ) کا غصہ یاد کرے اور باگ کھینچ لے

پس عواں کہ معدنِ ایں خشم گشت — خشمِ زشتش از سبع ہم درگذشت

تو سپاہی جو اس غصہ کی کان بن گیا ہے — اُس کا بُرا غصہ درندے سے بھی بڑھ گیا ہے

چہ امید ستش برحمت جز مگر — باز گردد زاں صفت آں بے ہنر

اُس کو رحم کی کیا امید ہے؟ سوائے اسکے — کہ وہ بے ہنر اُس عادت سے باز آجائے

گرچہ[3] عالم را ازیشاں چارہ نیست — ایں سخن اندر ضلال افگندنیست

اگرچہ دنیا کو اُن سے بے نیازی نہیں ہے — یہ بات گمراہی میں مبتلا کرنا ہے

چارہ نبود ہم جہاں را از چمیں — لیک نبود آں چمیں ماءِ معیں

دنیا کو پیشاب سے بھی بے نیازی نہیں ہے — لیکن وہ پیشاب، جاری پانی نہیں ہوتا ہے

باز گو احوال آں خستہ جگر — در میانِ باغ با رشکِ قمر

اُس خستہ جگر کے احوال پھر بیان کر — باغ میں رشکِ قمر (محبوب) کے ساتھ

## قصدِ خیانت کردنِ عاشق و بانگ زدنِ معشوق

عاشق کا خیانت کرنے کا ارادہ کرنا اور معشوق کا چیخ پڑنا

چونکہ تنہایش بدید آں سادہ مرد — زود او قصد کنار و بوسہ کرد

چونکہ اُس سادہ لوح انسان نے اُس کو اکیلا دیکھا — جلد اُس سے بغلگیر ہونے اور اُس کا بوسہ لینے کا ارادہ کیا

[1] ہشیار سر۔ عقلمند۔ ہستی۔ وجود۔ صعب تر۔ زیادہ سخت۔ کہ ازاں۔ غضب خداوندی سے دوزخ بھی کانپتی ہے۔ گفت۔ خدا کے غضب سے بچنے کی صورت یہ ہے کہ انسان اپنی قوتِ غضبیہ پر قابو پالے۔

[2] کظم غیظ۔ غصہ کو پی جانا۔ خطِ اماں۔ امن کا حکمنامہ۔ درکش۔ قرآن پاک میں مومنوں کی صفت میں بیان فرمایا گیا ہے۔ "وَالْكَاظِمِيْنَ الْغَيْظَ وَالْعَافِيْنَ عَنِ النَّاسِ" "اور جو غصہ کو پی جاتے ہیں اور لوگوں کو معاف کرتے ہیں"۔ سبع۔ درندہ۔ چہ امید۔ حدیث شریف ہے۔ "مَنْ لَا يَرْحَمْ لَا يُرْحَمْ" "جو شخص دوسروں پر رحم نہیں کرتا اُس پر رحم نہیں کیا جاتا"۔

[3] گرچہ۔ انتظام قائم کرنیکے لئے سپاہیوں کا وجود ضروری ہے یہی بات اُنکے لئے اور گمراہی کا سبب ہے کہ اپنے وجود کو ضروری سمجھ کر ظلم پر جرأت کرتے ہیں لیکن اُن کی یہ ضرورت اُنکے لئے تعریف کا سبب نہیں ہو سکتی ہے بہت سی گندی چیزوں کی بھی دنیا کو ضرورت ہے لیکن اس ضرورت کی وجہ سے اُنکو پاک قرار نہیں دیا جاسکتا۔ چمیں۔ پیشاب۔ ماءِ معیں۔ جاری پانی۔ قصدِ خیانت یعنی اُس عاشق کا اُس محبوب سے بوسہ و کنار کا ارادہ کرنا۔ سادہ مرد یعنی بھولا عاشق۔

بانگ[1] بر وے زد بہیبت آں نگار ۔ کہ مرو گستاخ ادب را ہوش دار

وہ معشوقہ کڑک کر اُس پر چیخی — گستاخی سے (آگے) نہ بڑھ، ادب کا خیال کر

گفت آخر خلوت ست و خلق نے ۔ آب حاضر تشنہ ہمچوں منے

اُس نے کہا آخر تنہائی ہے اور کوئی نہیں ہے — پانی موجود ہے، پیاسا مجھ جیسا ہے

کس نمی جنبد دریں جا جز کہ باد ۔ کیست حاضر چیست مانع زیں گشاد

یہاں ہوا کے سوا کوئی نہیں چلتا ہے — کون موجود ہے؟ اس بے تکلفی سے کون مانع ہے؟

گفت اے شیدا کہ ابلہ بودۂ ۔ ابلہی وز عاقلاں نشنودۂ

اُس نے کہا اے دیوانے! تو بیوقوف ہوا ہے — تو احمق ہے اور تو نے عقلمندوں سے (کچھ) نہیں سنا ہے

باد را دیدی کہ می جنبد بداں ۔ باد جنبانیست اینجا بادراں[2]

تو نے ہوا کو دیکھا ہے کہ وہ حرکت کرتی ہے، سمجھ لے — یہاں کوئی ہوا کو چلانیوالا ہوا کو حرکت دینے والا ہے

مروحہ تصریفِ صُنعِ ایزدش ۔ زد بریں باد و ہمی جنبانَدش

اللہ (تعالیٰ) کی کاریگری کے تصرف کا پنکھا — اِس ہوا پر لگتا ہے اور اُس کو حرکت دیتا ہے

جزوِ بادے کہ بحکمِ ما درست ۔ بادبیزن تا نجنبانی نجست

تھوڑی سی ہوا جو ہمارے ماتحت ہے — جب تک تو پنکھا نہ ہلائے وہ حرکت نہیں کرتی ہے

جنبشِ ایں جزوِ باد اے سادہ مرد ۔ بے تو و بے بادبیزن سر نکرد

اے سادہ (مزاج) انسان! ہوا کے اِس جزو کی حرکت — تیرے بغیر اور پنکھے کے بغیر نہ ہوئی

جنبشِ بادِ نفس کاندر لب است ۔ تابعِ تصریفِ جان و قالب است

سانس کی ہوا کی حرکت جو ہونٹ میں ہے — (وہ) روح اور جسم کے تصرف کے تابع ہے

گاہ[3] دم را مدح و پیغامے کند ۔ گاہ دم را ہجو و دشنامے کند

کبھی وہ (روح و جسم) سانس کو مدح اور پیغام بناتا ہے — کبھی سانس کو ہجو اور گالی بنا دیتا ہے

پس بداں احوالِ دیگر بادہا ۔ کہ ز جزوے کُل ہمی بینند نُہا

تو دوسری ہواؤں کے احوال سمجھ لے — کیونکہ عقلیں جزو سے کُل سمجھ لیتی ہیں

باد را حق گہ بہاری می کند ۔ در دَیش زیں لطف عاری می کند

اللہ (تعالیٰ) کبھی ہوا کو بہاری بنا دیتا ہے — ماگھ کے مہینہ میں اُس کو اِس لطف سے خالی کرتا ہے

بنا دیتے ہیں۔ نُہا۔ عقلیں۔ باد۔ عالم کی ہوا میں بھی اللہ کے تصرفات ہیں کبھی اُس کو بادِ بہاری بنادیتا ہے کبھی بادِ سموم۔ عاری۔ ننگا، خالی۔

[1] بانگ۔ یعنی معشوقہ نے اُس عاشق کو اِس بیباکی پر ڈانٹا۔ گفت۔ عاشق نے کہا تنہائی ہے اور میں وصل کا پیاسا ہوں، صبر کی طاقت کہاں ہے۔ گشاد۔ خوشی، کامیابی۔ اے شیدا۔ معشوقہ نے کہا۔ باد را دیدی۔ جب تو ہوا کو چلتا دیکھ رہا ہے تو سمجھ لے کہ ہوا کو چلانیوالا موجود ہے۔

[2] بادراں۔ یعنی اللہ تعالیٰ قرآنِ پاک میں فرماتا ہے۔ وَهُوَ الَّذِي يُرْسِلُ الرِّيَاحَ بُشْرًا بَيْنَ يَدَيْ رَحْمَتِهِ یعنی وہی قادرِ مطلق ہے جو بارانِ رحمت سے پہلے ہواؤں کو بھیجتا ہے کہ لوگوں کو بارش کی آمد کی خوشخبری دیدیں۔ مروحہ۔ پنکھا۔ جزو۔ انسانوں کے پاس جو جزوی ہوا ہے وہ بغیر چلانے والے اور پنکھے کے حرکت نہیں کرتی ہے تو اِسی طرح کُل ہوا کو سمجھو وہ قدرت کے پنکھے کے بغیر کب حرکت کرے گی۔ بادِ نفس۔ یہ اِس بات کی دوسری مثال ہے کہ ہوا بغیر چلانے والے کے نہیں چلتی ہے۔ سانس کی ہوا کو بھی روح اور جسم حرکت میں لاتے ہیں۔

[3] گاہ۔ یعنی روح اور جسم سانس کی ہوا میں اچھائی اور بُرائی کا تصرف کرتے ہیں کبھی اُس کو گالی بنادیتے ہیں کبھی تعریف کے الفاظ

بر گروہِ عادؑ صرصر می کند
قوم عاد پر آندھی بنا دیتا ہے

باز بر ہودش معطر می کند
پھر ہودؑ کے لئے اس کو خوشبودار بنا دیتا ہے

می کند یک باد را زہر و سموم
ایک ہوا کو وہ زہر اور لُو بنا دیتا ہے

مر صبا را می کند خرم قدوم
پُروا کو بابرکت آمد بنا دیتا ہے

بادِ دم را بر تو بنہاد اُو اساس
سانس کی ہوا کو اس نے تیری بنیاد بنا دیا

تا کنی ہر باد را بر وے قیاس
تاکہ تو ہر ہوا کو اس پر قیاس کرے

دم نمی گردد سخن بے لطف و قہر
سانس مہربانی اور قہر کے بغیر کلام نہیں بنتا ہے

بر گروہے شہد بر قومے ست زہر
وہ ایک قوم پر شہد اور ایک قوم پر زہر ہے

مروحہ جنباں پئے انعامِ کس
پنکھا کسی کی نعمت رسانی کیلئے ہلتا ہے

وز برائے قہر بر پشہ و مگس
مچھر اور مکھی پر قہر کے لئے (ہلتا ہے)

مروحہ تقدیرِ ربانی چرا
خدائی تقدیر کا پنکھا کیوں

پُر نباشد ز امتحان و ز ابتلا
امتحان اور آزمائش سے پُر نہ ہوگا!

چونکہ جزوِ بادِ دم یا مروحہ
چونکہ سانس یا پنکھے کی جزوی ہوا

نیست الا مفسدہ یا مصلحہ
نہیں ہے، مگر خراب کرنے والی یا ٹھیک کرنے والی

ایں شمال و ایں صبا و ایں دبور
یہ شمالی ہوا اور یہ پُروا اور یہ پچھوا

کے بود از لطف و از انعام دور
مہربانی اور انعام سے دور کب ہوگی؟

یک کفِ گندم ز انبارے ببیں
ڈھیر میں سے ایک مٹھی گیہوں دیکھ لے

فہم کن کاں جملہ باشد ہمچنیں
سمجھ لے کہ سب ایسے ہی ہوں گے

کلِ باد از برجِ بادِ آسماں
آسمان کے ہوائی برج سے، کل ہوا

کے جہد بے مروحہ آں بادراں
اس ہوا چلانے والے کے پنکھے کے بغیر کب چلتی ہے؟

بر سرِ خرمن بوقتِ انتقادؑ
گہانے کے وقت کھلیان پر

نے کہ فلاحاں ز حق جویند باد
کیا کاشتکار خدا سے ہوا نہیں مانگتے ہیں؟

تا جدا گردد ز گندم کاہہا
تاکہ گیہوں سے بھوسا جدا ہو جائے

تا بانبارے رود یا چاہہا
تاکہ (گیہوں) ڈھیر میں جائے یا کھتیوں میں

چوں بماند دیر آں بادِ وزاں
جب چلنے والی ہوا میں دیر ہوتی ہے

جملہ را بینی بحق لابہ کناں
تو سب کو خوشامد کرتے ہوئے دیکھتا ہے

---

لے عاد۔ قوم عاد کے لئے وہ آندھی بنی اور اس نے ان کو ہلاک کیا، حضرت ہودؑ کے لئے وہ خوشگوار بنی۔ سموم۔ لو۔ خرم۔ مبارک۔ بادِ دم۔ سانس کی ہوا سے تم دوسری ہوا کی باتیں سمجھ لو۔ زہر۔ انسان کے سانس کی ہوا میں بھی وہ موثر ہے کہ کسی کے لئے اسکو شہد بنا دیتا ہے اور کسی کے لئے زہر، اسی طرح عام ہوا کو سمجھ لو کہ اس کو کسی کے لئے انعام بنا دیتا ہے کسی کے لئے اس کو قہر بنا دیتا ہے۔

لے مروحہ۔ قدرت کا پنکھا جو اس ہوا کو حرکت دیتا ہے اس میں بھی قوموں کا ابتلا اور امتحان ہے۔ چونکہ۔ جبکہ سانس اور پنکھے کی ہوا میں راحت رسانی، یا ایذا رسانی ہے تو لامحالہ کل ہوا میں بھی یہ تاثیر ہوگی اور اس کی یہ تاثیریں اللہ کے پنکھے کی پیدا کردہ ہیں۔

لے انتقاد یعنی دانوں کو بھوسے سے جدا کرنا۔ فلاحاں کاشتکاران۔ کاہہا۔ بھوسہ۔ چاہہا۔ یعنی نذ کی کھتیاں۔

ہمچنیں در طَلْقِ آں بادِ وِلاد
اسی طرح دردِ زِہ میں وہ پیدائش کی ہوا

گر نیاید بانگِ درد آید کہ داد
اگر نہ آئے، درد کی آواز آئے کہ فریاد ہے

گر نمی دانند کش رانندہ اوست
اگر لوگ نہیں جانتے (کہ کوئی اس کا) چلانیوالا ہے

باد را پس کردنِ زاری چہ خوست
تو ہوا کے سامنے عاجزی کا کیا مطلب؟

اہلِ کشتی ہمچناں جویائے باد
اسی طرح کشتی والے ہوا کے طالب ہیں

جملہ خواہانش ازاں ربّ العباد
اُس ربّ العباد سے اُس کے خواہاں ہیں

ہمچنیں بر دردِ دنداں ہا ز باد
اسی طرح دانتوں کی ٹیس میں دم کے ذریعہ

دفع میخواہی بسوز و اعتقاد
سوز اور اعتقاد کے ساتھ تو دافعت چاہتا ہے

از خدا لابہ کناں آں جندیاں
خدا سے لشکری خوشامد کرتے ہیں

کہ بدہ بادِ ظفر اے کامراں
کہ اے کارساز! کامیابی کی ہوا چلا دے

رقعۂ تعویذ می خواہند نیز
نیز تعویذ کا کاغذ مانگتے ہیں

در شکنجۂ طلقِ زن از ہر عزیز
عورت کے دردِ زہ کی تکلیف کے وقت ہر عزیز سے

پس[۲] ہمہ دانستہ اند ایں را یقیں
تو اس کو یقین کے ساتھ سب جانتے ہیں

کہ فرستند باد ربُّ العالمیں
کہ دونوں جہان کا رب ہوا کو بھیجتا ہے

پس یقیں در عقل ہر دانندہ ہست
پس ہر جانکار کی عقل کو یقین ہے

اینکہ با جنبندہ جنبانندہ ہست
کہ چلنے والی ہوا کا کوئی چلانے والا ہے

گر تو اُو را می نہ بینی در نظر
اگر تو اس کو نظر سے نہیں دیکھتا ہے

فہم کُن آں را باظہارِ اثر
اثر کے ظاہر کرنے سے تو اس کو سمجھ لے

تن بجاں جنبد نمی بینی تو جاں
جسم، روح کے ذریعہ حرکت کرتا ہے تو روح کو نہیں دیکھتا ہے

لیک از جنبیدنِ تن جاں بداں
لیکن جسم کے ہلنے سے روح کو سمجھ لے

گفت[۳] اُو گر ابلہم من در ادب
اس نے کہا اگر میں ادب کے سلسلے میں بیوقوف ہوں

زیر کم اندر وفا و در طلب
تو جستجو اور وفاداری میں عقلمند ہوں

گفت ادب ایں بود کہ خود دیدہ شد
اس نے کہا ادب تو یہ تھا جو دیکھ لیا گیا

آں دگر را خود ہمیدانی تو لُد
دوسرے کو تو جھگڑالو خود جانتا ہے

میری وفاداری اور جستجو کی قدر کر کے مجھے مقرب بنا لیجئے۔ ادب ایں بود۔ محبوبہ نے کہا کہ تیرے ادب کی حالت تو یہ تھی جو دیکھ لی گئی اب رہا تیرا وفا اور جستجو کا دعویٰ تو اس کو بھی اس پر قیاس کیا جا سکتا ہے۔ لُد۔ اَلَدّ کی جمع ہے، جھگڑالو۔

[۱] طلق۔ دردِ زِہ، ولادت کے وقت اللہ تعالیٰ رحمِ مادر کو ہوا سے کھلا دیتا ہے تب بآسانی ولادت ہوتی ہے۔ گر نمی دانند۔ جبکہ یہ تصور ہوتا ہے کہ اس ہوا کا چلانے والا خدا ہے تو اس کے سامنے گریہ وزاری کی جاتی ہے، ورنہ محض ہوا کے سامنے کون گریہ وزاری کرے۔ اہلِ کشتی۔ کشتی والے بھی بادِ موافق کے لئے خدا سے دعا مانگتے ہیں۔ دردِ دنداں۔ دانتوں میں درد کے وقت لوگ بزرگوں سے دم کراتے ہیں۔ جندیاں۔ فوج کامیابی کی ہوا کی دعا کرتی ہے۔

[۲] پس ہمہ۔ ان تمام واقعات سے معلوم ہوا کہ سب لوگ ہوا کا چلانے والا خدا کو مانتے ہیں۔ پس یقیں۔ سب عقلمندوں کو یقین ہے کہ حرکت کرنے والے کے لئے کوئی ذات حرکت میں لانے والی ہے۔ گر تو۔ اگر تو حرکت دینے والے کو نہیں دیکھ سکتا ہے تو اس کے حرکت دینے سے اس کے موجود ہونے کو سمجھ لے۔ تن بجاں۔ انسان کے جسم کو روح حرکت دیتی ہے لیکن انسان اس روح کو نہیں دیکھ سکتا ہے۔

[۳] گفت او۔ عاشق نے کہا کہ اگر ادب کے سلسلہ میں مجھ سے حماقت ہوئی ہے تو اس سے درگذر کیجئے اور

خود ادب این بود و آں دیگر دنیں — زیں بتر باشد کہ دیدہ مش یقیں

خود ادب تو یہ تھا دوسری پوشیدہ (باتیں) — اس سے بدتر ہوگی کیونکہ ہم نے یقین کیسا اگو دیکھ لیا ہے

ہر چہ زیں کوزہ ترا ود بعد ازیں — یک نمط خواہد بدن جملہ چنیں

اس پیالے سے جو ٹپکتا ہے اس کے بعد — سب اسی طرح کا، ہوگا

## قصۂ[1] صوفی کہ بخانہ آمد و زن را با بیگانہ دید

اُس صوفی کا قصہ جو گھر پر آیا اور اُس نے بیوی کو ایک اجنبی کے ساتھ دیکھا

صوفیے آمد بسوئے خانہ روز — خانہ یک در بود و زن با کفش دوز

دن میں ایک صوفی گھر میں آیا — گھر کا ایک دروازہ تھا اور بیوی موچی کیساتھ تھی

جفت گشتہ با حریفِ خویش زن — اندراں یک حجرہ از سوائے تن

بیوی اپنے یار کے ساتھ ہمبستر تھی — اُس ایک حجرے میں بدن کی خواہش کی وجہ سے

چوں بزد صوفی بجد در چاشتگاہ — ہر دو درماندند نے حیلت نہ راہ

جبکہ چاشت کے وقت صوفی نے سختی سے دروازہ پیٹا — دونوں عاجز ہوگئے، نہ تدبیر تھی نہ راستہ

ہیچ معہودش نہ بُد کو آں زماں — سُوئے خانہ باز گردد از دُکاں

اُس کا یہ کبھی معمول نہ تھا کہ وہ اس وقت — دُکان سے گھر کو لوٹ آئے

قاصدا[2] آں روز بیوقت آں مروع — از خیالے کرد با خانہ رجوع

اُس روز اُس مرعوب نے قصداً بے وقت — کسی خیال سے گھر واپسی کر دی

اعتمادِ زن براں کو ہیچ بار — ایں زماں نا خانہ نامد اُو ز کار

بیوی کو اس پر بھروسہ تھا کہ وہ کبھی بھی — اس وقت کام سے (فارغ ہوکر) گھر نہیں آیا ہے

آں قیاسش راست نامد از قضا — گرچہ ستارست ہم بدہد سزا

تقدیر سے اُس کا وہ قیاس درست نہ ہوا — اگرچہ وہ (خدا) پردہ پوش ہے، سزا بھی دیا کرتا ہے

چونکہ بد کردی بترس ایمن مباش — زانکہ تخم ست و بروید اند خداش

جبکہ تو نے بدی کی تو ڈر، مطمئن نہ ہو — کیونکہ وہ بیج ہے اور خدا اُس کو اُگا دیتا ہے

چند[3] گاہے او بپوشاند کہ تا — آید آخر زاں پشیمانی حیا

بہت سی مرتبہ وہ پردہ پوشی کرتا ہے تاکہ — بالآخر اُس شرمندگی سے حیا پیدا ہو جائے

## حکایت بر سبیل تمثیل

مثالاً حکایت

---

[1] قصۂ صوفی۔ اس عاشق نے جس طرح اپنے جرم کے باوجود ڈھٹائی کا ثبوت دیا اسی طرح صوفی کی اس بیوی کی حالت ہے۔ خانہ یعنی گھر کا ایک دروازہ تھا یہ ممکن نہ تھا کہ موچی کو وہ دوسرے دروازے سے نکال دیتی۔ کفش دوز۔ موچی۔ حریف۔ ہم پیشہ، دوست، دشمن۔ و سوائے تن یعنی جسمانی شہوت۔ معہود یعنی صوفی کا اُس وقت گھر واپس آنے کا دستور نہ تھا۔

[2] قاصداً۔ صوفی جان بوجھ کر بے وقت گھر پر آیا۔ مروع۔ خوفزدہ، یعنی اُس کو بیوی کی بدچلنی کا اندیشہ تھا۔ اعتماد۔ بیوی کو اطمینان تھا کہ صوفی دکان سے شام کو ہی لوٹتا ہے۔ گرچہ۔ حضرت حق انسان کی پردہ پوشی کرتا ہے لیکن کبھی سزا کے طور پر رسوا بھی کر دیتا ہے۔

[3] چند گاہے۔ خدا کی ستاری اس لئے ہوتی ہے کہ شاید بندہ شرما کر خود بُرائی کو چھوڑ دے۔ حکایت۔ اس کا خلاصہ یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ عمر بھر ایک مرتبہ خطا پر پردہ پوشی کرتا ہے اور گناہ کے بار بار کرنے پر گرفت کرتا ہے۔

چوں عمرؓ آں شاہ و میرِ مومناں
جبکہ مومنوں کے شاہ اور امیر عمرؓ نے

دادِ دزدے را بجلادؔ و عواں
ایک چور کو جلاد اور سپاہی کے سپرد کیا

بانگ زد آں دزد کاے میرِ دیارؔ
وہ چور چیخا، کہ اے ملک کے حاکم!

اوّلیںؔ بارست جرمم زینہار
میری خطا پہلی بار ہے، معاف کیجئے

گفت امیرش حاش للہ کہ خدا
اُس سے امیر نے فرمایا، خدا بچائے کہ خدا

بارِ اوّل قہر راند در جزا
پہلی مرتبہ بدلے میں قہر فرمائے

بارہاؔ پوشد پئے اظہارِ فضل
وہ فضل کے اظہار کے لئے بارہا پردہ پوشی کرتا ہے

باز گیرد از پئے اظہارِ عدل
پھر عدل ظاہر کرنے کیلئے گرفت کرتا ہے

تاکہؔ ایں ہر دو صفت ظاہر شود
تاکہ یہ دونوں صفتیں ظاہر ہو جائیں

آں مبشر گردد ایں منذر شود
وہ خوشخبری دینے والی اور یہ ڈرانیوالی بنجائے

بارہا زن نیز آں بد کردہ بود
صوفی کی بیوی نے بھی بارہا وہ بدی کی تھی

سہل بگذشت آں و سہلش می نمود
جو آسانی سے گذر گئی اور اُس کو آسان نظر آئی

آں نمی دانست عقلِ پائی سست
وہ کمزور عقل والی یہ نہ جانتی تھی

کہ سبو دائم ز جو ناید درست
کہ ٹھلیا نہر سے ہمیشہ سالم نہیں لوٹتی ہے

آنچنانشؔ تنگ آورد آں قضا
اُس کو قضا نے ایسا تنگ کیا

کہ منافق را کند مرگ فجا
جسطرح اچانک موت منافق کو کرتی ہے

نے طریق و نے رفیق و نے اماں
نہ راستہ اور نہ ساتھی اور نہ اَمان

دست کردہ آں فرشتہ سوئے جاں
فرشتے نے جان کی طرف ہاتھ بڑھا دیا

آنچناں کہ زن دراں حجرہ خفا
جیساکہ عورت اُس خلوت کے حجرے میں

خشک شد او و حریفش ز ابتلا
وہ اور اُس کا یار مصیبت میں مبتلا ہونیسے خشک ہوگئے

گفت صوفی بادلِ خود کاے دو گبر
صوفی نے اپنے دل میں کہا کہ اے دو کافرو!

از شما کینہ کشم لیکن بصبر
میں تم سے بدلہ لوں گا لیکن صبر کے ساتھ

لیک نادانستہ آرم ایں نفس
لیکن اِس وقت ناواقف بن جاؤں گا

تا نگردد مطلع زیں حال کس
تاکہ اِس حالت سے کوئی واقف نہ ہو

از شما کینہ کشد پنہاں محق
حق دار تم سے خفیہ بدلہ لے گا

اندک اندک ہمچو بیماریِ دِق
آہستہ آہستہ جیساکہ دق کی بیماری

---

۱؎ جلاد۔ وہ شخص جو مجرموں کو سزا دیتا ہے۔ دیار۔ یعنی ملک۔ اوّلیں۔ یہ میں نے پہلی بار چوری کی ہے معاف کر دیجئے۔ بارہا۔ اللہ تعالیٰ اپنی صفتِ فضل کے اظہار کے لئے پردہ پوشی کرتا ہے اور پھر اظہارِ عدل کے لئے گرفت کرتا ہے۔

۲؎ تاکہ۔ اللہ تعالیٰ کا یہ معاملہ اپنی دونوں صفتوں کے اظہار کے لئے ہے اللہ کا فضل انسان کو خوشخبری دینے والا ہے اور اُسکا عدل مجرم کو خوف دلانیوالا ہے۔ بارہا بیوی اس سے پہلے بھی یہ گناہ کر چکی تھی اور اللہ کی ستاری نے اُس کی پردہ پوشی کی تھی لیکن وہ یہ نہ سمجھی کہ غلطی ہر بار معاف نہیں کی جاتی ہے۔

۳؎ آنچنانش۔ اُس بیوی کو قضاءِ خداوندی نے اِسطرح لاچار کر دیا جسطرح اچانک موت منافق کو کرتی ہے اور اُسکو توبہ کا موقع بھی نہیں دیتی ہے۔ فجا۔ فجاءۃ، اچانک۔ نے طریق۔ موت کے منافق کو لاچار کرنیکا بیان ہے۔ حجرہ خفا۔ وہی حجرہ جسمیں وہ چھپے ہوئے تھے۔ کینہ کشم۔ یعنی تم دونوں سے بدلہ لونگا لیکن صبر کے ساتھ لونگا۔ نادانستہ۔ یعنی تمہارے اِس فعل کو اَن دیکھا بناؤں گا تاکہ شور و شر نہ ہو اور محلہ والوں کو اُس کا پتہ نہ چلے۔ از شما۔ دق کی بیماری مریض کو گھلا دیتی ہے اور مریض کو اُس کا احساس نہیں ہوتا ہے۔



۹۸۹

| | |
|---|---|
| مردِ دق باشد چو یخ ہر لحظہ کم | لیک پندارد بہر دم بہترم |
| مدقوق، برف کی طرح ہر لحظہ گھٹتا ہے | لیکن ہر وقت سمجھتا ہے کہ میں اچھا ہوں |
| ہمچو گفتارے کہ می گیرندش او | غرّہ آں گفت کایں گفتار کو |
| بجّو کی طرح جس کو گرفتار کرتے ہیں، وہ | وہ اس بات سے دھوکے میں ہے کہ بجّو کہاں ہے؟ |
| نیست در سوراخ گفتار اے عمو | گشتہ او مغرور تر زیں گفتگو |
| اے چچا! بھٹ میں بجّو نہیں ہے | وہ اس گفتگو سے (اور) زیادہ دھوکے میں پڑ گیا |
| ایں ہمی گویند و بندش می نہند | او خوش و آسودہ کز من غافل اند |
| وہ یہ کہتے ہیں اور اس کو پکڑ لیتے ہیں | وہ خوش اور مطمئن ہے کہ مجھ سے غافل ہیں |
| ہیچ پنہاں خانہ آں زن را نبود | سَمچ و دہلیز و رہِ بالا نبود |
| اس عورت کے چھپنے کی کوئی جگہ نہ تھی | نہ خانہ اور ڈیوڑھی اور اوپر کا راستہ نہ تھا |
| نے تنورے کہ درو پنہاں شود | نے جوالے کہ حجابِ آں شود |
| نہ کوئی تنور کہ اس میں چھپ جائے | نہ کوئی بورا کہ اس کا پردہ بن جائے |
| ہمچو عرصۂ پہن روزِ رستخیز | نے گوو نے پشتہ نے جائے گریز |
| حشر کے دن میدان کی طرح سپاٹ | نہ گڑھا اور نہ دیوار نہ بھاگنے کی جگہ |
| گفت یزداں وصفِ آں جائے حرج | بہرِ محشر لاتریٰ فیہا عوج |
| اس تنگی کی جگہ کے لئے خدا نے فرمایا | محشر کے لئے، تو اس میں کبھی نہ دیکھے گا |

## معشوق را زیرِ چادر پنہاں کردن جہت تلبیس و بہانہ و مکر کہ انّ کیدکنّ عظیم

تلبیس اور بہانہ اور مکر کے لئے معشوق کو چادر کے نیچے چھپانا کیونکہ بیشک تمہارا مکر بڑا ہے۔

| | |
|---|---|
| چادرِ خود را برو افگند زود | مرد را زن کرد و در را برکشود |
| اس نے جلدی سے اس پر چادر ڈال دی | مرد کو عورت بنایا اور دروازہ کھول دیا |
| زیرِ چادر مرد رسوا و عیاں | سخت پیدا چوں شتر بر نردباں |
| چادر میں مرد رسوا اور کھلا ہوا | پورا ظاہر، جیسا کہ سیڑھی پر اونٹ |
| از تعجب گفت صوفی چیست ایں | ہرگز ایں را من ندیدم کیست ایں |
| صوفی نے تعجب سے کہا یہ کیا ہے؟ | میں نے اس کو کبھی نہیں دیکھا یہ کون ہے؟ |

ا۔ یخ: برف آہستہ آہستہ پگھل کر ختم ہو جاتی ہے۔ گفتار: بجّو کے شکاری بجّو کے بھٹ کے پاس آپس میں زور زور سے کہنے لگتے ہیں کہ بجّو بھٹ میں نہیں ہے۔ بجّو ان کی باتوں سے مطمئن ہو کر بیٹھ جاتا ہے اور گرفتار ہو جاتا ہے۔ ہیچ: اس گھر میں بیوی کے چھپنے کیلئے کوئی جگہ نہ تھی۔

۲۔ سمچ: پہاڑ کی کھوہ۔ خانہ۔ رہ بالا: زینہ۔ جوال: بورا۔ گو: گڑھا۔ پشتہ: یعنی دیوار۔ گریز: قرآن پاک میں ہے۔ ویسئلونک عن الجبال فقل ینسفها ربی نسفا فیذرها قاعا صفصفا لا ترى فیها عوجا ولا امتا۔ اور اے پیغمبر تم سے پہاڑوں کے بارے میں دریافت کرتے ہیں تو کہہ دو میرا پروردگار انکو اڑا دیگا اور زمین کو ہموار میدان کر دیگا کہ جس میں تو نہ تو موڑ دیکھے گا اور نہ اونچ نیچ۔

۳۔ حرج: تنگی، گناہ۔ عوج: ٹیڑھ۔ چادر: یعنی بیوی نے اس موچی کو چادر اڑھا دی تاکہ صوفی اسکو مرد کی بجائے عورت سمجھے اور دروازہ کھول کر اسکو نکال دے۔ زیر چادر: چادر میں وہ مرد نہ چھپ سکا اور اسطرح اسکا مرد ہونا ظاہر تھا جیسا کہ سیڑھی پر اونٹ پوشیدہ نہیں بلکہ ظاہر ہوتا ہے۔ از تعجب: چونکہ صوفی نے طے کر لیا تھا کہ اس واقعہ کو ان دیکھا بنا دیگا تو تعجب سے بیوی سے دریافت

گفت خاتونیست از اعیانِ شہر
اُس نے کہا شہر کے بڑے لوگوں میں سے ایک بی بی
مرد را از مال و اقبال ست بہر
جس کا مال اور خوش نصیبی میں حصہ ہے

در بہ بستم تا کسے بیگانۂ
میں نے دروازہ بند کر دیا تھا تاکہ کوئی غیر
در نیاید زود نادانا نۂ
نادانستگی میں جلدی سے اندر نہ آجائے

گفت صوفی چیستش ہیں خدمتے
صوفی نے کہا ہاں اُس کا کام کیا ہے؟
تا برآرم بے سپاس و منتے
تاکہ میں بغیر شکرگزاری اور احسان کے کردوں

گفت میلش خویشی و پیوستگی ست
اُس نے کہا اُس کی خواہش اپنائیت اور رشتہ ہے
نیک خاتونے ست حق داند کہ کیست
بھلی بی بی ہے، خدا جانے کون ہے؟

یک پسر دارد کہ اندر شہر نیست
اُس کے ایک لڑکا ہے، جو شہر میں نہیں ہے
خوب و زیرک چابک و مکسب کنیست
خوبصورت اور عقلمند اور چست اور کماؤ ہے

خواست دختر را بہ بیند زیر دست
اُس نے چاہا کر لڑکی کو چھپ کر دیکھ لے
اتفاقاً دختر اندر مکتب ست
اتفاقاً لڑکی مکتب میں ہے

باز گفت ار آرد باشد یا سبوس
پھر اُس نے کہا، وہ آٹا ہے یا بھوسی
می کنم اُورا بجان و دل عروس
میں اُس کو جان و دل سے دُلہن بنالوں گی

گفت صوفی ما فقیر و زاد کم
صوفی نے کہا ہم فقیر ہیں اور مال کم ہے
قوم خاتون مالدار و محتشم
بی بی کی قوم مالدار اور باعزت ہے

کے بُود ایں کفوِ ایشاں در زِواج
یہ لڑکی، نکاح میں اُن کا جوڑ کہاں ہے؟
یک در از چوب و درِ دیگر زعاج
ایک پٹ لکڑی کا اور دوسرا پٹ ہاتھی دانت کا

کفو باید ہر دو جفت اندر نکاح
نکاح میں دونوں کا جوڑ ہونا چاہیے
ورنہ تنگ آید نماند ارتیاح
ورنہ شرم آئے گی، آسودگی نہ ہوگی

کے بُود ہم رنگ فقر و احتشام
دولتمندی اور فقر ہم رنگ کب ہوتے ہیں!
چوں شود ہمجنس یاقوت و رُخام
یاقوت اور سنگِ مرمر ہم جنس کہاں ہیں!

جامہ نیمے اطلس و نیمے پلاس
آدھا کپڑا اطلس اور آدھا ٹاٹ
عیب باشد نزدِ اصحابِ شناس
پہچان والوں کے نزدیک عیب ہوتا ہے

با کبوتر باز کے شُد ہم نفس
باز، کبوتر کا ساتھی کب ہوا ہے؟
کے شود ہمراز عنقا با مگس
عنقا، مکھی کا ہمراز کب ہوا ہے؟

---

۱ اعیانِ شہر: شہر کے بڑے لوگ۔ مرد را۔ یعنی بہت مالدار اور باعزت عورت ہے۔ ذر۔ میں نے دروازہ بند کر دیا تھا تاکہ اچانک کوئی گھر میں نہ آجائے اور اُسکی بے پردگی اور بے عزتی نہ ہو۔ گفت صوفی نے کہا ایسی معزز عورت ہے تو وہ کس کام کو آئی تھی مجھے بتا تاکہ جلد اُس کا کام کر دوں۔

۲ میلش۔ بیوی نے کہا وہ رشتہ لیکر آئی تھی۔ خواست۔ اُسکے آنیکا مقصد ہماری لڑکی کو دیکھنا تھا۔ باز گفت چونکہ لڑکی مدرسہ گئی تھی اور وہ لڑکی کو نہ دیکھ سکی تو کہنے لگی خواہ بچی کی صورت کیسی ہی ہو میں تو اُسکو اپنی دلہن بناؤں گی۔ گفت صوفی صوفی نے بیوی سے کہا لڑکی بہت غریب گھرانے کی اور لڑکا رئیس گھرانے کا یہ بے جوڑ بات ہے یہ تو ایسا ہی ہے کہ دروازے کا ایک کواڑ لکڑی کا اور ایک کواڑ ہاتھی دانت کا ہو۔

۳ ورنہ۔ اگر میاں بیوی یکساں نہ ہوں تو اختلاف رہتا ہے۔ ارتیاح۔ راحت پانا۔ کے بُود۔ یہ جوڑ تو ایسا ہی ہے جیسا کہ فقیر اور دولت مندی کا جوڑ یا یاقوت اور سنگ مرمر کا جوڑ۔ جامہ اطلس میں ٹاٹ کا پیوند عقلمندوں کے نزدیک بُرا ہے۔ با کبوتر۔ کبوتر اور باز کا، عنقا اور مکھی کا کوئی جوڑ نہیں ہے۔

## گفتنِ زن کہ اُو در بندِ جہاز نیست مُرادِ اُو سَتر و صلاح ست

بیوی کا کہنا کہ وہ جہیز کے فکر میں نہیں ہے اُس کا مقصد پردہ پوشی اور نیکی ہے

## وجواب گفتنِ صوفی آں سِرّ پوشیدہ را

اور صوفی کا اُس پوشیدہ راز کا جواب دینا

گفت گفتم من چنیں عذرے و اُو — گفت نے من نیستم اسباب جُو

اُس (بیوی) نے کہا، میں نے اِس طرح کا عذر کیا اور اُس نے — کہا، نہیں، میں سامان کی جُستجو میں نہیں ہوں

ما ملولیم از قماشش و زر و سیم — فارغیم و تخمہ از مالِ عظیم

ہم تو کپڑے اور سونے اور چاندی سے اُکتا گئے ہیں — ہم بے نیاز ہیں اور زیادہ دولت سے پیٹ بھرے ہیں

ما ز مال و زر ملول و تخمہ ایم — ما بحرص و جمع نے چوں عامیم

ہم مال اور سونے سے اُکتائے ہوئے اور پیٹ بھرے ہیں — ہم عوام کی طرح لالچ اور جوڑنے میں نہیں ہیں

قصدِ ما سِتر ست و پاکی و صلاح — در دو عالم خود بداں باشد فلاح

ہمارا مقصد پردہ پوشی اور پاکی اور نیکی ہے — دونوں جہان میں اِسی سے نجات ہے

باز صوفی عذرِ درویشی بگفت — و آں مکرّر کرد تا نہ بُود نہفت

صوفی نے پھر افلاس کا عذر کیا — اور اُس کو دُہرایا، تاکہ چھپا نہ رہے

گفت زن من ہم مکرّر کردہ ام — بے جہازی را مقرّر کردہ ام

بیوی نے کہا میں بھی دُہرا چکی ہوں — بے سروسامانی کو واضح کر چکی ہوں

اعتمادِ اُوست راسخ تر ز کوہ — کہ ز صد فقرش نمی آید شکوہ

اُس کا ارادہ پہاڑ سے بھی زیادہ مضبوط ہے — سو افلاس سے بھی اُس کو ڈر نہیں ہے

اُو ہمی گوید مُرادم عفت است — از شما مقصود صدق و ہمت است

وہ یہی کہتی ہے کہ میرا مقصد پاکدامنی ہے — تم سے (میرا) مقصود سچائی اور باطنی توجہ ہے

گفت صوفی خود جہاز و مالِ ما — دید و می بیند ہویدا بے خفا

صوفی نے کہا اُس نے ہمارا سامان اور مال — دیکھ لیا ہے اور صاف بغیر کسی پوشیدگی کے دیکھتی ہے

خانۂ تنگے مقامِ یک تنے — کہ در و پنہاں نماند سوزنے

تنگ گھر، ایک شخص کی جگہ — کہ جس میں ایک سوئی بھی نہ چھپ سکے

نہالتہم یعنی جہیز کے طالب نہیں ہیں وہ تو پردہ پوشی اور نیکی کے طلبگار ہیں۔ اور صوفی نے اُسکو طنزاً جواب دیا۔ ما ملولیم۔ بیوی نے کہا وہ عورت کہتی تھی کہ ہم تو دولت سے عاجز آگئے ہیں ہمارے یہاں جو دولت ہے وہی ہماری پرشیوبی ہے۔ ما ز مال۔ بیوی نے کہا وہ عورت یہ بھی کہہ رہی تھی کہ ہم عوام کی طرح مال کے لالچی اور حریص نہیں ہیں۔ ۵ قصدِ ما۔ ہم تو ایسی لڑکی چاہتے ہیں جو پردہ نشین اور نیک ہو دونوں جہانوں میں انہی چیزوں سے بھلائی حاصل ہوتی ہے۔ باز صوفی۔ صوفی نے پھر اپنی تنگدستی کا اظہار کیا تاکہ بات چھپی نہ رہے۔ گفت زن۔ بیوی نے صوفی سے کہا میں اپنی غربت خوب بیان کر چکی ہوں لیکن وہ اپنی بات پر قائم ہوتی ہے۔ اور ہماری غربت سے نہیں گھبراتی ہے۔ اُو ہمی گوید وہ برابر یہی کہتی ہے کہ ہم تمہارے مال کے پیشِ نظر رشتہ نہیں کر رہے ہیں بلکہ تمہاری سچائی اور دعاؤں کی وجہ سے کر رہے ہیں۔ ۳ گفت صوفی۔ صوفی نے اب تک تو ایسا طرز کلام اختیار کر رکھا تھا جس سے بیوی یہ نہ سمجھے کہ وہ اُس کی خباثت سے باخبر ہو گیا ہے اب آئندہ گفتگو میں اُس نے ایسے طنزیہ فقرے استعمال کئے جس سے یہ ظاہر ہو جائے کہ وہ بیوی کی بدچلنی سے واقف ہو گیا ہے۔ خانہ۔ یعنی اُس نے یہ تو دیکھ ہی لیا ہے کہ ہمارا گھر ایسا مختصر ہے کہ اُس میں سوئی بھی نہیں چھپ سکتی ہے۔



456

بازْ ستر و پاکی و زُہد و صَلاح | اُو زما بہ داند اندر انتصاح
پھر پردہ پوشی اور پاکی اور زہد اور نیکی | نصیحت پکڑنے میں وہ ہم سے بہتر جانتی ہے

بہ زما می داند اُو احوالِ ستر | وز پس و پیش و سر و دنبالِ ستر
پردہ پوشی کے احوال وہ ہم سے بہتر جانتی ہے | اور پردہ پوشی کا آگا پیچھا اور سر اور پیر

بے جہازی خود عیاں ہمچوں خورست | وز صلاح و ستر اُو واقف ترست
بے سروسامانی سورج کی طرح خود ظاہر ہے | نیکی اور پردہ پوشی سے وہ زیادہ واقف ہے

ظاہر آں اُو بے جہاز و خادم ست | وز صَلاح و ستر اُو خود عالم ست
ظاہر ہے کہ وہ (لڑکی) بغیر جہیز اور خادم کے ہے | اور اُسکی نیکی اور پردہ پوشی کو وہ (بی بی) خود جانتی ہے

شرحؔ مستوری ز بابا شرط نیست | چوں برِ اُو پیدا چو روزِ روشنست
(اُس لڑکی کی) پردہ پوشی کی تشریح باپ کیجانب سے ضروری نہیں | چونکہ اُس (بی بی) پر روزِ روشن کی طرح واضح ہے

ایں حکایت را بداں گفتم کہ تا | لاف کم بافی چو رسوا شد خطا
یہ قصہ میں نے اِس لئے کہہ دیا ہے، تاکہ | جب غلط کاری رسوا ہوگئی ہو تو شیخی نہ بگھارے

مر ترا ہم اے بدعوی مُستزاد | ایں بُد سنت اجتہاد و اعتقاد
اے بلند بانگ دعوے والے! تیرا بھی | یہی اجتہاد اور اعتقاد تیرے پاس ہے

چوں زنِ صوفی تو خائن بودۂ | دامِ مکر اندر دغا بگشودۂ
صوفی کی بیوی کی طرح تو بھی خائن ہے | تو نے دغا بازی میں مکر کا جال پھیلایا ہے

کہ ز ہر ناشُستہ روئی گپ زنی | شرم داری وز خدای خویش نی
کہ ہر بُرائی کے بارے میں تو گپیں مارتا ہے | تو شرم کرتا ہے اور اپنے خدا سے نہیں کرتا ہے

## بیانِ آنکہ غرض از بصیر و سمیع و علیم گفتنِ حق را چیست

اِس کا بیان کہ اللہ تعالیٰ کو بصیر اور سمیع اور علیم کہنے کا مقصد کیا ہے

از پئے آں گفت حق خود را بصیر | کہ بُود دیدِ ویت ہر دم نذیر
اللہ (تعالیٰ) نے اپنے آپ کو بصیر اسی لئے فرمایا ہے | تاکہ اُس کا تجھے دیکھنا ہر وقت ڈرانے والا ہے

از پئے آں گفت حق خود را سمیع | تا بہ بندی لب ز گفتارِ شنیع
اللہ (تعالیٰ) نے اپنے آپ کو سننے والا اسلئے فرمایا ہے | تاکہ تو بُری گفتگو سے ہونٹ بند کرلے

نہیں رہ سکتا، وہ بصیر ہے اُسکی بصارت سے کوئی چیز نہیں چھپ سکتی ہے تو اب اللہ تعالیٰ کے صفاتی اسمار کی بحث شروع کرکے یہ بتانا چاہتے ہیں کہ اسماء صفاتی جن صفات سے بنے ہیں وہ صفت حضرتِ حق تعالیٰ میں بدرجۂ اتم موجود ہیں۔ سمیع۔ اللہ تعالیٰ سمیع ہیں وہ سب کچھ سنتا ہے تو اُسکا تقاضہ ہے کہ انسان اپنی زبان سے کوئی بُری بات نہ نکالے اور یہ سمجھے کہ جو کچھ وہ کہتا ہے اللہ تعالیٰ اُسکو سنتا ہے۔

۵۱ باز۔ اب رہی پاکی اور نیکی کی بات تو اگرچہ اُس کو نصیحت حاصل کرنی ہے تو وہ ہم سے بھی زیادہ جانتی ہے۔ می داند۔ اُسکو ہمارے پردے کا حال تو بہت اچھی طرح معلوم ہوگیا ہے مثلاً جہازی۔ ہماری بے سروسامانی اور نیکی اور پردے سے اچھی طرح واقف ہوچکی ہے۔ ظاہراً لڑکی کا بے جہیز اور بغیر خادم کے ہونا تو ظاہر تھا ہی اب وہ نیکی اور پردہ پوشی سے بھی واقف ہوگئی ہے۔ ۵۲ شرحِ مستوری۔ لڑکی کی پردہ پوشی کو باپ کیا بیان کرے اُس سے وہ خود واقف ہوچکی ہے اور یہ بات روزِ روشن کی طرح اُس پر کھل گئی ہے۔ ایں حکایت۔ باغ والی معشوقہ نے عاشق کو یہ قصہ سنا کر کہا کہ یہ قصہ میں نے تجھے اسلئے سنایا ہے کہ جب تیری بے ادبی کھل گئی ہے تو وفاداری وغیرہ کے دعوے نہ کر۔ مرترا۔ اُس معشوقہ نے اُس عاشق سے کہا کہ تیری حالت اُسی صوفی کی بیوی کی سی ہے اور صوفی کی بیوی کیطرح تو بھی خائن ہوتے ہوئے مکر اور دغا کا جال پھیلا رہا ہے اور ہر عیب اپنے آپ کو بَری ظاہر کر رہا ہے تو لوگوں سے شرماتا ہے اور خدا سے نہیں شرماتا ہے۔ ۵۳ بیان۔ چونکہ عاشق نے معشوقہ کو تنہا پایا اور اُسکو یہ شبہ نہ ہوا کہ اللہ تعالیٰ ہر جگہ موجود ہے اور وہ علیم ہے اُسکے احاطہ علمی سے کوئی واقعہ باہر

ازپئے آں گفت حق خود را علیم
اللہ (تعالیٰ) نے اپنے آپ کو جاننے والا اسی لئے فرمایا
تا نیندیشی فسادے تو زِ بیم
تاکہ ڈر کر تو کوئی بُری بات نہ سوچے

نیست اینہا بر خدا اسمِ علم [۵۱]
یہ نام خدا کی محض شناخت کے لئے نہیں ہیں
کہ سیہ کافور دارد نام ہم
کیونکہ حبشی کا نام کافور بھی ہوتا ہے

اسمِ مشتق ست زاوصافِ قدیم
یہ نام قدیم صفات سے بنے ہیں
نے مثالِ علتِ اُولیٰ سقیم
(اللہ تعالیٰ) علتِ اولیٰ کی طرح ناقص نہیں ہے

ورنہ [۵۲] تسخر باشد و طنز و دہا
ورنہ مذاق اور طنز اور مکر ہو گا
کر را سامع ضریراں را ضیا
بہرے کو سننے والا اور اندھوں کو روشنی (والا کہنا)

یا علم باشد حیی نامِ وقیح
یا کسی بے شرم کا نام، حیادار ہو
یا سیاہ و زشت را نامِ صبیح
یا کالے اور بدصورت کا نام حسین (ہو)

طفلکِ نوزادہ را حاجی لقب
نئے پیدا ہوئے ننھے بچے کا حاجی لقب
یا لقب غازی نہی بہرِ نسب
یا غازی لقب نسب کی وجہ سے تو رکھدے (مناسب ہے)

گر بگویند ایں لقبہا در مدیح
(لیکن) اگر تعریف کے موقع پر یہ القاب بیان ہیں
چوں ندارد آں صفت نبود صحیح
جبکہ اُس میں وہ خوبی نہیں ہے تو درست نہیں ہے

تسخر و طنزے بود آں یا جنوں
مذاق اور طنز یا پاگل پن ہو گا
پاک حق عما یقول الظالمون
اللہ (تعالیٰ) اُس سے پاک ہے جو ظالم کہتے ہیں

من ہمی دانستمت پیش از وصال
میں ملنے سے پہلے ہی تجھے سمجھ گئی تھی
کہ نکو روئی و لیکن بد خصال
کہ تو اچھی صورت والا ہے لیکن بدعادت ہے

من [۵۳] ہمی دانستمت پیش از لقا
میں تیرے بارے میں ملاقات سے پہلے جان گئی تھی
کز ستیزہ راسخی اندر شقا
کہ تو جھگڑالو ہونے کی وجہ سے بدبختی میں پختہ ہے

چونکہ چشمم سرخ باشد در عمش
جب آنکھیں دکھنے میں میری آنکھیں سرخ ہوں
دانمش زاں درد گر کم بینمش
میں اُسکو اُس درد سے جان جاتی ہوں اگرچہ اُسکو نہیں دیکھتی ہوں

---

بے حیا۔ صبیح حسین۔ طفلک۔ باپ کے حاجی یا غازی ہونے کی وجہ سے کسی بچہ کا نام حاجی یا غازی محض پہچان کے لئے رکھ دینے میں کوئی حرج نہیں ہے۔ گر بگویند۔ اگر یہی الفاظ اُس بچہ کی تعریف میں بولے جائیں جس میں وہ صفت نہیں ہے تو یہ محض ایک مذاق ہوگا ۔۔۔۔ [۵۳] من ہمی۔ معشوقہ نے اُس عاشق سے کہا میں ملاقات سے پہلے سمجھ گئی تھی کہ تو بدبخت ہے۔ چونکہ۔ کسی چیز کا مشاہدہ ہی علم کے لئے ضروری نہیں ہے۔ اُس چیز کے آثار سے بھی علم حاصل ہو جاتا ہے۔ آنکھیں دکھنے میں جب سُرخ ہو جاتی ہیں اگرچہ سرخی کو انسان نہیں دیکھتا ہے لیکن درد سے سمجھ جاتا ہے کہ آنکھیں سُرخ ہیں۔

[۵۱] اسمِ علم۔ وہ نام ہوتا ہے جو محض مسمّیٰ کی شناخت کیلئے رکھ دیا جاتا ہے قطع نظر اس سے کہ اُس مسمّیٰ میں وہ صفت موجود ہے یا نہیں جس سے وہ اسم بنا ہے۔ جیسے حبشی کے رہنے والے کا نام کافور رکھ دیا جاتا ہے حالانکہ اُس حبشی میں نہ کافور کی سی سفیدی ہے نہ خوشبو۔ اسمِ مشتق است۔ اللہ تعالیٰ کے اسماء اُس کی قدیم صفات سے بنے ہیں جن میں اُن صفات کے معانی موجود ہیں سمیع صفتِ سمع سے بنا ہے اور اُس میں قوتِ سماع موجود ہے اسی طرح علیم صفتِ علم سے بنا ہے اللہ تعالیٰ صفتِ علم سے متصف ہے۔ نے مثال۔ فلاسفہ حضرت حق سبحانہٗ کو علتِ اولیٰ قرار دیتے ہیں اور اُس سے صرف معلولِ اوّل کا ثبوت بطریق وجوب مانتے ہیں مولانا فرماتے ہیں کہ حضرتِ حق علتِ اولیٰ کی طرح نہیں ہے کہ اُس سے صرف معلولِ اوّل کا تعلق ہو اور وہ بھی بر سبیلِ وجوب بلکہ تمام اشیاء کا صرف وہی خالق ہے اور اپنی تمام صفات سے متصف ہے اور وہ تمام کائنات کی علت ہے اور اُسکی صفات کا تعلق بھی تمام کائنات سے ہے۔

[۵۲] ورنہ۔ اگر اللہ تعالیٰ کو اِس صفت سے متصف نہ مانا جائے جس سے اسم وصفی بنا ہے تو یہ محض تمسخر ہو گا بہرے کو سمیع کہنا، اندھے کو ضیاء کہنا مذاق ہے۔ جیسے حیادار وقیح۔





۱۲۸۹

تو[۱] مرا چوں برہ دیدی بے شُباں
تو مجھے بلا گڈریے والی بکری کا بچہ سمجھا
تو گماں بُردی ندارم پاسباں
تو نے خیال کیا کہ میرا کوئی نگہبان نہیں ہے

عاشقاں از درد زاں نالیدہ اَند
عاشق درد میں اسی وجہ سے روتے ہیں
کہ نظر نا جائگہ مالیدہ اَند
کہ بے موقع نظر بازی کرتے ہیں

بے شُباں دانستہ اند آں ظبی را
انھوں نے اُس ہرنی کو بے محافظ سمجھا
رائگاں دانستہ اند آں سبی را
انھوں نے اُس قیدی کو مفت جانا

تا ز غیرت تیر آمد بر جگر
یہاں تک کہ غیرتِ خداوندی سے جگر پر تیر لگا
کہ منم حارِس گزافہ کم نگر
کہ میں نگہبان ہوں، بیہودہ نگاہ نہ ڈال

کے کم از برہ کم از بز غالہ ام
میں بکری اور بھیڑ کے بچے سے کم کب ہوں
کہ نباشد حارِسے از دُنبالہ ام
کہ میرے پیچھے نگہبان نہ ہوگا

حارِسے[۲] دارم کہ مُلکش می سزد
میں وہ نگہبان رکھتی ہوں جس کو حکومت سزاوار ہے
داند آں بادے کہ بر من می وزد
وہ اُس ہوا کو (بھی) جانتا ہے جو مجھ پر چلتی ہے

سرد بُود آں باد یا گرم آں علیم
وہ جانتا ہے، کہ وہ ہوا ٹھنڈی تھی یا گرم
نیست غافل نیست غائب اے سقیم
اے بیمار! وہ نہ غافل ہے، نہ غائب ہے

نفسِ شہوانی ندارد نورِ جاں
شہوت والا نفس رُوح کا نور نہیں رکھتا ہے
من بدل کوریت می دیدم عیاں
میں دل کے ذریعہ تیرے اندھے پن کا مشاہدہ کر رہی

نفسِ شہوانی ز حق کر ست و کور
شہوت والا نفس اللہ (تعالیٰ) سے بہرا اور اندھا ہے
من بدل کوریت می دیدم ز دُور
میں نے دل کے ذریعہ دور سے تیرے اندھے پن کو دیکھ لیا تھا

ہشت[۳] سالت زاں نپرسیدم بہیچ
اسی وجہ سے آٹھ سال سے میں نے تجھے نہیں پوچھا
کہ پُرت دیدم ز جہل و پیچ پیچ
کیونکہ میں نے تجھے نادانی اور اُلجھن سے پُر دیکھ لیا تھا

خود چہ پرسم زانکہ اُو باشد تنوں
جو بھٹی میں ہو اُس کے بارے میں کیا پوچھوں
کہ تو چونی چوں بُود اُو سرنگوں
کہ تو کیسا ہے؟ جبکہ وہ اوندھا ہے

## مثل آنکہ گلخن و تقویٰ حمّام و توانگراں سرگیں کشانند
اس کی مثال کہ دنیا بھٹی اور تقویٰ حمام اور مالدار اُپلے ڈالنے والے ہیں

---

۱ تو مرا۔ معشوقہ نے اُس عاشق سے کہا کہ تُو نے مجھے بے رکھوالا۔۔۔۔ بکری کا بچہ سمجھا اور مجھے بغیر نگہبان کے جانا۔ کہ نظر۔ نظر بازوں کا رونا دھونا اُنکے گناہ کی سزا ہے۔ ظبی۔ یعنی معشوقہ بسبی۔ قیدی عورت۔ غیرت۔ یعنی غیرت خداوندی۔ حارس۔ نگہبان۔ برّہ۔ بکری کا بچہ۔ بزغالہ۔ پہاڑی بکری۔

۲ حارسے۔ یعنی میرا محافظ وہ خدا ہے جو علیم و خبیر ہے وہ اُس ہوا کو بھی جان لیتا ہے جو میرے اوپر سے گذرتی ہے۔ نفسِ شہوانی۔ تیرا نفس شہوت پرست ہے جس میں روح کا کوئی نور نہیں ہوتا ہے اور وہ اللہ کے معاملہ میں اندھا بہرا ہوتا ہے۔

۳ ہشت۔ تو آٹھ سال سے میرے فراق میں ہے چونکہ میں سمجھتی تھی کہ تو جہل اور نادانی سے پُر ہے لہٰذا میں نے تیری کوئی پروا نہیں کی۔ خود۔ جو شخص خود تباہی کی بھٹی میں گرا ہوا اُس کے احوال معلوم کرنا بے وقوفی ہے۔ تون۔ بھٹی کا دھندلکا۔ مثل۔ حمام میں پانی گرم کرنے کے لئے بھٹی بنائی جاتی ہے جس میں گوبر اور کوڑا کرکٹ جلایا جاتا ہے حمام کے خدمتگار اُس بھٹی میں گوبر وغیرہ لاکر ڈالتے ہیں اور گندے رہتے ہیں حمام میں نہانے والے اپنے بدن کا میل کچیل صاف کر کے نکلتے ہیں تو دنیا کا مال بھٹی کے ایندھن کی طرح ہے اور دنیا دار بھٹی روشن کرنے والوں کی طرح ہیں اور مُتقی حمام میں نہانے والوں کی طرح ہیں۔



۶۹۵

شہوتِ دنیا مثالِ گلخن ست — کہ ازو حمامِ تقویٰ روشن ست

دنیا کی شہوت بھٹی جیسی ہے — جس سے پرہیزگاری کا حمام روشن ہے

لیکؔ قسمِ متقی زیں توں صفاست — زانکہ در گرمابہ است و در نقاست

لیکن اِس بھٹی سے متقی کا حصہ، صفائی ہے — کیونکہ وہ حمام میں ہے اور پرہیزگاری میں ہے

اغنیا ماننده سرگیں کشاں — بہرِ آتش کردنِ گرمابہ داں

مالداروں کو، اُپلے لانے والوں کی طرح — حمام کو گرمانے کے لئے، سمجھ

اندر ایشاں حرص بنہاده خدا — تا بُود گرمابہ گرم و بانوا

اللہ (تعالےٰ) نے اُن میں حرص رکھدی ہے — تاکہ حمام گرم اور پُر رونق ہو

ترکِ ایں توں گیر و در گرمابہ داں — ترکِ توں را عینِ آں گرمابہ داں

اس بھٹی کو چھوڑ اور حمام میں جا — بھٹی کو چھوڑنا، بعینہٖ حمام سمجھ

ہرؔ کہ در توں ست او چوں خادم ست — مر اورا کہ صابر ست و حازم ست

جو بھٹی میں ہے وہ خادم جیسا ہے — اُس شخص کے لئے جو صابر اور محتاط ہے

ہر کہ در حمام شد سیمائے او — ہست پیدا بر رُخِ زیبائے او

جو شخص حمام میں چلا گیا، اُس کی علامت — اُس کے حسین چہرے پر ظاہر ہے

تونیاں را نیز سیما آشکار — از لباس و از دُخان و از غبار

بھٹی والوں کی علامت بھی ظاہر ہے — کپڑوں اور دھوئیں اور غبار سے

ورنہ بینی رُوش بُویش را بگیر — بُو عصا آمد برائے ہر ضریر

اگر تو اُس کا چہرہ نہیں دیکھتا ہے اُسکی بُو لے — بُو، ہر اندھے کی لاٹھی ہے

گرؔ نداری بُو در آرش در سخن — از حدیثِ نو بداں رازِ کہن

اگر تجھے سونگھنا نہیں آتا، اُس سے بات کر — نئی بات سے پُرانا راز سمجھ لے

پس بگوید تونی صاحب ذہب — بست سلہ چرک بُردم تا بشب

سونے کا مالک، بھٹی والا کہتا ہے — میں رات تک گوبر کے بیس ٹوکرے اٹھا لے گیا ہوں

حرصِ تو چوں آتش ست اندر جہاں — باز کرده ہر زبانہ صد دہاں

دنیا میں تیری حرص آگ کی طرح ہے — ہر شعلہ نے سَو مُنہ پھیلا رکھے ہیں

پیشِ عقل ایں زر چو سرگیں ناخوش ست — گرچہ چوں سرگیں فروغِ آتش ست

عقل کے نزدیک یہ سونا گوبر کی طرح بُرا ہے — اگرچہ وہ گوبر کی طرح آگ کی چمک والا ہے

---

ف۱ لیک۔ متقی اِس دنیا کے حمام سے پاک و صاف بن سکتا ہے۔ گرمابہ۔ حمام۔ اندر ایشاں۔ دنیاداروں میں دولت کی حرص نہ ہوتی تو یہ بھٹی گرم نہ ہوتی۔ ترک۔ ایک مسلمان کا کام یہ ہے کہ وہ بھٹی کا رُخ نہ کرے حمام میں داخل ہو۔

ف۲ ہر کہ۔ دنیاداروں نے اہلِ تقویٰ کو دنیا کے کاموں سے فارغ کر دیا ہے ورنہ اُن کو خود مصروف ہونا پڑتا۔ تو گویا دنیا دار متقیوں کے خدمت گذار اور خادم ہیں۔ در حمام شد۔ تقوے کے آثار چہرے پر نمایاں ہوتے ہیں۔ تونیاں۔ دنیا داروں کے احوال اُن کی علامتوں سے پہچان لئے جاتے ہیں۔ ورنہ۔ اگر تم میں یہ استعداد نہیں ہے کہ دنیاداروں کے چہرے سے اُن کے احوال پڑھ لو۔ تو بویش یعنی اُنکی عادتوں سے اُن کے احوال سمجھ لو۔ بُو۔ اندھا چونکہ نہیں دیکھ سکتا ہے وہ خوشبو سے چیز کی حقیقت سمجھ لیتا ہے۔

ف۳ گر نداری بو۔ اگر تم اُن کی عادتوں سے اُنکے احوال سمجھنے کی استعداد نہیں رکھتے ہو تو اُنکی گفتگو سے اُنکے احوال سمجھ لو۔ پس بگوید۔ مالدار، دنیادار کہے گا کہ آج میں نے بیس ٹوکرے گوبر کمایا۔ حرص تو۔ حرص سے بھی ایسے ہی شعلے پیدا ہوتے ہیں جیسا کہ گوبر کے اُپلوں سے۔ پیش عقل۔ عقلمند گوبر اور سونے کو برابر سمجھتا ہے کیونکہ وہ سونا آتشِ حرص کو اسیطرح فروغ دیتا ہے جس طرح گوبر آگ کو فروغ دیتا

آفتابے کہ دم از آتش زند
سورج جو آگ کا دم بھرتا ہے
چرکِ تر را لائقِ آتش کند
تر گوبر کو آگ کے قابل بناتا ہے

آفتاب[1] آں سنگ را ہم کرد زر
سورج نے پتھر کو بھی سونا بنایا ہے
تا بتونِ حرص اُفتد صد شرر
تاکہ لالچ کی بھٹی میں سو چنگاریاں پیدا ہوں

آنکہ گوید مال گرد آوردہ ام
جو یہ کہتا ہے کہ میں نے مال جمع کیا ہے
چیست یعنی چرک چندیں کردہ ام
کیا ہے؟ یعنی اتنا گوبر حاصل کیا ہے

ایں سخن گرچہ رُسوائی فزاست
یہ بات اگرچہ رُسوائی میں اضافہ کرنے والی ہے
درمیانِ تونیاں زیں فخر ہاست
بھٹی والوں میں اس پر بڑا فخر کیا جاتا ہے

کہ تو شش سلّہ کشیدی تا بشب
کہ تو نے رات تک چھ ٹوکرے حاصل کئے
مَن کشیدم بست سلّہ بے کرب
میں نے آسانی سے بیس ٹوکرے کمائے

آنکہ[2] در توں زاد و پاکی را ندید
جو بھٹی میں پیدا ہوا اور اُس نے پاکی نہیں دیکھی
بُوئے مُشک آرد برو رنجے پدید
مُشک کی خوشبو اُس میں مرض پیدا کر دے گی

گر بتوں انباز خواہی بود تو
اگر تو بھٹی کا شریک بنے گا
زیں زیاں ہرگز نہ بینی سُود تو
اس نقصان کی بجائے تو کبھی نفع نہ حاصل کریگا

## قصۂ[3] آں دبّاغ کہ در بازارِ عطّاراں از بُوئے عطر بیہوش شد

اُس کھال رنگنے والے کا قصہ جو عطر فروشوں کے بازار میں عطر کی خوشبو سے بیہوش ہو گیا

آں یکے دبّاغ در بازار شُد
ایک چمڑا رنگنے والا بازار گیا
تا خرد آنچہ ورا در کار بُد
تاکہ جو اُسے درکار تھا وہ خریدے

چونکہ در بازارِ عطّاراں رسید
جیسے ہی وہ عطر فروشوں کے بازار میں پہنچا
ناگہاں اُفتاد بیہوش و خمید
اچانک بے ہوش ہو کر گر گیا اور جھک گیا

بُوئے عطرش زد ز عطّارانِ راد
سخی عطاروں کی طرف سے اُسکو عطر کی خوشبو لگی
تا بگردیدش سر و برجا فتاد
یہاں تک کہ اُس کا سر چکرایا اور وہیں گر گیا

ہمچو مُردار اُوفتاد و بے خبر
مُردے کی طرح گر گیا اور بیہوش
نیم روز اندر میانِ رہگذر
دوپہر میں سڑک کے درمیان

[1] آفتاب۔ سورج کی گرمی ہی تر گوبر کو خشک کر کے آگ سے جلنے والا بناتی ہے۔ سورج ہی پتھر کو گرما کر اس کی رگوں میں سونا پیدا کرتا ہے تاکہ وہ سونا حرص کی بھٹی میں پہنچ کر حرص کی چنگاریوں کو فروغ دے۔ آنکہ۔ جو دنیا دار یہ کہ رہا ہے کہ اس نے مال جمع کیا ہے تو اُس نے دراصل آتشِ حرص کے لئے گوبر جمع کیا ہے۔ ایں سخن۔ گوبر جمع کرنا اگرچہ کوئی فخر کی بات نہیں ہے لیکن بھٹی والوں میں یہ فخر ہے۔ وہ فخر یہ ایک دوسرے کے مقابلہ میں کہتے ہیں کہ تو نے چھ ٹوکرے گوبر جمع کیا ہے تو میں نے بیس ٹوکرے جمع کئے ہیں، یہی دنیا داروں کی حالت ہے۔

[2] آنکہ۔ جس شخص کا نشوونما بھٹی کے ماحول میں ہوا ہے اس کیلئے گوبر کی بدبو خوش کُن ہوگی اگر تم اُس کو مُشک سونگھاؤ گے تو اُس سے اُسے تکلیف پہنچے گی۔ گر بتوں۔ اگر تم بھی اُس کے اِس بھٹی کے کاروبار میں شریک ہو جاؤ گے تو سوائے نقصان کے کچھ فائدہ حاصل نہ کر سکو گے، دنیا داروں کی صحبت میں تمہاری بھی وہی حالت ہو جائے گی جو اُن دنیا داروں کی ہے۔

[3] قصہ۔ اِس قصہ سے یہ بتانا مقصود ہے کہ جیسی صحبت ہوتی ہے اُسی طرح کی عادتیں پڑ جاتی ہیں۔ دبّاغ۔ کچا چمڑا رنگنے والے۔ عطّار۔ عطر فروش۔ راد۔ حکیم، سخی، عقلمند۔ نیم روز۔ دوپہر۔

جمع آمد خلق بر وے آں زماں
اسوقت لوگ اُس کے پاس جمع ہو گئے

جُملگاں لاحول خواں درماںؔ کُناں
سب لاحول پڑھتے ہوئے، علاج کرتے ہوئے

آں یکے کف بر دلِ اُو می براند
ایک اُس کے دل پر ہاتھ پھیرتا تھا

وز گلاب آں دیگرے بر وے فشاند
دوسرا اُس پر گلاب چھڑکتا تھا

اُو نمی دانست کاندر مُرتعہ
وہ یہ نہ جانتا تھا کہ چراگاہ میں

از گلاب آمد وُرا آں واقعہ
یہ حادثہ اُس کو گلاب سے پیش آیا ہے

آں یکے دستش ہمی مالید و سَر
ایک اُس کا ہاتھ اور سر ملتا تھا

واں دگر کہگل ہمی آورد تر
دوسرا مٹی تر کر کے لاتا تھا

آں بخور و عود و شکر زد بہم
ایک دھونی اور اگر اور شکر ملاتا تھا

واں دِگر از پوششش می کرد کم
دوسرا اُس کے کپڑے کم کرتا تھا

واں شدہ خم تا نفس چوں می کشد
دوسرا جھکا ہوا تھا کہ وہ سانس کیسے لے رہا ہے

واں دِگر بُو از دہانش می شمد
دوسرا اُس کے مُنہ کی خوشبو سونگھتا تھا

واںؔ دگر نبضش گرفتہ از خرد
دوسرا عقلمندی سے اُس کی نبض پکڑے ہوئے

منتظر تا نبضِ اُو چوں می جہد
منتظر تھا کہ اُس کی نبض کیسی چل رہی ہے

تا کہ مے خوردست یا بنگ و حشیش
تاکہ (معلوم کرے)، اُس نے شراب پی ہے یا بھنگ و حشیش

خلق درماندند اندر بیہشیش
لوگ اُس کی بیہوشی (کے سبب) میں عاجز آگئے

پس خبر بُردند خویشاں را شتاب
تو اُنھوں نے فوراً رشتہ داروں کو خبر دی

کہ فلاں اُفتادہ است آنجا خراب
کہ فلانہ اُس جگہ بے ہوش پڑا ہے

کس نمی داند کہ چوں مصروع گشت
کوئی نہیں سمجھ رہا ہے، کہ کیوں بیہوش ہوا ہے

یا چہ شُد کُورا فتاد از بام طشت
یا کیا ہوا ہے، کہ اُس کا راز فاش ہوگیا ہے

یک برادر داشت آں دباغ زفت
اُس چمڑا رنگنے والے کا ایک موٹا بھائی تھا

گُربُز و دانا بیامد زود تفت
چالاک اور سمجھدار، وہ جلد سرگرمی سے آیا

اندکے سرگینِ سگ در آستیں
تھوڑا سا کُتے کا پاخانہ آستین میں

خلق را بشگافت و آمد با حنیں
لوگوں کو چیرا، روتا ہوا آیا

گفت من رنجش ہمیدانم ز چیست
بولا میں اُس کا مرض جانتا ہوں کس وجہ سے ہے؟

چوں سبب دانی دوا کردن جلی ست
جب تو سبب جان لے دوا کرنا آسان ہے

ل۱ درماں۔ علاج۔ مرتعہ۔ چراگاہ، یہاں عطاروں کا بازار مُراد ہے۔ واقعہ۔ یعنی بے ہوشی۔ کہگل۔ کاہ اور گل سے مرکب ہے وہ مٹی جس میں بھوسہ یا کوئی گھاس ملاکر اُس سے دیواروں کو لیپا جاتا ہے۔ تر۔ تر مٹی... سونگھانے سے بیہوش کو افاقہ ہوجاتا ہے۔ بخور۔ دھونی۔ پوشش۔ کپڑے کم کردینے سے فرحت کے سبب بیہوش ہوش میں آجاتا ہے۔ دہانش۔ تاکہ مُنہ کو سونگھ کر سمجھ لے کہ بیہوشی کسی نشہ آور چیز کی وجہ سے تو نہیں ہے۔

ل۲ واں دگر۔ نبض کے ذریعہ سے بیہوشی کے سبب کا علم ہوسکتا ہے۔ بنگ۔ بھنگ۔ حشیش۔ گھاس، بھنگ۔ خویشاں۔ یعنی دباغ کے رشتہ دار۔ مصروع۔ مرگی کا بیہوش، بے ہوش۔

ل۳ سرگین سگ۔ کُتے کا پاخانہ۔ حنین۔ رونے کی آواز۔ جلی۔ واضح، یعنی مرض کا سبب معلوم ہوجانے پر دوا آسان ہوجاتی ہے اور اگر مرض کی تشخیص نہ ہو تو علاج بہت مشکل ہوتا ہے۔



۱۹۳

چوں سبب معلوم نبود مشکل ست
جب سبب معلوم نہ ہو، مشکل ہے

داروی رنج و در و صد محمل ست
مرض کی دوا اور اس میں سو احتمال ہیں

چوں بدانستی سبب را سہل شد
جب تو نے سبب جان لیا، آسان ہو گیا

دانشِ اسباب دفعِ جہل شد
اسباب کا جاننا، ناواقفیت کا دفعیہ ہو گیا

گفت[1] با خود ہستش اندر مغز و رگ
اس نے دل میں کہا اس کے دماغ اور رگ میں ہے

توئے بر تو بوی آں سرگینِ سگ
کتے کے پاخانے کی بو تہ بہ تہ

تا میاں اندر حدث او تا بشب
یہاں تک کہ وہ بدبو میں رات تک

غرقِ دباغی ست او روزی طلب
چمڑے رنگنے میں ڈوبا ہوا ہے، روزی کمانے والا

با حدث کردست عادت سال و ماہ
اس نے سالوں اور مہینوں بدبو کی عادت ڈالی ہے

بوئے عطرش لاجرم سازد تباہ
اس کو عطر کی خوشبو لامحالہ تباہ کر دے گی

پس چنیں گفت ست جالینوس مہ
تو اسی لئے جالینوس اعظم نے کہا ہے

آنچہ عادت داشت بیمار آنش دہ
جس چیز کی بیمار کو عادت تھی وہ دے

کز[2] خلافِ عادت ست آں رنج او
کیونکہ اس کا مرض عادت کے خلاف ہونے سے ہوا ہے

پس دوائے رنجش از معتاد جو
تو اس کے مرض کی دوا اس کی عادی چیزوں سے کر

چوں جعل گشت ست از سرگیں کشی
وہ گوبر جمع کرنے سے گبرونڈے کی طرح ہو گیا ہے

از گلاب آید جعل را بیہشی
تو گبرونڈے کو گلاب سے بے ہوشی ہو گی

ہم ازاں سرگینِ سگ داروی او
کتے کے پاخانے سے ہی اس کی دوا ہے

کہ بداں او را ہمی معتاد و خوست
کہ اسی کی اس کو عادت اور خو ہے

الخبیثات[3] الخبیثین را بخواں
الخبیثات، اور الخبیثین کو پڑھ

رو و پشتِ ایں سخن را باز داں
اس بات کے ظاہر اور باطن کو خوب سمجھ لے

ناصحاں او را بعنبر یا گلاب
نصیحت کرنے والے عنبر یا گلاب سے اس کا

می دوا سازند بہرِ فتح باب
علاج کرتے ہیں (ہدایت کے) دروازے کی کشادگی کے لئے

---

[1] گفت۔ اس دباغ کے بھائی نے سوچا کہ دراصل اس کا دماغ بدبو کا عادی ہے چونکہ یہ رات دن سڑے ہوئے چمڑے رنگتا ہے۔ با حدث جبکہ اس کو بدبو کی عادت ہے تو خوشبو اس کو لامحالہ تباہ کرے گی جالینوس۔ یونان کا مشہور طبیب ہے اس نے کہا ہے کہ مریض کے مزاج کے موافق دوا تجویز کرو

[2] کز۔ عموماً خلاف عادت حادثے سے مرض پیدا ہوتا ہے تو مزاج کے مطابق دوا دیدینے سے زائل ہو جائیگا۔ معتاد۔ جس چیز کی عادت ہو۔ جعل۔ گبرونڈا گبرونڈے کو اگر گلاب سنگھاؤ گے وہ بیہوش ہو جائے گا.... داروی اوست۔ گبرونڈے کا علاج گوبر سے ہی کیا جا سکتا ہے۔

[3] الخبیثات۔ قرآن میں ہے۔ الخبیثات للخبیثین والخبیثون للخبیثات والطیبات للطیبین والطیبون للطیبات عام طور پر مفسرین نے فرمایا ہے کہ خبیث عورتیں خبیث مردوں کے لئے ہیں اور خبیث مرد خبیث عورتوں کے لئے، پاکیزہ عورتیں پاکیزہ مردوں کے لئے ہیں اور پاکیزہ مرد پاکیزہ عورتوں کے لئے۔ مولانا نے الخبیثات سے بری عادتیں اور الطیبات سے پاکیزہ اخلاق مراد لئے ہیں۔ ناصحاں۔ بدطینت لوگوں کی نصیحت میں ناصح بھلی باتیں سناتے ہیں جو ان کی عادت کے مطابق نہیں ہیں لہٰذا ان کی نصیحت کارگر نہیں ہوتی ہے۔

مُرِ خبیثاں را نسازد طیبات ‏ ‏ ‏ در خور و لائق نباشد اے ثقات
بھلی باتیں خبیثوں کے موافق نہیں پڑتی ہیں ‏ ‏ ‏ اے معتمدو! یہ باتیں اُنکے مناسب اور لائق نہیں ہوتی ہیں

چوں زعطرِ وحی کژ گشتند و گم ‏ ‏ ‏ بُد فغانِ شاں کہ تطیّرنا بکم
وہ جب وحی کے عطر سے ٹیڑھے اور مبہوت ہوگئے ‏ ‏ ‏ اُن کا نعرہ تھا "ہم تم سے بدفالی پکڑتے ہیں"

رنج و بیماریست مارا ایں مقال ‏ ‏ ‏ نیست نیکو وعظِ تاں مار الفال
ہمارے لئے یہ گفتگو مرض اور بیماری ہے ‏ ‏ ‏ تمہارا وعظ ہمارے لئے اچھی فال نہیں ہے

گر بیاغازید نُصحے آشکار ‏ ‏ ‏ ما کنیم آں دم شمارا سنگسار
اگر تم نے کھلی اُلاعلان نصیحت شروع کی ‏ ‏ ‏ تب ہم تمہیں سنگسار کردیں گے

ما بہ لہو و لعب فربہ گشتہ ایم ‏ ‏ ‏ در نصیحت خویش را نسرشتہ ایم
ہم کھیل کود سے موٹے ہوئے ہیں ‏ ‏ ‏ ہم نے اپنے آپ کو نصیحت سے وابستہ نہیں کیا ہے

ہست قوتِ ما دروغ و لاف و لاغ ‏ ‏ ‏ شورشِ معدہ ست مارا زیں بلاغ
ہمارا غذا جھوٹ اور شیخی اور مذاق ہے ‏ ‏ ‏ ہمیں اس تبلیغ سے متلی ہوتی ہے

رنج را صد تو و افزوں می کنند ‏ ‏ ‏ عقل را دارو بافیوں می کنند
مرض سو گنا اور زیادہ کرتے ہیں ‏ ‏ ‏ عقل کا علاج افیون سے کرتے ہیں

گندِ کفر و شرکِ ایشاں بیحد ست ‏ ‏ ‏ ہیں کہ دبّاغ اُفتادہ بیخود ست
اُن کے شرک اور کفر کی گندگی بیحد ہے ‏ ‏ ‏ خبردار! وہ چمڑا رنگنے والا بے ہوش ہے

## معالجہ کردن برادرِ دبّاغ، دبّاغ را بخفیہ ببوئے سرگیں

(کُتے کے پاخانہ کی بُو سے پوشیدہ طور پر چمڑا رنگنے والے کے بھائی کا چمڑا رنگنے والے کا علاج کرنا)

خلق را می راند از وے آنجواں ‏ ‏ ‏ تا علاجش را نبینند آں کساں
اُس نوجوان نے لوگوں کو اس سے بھگا دیا ‏ ‏ ‏ تاکہ وہ لوگ اُس کا علاج نہ دیکھ سکیں

سر بگوشش بُرد ہمچوں راز گو ‏ ‏ ‏ پس نہاد آں چیز بر بینیِ او
اُسنے راز کہنے والے کی طرح سر اُسکے کان کے قریب کیا ‏ ‏ ‏ پھر اُس نے وہی چیز اُس کی ناک پر رکھ دی

کو بکف سرگینِ سگ سائیدہ بود ‏ ‏ ‏ داروی مغزِ پلید آں دیدہ بود
اسلئے کہ اُس نے ہتھیلی پر کُتے کا پاخانہ ملا تھا ‏ ‏ ‏ ناپاک دماغ کا علاج اُس کو سمجھا تھا

چونکہ بُوی آں حدث را وا کشید ‏ ‏ ‏ مغزِ گندش بُویِ ناخوش را سزید
جب اُس نے اِس ناپاکی کی بُو سونگھی ‏ ‏ ‏ اُس کا گندا دماغ بدبو کے لائق تھا

---

لہ مُرِ خبیثاں۔ جملہ نصیحتیں خبیثوں کے مزاج کے مطابق نہیں ہیں۔ چوں۔ جبکہ وحی کا عطر اُنکے دماغ کے موافق نہیں ہے تو وہ اُس سے گبھراتے ہیں اور اُنکو وعظ و نصیحت گراں گذرتی ہے۔ گر بیاغازید۔ انبیاء کو دھمکیاں دینی شروع کردیتے ہیں۔

لہ ما۔ کفار نے انبیاء سے کہا کہ ہماری پرورش کھیل کود میں ہوئی ہے ہمارا مزاج نصیحت سے میل نہیں کھاتا ہے۔ لاغ۔ ہنسی مذاق۔ شورش۔ یعنی اس نصیحت سے ہمارا جی متلاتا ہے۔ رنج۔ ان کفار پر افسوس ہے یہ اپنے مرض میں اور اضافہ کرتے ہیں عقل کا علاج افیون سے کرتے ہیں جو خود عقل کو خراب کرتی ہے۔ ہیں۔ مولانا فرماتے ہیں ان کفار کی حالت کو چھوڑو دبّاغ بیہوش پڑا ہے اُسکے قصہ کی تکمیل کرو۔

لہ خلق را۔ دبّاغ کے بھائی نے لوگوں کو وہاں سے ہٹا دیا تاکہ کوئی اُسکے معالجے سے واقف نہ ہوسکے۔ سر بگوشش۔ اُسنے اپنا سر کان کی طرف کیا تاکہ لوگ سمجھیں کہ کان میں کوئی دعا پڑھ رہا ہے اور چپکے سے اُس کی ناک پر کتے کا پاخانہ مل دیا۔

ساعتےؔ[1] شُد مُردہ جُنبیدن گرفت — خَلق گفتند ایں فسونے بُد شگفت
تھوڑی دیر گذری کہ مُردے نے حرکت کرنی شروع کر دی — لوگوں نے کہا یہ منتر بھی عجیب تھا

کایں بخواند افسوں بگوشِ او دمید — مُردہ بود افسوں بفریادش رسید
کہ اُس نے منتر پڑھا اور اُس کے کان میں پُھونکا — وہ مُردہ تھا، منتر اُس کی مدد کو آگیا

جُنبشِ اہلِ فساد آں سُو بُوَد — کہ زنا و غمزہ و اَبرو بُوَد
مُفسدوں کی حرکت اُس جانب کو ہوتی ہے — جہاں زنا اور ناز و ادا اور ابرو (کا اشارہ) ہو

ہر کرا مُشکِ نصیحت سُود نیست — لاجرم با بُوئے بَد خُو کرد نیست
جس کو نصیحت کے مُشک سے فائدہ نہیں ہے — لامحالہ بدبو کی عادت ہے

مُشرکاںؔ[2] را زاں نجس خواندست حق — کاندروں پُشک زادند از سَبَق
اللہ (تعالیٰ) نے مشرکوں کو اسی لئے نجس کہا ہے — کیونکہ وہ ازل سے مینگنیوں میں پیدا ہوگئے ہیں

کِرم کو زادست از سرگیں اَبد — می نگرداند بعنبر خُوئے خود
وہ کیڑا جو گوبر سے پیدا ہوا ہے، کبھی — اپنی عادت عنبر کی نہیں ڈال سکتا

چوں نزد بر وَے نثارِ رَشِّ نور — اُو ہمہ جسم ست نے دل چوں قشور
کیونکہ اس پر نور کے چھڑکاؤ کا چھینٹا نہیں لگا ہے — وہ چھلکوں کی طرح مجسّم جسم ہے نہ کہ دل

ور ز رَشِّ نورِ حق قِسمیش داد — ہمچو رسمِؔ[3] مصر سرگیں مُرغ زاد
اگر اللہ (تعالیٰ) نے اُسکو نور کے چھڑکاؤ میں حصہ دیا — تو مصریوں کے رواج کے مطابق گوبر نے مرغ پیدا کیا

لیک نے مُرغِ خسیس خانگی — بلکہ مُرغِ دانش و فرزانگی
لیکن گھریلو کمینہ مُرغ نہیں — بلکہ عقل و دانش کا مُرغ

تو بداں مانی کزاں نُوری تہی — زانکہ بینی بر پلیدی می نہی
تو بھی اُس دَبّاغ کی طرح ہو کہ اُس نور سے خالی ہے — کیونکہ تو نجاست پر ناک رکھتا ہے

از فراقت زرد شد رُخسار و رُو — برگِ زردی میوہ ناپختہ تُو
فراق میں تیرا رخسار اور چہرہ زرد ہوگیا ہے — تو پیلا پتہ ہے، تو کچا پھل ہے

---

انڈے کو گوبر میں دبا کر اُس سے بچّہ نکال لیتے تھے یہ اُن کا ایک تعجب انگیز طریقہ تھا تو گندے ماحول میں کسی بھلے کا پیدا ہونا بھی ایسا ہی تعجب خیز ہے۔ لیک۔ گندے ماحول میں پیدا شدہ نیک انسان بڑا راسخ اُلعمل ہوتا ہے۔ تو بداں۔ معشوق نے عاشق سے کہا تو بھی اُس دَبّاغ کی طرح ہے اسی لئے گندے اخلاق کا عادی ہے۔ از فراقت۔ فراق کی گرمی سے تو زرد پتّہ بن گیا لیکن پختہ پھل نہ بنا۔

[1] ساعتے۔ جب اُس دَبّاغ نے بدبو سونگھی تو اُسکو ہوش آنا شروع ہوگیا لوگ حیران ہوگئے کہ عجب منتر تھا کہ کان میں پھونکتے ہی اُس کو ہوش آنے لگا۔ جنبش۔ بدکاروں کو بزرگوں کے قصّے سناؤ تو اُن کو مزا نہیں آتا ہے ہاں زنا اور عشق و محبت کی داستان سے خوش ہوتے ہیں۔ ہر کرا۔ بھلی باتیں جس کے مزاج کے موافق نہ ہوں تو یقیناً اُس نے بُری باتوں کی عادت ڈال رکھی ہے۔

[2] مشرکاں۔ قرآن پاک میں ہے۔ اِنَّمَا الْمُشْرِکُوْنَ نَجَسٌ مشرک نجس ہیں چونکہ اُن لوگوں کی نشوونما گندے ماحول میں ہوئی ہے اسی لئے قرآن نے اُن کو نجس کہا ہے۔ کِرم۔ جو کیڑا گوبر میں پیدا ہوا ہے عنبر سونگھانے سے اُس کا مزاج نہ بدلے گا۔ چوں۔ حدیث شریف ہے اِنَّ اللّٰہَ خَلَقَ الْخَلْقَ فِیْ ظُلْمَۃٍ ثُمَّ رَشَّ عَلَیْھِمْ مِنْ نُوْرِہٖ فَمَنْ اَصَابَ مِنْ ذٰلِکَ النُّوْرِ فَقَدِ اھْتَدٰی وَمَنْ اَخْطَأَ فَقَدْ غَوٰی۔ بے شک اللہ تعالیٰ نے مخلوق کو اندھیرے میں پیدا فرمایا ہے پھر اُن پر اپنا نور چھڑکا تو جس پر وہ نور پڑا اُس نے ہدایت پائی اور جس پر نہ پڑا وہ گمراہ ہوگیا۔

[3] رسمِ مصر۔ مصری لوگ

دیگ ز آتش شُد سیاہ و دُود فام | گوشت از سختی چنیں ماندست خام
دیگ آگ سے کالی اور دھویں کی طرح ہو گئی | گوشت سختی کی وجہ سے اسی طرح کچا ہے

ہشت سالت جوش دادم در فراق | کم نشد یک ذرہ خامیت از نفاق
میں نے آٹھ سال فراق میں تجھے جوش دیا | نفاق کی وجہ سے تیری خامی ایک ذرہ کم نہ ہوئی

خامی و ہرگز نخواہی پخت تو | گر ہزاراں بار جوشی اے عتو
تو کچا ہے اور ہرگز نہ پکے گا | اے سرکش! خواہ ہزاروں بار جوش کھائے

غورہ تو سنگ بستہ از سقام | غورہا اکنوں مویز اند و تو خام
بیماری سے تیرا انگوروں کا گچھا پتھر ا گیا ہے | خوشے منقیٰ بن گئے اور تو کچا ہے

## عذر خواستن عاشق گناہ خود را بتلبیس و روپوش و فہم کردن معشوق آں را نیز

مکاری اور تلبیس سے عاشق کا خطا کی عذر خواہی کرنا اور معشوقہ کا اس کو بھی سمجھ جانا

گفت عاشق امتحاں کردم مگیر | تا بہ بینم تو حریفی یا ستیر
عاشق نے کہا معاف کر، میں آزما رہا تھا | تاکہ سمجھ لوں کہ تو یارِ مجلس ہے یا پردہ نشین

من ہمی دانستمت بے امتحاں | لیک با شد کے خبر ہمچو عیاں
میں تجھے بغیر امتحان کے بھی جانتا تھا | لیکن خبر، مشاہدہ کی طرح کب ہوتی ہے!

آفتابی نام تو مشہور و فاش | چہ زیانست ار بکردم ابتلاش
تو سورج ہے، تیرا نام مشہور اور ظاہر ہے | کیا نقصان ہوا اگر میں نے اس کو آزما لیا؟

تو منی من خویشتن را امتحاں | می کنم ہر روز در سود و زیاں
تو میں ہوں، میں اپنا امتحان | نفع اور نقصان میں روز کرتا ہوں

انبیا را امتحاں کردہ عدات | تا شدہ ظاہر از ایشاں معجزات
دشمنوں نے انبیاء کا امتحان لیا ہے | حتیٰ کہ ان سے معجزے ظاہر ہوئے

امتحانِ چشمِ خود کردم بہ نور | ایکہ چشمِ بد ز چشمانِ تو دور
میں نے روشنی کے ذریعہ اپنی آنکھ کا امتحان کیا | اے وہ (محبوب)! کہ تیری آنکھوں سے چشم بد دور رہے

بگڑنے کی کوئی بات نہیں ہے۔ امتحان۔ میں نے دراصل اپنی آنکھ کو آزمایا۔ اِس میں تیری ناراضی بے موقع ہے۔

---

لہ دیگ۔ تیری مثال تو یہ ہے کہ دھویں سے دیگ تو کالی پڑ گئی لیکن گوشت کچا رہا۔ ہشت۔ میں نے تجھے آٹھ سال تک فراق سے جوش دیا لیکن تیری خامی میں کوئی کمی نہ پیدا ہوئی۔ خامی۔ اگر ہزار مرتبہ بھی تجھے جوش دیا جائے گا تب بھی تیری خامی دور نہ ہوگی۔ غورہ۔ انگور کا جو خوشہ پتھرا جائے پھر گرمی سے بھی نہیں پکتا ہے۔ تو یز۔ انگور پختہ ہو جانے کے بعد منقیٰ بنتا ہے۔

لہ عذر۔ اب عاشق نے مکاری سے عذر خواہی کی اور اپنے فعل کی غلط توجیہہ شروع کر دی۔ گفت عاشق نے کہا میں نے بوسہ لینے کا ارادہ اس لئے کیا تھا کہ تجھے آزماؤں کہ تو برائی پر راضی ہوتی ہے یا پاک دامن ہے۔ حریف۔ یار۔ ستیر، مستور، پردہ نشین۔

سہ من۔ اگرچہ میں تجھے نیک ہی سمجھتا تھا لیکن مزید طمینان کے لئے ایسا کر رہا تھا۔ آفتابی۔ تیری نیکی روز روشن کی طرح ظاہر ہے۔ آزمانے سے اس میں کوئی فرق نہیں پڑ سکتا۔ انبیاء۔ دشمنوں نے انبیاء کو آزمایا اور ان سے معجزے طلب کئے تو ان کی نبوت اور پختہ ہو گئی۔ تو منی۔ تجھ اور مجھ میں اتحاد ہے، تیرا امتحان دراصل میرا امتحان ہے اس میں تیرے

ایں[1] جہاں ہمچو خرابہ است و تو گنج — گر تفحص کردم از گنجت مرنج

یہ دنیا کھنڈر کی طرح ہے اور تو خزانہ ہے — اگر میں نے تیرے خزانہ کی تلاش کرلی تو رنجیدہ نہ ہو

زاں چناں بے خردگی کردم گزاف — تا زنم با دشمناں ہر بار لاف

میں نے اس لئے ایسی لغو بے عقلی کی — تاکہ دشمنوں کے مقابلہ میں بڑھ کر بات کہہ سکوں

تا زبانم چوں ترا نامے نہد — چشم ازیں دیدہ گواہی ہا دہد

تاکہ میری زبان جب تیرا نام لے — آنکھ، اس چشم دید کی گواہیاں دے

گر[2] شدم در راہِ حرمت راہزن — آمدم اے مہ بشمشیر و کفن

اگر میں تیری حرمت کا ڈاکو بنا ہوں — اے چاند! میں تلوار اور کفن لے کر آگیا ہوں

جز بشمشیر خود اے شاہم مکش — بیش ازیں از دوری اے ماہم مکش

اے میرے شاہ! مجھے اپنی تلوار کے علاوہ کسی چیز سے قتل نہ کر — اے میرے چاند! اس سے زیادہ فراق سے بلکتے مار

جز بدستِ خود مبرم پا و سر — کہ ازیں دستم نہ از دستِ دگر

میرے پاؤں اور سر اپنے ہاتھ ہی سے کاٹنا — کیونکہ میں اس ہاتھ کا ہوں نہ کہ دوسرے کسی ہاتھ کا

از جدائی باز می رانی سخن — ہر چہ خواہی کن و لیکن ایں مکن

تو پھر فراق کی بات کر رہی ہے — تو (اور) جو چاہے کر یہ نہ کر

در سخن آبادم ایندم راہ شد — گفت امکاں نیست چوں بیگاہ شد

بات کرنے کا اب راستہ نکل آیا — (لیکن) بات کا موقع نہیں ہے چونکہ بیوقت ہو گیا ہے

پوستہا[3] گفتیم و مغز آمد دفیں — گر بمانیم ایں بماند ہمچنیں

ہم نے چھلکے بیان کردیئے اور مغز چھپا رہ گیا — اگر ہم اس طرح رہے وہ بھی اسی طرح رہ جائیگا

گر خطائے آمد از ما در وجود — چشم می داریم در عفوائے ودود

اگر ہم سے کوئی غلطی وجود میں آئی ہے — اے محبوب! ہم معافی کی توقع رکھتے ہیں

امتحاں کردم مرا معذور دار — چوں ز فعل خویش گشتم شرمسار

میں نے امتحان لیا، مجھے معذور سمجھ — جبکہ میں اپنے فعل پر شرمندہ ہوں

## رد کردن معشوق عذرِ عاشق را و تلبیس او را

معشوق کا عاشق کے عذر اور مکر کو رد کر دینا

در جوابش بر گشاد آں ماہ لب — کز سوئے ما روز و سوئے تست شب

اس کے جواب میں اس چاند نے لب کشائی کی — کہ ہماری جانب دن اور تیری جانب رات ہے



[1] ایں جہاں۔ اس عالم خراب میں تو خزانہ ہے اگر خزانہ کی جستجو کی جائے تو اس میں کوئی عیب نہیں ہے زاں۔ یہ میری بیہودگی اس لئے تھی کہ امتحان کے بعد دشمنوں کے سامنے تیری نیکی کا اظہار کرسکوں تا زبانم۔ یعنی جب میں زبان سے تیری تعریف کروں تو آنکھ چشم دید گواہی دے۔

[2] گر شدم۔ اگر میں نے آپ کی آبرو ریزی کی ہے تو تلوار حاضر ہے اور کفن پہنے ہوئے ہوں مجھے قتل کر دیجئے۔ جز۔ تلوار سے قتل کر دیجئے جدائی کے ذریعہ قتل نہ کیجئے۔ بدست خود۔ اور اپنے ہاتھ سے قتل کرنا دوسرے سے قتل نہ کرانا کیونکہ میں تمہارے ہاتھ کا مملوک ہوں دوسرے کے ہاتھ کا مملوک نہیں ہوں۔ از جدائی۔ خدا کے لئے جدائی کی بات نہ کر اور جو چاہے کر۔ در سخن۔ یعنی میں اپنے اور معذرت بھی بیان کر سکتا ہوں لیکن وقت تنگ ہے۔

[3] پوستہا۔ عاشق کہتا ہے کہ معذرت میں کچھ ظاہری باتیں میں نے کہہ دی ہیں، لیکن ابھی حقیقت کا پورا اظہار نہیں کر سکا ہوں۔ گر خطائے۔ اگر یہ میری غلطی بھی ہے تو اب اُس کو معاف کردے۔ چوں۔ اب میں اپنے فعل پر ندامت کا اظہار کرتا ہوں مجھے معاف کردے۔ کز سوئے۔ یعنی بھائی میرے ساتھ

حیلہ ہائے[1] تیرہ اندر داوری | پیشِ بینایاں چرا می آوری
غلط حیلے انصاف کے موقع پر | عقلمندوں کے سامنے تو کیوں پیش کرتا ہے؟

ہر چہ در دل داری از مکر و رموز | پیشِ ما رسوا و پیدا ہمچو روز
تو جو بھی مکر اور اشارے دل میں رکھتا ہے | ہمارے سامنے دن کی طرح کھلے اور ظاہر ہیں

گر بپوشیمش ز بندہ پروری | تو چرا بے رُوئی از حد می بری
اگر ہم انکو بندہ پروری کی وجہ سے چھپاتے ہیں | تو کیوں حد سے زیادہ بے لحاظی کر رہا ہے؟

از پدر آموز کآدمؑ در گناہ | خوش فرود آمد بسُوئے پائگاہ
باپ سے سیکھ لے کیونکہ (حضرت) آدم گناہ کے بارے میں | خوشی سے جوتوں کی جگہ اُتر آئے

چون[2] بدید آں عالم الاسرار را | بر دو پا اِستاد استغفار را
جب اُنھوں نے اُس رازوں کے جاننے والے کو دیکھا | تو معافی کے لئے دونوں پاؤں پر کھڑے ہو گئے

بر سرِ خاکسترِ اندہ نشست | وز بہانہ شاخ تا شاخے نجست
وہ غم کی راکھ پر بیٹھ گئے | اور بہانہ کیلئے ایک شاخ سے دوسری شاخ پر چھلانگ نہ لگائی

رَبَّنا اِنّا ظَلَمنا گفت و بس | چونکہ جانداراں بدید از پیش و پس
بس اُنھوں نے "اے خدا ہم نے ظلم کیا" کہا | جبکہ فرشتوں کو آگے پیچھے دیکھا

دیدہ جانداراں پنہاں ہمچو جاں | دُور باشِ ہر یکے تا آسماں
اُنھوں نے رُوح کیطرح پوشیدہ فرشتوں کو دیکھا | ہر ایک کا دو شاخہ نیزہ آسمان تک تھا

کہ ہلا[3] پیشِ سلیمانؑ مُور باش | تا نہ بشگافد ترا ایں دُور باش
کہ خبردار! سلیمانؑ کے سامنے چیونٹی بن جا | تاکہ تجھے یہ دو شاخہ نیزہ نہ پھاڑ دے

جُز مقامِ راستی یکدم مایست | ہیچ لالا مرد را چوں چشم نیست
سچائی کے مقام کے علاوہ بالکل نہ ٹھہر | انسان کا کوئی خادم آنکھ جیسا نہیں ہے

کور اگر از پند پالودہ شود | ہر دمے او باز آلودہ شود
اندھا، اگر نصیحت سے پاک صاف بنجائے | وہ پھر ہر وقت گندہ ہو جائے گا

آدما تو نیستی کور از نظر | لیک اِذا جاءَ القضا عَمِیَ البصر
اے آدم! تم نظر کے اندھے نہیں ہو | لیکن جب قضا آتی ہے نظر اندھی ہو جاتی ہو

عُمرہا باید بنادر گاہ گاہ | تا کہ بینا از قضا افتد بچاہ
عمریں چاہئیں بہت کم ہوتا ہے (اور) کبھی کبھی | کہ آنکھوں والا قضا سے کنویں میں گرے

[1] حیلہ۔ عقلمندوں کے سامنے عقلی دلائل پیش کرنا بیوقوفی ہے۔ ہر چہ۔ تیرے ہر مکر سے ہم واقف ہیں۔ گر۔ اگر ہم بندہ نوازی کی وجہ سے چشم پوشی کر رہے ہیں تو تجھے بے حیائی سے کام نہ لینا چاہیئے۔ از پدر۔ انسان کو اپنے باپ حضرت آدمؑ سے معافی کا طریقہ سیکھنا چاہیئے۔

[2] چون۔ حضرت آدمؑ سے جیسے ہی غلطی کا ارتکاب ہوا تو حیلہ بہانہ کرنے کی بجائے فوراً معافی کے لئے کھڑے ہو گئے اور غم کے خاکستر پر بیٹھ گئے۔ وز بہانہ۔ بہانہ بازی میں ایک بہانہ سے دوسرے بہانہ کی طرف منتقل نہ ہوئے۔ جانداراں۔ یعنی ملائکہ۔ دور باش۔ دو شاخہ نیزا جو چاؤش ہاتھ میں لے کر بادشاہ کے آگے آگے چلتا تھا۔

[3] کہ ہلا۔ فرشتے کہتے تھے کہ سلیمان یعنی خدا کے سامنے چیونٹی یعنی حقیر بن جاؤ ورنہ یہ نیزہ ہلاک کر دے گا۔ لالا۔ غلام۔ چوں چشم۔ جو نگاہ انجام پر نظر کر کے معافی کے لئے آمادہ کر دے۔ کور۔ یعنی جسے چشم بصیرت حاصل نہیں ہے اگر وہ توبہ بھی کرتا ہے تو اس پر قائم نہیں رہتا ہے۔ آدما۔ حضرت آدمؑ کو چشم بصیرت حاصل تھی لیکن قضاءِ خداوندی کے سامنے مجبور ہو گئے اور گناہ کر بیٹھے۔ عمرہا۔ چشم بصیرت والا گناہ میں بہت کم مبتلا ہوتا ہے۔

کورؔ[۱] را خود ایں قضا ہمراہِ اوست — کہ مر اُو را اُوفتادن طبعِ خُوست
اندھے کی یہ تقضا خود اُس کے ساتھ ہے — کیونکہ گرنا اُس کا مزاج اور عادت ہے

در حدث اُفتد نداند بُوی چیست — از من ست ایں بُوی یا ز آلودگیست
وہ ناپاکی میں گرتا ہے، نہیں سمجھتا کہ بدبو کس چیز کی ہے — یہ بدبو مجھ میں سے ہے یا سَننے کی وجہ سے ہے

ور کسے بر وَے کند مُشکے نثار — ہم ز خود داند نہ از احسانِ یار
اگر کوئی اُس پر مُشک بھڑکے — وہ اپنی جانب سے سمجھے گا نہ کہ دوست کے احسان سے

پسؔ[۲] دو چشمِ روشن اے صاحب نظر — بہتر از صد مادر ست و صد پدر
اے صاحب نظر! دو روشن آنکھیں — سینکڑوں ماؤں اور سینکڑوں باپوں سے بہتر ہیں

خاصہ چشمِ دل کہ آں ہفتاد تُوست — ویں دو چشمِ حس خوشہ چینِ اُوست
خصوصاً دل کی آنکھ جس کی ستر تہیں ہیں — اور حس کی یہ دونوں آنکھیں اُس کی خوشہ چین ہیں

اے دریغا رہزناں بنشستہ اند — صد گرہ زیرِ زبانم بستہ اند
ہائے افسوس! ڈاکو بیٹھے ہوئے ہیں — جنھوں نے میری زبان کے نیچے سینکڑوں گرہیں لگا دی ہیں

پای بستہ چوں رَوَد خوش راہوار — بس گراں بندیست ایں معذور دار
عمدہ گھوڑا پاؤں بندھا ہوا کیسے اچھا چل سکتا ہے؟ — معذور رکھ! یہ بہت بھاری بیڑی ہے

ایں سخن اشکستہ می آید دِلا — کایں سخن دُرّست و غیرت آسیا
اے دل! یہ بات ٹوٹی پھوٹی ہو رہی ہے — کیونکہ یہ بات موتی ہے اور (اللہ کی) غیرت چکی ہے

دُرؔ[۳] اگرچہ خُرد و اشکستہ شود — تو تیای دیدۂ خستہ شود
موتی، خواہ ریزہ ریزہ اور ٹوٹا ہوا ہو — بیمار آنکھ کا توتیا ہوتا ہے

اے دُر از اشکستِ خود بر سر مزن — کز شکستن روشنی خواہی شدن
اے موتی! اپنے ٹوٹنے پر سر نہ پیٹ — اس لئے کہ تو ٹوٹنے سے روشنی بنے گا

ہمچنیں اشکستہ بستہ گفتنی ست — حق کُند آخر دُرستش کو غنی ست
اسی طرح ٹوٹا ہوا، جوڑ کر کہنا ہے — بالآخر اللہ (تعالیٰ) اُس کو درست کر دیگا وہ بے نیاز ہے

---

[۱] کور۔ اگر چشمِ بصیرت نہیں ہے تو پھر اُس کا اندھاپن ہر وقت اُس کو معصیت میں مبتلا کرتا رہتا ہے۔ در حدث۔ پھر اُس کی یہ حالت ہوتی ہے یہ بھی نہیں سمجھتا کہ اِس معصیت کا سبب اندرونی ہے یا بیرونی۔ ور کسے۔ اندھے پر مُشک بکھادر کرو تو بھی یہی سمجھے گا کہ وہ میرے بدن کی خوشبو ہے کسی کا کوئی احسان نہیں ہے۔

[۲] پس۔ خدا کسی کو آنکھیں عطا فرما دے تو وہ اُس کی تربیت کرنے میں سینکڑوں ماں باپ سے بھی بہتر ہیں ہر خطر اور برائی سے اس کو بچا سکتی ہیں۔ خاصہ دل کی آنکھیں جسمانی آنکھوں سے بدرجہا افضل ہیں۔ اے دریغا۔ یہاں پہنچ کر مولانا پر ایک کیفیت طاری ہو گئی ہے اور باوجود اسرار کے بیان کے اُس کو ناکافی سمجھتے ہیں فرماتے ہیں کہ افسوس اُسرار کے بیان کے لئے بہت سے موانع پیش آ گئے ہیں۔ پائے بستہ۔ تیز رَو گھوڑے کے اگر پاؤں باندھ دیئے جائیں تو اُس کی خوش رفتاری ختم ہو جاتی ہے۔ ایں سخن۔ اسرار و حکم بمنزلہ موتی کے ہیں اور اللہ کی غیرت اُن کے لئے بمنزلہ چکی کے ہے، غیرتِ خداوندی اُن کو پیس ڈالتی ہے۔

[۳] دُر۔ موتی اگر ٹوٹ بھی جائے اور پس جائے تو بھی اُس کا سُرمہ آنکھوں کو روشن کر دیتا ہے اسی طرح اسرار و حکم اگر پورے طور پر بیان نہ ہو سکیں تو بھی فائدہ سے خالی نہیں ہیں۔ اے دُر۔ موتیوں کا ٹوٹ جانا زیادہ قابلِ افسوس نہیں ہے کیونکہ بہر حال وہ مُفید رہتے ہیں۔ ہمچنیں۔ مجھے ٹوٹے ہوئے اسرار و حکم کو جوڑ کر کہنا ہی ہے خدا اُن کو صحیح حالت میں کر دے گا۔

گندم ار بشکست و زہم در شکست[۵۱] — بر دکاں آمد کہ نک نانِ درست
گیہوں اگر ٹوٹا اور ریزہ ریزہ ہوگیا — دکان پر آیا کہ یہ اب نرم روٹی ہے

تو ہم اے عاشق چو جرمت گشت فاش — آب و روغن ترک کن اشکستہ باش
اے عاشق! تو بھی جبکہ تیری خطا واضح ہوگئی — چکنی چپڑی (بات) چھوڑ، شکستہ بن

آنکہ فرزندانِ خاصِ آدمند — نفخۂ اِنَّا ظَلَمْنَا می دمند
جو (حضرت) آدم ؑ کی مخصوص اولاد ہیں — وہ "بیشک ہم نے ظلم کیا" کا دم بھرتے ہیں

حاجتِ خود عرضہ کن حجت مجو — ہمچو ابلیسِ لعینِ سخت رو
اپنی ضرورت پیش کر، دلیل نہ تلاش کر — ڈھیٹ، ملعون، شیطان کی طرح

سخت روئی گر ورا شد عیب پوش — در ستیز و سخت روئی تو بکوش
اگر ڈھٹائی اس کی عیب پوش بنی ہے — تو جھگڑے اور ڈھٹائی میں کوشش کر

آں ابو جہل از پیمبر معجزے[۵۲] — خواست ہمچوں کینہ ور ترکِ غزے
اس ابو جہل نے پیغمبر ؑ سے معجزہ — کینہ ور، ترکِ غز کی طرح مانگا

از ستیزہ خواست بوجہلِ لعیں — معجزات از مصطفیٰ ؑ شاہِ مہیں
ملعون ابو جہل نے جھگڑے سے چاہے — معجزے شاہِ اعظم مصطفیٰ ؑ سے

معجزہ جست از نبی بوجہل سگ — دید و نفزودش ازاں اِلّا بہ شک
ابو جہل کتے نے نبی ؑ سے معجزہ طلب کیا — اُس نے دیکھا اور اُسنے اُسمیں بجز شک کے کچھ اضافہ نہ کیا

لیک آں صدیق ؓ خود معجز نخواست — گفت ایں رو خود نہ گوید جز کہ راست
لیکن صدیق ؓ نے کوئی معجزہ نہ مانگا — اُسنے کہا، یہ چہرہ بجز سچ کے کچھ نہیں کہتا ہے

کے رسد ہمچوں توئی را کز منی[۵۳] — امتحاں ہمچو من یارے کنی
تجھ جیسے کو کب حق پہنچتا ہے؟ — کہ مجھ جیسے دوست کا امتحان کرے

## گفتنِ جہودے امیر المومنین علی رضی اللہ عنہ را کہ اگر اعتماد بر حفظ اللہ داری از سرِ ایں کوشک خود را بینداز و جوابِ آں حضرت علی رضی اللہ عنہ اورا

ایک یہودی کا حضرت امیر المومنین علی رضی اللہ عنہ سے کہنا کہ اگر آپ کو اللہ کی حفاظت پر بھروسہ ہے تو اس اونچے قلعہ پر سے اپنے آپ کو گرا دیجئے اور اس کو حضرت علی رضی اللہ عنہ کا جواب دینا

یہ تو مخالفت کی دلیل ہے۔ گفتن۔ اس یہودی کی بات کا منشا بھی یہی تھا کہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ کو آزمائیں تو انھوں نے یہی جواب دیا کہ ہمیں اللہ کو آزمانے کا کوئی حق نہیں ہے۔

[۵۱] گندم۔ گیہوں پس جانے کے بعد بھی قیمتی ہے آٹا بن کر روٹی پکانے کے کام میں آجاتا ہے۔ تو ہم۔ عاشق کا فرض ہے کہ وہ اپنی خطا پر ندامت کا اظہار کرے اور چکنی چپڑی باتیں نہ بنائے۔ آنکہ۔ صحیح اولاد کا فرض ہے کہ وہ باپ کی بہترین سیرت اختیار کرے۔ حضرت آدم ؑ نے اپنی خطا پر اِنَّا ظَلَمْنَا کہنا شروع کر دیا تھا یہی بنی آدم ؑ کے لئے بھی مناسب ہے۔ ابلیس۔ شیطان نے اپنی غلطی پر اصرار شروع کر دیا تھا۔ سخت روئی یعنی شیطان کا یہ کہنا خَلَقْتَنِیْ مِنْ نَّارٍ وَّخَلَقْتَهٗ مِنْ طِیْنٍ تو نے مجھے آگ سے پیدا کیا ہے اور اس کو مٹی سے۔ اگر تیرے نزدیک اس شیطان کا عیب چھپانے والا بنا ہے تو بھی ایسا کر پھر دیکھ لینا تیرا انجام بھی وہی ہوگا جو اس کا ہوا ہے۔

[۵۲] آں بوجہل۔ ابو جہل نے آنحضور ؑ سے معجزہ طلب کیا تھا اس پر آنحضور ؑ سے شق القمر کا معجزہ رونما ہوا تھا۔ غز۔ ترکوں کی ایک خونریز قوم ہے۔ دید۔ ابو جہل کو معجزہ دیکھنا بھی مفید نہ ہوا۔ لیک۔ حضرت ابو بکر صدیق ؓ نے کبھی معجزہ طلب نہ کیا اور کہا کہ یہ منہ کبھی جھوٹ نہیں بولتا ہے اور تصدیق کر دی۔

[۵۳] کے رسد۔ غرضیکہ امتحان لینا عاشقوں کا کام نہیں ہے

مرتضیٰؓ را گفت روزے یک عنود[۵۱]
ایک سرکش نے ایک روز مرتضیٰؓ سے کہا

کو ز تعظیمِ خدا آگہ نبود
جو خدا کی تعظیم سے واقف نہ تھا

بر سرِ بامے و قصرے بس بلند
بالاخانہ اور بہت بلند قلعہ پر

حفظِ حق را واقفی اے ہوشمند
اے ہوشمند! آپ اللہ کی نگہبانی سے واقف ہیں

گفت آرے اُو حفیظ ست و غنی
فرمایا، ہاں وہ نگہبان ہے اور بے نیاز ہے

ہستیِ ما را ز طفلی و منی
بچپن اور نطفہ (کی حالت) سے ہمارے وجود کا

گفت خود را ہیں در افگن تو ز بام
اُس نے کہا، ہاں اپنے آپ کو بالاخانہ سے گرا دیجئے

اعتمادے کن بحفظِ حق تمام
اللہ (تعالیٰ) کی نگہبانی پر مکمل بھروسہ کیجئے

تا یقیں گردد مرا ایقانِ تو
تاکہ مجھے آپ کے یقین کا یقین ہو جائے

و اعتقادِ خوب با برہانِ تو
اور دلیل کے ساتھ آپ کے اچھے اعتقاد کا

پس امیرش گفت[۵۲] خامش کن برو
تو امیرؓ نے اُس سے کہا خاموش ہو جا، چلا جا

تا نگردد جانت زیں جرأت گرو
تاکہ تیری جان اِس جرأت سے پھنس جائے

کے رسد مر بندہ را کو با خدا
بندے کو کیا حق ہے کہ وہ اللہ (تعالیٰ) کی

آزمایش پیش آرد ز ابتلا
امتحان کے ذریعہ آزمایش کرے؟

بندہ را کے زہرہ باشد کز فضول
بندہ کی کیا مجال ہے کہ وہ بیہودگی سے

امتحانِ حق کند اے گیج گول
اے احمق بے وقوف! اللہ کا امتحان کرے

آں خدا را[۵۳] می رسد کو امتحاں
یہ خدا کو حق ہے کہ وہ آزمائے

پیش آرد ہر دمے با بندگاں
ہر وقت بندوں کو

تا بما ما را نماید آشکار
تاکہ ہمیں اپنے آپ کو نمایاں کرکے دکھائے

کہ چہ داریم از عقیدہ در سرار
کہ ہم مخفی کیا عقیدہ رکھتے ہیں

ہیچ آدمؑ گفت حق را کہ ترا
حضرت آدمؑ نے کبھی اللہ (تعالیٰ) سے کہا کہ تیرا

امتحاں کردم دریں جرم و خطا
اِس غلطی اور خطا میں میں نے امتحان لیا ہے

تا بہ بینم غایتِ حلمت شہا
اے شاہ! تاکہ میں تیری بُردباری کی انتہا دیکھوں

وہ کرا باشد مجالِ ایں کرا
ہاں، یہ مجال کس کو ہے؟

عقلِ تو از بس کہ آمد خیرہ سر
چونکہ تیری عقل گستاخ ہے

ہست عذرت از گناہِ تو بتر
تیرا عذر گناہ سے (بھی) بدتر ہے

---

۵۱ عنود۔ سرکش۔ بر سرِ بامے۔ یعنی حضرت علی رضہ سے کہا کہ اگر تمہیں یہ یقین ہے کہ اللہ تمہاری حفاظت کرتا ہے تو کسی بلند قلعہ یا مکان سے اپنے آپ کو گرا کر دیکھو۔ گفت۔ حضرت علی رضہ نے فرمایا ہاں مجھے یقین ہے کہ وہ میرا محافظ ہے۔ منی۔ یعنی نطفہ۔ خود را۔ یہودی نے کہا کہ اپنے آپ کو بلند جگہ سے گرا دو تاکہ مجھے بھی اِس کا یقین آجائے کہ تمہیں اپنے اِعتقاد پر بھروسہ ہے۔

۵۲ پس۔ حضرت علی رضہ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ کو آزمانا اللہ تعالیٰ کی جناب میں گستاخی ہے جو تباہی کا سبب بن جاتی ہے۔ ابتلا۔ آزمانا۔ گیج۔ کوڑھ مغز۔ گول۔ احمق۔

۵۳ آں خدا را۔ آزمانے کا حق خدا کو ہے تاکہ وہ بندوں کو یہ دکھا دے کہ تمہارا عقیدہ اصل کیا ہے۔ حضرت آدمؑ نے جب غلطی کی تو یہ نہیں فرمایا کہ میں نے تو اے خدا تیرے حلم کو آزمانے کیلئے غلطی کی ہے۔ تا بہ بینم۔ حضرت آدمؑ نے غلطی کرکے یہ نہیں کہا کہ میں نے تو غلطی اِس لئے کی ہے کہ تیری بُردباری کو آزماؤں۔ خیرہ سر۔ بیہودہ۔

آنکہ[1] او افراشت سقفِ آسماں | تو چہ دانی کردن او را امتحاں
دہ ذات جس نے آسمان کی چھت بلند کی ہے | تو اُس کا امتحان لینا کیا جانے؟

اے ندانستہ تو شر و خیر را | امتحاں خود را کن آنگہ غیر را
اے وہ کہ تو شر اور خیر کو نہیں جانتا ہے | (پہلے) اپنا امتحان کر پھر دوسرے کا (کرنا)

امتحانِ خود چو کردی اے فلاں | فارغ آئی ز امتحانِ دیگراں
اے فلاں! جب تو نے اپنا امتحان کر لیا | تو دوسرے کے امتحان سے بے نیاز ہو جائیگا

چوں[2] بدانستی کہ شکر دانۂ | پس بدانی کاہلِ شکر خانۂ
جب تو جان لے گا کہ تو شکر کا دانہ ہے | تو تو جان لے گا کہ تو شکر خانہ (جنت) کا اہل ہے

پس بداں بے امتحانے کہ آلہ | شکرے نفرستد ناجا نگاہ
پس جان لے کہ امتحان لئے بغیر، خدا | بے موقع تیرے لئے شکر نہیں بھیجے گا

ایں بداں بے امتحاں از علمِ شاہ | چوں سری نفرستدت در پائگاہ
یہ جان لے کہ بغیر امتحان کے، جبکہ تو اللہ کے علم میں | سردار ہے، تجھے جوتیوں کی جگہ نہ بھیجے گا

ہیچ[3] عاقل افگند دُرِّ ثمیں | در میانِ مستراحِ پُر چمیں
کیا کوئی عقلمند قیمتی موتی پھینکتا ہے | نجاست سے بھرے ہوئے بیت الخلاء میں؟

زانکہ گندم را حکیمے آگہے | ہیچ نفرستد بانبارِ کہے
کیونکہ کوئی باخبر دانا گیہوں کو | کبھی بھوسے کے انبار میں نہیں ڈالتا ہے

شیخ را کہ پیشوا و رہبر ست | گر مریدے امتحاں کرد او خرست
وہ شیخ جو پیشوا اور رہبر ہے | اگر مرید اس کو آزمائے تو وہ (مرید) گدھا ہے

امتحانش گر کنی در راہِ دیں | ہم تو گردی ممتحن اے بے یقیں
اگر تو دین کے راستہ میں اس کا امتحان کریگا | اے شکی! تو خود امتحان میں پڑ جائے گا

جرأت و جہلت شود عریان و فاش | او برہنہ کے شود زیں افتتاش
تیری بیباکی اور جہالت ننگی اور ظاہر ہو جائیگی | وہ اِس تفتیش سے ننگا کب ہوگا!

گر بیاید ذرہ سنجد کوہ را | بر درد زاں کہ ترازوش اے فتیٰ
اگر ذرہ، پہاڑ کو تولے | اے نوجوان! اُس پہاڑ سے اُسکی ترازو ٹوٹ جائیگی

کز قیاسے خود ترازو می تند | مردِ حق را در ترازو می کند
کیونکہ وہ اپنے اندازے سے ترازو بناتا ہے | اللہ (تعالیٰ) کے ولی کو ترازو میں رکھتا ہے

---

[1] آنکہ۔ ایک عاجز بندہ اللہ کا کیا امتحان لے سکتا ہے۔ اے ندانستہ۔ انسان کو خود اپنے بارے میں کچھ معلوم نہیں پہلے خود اُس کو اپنا امتحان لینا چاہیئے۔ امتحانِ خود۔ جب انسان خود اپنا امتحان لے گا تو اُس کو دوسروں کے امتحان لینے کی فرصت نہ ملے گی۔

[2] چوں بدانستی۔ جب تو جان لیگا کہ تو جنت کے قابل ہے تو سمجھ جائیگا کہ تو جنتی ہے۔ پس بداں۔ اللہ تعالیٰ امتحان کے بعد انعام کا مستحق قرار دیتا ہے۔ ایں بداں۔ اللہ تعالیٰ بغیر امتحان کے کسی باعزت کو ذلیل نہیں کرتا ہے۔

[3] ہیچ عاقل۔ قیمتی موتی کو کوئی عقلمند بھی پاخانہ میں نہیں پھینکتا ہے، تو اللہ تعالیٰ نیکوں کو دوزخ میں کیسے بھیجے گا۔ مستراح۔ بیت الخلاء۔ زانکہ۔ گیہوں کو کوئی عقلمند بھوسے میں نہیں ڈالتا ہے۔ شیخ۔ جبکہ بڑوں کا امتحان لینا بُری بات ہے تو مرید کا شیخ کا امتحان لینا گدھا پن ہے۔ امتحانش۔ شیخ کا امتحان لیگا تو مرید خود ذلیل ہو جائیگا۔ افتتاش۔ تفتیش کرنا۔ گر بیاید۔ مرید شیخ کے سامنے ایک ذرہ ہی کی طرح ہے۔ مرید اپنے اندازے سے ترازو بناتا ہے شیخ اِس ترازو میں کیسے سما سکتا ہے لامحالہ وہ ترازو ٹوٹ جائیگی۔

**چوں نگنجد او بمیزانِ خرد**
جب کہ وہ عقل کی ترازو میں نہیں سماتا ہے

**پس ترازوئے خرد را بر درد**
تو عقل کی ترازو کو توڑ ڈالتا ہے

**امتحاں[1] ہمچوں تصرف داں درو**
امتحان لینا، اس میں تصرف کرنے کی طرح سمجھ

**رو تصرف بر چناں شاہے مجو**
جا، ایسے شاہ پر تصرف نہ کر

**چہ تصرف کرد خواہد نقشہا**
نقوش، کب تصرف کر سکیں گے

**بر چناں نقاش بہرِ ابتلا**
ایسے نقاش پر آزمانے کے لئے

**امتحانے گر بدانست و بدید**
اگر (ان نقوش نے) امتحان لینا جانا اور سمجھا ہے

**نے کہ ہم نقاش آں بروے کشید**
کیا نقاش ہی نے ان کو اس پر نقش نہیں کیا ہے؟

**چہ[2] قدر باشد خود ایں صورت کہ بست**
یہ صورت جو اس نے قائم کی ہے خود کیسی ہوگی

**پیشِ صورتہا کہ در علمِ ویست**
ان صورتوں کے بالمقابل جو اسکے علم میں ہیں

**وسوسہ ایں امتحاں چوں آمدت**
جبکہ اس امتحان کا تجھے وسوسہ آیا

**بختِ بد داں کامد و گردن زدت**
تو سمجھ کہ بدنصیبی آئی اور اس نے تیری گردن مار دی ہے

**چوں چنیں وسواس دیدی زود زود**
جب تو ایسے وسوسے محسوس کرے بہت جلد

**با خدا گرد و در آ اندر سجود**
خدا سے رجوع کر اور سجدے میں گر

**سجدہ گہ را تر کن از اشکِ رواں**
سجدہ کی جگہ کو اپنے آنسوؤں سے تر کر دے

**کہ خدایا وارہانم زیں گماں**
کہ اے خدا مجھے اس گمان سے نجات دیدے

**آں[3] زماں کت امتحاں مطلوب شد**
جس وقت امتحان کرنا تیرا مقصود بنا

**مسجدِ دینِ تو پر خرّوب شد**
تیرے دین کی مسجد خرّوب (گھاس) سے بھر گئی

**ہیں چو وسواس آمدت در امتحاں**
خبردار! جب آزمانے کے سلسلہ میں تجھے وسوسے آئیں

**باز گرد و رو بحق آر آں زماں**
پلٹ جا اور فوراً اللہ (تعالیٰ) کی طرف رخ کرے

**تا نگہ دارد ترا آں ممتحن**
تاکہ وہ امتحان لینے والا تجھے محفوظ رکھے

**از گمان و امتحانِ انس و جن**
انس و جن کے گمان اور امتحان سے

**اے ضیاء الحق حسام الدیں بیا**
اے ضیاء الحق حسام الدین آ جا

**قصۂ داؤد بر گو و بنا**
(حضرت) داؤدؑ اور تعمیر کا قصہ سنا

---

[1] امتحان۔ شیخ کا امتحان لینا گویا شیخ پر تصرف کرنا ہے، شیخ نے ہی اس کو کشف و تصرف سکھایا ہے اور اس میں قوتِ تصرف اور کشف شیخ کے نقوش ہیں نقوش، نقاش کا کیا امتحان لے سکتے ہیں۔ امتحانے۔ اگر کشف کے ذریعہ اس کے مقام کو آزماتا ہے تو یہ کشف بھی شیخ ہی کا عطا کردہ ہے۔

[2] چہ قدر۔ یہ کشف شیخ کے کشف کے بالمقابل ہیچ ہے۔ وسوسہ۔ شیخ کو آزمانے کا وسوسہ بھی دل میں آنا مرید کی تباہی کا سبب ہے۔ چوں چنیں۔ جب مرید کے دل میں اس قسم کے وساوس پیدا ہوں تو مرید کو فوراً توبہ کرنی چاہیئے اور اللہ تعالیٰ سے اپنی اس گستاخی کی معافی مانگنی چاہیئے۔

[3] آں زماں۔ جب مرید میں ایسے وساوس آئیں تو وہ سمجھ لے کہ اس کے دین پر تباہی کے آثار نمودار ہو گئے ہیں خرّوب۔ ایک گھاس ہے جس کا مکان پر اگنا مکان کی بربادی کی علامت ہے۔

[4] اے ضیاء الحق۔ چونکہ پہلے اشعار میں مولانا نے فرمایا تھا کہ تیرے دین کی مسجد میں خرّوب گھاس اگ آئی ہے تو اب مولانا کا ذہن مسجدِ اقصیٰ کی طرف منتقل ہو گیا جس میں خرّوب گھاس اگ آئی تھی۔ بِنا۔ یعنی حضرت داؤدؑ کا مسجدِ اقصیٰ تعمیر کرنے کا قصہ۔

## قصۂ مسجدِ اقصیٰ و خرّوب رُستن و عزم کردنِ داؤد علیہ السّلام
مسجدِ اقصیٰ اور خرّوب اُگنے کا بیان اور حضرت داؤد علیہ السّلام کا حضرت سلیمانؑ

## پیش از سلیمانؑ بر بنائے آں مسجد و موقوف شُدنِ آں
سے پہلے اُس مسجد کو تعمیر کرنے کا قصد اور اُس کا ترک جانا

چون[۱] در آمد عزمِ داؤدی بہ تنگ | کہ بسازد مسجدِ اقصیٰ بسنگ
جب داؤدی ارادہ سخت ہو گیا | کہ مسجدِ اقصیٰ کی پتھر سے تعمیر کریں

وحی کردش حق کہ ترکِ ایں بخواں | کہ ز دستت بر نیاید ایں مکاں
اللہ نے اُن کو وحی بھیجی کہ یہ چھوڑ | کیونکہ تیرے ہاتھ سے یہ مکان تعمیر نہ ہوگا

نیست در تقدیرِ ما آنکہ تو ایں | مسجدِ اقصیٰ بر آری اے گزیں
ہماری تقدیر میں یہ نہیں ہے کہ تو اِس | مسجدِ اقصیٰ کو اے منتخب! بلند کرے

گفت[۲] جرمم چیست اے دانائے راز | کہ مرا گوئی کہ مسجد را مساز
انہوں نے کہا اے رازوں کے جاننے والے! میری | کہ آپ مجھ سے فرماتے ہیں کہ مسجد نہ بنا

گفت بے جرمے تو خونہا کردۂ | خونِ مظلوماں بگردن بُردۂ
فرمایا تو نے بغیر کسی جرم کے بہت خون کئے ہیں | مظلوموں کے خون گردن پر لئے ہیں

کہ ز آوازِ تو خلقے بے شمار | جاں بدادند و شُدند آنرا شکار
کیونکہ بے شمار لوگوں نے تیری آواز سے | جان دیدی اور وہ اُس کے شکار بنگئے

خوں بسے رفتست بر آوازِ تو | بر صدائے خوب جاں پردازِ تو
تیری آواز پر بہت خون ہوئے ہیں | تیری حسین جان کو مشغول کرنیوالی آواز کی وجہ سے

گفت[۳] مغلوبِ تو بودم مستِ تو | دستِ من بر بستہ بُود از دستِ تو
انہوں نے عرض کیا میں تجھ سے مغلوب تھا اللہ تیرا مست تھا | میرا ہاتھ تیرے ہاتھ سے بندھا ہوا تھا

نے کہ ہر مغلوبِ شہ مرحوم بُود | نے کہ اَلْمَغْلُوْبُ کَالْمَعْدُوْم بُود
کیا ایسا نہیں ہے کہ شاہ کا مغلوب قابلِ رحم ہوتا ہے؟ | کیا ایسا نہیں ہے کہ مغلوب معدوم کی طرح ہوتا ہے؟

گفت اے مغلوب معدومیت کو | جز بہ نسبت نیست معدوم اَنْصِتُوْا
(اللہ نے) فرمایا اے مغلوب! تیرا معدوم ہونا کہاں ہے؟ | معدوم ہونا محض نسبتی ہوتا ہے، سنو

اینچنیں معدوم کو از خویش رفت | بہترینِ ہستہا افتاد و زفت
ایسا معدوم جو اپنے آپ سے جدا ہو گیا ہو | وہ تو فربہ اور بہترین موجودات میں سے ہے

---

[۱] چوں۔ حضرت سلیمانؑ سے پہلے حضرت داؤدؑ نے مسجدِ اقصیٰ کی تعمیر کا ارادہ کیا۔ وحی۔ اللہ تعالےٰ نے حضرت داؤدؑ کو مسجدِ اقصیٰ کی تعمیر سے روکدیا اور فرمایا کہ ہماری تقدیر میں تم اُس کو تعمیر نہ کرسکو گے۔

[۲] گفت حضرت داؤدؑ نے اللہ تعالےٰ سے عرض کیا میری کیا خطا ہے کہ مجھے مسجد کی تعمیر سے روکا جا رہا ہے۔ بے جرمے۔ حضرت داؤدؑ جب خوش الحانی سے زبور پڑھتے تھے تو بہت سے سننے والے جاں بحق ہو جاتے تھے۔

[۳] گفت مغلوب۔ حضرت داؤدؑ نے فرمایا کہ میں زبور پڑھتے وقت جوش اور عشقِ خداوندی میں مغلوب ہوتا ہوں اور دستِ قدرت سے میرے ہاتھ بندھے ہوئے ہوتے ہیں۔ نے۔ جو شاہ کا مجنون ہوتا ہے وہ قابلِ رحم اور فانی ہوتا ہے اُس پر کوئی مواخذہ نہیں ہوتا ہے۔ گفت۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا اے مغلوب تو بالکلیہ معدوم نہیں ہے صرف اپنے اوصاف کو اللہ کے اوصاف میں گم کر دینے کے اعتبار سے معدوم ہے۔ اَنْصِتُوْا۔ یہ سُن لے۔ اینچنیں۔ جو اِس طرح کا معدوم ہو وہ تو اشرف الموجودات ہے۔

اُو بہ نسبت با صفاتِ حق فناست
درحقیقت در فنا اُو را بقاست
اُس کو خدا کی صفات کی نسبت سے فنا حاصل ہے
حقیقتاً فنا میں اُس کی بقا ہے

جملہ ارواح در تدبیرِ اُوست
جملہ اشباح ہم در تیرِ اُوست
تمام روحیں اُس کے انتظام میں ہیں
تمام اجسام بھی اُس کی قدرت میں ہیں

آنکہ اُو مغلوب اندر لطفِ ماست
نیست مضطر بلکہ مختارِ وِلاست
جو ہماری مہربانی میں مغلوب ہے
وہ مجبور نہیں ہے بلکہ دوستی کی وجہ سے با اختیار ہے

منتہائے اختیار آنست خود
کاختیارش گردد اینجا مفتقد
خود اختیار کا اخیر یہ ہے
کہ اُس کا اختیار اِس جگہ گم ہو جائے

اختیارش گر نبودے چاشنی
کے بگشتے آخر اُو محو از منی
اگر اُس کا اختیار لذیذ نہ ہوتا
تو وہ خودی سے محو کیوں ہوتا؟

در جہاں گر لقمہ وگر شربت است
لذتِ اُو فرعِ محوِ لذت است
دنیا میں خواہ کوئی لقمہ یا کوئی گھونٹ ہے
اُس کی لذت محو کی لذت کی شاخ ہے

گرچہ از لذات بے تاثیر شد
لذتے بود اُو و لذت گیر شد
اگرچہ وہ لذتوں سے بیگانہ ہو گیا ہے
وہ (بھی) ایک لذت تھی جس لذت کو اُس نے حاصل کیا

ہر کہ اُو مغلوب شد مرحوم گشت
در بحارِ رحمتش معدوم گشت
جو مغلوب ہوا وہ مرحوم ہو گیا
وہ اُسکی رحمت کے سمندروں میں معدوم ہو گیا

نے چناں معدوم کز اہلِ وجود
ہیچ بروے چیر بد اندر گاہِ جود
ایسا معدوم نہیں کہ موجود میں سے
کوئی سخاوت کے وقت اُس پر غالب آسکے

بلکہ والی گشت موجودات را
بے گمان و بے نفاق و بے ریا
بلکہ وہ موجودات کا والی بن گیا ہے
بغیر گمان اور بغیر نفاق اور بغیر ریاکاری کے

بے مثال و بے مکان و بے نشاں
بے زمان و بے چنین و بے چناں
بے مثال کے اور بے مکان اور بے نشان کے
بغیر زمانہ اور بغیر ایسے اور ویسے کے

بے اشکال و بے سوال و بے جواب
دم مزن واللہ اعلم بالصواب
بغیر اشکال اور بغیر سوال اور بغیر جواب کے
دم نہ مار، اور خدا زیادہ بہتر جانتا ہے

بے مثال۔ اب نہ اسکی کوئی مثال ہے نہ اُس کا مکان ہے اور نہ نشان وہ لازمانی ہے اور کم و کیف سے بھی جدا ہے۔ اِس معاملہ میں نہ کوئی اِشکال اور نہ سوال وجواب کا موقع ہے بس خاموشی اختیار کرے۔

۵۱ آو۔ اُس نے اپنے آپکو اللہ کی صفات میں فنا کر دیا ہے تو اُس کی فنا تو دراصل بقا ہے۔ جملہ۔ اب اِس فانی فی اللہ اور باقی باللہ کو وہ مقام حاصل ہے کہ تمام روحیں اُس کے زیر تصرف ہیں اور تمام اجسام اُس کے زیر نگیں ہیں۔ اشباح یعنی اجسام۔ آنکہ۔ جو ہم میں فنا ہو گیا وہ مُضطر نہیں ہے بلکہ وہ مجبور ہونے کی وجہ سے با اختیار ہے۔ وِلا۔ دوستی۔
۵۲ منتہائے۔ بندہ کا اعلیٰ درجہ کا اختیار تو یہی ہے کہ وہ ہماری مرضیات میں گم ہو جائے۔ اختیارش۔ اُس کو اگر اس اختیار میں لطف نہ آتا تو اپنے آپ کو کیوں فنا کرتا منی۔ خودی۔ در جہاں۔ دنیا کی تمام تر لذتیں خواہ کھانے کی ہوں یا پینے کی وہ اِس پر مبنی ہیں کہ اُس چیز کی لذت کو مٹا دیا جائے۔ گرچہ۔ فانی فی اللہ اگرچہ دنیا دی لذتوں کو مٹا دیتا ہے لیکن یہ ترکِ لذات اسکے لئے لذت بن جاتی ہے۔
۵۳ ہر کہ آو۔ جو صفاتِ باری سے مغلوب ہو گیا وہ اللہ کی رحمتوں کے سمندر میں غرق ہو کر رحمتوں کا مستحق ہو گیا ہے۔ نے چناں معدوم لیکن وہ ایسا معدوم نہیں ہے کہ کوئی بھی موجود اُس پر غالب آسکے۔ بلکہ۔ ایسا فانی فی اللہ موجودات پر حکمراں بن جاتا ہے۔

## شرح اِنَّمَا الْمُؤْمِنُوْنَ اِخْوَةٌ وَالْعُلَمَاءُ كَنَفْسٍ وَّاحِدَةٍ خاصّۃً

اس کی شرح کہ مومنین، بھائی بھائی ہیں اور علماء ایک جان کی طرح ہیں

## اتحادِ داؤد و سلیمان و سائرِ انبیاء علیہم السلام کہ اگر یکے

خصوصاً حضرت داؤدؑ اور سلیمانؑ اور بقیہ انبیاء کا اتحاد اُن پر سلام ہو کہ اگر تُو انہیں سے ایک کا منکر ہو

## ازیشاں را منکر شوی ایمانِ تو بہیچ نبی درست نباشد و

تو تیرا کسی نبی پر ایمان درست نہ ہوگا اور یہ اتحاد کی علامت

## ایں علامتِ اتحاد ست کہ اگر یکے خانہ ازاں ہزار خانہ ویران کنی

ہے کہ اگر ہزار گھروں میں سے تو ایک کو ویران کرے گا تو سب ویران

## ہمہ ویران شود و یک دیوار قائم نماند کہ لَا نُفَرِّقُ بَیْنَ اَحَدٍ

ہو جائیں گے اور ایک دیوار بھی قائم نہ رہیگی کیونکہ "ہم اُس کے رسولوں میں سے کسی میں

## مِّنْ رُّسُلِہٖ وَالْعَاقِلُ تَكْفِیْہِ الْاِشَارَةُ و ایں خود از اشارت گذشت

تفریق نہیں کرتے ہیں" عقلمند کیلئے اشارہ کافی ہے اور یہ تو اشارہ سے بڑھ گیا ہے

پس خطاب آمد بداؤدؑ از خدا
تو خدا کی جانب سے (حضرت) داؤدؑ کو خطاب ہوا

کاے گزین پیغمبرِ نیکو لقا
کہ اے منتخب پیغمبر نیک صورت!

دل مدار اندر تفکر زیں خبر[2]
اس بات سے دل کو فکر میں مبتلا نہ کر

رہ مدہ در خود ملال و غم مخور
رنج کو اپنے اندر راستہ نہ دے اور غم نہ کر

گرچہ بر ناید بجہد و زورِ تو
اگر (وہ مسجد) تیری کوشش اور طاقت سے نہ بنے گی

لیک مسجد را بر آرد پُورِ تو
لیکن تیرا لڑکا اُس کو بنائے گا

گرچہ بر ناید بجہدت ایں مقام
اگرچہ تیری کوشش سے یہ جگہ نہ بنے گی

لیک پُورِ تو کند آں را تمام
لیکن تیرا لڑکا اُس کو مکمل کرے گا

کردۂ اُو کردۂ تست اے حکیم
اے دانا! اُس کا کیا ہوا تیرا کیا ہوا ہے

مؤمناں را اتصالے داں قدیم
مومنوں کا باہمی قدیم اتحاد سمجھ

مؤمناں معدود لیک ایماں یکے
مومنین متعدد ہیں لیکن ایمان ایک ہے

جسمِ شاں معدود لیکن جاں یکے
اُنکے جسم چند ہیں لیکن جان ایک ہے

غیرِ فہم[3] و جاں کہ در گاو و خر ست
عقل اور جان جو بیل اور گدھے میں ہیں اُنکے علاوہ

آدمی را عقل و جانِ دیگر ست
انسان کی عقل اور جان دوسری ہے

---

۱ اِنَّمَا. قرآن پاک میں ہے اِنَّمَا الْمُؤْمِنُوْنَ اِخْوَةٌ یعنی مومنین آپس میں بھائی بھائی ہیں اور مشہور مقولہ ہے۔ اَلْعُلَمَاءُ كَنَفْسٍ وَّاحِدَةٍ یعنی علماء ایک جان ہیں، یہ اُخوّت اور اتحاد ایمان کی وحدت کی بنیاد پر ہے، قرآن پاک میں فرمایا گیا ہے۔ لَا نُفَرِّقُ بَیْنَ اَحَدٍ مِّنْ رُّسُلِہٖ ہم اُس کے رسولوں میں سے کسی میں تفریق نہیں کرتے ہیں، اسی بناء پر یہ حکم ہے کہ ایک نبی کا کفر تمام انبیاء کا کفر ہے۔

۲ زیں خبر۔ یعنی اس خبر سے کہ تم مسجدِ اقصیٰ کی تعمیر نہ کر سکو گے۔ پُور۔ حضرت سلیمانؑ۔ مؤمناں۔ یعنی مومنین اگرچہ گنتی میں متعدد ہیں لیکن اُن میں وحدتِ ایمانی ہے۔ جاں یکے۔ روحِ انسانی جو ایک لطیفۂ ربانی ہے اور وہ روحِ حیوانی کے علاوہ ہے۔

۳ غیرِ فہم۔ حیوانات میں صرف روحِ حیوانی ہے جو اطباء کے نزدیک ایک جسم لطیف بخاری ہے جو غذاؤں سے پیدا ہوتی ہے چونکہ یہ بخار ہے اسی لئے مولانا نے اُس کو روحِ باد کہا ہے۔

| | |
|---|---|
| باز غیرِ عقل و جانِ آدمی | ہست جانے در ولیؔ و در نبیؔ ؔ[1] |
| پھر انسان کی عقل اور جان کے علاوہ | ولی اور نبی میں اور جان ہے |
| جانِ حیوانی ندارد اتّحاد | تو مجو ایں اتّحاد از روحِ باد |
| حیوانی جان، اتحاد نہیں رکھتی ہے | تو یہ اتحاد ہوائی روح میں نہ تلاش کر |
| گر خورد ایں ناں نگردد سیر آں | ور کشد بار ایں نگردد آں گراں |
| اگر یہ روٹی کھائے اُس دوسری کا پیٹ نہیں بھرتا | اگر یہ بوجھ اُٹھائے تو وہ بوجھل نہیں ہوتی |
| بلکہ ایں شادی کند از مرگِ اُو | از حسد میرد چو بیند برگِ اُو |
| بلکہ یہ اُس کے مرنے سے خوشی مناتی ہے | اگر اُس کا ساز و سامان دیکھتی ہے تو حسد سے مرتی ہے |
| جانِ گرگان و سگاں ہر یک جدا است | متّحد جانہائے شیرانِ خدا است |
| بھیڑیوں اور کتّوں کی جان ہر ایک جداگانہ ہے | خدا کے شیروں کی جان متحد ہے |
| جمع گفتم[2] جانہاشاں من باسم | کاں یکے جاں صد بُود نسبت بجسم |
| میں نے اُن کی جانوں کیلئے اسمِ جمع (کا لفظ) بولا | کیونکہ جسم کی نسبت سے وہ ایک سَو بن جاتی ہے |
| ہمچو آں یک نورِ خورشیدِ سما | صد بُود نسبت بصحنِ خانہا |
| جیساکہ آسمان کے سورج کا ایک نُور | گھروں کے صحن کے اعتبار سے سَو بن جاتا ہے |
| لیک یک باشد ہمہ انوارِ شاں | چونکہ بر گیری تو دیوار از میاں |
| لیکن اُن سب کا نور ایک بن جاتا ہے | جبکہ تو درمیان سے دیوار اُٹھا دے |
| چوں نماند جانہا را قاعدہ | مؤمناں باشند نفسِ واحدہ |
| جبکہ جانوں کی بنیاد نہ رہے گی | مومن ایک جان بن جائیں گے |
| فرق و اشکالات آید زیں مقال | زانکہ نبود مثل[3] باشد ایں مثال |
| اُس گفتگو سے اختلاف اور اشکال پیدا ہوتے ہیں | کیونکہ یہ مثل نہیں ہے مثال ہے |
| فرقہا بیحد بُود از شخصِ شیر | تا بہ شخصِ آدمی زادِ دلیر |
| شیر کے وجود میں بہت فرق ہیں | بہادر آدمی کے وجود کے اعتبار سے |
| لیک در وقتِ مثال اے خوش نظر | اتّحاد از روئے جانبازی نگر |
| لیکن اے خوش نظر: مثال کے وقت | بہادری کے اعتبار سے اتحاد سمجھ |

کہہ سکتے ہیں۔ فرقہا۔ بہادر شخص کی شیر مثال ہے حالانکہ دونوں میں بہت سی باتوں میں فرق ہے صرف بہادری میں یکسانیت ہے۔

[1] در نبی۔ انبیاء اور اولیا کی روحِ انسانی ایک قوی تر لطیفۂ ربانی ہے۔ جانِ حیوانی۔ روحِ حیوانی ہر حیوان میں جداگانہ ہے یہی وجہ ہے کہ ایک روحِ حیوانی اگر غذا حاصل کرتی ہے تو دوسری روح کو وہ غذا نہیں پہنچتی ہے اُن میں سے اگر ایک گراں بار ہوتی ہے تو دوسری کو اُس سے گرانی نہیں ہوتی ہے۔ بلکہ۔ ایک روحِ حیوانی کی خوشی دوسری کے رنج کا سبب ہے۔ شیرانِ خدا یعنی اولیاء اور انبیاء۔

[2] جمع گفتم۔ ہم نے انبیاءؑ اور اولیاء کی روح کے لئے جمع کا صیغہ بولا ہے حالانکہ وہ ایک ہے اُس کا تعدد محض جسموں کے تعدد کی نسبت سے ہے۔ ہمچو سورج کی دُھوپ جبکہ مختلف صحنوں اور مکانوں پر پڑتی ہے تو اُس میں تعدد ہے ورنہ وہ ایک چیز ہے۔ قاعدہ۔ بنیاد یعنی جسم۔ زیں مقال یعنی روحِ انسانی کو سورج کے نور سے تشبیہ دینے سے بہت سے اشکالات پیدا ہو جائیں گے۔

[3] مثل۔ مثل اور مثال میں یہ فرق ہے کہ مثل شئ وہ کہلاتی ہے جو اُس شے سے ہر بات میں متحد ہو اور مثال کا ہر صفت میں یکساں ہونا ضروری نہیں ہے اگر ایک وصف میں بھی اتحاد ہے تو اُس کو اِس شئ کی مثال

کاں دلیر آخر مثالِ شیر بود — نیست[1] مثلِ شیر در جملہ حدود

کہ وہ بہادر شیر کی مثال ہے — تمام باتوں میں شیر کی مثل نہیں ہے

مُتحِد نقشے ندارد ایں سرا — تاکہ مثلے وانمائم مر ترا

یہ دنیا، کوئی چیز (روح کیساتھ) متحد نہیں رکھتی ہے — تاکہ تجھے مثل دکھا دوں

ہم مثالِ ناقصے دست آورم — تاز حیرانی خرد را وا خرم

نیز ایک ناقص مثال بیان کرتا ہوں — تاکہ عقل کو پریشانی سے نجات دوں

شب بہر خانہ چراغے می نہند — تا بنورِ آں ز ظلمت می رہند

رات کو ہر گھر میں چراغ رکھتے ہیں — تاکہ اُسکی روشنی کی وجہ سے اندھیرے سے نجات حاصل کرلیں

آں چراغ ایں تن بود نورش چو جاں — نیست محتاجِ فتیل و ایں و آں

وہ چراغ یہ جسم ہے اُس کی روشنی جان کیطرح ہو — جو بتی اور اِس اور اُس کا محتاج نہیں ہے

واں فتیلہ پنج دارد از حواس — جملگی بر خواب و خور دارد اساس

وہ بتی پانچ حواس رکھتی ہے — اِن سب کی کھانے اور سونے پر بنیاد ہے

بے[2] خور و بے خواب نزید نیم دم — با خور و با خواب نزید نیز ہم

بغیر کھائے اور سوئے آدھا پل بھی نہیں جی سکتا — کھانے اور سونے کے ساتھ بھی نہیں جیتا ہے

بے فتیل و روغنش نبود بقا — با فتیل و روغن او ہم بیوفا

اُس کی بغیر بتی اور تیل کے بقا نہیں ہے — بتی اور تیل کے ہوتے ہوئے بھی بے وفا ہے

زانکہ نورِ علتی اش مرگ جوست — چوں زید کہ روزِ روشن مرگِ او

کیونکہ اُس کی بیمار روشنی موت کی متقضی ہے — کیسے جیئے کیونکہ روشن دن اُسکی موت ہے

جملہ[3] حسہائے بشر ہم بے بقاست — زانکہ پیشِ نورِ روزِ حشر لاست

انسان کے تمام حواس فانی ہیں — کیونکہ حشر کے دن کے نور کے سامنے معدوم ہیں

نورِ حس و جانِ ناپایانِ ما — نیست کلی فانی و لا چوں گیا

ہمارے فانی حس اور جان کا نور — گھاس کی طرح بالکلیۃ فانی اور معدوم نہیں ہے

لیک مانندِ ستارہ و ماہتاب — جملہ محو اند از شعاعِ آفتاب

لیکن ستاروں اور چاند کی طرح — سورج کی شعاع سے سب محو ہیں

اسی طرح، روحِ انسانی کا بھی بقا نہیں ہے حشر میں تجلی رب کے سامنے اس کا بھی بقا نہ رہیگا۔ لا۔ یعنی معدوم۔ چوں گیا۔ اِس روحِ انسانی کی فنا گھاس پھونس کی فنا کی طرح کی نہیں ہے۔ لیک۔ روحِ انسانی کی فنا ایسی ہے جیسی کہ ستارہ کی فنا سورج کی موجودگی میں ہوتی ہے۔

[1] نیست مثل۔ بہادر شیر کی مثل نہیں ہے مثال ہے۔ متحد۔ اِس دنیا میں کوئی ایسی چیز نہیں ہے جو روح کی مثل ہو تاکہ اُس کے ذریعہ روح کو سمجھایا جاسکے۔ ہم مثال۔ اگرچہ کوئی چیز روح کی مثل نہیں ہے جس کے ذریعہ اُس کو سمجھایا جائے لیکن ایک ناقص مثال پیش کی جاتی ہے۔ آں چراغ۔ جسم کو بمنزلہ چراغ کے اور روح کو اُس کی روشنی جیسا سمجھو، روشنی جب ہو سکے گی جبکہ چراغ میں بتی ہو تیل ہو، اسی طرح جسم غذا وغیرہ کا محتاج ہے۔ فتیلہ۔ چراغ کی بتی۔ حواس۔ یعنی حواسِ خمسہ۔ اساس۔ بنیاد یعنی حواسِ خمسہ جب کام کرتے ہیں جبکہ حوائج ضروری پورے ہوتے رہیں۔

[2] بے خور۔ حواس کا بقا حوائج ضروری کے پورے ہونے پر بھی موقوف ہے اور ایک وقت ایسا آتا ہے کہ حوائج بھی پورے ہوتے رہیں تب بھی وہ فنا ہو جاتے ہیں۔ زانکہ۔ جس طرح چراغ باوجود بتی اور روغن کے سورج نکلنے پر اپنے وجود کو گویا معدوم کر دیتا ہے اسی طرح جب موت کا وقت آتا ہے تو یہ روحِ حیوانی اور حواس معدوم ہو جاتے ہیں اُن کیلئے موت کا وقت ایسا ہی ہے جیسا کہ چراغ کے لئے دن کا نکلنا۔

[3] جملہ حسہائے۔ جس طرح روحِ حیوانی کو بقا نہیں ہے



509

**آنچنانکہ[۵۱] سوز و دردِ زخمِ کیک — محو گردد چوں درآید مار الیک**

جیسا کہ پِسّو کے زخم کی سوزش اور درد — محو ہو جاتا ہے جب سانپ تیری جانب آجائے

**آنچنانکہ عور اندر آب جست — تا در آب از زخمِ زنبوراں برست**

جیسا کہ ننگا پانی میں گھس جائے — تاکہ پانی میں شہد کی مکھیوں کے کاٹنے سے نجات پالے

**میکنند زنبور بر بالا طواف — چوں برآرد سر ندارندش معاف**

شہد کی مکھیاں اوپر چکر کاٹتی ہیں — وہ جب سر اُبھارتا ہے اُس کو معاف نہیں کرتیں

**آب[۵۲] ذکرِ حق و زنبور ایں زماں — ہست یادِ ایں فلان و آں فلاں**

اللہ کی یاد پانی ہے اور شہد کی مکھی اِس وقت — اِس فلاں اور اُس فلاں کی یاد ہے

**دم بخور در آبِ ذکر و صبر کن — تا رہی از فکر و وسواسِ کہن**

ذکرِ حق کے پانی میں سانس گھونٹ لے اور صبر کر — تاکہ تو فکر اور پُرانے خیالات سے نجات پالے

**بعد ازاں تو طبعِ آں آبِ صفا — خود بگیری جملگی سر تا بپا**

اُس کے بعد اُس صاف پانی کی طبیعت — سر سے پاؤں تک تو خود اختیار کرلے گا

**آنچناں کز آب آں زنبورِ شر — میگریزد از تو ہم گیرد حذر**

جس طرح وہ شریر شہد کی مکھی پانی سے — بھاگتی ہے تجھ سے بھی ڈرے گی

**بعد ازاں خواہی تو دور از آب باش — کہ بسر ہم طبعِ آبی خواجہ تاش**

اسکے بعد اگر تو چاہے پانی سے جدا ہو جا — کیونکہ باطن کے اعتبار سے تو پانی کی طبیعت کا خواجہ تاش ہے

**بس[۵۳] کسانے کز جہاں بگذشتہ اند — لا نیند و در صفات آغشتہ اند**

بہت سے وہ لوگ جو دنیا سے چلے گئے ہیں — معدوم نہیں ہیں اور وہ (اللہ کی) صفات میں غرق ہیں

**در صفاتِ حق صفاتِ جملہ شاں — ہمچو اختر پیشِ آں خور بے نشاں**

اُن سب کی صفات اللہ (تعالیٰ) کی صفات میں — ایسی ہی بے نشان ہیں جیسا کہ ستارے سورج کے سامنے

**گر ز قرآں نقل خواہی اے حروں — خواں جمیعٌ ہُم لَدَینا مُحضَرون**

اے سرکش! اگر تو قرآن سے ثبوت چاہتا ہے — پڑھ لے وہ سب ہمارے پاس حاضر کئے ہوئے ہیں

**مُحضَرون معدوم نبود نیک بیں — تا بقائے روحہا دانی یقیں**

اچھی طرح سمجھ لے "حاضر کئے ہوئے" معدوم نہیں ہوتے — تاکہ تو روحوں کے باقی رہنے کو یقینی طور پر جان لے

---

[۵۱] آنچنانکہ۔ روحِ انسانی کی فنا کی دوسری مثال ہے کہ پِسّو کے کاٹنے کا درد سانپ کے حملہ کے وقت محو ہو جاتا ہے۔ الیک۔ تیری جانب۔ محو۔ تیسری مثال یہ ہے کہ روحِ انسانی کی محویت ایسی ہے جیسا کہ ننگا شہد کی مکھیوں کے ڈر سے پانی میں محو ہو جاتا ہے۔ میکنند۔ شہد کے محال کی بڑی مکھیاں اِس قدر تعاقب کرتی ہیں کہ پانی میں اگر غوطہ لگایا جائے تو وہ انتظار کرتی ہیں کہ باہر نکلے تو پھر کاٹیں۔

[۵۲] آب۔ اب مولانا ارشاد کی بات کی طرف منتقل ہو کر فرماتے ہیں کہ وساوس کا حال شہد کی مکھیوں کا سا ہے اور اُن سے بچاؤ ذکر اللہ کے پانی کے ذریعہ ہو سکتا ہے۔ بعد ازاں۔ جب انسان ترقی کرتا ہے تو خود اُسکی طبیعت ذکر اللہ کی صفائی حاصل کر لیتی ہے اور طبیعت وساوس کو دُور کرنے لگتی ہے اور اُس کو حبسِ دم اور ذکرِ خفی وغیرہ کی ضرورت نہیں رہتی ہے۔ کہ بسر۔ اب خود سالک کی طبیعت میں وہ خواص پیدا ہو جاتے ہیں جو اذکار میں تھے۔

[۵۳] بس کسانے۔ جس طرح روحِ انسانی بالکل فانی نہیں ہے اِسی طرح بہت سے بزرگ وہ ہیں جن کی موت فنائے محض نہیں ہے بلکہ اُن کیلئے موت کے معنیٰ یہ ہیں کہ وہ صفاتِ باری میں مستغرق ہیں۔ در صفات۔ اللہ کی صفات میں وہ اِسی طرح معدوم ہیں جسطرح ستارہ سورج کے سامنے معدوم ہوتا ہے۔ گر ز قرآں۔ قرآن پاک میں ہے اِن کَانَتْ اِلَّا صَیْحَۃً وَّاحِدَۃً فَاِذَا ھُمْ جَمِیْعٌ لَّدَیْنَا مُحْضَرُوْنَ بس ایک زور کی آواز ہوگی تو ایکدم سے سب لوگ ہمارے حضور میں حاضر

رُوحِ مَحجُوب[۱] اَز بقایش دَر عذاب
اُس کی بقا سے رُکی ہوئی روح عذاب میں ہے

رُوحِ واصِل دَر بقا پاک اَز حجاب
جو روح بقا (باللہ) میں واصل ذکحق، ہر دو پردے سے پاک ہے

زیں چراغِ حسِّ حیواں اَلمُراد
خلاصہ یہ ہے کہ اس حیوانی حس کے چراغ سے

گفتمت ہاں تانجوئی اِتّحاد
میں نے تجھے بتادیا خبردار اتّحاد کا طالب نہ بننا

رُوحِ خود را مُتّصل کُن اے فلاں
اے فلاں! اپنی روح کو وابستہ کردے

زود با اَرواحِ قدسِ سالکاں
بہت جلد سالکوں کی پاک روحوں کے ساتھ

صَد چراغت ار مُرند ار بیستند
تیرے سو چراغ خواہ وہ مَریں یا قائم رہیں

بس جدا یند و یگانہ نیستند
(آپس میں) بہت جدا ہیں اور ایک نہیں ہیں

زاں[۲] ہمہ جنگند ایں اصحاب ما
اسی لئے ہمارے یہ سب ساتھی لڑتے ہیں

جنگ کس نشنید اندر انبیا
کسی نے انبیاء میں لڑائی (کی بات) نہیں سُنی ہے

زانکہ نورِ انبیا خورشید بُود
کیونکہ انبیا کا نور سورج (سے) تھا

نورِ حسِّ ما چراغ و شمع و دُود
ہمارے حواس کا نور چراغ اور شمع اور دُھواں

یک بمیرد یک بماند تا بروز
ایک بجھ جاتا ہے، ایک دن تک رہتا ہے

یک بُود پژمُردہ دیگر با فروز
ایک ٹمٹماتا ہے، دوسرا روشن ہے

جانِ[۳] حیوانی بُود حیّ از غذے
حیوانی روح غذا سے زندہ رہتی ہے

ہم بمیرد اُو بہر نیک و بدے
وہ اچھائی اور بُرائی کے ساتھ مر بھی جاتی ہے

گر بمیرد ایں چراغ و طے شود
اگر یہ چراغ بجھ جائے اور لپیٹ جائے

خانۂ ہمسایہ مُظلم کے شود
پڑوسی کا گھر تاریک کب ہوگا؟

نورِ آں خانہ چو بے ایں ہم بپاست
جب اس گھر کی روشنی اُسکے بغیر بھی قائم ہے

پس چراغِ حسِّ ہر خانہ جُداست
تو حس کا چراغ ہر گھر کا جُدا ہے

ایں مثالِ جانِ حیوانی بُود
یہ رُوحِ حیوانی کی مثال ہے

نے مثالِ جانِ ربّانی بُود
نہ کہ ربانی روح کی مثال

باز از ہندوی شب چوں ماہ زاد
پھر رات کی تاریکی سے جب چاند نکلا

در سرِ ہر روزنے نورے فتاد
ہر سوراخ پر روشنی پڑی

---

کے چراغ کے بجھنے سے دوسرے گھر پر اندھیرا نہیں ہوتا ہے تو معلوم ہوا کہ دونوں جداگانہ ہیں اِیں۔ یعنی چراغ کی مثال۔ باز۔ روحِ انسانی کی مثال چاند کی روشنی کی سی ہے جب چاند طلوع کرتا ہے تو سب گھروں میں نور پھیلتا ہے تو ان سب گھروں کے نور میں وحدت ہے۔

[۱] روحِ محجوب۔ یعنی حیوانی کو بقا باللہ حاصل نہیں ہے لہٰذا وہ عذاب میں ہوگی۔ جو روحِ انسانی بقا باللہ حاصل کریگی اُس کو رویتِ باری حاصل ہوگی۔ زیں چراغِ حس۔ روحِ حیوانی سے اِتصال اور اِتحاد، عذاب کا سبب ہے۔ روحِ خود۔ اپنی رُوح کو سالکوں کی روح سے وابستہ کرلو تو دیدارِ رب حاصل ہوگا۔ صد چراغت۔ اَرواحِ حیوانی سے قطع نظر کرو ان روحوں میں کوئی یگانگت نہیں ہوتی ہے۔

[۲] زاں۔ چونکہ عوام روحِ انسانی سے محروم ہیں اُن میں صرف روحِ حیوانی ہے جس میں یگانگت نہیں ہے اسی لئے باہمی مختلف اور جنگ وجدل میں رہتے ہیں۔ انبیاء کی روح، روحِ انسانی ہے جس میں وحدت ہے۔ زانکہ۔ انبیاء کی روحیں خورشیدِ وحدت کا نور ہیں جو باہمی متحد ہیں۔ نورِ حسِ ما روحِ حیوانی وہی چراغ والی روشنی ہے۔ یک بمیرد۔ چونکہ ان میں اتحاد نہیں ہے اس لئے کوئی انسان دوسرے انسان کے احوال سے متاثر نہیں ہوتا ہے۔

[۳] جانِ حیوانی۔ رُوحِ حیوانی غذاؤں سے زندہ ہے اور پھر اُس کے لئے فنا ہے۔ گر بمیرد۔ روحِ حیوانی کی مثال چراغ کی روشنی کی سی ہے اگر ایک چراغ بجھ جائے تو دوسرے گھر کا چراغ جلتا رہتا ہے۔ نورِ آں خانہ۔ جب ایک گھر



511

نورِ آں صد خانہ را تو یک شمر — کہ نماند نورِ ایں بے آں دگر
اُن سَو گھروں کی روشنی کو تو ایک سمجھ — کیونکہ اسکا نور اُس دوسرے کے بغیر نہیں رہتا ہے

تا بُوَدؔ خورشیدِ تاباں بر اُفق — ہست در ہر خانہ نورِ اُو قنق
جب تک سورج افق پر روشن ہے — ہر گھر میں اس کا نور مہمان ہے

باز چوں خورشیدِ جاں آفِل شوَد — نورِ جملہ جانہا زایل شود
پھر جب روح کا سورج غروب کرجاتا ہے — تمام جانوں کا نور زایل ہوجاتا ہے

ایں مثالِ نور آمد مثل نے — مر ترا ہادی عدو را رہزنے
یہ نور کی مثال ہے مثل نہیں ہے — تیرے لئے ہادی ہے، دشمن کیلئے رہزن ہے

بر مثالِ عنکبوت آں زشت خُو — پردہائے گندہ را بر بافد اُو
وہ بدخو، مکڑی کی طرح — گندے پردے بنتا ہے

از لعابِؔ خویش پردہ نور کرد — دیدۂ اِدراکِ خود را کور کرد
اپنے لعاب سے اُس نے نور پر پردہ ڈالدیا — اپنے احساس کی آنکھ کو اندھا بنایا

گردنِ اسپ ار بگیرد بر خورَد — ور بگیرد پاش بستاند لگد
اگر گھوڑے کی گردن پکڑیگا فائدہ اٹھائیگا — اور اگر اُس کے پاؤں پکڑیگا لاتیں کھائے گا

کم نشیں بر اسپِ توسنؔ بے لگام — عقل و دیں را پیشوا کُن والسّلام
سرکش گھوڑے پر بے لگام نہ چڑھ — عقل اور دین کو پیشرو بنالے والسّلام

اندریں آہنگ منگر سُست و پست — کاندریں رہ صبر شقِ انفُس ست
اِس راستہ کو سست اور پست نہ سمجھ — کیونکہ اِس راستہ میں صبر کرنا جانوں کیلئے شاق ہے

باز گرد و قصۂ مسجد بگو — با سلیمانِؑ نبیِ نیک خُو
واپس چل اور مسجد کا قصّہ کہہ — نیک خصلت سلیمان نبی کے ساتھ (جو ہوا)

## بقیہ قصۂ بنائے مسجدِ اقصیٰ از دستِ سُلیمان علیہ السّلام

حضرت سلیمان علیہ السّلام کے ہاتھ سے مسجدِ اقصیٰ کی تعمیر کے قصّہ کا بقیہ

چوں سُلیمانؑ کرد آغازِ بنا — پاک چوں کعبہ ہمایوں چوں منیٰ
جب (حضرت) سلیمانؑ نے تعمیر ابتدا کی — جو کعبہ کی طرح پاک اور منیٰ کی طرح بابرکت ہے

---

اور معترضانہ نگاہ ڈالوگے تو تباہی ہوگی۔ ــ ۳ؔ اسپ توسن۔ سرکش گھوڑا یعنی نفس آہنگ۔ راہِ حق۔ راہکو کو آسان اور حقیر نہ سمجھو اس راستہ میں بہت صبر و استقلال کی ضرورت ہے۔ جو نفس پر بہت شاق و گراں ہے۔ بنا یعنی مسجدِ اقصیٰ کی تعمیر۔ منیٰ۔ وہ مقامِ پاک ہے جہاں حاجی رمیِ جمار کرتے ہیں۔

۱ؔ تا بُوَد۔ روحِ انسانی میں چونکہ وحدت ہے اس لئے شیخِ کامل اپنی زندگی میں چاند کی طرح ہر مُرید کو روشنی عطا کرتا رہتا ہے۔ باز۔ جب وہ شیخ اپنی توجہ ہٹالیتا ہے تو مُریدوں میں استفاضہ کی وہ پہلی سی کیفیت نہیں رہتی ہے۔ ایں مثال۔ میں نے ذاتِ مقدس اور اس کے نور کی مثال سورج اور اسکی روشنی سے دی ہے یہ مثال ہے جو تمام حیثیتوں سے مثل اُس کی طرح نہیں ہوتی ہے تیرے لئے یہ مثال ہدایت کا کام کریگی اور دشمن یعنی فلسفی کے لئے جو اسرارِ معرفت میں قیاس کو دخیل بناتا ہے رہزن بنے گی اور اُس کو مزید گمراہ کردے گی۔ عنکبوت۔ فلسفی کی مثال مکڑی کی سی ہے جو خود اپنے اوپر اپنے لعاب سے نور کو مخفی کرلیتی ہے۔ ۲ؔ از لعاب۔ مکڑی اپنے لعاب سے اپنے اوپر جالا تن کر اپنے آپ کو روشنی سے محروم کرتی ہے اسیطرح منکر اور معترض اپنے اعتراضات کے ذریعہ اپنے ادراک کو نور سے محروم کردیتا ہے۔ گردنِ اسپ۔ گھوڑے پر قاعدہ سے سوار ہوگا تو فائدہ اُٹھائیگا اور اگر اسکے پاؤں پکڑنے کی کوشش کریگا تو لات کھائے گا یہی مثال کلامِ حق اور اسرارِ معرفت کی ہے کہ اسپر صحیح طریقہ سے غور کروگے تو فائدہ اٹھاؤگے



512

در بنایش دیدہ می شد کرّ و فر — نے فسردہ چوں بناہائے دگر

اُس کی تعمیر میں شان و شوکت نظر آتی تھی — دوسری عمارتوں کی طرح ٹھٹھری ہوئی نہ تھی

در بنا ہر سنگ کز کُہ می شکست — فاش سِیْرُوا بِیْ ہمی گفت از نخست

تعمیر میں جو پتھر پہاڑ سے ٹوٹتا تھا — وہ پہلے ہی سے "مجھے لے چلو" علی الاعلان کہتا تھا

ہمچو از آب و گلِ آدمؑ کدہ — نور زاں کُہ پارہا تاباں شُدہ

آدمؑ کے مجسمہ کے پانی اور مٹی کی طرح — پہاڑ کے اُن ٹکڑوں سے نور چمکتا تھا

سنگ بے حمّال آئندہ شُدہ — واں در و دیوارہا زندہ شُدہ

پتھر اُٹھانے والوں کے بغیر آنے لگے — وہ در اور دیواریں زندہ ہوگئیں

حق ہمی گوید کہ دیوارِ بہشت — نیست چوں دیوارہا بیجان و زشت

اللہ (تعالیٰ) فرماتا ہے کہ بہشت کی دیواریں — (اور) دیواروں کی طرح بے جان اور بھدی نہیں ہیں

چوں در و دیوارِ تن با آگہی ست — زندہ باشد خانہ چوں شاہنشہی ست

جیسے کہ جسم کے در و دیوار حساس ہیں — چونکہ وہ شاہنشاہی گھر ہے زندہ رہے گا

ہم درخت و میوہ ہم آبِ زلال — با بہشتی در حدیث و در مقال

درخت بھی اور پھل بھی، صاف پانی بھی — بہشتی کے ساتھ بات چیت اور گفتگو میں ہونگے

زانکہ جنت را نہ زآلت بستہ اند — بلکہ از اعمال دینت بستہ اند

کیونکہ جنت کو اوزاروں سے تعمیر نہیں کیا ہے — بلکہ تیرے بے دین کے اعمال سے بنایا ہے

ایں بنا ز آب و گلِ مُردہ بُدست — آں بنا از طاعتِ زندہ شُدست

یہ عمارت مُردہ پانی اور مٹی سے بنی ہے — وہ عمارت زندہ عبادت سے بنی ہے

ایں باصلِ خویش ماند پُر خلل — واں باصلِ خود کہ علم ست و عمل

یہ اپنی اصل کی طرح پُر خلل ہے — وہ اپنی اصل کے ساتھ (مشابہ ہے) جو علم اور عمل ہے

ہم سریر و قصر و ہم تاج و ثیاب — با بہشتی در سوال و در جواب

تخت اور قلعہ بھی اور تاج اور کپڑے بھی — بہشتی کے ساتھ سوال و جواب میں ہونگے

فرش بے فرّاش پیچیدہ شُدہ — خانہ بے کنّاس روبیدہ شُدہ

فرش بغیر فرّاش کے لپٹا ہوا ہوگا — گھر بغیر جھاڑو دینے والے کے جھڑا ہوا ہوگا

---

۱؎ سِیْرُوا بِیْ۔ مجھے لے چلو یعنی وہ پہاڑ کا پتھر خود بول پڑتا تھا کہ مجھے لے جا کر تعمیر میں لگا دو۔ ہیچو۔ جس طرح آدمؑ کے مجسمہ کی مٹی اور پانی پُر نور تھا اسی طرح اُس مسجدِ اقصیٰ کے پتھر پانی اور مٹی پُر نور تھے۔

۲؎ سنگ۔ حضرت سلیمانؑ کے معجزے سے وہ پتھر خود بخود تعمیر میں لگنے کے لئے آنے لگے اور اُس مسجد کے در و دیوار میں زندگی پیدا ہوگئی۔ بہشت۔ بہشتی در و دیوار میں بھی زندگی ہوگی قرآن پاک میں ہے.... اِنَّ الدَّارَ الْاٰخِرَۃَ لَھِیَ الْحَیَوَانُ۔ بے شک آخرت کا گھر زندہ ہے۔ چوں۔ انسان کا جسم پانی مٹی سے بنا ہے اور اُس میں زندگی ہے تو جنت کے در و دیوار میں زندگی کیوں نہ ہوگی۔

۳؎ ہم درخت۔ جنت کی ہر چیز میں حیات اور زندگی ہوگی اور وہ جنتیوں سے گفتگو کرے گی۔ زآلت۔ جنت کی تعمیر انسانوں کے نیک عملوں سے ہوگی۔ ایں بنا۔ دنیاوی مکانات مُردہ مٹی پانی سے بنتے ہیں لہٰذا وہ مُردہ ہوتے ہیں۔ جنت زندہ عبادتوں سے تعمیر ہوگی تو اُس میں زندگی ہوگی۔ ہم سریر۔ جنت کے تخت و قلعے اور لباس اور تاج سب زندہ ہوں گے فرش۔ چونکہ وہاں کے فرش میں بھی زندگی ہوگی لہٰذا وہ خود دیکھے گا اور لپٹ جائے گا۔ خانہ۔ چونکہ گھر میں بھی زندگی ہوگی لہٰذا وہ خود اپنے آپ کو صاف کرے گا۔



513

تختِ[1] او سیّار بے حمّال شُد
حلقہ و در مُطرب و قوّال شُد

اُس کا تخت بغیر کسی اٹھانے والے کے چلنے والا ہو گیا
حلقہ اور در، مُطرب اور قوّال ہو گیا

خانۂ دل بیں زغم ژولیدہ شُد
بے کناس از توبہ روبیدہ شُد

دل کے گھر کو دیکھ جو (گناہ ہو گئے) غم سے اُلجھا ہے
بغیر جھاڑو کے توبہ سے صاف ہو جاتا ہے

ہست در دل زندگی دارالخلود
در زبانم چوں نمی آید چہ سُود

دل میں جنّت کی زندگی ہے
جبکہ میری زبان سے ادا نہیں ہو سکتی تو کیا فائدہ؟

چونکہ گشت آں مسجدِ اقصیٰ تمام
زاہتمامات سلیمانؑ والسّلام

جب مسجدِ اقصیٰ مکمل ہو گئی
(حضرت) سلیمانؑ کے اہتمام سے اور سلام ہو

چوں[2] سلیمانؑ در شُدے ہر بامداد
مسجد اندر بہرِ ارشادِ عباد

جب (حضرت) سلیمانؑ ہر صبح کو آتے
مسجد کے اندر بندوں کی ہدایت کے لئے

پند دادے گہ بگفت و لحن و ساز
گہ بفعل اعنی رکوعِ پُر نیاز

کبھی گفتگو اور لہجہ اور بناؤ سے نصیحت کرتے
کبھی فعل یعنی پُر نیاز رکوع کے ذریعہ

پندِ فعلی خلق را جذّاب تر
کہ رسد در جانِ ہر باگوش و کر

عملی نصیحت لوگوں کو زیادہ کھینچتی ہے
کیونکہ وہ ہر کان والے اور بہرے کے دل میں پہنچتی ہے

واندراں[3] وہمِ امیری کم بُود
در حشم تاثیرِ آں محکم بُود

اور اُس میں حکومت کا وہم نہیں ہوتا ہے
ماتحتوں میں اُس کی تاثیر مضبوط ہوتی ہے

## قصۂ آغازِ خلافتِ عثمانؓ و خطبۂ وے در بیان آنکہ ناصح

حضرت عثمانؓ کی خلافت کی ابتداء کا قصہ اور اُن کا خطبہ اس بیان میں کہ عامل اپنے

## فعّال بفعل بہ از ناصح قوّال بقول

عمل سے نصیحت کرنے والا، زبانی بات کے ذریعہ نصیحت کرنے والے سے بہتر ہے

قصۂ عثمانؓ کہ بر منبر برفت
چوں خلافت یافت بشتابید تفت

(حضرت) عثمانؓ کا قصہ کہ منبر پر پہنچے
جب خلافت پائی تیزی سے چل کیا

منبرِ مہتر کہ سہ پایہ بُدست
رفت بوبکرؓ و دوم پایہ نشست

سردارؐ کا منبر جو تین درجوں کا تھا
ابوبکرؓ چلے اور دوسرے درجہ پر بیٹھ گئے

بر سوم پایہ عمرؓ در دورِ خویش
از برائے حرمتِ اسلام و کیش

(حضرت) عمرؓ اپنے دور میں تیسرے درجہ پر
اسلام اور مذہب کی حرمت کے لئے (بیٹھے)

---

[1] تخت. جنت کا تخت خود بخود چلے گا. حلقہ. جنتی کی خواہش کے مطابق دروازے کی زنجیریں اور دروازہ خود مُطرب اور قوّال کا کام کرنے لگیں گے. خانۂ دل. جھاڑو دینے والے کے بغیر جنتی گھر کے صاف ہو جانے پر تعجب نہ کرو خود اپنے دل کو دیکھو گناہوں سے آلودہ ہوتا ہے اور توبہ سے خود بخود صاف ہو جاتا ہے. در زبانم. دل کی زندگی کی پوری کیفیت سمجھانے سے زبان قاصر ہے.

[2] چوں سلیمانؑ. مسجد اقصیٰ کے مکمل ہو جانے پر حضرت سلیمانؑ روزانہ صبح کو مسجد میں تشریف لے جاتے اور لوگوں کو راہِ حق کی ہدایت کرتے. پند دادے. حضرت سلیمانؑ لوگوں کو کبھی زبان سے نصیحت فرماتے اور کبھی عملی طور پر عبادت کے ذریعہ لوگوں کو ہدایت کرتے. پندِ فعلی. عملی نصیحت زیادہ کارگر ہوتی ہے.

[3] واندراں. عملی نصیحت میں لہجہ کا تحکم بھی نہیں ہوتا ہے لہٰذا وہ ماتحتوں پر زیادہ اثر کرتی ہے. ناصحِ فعّال. وہ ناصح جس کا عمل دوسروں کی نصیحت کا سبب بنے. قوّال. جو شخص زبانی نصیحت کرے. منبر. آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کے منبر کے تین درجے تھے. ابوبکرؓ خطبہ کے درمیان میں آنحضورؐ سے اوپر کے درجے

دورِ عثمانؓ آمد و بالائے تخت
(حضرت) عثمان رض کا زمانہ آیا وہ تخت کے اوپر

بر شُد و بنشست آں محمود بخت
چڑھے، اور وہ خوش نصیب بیٹھ گئے

پس سُوالش کرد شخصے بُوالفضول
ان سے ایک بیہودہ طرح شخص نے دریافت کیا

کاں دو ننشستند بر جای رسولؐ
کہ وہ دونوں رسولؐ کی جگہ پر نہ بیٹھے

پس تو چوں جُستی از ایشاں برتری
تو آپ نے ان سے برتری کیوں چاہی؟

چوں بُرتبت تو از ایشاں کمتری
جبکہ آپ رتبے میں ان سے کم ہیں

گفت اگر پایہ سُوم را بسپرم
انھوں نے فرمایا اگر میں تیسرے درجہ پر ٹھیروں

وہم آید کہ مثالِ عمرؓ م
شبہ ہوگا کہ میں عمرؓ جیسا ہوں

در دُوم پایہ شوم من جائے جُو
اور اگر میں دوسرے درجہ پر جگہ تلاش کروں

گوئیم مثلِ ابوبکرؓ ست اُو
لوگ مجھے کہیں گے کہ وہ ابوبکرؓ جیسا ہے

ہست ایں بالا مقامِ مصطفےٰؐ
یہ اونچا درجہ مصطفےٰؐ کی جگہ ہے

وہم مثلی نیست با آں شہ مرا
میرے متعلق اُن شاہ جیسا ہونے کا وہم نہیں ہوسکتا

بعد ازاں بر جائے خطبہ آں وَدُود
اس کے بعد وہ مہربان خطبہ (پڑھنے) کی جگہ

تا بقرب عصر لب خاموش بود
عصر کے قریب تک خاموش تھے

زہرہ نے کس را کہ گوید ہین بخواں
کسی کی ہمت نہ تھی کہ کہے پڑھئے

یا برُوں آید ز مسجد آں زماں
یا اُس وقت مسجد سے باہر نکل آئے

ہیبتے بنشستہ بد بر خاص و عام
ہر خاص و عام پر ہیبت بیٹھی ہوئی تھی

پُر شدُ از نُور خدا آں صحن و بام
اللہ (تعالیٰ) کے نور سے صحن اور بالاخانہ پُر تھا

ہر کہ بینا ناظرِ نورش بُدے
جو بینا تھا وہ اُس کے نور کو دیکھنے والا تھا

کور زاں خورشید ہم گرم آمدے
اندھا بھی اُس نور سے گرم ہو رہا تھا

پس ز گرمی فہم کردے چشم کور
گرمی کی وجہ سے اندھا بھی سمجھ رہا تھا

کہ بر آمد آفتابے بے فتور
کہ مکمل سورج نکل آیا ہے

لیک ایں گرمی کشاید دیدہ را
لیکن یہ گرمی آنکھ کو کھول دیتی ہے

تا بہ بیند عین ہر بشنیدہ را
تاکہ آنکھ، ہر سنی ہوئی بات کو دیکھ لے

گرمیش را ضجرتے وحالتے
اُس کی گرمی میں ایک تنگدلی اور ایک حالت ہے

زاں تپش دل را کشادے فسحتے
اُس گرمی سے دل میں ایک کشادگی اور وسعت ہے

ا؎ ۔۔۔ عثمان رض ۔ حضرت عثمانؓ نے پھر آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم والے درجہ پر بیٹھنا شروع کیا۔ آں دو ۔ یعنی حضرت ابوبکر رض اور حضرت عمرؓ کبری۔ صحابہ کے مراتب میں حضرت عثمان رض کا تیسرا مرتبہ ہے۔ گفت ۔ حضرت عثمانؓ نے فرمایا کہ اگر تیسرے درجہ پر بیٹھوں گا تو لوگ سمجھیں گے کہ میں عمرؓ جیسا ہوں۔ در دُوم ۔ دوسرے درجہ پر بیٹھوں گا تو لوگ حضرت ابوبکرؓ جیسا سمجھیں گے۔

۲؎ ہست ۔ اب میں نے آنحضورؐ کے درجہ پر اس لئے بیٹھنا شروع کردیا کہ مجھے اُن جیسا کوئی سمجھ ہی نہیں سکتا ہے۔ آں وَدُود ۔ یعنی حضرت عثمانؓ۔ خاموش ۔ حضرت عثمانؓ منبر پر خاموش بیٹھے رہے اور پھر یہ کہہ کر نیچے اُتر آئے تھے کہ تمہارا امیر فعّال ہو یہ اس سے بہتر ہے کہ وہ قوّال ہو۔

۳؎ ہیبتے ۔ حضرت عثمانؓ منبر پر خاموش بیٹھے تھے اور کسی کی یہ مجال نہ تھی کہ اُنسے خطبہ دینے کو کہے یا اُٹھ کر چلا جائے اور اس وقت وہ مظہرِ نورِ خداوندی بنے ہوئے تھے۔ ہر کہ بینا ۔ وہ لوگ جنہیں اُس نور کے مشاہدہ کی صلاحیت تھی وہ اُس کا مشاہدہ کر رہے تھے بقیہ لوگ بھی اسکے اثرات محسوس کر رہے تھے۔ پس ۔ اندھا سورج کی گرمی سے سورج کے طلوع کو سمجھتا ہے۔ لیک ۔ لیکن اُس نور کی گرمی انسان کو بینا بنا دیتی ہے۔ گرمیش ۔ اُس نور کی

[illegible]

کورِ[1] چوں شد گرم از نورِ قِدم — از فرح گوید کہ من بینا شدم

جب قدیم نور سے اندھا گرم ہو جاتا ہے — وہ خوشی سے کہتا ہے کہ میں بینا ہو گیا ہوں

سخت خوش مستی ولے اے بوالحسن — پارۂ راہ است تا بینا شدن

تو بہت اچھا مست ہے لیکن اے بھلے مانس! — بینا ہونے تک تھوڑا سا راستہ ہے

ایں نصیبِ کور باشد ز آفتاب — صد چنیں واللّٰہُ اَعْلَمُ بِالصَّوَاب

سورج سے نابینا کا یہ حصہ ہے — اس سے سو گنا اور خدا زیادہ بہتر جانتا ہے

وانکہ[2] او آں نور را بینا بود — شرحِ او کے کارِ بوسینا بود

وہ شخص جو اُس نور کو دیکھنے والا ہے — اُس کی تشریح کرنا (شیخ) بو علی سینا کا کام کہاں ہے؟

گر شود صد تو کہ باشد ایں زباں — کہ بجنباند بکف پردہ عیاں

اگر زبان سو گنا ہو جائے تو یہ کون ہوتی ہے؟ — کہ ہاتھ سے مشاہدے کے پردے کو ہٹا دے

وائے بروے گر بساید پردہ را — تیغِ اللّٰہی کند دستش جدا

اس پر افسوس ہے اگر وہ پردے کو ہٹائے — خدائی تلوار اُس کے ہاتھ کو جدا کر دیگی

دست چہ بود خود سرش را بر کند — آں سرے کز جہل شرہا می کند

ہاتھ کیا ہوتا ہے، خود اسکے سر کو کاٹ دیگی — اُس سر کو جو جہالت سے شرارتیں کرتا ہے

ایں بتقدیرِ سخن گفتم ترا — ورنہ خود دستش کجا و آں کجا

یہ میں نے تجھ سے فرضی بات کہہ دی — ورنہ اُس کا ہاتھ کہاں اور وہ (پردہ) کہاں

خالہ[3] را خایہ بدے خالو بدے — ایں بتقدیر ست یعنی گر بدے

خالہ کے اگر خصیہ ہوتا، وہ خالو ہوتی — یہ فرضی بات ہے، یعنی اگر ہوتا

از زباں تا چشم کو پاک از شک ست — صد ہزاراں سال گویم اندک ست

زبان (کے ذرائع) سے آنکھ (کے مشاہدہ) تک جو شک سے پاک ہے — اگر میں لاکھوں سال (کی مسافت) کہوں تو کم ہے

ہیں مشو نومید نور از آسماں — حق چو خواہد می رسد در یک زماں

خبردار! مایوس نہ ہو آسمان سے نور — جب خدا چاہتا ہے فوراً پہنچ جاتا ہے

صد اثر در کانہا از اختراں — می رساند قدرتش در ہر زماں

ستاروں کے سینکڑوں اثرات، کانوں میں — اُس کی قدرت ہر وقت پہنچاتی ہے

---

[1] کور: جس میں مشاہدہ کی صلاحیت نہیں ہوتی وہ بھی جس وقت اُس نور سے متاثر ہوتا ہے تو اپنے آپ کو بینا سمجھنے لگتا ہے۔ سخت: جس کو مشاہدہ حاصل نہیں ہے وہ خوشی میں مست ہو کر سمجھتا ہے کہ مشاہدہ حاصل ہو گیا۔ اُس کو خطاب ہے کہ تھوڑی سعی اور محنت کر لے تب اِس مقام پر پہنچے گا۔ ایں نصیب: یہ تو اُس شخص کی حالت تھی جس کو مشاہدہ حاصل نہیں، جس کو حاصل ہوتا ہے اُس کی حالت اِس سے سو گنی ہوگی۔

[2] وانکہ۔ اُس نور کے مشاہدے سے جو کیفیت حاصل ہوگی اُس کی تشریح شیخ بو علی سینا بھی اپنی عقل اور فلسفہ کے زور سے نہیں کر سکتا۔ گر شود۔ مقامِ مشاہدہ، مجاہدہ سے حاصل ہوگا مشاہدہ کا پردہ دلائل سے نہ ہٹے گا۔ وائے۔ جو شخص نبوت کے واسطے کے بغیر محض عقلی دلائل سے وصول الی اللہ کی کوشش کریگا اُس کیلئے ہلاکت ہے۔ ایں۔ یہ بات کہ اگر کوئی محض عقل کے ہاتھ سے پردے کو ہٹانے کی کوشش کریگا تو خدائی تلوار اُسکا ہاتھ کاٹ دیگی یہ بات میں نے بطور فرض کے کہہ دی ہے ورنہ یہ ہاتھ سے پردہ ہٹانے کی کوشش ممکن ہی نہیں ہے۔

[3] خالہ۔ یہ اسی طرح کی فرضی بات ہے جیسے لوگ کہتے ہیں کہ اگر خالہ کے خصیہ ہوتا تو وہ خالو بنجاتی۔ از زبان۔ زبانی دلائل سے مشاہدہ تک پہنچنے میں اگر میں لاکھوں سال کا فاصلہ بتاؤں تو وہ بھی کم ہے۔ ہیں۔ اب مولانا فرماتے ہیں کہ مشاہدہ کی دوری سے گھبرا کر اُسکی کوشش نہ چھوڑ بیٹھنا جب اللہ تعالیٰ اِس فاصلہ کو کم کرنا چاہیں گے تو فوراً کم ہو جائیگا، چاند ستاروں کا زمین سے فاصلہ کروڑوں سال کی مسافت کا ہے لیکن قدرت اُنکی روشنی فوراً زمین تک پہنچا دیتی ہے۔ صد اثر۔ سورج اور چاند کی شعاعیں کانوں میں ہیرے جواہر بناتی ہیں اور وہ اثرات اُن سے کانوں تک فوراً پہنچ جاتے ہیں۔



516

اختر گردوں ظُلَم را ناسخ ست | اخترِ حق در صفاتش راسخ ست

آسمان کا ستارہ تاریکیوں کو دُور کرتا ہے | اللہ (تعالیٰ) کا ستارہ اپنی صفات میں مضبوط ہے

چرخِ پانصد سالہ راہ اے مُستعیں | در اثر نزدیک آمد با زمیں

اے مدد کے طالب! آسمان پانچسو سال کی مسافت پر | اثر کرنے میں، زمین کے نزدیک ہے

سہ ہزاراں سال و پانصد تا زحل | دمبدم خاصیتش آرد عمل

زحل (ستارے) تک ساڑھے تین ہزار سال کا راستہ ہے، | اُس کی خاصیت ہر وقت عمل کر رہی ہے

درہمش آرد چو سایہ در اِیاب | طولِ سایہ چیست پیشِ آفتاب

آنے میں اُس کو سایہ کی طرح درہم (برہم) کر دے | سورج کے سامنے سایہ کی درازی کیا چیز ہے؟

وز نفوسِ پاک اختر وشش مدد | سوئے اخترہائے گردوں می رسد

پاک نفوس کی جانب سے مدد ستاروں کی طرح | آسمان کے ستاروں کی جانب پہنچتی ہے

ظاہر آں اختراں قوّامِ ما | باطنِ ما گشتہ قوّامِ سما

بظاہر وہ ستارے ہمارے وجود کا باعث ہیں | ہمارا باطن آسمان کی ماہیت بنانے والا ہے

## در بیان آنکہ حکمائے طبیعی گویند آدمی عالمِ صغیر ست و حکمای الٰہی گویند آدمی عالمِ کبیر ست زیراکہ علمِ آں حکما بر صورتِ آدمی مقصور بود و علمِ اینہا بر باطنِ آدمی موصول

اس بیان میں کہ حکماء فلسفہ کہتے ہیں کہ آدمی عالمِ صغیر ہے اور خدائی حکماء کہتے ہیں کہ آدمی عالمِ کبیر ہے کیونکہ اُن حکماء کا علم آدمی کی صورت پر منحصر تھا اور اِن کا علم آدمی کے باطن سے وابستہ ہے

پس بصورت عالمِ صُغریٰ توئی | پس بمعنیٰ عالمِ کُبریٰ توئی

صورت کے اعتبار سے تو چھوٹا جہان ہے | باطن کے اعتبار سے تو بڑا جہان ہے

ظاہراً آں شاخ اصلِ میوہ ست | باطناً بہرِ ثمر شد شاخ ہست

بظاہر ٹہنی پھل کی جڑ ہے | حقیقتاً ٹہنی پھل کے لئے وجود میں آئی ہے

گر نبودے میل و اُمیدِ ثمر | کے نشاندے باغباں بیخِ شجر

اگر پھل کی خواہش اور امید نہ ہوتی | تو باغبان درخت کی جڑ کب بوتا

---

۵۱ اختر گردوں۔ جب چاند سورج وغیرہ اپنی روشنی سے زمین کی تاریکیوں کو مٹاتے ہیں تو اللہ تعالیٰ اپنی صفات میں اُن سے بہت زیادہ مضبوط ہے۔ چرخ۔ آسمان کا زمین سے پانچسو سال کی مسافت کا فاصلہ ہے لیکن زمین پر اثر انداز ہونے میں وہ فاصلہ کچھ بھی نہیں ہے۔ سہ ہزاراں۔ زحل ستارہ جو کہ ساتویں آسمان پر ہے اسمیں اور زمین میں ساڑھے تین ہزار سال کی مسافت کا فاصلہ ہے لیکن ہر وقت زمین پر اثر انداز ہے۔ درہمش۔ اللہ کی یہ قدرت ہے کہ اُس زحل کے اثرات کو جبکہ وہ زمین کی طرف لوٹ رہے ہوں درہم برہم کر دے، آفتابِ حق کے سامنے ان اثرات کی جو سایہ کی طرح ہیں کیا حقیقت ہے۔ ۵۲ وز نفوس۔ پہلے یہ کہا تھا کہ آسمان کے ستارے ہم پر اثر ڈال رہے ہیں اب فرماتے ہیں کہ جس طرح ستارے اثر انداز ہیں اسیطرح انبیاء اور اولیاء کا وجود ستاروں پر اثر انداز ہے۔ قوّام۔ وہ چیز جو کسی چیز کی ماہیت بنائے۔ دربیان۔ حکماء فلاسفہ انسان کو چھوٹا جہان اور دنیا کو بڑا جہان مانتے ہیں اور صوفیاء انسان کو بڑا عالم اور دنیا کو چھوٹا عالم مانتے ہیں اسکی وجہ یہ ہے کہ فلاسفہ کی نظر انسان کے ظاہر پر ہے۔ ۵۳ پس بصورت۔ یعنی انسان تمام کائنات عالم کے نمونوں کا ایک چھوٹا سا مجموعہ ہے۔ عالمِ کبریٰ۔ چونکہ حقیقت اسماء الٰہیہ اور حقائقِ کونیہ کا جامع ہے۔ شاخ۔ یعنی عالم۔ ثمر۔ یعنی انسان۔ گر نبودے۔ اگر انسان کی تخلیق قدرت کا منشا نہ ہوتی تو عالم کو نہ پیدا کیا جاتا۔

پس بمعنیٰ آں شجر از میوہ زاد
پس درخت حقیقتاً پھل سے پیدا ہوا ہے

گر بصورت از شجر بودش وِلاد
اگرچہ بظاہر درخت سے اُس کی پیدائش ہے۔

مُصطفیٰ زیں گفت کادمؑ و انبیاؑ
مصطفیٰؐ نے اسی لئے فرمایا ہے کہ (حضرت) آدمؑ اور انبیاؑ

خلفِ من باشند در زیرِ لوا
میرے پیچھے جھنڈے کے نیچے ہوں گے

بہرِ ایں فرمودہ است آں ذُو فنون
اسی لئے اُن جامعِ کمالات نے فرمایا ہے

رمزِ نَحْنُ الْاٰخِرُوْنَ السَّابِقُوْن
"ہم آخر میں ہیں اور پہلے ہیں" کا اشارہ

گر بصورت من ز آدمؑ زادہ اَم
اگرچہ بظاہر میں آدمؑ سے پیدا ہوا ہوں

من بمعنیٰ جَدِّ جَد افتادہ اَم
میں حقیقتاً پردادا واقع ہوا ہوں

کز برائے من بُدَش سجدۂ مَلَک
کیونکہ فرشتوں کا اُنکو سجدہ میرے لئے ہی تھا

وز پئے من رفت بر ہفتم فلک
اور میرے لئے ہی وہ ساتویں آسمان پر گئے

پس ز من زائید در معنیٰ پدر
پس حقیقتاً باپ مجھ سے پیدا ہوا

پس ز میوہ زاد در معنیٰ شجر
اور اصلاً درخت پھل سے پیدا ہوا

اوّلِ فکر آخر آمد در عمل
ابتدائی فکر، عمل، وجود میں آخر میں آتا ہے

خاصہ فکرے کو بُود وصفِ اَزَل
خصوصاً وہ ارادہ جو ازل کی صفت ہو

حاصل اندر یک زماں از آسماں
خلاصہ یہ ہے کہ آسمان سے تھوڑے وقفہ میں

میرود می آید ایدر کارواں
اب قافلہ آتا جاتا ہے

نیست بر ایں کارواں ایں رہ دراز
اِس قافلہ پر یہ راستہ دراز نہیں ہے

کے مَفازہ زَفت آید با مفاز
کامیابی کے ہوتے ہوئے جنگل کب بھاری پڑتا ہے

دل بکعبہ میرود در ہر زماں
ہر دفعہ میں، دل کعبہ کو جاتا ہے

جسم طبع دل بگیرد ز امتناں
جسم احسانِ (خداوندی) سے دل کی طبیعت اختیار کرلیتا ہے

ایں دراز و کوتہی مر جسم راست
یہ درازی اور کوتاہی جسم کے لئے ہے

چہ دراز و کوتہ آنجا کہ خداست
جہاں خدا ہے وہاں دراز و کوتاہ کیا ہوتا ہے؟

---

رجوع کیا ہے کہ ذکر اور مشاہدہ کے فاصلہ سے سالک کو گھبرانا نہ چاہیئے قدرت اِن فاصلوں کو کم کر دیتی ہے ایدر۔ اب۔ کے مَفازہ۔ اگر کامیابی ہوتی ہے تو راہ کا فاصلہ اور دشواری معدوم ہو جاتی ہے۔ دل۔ انسان کا دل ہزاروں میل کا فاصلہ طے کر کے کعبہ میں پہنچ جاتا ہے جسم۔ اللہ کا کرم ہو تو جسم بھی دل کی رفتار اختیار کر لیتا ہے اور بزرگوں سے طَیُّ الْاَرْض کی کرامت ظاہر ہو جاتی ہے۔ ایں دراز۔ راستہ کی درازی اور کوتاہی جسم کے لئے ہے، رُوح کے لئے نہیں ہے۔

لہ آں شجر۔ تو گویا ماں کا ان سے پیدا ہوا ہے مصطفیٰؐ۔ حدیث شریف وَ اَنَا حَامِلُ لِوَاءِ الْحَمْدِ یَوْمَ الْقِیٰمَۃِ تَحْتَہٗ اٰدَمُ وَ مَنْ دُوْنَہٗ وَ لَا فَخْرَ یعنی میں قیامت کے روز لوائے حمد اُٹھانیوالا ہوں جس کے نیچے حضرت آدمؑ اور اُنکے علاوہ تمام انبیاء ہونگے اور اِس پر کوئی فخر نہیں ہے۔ یہ اسی لئے فرمایا ہے کہ آدمؑ اور اُنکی اولاد کی تخلیق سے مقصود آنحضورؐ کی ذات ہے۔ لوا۔ جھنڈا۔

لہ بہرِ ایں۔ چونکہ مقصود آنحضورؐ کی تخلیق تھی اسی لئے آنحضورؐ نے فرمایا کہ میں اگرچہ آخر میں بھیجا گیا ہوں لیکن چونکہ مقصود اصلی میں ہوں لہٰذا میں پہلے ہوں کسی چیز کی علتِ غائی وجودِ خارجی میں اگرچہ موخر ہوتی ہے لیکن وجودِ ذہنی میں وہ اُس چیز سے پہلے موجود ہوتی ہے۔ جَدِّ جَد۔ چونکہ حقیقتِ آدمؑ کا ظہور حقیقتِ محمدیہ سے ہوا ہے۔ کز برائے۔ حضرت آدمؑ مسجودِ ملائکہ اِسی لئے بنے کہ اُن کی پشت میں نورِ محمدیؐ تھا۔ رفت۔ اُن کو معراج اسی لئے کرائی گئی تاکہ وہ نورِ محمدیؐ سے فیض حاصل کر سکیں۔ پدر۔ حضرت آدمؑ۔

لہ اوّلِ فکر۔ ہونیوالی ہر چیز کا فکر اور تصور اس کے وجودِ خارجی سے پہلے ہوتا ہے مگر رہنے کیلئے اور درخت پھل کیلئے وجود میں آتا ہے تو اُنکے تصورات اُن کے وجودِ خارجی سے پہلے ہوتے ہیں [illegible] یہاں سے مولاناؒ نے پھر اصل مضمون کیطرف



518

چون[1] خدا اَمر جسم را تبدیل کرد
جب خدا نے جسم کو بدل دیا

رفتنش بے فرسخ و بے میل کرد
اُس کا چلنا بے فرسخ اور بے میل کر دیا

صد امید ست ایں زماں بردار گام
اب تو سو اُمیدیں ہیں، قدم بڑھا

عاشقانہ اے فتیٰ خلِّ الکلام
عاشقوں کی طرح اے نوجوان! باتیں بنانا چھوڑ دے

گرچہ پیلہ چشم برہم می زنی
اگرچہ تو پلکیں جھپکا رہا ہے

در سفینہ خفتہ رہ میکنی
تو کشتی میں سوتا ہوا سفر کر رہا ہے

## تفسیر ایں حدیث کہ مَثَلُ اُمَّتِیْ کَمَثَلِ سَفِیْنَةِ نُوْحٍ مَنْ تَمَسَّكَ بِهَا نَجَا وَمَنْ تَخَلَّفَ عَنْهَا غَرِقَ

اس حدیث کی تفسیر کہ میری اُمت کی مثال (حضرت) نوحؑ کی کشتی کی سی ہے جو اُس سے وابستہ ہوا وہ بچا اور جو اُس سے بچھڑا وہ ڈوبا

بہر ایں[2] فرمود پیغمبر کہ من
اسی لئے پیغمبر نے فرمایا ہے کہ میں

ہمچو کشتی اَم بطوفانِ زمن
زمانہ کے طوفان میں کشتی کی طرح ہوں

ما و اصحابیمؓ چوں کشتیِ نوحؑ
ہم اور ہمارے ساتھی (حضرت) نوحؑ کی کشتی کی طرح ہیں

ہر کہ دست اندر زند یابد فتوح
جو سہارا پکڑ لے گا، نجات پا جائے گا

چونکہ با شیخی تو دُور از زشتی
جبکہ تو شیخ کے ساتھ ہے، بُرائی سے دور ہے

روز و شب سیاری و در کشتی
تو دن رات چل رہا ہے، اور تو کشتی میں ہے

در پناہِ جانِ جاں بخشے توئی
تو جان بخشنے والے کی جان کی پناہ میں ہے

کشتی اندر خفتہ رہ میروی
تو کشتی میں سویا ہوا ہے، راستہ طے کر رہا ہے

مگسل از پیغمبرِ ایامِ خویش
اپنے زمانے کے پیغمبر سے جُدا نہ ہو

تکیہ کم کن بر فن و بر گامِ خویش
اپنی تدبیر اور اپنے قدم پر بھروسہ نہ کر

گرچہ[3] شیری چوں روی رہ بے دلیل
اگرچہ تو شیر ہے، جب تو بغیر رہنما کے راستہ طے کرے گا

ہمچو روبہ در ضلالی و ذلیل
تو مڑی کی طرح گمراہی میں ہے؟ اور ذلیل ہے

ہیں مپرا الا کہ با پرہائے شیخ
خبردار! شیخ کے پَروں کے بغیر پرواز نہ کر

تا بہ بینی عونِ لشکرہائے شیخ
تاکہ تو شیخ کے لشکروں کی مدد دیکھے

یک زمانے موجِ لطفش بالِ تست
ایک وقت اُس کی مہربانی کی موج تیرا بازو ہے

آتشِ قہرش دمے حمالِ تست
کسی وقت اُس کے قہر کی آگ تیری بار بردار ہے

---

[1] چون خدا۔ معراج میں انبیاء کے لئے یہی صورت پیش آتی ہے۔ فرسخ۔ تین میل کا فاصلہ۔ صد امید ست۔ مجاہدہ کرنے والے کو قیل و قال کو ترک کر کے عمل میں لگ جانا چاہیئے خدا سے اُمید ہے کہ وہ مشاہدہ کی منزل تک پہنچا دیگا۔ گرچہ۔ سالک بھی آنکھیں بند کر کے عمل کرے تو منزل تک پہنچ جاتا ہے۔ پیلہ چشم۔ پلکیں۔ سفینہ۔ کشتی، انسان کشتی میں بیٹھا ہوا ہو تو اگر وہ سو بھی جائے تب بھی منزل تک پہنچ جائیگا۔

[2] بہر ایں۔ آنحضورؐ اور صحابہ کرامؓ کی سیرت پر عمل کر کے ایک انسان نجات حاصل کر سکتا ہے۔ فتوح۔ کامیابی۔ چونکہ۔ سالک کیلئے شیخ کی صحبت حضرت نوحؑ کی کشتی کا کام کرتی ہے۔ سیار۔ چلنے والا۔ جان بخشے۔ یعنی شیخ۔ پیغمبر۔ یعنی اُس زمانہ کا شیخ۔

[3] گرچہ۔ سالک خواہ کیسا ہی ہو سلوک بغیر شیخ کے مشکل ہے۔ پر ہائے شیخ۔ یعنی شیخ کی توجہ۔ عونِ شیخ کی توجہات سے منزل طے ہوگی۔ یک زمانے۔ شیخ کبھی اپنی صفتِ جمال کے ساتھ تربیت کرتا ہے کبھی صفتِ جلال کے ساتھ، تو شیخ کی نرمی اور سختی دونوں مدارج کی ترقی کا سبب ہوتی ہے۔

قہر[1] اُو را ضدِّ لطفش کم شمر
اُس کے قہر کو، اُس کی مہر کی ضد نہ سمجھ

اِتحادِ ہر دو بیں اندر اَثر
اثر میں دونوں کی یکسانیت دیکھ

یک زماں چوں خاک سبزت می کُند
ایک وقت میں وہ تجھے مٹی کیطرح سرسبز کر دیتا ہے

یک زماں پُر باد و گبزت می کُند
ایک وقت میں پُر شوکت اور مالیقدر بنا دیتا ہے

جسمِ عارِف را دہد وصفِ جماد
سالک کے جسم کو مٹی کی خاصیت عطا کر دیتا ہے

تا برو روید گُل و نسرین شاد
تاکہ اُس پر پھول اور عمدہ گلِ سیوتی اُگے

لیک اُو بیند نہ بیند غیرِ اُو
لیکن وہی اُس کو دیکھتا ہے اُس کا غیر نہیں دیکھتا

جز بمغزِ پاک ندہد خُلد بُو
بہشت (پاک مغز والے) کے علاوہ کسی کو خوشبو نہیں دیتی ہے

مغز را خالی کُن از اِنکارِ یار
دوست کے اِنکار سے دماغ کو خالی کر لے

تاکہ ریحاں یابی از گلزارِ یار
تاکہ تو دوست کے چمن سے خوشبو سونگھے

تا بیابی بُوئے خلد از یارِ من
تاکہ تو میرے دوست کے ذریعہ بہشت کی خوشبو حاصل کرے

چوں[2] محمدؐ بُوئے رحماں از یمن
جیساکہ آنحضورؐ نے یمن سے خدا کی خوشبو حاصل کی،

در صفِ معراجیاں گر بیستی
اگر تو معراج والوں کی صف میں کھڑا ہوگیا

چوں بُراقت بر کُشاید نیستی
فنا تیرے لئے بُراق کی طرح پَر پھیلا دے گی

نے چو معراجِ زمینے تا قمر
گرد کی قمر تک کی معراج کی طرح نہیں

بلکہ چوں معراجِ کلکے تا شکر
بلکہ نے کے شکر بننے تک کی معراج کی طرح

نے چو معراجِ بُخارے تا سما
دھویں کی آسمان تک کی معراج کی طرح نہیں

بل چو معراجِ جنینے تا نُہیٰ
بلکہ پیٹ کے بچّہ کی عقل تک معراج کی طرح

خوش[3] بُراقے گشت خنگِ نیستی
فنا کا گھوڑا، بہت اچھا براق بنا

سُوئے ہستی آردت گر نیستی
اگر تو فانی ہے، تجھے بقا کی جانب لے آتا ہے

کوہ و دریاہا سُمش مَس می کُند
اُس کے سُم پہاڑ اور دریاؤں کو چھوتے ہیں

تا جہانِ حِسّ را پس می کُند
یہانتک کہ وہ محسوس دنیا کو پیچھے چھوڑ دیتا ہے

پا بکَش در کشتی و می رَو رَواں
کشتی میں قدم رکھ، اور چلا چل

چوں سُوئے معشوق جان جانِ رواں
جیساکہ جان معشوق کیطرف جاتی ہے جو روح کی روح ہے

---

ایسا ہے کہ اگر تم فنا کا مقام حاصل کر چکو گے تو تمہیں بقا کی طرف لے آئے گا یعنی سیرِ عروجی کے بعد سیرِ نزولی ہوگی اور تم پھر اپنی ہستی میں آجاؤ گے۔ کوہ۔ فنا کا مقام حاصل ہو جانے پر سالک دنیا سے بے نیاز ہو جاتا ہے۔ پا بکش۔ شیخ کی صحبت میں جو سیر ہوتی ہے وہ ایسی ہی ہوتی ہے جس طرح جان معشوق کیطرف کھنچتی ہے۔

[1] قہر اُو۔ شیخ کی محبت اور غصہ دونوں کے اثرات مُرید کے لئے مفید ہیں لہٰذا اثر کے اعتبار سے ایک دوسرے کی ضد نہیں ہیں۔ چوں خاک۔ یعنی شیخ اپنے قہر سے مُرید کو متواضع بناتا ہے اور اُس میں اخلاقِ حسنہ کا سبزہ اُگاتا ہے۔ پُر باد۔ یعنی شان و شوکت والا۔ گبز۔ موٹا، فربہ۔ وصفِ جماد۔ یعنی خاکساری۔ لیک۔ مُرید کی اِس روحانی شادابی کو شیخ دیکھتا ہے۔ جز مغز۔ شیخ کے ساتھ بے اعتقادی فیض سے مانع ہے۔

[2] چوں۔ یہ حضرت اویسؓ قرنی کے قصہ کی طرف اشارہ ہے حضرت اویسؓ یمن میں رہتے تھے اور بڑے عاشقِ رسول تھے لیکن بعض مجبوریوں کی وجہ سے آنحضورؐ کی خدمت میں حاضر نہ ہو سکے تھے آنحضورؐ نے ارشاد فرمایا تھا۔ اِنّی لَاَجِدُ رِیْحَ الرَّحْمٰنِ مِنْ قِبَلِ الْیَمَنْ میں یمن کی جانب سے خدا کی خوشبو سونگھتا ہوں۔ یہ آنحضورؐ کا فرمان حضرت اویسؓ کی خوشبو کے بارے میں تھا۔ نیستی۔ یعنی مقامِ فنا۔ نے چو معراج۔ بزرگوں کی صحبت میں جو معراج ہوگی وہ ایسی معراج نہ ہوگی جیسی کہ دھویں یا غبار کی معراج آسمان تک ہے بلکہ ایسی بامعنیٰ معراج ہوگی جیسی کہ نے کو معراج حاصل ہو کر اُس میں شکر پیدا ہو جاتی ہے۔

[3] خوش۔ یعنی یہ فنا کا بُراق

دستؔ نے و پائے نے رَو تا قِدَم | آنچناں کہ تاخت جانہا از عدم
بغیر ہاتھ اور بغیر پاؤں کے قدیم کی طرف چل | جس طرح کہ روحیں عدم سے دوڑ آئیں

بَر دریدے در سخن پردہ قیاس | گر نبودے سمعِ سامع را نُعاس
(یہ تقریر) بات میں قیاس کا پردہ چاک کردیتی | اگر سننے والے کی سماعت پر اونگھ نہ طاری ہوتی

اے فلک بر گفتِ اُو گوہر ببار | از جہانِ اُو جہانا شرم دار
اے آسمان! اُس کی گفتگو پر موتی برسا | اے دنیا! تو اُس کے جہان سے شرم کر

گر ببارےؔ گوہرت شش تا شود | جامدت گویندہ و بینا شود
اگر تو موتی برسائے وہ چھ گُنا ہو جائینگے | تیرا بے جان، بولنے والا اور دیکھنے والا ہو جائیگا

پس نثارے کردہ باشی بہرِ خود | چونکہ ہر سرمایہ تو صد شود
تو تیرا بکھاور خود تیرے لئے ہوگا | جبکہ تیرا ہر سرمایہ سَو گُنا ہو جائے گا

ہمچو آں ہدیہ کہ بلقیس از سبا | بر سلیمانؑ می فرستاد اے کیا
اُس ہدیہ کی طرح جو بلقیس نے سبا سے | (حضرت) سلیمانؑ کے پاس بھیجا اے عقلمند!

## قصۂ ہدیہ فرستادنِ بلقیسؔ از شہرِ سبا بسوئے سلیمان علیٰ نبینا و علیہ السلام

بلقیس کا شہر سبا سے سلیمانؑ کو ہدیہ بھیجنے کا قصہ اُن پر اور ہمارے نبی پر سلام ہو

ہدیۂ بلقیس چلؔ اشتر بُدست | بارِ آنہا جُملہ خشتِ زر بُدست
بلقیس کا ہدیہ چالیس اونٹ تھے | جن کا بوجھ سب سونے کی اینٹیں تھا

چوں بصحرائے سلیمانی رسید | فرشِ آں را جُملہ زرِ پختہ دید
جب وہ (قافلہ حضرت) سلیمانؑ کے علاقہ میں پہنچا | اُس کا تمام فرش خالص سونے کا دیکھا

بر سرِ زر تا چہل منزل براند | تا کہ زر را در نظر آبے نماند
چالیس منزل تک سونے پر چلتا رہا | یہاں تک کہ (اُسکی) نظر میں سونے کی وقعت نہ رہی

بارہا گفتند زر را وا بریم | سُوئے مخزن، ما چہ بیکار اندریم
اُنھوں نے بارہا کہا سونے کو واپس لیجائیں | خزانے میں، ہم کس بیکار کام میں لگے ہیں؟

عرصۂ کش خاک زرِ دہ دہی ست | زر بہدیہ بُردن آنجا ابلہی ست
وہ علاقہ جس کی زمین خالص سونا ہے | وہاں تحفہ میں سونا لے جانا بیوقوفی ہے

---

۵۰ دست نے ۔ اِس سیر میں ہاتھ پاؤں کام میں نہیں آتے اور یہ سیر ایسی ہے جیسے روح کی سیر عدم سے وجود کی طرف ہوتی ہے ۔ بردریدے مولانا فرماتے ہیں کہ یہ عروج و نزول اور فنا و بقا کی تقریر اِس درجہ کی ہے کہ اِس کے بعد کسی عقلی دلیل کی ضرورت نہو اگر سننے والا ہوش و حواس سے اُس کو سُن لے ۔ نعاس ۔ اُونگھ ۔ اے فلک ۔ یہ اِسقدر پُر حقائق تقریر ہے کہ اِس پر آسمان کو موتی برسانے چاہئیں اور عالمِ ظاہر کو اِس عالمِ معنی سے شرم کرنی چاہیئے ۔

۵۱ گر ببارے ۔ گوہر نثاری میں خود آسمان کا فائدہ ہے اُس کے موتی چھ گنا ہو جائینگے اور اُس کی بے جان مخلوق گویا اور بینا بن جائیگی ۔ پس ۔ مُرید جس قدر بھی اعتقاد کے موتی برسائے گا اُس میں خود اُس کا فائدہ ہے اب اسی مناسبت سے مولانا بلقیس کا قصہ نقل کرتے ہیں ۔

۵۲ بلقیس ۔ یہ یمن میں شہر سبا کی ملکہ تھیں حضرت سلیمانؑ کو اُنھوں نے ہدیہ بھیجا تھا ۔ چل ۔ چالیس خشتِ زر ۔ سونے کی اینٹیں ۔ زرِ پختہ ۔ خالص سونا ۔ بر سرِ زر ۔ حضرت سلیمانؑ کے معجزے سے ایسا ہوا تھا ۔ آب ۔ رونق ۔ گفتند یعنی ہدیہ لانیوالوں نے کہا ۔ مخزن یعنی حضرت بلقیس کا خزانہ ۔ زرِ دہ دہی ۔ خالص سونا ۔ ابلہی بیوقوفی ۔

اے بُردہ عقل[1] ہدیہ تا اِلٰہ ‏— عقل آنجا کمترست از خاکِ راہ

اے عقل کا ہدیہ اللہ کی جانب لیجانے والے — وہاں عقل راستہ کی مٹی سے (بھی) کم ہے

چوں کسادِ ہدیہ آنجا شُد پدید — شرمساری شاں ہمی واپس کشید

جب تحفہ کا گھٹیا پن وہاں کھل گیا — شرمندگی نے اُن کو واپس لوٹایا

باز گفتند از کساد و از رَوا — چیست بر ما بندہ فرمانیم ما

پھر انھوں نے کہا گھٹیا پن اور بڑھیا پن سے — ہمیں کیا ہم تو حکم کے غلام ہیں

گر زر و گر خاک مارا بُردنی ست — اَمرِ فرمانده بجا آوردنی ست

خواہ سونا ہے خواہ مٹی ہمیں لے جانا ہے — حاکم کا حکم بجا لانا ہے

گر بفرمایند کیں واپس بُرید — ہم بفرماں تحفہ را باز آورید

اگر وہ حکم دیں کہ اِس کو واپس لے جاؤ — حکم ہی سے تحفہ واپس لے آؤ

اَمر و فرماں را ہمی باید شُنید — تا بدانجا ہدیہ را باید کشید

حکم اور فرمان کو سننا چاہیئے — وہاں تک ہدیہ کو لے جانا چاہیئے

خوش رَواں گشتند با ہدیہ رَوا — تا بتختِ آں سلیمانِ جہاں

ہدیہ کے ساتھ تیزی سے روانہ ہوگئے — اُس شاہِ جہاں کے تخت کی جانب

خندہ[2] اش آمد چوں سلیماں آں بدید — کز شما من کے طلب کردم مزید

جب (حضرت) سلیمانؑ نے وہ دیکھا اُنکو ہنسی آئی — میں نے تم سے مزید (ایمان کے علاوہ) کب طلب کیا تھا!

من نمی گویم مرا ہدیہ دہید — بلکہ گفتم لائقِ ہدیہ شوید

میں نے نہیں کہا کہ مجھے ہدیہ دو — بلکہ میں نے کہا کہ ہدیہ کے لائق بنو

کہ مرا از غیب نادر ہدیہاست — کہ بشر آں را نیارد نیز خواست

کیونکہ میرے لئے غیب سے انوکھے ہدیئے ہیں — کہ انسان اُن کی تمنا بھی نہیں کرسکتا

می[3] پرستید اخترے کو زر کُند — رُو باُو آرید کو اختر کُند

تم ستارے کو پوجتے ہو کیونکہ وہ سونا بناتا ہے — تم اُس کی طرف رُخ کرو جو ستارہ بناتا ہے

می پرستید آفتابِ چرخ را — خوار کردہ جانِ عالی نرخ را

تم آسمان کے سورج کو پوجتے ہو — تم نے گرانقدر جان کو ذلیل کردیا

---

[1] عقل ہدیہ۔ یعنی اللہ کے معاملہ میں عقل باتیں ایسی ہی بیکار ہیں جیسا کہ حضرت بلقیس کا ہدیہ۔ واپس کشید۔ یعنی ہدیہ لانے والے شرمندہ ہوئے اور انھوں نے ہدیہ واپس لے جانا چاہا۔ باز گفتند۔ یعنی پھر انھوں نے آپس میں کہا کہ ہمیں ہدیہ کے اچھے اور بُرے ہونے سے کوئی بحث نہ ہونی چاہیئے ہم تو حکم کے تابع ہیں فرمانده۔ حاکم۔ گر بفرمایند۔ یعنی اگر حضرت سلیمانؑ قبول نہ کریں گے۔ رَوَاں۔ دوسرا لفظ پہلے لفظ کی تاکید ہے۔ سلیمانِ جہاں۔ یعنی شاہِ جہاں۔

[2] خندہ۔ حضرت سلیمانؑ اس مال کو دیکھ کر ہنسے اور فرمایا میں نے صرف ایمان طلب کیا ہے مال طلب نہیں کیا ہے۔ مزید۔ یعنی مال۔ من نمی گویم۔ حضرت سلیمانؑ نے فرمایا آتُونِی مُسْلِمِیْن۔ میرے پاس مسلمان ہوکر آجاؤ۔ لائقِ ہدیہ۔ یعنی مسلمان ہوجاؤ گے تو ہدیہ دینے کے قابل بن جاؤ گے۔ کہ۔ میں دنیا کی دولت کے ہدیوں سے بے نیاز ہوں خدا نے مجھے ایسی دولتیں عنایت کردی ہیں کہ کوئی انسان حاصل کرنا تو درکنار اُن کی آرزو بھی نہیں کرسکتا۔

[3] می پرستید۔ چونکہ سورج کی شعاعوں سے کانوں میں سونا بنتا ہے اسلئے تم سورج کی پرستش کرتے ہو۔ تمہیں تو اُس خدا کو پوجنا چاہیئے جس نے سورج کو بنایا ہے۔ خوار کردہ۔ تمام کائنات اللہ تعالٰی نے انسان کے لئے بنائی ہے تو وہ انسان کی خادم ہے نہ کہ معبود ایسی چیزوں کو پوجنا انسان کا اپنے آپ کو ذلیل کرنا ہے۔

آفتاب از امرِ حق طباخِ ماست[1] — ابلہی باشد کہ گوئیم او خداست

سورج خدا کے حکم سے ہمارا باورچی ہے — میں اُس کو خدا کہوں تو حماقت ہوگی

آفتابت گر بگیرد چوں کنی — آں سیاہی زو تو چوں بیروں کنی

تیرا سورج گہن میں آگیا تو تو کیا کریگا؟ — تو اس کالک کو اس سے کیسے ہٹائے گا!

نے بدرگاہِ خدا آری صداع — ایں سیاہی را ببر وادِہ شعاع

کیا خدا کے دربار میں (اس) دردِ سر کو پیش کریگا؟ — (کہ) اس کالک کو دور کردے شعاع واپس کردے

گر کُشندت[2] نیم شب خورشید کو — تا بنالی یا اماں خواہی ازو

اگر تجھے آدمی رات میں قتل کریں، سورج کہاں ہے؟ — تاکہ تو اس سے فریاد کرے یا امان چاہے

حادثات اغلب بشب واقع شود — واں زماں معبودِ تو غائب بود

حادثے عموماً رات میں ہوتے ہیں — اُس وقت تیرا خدا غائب ہوتا ہے

سوئے حق گر راستانہ خم شوی — وارہی از اختراں محرم شوی

تو اگر سچائی سے اللہ (تعالیٰ) کی جانب جھکے — تو ستاروں سے نجات پاجائے، محرم راز بنجائے

چوں شوی محرم گشایم با تو لب — تا بہ بینی آفتابے نیم شب

جب تو محرم بن جائے میں تیرے سامنے لب کشائی کرونگا — تاکہ تو آدمی رات میں سورج دیکھ لے

جز روانِ پاک او را شرق نے — در طلوعش روز و شب را فرق نے

پاک روح کے سوا اس کا مشرق نہیں ہے — اس کے طلوع کے لئے دن رات کا فرق نہیں ہے

روز[3] آں باشد کہ او شارق شود — شب نماند شب چو او بارق شود

دن وہ ہوتا ہے جب وہ طلوع کرآئے — جب وہ چمکتا ہے رات، رات نہیں رہتی ہے

چوں نماید ذرہ پیشِ آفتاب — خور چناں باشد دراں انوارِ پاک

جس طرح ذرہ سورج کے سامنے نظر آتا ہے — ان پاک تجلیوں میں سورج ایسا ہی ہوتا ہے

آفتابے را کہ رخشاں می شود — دیدہ پیشش کند حیراں می شود

وہ سورج کہ جب وہ چمکتا ہے — آنکھیں اُس کے سامنے خیرہ اور حیران ہوجاتی ہیں

ہمچو ذرہ بینیش در نورِ عرش — پیشِ نورِ بیحدِ موفورِ عرش

تو عرش کے نور میں اس کو ذرہ جیسا دیکھے گا — عرش کے بے حد اور گھنے نور کے مقابلہ میں

آفتابے۔ یہ دنیاوی سورج جو نگاہوں کو خیرہ کرتا ہے نورِ عرش کے مقابلہ میں ذرہ اور خوار و مسکین اور ناپائیدار ہے۔

[1] طباخ۔ پکانے والا، سورج کی شعاعوں سے کھیتیاں اور تمام پھل پکتے ہیں۔ گر بگیرد۔ سورج گرہن میں آجائے تو ایسی ناقص اور مجبور چیز کو پوجنا کیا عقلمندی ہے۔ نے بدرگاہ۔ گرہن کے دور کرنے کیلئے تو خدا سے دعا کرتا ہے تو ایسی بے بس مخلوق کو پوجنے سے کیا فائدہ۔

[2] گر کشندت۔ رات کو سورج غائب ہوتا ہے تو رات میں اگر مصیبت آئی تو کس کو پکارے گا، رات ہی میں عموماً حوادث پیش آتے ہیں۔ سوئے حق۔ مخلوق کو چھوڑ کر اگر تو خالق کے سامنے سجدہ ریز ہوگا تو مصائب سے نجات پالیگا اور کائنات کا محرم راز بن جائیگا۔ چوں شوی۔ جب تو محرم راز بن جائیگا تو میں تجھے اسرار بتاؤں گا پھر تجھے اُس سورج کا مشاہدہ ہوگا جو آدمی رات میں بھی موجود ہے۔ جز۔ اُس کا مظہر صرف پاک روح ہے اور وہ ہر وقت موجود ہے۔

[3] روز۔ دنیاوی دن کوئی چیز نہیں، دن تو وہ ہے جب وہ آفتاب حقیقت طلوع کرے اگر وہ رات میں بھی تجلی ڈال دے تو رات، رات نہیں رہتی۔ چوں۔ جس طرح دنیاوی سورج کے مقابلہ میں ذرہ بے حقیقت ہے اسی طرح آفتاب حقیقت کے مقابلہ میں یہ سورج بے حقیقت ہے۔



523

خوار و مسکین بینی اُو را بے قرار — دیدہ را قوت شُدہ از کردگار

تو اُس کو ذلیل اور مسکین اور نہ ٹھہرنے والا دیکھے گا — آنکھ کو اللہ (تعالیٰ) کی جانب سے قوت حاصل ہوگئی ہو

کیمیائے کہ از و یک ماثرے — بر دُخاں افتاد و گشت آں اختر

وہ کیمیا جس کا ایک اثر ہے کہ — دھوئیں پر پڑی اور وہ ستارہ بن گیا

نادر اکسیرے کہ از وَے نیم تاب — بر ظلامے زد بگردش آفتاب

وہ عجیب اکسیر کہ اُس کی آدھی چمک — تاریکی پر پڑی اُس کو سورج بنا دیا

بُو العجب میناگرے کز یک عمل — بست چندیں خاصیت را بر زُحَل

وہ کیمیاگر عجیب ہے کہ ایک عمل سے — زُحل (ستارے) میں اِس قدر خاصیتیں پیدا کر دیں

باقی اخترہائے و گوہرہائے جاں — ہم بریں مقیاس اے طالب بداں

بقیہ ستاروں اور جان کے جواہر کو — اے طالب! اِسی پیمانے سے سمجھ لے

دیدۂ حسی زبونِ آفتاب — دیدۂ ربّانی جُوی و بیاب

حسّی آنکھ سورج سے مغلوب ہے — خدائی آنکھ تلاش کر اور حاصل کرلے

تا زبوں گردد بہ پیشِ آں نظر — شعشعاتِ آفتابِ باشرر

تاکہ اُس نظر کے سامنے مغلوب ہوجائیں — چنگاریوں بھرے سورج کی شعاعیں

کاں نظر نوری و ایں ناری بُوَد — نار پیشِ نور بس تاری بُوَد

کیونکہ وہ نظر نوری اور یہ ناری ہوتی ہے — آگ نور کے سامنے بہت تاریک ہوجاتی ہے

## کراماتؑ و نورِ شیخ عبداللہ مغربی قُدّس سِرّہٗ

شیخ عبداللہ مغربی قدّس سِرّہٗ کا نور اور کرامات

گفت عبداللہ شیخ مغربی — شصت سال از شب ندیدم من شبی

شیخ عبداللہ مغربی نے فرمایا — ساٹھ سال سے میں نے رات کی تاریکی نہیں دیکھی

من ندیدم ظلمتے در شصت سال — نے بروز و نے بہ شب از اعتدال

میں نے ساٹھ سال میں کوئی تاریکی نہیں دیکھی — اعتدال کی بدولت نہ دن میں نہ رات میں

صوفیاں گفتند صدقِ قالِ اُو — شب ہمی رفتیم در دُنبالِ اُو

صوفیوں نے کہا ہے کہ اُن کی بات کی تصدیق کیلئے — ہم رات کو اُن کے پیچھے چلے

---

لہ دیدہ: اِس قدر شدید نور کو دیکھنے کی خدا طاقت عطا فرما دیتا ہے اور انسان اُس کا مشاہدہ کر لیتا ہے۔ کیمیائے۔ وہ آفتابِ حقیقت ایسی کیمیا ہے کہ اُس کے اثر سے دھواں سورج بن گیا۔ قرآن پاک میں مذکور ہے کہ ایک مادہ دھوئیں کی شکل میں تھا جس سے آسمان بنایا گیا ہے تو ظاہر ہے اسی سے آسمانی کائنات بھی بنی ہے۔ نادر۔ یہ خدا کی کیمیاگری ہے کہ اُس نے دھوئیں سے سورج بنا دیا۔ مینا گر۔ کانچ بنانے والا چونکہ آسمان کانچ کی طرح صاف و شفاف ہے اس لئے یہاں لفظ میناگر سے اللہ تعالیٰ کا استعارہ کیا ہے۔ زُحل۔ یہ ستارہ سب ستاروں سے بلند ساتویں آسمان پر ہے۔

لہ باقی۔ جس طرح آسمان اور سورج اللہ تعالیٰ کی کاریگری سے بنے ہیں اِسی طرح روح کے موتیوں کو بھی سمجھ لو۔ دیدۂ حسی۔ جسمانی آنکھ تو اِس سورج کو بھی نہیں دیکھ پاتی ہے، مشاہدۂ حق کے لئے ربانی آنکھ کی ضرورت ہے۔ تا زبوں۔ جسمانی آنکھ سورج سے مغلوب ہے ربانی آنکھ سے سورج مغلوب ہوجاتا ہے۔ شعشعات شعاعیں۔ کاں نظر۔ ربانی آنکھ نورانی ہے، اور جسمانی آنکھ ناری ہے، نار۔ نور کے بالمقابل تاریک ہوجاتی ہے۔

لہ کرامات۔ شیخ عبداللہ مغربیؒ کی اِس کرامت سے ربانی آنکھ کے حالات بیان کئے ہیں۔ شبی۔ یعنی رات پنا اور اندھیرا۔ اعتدال یعنی روحانی اعتدال۔ صوفیاں۔ صوفیوں نے بیان کیا ہے کہ اُن کو آزمانے کے لئے ہم آدھی رات میں اُن کے پیچھے چل پڑے۔ دُنبال پیچھے

دَر بیابانہائے پُر از خار و گو ۔ اُو چو ماہِ بدر مارا پیش رَو

گڑھوں اور کانٹوں سے بھرے جنگلوں میں ۔ وہ چودھویں کے چاند کی طرح ہم سے آگے تھے

رُوی پَس ناکردہ میگفتے بشَب ۔ ہیں گو آمد مَیل کُن در سُوی چپ

رات میں، منہ موڑے بغیر کہتے تھے ۔ خبردار! گڑھا آگیا بائیں جانب مڑ جا

باز گفتے بعد یک دم سُوی اِست ۔ مَیل کُن زیرا کہ خارے پیش پاست

پھر تھوڑی دیر کے بعد کہتے دائیں جانب ۔ مڑ جا، کیونکہ پاؤں کے نیچے کانٹا ہے

روز گشتہ پای بوسش گشتہ ما ۔ زانکہ بُودش پاک از گِل ہر دو پا

دن نکلے ہم اُن کے پاؤں چومنے والے ہوگئے ۔ کیونکہ اُن کے دونوں پاؤں مٹی سے صاف تھے

روز گشتہ پاش را با پائے بوس ۔ گشتہ پا ہایش چو پا ہائے عُروس

دن نکلے اُن کے پاؤں چومنے کی وجہ سے ۔ اُن کے پاؤں دُلہن کے پاؤں کی طرح تھے

نے[٥] ز خاک و نے ز گِل بر وَے اَثر ۔ نَز خراشِ خار و آسیبِ حجر

اُن پر نہ خاک کا نشان تھا نہ مٹی کا نشان ۔ نہ کانٹے کی خراش کا (نشان تھا) اور نہ پتھر کی چوٹ کا

مغربی را مشرقی کردہ خدای ۔ کردہ مغرب را چو مشرق نور زای

اللہ تعالیٰ نے مغربی کو مشرقی بنا دیا تھا ۔ مغرب کو مشرق کی طرح نور پیدا کرنے والا بنا لیا تھا

نورِ ایں شمسِ شموس فارس ست ۔ روزِ خاص و عام را اُو حارس ست

ستاروں کے اِس سورج کا نور تیز رَو ہے ۔ عوام و خواص کے دن کا وہ نگہبان ہے

چوں نباشد حارس آں نورِ مجید ۔ کہ ہزاراں آفتاب آرد پدید

وہ نورِ اعظم کیوں نگہبان نہ ہوگا؟ ۔ جو ہزاروں سورج پیدا کر دے

تو بنورِ اُو ہمی رَو در اماں ۔ درمیانِ اژدہا و کژدماں

تو اطمینان سے اُس کے نور کیساتھ چلا جا ۔ اژدھوں اور بچھوؤں میں

پیش[٥] پیشت می رَود آں نورِ پاک ۔ می کُند ہر رہزنے را چاک چاک

وہ پاک نور تیرے آگے آگے چلے گا ۔ وہ ہر رہزن کے ٹکڑے ٹکڑے کر دیتا ہے

یَوْمَ لَا یُخْزِی النَّبِیَّ را راست دان ۔ نُورُ یَسْعٰی بَیْنَ اَیْدِیْھِمْ بخواں

یَوْمَ لَا یُخْزِی النَّبِیَّ کو سچ سمجھ ۔ نُوْرُ یَسْعٰی بَیْنَ اَیْدِیْھِمْ پڑھ لے

---

لے گو۔ گڑھا۔ بدر۔ چودھویں کا چاند۔ رَوی۔ یعنی وہ تاریک رات میں آگے آگے چل رہے تھے۔ اور بغیر منہ موڑے پیچھے چلنے والوں کو گڑھے اور کانٹے سے بچنے کی ہدایت کر رہے تھے یعنی اُن کو پیچھے کی چیزیں بھی اندھیرے میں نظر آرہی تھیں۔ روز گشتہ۔ یعنی دن نکلنے پر ہم نے اُن کی مزید کرامت یہ دیکھی کہ اُن کے پاؤں پر مٹی بھی نہ لگی تھی تو ہم نے از راہِ عقیدت اُنکے پاؤں چومے۔

٥ نے ز خاک۔ اُنکے پاؤں پر کانٹے اور پتھر کا کوئی نشان نہ تھا حالانکہ وہ کانٹوں اور پتھروں پر چلے تھے۔ مغربی یعنی مغرب کا رہنے والا جہاں سورج کی روشنی نہیں ہے مشرقی یعنی مشرق کا رہنے والا جہاں سورج کی روشنی پھیلی ہوئی ہو۔ مغرب۔ غروبِ آفتاب کے بعد اندھیرا ہو جاتا ہے مشرق۔ طلوعِ آفتاب کے بعد روشنی پھیل جاتی ہے۔ شموس یعنی ستارے۔ فارس۔ تیز رو۔ حارس۔ نگہبان۔ نورِ مجید۔ ذاتِ حق۔ بنورِ او۔ یعنی نورِ حق۔

٥ پیش پیش۔ خدائی نور سالک کے آگے آگے چلتا ہے اور اُس کو مہلکات سے بچاتا ہے۔ ترجمہ قرآنِ پاک میں ہے یَوْمَ لَا یُخْزِی اللّٰہُ النَّبِیَّ وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْا مَعَہٗ نُوْرُھُمْ یَسْعٰی بَیْنَ اَیْدِیْھِمْ وَبِاَیْمَانِھِمْ یَقُوْلُوْنَ رَبَّنَا اَتْمِمْ لَنَا نُوْرَنَا ۔ یہ وہ دن ہوگا جبکہ اللہ پیغمبر کو اور اُن لوگوں کو جو اُس کے ساتھ ایمان لائے ہیں رُسوا نہ کرے گا اُن کے ایمان کی روشنی اُن کے آگے آگے اور اُن کے دائیں جانب چل رہی ہوگی، دعائیں کرتے جاتے ہوں گے کہ اے ہمارے پروردگار ہماری اِس روشنی کو ہمارے لئے آخر دم تک قائم رکھ

گرچہ گردد در قیامت آں فزوں — از خدا اینجا بخواہید آزموں
وہ نور اگرچہ قیامت میں بڑھ جائے گا — آزمانے کے لئے یہاں بھی خدا سے مانگ لو

کو بہ بخشد ہم بمیغ و ہم بماغ — نور جاں واللہ اعلم بالبلاغ
کیونکہ وہ ابر کو بھی اور کہر کو بھی بخشتا ہے — جان کا نور، اور خدا پہنچانے کو زیادہ جانتا ہے

## باز گردانیدنِ سلیمان علیہ السلام رسولانِ بلقیس را باآں ہدیہا کہ آوردہ بودند سوئے بلقیس و دعوتِ سلیمان بلقیس را بایمان و ترکِ آفتاب پرستی

حضرت سلیمان علیہ السلام کا بلقیس کے قاصدوں کو مع اُن ہدیوں کے جو وہ لائے تھے واپس کر دینا بلقیس کی جانب، اور حضرت سلیمانؑ کا بلقیس کو ایمان لانے اور سورج پرستی کے چھوڑنے کی دعوت دینا

باز گردید اے رسولانِ خجل — زر شما را، دل بما آرید دل
اے شرمندہ قاصدو! واپس ہو جاؤ — سونا تمہارا ہے، ہمارے لئے دل لاؤ دل

ایں زرِ من بر سرِ آں زر نہید — کوریِ تن فرجِ استر را دہید
میرے اس سونے کو اس سونے پر رکھ دو — جسم کے اندھے پن کو خچری کی شرمگاہ کے حوالے کر دو

فرجِ استر لائقِ حلقہ زرست — زرِ عاشق رویِ زرد و اصفرست
خچری کی شرمگاہ سونے کے کڑے کے لائق ہے — عاشق کا سونا، زرد اور پیلا چہرہ ہے

کہ نظرگاہِ خداوندست آں — کہ نظر اندازِ خورشیدست کاں
کیونکہ وہ خدا کی نظرگاہ ہے — کان، سورج کی نظرگاہ ہے

کو نظرگاہِ شعاعِ آفتاب — کو منظرگاہِ خداوندِ لباب
کجا سورج کی شعاع کی نظرگاہ؟ — کجا عقلوں کے آقا کی نظرگاہ؟

از گرفتِ من زجاں اسپر کنید — گرچہ اکنوں ہم گرفتارِ منید
میری گرفت سے جان کی ڈھال بنا لو — اگرچہ اب بھی تم میری گرفت میں ہو

مرغِ فتنہ دانہ بر بام ست او — پر گشادہ بستہ دام ست او
دانہ کا عاشق پرندہ، بالاخانہ پر ہے — پر کھولے ہوئے، وہ جال میں پھنسا ہوا ہے

---

معنیٰ کے اعتبار سے شعر کا ترجمہ کیا جا سکتا ہے۔ فتنۂ دانہ۔ دانہ کا دیوانہ، یعنی وہ پرندہ جو دانہ کے لالچ میں ہے اگرچہ وہ بالاخانہ پر پر کھلا بیٹھا ہے لیکن انجام کے اعتبار سے وہ جال میں پھنسا ہوا ہے یہ شعر پہلے شعر کے دوسرے مصرع کی تشریح ہے۔

ے آغ. کہر. وہ بخارات جو بارش میں زمین سے دھویں کی طرح اٹھتے ہیں.

ف گرچہ۔ اگرچہ اُس نور میں قیامت میں اضافہ ہوگا لیکن یہاں بھی اس کے اضافہ کی دعا کر کے دیکھو۔ کو۔ کیونکہ جب وہ غیر ذی مقدار چیزوں کو نور عنایت کر دیتا ہے تو اشرف المخلوقات کو کیوں عطا نہ کریگا۔ خجل۔ شرمندہ، ہدیہ لانیوالے حضرت سلیمانؑ کے یہاں سونے کی ارزانی کو دیکھکر سونے کا ہدیہ دینے پر شرمندہ ہو رہے تھے۔ دل۔ اللہ تعالیٰ کے دربار میں سونے اور چاندی سے کام نہ چلے گا دل کی سلامتی کام آئے گی۔

ف ایں زرِ من۔ یعنی یہاں سے اور سونا لے جاؤ تاکہ تمہاری حرص کو تسکین ہو۔ کوریِ تن۔ جسم کی بے بصیرتی کو اپنے آپ سے دور کر کے کسی گندی جگہ پھینک دو۔ فرجِ استر۔ خچری اگر حاملہ ہو جائے تو بچہ کی پیدائش میں مر جاتی ہے لہٰذا اس کی شرمگاہ پر سونے کا حلقہ ڈال دیا جاتا تھا تاکہ وہ حاملہ نہ ہو سکے۔ عاشق۔ عاشق کی کمزوری اور چہرے کی زردی اس کی زینت ہے۔ کو۔ عاشق کے چہرے کی زردی خدا کی نظرگاہ ہے اور سونے کی کان سورج کی نظرگاہ ہے جس کی وجہ سے کان میں سونا تیار ہوتا ہے لہٰذا عاشق کے چہرے کی زردی بدرجہا افضل ہے۔

ف گرفتِ من۔ ایمان کی پابندی۔ جہاد کا مخاطب دوسرے

چوں بدانہ داد اُو دل را بجاں — ناگرفتہ مَرُورا بگرفتہ داں

چونکہ اُس نے دل کو جان سے دانہ کو دیدیا ہے — بغیر گرفتاری اُس کو گرفتار سمجھ

آں[1] نظر کہ سُوئے دانہ می کُند — آں گرہ داں کو بپا بَر میزند

وہ نگاہ جو وہ دانہ پر ڈالتا ہے — اُس کو وہ گرہ سمجھ جو وہ پاؤں پر لگاتا ہے

دانہ گوید گر تو می دُزدی نظر — من ہمی دُزدم زتو صبر و مَقر

دانہ کہتا ہے اگرچہ تو نظریں چُراتا ہے — میں تجھ سے صبر و قرار چُرا رہا ہوں

چوں کُشانید آں نظر ایں سُو ترا — پس مداں از خویشتن غافل مرا

جب تجھے اُس نظر نے اِس جانب کھینچ لیا — تو مجھے تو اپنے سے غافل نہ سمجھ

چوں کَشیدت آں نظر اندر پیَم — پس بدانی کز تو من غافل نیَم

جب تجھے وہ نظر میرے پیچھے لگا رہی ہے — تو یہ سمجھ لے کہ میں تجھ سے غافل نہیں ہوں

## قصّہ[2] عَطّارے کہ سَنگِ ترازوئے اُو از گلِ سَرشوی بُود و

اُس عطار کا قصہ کہ جس کی ترازو کا باٹ ملتانی مٹی کا تھا اور

## دُزدیدنِ مشتری گِل خوار ازاں گِل ہنگامِ سنجیدنِ شکرو

شکر تولنے کے وقت مٹی کھانے والے خریدار کا اُس مٹی میں سے چوری کرنا

## دیدنِ عطّار آں را و نادیدہ کردن

اور عطار کا اُس کو دیکھنا اور اَن دیکھا کر دینا

پیشِ عَطّارے یکے گِلخوار رَفت — تا خرد اَبلوج و قندِ خاص و زَفت

ایک عطار کے پاس ایک مٹی خور گیا — تاکہ سفید، خاص قند، عمدہ خریدے

پس برِ عَطّار طَرّارِ[3] دو دل — موضعِ سَنگِ ترازو بُود گِل

اُس منافق چالاک عطار کے پاس — باٹ کی بجائے مٹی تھی

گفت عَطّار اے جواں اَبلوج من — ہست نیکو لیکن بے نکلف بے سخن

عطار نے کہا اے جوان! میری شکر — بلا مبالغہ، لاکلام عمدہ ہے

لیک گِل سَنگِ ترازوئے منست — گر ترا میلِ شکر بخریدن ست

لیکن میری ترازو کے باٹ مٹی کے ہیں — اگر تجھے خریدنے کی خواہش ہے

گفت ہستم در مُہمے قند جُو — سَنگِ میزاں ہرچہ خواہی باش گو

اُس نے کہا میں ایک ضرورت میں شکر کی جستجو میں ہوں — ترازو کے باٹ جو بھی ہوں

---

[1] آں نظر۔ اُس کی للچائی ہوئی نظر دراصل اُس کے پاؤں کی گرہ ہے۔ دانہ۔ وہ دانہ کو دزدیدہ نظروں سے دیکھ رہا ہے اور وہ دانہ اُس کے صبر و قرار کو چرا رہا ہے۔ چوں۔ جب لالچی نظر پرند کو دانہ کی جانب کھینچ لائی ہے تو پرند کو سمجھنا چاہیئے کہ شکاری اُس سے غافل نہیں ہے وہ اُس کو پھانس لے گا۔

[2] قصہ۔ پرند جس طرح یہ سمجھتا ہے کہ وہ شکاری کی غفلت سے فائدہ اُٹھا کر دانہ کھا جائے گا اور خود پھنس جاتا ہے اسی طرح اس قصہ میں خریدار یہ سمجھ رہا ہے کہ وہ دکاندار کی غفلت سے فائدہ اُٹھا رہا ہے حالانکہ وہ خود اپنا نقصان کر رہا ہے۔ گِل سَرشوی۔ وہ مٹی جسے مَل کر سَر دھویا جاتا ہے جیسا کہ ہندوستان میں ملتانی مٹی ہے۔ گِل خوارہ۔ مٹی کھانے والا۔ اَبلوج۔ سفید شکر۔

[3] طرّار۔ زبان دراز جیب تراش، نمک۔ دودل۔ منافق چونکہ وہ مٹی کے باٹوں کے ذریعہ کم تولتا تھا۔ گفت عطار نے کہا ترازو کے بجائے پتھر کی بجائے مٹی کے ہیں۔ در مُہمے۔ خریدار نے کہا مجھے قند کی ضرورت ہے مجھے باٹوں سے کیا بحث ہے جیسے بھی ہوں۔

گفت باخود پیش آنکہ گِل خورست[۱] — سنگ چہ بُود گِل ز شکر بہترست

(پھر) اُس نے اپنے دل میں کہا مٹی کھانیوالے کے آگے — پتھر کیا ہوتا ہے؟ مٹی شکر سے (بھی) بہتر ہے

ہمچو آں دلاّلہ کو گفت اے پسر — نو عروسے یافتم بس خوب فر

اُس دلاّل کی طرح جس نے کہا اے بیٹا! — میں نے ایک نئی دلہن بہت شاندار ڈھونڈلی ہے

سخت زیبا لیک ہم یک چیز ہست — کاں ستیرہ دخترِ حلوا گرست

بہت خوبصورت ہے لیکن ایک بات بھی ہے — کہ وہ پردہ نشین، حلوائی کی بیٹی ہے

گفت بہتر اینچنیں خود گر بُود — دخترِ او چرب و شیریں تر بُود

اُس نے کہا اگر ایسا ہے تو بہت بہتر ہے — اُس کی لڑکی خوب چکنی اور میٹھی ہوگی

گر نداری سنگ و سنگت از گِل ست — ایں بہ و بہ گِل مرا میوہ دل ست

اگر تیرے پاس پتھر نہیں ہے اور تیرا باٹ مٹی کا ہے — یہ بہتر اور خوب ہے مٹی میرے دل کا میوہ ہے

اندراں کفّہ[۲] ترازو ز اعتداد — اُو بجائے سنگ آں گِل را نہاد

ترازو کے پلڑے میں اعتماد کے ساتھ — اُس نے پتھر کے بجائے وہ مٹی رکھ دی

پس برائے کفّۂ دیگر بدست — ہم بقدرِ آں شکر را می شکست

پھر دوسرے پلڑے کے لئے ہاتھ سے — اُس مٹی کی بقدر شکر توڑنے لگا

چوں نبودش تیشۂ او دیر ماند — مشتری را منتظر آنجا نشاند

چونکہ اُس کے پاس کھرپا نہ تھا وہ دیر تک ٹھہرا رہا — اُس نے خریدار کو اُس جگہ انتظار میں بٹھا دیا

رُویش آں سو بُود گِل خور ناشگفت — گِل ازو پوشیدہ دزدیدن گرفت

اُس کا رخ اُس طرف تھا، بے صبر مٹی خور نے — اُس سے چھپ کر مٹی چرانی شروع کر دی

ترس ترساں[۳] کہ نیاید ناگہاں — چشمِ او بر من فتد از امتحاں

ڈرتے ڈرتے، کہ وہ اچانک نہ آجائے — اور اُس کی نظر بطور آزمائش مجھ پر پڑ جائے

دید عطّار آں و خود مشغول کرد — کہ فزوں تر دزد ہیں اے روی زرد

عطار نے اُس کو دیکھا اور اپنے آپ کو مشغول کر دیا — کہ اے زرد رو! اور زیادہ چرائے

گر بدزدی از گِل من می بری — رو کہ ہم از پہلوئے خود می خوری

اگر تو چرا کر میری مٹی میں سے لے جا رہا ہے — جا کہ تو اپنا ہی نقصان کر رہا ہے

تو ہمی ترسی ز من لیک از خری — من ہمی ترسم کہ تو کمتر خوری

تو مجھ سے ڈر رہا ہے لیکن گدھے پن سے — میں ڈر رہا ہوں کہ تو بہت کم کھا رہا ہے

---

۱ گِل۔ مٹی کھانیوالے کے لئے تو مٹی شکر سے بھی زیادہ مزیدار ہوتی ہے۔ ہجو۔ عطار کا مٹی کی خرابی کو ظاہر کرنا ایسا ہی تھا جیسا کہ دلاّلہ نے لڑکی میں خرابی ظاہر کی جو اُس نوجوان کے لئے اور زیادہ دلچسپی کا باعث بنی۔ حلوا گر۔ حلوائی۔ چرب۔ چونکہ حلوائی کے یہاں گھی اور شکر کی کثرت ہوتی ہے۔ میوہ۔ مٹی کھانے والے کے لئے مٹی دلپسند چیز ہے۔

۲ کفّہ۔ ترازو کا پلڑا۔ اعتداد۔ تیاری کرنا۔ بقدرِ آں۔ یعنی مٹی کے وزن کی۔ تیشہ۔ شکر جم گئی ہوگی جس کے توڑنے کے لئے تیشہ کی ضرورت ہوئی۔ آنجا۔ یعنی دکان کے اگلے حصہ میں۔ رُویش۔ یعنی دکاندار کا رُخ۔

۳ ترس ترساں۔ یعنی مٹی خور دکاندار سے ڈرتا ہوا مٹی چرا رہا تھا۔ دید۔ دکان دار نے اُس کو دیکھ لیا لیکن خود کو اور زیادہ مشغول کر دیا تاکہ وہ مٹی زیادہ چرا سکے کیونکہ وہ جس قدر مٹی چرائے گا اسی قدر شکر کم چڑھے گی۔ از پہلوئے خود۔ یعنی اپنا ہی نقصان کر رہا ہے اُس کو شکر کم ملے گی۔

گرچہ^[1] مشغولم چناں احمق نیم — کہ شکر افزوں کشی تو از پیم
اگرچہ میں مصروف ہوں، ایسا بیوقوف نہیں ہوں — کہ تو مجھ سے بڑھتی شکر لے جائے

چوں بہ بینی مر شکر را آزمود — پس بدانی احمق و غافل کہ بود
جب تو آزما کر شکر کو دیکھے گا — تو سمجھ لے گا احمق اور غافل کون تھا؟

مرغ ازاں دانہ نظر خوش می کند — دانہ ہم از دور راہش می زند
پرند اس دانے سے نظر کو خوش کر رہا ہے — دانہ بھی دور سے اس پر ڈاکہ ڈال رہا ہے

گر زنای چشم حظے می بری — نے کباب از پہلوی خود میخوری
اگرچہ تو آنکھ کے گھپے سے مزا اٹھا رہا ہے — کیا اپنے پہلو کے کباب نہیں کھا رہا ہے؟

ایں^[2] نظر از دور چوں تیر ست و سم — عشقت افزوں می شود صبر تو کم
یہ نظر بازی دور سے ہی تیر اور زہر ہے — تیرا عشق بڑھتا ہے، صبر کم ہوتا ہے

مال دنیا دام مرغان ضعیف — ملک عقبیٰ دام مرغان شریف
دنیا کا مال، کمزور پرندوں کا جال ہے — آخرت کی سلطنت شریف پرندوں کا جال ہے

تا بدیں ملکے کہ او دامے ست ژرف — در شکار آیند مرغان شگرف
یہاں تک کہ اس سلطنت میں جو کہ ایک گہرا جال ہے — عجیب پرندے شکار میں آتے ہیں

من^[3] سلیمانؑ می نخواہم ملک تاں — بلکہ من برہانم از ہر ہلک تاں
میں سلیمانؑ تمہارا ملک نہیں چاہتا ہوں — بلکہ میں تمہیں ہر ہلاکت سے چھڑاتا ہوں

کایں زماں ہستید خود مملوک ملک — مالک الملک آنکہ او بجہد ز ہلک
کیونکہ تم اس وقت خود ملک کے غلام ہو — ملک کا مالک وہ ہے جو تباہی سے نجات پا جائے

باژگونہ اے اسیر ایں جہاں — نام خود کردی امیر ایں جہاں
اے اس دنیا کے قیدی! الٹا — تو نے اپنا نام شاہِ جہاں رکھ لیا ہے

اے تو بندہ ایں جہاں محبوس جاں — چند گوئی خویشتن را خواجہ جہاں
اے تو اس جہان کا غلام، جان کا قیدی ہے — تو اپنے آپ کو جہان کا آقا کب تک کہیگا؟

## دلداری کردن و نواختن سلیمانؑ مر آں رسولاں را و دفع وحشت و آزار از دل ایشاں و عذر قبول ناکردن ہدیہ و شرح کردن با ایشاں

حضرت سلیمانؑ کا اُن قاصدوں کی دلداری کرنا اور نوازنا اور انکے دل سے تکلیف اور دہشت کو دور کرنا ہدیہ قبول نہ کرنے کا عذر اور اس کی ان سے تشریح کرنا

---

[1] گرچہ۔ یعنی میرا دیر کرنا میری بیوقوفی نہیں ہے بلکہ فائدہ مند ہے۔ چوں۔ جب تو گھر جا کر شکر تولے گا تو پتہ چلے گا کہ بیوقوف کون تھا۔ مرغ۔ پرند دانہ چگنے میں اپنا فائدہ سمجھ رہا ہے حالانکہ وہی اس کی ہلاکت ہے۔ ناے۔ گگا، چونکہ دوسرے مصرع میں کباب کا ذکر ہے اس لئے اس مصرع میں آنکھ کے لئے گگے کا استعمال کیا ہے یعنی ایک شخص کسی حسین کے ساتھ نظر بازی کرتا ہے تو بظاہر لطف اندوز ہے لیکن ہمیشہ کے لئے اپنے لئے پریشانی مول لے لیتا ہے۔

[2] ایں نظر۔ نظر بازی کا تیر خود نظر باز کے لئے تیر ستم ہے۔ اور وہ بھی زہریلا۔ حدیث ہے۔ اَلنَّظَرُ سَہْمٌ مَسْمُوْمٌ مِّنْ سِہَامِ اِبْلِیْسَ۔ نظر بازی شیطان کے تیروں میں سے زہریلا تیر ہے۔ مال دنیا۔ دنیا کی زیب و زینت ضعیف الایمان لوگوں کا جال ہے مومنین آخرت کے دلدادہ ہوتے ہیں مرغان شگرف۔ یعنی انبیاء اور اولیاء۔

[3] من سلیمانؑ۔ یہ حضرت سلیمانؑ کا قاصدوں کو خطاب ہے۔ از ہر ہلک۔ چونکہ ستارہ پرستی میں ہلاکت ہے۔ کایں زماں۔ دنیا دار اپنی دولت کا غلام ہوتا ہے، شاہ تو وہ ہے جو اس کی ہلاکت سے بچ نکلے۔ باژگونہ۔ دنیادار اپنے آپ کو حاکم اور شاہ کہتا ہو یہ ایسا ہے جیسا کہ برعکس نہند نام زنگی کافور۔

اے رسولاں می فرستم تان رسول[1] — ردِ من بہتر شمارا از قبول
اے قاصدو! میں تمہیں قاصد بنا کر بھیجتا ہوں — میرا رد کرنا تمہارے لئے قبول کرنے سے اچھا ہے

پیشِ بلقیس آنچہ دیدید از عجب — باز گوئید از بیابانِ ذہب
بلقیس کے سامنے جو تم نے عجب بات دیکھی — سونے کے جنگل کی بابت کہو

کہ چہل منزل بروی زر بدید — وز چنیں ہدیہ خجل چوں می شدید
کہ چالیس منزل تک تم سونے پر تھے — اور ایسے ہدیہ سے تم کس طرح شرمندہ ہوئے

تا بداند کہ بزر طامع نہ ایم — ما زر از زر آفریں آوردہ ایم
تاکہ وہ سمجھ جائے کہ ہم سونے کے لالچی نہیں ہیں — ہم سونا پیدا کرنیوالے سے سونا لے آئے ہیں

آنکہ گر خواہد ہمہ خاکِ زمیں — سر بسر زر گردد و دُرِ ثمیں
وہ کہ اگر وہ چاہے زمین کی تمام مٹی — پوری سونا اور قیمتی موتی بن جائے

حق[2] برائے آں کند اے زر گزیں — روزِ محشر ایں زمیں را نقرہ گیں
اے سونے کو پسند کرنیوالے! اللہ (تعالیٰ) اسی لئے — اس زمین کو محشر کے دن چاندی جیسی کر دیگا

فارغیم از زر کہ ما بس پُر فنیم — خاکیاں را سر بسر زریں کنیم
ہم سونے سے بے نیاز ہیں کیوں کہ ہم ماہر فن ہیں — ہم مٹی والوں کو بستر سونے کا بنا دیتے ہیں

از شما کے کدیۂ زر می کنیم — ما شما را کیمیا گر می کنیم
ہم تم سے سونے کی بھیک کب مانگتے ہیں؟ — ہم تمہیں کیمیا گر بنا دیتے ہیں

ترک آں گیرید گر مُلکِ سباست — کہ برونِ آب و گِل بس مُلکہاست
اس کو چھوڑ دو خواہ سبا کا ملک ہو — کیونکہ دنیا سے باہر بہت سے ملک ہیں

تختہ[3] بندست آنکہ تختش خواندہ — صدر پنداری و بر در ماندہ
جس کو تو نے تخت کہا ہے وہ کاٹھ ہے — تو نے صدر (مقام) سمجھا ہے اور تو دروازہ پر پڑا ہے

پادشاہی نیستت بر ریشِ خود — پادشاہی چوں کنی بر نیک و بد
تیری اپنی داڑھی پر بھی، حکومت نہیں ہے — برا چھے اور بُرے پر تو بادشاہی کا دعویٰ کیوں کرتا ہے؟

بے مرادِ تو شود ریشت سفید — شرم دار از ریشِ خود اے کژ امید
تیری مرضی کے خلاف تیری داڑھی سفید ہو جاتی ہے — اے ٹیڑھی تمنا والے! اپنی داڑھی سے شرما

مالک الملک ست ہر کش سر نہد — بے جہانِ خاک صد ملکش دہد
جو اس (خدا) کے سامنے سر رکھ دے وہ بادشاہ ہے — خاکی دنیا کے علاوہ وہ اسکو سینکڑوں سلطنتیں عطا کر دیتا ہے

---

[1] تان رسول یعنی اب تم میری جانب سے قاصد بنکر جاؤ۔ ردِ من یعنی میرا ہدیہ کو واپس کرنا تمہارے لئے مفید ہے تم ایمان لے آؤگے پیشِ بلقیس۔ تم اپنے واقعات جاکر بلقیس کو سناؤ اور بتاؤ کہ چالیس منزل تک تم سونے کی زمین پر چل کر میرے پاس پہنچے تھے۔ وز چنیں۔ اور یہ بھی کہو کہ ہمیں سونے کا ہدیہ پیش کرنے میں شرمندگی ہوتی تھی۔ تا بداند۔ تاکہ بلقیس یہ سمجھ جائے کہ ہم انکی دولت کے طالب نہیں ہیں۔

[2] حق۔ محشر کے دن زمین چاندی جیسی کر دی جائیگی اور یہ اس وجہ سے ہوگا کہ اللہ تعالیٰ ظاہر فرما دینگے کہ ان کے یہاں سونے چاندی کی کوئی قدر و قیمت نہیں ہے۔ فارغیم۔ ہم سونے سے بے نیاز ہیں ہم تو انسانوں کو ایمان عطا کر کے زریں بنا دیتے ہیں۔ کیمیا گر۔ مؤمن مخلص بن جاؤگے تو کیمیا گر بن جاؤگے۔ شعر
کیمیا و سیمیا و ریمیا
کس نداند جز بذاتِ اولیاء
ترک۔ آخرت کے ملکوں کی خاطر دنیا کی سلطنت کو خیرباد کہدو۔

[3] تختہ بند۔ قید خانہ، لکڑی کا وہ کندہ جسمیں پاؤں پھنسا کر قید کر دیتے تھے۔ صدر جس مقام کو تو صدر مقام سمجھا ہے وہ دربان کی جگہ ہے۔ ریش۔ تیرا حکم تو خود تیری داڑھی پر نہیں چلتا ہے ورنہ وہ تیری منشا کے خلاف سفید نہ ہوتی۔ مالک الملک اصل

لیکؔ ذوقِ سجدۂ پیشِ خدا — خوشتر آید از دو صد دولت تُرا
لیکن خدا کے سامنے ایک سجدہ کا ذوق — تجھے دو سو سلطنتوں سے بھلا معلوم ہوگا

پس بنالی کہ نخواہم مُلکہا — مُلکِ آں سجدہ مُسلّم کُن مرا
پھر تو روئے گا کہ میں سلطنتیں نہیں چاہتا ہوں — اُس سجدہ کی سلطنت میرے لئے مقرر فرمادے

پادشاہانِ جہاں از بدرگی — بُو نبُردند از شرابِ بندگی
دنیا کے بادشاہوں نے بدطینتی کی وجہ سے — بندگی کی شراب کی خوشبو نہیں سونگھی

ورنہ ادہمؒ وار سرگردان و دَنگ — مُلک را برہم زدندے بے درنگ
ورنہ (حضرت) ادہمؒ کی طرح حیران اور پریشان ہوکر — فوراً سلطنت کو چھوڑ دیتے

لیک حق بہرِ ثباتِ ایں جہاں — مُہرِ شاں بنہاد بر چشم و دہاں
لیکن اللہ (تعالیٰ) نے اس جہان کی بقا کے لئے — اُن کی آنکھ اور منہ پر مہر لگادی ہے

تا شود شیریں بر ایشاں تخت و تاج — کہ ستانیم از جہانداراں خراج
تاکہ اُن کے لئے تخت و تاج شیریں ہوجائے — کہ ہم دنیا داروں سے خراج لے رہے ہیں

از خراج ار جمع آری زر چو ریگ — آخر آں از تو بماند مُردہ ریگ
اگر تو خراج سے ریت کی طرح سونا جمع کریگا — بالآخر وہ تجھ سے وراثت میں رہ جائے گا

ہمرہِ جانت نگردد مُلک و زر — زر بدہ سُرمہ ستاں بہرِ نظر
سلطنت اور سونا تیری رُوح کا ساتھی نہ بنے گا — سونا دیدے، نگاہ کے لئے سُرمہ لے لے

تا ببینی کایں جہاں چاہیست تنگ — یوسفانہ آں رَسن آری بچنگ
تاکہ تو دیکھ لے کہ یہ دنیا تنگ کنواں ہے — یوسف وار وہ رَسّی ہاتھ میں پکڑ لے

تا بگوید چوں زِ چاہ آئی ببام — جان کہ یا بُشرایَ لِی ھٰذا غلام
تاکہ جب تو کنویں سے بالاخانہ پر آئے کہے — روح، میرے لئے بشارت ہے، یہ لڑکا ہے

ہست در چَہ انعکاساتِ نظر — کمترین آنکہ نماید سنگ زر
کنویں میں نظر کے عکس ہیں — سب سے کم یہ ہے کہ پتھر سونا نظر آتا ہے

وقتِ بازی کودکاں را ز اختلال — می نماید آں خزفہا زر و مال
عقل (دماغی) سے کھیل کود کے وقت بچوں کو — وہ ٹھیکریاں سونا اور مال نظر آتی ہیں

لے لیک. لیکن جب سجدہ کا ذوق پیدا ہوجائیگا تو... سلطنتوں سے بیزار ہوجائیگا اور خدا سے دعا کرے گا کہ بس یہی دولت کافی ہے۔ بادشاہاں دنیاوی بادشاہ چونکہ بندگی کی مستی سے ناواقف ہیں اس لئے وہ سلطنت کے شوق میں مبتلا ہیں اگر وہ واقف ہو جائیں تو حضرت ادہمؒ کی طرح سلطنت پر لات ماردیں۔ لیک حق. لیکن چونکہ اللہ تعالیٰ کو دنیا کا نظام چلانا ہے اس لئے اُن کو اس لذت سے محروم کردیا ہے اور وہ مگن ہیں کہ ہم دنیا سے خراج وصول کرتے ہیں خراج. ٹیکس۔ مردہ ریگ. وہ مال جو ورثہ میں ملے۔

ے ہمرہ. دنیا کی دولت دنیا میں رہ جاتی ہے روح پرواز کرجاتی ہے۔ سرمہ. وہ سرمہ حاصل کرلے جس سے یہ چیزیں بے حقیقت نظر آئیں۔ یوسفانہ. حضرت یوسفؑ رسّی کے ذریعہ کنویں سے باہر آئے تھے، تو بھی عبادات کی رسّی کے ذریعہ سے دنیا کے اس کنویں سے باہر نکل آ۔

ے تا بگوید. جس وقت حضرت یوسفؑ کنویں سے برآمد ہوئے تھے تو ڈول نکالنے والا چیخ اُٹھا تھا کہ خوشخبری ہے یہ تو لڑکا ہے اسی طرح تیری روح تیرے کنویں میں سے نکل آنے پر خوشخبری دے گی۔ در چَہ. دنیا میں نظر کا فریب ہے کہ دنیا کی بے حقیقت دولت کو قیمتی دکھادیتی ہے۔ وقتِ بازی. بچے کھیل کود میں ٹھیکریوں کو روپیہ پیسہ تصور کرلیتے ہیں۔

عارفانش کیمیا گر گشتہ اند　　تا کہ شد کانہا بر ایشاں ترّ ند
اُس (خدا) کو پہچان جاننے والے کیمیا گر بن گئے ہیں　　حتیٰ کہ اُن کے لئے کانیں حقیر ہو گئی ہیں

## دیدنِ درویشے جماعتِ مشایخ را در خواب و درخواست کردنِ روزیِ حلال از ایشاں بے مشغول شُدن بکسب کہ از عبادت می مانم و ارشاد کردنِ ایشاں اُو را بمیوہائے تلخ و ترشِ کوہی و بروے شیریں شُدنِ آں میوہا بدلالتِ آں مشایخ

ایک درویش کا بزرگوں کے گروہ کو خواب میں دیکھنا اور ان سے بغیر کمائی کی مشغولیت کے حلال روزی کی درخواست کرنا کہ میں عبادت کرنے سے رہ جاتا ہوں اور اُنکی اُس کو کڑوے اور کھٹّے پہاڑی پھلوں کی جانب رہنمائی کرنا اور اُن بزرگوں کی رہنمائی سے اُس کے لئے اُن پھلوں کا شیریں بن جانا

آں یکے درویش گفت اندر سَمَر　　خضریاں را من بدیدم خواب دَر
ایک درویش نے قصہ میں بتایا　　کہ میں نے خواب میں خضریوں کو دیکھا

گفتم ایشاں را کہ روزیِ حلال　　از کجا نوشم کہ نبوَد آں وَبال
میں نے اُن سے کہا کہ حلال روزی　　جو وبال نہ بنے میں کہاں سے کھاؤں

مر مرا[2] سوئے کہستاں راندند　　میوہا زاں بیشہ می افشاندند
وہ مجھے پہاڑ کی جانب لے گئے　　اُس جنگل سے اُنھوں نے پھل جھاڑے

کہ خدا شیریں بکرد آں میوہ را　　در دہانِ تو بہمتہائے ما
کہ خدا نے وہ پھل میٹھے کر دیئے ہیں　　تیرے مُنھ میں ہماری توجہات سے

ہیں بخور پاک و حلال و بے حسیب　　بے صُداع و نقلِ بالا و نشیب
ہاں، پاک اور حلال اور بے حساب کھا　　بغیر دردِ سر کے اور اوپر اور نیچے منتقل ہونے کے

پس مرا زاں رزق نُطقے رُو نمُود　　ذوقِ گفتِ من خِرد ہا می رُبُود
پھر اُس رزق سے مجھ میں ایسی قوتِ گویائی رونما ہوئی　　کہ میری گفتگو کا ذوق عقلوں کو حیران کر دیتا تھا

گفتم[3] ایں فتنہ است اے ربِّ جہاں　　بخششے دہ از ہمہ خلقاں نہاں
میں نے کہا، اے دنیا کے پالن ہار! یہ فتنہ ہے　　وہ انعام عطا فرما جو سب سے پوشیدہ ہو

شد سخن از من، دلِ خوش یافتم　　چوں انار از ذوق می بشگافتم
میری قوتِ گویائی جاتی رہی، میں نے مطمئن دل پالیا　　ذوقِ لطف سے میں انار کی طرح کھلتا تھا

---

[1] عارفانش۔ جو عارف باللہ ہیں وہ خود کیمیا گر ہیں ان کی نگاہ میں سونے کی کوئی وقعت نہیں ہے۔

آنانکہ خاک را بنظر کیمیا کنند
آیا بُود کہ گوشۂ چشمے بما کنند

دیدن۔ اس قصہ سے یہ بتانا مقصود ہے کہ اہل اللہ کی نظر میں دنیا کا مال ہیچ ہے اور ان کی ہمت کیمیا کا کام کرتی ہے۔ سَمَر۔ قصہ۔ خضریاں۔ وہ اَبدال جو حضرت خضرؑ کی طرح نگاہوں سے پوشیدہ ہیں۔ گفتم۔ میں نے اُن اَبدال سے کہا کہ کمانا تو وبال ہے ایسی تدبیر بتا دیجئے کہ مجھے بلا کمائے حلال روزی حاصل ہو جائے۔

[2] مرمرا۔ وہ لوگ مجھے جنگل میں لیگئے اور انھوں نے جنگلی پھل جھاڑے اور اللہ تعالیٰ سے دُعا کی کہ میرے لئے وہ کڑوے کسیلے پھل میٹھے ہو جائیں۔ صُداع۔ دردِ سر۔ پس۔ اُن پھلوں کے کھانے سے میرے کلام میں وہ شیرینی پیدا ہو گئی کہ لوگ اُس پر فریفتہ ہونے لگے۔

[3] گفتم۔ اولیاء اللہ کو اپنی شہرت اور عوام میں مقبولیت ناگوار ہوتی ہے۔ شد سخن۔ یعنی وہ لطفِ کلام کی کیفیت زائل ہو گئی جو عوام کی گرویدگی کا سبب تھی اور دل میں ایک جذبۂ مسرت پیدا ہو گیا۔

گفتم ار چیزے نباشد در بہشت[1] — غیر ایں شادی کہ دارم در سرشت
میں نے کہا اگر جنت میں اور کوئی چیز نہ ہوگی — اِس مسرت کے علاوہ جو طبیعت میں آگئی ہے

ہیچ نعمت آرزو ناید دِگر — زیں نپردازم بجوز و نیشکر
مجھے کسی دوسری نعمت کی تمنا نہ ہوگی — اُسکو چھوڑ کر میں اخروٹ اور گنے کیطرف توجہ نہ کرونگا

مانده بُود از کسب یک دو حبّہ اَم — دوختہ در آستینِ جُبّہ اَم
کمائی میں سے میری ایک دو رتی بچ گئی تھی — جس کو میں نے جُبّہ کی آستین میں سی لیا تھا

## نیّت کردنِ اُو کہ ایں زر بدیں ہیزم کش دہم چوں من روزیِ حلال یافتم بکراماتِ مشائخ و رنجیدنِ آں ولی ہیزم کش از ضمیر و نیّت او

اُس کا سوچنا کہ یہ سونا میں اِس لکڑہارے کو دیدوں جبکہ میں نے بزرگوں کی کرامات سے حلال روزی پالی ہے اور اُس لکڑہارے ولی کا اُس کے دل کی بات اور نیت سے رنجیدہ ہونا

آں یکے درویش ہیزم[2] می کشید — خستہ و مانده ز بیشہ در رسید
ایک درویش لکڑیاں لا رہا تھا — تھکا ہارا جنگل سے آیا

پس بگفتم من ز روزی فارغم — زیں سپس از بہرِ رزقم نیست غم
میں نے سوچا کہ میں روزی سے بے نیاز ہوں — اِس کے بعد مجھے روزی کی فکر نہیں ہے

میوهٔ مکروه بر من خوش شُدست — رِزقِ خاصہ جسم را آمد بدست
ناگوار پھل میرے لئے عمدہ ہو گئے ہیں — خاص رزق جسم کو حاصل ہو گیا ہے

چونکہ من فارغ شُدستم از گلُو — حبّہ چندست ایں بدہم بدُو
چونکہ میں خلق (کے معاملہ) سے فارغ ہو گیا ہوں — چند رتیاں ہیں یہ میں اُس کو دیدوں

بدہم ایں زر را بدیں تکلیف کش — تا دو سہ روزک[3] شود از قوت خوش
اِس مصیبت بھرنے والے کو یہ سونا دیدوں — تاکہ دو تین دن کیلئے وہ خوراک سے مطمئن ہو جائے

خود ضمیرم را ہمی دانست اُو — زانکہ شمعش داشت نور از شمعِ ہُو
اُس نے خود میرے دل کی بات جان لی — کیونکہ اُسکی شمع میں اللہ تعالیٰ کی شمع کا نور تھا

بُود پیشش سِرِّ ہر اندیشۂ — چوں چراغے در درونِ شیشۂ
اُس کے لئے ہر خیال کا راز — آئینہ کے اندر کے چراغ کی طرح تھا

---

[1] در بہشت۔ وہ قلبی کیفیت اِس قدر پُر مسرت تھی کہ اگر جنت میں صرف وہی حال ہو تو اور کسی چیز کی تمنا کی ضرورت نہیں ہے۔ در آستین جیب آستین میں بنائی جاتی تھی۔

[2] ہیزم۔ سوختہ، جلانے کی لکڑیاں۔ بیشہ۔ جنگل۔ فارغم۔ میں تو جنگلی پھلوں پر گذارہ کر لیتا ہوں لہٰذا مجھے اب کھانے پینے کی کوئی فکر نہیں ہے۔ رزق خاصہ۔ شاہی دسترخوان کی خوراک۔ چونکہ۔ اب مجھے اپنے خلق اور کھانے کی فکر نہیں ہے۔ حبّہ۔ ایک رتی کا وزن۔ تکلیف کش یعنی لکڑہارا۔

[3] تا دو سہ روزک۔ وہ دو تین دن میرے اِس عطیہ سے اپنا کام چلائے گا۔ ضمیر۔ دل کی پوشیدہ بات۔ تاکہ اُس کے قلب کو اللہ تعالیٰ کے نور کی روشنی حاصل تھی۔ بود۔ وہ لکڑہارا روشن ضمیر تھا دل کی بات اُس پر اِس طرح ظاہر ہو جاتی تھی جس طرح چراغ شیشہ کے لیمپ میں سے نظر آجاتا ہے۔

ہیچ پنہاں می نشد از وے ضمیر
دل کی کوئی بات اُس سے نہ چھپتی تھی

بُود بر مضمونِ دِلہا اُو خبیر
وہ دلوں کے مضمون سے واقف تھا

پس ہمی منکید[1] با خود زیرِ لب
تو وہ خود بخود آہستہ بڑبڑایا

در جوابِ فکرتم آں بُوالعجب
وہ عجب احوال والا میرے خیال کے جواب میں

کہ چنیں اندیشی از بہرِ مُلوک
تو شاہوں کے بارے میں ایسا سوچتا ہے

کَیفَ تَلقَی الرِّزقَ اِن لَّم یَرزُقُوك
اگر وہ تجھے رزق نہ دیں تجھے رزق کیسے ملے؟

من نمی کردم سخن را فہم لیک
میں بات اچھی طرح نہ سمجھا

بر دِلم میزد عتابش نیک نیک
(لیکن) اُس کے غصہ کا اثر میرے دل پر بہت پڑا

سوئے[2] من آمد بہیبت ہمچو شیر
وہ شیر کی طرح ہیبت سے میری جانب آیا

تنگِ ہیزم را نہاد از پشتِ زیر
ایندھن کا گٹھڑ کمر سے نیچے رکھ دیا

پرتوِ حالے کہ اُو ہیزم نہاد
اِس حالت کے اثر سے کہ اُسنے ایندھن کا گٹھڑ رکھا

لرزہ بر ہفت عضوِ من فتاد
میرے ساتوں اعضاء پر لرزہ طاری ہو گیا

گفت یا رب گر ترا خاصاں حَی اند
اُسنے کہا اے خدا! اگر تیرے مخصوص بندے زندہ ہیں

کہ مبارک دعوت و فرخ پے اند
جو بابرکت دعا والے اور مبارک قدم ہیں

لُطفِ تو خواہم کہ میناگر شود
تیری وہ مہربانی چاہتا ہوں جو کیمیاگر بنجائے

ایں زماں ایں تنگِ ہیزم زر شود
اِسی وقت یہ ایندھن کا گٹھڑ سونا بن جائے

در زماں[3] دیدم کہ زر شد ہیزمش
میں نے اُسی وقت دیکھا کہ ایندھن سونا ہو گیا

ہمچو آتش بر زمیں می تافت خوش
عمدگی سے زمین پر آگ کی طرح چمک رہا تھا

من دراں بیخود شدم تا دیر گہ
میں اُس اثناء میں دیر تک بیہوش رہا

چونکہ با خویش آمدم من از وَلہ
جب میں حیرانی کے بعد ہوش میں آیا

بعد ازاں گفت اے خدا گر آں کبار
اُسکے بعد اُسنے کہا اے خدا! اگر وہ بڑے لوگ

بس غیور اند و گریزاں ز اشتہار
بہت غیرت مند اور شہرت سے بھاگنے والے ہیں

باز ایں را بندِ ہیزم ساز زود
اِس کو پھر جلد ایندھن کا گٹھڑ بنا دے

بے توقف ہم براں حالے کہ بُود
بلا تاخیر اِسی حالت پر جیسا کہ تھا

در زماں ہیزم شد آں اغصانِ زر
اُسی وقت وہ سونے کی شاخیں ایندھن کا گٹھڑ بنگئیں

مست شد در کارِ او عقل و نظر
اُس کے معاملہ میں عقل و نظر مست ہو گئی

---

[1] مُنکید۔ وہ بڑبڑایا...... بُوالعجب۔ چونکہ اُس سے کرامات ظاہر ہو رہی تھیں۔ مُلوک یعنی اولیاء اللہ۔ کیف۔ رزقوں کا انتظام اَبدال کے سپرد ہوتا ہے۔ من۔ میں اُنکی بات تو نہ سمجھا لیکن اُن کے غصہ کا اثر میرے قلب پر ظاہر ہوا۔

[2] سوئے من۔ وہ لکڑہارا بزرگ لکڑیوں کا گٹھڑ زمین پر ڈال کر شیر کی طرح میری طرف آیا تو میں اُس کی ہیبت سے کانپنے لگا۔ ہفت عضو ہفت اندام، دونوں ہاتھ، دونوں پاؤں، سینہ، پشت، سر۔ گفت۔ اُس لکڑہارے نے کہا اے خدا اگر تیرے مقربانِ بارگاہ زندہ ہیں جن کی دعا مقبول ہوتی ہے تو میں تیری وہ مہربانی چاہتا ہوں جس سے یہ سب لکڑیاں سونے کی بن جائیں۔

[3] در زماں۔ اُس کی دعا سے وہ لکڑیاں سونے کی ہو گئیں۔ ذکر۔ حیرانی۔ بعد ازاں لکڑیوں کا سونا بن جانے کے بعد اُس نے دعا شروع کر دی کہ تیرے مقبول بندے چونکہ شہرت سے بھاگتے ہیں اور میری کرامت شہرت کا باعث بنجائیگی لہٰذا تو اُن لکڑیوں کو اصل حالت پر کر دے تاکہ میری شہرت نہ ہو چنانچہ وہ لکڑیاں پھر اصل حالت پر ہو گئیں۔ در زماں۔ اُسکی دعا سے وہ لکڑیاں پھر اصل حالت پر آگئیں۔ اَغصان غصن کی جمع، ٹہنی، شاخ۔

بعد ازاں برداشت ہیزم را و رفت[1]
اُس کے بعد اُس نے ایندھن کا گٹھر اٹھایا اور چلا!

سُوئے شہر از پیشِ من او تیز و تفت
شہر کی جانب میرے سامنے سے تیز اور گرم

خواستم تا در پئے آں شہ روم
میں نے چاہا کہ اُس شاہ کے پیچھے جاؤں

پرسم از وے مشکلات و بشنوم
اُس سے مشکل باتیں پوچھوں اور سنوں

بستہ کرد آں ہیبتِ او مر مرا
اُس کی اِسی ہیبت نے مجھے باندھ دیا

پیشِ خاصاں رہ نباشد عامہ را
عوام کیلئے خواص کے سامنے کوئی راستہ نہیں رہتا ہے

ور کسے را رہ شود گو سر فشاں
اور اگر کسی کیلئے راستہ ہو کہہ دو سر قربان کرے

کاں بُود از رحمت و از جذبِ شاں
کیونکہ وہ اُن کی رحمت اور کشش سے ہوتا ہے

پس غنیمت دار آں توفیق را
اُس توفیق کو بہت غنیمت سمجھ

چوں بیابی صحبتِ صدّیق را
جب تو کسی صدیق کی صحبت حاصل کرے

نے چو آں ابلہ کہ یابد قربِ شاہ
نہ کہ اُس بیوقوف کی طرح جس کو شاہ کا قرب حاصل ہو

سہل و آساں در فتد آں دم ز راہ
اسی وقت آہستگی اور آسانی سے راہ سے بھٹک جائے

چوں ز قربانی دہندش بیشتر
جب وہ اُس کو قربانی کا زیادہ حصہ عطا کریں

پس بگوید[2] رانِ گاؤ ست ایں مگر
تو وہ کہنے لگے کہ شاید گائے کی ران ہے

نیست ایں از رانِ گاؤ اے مُفتری
اے جھوٹے! یہ گائے کی ران نہیں ہے

رانِ گاؤ ت می نماید از خری
تجھے گدھے پن سے گائے کی ران دکھائی دے رہی ہے

بذلِ شاہاں ست ایں بے رشوتے
یہ بغیر رشوت کے شاہوں کا تحفہ ہے

بخششِ محض ست ایں از رحمتے
یہ شفقت سے خالص بخشش ہے

## تحریض[3] کردنِ سلیمانؑ رسولاں را بر تعجیل کردن
حضرت سلیمانؑ کا قاصدوں کو ایمان لانے کے لئے بلقیس کی

## بہجرتِ بلقیس بہر ایماں
ہجرت میں جلدی کرنے کی ترغیب دینا

ہمچناں کہ شہ سلیمانؑ در نبرد
جیسا کہ شاہ سلیمانؑ نے جنگ میں

جذبِ خیل و لشکرِ بلقیس کرد
بلقیس کی جماعت اور لشکر کو کھینچ لیا

کہ بیائید اے عزیزاں زود زود
کہ اے عزیزو! جلد جلد آجاؤ

کہ بر آمد موجہا از بحرِ جُود
کیونکہ سخاوت کے سمندر میں موجیں اٹھنے لگی ہیں

---

[1] بعد ازاں۔ جب لکڑیاں اصل حالت پر ہو گئیں تو وہ اُن کو لیکر چل دیا۔ مشکلات۔ یعنی سلوک کے مشکل مسائل۔ بستہ۔ میں اسقدر مرعوب ہوا کہ میرے پاؤں نہ اٹھے۔ جو اللہ تعالٰی کے مخصوص بندے ہوتے ہیں عوام کی وہاں تک رسائی نہیں ہوتی ہے اگر ہوتی بھی ہو تو یہ اُن بزرگوں کی کشش ہوتی ہے لہٰذا اُس پر قربان ہو جانا چاہیئے۔ صدیق۔ وہ شخص جو ولایت کے آخری مراتب پر ہو۔ گئے۔ یہ نہ ہونا چاہیے کہ قرب حاصل ہوتے ہی گمراہی اختیار کرے۔

[2] پس بگوید۔ مشہور ہے کہ کسی بادشاہ نے اعلیٰ درجہ کے دُنبوں کی قربانی کی اور فقرا میں تقسیم کی ایک فقیر کو ایک ران ملی اُس نے دُنبہ کی ران اسقدر فربہ کبھی نہ دیکھی تھی تو بولا یہ گائے کی ران ہے یعنی اُسنے انعام کو نہ پہچانا اور قدر نہ کی۔ نیست۔ وہ فقیر جھوٹا تھا وہ ران اعلیٰ قسم کے دُنبہ کی تھی یعنی اُس صحبت کی قدر و قیمت کو پہچاننا چاہیئے اور اُس کی ناقدری نہ کرنی چاہیئے۔ خری۔ گدھا پن۔

[3] تحریض۔ پہلے بتایا تھا کہ بزرگوں کی صحبت اُنکی کشش سے وصل ہوتی ہے اب حضرت سلیمانؑ کے واقعہ سے سمجھاتے ہیں کہ بلقیس اور اُس کی قوم کا حضرت سلیمانؑ تک پہنچنا یہ حضرت سلیمانؑ کی کشش سے تھا۔ جذب کشش۔ کہ بر آمد۔ اِسوقت رحمت خداوندی کا سمندر جوش میں ہے

سُوئے[1] ساحل می فشاند بے خطر — جوشِ موجش ہر زمانے صد گہر
بغیر کسی خطرے کے ساحل کی جانب پھینک رہا ہے — ہر وقت اس کی موج کا جوش سینکڑوں موتی

اَلصَّلا گفتیم اے اہلِ رشاد — کایں زماں رِضواں درِ جنت کشاد
اے ہدایت پانے والو! ہم نے دعوت دیدی — کیونکہ اس وقت رضوان نے جنت کا دروازہ کھول دیا ہے

پس سلیمانؑ گفت اے پیکاں روید — سُوئے بلقیس و بدیں دیں بگروید
پھر سلیمانؑ نے کہا اے قاصدو! جاؤ — بلقیس کی جانب اور اس دین کے گرویدہ ہو جاؤ

پس[2] بگوئیدش بیا اینجا تمام — زود کَانَ اللّٰہَ یَدْعُوا بِالسَّلَام
پھر اس سے کہو، مکمل طور پر یہاں آجائے — جلد، کیونکہ اللہ (تعالیٰ) سلامتی کی طرف بلاتا ہے

ہیں بیا اے طالبِ دولت شتاب — کہ فتوح ست ایں زمان و فتحِ باب
ہاں اے دولت کے طالب! جلد آجا — کیونکہ اس وقت انعامات اور دروازے کی کشادگی ہے

اے کہ تو طالب نۂ تو ہم بیا — تا طلب یابی ازاں یارِ وفا
اے وہ کہ جو طالب نہیں ہے! تو بھی آجا — تاکہ تو اس باوفا دوست سے طلب حاصل کرلے

مُلک برہم زن تو ادہمؒ وار زود — تا بیابی ہمچو او مُلکِ خلود
تو ادہمؒ کی طرح جلد ملک کو خیرباد کہدے — تاکہ تو اس کی طرح ہمیشگی کی سلطنت حاصل کرلے

## سببِ ہجرتِ سلطان ابراہیم ادہمؒ و ترک کردنِ مُلکِ خراسان

حضرت ابراہیم ادہمؒ کی ہجرت کا سبب اور خراسان کی سلطنت کو چھوڑ دینا

خفتہ بُود آں شہ شبانہ بر سریر[3] — حارِساں بر بام اندر دار و گیر
وہ شاہ، رات کو تخت پر سوئے ہوئے تھے — محافظ بالاخانہ پر نگرانی میں تھے

قصدِ شہ از حارِساں آں ہم نبُود — کہ کنند زاں دفعِ دُزداں و رُنود
شاہ کا مقصد، محافظوں سے یہ بھی نہ تھا — کہ ان کے ذریعہ رندوں اور چوروں کو دفع کریں

او ہمی دانست کاں کو عادلست — فارغ ست از واقعہ امین دل ست
وہ جانتا تھا کہ وہ منصف ہے — حادثے سے بے نیاز ہے، مطمئن دل ہے

عدل باشد پاسبانِ کامہا — نے بشب چوبک زناں بر بامہا
مقاصد کا محافظ انصاف ہوتا ہے — نہ کہ رات کو بالاخانہ پر ڈنکا پیٹنے والے

لیک بُد مقصودش از بانگِ رباب — ہمچو مشتاقاں خیالِ آں خطاب
لیکن رباب کی آواز سے اُن کا مقصد وہ تھا — جو اُس خطاب کے خیال کے مشتاقوں کا ہوتا ہے

---

[1] سُوئے ساحل۔ وہ سمندر جوش میں ہے اور کنارے پر سینکڑوں موتی پھینک رہا ہے جلد آکر ان کو حاصل کرلو۔ الصلا۔ حضرت سلیمانؑ نے فرمایا اس وقت جنت کے دروازے کھل گئے ہیں اور دعوتِ عام ہے۔ رضوان۔ داروغہ جنت۔ دیں بگروید یعنی میرا پیش کردہ دین اختیار کرلو اور ستارہ پرستی چھوڑ دو۔

[2] پس۔ حضرت سلیمانؑ نے قاصدوں سے کہا کہ تم بلقیس سے جاکر کہو کہ سب یہاں آجائیں اور سلامتی اختیار کرلیں۔ دولت یعنی آخرت۔ فتوح یعنی انعامات۔ فتحِ باب یعنی رحمت کے دروازے کی کشادگی۔ اے کہ۔ جو اب طالب بھی نہیں ہے وہ بھی آجائے یہاں آکر طلبِ صادق پیدا ہوجائیگی۔ ادہم وار۔ حضرت ابراہیم ادہمؒ نے خراسان کی سلطنت چھوڑ کر فقیری اختیار کرلی تھی۔

[3] سریر۔ تخت۔ حارِساں۔ حارس کی جمع ہے، نگہبان۔ دار و گیر یعنی نگرانی۔ رُنود۔ رند کی جمع ہے، مُفسد، بدمعاش۔ عادلست۔ عادل بادشاہ کو پہرہ داروں کی ضرورت نہیں ہوتی ہے۔ کامہا یعنی مقاصد۔ چوبک زن۔ نقارچی، کوتوال۔ ہمچو۔ صوفیاء کو رباب کی آواز اس عہد کی یاد دلاتی ہے جو ازل میں بنی آدمؑ سے لیا گیا تھا جس کو عہدِ الست کہا جاتا ہے۔

نالۂ[1] سرنا و تہدیدِ دُہل — چیزکے مانَد بداں ناقورِ کُل

نفیری کی فریاد اور ڈھول کی دھمک — اُس بڑے صور سے کچھ مشابہت رکھتی ہے

پس حکیماں گفتہ اند ایں لحنہا — از دُوارِ چرخ بگرفتیم ما

حکمار نے کہا ہے کہ یہ راگ — ہم نے آسمان کی گردش سے لئے ہیں

بانگِ گردشہائے چرخ ست اینکہ خلق — می سرایندش بطنبور و بحلق

یہ آسمان کی گردشوں کی آواز ہے جسکو لوگ — طنبورے اور گلے سے گاتے ہیں

مؤمناں گویند کاثارِ بہشت — نغز گردانید ہر آوازِ زشت

مومن کہتے ہیں کہ بہشت کے آثار نے — ہر بھدی آواز کو حسین بنا دیا ہے

ما ہمہ اَجزائے آدمؑ بودہ ایم — در بہشت آں لحنہا بشنودہ ایم

ہم سب (حضرت) آدمؑ کے اجزار تھے — ہم نے وہ راگ بہشت میں سُنے ہیں

گرچہ[2] بر ما ریخت آب و گِل شکے — یادِ ماں آید از آنہا اندکے

اگرچہ پانی اور مٹی نے ہمیں شک میں ڈالدیا ہے — ان سے ہمیں اُن کی کچھ یاد آجاتی ہے

لیک چوں آمیخت با خاکِ کرب — کے دہند ایں زیر و ایں بم آں طرب

لیکن چونکہ وہ (نغمے) مصیبتوں کی مٹی میں ملگئے ہیں — تو یہ نیچے اونچے سُر وہ مزا کہاں دیتے ہیں!

آب چوں آمیخت با بول و کمیز — گشت زامیزش مزاجش تلخ و تیز

جب پانی پیشاب اور گندگی سے مِل گیا — مِلاوٹ سے اُس کا مزاج تلخ و تیز ہوگیا

چیزکے[3] از آب ہستش در جسد — بول ازاں رُو آتشے را می کُشد

اُس کے وجود میں کچھ پانی ہے — پیشاب اِسی وجہ سے آگ کو بجھا دیتا ہے

گر نجس شد آب ایں طبعش بماند — کآتشِ غم را بالطبع خود نشاند

پانی اگرچہ ناپاک ہوگیا اُس کا مزاج باقی رہگیا — کہ وہ غم کی آگ کو اپنے مزاج سے بجھا دیتا ہے

پس غذائے عاشقاں آمد سماع — کہ درو باشد خیالِ اجتماع

سماع، عاشقوں کی غذا بن گئی — کیونکہ اُس میں وصل کا خیال ہوتا ہے

---

[1] نالہ یعنی نفیری اور ڈھول کی آواز حضرت اسرافیلؑ کے نفخ صور کی آواز سے مشابہ ہے۔ سَرنا۔ نفیری۔ دُہل۔ ڈھول۔ ناقورِ کُل۔ صور جو قیامت میں پھونکا جائیگا۔ حکیماں۔ حکیم فیثاغورث نے کہا ہے کہ موسیقی کے بارہؔ مقام آسمان کے بارہؔ برجوں سے، ساتؔ آوازیں ساتؔ سیاروں سے، چوبیسؔ شعبے دن رات کے چوبیسؔ گھنٹوں سے، اور اڑتالیسؔ ترکیبیں سال کے اڑتالیسؔ ہفتوں سے بنائے گئے ہیں۔ بانگ۔ ان حکمار کے نزدیک آسمانوں کے درمیان ہوا ہے اور اس سے آوازیں پیدا ہوتی ہیں اسی کی نقل طنبورے اور گلے کے ذریعہ کی گئی ہے۔ مؤمناں۔ مومن کہتے ہیں کہ یہ سارے الاپ اور نغمے حورانِ بہشتی کے گانے اور جنّت کی نہروں کے چلنے کی آوازوں اور جنّت کے درختوں کے ہلنے کی آوازوں سے بنے ہیں۔ ما ہمہ۔ ہم اگرچہ براہِ راست جنّت میں نغمے کر وہاں سے ان کو سُنتے لیکن چونکہ ہمارے باوا آدمؑ وہاں تھے اور ہم انہیں کے اجزار میں لہٰذا ہم نے بھی وہاں سُنے۔

[2] گرچہ۔ اِس آب و گِل کی دنیا نے ہمیں جنّت کی پوری باتیں بُھلادی ہیں پھر بھی کچھ یاد باقی ہے۔ لیک۔ چونکہ اب وہ نغمے ہمارے جسم سے پیدا ہو رہے ہیں جو آب و گِل سے بنا ہے اس لئے اب اِس زیر و بم سے وہ مستی پیدا نہیں ہوتی جو جنّت میں طاری ہوتی تھی۔ کُرَب۔ کربہ کی جمع ہے، مصیبت۔ طرب۔ مستی۔ آب۔ جنّت کے لحن جب انسان ادا کرتا ہے تو ان کی مثال یہ ہے کہ پاک پانی پیشاب میں مل جائے تو ظاہر ہے کہ اُس کی پاکیزگی اور لطافت ختم ہوجائیگی۔ کمیز۔ پیشاب ——

[3] چیزکے۔ پیشاب میں ملے ہوئے پانی میں بھی پانی کے خواص کچھ نہ کچھ باقی رہ جاتے ہیں اُس کو آگ پر ڈالا جائے تو وہ آگ کو بجھادے گا! اسی طرح اِن لحنوں میں کچھ نہ کچھ اثرات باقی ہیں اور یہ لحن آتشِ غم کو بجھادیتے ہیں۔ پس۔ ان نغموں کا سماع چونکہ وصلِ محبوب کا تصور پیدا کرتا ہے اس لئے یہ عاشقوں کی غذا ہے۔





536

**قوّتے[1] گیرد خیالاتِ ضمیر — بلکہ صورت گردد از بانگ و صفیر**

دل کے خیالات قوت حاصل کرتے ہیں — بلکہ آواز اور نغمہ سے مجسّم بن جاتے ہیں

**آتشِ عشق از نواہا گشت تیز — آنچنانکہ آتشِ آں جوز ریز**

عشق کی آگ نغموں سے تیز ہو جاتی ہے — جس طرح سے اُس اخروٹ گرانیوالے کی آگ

## حکایت[2] آں مردِ تشنہ کہ از سرِ جوز بُن جوز در آب می ریخت کہ

اُس پیاسے کی حکایت جو اخروٹ کے درخت سے اخروٹ پانی میں گراتا تھا جو پانی

**در گو بُود و در آب نمی رسید تا با فتادنِ جوز بانگِ آب بشنود**

گڑھے میں تھا اور وہ پانی تک نہ پہنچ سکتا تھا تاکہ اخروٹ کے گرنے سے پانی کی آواز سن لے

**اُو را چوں سماعِ بانگِ آب در طرب می آورد**

اور اُس کو پانی کی آواز کا سننا مستی میں لاتا تھا

**در تغولے بُود آب آں تشنہ راند — در درختِ جوز جوزے می فشاند**

پانی گہرے گڑھے میں تھا، وہ تشنہ چڑھ گیا — اخروٹ کے درخت پر، اخروٹ گراتا تھا

**می فتاد از جوز بُن جوز اندر آب — بانگ می آمد ہمی دید اُو حُباب**

اخروٹ کے درخت سے، اخروٹ پانی میں گرتا تھا — آواز آتی تھی، وہ بلبلے دیکھتا تھا

**عاقلے گفتش کہ بگذار اے فتا — جوزہا خود تشنگی آرد تُرا**

ایک عقلمند نے کہا اے نوجوان! رہنے دے — خود اخروٹ تجھے پیاسا کر دیں گے

**بیشتر در آب می افتد ثمر[3] — آب در پستی ست از تو دُور تر**

اکثر پھل پانی میں گرتے ہیں — پانی گہرائی میں تجھ سے دُور ہے

**بیشتر در آب می اُفتد ببیں — می بَرد آبش تُرا چہ سُود زیں**

دیکھ! اکثر پانی میں گرتے ہیں — اُن کو پانی لے جاتا ہے، تجھے اِس کیا فائدہ!

**تا تو از بالا فرود آئی بزیر — آب جوزت بُردہ باشد اے دلیر**

جب تک تو اوپر سے نیچے اُترے گا — اے بہادر! پانی تیرے اخروٹ غائب کر چکا ہوگا

**گفت قصدم زیں فشاندن جوز نیست — تیز تر بنگر بریں ظاہر مایست**

اُس نے کہا! اِس جھاڑنے سے میرا مقصود اخروٹ نہیں ہے — غور سے دیکھ، اِس ظاہر پر نہ ٹھہر

اُس عقلمند سے کہا کہ میرا مقصد اخروٹ توڑنا نہیں ہے، غور کر مقصد دوسرا ہی ہے۔

---

[1] قوتے۔ اگر سامع میں عالی جذبات ہوتے ہیں تو ان میں ابھار پیدا ہوتا ہے اور خیال مجسّم اختیار کر لیتا ہے۔ آتشِ عشق۔ عشق کی آگ اِن نغموں سے تیزی پکڑ لیتی ہے جس طرح اِس پیاسے شخص کی پیاس اُن اخروٹوں کے گرنے سے تیز ہو رہی تھی جو پانی میں گر کر آواز پیدا کر رہے تھے۔ آئندہ حکایت میں مولانا اِس کی تفصیل کرتے ہیں۔

[2] حکایت۔ یہ شخص پیاسا تھا پانی گہرے گڑھے میں تھا۔ پانی تک نہ پہنچ سکتا تھا تو اُس نے اخروٹ کے درخت پر چڑھ کر اخروٹ توڑ کر پانی میں پھینکنے شروع کر دیئے اخروٹ کے پانی میں گرنے سے جو آواز پیدا ہو رہی تھی یہ اُس سے لطف اندوز ہو رہا تھا۔ تغول۔ گڑھا۔ جوز۔ اخروٹ۔ حُباب۔ بلبلہ۔ جوزہا۔ عاقل اِس پیاسے کا منشا نہ سمجھا اور اُس نے دیکھ کر اخروٹ پانی میں ضائع ہو رہے ہیں تو کہنے لگا کہ اخروٹوں کا ضائع ہونا تیری خواہش کو بڑھا دے گا۔

[3] ثمر۔ یعنی اخروٹ۔ می برد۔ پانی اُن اخروٹوں کو اپنے اندر لے لیتا ہے۔ آب۔ تیرے اخروٹ پانی کے اندر ڈوب کر غائب ہو جائیں گے۔ گفت۔ اخروٹ پھینکنے والے پیاسے نے



538

قصدِ من آنست کاید بانگِ آب — ہم بہ بینم بر سرِ آب این حباب
میرا مقصد یہ ہے کہ پانی کی آواز آئے — میں یہ بلبلے بھی پانی پر دیکھوں

تشنہ را خود شغل چہ بُود در جہاں — گرد پائے حوض گشتن جاوداں
دنیا میں پیاسے کا خود کیا کام ہوتا ہے! — ہمیشہ حوض کے چاروں طرف چکر کاٹنا

گردِ جُوی و گردِ آب و بانگِ آب — ہمچو حاجی طائفِ کعبہ صواب
نہر کے گرد اور پانی کے گرد اور پانی کی آواز کے گرد — اُس حاجی کی طرح جو صحیح کعبہ کا طواف کرنیوالا ہے

ہمچناں مقصودِ من زین مثنوی — اے ضیاء الحق حُسام الدیں توئی
اسی طرح اِس مثنوی سے میرا مقصود — اے ضیاء الحق حُسام الدین تو ہی ہے

مثنوی اندر اُصول و ابتدا — جُملہ بہرِ تست و بر تُست انتہا
مثنوی بنیادوں میں اور ابتدا میں — سب تیرے لئے ہے اور تجھ پر ہی (اسکی) انتہا ہے

اِلتجا بر تُست و بر اِمدادِ تو — تکیہ بر اشفاق و بر اِسعادِ تو
تجھ سے اور تیری اِمداد سے درخواست ہے — تیری مہربانیوں اور مدد پر بھروسہ ہے

مثنوی اندر اُصول و در فروع — میکند زیرِ لوای تو رُجوع
مثنوی اصول اور فروع میں — تیرے جھنڈے کی طرف رجوع کرتی ہے

مثنوی در اِستواء و در اُفول — جُملہ آنِ تُست و کردستی قبول
مثنوی عروج اور غروب میں — پوری تیری ملکیت ہے اور تو نے قبول کر لیا ہے

در قبولِ تُست عزّ و مُقبلی — زانکہ شاہِ جان و سلطانِ دلی
تیرے قبول کر لینے میں عزت اور نصیبہ وری ہے — کیونکہ تو جان کا حاکم اور دل کا شاہ ہے

در قبول آرند شاہاں نیک و بد — چوں قبول آرند نبوُد ہیچ رَد
بادشاہ اچھے اور بُرے کو قبول کر لیتے ہیں — جب قبول کر لیتے ہیں پھر کبھی رد نہیں ہوتا

چوںؔ نہالے کاشتی آبش بدہ — چوں کُشادش دادہ بکُشا گرہ
جب تو نے پودا لگایا ہے اُس کو پانی دے — جب تو نے کشادگی دی ہے، گرہ کھولدے

قصدم از الفاظِ اُو رازِ تو ست — قصدم از انشاش آوازِ تو است
میرا مقصد اس کے الفاظ سے تیرا راز ہے — میرا مقصد اُس کے لکھانے سے تیری آواز ہے

---

۳ؔ چوں. اے حسام الدین جب تم نے مثنوی کا پودا لگایا ہے تو اب اُس کی آبیاری کرتے رہو۔ قصدم۔ میں مثنوی کے الفاظ میں تمہارے راز اور احوال بیان کر رہا ہوں اور اُس کے بولنے میں میری آواز نہیں بلکہ تمہاری آواز کام کر رہی ہے۔

---

۱ؔ قصدِ من۔ اخروٹ توڑ کر اس لئے پھینک رہا ہوں کہ اس کے گرنے سے پانی کی آواز سن سکوں اور پانی کے بُلبلوں کو دیکھ سکوں۔ حباب۔ پانی کا بلبلہ۔ تشنہ۔ پیاسے کا یہی شغل ہوتا ہے کہ وہ حوض کے چکر کاٹے پانی اور نہر کے چکر لگائے اور پانی کی آواز سُنے اور یہ اُس کا گھومنا ایسا ہی ہے جیسا کہ حاجی کعبہ کا یا مُرید شیخ کا طواف کرتا رہتا ہے۔ ہمچناں جس طرح پیاسے کا مقصود پانی کا طواف اور حاجی کا مقصود کعبہ کا طواف ہے اسی طرح مثنوی سے میرا مقصود اے حسام الدین تم ہو۔

۲ؔ مثنوی۔ میری اِس مثنوی کی ابتدا اور انتہا اور سب کچھ تمہارے لئے ہے۔ اِلتجا۔ اِس میں تمہاری مدد شاملِ حال ہے اور مجھے اِس کی تکمیل میں تمہاری مہربانیوں اور امداد پر بھروسہ ہے۔ اصول اصل کی جمع ہے، جڑ۔ فروع فرع کی جمع ہے، شاخ۔ لوا۔ جھنڈا۔ اِستوار۔ یعنی سورج کی سی بلندی۔ افول۔ غروب۔ آن۔ ملکیت۔ در قبول۔ اگر تم نے یہ مثنوی پسند کر لی تو میری نصیبہ وری اور عزت افزائی ہوگی کیونکہ تم میرے دل و جان کے سلطان اور شاہ ہو۔ در قبول۔ بڑے لوگ ہر اچھی بُری چیز قبول کر لیتے ہیں اور پھر کبھی اُس کو رد نہیں کرتے ہیں۔

پیشِ من[1] آوازت آوازِ خداست — عاشق از معشوق حاشا کے جداست

میرے نزدیک تیری آواز، خدا کی آواز ہے — توبہ توبہ، عاشق معشوق سے کب جدا ہے؟

اِتصالے بے تکیُّف بے قیاس — ہست ربُّ النّاس را با جانِ ناس

ناقابلِ بیان، عقل میں نہ آنے والا اتصال ہے — لوگوں کے رب کا لوگوں کی جان سے

لیک گفتم ناس من نسناس نے — ناس غیرِ جانِ جاں اِشناس نے

لیکن میں نے انسان کہا ہے، بَن مانس نہیں کہا — انسان جان کی جان کو پہچاننے والے کے علاوہ نہیں ہے

ناس[2] مردم باشد و کو مردمے — تو سرِ مردم ندیدستی دمے

انسان، انسان ہوتا ہے لیکن انسان کہاں ہے؟ — تو نے تھوڑی دیر کیلئے بھی انسان کا راز نہیں دیکھا ہے

مَا رَمَیتَ اِذْ رَمَیتَ خواندۂ — لیک جسمی در تجزّی ماندۂ

تو نے نہیں پھینکا جبکہ پھینکا، تو نے پڑھا ہے — لیکن تو ایک مجسمہ ہے، اُلجھن میں پھنسا رہ گیا ہے

مُلکِ جسمت را چو بلقیس اے غبی — ترک کُن بہرِ سلیمانِؑ نبی

اے بیوقوف اپنے جسم کے ملک کو بلقیس کی طرح — سلیمانؑ نبی کے لئے چھوڑ دے

میکنم لاحول نے از گفتِ خویش — بلکہ از وسواسِ آں اندیشہ کیش

میں لاحول پڑھتا ہوں (لیکن) اپنی گفتگو پر نہیں — بلکہ شبہ کرنے والے کے وسوسہ پر

کو خیالے می کُند در گفتِ من — در دل از وسواس و اِنکارات و ظن

کیونکہ وہ میری گفتگو پر خیالات لارہا ہے — دل میں، وسوسوں اور انکاروں اور بدگمانی کے

می کُنم لاحول یعنی چارہ[3] نیست — چوں ترا در دل بضدّم گفتنی ست

میں لاحول پڑھتا ہوں یعنی کوئی علاج نہیں ہے — جبکہ تیرے دل میں میرے خلاف باتیں ہیں

چونکہ گفتِ من گرفتت در گلو — من خمش کردم تو آں را خود بگو

چونکہ میری گفتگو تیرے گلے میں پھنس گئی ہے — میں چپ ہوگیا تو اسکو خود کہہ

## دَر بیانِ نائی کہ از مَقعدش بادے بجَست، نے را بر زمیں نہاد

اُس نے نواز کے بیان میں جس کی مَقعد سے گوز نکلا اُس نے بانسری زمین

کہ اگر تو از من بہتر می زنی بگیر

پر رکھ دی کہ اگر تو مجھ سے بہتر بجانا جانتی ہے تو لے

---

[1] پیشِ من۔ یہ آواز اگرچہ تمہارے حلقوم سے نکل رہی ہے لیکن یہ دراصل خدائی آواز ہے تم عاشقِ خدا ہو لہٰذا خدا سے کب جدا ہو۔ اتصالے۔ اللہ تعالیٰ کا اپنے نیک بندوں سے وہ اتصال ہے جس کی کیفیت ناقابلِ بیان ہے اور وہ اتصال کسی قیاس میں نہیں آسکتا ہے۔ لیک۔ یہ خدائی اتصال انسانوں کے ساتھ ہے بَن مانسوں کے ساتھ نہیں اور انسان وہی ہے جو اپنے خالق کو پہچان لے۔

[2] ناس۔ بہت سے انسان بشکلِ انسان ہیں لیکن اُن میں انسانیت نہیں ہے۔ مَا رَمَیتَ۔ جنگِ بدر میں آنحضورؐ نے ایک مُٹھی خاک دشمنوں کی طرف پھینکی جس سے وہ مبہوت ہوگئے قرآن پاک نے اُس کے بارے میں فرمایا وہ خاک تم نے نہیں پھینکی ہم نے پھینکی یہ وہ اتصال ہے جو میں سمجھا رہا ہوں۔ لیک جسمی۔ لیکن تو صرف جسم بلا روح ہے اور مرتبۂ یقین کو نہیں پہنچ سکا ہے۔ مُلک۔ تو اپنے جسم کی سلطنت کو اسی طرح خیرباد کہہ دے جس طرح بلقیس نے حضرت سلیمانؑ کی خاطر سلطنت کو خیرباد کہہ دیا تھا۔ میکنم۔ یہاں اگر مولانا کو مثنوی کے معترضین کا خیال آگیا فرماتے ہیں میں اپنی گفتگو پر لاحول نہیں پڑھتا ہوں بلکہ ان لوگوں پر پڑھتا ہوں جن کے دلوں میں مثنوی کا انکار اور اُسکے متعلق بدگمانیاں ہیں۔

[3] چارہ نیست جبکہ مخالفت کی ٹھان لی ہے تو بجز لاحول، کے اور کوئی تدبیر نہیں ہے چونکہ! اچھا اگر میری گفتگو تم لوگوں کے گلے سے نہیں اُترتی تو پھر تم اس جیسی مثنوی کہہ دو پھر ایک قصہ سناتے ہیں کہ ایک نے نواز کا نے بجاتے ہوئے گوز خارج ہوگیا تو اُسنے بانسری اپنی مقعد کے حوالہ کردی اور کہا کہ اگر

آں یکے نائی[1] کہ خوش نے میزدست — ناگہاں از مقعدش بادے بجست
ایک بانسری بجانے والا جو اچھی بانسری بجاتا تھا — اچانک اُس کی مقعد سے گوز خارج ہوگیا

نائے را بر کون نہاد اُو کہ زمن — گر تو بہتر می زنی بستاں بزن
اُس نے بانسری مقعد پر رکھدی کہ مجھ سے — اگر تو بہتر بجاتی ہے لے لے (اور) بجا

## در بیانِ تحمّل کردن از ہر بے ادبے و طریق رفق و مدارات سپردن

ہر بے ادب کی برداشت اور نرمی اور خاطر تواضع کی راہ اختیار کرنے کا بیان

اے مسلماں خود ادب اندر طلب — نیست اِلّا حمل از ہر بے ادب
اے مسلمان! راہِ طلب میں خود ادب — نہیں ہے، ہر بے ادب کو برداشت کرنیکے علاوہ

ہر کرا بینی شکایت می کند — کاں فلاں کس راست طبع و خوی بد
تو جسے دیکھے کہ وہ شکایت کرتا ہے — کہ فلاں شخص کی طبیعت اور عادت بُری ہے

ایں شکایت گوید آں کہ بدخو است — کہ مر آں بدخوی را اُو بدگو است
یہ شکایت وہ کرتا ہے جو خود بدعادت ہے — کیونکہ وہ اُس بدخو کی بدگوئی کرتا ہے

زانکہ خوشخو آں بود کو در خمول[2] — باشد از بدخوی و بدطبعاں حمول
کیونکہ اچھی عادت والا وہ ہے جو گوشۂ تنہائی میں — بدعادت اور بدطبیعت والوں کی برداشت کرنیوالا ہو

لیک در شیخ آں گلہ زامرِ خدا ست — نے پئے خشم و ممارات و ہوا ست
لیکن شیخ کا یہ شکوہ خدا کے حکم سے ہے — نہ کہ غصہ اور لڑائی اور خواہشِ نفسانی کی وجہ سے

آں شکایت نیست ہست اصلاحِ جاں — چوں شکایت کردنِ پیغمبراں
یہ شکوہ نہیں ہے، روح کی اصلاح ہے — جیساکہ پیغمبروں کا شکوہ کرنا

ناحمولی[3] انبیا از امرِ داں — ورنہ حمّال ست بدرا حلمِ شاں
نبیوں کی عدم برداشت حکم سے سمجھ — ورنہ اُن کی بردباری بُرے کو برداشت کرنیوالی ہے

طبع را کُشتند در حملِ بدی — ناحمولی گر بود ہست ایزدی
انھوں نے بُرائی کے برداشت کرنے میں طبیعت کو مار ڈالا ہے — اگر عدم برداشت ہے تو خدائی ہے

اے سلیمانؑ درمیانِ زاغ و باز — حلمِ حق شو با ہمہ مرغاں بساز
اے سلیمانؑ! کوّے اور باز میں — اللہ (تعالیٰ) کا حلم بنجا، تمام پرندوں سے نبھا

بلبلِ بسیار گو را پر مکن — باز را و کبک را بر ہم مزن
بہت بولنے والی بلبل کے پَر نہ نوچ — باز اور چکور کو نہ بھیچ

---

لہ نائی۔ بانسری بجانے والا۔ باد یعنی گوز۔ کون۔ مبرز۔ تحمل۔ برداشت۔ مدارات۔ خاطر تواضع۔ اے مسلماں۔ چونکہ مثنوی کے مترجمین نے راہِ بے ادبی کی تقیید کی اسپر برداشت کا مضمون شروع کیا ہے۔ طلب یعنی ایک طالب اور سالک کا طریقہ یہ ہے کہ وہ ہر ناگواری کو برداشت کرے۔ ہر کرا۔ جسکو تو دیکھے کہ وہ دوسرے کی بُرائی اور شکایت کررہا ہے تو سمجھ لے کہ وہ خود بدعادت ہے کیونکہ بدگوئی میں مبتلا ہوگیا ہے۔ خوشخو۔ اچھی عادت تو اُس شخص کی ہے جو بُروں کو برداشت کرلے۔

لہ۲ خمول۔ گمنامی۔ حمول۔ برداشت کرنیوالا لیکن۔ شیخ بھی مُرید کا شکوہ کرتا ہے لیکن اُس کا شکوہ لڑائی دنگے اور نفس کے تقاضے کی بنیاد پر نہیں ہوتا ہے بلکہ خداوندی حکم سے مُرید کی اصلاح کیلئے ہوتا ہے اور شیخ کا شکوہ ایسا ہی ہے جیسا کہ انبیاء نے قوموں کا شکوہ کیا ہے۔

لہ۳ ناحمولی۔ انبیاء کا غصہ اور شکوہ خداوندی حکم سے ہوتا ہے۔ طبع را۔ وہ تو نفسِ امّارہ کو مار چکے ہیں لہٰذا اُن کا غصہ نفس کی وجہ سے نہیں ہے حکم ایزدی سے ہوتا ہے۔ سلیماں۔ یعنی شیخ، حضرت سلیمانؑ چونکہ پرندوں کی بولیاں سمجھتے تھے اسلئے اُس مناسبت سے اچھے اور بُرے انسانوں کو پرندوں کے ناموں سے ذکر کیا گیا ہے۔ زاغ و باز یعنی اچھے اور بُرے انسان۔ بجنبل۔ پُرگو

اے ذو[1] صد بلقیس حلمت را زبوں | کاھْدِ قَوْمِي اِنَّھُمْ لَا یَعْلَمُوْنَ

اے وہ کہ ذو سو بلقیس تیری بُردباری کے مقابلہ میں ہیچ ہیں | کیونکہ میری قوم کو ہدایت دے بیشک وہ نہیں پہچانتے

## تہدید فرستادن سلیمانؑ پیش بلقیس کہ اصرار مہ اندیش بر شرک و

حضرت سلیمانؑ کا بلقیس کی جانب دھمکی بھیجنا کہ شرک پر اصرار نہ کر اور ایمان

## تاخیر مکن در ہجرت بہر ایمان

لانے کے لئے وطن چھوڑنے میں تاخیر نہ کر

ہیں بیا بلقیس ورنہ بد شود | لشکرت خصمت شود مرتد شود

خبردار! بلقیس آجا، ورنہ بُرا ہوگا | تیرا لشکر تیرا دشمن ہوجائیگا، باغی ہوجائے گا

پردہ دارِ تو درت را برکند | جانِ تو با تو بجاں خصمی کند

تیرا پہرے دار تیرا دروازہ اُکھاڑ دے گا | تیری جان، جان (و دل) سے تجھ سے دشمنی کریگی

جملہ ذرات زمین و آسماں | لشکر حق اند گاہِ امتحاں

زمین اور آسمان کے سارے ذرّے | آزمائش کے وقت اللہ تعالیٰ کے لشکر ہیں

باد[2] را دیدی کہ با عاد آں چہ کرد | آب را دیدی کہ در طوفاں چہ کرد

تونے ہوا کو دیکھا اُس نے (قوم) عاد کیساتھ کیا کیا؟ | تونے پانی کو دیکھا اُس نے طوفان نوح میں کیا کیا؟

آنچہ بر فرعون زد آں بحر کیں | وانچہ با قاروں نمودست ایں زمیں

جو اُس غضب کے دریا نے فرعون پر جو حملہ کیا | اور وہ جو اِس زمین نے قارون کو دکھایا

وانچہ آں بابیل با آں پیل کرد | وانچہ پشہ کلّۂ نمرود خورد

اور وہ جو ابابیل نے اُس ہاتھی کے ساتھ کیا | اور وہ جو مچھر نے نمرود کی کھوپڑی کھائی

وانکہ سنگ انداخت داؤدے بدست | گشت سہ صد پارہ و لشکر شکست

اور وہ کہ حضرت، داؤدؑ نے ہاتھ سے پتھر پھینکا | تین سو ٹکڑے ہو گیا اور لشکر کو شکست دیدی

سنگ[3] می بارید بر اعدائے لوطؑ | تاکہ در آبِ سیاہ خوردند غوط

حضرت، لوطؑ کے دشمنوں پر پتھر برستے تھے | حتیٰ کہ اُنھوں نے کالے پانی میں غوطہ کھایا

گر بگویم از جمادات جہاں | عاقلانہ یاری پیغمبراں

اگر میں دنیا کی بے جان چیزوں کے بارے میں بتاؤں | سمجھداری کے ساتھ پیغمبروں کی مدد

---

داؤدؑ نے تین پتھر دشمنوں کیطرف پھینکے تو آگے سہ پارہ ہو کر دشمنوں کے لگے اور وہ ہلاک ہوگئے۔

[3] سنگ۔ قوم لوطؑ سنگسار کیگئی قرآن پاک میں ہے لِنُرْسِلَ عَلَیْھِمْ حِجَارَةً مِّنْ طِیْنٍ تاکہ ہم اُن پر مٹی کے پتھر برسائیں۔ گر بگویم۔ اگر تشریح کیجائے کہ جمادات نے انبیاء کی کیا کیا مدد کی تو مثنوی کی ضخامت چالیس اونٹوں کے بوجھ کی ہوجائیگی۔

[1] ذو صد بلقیس۔ یعنی وہ مریدین جو ابھی راہِ سلوک پر نہیں لگے ہیں۔ اِھْدِ۔ جس وقت جنگ اُحد میں آنحضورؐ کو مشرکین نے زخمی کردیا تو آپ نے یہ دعا کی اَللّٰھُمَّ اھْدِ قَوْمِيْ فَاِنَّھُمْ لَا یَعْلَمُوْنَ۔ اے اللہ میری قوم کو ہدایت دے وہ میرے مرتبہ کو نہیں جانتے ہیں۔ تہدید۔ حضرت سلیمانؑ نے بلقیس کو پیغام بھیجا کہ جلد آکر مسلمان ہوجا ورنہ خرابی پیدا ہوجائیگی۔ لشکرت۔ یعنی تیرا لشکر خود تیرا دشمن ہوجائیگا۔ مرتد۔ یعنی اطاعت سے پھر جائیگا۔ پردہ دار۔ چوکیدار خود دروازہ توڑ ڈالیگا۔ جانِ تو۔ تیری جان خود تیری دشمن ہوجائیگی۔ جملہ۔ اللہ تعالیٰ جب کسی کو تباہ کرنا چاہتا ہے تو کائنات کا ذرہ ذرہ اُس کا دشمن ہوجاتا ہے۔

[2] باد۔ قرآن میں ہے۔ اَمَّا عَادٌ فَاُھْلِکُوْا بِرِیْحٍ صَرْصَرٍ قوم عاد آندھی سے ہلاک کردی گئی آب۔ قرآن میں ہے۔ وَاَغْرَقْنَا الَّذِیْنَ کَذَّبُوْا بِاٰیٰتِنَا جن لوگوں نے ہماری آیتوں کی تکذیب کی اُنکو ہم نے پانی میں ڈبودیا۔ فرعون۔ قرآن میں ہے فَغَشِیَھُمْ مِّنَ الْیَمِّ مَا غَشِیَھُمْ پس اُن کو سمندر نے ڈھانپ لیا۔ قارون۔ قرآن میں ہے فَخَسَفْنَا بِهٖ وَبِدَارِهِ الْاَرْضَ ہم نے اُس کو اور اُس کے گھر کو زمین میں دھنسا دیا۔ بابیل۔ قرآن پاک میں ہے فَجَعَلَھُمْ کَعَصْفٍ مَّاْکُوْلٍ۔ داؤد۔ حضرت

[1] چودہ کو ۱۱ گز سے فرض کر لیا ہوا۔



542

مثنوی چنداں شود کہ چل شتر ‌ ‌ ‌ گر کشد عاجز شود از بار پُر

مثنوی اس قدر ہو جائے گی کہ چالیس اونٹ ‌ ‌ ‌ اگر اٹھائیں پورے بوجھ سے عاجز آ جائیں گے

دست[۱] بر کافر گواہی می دہد ‌ ‌ ‌ لشکرِ حق می شود سر می نہد

ہاتھ، کافر کے خلاف گواہی دے دیتا ہے ‌ ‌ ‌ اللہ کا لشکر بن جاتا ہے، اطاعت کرتا ہے

اے نمودہ ضدِّ حق در فعل و درس ‌ ‌ ‌ در میانِ لشکرِ اُوئی بترس

اے قول و فعل میں اللہ کی مخالفت کرنے والے ‌ ‌ ‌ تو اس کے لشکر کے درمیان ہے، خوف کھا

جزو[۲] جزوت لشکرِ حق در وفاق ‌ ‌ ‌ مر ترا اکنوں مطیع انداز نفاق

تیرا جوڑ جوڑ بالاتفاق اللہ کا لشکر ہے ‌ ‌ ‌ اب نفاق سے تیرے فرمانبردار ہیں

گر بگوید چشم را کو را فشار ‌ ‌ ‌ دردِ چشم از تو بر آرد صد دمار

اگر وہ آنکھ کو کہہ دے کہ اس کو تنگ کر ‌ ‌ ‌ آنکھ کا درد تیری سو ہلاکتیں پیدا کر دے گا

ور بدنداں گوید او بنما وبال ‌ ‌ ‌ پس بہ بینی تو ز دنداں گوشمال

اگر وہ دانتوں کو کہہ دے کہ تکلیف پہنچاؤ ‌ ‌ ‌ تو تُو دانتوں سے سزا پائے گا

باز کن طب را بخواں باب العلل ‌ ‌ ‌ تا بہ بینی لشکرِ تن را عمل

طب کو کھول بیماریوں کا باب پڑھ لے ‌ ‌ ‌ تاکہ تو جسم کے لشکر کا عمل دیکھ لے

چونکہ جانِ جانِ ہر چیزے ویست ‌ ‌ ‌ دشمنی با جانِ جاں آساں کے ست

چونکہ ہر چیز کی جان کی جان وہی ہے ‌ ‌ ‌ جان کی جان کے ساتھ دشمنی کب آسان ہے؟

خود رہا کن لشکرِ دیو و پری ‌ ‌ ‌ کز میانِ جاں کنندم صفدری

دیو اور پری کے لشکر کو جانے دے ‌ ‌ ‌ کیونکہ جان کے اندر سے میری جانب سے صف شکنی کر دیتے ہیں

ملک[۳] را بگذار بلقیس از نخست ‌ ‌ ‌ چوں مرا یابی ہمہ ملک آن تست

اے بلقیس! پہلے سلطنت کو چھوڑ دے ‌ ‌ ‌ جب تو مجھے حاصل کر لیگی سب ملک تیری ملکیت ہیں

خود بدانی چوں بر من آمدی ‌ ‌ ‌ کہ تو بے من نقش گرمابہ بدی

جب تو میرے پاس آ جائے گی خود جان لیگی ‌ ‌ ‌ کہ تو میرے بغیر حمام کی تصویر تھی

نقش اگر خود نقش سلطاں یا غنی ست ‌ ‌ ‌ صورتست از جانِ خود بے چاشنی ست

تصویر خواہ بادشاہ کی ہے یا مالدار کی ‌ ‌ ‌ تصویر ہے، اپنی جان سے بے لذت ہے

زینتِ اُو از برائے دیگراں ‌ ‌ ‌ باز کردہ بیہدہ چشم و دہاں

اس کی رونق دوسروں کے لئے ہے ‌ ‌ ‌ خواہ مخواہ اس نے آنکھ اور منہ کھول رکھا ہے

---

[۱] دست۔ قرآن میں ہے وَتُكَلِّمُنَا أَيْدِيهِمْ وَتَشْهَدُ أَرْجُلُهُمْ بِمَا كَانُوا يَكْسِبُونَ اور انکے ہاتھ ہم سے کلام کرینگے اور انکے پاؤں گواہی دینگے ان کاموں کی جو انہوں نے کئے ہیں۔ نمودہ۔ اللہ تعالیٰ کے مخالف کو ڈرنا چاہیے وہ اسکی کائنات کے لشکروں میں گھرا ہوا ہے۔ درس یعنی قول۔

[۲] جزو۔ انسان کا ہر ہر جزو اللہ کا لشکر ہے فی الحال نفاق سے منکروں کا ساتھ دے رہا ہے۔ دمار۔ ہلاکت۔ دنداں۔ دانتوں کا درد انسان کو مصیبت میں مبتلا کر دیتا ہے۔ باب العلل۔ طب کی کتابوں کا وہ باب جس میں بیماریوں کا ذکر ہے اس سے معلوم ہوجائیگا کہ انسان کے بدن میں کسقدر امراض چھپے ہوئے ہیں۔ دشمنی۔ جان کی جان سے دشمنی آسان نہیں ہے۔ خود۔ اللہ کے بیرونی لشکروں کے ذکر کو چھوڑ دو خود انسان کے اندر ایسے امراض ہیں جو مخالفوں کے صف شکن ہیں۔

[۳] ملک را۔ بلقیس کو خطاب ہے کہ ظاہری سلطنت کو چھوڑ کر آجا جب تو ایمان لے آئے گی تمام کائنات تیری محکوم ہوگی۔ نقش گرماب۔ حماموں میں تصویریں بنانے کا رواج تھا جو بے جان ہوتی ہیں۔ نقش۔ تصویر خواہ شاہ کی ہو یا مالدار کی، بہرحال بے جان چیز ہے۔

اے[1] تو در پیکار خود را باختہ — دیگراں را تو ز خود نشناختہ

خبردار! تو نے اپنے آپ کو جنگ و جدل میں مصروف کر رکھا ہے — تو دوسروں کو اپنے آپ سے (جدا کر کے) نہیں پہچانتا ہے

تو بہر صورت کہ آئی بیستی — کہ منم ایں واللہ آں تو نیستی

تو جس صورت میں ہوتا ہے، جم جاتا ہے — کہ میں یہ ہوں، خدا کی قسم تو وہ نہیں ہے

یک زماں تنہا بمانی تو ز خلق — در غم و اندیشہ مانی تا بحلق

اگر تو مخلوق سے تھوڑی دیر کے لئے اکیلا رہ جائے — غم اور فکر میں گلے تک رہ جائے

ایں تو کے باشی کہ تو آں اوحدی — کہ خوش و زیبا و سرمست خودی

تو یہ کب ہے؟ کیونکہ تو وہ (مظہر) وحدت ہے — جو اچھا اور حسین اور اپنے آپ کا عاشق ہے

مرغ[2] خویشی صید خویشی دام خویش — صدر خویشی فرش خویشی بام خویش

تو اپنا پرندہ ہے، تو اپنا شکار ہے، تو اپنا جال ہے — تو اپنا صدر ہے، تو اپنا فرش ہے، تو اپنا بالاخانہ ہے

جوہر آں باشد کہ قائم با خود ست — واں عرض باشد کہ فرع او شدست

جوہر تو وہی ہے جو خود قائم ہو — جو اُس کی فرع ہے، وہ عرض ہوتا ہے

گر تو آدمؑ زادۂ چوں او نشیں — جملۂ ذرات را در خود ببیں

اگر تو آدمؑ کی اولاد ہے، اُس کی طرح بیٹھ — تمام ذروں کو اپنے اندر دیکھ

چیست[3] اندر خم کہ اندر نہر نیست — چیست اندر خانہ کاندر شہر نیست

مٹکے میں کیا ہے جو نہر میں نہیں ہے؟ — گھر میں کیا ہے جو شہر میں نہیں ہے؟

ایں جہاں خم ست و دل چوں جوئے آب — ایں جہاں حجرہ است و دل شہر عجاب

یہ دنیا مٹکا ہے اور دل پانی کی نہر کی طرح ہے — یہ دنیا حجرہ ہے اور دل عجائب کا شہر ہے

## پیدا کردن سلیمانؑ بلقیس را کہ خالصاً لامر اللہ ست جہد در ایمان او

(حضرت) سلیمانؑ کا بلقیس پر واضح کرنا کہ تیرے ایمان کے بارے میں کوشش خالصۃً اللہ کے حکم سے ہے

تو یکذرہ غرضے نیست مرا نہ در نقش تو و نہ در حسن تو و نہ در ملک تو

میری ایک ذرہ غرض نہیں ہے نہ تیرے نقش و نگار میں نہ تیرے حسن میں اور نہ تیری سلطنت میں

خود بینی چوں چشم جانت باز شود بنور اللہ تعالے کہ بے غرضی ست

جب تیری روح کی آنکھ اللہ کے نور سے کھلے گی تو خود جان لے گی کہ بے غرضی سے ہے

کچھ عالم میں ہے وہ قلب انسانی میں اُس کی وسعت کی وجہ سے بدرجہ اولیٰ ہے انسان عالم کبیر ہے اور دنیا عالم صغیر ہے۔ پیدا کردن۔ حضرت سلیمانؑ نے بلقیس پر واضح کیا کہ اُس کو طلب کرنے میں اُن کی کوئی ذاتی غرض نہیں ہے محض لوجہ اللہ اُس کو طلب کر رہے ہیں۔

[1] اے تو۔ انسان اپنے بارے میں بہت سی غلط فہمیوں میں مبتلا رہتا ہے اور دوسروں سے اپنے آپ کو ممتاز سمجھنے لگتا ہے حالانکہ اُس کے وہ تصورات بالکل خلاف واقعہ ہوتے ہیں۔ یک زماں۔ انسان اپنے آپ کو مقرب بارگاہ اور مخلوق سے دور سمجھتا ہے لیکن ذرا تھوڑی دیر کیلئے مخلوق سے علیحدہ ہو کر دیکھے پھر اُسکو معلوم ہو جائیگا کہ مخلوق سے اُس کو کیسا اُنس ہے۔ ایں تو یعنی تو نے یہ سمجھا ہے کہ تو عابد اور وہ معبود ہے اور دونوں جداگانہ چیزیں ہیں یہ غلط خیال ہے۔ اوحدی۔ تو ذات باری کا مظہر ہے اور حق تعالیٰ اپنی وحدت کے ساتھ تجھ میں ظاہر ہے اور ان مظاہر اور تعینات کی کثرت اُس کی وحدت کے منافی نہیں ہے۔

[2] مرغ خویشی۔ ؎ خود کوزہ و خود کوزہ گر و خود گل کوزہ — خود بر سر آں کوزہ خریدار برآمد۔ جوہر۔ حضرت حق تعالیٰ قائم بنفسہ ہے وہی عین موجود ہے باقی موجودات اُس کی شئون ہیں جو اُس کے ساتھ قائم ہیں۔ آدمؑ۔ حضرت آدمؑ تمام ذرات عالم کو اپنی ذات میں مشاہدہ کرتے تھے کیونکہ اُن کی حقیقت تمام حقائق الٰہیہ اور کونیہ کی جامع تھی اُن کی اولاد کو بھی ایسا ہی ہونا چاہیئے۔

[3] چیست۔ اس شعر میں عالم کو خم اور خانہ سے تعبیر کیا ہے اور قلب انسانی کو نہر اور شہر سے تعبیر کیا ہے یعنی جو

ہیں بیا کہ من رسولم دعوتی[1] | چوں اجل شہوت کُشم نے شہوتی

خبردار! آجا کیونکہ میں دعوت دینے والا رسول ہوں | موت کیطرح میں شہوت کو مار ڈالتا ہوں شہوت والا نہیں ہوں

ور بُود شہوت امیرِ شہوتم | نے اسیرِ شہوت و رُوی بُتم

اور اگر شہوت ہو تو میں شہوت پر حکمراں ہوں | نہ کہ شہوت اور بُت کے چہرے کا قیدی

بُت شکن بُودست اصلِ اصلِ ما | چوں خلیلِ حق و جملہ انبیا

ہماری اصل کی اصل بُت شکن تھی | مثلاً خلیل اللہ اور تمام نبی

گر در آیم ازرہے در بُتکدہ | بُت سجود آرد مِن در معبدہ

اگر میں کسی راستے سے بُتخانہ میں جاؤں | عبادت خانہ میں بُت مجھے سجدہ کریں

احمدؐ و بُوجہل در بُتخانہ رفت | زیں شدن تا آں شدن فرقیست زفت

محمدؐ اور ابوجہل بُت خانہ میں گئے | اِس جانے میں اور اُس جانے میں بھاری فرق ہے

ایں درآمد سر نہند اُورا بُتاں | آں درآید سر نہد چوں اُمتاں

یہ اندر آئے، بُتوں نے اُن کے سامنے سر رکھ دیا | وہ آتا ہے تو اُمتیوں کی طرح سر رکھ دیتا ہے

ایں جہانِ[2] شہوتی بُتخانہ ایست | انبیا و کافراں را لانہ ایست

یہ شہوت کی دنیا ایک بُت خانہ ہے | نبیوں اور کافروں کا گھونسلا ہے

لیک شہوت بندۂ پاکاں بُود | زر نسوزد زانکہ نقدِ کاں بُود

لیکن شہوت پاک لوگوں کی غلام ہوتی ہے | سونا نہیں جلتا کیونکہ وہ کان کا خالص ہوتا ہے

کافراں قلب اند و پاکاں ہمچو زر | اندریں بُوتہ درند ایں دو نفر

کافر کھوٹے ہیں اور پاک لوگ سونے کی طرح ہیں | دونوں شخص اِس بھٹی میں ہیں

قلب[3] چوں آمد سیہ شد در زماں | زر درآمد شد زریِ اُو عیاں

کھوٹا جب داخل ہوا فوراً کالا ہو گیا | سونا داخل ہوا اُس کا سونا پن واضح ہو گیا

دست و پا انداخت اندر بُوتہ زر | در رُخِ آتش ہمی خندد چو خور

سونے نے ہاتھ پاؤں کٹھالی میں ڈالے | وہ سورج کی طرح آگ کے سامنے ہنستا ہے

جسمِ ما روپوش باشد در جہاں | ما چو دریا زیرِ ایں کہ در نہاں

دنیا میں ہمارا جسم پردہ ہے | ہم اس گھاس کے نیچے دریا کی طرح پوشیدہ ہیں

شاہِ دیں را منگر اے نادانِ بطیں | کیں نظر کردہ است ابلیسِ لعیں

اے بیوقوف! دین کے شاہ کو مٹی کا نہ سمجھ | کیونکہ یہ نظر ملعون شیطان نے کی ہے

[1] دعوتی۔ یعنی میں ایسا رسول ہوں جو لوگوں کو اپنے دین کی دعوت دے۔ اجل تو قاطعِ شہوت ہے۔ نے شہوتی۔ میں شہوت کی بنیاد پر تجھے آنے کی دعوت نہیں دے رہا ہوں۔ ور بُود۔ رسول میں اگرچہ طبعی شہوت ہوتی ہے لیکن وہ شہوت سے مغلوب نہیں ہوتا ہے بلکہ شہوت پر غالب رہتا ہے۔ روی بُتم یعنی میں کسی حسین کی محبت کا قیدی نہیں ہوں۔ بُت شکن۔ حضرت خلیلؑ اور دوسرے نبیوں کا کام بُت شکنی تھا۔ گر در آیم۔ رسول اگر بُت کدہ میں جاتا ہے تو بُت سرنگوں ہو جاتے ہیں۔ احمد۔ آنحضورؐ خانہ کعبہ میں گئے تو بُت سرنگوں ہو گئے ابو جہل جاتا تھا تو خود اُن کے سامنے سرنگوں ہوتا تھا۔

[2] ایں جہاں۔ دنیا شہوت کا گھر ہے اور نبی اور کافر دونوں اس میں مقیم ہیں۔ لیک۔ شہوت، پاک لوگوں کی محکوم ہوتی ہے ان کی مثال سونے کی سی ہے سونا بھٹی میں جا کر اور کھرا بنجاتا ہے۔ کافراں۔ کافروں کی مثال ملمع شدہ چیز کی سی ہے جو بھٹی میں جا کر کالی اور رسوا ہو جاتی ہے۔

[3] قلب۔ کھرا امتحان میں پڑ کر اور کھرا بنجاتا ہے کھوٹے کا کھوٹ پن نمایاں ہو جاتا ہے۔ بُوتہ۔ سنار کی کٹھالی۔ خور۔ خورشید۔ جسم۔ نبیوں کا مادی جسم اُن کا حجاب بن جاتا ہے۔ شاہ دیں۔ مومن کا کام نبیوں کی روحانی طاقت کو سمجھنا۔ شیطان نے صرف ظاہری جسم کو دیکھا تھا اور روحانی کمال کو نہیں دیکھا۔

کے تواں اندود ایں خورشید را[1] | با کفِ گِل تو بگو آخر مرا

اِس سورج کو کہاں لیپا جا سکتا ہے؟ | ایک مُٹھی مٹی سے، آخر تو مجھے بتا

گر بریزی خاک و صد خاکسترش | بر سرِ نورِ او بر آید سرِ شش

اگر تو اُس پر مٹی اور سو راکھیں ڈالے | اُس کے نور پر، وہ نور اُس خاک کے اوپر آ جائیگا

کہ کہ باشد کو بپوشد روئ آب | طِین کہ باشد کو بپوشد آفتاب

تنکا کیا ہوتا ہے کہ پانی کا چہرہ چھپائے؟ | مٹی کیا ہوتی ہے کہ سورج کو چھپائے؟

خیز بلقیسا چو ادہم رح شاہ وار | دود ازیں مُلکِ دو سہ روزہ بر آر

اے بلقیس! شاہ ادہم رح کی طرح اُٹھ کھڑی ہو | اِس دو تین روز کی حکومت میں سے دُھواں اُٹھا دے

باز گو احوالِ ابراہیم رح زود | ترکِ مُلکش را بگو موجب چہ بود

ابراہیم رح کے اَحوال پھر جلد کہہ | بتا اُن کے سلطنت چھوڑنے کا کیا سبب تھا؟

## بقیۂ قصۂ سلطان ابراہیم ادہم رَوَّحَ اللهُ رُوحَهُ

حضرت شاہ ابراہیم ادہم رح کے قصہ کا بقیہ خدا اُن کی روح کو تازہ کرے

بر سرِ تختے شنید آں نیک نام[2] | طقطقے وہای و ہوی شب ز بام

اُس نیک نام نے تخت پر سے سُنا | رات کو بالا خانہ پر کھٹکا اور شور و غل

گامہائے تند بر بامِ سرا | گفت با خود اینچنیں زہرہ کرا

محل کی چھت پر بھاری قدم | دل میں کہا، ایسا پِتّہ کس کا ہے؟

بانگ زد بر روزنِ قصر او کہ کیست | ایں نباشد آدمی مانا پریست

انھوں نے محل کی کھڑکی پر پکارا کون ہے؟ | یہ یقیناً کوئی انسان نہیں ہے بھوت ہے

سر فرو کردند قومے بو العجب[3] | ما ہمی گردیم شب بہرِ طلب

کچھ عجیب لوگوں نے سر نیچے کر کے (کہا) | ہم رات میں تلاش میں پھر رہے ہیں

ہیں چہ می جوئید؟ گفتند اشتراں | گفت اُشتر بام بر کہ جُست ہاں

ہیں کیا تلاش کر رہے ہو؟ انھوں نے کہا اونٹ | اُن (ابراہیم ادہم رح) نے کہا ہیں اونٹ کو چھت پر کس نے ڈھونڈا؟

پس بگفتندش کہ تو بر تخت و جاہ | چوں ہمی جوئی ملاقاتِ اِلٰہ

پھر انھوں نے اُن سے کہا آپ تخت اور رتبہ میں | اللہ (تعالٰی) کی ملاقات کیوں تلاش کر رہے ہیں!

خود ہماں بُد دیگر او را کس ندید | چوں پری از آدمی شد ناپدید

یہ واقعہ ہوا، پھر آپ کو کسی نے نہ دیکھا | پری کی طرح انسانوں سے غائب ہو گئے

---

[1] کے تواں۔ انبیاء کی روحانی طاقت اور اوصاف خاکی جسم میں نہیں چھپ سکتے ہیں۔ گر بریزی۔ سورج پر خاک ڈالنے سے وہ نہیں چھپ سکتا۔ کہ۔ دریا کی سطح پر اگر گھاس آجائے تو دریا کب چھپ سکتا ہے۔ خیز بلقیسا۔ مولانا کا بلقیس کو خطاب ہے کہ ابراہیم ادہم رح کی طرح تو بھی ملک اور سلطنت کو خیر باد کہہ دے۔ دُود۔ یعنی اِس دنیاوی سلطنت کو پھونک ڈال۔

[2] بر سرِ۔ حضرت ابراہیم ادہم رح رات کے وقت اپنے تختِ شاہی پر سو رہے تھے کہ چھت پر سے چلنے پھرنے کی آوازیں آئیں۔ طقطق۔ کھٹ کھٹ۔ بامِ سرا۔ قلعہ کا بالاخانہ۔ زہرہ۔ پتہ، ہمت۔ روزنِ قصر۔ کھڑکی۔ مانا پریست۔ انسان کی تو یہ مجال نہیں کہ شاہی بالاخانہ پر رات میں چڑھ آئے یقیناً کوئی بھوت پریت ہے۔

[3] سر فرو۔ اوپر سے اُن لوگوں نے جھانک کر کہا ہم تلاش میں پھر رہے ہیں۔ ہیں۔ حضرت ابراہیم رح نے کہا کیا ڈھونڈتے ہو انھوں نے کہا اونٹ ڈھونڈ رہے ہیں۔ کہ جست۔ یعنی اونٹ کو بالاخانہ پر آج تک کسی نے نہیں تلاش کیا ہے۔ پس۔ اُن لوگوں نے حضرت ابراہیم رح سے کہا کہ اگر اونٹ چھت پر تلاش کرنا غلط ہے تو خدا کو تخت و تاج پر تلاش کرنا کونسی درست بات ہے۔ خود ہماں۔ بس اِس واقعہ کے بعد اُنکے حالات بدل گئے اور لوگوں کی نظروں سے غائب ہو گئے۔

مغنیش[1] پنہاں و او در پیش خلق ... خلق کے بینند غیر ریش و دلق

اُن کا باطن پوشیدہ تھا اور وہ لوگوں کے سامنے تھے ... لوگ داڑھی اور گدڑی کے سوا کب دیکھتے ہیں؟

چوں ز چشمِ خویش و خلقاں دور شد ... ہمچو عنقا در جہاں مشہور شد

جب وہ اپنی اور لوگوں کی نگاہ سے دور ہو گئے ... عنقا کی طرح دنیا میں مشہور ہو گئے

جانِ سیمرغے کہ آمد سوئے قاف ... جملۂ عالم ازو لافند لاف

سیمرغ کی جان جو کہ، قاف کی طرف چلی آئی ... تمام لوگ اناپ شناپ اسکی باتیں کرتے ہیں

چوں رسید اندر سبا ایں نورِ شرق ... غلغلے افتاد در بلقیس و خلق

یہ مشرق کی روشنی جب سبا میں پہنچی ... لوگوں اور بلقیس میں شور مچ گیا

روحہائے مردہ جملہ پر زدند ... مُردگاں از گورِ تن سر بر زدند

سب مُردہ روحیں اُڑنے لگیں ... مُردوں نے جسم کی قبر سے سر اُبھارا

یکدگر[2] را مژدہ می دادند ہاں ... نک ندائے می رسد از آسماں

ایک دوسرے کو خوشخبری دیتا تھا کہ ہاں ... یہ آواز آسمان سے آ رہی ہے

زاں ندا دینہا ہمی گردند گبز ... شاخ و برگِ دل ہمی گردند سبز

اس آواز سے سب دین قوی ہوتے ہیں ... دل کی شاخ اور پتے سبز ہو جاتے ہیں

از سلیماںؑ آں نفس چوں نفخِ صور ... مُردگاں را وا رہانید از قبور

حضرت، سلیمانؑ کے اُس سانس نے صور پھونکنے کی طرح ... مُردوں کو قبروں سے رہائی دے دی

مر ترا بادا سعادت بعد ازیں ... ایں گذشت واللہ اعلم بالیقیں

اس کے بعد تیرے لئے نیک بختی ہو ... یہ گذر گیا، یقیناً اللہ زیادہ جانتا ہے

## بقیۂ[3] قصۂ اہلِ سبا و نصیحت و ارشادِ سلیمان علیہ السلام مر

سبا والوں کے قصہ کا بقیہ اور حضرت سلیمانؑ کی نصیحت اور راہنمائی بلقیس کی رعایا کو

آلِ بلقیس را ہر یکے اندر خورِ خود و مشکلاتِ دین و دلِ او

ہر ایک کو اس کے اور اس کے دل اور دین کی مشکلات کے مناسب اور ہر شخص کے

و صید کردنِ ہر جنسِ مرغ ضمیرے بصفیرانِ آں جنسِ مرغ و طعمۂ او

دل کے پرندکی جنس کو اس کی جنس کے پرندوں کی آواز اور خوراک سے شکار کرنا

---

[1] مغنیش۔ حضرت ابراہیمؒ کا لوگوں کی نظروں سے غائب ہونا یہ ہے کہ اُن کے اوصاف باطنی اور مدارج۔ لوگ نہ سمجھ سکے اگرچہ وہ انکے سامنے تھے اس لئے کہ ظاہر بینوں کی نگاہ تو صرف ظاہر پر ہوتی ہے۔ چوں زچشم۔ اپنی آنکھوں سے استغراق کی وجہ سے دور ہو گئے اور دوسرے لوگوں کی نگاہوں سے بھی دور ہو گئے تو عنقا کی طرح آپکی شہرت ہو گئی۔ سیمرغ۔ یہ جانور بھی لوگوں کی نگاہوں سے دور ہے لہذا اس کا بھی بہت چرچا ہے۔ نور شرق یعنی حضرت سلیمانؑ کی دعوت۔ خلق یعنی بلقیس کی رعایا۔ روحہائے۔ مُردہ روحیں زندہ ہو گئیں جسم میں دبی ہوئی روح نے سر ابھارا۔

[2] یکدگر۔ وہ لوگ آپس میں ایک دوسرے کو مبارکباد دیتے تھے اور کہتے تھے کہ آسمانی دعوت ہے۔ زاں۔ اس دعوت کا تو خاصہ یہی ہے کہ اس سے لوگوں کے ایمان بڑھتے اور تر و تازہ ہو جاتے ہیں۔ نفس یعنی حضرت سلیمانؑ کی دعوت۔ مردگاں۔ یعنی مردہ دل۔ قبور یعنی دنیاوی زندگی۔ ایں گذشت۔ حضرت سلیمانؑ کا واقعہ جو ہم نے بیان کیا ہے اسکی یقینی باتیں خدا کو معلوم ہیں جو کچھ مشہور تھا وہ کہہ دیا گیا ہے بہر حال اس قصہ کا کوئی ثبوت نہیں ہے۔

[3] بقیہ۔ حضرت سلیمانؑ نے بلقیس کو اسکے مناسب اور اس کے ملک والوں کو ہر ایک کی استعداد کے مطابق راہنمائی کی۔ صید کردن۔ شکاری جس قسم کے پرندوں کا شکار کرتا ہے اسی قسم کی سیٹی بجا کر اُن کو جمع کرتا ہے اور اُن کے مناسب دانہ ڈالتا ہے۔

قِصّہ گویم از سبا مُشتاق وار | چوں صبا آمد بسُوئے لالہ زار
میں مشتاقانہ، سبا کا قصہ سناتا ہوں | جب لالہ زار کی جانب (بادِ) صبا پہنچی

لَاقَتِ الْاَشْبَاحُ یَوْمَ وَصْلِهَا | عَادَتِ الْاَوْلَادُ صَوْبَ اَصْلِهَا
جسم اپنے وصل کے دن سے وابستہ ہوگئے | اولاد اپنی اصل کی جانب لوٹ گئی

اُمَّةُ الْعِشْقِ خَفِیٌّ فِی الْاُمَمْ | مِثْلَ جُوْدٍ حَوْلَهٗ یَوْمُ السَّقَمْ
عشق کی امت امتوں میں پوشیدہ ہے | اس سخاوت کیطرح جس کے چاروں طرف بیماری کا دن ہے

ذِلَّةُ الْاَرْوَاحِ مِنْ اَشْبَاحِهَا | عِزَّةُ الْاَشْبَاحِ مِنْ اَرْوَاحِهَا
روحوں کی ذلت اُن کے جسموں سے ہے | جسموں کی عزت اُن کی روحوں سے ہے

اَیُّهَا الْعُشَّاقُ اَلسُّقْیَا لَکُمْ | اَنْتُمُ الْبَاقُوْنَ وَالْبُقْیَا لَکُمْ
اے عاشقو! سیرابی تمہارے لئے ہے | تم باقی رہنے والے ہو اور بقا تمہارے لئے ہے

اَیُّهَا السَّالُوْنَ قُوْمُوْا وَاعْشَقُوْا | ذَاکَ رِیْحُ یُوْسُفَ فَاسْتَنْشِقُوْا
اے بے فکرو! کھڑے ہو جاؤ اور عشق کرو | یہ (حضرت) یوسفؑ کی خوشبو ہے سونگھو لو

مَنْطِقُ الطَّیْرِ سُلیمانی بیا | بانگِ ہر مُرغے کہ می آید سرا
اے سلیمانی منطق الطیر! آجا | جو مُرغ آئے اُس کی بولی بول

چوں بمُرغانت فرستاد ستِ حق | لحنِ ہر مُرغے بداد ستت سبق
جبکہ تجھے اللہ تعالے نے پرندوں کیجانب بھیجا ہے | تجھے ہر پرندے کے لہجے کا سبق پڑھا دیا ہے

مُرغِ جبری را زبانِ جبر گو | مُرغِ پر اشکستہ را از صبر گو
جبری پرند کو جبر (کا نقصان) سمجھا | پَر ٹوٹے ہوئے پرند کو صبر کی تعلیم دے

مُرغِ صابر را تو خوش دار و معاف | مُرغِ عنقا را بخواں وصافِ قاف
صابر پرند کو تو اچھا رکھو اور معاف کر | عنقا پرند کو قاف کے اوصاف پڑھا

مر کبوتر را حذر فرما ز باز | باز را از حِلم گوی و احتراز
کبوتر کو باز سے بچنے کا حکم دے | باز کو بُردباری اور پرہیزگاری سکھا

واں خُفاشے را کہ ماند اُو بینوا | می کُنش بانور جُفت و آشنا
اُس چمگادڑ کو جو بے ساز و سامان ہے | اُس کو نور کا ساتھی اور آشنا بنا

کبکِ جنگی را بیاموزاں تو صُلح | مر خروساں را نما اشراطِ صبح
لڑاکا چکور کو تو صلح سکھا | مرغوں کو صبح کی علامات بتا

---

له صَبا یعنی دعوتِ سلیمانی، لالہ زار مُلک سبا۔ لَاقَتْ یعنی جو اجسام روحوں سے محروم تھے وہ اُنسے مِلگئے۔ عَادَتْ یعنی اجسام روحانیت کے غلبے ارواح بن گئے۔ اُمَّة۔ عاشق عوام میں چھپے ہوئے ہوتے ہیں۔ جود۔ لوگ سخی کو فضول خرچ کہتے ہیں اور اُس کی سخاوت اُس کو طرح طرح سے ڈراتے ہیں اس طرح اُن کی نظروں سے اُس کی سخاوت پوشیدہ ہو جاتی ہے۔ اَلسَّقَم یعنی سخاوت پر ملامت اور افلاس وغیرہ کا خوف دلانا۔

ٹه ذِلَّة۔ جب تک رُوح جسم میں دبی ہوئی ہے وہ ذلیل ہے جب رُوح کا غلبہ ہو جاتا ہے تو جسم میں بھی شرافت پیدا ہو جاتی ہے۔ اَلْعُشَّاق۔ ہرگز نمیرد آنکہ دلش زندہ شد بعشق۔ اَلسَّالُون۔ جو عشق سے خالی ہیں۔ ذَاکَ۔ یہ پیغام سلیمانی۔ منطق الطیر حضرت سلیمان تمام پرندوں کی زبان جانتے تھے۔ بانگ یعنی ہر ایک کو اس کی صلاحیت اور استعداد کے مطابق تعلیم دے۔ مرغ جبری۔ جو لوگ جبر کے قائل ہیں ترکِ عمل کر بیٹھے ہیں اُن کو اُس عقیدہ کا نقصان سمجھا دے۔

سه پر اشکستہ۔ وہ لوگ جو ناقص اختیار کے قائل ہیں اُن کو صبر عن المعاصی کی تعلیم دے۔ مرغ صابر۔ جو لوگ معصیت سے رُکے ہوئے ہیں۔ مرغ عنقا۔ جو لوگ عالم غیب سے تعلق رکھتے ہیں انکو عالم غیب کی باتیں بتا کبوتر۔



548

ہمچنیں میرو ز ہُد ہُد تا عُقاب ۔۔۔ رہ نما وَاللّٰہُ اَعلَمُ بِالصَّوَاب
اِسی طرح چلا چل، ہُد ہُد سے عقاب تک ۔۔۔ راہنمائی کر اور اللہ صواب کو زیادہ جانتا ہے

## آزاد شدنِ بلقیس از مُلک و مست شدنِ اُو از شوقِ ایمان و اِلتفاتِ
بلقیس کا مُلک سے آزاد ہوجانا اور ایمان کے شوق سے اُس کا مست ہوجانا اور

## ہمتِ اُو از ہمہ مُلک مُنقطع شُدن بوقتِ ہجرت اِلّا از تخت
ہجرت کے وقت تمام مُلک سے بجز تخت کے اُس کی باطنی توجہ کا مُنقطع ہوجانا

چوں سلیمانؑ سُوی مُرغانِ سَبا ۔۔۔ یک صفیرے کرد و بست آں جملہ را
جب سلیمانؑ نے سَبا کے پرندوں کے لئے ۔۔۔ ایک سیٹی بجائی اور سب کو باندھ لیا

جُز مگر مرغے کہ بُد بے جان و پَر ۔۔۔ یا چو ماہی گنگ بُود از اصل و کَر
سوائے اُس پرند کے جو بے جان اور بے پر تھا ۔۔۔ یا جو مچھلی کی طرح پیدائشی گونگا اور بہرا تھا

نے[۵۲] غلط گفتم کہ کر گر سر نہد ۔۔۔ پیشِ وحیِ کبریا سمعش دہد
نہیں میں نے غلط کہہ دیا، اگر بہرا سر رکھدے ۔۔۔ خدا کی وحی کے سامنے، وہ اُسکو سننے کی طاقت دیدے

چونکہ بلقیس از دل و جاں عزم کرد ۔۔۔ بر زمانِ رفتہ ہم افسوس خورد
چونکہ بلقیس نے دل و جان سے پختہ ارادہ کیا ۔۔۔ گذشتہ دنوں پر بھی اُس نے افسوس کیا

ترکِ مال و مُلک کرد او آنچناں ۔۔۔ کہ بترکِ نام و ننگ آں عاشقاں
اُس نے مال اور مُلک کو اس طرح چھوڑ دیا ۔۔۔ جو عاشقوں کے نام و ننگ کو چھوڑنے کی طرح تھا

آں[۵۳] غلامان و کنیزانِ بناز ۔۔۔ پیشِ چشمش ہمچو پوسیدہ پیاز
وہ ناز پروردہ غلام اور باندیاں ۔۔۔ اُسکی آنکھوں کے سامنے سڑی ہوئی پیاز کی طرح تھے

باغہا و قصرہا و آبِ رُود ۔۔۔ پیشِ چشم از عشق گلخن می نمود
باغات اور قلعے اور نہر کا پانی ۔۔۔ عشق کی وجہ سے نگاہوں کو بھٹی نظر آتے تھے

عشق در ہنگامِ استیلا و خشم ۔۔۔ زشت گرداند لطیفاں را بچشم
عشق اور غصہ غلبہ کے وقت ۔۔۔ عمدہ چیزوں کو آنکھ کے سامنے بُرا بنا دیتا ہے

مر زمرد را نماید گندنا ۔۔۔ غیرتِ عشق ایں بُود معنیِ لَا
زمرد کو گندنا دکھا دیتی ہے ۔۔۔ عشق کی غیرت، یہی لَا کے معنیٰ ہیں

لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ اینست اے پناہ ۔۔۔ کہ نماید مَہ ترا دیگِ سیاہ
اے پناہ (کے طالب) "نہیں ہے کوئی معبود مگر وہ" ۔۔۔ کہ تجھے چاند کالی دیگ نظر آئے

---

[۵۱] ہمچنیں، نسکہ ۔ آدمی کی اُس کے مناسب حال اصلاح کردے۔ اِلّا از تخت یعنی دعوتِ سلیمانی پر بلقیس ایمان کے شوق سے مست ہوگئی اور اپنے مُلک و سلطنت کی ہر چیز کی محبت دل سے نکالدی البتہ اُسکو اپنے تختِ شاہی سے جو بہت قیمتی تھا تعلقِ خاطر رہا۔ صفیر یعنی پیغامِ حق۔ بجز یعنی سب لوگ حضرت سلیمانؑ پر ایمان لائے البتہ وہ لوگ جنہیں استعداد اور قابلیت ہی نہ تھی وہ محروم رہے۔

[۵۲] نے غلط یعنی میرے کلام سے یہ شبہ نہ ہو کہ وحی میں یہ صلاحیت ہی نہیں ہے کہ وہ بد فطرت کو متاثر کرسکے بلکہ وہ بھی اگر توجہ کرے اور طلب پیدا کرلے تو خدا اسکی مدد کردیتا ہے اور اسمیں صلاحیت پیدا فرما دیتا ہے۔ بر زمانِ رفتہ۔ جو وقت ستارہ پرستی میں گزرا تھا۔ ترک۔ بلقیس مال و دولت سے ایسی بے نیاز ہوئی جسطرح عاشق نام و ننگ سے بے نیاز ہوتا ہے۔

[۵۳] آں غلامان جن غلاموں اور کنیزوں کو ناز سے پالا تھا وہ اس کیلئے سڑی ہوئی پیاز بن گئے۔ باغہا یعنی تفریح کے اسباب اُس کیلئے باعثِ تکلیف بنگئے۔ عشق۔ عشق اور غصہ کی خاصیت یہی ہے کہ جو چیزیں محبوب ہوتی ہیں اس حالت میں وہ مردود بنجاتی ہیں۔ معنی لا یعنی جب انسان لا الٰہ کا قائل ہوجاتا ہے تو اس کیلئے غیر اللہ ہیچ ہو جاتا ہے۔ لا الٰہ۔ کلمۂ طیبہ کا حقیقی اثر یہ ہے کہ ماسویٰ اللہ کی محبت ختم ہو جاتی ہے۔



549

ہیچ[1] مال و ہیچ مخزن ہیچ رخت ‏ می دریغش نامد الّا جز کہ تخت
کسی مال اور کسی خزانہ اور کسی سامان پر ‏ بجز تخت کے اس کو افسوس نہ ہوا

پس سلیمانؑ از دلش آگاہ شد ‏ کز دلِ اُو تا دلِ اُو راہ بُد
سلیمانؑ اس کے دل (کے خیال) سے واقف ہو گئے ‏ کیونکہ اُن کے دل سے اُسکے دل تک راستہ تھا

آں کسے کو بانگ موراں بشنود ‏ ہم ز دوراں سرِ دوراں بشنود
جو شخص چیونٹی کی آواز سُن لے ‏ دُور سے دُور رہنے والوں کا راز سُن لے

آنکہ گوید رازِ قَالَتْ نَمْلَةٌ ‏ ہم بداند رازِ ایں طاقِ کہن
جو "چیونٹی نے کہا" کا راز بتا دے ‏ اس پُرانی محراب کا راز بھی جان لے

دید از دُورش کہ آں تسلیم[2] کیش ‏ تلخش آمد فرقتِ آں تختِ خویش
اُس نے دُور سے دیکھ لیا کہ اُس تسلیم (و رضا) والی کو ‏ اپنے تخت کی جُدائی گراں ہوئی ہے

گر بگویم آں سبب گردد دراز ‏ کہ چرا بُودش بتخت آں عشق و ساز
اگر میں اس کا سبب بتاؤں لمبا ہو جائے گا ‏ کہ اُس کو تخت سے عشق اور محبت کیوں تھی؟

گرچہ ایں کلک و قلم خود بیحسے است ‏ نیست جنسِ کاتب اُو را مونسے است
اگرچہ یہ پورا اور قلم خود بے حس ہے ‏ وہ کاتب کا (ہم) جنس نہیں ہے اُس کیلئے مونس ہے

ہمچنیں[3] ہر آلتِ پیشہ ورے ‏ ہست بیجاں مُونسِ ہر جانورے
اسی طرح ہر پیشہ ور کا ہر اوزار ‏ بے جان ہے (اور) جاندار کے لئے مونس ہے

آلتِ ہر پیشہ کارے ہمچناں ‏ ہست بیجاں لیک مُونس شد بجاں
اسی طرح سے ہر پیشہ ور کا اوزار ‏ بے جان ہے، لیکن جاندار کے لئے مُونس ہے

ایں سبب را من معیّن گفتمے ‏ گر نبُودے چشمِ فہمت را نمے
اِس سبب کو میں معیّن کر کے بتا دیتا ‏ اگر تیری سمجھ کی آنکھ میں نمی نہ ہوتی

از بزرگی تخت کز حد می فزود ‏ نقل کردن ہیچ نوعِ امکاں نبود
تخت کی بڑائی کی وجہ سے جو حد سے زیادہ تھی ‏ (اُس کا) منتقل کرنا کسی طرح ممکن نہ تھا

خُردہ کاری بُود تفریقش خطر ‏ ہمچو اوصالِ بدن باہم دگر
باریک کام تھا، اُس کے ٹکڑے کرنا خطرناک تھا ‏ جیسا کہ آپس میں بدن کے جوڑ

---

لمبائی چوڑائی بہت تھی اُس کو منتقل کرنا ممکن نہ تھا۔ خردہ کاری۔ اُس کو توڑ کر اس وجہ سے نہ لا سکتی تھی کہ اُس پر بہت نازک اور باریک کام تھا وہ خراب ہو جاتا۔ اوصال۔ وصل کی جمع، جوڑ۔

[1] ہیچ۔ بلقیس کو سلطنت کی کسی چیز کے چھوڑنے پر افسوس نہ تھا البتہ تخت کے چھوڑنے کا افسوس تھا بس۔ حضرت سلیمانؑ بلقیس کی اس قلبی کیفیت سے باخبر ہو گئے چونکہ دل سے دل تک راہ پیدا ہو چکی تھی اور باہمی تعلق استوار ہو چکا تھا۔ آں کسے۔ حضرت سلیمانؑ چیونٹی کی بات سُن لیتے تھے اور دور کے انسانوں کے دلی راز سمجھ لیتے تھے۔ قَالَتْ۔ قرآن پاک میں ہے کہ جب سلیمانؑ چیونٹیوں کے جنگل میں پہنچے تو ایک چیونٹی نے کہا کہ اے چیونٹیوں اپنے بلوں میں گھس جاؤ تمہیں سلیمانؑ اور اس کا لشکر پامال نہ کر دے تو حضرت سلیمانؑ اس کی بات سُن کر ہنس پڑے۔ طاقِ کہن آسمان۔

[2] تسلیم کیش۔ وہ جس نے تسلیم و رضا کا راستہ اختیار کر لیا ہے یعنی بلقیس۔ گر بگویم۔ اگر میں اس کی تفصیل کروں کہ بلقیس کو تخت سے کیوں محبت تھی تو گفتگو دراز ہو جائے گی پھر بھی مجملاً بیان کرتا ہوں۔ گرچہ۔ قلم کاتب کا آلہ اور وہ اس کیلئے باعثِ محبت ہوتا ہے۔

[3] ہمچنیں۔ غرضیکہ ہر کاریگر کا آلہ اس کے لئے مونس ہوتا ہے۔ مونس۔ محبت پیدا کرنے والا۔ نمے۔ یعنی آنکھیں دیکھنے کی نمی۔ از بزرگی۔ محبت کا تقاضہ تو تھا کہ بلقیس تخت کو ساتھ لے آتی لیکن چونکہ اس کی

پس سلیمانؑ[۵۱] گفت گرچہ فی الاخیر — سرد خواہد شد برو تاج و سریر

(حضرت) سلیمانؑ نے فرمایا اگرچہ اخیر میں — اُس کے لئے تاج و تخت بے وقعت ہو جائیگا

چوں ز وحدت جاں بروں آرد سرے — جسم را با فرِّ او نبود فرے

جب وحدت سے جان برآمد ہوگی — اُس کی شان کے مقابلہ میں جسم کی شان نہ رہیگی

چوں برآید گوہر از قعرِ بحار — ننگری اندر خس و خاشاک و خار

جب موتی سمندروں کی گہرائی سے باہر آئیگا — تو کوڑے کرکٹ اور کانٹے کی طرف نظر نہ کریگا

سر برآرد آفتابِ باشرر — دُمِّ عقرب را کہ سازد مستقر

جب شعلہ بار سورج نکلتا ہے — دُمِ عقرب (ستارے) کو کون ٹھکانا بناتا ہے

لیک خود با ایں ہمہ بر نقدِ حال — جست باید تخت اُو را انتقال

لیکن با ایں ہمہ اس وقت — اُس کے تخت کو منتقل کرانا چاہیئے

تا نگردد خستہ ہنگامِ لقا — کودکانہ[۵۲] حاجتش گردد روا

تاکہ ملاقات کے وقت خستہ (دل) نہو — اُس کی بچکانہ خواہش پوری ہوجائے

ہست بر ما سہل و او را بس عزیز — تا بُود بر خوانِ حُوراں دیو نیز

ہمارے لئے آسان اور اُس کو بہت پیارا ہے — تاکہ پریوں کے دسترخوان پر دیو بھی ہو

عبرتِ جانش شود آں تخت باز — ہمچو دلق و چارقے پیشِ ایاز

پھر وہ تخت اُس کی جان کیلئے باعث عبرت بنے — جیسا کہ ایاز کے لئے گدڑی اور چپل

تا بداند در چہ بُود آں مبتلا — از کجا ہا در رسید اُو تا کجا

تاکہ اُسے پتہ چل جائے وہ کس چیز میں پھنسی تھی؟ — وہ کہاں سے کہاں پہنچ گئی ہے

خاک[۵۳] را و نطفہ را و مضغہ را — پیشِ چشمِ ما ہمی دارد خدا

خاک اور نطفہ کو اور مضغہ کو — خدا ہماری نظروں کے سامنے رکھتا ہے

از کجا آوردمت اے بدنیت — کہ ازاں آید ہمی خفریقیت

اے بدنیت! میں تجھے کہاں سے لایا ہوں؟ — کہ اُس سے تجھے شرم آتی ہے

تو بداں عاشق بُدی در دورِ آں — منکرِ ایں فضل بُودی آں زماں

تو اُس کے زمانہ میں اُس کا عاشق تھا — اُس وقت اِس فضیلت کا مُنکر تھا

۵۱ پس سلیمانؑ - جب حضرت سلیمانؑ پر بلقیس کے قلب کی حالت واضح ہوگئی تو انھوں نے سوچا کر روحانی عروج کے بعد اگرچہ تخت وغیرہ کی محبت مٹ جائیگی لیکن فی الحال چونکہ اُس کو تخت کے رہ جانے کا رنج ہے لہٰذا اُس کو منگوانا چاہیئے - چوں ز وحدت - فنا کے بعد جب بقا حاصل ہوجاتی ہے تو تمام مادیات بے وقعت ہوجاتی ہیں - چوں - جب سمندر سے موتی حاصل ہوجاتا ہے تو پھر انسان اُسکے خس و خاشاک کی طرف نظر نہیں کرتا ہے - سر برآمد - جب سورج طلوع کرآتا ہے تو وہ ستارے جو برجِ عقرب میں دُمِ عقرب کی طرح جمع ہوجاتے ہیں اُنکی طرف کوئی نگاہ نہیں کرتا ہے - مستقر کرنا - انتقال یعنی اپنے یہاں اُس کو منتقل کرالینا چاہیئے۔

۵۲ کودکانہ - بلقیس کی تخت سے محبت بچکانہ فعل تھا بہرحال جنوں کے ذریعہ اُسکو بآسانی منتقل کیا جاسکتا ہے یا وہ ہمارے نزدیک بے وقعت ہے - تا بود - اُخروی نعمتوں کے ساتھ یہ دنیاوی نعمت بھی موجود رہے - عبرت - مشہور ہے کہ ایاز نے اپنی اصلی گدڑی اور جنگلی چپل خزانہ میں محفوظ کر رکھے تھے اور اُنکو جاکر دیکھو کر وہ اپنی اصلی حالت یاد کرتا تھا اسی طرح تختِ بلقیس کے لیے باعثِ عبرت ہوگا کہ اُسکی پہلی حالت کسقدر خراب تھی کہ وہ تخت جیسی چیزوں سے محبت کرتی تھی اور اب آزادی۔ پہلے دنیا کی مزخرفات میں پھنسی ہوئی تھی اب روحانیت کے اعلیٰ مقام پر فائز ہے۔

۵۳ خاک را - اللہ تعالیٰ نے انسانی خلقت کے مراتب بیان فرماکر یہ ظاہر فرمایا کہ انسان کو اُنھوں نے اپنے فضل سے کہاں سے کہاں پہنچا دیا اُسکی ابتدا اِن چیزوں سے ہے جنکے ذکر سے بھی اُسکو شرم آتی ہے قرآن میں ہے کہ ہم نے انسان کو مٹی سے بنایا پھر اُسکو نطفہ کیا پھر نطفے سے علقہ پھر علقے سے مُضغہ بنایا پھر ہم نے اُسکو ایک نئی صورت عطا کردی۔ مضغہ۔ گوشت کا لوتھڑا - تو بداں - انسان زبانِ حال سے اپنی ابتدائی حالت ترقی کرنیکا منکر تھا۔



SS۱

ایں[۱] کرم چوں دفعِ آں انکار تست — کہ میانِ خاک می کردی نخست

یہ کرم گویا اُس انکار کا رَد ہے — جو تُو نے خاک ہوتے ہوئے پہلے کیا تھا

حجتِ انکار شُد انشارِ تو — از دوا بدتر شُد ایں بیمارِ تو

تیری پیدائش تیرے اِنکار کے خلاف دلیل ہوگئی — تیرا یہ بیمار دَوا سے اور بگڑ گیا

خاک را تصویرِ ایں کار از کجا — نُطفہ را خصمی و انکار از کجا

مٹی سے اِس کام کا تصوّر کہاں؟ — نُطفہ میں جھگڑا الو پن اور انکار کہاں؟

چوں دراں دم بیدل و بے سر بُدی — فکرت و انکار را منکر بُدی

چونکہ تو اُس وقت بغیر دل اور سَر کے تھا — تو فکر اور اِنکار کا مُنکر تھا

از جمادی[۲] چونکہ اِنکارت بَرُست — ہم ازیں انکار حشرت شد درست

مٹی ہونے کی حالت میں جبکہ تو نے انکار کیا — تیرے اسی انکار سے تیرا حشر ثابت ہوگیا

پس مثالِ تو چو آں حلقہ زنیست — کز درونش خواجہ گوید خواجہ نیست

پس تیری مثال اُس زنجیر بجانے والے کی سی ہے — کہ اُس کے اندر سے مالک کہے کہ مالک نہیں ہے

حلقہ زن زیں نیست دریابد کہ ہست — پس ز حلقہ بر ندارد ہیچ دست

زنجیر بجانے والا اِس انکار سے سمجھ لیگا کہ وہ ہے — تو حلقہ سے کبھی دست بردار نہ ہوگا

پس ہم انکارت مُبیّن می کند — کز جماد اُو حشر صد فن می کند

تو تیرا انکار ہی واضح کرتا ہے — کہ وہ مٹی سے سَو طرح حشر کردے گا

چند[۳] صنعت رفت اے انکار تا — آب و گِل انکار زاد از ھَل اَتیٰ

چند کار گریاں ہو چکیں اے! کب تک انکار؟ — مٹی اور پانی سے "ہل اَتیٰ" کا انکار سرزد ہوا

آب و گِل می گفت خود انکار نیست — بانگ می زد بے خبر کاخبار نیست

پانی اور مٹی کہتے ہیں کہ انکار نہیں ہے — بے خبر پکارتا ہے کہ خبر دینا نہیں ہے

من بگویم شرحِ ایں از صد طریق — لیک خاطر لغزد از گفتِ دقیق

میں اِس کی سَو طرح سے تشریح کر دیتا — لیکن باریک بات سے طبیعت لغزش کھا جاتی ہے

---

[۱] ایں کرم۔ انسان کو اس قدر فضیلت دینا اُس انکار کا دفعیہ ہے جو اس کی فطرت کر رہی تھی۔ حجتِ انکار یعنی انکار کے خلاف دلیل۔ انشار۔ نشر کرنا، پیدا کرنا۔ از دوا۔ جس انکار کو تو اپنے مدعیٰ کی تائید سمجھتا تھا وہی انکار تیرے مدعیٰ کی تردید بنگیا یعنی جس چیز کو تو اپنے موافق سمجھے ہوئے تھا وہی مخالف پڑی۔ خاک۔ مٹی میں یہ حیات اور استعداد حق اللہ کی قدرت سے آئی ہے۔ نطفہ۔ یہ انسان نطفہ تھا آج وہ اِس حالت میں ہے کہ حشر ونشر کا انکار کر دیتا ہے یہ اللہ تعالیٰ ہی کی قدرت کا کرشمہ ہے تو دوبارہ اُس کا حشر ونشر اللہ تعالیٰ کی قدرت سے کیسے خارج ہوسکتا ہے۔ دراں دم۔ یعنی نُطفہ ہونے کی حالت میں تجھ میں اِس اِنکار کی صلاحیت نہ تھی۔

[۲] از جمادی۔ جبکہ یہ ثابت ہوگیا کہ تو جمادیت سے اِس مرتبہ پر پہنچا ہے کہ تجھ میں انکار کی صلاحیت پیدا ہوگئی ہے تو تیری یہ انکار کی صلاحیت اِس بات کی دلیل ہوگئی کہ تیرا دوبارہ حشر ہو سکتا ہے حلقہ زن۔ تیرا یہ اِنکار خود حشر کا اِقرار اسی طور پر ہے کہ جیسا کوئی زید کو بلانے اُس کے گھر پر جائے اور خود زید اندر سے یہ کہے کہ زید یہاں نہیں ہے تو اس کا یہ اپنے ہونے کا اِنکار خود ہونے کا اقرار ہے۔ پس انکار۔ جمادیت سے ترقی کرکے اِس مرتبہ تک پہنچا کہ حشر کا انکار کرتا ہے خود حشر کو تسو دلائل سے ثابت کررہا ہے ——

[۳] چند۔ انسان بننے تک مختلف مراتب میں اللہ کی کسقدر کارگریاں ہیں انکے ہوتے ہوئے حشر کا انکار کب تک ہوسکیگا مٹی اور پانی میں یہ استعداد آگئی کہ اُسنے سورۂ ہل اَتیٰ کے مضمون کا جو کہ حشر ونشر سے متعلق ہے انکار کیا تو آب و گل کا مرتبۂ انکار تک ترقی کرنا خود حشر کے انکار کی نفی کرتا ہو، گھر کے اندر سے خود اپنے نہ ہونے کی خبر دینے کو خبر دینا نہیں سمجھ رہا ہے من بگویم۔ میں اس مضمون کو کہ انکار خود اقرار ہو جاتا ہے مختلف طریقوں سے سمجھا سکتا ہوں لیکن دقائق کا سمجھانا بعض کم فہموں کیلئے لغزش کا سبب بنجاتا ہے لہٰذا میں خاموشی اختیار کرتا ہوں اور بلقیس کے تخت کے منتقل ہونے کی بات شروع کرتا ہوں۔

شرحِ آں را لب بہ بستم اے کیا — بہرِ نقلِ تختِ بلقیس از سبا

اے بزرگ! میں نے اس کی تشریح سے خاموشی اختیار کر لی — بلائے بلقیس کے تخت کے منتقل ہونیکے (قصہ) کیلئے

## چارہ کردنِ سلیمانؑ در احضارِ تختِ بلقیس از سبا پیش از قدومِ بلقیس

حضرت سلیمانؑ کا تدبیر کرنا بلقیس کے تخت کو حاضر کرنے کیلئے بلقیس کے آنیسے پہلے

پس سلیمانؑ گفت با شکرِ عیاں — تخت اُو را حاضر آرید ایں زماں

پھر (حضرت) سلیمانؑ نے صاف طور پر شکر سے کہا — اُس کے تخت کو فوراً حاضر کرو

گفت عفریتے[1] کہ تختش را بفن — حاضر آرم تا تو زیں مجلس شدن

ایک جن نے کہا کہ اُس کے تخت کو ہنر سے — آپکے اِس مجلس سے اُٹھنے سے پہلے حاضر کردونگا

گفت آصف من باسمِ اعظمش — حاضر آرم پیشِ تو در یک دمش

آصف نے کہا میں اُس کو اسم اعظم کے ذریعہ — اُس کو آپ کے سامنے ایکدم حاضر کردونگا

گرچہ عفریت اُستادِ سحر بود — لیک آں از نفخِ آصف رُو نمود

اگرچہ جن جادو کا اُستاد تھا — لیکن وہ آصف کے دَم کرنے سے آیا

حاضر آمد تختِ بلقیس آں زماں — لیک آصف نز فنِ عفریتیاں

بلقیس کا تخت فوراً آگیا — لیکن آصف کی وجہ سے نہ جنوں کے ہنر سے

گفت[2] حمد اللہ برین و صد چنیں — کہ بدیدستم ز ربُّ العالمیں

حضرت سلیمانؑ نے فرمایا اِس پر اور اِس جیسی سیکڑوں نعمتوں پر اللہ کی — جو میں نے ربّ العالمین کی جانب سے دیکھی ہیں

پس نظر کرد آں سلیمانؑ سوئے تخت — گفت آرے گول گیری اے درخت

پھر (حضرت) سلیمانؑ نے تخت کی جانب دیکھا — فرمایا اے درخت! تو احمق کو پھنسانے والا ہے

پیشِ چوب و پیشِ سنگ نقش کند — اے بسا گولاں کہ سرہا می نہند

لکڑی اور تراشے ہوئے پتھر کے سامنے — بہت سے احمق ہیں جو سجدے کرتے ہیں

ساجد[3] و مسجود از جاں بے خبر — دیدہ از جاں جنبشے و اندک اثر

سجدہ کرنے والا اور مسجود جان سے بے خبر ہیں — اس نے جان کی تھوڑی سی حرکت اور تھوڑا سا اثر دیکھا ہے

دیدہ در وقتیکہ شُد حیران و دنگ — کہ سخن گفت و اشارت کرد سنگ

جس وقت وہ حیران اور دنگ ہوا تو اس نے دیکھا — کہ پتھر نے بات کی اور اشارہ کیا

نردِ خدمت چوں بنا موضع بباخت — شیرِ سنگی را شقی شیرے شناخت

چونکہ اُس نے خدمت کی نرد بے موقع کھیلی — پتھر کے شیر کو بدبخت نے شیر سمجھا

---

[1] عفریتے۔ جنوں میں سے ایک بہت سرکش جن نے کہا کہ مجلس ختم ہونے سے پہلے حاضر کردونگا۔ آصف۔ ابن برخیا جو حضرت سلیمانؑ کے وزیر تھے انھوں نے کہا میں اسم اعظم کی برکت سے فوراً حاضر کردونگا۔ اگرچہ۔ اگرچہ وہ جن بھی جادو کا اُستاد تھا لیکن تخت کی آمد حضرت آصف کے دَم کرنے کی برکت سے ہوئی۔

[2] گفت۔ حضرت سلیمانؑ نے اِس نعمت اور دوسری نعمتوں کے حصول پر اللہ تعالیٰ کی تعریف کی۔ اے درخت۔ چونکہ تخت لکڑی کا بنا ہوا تھا اُس کو درخت کے لفظ سے خطاب کرکے فرمایا کہ تو احمقوں کو اپنی محبت میں پھنساتا ہے۔ پیشِ چوب۔ احمق لوگ تراشیدہ لکڑی اور پتھر کے بتوں کو سجدے کرتے ہیں۔

[3] ساجد۔ یہ بُت کے پجاری اور بُت دونوں روح سے بے خبر ہیں اِن مجموں میں روح کا تھوڑا سا اثر آجاتا ہے جس کی وجہ سے کبھی اُنسے حرکت یا بات کا صدور ہوجاتا ہے۔ نردِ خدمت۔ یہ لوگ عبادت کی بازی بے موقع کھیلتے ہیں پتھر کے بُت کو حقیقی شیر سمجھ بیٹھتے ہیں۔

اَز کرم شیرِ حقیقی کرد جُود ... اُستخوانے سُوی سگ انداخت زُود

حقیقی شیر نے کرم سے سخاوت کر دی ... فوراً کتے کے سامنے ہڈی ڈال دی

گفت گرچہ نیست آں سگ بر قوام ... لیک ما را اُستخواں لُطفے ست عام

کہا اگرچہ وہ کتا راہِ راست پر نہیں ہے ... لیکن ہمارا ہڈی ڈالنا عام مہربانی ہے

## قصۂ یاری خواستنِ حلیمہ رضی اللہ عنہا از بُتاں حِین عقیبِ فِطامِ مُصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم را گم کردہ بود و لرزیدن و سجدۂ بُتاں وگواہی دادنِ ایشاں بر عظمتِ کارِ مُحمّد مجتبیٰ صلی اللہ علیہ وسلم

حلیمہ رضی اللہ عنہا کا بُتوں سے مدد چاہنے کا قصہ جبکہ دودھ چھڑانے کے بعد آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کو گم کر دیا تھا اور لرزنا اور بتوں کا سجدہ کرنا اور آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کے کام کی بڑائی پر گواہی دینا

قصۂ رازِ حلیمہ رضہ گویمت ... تا زداید داستانِ اُو غمت

میں تجھ سے حلیمہ کے راز کا قصہ کہتا ہوں ... تاکہ اس کی داستان تیرے غم کو دور کر دے

مُصطفیٰ را چوں زشیر اُو باز کرد ... بر کفش برداشت چوں ریحان و ورد

حضرت مصطفیٰ کا جب انھوں نے دودھ چھڑایا ... اُن کو ریحان اور گلاب کی طرح ہتھیلی پر رکھا

مّی گریزانیدش از ہر نیک و بد ... تا سپارد آں شہنشہ را بجدّ

وہ اُن کو ہر اچھے بُرے سے بچاتی تھی ... تاکہ اُن شہنشاہ کو دادا کے سپرد کر دے

چوں ہمی آورد امانت راز بیم ... شُد بکعبہ وآمد اُو اندر حطیم

جب وہ خوف کی وجہ سے امانت کو لائی ... کعبہ میں پہنچیں اور وہ حطیم میں آئی

از ہوا بشنید بانگے کاے حطیم ... تافت بر تو آفتابے بس عظیم

ہوا کی جانب سے آواز سُنی کہ اے حطیم! ... تجھ پر بہت بڑا سورج چمکا ہے

اے حطیم امروز آید بر تو زُود ... صد ہزاراں نور از خورشیدِ جُود

اے حطیم! آج تجھ پر بہت جلد آئینگے ... لاکھوں نور سخاوت کے سورج سے

اے حطیم امروز آرد در تو رخت ... مُحتشم شاہے کہ پیکِ اُوست بخت

اے حطیم! آج تجھ میں سامان لا رہا ہے ... وہ باحشمت شاہ، نصیبہ جس کا قاصد ہے

اے حطیم امروز بیشک از نوی ... منزلِ جانہائے بالا می شوی

اے حطیم! بے شک آج از سرِ نو ... تو بالائی روحوں کی منزل بنے گا

---

۱ از کرم۔ شیرِ حقیقی یعنی اللہ تعالیٰ اُن کے استدراج کے لئے بُتوں سے اِس طرح کی کرامات ظاہر کرا دیتا ہے یعنی کتے کو ہڈی ڈال دیتا ہے۔ گفت۔ اللہ تعالےٰ ربُّ العالمین ہے لہٰذا کتے جیسے بدنظر کو بھی غذا مہیا فرما دیتا ہے۔ قصہ۔ چونکہ اس قصہ میں بھی بُتوں کی گفتگو کا ذکر ہے اِس لئے اِس قصہ کو ذکر کیا ہے۔ فِطام۔ دودھ چھڑانا۔

۲ حلیمہ سعدیہ جو آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کی رضاعی ماں ہیں۔ راز۔ یعنی بُتوں کی زبانی آنحضورؐ کے فضائل سننا۔ بر کفش۔ چونکہ اس سے پہلے شقِ صدر کا واقعہ ہو چکا تھا اُس سے خائف تھیں اور آنحضورؐ کی بہت زیادہ نگرانی کرتی تھیں۔

۳ می گریزانیدش۔ آنحضورؐ کی بہت حفاظت کرتی تھیں تاکہ آنحضورؐ کو صحیح حالت پر ان کے دادا کے سپرد کر آئیں۔ جدّ۔ دادا یعنی خواجہ عبدالمطلب۔ حطیم۔ بیت اللہ کی زمین کا وہ حصہ جو تعمیر سے باہر ہے۔ از ہوا۔ حضرت حلیمہؓ نے غیب سے یہ آواز سُنی۔ نور۔ یعنی آسمانی برکتیں۔ رخت۔ سامان۔ مُحتشم۔ ذی شان۔ از نوی۔ فترت کے زمانہ میں حضرت جبرئیل وغیرہ کے نزول کا سلسلہ ختم ہو گیا تھا اب از سرِ نو شروع ہو گا۔

جانِ پاکاں طُلب طُلب[1] و جُوق جُوق | آیدت از ہر نواحی مستِ شوق
پاک لوگوں کی روحیں جماعت جماعت گروہ گروہ | شوق سے مست ہو کر ہر جانب سے تیرے پاس آئیں گی

گشتہ حیراں آں حلیمہ زاں صدا | نے کسے در پیش نے سوی قفا
حلیمہ اُس آواز سے حیران ہو گئی | نہ کوئی سامنے تھا نہ گُدّی کی جانب

شش جہت خالی ز صورت وین ندا | شُد پیاپے آں ندا را جاں فدا
چھوؤں جانب انسان سے خالی اور یہ آواز | پے در پے آئی، اُس آواز پر جان قربان ہے

مصطفیٰؐ را بر زمیں بنہاد اُو | تا کُند آں بانگِ خوش را جستجو
اُس نے حضرت مصطفیٰؐ کو زمین پر بٹھا دیا | تاکہ وہ اُس اچھی آواز کی جستجو کرے

چشم می انداخت آں دم سُو بسُو | کہ کجا است آں شہِ اسرار گو
وہ اُس وقت ہر جانب نظر ڈال رہی تھی | کہ وہ رازوں کو بتانے والا شاہ کہاں ہے؟

کایں چنیں بانگِ بلند از چپ و راست | می رسد یا رب رسانندہ[2] کجاست
کہ ایسی بلند آواز دائیں اور بائیں سے | آرہی ہے اے خدا! پہنچانے والا کہاں ہے؟

چوں ندید اُو خیرہ و نومید شد | جسمِ لرزاں ہمچو شاخِ بید شد
جب انھوں نے نہ دیکھا حیران اور ناامید ہو گئیں | بدن بید کی شاخ کی طرح لرزنے والا ہو گیا

باز آمد سوئے آں طفلِ رشید | مصطفیٰؐ را بر مکانِ خود نہ دید
وہ اُس بھلے بچے کی طرف لوٹ آئیں | مصطفیٰؐ کو اپنی جگہ نہ دیکھا

حیرت اندر حیرت آمد بر دلش | گشت بس تاریک از غم منزلش
اُس کے دل پر حیرانی در حیرانی آگئی | غم سے اُس کی جگہ بہت تاریک ہو گئی

سوئے منزلہا[3] دوید و بانگ داشت | کہ کہ بر دُردانہ ام غارت گماشت
مکانات کی جانب دوڑی اور چیخی | کہ میرے موتی کی کس نے لوٹ مچائی ہے؟

مکّیاں گفتند ما را علم نیست | ما ندانستیم کانجا کودکے ست
مکّہ والوں نے کہا ہمیں معلوم نہیں ہے | ہمیں (یہ بھی) معلوم نہ تھا کہ وہاں کوئی بچہ ہے

ریخت چنداں اشک و کرد اُو بس فغاں | کہ ازو گریاں شُدند آں دیگراں
اُس نے اِس قدر آنسو بہائے اور فریاد کی | کہ اُس سے دوسرے رونے لگے

سینہ کوباں آنچناں بگریست خوش | کاختراں گریاں شُدند از گریہ اش
چھاتی پیٹتے ہوئے اتنا زیادہ روئی | کہ اُس کے رونے سے دوسرے رونے لگے

[1] طُلب۔ طُلبہ۔ جماعت۔ جوق۔ گروہ۔ نواحی۔ اطراف۔ صدا یعنی غیبی آواز۔ مصطفیٰ۔ آواز کی جستجو میں حضرت حلیمہؓ نے آنحضورؐ کو گود سے اُتار کر زمین پر بٹھا دیا۔ آں شہ جس کی آواز آرہی ہے جس سے آنحضورؐ کی بعثت کے اسرار کھل رہے ہیں۔

[2] رسانندہ۔ یعنی آواز دینے والا۔ خیرہ حیران۔ شاخِ بید۔ بید کے درخت کی شاخ لچک میں مشہور ہے۔ طفلِ رشید۔ یعنی آنحضورؐ۔ از غم یعنی آنحضورؐ کے گم کرنے سے۔

[3] منزلہا۔ یعنی مکہ کے مکانات۔ دُردانہ۔ موتی۔ گفتند۔ ہمیں تو اس بچہ کے ہونے کا بھی علم نہیں چہ جائیکہ یہ معلوم ہو کہ اس کو کون لے گیا۔ ریخت۔ حضرت حلیمہ اس رنج میں اس قدر پھوٹ پھوٹ کر روئیں کہ سب کو رُلا دیا۔



555

## حکایتِ آں پیر عرب کہ دلالت کرد حلیمہؓ را باستعانت از بُتاں [1]

اُس بوڑھے عرب کی حکایت جس نے حلیمہؓ کی بُتوں سے مدد مانگنے کی طرف راہنمائی کی

پیر مردے پیشش آمد با عصا — کاے حلیمہؓ چہ فتاد آخر ترا

ایک بوڑھا شخص لاٹھی تھامے سامنے آیا — کہ اے حلیمہ! آخر تجھے کیا ہوا ہے؟

کہ چنیں آتش ز دل افروختی — ویں جگرہا را ز ماتم سوختی

کہ تو نے دل سے ایسی آگ بھڑکائی ہے — اور ماتم سے جگروں کو جلا دیا ہے

گفت احمدؐ را ضبیعم معتمد [2] — پس بیاوردم کہ بسپارم بجد

اُس نے کہا میں احمدؐ کی معتمد دایہ ہوں — میں اُن کو لائی تھی کہ دادا کے سپرد کردوں

چوں رسیدم در حطیم آوازہا — می رسید و می شنیدم از ہوا

جب میں حطیم میں پہنچی بہت سی آوازیں — آئیں اور میں نے ہوا میں سے سُنیں

من چو آں الحاں شنیدم از ہوا — طفل را بنہادم آنجا زاں صدا

جب میں نے ہوا میں سے وہ آوازیں سُنیں — اس آواز کی وجہ سے میں نے بچّہ کو زمین پر بٹھا دیا

تا بہ بینم ایں ندا آوازِ کیست — کہ ندائے بس لطیف و بس شہی ست

تاکہ میں دیکھوں کہ یہ کس کی آواز ہے؟ — کیونکہ بڑی لطیف اور بہت پسندیدہ آواز ہے

[3] نز کسے دیدم بگردِ خود نشاں — نہ ندای منقطع شد یک زماں

نہ میں نے اپنے چاروں طرف کسی کا نشان پایا — نہ ایک لمحہ کے لئے آواز بند ہوئی

چونکہ وا گشتم ز حیرتہائے دل — طفل را آنجا ندیدم وائے دل

جب میں دلی حیرانیوں کے ساتھ واپس لوٹی — میں نے بچّہ کو وہاں نہ دیکھا، ہائے دل

گفتش اے فرزند تو اندُہ مدار — کہ نمایم مر ترا یک شہریار

اُس نے اُس سے کہا اے بیٹیا! غم نہ کر — میں تجھے ایک شاہ کا پتہ بتاتا ہوں

کہ بگوید گر نخواہد حالِ طفل — اُو بداند منزل و ترحالِ طفل

اگر وہ چاہے گا تو بچّہ کا حال بتا دے گا — کیونکہ وہ بچّہ کی منزل اور سفر کو جانتا ہے

پس حلیمہؓ گفت اے جانم فدا — مر ترا اے شیخ خوب خوش ندا

تو حلیمہ نے کہا، میری جان قربان ہو — تجھ پر، اے بہتر اور اچھی آواز والے بزرگ

ہیں مرا بنمای آں شاہِ نظر — کش بود از حالِ طفلِ من خبر

ہاں اُس شاہ نظر کو مجھے دکھا دے — جس کو میرے بچّہ کے حال کی خبر ہو

---

[1] اِستعانت۔ مدد۔ با عصا۔ بوڑھا لاٹھی کے سہارے چل رہا تھا۔ کہ چنیں۔ تیرے اس غم سے دوسروں کے جگر کباب ہو رہے ہیں۔ ماتم۔ سوگ۔ ضبیع یعنی مرضعہ، دودھ پلانے والی، آنّا۔

[2] معتمد۔ افسوس ہے کہ آج اس اعتماد کو ٹھیس لگ رہی ہے۔ اِلحان۔ نغمہ طفل۔ یعنی آنحضورؐ۔ آنجا یعنی حطیم۔ کہ ندا۔ کیونکہ وہ پُر لطف اور دلکش آواز تھی۔

[3] نز کسے۔ چونکہ وہ غیبی آواز تھی لہٰذا پکارنے والا نظروں سے غائب تھا۔ گفتش۔ اُس بوڑھے نے حضرت حلیمہ سے کہا۔ شہریار۔ شاہ۔ ترحال سفر۔

بُرد اُو را پیشِ عُزّیٰؔ[1] کایں صنم | ہست در اخبارِ غیبی مُغتنَم
وہ اُس کو عُزّیٰ کے سامنے لے گیا کہ یہ بُت | غیبی خبریں دینے میں غنیمت ہے

ما ہزاراں گُم شُدہ زو یافتیم | چوں بخدمت سُوئے اُو بشتافتیم
ہم نے ہزاروں گمشدہ اُس کی وجہ سے پائے ہیں | جب ہم عقیدت سے اُس کی طرف دوڑے ہیں

پیر کرد اُو را سجود و گفت زُود | اے خداوندِ عرب وے بحرِ جُود
بوڑھے نے اُس کو سجدہ کیا اور فوراً کہا | اے عرب کے خدا، اے سخاوت کے دریا!

گفت اے عُزّیٰ تو بس اِکرامہا | کردہ تا رَستہ ایم از دامہا
اُس نے کہا اے عُزّیٰ! تو نے بہت سے کرم | کئے ہیں، حتّٰی کہ ہم نے جالوں سے رہائی پائی ہے

بر عرب حق ست از اِکرامِ تو | فرض گشتہ تا عرب شُد رامِ تو
تیری مہربانی کا عرب پر حق ہے | جو فرض بن گیا ہے حتّٰی کہ عرب تیرا فرمانبردار ہو گیا ہے

ایں حلیمہ سعدی از اُمیدِ تو | آمد اندر ظلِّ شاخِ بیدِ تو
یہ حلیمہ سعدیہ تیری امید پر | تیرے بید کی شاخ کے سایہ میں آئی ہے

کز وُ فرزند طفلے گم شُدہ ست | نامِ آں کودک محمدؐ آمدہ ست
کہ اُس کا ایک چھوٹا بچہ گم ہو گیا ہے | اُس بچے کا نام محمدؐ ہے

چوںؔ[2] محمدؐ گفت آں جملہ بُتاں | سر نگوں گشتند و ساجد آں زماں
جب اُس نے "محمدؐ" کہا وہ سب بُت | فوراً اوندھے مُنہ اور سجدہ کرنیوالے ہو گئے

کہ برو اے پیر ایں چہ جستجو ست | آں محمدؐ را کہ عزلِ ما از وُ ست
کہ اے بوڑھے! جا یہ کیا تلاش ہے! | اُس محمدؐ کی کہ اُس کی وجہ سے ہماری معزولی ہے

ما نگون و سنگسار انیم از وُ | ما کساد و بے عیار انیم از وُ
ہم اُس کی وجہ سے اوندھے اور سنگسار ہیں | ہم اُس کی وجہ سے کھوٹے اور بے رونق ہیں

آںؔ[3] خیالاتے کہ دیدندے زما | وقتِ فترت گاہ گاہ اہلِ ہوا
وہ خیالی باتیں کہ جو ہم سے دیکھی ہیں | اہلِ ہوا نے فترت کے زمانہ میں کبھی کبھی

گُم شود چوں بارگاہِ اُو رسید | آب آمد مر تیمم را درید
گم ہو جائیں گی کیونکہ اُن کا دربار (کا وقت) آگیا ہے | پانی آگیا، اُس نے تیمم کو توڑ دیا ہے

دور شو اے پیر فتنہ کم فروز | ہیں ز رشکِ احمدیؐ ما را مسوز
او بوڑھے! دُور ہو جا فتنہ نہ بھڑکا | خبردار! احمدیؐ رشک سے ہمیں نہ جلا

---

[1] عُزّیٰ۔ مکّہ کا مشہور بُت تھا۔ اخبارِ غیبی۔ غیبی باتیں۔ ما ہزاراں۔ ہم نے اُسکے بتانے سے بہت سی گمشدہ چیزیں پالی ہیں۔ اے۔ یعنی عُزّیٰ تیرے بتانے سے بہت سی ہلاکتوں سے نجات پائی ہے۔ فرض گشتہ۔ تیرا حق ادا کرنا عرب پر فرض ہو گیا ہے اسی لئے تمام عرب تیرا مُطیع ہے۔

[2] چوں۔ یعنی بوڑھے کی زبان پر لفظ محمدؐ آیا۔ جملہ بُتاں۔ عُزّیٰ اور اُس کے ماحول میں جو بُت تھے۔ کہ برو۔ اُن بُتوں نے کہا کہ اِس بچہ کی تلاش کیوں کرتا ہے جس کی بعثت ہماری معزولی کا سبب ہے۔ اگر اُس کے ظہور کے بعد ہماری کوئی عزت اور وقعت نہ رہے گی۔

[3] آں خیالاتے۔ بُت پرستوں نے جو کچھ ہمارے حیرت انگیز واقعات دیکھے ہیں وہ سب ختم ہو جائیں گے۔ فترت۔ وہ زمانہ جو حضرت عیسیٰؑ کے آسمان پر اُٹھانے کے بعد سے آنحضورؐ کی بعثت تک کا ہے۔ آب۔ آب آمد تیمم برخاست۔ دُور شو۔ اُس عُزّیٰ بت نے بوڑھے سے کہا۔ جو رشک آنحضورؐ کی بعثت سے اُن کی طاقت و شوکت ختم ہو گئی تھی۔



556

دُور شو بہرِ خدا اے پیرِ تو
اُو بوڑھے! خدا کے لئے تو دفع ہو
تا[۱] نسوزی ز آتشِ تقدیرِ تو
تاکہ تو تقدیر کی آگ سے نہ جل جائے

اینچہ دُمِّ اژدہا افشردن است
یہ کیا اژدھے کی دُم دبانا ہے؟
ہیچ دانی چہ خبر آوردن است
تو جانتا ہے کہ کیسی خبر لانا ہے؟

زیں خبر خوں شُد دلِ دریا و کاں
اِس خبر سے دریا اور کان کا دل خون ہوگیا ہے
زیں خبر لرزاں شود ہفت آسماں
اِس خبر سے ساتوں آسمان لرز جائیں گے

چوں[۲] شنید از سنگہا پیر ایں سخن
جب بوڑھے نے پتھروں سے یہ باتیں سُنیں
پس عصا انداخت آں پیرِ کہن
اُس پُرانے بوڑھے نے لاٹھی پھینک دی

پس ز لرزہ و خوف و بیم آں ندے
اُس آواز کے لرزے اور خوف اور ڈر سے
پیر دندانہا بہم برمی زدے
بوڑھے کے دانت بجنے لگے

آنچناں کاندر زمستاں مردِ عُور
جس طرح کہ جاڑوں میں ننگا انسان
اُو ہمی لرزید می گفت اے ثبور
وہ کانپ رہا تھا اور کہتا تھا ہائے موت!

چوں درآں حالت بدید آں پیر را
جب اُس (حلیمہ) نے بوڑھے کو اس حالت میں دیکھا
زاں عجب گُم کرد زن تدبیر را
اُس عجب (بات) سے عورت نے تدبیر کو گم کردیا

گفت پیرا گرچہ من در محنتم
بولی اے بوڑھے! اگرچہ میں مصیبت میں ہوں
حیرت اندر حیرت اندر حیرتم
(لیکن) حیرت در حیرت در حیرت میں ہوں

ساعتے بادم خطیبی می کُند
کسی وقت ہوا مجھ سے باتیں کرتی ہے
ساعتے سنگم ادبی می کُند
کسی وقت پتھر مجھے ادب سکھاتے ہیں

باد با حرفم سخنہا می دہد
ہوا، حروف کے ذریعہ مجھ سے باتیں کرتی ہے
سنگ و کوہم فہمِ اشیا می دہد
مجھے پتھر اور پہاڑ چیزیں سمجھاتے ہیں

گاہ[۳] طفلم را ربودہ غیبیاں
کبھی میرے بچے کو غیبی لے جاتے ہیں
غیبیانِ سبز پوشِ آسماں
آسمان کے سبز پوش غیبی

از کہ نالم با کہ گویم ایں گِلہ
کس سے فریاد کروں، کس سے شکوہ کروں؟
من شدُم سودائی اکنوں صد دلہ
میں اب دیوانی اور پریشان ہوگئی ہوں

غیرتش از شرحِ غیبم لب ببست
اُس کی غیرت نے غیب کی تشریح کرنے سے میرے ہونٹ بند کر دیے ہیں
ایں قدر گویم کہ طفلم گُم شُدست
(بس)، اتنا کہتی ہوں کہ میرا بچہ گُم ہوگیا ہے

---

[۱] تا نسوزی۔ ہم تو جل گئے ہیں۔ تو بھی نہ جل جائے۔
... دمِّ اژدہا۔ کوئی انسان اژدہے کی دُم کو مسلے تو یہ انتہائی خطرناک کام ہے۔
دریا و کاں۔ چونکہ اب آنحضورؐ کی آب و تاب کے سامنے اُن کی آب و تاب ماند پڑجائیگی۔
ہفت۔ چونکہ مہر و ماہ ماند پڑجائیں گے۔

[۲] چوں شنید۔ بڑھے نے بُت کی یہ باتیں سُن کر گھبرا کر اپنی لاٹھی پھینک دی۔ ندے۔ آواز۔ دندانہا۔ خوف میں دانت بجنے لگتے ہیں۔ عور۔ ننگا۔ زاں عجب یعنی عجوبی کی باتیں۔ گفت۔ حضرت حلیمہؓ نے فرمایا اے بوڑھے اگرچہ آنحضورؐ کے معاملہ میں میں پریشان ہوں لیکن عجائب کے ظہور سے حیرت میں ہوں۔
بادم۔ حضرت حلیمہؓ نے ہوا سے باتیں سُنی تھیں۔

[۳] گاہ۔ بچپن میں شقِ صدر کے واقعہ میں آنحضورؐ کو فرشتے اُٹھاکر لے گئے تھے۔ صد دلہ۔ پریشان۔ غیرتش۔ یعنی غیبی حالات اور اشارات کو میں راز میں رکھنا چاہتی ہوں۔

گر بگویم چیزِ دیگر من کنوں ۔۔۔ خَلق بَندندم بزنجیرِ مجنوں
اب اگر میں کوئی دوسری بات کہوں ۔۔۔ لوگ مجھے پاگل پن کی زنجیر میں باندھ دینگے

گفت پیرش اے حلیمہ شاد باش ۔۔۔ سجدۂ شکر آر و رُو را کم خراش
بوڑھے نے اُن سے کہا اے حلیمہ! خوش ہوجا ۔۔۔ شُکر کا سجدہ کر اور چہرے کو نہ نوچ

تو مخور غم کہ نگردد یاوہ اُو ۔۔۔ بلکہ عالَم یاوہ گردد اندرُو
تو فکر نہ کر، کیونکہ وہ گم نہ ہوگا ۔۔۔ بلکہ عالَم اُس میں گم ہو جائے گا

ہر زماں از رشک و غیرت پیش و پس ۔۔۔ صد ہزاراں پاسبانست و حرس
ہر وقت رشک اور غیرت کی وجہ سے اسکے آگے اور پیچھے ۔۔۔ لاکھوں نگہبان اور محافظ ہیں

آں ندیدی کاں بُتانِ ذو فنوں ۔۔۔ چوں شدند از نامِ طفلت سرنگوں
تونے یہ نہیں دیکھا وہ ہنرمند بُت ۔۔۔ تیرے بچے کے نام سے کس طرح سرنگوں ہوگئے

ایں عجب قرنے ست بر روئے زمیں ۔۔۔ پیر گشتم من نہ دیدم جنسِ ایں
یہ روئے زمین پر عجب زمانہ ہے ۔۔۔ میں بوڑھا ہو گیا میں نے ایسا نہ دیکھا تھا

زیں رسالت سنگہا چوں نالہ داشت ۔۔۔ تاچہ خواہد بر گنہگاراں گماشت
اس رسالت سے جبکہ پتھر فریاد کرنے لگے ۔۔۔ گنہگاروں پر کیا چیز مُسلط کرے گی!

سنگ بے جُرم ست در معبودیش ۔۔۔ تو نہٗ مُضطر کہ بَندہ بُودیش
اپنے معبود ہونے میں پتھر بے قصور ہیں ۔۔۔ تو مجبور نہیں ہے کہ اُس کا بندہ ہے

آنکہ مُضطر ایں چنیں ترساں شدست ۔۔۔ تاکہ بر مُجرم چہا خواہند بست
جو مجبور ہے وہ ایسا خوفزدہ ہے ۔۔۔ تو مجرم پر کس قدر بندشیں ہونگی!

## خبر یافتنِ جدِ مُصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم عبدالمطلب از گم کردنِ حلیمہ رضؓ مُصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم را و طالب شدنِ اُو گردِ شہر و نالیدنِ اُو بر درِ کعبہ و از حق درخواست کردن و آواز از درونِ کعبہ شنودن و یافتنِ اُو محمد صلی اللہ علیہ وسلم را

آنحضورؐ کے دادا عبدالمطلب کو حلیمہ سعدیہؓ کے آنحضورؐ کو گم کردینے کی خبر ملنا اور اُن کا شہر کے چاروں طرف ڈھونڈنا اور کعبہ کے دروازہ پر رونا اور اللہ تعالیٰ سے درخواست کرنا اور کعبہ کے اندر سے آواز کا سُننا اور اُن کا آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کو پالینا

---

لے گر بگویم۔ اگر وہ بھی باتیں لوگوں سے کہوں گی وہ مجھے دیوانہ سمجھیں گے۔ رُو۔ عورتیں ماتم میں چہرے کو پیٹتی ہیں۔ تو مخور۔ آنحضورؐ کی طرف سے فکر نہ کر وہ گم نہ ہونگے بلکہ عالم اُن کی عظمت میں گم ہو جائیگا

لے صد ہزاراں۔ فرشتے آنحضورؐ کی حفاظت کرتے تھے۔ آں ندیدی۔ آج ہی بُت سرنگوں ہوگیا تھا۔ زیں رسالت۔ رسالت کو تسلیم نہ کرنے والوں کا انجام بُرا ہوگا۔

لے سنگ۔ بُت غیر اختیاری طور پر معبود بنے ہیں جب ان کا یہ حال ہے تو اُن کے پجاری جو با اختیار ہیں اور پوجنے میں مُضطر نہیں اُن کا انجام تو بہت ہی بُرا ہوگا۔ مُضطر۔ بمعنی بُت۔ جدِ مُصطفیٰ۔ جناب عبدالمطلب۔

چوں خبر یابید جدِّ مصطفیٰؐ — از حلیمہؓ وز فغانش بر ملا

جب مصطفیٰؐ کے دادا نے خبر پائی — حلیمہؓ اور اُن کے برملا رونے کی

وز چُناں بانگِ بلند و نعرہا — کہ بہ میلے می رسید از وے صدا

اور ایسے زور کی آواز اور نعروں سے — کہ جن کی آواز ایک میل تک پہنچ رہی تھی

زود عبدالمطلب دانست چیست — دست بر سینہ ہمی زد می گریست

فوراً عبدالمطلب سمجھ گئے کیا ہوا ہے — سینہ کوبی کرتے تھے اور روتے تھے

آمد از غم بر درِ کعبہ بسوز — کاے خبیر از سرِ شب و ز راز روز

رنج سے کعبے کے دروازہ پر سوزش کیساتھ گئے — کہ اے رات کے راز اور دن کے بھید کے جاننے والا

خویشتن را من نمی بینم فنے — تا بوَد ہمرازِ تو ہمچوں منے

میں اپنے لئے کوئی ایسا ہنر نہیں دیکھتا ہوں — کہ (جس میں)، مجھ جیسا تیرا ہمراز بنے

خویشتن را من نمی بینم ہنر — تا شوم مقبولِ ایں مسعود در

میں اپنے آپ میں کوئی ہنر نہیں دیکھتا ہوں — کہ اس مبارک دروازہ پر میں مقبول بنوں

یا سر و سجدہ مرا قدرے بوَد — یا بہ اشکم دولتے خنداں شود

یا میرے سر اور سجدے کی کوئی قدر ہو — یا میرے آنسوؤں سے قسمت جاگ اُٹھے

لیک در سیمائے آں دُرِّ یتیم — دیدہ ام آثارِ لطفت اے کریم

لیکن اُس دُرِّ یتیم کی پیشانی میں — اے کریم! میں نے تیری مہربانی کے بڑے آثار دیکھے ہیں

کہ نمی ماند بما گرچہ ز ماست — ما ہمہ مسیم و احمدؐ کیمیاست

کہ جو ہم جیسا نہیں ہے اگرچہ ہم میں سے ہے — ہم سب تانبہ ہیں اور احمدؐ کیمیا ہیں

آں عجائبہا کہ من دیدم درو — من ندیدم بر ولی و بر عدو

وہ عجائب جو میں نے اُس میں دیکھے ہیں — میں نے کسی دوست اور دشمن میں نہیں دیکھے ہیں

آنچہ فضلِ تو دریں طفلیش داد — کس نشاں ندہد بصد سالہ جہاد

تیری مہربانی نے جو اس کو بچپن میں عطا کیا ہے — کسی نے سو سال کے مجاہدے کے بعد بھی اُس کی مثال پیش نہیں کی

چوں یقیں دیدم عنایتہائے تو — بر وے او دُریست از دریائے تو

جب میں نے یقینی طور پر تیری عنایتیں دیکھ لی ہیں — اُس پر تو وہ تیرے دریا کا ایک موتی ہے

من ہمو را می شفیع آرم بتو — حالِ او اے حال داں با ما بگو

میں اُسی کو تیرے پاس سفارشی لایا ہوں — اے حال کے جاننے والے اُس کا حال ہمیں بتا دے

---

۵۱ وز چناں۔ حضرت حلیمہؓ کے رونے کی آواز ایک میل تک جاری تھی۔ زود عبدالمطلب فوراً سمجھ گئے کہ حلیمہؓ نے آنحضورؐ کو گم کر دیا ہے۔... خویشتن۔ عبدالمطلب نے کہا کہ مجھ میں کوئی ایسی خوبی نہیں ہے جس کی وجہ سے تیرا ہمراز بنوں۔ مسعود در یعنی در کعبہ۔

۵۲ لیک۔ میں نے آنحضورؐ کے چہرے پر تیری مہربانی کے آثار دیکھے ہیں۔ کہ نمی ماند۔ اگرچہ وہ ہم میں سے ہیں لیکن یہ آثار ہم میں سے کسی کے اندر نہیں ہیں۔

۵۳ آنچہ۔ اُن کے بچپن میں جو فضیلت تو نے اُن کو عطا کر دی ہے سو سال کے مجاہدہ سے بھی کسی کو حاصل نہیں ہو سکی۔ من ہمورا۔ میں اُن کو سفارشی بناتا ہوں اُن کے طفیل اُن کا حال ہمیں بتائیے وہ کہاں ہیں۔

ازدرونِ کعبہ آمد بانگ زُود
فوراً کعبہ کے اندر سے آواز آئی
کہ ہم اکنوں رُخ بتو خواہد نمُود
کہ وہ ابھی اپنا چہرہ تجھے دکھا دیگا

بادو صد اقبال اُو محظوظِ ماست
وہ دو سو اقبالمندیوں کیساتھ ہماری جانب سے نصیبہ ور ہے
بادو صد طُلبِ مَلَک محفوظِ ماست
دو سو فرشتوں کی جماعت کے ذریعہ وہ ہمارے پاس محفوظ ہے

ظاہرش را شہرۂ گیہاں کُنیم
ہم اُس کے ظاہر کو عالم میں مشہور کریں گے
باطنش را از ہمہ پنہاں کُنیم
اُس کے باطن کو سب سے پوشیدہ رکھیں گے

زرِ کاں بُود آب و گِل ما زرگریم
پانی اور مٹی سونے کی کان تھی ہم زرگر ہیں
گہ کُنش خلخال و گہ خاتم بُریم
ہم کبھی اُسکو پازیب اور کبھی انگوٹھی تراشتے ہیں

گہ حمائلہائے شمشیرش کُنیم
کبھی ہم اُس کو تلواروں کے پرتلے بناتے ہیں
گاہ بندِ گردنِ شیرش کُنیم
کبھی اُس کو شیر کی گردن کا پٹا بناتے ہیں

گہ تُرنجِ تخت برسازیم اَزُو
ہم کبھی اُس سے تخت کے پھول بناتے ہیں
گاہ تاجِ فرقہائے مُلک جُو
کبھی کشور کشا سروں کے تاج

عِشقہا داریم بااین خاک ما
ہم اِس مٹی سے بہت محبت کرتے ہیں
زانکہ اُفتادست دَر قعدہ رِضا
کیونکہ وہ (تسلیم و) رضا کی نشست پر واقع ہوئی ہے

گہ چنیں شاہے اَزُو پیدا کُنیم
کبھی ہم اُس سے ایسا شاہ پیدا کر دیتے ہیں
گہ ہم اُورا پیشِ شہ شیدا کُنیم
کبھی ہم اُس کو شاہ کے سامنے عاشق بنا دیتے ہیں

صد ہزاراں عاشق و معشوق اَزُو
اُس سے لاکھوں عاشق اور معشوق
دَر فغان و در نفیر و جستجو
نالہ و فریاد اور جستجو میں ہیں

کارِ ما اینست بر کوریِ آں
ہمارا یہ کام ہے اُس شخص کے اندھے پن کے خلاف
کُو بکارِ ما ندارد میلِ جاں
جو ہمارے کام کے ساتھ جان کا میلان نہیں رکھتا ہے

ایں فضیلت خاک را زاں رُو دہیم
یہ بزرگی ہم مٹی کو اِس لئے دیتے ہیں
زانکہ نعمت پیشِ بے برگاں نہیم
کیونکہ ہم بے سروسامان لوگوں کے سامنے نعمت پیش کرتے ہیں

زانکہ دارد خاک شکلِ اَغبری
کیونکہ مٹی غبار آلود شکل رکھتی ہے
وز دروں دارد صفاتِ انوری
اور باطن میں نورانی صفات رکھتی ہے

ظاہرش با باطنش گشتہ بجنگ
اُسکا ظاہر اُسکے باطن کیساتھ جنگ میں مصروف ہے
باطنش چوں گوہر ظاہر چو سنگ
اُسکا باطن موتی کیطرح ہے اور ظاہر پتھر کیطرح ہے

---

۱؎ از درونِ کعبہ۔ خواجہ عبدالمطلب کو کعبہ کے اندر سے جواب ملا تم عنقریب اُنکا چہرہ دیکھ لوگے۔ محظوظ۔ نصیبہ ور۔ طُلب۔ جماعت۔ ظاہرش۔ حضورؐ کے ظاہری اَحوال عالم پر کھلے۔ باطنی اَحوال کہ اللہ سے اُن کو کونسا قرب حاصل ہے اُس تک رسائی نہیں ہو سکی۔ گیہاں۔ جہاں۔

۲؎ زر۔ پانی اور مٹی سے اللہ نے جو مخلوق بنائی ہے اُنکے مختلف مراتب ہیں۔ خلخال۔ پازیب۔ ترنج۔ لیموں، مصر میں کپڑوں کی چھپائی اور کڑھائی میں لیموں کی شکل بنائی جاتی تھی۔ در قعدہ۔ سجدہ کے بعد بیٹھنے کی ہیئت۔ چنیں شاہے یعنی آنحضورؐ۔ گہ ہم۔ یعنی کبھی اُس جیسے شاہ کو خدا کا عاشق بنا دیتے ہیں۔

۳؎ صد ہزاراں۔ اِسی خاک سے لاکھوں عاشق و معشوق پیدا ہوتے ہیں جو عشق کی وجہ سے نالہ و فریاد میں مصروف ہیں۔ بکارِ ما۔ ہمارے یہ کارنامے منکروں کے اِنکار کے باوجود جاری ہیں۔ ایں فضیلت۔ مٹی کو فروتنی کی وجہ سے یہ فضیلت حاصل ہوئی ہے کہ اُس سے اِس طرح لوگ پیدا ہوتے ہیں۔ زانکہ۔ زمین کا ظاہر غبار آلود ہے لیکن اُس کا باطن پُر انوار ہے جس سے لالہ و گُل رونما ہوتے ہیں۔ باطنش۔ زمین کا باطن موتی اور ظاہر پتھر ہے۔



561

ظاہرش گوید کہ ما اینیم و بس
اُس کا ظاہر کہتا ہے کہ ہم صرف یہی ہیں

باطنش گوید نکو بیں پیش و پس
اُس کا باطن کہتا ہے آگے اور پیچھے اچھی طرح دیکھو

ظاہرش مُنکر کہ باطن ہیچ نیست
اُس کا ظاہر منکر ہے کہ باطن کچھ نہیں ہے

باطنش گوید کہ بنمایم بایست
اُس کا باطن کہتا ہے کہ میں دکھاتا ہوں، ٹھہر

ظاہرش با باطنش در چالش اند
اُس کا ظاہر اُس کے باطن کے ساتھ جنگ میں مصروف ہے

لاجرم زیں صبر نصرت می کنند
لامحالہ اس صبر سے وہ فتح پاتے ہیں

زیں ترش رو خاک صورتہا کنیم
اس ترش رو خاک سے ہم صورتیں بناتے ہیں

خندۂ پنہانش را پیدا کنیم
ہم اُس کی چھپی مُسکراہٹ کو ظاہر کرتے ہیں

زانکہ ظاہر خاک اندوہ و بکاست
کیونکہ مٹی کا ظاہر غم اور رونا ہے

در درونش صد ہزاراں خندہاست
اُس کے اندر لاکھوں مسکراہٹیں ہیں

کاشف السریم و کارِ ما ہمیں
ہم رازوں کو کھولنے والے ہیں ہمارا یہی کام ہے

کایں نہانہا را بر آریم از کمیں
کہ ان رازوں کو پوشیدگی سے باہر لائیں

گرچہ دُزد از مُنکری تن میزند
چور اگرچہ انکاری ہونے کی وجہ سے خاموش ہو

شحنہ آں از عصر پیدا می کند
کوتوال دبا کر، ظاہر کر دیتا ہے

فضلہا دُزدیدہ اند ایں خاکہا
ان مٹیوں نے بہت سی فضیلتیں چرا رکھی ہیں

ما مُقِر آریم شاں از ابتلا
ہم آزمائش کے ذریعہ اقرار کرنے والا کر دیتے ہیں

بس عجب فرزند کو را بودہ است
اُس کے بہت سے عجیب فرزند ہوئے ہیں

لیک احمدؐ بر ہمہ افزودہ است
لیکن احمدؐ سب سے بڑھے ہوئے ہیں

شد زمین و آسماں خندان و شاد
زمین اور آسمان شاداں و فرحاں ہوئے

کایں چنیں شاہے ز ما دو جفت زاد
کہ ایسا شاہ ہمارے جوڑے سے پیدا ہوا

شد زمیں چوں آسماں از شادیش
اُن کی خوشی سے زمین آسمان کی طرح ہو گئی

خاک چوں سوسن شدہ ز آزادیش
اُن کی پیدائش سے مٹی سوسن کی طرح ہو گئی

ظاہرت با باطنت اے خاکِ خوش
اے بہترین مٹی تیرا ظاہر، باطن کے ساتھ

چونکہ در جنگ ست و اندر کشمکش
چونکہ جنگ اور کشمکش میں ہے

ہر کہ با خود بہرِ حق باشد بجنگ
جو اپنے ساتھ اللہ کے لئے لڑائی میں مصروف ہو

تا شود معنیش خصمِ بو و رنگ
حتیٰ کہ اُس کا باطن بُو اور رنگ کا مخالف ہو

---

۱ ظاہرش۔ انکی ظاہری صورت کمالاتِ باطنی کو چھپائے ہوئے اور منکر ہے باطن پُر کمالات ہے۔ ظاہرش۔ ظاہر اور باطن کی یہ جنگ جاری ہے کبھی ظاہر غالب ہوتا ہے کبھی باطن کو فتح ہو جاتی ہے۔ زیں ترش رو۔ بد صورت مٹی، حسین و جمیل مخلوق کا پیدا کرنا اسکے باطنی حُسن کا اظہار ہے۔

۲ زانکہ۔ زمین بظاہر روتی صورت ہے لیکن اُس کے باطن میں مسرتیں موجزن ہیں۔ کاشف السریم۔ اللہ تعالیٰ چھپے رازوں کو ظاہر کر دیتا ہے اور زمین کی چھپی ہوئی خوبیاں ظاہر کر دیتا ہے۔ گرچہ۔ چور چُرا کر چرانے کا منکر ہو جاتا ہے اور خاموشی اختیار کرتا ہے کوتوال اس کو دبا کر اقرار کرا لیتا ہے۔ اللہ تعالیٰ بھی آزمائش میں ڈال کر انسانوں کی باطنی خوبیاں واضح کر دیتا ہے۔

۳ بس عجب۔ زمین نے بہت باکمال فرزند جنے لیکن سید الانبیاءؐ جیسا کوئی نہ جنا۔ شد۔ زمین اور آسمان کے ملاپ سے جب سید الکونین کا ظہور ہوا تو دونوں نے مسرت کا اظہار کیا۔ شد زمین۔ آنحضورؐ کی پیدائش سے زمین کو عروج حاصل ہوا۔ خاک۔ زمین نے آنحضورؐ کو جنا تو سوسن کی طرح سَو زبان بنکر اظہارِ مسرت کیا۔ آزادیش یعنی آنحضورؐ کی پیدائش۔ ظاہرت جس کا ظاہر اور باطن خدا کیلئے باہمی جنگ میں ہو اُسکی روح پُرنور ہوتی ہے اور اُسکا نور ناقابلِ زوال ہوتا ہے۔

ظُلمتش با نورِ اُو شد در قتال — آفتابِ جانش را نبوَد زَوال

اُس کی تاریکی اُس کے نور کے ساتھ جنگ میں لگی — اُس کے جان کے سورج کیلئے زوال نہیں ہے

ہر[۱] کہ کوشد بہرِ ما در امتحاں — پُشت زیرِ پایش آرد آسماں

جو شخص ہمارے لئے امتحان دینے میں کوشش کرے — آسمان کمر اُس کے پاؤں کے نیچے لے آتا ہے

ظاہرت از تیرگی اَفغاں کُناں — باطنِ تو گلستاں در گلستاں

تیرا ظاہر تاریکی کی وجہ سے فریادی ہے — تیرا باطن باغ باغ ہے

قاصدا[۲] چوں صوفیانِ رُوترش — تا نیامیزند با ہر نور کُش

وہ صوفیوں کی طرح بالارادہ ترشرو ہے — تاکہ وہ کسی نور بُجھانے والے سے میل جول نہ کریں

عارفانِ رُوترش چوں خارِ پُشت — عیش پنہاں کردہ در خارِ دُرُشت

ترشرو عارف سیہی کی طرح ہیں — سخت خاروں میں عیش کو چُھپائے ہوئے ہیں

باغ پنہاں کرد وَر داں خار فاش — کاے عدوِ دُزد ازیں دَر دُور باش

باغ نے پھول کو چُھپالیا ہے، کانٹا کھلا ہوا ہے — کہ اے چور دشمن! اِس دروازہ سے دُور رہ

خارِ پُشتا خار حارِس کردۂ — سَر چو صُوفی در گریباں بُردۂ

اے سی! تو نے کانٹوں کو نگہبان بنایا ہے — صوفی کی طرح سر کو گریبان میں ڈال لیا ہے

تا کسے در چار دانگِ عیشِ تو — گُم شود زیں گلرخانِ خار خُو

تاکہ کوئی تیرے وسیع عیش میں — داخل نہ ہو، اِن پھول جیسے چہرے والوں کانٹے کی طبیعت والوں سے

طفلِ[۳] تو گرچہ کہ کودک خُو بدست — ہر دو عالم خود طفیلِ اُو بدست

تیرا بچہ اگرچہ بچپن کی عادت والا ہے — دو جہان اُس کے طفیل پیدا ہوئے ہیں

ما جہانے را بدُو زندہ کنیم — چرخ را در خدمتش بندہ کنیم

ہم دنیا کو اُس کے ذریعہ حیات بخشیں گے — آسمان کو اُس کی خدمت میں غلام بنادیں گے

## نشان خواستنِ عبد المُطّلب از موضعِ محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم

خواجہ عبد المطلب کا آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کی جگہ کے بارے میں پتہ معلوم کرنا

## کہ کجایش یابم و جواب آمدن از درونِ کعبہ و نشان یافتن

کہ اُن کو میں کہاں پاؤں گا؟ اور کعبہ کے اندر سے جواب آنا اور پتہ معلوم ہونا

گفت عبد المُطّلب کایں دم کجاست — اے علیمُ السِّر نشاں دِہ راہِ راست

(خواجہ) عبد المطلب نے کہا اِس وقت کہاں ہے؟ — اے راز کو جاننے والے! سیدھے راستہ کا پتہ بتادے

---

۱ ہر کہ۔ جو شخص بارگاہِ خداوندی میں امتحان دینے کے معاملے میں کوشاں ہے اُس کا مرتبہ آسمان سے بلند ہے۔ ظاہرت۔ بظاہر پراگندگی ہو لیکن باطن باغ باغ ہے۔

۲ قاصدا۔ یہ شخص اپنے ظاہر کو اِس لئے پراگندہ رکھتا ہے کہ دنیا دار اُس سے میل جول نہ پیدا کریں۔ عارفاں۔ بزرگوں کی ترشروئی اِس لئے ہوتی ہے کہ عوام سے اپنی روحانی لذت کو بچائے رکھیں۔ باغ۔ اُن کی مثال اُس باغ کی ہے جس نے پھولوں کو چھپالیا ہو اور کانٹوں کو ظاہر کر رکھا ہو تاکہ پھول دشمن کی دست بُرد سے محفوظ رہیں۔ گلرخاں یعنی دنیا دار۔

۳ طفلِ تو۔ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم وجہ تخلیق عالم ہیں۔ زندہ کنیم یعنی ہم روحانی زندگی عطا کریں گے۔ کجاست۔ یعنی آنحضورؐ اِس وقت کہاں ہیں اُن کا سیدھا راستہ بتادے۔

از درونِ کعبہ آوازش رسید[1] — گفت اے جوینده طفلِ رشید

کعبہ کے اندر سے اُن کو آواز آئی — اُس نے کہا اے راہ یاب بچے کے تلاش کرنیوالے

ہاتفش گفتا مخور غم کایں زماں — با توزاں شاہِ جہاں بدہم نشاں

غیبی آواز نے اُن سے کہا غم نہ کر ابھی — میں تجھے اُس شاہجہاں کا پتہ بتاتا ہوں

در فلاں وادیست زیرِ آں درخت — پس رواں شد زود پیرِ نیکبخت

فلاں میدان میں، درخت کے نیچے ہے — تو وہ نیک نصیب بڑے میاں فوراً روانہ ہوگئے

در رکابِ او امیرانِ قریش — زانکہ جدّش بود ز اعیانِ قریش

قریش کے سردار اُن کی ہمراہی میں تھے — کیونکہ اُن کے دادا قریش کے سرداروں میں تھے

تا بہ پشتِ آدمؑ اسلافش ہمہ — مہترانِ رزم و بزم و ملحمہ

اُن کے تمام بزرگ (حضرت) آدمؑ کی پشت تک — رزم و بزم اور میدانِ جنگ کے سردار رہے ہیں

ایں نسب[2] خود پوست او را بودہ است — کز شہنشاہانِ مہ پالودہ است

یہ نسب بھی اُن کے لئے چھلکا ہے — کیونکہ (وہ) عظیم بادشاہوں سے بھی برگزیدہ ہیں

مغزِ او خود از نسب دور ست و پاک — نیست جنسش از سمک کس تا سماک

اُن کا جوہر خود نسب سے دور اور پاک ہے — سمک سے سماک تک کوئی اُن جیسا نہیں ہے

نورِ حق را کس نجوید زاد و بود — خلعتِ حق را چہ حاجت تار و پود

اللہ کے نور کیلئے کوئی پیدائش اور وجود کو نہیں ڈھونڈتا ہے — اللہ کی خلعت کو تانے بانے کی کیا ضرورت ہو؟

کمترین[3] خلعت کہ بدہد در ثواب — بر فزاید بر طرازِ آفتاب

وہ جو ادنیٰ درجہ کی خلعت ثواب میں دیتا ہے — وہ سورج کے نقش و نگار سے بڑھ جاتی ہے

## بقیۂ قصۂ دعوتِ سلیمانؑ بلقیس را بایمان

حضرت سلیمانؑ کا بلقیس کو ایمان کی دعوت دینے کے قصہ کا بقیہ

خیز بلقیسا بیا و ملک بیں — بر لبِ دریای یزداں دُر بچیں

اے بلقیس! اُٹھ، آجا سلطنت کو دیکھ — اللہ کے دریا کے کنارے سے موتی چُن لے

خواہرانت ساکنِ چرخِ سنی — تو بمردارے چہ سلطانی کنی

تیری بہنیں، بلند آسمان پر مقیم ہیں — تو مُردار پر کیا سلطنت کر رہی ہے؟!

خیز بلقیسا بیا دولت نگر — جاوداں از دولتِ ما بر بخور

اے بلقیس! اُٹھ، آجا اِس بادشاہی کو دیکھ — ہمیشہ ہماری دولت کے پھل کھا

---

[1] آوازش۔ یعنی عبدالمطلب کو آواز آئی۔ پیرِ نیکبخت۔ خواجہ عبدالمطلب۔ در رکاب۔ یعنی عبدالمطلب کے ساتھ قریش کے دوسرے سردار بھی آنحضورؐ کو تلاش کرنے چلے۔ اعیان۔ عین کی جمع، سردار۔ رزم۔ میدانِ جنگ۔ بزم۔ محفلِ نشاط۔ ملحمہ۔ میدانِ قتال۔

[2] ایں نسب۔ آنحضورؐ کے ذاتی فضائل کے مقابلہ میں نسبی فضیلت ہیچ ہے۔ حضرت آنحضورؐ کا اصلی جوہر نسب سے بے نیاز کہ آنحضورؐ خیر الخلائق ہیں۔ سمک۔ مچھلی یعنی تحت الثریٰ، عوام کا خیال ہے کہ زمین مچھلی کی پشت پر قائم ہے۔ سماک۔ یعنی آسمان کی انتہائی بلندی، سماک اعزل اور سماک رامح دو ستارے ہیں جو انتہائی بلندی پر ہیں۔ زاد۔ یعنی نسب۔ خلعت۔ لباس کا شاہی جوڑا جو کسی کو انعام میں دیا جائے۔ تار و پود۔ تانا، بانا۔

[3] کمترین۔ اللہ کی جانب سے جو معمولی جوڑا ثواب میں ملتا ہے وہ نقش و نگار میں سورج سے بھی بڑھا ہوا ہوتا ہے۔ طراز۔ نقش و نگار۔ ملک۔ یعنی روحانی سلطنت۔ خواہرات۔ وہ عورتیں جو مقربات بارگاہِ خداوندی ہیں جیسے حضرت آسیہ فرعون کی بیوی وغیرہ۔ سنی۔ بلند۔ مُردار۔ حدیث ہے "الدُّنیا جیفۃٌ" دنیا مُردار ہے۔

خواہرانت را ز بخششہای راد — ہیچ میدانی کہ آں سُلطان چہ داد

تیری بہنوں کو سخاوت کی بخششوں میں سے — تو کچھ جانتی ہے کہ اُس شاہ نے (اُنکو) کیا دیا ہے؟

خیزِ بلقیسا بیا در بحرِ جُود — ہر دَمے بَردار بے سَرمایہ سُود

اے بلقیس! اُٹھ سخاوت کے سمندر میں آجا — ہر وقت بغیر سرمایہ کے نفع لے

خواہرانت جُملہ در عیش و طرب — بر تو چوں خوش گشت ایں[1] رنج و تعب

تیری بہنیں سب عیش اور مستی میں ہیں — یہ رنج اور مشقت تیرے لئے کیسے بھلی بنگئی

خیزِ بلقیسا سعادت یار شو — وز ہمہ مُلکِ سبا بیزار شو

اے بلقیس! اُٹھ نیک بختی کی یار بنجا — اور سبا کی پوری سلطنت سے بیزار ہوجا

تو ز شادی چوں گدائے طبل زن — کہ منم شاہ و رئیس گولخن

تو خوشی میں اُس فقیر کی طرح ہے جو نقارہ پیٹ رہا ہے — کہ میں بھٹی کا شاہ اور رئیس ہوں

## مثلِ قانع شدنِ آدمی بدنیا و حرصِ اُو در طلبِ دنیا و غفلتِ اُو از دولتِ رُوحانیاں کہ اَبنائے جنسِ وے اند و نعرہ زناں کہ یَا لَیْتَ قَوْمِیْ یَعْلَمُوْنَ

انسان کے دنیا میں قانع ہونے اور دنیا کی طلب میں اُسکی حرص اور روحانیوں کی دولت سے اُس کی غفلت کی مثال جو روحانی اُسی جیسے ہیں اور نعرہ لگاتے ہیں کہ کاش میری قوم جان لیتی

آں[2] سگے در کو گدائے کُور دید — حملہ می آورد و دَلقش می دَرید

ایک کتے نے گلی میں ایک اندھے فقیر کو دیکھا — اُس پر حملہ کر دیا اور اُس کی گدڑی پھاڑ دی

گفتہ ایم ایں را وَلے بارِ دگر — شُد مکرّر بہرِ تاکیدِ خبر

ہم یہ (قصہ) کہہ چکے ہیں لیکن دوبارہ — بات کی تاکید کے لئے مکرر ہوا ہے

[3]کور گفتش آخر آں یارانِ تو — بَر کُہ اند ایندم شکار و صَید جُو

اندھے نے اُس سے کہا آخر تیرے دوست — اس وقت صید و شکار کی جستجو میں پہاڑ پر ہیں

قومِ تو در کوہ می گیرند گور — در میان کوی می گیری تو کور

تیری قوم پہاڑ میں گورخر پکڑ رہی ہے — تو کوچے میں اندھے کو پکڑتا ہے

ترکِ ایں تزویر کن شیخِ نفور — آبِ شوری جمع کردہ چند کور

اے متنفر شیخ! اِس مکر کو چھوڑ دے — تو کھاری پانی ہے تونے چند اندھے جمع کرلئے ہیں

---

[1] ایں رنج۔ یہ دنیاوی سلطنت۔ چوں گدائی۔ چونکہ تیری یہ سلطنت بے حقیقت ہے لہذا تو شاہ نہیں گدا ہے اور اِس خس و خاشاک کی بھٹی کو سلطنت سمجھ کر اُس پر اپنی شاہی کا اعلان کرتی ہے۔ یَا لَیْتَ قَوْمِیْ۔ جنتی خوش ہو کر کہے گا کہ کاش میری قوم جان لیتی کہ مجھ پر کیا کرم ہو رہا ہے۔

[2] آں سگے۔ دنیادار کی مثال گلی کے اُس کتے کی سی ہے جو اچھے شکاروں کو چھوڑ کر گدا اور فقیر پر لپکتا ہے۔ گفتہ ایم۔ اندھے اور کوچہ کے کتے کا قصہ ہم پہلے بھی بیان کر چکے ہیں، لیکن بات کو مضبوط کرنے کیلئے مکرر کہہ رہے ہیں۔

[3] کور۔ اندھے نے کتے سے کہا دوسرے کتے تو پہاڑ پر گورخر کا شکار کر رہے ہیں تو اندھے کو چمٹ رہا ہے۔ ترک۔ کتے کے قصہ سے مولانا نے بناوٹی پیروں کو غیرت دلائی ہے۔ آبِ شوری۔ تو کھاری پانی ہے تو نے اپنے اندھے مریدوں کو اپنے چاروں طرف جمع کر لیا ہے۔

کایں مریدانِ من و من آبِ شور — می خورند از من ہمی گردند کور
کہ یہ میرے مرید ہیں اور میں کھاری پانی ہوں — وہ مجھ میں سے پیتے ہیں اور اندھے ہوئے جاتے ہیں

آبِ[1] خود شیریں کن از بحرِ لدُن — آبِ بد را دامِ ایں کوراں مکن
لدُن کے دریا سے اپنے پانی کو شیریں بنالے — بُرے پانی کو ان اندھوں کے لئے جال نہ بنا

خیز، شیرانِ خدا بیں گور گیر — تو چو سگ چونی بزرقی کور گیر
اُٹھ، خدا کے شیروں کو، گورخر پکڑنے والا دیکھ — تو کُتّے کی طرح مکّاری سے اندھے کو پکڑنے والا کیوں ہے

گور چہ از صیدِ غیرِ دوست دُور — جملہ شیر و شیر گیر و مستِ نور
گورخر کیا ہوتا ہے، وہ دوست کے علاوہ کے شکار سے دور ہیں — مجسّم شیر ہیں اور شیر پکڑنے والے ہیں اور نور کے مست ہیں

در نظارہ صید و صیادیِ شہ — کردہ ترکِ صید و مُردہ در وَلہ
شکار اور شاہ کو شکار کرنے کے نظّارے میں — شکار کرنا چھوڑ دیا ہے اور عشق میں فنا ہیں

ہمچو[2] مُرغِ مُردہ شاں بگرفتہ یار — تا کُند اُو جنسِ ایشاں را شکار
اُن کو دوست نے مُردہ پرند کی طرح پکڑ رکھا ہے — تاکہ وہ (دوست) اُن کے ہم جنسوں کو شکار کرے

مُرغِ مُردہ مُضطر اندر وصل و بین — خواندۂ اَلْقَلْبُ بَیْنَ الْاُصْبَعَیْن
مُردہ پرند وصل اور جدائی میں مجبور ہے — تو نے پڑھا ہے کہ دل دو انگلیوں کے درمیان ہے

مُرغِ مُردہ اَش را ہر آں کو شد شکار — چوں بہ بیند شد شکارِ شہریار
اُس کے مُردہ پرند کو جو شکار ہوا — جب وہ غور کرے گا تو شاہ کا شکار ہوا ہے

ہر کہ اُو زیں مُرغِ مُردہ سر بتافت — دستِ آں صیاد را ہرگز نیافت
جس نے اس مُردہ پرند سے رُوگردانی کی — اُس نے شکاری کے ہاتھ کو کبھی نہ پایا

گوید[3] اُو منگر بمُرداریِ من — عشقِ شہ بیں در نگہداریِ من
وہ کہتا ہے میری مُرداری پر نظر نہ کر — میری حفاظت کے بارے میں اللہ کے عشق کو دیکھ

من نہ مُردارم مرا شہ کُشتہ است — صورتِ من شبہِ مُردہ گشتہ است
میں مردار نہیں ہوں، مجھے شاہ نے مارا ہے — میری صورت مُردے کے مشابہ ہوگئی ہے

جنبشم زیں پیش بُود از بال و پر — جنبشم اکنوں ز دستِ دادگر
اس سے پہلے میری حرکت بال اور پر کے ذریعہ تھی — اب میری حرکت مُنصف کے ہاتھ سے ہے

---

[1] آبِ خود۔ باطنی کمال حاصل کر اور اُس کے ذریعہ مُریدوں کو فیض پہنچا۔ بحرِ لدُن یعنی خدائی فیض۔ خیز۔ مردانِ حق غیبی فیوض سے بہرہ مند ہیں تو صرف مُریدوں کو لُوٹنے پر لگا ہے۔ گور چہ۔ مردانِ حق کو گورگیر کہا تھا اب کہتے ہیں کہ حقیقی مشائخ تو صرف طالبِ خدا ہیں وہ مجسّم شیر ہیں اور صرف شیر کا شکار کرتے ہیں۔ در نظارہ۔ وہ اللہ تعالیٰ کے مشاہدہ میں مستغرق رہتے ہیں اور اُن کو عشق میں فنا کا درجہ حاصل ہے۔

[2] ہمچو مُرغ۔ شکاری جس طرح کا شکار کھیلتے ہیں اُس قسم کے مُردہ جانور کو بھُس وغیرہ بھر کر اپنے ساتھ رکھتے ہیں تاکہ اُسکے ذریعہ اُس کے ہم جنسوں کا شکار کریں، اسی طرح یہ بزرگ گویا کہ وہ مُردہ جانور ہیں اور اللہ تعالیٰ اُن کے ذریعہ اُن کے ہم جنسوں کا شکار کرتا ہے۔ مُرغِ مُردہ۔ ظاہر ہے کہ وہ مُردہ جانور بالکل شکاری کے اختیار میں ہوتا ہے شکاری سے وصل اور جدائی میں مجبورِ محض ہوتا ہے یہی حال ان بزرگوں کا ہوتا ہے۔ یہی معنی اس حدیث کے ہیں جس میں فرمایا گیا کہ دل اللہ کی دو انگلیوں کے درمیان ہے اللہ جس طرف چاہتا ہے اُس کو پلٹ دیتا ہے۔ مُرغِ مُردہ۔ اس مُردہ جانور کے ذریعہ جو شکار ہوا وہ درحقیقت شکاری کا شکار بنا ہے۔ ہر کہ اُو۔ جو جانور اس مردہ جانور سے کنارہ کشی کریگا وہ صیاد کے ہاتھ سے دور رہیگا۔

[3] گوید اُو۔ فانی فی اللہ کہتا ہے بظاہر میرے مردار ہونے کو نہ دیکھ خدائی عشق مجھے نجس ہونے سے بچائے ہوئے ہے من نہ مُردارم۔ کیونکہ میں مُردے کی صورت میں ہوں جنبشم۔ حرکت جو کہ زندگی کا اثر ہے وہ پہلے میرے ذاتی ارادے تھی اب بسبب قدرت کے ذریعہ ہے۔



566

جُنبشِ[1] فانیم بیروں شُد زِ پوست
میری فنا ہونیوالی حرکت کھال سے باہر ہوگئی ہے

جنبشِ باقیست اکنوں چوں ازو ست
اب باقی رہنے والی حرکت ہے کیونکہ وہ اسی جانب سے ہے

ہر کہ کج جنبد بہ پیشِ جُنبشم
جو کوئی میری حرکت کے سامنے ٹیڑھی حرکت کرتا ہے

گرچہ سیمرغ است زارش می کُشم
خواہ وہ سیمرغ ہو میں اس کو بری طرح مارتا ہوں

ہیں مرا مُردہ مبیں گر زندہ
خبردار! اگر تو زندہ ہے مجھے مُردہ نہ سمجھ

درکفِ شاہم نگر گر بندہ
اگر تو بندۂ (خدا) ہے تو مجھے شاہ کے ہاتھ میں سمجھ

مُردہ زندہ کرد عیسیٰؑ از کرم
(حضرت) عیسیٰؑ نے کرم سے مردہ کو زندہ کر دیا

من بکفِ خالقِ عیسیٰؑ درم
میں (حضرت) عیسیٰؑ کے خالق کے ہاتھ میں ہوں

کے[2] بمانم مُردہ در قبضہ خدا
میں خدا کے قبضہ میں رہ کر مُردہ کب رہ سکتا ہوں

بر کفِ عیسیٰؑ مدار ایں ہم روا
(حضرت) عیسیٰؑ کے ہاتھ پر بھی یہ روا نہ رکھ

عیسیم لیکن ہر آنکو یافت جاں
میں عیسیٰ ہوں لیکن جس نے جان حاصل کرلی

از دمِ من اُو بماند جاوداں
میرے دَم سے وہ ہمیشہ زندہ رہے گا

شُد ز عیسیٰؑ زندہ لیکن باز مُرد
(حضرت) عیسیٰؑ سے زندہ ہوا لیکن پھر مر گیا

شاد آنکو جاں بدیں عیسیٰ سپُرد
وہ قابل مبارکباد ہے جسنے اِس عیسیٰ کو جان سپرد کردی

من[3] عصایم در کفِ موسیٰؑ خویش
میں اپنے موسیٰ کے ہاتھ میں لاٹھی ہوں

موسیم پنہان و من پیدا بہ پیش
میرا موسیٰ پوشیدہ ہے اور میں سامنے ظاہر ہوں

بر مسلمانان پُلِ دریا شوم
میں مسلمانوں کے لئے دریا کا پُل ہو جاتا ہوں

باز بر فرعون اژدرہا شوم
پھر فرعون پر اژدہا بن جاتا ہوں

ایں عصا را اے پسر تنہا مبیں
اے بیٹا! اِس لاٹھی کو اکیلا نہ سمجھ

کہ عصا بے کفِ حق نبود چنیں
کیونکہ بغیر خدا کے ہاتھ کے لاٹھی ایسی نہیں ہوتی ہے

موجِ طوفاں ہم عصا بُد کو زِ درد
طوفان کی موج بھی لاٹھی تھی جس نے زرد کیسا تھا

طنطنہ جادو پرستاں را بخورد
جادو پرستوں کے دبدبہ کو نگل لیا

ہم عصا بُد باد بر اعدائے ہودؑ
(حضرت) ہودؑ کے دشمنوں پر ہوا بھی لاٹھی تھی

کہ بر آورد از بقیہ عاد دُود
جس نے عاد کے بقیہ (لوگوں) کے دھوئیں اڑادئیے

ہم عصائی بود پشہ در نبرد
مچھر بھی مقابلے میں لاٹھی تھا

کو بر آورد از سرِ نمرود گرد
جس نے نمرود کے سر سے دھول اڑا دی

---

[1] جنبشِ فانیم جب انسان فرائض اور نوافل کے ذریعہ اللہ تعالیٰ کا تقرب حاصل کرلیتا ہے تو اس کے تمام افعال اللہ کی طرف منسوب ہوجاتے ہیں ہر کہ۔ نفرار کا انتقام بڑے سے بڑے انسان کو خاک میں ملادیتا ہے۔ یعنی فانی فی اللہ صرف اپنے افعال کے اعتبار سے بے حس و حرکت ہوتا ہے، دستِ قدرت اُس سے افعال کا صدور کراتا ہے۔ مُردہ۔ حضرت عیسیٰؑ مُردے کو زندہ کردیتے تھے تو حضرت عیسیٰؑ کا خالق مُردے کو کیسے زندہ نہ کردے گا۔

[2] کے بمانم حضرت عیسیٰؑ کی حیات بخشی کا انکار بھی جائز نہیں ہے۔ چہ جائیکہ خدا کی حیات بخشی۔ عیسیم۔ میں خود ہی زندہ نہیں ہوں بلکہ دوسروں کو بھی ابدی زندگی عطا کرتا ہوں۔ شد ز عیسیٰؑ۔ حضرت عیسیٰؑ کے جس معجزے کا ذکر ہے اُس سے عارضی زندگی حاصل ہوتی تھی۔ بدیں عیسیٰ۔ اگر اِس سے مُراد اللہ تعالیٰ ہے تو کوئی اِشکال نہیں اگر خود فانی فی اللہ مُراد ہے تو مُراد یہ ہے کہ اُن کے معجزے کا تعلق دنیاوی زندگی سے تھا اگرچہ وہ بھی روحانی ابدی زندگی عطا کرتے تھے اُس کا ذکر نہیں ہے۔

[3] من عصایم یعنی اب میں اپنے تمام افعال میں اللہ تعالیٰ کی قدرت کا مظہر ہوں۔ بر مسلماناں۔ یعنی میں اہلِ حق کیلئے باعثِ نجات اور کفار کیلئے باعثِ عذاب ہوں۔ دریا یعنی دریائے نیل۔ موج



٥٦٦

گر عصاہائے[1] خدارا بشمرم
اگر میں خدا کی لاٹھیوں کو شمار کردوں
زرقِ ایں فرعونیاں را بردرم
ان فرعونیوں کی مکاری (کا پردہ) چاک کردوں

لیک زیں شیریں گیاہِ زہرمند
لیکن اِس زہریلی شیریں گھاس کو
ترک کن تا چند روزے می چرند
رہنے دے، تاکہ چند روز چرلیں

گر نباشد جاہِ فرعون و گرے
اگر فرعون کا رتبہ اور سرداری نہ ہو
از کجا یابد جہنم پرورے
(تو) جہنم کہاں سے پرورش پائے!

فربہش کُن آنگہش کُش اے قصاب
اے قصاب! اس کو موٹا کر پھر ذبح کر
زانکہ بے برگند در دوزخ کلاب
کیونکہ دوزخ میں کتّے بے سروسامان ہیں

گر نبودے خصم و دشمن در جہاں
اگر دنیا میں مخالف اور دشمن نہ ہوتے
پس بمُردے خشم اندر مرداں
تو انسانوں میں غصہ مُردہ ہو جاتا

دوزخ[2] آں خشم ست بے خصم اے فلاں
اے فلاں! دوزخ وہ غصہ ہے بغیر مخالف کے
کے زید میرد ز نورِ مومناں
کب زندہ رہے، کہ مومنوں کے نور سے بجھ جائے

دوزخ آں خشم است و خصمے بایدش
دوزخ وہ غصہ ہے اور اُس کو مخالف چاہیئے
تا زید ورنہ رحیمی بکشدش
تاکہ زندہ رہے، ورنہ رحیمی اس کو بجھا دے

گر بماندے لطف بے قہر و بد
اگر مہربانی بغیر قہر اور بدی کے رہ جاتی
پس کمالِ بادشاہی کے شدے
تو بادشاہی کا کمال کب ہوتا؟

ریشخندے کردہ اند آں منکراں
اُن منکروں نے مذاق اُڑائی ہے
بر مثلہا و بیانِ ذاکراں
اہلِ ذکر کی مثالوں اور بیان کی

تو اگر خواہی بکُن ہم ریشخند
اگر چاہے تو بھی مذاق اُڑا
چند خواہی زیست اے مُردار چند
اے مُردار! تو کب تک زندہ رہے گا!

شاد[3] باشید اے محبان در نیاز
اے دوستو: نیازمندی میں خوش رہو
بر ہمیں در کہ شود امروز باز
اُس دروازے پر جو آج کھلا ہوا ہے

ہر حویجی باشدش کردے دگر
ہر ضرورت کی ایک دوسری کیاری ہوتی ہے
در میانِ باغ از سیر و گبر
باغ میں لہسن اور گبر کی

[1] عصاہا۔ یعنی میں اگر خدائی عذاب کی تفصیل بیان کردوں تو فرعون طبع انسانوں کے مکر کا پردہ چاک کردوں۔ لیک۔ اِن فرعونیوں کو دنیاوی لذتوں میں جو کہ حقیقتاً زہر ہیں مبتلا رہنے دو۔ گر نباشد۔ نظامِ قدرت کی بقا کیلئے گنہگاروں کی بھی ضرورت ہے۔ از کجا۔ یہ لوگ جہنم کی خوراک ہیں جس سے اُسکی پرورش ہوتی ہے۔ فربہش۔ قرآن پاک میں ہے ذَرْهُمْ يَأْكُلُوا وَيَتَمَتَّعُوا وَيُلْهِهِمُ الْأَمَلُ فَسَوْفَ يَعْلَمُونَ "اے نبی اُن کو چھوڑے رکھو وہ کھاتے اور نفع اُٹھاتے رہیں اور اُن کو تمنا غفلت میں ڈالے رکھے پھر عنقریب وہ جان لینگے"۔ کلاب۔ دوزخ کے کُتّے اُن کے گوشت کے منتظر ہیں۔ گر نبودے۔ غصہ کی بقا کیلئے مخالفت اور دشمنی کا وجود ضروری ہے ورنہ غصہ مرجائے۔

[2] دوزخ۔ دوزخ اللہ تعالیٰ کے غصہ کا مظہر ہے اُس کیلئے اِن دشمنوں کی ضرورت ہے۔ رحیمی۔ اگر صفتِ غضب نہ ہے تو دوزخ ٹھنڈی ہو جائے۔ گر بماندے۔ اگر صرف صفتِ رحمت ہو اور صفتِ غضب نہ ہو تو بادشاہی کا کمال نہیں ہے لہٰذا الوہیت کیلئے دونوں صفتیں ضروری ہیں۔ ریشخندے۔ منکر، اہلِ ذکر کا مذاق اُڑاتے ہیں تو بھی اگر چاہے مذاق اُڑالے پھر دیکھ انجام کیا ہوتا ہے۔

[3] شاد۔ جو لوگ آیاتِ الٰہیہ کے ذکر سے محبت رکھتے ہیں اور اُس در کی نیازمندی اختیار کئے ہوئے ہیں وہ قابلِ مبارکباد ہیں۔ حویج۔ مولانا نے اِس لفظ کو ضروریاتِ زندگی کے معنی میں برتا ہے۔ کُرد۔ کاف کے ضمہ سے، کیاری۔ سیر، لہسن۔ گبر۔ ایک پھل کا نام ہے جو خراسان میں پیدا ہوتا ہے اُسکا اچار ڈالا جاتا ہے مولانا مخلص اور منافق کے مسلک کو جداگانہ کرکے سمجھا رہے ہیں۔

ہر ۱؎ یکے با جنسِ خود در گردِ خود … از برائے پختگی نم می خورد

ہر ایک چیز ہم جنس کے ساتھ اپنی کیاری میں … پختگی کے لئے سیرابی حاصل کرتی ہے

تو کہ کردِ زعفرانی زعفراں … باش و آمیزش مکن با دیگراں

تو جو کہ زعفران کی کیاری ہے زعفران … رہ، اور دوسروں کے ساتھ نہ مل

آب می خور زعفرانا تا رسی … زعفرانی اندریں حلوا رسی

اے زعفران! سیرابی حاصل کر تاکہ تو پک جائے … تو زعفران ہے اس حلوے میں ملے گا

تو مکن در کردِ شلغم پوزِ خویش … کہ نگردد با تو او ہم طبع و کیش

تو شلجم کی کیاری میں اپنا منھ نہ ڈال … تاکہ وہ تیرا ہم مزاج اور ہم مذہب نہ ہو جائے

تو بکردے او بکردے مودعہ … زانکہ ارضُ اللہ آمد واسعہ

تو ایک کیاری میں اور وہ دوسری کیاری میں رکھا ہوا ہے … کیونکہ اللہ کی سرزمین وسیع ہے

خاصہ آں ارضے کہ از پہناوری … در سفر گم می شود دیو و پری

خصوصاً وہ زمین جس میں، وسعت کی وجہ سے … دیو اور پری سفر میں گم ہو جاتے ہیں

اندر ۲؎ آں بحر و بیابان و جبال … منقطع می گردد اوہام و خیال

اُن سمندروں اور جنگلوں اور پہاڑوں میں … اوہام اور خیالات ختم ہو جاتے ہیں

ایں بیاباں در بیابانہائے او … ہمچو اندر بحر و بر یک تارِ مو

یہ جنگل اُس کے جنگلوں میں … اس طرح ہیں، جیسے سمندر اور خشکی میں ایک بال

آبِ استادہ کہ سیرستش نہاں … تازہ تر، خوشتر زجوہائے رواں

پانی ٹھہرا ہوا ہے کیونکہ اُس کی رفتار پوشیدہ ہے … جاری نہروں سے، تازہ تر اور اچھا ہے

کو ۳؎ درونِ خویش چوں جان و رواں … سیرِ پنہاں دارد و پائے رواں

کیونکہ وہ اپنے اندر جان اور روح کی طرح … پوشیدہ سیر اور رواں پاؤں رکھتا ہے

مستمع خفتہ است کوتہ کن خطاب … اے خطیب ایں نقش را کم زن بر آب

سننے والا سو گیا ہے تقریر مختصر کر … اے مقرر! اس نقش کو پانی پر نہ کھینچ

## بقیہ دعوتِ سلیمانؑ بلقیس را کہ فرصت غنیمت است

حضرت سلیمانؑ کی بلقیس کو دعوت کا بقیہ کہ فرصت غنیمت ہے

خیز بلقیسا کہ بازاریست تیز … زیں خسیسانِ کساد افگن گریز

اے بلقیس! اٹھ کیونکہ بازار تیزی پر ہے … ان ٹوٹے میں مبتلا کرنے والے کمینوں سے بھاگ

---

۱؎ ہر یکے۔ ہر ترکاری اپنی کیاری میں پرورش پاتی ہے اور سیرابی حاصل کر کے پختہ ہوتی ہے۔ تو کہ۔ مخلص کو منافق کے ساتھ میل جول نہ چاہیئے۔ آب می خور۔ اپنے مسلک پر قائم رہ کر پختگی پیدا کر تاکہ اعلیٰ مقام حاصل ہو جائے۔ تو مکن۔ زعفران کو اپنی کیاری میں رہنا چاہیئے اگر شلغم کی کیاری کا رُخ کریگا تو اُسمیں اُس کی خاصیت آجائیگی۔ تو بکردے۔ اللہ نے مومن کا ایک مقام اور منافق کا دوسرا مقام بنایا ہے خدا کی زمین وسیع ہے خلط ملط کی ضرورت نہیں ہے۔ خاصہ۔ عالمِ غیب کی سرزمین تو اِسقدر وسیع ہے کہ اُس میں دیو اور پری بھی راستہ گم کر بیٹھتے ہیں۔

۲؎ اندر آں۔ عالمِ غیب کے سمندروں اور جنگلوں اور پہاڑوں کی وُسعت تک وہم اور خیال بھی نہیں پہنچ سکتا۔ ایں بیاباں۔ دنیاوی زمین کی کائنات اُس غیب کی زمین کے اعتبار سے ایسی ہے جیسا کہ بحر و بر کے مقابلہ میں ایک بال۔ آبِ استادہ۔ سالک کے باطن کا رُکا ہوا پانی جس کا بہاؤ پوشیدہ ہے جاری پانی سے بدرجہا بہتر ہے۔

۳؎ کو۔ سالک کی سیرِ جان اور روح کی سیر کی طرح مخفی اور پوشیدہ ہوتی ہے۔ مستمع۔ چونکہ سامعین کی توجہ نہیں ہے لہٰذا فنا کے مقام کی باتیں بند کر دو ورنہ نقش بر آب ہونگی۔ خیز۔ حضرت سلیمانؑ نے بلقیس کو اس کی دعوت دی اور فرمایا بدکرداروں کی صحبت



569

خیز بلقیسا کنوں با اختیار[1] — پیش ازاں کہ مرگ آرد گیر و دار
اے بلقیس! اب اُٹھ (جبکہ) با اختیار ہے — اس سے قبل کہ موت پکڑ دھکڑ شروع کرے

خیز بلقیسا بیا پیش از اجل — در نگر شاہی و مُلکِ بے دغل
اے بلقیس! اُٹھ، موت سے پہلے آجا — بادشاہی اور بغیر فساد کی سلطنت دیکھ لے

خیز بلقیسا بجاہِ خود مناز — اندریں درگہ نیاز آور نہ ناز
اے بلقیس! اُٹھ، اپنے مرتبہ پر ناز نہ کر — اس بارگاہ میں نیاز پیش کر نہ کہ ناز

خیز بلقیسا و مستہ با قضا — ورنہ مرگ آید کشد گوشِ ترا
اے بلقیس! اُٹھ اور قضا (خداوندی) سے نہ بھڑ — ورنہ موت آئے گی تیرے کان کھینچے گی

بعد ازاں گوشت کشد مرگ آنچناں — کہ چو دُزد آئی بشحنہ جاں کناں
اس کے بعد موت تیرے ایسے کان کھینچے گی — کہ تو چور کی طرح کوتوال کے پاس جانکنی کی حالت میں آئیگی

زیں خراں تاچند باشی نعل دُزد — گر ہمی دُزدی بیا و لعل دُزد
تو اِن گدھوں کے نعل کب تک چرائے گی؟ — اگر چوری ہی کرنی ہے تو آ اور لعل چرا

خواہرانت یافتہ مُلکِ خلود — تو گرفتہ مُلکتِ کور و کبود
تیری بہنوں نے ہمیشگی کی سلطنت حاصل کرلی — تو بے نور اور تاریک سلطنت کو پکڑنے ہوئے ہے

اے خنک آنجاں کزیں مُلکت بجست[2] — کہ اجل ایں مُلک را ویراں گرست
وہ جان قابل مبارکباد ہے جس نے اس سلطنت کو چھوڑ دیا — کیونکہ موت اِس سلطنت کو ویران کردینے والی ہے

خیز بلقیسا بیا بارے ببیں — مُلکتِ شاہان و سلطانانِ دیں
اے بلقیس! اُٹھ، آجا اب دیکھ — دین کے اُمراء اور شاہوں کی سلطنت

شستہ در باطن میانِ گلستاں — ظاہرا خارے میانِ دوستاں
وہ حقیقتاً باغ میں بیٹھا ہوا ہے — بظاہر دوستوں کے درمیان ایک کانٹا ہے

بوستاں[3] با او رواں ہر جا رود — لیک آں از خلق پنہاں می شود
جہاں وہ جاتا ہے باغ اس کے ساتھ جاتا ہے — لیکن وہ (باغ) مخلوق سے پوشیدہ ہوتا ہے

میوہ ہا لابہ کناں کز من بخور — آبِ حیواں آمدہ کز من بخور
پھل خوشامد کرتے ہیں کہ ہمیں کھا — آبِ حیات آیا ہوا ہے کہ مجھے پی

طوف می کُن بر فلک بے پر و بال — ہمچو خورشید و چو بدر و چوں ہلال
بغیر بال و پر کے آسمان کا طواف کر — سورج اور چودھویں اور پہلی کے چاند کی طرح

---

[1] با اختیار۔ انسان جب تک زندہ ہے با اختیار ہے۔ در نگر یعنی عالم آخرت کی شاہی جو لا زوال ہے۔ درگہ یعنی درگاہِ خداوندی میں صرف نیاز کام آتا ہے۔ مستہ۔ مستیز کا مخفف ہے، جھگڑا دکر۔ بعد ازاں۔ مرنے کے بعد مجرم کی سی اضطراری حاضری ہوگی۔ شحنہ۔ کوتوال۔ خراں۔ دولت کے لئے دنیا داروں کی پابوسی نہ کر۔ لعل۔ حکمت کے لعل و گوہر۔ خواہرانت۔ یعنی دنیا کی نیک عورتیں۔

[2] اے خنک۔ جو شخص ناپائیدار حکومت سے دستبردار ہوکر ابدی سلطنت حاصل کرلے وہ مبارکبادی کے قابل ہے۔ شستہ۔ نشستہ کا مخفف ہے یعنی جس نے اُخروی سلطنت حاصل کرلی وہ باطنی کمالات کے باغ میں بیٹھا ہوا ہے لیکن بظاہر وہ اپنے ملنے والوں کو ایک کانٹا نظر آرہا ہے۔

[3] بوستاں۔ اُسکے کمالات کا باغ اس کے ساتھ رہتا ہے لیکن عوام کی نظر سے مخفی ہے۔ میوہ۔ وہ اُس باغ کے پھلوں سے نفع اندوز ہے اور اُس باغ کی نہروں سے آبِ حیات پی رہا ہے۔ طوف۔ عالمِ ملکوت کی سیر کر۔

چون روان باشی روان و پائے نہ ۔ می خوری صد لوت و لقمہ خائے نہ

تو روح کی طرح چلے گی اور پاؤں نہیں ہے ۔ تو سو غذائیں کھائیگی اور لقمہ چبانے والی نہیں ہے

نے نہنگِ غم زند بر کشتیت ۔ نے پدید آید ز مردن زشتیت

نہ تیری کشتی پر غم کا مگرمچھ حملہ کرے گا ۔ نہ مرنے کی وجہ سے تیرے اوپر بدنمائی آئیگی

ہم تو شاہ و ہم تو لشکر ہم تو تخت ۔ ہم تو نیکو بخت باشی ہم تو بخت

تو ہی شاہ ہوگی تو ہی لشکر ہوگی تو ہی تخت ہوگی ۔ تو ہی نیک بخت ہوگی تو ہی نصیبہ ہوگی

گر تو نیکو بختی و سلطانِ زفت ۔ بخت غیرِ تست روزے بخت رفت

اگر تو نیک بخت ہے اور سلطانِ اعظم ۔ نصیبہ تیرا غیر ہے ایک دن نصیبہ روانہ ہوجائیگا

تو بماندی چون گدایان بے نوا ۔ دولتِ خود ہم تو باش اے مجتبیٰ

تو فقیروں کی طرح بے سروسامان رہ جائیگی ۔ اے برگزیدہ! خود تو دولت بن جا

چون تو باشی بختِ خود اے معنوی ۔ پس تو کہ بختی ز خود کے گم شوی

اے معنوی! جب تو خود اپنا نصیبہ ہوگی ۔ تو پھر جبکہ تو خود نصیبہ ہے اپنے آپ سے کب گم ہوگی؟

تو ز خود کے گم شوی اے خوش خصال ۔ چونکہ عینِ تو ترا شد ملک و مال

اے خوشخصال! تو اپنے آپ سے کب گم ہوگی؟ ۔ جبکہ تیرا وجود خود تیرا ملک و مال بن گیا

## بقیۂ قصۂ عمارت کردنِ سلیمانؑ مسجدِ اقصیٰ را بہ تعلیم و وحیِ خدا جہت حکمتہا و معاونتِ ملائکہ و دیو و پری

حضرت سلیمانؑ کا مسجدِ اقصیٰ کو حکمتوں کی وجہ سے خدائی تعلیم اور وحی کے ذریعہ تعمیر کرنے کا بقیۂ قصہ اور فرشتوں اور جنوں اور پریوں کی مدد

بعد ازاں آمد ندا از پیشِ تخت ۔ بر سلیمانؑ آں نبیِ نیک بخت

اس کے بعد تخت کے سامنے سے آواز آئی ۔ اُن نیک بخت نبی، سلیمانؑ کے پاس

اے سلیمانؑ مسجدِ اقصیٰ بساز ۔ لشکرِ بلقیس آمد در نماز

اے سلیمانؑ! مسجدِ اقصیٰ بنا ۔ بلقیس کا لشکر نماز کا عادی ہوگیا ہے

چونکہ او بنیادِ آں مسجد نہاد ۔ جن و انس آمد بدن در کار داد

جب انھوں نے اس مسجد کی نیو رکھی ۔ جن و انس آگئے (اور) کام میں لگ گئے

---

آواز آئی۔ لشکرِ بلقیس یعنی بلقیس کا لشکر عبادت کرنے لگا ہے اب ایک وسیع مسجد کی ضرورت ہے۔ چونکہ او۔ یعنی حضرت سلیمانؑ۔ آں مسجد یعنی مسجدِ اقصیٰ۔ جن و انس۔ حضرت سلیمانؑ کی حکومت ہر جن اور انس پر تھی۔

---

۱ۃ چون۔ یہ سیر روحانی ہوگی جس میں پاؤں اور بال و پر کی ضرورت نہیں ہے می خوری۔ معارفِ خداوندی سے لذتیں حاصل ہوں گی اس خوراک کے لئے لقمہ چبانے کی ضرورت نہیں ہے۔ نے نہنگ۔ تیری اس کشتی کو غم کا مگرمچھ نقصان نہیں پہنچا سکتا۔

۲ۃ ہم تو شاہ۔ عالمِ ملکوت میں تو خود بلکہ ہوگی خود لشکر اور تختِ شاہی ہوگی تو خود نصیبہ ہوگی اور خود ہی نیک بخت ہوگی۔ گر تو۔ اس عالم میں اگر تو نصیبہ ور بھی ہے تو بخت دوسری چیز ہے اور تو اور چیز مغائرت کی وجہ سے کسی وقت تجھ سے تیرا بخت جدا ہوجائیگا اور تو فقیر بن جائیگی۔ چون تو باشی۔ جب تجھ میں اور نصیبہ میں اتحاد ہوجائیگا تو پھر بخت کو تو گم نہ کرے گی کیونکہ کوئی اپنے آپ کو گم نہیں کرتا ہے۔

۳ۃ بقیۂ قصہ۔ حضرت سلیمانؑ کا ذکر چل رہا تھا درمیان میں بلقیس کا قصہ آگیا تھا بہرحال وہ حضرت سلیمانؑ کے پاس آکر ان پر ایمان لے آئی تھی اب حضرت سلیمانؑ کے قصہ کو پورا کرتے ہیں اور مسجدِ اقصیٰ کی تعمیر اور سلیمانؑ کا ذکر شروع کرتے ہیں۔ بعد ازاں یعنی جب بلقیس کی دعوت کی تکمیل ہوگئی تخت۔ یعنی تختِ سلیمانؑ کے سامنے سے ہاتفِ غیبی کی



۵۶۱

یک [1] گروہ از عشق و قومے بے مُراد
ایک گروہ عشق کے ساتھ اور کچھ لوگ بادلِ ناخواستہ

ہمچناں کہ در رہِ طاعت عباد
جس طرح کہ لوگ راہِ عبادت میں

خَلق دیوانند و شہوت سِلسلہ
لوگ دیو ہیں اور خواہشِ نفسانی زنجیر ہے

می کَشَد شاں سُوئے دکان و غلہ
وہ اُن کو دکان اور آمدنی کی طرف کھینچتی ہے

ہست ایں زنجیر از خوف و وَلہ
یہ زنجیر ڈر اور عشق کی ہے

تو مبیں ایں خَلق را بے سِلسلہ
تو اِن لوگوں کو بلا زنجیر نہ سمجھ

ہست ایں بند و کمند آں خوفِ شاں
یہ پھندہ اور کمند اُن کا وہ خوف ہے

نیستند ایں خَلق بے بندِ نہاں
یہ لوگ پوشیدہ بند کے بغیر نہیں ہیں

می کَشانَد شاں سُوئے کسب و شکار
وہ اُن کو کمائی اور شکار کی جانب کھینچتا ہے

می کَشانَد شاں سُوئے کان و بحار
وہ اُن کو کانوں اور سمندروں کی جانب کھینچتا ہے

می [2] کَشانَد شاں بسُوئے نیک و بد
وہ اُن کو نیک و بد کی طرف کھینچتا ہے

گفتِ حق فِی جِیدِھَا حَبْلُ الْمَسَد
اللہ نے فرمایا ہے اُسکے گلے میں مونج کی رسّی ہے

قَدْ جَعَلْنَا الْحَبْلَ فِیْ اَعْنَاقِهِمْ
بیشک ہم نے اُن کی گردنوں میں رسّی ڈالدی ہے

وَاتَّخَذْنَا الْحَبْلَ مِنْ اَخْلَاقِهِمْ
اور ہم نے رسّی اُن کے اخلاق سے بنائی ہے

لَیْسَ مِنْ مُسْتَقْذِرٍ وَ مُسْتَنْقِہٖ
نہیں ہے کوئی بھی گنہگار (یا) پاک

قَطُّ اِلَّا طَائِرُہٗ فِیْ عُنُقِہٖ
ہرگز، مگر اُس کا اعمالنامہ اُس کی گردن میں ہے

حرصِ تو در کارِ بد چوں آتش ست
بُرے کام میں تیری حرص آگ جیسی ہے

اَخگر از رنگِ خوشِ آتش خوش ست
انگارا آگ کے خوشنما رنگ کی وجہ سے حسین ہے

آں [3] سیاہی فحم در آتش نہاں
کوئلے کی کالک آگ میں پوشیدہ ہے

چونکہ آتش شُد سیاہی شُد عیاں
جب آگ ختم ہوئی کالک کھل گئی

اَخگر از حرصِ تو شُد فحمِ سیاہ
کالا کوئلہ تیری حرص کی وجہ سے انگارا تھا

حرص چوں شُد ماند آں فحمِ تباہ
حرص جب ختم ہوئی وہ تباہ کوئلہ رہ گیا

آں زماں آں فحم اخگر می نمود
اُس وقت وہ کوئلہ انگارا نظر آیا

آں زِ حُسنِ کارِ نارِ حرص بُود
وہ حرص کی آگ کے کارنامہ حُسن کی وجہ سے تھا

حرص کارت را بیاراینده بُود
لالچ نے تیرے کام کو آراستہ کیا تھا

حرص رفت و ماند کارِ تو کبود
حرص ختم ہوگئی اور تیرا کام بدنما ہوگیا

---

[1] یک گروہ۔ کچھ لوگ دل و جان سے کام کررہے تھے کچھ بددلی سے جیسا کہ عبادات میں انسانوں کا حال ہے۔ خَلق۔ جس طرح مسجد کے کام میں جن لگے ہوئے تھے اسی طرح ہر انسان کو دیو سمجھو اور اُن کا قلبی رجحان اُن کے لیے بمنزلہ زنجیر کے ہے وہ اُس زنجیر کے ذریعہ اپنے مرغوب کام میں لگا ہوا ہے۔ غلہ۔ آمدنی پیداوار۔ خوف و وَلہ۔ زنجیریں دو قسم کی ہیں ایک ڈر کی، ایک عشق اور محبت کی۔ جیسے سلسلہ۔ قرآنِ پاک میں ہے مَا مِنْ دَابَّةٍ اِلَّا هُوَ آخِذٌ بِنَاصِيَتِهَا۔ نہیں کوئی زمین پر چلنے والا مگر اللہ تعالیٰ اُس کی پیشانی کے بال پکڑے ہوئے ہے:

[2] می کشاند۔ وہ یعنی زنجیر اُس کو مختلف کاموں کیطرف کھینچتی ہے۔ فِی جِیدِھَا۔ قرآن میں ابولہب کی بیوی کے بارے میں فرمایا گیا ہے اسکے گلے میں مونج کی رسّی ہے۔ مولانا نے یہاں رسّی سے وہی خواہشِ نفسانی جس کو زنجیر سے تعبیر کرتے ہیں مراد لی ہے۔ مستقذر۔ پلید، گنہگار۔ مستنقہ۔ اصل میں مستنقی تھا، پاک صاف۔ طائر۔ پرندہ یعنی اعمالنامہ حرص۔ انسان کی حرص اسکے بُرے عمل کو خوشنما کرکے پیش کردیتی ہے جس طرح آگ کالے کوئلے کو حسین انگارا بنادیتی ہے۔

[3] آں سیاہی۔ کوئلہ کالا ہوتا ہے آگ اسکو سرخ بنادیتی ہے جب آگ بجھ جاتی ہے کوئلہ کا کالا پن ہوتا

غورہ[1] را کہ بیارایند غول — پختہ پندارد کسے کو ہست گول

جس کچے خوشے کو بھوت نے آراستہ کیا ہے — وہ شخص اُس کو پختہ سمجھے گا جو احمق ہے

آزمایش چوں نماید جانِ او — کُند گردد ز آزموں دندانِ او

جب اُس کی جان آزمائش کرتی ہے — آزمائش سے اُس کے دانت کُھٹّے ہو جاتے ہیں

از ہوس آں دام دانہ می نمود — عکسِ غولِ حرص و آں خود دام بود

ہوس کی وجہ سے اُس جال کو دانہ دکھا دیا — حرص کے بھوت کے عکس نے اور وہ خود جال تھا

حرص اندر کارِ دین و خیر جو — چوں نماند حرص ماند نغز او

خیر اور دین کے کام میں حرص کو دیکھ — جب حرص نہیں رہتی، وہ خوبصورت رہتا ہے

خیرہا نغز اند نہ از عکسِ غیر — تابِ حرص ار رفت ماند تابِ خیر

نیک کام (خود) خوبصورت ہیں نہ کہ غیر کے عکس سے — حرص کی چمک اگر چلی جائے، نیکی کی چمک رہتی ہے

تابِ[2] حرص از کارِ دنیا چوں برفت — فحم باشد ماندہ از اخگر بہ تفت

دنیا کے کام سے جب حرص کی چمک چلی جائے — ہر حرارت انگارے کی بجائے کوئلہ رہ جاتی ہے

کودکاں را حرص می آرد غرار — تا شوند از ذوقِ دل دامن سوار

بچوں کو حرص دھوکا دیتی ہے — یہاں تک کہ وہ دل کے ذوق سے دامن سوار بنتے ہیں

چوں ز کودک رفت آں حرصِ بدنش — بر دگر اطفال خندہ آیدش

جب بچے میں سے اُسکی وہ بُری حرص جاتی رہی — دوسرے بچوں پر اُس کو ہنسی آتی ہے

کہ چہ می کردم چہ می دیدم دریں — خَل[3] ز عکسِ حرص بنمود انگبیں

کہ میں نے کیا کیا تھا اسمیں کیا سمجھا تھا؟ — حرص کے پرتو سے، سرکہ شہد نظر آیا تھا

آں بنائے انبیا بے حرص بود — زانچناں پیوستہ رونقہا فزود

انبیا کی تعمیر بغیر لالچ کے تھی — اسی وجہ سے ہمیشہ ایسی رونقیں بڑھیں

اے بسا مسجد بر آوردہ کرام — لیک نبود مسجدِ اقصاش نام

شرفاء نے بہت سی مسجدیں بنائیں — لیکن اُن کا مسجدِ اقصیٰ نام نہ ہوا

کعبہ را کِش ہر دمے عزّے فزود — آں ز اخلاصاتِ ابراہیمؑ بود

کعبہ جس کی عزت ہر وقت بڑھتی ہے — یہ (حضرت) ابراہیمؑ کے خلوص کی وجہ سے ہے

فضلِ آں مسجد ز خاک و سنگ نیست — لیک در بنّاش حرص و جنگ نیست

اُس مسجد کی فضیلت مٹی اور پتھر کی وجہ سے نہیں ہے — لیکن اُس کے بنانے والے میں حرص اور مقابلہ نہیں ہے

---

1 غورہ۔ کچا خوشہ۔ غول۔ چھلاوا، بھوت۔ گول۔ بیوقوف۔ آزمائش۔ جب کچے پھل کو کھاؤ گے تو پتہ چلے گا اور دانت کھٹے ہو جائیں گے۔ از ہوس۔ انسان کی حرص جال کو دانہ دکھا دیتی ہے۔ حرص۔ کارِ خیر میں اگر حرص ہو اور وہ حرص جاتی رہے تب بھی وہ عمل بہتر دکھائی دیگا۔ تاب۔ چمک۔

2 تابِ حرص۔ دنیا کے کاموں میں لالچ کی چمک ہٹ جانے کے بعد اُن کاموں کی بدنمائی واضح ہو جاتی ہے۔ کودکاں۔ بچے گھوڑے کی حرص میں اپنے دامن کو گھوڑا بنا کر سوار ہوتے ہیں۔ چوں۔ جب بڑا ہو جانے پر وہ حرص ختم ہو جاتی ہے تو پھر وہی بچہ دوسرے بچوں کی اس حرکت پر ہنستا ہے۔

3 خل۔ غرضیکہ انسان کی حرص اور لالچ بُرے کو بھلا دکھاتی ہے سرکہ شہد نظر آتا ہے۔ آں بنائے۔ جو تعمیر انبیا کرتے ہیں اُس میں چونکہ کوئی لالچ اور طمع شامل نہیں ہوتی ہے لہٰذا اُن کی تعمیروں کی رونق میں اضافہ ہوتا رہتا ہے۔ اے بسا۔ دوسرے بھلے لوگوں نے بھی مسجدیں بنائیں لیکن اُنکو وہ مرتبہ حاصل نہ ہوا جو مسجدِ اقصیٰ کا ہے۔ کعبہ۔ کعبہ کی روز افزوں عزت حضرت ابراہیمؑ کے اخلاص کی وجہ سے ہے۔ فضلِ آں مسجد یعنی مسجدِ حرام۔ حرص و جنگ۔ حضرت ابراہیمؑ نے اخلاص سے مسجدِ حرام کی تعمیر کی تھی کسی

۵۱ نے کتبِ شاں چوں کتابِ دیگراں — نے مساجد شاں نہ کسب و خانماں
نہ اُن کی کتابیں دوسروں کی کتاب کی طرح ہیں — نہ اُن کی مسجدیں، نہ کاروبار اور گھر

نے ادبِ شاں نے غضبِ شاں نے نکال — نے نعاس و نے قیاس و نے مقال
نہ اُن کا ادب نہ اُن کا غصّہ نہ عذاب — نہ اُونگھ اور نہ قیاس اور نہ مقال

ہر یکے را دادہ حق در مرتبت — صد ہزاراں حشمت و ہم مکرمت
(اُنہیں سے) ہر ایک کو اللہ تعالیٰ نے عطا فرمائی ہیں — لاکھوں شوکتیں اور عزتیں

ہر یکے شاں را یکے فرِّ دگر — مرغ جانِ شاں طائر از پرِ دگر
اُن میں سے ہر ایک کیلئے ایک دوسری شان ہے — اُنکی جان کا پرند دوسرے قسم کے پر سے پرواز کرتا ہے

دل ہمی لرزد ز ذکرِ حالِ شاں — قبلۂ افعالِ ما افعالِ شاں
اُن کے حال کے ذکر سے دل لرزتا ہے — اُن کے افعال ہمارے افعال کا قبلہ ہیں

مرغ شاں را بیضہا زریں بدست — نیم شب جانِ شاں سحر گہ بیں شدست
اُن کے مرغ کے سونے کے انڈے ہوتے ہیں — اُن کی جان آدھی رات میں صبح کو دیکھتی ہے

ہر چہ گویم من بجاں نیکوئے قوم — نقص گفتم گشتہ ناقص گوئے قوم
میں (دل و) جان سے (اُس) قوم کی جو کچھ بھلائی بیان کروں — (گویا اُس) قوم کا نقص گر بتلا کر اُن کی برائی بیان کرتا ہوں

۵۲ مسجدِ اقصیٰ بسازید اے کرام — کہ سلیمانؑ باز آمد والسلام
اے شریفو! مسجد اقصیٰ بناؤ — کیونکہ سلیمانؑ آگیا ہے والسلام

ور ازیں دیوان و پریاں سر کشند — جملہ را املاک در چنبر کشند
اگر اس سے دیو اور پری سرکشی کریں گے — فرشتے سب کو شکنجے میں کس دینگے

دیو یکدم کژ رود از مکر و زرق — تازیانہ آیدش بر سر چو برق
اگر مکاری اور فریب سے دیو کچھ کج رفتاری اختیار کرتا ہے — اُس کے سر پر بجلی کی طرح کوڑا پڑتا ہے

چوں سلیمانؑ شو کہ تا دیوانِ تو — سنگ بُرند از پئے ایوانِ تو
تو سلیمانؑ بن جا تاکہ تیرے دیو — تیرے محل کے پتھر ڈھو کر لائیں

چوں سلیمانؑ باش بے وسواس و ریو — تا ترا فرماں برد جنّی و دیو
تو بے شک و شبہ سلیمانؑ کی طرح بنجا — تاکہ جن اور دیو تیری فرمانبرداری کریں

۵۳ خاتمِ تو ایں دلست و ہوش دار — تا نگردد دیو را خاتم شکار
تیری انگوٹھی یہ دل ہے اور ہوش رکھ — تاکہ انگوٹھی دیو کا شکار نہ بنے

---

۵۱ نے کتب۔ انبیاء کی ہر چیز ازکمی ہوتی ہے۔ ہر یکے را ہر نبی کو اللہ تعالیٰ نے وہ مرتبہ عطا فرمایا ہے جس میں لاکھوں حشمتیں اور عزتیں پنہاں ہیں۔ فرِ دگر۔ ہر نبی کسی خاص صفت کا مظہر ہوتا ہے۔ دل۔ اُن کے فضائل بیان کرنے سے بھی دل اس خوف سے لرزتا ہے کہ اس میں کوتاہی نہ ہو جائے۔ بیضہا یعنی اچھے نتیجے۔ نیم شب۔ یعنی چشم باطن سے اندھیری رات میں نور کا مشاہدہ کرتے ہیں۔ ہر چہ گویم۔ چونکہ میں کما حقہٗ تعریف نہیں کر سکتا ہوں لہٰذا میرا تعریف کرنا نقص ہے۔

۵۲ مسجد اقصیٰ یعنی درمیان میں اور باتیں شروع ہو گئی تھیں اب پھر مسجد اقصیٰ اور حضرت سلیمانؑ کا ذکر شروع کرو۔ ور نہ مسجد اقصیٰ کی تعمیر میں دیو اور پری مصروف کار ہیں اگر وہ سرکشی کرتے ہیں تو فرشتے اُنکو سزا دیتے ہیں۔ دیو۔ جو دیو کجروی اختیار کرتا ہے اُس پر برق کا تازیانہ لگتا ہے۔۔۔ چوں سلیمانؑ۔ یہ ارشادی مضمون ہے کہ مخاطب تو بھی حضرت سلیمانؑ کی طرح بن جا تو جن اور پریاں تیرے بھی خدمت گار بن جائیں گے۔

۵۳ خاتم تو حضرت سلیمانؑ جنوں پر ایک انگوٹھی کی تاثیر سے حکومت کرتے تھے صخر نامی ایک جن نے وہ انگوٹھی چرا لی تھی اور اُسکے ذریعہ حکومت کرنے لگا تھا مولانا فرماتے ہیں تیری انگوٹھی تیرا دل ہے تو اُسکی حفاظت

پس سلیمانی کند بر تو مدام | دیو با خاتم حذر کن والسّلام
پھر تجھ پر ہمیشہ حکومت کرے | دیو، انگوٹھی کے ذریعہ، بچ والسّلام

آں سلیمانی دلا منسوخ نیست | در سر و سرّت سلیمانی کنی ست
اے دل! وہ سلیمانی ختم نہیں ہوئی ہے | تیرے باطن اور سر میں سلیمانی کرنیوالا ہے

دیو ہم وقتے سلیمانی کند | لیک ہر جولاہہ اطلس کے تند
دیو بھی ایک وقت سلیمانی کرتا ہے | لیکن ہر جولاہہ اطلس کب بن سکتا ہے؟

دست جنباند چو دستِ او ولیک | در میانِ ہر دو شاں فرقے ست نیک
وہ اُس کی طرح ہاتھ چلاتا ہے لیکن | اُن دونوں میں بہت فرق ہے

در بیانِ ایں حدیثِ معنوی | یک حکایت بشنو اندر مثنوی
اس بامعنیٰ بات کے بیان میں | مثنوی میں ایک حکایت سُن لے

## قصۂ شاعر و صلہ دادنِ شاہ و مضاعف کردنِ آں صلہ را وزیر حسن نام

شاعر کا قصہ اور شاہ کا اُس کو عطیہ دینا اور وزیر، حسن نامی کا اُس کو دوگنا کر دینا

شاعرے آورد شعرے پیشِ شاہ | بر امیدِ خلعت و اکرام و جاہ
ایک شاعر نے شاہ کے سامنے اشعار پیش کئے | خلعت اور اعزاز اور مرتبہ کی امید پر

شاہ مکرِم بود فرمودش ہزار | از زرِ سرخ و کرامات و نثار
شاہ صاحبِ کرم تھا اُس کیلئے حکم دیا ایک ہزار | اشرفیوں اور عطیات اور انعام کا

پس وزیرش گفت کایں اندک بود | دہ ہزارش ہدیہ دہ تا وا رود
وزیر نے اُس سے کہا کہ یہ تھوڑا ہے | دس ہزار کا ہدیہ دیجئے تاکہ واپس ہو

از جوادِ شاعر از تو بحر دست | دہ ہزارے کہ بگفتم اندک ست
اُس جیسے شاعر کیلئے آپ جیسے سخی سے | میں نے جو دس ہزار کہے تھوڑے ہیں

قصہ گفت آں شاہ را و فلسفہ | تا بر آمد عشرِ خرمن از کفہ
اُس نے بادشاہ کو قصّہ اور فلسفہ سُنایا | یہاں تک کہ بچے کچھے مال کی خرمن کا دسواں حصہ نکالدیا

دہ ہزارش داد و خلعت درخورش | خانۂ شکر و ثنا گشت آں سرش
اُسکو دس ہزار اور اُس کے مناسب خلعت دی | اُس کا دماغ شکر و ثنا کا گھر بن گیا

پس تفحّص کرد کایں سعی کہ بود | شاہ را اہلیتِ من کہ نمود
پس اُس نے جستجو کی کہ یہ کس کی کوشش تھی | بادشاہ کو میری قابلیت کس نے دکھائی

---

۵۱ سلیمانی کنی۔ یعنی تیری رُوح تیرے اندر ہے اگر تو اُس کی اصلاح کرے گا وہ سلیمانی کریگی۔ دیو۔ مزوّر شیخ کی مثال اُس دیو کی سی ہے جس نے حضرت سلیمانؑ کی انگوٹھی چُرا کر اُس کے ذریعہ حکومت شروع کر دی تھی۔

۵۲ دست جنباند۔ معمولی جولاہہ اطلس بننے والے کی طرح ہاتھ چلاتا ہے لیکن دونوں کے کام میں بہت فرق ہے۔ یہی حال صحیح شیخ اور مزوّر شیخ کا ہے۔ یک حکایت۔ اِس حکایت میں دو وزیروں کا ذکر ہے جن دونوں کا نام حسن تھا لیکن کام میں بہت فرق تھا۔ شاعر۔ شاعر نے جب قصیدہ سُنایا تو بادشاہ نے ایک ہزار اشرفیاں دینے کا حکم دیا اُس کے حسن نامی وزیر نے سفارش کر کے دس ہزار اشرفیاں دلوا دیں۔ مکرِم۔ بخشش کرنے والا۔

۵۳ از جواد۔ ایسے عمدہ شاعر اور تجھ جیسے انعام دینے والے کی نسبت سے دس ہزار بھی کم ہیں۔ قصہ۔ یعنی شاعر کی ضرورت کا قصہ یا دوسرے سخنوروں کا قصہ۔ فلسفہ۔ یعنی بخشش و عطا کا فلسفہ۔ تا بر آمد۔ یعنی بادشاہ کے خزانے اسقدر تھے کہ یہ دس ہزار اُس کے بچے کچھے مال کا دسواں حصہ تھا۔ خانہ۔ یعنی شاعر کا سر بادشاہ کے شکر و ثنا سے بھر گیا۔ تفحّص۔ جستجو یعنی شاعر نے یہ معلوم کرنے کی کوشش کی کہ بادشاہ کو اِس بڑے عطیہ

پس۱ بگفتندش فلان الدیں وزیر — آں حسن نام و حسن خُلق و ضمیر

لوگوں نے اُس سے کہا فلان الدیں وزیر نے — جس کا نام حسن ہے اور جس کا اخلاق اور دل اچھا ہے

در ثنائے اُو یکے شعرِ دراز — بر نوشت و سُوئے خانہ رفت باز

اُس نے اُس کی تعریف میں ایک لمبا قصیدہ — لکھا اور گھر کو واپس ہو گیا

بے زبان و لب ہماں نعمائے شاہ — مدحِ شہ می کرد و خلعتہائے شاہ

بادشاہ کی وہی نعمتیں بغیر زبان اور ہونٹ کے — بادشاہ اور اُسکی خلعتوں کی تعریف کر رہی تھیں

## بازآمدنِ شاعر بعد چند سال بامید ہماں صلہ ہزار دینار

چند سال کے بعد شاعر کا واپس آنا اُسی عطیہ کی امید پر اور بادشاہ کا

## فرمودنِ شاہ بر قاعدۂ خویش و گفتنِ وزیرِ دیگر کہ بعد از وفات

اپنی عادت کے مطابق ایک ہزار اشرفیوں کا حکم دینا اور دوسرے وزیر کا

## وزیرے نصب کردہ بُودند ہم حسن نام شاہ را کہ اینقدر صلہ

بادشاہ سے کہنا جو پہلے وزیر کے مرنے کے بعد مقرر کیا گیا تھا اور اُس کا نام بھی حسن

## سخت بسیار ست و ما را خرجہاست و خزینہ خالیست

تھا کہ یہ عطیہ بہت زیادہ ہے اور ہمیں بہت خرچ درپیش ہیں اور خزانہ خالی ہے اور

## و من اُو را بدہ۲ یک ایں راضی کنم

میں اُس کو دسویں حصہ پر راضی کروں گا

بعد سالے چند بہرِ رزق و گشت — شاعر از فقر و عوز محتاج گشت

چند سال کے بعد رزق اور سفر کے لئے — شاعر فقر اور تنگدستی کی وجہ سے محتاج ہوگیا

گفت وقتِ فقر و تنگیِ دو دست — جستجوئے آزمودہ بہتر ست

اُس نے سوچا دونوں ہاتھ کی تنگی اور فقر کے وقت — آزمائے ہوئے کی تلاش مناسب ہے

در گہے را کازمودم از کرم — حاجتِ نو را ہماں جانب برم

جس دربار کو کرم میں میں آزما چکا ہوں — نئی ضرورت کو وہیں لے جاؤں

معنیِ اللہ۳ گفت آں سیبویہ — یُولَهُونَ فِي الْحَوَائِجِ هُمْ لَدَيْهِ

سیبویہ نے اللہ کے معنی بتائے ہیں — وہ ضرورتوں میں اُس کی طرف رجوع کرتے ہیں

گفت اَلِهْنَا فِي حَوَائِجِنَا اِلَيْكَ — وَالْتَمَسْنَاهَا وَجَدْنَاهَا لَدَيْكَ

اُس نے کہا ہم ضروریات میں تیری طرف رجوع ہوئے — اُن کو ہم نے تلاش کیا اُن کو تیرے پاس پایا



۱ پس بگفتند۔ لوگوں نے اُس شاعر کو بتایا کہ فلاں وزیر جس کا نام بھی حسن ہے اور دل کا حسن ہے اُس نے یہ عطیہ دلوایا ہے۔ شعرِ دراز یعنی بڑا قصیدہ۔ بے زبان۔ شاہ کی عطایا زبانِ حال سے شاہ کی تعریفیں کر رہی تھیں۔ بر قاعدۂ خویش۔ اِس مرتبہ بھی شاہ نے ایکہزار اشرفیاں دینے کا حکم دیا تھا۔

۲ بدہ یک یعنی دسواں حصہ۔ بعد سالے۔ اِس شعر کے مصرعِ اول میں گشت بمعنی گشتن اور دوسرے مصرع کے اخیر میں گشت بمعنی شد سمجھ کر ہم نے ترجمہ کیا ہے۔ عوز۔ ناداری۔ گفت۔ اُس شاعر نے سوچا کہ جس دربار سے پہلے عطا حاصل ہوئی ہو وہاں ہی چلنا چاہیئے۔

۳ معنیِ اللہ۔ یہاں سے مولانا نے ایک ارشادی مضمون شروع کر دیا ہے، سیبویہ نے لفظ اللہ کی جو تحقیق کی ہے اُس میں کہا ہے کہ یہ اسم مشتق ہے اور اَلَہ سے بنا ہے جو دراصل وَلَہ تھا جس کے معنی سرگشتہ ہونا اور گھبراہٹ ظاہر کرنا ہیں تو اللہ سیبویہ کے نزدیک اَلْاِلٰہ تھا پہلی ہا اور دوسرے ہمزہ کو حذف کر کے لام کو لام میں مدغم کر دیا ہے اور یار کو الف سے بدل دیا ہے تو اللہ کو اللہ کہنے کی وجہ یہ ہے کہ مخلوق اپنی ضروریات میں اسکے سامنے تضرع و زاری کرتی ہے دوسرا مصرع سیبویہ کا مقولہ ہے

اسمِ اللہ کی وجہ تسمیہ ظاہر کی ہے۔ گفت۔ یعنی سیبویہ نے کہا ہے کہ ہم نے ضروریات میں اللہ سے تضرع و زاری کی اور ہماری ضرورتیں پوری ہوئی ہیں۔

576

صد[1] ہزاران عاقل اندر وقتِ درد
لاکھوں عقلمند درد کے وقت

جملہ نالاں پیشِ آن دیانِ فرد
سب اس یکتا حاکم کے سامنے روتے ہیں

ہیچ دیوانہ فلیوے این کند
کوئی احمق، دیوانہ یہ کرتا ہے

بر بخیلے عاجزے کدیہ تند
کہ عاجز، بخیل سے بھیک مانگے

گر ندیدندے ہزاران بار بیش
اگر ہزاروں بار پہلے نہ دیکھتے

عاقلان جاں کے کشیدندیش پیش
عقلمند کب اس کے سامنے جان کو پیش کرتے؟

بلکہ جملہ ماہیاں در موجہا
بلکہ موجوں میں عام مچھلیاں

جملۂ پرندگان بر اوجہا
بلندیوں پر تمام پرندے

بلکہ جملہ[2] موجہا بازی کناں
بلکہ کھیلتی ہوئی تمام موجیں

ذوق و شوقش اعیان اندر عیاں
اسکے ذوق اور شوق کو پوری طرح ظاہر کر رہی ہیں

پیل و گرگ و حیدر اشکار نیز
ہاتھی اور بھیڑیا اور شیر اور شکار بھی

اژدہائے زفت مور و مار نیز
موٹا اژدھا چیونٹی اور سانپ بھی

بلکہ خاک و باد و آب و ہم شرار
بلکہ مٹی اور ہوا اور پانی اور چنگاریاں بھی

مایہ زو یابند ہم دے ہم بہار
اسی سے سرمایہ حاصل کرتے ہیں خزاں بھی بہار بھی

ہر دمش لابہ کند این آسمان
یہ آسمان ہر وقت اس کی خوشامد کرتا ہے

کہ فرومگذارم اے حق یک زماں
کہ اے خدا! مجھے ایک لمحہ کیلئے بھی نہ چھوڑ

اُستنِ من عصمت و حفظِ توست
میرا ستون، تیرا بچاؤ اور حفاظت ہے

جملہ مطویِ یمینِ آن دو دست
سب چیزیں ان دونوں دائیں ہاتھوں میں لپٹی ہوئی ہیں

وین[3] زمیں گوید کہ دارم برقرار
یہ زمین کہتی ہے کہ مجھے برقرار رکھ

اے کہ برآبم تو کردستی سوار
اے وہ ذات! کہ تو نے مجھے پانی پر سوار کیا ہے

جملگاں کیسہ از و بردوختند
سب نے تھیلی اسی سے سی ہے

دادنِ حاجت از و آموختند
ضرورت پوری کرنا اس سے سیکھا ہے

ہر نبی از وے برآوردہ برات
ہر نبی نے اسی سے حکم نامہ حاصل کیا ہے

اِسْتَعِیْنُوْا مِنْہُ صَبْرًا وَالصَّلٰوۃ
کہ اس سے صبر اور نماز کے ذریعہ مدد چاہو

---

اللہ کا دینا ہے۔ دادن۔ یہ صفت بندوں میں خدا کی صفت کا مظہر ہے۔ برات۔ شاہی حکمنامہ، دستاویز۔ استعینوا۔ ضروریات میں صبر اور نماز سے مدد حاصل کرو یعنی صبر کے ساتھ نمازیں اس سے دعا کرو تو کام پورا ہو جائے گا۔

---

[1] صد ہزاران۔ لاکھوں مخلوق مصیبت میں اس اللہ کی طرف رجوع کرتی ہے۔ دیّان۔ بدلہ دینے والا۔ فلیو۔ احمق۔ کدیہ۔ بھیک۔ گر ندیدندے۔ اگر عقلمندوں کی ضروریات وہاں سے پوری نہ ہوئی ہوتیں تو کیوں اس کی طرف رجوع کرتے۔ بلکہ۔ صرف عقلمند انسان ہی نہیں بلکہ تمام کائنات اپنی ضروریات اسی اللہ سے پوری کرتی ہے۔

[2] جملہ موجہا۔ عقلمند انسانوں کے علاوہ صرف جاندار ہی نہیں بلکہ بے جان کائنات بھی اسی اللہ سے سرمایہ حاصل کرتی ہے۔ حیدر۔ شیر۔ مایہ زو یابند یعنی جملہ کائنات اسی سے بہرہ اندوز ہے۔ آسمان۔ آسمان اپنے وجود میں اسی سے مستفید ہے۔ مطوی۔ قرآنِ پاک میں ہے وَالسَّمٰوٰتُ مَطْوِیّٰتٌ بِیَمِیْنِہٖ اور آسمان لپٹے ہوئے ہیں اس اللہ کے داہنے ہاتھ میں۔ دو دست۔ یعنی اللہ تعالیٰ کے اسمارِ جلالیہ اور جمالیہ جو کہ ان آسمانوں کی ترتیب کرتے ہیں۔ یمین۔ حدیث میں آیا ہے کِلْتَا یَدَیْ رَبِّیْ یَمِیْنٌ۔ میرے رب کے دونوں ہاتھ دائیں ہیں انسان کا بایاں ہاتھ کمزور ہوتا ہے

[3] ویں زمین۔ اللہ تعالیٰ نے زمین کو پانی پر قائم کیا ہے۔ جملگاں۔ دوسرے جو بخشش کرتے ہیں وہ بھی خدا کے عطا کردہ مال میں سے بخشتے ہیں تو ان کا دینا بھی در اصل

ہیں از و خواہید نے از غیرِ اُو
خبردار! اُسی سے چاہو نہ کہ اُس کے غیر سے

آب[۱] دَر یَم جُو مَجُو دَر خُشک جُو
پانی سمندر میں تلاش کر خشک نہر میں تلاش نہ کر

وَر بخواہی از دِگر ہم اُو دہد
اگر تو دوسرے سے چاہے گا وہی دے گا

بر کفِ مَیلش سَخا ہم اُو نہد
اُس کے میلان کی ہتھیلی پر سخاوت وہی رکھے گا

آنکہ مُعرِض را از زر قارُوں کُنَد
جو اعراض کرنے والے کو سونے سے قارون بنا دیتا ہے

رُو بدو آری بطاعت چوں کُنَد
اُسی کی طرف رُخ کردہ فرمانبرداری کیساتھ کیا کرے گا؟

بارِ دیگر شاعر از سودای داد
شاعر نے دوبارہ عطیہ کے خیال سے

رُو بسُوئے آں شہِ مُحسِن نہاد
اُس مُحسن بادشاہ کی جانب رُخ کیا

ہدیۂ شاعر چہ باشد شعرِ نَو
شاعر کا ہدیہ کیا ہوتا ہے؟ نیا شعر

پیشِ مُحسِن آرد و بنہد گرو
محسن کو پیش کرتا ہے اور گروی رکھ دیتا ہے

مُحسِناں با صد عطا و جُود و بِر
محسن سیکڑوں عطاؤں اور سخاوت اور احسان سے

زر نہادہ شاعراں را منتظِر
سونا رکھے ہوئے شاعروں کے منتظر رہتے ہیں

پیشِ[۲] شاں شعرے بہ از صد تنگ شعر
اُنکے نزدیک ایک شعر اُن کے سَو گٹھروں سے بہتر ہوتا ہے

خاصہ شاعر کو گہر آرد ز قعر
خصوصاً وہ شاعر جو گہرائی سے موتی نکال کر لاتا ہے

آدمی اوّل حریصِ ناں بُوَد
انسان پہلے روٹی کا حریص ہوتا ہے

زانکہ قُوتِ ناں ستونِ جاں بُوَد
کیونکہ روٹی کی روزی جان کا ستون ہے

سوئے کسب و سُوئے غصب و صد حِیَل
کمائی کی جانب، چھیننے اور سینکڑوں تدبیروں کی جانب

جاں نہادہ بر کفِ از حرص و اَمل
لالچ اور امید سے ہتھیلی پر جان رکھے ہوئے ہے

چوں بنادر گشت مُستغنی ز ناں
جب اتفاقاً روٹی سے بے نیاز ہو گیا

عاشقِ نام ست و مدحِ شاعراں
تو نام (آوری)، اور شاعروں کی تعریف کا عاشق ہے

تاکہ[۳] اصل و نسلِ اُو را بَر دہند
تاکہ اس کی اصل و نسل کو وہ پھلدار کریں

در بیانِ فضلِ اُو منبر نہند
اُس کی فضیلتوں کے بیان میں منبر رکھیں

تا کہ کرّ و فرّ و زر بخشیِ اُو
تاکہ اُس کی شان و شوکت اور سخاوت

ہمچو عنبر بُو دہد در گفتگو
بات چیت میں عنبر کی طرح خوشبو مہکائے

خَلقِ ما بر صورتِ خود کرد حق
اللہ تعالیٰ نے ہماری تخلیق اپنی صورت پر کی ہے

وصفِ ما از وصفِ اُو گیرد سبق
ہمارے اوصاف اُس کے اوصاف سے سبق لیتے ہیں

---

[۱] آب۔ اللہ تعالیٰ عطا کا سمندر ہے دوسرے خشک نہر ہیں۔ ور بخواہی۔ دوسروں کی عطا بھی دراصل اللہ کی عطا ہے اس لئے کہ اُن میں سخاوت کا مادّہ اُسی نے رکھا ہے۔ مُعرِض۔ جب وہ منکروں کو بھی نوازتا ہے تو عبادتگذاروں کو کیوں نہ نوازے گا۔ سودا۔ خیال۔ بنہد گرو۔ شاعر شعر پیش کرکے انعام چاہتا ہے۔ مُحسِناں۔ سخی داد و دہش کے لئے روپیہ لئے ہوئے شاعروں کے منتظر رہتے ہیں کہ وہ آئیں تو اُن کو انعام دیں۔

[۲] پیشِ شاں۔ جو لوگ شاعروں کے قدردان ہیں اُن کے نزدیک ایک شعر ریشمین کپڑے کے سیکڑوں گٹھروں سے بڑھا ہوا ہوتا ہے۔ خاصہ۔ خصوصاً اُس شاعر کے اشعار جو نئے عمدہ مضامین شعر میں کہے۔ آدمی۔ انسانی فطرت ہے کہ وہ روٹی کی فکر کرتا ہے جب اُس سے مُستغنی ہوتا ہے تو مدح و ثنا کا طالب بنتا ہے۔ سوی۔ پیٹ کے لئے جائز و ناجائز سو دھندے کرتا ہے۔

[۳] تاکہ۔ اب اُس کی خواہش ہو کہ شعراء اُس کے حسب و نسب کی مدح و ثنا کریں اور منبروں پر بیٹھ کر مدحیہ اشعار پڑھیں۔ ہمچو عنبر۔ تاکہ اُس کی شان و شوکت کی خوشبو میں پھیل جائیں۔ خلق۔ اللہ نے انسان کو اپنی صورت اور صفات پر پیدا فرمایا ہے اللہ تعالیٰ شکر

... اللہ نے انسان کو اپنی صفت ...



576

چونکہ آں خلاق شکر و حمد جوست
آدمی را مدح جوئی نیز خوست

چونکہ وہ خلاق شکر اور حمد کا طالب ہے
تعریف کی تلاش انسان کی بھی عادت ہے

خاصہ مردِ حق کہ در فضل ست چست
پُر شود زاں باد چوں خیکِ درست

خصوصاً مردِ حق جو بزرگی میں چست ہے
صحیح مشکیزہ کی طرح اس ہوا سے پُر ہو جاتا ہے

ور نباشد اہل زاں بادِ دروغ
خیک بدرید ست کے گیرد فروغ

اور اگر اہل نہ ہو، اُس جھوٹی ہوا سے
پھٹا ہوا مشکیزہ ہے (وہ) کب اُبھار حاصل کریگا؟

ایں مثل از خود نگفتم اے رفیق
سرسری مشنو چو اہلی و مُفیق

اے دوست! یہ مثال میں نے اپنی طرف سے نہیں کہی ہے
اگر تو ہوشمند اور اہل ہے (اسکو) سرسری نہ سن

ایں پیمبر گفت چوں بشنید قدح
کہ چرا فربہ شود احمد بمدح

یہ بات پیغمبرؐ نے فرمائی جبکہ انہوں نے اعتراض سنا
کہ احمدؐ تعریف سے موٹے کیوں ہوتے ہیں!

رفت شاعر سوئے آں شاہ و ببرد
شعر اندر شکرِ احساں کاں نمرد

شاعر اُس بادشاہ کی جانب چلا اور لے گیا
احسان کے شکریہ میں شعر کیونکہ وہ (احسان) نہ مرا تھا

محسناں مردند و احسانہا بماند
اے خنک آنرا کہ ایں مرکب براند

احسان کرنے والے مر جاتے ہیں اور احسان زندہ رہتے ہیں
قابلِ مبارکباد ہے وہ جس نے یہ سواری چلائی

ظالماں مردند و ماند آں ظلمہا
وائے جانے کو کند مکر و دغا

ظالم مر گئے اور وہ ظلم باقی رہ گئے
اُس جان پر افسوس ہے جو مکر اور دغا کرے

گفت پیغمبر خنک آں را کہ او
شد ز دنیا ماند ازو فعلِ نکو

پیغمبرؐ نے فرمایا کہ وہ شخص قابلِ مبارکباد ہے
جو دنیا سے گیا (اور) اُس کا نیک کام باقی رہا

مردِ محسن لیک احسانش نمرد
نزدِ یزداں دین و احساں نیست خرد

احسان کرنے والا مرا، لیکن اُس کا احسان نہ مرا
اللہ کے نزدیک دین اور احسان معمولی چیز نہیں ہے

نامِ نیکِ او ز فعلِ نیک داں
پس نمردست او یقیں بنگر میاں

اُس کی نیکنامی، نیک کام سے سمجھ
وہ یقیناً نہیں مرا ہے، اچھی طرح غور کرلے

وائے آنکو مرد و عصیانش نمرد
تا نہ پنداری بمرگ او جاں ببرد

اُس پر افسوس ہے جو مر گیا اور اُسکا گناہ نہ مرا
تو ہرگز یہ خیال نہ کر کہ مر کر وہ جان بچا لے گیا

ایں رہا کن زانکہ شاعر بر گذر
وام دار ست و قوی محتاجِ زر

اُس کو چھوڑ کیونکہ شاعر راستہ پر
مقروض ہے اور سونے کا بہت محتاج ہے

---

لے خاصہ۔ یعنی اہل اللہ جب اپنی تعریف سنتے ہیں اور سمجھتے ہیں کہ لوگ اُن کے مدّاح بنکر سیدھے راستہ پر لگ رہے ہیں تو اُن کو بہت خوشی ہوتی ہے۔ خیکِ درست۔ اگر درست مشک میں پھونک بھرو تو وہ پھول جائیگی۔ بادِ دروغ۔ اگر غیر واقعی تعریف ہو تو اس کی مثال یہ ہے کہ پھٹی ہوئی مشک میں پھونک بھری جائے۔ مُفیق۔ ہوشمند۔ ایں پیمبر گفت۔ اس مفہوم کی کوئی حدیث کتابوں میں دستیاب نہیں ہو سکی۔ نمرد۔ احسان اور عمل غیر مُردہ نہیں ہوتا ہے۔

لے محسناں۔ محسن مر جاتا ہے لیکن اُس کا احسان زندہ رہتا ہے ظالماں۔ اسی طرح ظلم زندہ رہتا ہے اور ظالم مر جاتا ہے۔ گفت۔ اِن الفاظ کی کوئی حدیث کتبِ حدیث میں نہیں ہے البتہ ایک حدیث ہے اِذَا مَاتَ الْاِنْسَانُ اِنْقَطَعَ عَنْہُ عَمَلُہٗ اِلَّا مِنْ ثَلٰثَۃٍ مِنْ صَدَقَۃٍ جَارِیَۃٍ اَوْ عِلْمٍ یُنْتَفَعُ بِہٖ اَوْ وَلَدٍ صَالِحٍ یَدْعُوْلَہٗ۔ جب انسان مر جاتا ہے تو اُس کا عمل منقطع ہو جاتا ہے مگر تین چیزیں صدقہ جاریہ، علم جس سے نفع حاصل کیا جائے اور نیک اولاد جو اُس کے لئے دعا کرے۔

لے نیک نام۔ نیک نامی بھی ایک نہ مرنے والا عمل ہے۔ وائے۔ وہ انسان بدبخت ہے جو مر گیا اور اپنے پیچھے ایسے بدعمل چھوڑ گیا جو نہ مرنے والے ہیں اُس شخص کے



۵۶۹

بُرد شاعر شعر سُوئے شہریار — بر اُمیدِ بخشش و احسانِ پارؔ
شاعر، شعر بادشاہ کے پاس لے گیا — گذشتہ سال کی بخشش اور احسان کی اُمید پر

نازنیں شعرے پر از دُرِّ دُرست — بر اُمید و بُوئے اکرامِ نخست
نازک اشعار عمدہ موتیوں سے پُر — پہلے جیسے اکرام کی اُمید اور آرزو پر

شاہ ہم بر خوئے خود گفتش ہزار — چوں چُنیں بُد عادتِ آں شہریار
بادشاہ نے بھی اپنی عادت کے مطابق اُس کیلئے ایکہزار کا حکم دیا — کیونکہ اُس بادشاہ کی یہی عادت تھی

لیک ایں بار آں وزیرِ پُر ز جُود — بر بُراقِ عز ز دُنیا رفتہ بُود
لیکن اِس بار وہ سخاوت سے پُر وزیر — عزت کے بُراق پر دنیا سے روانہ ہوچکا تھا

بر مقامِ اُو وزیرِ نو رئیس — گشتہ، لیکن سخت بے رحم و خسیس
اُس کی جگہ پر نیا وزیر حاکم — بن گیا تھا، لیکن بہت بے رحم اور کمینہ تھا

گفت اے شہ خرجہا داریم ما — شاعرے را نبود ایں بخشش سزا
کہا اے بادشاہ! ہمیں بہت اخراجات درپیش ہیں — ایک شاعر کے لئے یہ بخشش مناسب نہیں ہے

منؔ بر بعِ عشر ایں اے مغتنم — مردِ شاعر را خوش و راضی کنم
اے مغتنم! میں اِس کے چالیسویں (حصہ) پر — شاعر کو خوش اور راضی کرلوں گا

خلق گفتندش کہ اُو از پیش دست — دہ ہزارے زیں دلاور بردہ است
لوگوں نے اُس سے کہا کہ وہ پہلے — اِس دلاور (بادشاہ) سے دس ہزار لے گیا ہے

بعدِ شکر کلک خائی چوں کند — بعدِ سلطانی گدائی چوں کند
شکر کے بعد نرکل چبانا کیسے (گوارا) کریگا — شاہی کے بعد فقیری کیسے کرے گا!

گفت بفشارم اُو را اندر فشارؔ — تا شود زار و نزار از انتظار
اُس نے کہا میں اُس کو تنگی میں دباؤنگا — تاکہ وہ انتظار سے رونے لگے اور لاغر ہوجائے

آنگہ ار خاکش دہم از راہِ من — در رُباید ہمچو گُلبرگ از چمن
تب اگر میں اُس کو راستہ کی خاک بھی دونگا — چمن سے پھول کی پتیوں کی طرح لے جائیگا

ایں بمن بگذار کاُستادم دریں — گر تقاضا گر بُود ہم آتشیں
یہ مجھ پر چھوڑ دے کہ میں اس معاملہ میں اُستاد ہوں — خواہ تقاضا کرنے والا گرم مزاج بھی ہو

از ثریا گر بپرد تا ثریٰ — نرم گردد چوں بہ بیند اُو مرا
اگر وہ ثریا سے ثریٰ تک پرواز کرے — جب مجھے دیکھ لے گا نرم پڑجائے گا

---

لہ بار گزشتہ۔ نازنیں یعنی جو قصیدہ شاعر نے پیش کیا وہ بہت عمدہ تھا اسکے موتی جیسے الفاظ تھے ہزار۔ شاہ کی عادت تھی کہ وہ عموماً شاعروں کو ایکہزار اشرفیاں انعام میں دیتا تھا۔ لیک بار۔ اِس بار جب شاعر آیا تو پُرانا وزیر دنیا سے باعزت رخصت ہوچکا تھا۔ بر مقامِ او۔ اُس کے قائم مقام جو نیا وزیر بنا تھا وہ بے رحم اور کمینہ تھا۔ گفت۔ اِس دوسرے وزیر نے بادشاہ سے کہا ہمیں خود اخراجات درپیش ہیں ایک شاعر کو اِس قدر زیادہ دینا مناسب نہیں ہے۔

لہ من بر بعِ عشر۔ اِس وزیر نے کہا کہ میں ایک ہزار کے چالیسویں حصہ پر شاعر کو راضی کرلوں گا۔ خلق۔ لوگوں نے اُس وزیر سے کہا۔ بعد شکر یعنی شکر کھانے کے بعد نرکل کو کیسے چبائے گا۔ گفت۔ وزیر نے لوگوں سے کہا میں اُس کو اتنا انتظار کراؤں گا کہ وہ عاجز اور پریشان ہوجائے گا۔

لہ آنگہ۔ جب وہ انتظار میں پریشان ہوگا تو معمولی انعام کو بھی غنیمت سمجھے گا۔ ایں بمن۔ وزیر نے بادشاہ سے کہا یہ معاملہ میرے اوپر چھوڑ دیجئے میں ایسے کاموں میں اُستاد ہوں تقاضہ کرنیوالا خواہ گرم مزاج ہو میں اُس کو ٹھنڈا کردیتا ہوں۔ از ثریا۔ خواہ اُسکی دوڑ دھوپ کچھ ہی ہو مجھے دیکھ کر نرم پڑ جائیگا اور راضی ہو جائیگا۔

گفت[1] سلطانش برو فرماں ترا ست
بادشاہ نے اُس سے کہا جا تجھے اختیار ہے

لیک شادش کن کہ نیکو گوی ماست
لیکن اسکو خوش کردینا کیونکہ وہ ہماری بھلائی بیان کرنے والا ہے

گفت اُورا و دو صد چوں اُو گدا
اُس نے کہا اُسکو اور اُس جیسے دو سو فقیروں کو

تو بمن بگذار و فارغ شو شہا
تو اے شاہ! میرے اوپر چھوڑ دے اور مطمئن ہوجا

پس فگندش صاحب اندر انتظار
پھر اُس کو وزیر نے انتظار میں مبتلا کردیا

شد زمستان و دے و آمد بہار
جاڑا اور موسم خزاں ختم ہوا اور موسم بہار آگیا

شاعرش چندانکہ حاجت می نمود
شاعر، جتنی بھی اُس کے سامنے ضرورت پیش کرتا

صاحبش در وعدہ حیلہ می فزود
وزیر اپنے وعدہ میں حیلوں کا اضافہ کردیتا

شاعر[2] اندر انتظارش پیر شد
اُس کے انتظار میں شاعر بوڑھا ہوگیا

پس زبونِ ایں غم و تدبیر شد
اِس غم اور تدبیر سے بہت عاجز آگیا

گفت اگر زر نہ کہ دُشنامم دہی
اُس نے کہا اگر سونا نہیں تو مجھے گالی ہی دیدے

تا رہد جانم، ترا باشم رہی
تاکہ میری جان چھوٹے، میں تیرا غلام بنجاؤنگا

انتظارم کُشت بارے گو برو
مجھے انتظار نے مار ڈالا اب کہہ دے کہ چلا جا

تا رہد ایں جانِ مسکیں از گرو
تاکہ یہ مسکین جان قید سے نجات پالے

بعد ازانش داد ربعِ عشرِ آں
اِس کے بعد اُس نے اُس کا چالیسواں حصہ دیا

ماند شاعر اندر اندیشہ گراں
شاعر بھاری فکر میں پڑ گیا

کانچناں[3] نقد و چناں بسیار بود
کہ وہ ایسا نقد اور اتنا زیادہ تھا

ایں کہ دیر اشگفت دستہ خار بود
یہ جو دیر میں کھلا کانٹوں کا گٹھا تھا

پس بگفتندش کہ آں دستورِ راد
لوگوں نے اُس سے کہا وہ عقلمند وزیر

رفت از دُنیا خدا مُزدش دہاد
دنیا سے چلا گیا خدا اُس کو اجر دے

کہ مضاعف زو ہمی شد آں عطا
کہ اُس کی وجہ سے عطا دوگنی ہوجاتی تھی

کم ہمی افتاد در بخششِ خطا
عطا کے معاملہ میں اُس سے غلطی نہ ہوتی تھی

ایں زماں اُو رفت و احساں را ببرد
اب وہ چلا گیا اور احسان کو (بھی) لے گیا

اُو بمرد الحق ولے احساں نمرد
وہ یقیناً مرگیا لیکن احسان نہیں مرا

رفت از ما صاحبِ راد و رشید
ہم سے دانا اور نکوکار وزیر رخصت ہوگیا

صاحبِ سلاخِ درویشاں رسید
فقیروں کی کھال کھینچنے والا وزیر آگیا

---

[1] گفت سلطانش۔ بادشاہ نے وزیر سے کہا تجھے اختیار ہے جو چاہے کر لیکن اُس کو خوش کردینا گفت اُورا۔ وزیر نے بادشاہ سے کہا میں اُس جیسے لاکھوں سے نمٹ لونگا یہ معاملہ میرے اوپر چھوڑ دیجئے۔ پس فگندش۔ وزیر نے انعام دینے میں ٹال مٹول شروع کردی اور موسم پر موسم گذرنے لگے، شاعر جس قدر بھی اپنی ضرورتیں ظاہر کرتا وزیر حیلہ بازی میں اضافہ کردیتا۔

[2] شاعر۔ شاعر وعدہ کے ایفاء کے انتظار میں بوڑھا ہو گیا اور وزیر کی مکاری سے عاجز آگیا۔ گفت۔ شاعر نے وزیر سے کہا کہ اگر تو انعام نہیں دیتا ہے تو مجھے گالی ہی دیدے تاکہ یہ انتظار تو ختم ہو میں تیرا شکر گذار ہونگا۔ انتظارم۔ شاعر نے وزیر سے کہا۔ ربعِ عشر۔ چالیسواں یعنی پچیس اشرفیاں۔

[3] کانچناں۔ یعنی پہلے فوراً اور بہت ملا۔ دستہ خار۔ کانٹوں کا گٹھا۔ آں دستور۔ پہلا حسن نامی وزیر۔ مضاعف دوگنا۔ ایں زماں۔ یہ پہلا وزیر حسن اگرچہ مرگیا لیکن اُس کے احسانات زندہ ہیں۔ سلاخ۔ کھال کھینچنے والا۔



581

رو بگیر ایں را و زینجا شب گریز — تا نگیرد با تو ایں صاحب ستیز[51]
جا یہ لے لے اور یہاں سے رات میں نکل جا — تاکہ یہ جھگڑالو، تجھے گرفت میں نہ لے لے

ما بصد حیلت از و ایں ہدیہ را — بستدیم اے بے خبر از جہدہا
ہم نے سینکڑوں تدبیروں سے یہ بخشش — حاصل کی ہے، اے کوششوں سے بے خبر!

رو بدیشاں کرد و گفت اے مشفقاں — از کجا آمد بگوئید ایں عواں
اس نے اُن کی طرف رُخ کیا اور کہا اے شفقو! — بتاؤ، یہ سپاہی کہاں سے آیا ہے؟

چیست نامِ ایں وزیرِ جامہ کَن — قوم گفتندش کہ نامش ہم حسن
اس کپڑے اُتارنے والے وزیر کا نام کیا ہے؟ — لوگوں نے کہا اُس کا نام بھی حسن ہے

گفت یا رب نامِ آن و نامِ ایں — چوں یکے آمد دریغ اے ربِّ دیں
اس نے کہا اے خدا! اُس کا نام اور اِس کا نام — ایک کیسے ہوا! اے دین کے رب! افسوس ہے

آں حسن[52] نامی کہ از یک کلکِ او — صد وزیر و صاحب آمد جود جو
وہ حسن نام والا کہ جس کے ایک قلم کی جنبش سے — سو وزیر اور صاحب، طالب بخشش تھے

ایں حسن کز ریشِ زشتِ ایں حسن — می تواں بافید اے جاں صد رسن
یہ حسن کہ اِس حسن کی بدنما داڑھی سے — اے جان! سو رسیاں بٹی جا سکتی ہیں

بر چنیں صاحب چو شہ اصغا کند — شاہ و ملکش را ابد رسوا کند
ایسے وزیر کی بات پر جب بادشاہ کان دھرتا ہے — وہ ہمیشہ شاہ اور اُس کی سلطنت کو رسوا کرتا ہے

## ماندستنِ بدرای ایں وزیرِ دون در افسادِ مروّتِ شاہ بوزیرِ فرعون یعنی ہامان در افسادِ قابلیت فرعون پندِ موسیٰ را علیہ السلام

اِس کمینہ وزیر کی شاہ کی انسانیت کو برباد کرنے میں فرعون کے وزیر یعنی ہامان کیساتھ حضرت موسیٰ علیہ السلام کی نصیحت کو قبول کرنے کے اِفساد میں مشابہت

چند آں فرعون[53] می شد نرم و رام — چو شنیدے او ز موسیٰ آں کلام
بہت سی مرتبہ فرعون، نرم اور مطیع بنا — جب وہ موسیٰ م سے وہ کلام سنتا تھا

آں کلامے کہ بدادے سنگ شیر — از خوشیِ آں کلامِ بے نظیر
وہ کلام کہ پتھر دودھ دے دیتا — اُس بے نظیر کلام کی خوبی سے

چوں بہاماں کہ وزیرش بود او — مشورت کردے کہ کینش بود خو
جب ہامان سے جو کہ اُس کا وزیر تھا — وہ مشورہ کرتا جس کی خصلت کینہ پن تھی

---

[51] تانگیرد یعنی یہ عطا لیکر چلا جاؤ ورنہ کوئی الزام رکھ کر یہ بھی چھین لیگا۔ ما۔ وزیر سے متعلق لوگوں نے یہ بھی کہکہ تجھے تو خبر نہیں ہم نے اتنا بھی تجھے بہت کوششوں سے دلوایا ہے۔ رو۔ یعنی شاعر نے اُن لوگوں سے کہا کہ یہ وزیر نہیں بلکہ ظلم پیشہ سپاہی ہے یہ کہاں سے آیا ہے۔ جامہ کن۔ کپڑے اُتار لینے والا۔ گفت۔ شاعر نے جب یہ سُنا کہ اس وزیر کا نام بھی حسن ہے تو اُس نے افسوس کا اظہار کیا کہ ایسے بھلے وزیر اور ایسے بُرے وزیر کا نام یکساں حسن ہو۔

[52] آں حسن۔ پہلا وزیر جس کا نام حسن تھا اُس کے قلم سے تو سخاوت ہوتی تھی اور یہ حسن اِس قابل ہے کہ اُس کی داڑھی سے رسیاں بنائی جائیں۔ بر چنیں۔ ایسا بدفطرت وزیر شاہ اور سلطنت کیلئے رسوائی کا باعث ہے۔ ماندستن۔ شاہ کا یہ دوسرا وزیر ایسا ہی تھا جیسا کہ فرعون کا وزیر ہامان۔

[53] چند فرعون کئی بار حضرت موسیٰ کی گفتگو سے نرم ہو گیا تھا لیکن اُس کا وزیر پھر اُسکو حضرت موسیٰ کے مدِ مقابل کر دیتا تھا۔ سنگ شیر یعنی حضرت موسیٰ کا کلام ایسا پُر تاثیر تھا کہ اُسکو سن کر پتھر سے بھی دودھ ٹپک جاتا۔ کینش۔ ہامان کی طبیعت بہت کینہ جُو تھی۔

چون۱ بہاماں مشورت کردے دراں — تا نعش گشتے مدام آں سخت جاں

جب وہ اُس میں ہامان سے مشورہ کرتا — وہ سخت جان ہمیشہ اُس کے لئے مانع بنا

پس بگفتے تاکنوں بودی خدیو — بندہ گردی ژندہ پوشے را بریو

وہ کہتا کہ آپ اب تک شاہِ مصر تھے — مکر سے ایک گدڑی پوش کے غلام بن گئے

ہمچو سنگِ منجنیقے آمدے — آں سخن بر شیشہ خانہ اُو زدے

گوپھن کے پتھر کی طرح آتی — یہ بات، اور اُس کے شیش محل پر لگتی

ہر چہ صد روز آں کلیمِ خوش خطاب — ساختے در یک دم اُو کردے خراب

وہ خوش کلام کلیم (اللہ) جو سو دن میں — بناتے، وہ ایک دم میں اُس کو برباد کر دیتا

عقلِ۲ تو مغلوبِ دستورِ ہواست — در وجودت رہزنِ راہِ خداست

تیری عقل خواہشِ نفسانی کے وزیر سے مغلوب ہے — تیرے وجود میں راہِ خدا کا ڈاکو ہے

ناصحے ربّانیے پندت دہد — آں سخن را اُو بفن طرحے نہد

کوئی اللہ والا نصیحت کرنے والا تجھے نصیحت کرتا ہے — وہ اُس بات کو چالاکی سے ٹال دیتی ہے

کایں نہ برجا نیست ہیں از جا مشو — نیست چنداں با خود آ شیدا مشو

کہ یہ بات بامر قع نہیں ہے خبردار! جگہ سے ہل — یہ بات ایسی نہیں ہے ہوش میں آ، دیوانہ بن

وائے آں شہ کہ وزیرش ایں بود — جائے ہر دو دوزخِ پُر کیں بود

اُس بادشاہ پر افسوس ہے جس کا ایسا وزیر ہو — دونوں کا مقام غضبناک دوزخ ہے

شاد آں شاہے کہ اُو را دستگیر — باشد اندر کار چوں آصف وزیر

وہ بادشاہ قابلِ مبارکباد ہے کہ اُس کا مددگار — ہر معاملہ میں آصف جیسا وزیر

شاہِ۳ عادل چوں قرینِ اُو شود — نامِ اُو نورٌ علیٰ نور ایں بود

منصف بادشاہ جب اُس کا ساتھی ہو — تو اُس کا نام نورٌ علیٰ نور ہو

چوں سلیمانؑ شاہ و چوں آصف وزیر — نور بر نور ست عنبر بر عبیر

سلیمانؑ جیسا بادشاہ اور آصف جیسا وزیر — نور بالائے نور، عبیر پر عنبر ہے

شاہ فرعون و چو ہامانش وزیر — ہر دو را نبود ز بدبختی گزیر

شاہ، فرعون ہو اور ہامان جیسا اُس کا وزیر — (تو)، دونوں کے لئے بدبختی کے سوا چارہ نہیں ہے

پس بود ظلمات بعضے فوق بعض — نے خرد یار و نہ دولت روزِ عرض

تاریکیاں ہوں گی تہ بہ تہ — قیامت کے روز نہ عقل یار ہوگی نہ دولت

---

۱ چوں۔ فرعون جب ہامان سے مشورہ کرتا تو وہ فرعون کو حضرت موسیٰؑ کی پیروی سے روک دیتا۔ پس بگفتے۔ ہامان فرعون کو بھڑکانے کیلئے کہتا کہ اب تک تو آپ شاہِ مصر ہیں حضرت موسیٰؑ کی پیروی کے بعد آپ غلام بن جائیں گے۔ خدیو۔ مصر کے بادشاہوں کا لقب ہے۔ ژندہ پوشے۔ یعنی حضرت موسیٰؑ۔ کلیم۔ حضرت موسیٰؑ۔

۲ عقلِ تو۔ اب مولانا نے نصیحت شروع کی ہے کہ اے مخاطب تیری عقل تیری خواہش سے مغلوب ہے جس طرح فرعون ہامان سے مغلوب تھا۔ اُو بفن۔ یعنی خواہشِ نفسانی مکاری سے اس نصیحت کو ٹال دیتی ہے۔ کایں۔ خواہشِ نفسانی عقل سے کہتی ہے کہ یہ بات بامحل نہیں ہے اس پر فریفتہ نہ ہو۔ وائے۔ اُس شاہ پر افسوس ہے کہ جس کا وزیر ہامان جیسا ہو اُن دونوں کا ٹھکانا جہنم ہے۔ شاد۔ وہ شاہ قابلِ مبارکباد ہے جس کا آصف جیسا وزیرِ مشیرِ کار ہو۔

۳ شاہِ عادل۔ جب بادشاہ بھی منصف ہو اور وزیر بھی بھلا ہو تو نور بالائے نور ہے۔ چوں سلیمانؑ۔ حضرت سلیمانؑ اور اُن کا وزیر آصف نور بالائے نور کا مصداق تھے۔ شاہ فرعون۔ شاہ فرعون ہو اور وزیر ہامان تو بدبختی کے سوا کچھ نہیں ہے۔ پس۔ ایسے شاہ کیلئے قیامت میں تاریکی بالائے تاریکی ہوگی۔

من ندیدم جز شقاوت در لئام — گر[1] تو دیدستی رساں از من سلام
میں نے کمینوں میں سوائے بدبختی کے کچھ نہ دیکھا — اگر تونے دیکھا ہے تو اُن کو میرا سلام پہنچا دے

ہمچو جاں باشد شہ و صاحب چو عقل — عقلِ فاسد روح را آرد بہ نقل
شاہ بمنزلہ جان کے اور وزیر عقل جیسا ہوتا ہے — خراب عقل، روح کو نکال دیتی ہے

آں فرشتہ عقل چوں ہاروت شد — سحر آموزِ دو صد طاغوت شد
عقل کا فرشتہ جب ہاروت بن جاتا ہے — دو سو شیطانوں کو جادو سکھانے والا ہو جاتا ہے

عقلِ جُزوی را وزیرِ خود مگیر — عقلِ کُل را ساز اے سُلطاں وزیر
ناقص عقل کو اپنا وزیر نہ بنا — اے شاہ! عقلِ کُل کو اپنا وزیر بنا

مر ہوا را تو وزیرِ خود مساز — کہ برآید جانِ پاکت از نماز
تو ہوا (و ہوس) کو اپنا وزیر مت بنا — کیونکہ تیری پاک جان عبادت سے خارج ہو جائیگی

کایں ہوا پُر حرص و حالی بیں بود — عقل را اندیشۂ یوم الدیں بود
کیونکہ یہ خواہش حرص بھری اور موجود کو دیکھنے والی ہوتی ہے — عقل کو قیامت کی فکر ہوتی ہے

عقل[2] را دو دیدہ در پایانِ کار — بہرِ آں گُل می کشد اُو رنجِ خار
عقل کی دونوں آنکھیں انجامِ کار پر ہوتی ہیں — وہ اُس پھول کے لئے کانٹے کی تکلیف برداشت کرتی ہے

کہ نہ فرساید نہ ریزد در خزاں — باد ہر خرطوم اخشم دور ازاں
کیونکہ وہ خزاں میں نہ شکستہ ہوتا ہے نہ جھڑتا ہے — خدا کرے نہ سونگھ سکنے والے کی ناک اُس سے دور رہے

ور چہ عقلت ہست با عقلِ دگر — یار باش و مشورت کن اے پدر
اگرچہ تیری (بھی) عقل ہے لیکن، دوسری عقل کا — دوست بن جا، اے بابا! مشورہ کرلے

با دو عقل از بس بلاہا وا رہی — پائے خود بر اوجِ گردوں نہی
تو دو عقلوں کے ذریعہ بہت سی بلاؤں سے نجات پائیگا — اپنا پاؤں آسمانوں کی بلندی پر رکھے گا

## نشستنِ[3] دیو بر مقامِ سلیمانؑ و تشبہ کردنِ او بکارہائے سلیمانؑ و فرق ظاہر شدن میانِ دیو و سلیمانؑ و دیو خود را سلیمان بن داؤد نام کردن

حضرت سلیمانؑ کی جگہ پر دیو کا بیٹھنا اور اُس کا حضرت سلیمانؑ کے کاموں کی نقل اُتارنا اور دیو اور حضرت سلیمانؑ میں فرق ظاہر ہو جانا اور دیو کا اپنا نام سلیمان بن داؤد مقرر کرنا

---

سلیمانؑ کی جگہ بیٹھ گیا تھا محققین کے نزدیک محض افسانہ ہے جس کی کوئی حقیقت نہیں مولانا نے محض تمثیلاً اُس کو بیان فرما دیا ہے بہرحال مولانا یہ بتانا چاہتے ہیں کہ انسان کا دل بمنزلہ سلیمانؑ کی انگوٹھی کے ہے شیطان سے اسکی حفاظت ضروری ہے

[1] گر تو۔ اگر کمینوں میں تجھے کوئی سعادت نظر آئے تو اُس سے میرا سلام کہہ دے۔ ہمچو جاں۔ شاہ بمنزلہ جان اور وزیر بمنزلہ عقل کے ہے اگر عقل خراب ہو جائے تو روح باقی نہیں رہتی ہے۔ عقل۔ عقل جو بمنزلہ فرشتہ ہے اگر وہ ہاروتی فطرت اختیار کرلے تو اسکے کارنامے خراب ہوتے ہیں۔ طاغوت۔ ہر وہ طاقت جو اللہ سے سرکشی کرے۔ عقلِ جزوی۔ عام انسانی عقل۔ عقلِ کُل۔ وہ عقل جو ہوا و ہوس سے آزاد ہو۔ ہوا۔ خواہشِ نفسانی کو وزیر نہ بنا۔ کہ برآید۔ ورنہ تیری روح عبادت چھوڑ دے گی۔ کایں ہوا۔ انسان کی خواہشِ نفسانی حریص ہوتی ہے اور حالی یعنی دنیاوی معاملات کی فکر کرتی ہے، عقل آخرت کے معاملہ کو سوچتی ہے۔

[2] عقل را۔ عقل کی دو آنکھیں انجام پر نظر رکھتی ہیں۔ گُل۔ یعنی آخرت۔ خار یعنی دنیاوی مصائب۔ کہ۔ وہ پھول نہ بکھرتا ہے نہ جھڑتا ہے۔ اخشم۔ وہ انسان جس میں سونگھنے کی قوت نہ ہو۔ ورچہ۔ خواہ انسان میں خود بھی عقل ہو لیکن عقلِ کامل کو ضرور شریکِ مشورہ کرے۔ با دو عقل۔ خود انسان کی عقل اور عقلِ کامل دونوں مل کر مصائب سے نجات دلائینگی۔

[3] نشستن۔ یہ قصہ کہ صخر نامی دیو نے حضرت سلیمانؑ کی انگشتری چُرالی تھی اور خود حضرت



۵۶۱

دیو[۵۱] گر خود را سلیمانؑ نام کرد
دیو نے اپنا نام سلیمانؑ رکھ لیا

مُلک بُرد و مملکت را رام کرد
مُلک لے اُڑا اور سلطنت کو مسخر کر لیا

صورتِ کارِ سلیماں دیدہ بُود
اُس نے حضرت سلیمانؑ کے کام کا ظاہر دیکھا تھا

صورت اندر سرّ دیوی می نمود
شیطانی باطن میں صورت رونما تھی

خلق گفتند ایں سلیماں بے صفاست
لوگوں نے کہا یہ سلیمان، بے نور ہے

از سلیماں تا سلیماں فرقہاست
سلیمان سے سلیمان تک بہت فرق ہیں

اُو چو بیدار یست ایں ہمچو وسن
وہ بیداری کی طرح، یہ نیند کی طرح ہے

ہمچناں کہ آں حسَن تا ایں حسَن
جیسا کہ اُس حسَن اور اِس حسَن میں

دیو[۵۲] میگفتے کہ حق بر شکلِ من
دیو کہتا تھا کہ اللہ (تعالیٰ) نے میری صورت پر

صورتے کرد ست خوش بر اہرمن
شیطان کی خوبصورت صورت بنا دی ہے

دیو را حق صورتے من دادہ ست
اللہ (تعالیٰ) نے دیو کو میری صورت دیدی ہے

تا ببند از دشما را اُو بشست
تاکہ وہ تمہیں کمند میں پھنسا لے

گر پدید آید بدعویٰ زینہار
اگر وہ دعوے کے ساتھ نمودار ہو، ہرگز

صورتِ اُو را مدارید اعتبار
اُس کی صورت کا اعتبار نہ کرنا

دیو شاں از مکر می گفتے ولیک
دیو مکاری سے اُن سے کہتا تھا، لیکن

می نمود آں عکس بر دلہائے نیک
اُس کا نیک دلوں پر عکس ظاہر ہوتا تھا

نیست بازی با مُمیّز خاصہ اُو
دھوکا تمیز کر لینے والے کیساتھ (ممکن) نہیں خصوصاً

کہ بُود تمیز و عقلش غیب گو
کہ جس کی تمیز اور عقل غیب کو بتا دے

ہیچ سحر و ہیچ تلبیس و دغل
کوئی جادو اور کوئی مکاری اور کوئی فریب

می نہ بندد پردہ بر اہلِ دُوَل
پردہ نہیں ڈال سکتا دولت والوں پر

پس[۵۳] ہمی گفتند با خود در جواب
پھر وہ جواب میں اپنے دل میں کہتے

باژگونہ می روی اے کج خطاب
اے ٹیڑھی بات کرنیوالے! تو اُلٹی چال چل رہا ہے

باژگونہ رفت خواہی ہمچنیں
تو اسی طرح اُلٹا جائے گا

سوئے دوزخ اسفل اندر سافلین
دوزخ کی جانب نیچے طبقوں میں سے نچلے میں

اُو اگر معزول گشتہ است و فقیر
وہ (سلیمان) اگرچہ معزول اور فقیر ہو گئے ہیں

ہست در پیشانیش بدرِ منیر
اُن کی پیشانی میں چودھویں کا چاند ہے

---

۵۱ دیو: مسخر۔ رآم: فرمانبردار۔ صورت: وہ دیو حضرت سلیمانؑ کے ظاہر کار سے واقف تھا حقیقت سے واقف نہ تھا تو اُس نے ظاہر کار کی نقل آمارنی شروع کر دی لیکن اُن کاموں کا باطن شیطانی تھا۔ خلق: جب صخر نے سلیمانؑ ہونے کا دعویٰ کیا اور اپنا نام بھی سلیمان ظاہر کیا تو لوگوں نے کہا کہ یہ سلیمان تو بے نور ہے اور اِس سلیمان اور اُن سلیمان میں بہت فرق ہے اور اُن دونوں میں ایسا ہی فرق بتایا جیسا کہ پہلے وزیر حسَن اور دوسرے وزیر حسَن میں فرق تھا۔

۵۲ دیو میگفتے: صخر کو جب شبہ ہوا کہ لوگ مجھ سے بدظن ہو کر اصل سلیمانؑ کی تلاش میں نہ لگ جائیں تو اُن کو بہکانے کے لئے کہنے لگا کہ اللہ نے ایک شیطان بھی میری صورت پر پیدا کیا ہے کبھی وہ آ کر کچھ کام کر دیتا ہے تو اُس کی وجہ سے مجھ پر بدگمانی نہ کرنا۔ دیو: وہ صخر اُن سے یہ باتیں کرتا تھا لیکن نیک لوگوں پر اُس کی اصلیت کا عکس پڑ رہا تھا۔ نیست: نیک لوگوں کیساتھ مکر کرنا آسان نہیں ہے۔ ہیچ: جو لوگ آخرت کی دولت کے مالک ہیں اُن کی عقلوں پر کوئی جادو، مکاری اور فریب پردہ نہیں ڈال سکتا۔

۵۳ پس: اُس صخر کی تقریر پر وہ توجہ نہیں کرتے اور کہتے کہ تیری سب باتیں غلط ہیں اور تیری چال اُلٹی ہی باژگونہ۔ تو


585

تو اگر انگشتری را بُردۂ[1] — دوزخی چون زمہریر افسُردۂ
تو نے اگر انگوٹھی اُڑالی ہے — تو دوزخ ہے، زمہریر کی طرح ٹھٹھرا ہوا ہے

ما ببوش و عارض و طاق و طرب — سر کجا که خود همی نه نهیم سُنب
ہم کرّوفر اور لشکر اور شان وشوکت کی وجہ سے — سر کجا ہم پاؤں بھی نہ رکھیں گے

در بغفلت ما نهیم او را جبیں — پنجۂ مانع بر آید از زمیں
اگر ہم غفلت سے اُسکے سامنے پیشانی رکھدیں — روکنے والا پنجہ زمین سے برآمد ہوگا

که منه آں سر مر ایں سرزیر را — ہیں مکن سجده مر ایں ادبیر را
کہ اس اوندھے کے لئے سر نہ جھکا — خبردار! اِس بدبخت کے لئے سجدہ نہ کر

کردمے من شرحِ[2] ایں بس جانفزا — گر نبودے غیرت و رشکِ خدا
میں اِس کی پرلطف تشریح کرتا — اگر خدا کی غیرت اور رشک (مانع) نہ ہوتی

هم قناعت کن تو بپذیر ایں قدر — تا بگویم شرحِ ایں وقتِ دگر
تو بھی قناعت کر اور اس مقدار کو قبول کرلے — جب تک کہ میں اسکی دوسرے وقت شرح کردوں

نامِ خود کرده سلیمانِ نبی — روی پوشی می کند بر هر صبی
اپنا نام سلیمان نبی رکھ کر — ہر بچے کے لئے (اپنی) روپوشی کرلیتا ہے

در گذر از صورت و از نام خیز — از لقب و ز نام در معنی گریز
صورت سے آگے بڑھ اور معنی، نام سے دستبردار ہوجا — لقب اور نام کی بجائے باطن کیطرف جا

پس[3] بپرس از خُلق و ز افعالِ او — در میانِ خُلق و فعل او را بجو
اُس کے اخلاق اور افعال دریافت کر — اخلاق اور افعال کے درمیان اسکو تلاش کر

کارِ ہر کس نیست ہیں در کش زمام — مسجدِ اقصیٰ بساز و کن تمام
خبردار! (یہ) ہر شخص کا کام نہیں ہے لگام کھینچ لے — مسجدِ اقصیٰ تعمیر کر اور مکمل کر

شد تمام القصه مسجد بے فتور — بد سلیمانؑ زائر و مسجد مزور
قصہ مختصر بے عیب مسجد مکمل ہوگئی — (حضرت) سلیمان زیارت کرنیوالے اور مسجد زیارتگاہ تھی

## در آمدن ہر روز سلیمان علیہ السلام در مسجدِ اقصیٰ بعد از تمام شدن بجہت عبادت و ارشادِ عابداں و معتکفاں و رُستن عقاقیر در مسجد و با آنحضرت علیہ السلام سخن در آمدن

مکمل ہوجانیکے بعد ہر روز حضرت سلیمان کا مسجد میں آنا عبادت کیلئے اور عبادت گذاروں اور اعتکاف کرنیوالوں کی رہنمائی کرنے اور بوٹیوں کا مسجد میں اُگنا اور آنحضرت علیہ السلام کے ساتھ باتیں کرنا

---

[1] تو اگر۔ اُن لوگوں نے دل میں یہ بھی کہا کہ اگرچہ تو نے انگوٹھی چُراکر حضرت سلیمانؑ کے تخت پر قبضہ کرلیا ہے لیکن تو دوزخ کا زمہریری حصہ ہے۔ بوش۔ کرّوفر۔ عارض۔ لشکر، رسالہ۔ طاق و طرب۔ طاق و طرم ہی کی بدلی ہوئی صورت ہے، شان و شوکت۔ سُنب۔ سُم، پاؤں۔ در بغفلت۔ اگر بھولے سے تسلیم بھی کریں تو غیبی پنجہ ہمارے لئے مانع آتا ہے۔ سرزیر۔ اوندھا۔ ادبیر۔ ادبار کا مارا ہے۔

[2] شرح ایں۔ یعنی اس کی تشریح کہ اللہ تعالیٰ ...... شیاطین کو کیوں مواقع عنایت کرتا ہے اور انکو ڈھیل دینے میں کیا اسرار ہیں، غیرتِ خداوندی اس تشریح کے لئے مانع ہے۔ نامِ خود۔ شیطان، اپنا اچھا نام رکھ کر لوگوں کو دھوکے دیتا ہے۔ صبی۔ یعنی ناتجربہ کار۔ در گذر۔ انسان کو چاہئے کہ مُنقطع صورت اور بڑے القاب سے دھوکہ نہ کھائے بلکہ باطنی اوصاف کو دیکھے۔

[3] پس۔ انسان کو اُسکے اخلاق اور اُسکے کارناموں سے پہچان محض صورت اور نام سے دھوکہ نہ کھا۔ کارِ ہر کس نیست۔ اس طرح مردم شناسی ہر آدمی کا کام نہیں ہے۔ در کش زمام۔ یعنی اب یہ بات ختم کر اور مسجدِ اقصیٰ کی تعمیر کی بات کر۔ فتور۔ خرابی۔ مزور۔ جسکی زیارت کیجائے۔ عقاقیر۔ عُقار کی جمع ہے دواؤں کی جڑی بوٹیاں۔



586

چوں سُلیمانِ نبی شاہِ اَنام[1]
جب شاہِ عالم سلیمانؑ نبی نے

ساخت مسجد را و فارغ شد تمام
مسجد بنائی اور بالکل فارغ ہو گئے

ہر صباح اُو را وظیفہ ایں بُدے
صبح کو اُن کا یہ معمول تھا

کا مدے در مسجدِ اقصیٰ شُدے
کہ آتے، مسجدِ اقصیٰ میں جاتے

نو گیاہے رُستہ دیدے اندرُو
اُس میں نیا بوٹا اُگا ہوا دیکھتے

پس بگفتے نام و نفعِ خود بگو
تو فرماتے اپنا نام اور فائدہ بتا

تو چہ داروی چہ نامت چہ آست
تو کس (مرض) کی کیا دوا ہے تیرا کیا نام ہے؟

تو زیاں بر کہ و نفعت بر کہ است
تو کس کے لئے مُضر اور کس کیلئے نفع رساں ہے؟

پس بگفتے ہر گیاہے فعل و نام
تو ہر بوٹی کام اور نام بتاتی

کہ من آنرا جانم و ایں را حِمام
کہ میں اُس کے لئے جان اور اِس کیلئے موت ہوں

من مَرایں را زہرم و آں را شکر
میں اِسکے لئے زہر اور اُس کے لئے شکر ہوں

نامِ من اینست بر لوحِ قدر
لوحِ محفوظ میں میرا یہ نام ہے

پس سُلیمانؑ یا حکیماں زاں گیا
پھر حضرت سلیمانؑ طبیبوں سے اُس بوٹی کے

شرح کردے نفع و ضرش اے کیا
نفع اور نقصان کی شرح کرتے اے بڑے!

پسؔ[2] طبیباں از سلیمانؑ زاں گیا
تو طبیب حضرت سلیمانؑ کی وجہ سے اُس بوٹی کے بارے میں

عالِم و دانا شُدند و مُقتدا
عالِم اور دانا اور مُقتدا بنے

تا کُتبہائے طبیبی ساختند
یہاں تک کہ اُنھوں نے طب کی کتابیں تصنیف کیں

جسم را از رنج می پرداختند
بدن کو مرض سے نجات دلائی

ایں نجوم و طب وحیِ اَنبیاست
یہ نجوم اور طب نبیوں کی وحی ہے

عقل و حِس را سُوی بے سُو رہ کجاست
عقل و حِس کیلئے لامکان کی جانب راستہ کہاں ہے؟

عقلِ[3] جزوی عقلِ استخراج نیست
ناقص عقل ایجاد کرنیوالی عقل نہیں ہے

جُز پذیرائے فن و محتاج نیست
ضرورتمند اور فن کو قبول کر لینے والی کے علاوہ کچھ نہیں ہے

قابلِ تعلیم و فہم ست ایں خرد
یہ عقل تعلیم اور سمجھ کے قابل ہے

لیک صاحب وحیِ تعلیمش دہد
لیکن اُس کو صاحبِ وحی تعلیم دیتا ہے

جملہ حرفتہا یقیں از وحی بود
یقیناً تمام پیشے وحی کے ذریعہ ہوتے ہیں

اوّلِ اُو لیک عقل آں را فزود
اُن کی ابتداء، لیکن عقل نے اُن کو بڑھایا ہے

---

[1] انام۔ مخلوق۔ وظیفہ۔ معمول۔ نو گیاہ۔ یعنی حضرت سلیمانؑ کوئی نئی بوٹی اُگی ہوئی دیکھتے تو اُس سے اُس کا نام اور نفع و نقصان دریافت کرتے۔ پس بگفتے۔ وہ جڑی بوٹی اپنا نام اور اپنے اَفعال و خواص حضرت سلیمانؑ کو بتا دیتی۔ لوح گفتی۔ قدر تقضا و قدر۔ گیاہ۔ بوٹی۔

[2] پس طبیب حضرت سلیمانؑ سے اُس بوٹی کے اَفعال و خواص سیکھ لیتے تھے۔ تا کتبہائے۔ اسکے بعد طبی کتابیں تصنیف ہوئیں جسم راجسمانی بیماریوں کے علاج کرنے لگے۔ ایں نجوم۔ غرضکہ سب علوم کی ابتدا وحی کے ذریعہ ہوئی ہے حدیث شریف ہے۔ اِنَّ نَبِیًّا مِنَ الْاَنْبِیَاءِ کَانَ یَخُطُّ خَطًّا فَمَنْ وَافَقَ خَطَّہٗ... صَدَقَ وَمَنْ لَمْ یُوَافِقْ کَذَبَ۔ یعنی ایک نبی لکیر کھینچتے تھے (جس سے آئندہ کے واقعات معلوم ہو جاتے تھے) پس جس (رمّال اور جفّار اور منجم) کی لکیر اُن کی لکیر کے مطابق ہوتی ہے وہ درست ہے اور جس کی مخالف ہوتی ہو وہ غلط ہے۔

[3] عقلِ جزوی۔ عام انسانی عقل۔ استخراج۔ یعنی علم کا ایجاد کرنا۔ قابلِ تعلیم۔ یعنی عام عقلِ انسانی میں سیکھنے کی صلاحیت ہے اور صاحبِ وحی اُس کو سکھا دیتا ہے۔ لیکن عقل حکماء اور فلاسفہ نے اُن علوم پر اضافے کئے ہیں۔



586

ہیچ حرفت را ببیں کایں عقلِ ما
دیکھ! ہماری یہ عقل کوئی پیشہ
تا نداند آموختن بے اوستا
کیا وہ بغیر اُستاد کے سیکھ سکتی ہے؟

گرچہ اندر مکر موی اشگاف بد
اگرچہ (وہ عقل) تدبیر میں بال کو چیرنے والی تھی
ہیچ پیشہ رام بے اُستا نشد
کوئی پیشہ اُستاد کے بغیر قابو میں نہ آیا

دانشِ پیشہ ازیں عقل اربدے
پیشہ کا علم اگر عقل سے ہوتا
پیشۂ بے اوستا حاصل شدے
(تو) پیشہ بغیر اُستاد کے حاصل ہو جاتا

آموختن پیشۂ گورکنی قابیل از زاغ پیش ازانکہ در عالم علمِ گورکنی بود
قابیل کا قبر کھودنے کا پیشہ کوّے سے سیکھنا، اس سے پہلے کہ دنیا میں قبر کھودنے کا علم ہوا

کندنِ گورے کہ کمتر پیشہ بود
قبر کھودنا، جو معمولی پیشہ ہے
کے ز فکر و حیلہ و اندیشہ بود
کب غور اور تدبیر اور خیال سے ہوا؟

گر بدے ایں فہم مر قابیل را
اگر یہ سمجھ قابیل میں ہوتی
کے نہادے بر سرِ او ہابیل را
(تو) وہ ہابیل (کی نعش کو) سر پر کب رکھتا؟

کہ کجا غائب کنم ایں کشتہ را
کہ میں اس مقتول کو کہاں چھپاؤں؟
ایں بخون و خاک در آغشتہ را
اس خون اور مٹی میں لتھڑے ہوئے کو

دید زاغے زاغِ مردہ در دہاں
اُس نے دیکھا کہ ایک کوّا مُردہ کوّے کو منہ میں
بر گرفتہ تیز می آمد پراں
لئے تیزی سے اُڑا آ رہا ہے

از ہوا زیر آمد و شد او بفن
وہ ہوا سے نیچے اُترا اور ہنرمندی سے بنا
در پے تعلیم او را گورکن
قبر کھودنے والا اُس کو سکھانے کیلئے

پس بچنگال از زمیں انگیخت گرد
پھر اُس نے زمین سے پنجے کے ذریعہ مٹی کھودی
زود زاغِ مردہ را در گور کرد
جلدی سے مرے ہوئے کوّے کو قبر میں رکھ دیا

دفن کردش پس بپوشیدش بخاک
اُس کو دفن کر دیا پھر اُس کو مٹی سے چھپا دیا
زاغ از الہامِ حق بد علمناک
کوّا اللہ (تعالیٰ) کے الہام سے عالم تھا

گفت قابیل آہ شہ بر عقلِ من
قابیل نے کہا آہ، میری عقل پر افسوس ہے
کہ بود زاغے ز من افزوں بفن
کہ کوّا ہنر میں مجھ سے بڑھا ہوا ہو

ے ہیچ حرفت۔ کوئی دستکاری بغیر اُستاد کے نہیں سیکھی جا سکتی۔ گرچہ یہ عقل اگرچہ موشگافیاں کرتی ہے لیکن بغیر اُستاد کے کوئی پیشہ نہیں سیکھ سکتی۔ دانشِ پیشہ۔ کسی پیشہ کا جاننا اگر محض عقل کی وجہ سے ہوا کرتا تو وہ بغیر اُستاد کے حاصل ہو جایا کرتا۔

ے آموختن۔ قابیل نے قبر کھودنے کا پیشہ کوّے سے سیکھا۔ گورکنی۔ قبر کھودنا۔ کے زفکر۔ خود قابیل کے غور و فکر سے اُسکو حاصل نہ ہو سکا۔ قابیل۔ حضرت آدم کا لڑکا جس نے اپنے بھائی ہابیل کو قتل کر دیا تھا۔ کے نہادے۔ قتل کے بعد اُس کی نعش سر پر لئے پھر رہا تھا۔ ایں کشتہ۔ یعنی ہابیل۔

ے دید۔ اِس قابیل نے دیکھا کہ کوّا ایک مُردہ کوّے کو لایا اور اُس نے زمین کھود کر اُس کو دفن کیا تو اُس کوّے سے قابیل کو قبر کھودنے کا ہنر آیا۔ گورکن۔ قبر کھودنے والا۔ چنگال۔ پنجہ۔ علمناک۔ علم والا، عالم۔ شہ۔ تف۔

عقلِ کُل را گفت مَا زاغ البصر
عقلِ کُل کیلئے (اللہ تعالےٰ نے) فرمایا "نگاہ بہکی نہیں"
عقلِ جزوی می کُند ہر سُو نظر
جُزوی عقل ہر جانب نظر دوڑاتی ہے

عقلِ مازاغ ست نورِ خاصگاں
مازاغ والی عقل خاصانِ (خدا) کا نور ہے
عقلِ زاغ اُستادِ گورِ مُردگاں
کوّے کی عقل مُردوں کی قبر کی اُستاد ہے

جاں کہ او دُنبالۂ زاغاں پَرد
وہ جان جو کوّوں کے پیچھے اُڑے
زاغ اُو را سُوی گورستاں بَرد
کوّا اُس کو قبرستان کی جانب لے جائیگا

ہینؒ مَرو اندر پیٔ نفسِ چو زاغ
خبردار! کوّے جیسے نفس کے پیچھے نہ لگ
کو بگورستاں بَرد نے سُوی باغ
جو قبرستان کی طرف لیجاتا ہے نہ کہ باغ کیجانب

گر رَوی رَو در پیٔ عَنقای دل
اگر لگتا ہے تو دل کے عنقا کے پیچھے لگ
سُوی قاف و مسجدِ اقصای دل
دل کی مسجدِ اقصیٰ اور (کوہِ) قاف کیجانب (جا)

نو گیاہے ہر دم از سودای تو
تیرے خیال کی نئی گھاس ہر وقت
می دَمد در مسجدِ اقصای تو
تیری مسجدِ اقصیٰ میں اُگتی ہے

تو سُلیمانؑ واردادِ او بدہ
تو حضرت سلیمانؑ کی طرح اُس کی قدر کر
پے بَراز وَے پای رَد بر وَے مَنہ
اُس سے پتہ لگا انکار کا پاؤں اُس پر نہ رکھ

زانکہ حالِ این زمینِ با ثبات
کیونکہ اس پائدار زمین کی مٹی کا حال
باز گوید با تو انواعِ نبات
بوٹیوں کی قسمیں تجھ سے پھر کہدیں گی

درؒ زمیں گر نے شکر ور خود نیست
زمین میں خواہ گنّا ہو خواہ نرکل
ترجمانِ ہر زمیں نَبتِ ویست
ہر زمین کی پیداوار اُس کی ترجمان ہے

پس زمینِ دل کہ نبتش فکر بُود
تو دل کی زمین جس کا بوٹا خیال تھا
فکرہا اَسرارِ دلہا را نمُود
خیالات نے دل کے راز ظاہر کردیئے

گر سخن کَش بینم اندر انجمن
اگر میں مجلس میں سخن فہم دیکھوں
صَد ہزاراں گُل بروییم در چمن
چمن میں لاکھوں پھول اُگا دوں

ور سخن کُش یابم آں دَم زن بمُرد
اگر میں اُس وقت بھڑوے کو بات نہ سمجھنے والا پاؤں
میگریزد نکتہا از دل چو دزد
تو، چور کی طرح نکتے دل سے بھاگتے ہیں

---

لے عقلِ کُل۔ آنحضورؐ کی عقل کامل تھی قرآن میں آپ کے بارے میں فرمایا گیا ہے مَازَاغَ الْبَصَرُ وَمَا طَغٰی یعنی آنحضورؐ کی نگاہ نہ کج ہوئی نہ اُس نے سرکشی کی۔ عقلِ جزوی۔ عام انسانی عقل۔ عقلِ مَازاغ۔ جو عقل صحیح کام کرتی ہے وہ خاصانِ خدا کا نور ہے جو اُن کو عطا کر دیا گیا ہے۔ عقلِ زاغ۔ کوّے کی عقل تو اتنی ہی ہے کہ وہ قابیل کو گور کنی سکھا سکی۔ زاغاں شیاطین بنا دُنی شیوخ۔

لے ہیں مرو۔ تیرا نفس بھی چالاکی میں کوّا ہے اُسکے پیچھے نہ لگ۔ ورنہ تجھے گورستان میں پہنچا دیگا۔ عنقا دل۔ دل چونکہ اسرار کا مرکز ہے اُس کے پیچھے چل۔ قاف۔ پہاڑ کا نام ہے جو عنقا کا مقام مانا گیا ہے۔ نو گیاہے۔ تیرا دل مسجدِ اقصیٰ ہے اُس کے خیالات وہ بوٹیاں ہیں جو مسجدِ اقصیٰ میں اُگتی تھیں۔ تو سلیماں وار جس طرح حضرت سلیمانؑ اُن بوٹیوں سے علم حاصل کرتے تھے تو بھی اپنے خیالات سے دل کا علم حاصل کرتا رہ۔ زانکہ۔ جس طرح کے خیالات پیدا ہونگے اُس سے قلب کی حالت کا اندازہ لگالے۔

لے درزمیں۔ زمین کی اچھائی اور بُرائی کا معیار اُسکی پیداوار ہے جو زمین گنّا اُگائے وہ بہتر ہے اور جو زمین نرکل اُگائے وہ خراب ہے۔ زمینِ دل۔ خیالات دل کی زمین کی پیداوار ہیں اُن سے دل کی اچھائی بُرائی معلوم ہو جائیگی گر سخن کش۔ اگر مجلس میں سخن فہم ہوتے ہیں تو کہنے والے کا دل کھلتا ہے۔ ور سخن کش۔ اگر سامعین نافہم ہوں تو نکتے فرار اختیار کر لیتے ہیں۔



589

مُستمعؔ چوں نیست خاموشی بہ است
جب سننے والا نہیں ہے، چُپ رہنا بہتر ہے

نکتہ از نا اہل گر بپوشی بہ است
اگر نکتہ کو تُو نا اہل سے چھپائے تو بہتر ہے

جُنبشِ ہر کس بسُوئے جاذِب ست
ہر شخص کی حرکت کھینچنے والے کی طرف ہے

جذبِ صادق نے چو جذبِ کاذِب ست
سچی کشش جھوٹی کشش کی طرح نہیں ہے

می روی گہ گمرہ وگہ در رَشَد
تو کبھی گمراہ ہو کر چلتا ہے اور کبھی راہِ راست پر

رشتہ پیدا نے وآں کت می کَشد
نہ ڈور ظاہر ہے اور نہ وہ جو تجھے کھینچتا ہے

اُشترے کوری مہارِ تو رہیں
تو اندھا اونٹ ہے، تیری مہار گروی ہے

تو کششِ می بیں مہارت را مبیں
تو کشش کو دیکھ، اپنی مہار کو نہ دیکھ

گر شُدے محسوس جذّابِ مُہا
اگر مُہار کھینچنے والا ظاہر ہو جاتا

پس نماندے ایں جہاں دارُالغرا
تو یہ دنیا دھوکے کا گھر نہ رہتی

گبر دیدے کُو پئے سگ می رَوَد
کافر دیکھ لیتا کہ وہ کُتے کے پیچھے جا رہا ہے

سُخرۂ دیوِ سیہ رُو می شود
سیاہ رُو شیطان کا فرمانبردار بن جاتا ہے

دَر پئے اُو کے شُدے ہمچوں اسیر
قیدی کی طرح اس کے پیچھے کب جاتا؟

پائے خود را واکشیدے طفلِ پیر
یہ بوڑھا لڑکا اپنا پاؤں کھینچ لیتا

دَر پئے اُو کے شُدے مانندِ حیز
ہیجڑے کی طرح اُس کے پیچھے کب جاتا؟

پائے خود را واکشیدے گبر نیز
کافر بھی اپنا پاؤں کھینچ لیتا

گاؤ اگر واقف زِ قصّاباں بُدے
اگر گائے قصائیوں سے واقف ہوتی

کے پئے ایشاں بداں دکّاں شُدے
(تو) کب اُنکے پیچھے اُس دکان تک جاتی

یا بخوردے از کفِ ایشاں سبُوس
یا کب اُنکے ہاتھ سے بھوسی کھاتی؟

یا بدادے شیرِ شاں از چاپلوس
یا پیار سے، کب اُن کو دودھ دیتی؟

ور بخوردے کے عَلَف ہضمش شُدے
اور اگر کھاتی تو چارہ اُس کو کب ہضم ہوتا؟

گر ز مقصودے عَلَف واقف بُدے
اگر چارے کے مقصد سے وہ واقف ہوتی؟

پس ستونِ اینجہاں خود غفلت است
تو اِس دنیا کا ستون خود غفلت ہے

چیست دولت کایں دوا دو بالت است
دولت کیا ہے! یہ بھاگ دوڑ ہے، مار پیٹ کیا ہے

اَوّلش دَودَو بآخر لت بخور
اس کی ابتدا بھاگ دوڑ آخر مار کھا ہے

جُز دریں ویرانہ نبوَد مرگِ خر
اِس ویرانہ میں گدھے کی موت کے سوا نہیں ہے

---

لہ مستمع۔ جب سننے والوں میں اہلیت نہ ہو تو خاموشی بہتر ہے اسرار و حکم نا اہلوں کو سنانے چاہئیں جُنبش۔ سننے والے کا جذبہ مضامین کی کشش کا سبب ہے، اور جذبہ بھی صادق ہونا ضروری ہے۔ می روی جسطرح ظاہری کشش ہو اسیطرح ایک پوشیدہ کشش ہی جو کبھی سیدھا چلاتی ہو کبھی ٹیڑھا اور انسان بندھا ہوا ہو لیکن نہ بندش نظر آتی ہے اور نہ کھینچنے والا۔ اُشتر۔ انسان کی شال اندھے اونٹ کی سی ہے جس کی مہار دوسرے کے قبضہ میں ہوتی ہے انسان کو کھینچنے والے کی طرف دھیان دینا چاہیے۔

لہ گر شُدے۔ اگر انسان کا غیر محسوس مُہار کھینچنے والا ظاہر ہو جائے تو دنیا دھوکے کا گھر نہ رہے۔ جذّاب۔ کھینچنے والا۔ دار الغرار۔ دار الغرور دھوکے کا گھر۔ گبر۔ کافر کو گمراہی کی طرف کھینچنے والا رُوسیاہ کتا شیطان ہے۔ دَر پئے۔ پھر وہ کافر کبھی اُس کا اتباع نہ کرتا۔ حیز۔ نامرد۔ گبر۔ یعنی کافر۔

لہ گاؤ۔ گائے اگر قصائی کی حقیقت سے واقف ہو جائے تو کبھی بھی اسکے پیچھے اسکی دکان تک نہ جائے نہ اسکے ہاتھ سے چارہ کھائے نہ اسکو دودھ پلائے۔ ور بخوردے۔ اگر مجبوری میں قصائی کے ہاتھ کی گھاس کھاتی تو کبھی ہضم نہ ہوتی علف۔ چارہ۔ پس۔ دنیا کا بقا اور کاروبار بھی غفلت سے چل رہا ہے ورنہ دنیا کی دولت کا خلاصہ بھاگ دوڑ اور مار پیٹ کے سوا کچھ نہیں ہے۔ دو دو بھاگ

**تو بجِد کارے کہ بگرفتی بدست** — عیبش ایں دم بر تو پوشیدہ شدست
تو نے جس کام کو کوشش سے ہاتھ میں پکڑا ہے — اِس وقت تجھ پر اُس کا عیب پوشیدہ ہے

**زاں ہمی تانی بدادن تن بکار** — کہ بپوشید از تو عیبش کردگار
اسی وجہ سے تو اُس میں مصروف ہو سکا ہے — کیونکہ اللہ تعالیٰ نے تجھ سے اُسکا عیب پوشیدہ کیا ہے

**ہمچنیں ہر فکر کہ گرمی دراں** — عیبِ آں فکرت شُدست از تو نہاں
اسی طرح ہر وہ خیال جس میں تو سرگرم ہے — تیرے اُس فکر کا عیب تجھ سے پوشیدہ ہے

**بر تو گر پیدا شُدے زاں عیب و شین** — زو رمیدے جانت بُعد المشرقین
اگر اُس کا عیب اور نقصان تجھ پر عیاں ہو جاتا — تیری جان اُس سے مشرق و مغرب کی دوری پر بھاگتی

**حالؔ کاخر زو پشیماں می شوی** — گر شود ایں حالت اوّل کے دوی
وہ حال جس سے تو آخر میں شرمندہ ہوتا ہے — اگر تیری یہ حالت شروع میں ہو جاتی تو کب دوڑتا؟

**پس بپوشید اوّل آں بر جانِ ما** — تا کنیم آں کار بر وفقِ قضا
(اللہ نے) شروع میں اُس کو ہم پر پوشیدہ کر دیا ہے — تاکہ ہم قضا کے مطابق وہ کام کریں

**چوں قضا آورد حکمِ خود پدید** — چشم وا گشت و پشیمانی رسید
جب قضا نے اپنا حکم ظاہر کر دیا — آنکھ کھلی اور شرمندگی ہوئی

**ایں پشیمانی قضائے دیگرست** — ایں پشیمانی بہل حق را پرست
یہ شرمندگی ایک دوسری قضا ہے — اس شرمندگی کو رہنے دے اللہ کی عبادت کر

**ور کُنی عادت پشیماں خود شوی** — زیں پشیمانی پشیماں تر شوی
اگر تو عادت ڈال لے گا شرمندگی خود بنجائیگا — اِس شرمندگی سے (اور) زیادہ شرمندہ ہوگا

**نیمِ عمرت در پریشانی شود** — نیمِ دیگر در پشیمانی رود
تیری آدھی عُمر پریشانی میں (صرف) ہو جائیگی — باقی آدھی شرمندگی میں چلی جائے گی

**ترکِ ایں فکر و پشیمانی بگو** — حال و یار و کارِ نیکو تر بجو
اِس فکر اور شرمندگی کو چھوڑ — اچھا حال اور یار اور کام تلاش کر

**ور نہ داری کارِ نیکو تر بدست** — پس پشیمانیت بر فوتِ چہ است
اگر تیرے پاس کوئی اچھا کام نہیں ہے — تو تیری شرمندگی کس چیز کے کھو جانے پر ہے؟

---

انسان کو اچھے عمل اچھی صحبت اختیار کرنی چاہیئے۔ ور نہ داری۔ اگر یہ ہے کہ تیرے پاس کوئی نیک کام موجود ہی نہیں ہے اِس لئے تو تجھے کام کی شرمندگی میں وقت گذار رہا ہے تو پھر یہ بتا کہ تو شرمندہ کس کام کے چھوٹنے پر ہو رہا ہے۔

---

لہ تو بجِد۔ آدمی جس کام میں محنت اور کوشش سے لگتا ہے خدا اُس کام کے عیب اُس سے مخفی رکھتا ہے تب ہی وہ لگا رہتا ہے۔ ہمچنیں۔ یہ بات صرف کام میں ہی نہیں ہے فکر و خیال میں بھی ہے۔ بر تو۔ اگر اُس خیال کا عیب ظاہر ہو جائے تو آدمی اُس سے کوسوں بھاگے۔ بُعد المشرقین۔ وہ فاصلہ جو مشرق اور مغرب میں ہے۔

سے حال۔ جس حالت اور کیفیت سے انسان آخر میں شرمندہ ہوگا اگر ابتداءً اُس کی کیفیت معلوم ہو جائے تو اُس میں کبھی نہ لگے۔ قضا۔ قضاء خداوندی یہ تقاضا ہی ہے کہ کام اور خیال کی بُرائی انسان پر ظاہر نہ ہو ورنہ قضا کے مطابق کام نہ کر سکے گا۔ ایں پشیمانی۔ ایک تو وہ کام تقدیر میں تھا پھر یہ پریشانی ایک دوسری قضاءِ خداوندی ہے۔ ایں پشیمانی۔ گناہ پر شرمندہ ہونا زیادہ مفید نہیں ہے بلکہ اعمالِ صالحہ میں لگنا زیادہ مفید ہے۔ ور کنی۔ اگر انسان گناہوں پر شرمندگی میں پھنس کر رہ گیا تو انجام کار اِس شرمندگی سے اُس کو اور شرمندگی ہوگی۔

سے نیمِ عمرت۔ اگر انسان گناہوں پر شرمندگی ہی اپنا شیوہ بنالے گا تو نتیجہ یہ ہوگا کہ آدھی عمر تو کاموں کی پریشانی میں گذری اور آدھی شرمندگی میں گذری کوئی نیک عمل اُس کے ہاتھ نہ آیا۔ ترک۔ پشیمانی کی عادت چھوڑ کر

گر ہمی دانی رہِ نیکو پرست [1]
اگر تو اچھا راستہ جانتا ہے عبادت کر
ور ندانی چوں بدانی کایں بدست
اور اگر نہیں جانتا ہے تو کیسے جانے گا کہ یہ برا ہے؟

بد ندانی چوں ندانی نیک را
جبتک تو نیکی کو نہیں سمجھے گا بدی کو نہ سمجھیگا
ضد را از ضد تواں دید اے فتیٰ
اے نوجوان! ضد کو ضد سے پہچانا جا سکتا ہے

چوں ز ترکِ فکر ایں عاجز شدی
جبکہ تو اس فکر کے چھوڑنے سے عاجز ہوگیا ہو
از گنہ آنگاہ ہم عاجز بدی
اُس وقت گناہ (چھوڑنے) سے عاجز تھا

چوں بدی عاجز پشیمانی ز چیست
جب تو عاجز تھا تو شرمندگی کاہے کی ہے؟
عاجزی را باز جو کز جذبِ کیست
عاجزی کی جستجو کر کہ وہ کس کی کشش سے ہے

عاجزی بے قادری اندر جہاں
عاجزی بغیر قدرت کے دنیا میں
کس ندیدست و نباشد ایں بداں
یہ سمجھ لے کسی نے نہیں دیکھی اور نہ ہوگی

ہمچنیں [2] ہر آرزو کہ می بری
اسی طرح جو آرزو تو کرتا ہے
تو ز عیبِ آں حجابے اندری
تو اُس کے عیب سے پردہ میں ہے

ور نمودے علتِ آں آرزو
اگر اللہ (تعالیٰ) اُس آرزو کا عیب نمودار کر دیتا
خود رمیدے جانِ تو از جستجو
تو تیری جان جستجو سے خود بھاگتی

گر نمودے عیبِ آں کار اُو ترا
اگر اُس کام کا عیب وہ (خدا) ظاہر کر دیتا
کس نبردے کش کشاں آنسو ترا
کوئی کھینچ تان سے تجھے اُدھر نہ لے جا سکتا

واں دگر کارے کزاں ہستی نفور
وہ دوسرا کام جس سے تو متنفر ہے
زاں بود کہ عیبش آمد در ظہور
اِس وجہ سے ہے کہ اُس کا عیب ظاہر ہو گیا ہو

اے [3] خدائے رازدانِ خوش سخن
اے رازداں، شیریں کلام خدا!
عیبِ کارِ بد ز ما پنہاں مکن
بُرے کام کا عیب ہم سے پوشیدہ نہ رکھ

عیبِ کارِ نیک را منما بما
ہمیں اچھے کام میں عیب نہ دکھا
تا نگردیم از روش سرد و ہبا
تاکہ ہم رفتار میں ٹھنڈے اور ناچیز نہ بنیں

ہم بر آں عادت سلیمانِ سنی
بزرگ سلیمانؑ اسی عادت کے مطابق
رفت در مسجد میانِ روشنی
(صبح کی) روشنی میں مسجد میں گئے

نیک کام میں کوئی عیب رونما نہ کر۔ ہبا۔ ذرہ، یعنی ناچیز۔ ہم بر آں۔ حضرت سلیمانؑ اپنی عادت کے مطابق صبح صادق کے بعد مسجدِ اقصیٰ جاتے تھے اور نئی بوٹی تلاش کرتے تھے تاکہ اُس سے اُس کے نفع اور مضرات معلوم کریں۔

[1] گر ہمی دانی۔ اگر تجھے نیک راستہ معلوم ہے تو اُس پر چل اور اگر تجھے نیک راستہ معلوم ہی نہیں ہے تو تو نے یہ کیسے سمجھا کہ تو غلط راستہ پر تھا۔ بد ندانی۔ جو شخص بدی کو نہیں سمجھتا ہے وہ نیکی کو نہیں سمجھ سکیگا اس لئے کہ ایک چیز کو اُس کی ضد سے جانا جا سکتا ہے۔ چوں ز ترک۔ ہماری نصیحت ہے کہ شرمندگی ختم کر کے عمل شروع کر۔ اگر تو یہ کہے کہ شرمندگی ختم کرنے میں عاجز ہوں تو ایسا عجز تو گناہ چھوڑنے پر بھی تھا لہٰذا تیرا گناہ اضطراری ہوا، اور اضطراری فعل پر شرمندگی لغویات ہے۔ عاجزی۔ تیری عاجزی قضائے خداوندی سے اختیار کے سلب ہو جانے کی وجہ سے نہیں ہے۔ عاجزی۔ انسان کا عجز، قدرت سلب ہونے کی وجہ سے نہیں ہے۔

[2] ہمچنیں۔ مولانا پھر پہلے مضمون کو بیان کرتے ہیں کہ انسان کی ہر تمنا اس بنا پر ہے کہ اس کا عیب اُس سے پوشیدہ ہے۔ علت۔ عیب۔ کس نبردے۔ اگر اُس آرزو کا عیب واضح ہو جائے تو پھر انسان کھینچنے سے بھی اُدھر نہ جائے۔ واں دگر جس کام سے انسان کو نفرت ہوتی ہے اُس کی وجہ یہی ہے کہ اُس کا عیب انسان پر ظاہر ہو جاتا ہے۔

[3] اے خدا۔ مولانا نے یہاں سے مناجات شروع کر دی ہے کہ اے اللہ بُرے کاموں کے عیب کو ہم سے مخفی نہ رکھ اور

قاعدہ ہر روز را می جُست شاہ — کہ بہ بیند مَسجد اندر نوگیا

روزانہ کا قاعدہ تھا کہ شاہ تلاش کرتے — تاکہ مسجد میں (کوئی) نئی بوٹی دیکھیں

دلؔ بہ بیند سِرّ بداں چشمِ صفی — آں حَشایش کہ شُد از عامہ خفی

مصفیٰ آنکھ سے دل دیکھ لیتا ہے راز — اُن بوٹیوں کا جو عوام سے پوشیدہ ہیں

## قصۂ صُوفی کہ درمیانِ گلستاں سَر بزانو نہادہ مُراقب بُود یارانش گفتند سَر برآر و تفرّج کُن گلستان و رَیاحین و مُرغان را کہ فَانظُرُوا اِلیٰ آثارِ رَحمَتِ اللہِ و جواب گفتنِ صُوفی یاراں را

اُس صوفی کا قصہ جو باغ میں زانو پر سر رکھے ہوئے مراقبہ میں تھا، اُس کے دوستوں نے کہا کہ سر اُٹھا باغ اور پھولوں اور پرندوں کی سیر کر کیونکہ (حکم ہے) اللہ کی رحمت کی نشانیوں پر نظر کرو اور صوفی کا دوستوں کو جواب دینا

صوفیئے در باغ از بہرِ گشاد — صوفیانہ رُوی بر زانو نہاد

ایک صوفی نے باغ میں مشاہدہ کے لئے — صوفیوں کے طریقہ پر منہ زانو پر رکھ دیا

پس فرو رفت اُو بخود اندر نغُول — شد مَلول از صورتِ خوابش فضُول

وہ گہرائی میں اُتر گیا — ایک لغو انسان اُسکی نیند کی (سی) صورت سے پریشان ہوگیا

کہ چہ خُسپی[2] آخر اندر رَز نگر — ایں درختاں بین و آثارِ خضر

کہ کیوں سوتا ہے؟ انگوروں کو دیکھ — ان درختوں اور سبزے کے آثار کو دیکھ

اَمرِ حق بشنو کہ گفت ست اُنظُرُوا — سُوی ایں آثارِ رحمت آر رُو

اللہ (تعالیٰ) کا حکم سُن اُسنے فرمایا ہے اس کو دیکھو — رحمت کے اِن آثار کی جانب رُخ کر

گفت آثارش دلست اے بُوالہوس — آں بُروں آثارِ آثارست و بس

اُس نے کہا اے بُوالہوس اُسکے آثار دل ہے — وہ باہر فقط آثار کے آثار ہیں

باغہا و سبزہا در عینِ جاں — بر بُروں عکسش چو در آبِ رواں

باغات اور سبزے جان میں ہیں — باہر اُس کا عکس ہے جیساکہ رواں پانی میں

آں خیالِ[3] باغ باشد اندر آب — کہ کُند از لُطفِ آب آں اضطراب

پانی میں باغ کا عکس ہوتا ہے — جو پانی کی لطافت کی وجہ سے بیتاب رہتا ہے

باغہا و میوہا اندر دل ست — عکسِ لُطفِ اُو بریں آب و گِل ست

باغات اور پھل دل کے اندر ہیں — اُسکی لطافت کا عکس اِس پانی اور مٹی پر ہے

---

[1] دل بہ بیند۔ جس طرح حضرت سُلیمانؑ بوٹیوں سے اُنکے حالات معلوم کر لیتے تھے اسیطرح مومن اپنے دل کی مُصفّیٰ آنکھوں سے معارف کا راز دیکھ لیتا ہے۔ حَشائش حشیش کی جمع ہے، گھاس۔ تفرّج۔ تفریح۔ رَیاحین۔ ریحان کی جمع ہے، ہر خوشبودار پودا۔ گشاد۔ کشادگی، تفریح طبع۔ نغول۔ گہرائی۔

[2] چہ خُسپی۔ اس شخص نے مراقبہ کو سونے سے تعبیر کیا۔ رَز۔ انگور۔ خضر۔ سبزہ۔ امرِ حق قرآن پاک میں ہے۔ فَانظُرُوا اِلیٰ آثَارِ رَحمَتِ اللہِ کَیفَ یُحیِی الاَرضَ بَعدَ مَوتِھَا۔ پس تم دیکھو اللہ کی رحمت (بارش) کے آثار (نباتات) کو وہ کس طرح زمین کو زندہ کر دیتا ہے اُسکے مُردہ ہو جانیکے بعد۔ گفت اُن صوفی نے کہا کہ در اصل رحمت کے آثار دل کے آثار ہیں جن کا مراقبہ میں مشاہدہ ہوتا ہے اور یہ دنیا کے باغ و بہار دل کی نشانیوں کے نشانات ہیں اور جس طرح اِس باغ و بہار کا عکس اِس نہر میں نظر آتا ہے جو باغ میں رواں ہے اِسی طرح یہ باغ و بہار دل کے آثار کا عکس ہیں۔

[3] آں خیال۔ جو پانی میں نظر آتا ہے وہ اصل نہیں ہوتا بلکہ صرف عکس ہوتا ہے۔ باغہا۔ کائنات میں ہر چیز کسی صفت خداوندی کا مظہر ہے اور قلبِ انسانی تمام صفات کا مظہر ہے لہٰذا اصل وہ آثار ہیں جو دل میں نمایاں ہوتے ہیں اور یہ کائنات اِس سے درجہ

گر نبودے عکسِ آں سرو سرور — پس نخوانندے ایزدش دار الغرور[1]
اگر (یہ) اُس سُرور کے سَرو کا عکس نہ ہوتا — تو اس کو اللہ (تعالیٰ) دھوکے کا گھر نہ فرماتا

ایں غرور آنست یعنی آں خیال — ہست از عکسِ دل و جانِ رجال
یہ دھوکہ وہی ہے یعنی وہ عکس — انسانوں کے دل اور جاں کا عکس ہے

جملہ مغروراں بریں عکس آمدہ — بر گمانے کایں بود جنت کدہ
سب دھوکے میں پڑے ہوئے اس عکس پر جمع ہیں — اس گمان سے کہ یہ جنت کدہ ہوگا

می گریزند از اصولِ باغہا — بر خیالے می کنند ایں لاغہا
وہ باغوں کی اصلوں سے بھاگتے ہیں — یہ بکواس عکس پر کر رہے ہیں

چونکہ خوابِ غفلت آیدشاں بسر — راست بینند و چہ سود ست آں نظر
جب اِن کی غفلت کی نیند ختم ہو گی — ٹھیک دیکھ لیں گے (لیکن) وہ دیکھنا کیا مفید ہے

پس بگورستاں غریو افتاد و آہ — تا قیامت زیں غلط واحسرتاہ
قبرستان میں بہت شور اور آہ ہے — قیامت تک اِس غلطی سے، افسوس

اے خنک آنکس کہ پیش مرگ مرد[2] — یعنی او از اصلِ ایں رز بوئے برد
وہ شخص قابلِ مبارکباد ہے، جو مرنے سے پہلے مر گیا — یعنی اُس کو اِس انگورستان کی اصل کا پتہ چل گیا

## قصہ رُستنِ خرّوب در گوشہ مسجدِ اقصیٰ و غمگین شدنِ سلیمان علیہ السلام ازاں چوں بہ سخن در آمد و نام و خاصیتِ خود گفت

مسجدِ اقصیٰ کے کنارے پر خرّوب اُگنے کا قصہ اور اُس سے حضرت سلیمان علیہ السلام کا رنجیدہ ہونا جبکہ اُس نے بات کی اور اپنا نام اور خاصیت بتائی

ہمچنیں روزے سلیمانؑ از قضا — شد بعادت مسجد اندر اے فتیٰ
تقدیر سے ایک روز، حضرت سلیمانؑ — اے نوجوان! عادت کے مطابق مسجد کے اندر گئے

نو گیاہے دید اندر گوشۂ — رستہ بر وے دانہ ہمچوں خوشۂ
ایک گوشہ میں ایک نئی بوٹی دیکھی — خوشہ کی طرح اُس پر دانے اُگے ہوئے تھے

دید[3] بس نادر گیاہے سبز و تر — می ربود آں سبزیش نور از بصر
اُنھوں نے ایک بہت کمیاب سبز اور تر بوٹی دیکھی — اُس کی سبزی آنکھ کی روشنی کو اُچک رہی تھی

پس سلامش کرد در حال آں حشیش — او جوابش گفت و بشگفت از خوشیش
اُس بوٹی نے فوراً اُن کو سلام کیا — اُنھوں نے جواب دیا اور اُس کی خوشنمائی سے کھِل گئے

---

[1] دار الغرور. دھوکے کا گھر. ایں غرور. اِس دنیا کو دھوکہ کا گھر اسی بنیاد پر فرمایا گیا ہے کہ یہ کائنات دل کے آثار کا عکس ہے۔ مغروراں. جو لوگ دھوکے میں پڑے ہوئے ہیں اِسی کائنات کو اصل اور جنت کدہ سمجھے ہوئے ہیں. می گریزند. جو اِن باطنوں کی اصل ہے یعنی دل کی باغ و بہار اُس سے بھاگتے ہیں اور اُس عکس کے حصول پر شیخی بگھارتے رہیں. چونکہ. جب اِس خوابِ غفلت سے بیدار ہونگے اصلِ حقیقت نظر آئیگی لیکن اُس وقت کوئی فائدہ نہ ہوگا. بگورستان. اُس وقت یہ لوگ قبرستان میں ہونگے. اور دار العمل سے جا چکے ہونگے تو سوائے آہیں بھرنے اور واحسرتا کہنے کے کچھ حاصل نہ ہوگا۔

[2] اے خنک. جس شخص نے موت سے پہلے فنا حاصل کرلی اور اصل باطنوں کا راز پا لیا وہ قابلِ مبارکباد ہے. قصہ. یہاں سے پھر حضرت سلیمان کا بوٹیوں کو ہمکلام ہونا بیان کیا ہے. خرّوب. برباد کرنیوالا، ایک گھاس کا نام ہے جس کا اُگنا مکان کی بربادی کی نشانی ہے. مسجد یعنی مسجدِ اقصیٰ. خوشہ یعنی اُسکے اوپر خوشہ کی طرح کچھ دانے تھے۔

[3] دید. حضرت سلیمانؑ نے یہ نئی بوٹی دیکھی جو بہت ہی سرسبز و شاداب تھی. کرد. یعنی بوٹی نے حضرت سلیمانؑ کو سلام کیا. بشگفت یعنی اُس بوٹی کی خوشنمائی سے حضرت سلیمانؑ کی طبیعت شگفتہ ہوئی۔

گفت نامت چیست بر گو بے دہاں — گفت خرّوبست اے شاہِ جہاں

اُنھوں نے فرمایا ہاں بتا تیرا کیا نام ہے؟ — اُس نے کہا اے شاہ جہاں! (میرا نام) خرّوب ہے

گفت اندر تو چہ خاصیت بود — گفت من رُستم مکاں ویراں شود

فرمایا تیرے اندر کیا خاصیت ہے — اُس نے کہا میں اُگوں تو مکان ویران ہو جائے

من کہ خرّوبم خرابِ منزلم — ہادمِ بنیادِ ایں آب و گلم

میں چونکہ خرّوب ہوں مکان کی خرابی ہوں — میں اس پانی اور مٹی کو ڈھانے والی ہوں

پس سلیمانؑ آں زماں دانست زود — کہ اجل آمد سفر خواہد نمود

تو سلیمان اُس وقت جلد سمجھ گئے — کہ موت (قریب) آگئی، وہ سفر آخرت کریں گے

گفت تا من ہستم ایں مسجد یقیں — در خلل نآید ز آفاتِ زمیں

انھوں نے (دل میں) کہا جب تک میں (زندہ) ہوں یہ مسجد یقیناً — زمین کی آفتوں سے خلل میں نہ آئے گی

تا کہ من باشم وجودِ من بود — مسجدِ اقصیٰ مخلّل کے شود

جب تک میں ہوں (اور) میرا وجود ہے — مسجد اقصیٰ کب تباہ ہو سکتی ہے؟

پس خرابیِ مسجدِ ما بے گماں — نبود الّا بعدِ مرگِ ما بداں

تو یقیناً ہماری مسجد کی تباہی — ہمارے مرنے کے بعد ہی ہوگی، سمجھ لے

مسجدست آں دل کہ جسمش ساجدست — یارِ بد خرّوب ہر جا مسجدست

وہ دل مسجد ہے، جس کا جسم نمازی ہے — جس جگہ مسجد ہے، بُرا دوست خرّوب ہے

یارِ بد چوں رُست در تو مہرِ او — ہیں ازو بگریز و کم کن گفتگو

تیرے اندر جب بُرے دوست کی محبت اُگی — خبردار! اُس سے بھاگ، بات نہ کر

بر کن از بیخش کہ گر سر بر زند — مر ترا و مسجدت را بر کند

اسکو جڑ سے اُکھاڑ دے اس لئے کہ اگر اُبھرے گی — تجھے اور تیری مسجد کو اُکھاڑ دے گی

عاشقا خرّوبِ تو آمد کژی — ہمچو طفلاں سوی کژ چوں می غژی

اے عاشق! کجی تیری خرّوب ہے — تو کجی کی طرف گھٹنوں کے بل بچوں کی طرح کیوں رینگتا ہے؟

خویش را نادان و مجرم گو مترس — تا نہ دزدد از تو آں استاد درس

اپنے آپ کو نادان اور مجرم کہہ، ڈر — تاکہ درس کا اُستاد تجھ سے (آنکھ) نہ چرائے

چوں بگوئی جاہلم تعلیم دہ — اینچنیں انصاف از ناموس بہ

جب تو کہے گا میں جاہل ہوں، سکھا دے — ایسا انصاف، بڑائی سے بہتر ہے

---

۱۔ من رُستم۔ اُس بوٹی نے کہا جہاں میں اُگتی ہوں وہ جگہ ویران ہو جاتی ہے۔ خرّوب۔ چونکہ میرا نام ہی خراب کنندہ ہے لہٰذا میں مکان کی بربادی کی علامت ہوں۔ آب و گل یعنی مکان۔ پس سلیمانؑ مسجد کی تباہی سے حضرت سلیمان سمجھ گئے کہ اُن کی وفات کا وقت آگیا ہے کیونکہ اُن کی زندگی میں اس مسجد کی بربادی نہ ہو سکتی تھی۔ مخلّل۔ خلل یافتہ۔ پس خرابی۔ مسجد کی بربادی تو میرے مرنے کے بعد ہوسکے گی۔

۲۔ مسجدست۔ یہاں سے مولانا نے ایک ارشادی مضمون شروع فرمایا ہے کہ جس دل کا جسم نمازی ہو وہ دل مسجد ہے اور بُری صحبت اُس کیلئے خرّوب بوٹی ہے۔ یارِ بد جب بُرے دوست کی محبت دل میں اُگے گی تو مسجد دل برباد ہو جائیگی اور تو تباہ ہو جائیگا۔ عاشقا۔ سالک کے دل کی خرّوب اُس کے دل کی کجی ہے جو اسکو مرشد سے دور کرتی ہے۔ می غژی۔ غژیدن گھٹنوں کے بل چلنا۔

۳۔ خویش را۔ شیخ کے سامنے اپنے آپ کو نادان اور مجرم سمجھ تاکہ وہ تعلیم دینے میں دریغ نہ کرے بلکہ بگوئی جب تو اپنے جہل اور خطا کا اقرار کریگا تو شیخ تجھے تعلیم دیگا۔ انصاف۔ یہ جہالت کے اقرار کی ذلت جو واقعی ہے جہالت کے فخر سے بہت بہتر ہے۔

ازپدرؔ[1] آموز اے روشن جبیں
اے روشن جبین! باپ سے سیکھ لے

رَبَّنا گفت و ظَلَمْنا پیش ازیں
اُس نے اِس سے پہلے رَبَّنا اور ظلمنا کہا ہے

نے بہانہ کرد و نے تزویر ساخت
نہ بہانہ کیا، نہ مکر کیا

نے لوائے مکر و حیلت برفراخت
نہ مکر اور حیلہ کا جھنڈا بلند کیا

باز آں ابلیس بحث آغاز کرد
پھر اُس شیطان نے بحث شروع کردی

کہ بُدم من سُرخرو کردیم زرد
کہ میں سُرخرو تھا تو نے مجھے شرمندہ کیا

رنگ رنگِ تست صبّاغم توئی
رنگ تیرا ہی رنگ ہے، تو ہی مجھے رنگنے والا ہو

اصلِ جرم و آفت و داغم توئی
میرے جرم اور آفت اور داغ کی جڑ تو ہے

ہیں بخواں رَبِّ بِمَا اَغْوَیْتَنِیْ
خبردار! رَبِّ بِمَا اَغْوَیْتَنِیْ کو پڑھ لے

تا نگردی جبری و کژکم تنی
تاکہ تو جبری نہ بنے اور ٹیڑھا نہ چلے

برؔ[2] درختِ جبر تا کے بر جہی
جبر کے درخت پر کب تک کودتا پھرے گا!

اختیارِ خویش را یک سو نہی
اپنے اختیار کو ایک طرف رکھے گا

ہمچو آں ابلیس و ذرّیاتِ او
شیطان اور اُس کی اولاد کی طرح

با خدا در جنگ و اندر گفتگو
اللہ (تعالیٰ) کے ساتھ لڑائی اور گفتگو میں ہے

چوں بود اکراہ با چندیں خوشی
اتنی خوشی کے ساتھ جبر کیسے ہو سکتا ہے؟

کہ تو در عصیاں ہمی دامن کشی
کہ تو گناہوں میں دامن گھسیٹتا ہے

آنچناں خوش کش دَوَد در گمرہی
جبر کی حالت میں اِس طرح خوشی سے کون دوڑتا ہے؟

کس چناں رقصاں رَوَد در گمرہی
کون ہے جو اس طرح گمراہی میں ناچتا ہوا جائے؟

بیست مردہ جنگ می کردی درآں
تو نے اِس معاملہ میں بیس انسانوں کی طرح جنگ کی

کت ہمی دادند پند آں دیگراں
وہ دوسرے جبکہ تجھے نصیحت کرتے تھے

کہؔ[3] صواب اینست و راہ اینست و بس
کہ صحیح یہی ہے اور بس راستہ یہی ہے

کہ زند طعنہ مرا جز ہیچ کس
مجھے نالائق کے سوا کون طعنہ دے سکتا ہے؟

کے چنیں گوید کسے کو مکرہ ست
جو مجبور ہے وہ کب اِس طرح کہتا ہے؟

چوں چنیں جنگد کسے کو بے رہ ست
ایسی لڑائی کب لڑ سکتا ہے وہ جو کہ (جبراً) بے راہ ہے

ہرچہ نفست خواست داری اختیار
جس چیز کو تیرا جی چاہے تو اُس میں اختیار رکھتا ہے

ہرچہ عقلت خواست آری اضطرار
جو تیری عقل چاہتی ہو اُس پر مجبوری کو پیش کرتا ہے

---

[1] از پدر۔ حضرت آدمؑ نے فوراً اعتراف کر لیا تھا شیطان کی طرح عذر اور بہانے نہ بنائے تھے۔ لوا۔ جھنڈا۔ باز۔ شیطان نے اپنی خطا کے سلسلہ میں خدا سے بحث شروع کردی اور طرح طرح کے عذر تراشے۔ کردیم۔ کردی ام۔ رنگ۔ یہ بدبختی کا رنگ تیرا چڑھایا ہوا ہے۔ رَبِّ بِمَا اَغْوَیْتَنِیْ۔ اے خدا تو نے کس وجہ سے مجھے گمراہ کیا، یہ شیطان نے کہا تھا۔ جبری۔ یعنی شیطان نے اپنے آپ کو مجبورِ محض بنا کر پیش کیا تھا۔

[2] بر درخت۔ گناہ پر اپنے جبر کو بہانہ بناتا ہے اور اپنے اختیار سے قطع نظر کر لیتا ہے۔ ہمچو۔ شیطان نے بجائے عذر کے اللہ تعالیٰ سے بحث و مباحثہ شروع کر دیا۔ چوں۔ جب انسان گناہ خوشی خوشی کرتا ہے تو اُس خوشی کے ہوتے ہوئے جبر کا عذر غلط ہے۔ آنچناں۔ گناہوں کی طرف رقص کرتے ہوئے جانے کے ساتھ جبر اور اکراہ کہاں جمع ہو سکتا ہے۔ بیست مردہ۔ نصیحت کرنے والوں کے ساتھ تو بیس انسانوں کی سی لڑائی لڑتا ہے تو گناہوں میں تو مجبور کیسے ہے؟

[3] کہ صواب۔ تو نصیحت کرنے والوں سے کہتا ہے کہ جو راستہ میں نے اختیار کیا وہی صحیح ہے اور مجھے کوئی حقیر ہی طعنہ دے سکتا ہے تو مجبور ایسی باتیں کب کرتا ہے اور ایسی لڑائی کب لڑتا ہے۔ ہرچہ نفست۔ نفسانی خواہشوں کو پورا کرنے میں تو با اختیار بنتا ہے ہاں بتقاضائے عقل نیک کام کرنے میں اپنی مجبوری ظاہر کرتا ہے

داند آں کو نیکبخت و محرم ست
جو نیک بخت اور دانائے راز ہے وہ جانتا ہے

زیرکی ز ابلیس و عشق از آدم ست
چالاکی شیطان کا اور عشق (حضرت) آدمؑ کا کام ہے

زیرکی آمد سباحت در بحار
چالاکی، سمندروں میں تیرنا ہے

کم رہد غرق ست او پایانِ کار
وہ نجات نہیں پاتا آخر کار ڈوبتا ہے

ہِل سباحت را رہا کن کبر و کیں
تیرنا چھوڑ، تکبر اور کینہ ترک کر دے

نیست جیحوں نیست جو دریاست ایں
جیحوں نہیں ہے، نہر نہیں ہے، یہ سمندر ہے

وانگہاں دریائے ژرفِ بے پناہ
اور پھر گہرا اور بے پناہ سمندر

در رُباید ہفت دریا را چو کاہ
جو ساتوں سمندروں کو تنکے کی طرح بہا لیجائے

عشق چوں کشتی بود بہرِ خواص
خاصانِ (خدا) کیلئے عشق بمنزلہ کشتی کے ہے

کم بود آفت بود اغلب خلاص
(جس میں) آفت کم ہوتی ہے عموماً نجات ہوتی ہے

زیرکی بفروش و حیرانی بخر
چالاکی فروخت کر دے اور حیرانی خرید لے

زیرکی ظن ست و حیرانی نظر
چالاکی، گمان ہے اور حیرانی مشاہدہ ہے

عقل قرباں کن بہ پیشِ مصطفیٰ
عقل کو (حضرت) مصطفیٰ پر قربان کر دے

حَسْبِیَ اللہ گو کہ اللہ ام کفیٰ
حَسْبِیَ اللہ کہہ دے کہ اللہ مجھ کو کافی ہے

ہمچو کنعاں سر ز کشتی وا مکش
کنعان کی طرح کشتی سے سرتابی نہ کر

کہ غرورش داد نفسِ زیرکش
کیونکہ چالاک نفس نے اُس کو دھوکا دیا

کہ برآیم بر سرِ کوہِ مشید
کہ میں مضبوط پہاڑ پر چڑھ جاؤں گا

منتِ نوحم چرا باید کشید
میں (حضرت) نوحؑ کا احسان کیوں اُٹھاؤں؟

چوں رہی از منتش اے بے رشد
اے گمراہ! تو اس کے احسان سے کیسے بچ سکتا ہے؟

کہ خدا ہم منتِ او می کشد
جبکہ خدا بھی اُس کی ناز برداری کرتا ہے

چوں نباشد منتش بر جانِ ما
اُن کا احسان ہماری جان پر کیوں نہ ہو؟

چونکہ شکر و منتش گوید خدا
جبکہ اللہ (تعالیٰ) اُنکا شکریہ اور احسان مانتا ہو

تو چہ دانی اے غرارہ پُر حسد
اے حاسدِ مغرور! تو کیا جانتا ہے؟

منتِ او را خدا ہم می کشد
اُس کا احسان خدا بھی مانتا ہے

کنعان کو خطاب ہے کہ خدا جس ذات کی مدح و ثنا کرتا ہے تو اس کا احسان لینے سے کیوں گریز کرتا ہے۔ چوں۔ جبکہ وہ خدا کے محبوب ہیں تو احسان ہماری جانوں کو برداشت کرنا چاہیئے۔ غرارہ۔ دھوکہ میں مبتلا۔

---

**حاشیہ**

[1] داند۔ نیک بخت خوب سمجھتا ہے کہ مکر و کر کے چالاکی سے اُس کے خلاف پیش کرنا شیطانی کام ہے اور عشق و محبت جس کا تقاضا اطاعت ہے یہ حضرت آدمؑ کا کام ہے۔ زیرکی۔ اِس طرح کی چالاکی سمندر کو تیر کر پار کرنا ہے جس کا انجام ہلاکت ہے۔

[2] ہل سباحت۔ اللہ کے معاملہ میں چالاکی سے کامیابی ناممکن ہے۔ کبر و کیں۔ اس معاملہ میں شیطان نے کبر و کینہ اختیار کیا۔ جیحوں۔ بلخ کے قریب ایک دریا کا نام ہے۔ عشق۔ اِس ناپیدا کنار دریا کو عبور کرنے کیلئے عشق بمنزلہ کشتی ہے۔ زیرکی۔ انسان کو چالاکی چھوڑ کر عشق کی حیرانی اختیار کرنی چاہیئے تب مشاہدہ حاصل ہوگا۔ عقل قرباں کن۔ آنحضورؐ کی تعلیمات پر عقل کو قربان کر دے اور اُن کے بنائے ہوئے راستہ پر خدا کے بھروسہ پر چل پڑے۔

[3] ہمچو۔ حضرت نوحؑ کے نافرمان لڑکے کنعان نے طوفان کے وقت حضرت نوحؑ کے ساتھ کشتی میں سوار ہونے سے انکار کر دیا تو عشق کی کشتی سے انکار کنعانی کام ہے۔ کہ برآیم قرآن پاک میں کنعان کا مقولہ منقول ہے۔ سَآوِیْ اِلیٰ جَبَلٍ یَّعْصِمُنِیْ میں عنقریب پہاڑ پر ٹھکانا بنالوں گا جو مجھے بچا دے گا۔ اُس نے یہ بھی کہا کہ میں حضرت نوحؑ کا احسان نہ لوں گا۔ چوں رہی۔

کاشکے اُو آشنا ناموختے ۔ تا طمع در نوحؑ و کشتی دوختے
کاش کہ وہ تیرنا نہ سیکھتا ۔ تاکہ نوحؑ اور کشتی سے تمنا وابستہ کرتا

کاش چوں طفل از حِیَل جاہل بُدے ۔ تا چو طفلاں چنگ در مادر زدے
کاش وہ بچوں کی طرح حیلوں سے جاہل ہوتا ۔ تاکہ بچوں کی طرح ماں کا سہارا پکڑتا

یا بعلمِ نقل کم بودے مَلی ۔ علمِ وحیِ دل ربودے از وَلی
یا وہ رسمی علم سے پُر نہ ہوتا ۔ کسی ولی سے دل کی وحی کا علم حاصل کرتا

با چنیں نورے چو پیش آری کتاب ۔ جانِ وحی آسایِ تو آرد عتاب
ایسے نور کے ہوتے ہوئے جب تو کتاب سامنے لائیگا ۔ تیری وحی سے مانوس جان ناراض ہوگی

چوں تیمم با وجودِ آب داں ۔ علمِ نقلی با دمِ قُطبِ زماں
پانی ہوتے ہوئے تیمم کی طرح سمجھ ۔ قطبِ زماں کے قول کے سامنے رسمی علم کو

خویش ابلہ کُن تبع میرو سپس ۔ رستگی زیں ابلہی یابی و بس
اپنے آپکو نادان بنالے تابع بنکر اُس کے پیچھے چل ۔ اِس حماقت سے بس نجات پائے گا

اکثر اہلُ الجنّۃ البُلہ اے پدر ۔ بہرِ ایں گفت ست سُلطانِ بشر
اے بابا! جنتی اکثر بھولے ہونگے ۔ سرورِ عالم ؐ نے اسی لئے فرمایا ہے

زیرکی چوں کبرِ باد انگیزِ تُست ۔ ابلہے شو تا بماند دیں درست
چالاکی تکبر کی طرح تجھ میں ہوا بھرنے والی ہے ۔ نادان بن، تاکہ ایمان سلامت رہے

ابلہے نے کو بمسخرگی دوتوست ۔ ابلہے نے کز شقاوت مال جوست
ایسا نادان نہیں جو مسخرہ پن سے وابستہ ہے ۔ ایسا نادان نہیں جو بدبختی سے مال کی جستجو میں ہے

ابلہے کو والہ و حیرانِ ہُوست ۔ باشد اندر گردنِ اُو طوقِ دوست
ایسا نادان جو اُس کا عاشق اور حیران ہے ۔ اُس کی گردن میں دوست کا طوق ہے

ابلہانند آں زنانِ دست بُر ۔ از کفِ ابلہ وز رُخِ یوسف نذر
ہاتھ کاٹ لینے والی وہ عورتیں نادان ہیں ۔ جو ہاتھ سے بے خبر اور حضرت یوسفؑ کے رُخ کی خبر دینے والی تھیں

عقل را قرباں کُن اندر عشقِ دوست ۔ عقلہا بارے ازاں سُوئیست کوست
دوست کے عشق میں عقل کو قربان کردے ۔ بہرحال عقلیں بھی اُسی جانب کی ہیں جہاں کہ وہ ہے

---

لہ کاشکے۔ کاش اُس بدبخت کنعان کو تیرنا نہ آتا تو وہ حضرت نوحؑ کے ذریعہ نجات کا طالب بن جاتا۔ کاش۔ بچے کو چونکہ حیلے اور تدبیریں نہیں آتیں وہ ہر مصیبت کے وقت ماں کی پناہ پکڑتا ہے۔ یا بعلم۔ وہ کنعان رسمی علوم سے محروم ہوتا تو عقلی تدبیریں چھوڑ کر کسی با خدا سے الہامی علوم سیکھ لیتا۔ با چنیں۔ وہبی علوم کے مقابلہ میں رسمی علوم ہیچ ہیں۔

ٹلہ چوں تیمم۔ وہبی علوم اور رسمی علوم میں وہی نسبت ہے جو تیمم اور وضو میں، وضو پر اگر قدرت ہے تو تیمم بیکار ہے۔ خویش۔ شیخ اور ولی کے سامنے اپنے آپ کو نادان بنالے تب رسمی علوم کی حماقت سے نجات ملے گی۔ گفت۔ حدیث شریف ہے۔ اَکثَرُ اَہلِ الجَنّۃِ البُلہ جنتی بھولے بھالے ہیں۔ ابلہے شو۔ ابلہ سے مراد وہ شخص ہے جو عشقِ خداوندی میں غافل اور دنیا سے بے خبر ہو۔

ٹلہ ابلہے۔ نادان سے وہ نادان مراد نہیں ہے جسمیں مسخرہ پن ہو نہ وہ مراد ہے جو اپنی نادانی سے دنیا کی دولت جمع کرنے کا شوقین ہو۔ ابلہے کو۔ وہ نادان مراد ہے جو عشقِ خداوندی میں مقامِ حیرت میں ہو اور خدا کے عشق کا اس کے گلے میں طوق ہو۔ ابلہانند۔ ابلہ سے وہ مراد ہے جو عشقِ خداوندی میں اس طرح مدہوش ہو جس طرح

کہ مصری عورتیں حضرت یوسفؑ کے عشق میں محو ہوگئی تھیں اور انہوں نے اِس محویت میں اپنے ہاتھ کاٹ لئے تھے اور ان کو صرف رُخِ یوسفؑ کا ہوش تھا۔ نذر۔ نذیر کی جمع ہے، خبر دہندہ۔ ازاں سُو۔ عقلیں اللہ کا عطیہ ہیں تو اُس کی راہ میں ہی صرف ہونی چاہئیں۔



598

عقلہا آنسو فرستادہ عقول ۔۔۔ ماندہ ایں سو آنکہ گولست و فضول

بڑے عقلمند نے عقلیں اُس جانب روانہ کردیں ۔۔۔ اِس جانب اُس نے باقی رکھیں جو احمق اور بیہودہ ہیں

زیں سر از حیرت گر ایں عقلت رود ۔۔۔ ہر سر مویت سر و عقلے شود

اگر تیری عقل اِس جانب حیرت کی وجہ سے جاتی رہے ۔۔۔ تیرا ہر بال سر اور عقل بن جائے

نیست آں سو رنجِ فکرے دماغ ۔۔۔ کز دماغ و عقل روید دشت و باغ

اُس جانب دماغ پر فکر کی تکلیف نہیں ہے ۔۔۔ کیونکہ دماغ اور عقل سے جنگل اور باغ اُگتے ہیں

سوی دشت از دشت نکتہ بشنوی ۔۔۔ سوی باغ آئی شود نخلت روی

تو جنگل کی جانب (آئے)، تو جنگل سے نکتہ سُنے ۔۔۔ باغ کی جانب آئے تو تیرا نخل سیراب ہو جائے

اندریں رہ ترک کن طاق و طرب ۔۔۔ تا قلاوزت نجنبد تو مجنب

اس راستہ میں شان و شوکت کو چھوڑ دے ۔۔۔ جب تک تیرا راہنما حرکت نہ کرے حرکت نہ کر

ہر کہ او بے سر بجنبد دُم بود ۔۔۔ جنبشش چوں جنبشِ کژدم بود

جو بے سر کے حرکت کرے وہ دُم ہے ۔۔۔ اُس کی حرکت بچھو کی سی حرکت ہوتی ہے

کژرو و شب کور و زشت و زہرناک ۔۔۔ پیشۂ او خستنِ اجسامِ پاک

ٹیڑھا چلنے والا ہے اور اندھا اور بُرا اور زہریلا ہے ۔۔۔ اُس کا پیشہ پاک جسموں کو خستہ کرنا ہے

سر بکوب آنرا کہ سرش ایں بود ۔۔۔ خلق و خوی مستمرش ایں بود

جس کی یہ طبیعت ہو اس کا سر کچل دے ۔۔۔ جس کی عادت اور اخلاق ہمیشہ یہ ہوں

خود صلاحِ اوست ایں سر کوفتن ۔۔۔ تا رہد جاں ریزہ اش زیں شوم تن

یہ سر کچلنا اُس کی بھلائی ہے ۔۔۔ تاکہ اس کی حقیر جان منحوس جسم سے چھٹکارا پالے

واستاں از دستِ دیوانہ سلاح ۔۔۔ تا ز تو راضی شود عدل و صلاح

دیوانہ کے ہاتھ سے ہتھیار لے لے ۔۔۔ تاکہ تجھ سے انصاف اور نیکی خوش ہو

چوں سلاحش ہست و عقلش نے بہ بند ۔۔۔ دستِ او را ورنہ آرد صد گزند

جبکہ اُس کے پاس ہتھیار ہے اور عقل نہیں ہے باندھ دے ۔۔۔ اُس کا ہاتھ ورنہ وہ سَو نقصان پہنچائے گا

## بیانِ آنکہ حصولِ علم و مال و جاہ مر بدگہر را فضیحت اوست و

اِس کا بیان کہ علم اور مال اور مرتبہ کا بداصل کو حاصل ہو جانا اُسکی رسوائی ہے

چوں شمشیرست فتادہ بدستِ راہزناں

اور اُس تلوار کی طرح ہے جو ڈاکوؤں کے ہاتھ آگئی ہو

---

۵۱ عقلہا۔ جو عقلمند ہیں وہ عقلوں کو اللہ کی ذات و صفات کے سمجھنے میں صرف کرتے ہیں جو بیوقوف ہیں وہ دنیا کے کاموں میں عقل کا استعمال کرتے ہیں۔ زیں سر۔ اگر حیرت کی بنا پر عقل نہ رہے تو پھر انسان کا ہر ہر رونگٹا عقل اور سر بنجاتا ہے۔ نیست۔ دنیاوی امور میں عقل سوزی ہے آخرت کے معاملہ میں غور کرنے سے عقل باغ و بہار بنتی ہے۔ بسوئے دشت۔ جب عقل کی پیداوار کے باغ و جنگل کی طرف رُخ کروگے تو اُس جنگل سے دین کے نکتے سنوگے اور تمہاری عقل تر و تازہ ہوگی۔

۵۲ اندریں۔ اس راہِ عشق میں اپنی شان و شوکت کو ترک کرکے شیخ کے تابع بنجاؤ۔ خر۔ یعنی شیخ۔ کژدم۔ بچھو کا ڈنک دُم میں ہوتا ہے۔ کژرو۔ جو شیخ کا اتباع نہ کریگا اُسمیں عیب ہی عیب ہوں گے اور وہ پاک روحوں کو زخمی کریگا۔ سر بکوب۔ ایسے شخص کی زندگی سے موت بہتر ہے تاکہ روح کو اُس ناپاک جسم سے نجات ملے۔

۵۳ واستاں۔ دیوانہ سے ہتھیار چھین لینا عدل اور نیکی ہے۔ چوں۔ اگر دیوانہ کے ہاتھ میں تلوار رہیگی تو بہت نقصان پہنچادیگا۔ بیان۔ نااہل کے ہاتھ میں علم اور مال اور مرتبہ ایسا ہی تباہ کُن ہے جس طرح ڈاکو کے ہاتھ میں تلوار۔



599

بدگہر را علم و فن آموختن — دادنِ تیغے بدستِ راہزن
بداصل کو علم و فن سکھانا — ڈاکو کے ہاتھ میں تلوار دینا ہے

تیغ دادن در کفِ زنگیِ مست — بہ کہ آید علم ناکس را بدست
مست حبشی کے ہاتھ میں تلوار دیدینا — اس سے بہتر ہے اگر علم نااہل کے ہاتھ آئے

علم و مال و منصب و جاہ و قراں — فتنہ آمد در کفِ بدگوہراں
علم اور مال اور عہدہ اور رتبہ اور (انسے) وابستگی — بداصلوں کے ہاتھ میں فتنہ ثابت ہوئی ہے

پس غزا زیں فرض شد بر مومناں — تا ستانند از کفِ مجنوں سِناں
مومنوں پر جہاد اسی لئے فرض ہوا ہے — تاکہ وہ پاگل کے ہاتھ سے بھالا چھین لیں

جانِ او مجنوں تنش شمشیرِ او — واستاں شمشیر را زیں زشت خو
اُس کی جان پاگل ہے اس کا جسم اُسکی تلوار ہے — اُس بدعادت سے تلوار چھین لے

آنچہ منصب می کند با جاہلاں — از فضیحت کے کند صد ارسلاں
جاہلوں کے ساتھ عہدہ جو کچھ کرتا ہے — رُسوائی میں سو شیر نہیں کرتے ہیں

عیبِ او مخفی ست چوں آلت بیافت — مارش از سوراخ بر صحرا شتافت
اس کا عیب پوشیدہ ہے جب اسنے ذریعہ حاصل کرلیا — اس کا سانپ سوراخ سے جنگل میں دوڑ پڑا

جملہ صحرا مار و کژدم پُر شود — چونکہ جاہل شاہِ حکم مُر شود
تمام جنگل سانپ اور بچھو سے بھر جاتا ہے — جب جاہل، کڑوے حکم کا شاہ بن جاتا ہے

مال و منصب ناکسے کارد بدست — طالبِ رُسوائیِ خویشِ او شدست
نااہل جو مال اور عہدہ حاصل کرتا ہے — وہ اپنی رُسوائی کا طالب بنتا ہے

یا کند بُخل و عطاہا کم دہد — یا سخا آرد بنا موضع نہد
یا وہ بخل کرے گا اور عطیات نہ دیگا — یا سخاوت کریگا تو بے موقع کرے گا

شاہ را در خانۂ بیذق نہد — اینچنیں باشد عطا کاحمق دہد
شاہ کو پیدل کے خانہ میں رکھدے گا — احمق جو عطا دیتا ہے وہ ایسی ہوتی ہے

حکم چوں در دستِ گمراہے فتاد — جاہ می پنداشت در چاہے فتاد
جب حکومت کسی گمراہ کے ہاتھ میں آگئی — اس نے اُس کو رتبہ سمجھا اور وہ کنوئیں میں گرا

رہ نمیداند قلاوزی کند — جانِ زشتِ او جہاں سوزی کند
راستہ نہیں جانتا، رہنمائی کرتا ہے — اُس کی بُری جان دنیا کو پھونکتی ہے

---

[1] بدگہر۔ بدباطن۔ زنگی۔ حبشی عموماً کم عقل ہوتے ہیں پھر جب وہ نشہ میں ہو تو کوئی عقل کی بات نہ کریگا۔ علم و مال۔ بداصل انسان ہر چیز کا غلط استعمال کریگا۔ قران۔ قران السعدین، خوش نصیبی۔ پس۔ جہاد کی مشروعیت اسی لئے ہوئی ہے کہ ان دنیا کے لیٹروں کی طاقت ختم کردی جائے تاکہ یہ لوگوں کو تباہ و گمراہ نہ کرسکیں۔ سِنان۔ بھالا۔ جان۔ جان اور تن کو جدا کرنا گویا اُن کے ہاتھ سے تلوار چھین لینا ہے۔ منصب۔ عہدہ۔ ارسلاں۔ شیر۔

[2] عیبِ او۔ جبتک اس کے پاس ذرائع نہ تھے اسکے عیب چھپے ہوئے تھے وسائل ہاتھ آجانا گویا کہ سانپ کا سوراخ سے نکل پڑنا ہے۔ جملہ صحرا۔ جب جاہل اور نادان شاہ بن جائے تو اُسکے کارندے سانپ اور بچھو کی طرح لوگوں کو کاٹتے ہیں۔ مال و منصب۔ خود یہ بھی تباہ ہوتا ہے اور دوسروں کو بھی تباہ و رسوا کرتا ہے۔

[3] یا کند۔ جاہل بادشاہ یا بخل کریگا اور کسی کو کچھ نہ دیگا اگر دیگا تو نااہلوں اور غیر مستحقوں کو دیگا شاہ را۔ ذلیلوں کو باعزت بنائیگا اور عزت والوں کو ذلیل کریگا۔ جاہ۔ وہ اُس کو رتبہ اور منصب سمجھ رہا ہے حالانکہ وہ اس کیلئے کنواں ہے۔ اگر اس مصرع میں می پنداشت کے بجائے پندار پڑھا جائے تو ترجمہ یہ ہوگا، تم سمجھو کہ مرتبہ کنوئیں میں گرگیا

طفلِ[1] راہِ فقر چوں پیری گرفت | پیرواں را غولِ ادبیری گرفت
راہِ فقر کے بچہ نے جب پیری اختیار کرلی | پیروکاروں کو نحوست کے بھوت نے پکڑ لیا

کہ بیا تا ماہ بنمایم ترا | ماہ را ہرگز ندید آں بے ضیا
کہ آ تاکہ تجھے چاند دکھاؤں | (خود) اُس بے نور نے چاند کو بھی نہیں دیکھا ہے

چوں نمائی چوں ندیدستی بعمر | عکسِ مہ در آب ہم اے خامِ غمر
تو کیسے دکھائیگا جبکہ تو نے تمام عمر نہیں دیکھا ہے؟ | اے کچے نادان! پانی میں بھی چاند کا عکس

احمقاں سرور شدستند وز بیم | عاقلاں سرہا کشیدہ در گلیم
بیوقوف سردار ہوتے ہیں اور خوف سے | عقلمندوں نے گدڑی میں منہ چھپالیا ہے

## بیان تفسیر آیہ شریفہ یا ایّہا المزّمّل

یا ایہا المزمل آیت شریف کی تفسیر کا بیان

خواند[2] مزمل نبی را ایں سبب | کہ بروں آ از گلیم اے بوالہرب
اسی سبب سے نبی کو کملی اوڑھنے والا کہکر پکارا | کہ اے صاحب فرار! کملی سے نکل

سر مکش اندر گلیم و رو مپوش | کہ جہاں جسمیست سرگرداں تو ہوش
کملی کے اندر سر نہ کر اور منہ نہ چھپا | کیونکہ دنیا ایک پریشان جسم ہے (اور) تو ہوش ہے

ہیں مشو پنہاں ز ننگِ مدعی | کہ تو داری شمعِ وحیِ شعشعی
مدعی کی عار سے نہ چھپ | کیونکہ تیرے پاس منور وحی کی شمع ہے

ہیں قم اللیل کہ شمعی اے ہمام | شمع دائم شب بود اندر قیام
اے سردار! تو رات کو کھڑا رہ کیونکہ تو شمع ہے | شمع رات میں ہمیشہ کھڑی رہتی ہے

بے فروغت[3] روزِ روشن ہم شب ست | بے پناہت شیر اسیرِ ارنب ست
تیری روشنی کے بغیر روشن دن بھی رات ہے | تیری پناہ کے بغیر شیر خرگوش کا قیدی ہے

باش کشتیباں دریں بحرِ صفا | کہ تو نوحِ ثانیی اے مصطفیٰ
اس بحر صفا میں ملاح بن | اے مصطفیٰ! کیونکہ تو دوسرا نوح ہے

رہ شناسے می بباید با لباب | ہر رہے را خاصہ اندر راہِ آب
عقلمند، راہ شناس درکار ہے | ہر راستہ کیلئے خصوصاً پانی کے راستے کیلئے

---

[1] طفل۔ جس طرح جاہل بادشاہ کے ہاتھوں ملک تباہ ہوتا ہے اسی طرح مزور شیخ کے ہاتھوں دین برباد ہوتا ہے، وہ خود راہِ طریقت سے ناواقف ہے تو اسکے مرید برباد ہی ہونگے۔ کہ بیا۔ وہ دعوے کرتا ہے اور مریدوں سے کہتا ہے کہ آؤ تمہیں مشاہدۂ حق کرادوں حالانکہ اس نے خود بھی مشاہدہ تو درکنار پرچھائیں بھی نہیں دیکھی۔ غمر۔ ناتجربہ کار، نادان۔ احمقاں۔ سعدیؒ نے فرمایا ہے۔
نا سزائے را چو بینی بختیار
عاقلاں تسلیم کردند اختیار

[2] خواند۔ اکثر روایتیں یہ بیان کرتی ہیں کہ جب آنحضورؐ پر غارِ حرا میں پہلی وحی آئی تو آپ کانپ گئے اور گھبرا کر چادر اوڑھ کر لیٹ گئے بعض روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ قریش کی نافرمانی سے رنجیدہ ہوکر چادر اوڑھ کر لیٹ گئے تھے مولانا کا کلام اس دوسری روایت پر مبنی ہے کہ آنحضورؐ نے چونکہ... نااہلوں کی وجہ سے رُوپوشی اختیار کرلی تھی اسی لئے آپکو فرقِ کملی اوڑھنے والا کہا گیا ہے.... بوالہرب۔ قریش سے علیحدگی کو بھاگنے سے تعبیر کیا ہے اسی لئے آنحضورؐ کو بوالہرب یعنی قریش سے فرار اختیار کرنیوالا کہا ہے۔ رُو مپوش۔ اگر تم رُوپوشی اختیار کروگے تو دنیا دیوانگی میں مبتلا رہیگی۔ قم اللیل۔ اسی آیت میں یہ حکم بھی آیا ہے کہ رات کو نماز میں قیام کیا کرو، یہ خطاب اس لئے ہوا کہ آپ شمع ہیں اور شمع کا کام رات کو کھڑا رہنا ہے

[3] بے فروغت۔ آپ ہی کے نورِ ہدایت سے عالم روشن ہوگا ورنہ روح جو شیر ہے وہ نفس سے جو کہ خرگوش ہے مغلوب رہیگی۔ باش۔ آپ اُمت کیلئے بمنزلہ کشتیبان کے ہیں۔ رہ شناسے۔ راہنمائی وہ کر سکتا ہے جو صاحب عقل ہو خصوصاً دریائی راستہ کی۔

خیز وبنگر کاروانِ رہ زدہ[1] — ہر طرف غول ست کشتیباں شدہ

اُٹھ! اور لٹے ہوئے قافلہ کو دیکھ — ہر طرف شیطان ملاح بنا ہوا ہے

خضرِ وقتی غوثِ ہر کشتی توئی — ہمچو روح اللہ مکن تنہا روی

تو خضرِ زمانہ ہے، ہر کشتی کی تو مدد ہے — (حضرت) عیسیٰ کی طرح تنہا روی اختیار نہ کر

پیشِ ایں جمعے چو شمعِ آسماں — انقطاع و خلوت آری را بماں

اِس مجمع کے آگے تو آسمانی شمع کی طرح ہے — انقطاع اور خلوت نشینی کو ترک کر

وقتِ خلوت نیست اندر جمع آئی — اے ہُدیٰ چوں کوہِ قاف و تو ہمای

خلوت کا وقت نہیں ہے، مجمع میں آ — اے وہ ذات! کہ ہدایت کوہِ قاف ہے اور تو ہما ہے

بدر بر صدرِ فلک شد شب رواں — سیر را نگذارد از بانگِ سگاں

چودھویں کا چاند آسمان کے سینہ پر رات کو چلتا ہے — کتوں کے بھونکنے سے چلنا نہیں چھوڑتا ہے

طاعناں[2] ہمچوں سگاں بر بدرِ تو — بانگ می دارند سوی صدرِ تو

تیرے بدر پر طعنہ زنی کرنے والے کتوں کی طرح ہیں — جو تیرے رُتبہ پر بھونکتے ہیں

ایں سگاں کر اند ز اَمرِ اَنْصِتُوا — از سفہ وَعوَع کناں بر بدرِ تو

یہ کتے "خاموش رہو" کے حکم سے بہرے ہیں — تیرے بدر پر بیوقوفی سے بھوں بھوں کرتے ہیں

ہیں بمگذار اے شفا رنجور را — تو ز خشمِ کر عصای کور را

خبردار، اے شفا! بیمار کو نہ چھوڑ — بہرے پر غصہ سے اندھے کی لاٹھی (نہ چھوڑ)

نے[3] تو گفتی قائدِ اعمیٰ براہ — صد ثواب و اجر یابد از الٰہ

کیا تو نے خود نہیں کہا ہے، اندھے کو راستہ پر لیجانے والا؟ — اللہ کی جانب سے سَو ثواب اور اجر پاتا ہے

ہر کہ او چل گام کورے را کشد — گشت آمرزیدہ و یابد رشد

جو اندھے کو چالیس قدم لے جائے — وہ بخشا جاتا ہے اور ہدایت پاتا ہے

پس بکش تو زیں جہانِ بے قرار — جوقِ کوراں را قطار اندر قطار

پس تو اس زوال پذیر دنیا سے لے جا — اندھوں کے مجمع کو قطار در قطار

کارِ ہادی ایں بود تو ہادئی — ماتمِ آخر زماں را شادئی

ہدایت دینے والے کا یہی کام ہے تو ہدایت دینے والا ہے — تو آخری زمانے کے سوگ کے لئے خوشی ہے۔

---

[1] خیز۔ آپ اُٹھئے ہر طرف شیطانی دور دورہ ہے خضرِ وقتی یعنی اِس وقت علوم لدنّیہ کا فیضان پہنچانیوالے صرف آپ ہیں۔ روح اللہ۔ حضرت عیسیٰ قوم سے روپوش ہو کر آسمانوں پر پہنچ گئے۔ پیشِ ایں جمعے۔ مخلوقِ خدا کے لئے آپ آفتابِ ہدایت ہیں آپ کے لئے خلوت اور لوگوں سے جدائی مناسب نہیں ہے آپ ہدایت کے کوہِ قاف کے عنقا ہیں۔ بدر۔ چاند آسمان پر اپنی سیر جاری رکھتا ہے اور کتوں کے بھونکنے سے اپنی رفتار نہیں چھوڑتا ہے۔

[2] طاعناں۔ آپکے مخالف کتے ہیں اُن کے بھونکنے سے آپ اپنا طرزِ عمل نہ بدلیں۔ اَنْصِتُوا تم خاموش رہو جب قرآن پڑھا جاتا ہے تو خاموشی سے سننے کا حکم ہے لیکن یہ کتے اُس حکم سے بے بہرہ ہیں اور برابر بھونک رہے ہیں۔ بمگذار۔ عالم بیمار ہے آپ اس کی شفا ہیں مخلوق اندھی ہے آپ اُس کے راہنما ہیں مخالفوں کی وجہ سے اُس کو نہ چھوڑیئے۔

[3] نے تو گفتی۔ حدیث شریف ہے۔ مَنْ قَادَ مَکْفُوْفًا اَرْبَعِیْنَ خُطْوَۃً غُفِرَ لَہٗ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِہٖ وَمَا تَاَخَّرَ جس نے اندھے کی چالیس قدم تک راہنمائی کی اُس کے اگلے پچھلے گناہ بخشے گئے۔ پس۔ آپ اِس اندھی مخلوق کی قیادت کیجئے اُن کو قطار در قطار کھینچ کر لے جائیے۔ ماتم۔ آپ نبی اخرالزماں ہیں اُن کے سوگ کو خوشی میں تبدیل کر دیجئے۔

ہیں رواں کُن اے امامُ المتقیں — ایں[1] خیال اندیشگاں را تا یقیں
اِن اے متقیوں کے امام! پہنچا دے — اِن شک کرنے والوں کو یقین تک

ہر کہ در مکرِ تو دارد دل گرو — گردنش را من زنم تو شاد رَو
جو تیرے مکر میں دل لگائے ہوئے ہے — میں اُس کی گردن مار دوں گا، تو خوشی سے چل

بر سرِ کوریش کوریہا نہم — او شکر پندارد و زہرش دہم
میں اُسکے اندھے پن پر بہت سا اندھا پن رکھدونگا — وہ شکر سمجھے گا، میں اُس کو زہر دونگا

عقلہا[2] از نورِ من افروختند — مکرہا از مکرِ من آموختند
(انھوں نے) عقلیں میرے نور سے روشن کی ہیں — اُنھوں نے مکر میرے مکر سے سیکھے ہیں

چیست خود الاچُق آں ترکماں — پیش پائے نرہ پیلانِ جہاں
اِس صحرانشین کی جھونپڑی خود کیا ہے؟ — دُنیا کے نر ہاتھیوں کے پاؤں کے آگے

آں چراغِ او بہ پیشِ صرصرم — خود چہ باشد اے مہیں پیغمبرم
میری آندھی کے سامنے اُس کا چراغ — اے میرے بزرگ پیغمبر! خود کیا ہے؟

خیز در دم تو بصورِ سہمناک — تا ہزاراں مُردہ بر روید ز خاک
اُٹھ! خوفناک صور میں پھونک مار دے — تاکہ ہزاروں مُردے مٹی سے نکل پڑیں

چوں تو اسرافیلِ وقتی راست خیز — رستخیزی ساز پیش از رستخیز[3]
چونکہ تو وقت کا اسرافیل ہے، اُٹھ کھڑا ہو — قیامت سے پہلے، قیامت برپا کر دے

ہر کہ گوید کو قیامت اے صنم — خویش بنما کہ قیامت نک منم
جو یہ کہے کہ قیامت کہاں ہے، اے محبوب! — اپنے آپ کو دکھاوے، کہ یہ قیامت میں ہوں

در نگر اے سائلِ محنت زدہ — زیں قیامت صد جہاں قائم شدہ
اے مصیبت اُٹھانے والے سائل! دیکھ لے — اِس قیامت سے سینکڑوں جہان برپا ہوگئے

ور نباشد اہلِ ایں ذکر و قنوت — پس جواب الاحمق اے سلطاں سکوت
اور اگر وہ اِس ذکر اور قبولیت کا اہل نہ ہو — تو اے سُلطان! احمق کا جواب خاموشی ہے

ز آسمانِ حق سکوت آمد جواب — چوں بود جاناں دعا نامستجاب
اللہ کے آسمان سے خاموشی جواب ہوتی ہے — اے جان! جب دعا نامنظور ہوتی ہے

---

[1] ایں خیال یعنی جو لوگ شکوک و شبہات میں مبتلا ہیں اُن کو اِس سے نکال کر یقین کی منزل میں پہنچا دیجئے. ہر کہ - جو لوگ تمہارے خلاف مکر اور تدبیر کر رہے ہیں اُنکو میں ہلاک کر دوں گا. کوریش. جو اندھے ہیں اُن کو اور اندھا بنا دوں گا اور ایسی تدبیر کروں گا کہ وہ زہر کو شکر سمجھ کر کھا جائیں۔

[2] عقلہا - اِن مخالفوں کی عقلیں اور تدبیریں میری عقل اور تدبیر سے بڑھی ہوئی نہیں ہیں. الاچق. کمبل کا خیمہ۔ ترکماں. صحرائی رہزن قوم تھی۔ پیش - یعنی اُن کا وجود میرے مقابلہ میں ایسا ہی ہے جیسے نر ہاتھیوں کے مقابلہ میں کمبل کا جھونپڑا. صرصر. آندھی. مہیں. بزرگ. مقصد - قیامت میں جب اسرافیل صور پھونکیں گے مُردے اُٹھ کھڑے ہونگے تم بھی اپنا صور پھونکو اور اعلانِ نبوت کرو مُردہ دل حیاتِ ابدی حاصل کریں گے.

[3] رستخیز - قیامت. بعثتم - آنحضور نے فرمایا کہ میں اور قیامت ملے جُلے بھیجے گئے ہیں یعنی جس طرح قیامت حق و باطل کی تفریق کرتی ہے میں بھی حق و باطل کی تفریق کرتا ہوں. زیں قیامت. جس طرح قیامت میں مُردے زندہ ہونگے اِسی طرح آنحضور کی بعثت سے مُردہ دلوں کو زندگی حاصل ہوئی. ور نباشد. اگر اِن معارف کے سننے کی اہلیت نہیں ہے تو پھر اُن کے بیان سے خاموشی بہتر ہے. جواب الاحمق. جواب جاہلاں باشد خموشی. ز آسماں. اگر کوئی نادانی سے دُعا کرتا ہے اور اُس کی دعا ناقابلِ قبول ہوتی ہے تو سکوت اختیار کر لیا جاتا ہے۔



653

اے[1] دریغا وقتِ خرمن گاہ شُد | لیک روز از بختِ ما بیگاہ شُد
ہائے افسوس: کھلیان کا وقت آگیا | لیکن ہماری قسمت سے دن بے وقت ہوگیا

وقت تنگ ست و فضای ایں کلام | تنگ می آید بر وعُمرِ دوام
وقت تنگ ہے اور اس بات کی ادائیگی کیلئے | ابدی زندگی کم ہے

نیزہ بازی اندریں گوہای تنگ | نیزہ بازاں را ہمی آرد بہ ننگ
ان تنگ گڑھوں میں نیزہ بازی | نیزہ بازوں کو شرمندہ کرتی ہے

وقتِ تنگ و خاطر و فہمِ عوام | تنگ تر صد رہ ز وقت ست اے غلام
وقت تنگ ہے اور عوام کا مزاج اور سمجھ | اے لڑکے! وقت سے سو گنا تنگ ہے

چوں[2] جواب احمق آمد خامُشی | ایں درازی در سخن چوں میکشی
جبکہ احمق کا جواب خاموشی ہے | بات میں تو یہ طول کیوں دے رہا ہے!

از کمالِ رحمت و موجِ کَرَم | مید ہد ہر شورہ را باران و نَم
رحمت کے کمال اور کرم کی موج سے | ہر شور زمین کو بارش اور نمی پہنچاتا ہے

## در بیانِ آنکہ ترکُ الجواب جواب مقرر ایں سخن کہ جوابُ الاحمق سکوت و شرحِ ایں ہر دو سخن دریں قصہ است کہ گفتہ می آید

اس کا بیان کہ جواب نہ دینا جواب ہے، اس بات کی تائید کرتا ہے کہ احمق کا جواب خاموشی ہے اور ان دونوں قولوں کی شرح اس قصہ میں ہے جو بیان کیا جارہا ہے

بادشاہے[3] بُود اُو را بندہ | مُردہ عقلے بُود و شہوت زندہ
ایک بادشاہ کا ایک غلام تھا | جس کی عقل مُردہ اور شہوت زندہ تھی

خُردہائے خدمتش نگذاشتے | بدسگالیدے نکو پنداشتے
اُس کی چھوٹی خدمت بھی، نہ کرتا | بدخواہی کرتا (اُس کو) اچھا سمجھتا

گفت شاہنشہ جرایش کم کنید | ور بجنگد نامش از خط بر زنید
بادشاہ نے کہا اُس کی تنخواہ کم کر دو | اگر لڑے تو اُس کا نام فہرست سے کاٹ دو

عقلِ اُو کم بُود حرصِ اُو فزوں | چوں جرا کم دید شُد تُند و حرُس
اُس کی عقل کم اور لالچ بڑھا ہوا تھا | جب تنخواہ کم دیکھی بدمزاج اور سرکش بن گیا

عقل بُودے گردِ خود کردے طواف | تا بدیدے جُرمِ خود گشتے معاف
(اگر عقل ہوتی اپنے گرد چکر کاٹتا | تاکہ اپنا قصور دیکھ لیتا (اور) وہ معاف ہوجاتا

---

[1] اے دریغا۔ مقام کا تقاضا تھا کہ آپ کے کارناموں کی تفصیل بیان کی جائے کہ کملی سے اُٹھ کر آپ نے کیا کیا لیکن وقت میں گنجائش نہیں ہے آپ کے اُن کارناموں کی تفصیل کرنے کیلئے تو عمرِ جاوداں بھی ناکافی ہے بہترین نیزہ باز سے بھی اگر کہا جائے کہ وہ گڑھے میں گھس کر نیزہ بازی کرے تو وہ بھی ذلیل ہوجائیگا اور صحیح بازی نہ کرسکے گا کیونکہ اس کام کے لئے وسیع میدان درکار ہے تو معارف کا بیان تنگ وقت میں اور وہ بھی عوام کے سامنے اس کی بھی یہی صورت ہے۔

[2] چوں جواب۔ پہلے کہا تھا کہ احمقوں کا جواب خاموشی ہے تو اعتراض ہوا کہ پھر ان معارف کے بیان میں اس قدر طویل تقریریں کیوں ہورہی ہیں تو اس کا جواب یہ ہے کہ میں اللہ کی رحمت سے مجبور ہوں کیونکہ اُس کی رحمت عام اُس کی موجِ کرم اچھی زمین اور شور زمین سب کو پہنچتی ہے۔

[3] بادشاہے۔ بادشاہ کا یہ غلام بیوقوف اور شہوت پرست تھا خردہائے۔ آقا کی معمولی معمولی خدمت بھی انجام نہ دیتا تھا اور آقا کا بدخواہ تھا اور اسی کو اچھا سمجھتا تھا جرا۔ تنخواہ۔ خط یعنی ملازمین کا رجسٹر حرون۔ سرکش۔ عقل یعنی اگر عقلمند ہوتا تو اپنا جائزہ لیتا اور خطا کی معافی چاہتا تو خطا معاف ہوجاتی۔

چوں خرے پابستہ شُد داز خری — ہر دُو پایش بستہ گرد دبرسری

ایک پاؤں بندھا ہوا گدھا جب شرارت کرتا ہے — تو پھر اُس کے دونوں پاؤں مزید باندھ دیئے جاتے ہیں

پس بگوید خر کہ یک بندم بس ست — خود بداں کاں دو ز فعلِ آں خس ست

پھر گدھا کہتا ہے کہ میرے ایک ایک بندھی کافی ہے — تو سمجھ لے کہ وہ دو بند، اسی کمینے کے کام کی وجہ سے ہیں

گر بدیدے سرِ بند آں چشم کور — بند بر دستش نہ بستندے بزور

اگر وہ اندھا بند کا راز دیکھ لیتا — تو جبراً اُس کے ہاتھ نہ باندھتے

در ز جرمِ بندِ پا آگہ بُدے — خود ز بندِ دست و پا ایمن شُدے

اگر وہ پاؤں کے بند کے جرم سے آگاہ ہوتا — تو ہاتھ اور پاؤں کے بند سے محفوظ ہو جاتا

ور نہ شُد بدے ز بند آں بوالفضول — اُو نہ خر بودے شدے شیر فحول

اگر وہ بیہودہ، بند کی وجہ سے شرارت نہ دکھاتا — (تو) وہ گدھا نہ ہوتا، نر شیر ہوتا

## در تفسیر ایں حدیثِ نبویؐ کہ اِنَّ اللّٰہَ تَعَالٰی خَلَقَ الْمَلَائِکَۃَ

اِس حدیثِ نبویؐ کی تفسیر کہ اللہ تعالیٰ نے فرشتے پیدا فرمائے

وَرَکَّبَ فِیْھِمُ الْعَقْلَ وَخَلَقَ الْبَھَائِمَ وَرَکَّبَ فِیْھَا الشَّھْوَۃَ وَخَلَقَ

اور اُن میں عقل رکھی اور چوپایوں کو پیدا فرمایا اور اُن میں شہوت رکھی اور

بَنِیْ اٰدَمَ وَرَکَّبَ فِیْھِمُ الْعَقْلَ وَالشَّھْوَۃَ فَمَنْ غَلَبَ عَقْلُہٗ

بنی آدم کو پیدا فرمایا اور اُن میں عقل اور شہوت (دونوں) رکھی تو جس کی عقل

عَلٰی شَھْوَتِہٖ فَھُوَ اَعْلٰی مِنَ الْمَلَائِکَۃِ وَمَنْ غَلَبَتْ شَھْوَتُہٗ عَلٰی

شہوت پر غالب آگئی وہ ملائکہ سے افضل ہے اور جس کی شہوت عقل پر

عَقْلِہٖ فَھُوَ اَدْنٰی مِنَ الْبَھَائِمِ صَدَقَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ

غالب آگئی وہ چوپایوں سے کمتر ہے۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے سچ فرمایا ہے۔

در حدیث آمد کہ یزدانِ مجید — خلقِ عالم را سہ گونہ آفرید

حدیث میں آیا ہے کہ اللہ بزرگ نے — عالم کی مخلوق تین قسم کی پیدا فرمائی ہے

یک گرہ را جملہ علم و عقل و جود — آں فرشتہ ہست و نداند جز سجود

ایک گروہ میں علم اور عقل اور سخاوت مکمل ہے — وہ فرشتہ ہے اور سوائے سجدہ کے کچھ نہیں جانتا

نیست اندر عنصرش حرص و ہوا — نورِ مطلق زندہ از عشقِ خدا

اس کی ماہیت میں حرص و ہوا نہیں ہے — وہ نورِ مطلق ہے، خدا کے عشق سے زندہ ہے

---

۵۱ چوں۔ اِس مثال کی شال اُس گدھے کی سی ہے جو ایک پاؤں بندھنے پر شرارت کرے تو دوسرا پاؤں بھی باندھ دیا جاتا ہے۔ برسری۔ مزید برآں۔ پس۔ دونوں پاؤں بندھنے پر کہتا ہے کہ میرے لئے ایک بند کافی تھا۔ یہ نہیں سمجھتا کہ دونوں پاؤں بندھنا خود اُس کے کمینہ پن کی وجہ سے ہوا ہے۔ ۵۲ ہر سِرِ بند۔ یعنی اگر وہ سمجھتا کہ ایک پاؤں میری شرارت کی وجہ سے بندھا ہے اور شرارت کو ترک کر دیتا تو وہ پاؤں بھی کھل جاتا۔ ۵۳ حدیث۔ اللہ نے فرشتوں میں صرف عقل رکھی جس کا تقتضا طاعت اور بندگی ہے لہٰذا فرشتوں سے گناہ کا صدور نہیں ہوتا ہے حیوانات میں صرف شہوت رکھی ہے جنسی ہو یا کھانے پینے کی، انسان میں عقل اور شہوت دونوں رکھی ہیں۔ زندہ۔ ملائکہ کی غذا صرف عشقِ خداوندی ہے۔

یک گروہے دیگر از دانش تہی
ایک دوسرا گروہ جو عقل سے خالی ہے

ہمچو حیواں از علفؔ در فربہی
مثل حیوان، چارے سے موٹاپے میں ہے

اُو نہ بیند جز کہ اصطبل و علف
وہ سوائے طویلہ اور گھاس کے کچھ نہیں دیکھتا ہے

از شقاوت غافل ست و از شرف
وہ بدبختی اور شرافت سے غافل ہے

آں سوم ہست آدمی زادہ و بشر
تیسرا آدمؑ کی اولاد اور انسان ہے

از فرشتہ نیمے و نیمش زخر
اُس کا آدھا فرشتہ سے اور آدھا گدھے سے ہے

نیمِ خر خود مائلِ سفلی بود
گدھے والا آدھا (عالمِ) سفلی کی طرف مائل ہوتا ہے

نیمِ دیگر مائلِ علوی بود
دوسرا آدھا (عالمِ) علوی کی طرف مائل ہوتا ہے

تا کدامیں غالب آید در نبرد
دیکھو معرکہ میں کون غالب ہوتا ہے!

زیں دوگانہ تا کدامیں بُرد نرد
ان دونوں میں سے کون سا بازی جیتتا ہے

عقل گر غالب شود پس شد فزوں
اگر عقل غالب ہو جائے تو زیادہ بڑھ گیا

از ملائک ایں بشر در آزموں
امتحان میں یہ انسان فرشتوں سے

شہوتؔ ار غالب شود پس کمترست
اگر شہوت غالب ہو گئی، تو کم تر ہے

از بہائم ایں بشر زاں کابترست
یہ انسان چوپایوں سے کیونکہ بُری حالت میں ہے

آں دو قومؔ آسودہ از جنگ و حراب
وہ دونوں قومیں جنگ اور لڑائی سے راحت میں ہیں

ویں بشر با دو مخالف در عذاب
اور یہ انسان دو مخالفوں کی وجہ سے عذاب میں ہے

ویں بشر ہم زامتحاں قسمت شدند
اور یہ انسان بھی آزمانے سے تقسیم ہو گئے

آدمی شکل اند و سہ اُمت شدند
آدمی کی صورت میں ہیں اور تین گروہ ہو گئے

یک گروہ مستغرقِ مطلق شدہ
ایک گروہ پورا ڈوب چکا

ہمچو عیسیٰؑ با مَلَک ملحق شدہ
(حضرت) عیسیٰؑ کی طرح فرشتوں سے جا ملا

نقشِ آدم لیک معنیٰ جبرئیل
صورت انسان کی ہے لیکن باطن جبرئیل کا ہے

رستہ از خشم و ہوا و قال و قیل
وہ غصہ اور خواہش اور قال و قیل سے نجات پا گیا

از ریاضتؔ رستہ و ز زہد و جہاد
وہ ریاضت اور زہد اور جہاد سے چھوٹ گیا

گوئیا از آدمی اُو خود نزاد
گویا کہ وہ آدمی سے پیدا نہیں ہوا

قسمِ دیگر با خراں ملحق شدند
دوسری قسم گدھوں سے جا ملی

خشمِ محض و شہوتِ مطلق شدند
خالص غصہ اور مجسم شہوت بن گئے

---

لہ علف۔ چارہ۔ گھاس۔ چوپایہ وغیرہ۔ حیوانات کو صرف خواب و خور کی فکر ہے وہ شقاوت اور سعادت سے غافل ہیں۔ نیمے و نیمش۔ انسان روحِ انسانی اور جسم سے مرکب ہے روح میں ملکیت ہے اور جسم میں حیوانیت ہے۔ سفلی۔ جسم کا تعلق عالمِ سفلی ناسوت ہے۔ ملکوتی۔ روح کی پرواز عالمِ بالا کی طرف ہے۔ نبرد میں انسان کی اِن دونوں قوتوں میں تصادم رہتا ہے۔ عقل۔ انسان روح کے تقاضوں کو پورا کرتا ہے تو فرشتوں سے بڑھ جاتا ہے چونکہ اُس نے جسمانی خواہش کو مغلوب کیا ہے۔

لہ شہوت۔ اگر انسان شہوت سے مغلوب ہو جاتا ہے تو حیوانات سے بدتر ہوتا ہے کیونکہ حیوانات میں تو عقل نہ تھی۔ دو قوم۔ فرشتوں اور حیوانات میں اِن متضاد طاقتوں کی کشمکش نہیں ہے انسان اُن کی کشمکش سے عذاب میں ہے۔ ویں بشر۔ اب انسانوں میں بھی تین قسمیں ہیں ایک قسم تو وہ جس نے خالص ملکیت اختیار کر لی جیسے کہ حضرت عیسیٰؑ ہیں کہ فرشتوں ہی میں جا شامل ہوئے۔ خشم و ہوا۔ یہ سب چیزیں بتقاضائے جسم ہوتی ہیں۔

لہ از ریاضت۔ مجاہدوں کی ریاضت اخلاقِ ذمیمہ کو ختم کرنے کیلئے ہے جب وہ نہ رہے تو مجاہدوں کی ضرورت نہیں ہے۔ قسمِ دیگر۔ انسانوں کی ایک قسم وہ ہے جو بالکل حیوانات اور گدھوں کی طرح ہیں انہیں ملکیت

وصفِ جبریلی در ایشاں بود رفت
جبرئیل والی صفت اُن میں تھی، چل گئی

تنگ بود آں خانہ وآں وصف رفت
وہ گھر تنگ تھا اور وہ صفت مٹ گئی تھی

مُردہ[1] گردد شخص کو بیجاں شود
جو شخص بے جان ہو جاتا ہے مُردہ ہو جاتا ہے

خر شود چوں جانِ اُو بے آں شود
جب اُس کی جان اُس (جبرئیلی صفت) کے بغیر ہو جاتی ہے گدھا

زاغ گردد چوں پَے زاغاں رَوَد
(انسان) کوا بنتا ہے جب کوؤں کا اتباع کرتا ہے

جسم گردد جاں چوں اُو بے جاں شود
جان جسم بن جاتی ہے جبکہ وہ بے جان ہو جاتی ہے

زانکہ جائے کاں ندارد ہست پست
چونکہ وہ جان جو وہ (صفت) نہیں رکھتی، پست ہے

ایں سخن حق ست و صوفی گفتہ است
یہ بات سچی ہے اور صوفی نے کہی ہے

اُو ز حیوانہا فزوں تر جاں کند
وہ حیوانات سے زیادہ مصیبت میں مبتلا ہے

در جہاں باریک کاریہا کند
دنیا میں بہت سے نازک کام کرتا ہے

مکر[2] و تلبیسے کہ اُو تاند تنید
جو مکر اور فریب وہ کر سکتا ہے

آں ز حیوانے دِگر ناید پدید
وہ دوسرے حیوان سے رونما نہیں ہوتے ہیں

جامہائے زرکشی را بافتن
زر دوزی کے کپڑے بُننا

دُرّہا از قعرِ دریا یافتن
موتیوں کو دریا کی گہرائی سے پانا

خُردہ کاریہائے عِلمِ ہندسہ
عِلمِ ہندسہ کی باریک صنعتیں

یا نجوم و عِلمِ طِبّ و فلسفہ
یا نجوم اور عِلمِ طب اور فلسفہ

کہ تعلق با ہمیں دنیستش
کیونکہ اُن کا تعلق اسی دنیا سے ہے

رُو بہفتم آسماں برنیستش
اُن کا رُخ ساتویں آسمان کی طرف نہیں ہے

ایں[3] ہمہ عِلمِ بنائے آخُرست
یہ سب اصطبل کی تعمیر کا علم ہے

کہ عمادِ بودِ گاؤ و اُشتر ست
جو گائے اور اونٹ کی رہائش کا ستون ہے

بہرِ استبقائے حیواں چند روز
چند دن حیوان کو زندہ رکھنے کی وجہ سے

نامِ آں کردند ایں گیجاں رموز
اِن احمقوں نے اُن کا نام رموز رکھ لیا

عِلمِ راہِ حق و عِلمِ منزلش
راہِ حق کا علم اور اُس کی منازل کا علم

صاحبِ دل داند آنرا یا دلش
اُس کو صاحبِ دل یا اُس کا دل جانتا ہے

[1] مُردہ گردد جس طرح رُوح نکل جانے سے جسم مُردہ ہو جاتا ہے اِسی طرح جان کی جان نکل جانے سے جان مُردہ ہو جاتی ہے یعنی جب رُوح کے اوصاف باقی نہ رہیں تو رُوح مُردہ ہو جاتی ہے۔ زاغ گردد۔ مزید برآں اُنھوں نے زاغ صفت انسانوں کی پیروی شروع کردی تو یہ کوّے کی طرح کر، حرص، مُردار خوری کے عادی ہو گئے۔ جسم گردد۔ جب رُوح اپنے خواص کھو بیٹھے تو وہ جسم ہے۔ تا انکہ جس روح میں رُوح کے خواص نہ رہیں وہ بہت پست اور ذلیل ہے، صوفیا بھی اسی کے قائل ہیں۔ او ز حیوانہا۔ عالَمِ ناسوت میں اُس کی مشغولیت حیوانوں سے بھی بڑھ جاتی ہے اور یہ عالَمِ ناسوت کے مشاغل میں حیوانوں سے زیادہ مشقت اُٹھاتا ہے۔

[2] مکر۔ اب یہ وہ مکاریاں کرتا ہے جو حیوانات سے متصوّر نہیں ہیں۔ جامہائے۔ عالَمِ ناسوت کے مشاغل کی حیوانات تکلیف نہیں اُٹھاتے ہیں۔ کہ تعلق۔ اِن تمام دستکاریوں کا تعلق عالَمِ ناسوت سے ہے اور یہ صرف دنیاداری ہے اُس کا رُخ عالَمِ بالا کی طرف بالکل نہیں ہوتا ہے۔

[3] ایں ہمہ۔ یہ جس قدر علوم ہیں صرف عالَمِ ناسوت کی تعمیر اور ترقی کے لئے ہیں جو حیوانات کی آخری منزل ہے۔ بہر۔ یہ علوم چند روزہ زندگی کے لئے ہیں اُن کو یہ احمق فلاسفہ رموز سے تعبیر کرتے ہیں۔ گیجاں۔ احمق لوگ۔ علم راہِ حق۔ طریقت اور اُس کے منازل دل اور صاحبِ دل جانتا ہے دراصل وہ رموز کہلانے کے مستحق ہیں۔

پس دریں ترکیب[1] حیوانِ لطیف | آفرید و کرد با دانش الیف
پس اس (عقلی اور بہیمی) ترکیب سے پاکیزہ حیوان | پیدا کیا اور اس کو عقل سے مانوس کیا

نامِ کالانعام کرد آں قوم را | زانکہ نسبت کو بیقظہ نوم را
اس (روح سے محروم) قوم کا نام جانوروں جیسے کر دیا | کیونکہ بیداری کو نیند سے کیا نسبت ہے؟

رُوحِ حیوانی ندارد غیرِ نوم | حِسّہائے مُنعکس دارند قوم
حیوانی روح سونے کے علاوہ کچھ نہیں رکھتی ہے | (یہ) لوگ اُلٹے حواس رکھتے ہیں

یَقظہ آمد نومِ حیوانی نماند | اِنعکاسِ حِسّ خود از لوح خواند
بیداری آئی، تو حیوانی نیند نہ رہی | تو اس نے تختی سے اپنے حِس کا اُلٹا ہونا پڑھ لیا

ہمچو حِسِّ[2] آنکہ خواب آں را رُبود | چوں شد او بیدار عکسش رُو نمود
اسکی حِس کی طرح جس کو نیند نے مغلوب کر دیا | جب بیدار ہوا اسکو اسکا اُلٹا پن واضح ہو گیا

لاجرم اَسفل بُود از سافلین | ترک او کُن لا اُحِبُّ الآفلین
لامحالہ وہ نچلوں میں نچلا ہو گا | اسکو چھوڑ، میں غروب ہونیوالوں کو پسند نہیں کرتا ہوں

زانکہ اِستعدادِ تبدیل و نبرد | بودش از پستی و آنرا فوت کرد
کیونکہ بدلنے اور مقابلہ کی طاقت | پستی سے اس کو تھی اور اس نے اسکو ختم کر دیا

باز حیواں را چو اِستعداد نیست | عذرِ او اندر بہیمی روشنیست
پھر حیوان میں چونکہ طاقت ہی نہیں ہے | حیوانیت میں (رہنے کا) اس کا عذر واضح ہے

زو[3] چو اِستعداد شد کاں رہبر ست | ہر غذائے کو خورد مغزِ خرست
جبکہ اس کی وہ استعداد ختم ہو گئی جو راہنما ہے | جو غذا وہ کھائے گا گدھے کا مغز ہے

گر بلادر خورد او افیوں شود | سکتہ و بے عقلیش افزوں شود
اگر بھلاوں کھائے گا وہ افیون بن جائے گا | اس کی بے ہوشی اور بے عقلی بڑھ جائے گی

ماند یک قسمِ دگر اندر جہاد | نیم حیواں نیم حَیّ با رشاد
ایک دوسری قسم رہ گئی کوشش کرنے میں | جو آدھی حیوان، آدھی باہدایت زندہ ہے

[1] ترکیب۔ یعنی عقل و شہوت کا اجتماع۔ حیوانِ لطیف یعنی انسان۔ نام۔ جب انسان روحِ حیوانی کھو بیٹھے تو وہ حیوان ہے اسی لئے قرآن پاک میں ایسے لوگوں کے بارے میں فرمایا گیا۔ اُولٰئِکَ کَالْاَنْعَامِ وہ چوپایوں کی طرح ہیں۔ یقظہ۔ روحِ انسانی بیدار ہے اور اُن کی روح سوئی ہوئی ہے۔ روحِ حیوانی۔ یہ روح عقل اور مقتضیات سے اسی طرح غافل ہے جیسے کہ کوئی سویا ہوا ہو اور اپنے حواس کو عقل کے مقتضیات کے برعکس کام میں لائے۔ یقظہ۔ جب انہیں بیداری آئے گی تو انکو حواس کے اُلٹا ہو جانے کا احساس ہو گا۔

[2] ہمچو حِس۔ نیند سے بیدار ہو کر انسان سمجھتا ہے کہ نیند کی حالت میں اس کے حواس صحیح کام نہیں کر رہے تھے۔ اسفل۔ قرآن پاک میں ہے۔ لَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ فِیْ اَحْسَنِ تَقْوِیْمٍ ثُمَّ رَدَدْنٰہُ اَسْفَلَ سٰفِلِیْنَ "ہم نے انسان کو بہترین ساخت پر پیدا کیا پھر ہم اس کو کم تر سے کم تر مخلوق میں کر لائے"۔ ترک او۔ ایسے لوگوں کی صحبت سے بچنا چاہیئے جیسا کہ حضرت ابراہیمؑ نے چاند سورج کی الوہیت سے جدائی اختیار کر لی تھی کہ میں غروب ہو جانیوالوں کو پسند نہیں کرتا ہوں۔ زانکہ۔ ایسا انسان بدترین مخلوق ہے اس لئے کہ اسمیں بھلائی کی اِستعداد تھی اس نے اسکو تباہ کیا دیگر حیوانات میں اِستعداد ہی نہیں ہے لہٰذا وہ بہیمیت میں معذور ہیں۔

[3] زو۔ جب انسان نے استعداد کو ختم کر دیا تو جو غذا استعمال کریگا مزید حماقت کا سبب بنے گی۔ گر بلادر بھلاواں سکتہ اور بیہوشی کے ازالہ میں مفید ہے لیکن وہ اُلٹا اثر کریگا۔ ماند یک قسم۔ یہ دوم مومنین کی قسم ہے جن کا نفس نفسِ لوّامہ ہے ان انسانوں کی عقل و نفس روح و تن کی کشمکش میں رہتی ہے پہلا گروہ جس کا بیان یک گروہ مستغرق مطلق شدہ میں تھا انکا نفس نفسِ مطمئنہ ہے دوسرا گروہ جسکا بیان قسم دیگر با خران ملحق شدہ میں تھا انکا نفس نفسِ امّارہ ہے اس تیسرے گروہ کی کشمکش کو مجنوں اور اسکی اونٹنی کے قصے سے واضح کیا ہے۔



۱۵۸

روز و شب در جنگ و اندر کشمکش
وہ دن رات جنگ اور کشمکش میں ہے

کردہ چالش اولش با آخرش
اُسکا ایک اُس کے دوسرے سے مقابلہ میں ہے

## چالشِ عقل با نفس، ہمچوں تنازع مجنون با ناقہ و میلِ مجنوں سوئ حُرّہ[1] و میلِ ناقہ سوئ کُرّہ چنانچہ مجنوں گفتہ ھوی

عقل کا نفس سے مقابلہ ایسا ہی ہے جیساکہ مجنوں کا اونٹنی کے ساتھ جھگڑا اور مجنوں کا میلان شریف زادی کی طرف اور اونٹنی کا میلان بچہ کی جانب چنانچہ مجنوں نے کہا میری

نَاقَتِی خَلْفِی وَقُدَّامِی الْهَوٰی وَاِنِّی وَاِیَّاهَا لَمُخْتَلِفَانِ

اونٹنی کا میلان میرے پیچھے اور میرا میلان آگے، میں اور وہ دونوں مختلف ہیں

ہمچو مجنوں در تنازع با شتر
جیساکہ مجنوں اونٹنی کے ساتھ مقابلہ میں تھا

گہ شتر چربید و گہ مجنونِ حُر
کبھی اونٹنی غالب آگئی اور کبھی آزاد مجنوں

ہمچو مجنوں اند و چوں ناقہ اش یقیں
وہ لوگ یقیناً مجنوں اور اُس کی اونٹنی کی طرح ہیں

می کشد آں پیش و ایں واپس بکیں
وہ آگے کو کھینچتا ہے اور یہ ضد سے پیچھے کو

میلِ[2] مجنوں پیشِ آں لیلیٰ رواں
مجنوں کی خواہش لیلیٰ کی جانب رواں ہے

میلِ ناقہ پس پئے کُرّہ اش دواں
اونٹنی کی خواہش پیچھے کو بچّے کے لئے دوڑاتی ہے

یک دم ار مجنوں ز خود غافل بُدے
اگر مجنوں تھوڑی دیر کے لئے اپنے سے غافل ہوتا

ناقہ گردیدے و واپس آمدے
اونٹنی لوٹ جاتی اور واپس آجاتی

عشق و سودا چونکہ پُر بودش بدن
چونکہ اُس کا بدن عشق اور دیوانگی سے پُر تھا

می نبودش چارہ از بیخود شدن
اُس کے لئے بے ہوش ہو جانے کے علاوہ کوئی چارہ نہ تھا

آنکہ او باشد مراقب عقل بود
جو نگراں ہوتی وہ عقل تھی

عقل را سودائے لیلیٰ در ربود
عقل کو لیلیٰ کا عشق لے اُڑا تھا

لیک[3] ناقہ بس مراقب بود و چُست
لیکن اونٹنی بہت نگراں اور چُست تھی

چوں بدیدے او مہارِ خویش سُست
جب وہ اپنی مہار کو ڈھیلا دیکھتی

فہم کردے زو کہ غافل گشت و دنگ
وہ اُس سے سمجھ جاتی کہ وہ غافل اور حیران ہو گیا ہے

رو بپس کردے بکُرّہ بے درنگ
بغیر تاخیر کے بچہ کی طرف رُخ کر دیتی

چوں بخود باز آمدے دیدے ز جا
جب وہ ہوش میں آتا تو دیکھتا کہ جگہ سے

کو بپس رفتہ است بس فرسنگہا
وہ میلوں پیچھے لوٹ گئی ہے

---

[1] حُرّہ۔ شریف عورت یعنی لیلیٰ۔ کُرّہ۔ گھوڑے کا بچہ۔ مولانا نے یہاں اونٹ کا بچہ مُراد لیا ہے۔ چونکہ مجنوں مشہور ہے کہ مجنوں کو معلوم ہوا کہ لیلیٰ آرہی ہے تو وہ اسکے استقبال کے لئے چلا جس اونٹنی پر سوار ہوا اُس کے بچّہ کو گھر پر چھوڑ گیا راستہ میں اُس کی اور اونٹنی کی کشمکش شروع ہوئی۔ حُر۔ آزاد۔

[2] میل۔ مجنوں چاہتا تھا کہ اونٹنی آگے بڑھے تاکہ لیلیٰ کا وصال حاصل ہو۔ میلِ ناقہ۔ اونٹنی گھر کی طرف لوٹنا چاہتی تھی تاکہ بچّے کے پاس پہنچے۔ یک دم۔ مجنوں کی ذرا سی غفلت ہوتی تو وہ اونٹنی پیچھے کو پلٹ جاتی۔ عشق چونکہ مجنوں کا جسم عشق سے پُر تھا اِس لئے وہ اونٹنی کی اِس حرکت سے بیہوش ہو جاتا تھا مراقب۔ انسان کی عقل اُسکے کام کی نگہبانی کرتی ہے مجنوں عشق میں بے عقل ہو چکا تھا۔

[3] لیک۔ ناقہ کو ہوش تھا وہ جب دیکھتی کہ اُس کی مہار ڈھیل ہے فوراً سمجھ جاتی کہ مجنوں غافل ہے اور پیچھے کی طرف چل پڑتی۔ چوں بخود۔ جب مجنوں کو ہوش آتا وہ دیکھتا کہ اونٹنی میلوں پیچھے واپس ہو گئی ہے۔

در سہ روزہ رہ بدیں احوالہا
تین روز کے راستہ پر ان احوال میں
ماند مجنوں در تردد سالہا [1]
مجنوں سالوں آنے جانے میں لگا رہا

گفت اے ناقہ چو ہر دو عاشقیم
بولا اے اونٹنی! جبکہ ہم دونوں عاشق ہیں
ما دو ضد بس ہمرہِ نا لائقیم
ہم دو مخالف بہت نامناسب ساتھی ہیں

نیستت بر وفقِ من مہر و مہار
تیری محبت اور مہار میرے موافق نہیں ہے
کرد باید از تو دوری اختیار
تجھ سے دوری اختیار کرنی چاہیئے

ایں دو ہمرہ یکدگر را راہزن
یہ دو راستہ کے ساتھی ایک دوسرے کے رہزن ہیں
گمرہ آں جاں کو فرو ناید ز تن
وہ جان گمراہ ہے جو جسم سے باہر نہ آئے

جاں [2] ز ہجرِ عرش اندر فاقہ
جان، عرش کی جدائی میں فاقہ میں ہے
تن ز عشقِ خاربن چوں ناقہ
جسم جھاڑ کے عشق میں اونٹنی کی طرح ہے

جاں گشاید سوی بالا بالہا
جان، اوپر کی جانب بازو کھولتی ہے
در زدہ تن در زمیں چنگالہا
جسم نے زمین میں پنجے گاڑھ دیئے ہیں

تا تو باشی با من اے مردہ وطن
اے وطن کی عاشق! جب تک تو میرے ساتھ رہیگی
پس ز لیلیٰ دور ماند جانِ من
تو میری جان لیلیٰ سے دور رہیگی

روزگارم [3] رفت زیں گوں حالہا
اس قسم کے احوال میں میری عمر گذر گئی
ہمچو تیہ و قومِ موسیٰ سالہا
جیسا کہ برسوں تک تیہ اور حضرت موسیٰ کی قوم کا معاملہ

خطوتینے بود ایں رہ تا وصال
وصال تک یہ راستہ دو قدم کا تھا
ماندہ ام در رہ ز شستت شصت سال
میں ساٹھ سال تک تیرے مکر کی وجہ سے راستہ ہی میں رہا

راہ نزدیک و بماندم سخت دیر
راستہ نزدیک تھا اور مجھے بہت دیر ہو گئی
سیر گشتم زیں سواری سیر سیر
اس سواری سے میں بھر پایا، بھر پایا

سرنگوں خود را ز اشتر در فگند
اس نے اپنے آپ کو اوندھا اونٹنی سے گرادیا
گفت سوزیدم ز غم تا چند چند
کہا میں غم سے کتنا کتنا جل رہا ہوں

تنگ شد بر وے بیابانِ فراخ
اس پر وسیع جنگل تنگ ہو گیا
خویشتن افگند اندر سنگلاخ
اس نے اپنے آپ کو پتھریلی زمین میں گرادیا

آنچناں افگند خود را سوی پست
نیچے کی جانب اس نے اپنے آپ کو ایسا گرایا
از قضا آں لحظہ پایش ہم شکست
تقدیر سے اس وقت اس کا پاؤں بھی ٹوٹ گیا

---

[1] سالہا۔ مجنوں اس تین روزہ مسافت میں اسی حالت میں کئی سال رہا۔ گفت۔ پھر اس نے سوچا کہ دو متضاد قسموں کے عاشقوں کا باہمی سفر طے نہ ہو سکے گا۔ ایں دو ہمراہ۔ اونٹنی مجنوں کا راستہ کھوٹا کر رہی ہے اور مجنوں اونٹنی کا راستہ خراب کر رہا ہے، بالآخر مجنوں نے اونٹنی کو چھوڑا اور چل پڑا۔ گمراہ۔ مولانا فرماتے ہیں جو شخص جسم کا ساتھ نہ چھوڑے وہ بھی گمراہ ہوتا ہے۔

[2] جاں۔ جان اور جسم کی بھی خواہشات جداگانہ ہیں ان دونوں کا ساتھ نہیں نبھ سکتا۔ خاربن۔ کانٹوں کا جھاڑ۔ بالہا۔ جان کی پرواز عالمِ بالا کی جانب ہے جسم کی خواہش زمین پر رہنے کی ہے۔ تا تو۔ جب تک انسان کی روح جسم کے ساتھ رہیگی مقصد حاصل نہ ہوگا۔ مردہ وطن۔ عاشقِ وطن۔

[3] روزگارم۔ مجنوں نے کہا اس کشمکش میں میرا وقت ضائع ہوا۔ تیہ۔ وہ میدان جس میں چالیس سال تک بنی اسرائیل چکر کاٹتے رہے تھے اور شام کو اسی جگہ پر ہوتے تھے جہاں سے صبح کو چلے تھے۔ خطوتین۔ دو قدم۔ شستت۔ مکر و حیلہ۔ سرنگوں۔ مجنوں نے پھر اپنے آپ کو اونٹنی پر سے سر کے بل گرادیا۔ سنگلاخ۔ پتھریلی زمین۔

پای را بربست وگفتا گُو شوم ¹ — درخمِ چوگانش غلطاں میروم
اُس نے پاؤں کو باندھا اور بولا گیند بنجاؤں گا — اُس کے بَلّے کے موڑ میں لڑھکتا ہوا جاؤں گا

زیں کُند نفریں حکیمِ خوش دَہَن — بر سوارے کو فرو نایدز تن
خوش کلام حکیم اسی لئے نفرت بھیجتا ہے — اُس سوار پر جو جسم سے نیچے نہ اُترے

عشقِ مولیٰ کے کم از لیلیٰ بُوَد — گوی گشتن بہرِ اُو اولیٰ بُوَد
اللہ کا عشق لیلیٰ کے عشق سے کب کم ہوتا ہے؟ — اُس کے لئے گیند بن جانا زیادہ بہتر ہے

گوی شو می گرد بر پہلوی صدق — غلط غلطاں در خمِ چوگانِ عشق
گیند بن جا، سچائی کے پہلو پر لڑھک — لڑھکتا لڑھکتا عشق کے بلّے کے موڑ میں

کایں سفر زیں پس بُوَد جذبِ خدا ² — واں سفر بر ناقہ باشد سیرِ ما
کیونکہ یہ سفر بعد میں خدا کی کشش سے ہو گا — اور اونٹنی پر سفر ہماری رفتار ہو گی

اینچنیں سیر یست مُستثنیٰ ز جنس — کاں فزود از اجتہادِ جن و انس
اس طرح کا سفر اپنی جنس سے جُدا گانہ ہے — کیونکہ وہ جن و انس کی کوشش سے بڑھا ہوا ہے

اینچنیں جذبے ست بر جذبِ عام — کہ نہادش فضلِ احمدؐ والسّلام
عام کشش اُس طرح کی کشش نہیں ہے — جس کو احمدؐ کے فضل نے قائم کیا ہے والسلام

قصّہ کوتہ کُن برائے آں غلام — کو سُوی شہ بر نبشتہ است او پیام
اُس غلام کی وجہ سے قصّہ مختصر کردے — جس نے بادشاہ کو پیغام لکھا

## نبشتنِ ³ آں غلام قصّۂ شکایتِ نقصانِ اجرے سُوی بادشاہ

تنخواہ گھٹنے پر بادشاہ کو اُس غلام کی شکایت لکھنے کا قصّہ

رُقعہ پُر جنگ و پُر ہستی و کیں — می فرستد پیشِ شاہِ نازنیں
ایک رقعہ جنگ اور خود بینی اور کینہ سے بھرا ہوا — نازک مزاج شاہ کی پیشی میں روانہ کرتا ہے

کالبد نامہ است اندر وے نگر — ہست لائق شاہ را آنگہ ببر
جسم رقعہ ہے اُس کو دیکھ لے — کہ بادشاہ کے مناسب ہے پھر لیجا

گوشۂ رَو نامہ را بکشا، بخواں — بیں کہ حرفش ہست در خوردِ شہاں
گوشہ میں جا خط کو کھول، پڑھ — دیکھ لے کہ اُس کی عبارت شاہوں کے مناسب ہے

گر نباشد در خور آں را پارہ کُن — نامۂ دیگر نویس و چارہ کُن
اگر مناسب نہ ہو اُس کو پھاڑ دے — دوسرا خط لکھ اور تدبیر کر

---

¹ گو: گیند بگیر۔ سنائی رحمۃ اللہ علیہ۔ عشقِ مولیٰ۔ اللہ کا عشق لیلیٰ کے عشق سے کم نہیں ہے جب مجنوں لیلیٰ کے عشق میں اونٹنی کو خیرباد کہہ سکتا ہے تو خدا کے عشق میں جسم کی سواری کو یقیناً خیرباد کہہ دینا چاہیئے۔ گوئی شو۔ اللہ کے راستہ میں گیند بن جا اور لڑھکتا ہوا اُس کے دربار تک پہنچ جا۔

² کایں سفر۔ اِس سفر میں ابتداءً تو کوشش کریگا پھر اللہ کی جانب سے کشش شروع ہو جائے گی۔ اینچنیں۔ جذبِ خداوندی سے جو رفتار ہو گی وہ محض عطاءِ خداوندی ہے۔ اینچنیں۔ یہ خدائی جذب، عام جذب نہیں ہے جو ہر راستہ میں حاصل ہو جائے۔ یہ وہ جذب ہے جس کو آنحضورؐ کی مہربانی نے قائم کیا ہے اور اُن کے جانشینوں کو حاصل ہے۔

³ نبشتن۔ غلام کی انتہائی حماقت تھی کہ اُس نے غصہ سے بھرا ہوا خط لکھا اور وہ بھی نازک مزاج بادشاہ کو، پُر ہستی۔ جس میں اپنی بڑائی جتلائی۔ کالبد۔ مولانا نے یہاں سے ارشادی مضمون شروع کر دیا کہ تیرا جسم بمنزلہ اُس غلام کے خط کے ہے اُس میں دیکھ لے کہ شاہ کے لائق اوصاف ہیں یا نہیں۔



۶۱۱

لیک فتحِ نامۂ تن زَپ مَداں | ورنہ ہر کس سرِّ دل دیدے عیاں
لیکن جسم کے خط کو کھولنا آسان نہ سمجھ | ورنہ ہر آدمی دل کا راز کھلم کھلا دیکھ لیتا

نامہ بکشادن چہ دشوارست و صعب | کارِ مردان ست نے طفلانِ لعب
خط کو کھولنا بہت دشوار اور سخت ہے | بہادروں کا کام ہے، نہ کہ کھلنڈرے بچوں کا

جملہ بر فہرست قانع گشتہ ایم | زانکہ در حرص و ہوا آغشتہ ایم
ہم سب فہرست پر قانع ہو گئے ہیں | کیونکہ حرص و خواہش سے آلودہ ہیں

باشد آں فہرست دامے عامہ را | تا چناں دانند متنِ نامہ را
وہ فہرست عوام کے لئے جال ہے | حتیٰ کہ خط کے مضمون کو ایسا ہی سمجھتے ہیں

باز کُن سرنامہ را گردن متاب | زیں سخن وَاللہُ اَعْلَمُ بِالصَّوَاب
خط کے عنوان کو کھول، مُنہ کو نہ موڑ | اس بات سے اور خدا صواب کو زیادہ جانتا ہے

ہست آں عنواں چو اقرارِ زباں | متنِ نامہ سینہ را کُن امتحاں
وہ عنوان مثلاً زبانی اقرار ہے | سینہ کے خط کے مضمون کو آزما لے

کہ موافق ہست با اقرارِ تو | تا منافق وار نبود کارِ تو
کہ وہ تیرے اقرار کے مطابق ہے | تاکہ تیرا کام منافقانہ نہ ہو

چوں جوالے بس گرانے می بری | زاں نباید کم کہ در وے بنگری
جب کہ تو بہت بھاری بورا لے جا رہا ہے | کم از کم یہ ہو کہ اُس کو دیکھ لے

کہ چہ داری در جوال از تلخ و خوش | گر ہمی اَرزد کشیدن را بکش
کہ تو اپنے بورے میں کیا چیز کڑوی اور کیا میٹھی رکھتا ہے | اگر لے جانے کے قابل ہے، لے جا

ورنہ خالی کُن جوالت از سنگ | باز خر خود را ازیں پیکار و ننگ
ورنہ پتھر سے اپنے بورے کو خالی کر لے | اس جھگڑے اور ذلت سے اپنے آپ کو بچا لے

در جوال آں کُن کہ می باید کشید | سوئے سلطاناں و شاہانِ رشید
بورے میں وہ بھر لے جو لے جانا چاہیئے | بھلے ملوک اور شاہوں کی جانب

زشت نبود کایں جوال پُر ز ریگ | می کشی و باشد آں ہم مُردہ ریگ
کیا یہ بُرا نہیں ہے کہ یہ ریت سے بھرا ہوا بورا | تو لے جائے اور وہ بھی حقیر و ناچیز ہو

چوں نمی تانی کہ پُر لعلش کُنی | ہم تہی بہتر کہ ہم جنسِ تنی
اگر تو اُس کو لعل سے نہیں بھر سکتا ہے | خالی ہونا بہتر ہے بہ نسبت اسکے کہ تیرے جسم کی ہم جنس ہو

لہ نامۂ تن۔ جسم کے اس خط کو کھولنا اور پڑھنا آسان نہیں ہے۔ زَپ۔ آسان۔ کارِ مرداں۔ اپنے جسم کے خط کو مخصوص لوگ ہی پڑھ سکتے ہیں عوام کو اپنے دلوں کے رازوں کا احساس نہیں ہوتا ہے۔ جملہ یعنی ہم نیک کاموں کی فہرست پر اکتفا کر بیٹھے ہیں جس میں صرف عنوانات ہوتے ہیں یعنی صرف ظاہر کا اعتبار کرتے ہیں۔ باشد۔ یہ عنوان عوام کو پھنسانے کا جال ہے وہ خط کے مضمون کو بھی عنوان جیسا سمجھ بیٹھتے ہیں یعنی باطن کو ظاہر جیسا جان لیتے ہیں۔

۲ہ باز کُن۔ خط کے مضمون کو پڑھنا چاہیئے۔ ہست۔ ایمان کا زبانی اقرار عنوان ہے اصل ایمان دل میں ہے۔ کہ موافق۔ اگر صرف زبانی اقرار ہے اور قلبی تصدیق نہیں ہے تو یہ نفاق ہے۔ چوں۔ جب تو بادشاہ کے سامنے تحفہ میں کوئی بورا بھرا ہوا لے جا رہا ہو تو کم از کم یہ دیکھ لے کہ اُس میں کیا چیز ہے۔

۳ہ ورنہ۔ اگر بادشاہ کے مناسب نہیں ہے تو بورا خالی کر لے اور اُس میں وہ بھر لے جو بادشاہ کے مناسب ہو۔ زشت۔ یہ بُری بات ہوگی کہ تو معمولی ریت کا بورا بھر کر لے جائے۔ چوں نمی تانی۔ اگر انسان اپنے جسم کو اخلاقِ حسنہ سے نہیں بھر سکتا تو کم از کم اتنا ہو کہ اخلاقِ رذیلہ سے وہ خالی ہو۔



612

## حکایتِ آں فقیہ با دستار بزرگ و آنکہ دستارش ربود و بانگ و نعرۂ

اُس فقیہ کی حکایت جو بڑی پگڑی والا تھا اور اُس کی جو پگڑی اُچک لے گیا اور

## فقیہ کہ بازش کن و ببیں کہ چہ می بری آنگاہ ببر

فقیہ کا پکارنا اور للکارنا کہ اُس کو کھول اور دیکھ کر کیا لے جا رہا ہے، تب لے جا

یک فقیہے ژندہا بر چیدہ بود
ایک فقیہ نے چیتھڑے چُنے تھے

در عمامہ خویش در پیچیدہ بود
(اور) اپنی پگڑی میں لپیٹ لئے تھے

تا شود زفت و نماید آں عظیم
تاکہ وہ موٹی ہو جائے اور بڑی نظر آئے

چوں در آید سوئے محفل در حطیم
جب وہ حطیم میں مجلس میں آئے

ژندہا از جامہا پیراستہ
مختلف کپڑوں کے چیتھڑے جوڑے تھے

ظاہرِ دستار ازاں آراستہ
ان سے بظاہر پگڑی کو سجایا تھا

ظاہرِ دستار چوں حلّہ بہشت
پگڑی کا ظاہر بہشت کے جوڑے کی طرح تھا

چوں منافق اندروں رسوا و زشت
باطن منافق کی طرح رُسوا اور بھدا

پارہ پارہ دلق و پنبہ و پوستیں
ٹکڑے ٹکڑے گدڑی اور روئی اور پوستین

در درونِ آں عمامہ بُد دفیں
اُس پگڑی کے اندر دفن تھے

روئے سوئے مدرسہ کردہ صبوح
اُس نے صبح صبح مدرسہ کا رُخ کیا

تا بدیں ناموس یابد او فتوح
تاکہ اِس شان و شوکت کی وجہ سے نذرانے حاصل کرے

در رہِ تاریک مردے جامہ کن
اندھیرے راستہ میں ایک کپڑے اتار لینے والا شخص

منتظر استادہ بُد از بہرِ فن
فن دکھانے کے لئے منتظر کھڑا تھا

در ربود او از سرش دستار را
وہ اُس کے سر سے پگڑی لے اُڑا

پس دواں شد تا بسازد کار را
پھر بھاگا، تاکہ اپنا کام بنالے

پس فقیہش بانگ بر زد کاے پسر
فقیہ نے اُس کو آواز دی اے بیٹا!

باز کن دستار را آنگہ ببر
پگڑی کو کھول، پھر لے جا

ایں چنیں کہ چار پرہ می پری
تو جو اس طرح چار پروں سے اُڑ رہا ہے

باز کن آں ہدیہ را کہ می بری
اُس تحفہ کو کھول جو تو لے جا رہا ہے

باز کن آں را بدستِ خود بمال
اُس کو کھول اپنے ہاتھ سے ٹٹول

آنگہاں خواہی ببر کردم حلال
پھر چاہے لے جانا، میں نے معاف کر دیا

---

ـلـه حکایت۔ اس حکایت کا خلاصہ یہ ہے کہ اُس فقیہ کا دستار کو غلط چیزوں سے بڑا کس قدر بڑا تھا۔ آزش کن یعنی اس پگڑی کو کھول کر دیکھ اُس میں کیا ہے۔

ـعـه ژندہا۔ پرانے چیتھڑے۔ حطیم۔ خانہ کعبہ کا وہ حصہ جس پر عمارت نہیں ہے۔ حلّہ۔ کپڑے کا جوڑا۔

ـعـه دلق۔ گدڑی۔ دفیں۔ مدفون۔ صبوح۔ صبح۔ فتوح۔ نذرانہ۔ جامہ کن۔ کپڑے چھیننے والا۔ بہرِ فن۔ یعنی اپنا ہنر دکھانے کے لئے۔ کار را۔ یعنی اپنی ضرورت پوری کرے۔ چار پرہ۔ چار پروں سے اُڑنا یعنی بہت تیز بھاگنا۔ آں ہدیہ۔ یعنی دستار۔ کردم حلال یعنی میں نے تجھے وہ دستار بخشدی۔

چونکہ بازش کرد آں کو می گریخت ۔۔۔ صد ہزاراں ژندہ اندر رہ بریخت
جو بھاگ رہا تھا جب اس نے اس کو کھولا ۔۔۔ لاکھوں چیتھڑے راستہ میں بکھر گئے

زاں عمامہ زفتِ نابایستِ[1] او ۔۔۔ ماند یک گز کہنہ در دستِ او
اس کی اس موٹی نابکار پگڑی سے ۔۔۔ ایک گز پرانا (کپڑا) اس کے ہاتھ میں رہ گیا

بر زمیں زد خرقہ را کاے بے عیار ۔۔۔ زیں دغل ما را بر آوردی ز کار
چیتھڑے کو زمین پر پٹخا کہ اے نالائق! ۔۔۔ اس فریب سے تو نے ہمیں کام سے رد کر دیا

ایں چہ مکر ست و چہ تزویر ست و شید ۔۔۔ کہ فگندی مر مرا در قیدِ صید
یہ کیا مکر ہے اور کیا فریب ہے اور دغا ہے؟ ۔۔۔ کہ تو نے مجھے شکار کے پھندے میں پھنسایا

شرم نامد مر ترا زیں ژندہا ۔۔۔ از دغل بفگندیم اے پُر دغا
ان چیتھڑوں سے تجھے شرم نہ آئی ۔۔۔ فریب سے تو نے مجھے پھنسایا اے دغاباز!

گفت بنمودم دغل لیکن ترا ۔۔۔ از نصیحت[2] باز گفتم ماجرا
اس نے کہا میں نے فریب کیا لیکن تجھے ۔۔۔ خلوص سے میں نے قصہ بتا دیا

## نصیحتِ دنیا مر اہلِ دنیا را بزبانِ حال و بیوفائیِ خود را وانمودن بو فاجویندگاں

زبانِ حال سے دنیا داروں کو دنیا کی نصیحت اور وفا کی جستجو کرنے والوں کو اپنی بے وفائی دکھانا

ہمچنیں دنیا اگرچہ خوش شگفت ۔۔۔ عیبِ خود را بانگ زد با جملہ گفت
اسی طرح اگرچہ دنیا بہترین شگفتہ ہے ۔۔۔ بلند آواز سے اس نے سب کو اپنا عیب بتا دیا

اندریں کون و فساد اے اوستاد ۔۔۔ آں دغل کون و نصیحت آں فساد
اے استاد! اس بناؤ اور بگاڑ میں ۔۔۔ بناؤ فریب ہے اور بگاڑ نصیحت سمجھ

کون[3] می گوید بیا من خوش پیم ۔۔۔ واں فسادش گفت رو من لاشیم
بناؤ کہتا ہے آجا میں مبارک قدم ہوں ۔۔۔ اور بگاڑ نے اس سے کہا چلا جا میں کچھ نہیں ہوں

اے ز خوبیِ بہاراں لب گزاں ۔۔۔ بنگر آں سردی و زردیِ خزاں
اے بہاروں کی رونق سے ہونٹ کاٹنے والے! ۔۔۔ خزاں کی سردی اور زردی کو دیکھ لے

روز دیدی طلعتِ خورشیدِ خوب ۔۔۔ مرگِ او را یاد کن وقتِ غروب
تو نے دن میں سورج کا حسین چہرہ دیکھ لیا ۔۔۔ غروب کے وقت اس کی موت کو یاد کر لے

---

[1] نابایست یعنی بیکار۔ ماند یعنی اندر کے چیتھڑے بکھر گئے اور ایک گز پرانا کپڑا ہاتھ میں رہ گیا۔ بر زمیں۔ اس چور نے اس کپڑے کو زمین پر پھینک دیا اور فقیر پر ناراض ہوا۔ ز کار یعنی اگر میں اس پگڑی کی فکر میں نہ پڑتا تو اور کوئی مفید چوری کر لیتا۔ قیدِ صید۔ شکار کا پھندا۔ بفگندیم۔ افگندی مرا۔

[2] از نصیحت یعنی تجھے ابتداءً دھوکا لگا لیکن آخر میں تو میں نے تجھے سب سمجھا دیا نصیحت۔ دنیا بھی ابتداءً مکر کرتی ہے، لیکن آخر میں اپنے عیوب ظاہر کر دیتی ہے۔ اندریں۔ دنیا عالم کون و فساد ہے یعنی اس کے کاموں میں بناؤ بھی ہے اور بگاڑ بھی، بناؤ فریب دیتا ہے تو بگاڑ دنیا کا عیب ظاہر کر دیتا ہے۔

[3] کون۔ دنیا کا بناؤ اپنی طرف کھینچتا ہے اور بگاڑ دنیا کی بے ثباتی ظاہر کرتا ہے۔ لاشیم۔ میں کچھ نہیں ہوں۔ لب گزاں۔ انسان موسم بہار کی رنگینیوں پر تعجب کرتا ہے، اس کی خزاں کو بھی ملحوظ رکھنا چاہئے۔ روز۔ دن میں سورج کا چہرہ حسین ہوتا ہے غروب کے وقت اس کے چہرے پر مردنی چھا جاتی ہے۔



616

بدر را دیدی بریں خوش چارطاق[1]

تونے حسین خیمہ پر چودھویں کے چاند کو دیکھ لیا

حسرتش را ہم ببیں اندر مُحاق

گھٹا ؤ میں اس کی حسرت کو بھی دیکھ لے

کودکے از حُسن شد مولائے خَلق

ایک لڑکا حسن کی وجہ سے لوگوں کا آقا بنا

بعدِ پیری شد خَرِف رسوائے خلق

بڑھاپے کے بعد بڈھا بے عقل لوگوں میں ذلیل ہو گیا

گر تنِ سیمیں بتاں کرد ت شکار

اگر چاندی جیسے بتوں کے جسم نے تیرا شکار کر لیا؟

بعدِ پیری بین تنے چوں پنبہ زار

بڑھاپے کے بعد جسم کو دیکھ لے جو روئی کا کھیت ہے

لائے[2] بدبدہ لوتھلائے چرب خیز

اے رُوغنی غذاؤں کے دیکھنے والے، اُٹھ

فضلۂ آں را ببیں در آبریز

پاخانہ میں اُن کا فضلہ دیکھ لے

مر خبث را گو کہ آں خوبیت کو

نجاست سے دریافت کر کہ وہ تیری خوبی کہاں ہے؟

آں فریب و حُسن و مرغوبیت کو

وہ تیرا فریب اور حسن اور پسندیدگی کہاں ہے؟

بر طبق کو عشوہ و نرمی و خوت

طشت پر تیرا ناز و انداز لو نرمی اور عادت کہاں ہے؟

بر سبد کو جلوہ و لغزی و لوت

چنگیری پر تیرا جلوہ اور اترکھاپن اور خوشبو کہاں ہے؟

گوید او آں دانہ بُد من دام آں

وہ کہتی ہے وہ دانہ تھا میں اس کا جال ہوں

چوں شدی تو صید شد دانہ نہاں

جب تو شکار بن گیا، دانہ چھپ گیا

بس انامل رشکِ اُستاداں شدہ

بہت سی انگلیاں اُستادوں کیلئے باعث رشک بن گئی ہیں

در صناعت عاقبت لرزاں شدہ

دستکاری میں (لیکن) انجام کار وہ کانپتی ہیں

نرگسِ[3] چشمِ خماری ہمچو جاں

جان جیسی مست آنکھ کی نرگس

آخر اعمش بین و آب از وے چکاں

بالآخر چُندھی دیکھ لے اور ان میں سے پانی بہتا ہوا

حیدرے کاندر صفِ شیراں رود

وہ بہادر جو شیروں کی صفوں میں جاتا ہے

آخر او مغلوبِ موشے می شود

آخر میں وہ چوہے سے عاجز ہو جاتا ہے

طبعِ تیزِ دور بینِ مُحترِف

پیشہ ور کی دور بین تیز طبیعت کو

چوں خرِ پیرش ببیں آخر خرِف

بوڑھے گدھے کی طرح، بے عقل دیکھ لے

زُلف و جعدِ مُشکبارِ عقل بر

مُشکبار زُلف اور ہوش رُبا گھونگر والے بال

آخرِ او دُمِّ زشتِ پیرِ خر

انجام میں بوڑھے گدھے کی بھدی دُم ہیں

خوش ببیں کونش ز اوّل باکشاد

اس کے بناؤ کو شروع میں پُرلطف حسین دیکھ لے

و آخر آں رُسوائیش بین و فساد

اور اس کے آخر میں اس کی رُسوائی اور فساد کو دیکھ لے

---

[1] چارطاق۔ چوگوشہ خیمہ، راوٹی یہاں آسمان مراد ہے۔ مُحاق۔ چاند کا گھٹاؤ۔ کودکے۔ وہی لڑکا جو اپنے حُسن کی وجہ سے لوگوں کا آقا بنتا ہے، بڑھاپے میں بڈھا بے عقل ہو کر رسوا ہوتا ہے۔ پنبہ زار۔ روئی کا کھیت یعنی بڑھاپے میں تمام بدن پر سفید بال آجاتے ہیں۔

[2] لائے بدبدہ۔ وہی روغنی غذائیں جو انتہائی مرغوب ہوتی ہیں جب فضلہ بنکر بیت الخلا پہنچتی ہیں، تو ناقابلِ دید ہوتی ہیں۔ خبث یعنی فضلہ۔ سبد۔ ٹوکری۔ لغز۔ نادر۔ گوید۔ وہ فضلہ زبان حال سے کہتا ہے وہ میری پہلی حالت جال کا دانہ تھی جب تو پھنس گیا تو اب دانہ غائب ہو گیا ہے۔ بس انامل۔ دستکار کی وہی انگلیاں جو کبھی فن کے اُستادوں کے لئے باعث رشک تھیں بڑھاپے میں کانپنے لگتی ہیں۔

[3] نرگس۔ جوانی کی مست نرگسی آنکھیں بڑھاپے میں چُندھی ہو جاتی ہیں جن سے ہر وقت پانی بہتا ہے۔ حیدر۔ بڑے سے بڑا بہادر بڑھاپے میں بالکل ناکارہ ہو جاتا ہے۔ محترف۔ پیشہ ور۔ خرف۔ بڈھا بے عقل۔ جعد۔ گھونگر والے بال۔ خوش۔ غرضکہ دنیا کے بناؤ کے بعد بگاڑ ہے انسان کو اسے پیش نظر رکھنا چاہئے۔



615

زانکہ اُو بنمود پیدا دامؔ[1] را — پیشِ تو بر کند سبلت خام را
کیونکہ اُس نے جال کو ظاہر کرکے دکھا دیا — تیرے سامنے کچوں کی مونچھ نوچ دی

پس مگو دنیا بتزویرم فریفت — ورنہ عقلِ من زدامش می گریخت
پس تو نہ کہہ کہ دنیا نے مکر سے مجھے پھنسایا — ورنہ میری عقل اُس کے جال سے آرام پاتی!

طوقِ زرین و حمائل بین ہلہ — غُلّ و زنجیرے شُدست و سلسلہ
خبردار! سونے کے گردن بند اور پرتلوں کو دیکھ — طوق اور زنجیر اور بیڑی بن گیا

ہمچنیں ہر جزوِ عالم می شمر — اوّل و آخر درآرش در نظر
اسی طرح دنیا کے ہر جزو کو گن لے — اُس کے اوّل اور آخر کو نظر میں لے آ

ہر کہ آخر بیں تر اُو مسعود تر — ہر کہ آخُر بیں تر اُو مطرود تر
جو انجام کو زیادہ دیکھنے والا ہے، وہ زیادہ نیک بخت ہے — جو چرنی کو زیادہ دیکھنے والا ہے، زیادہ مردود ہے

رُوئے ہر یک چوں مہِ فاخر بہ بیں — چونکہ اوّل دیدہ شُد آخر بہ بیں
فخر بھرے چاند کی طرح ہر ایک کا چہرہ دیکھ لے — جبکہ آغاز دیکھ لیا ہے، انجام (بھی) دیکھ لے

تا نباشی[2] ہمچو ابلیسِ اعورے — نیم بیند نیم نے چوں ابترے
تاکہ تو شیطان کی طرح کانا نہ ہو — وہ آدھا دیکھتا ہے آدھا نہیں، ناقص کی طرح

دید طینِ آدمؑ و دینش ندید — اینجہاں دید آنجہاں بینش ندید
اُس نے آدم کی مٹی کو دیکھا اُن کے دین کو نہ دیکھا — اِس جہان کو دیکھا لیکن اُس جہان کا دیکھنے والا نہ سمجھا

فضلِ مرداں[3] بر زناں اے بوشجاع — نیست بہرِ قوّت و کسبِ ضیاع
اے بڑے بہادر! مردوں کی عورتوں پر فضیلت — طاقت اور کمائی اور جائداد کی وجہ سے نہیں ہے

ورنہ شیر و پیل را بر آدمی — فضل بودے بہرِ قوّت اے عمی
ورنہ شیر اور ہاتھی کو آدمی پر — فضیلت ہوتی اے میرے چچا! طاقت کی وجہ سے

فضلِ مرداں بر زناں حالی پرست — زاں بُود کہ مرد پایاں بیں تر است
اے موقع پرست! مردوں کی عورتوں پر فضیلت — اِسلئے ہے کہ مرد انجام بیں زیادہ ہے

مرد کاندر عاقبت بینی خم ست — اُو زاہلِ عاقبت چوں زن کم ست
جو مرد انجام پر نظر رکھنے میں ٹیڑھا ہے — وہ انجام پر نظر رکھنے والوں سے عورت کی طرح کم ہے

از جہاں دو بانگ می آید بضد — تا کدامیں را تو باشی مستعد
دنیا سے دو مختلف آوازیں آتی ہیں — دیکھنا ہے کہ تو کونسی کے لیے مستعد ہوتا ہے؟

[1] دام۔ دنیا کا بگاڑ ظاہر کر دیتا ہے کہ اسکا بناؤ انسان کیلئے جال ہے۔ … خام یعنی ناتجربہ کار۔ پس مگو۔ انسان کا یہ عذر بیکار ہے کہ دنیا نے فریب دیا۔ طوق۔ وہی چیزیں جو رونق کا باعث ہیں اُن کا انجام تباہی ہے۔ ہمچنیں۔ تمام اجزاء عالم کا یہی حال ہے اُن کی ابتداء بناؤ ہے اور انجام بگاڑ پر ہے۔ ہر کہ۔ دنیا کی چیزوں کے انجام پر جو نظر رکھے گا وہ نیک بخت ہے۔ آخر۔ چرنی میں جانور کو گھاس دانہ کھلایا جاتا ہے۔ مطرود۔ مردود۔ روئے۔ ابتدا پُر رونق ہوتی ہے۔

[2] تا نباشی یعنی ہر چیز کے آغاز و انجام کو دیکھ لے شیطان کی طرح یہ نہ کر کہ کچھ دیکھے کچھ نہ دیکھے شیطان نے حضرت آدمؑ کا ایک جزو دیکھا دوسرے جزو پر نظر نہ کی جسم کو دیکھا روح کو نہ دیکھا۔

[3] فضلِ مرداں۔ مردوں کو عورتوں پر فضیلت مردوں کی عاقبت بینی کی وجہ سے ہے۔ ورنہ۔ طاقت کی بنیاد پر فضیلت ہو تو پھر انسان سے شیر اور ہاتھی افضل ہونا چاہیے۔ عمی۔ میرے چچا۔ حالی پرست یعنی موجودہ حال کو دیکھنے والا مآل پر نظر نہ کرنے والا۔ خم۔ ٹیڑھا۔ از جہاں۔ دنیا کے عروج اور زوال سے عبرت حاصل کرنے کی نصیحت شروع کی ہے۔ بضد۔ یعنی دونوں متضاد آوازیں ہیں۔



616

آں[1] یکے بانگش نشورِ اتقیا
اُس کی ایک آواز متقیوں کو جگانے والی ہے

واں دگر بانگش فریبِ اشقیا
اُس کی دوسری آواز بدبختوں کے لئے فریب ہے

بانگِ خار و بانگِ اشگوفہ شنو
کانٹے کی آواز اور غنچہ کی آواز سن

بعد ازاں شو بانگِ خارش را گرو
اُسکے بعد اُسکے کانٹے کی آواز کا گرویدہ ہو جا

من شگوفہ خارم اے فخرِ کبار
اے بڑوں کے فخر! میں غنچہ کا کانٹا ہوں

گل بریزد من بمانم شاخِ خار
پھول جھڑ جاتا ہے، میں کانٹوں کی شاخ رہ جاتی ہوں

بانگ[2] اشگوفش کہ اینک گلفروش
اُس کے غنچہ کی آواز ہے، کہ یہ گلفروش ہے

بانگِ خارِ اُو کہ سوئے ما کوش
اُسکے کانٹے کی آواز ہے کہ ہماری جانب (آنیکی) کوشش کر

ایں پذیرفتی بماندی زاں دگر
تونے اُس کو قبول کرلیا دوسری سے رہ گیا

کہ محب از ضدِ محبوب ست کر
کیونکہ عاشق، معشوق کے مخالف سے بہرہ ہے

آں یکے بانگ اینکہ اینک حاضرم
ایک آواز یہ ہے کہ یہ میرا فی الحال ہے

بانگِ دیگر بنگر اندر آخرم
دوسری آواز ہے، میرے انجام کو دیکھ

حاضری[3] ام ہست ہمچوں مکر و کیں
میری موجودہ حالت مکر اور کینہ جیسی ہے

نقشِ آخر ز آئینہ اول بہ بیں
آغاز کے آئینہ میں انجام کا نقش دیکھ لے

چوں یکے زیں دو جوال اندر شدی
جب تونے ان دونوں میں سے ایک کو پسند کرلیا

آں دگر را ضد و نادر خور شدی
دوسری کا مخالف اور ناقابل بن گیا

اے خنک آں کو ز اول آں شنید
مبارک ہے وہ کہ جس نے پہلے وہ سن لی

کِش عقول و سمع مرداں شنید
جس کو مردوں کی عقلیں اور کان سن چکے ہیں

خانہ خالی یافت جا را اُو گرفت
اُس نے خالی گھر پایا جگہ پر قبضہ کرلیا

غیر آنش کژ نماید یا شگفت
اُس کے علاوہ اُس کو ٹیڑھی نظر آئیگی یا عجیب

کوزۂ نو کو بہ خود بولے کشید
وہ کورا پیالہ جس نے پیشاب جذب کرلیا

آں خبث را آب نتواند برید
اُس نجاست کو پانی ختم نہیں کر سکتا

در جہاں ہر چیز چیزے می کشد
دنیا میں ہر چیز ایک چیز کو کھینچتی ہے

کفر کافر را و مرشد را رشد
کفر، کافر کو، ہدایت، ہدایت یافتہ کو

---

[1] آں یکے۔ دنیا کی ناپائیداری کی آواز سے متقی خوابِ غفلت سے بیدار ہوتے ہیں۔ واں دگر۔ دنیا کے جاہ و اقبال کی آواز پر بدبخت فریفتہ ہوتے ہیں۔ بانگِ خار۔ دنیا کے زوال اور عروج کی آواز سن اور پھر زوال کی آواز پر عمل کر۔ من شگوفہ۔ زوال کی آواز کہتی ہے کہ دنیا کی رونق ختم ہونے والی ہے۔

[2] بانگِ اشگوفہ۔ دنیا کی رونق اپنی طرف بُلاتی ہے دنیا کا زوال کہتا ہے کہ میرے قریب نہ آ۔ ایں۔ اگر انسان دنیا کی ایک آواز قبول کرلیتا ہے تو پھر دوسری آواز سے وہ بے تعلق ہو جاتا ہے۔ حاضرم۔ یعنی دنیا کہتی ہے میں اپنی رونق کے ساتھ موجود ہوں۔ آخرم۔ دوسری آواز کہتی ہے کہ دنیا کے انجام کو دیکھ لے

[3] حاضری۔ میری موجودہ صورت مکر اور فریب ہے آغاز کے آئینہ میں انجام دیکھ لے۔ جوال اندر شدن کسی کام کو اختیار کرلینا۔ نادرخور۔ نالائق، ناقابل۔ اے خنک۔ وہ شخص قابلِ مبارکباد ہے جو آغاز میں انجام کو دیکھ لے۔ خانہ خالی۔ اگر انسان نے صرف آغاز کی پکار سنی تو وہ اس کے دل میں گھر کرلے گی پھر وہ انجام کی آواز سننا پسند نہ کرے گا۔ کوزۂ نو۔ انسان جب آغاز پر فریفتہ ہو جاتا ہے تو انجام سے آنکھیں بند کرلیتا ہے اُس کی مثال یہ ہے کہ کورا برتن اگر پیشاب جذب کرلے تو پھر پانی اس کو پاک نہیں کرسکتا۔ در جہاں۔ نظامِ عالم جذب اور انجذاب پر قائم ہے ہر چیز کسی دوسری چیز کو اپنی طرف کھینچتی ہے۔ کفر۔ کفر کافر کو اپنی طرف کھینچتا ہے نیکی نیکوں کو اپنی طرف کھینچتی ہے یہ معنوی کشش ہے۔

کہربا ہم ہست و مقناطیس ہست
کہربا بھی ہے اور مقناطیس بھی

تا تو آہن یا کہی آئی بشست
تاکہ تو لوہا ہو یا گھاس جال میں آجائے

بُرد مقناطیس ار تو آہنی
اگر تو لوہا ہے تو مقناطیس لے گیا

ور کہی بر کہربا بر می تنی
اگر تو گھاس ہے تو کہربا پر جکڑ کاٹتا ہے

آں یکے چوں نیست با اخیار یار
جو شخص نیکوں کا دوست نہیں ہے

لاجرم شد پہلوی فجار جار
لامحالہ بدکاروں کے پہلو کا پڑوسی بنا

آں یکے را صحبتِ خار اختیار
ایک کو کانٹے کی صحبت پسند ہے

لاجرم شد پہلوی ہر خار خوار
وہ لامحالہ ہر کانٹے کے پہلو میں ذلیل ہوا

ہست موسیٰؑ پیشِ قبطی بس ذمیم
(حضرت) موسیٰؑ قبطی کے نزدیک برے ہیں

ہست ہاماں پیشِ سبطی بس رجیم
ہامان سبطی کے نزدیک سخت ملعون ہے

جانِ ہاماں جاذبِ قبطی شدہ
ہامان کی جان قبطی کو کھینچنے والی بنی

جانِ موسیٰؑ جاذبِ سبطی شدہ
(حضرت) موسیٰؑ کی جان سبطی کو کھینچنے والی بنی

معدۂ خر کہ کشد در اجتذاب
گدھے کا معدہ ہضم کرنے میں گھاس کو کھینچتا ہے

معدۂ آدم جذوبِ گندم آب
آدم کا معدہ گیہوں، پانی کو کھینچنے والا ہے

گر تو نشناسی کسے را از ظلام
اگر اندھیرے کی وجہ سے تو کسی کو نہ پہچانے

بنگر او را کوش سازید ست امام
اس کو دیکھ لے جس کو اس نے پیشوا بنایا ہے

زاں کہ ہر کرہ پئے مادر رود
کیونکہ جانور کا ہر بچہ ماں کے پیچھے چلتا ہے

تا بداں جنسیتش پیدا شود
حتیٰ کہ اس سے اس کی جنسیت ظاہر ہو جاتی ہے

آدمی را شیر از سینہ رسد
آدمی کو سینہ سے دودھ ملتا ہے

شیر خر از نیم زیرینہ رسد
گدھے کا دودھ نچلے آدھے حصہ سے پہنچتا ہے

## بیان آنکہ عارف را غذا ایست از نور حق کہ اَبِیتُ عِندَ رَبِّی

اس کا بیان کہ خدا کو پہچاننے والے کی غذا اللہ کا نور ہے کیونکہ (حدیث ہے) میں اپنے

## یُطعِمُنِی وَیَسقِینِی وقولہٗ صلی اللہ علیہ وسلم اَلجُوعُ طَعَامُ اللّٰہِ یُحیِی بِہٖ

خدا کے پاس رات گزارتا ہوں وہ مجھے کھلاتا ہے اور پلاتا ہے اور آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کا قول ہے

## اَبدَانَ الصِّدِّیقِینَ اَی فِی الجُوعِ یَصِلُ طَعَامُ اللّٰہِ تَعَالٰی عَزَّ وَجَلَّ

بھوک خدائی غذا ہے اس سے زندگی پاتے ہیں صدیقین کے بدن یعنی اللہ کا کھانا بھوک میں پہنچتا ہے

---

۱؎ کہربا۔ ظاہری کشش بھی دیکھ لے کہربا تنکے کو کھینچتی ہے اور مقناطیس لوہے کو کھینچتا ہے۔ برد۔ تم میں جیسی صلاحیت ہوگی اُس طرف تمہاری کشش ہوگی۔ آں یکے۔ اگر نیکوں کی طرف کشش نہیں ہے تو بروں کی طرف کشش ہوگی۔ خار یعنی بُرائی۔

۲؎ ہست موسیٰ۔ قبطی یعنی فرعون کی قوم کے شخص کو حضرت موسیٰ کی طرف کشش نہیں ہے وہ اُس کو بُرے معلوم ہوتے ہیں سبطی یعنی (اسرائیلی) حضرت یعقوب کی نسل کی کشش ہامان یعنی فرعون کے وزیر کی طرف نہیں ہے وہ اُسکو بُرا معلوم ہوتا ہے۔ معدہ خر۔ گدھے کے معدہ میں گھاس کی کشش ہے۔ گر تو۔ اچھوں کی صحبت اختیار کرنے کیلئے اُن کی کشش کو دیکھ لو کہ کس طرف ہے اگر اُن کی کشش کا تمہیں پتہ نہ چلے تو اُن کے شیخ کی کشش کو دیکھ کر اچھائی بُرائی کا فیصلہ کر لو۔

۳؎ زاں۔ کند ہم جنس با ہم جنس پرواز کبوتر با کبوتر باز با باز آدمی۔ انسان چونکہ اشرف المخلوقات ہے اُس کی غذا بدن کے اشرف حصہ سے حاصل ہوتی ہے گدھے کو اسفل حصہ سے غذا ملتی ہے۔ عارف۔ چونکہ عارف باخدا اشرف المخلوقات میں فرد اعلیٰ ہے اُسکو غذا اللہ کیجانب سے ملتی ہے حضور صلی اللہ علیہ وسلم اور صدیقین کو اللہ سے



618

عدلِ[1] قسام ست و قسمت کردنیست | ایں عجب کہ جبر نے و ظلم نیست
تقسیم کرنے والے کا انصاف ہے اور اُسکی تقسیم | یہ عجیب بات ہے کہ نہ کوئی جبر ہے نہ کوئی ظلم ہے

جبر بودے کے پشیمانی بُدے | ظلم بودے کے نگہبانی بُدے
جبر ہوتا تو شرمندگی کب ہوتی؟ | ظلم ہوتا تو حفاظت کہاں ہوتی!

روز آخر شد سبق فردا بود | رازِ ما را روز کے گنجا بود
شام ہوگئی، سبق کل ہوگا | ہمارے راز کی دن میں گنجایش کہاں ہے؛

حاصل آنکہ در دخول و در ایاب | در نگر واللہ اعلم بالصواب
خلاصہ یہ ہے کہ جانے اور آنے میں | غور کرلے اور اللہ زیادہ بہتر جانتا ہے

## خطاب[2] با مغرورانِ دنیا و گرفتارانِ نفس

دنیا سے دھوکہ کھانے والوں اور نفس کے قیدیوں سے خطاب

اے بکردہ اعتمادِ واثقے | بر دم و بر چاپلوسِ فاسقے
اے مضبوط بھروسہ کئے ہوئے | ایک فاسق کے فریب اور چاپلوسی پر

قبۂ بر ساختستی از حباب | آخر آں خیمہ است سست و اہی طناب
تو نے بلبلے کا قبہ بنایا ہے | یقیناً وہ خیمہ کمزور رسیوں والا ہے

زرق چوں برق ست اندر نورِ آں | راہ نتوانند دیدن رہرواں
مکر، برق کی طرح ہے اس کی روشنی میں | راستہ چلنے والے راستہ نہیں دیکھ سکتے ہیں

ایں جہان و اہلِ او بیحاصل اند | ہر دو اندر بے وفائی یک دل اند
یہ دنیا اور دنیا دار بے نتیجہ ہیں | بے وفائی میں دونوں ہم رائے ہیں

زادۂ[3] دنیا چو دنیا بے وفاست | گرچہ رُو آرد بتو آں رُو قفاست
دنیا کی پیداوار دنیا کی طرح بے وفا ہے | اگرچہ وہ تیری طرف رُخ کرے وہ چہرہ گدّی ہے

اہلِ آں عالم چو آں عالم زِ برّ | تا ابد در عہد و پیماں مستمر
اُس جہان والے، اُس جہان کی طرح نیکی کی وجہ سے | ہمیشہ کے لئے عہد اور پیمان پر قائم ہیں

خود دو پیغمبر بہم کے ضد شدند | معجزات از ہمدگر کے بستدند
دو پیغمبر آپس میں کب مخالف ہوتے ہیں؟ | آپس میں ایک دوسرے کے معجزے کب چھینتے ہیں؟

کے شود پژمردہ میوہ آنجہاں | شادیِ عقبیٰ نگردد اندہاں
اُس عالم کا پھل کب خراب ہوتا ہے؟ | آخرت کی خوشی غم نہیں بنتی ہے

[1] عدل۔ شعر۔ قسمت کیا ہر چیز کو قسّام ازلی نے جو شخص کہ جس چیز کے قابل نظر آیا۔ ایں عجب۔ اِس تقسیم میں کسی پر جبر بھی نہ ہوا اور نہ کسی پر ظلم ہوا۔ پشیمانی۔ اپنی صلاحیت کے اعتبار سے جب انسان بُرا کام کرتا ہے تو اُسکو شرمندگی ہوتی ہے، اگر جبر ہو تو پھر کس بات پر شرمندگی نہونی چاہیئے۔ نگہبانی۔ ظالم، مظلوم کا نگہبان نہیں ہوتا ہے اللہ تعالیٰ ہر بندے کا نگہبان ہے رزق دیتا ہے صحت دیتا ہے۔ روز۔ اب اِس مضمون کو ختم کر دینا چاہیئے بہت وقت گذر گیا اور مضمون ناتمام رہا۔ حاصل۔ خلاصہ یہ ہے کہ جب دربارِ خداوندی میں آنا جانا ہو تو اپنی حالات کو مدِ نظر رکھو۔

[2] خطاب۔ جن لوگوں کو من جانب اللہ غذا حاصل ہوتی ہے اُن کے بالمقابل گروہ کا تذکرہ شروع کیا ہے۔ اعتمادِ واثقے۔ مضبوط بھروسہ۔ فاسقے۔ یعنی بناوٹی شیخ۔ حباب۔ پانی کا بُلبلہ۔ طناب۔ خیمہ کا رسہ۔ زرق۔ مکاری یعنی مکار شیخ کی مکاری بجلی کی کوندھ ہے جس کے ذریعہ راستہ طے نہیں کیا جا سکتا۔ بے حاصل۔ بے نتیجہ، بیکار۔

[3] زادۂ دنیا۔ یعنی دنیا دار۔ رُو۔ اُسکا رخ بھی گدّی کی طرح ہے۔ برّ۔ نیکی۔ مستمر۔ دائم۔ دو پیغمبر۔ اہل اللہ میں کبھی باہمی مخالفت نہیں ہوتی ہے وہ ایک دوسرے کا مال یعنی معجزے نہیں چھینتے ہیں۔ کے شود۔ عالم آخرت

نفسِ[1] بے عہد ست زاں رو کشتنی ست — اُو دنی و قبلہ گاہِ اُو دنی ست

نفس بے وفا ہے، اِس لئے گردن زدنی ہے — وہ کمینہ ہے اور اُس کا قبلہ گاہ بھی کمینہ ہے

نفس ہا را لائق ست ایں انجمن — مُردہ را در خور بُود گور و کفن

نفسوں کے لئے یہ انجمن مناسب ہے — گور و کفن مُردے کے لئے مناسب ہوتا ہے

نفس اگرچہ زیرک ست و خُردہ داں — قبلہ اَش دنیا ست اُو را مُردہ داں

نفس اگرچہ ذہین اور نکتہ داں ہے — اُس کا قبلہ دنیا ہے اُس کو مُردہ سمجھ

آبِ وحیِ حق بدیں مُردہ رسید — شُد ز خاکِ مُردۂ زندہ پدید

اللہ کے الہام کا پانی اُس مُردے کو پہنچا — مُردہ خاک سے زندہ پیدا ہو گیا

تا[2] نیاید وحی زُو غرّہ مباش — تو بداں گلگونۂ طالِ بقاش

جب تک اللہ (تعالیٰ) کا الہام نہ آئے اُس کا دھوکہ نہ کھا — اُس کی عمر دراز ہو کے غازے سے

بانگ و صیتے جو کہ آں خامل نشُد — تابِ خورشیدے کہ آں آفل نشُد

وہ آواز اور شہرہ چاہ جو کبھی گمنام نہ ہو — اُس سورج کی چمک چاہ، جو کبھی غروب نہیں ہوتا ہے

آں ہنر ہائے دقیق و قال و قیل — قومِ فرعون اند اجل چوں آبِ نیل

نازک ہنر اور قیل و قال — فرعون کی قوم ہیں، موت دریائے نیل کی طرح ہے

رونق و طاق و طرنب و سحرِ شاں — گرچہ خلقاں را کشد گردن کشاں

اُن کی رونق اور شان و شوکت اور جادو — اگرچہ لوگوں کو زبردستی کھینچتے ہیں

سحر ہائے ساحراں داں جملہ را — مرگ چوبے داں کہ آں شد اژدہا

سب کو جادوگروں کے جادو سمجھ — موت کو وہ عصا سمجھ جو اژدہا بن

جادوی[3] ہا را ہمہ یک لقمہ کرد — یک جہاں پُر شب بُد آں را صبح خورد

دانے اُن، سب جادوؤں کو ایک لقمہ بنا لیا — ایک دنیا رات سے بھری تھی جسکو صبح نے نگل لیا

نور ازاں خوردن نشُد افزون و بیش — بل ہماں سان ست کو بودہ ست پیش

اُس کھانے سے نور افزوں اور زیادہ نہ ہوا — بلکہ اُسی طرح سے ہے جیسا کہ پہلے تھا

در اثر افزوں شدہ در ذات نے — ذات را افزونی و آفات نے

اثر میں اضافہ ہوا، ذات میں نہیں — ذات کے لئے بڑھاؤ اور گھٹاؤ نہیں ہے

---

خدا کے اِس نورِ مطلق میں اُس تاریکی کو نگل جانے سے کوئی اضافہ نہ ہوا وہ پہلے ہی کامل و مکمل تھا، تمام دنیا کا ایمان لاؤ تو خدا کی خدائی میں اضافہ نہیں کر سکتا۔

---

[1] نفس۔ دنیا دار نفس کے تابع ہیں اور وہ بے وفا ہے لہٰذا دنیا دار بھی بے وفا ہیں۔ قبلہ گاہ۔ نفس کا قبلہ گاہ فسق و فجور ہے۔ دَنی۔ کمینہ۔ گور و کفن۔ دنیا کا وہ حلقہ جس میں ذکر و فکر نہ ہو قبر ہے۔ نفس۔ دنیا دار خواہ کتنا ہی ذہین ہو جب وہ آخرت سے غافل ہے مُردہ ہے۔ آبِ وحی۔ دنیادار کو جب کبھی ہدایت میسر آتی ہے تو یہ سمجھو کہ مُردہ زندہ ہو گیا۔

[2] تا نیاید۔ نفس انسان کو دھوکہ میں مبتلا کرتا ہے اور یقین دلاتا رہتا ہے کہ عمر دراز ہے آئندہ نیکی کرنے کا موقع ہو فی الحال دنیا کے مزے اڑالو۔ گلگونہ۔ غازہ۔ بانگ۔ وہ آواز تلاش کر جو کبھی گمنام نہ ہو اور وہ نور حاصل کر جس کے لئے غروب ہونا نہیں ہے اور وہ اہلِ حق کے پاس ہے۔ آں ہنرہائے۔ دنیا کے تمام ہنر اور بحث و مباحثہ بمنزلہ فرعونی قوم کے ہیں اور اُن کیلئے موت بمنزلہ دریائے نیل کے ہے۔ رونق۔ اس دنیا کی رونق اور شان و شوکت اگرچہ انسان کو اپنی طرف کھینچتی ہے لیکن موت اُن کے لئے حضرت موسیٰ کی لاٹھی سمجھ جس نے جادوگروں کی جادوگری کو نگل لیا تھا۔

[3] جادوی ہا۔ اسی طرح موت اُن تمام ہنرمندیوں کو نگل جائیگی۔ یک جہاں۔ حضرت موسیٰ کے اُس معجزے سے دنیا کی تاریکی چھٹ گئی تھی اور نورِ خداوندی اُس تاریکی کو نگل گیا تھا۔ نور۔

حق ز ایجادِ جہاں افزوں نشُد
دنیا کے پیدا کرنے سے اللہ (تعالیٰ) میں اضافہ نہیں ہوا

انچہ اوّل آں نبُود اکنوں نشُد
جو کچھ پہلے نہ تھا اب (بھی) نہ ہوا

لیک[1] افزوں شُد اثر ز ایجادِ خلق
دنیا کو پیدا کرنے سے نشان میں اضافہ ہوا

درمیانِ ایں دو افزونیست فرق
اِن دونوں اضافوں میں فرق ہے

شُد فزونیِ اثر اظہارِ اُو
نشان کی زیادتی اُس (ذات) کا اظہار ہوئی

تا پدید آید صفات و کارِ اُو
تاکہ اُس کی صفت اور صنعت کا ظہور ہو

ہست افزونیِ ہر ذاتے دلیل
ہر ذات میں زیادتی دلیل ہے

کو بُود حادث بعلّتہا علیل
کہ وہ حادث ہے (اور) علّتوں کی وجہ سے ناقص ہے

نکتہ شُد باریک اینجا اے رفیق
اے دوست! اِس مقام پر نکتہ باریک ہو گیا

لیک بشنو تو مقالاتِ دقیق
لیکن تو باریک باتیں سُنتا رہ

## تفسیرِ[2] آیۂ فَاَوْجَسَ فِیْ نَفْسِہٖ خِیْفَةً مُّوْسٰی قُلْنَا لَا تَخَفْ

"پس موسیٰؑ اپنے دل میں ڈرے، ہم نے کہا تو نہ ڈر

## اِنَّكَ اَنْتَ الْاَعْلٰی

یقیناً تو اعلیٰ ہے" آیت کی تفسیر

گفت موسیٰ سحر ہم حیراں کنے ست
(حضرت) موسیٰؑ نے کہا جادو بھی حیران کن ہے

چہ کنم کایں خلق را تمیز نیست
میں کیا کروں اُن میں تمیز نہیں ہے؟

گفت حق تمیز را پیدا کنم
اللہ (تعالیٰ) نے فرمایا میں تمیز پیدا کر دونگا

عقلِ بے تمیز را بینا کنم
بے تمیز عقل کو بصارت دے دوں گا

چونکہ معجزہات را ظاہر کنم
جب تمہارے معجزوں کو ظاہر کر دونگا

عقل را در دیدنش فاخر کنم
عقل کو اُن کے دیکھنے میں قابلِ فخر بنا دونگا

دیدہ[3] بخشم عقلِ بے تمیز را
بے تمیز عقل کو بینائی بخش دونگا

کور سازم جاہلِ ناچیز را
ناچیز، جاہل کو اندھا بنا دونگا

گرچہ چوں دریا برآوردند کف
اگرچہ وہ دریا کی طرح جھاگ نکال رہے ہیں

موسیا تو غالب آئی لا تخف
اے موسیٰ: تم غالب آؤ گے خوف نہ کرو

بُود اندر عہدِ خود سحر افتخار
جادو اپنے زمانہ میں باعثِ فخر تھا

چوں عصا شد مار آنہا گشت عار
جب لاٹھی سانپ بنی وہ ذلت بن گیا

---

[1] لیک۔ کائنات کو اللہ تعالیٰ نے اِسلئے پیدا فرمایا ہے تاکہ اس کے پہچاننے کی نشانیوں میں اضافہ ہو جائے۔ کُنْتُ کَنْزًا مَخْفِیًّا فَاَحْبَبْتُ اَنْ اُعْرَفَ فَخَلَقْتُ الْخَلْقَ "میں ایک چھپا خزانہ تھا میں نے چاہا کہ میں پہچانا جاؤں تب میں نے مخلوق پیدا کی"۔ ایں دو۔ ذات اور نشانیوں کے اضافے میں فرق ہے۔ ہست۔ کسی ذات میں اضافہ اس کی دلیل ہے کہ پہلے وہ ناقص تھی ذاتِ قدیم حدوث اور نقصان سے بالا ہے۔ نکتہ۔ اگرچہ مضمون دقیق ہے لیکن تو سُنتا رہ اللہ سمجھنے کی توفیق دیدیگا۔

[2] تفسیر۔ اس سے یہ سمجھایا ہے کہ معارف اور حقائق کے نکتے اللہ کی توفیق سے ہی سمجھ میں آتے ہیں۔ گفت موسیٰؑ۔ حضرت موسیٰؑ کے ڈرنے کی وجہ جادوگروں یا سانپوں کا خوف نہ تھا بلکہ یہ تھا کہ لوگ معجزے اور جادو میں فرق نہ کر سکیں گے۔ گفت حق۔ اللہ تعالیٰ نے یہ مشکل حل فرما دی اِسی طرح اللہ تعالیٰ معارف سمجھنے کی مشکلات کو حل فرما دیتا ہے۔ معجزہات۔ عصا اور یدِ بیضا کے معجزے اور جادو میں فرق سمجھا دوں گا۔

[3] دیدہ بخشم۔ مومنین کے ایمان میں اضافہ کر دوں گا اشقیاء ایمان سے محروم رہینگے۔ گرچہ۔ اِن ساحروں کا جوش و خروش سب کافور ہو جائیگا اور غلبہ تمہارا ہوگا۔ بود۔ مولانا فرماتے ہیں اس دور میں جادوگری بہت زیادہ

هر[1] کسے را دعویِ حُسن و نمک — سنگِ مرگ آمد نمکہا را محک

ہر شخص کو حُسن اور ملاحت کا دعویٰ ہے — موت کا پتھر ملاحتوں کی کسوٹی ہے

سحر رفت و معجزِ موسیٰؑ گذشت — ہر دو را از بامِ بُود افتاد طشت

جادو چلا گیا اور حضرت موسیٰؑ کا معجزہ بھی گذر گیا — دونوں وجود میں مشہور ہو گئے

بانگِ طشتِ سحر جز لعنت نماند — بانگِ طشتِ دیں بجز رفعت نماند

جادو کے طشت کی آواز لعنت کے سوا نہ رہی — دین کے طشت کی آواز بلندی کے سوا نہ رہی

چوں محک پنہاں شدست از مرد و زن — در صف آ اے قلب اکنوں لاف زن

جب مرد و زن سے کسوٹی چھپ گئی ہے — اے کھوٹے! میدان میں آجا، اب شیخی بگھار

وقتِ لافستت محک چوں غائب ست — می برندت از عزیزی دست دست

تیرے لئے شیخی بگھارنے کا وقت ہے جبکہ کسوٹی غائب ہے — تجھے لوگ عزت سے ہاتھوں ہاتھ لے جاتے ہیں

هر[2] دمت عزّے و نازے در فزود — چوں محک آمد چرا گشتی کبود

ہر وقت تیری عزت اور ناز میں اضافہ ہوا — جب کسوٹی آگئی تو کالا کیوں ہو گیا؟

قلب می گوید ز نخوت ہر دمم — اے زرِ خالص من از تو کے کمم

کھوٹا تکبر سے ہر وقت مجھ سے کہتا ہے — اے خالص سونے! میں تجھ سے گھٹیا کب ہوں؟

زر ہمی گوید بلے اے خواجہ تاش — لیک می آید محک آمادہ باش

سونا کہتا ہے ہاں، اے دوست! — لیکن کسوٹی آرہی ہے تیار ہو جا

مرگِ[3] تن ہدیہ است بر اصحابِ راز — زرِ خالص را چہ نقصان ست گاز

جسم کی موت راز دانوں کا تحفہ ہے — خالص سونے کو گاتنی سے کیا نقصان؟

قلب اگر در خویش آخر بیں بدے — آں سیہ کاخر شد اوّل شدے

کھوٹا، اگر اپنا انجام بیں ہوتا — جو سیاہ (یعنی) آخر میں ہوئی شروع میں ہو جاتی

چوں شدے اوّل سیہ اندر لقا — دُور بودے از نفاق و از شقا

اگر شروع میں سیاہ زرد ہو جاتا، ملاقات کے وقت — نفاق اور بدبختی سے دُور ہو جاتا

کیمیائے فضل را طالب بدے — عقلِ او بر زرقِ او غالب بدے

بزرگی کی کیمیا کا طالب ہوتا — اُس کی عقل اُس کے مکر پر غالب ہوتی

نادم ہو جاتا تو آخرت میں نفاق اور بدبختی سے نجات پا جاتا۔ فضل۔ یعنی توبہ کرکے اللہ کی رحمت کا امیدوار بن جاتا ———

[1] ہر کسے۔ ہر زمانہ میں ایک ہنر باعث فخر رہا ہے لیکن معجزے کے سامنے وہ ماند پڑ گیا ہے۔ حضرت مسیحؑ کے دور میں طب جو انکے دم کرنے کے معجزے سے ماند پڑی حضورؐ کے دور میں فصاحت و بلاغت جو قرآن سے ماند پڑ گئی۔ بوَد۔ وجود۔ طشت۔ طشت از بام فتادن مشہور ہو جانا۔ بانگ۔ جادو گری کی شہرت بصورت لعنت اور معجزے کی شہرت بصورت رفعت و بلندی باقی ہے۔ محک۔ کسوٹی۔ قلب۔ کھوٹا۔

[2] ہر دمت۔ کھوٹے کی رونق اُسی وقت تک رہتی ہے جب تک کسوٹی نہ ہو، کسوٹی کے بعد وہ بے رونق ہو جاتا ہے۔ یہی حال معجزوں کے مقابلہ میں اُن ہنرمندوں کا ہوا۔ قلب۔ جب کسوٹی نہ ہو تو کھوٹا کھرے کی برابری کا دعویٰ کرتا ہے۔ خواجہ تاش۔ ایک آقا کے دو غلام باہمی خواجہ تاش کہلاتے ہیں۔

[3] مرگِ تن۔ انبیاء اور اولیاء کی موت اُن کے لئے اللہ کے قرب کا سبب ہے گاز۔ گاتنی۔ سُنار کی سونا کترنے کی قینچی۔ قلب۔ بدکار جو آخرت میں ندامت اُٹھائے گا اگر وہ عاقبت بیں ہوتا تو زندگی میں گناہوں پر ندامت کا اظہار کر دیتا۔ چوں شدے۔ اگر گناہگار اپنے گناہوں پر زندگی میں



622

چوں شکستہ دل شُدے از حالِ خویش — جابرِ اشکستگاں دیدے بہ پیش

جب ... اپنی حالت پر رنجیدہ ہوتا — (دل) ٹوٹے ہوؤں کو جوڑنے والا، سامنے دیکھ لیتا

عاقبت را دید اُو اشکستہ شُد — از شکستہ بند در دم بستہ شُد

اس نے انجام کو دیکھا اور شکستہ (دل) ہوا — ٹوٹے کو جوڑنے والے کی طرف فوراً جڑ گیا

فضلِ مسہا را سُوئے اِکسیر راند — آں زر اندود از کرم محروم ماند

(اللہ کے) فضل نے تانبے کو کیمیا کی جانب سوار کر دیا — وہ ملمع شدہ، کرم سے محروم ہو گیا

اے زر اندودہ مکُن دعویٰ ببیں — کہ نماند مُشتریت اعمیٰ چنیں

اے ملمع شدہ! دعویٰ نہ کر، دیکھ — کہ تیرا خریدار ہمیشہ ایسا اندھا نہ رہے گا

نورِ محشر چشمِ شاں بینا کُند — چشم بندیٔ ترا رُسوا کُند

قیامت کا نور اُن کی آنکھوں کو بینا کر دیگا — تیری نظر بندی کو رُسوا کر دے گا

بنگر آنہا را کہ آخر دیدہ اند — حسرتِ جانہا و رشکِ دیدہ اند

اُن کو دیکھ لے جنھوں نے آخرت کو مدِ نظر رکھا ہے — وہ جانوں کیلئے (باعث) حسرت اور آنکھوں کیلئے (باعث) رشک میں

منگر آنہا را کہ حالی دیدہ اند — سِرِّ فاسد زِ اصلِ سِرّ ببریدہ اند

اُن کو نہ دیکھ کہ جنھوں نے موجود کو دیکھا ہے — فاسد راز، اصل راز سے کتر لیا ہے

پیشِ حالی بیں کہ در جہل ست و شک — صبحِ صادق صبحِ کاذب ہر دو یک

موجود کو دیکھنے والے کیلئے جو نادانی اور شک میں ہے — صبحِ صادق اور صبحِ کاذب دونوں ایک ہیں

صبحِ کاذب صد ہزاراں کاروا — داد بر بادِ ہلاکت اے جواں

صبحِ کاذب نے لاکھوں قافلوں کو — اے جوان! ہلاکت سے برباد کیا ہے

صبحِ صادق را طلب کُن اے عزیز — تا ز صدقِ اُو شوی صاحب تمیز

اے پیارے! صبحِ صادق کو طلب کر — تاکہ تو اس کی سچائی کے ذریعہ تمیزدار بنجائے

نیست نقدے کش غلط انداز نیست — وائے آں جاں کش محک و گاز نیست

کوئی کھرا ایسا نہیں ہے جس کیلئے غلطی میں مبتلا کرنیوالا (کھوٹا) نہو — اُس جان پر مصیبت ہے جسکے پاس کسوٹی اور گانتی نہیں ہے

باز رو سُوئے غلام و کبتتش — کو سُوئے شہ می نویسد نامہ خوش

غلام اور اسکے (رقعہ) لکھنے کی طرف واپس چل — کہ وہ عجیب رقعہ شاہ کو لکھتا ہے

## زجر کردن مدّعی را از دعویٰ و امر کردن اُو را بمتابعتِ انبیاء و اولیاءؑ

جھوٹے مدعی کو دعوے سے باز رکھنا اور انبیاء اور اولیاء کی پیروی کا حکم دینا

---

**۱ؔ** چوں شکستہ۔ جب انسان اپنے گناہوں پر نادم ہوتا ہے تو رحمتِ خداوندی اس کی دل شکستگی کو رفع کر دیتی ہے۔ عاقبت۔ جس نے آخرت کو پیش نظر کر لیا رحمتِ خداوندی اس کی دستگیری کرتی ہے۔ مسہا۔ وہ لوگ جو گنہگار ہیں۔ اکسیر۔ یعنی مغفرت۔ زر اندود۔ منافق۔ بناوٹی شیخ۔

**۲ؔ** اے زر اندودہ۔ بناوٹی شیخ کو خطاب ہے کہ تیرے مرید ہمیشہ ایسے ہی اندھے نہ رہینگے کہ تیری حقیقت کو نہ سمجھ سکیں۔ چشم بندی۔ نظر بندی۔ بنگر۔ تو اُن لوگوں کے رتبے جنھوں نے آخرت کا دھیان رکھا عوام کی جان اور آنکھ کے لئے باعثِ رشک ہیں۔ منگر۔ ان بناوٹی پیروں کی طرف نہ دیکھ اُنھوں نے اصلی معارف میں سے کچھ چیزیں کتر لی ہیں جن سے لوگوں کو فریب دیتے ہیں۔

**۳ؔ** پیشِ حالی بیں۔ دنیادار کو جھوٹے شیخ اور سچے شیخ میں فرق نظر نہیں آتا ہے صبحِ کاذب۔ قافلہ اگر صبحِ کاذب کو صبحِ صادق سمجھ کر چل پڑتا ہے تو لُٹ جاتا ہے اسی طرح جھوٹے شیخ کی پیروی سے انسان تباہ ہوتا ہے۔ صبحِ صادق۔ سچے شیخ کے اتباع سے صحیح نظر حاصل ہوتی ہے۔ نیست۔ دنیا میں ہر کھری چیز کی صورت میں ایک کھوٹی چیز ہوتی ہے جسمیں امتیاز کی صلاحیت نہ ہو اسکی تباہی ہے۔ زجر کردن۔ جھوٹے شیوخ کیلئے تنبیہ کرو۔ انبیاءؑ اور اولیاء کی پیروی کریں۔



623

بوسیلمؐ گفت من خود احمدم | دینِ احمدؐ را بفن برہم زدم
مسیلمہ (کذاب) بولا میں خود پیغمبر ہوں | میں نے احمدؐ کے دین کو تدبیر کے ذریعہ تباہ کر دیا

بوسیلم را بگو کم کن بطر | غرۂ اوّل مشو آخر نگر
مسیلمہ (کذاب) سے کہدے کہ اکڑو نہیں! | ابتدا سے دھوکہ نہ کھا انجام کو دیکھ

ایں قلاوزی مکن از حرصِ جمع | پس روی کن تا روی در پیشِ شمع
(دولت) جمع کرنے کے لالچ سے رہنمائی اختیار نہ کر | اتباع کر۔ تاکہ تو شمع کے آگے چلے

شمعؐ مقصد را نماید ہمچو ماہ | کایں طرف دانہ است یا خود دامگاہ
شمع، مقصد کو چاند کی طرح روشن کر دیتی ہے | کہ اس جانب دانہ ہے یا جال کی جگہ

گر بخواہی یا نخواہی با چراغ | دیدہ گردد نقشِ باز و نقشِ زاغ
خواہ تو چاہے یا نہ چاہے چراغ کے ہوتے ہوئے | باز کی صورت اور کوے کی صورت نظر آجاتی ہے

گرچہ ایں زاغاں دغل افروختند | بانگِ بازانِ سپید آموختند
اگرچہ اِن کووں نے مکر کا چراغ روشن کیا ہو | سفید بازوں کی بولی سیکھ لی ہے

بانگِ ہدہد گر بیاموزد قطا | رازِ ہدہد کو و پیغامِ سبا
کبوتر اگر ہدہد کی بولی سیکھ لے | ہدہد کا راز اور سبا کا پیغام کہاں ہے!

بانگِؐ پر رستہ ز پر بستہ بداں | تاجِ شاہاں را ز تاجِ ہدہداں
کھلے ہوئے پروں کی آواز کو بندھے ہوئے پروں کی آواز سے | شاہوں کے تاج کو ہدہد کے تاج سے (امتیاز کرلے)

حرفِ درویشاں و نکتۂ عارفاں | بستہ اند ایں بے حیایاں بر زباں
فقیروں کے لفظ اور عارفوں کے نکتے | اِن بے حیاؤں نے زبان پر باندھ لئے ہیں

ہر ہلاکِ اُمتِ پیشیں کہ بود | زانکہ چندل را گماں بردند عود
پہلی اُمتوں کی جو تباہی ہوئی | اسلئے ہوئی کہ چندل (ٹھیکر) کو انھوں نے اگر سمجھا

بودشاں تمییز کاں مظہر کند | لیک حرص و آز کور و کر کند
اُن میں (قوت) تمیز تھی جو ظاہر کر دیتی ہے | لیکن حرص اور لالچ اندھا اور بہرا بنا دیتا ہے

کوریِ کوراں ز رحمت دور نیست | کوریِ حرص است کاں معذور نیست
اندھوں کا اندھاپن رحمت (خداوندی) سے دور نہیں ہے | لالچ کا اندھاپن ہے جو باعثِ عذر نہیں ہے

---

ا۔ بوسیلم یعنی مسیلمہ کذاب جس نے یمامہ میں نبوت کا جھوٹا دعویٰ کیا اور کچھ لوگ اُس کے پیرو بن گئے جو حضرت ابوبکرؓ کی خلافت میں حضرت وحشیؓ کے ہاتھ سے قتل ہوا۔ اوّل یعنی ابتدائی زمانہ میں چند آدمیوں کا گردیدہ ہو جانا۔ آخر۔ ذلت کے ساتھ ملا گیا۔ ایں قلاوزی۔ نبوت اور رہنمائی کا دعویٰ چھوڑ کر کسی بھلے کی پیروی کر اور اُس شمع کو پیشرو بنالے۔ حرصِ جمع یعنی دنیا کا مال جمع کرنے کا لالچ۔

۲۔ شمع۔ وہ سچا آدمی رہنمائی کریگا اور تجھے بتائیگا کہ اس طرف تباہی ہے اور اُس طرف نجات ہے۔ گر بخواہی بھلوں کی صحبت لامحالہ مفید ہے اور بھلے بُرے میں امتیاز پیدا کر دیتی ہے۔ گرچہ یا اِن جھوٹے شیوخ نے سچے شیوخ کی باتیں رٹ لی ہیں لیکن حقیقت سے محروم ہیں اگر کرنج ہدہد کی بولی سیکھ بھی لے تو اسکے پاس وہ رازِ سلیمانی کہاں ہے اور وہ پیغام کہاں ہے جو ہدہد نے بلقیس کو سبا میں جا کر دیا تھا۔ قطا ایک خوش آواز پرندہ جو قطا قطا بولا کرتا ہے اور کا واز بدلتا نہیں۔ یہ جانور کنکر کھاتا ہے اسلئے اُسکو سنگ خوارہ کہتے ہیں۔

۳۔ بانگ۔ حقیقی پروں سے اڑنیوالے اور فرضی پر لگانیوالے میں امتیاز کرنا چاہیئے شاہی تاج اور ہدہد کے تاج میں فرق ضروری ہے۔ بے حیایاں۔ اِن جھوٹے شیوخ نے بزرگوں کی کچھ باتیں سیکھ لی ہیں جنکے ذریعہ عوام کو پھنسلاتے ہیں۔ ہر ہلاکت۔ پہلی امتوں پر ہلاکت اسی وجہ سے آئی کہ انھوں نے صحیح رہنما اور غلط رہنما میں امتیاز نہ کیا۔ بود۔ اللہ نے اُن کو امتیاز کرنے کی قوت دی تھی لیکن اُنکی حرص اور طمع نے اُنکو اندھا اور بہرا بنا دیا تھا۔ کوری۔ اگر حقیقی اندھا ہو تو اللہ کی رحمت اسکی دستگیری کرتی ہے اور اگر لالچ کا اندھا ہو تو اسکی

چارمیخِ شہ زرحمت دور نے [1]
بادشاہ کی سزا شفقت سے دُور نہیں ہے
چارمیخِ حاسدی مغفور نے
حسد کی سزا معافی کے قابل نہیں ہے

ماہیا آخر نِکو بنگر بہ شست
اے مچھلی! کانٹے کو اچھی طرح دیکھ لے
بَدگلوئی چشمِ آخر بینت بَست
خلق کی بُرائی نے تیری انجام کو دیکھنے والی آنکھ بند کر دی ہے

بادو دیدہ اوّل و آخر بَبیں
دونوں آنکھوں سے اوّل اور آخر کو دیکھ لے
ہیں مباش اعور چو ابلیسِ لعیں
خبردار! ملعون شیطان کی طرح کانا نہ بن

اَعور آں باشد کہ حالی دید و بَس
کانا وہ ہے جو صرف موجود کو دیکھے
چوں بہائم بیخبر از پیش و پَس
جانوروں کی طرح آگے اور پیچھے سے بے خبر ہو

چوں دو چشمِ گاو در جرمِ تلف [2]
بیل کی دونوں آنکھیں پھوڑ دینے کی سزا میں
ہمچو یک چشم ست کِش نبوَد شرف
(انسان کی) ایک آنکھ کی طرح ہیں کیونکہ انہیں شرافت نہیں ہے

نصف قیمت ارزد آں دو چشمِ اُو
اُس کی وہ دونوں آنکھیں آدھی قیمت کے لائق ہیں
کہ دو چشمش راست مسند چشمِ تو
کیونکہ اُسکی دونوں آنکھوں کا سہارا تیری آنکھ ہے

دَر کَنی یک چشمِ آدم زادہ [3]
اگر تو انسان کی ایک آنکھ نکال دے
نصف قیمت لازم ست از جادہ
مذہب کی رُو سے آدھی قیمت لازم ہے

زانکہ چشمِ آدمی تنہا بخود
کیونکہ انسان کی آنکھ اکیلی خود
بے دو چشمِ یار کارے می کُند
یار کی دُو آنکھوں کے بغیر کام کرتی ہے

چشمِ خر چوں اوّلش بے آخر ست
گدھے کی آنکھ کا آغاز چونکہ بغیر انجام (کے دیکھنے کے) ہے
گر دو چشمش ہست حکمش اعور ست
اگرچہ اُسکی دونوں آنکھیں ہیں، لیکن، کانے کے حکم میں ہے

ایں سخن پایاں ندارد آں خفیف
اِس بات کا خاتمہ نہیں ہے، وہ بے عقل
می نویسد رقعہ در طمعِ رغیف
روٹی کے لالچ میں رقعہ لکھ رہا ہے

## بقیہ قصہ آں نوشتنِ غلام رقعہ را بطلبِ اجرے
روزی کی طلب میں غلام کے رقعہ لکھنے کے قصہ کا بقیہ

رَفت پیش از نامہ پیشِ مطبخی
وہ رقعہ لکھنے سے پہلے داروغہ مطبخ کے پاس گیا
کائے بخیل از مطبخِ شاہِ سخی
کہ اے سخی بادشاہ کے مطبخ سے بخل کرنیوالے!

---

[1] چارمیخ۔ جس کو سزا دی جاتی تھی اُس کے چاروں ہاتھ پاؤں کیلوں سے جکڑ دیئے جاتے تھے۔ حاسدی۔ انسان خود اپنے حسد کی وجہ سے سخت تکلیف میں مبتلا ہو تو اس کی معافی نہیں ہوتی ہے۔ بدگلوئی۔ یعنی خلق کی بُری عادتیں۔ بادو دیدہ۔ اللہ نے دو آنکھیں اس لئے دی ہیں کہ انسان آغاز اور انجام دونوں کو دیکھے جو صرف دنیا پر نظر رکھے وہ گویا ایک آنکھ والا ہے۔ چوں بہائم۔ جانور اپنے انجام سے بے خبر ہے تو گویا وہ ایک آنکھ والا ہے۔

[2] چوں دو چشم۔ ان اشعار میں یہ بتانا مقصود ہے کہ انسان کی آنکھ کو حیوانات کی آنکھ پر فضیلت ہے اور اُس کی وجہ انسان کی انجام بینی ہے۔ آنکھوں کو ہلاک کرنے کی صورت میں حیوان کی دونوں آنکھوں کا تاوان وہ ہے جو انسان کی ایک آنکھ کا تاوان ہے نصف قیمت۔ اگر جانور کی دونوں آنکھیں پھوڑ دیں تو اُس جانور کی نصف قیمت کا تاوان دینا ہوگا کیونکہ حیوان کی دو آنکھیں اپنا کام کرنے میں انسان کی آنکھ کی محتاج ہیں لہٰذا آنکھ کا پورا نفع اُسکو چار آنکھوں سے پہنچتا ہے یعنی خود اُسکی دو آنکھوں اور انسان کی دو آنکھوں سے تو اُسکی دو آنکھیں پھوڑنے میں گویا آنکھوں کی منفعت کا نصف حصہ ضائع کیا ہے۔

[3] در کنی۔ انسان دو آنکھوں سے پورا نفع حاصل کرتا ہے اور اس کی ایک آنکھ پھوڑ دی گویا آنکھ کا نصف نفع ضائع کرنا ہے لہٰذا اسکو نصف دیت دینی ہوگی۔ جادہ یعنی راہِ شریعت۔ چشمِ خر۔ گدھا چونکہ انجام بین نہیں ہے لہٰذا اُسکی دونوں آنکھیں بمنزلہ ایک آنکھ کے ہیں اور وہ گویا کانا ہے۔ خفیف۔ یعنی خفیف العقل۔ رغیف۔ روٹی۔ مطبخی۔ داروغہ مطبخ۔

دُور از و دُور زہمتِ اُو کایں[1] قدر | از جری اُم آیدش اندر نظر
اُسکی اور اُسکی شان سے دور ہے کہ اس قدر | میری روزی پر اُس کو دھیان ہو

گفت بہرِ مصلحت فرمودہ است | نے برائے بخل و نے تنگیِ دست
اُس نے کہا مصلحت کی بنا پر حکم فرمایا ہے | نہ کہ بخل اور تنگدستی کی وجہ سے

گفت دِہلیزیست واللہ ایں سخن | پیشِ شہ خاک ست ہم زرِّ کہن
اُس نے کہا خدا کی قسم یہ بات باہری ہے | بادشاہ کے سامنے تو پرانا سونا بھی مٹی ہے

مطبخی دہ گونہ حجت بر فراشت | اُو ہمہ رد کرد از حرصے کہ داشت
مطبخ کے داروغہ نے دس دلیلیں اٹھائیں | اُسنے اُس حرص کی وجہ سے جو اُس میں تھی سب کو رد کر دیا

چوں جری کم آمدش در وقتِ چاشت | زد بسے تشنیع و اُو سودے نداشت
ناشتہ کے وقت جب اُس کو کم خوراک ملی | اُس نے بہت لعن طعن کی، کوئی فائدہ نہ ہوا

گفت قاصد[2] می کنید اینہا شما | گفت نے کہ بندۂ فرمانیم ما
اُس نے کہا یہ سب کچھ تم قصداً کرتے ہو | اُس نے کہا نہیں ہم حکم کے غلام ہیں

ایں مگیر از فرع ایں از اصل گیر | بر کماں کم زن کہ از بازو ست تیر
یہ شاخ کی جانب سے نہ سمجھ جڑ کی جانب سے سمجھ | کمان پر طعنہ زنی نہ کر، تیر بازو سے چلا ہے

مَا رَمَیْتَ اِذْ رَمَیْتَ ابتلاست | بر نبی کم نہ گنہ کاں از خداست
"جبکہ تو نے پھینکا تو نے نہیں پھینکا" آزمائش ہے | نبی پر الزام نہ دھر وہ خدا کی جانب سے ہے

آب از سر تیرہ است اے خیرہ چشم | پیشتر بنگر یکے بکشای چشم
اے اندھے! پانی اصل سے گدلا ہے | آگے کو دیکھ، ذرا آنکھ کھول

شُد[3] ز خشم و غم درونِ بقعۂ | سُوئے شہ بنوشت خشمیں رقعۂ
غم و غصہ سے وہ گھر میں گیا | غصہ سے بھرا خط بادشاہ کو لکھا

اندراں رقعہ ثنائے شاہ گفت | گوہرِ جود و سخائے شاہ سُفت
اُس نے اس رقعہ میں بادشاہ کی تعریف کی | بادشاہ کی بخشش اور سخاوت کے موتی پروئے

کاے ز بحر و ابر افزوں کفِ تو | در قضائے حاجتِ حاجات جُو
اے وہ کہ تیری ہتھیلی سمندر اور ابر سے بڑھی ہوئی ہے | ضرورت پوری کرنے میں ضرورتوں کی جستجو کرنے والی

زانکہ ابر آنچہ دہد گریاں دہد | کفِّ تو خنداں پیاپے خواں نہد
اس لیے کہ ابر جو کچھ دیتا ہے روتے ہوئے دیتا ہے | تیری ہتھیلی مسکراتی ہوئی پے در پے خوان دیتی ہے

[1] کایں قدر۔ یہ کہ میری معمولی روزی کی طرف اُسکو دھیان ہو اور وہ اس کے بارے میں کمی کرنے کا حکم دے۔ دہلیزی۔ یعنی یہ بات باہر کے لوگوں کی جانب سے ہے زرِ کہن۔ پرانا سونا بہت خالص ہو جاتا ہے۔ دہ گونہ۔ یعنی داروغۂ مطبخ نے ہر چند سمجھایا کہ تیری روزی شاہی حکم سے کم کی گئی ہے لیکن اُس نے ایک دلیل نہ مانی۔ تشنیع۔ لعنت ملامت۔

[2] قاصد۔ یعنی یہ تو نے اپنے ارادہ سے کیا ہے۔ فرع۔ یعنی بادشاہ کا عملہ۔ اصل۔ یعنی بادشاہ۔ بر کماں۔ تیر اور کمان خود کام نہیں کرتے ہیں چلانے والے کا بازو کام کرتا ہے۔ ما رمیت۔ جنگ بدر میں آنحضور نے ایک مٹھی ریتی پھینکی جس سے مخالف سراسیمہ ہو گئے قرآن پاک نے اس کے پھینکنے کی نسبت آپ کی طرف کی اور پھر اس کی نفی بھی کر دی اسلئے کہ اُس وقت آنحضور کو انتہائی قرب حاصل تھا۔ ابتلاست۔ جو لوگ قربِ نوافل سے ناواقف ہیں وہ حقیقت و مجاز کی بحث شروع کر دیتے ہیں۔ تیرہ یعنی چشمہ۔

[3] شد۔ مطبخ کے داروغہ سے جھگڑنے کے بعد وہ غلام گھر میں گیا اور بادشاہ کو پُر عتاب خط لکھا۔ بقعہ۔ یعنی مکان۔ کاے کہ اے۔ در قضائے حاجت۔ یعنی لوگوں کی ضروریات پوری کرنے کیلئے اُنکی ضروریات کی جستجو کرتا ہے۔ زانکہ۔ ابر باطنِ ناخواستہ روتا ہوا فیض پہنچاتا ہے۔



626

ظاہر رقعہ اگرچہ مدح بود | بوئے خشم از مدح اثرہا می نمود
اگرچہ رقعہ بظاہر تعریف تھا | غصہ کی بُو تعریف (میں) سے آثار ظاہر کر رہی تھی

زاں ہمہ کارِ تو بے نور ست و زشت | کہ تو دوری دور از نورِ سرشت
اس لئے تیرے تمام کام بے رونق اور بھدے ہیں | کیونکہ تو فطری نور سے بہت دور ہے

رونقِ کارِ خساں کاسد شود | ہمچو میوہ تازہ زو فاسد شود
کمینوں کے کام کی رونق کھوٹی ہوتی ہے | جس طرح تازہ پھل جلد بگڑ جاتا ہے

رونقِ دنیا برآرد زو کساد | زانکہ ہست از عالمِ کون و فساد
دنیا کی رونق جلد کھوٹ ظاہر کر دیتی ہے | کیونکہ وہ بننے اور بگڑنے والے جہان کی ہے

خوش نگردد از مدیحی سینہا | چونکہ در مداح باشد کینہا
سینے تعریف سے خوش نہیں ہوتے ہیں | جبکہ تعریف کرنے والے میں کینے ہوں

اے دل از کین و کراہت پاک شو | وانگہاں الحمد خواں چالاک شو
اے دل! کینہ اور نفرت سے پاک ہو جا | پھر تعریف کر اور تیز ہو جا

بر زباں الحمد و اکراہِ دروں | از زباں تلبیس باشد یا فسوں
زبان پر تعریف اور اندر نفرت | زبان کا فریب ہوگا، یا مکر

وانگہاں گفتہ خدا کہ ننگرم | من بظاہر، من بباطن ناظرم
تب ہی خدا نے فرمایا ہے کہ میں نہیں دیکھتا ہوں | ظاہر کو، میں باطن کو دیکھنے والا ہوں

## حکایت آں مداح کہ از جہت ناموس شکر ممدوح می کردو

اُس تعریف کرنیوالے کی حکایت جو آبرو کی خاطر ممدوح کا شکریہ ادا کرتا تھا اور اُس

بوئے اندوہ و غمِ اندرونِ اُو از خلاقتِ دلقِ اُو ظاہر می

کے باطنی رنج و غم کی بُو اس کی گدڑی کے پُرانے ہونے کی وجہ سے ظاہر ہو رہی تھی

نمود کہ آں شکرہا ہمہ لاف ست و دروغ

کہ وہ تمام شکریے شیخی اور جھوٹ ہیں

آں یکے با دلق آمد از عراق | باز پرسیدند یاراں از فراق
ایک شخص عراق سے گدڑی پہنے ہوئے آیا | دوستوں نے جدائی (کے دور) کا حال دریافت کیا

گفت آرے بد فراق الا سفر | بود بر من بس مبارک مژدہ ور
اس نے کہا ہاں جدائی تو تھی، لیکن سفر | میرے لئے بہت مبارک اور خوشخبری دینے والا تھا

---

۱؎ بوئے خشم یعنی اس خط میں الفاظ تو تعریف کے تھے لیکن اُن میں سے غصہ کی بُو آتی تھی۔ زاں۔ انسان کے اعمال اگر حسن نیت سے خالی ہوں تو بے رونق ہیں جیسے کہ اس غلام کی تعریف تھی سرشت۔ خلقت، طبیعت۔ میوۂ تازہ۔ تازہ پھل کو رطوبتیں جلد خراب کر دیتی ہیں۔ زو۔ زود کا مخفف ہے۔

۲؎ خوش۔ اگر دل میں مداح ہو اور زبان پر تعریف ہو تو ایسی تعریف سے ممدوح خوش نہیں ہوتا ہے۔ اے دل۔ انسان دل کی صفائی کے ساتھ الحمد پڑھے اور تعریف کرے تو تیزی سے عالی مراتب حاصل کر سکتا ہے۔ تلبیس۔ جہل، فریب، دھوکا دینا ہے۔
برزباں تسبیح و در دل گاؤ خر
این چنیں تسبیح کے وارد اثر
گفتہ خدا۔ حدیث شریف ہے اِنَّ اللّٰهَ لَا يَنْظُرُ اِلٰی صُوَرِكُمْ وَاَمْوَالِكُمْ وَلٰكِنْ يَنْظُرُ اِلٰی قُلُوْبِكُمْ وَاَعْمَالِكُمْ اللہ تعالیٰ تمہاری صورتوں اور مالوں کو نہیں دیکھتا ہے تمہارے دلوں اور عملوں کو دیکھتا ہے۔

۳؎ حکایت۔ اس حکایت کا خلاصہ بھی یہی ہے کہ اس تعریف کرنیوالے کی زبان پر تعریفی کلمات تھے دل شکر گذاری سے خالی تھا۔ خلاقت۔ کہنگی عراق۔ اس زمانہ میں دار الخلافہ تھا۔ فراق۔ یعنی وطن سے جدائی۔ مژدہ ور۔ خوش کن۔



626

که خلیفه داده ده خلعت مرا | که قریشش[1] باد صد مدح و ثنا
---|---
کیونکہ خلیفہ نے دس شاہی جوڑے مجھے عطا کئے | خدا کرے سیکڑوں مدح و ثنا اُسکی ساتھی بنیں
شکرہا و حمدہا بر می شمرد | تا که شکر از حد و اندازه ببرد
شکریئے اور تعریفیں شمار کرتا تھا | حتیٰ کہ شکر حد اور اندازے سے بڑھا دیا
پس بگفتندش که احوال ژند | بر دروغ تو گواهی می دهند
تو لوگوں نے اُس سے کہا کہ تیرے خراب احوال | تیرے جھوٹ پر گواہی دے رہے ہیں
تن برهنه سر برهنه سوخته | شکر را دزدیده یا آموخته
بدن ننگا، سر ننگا، جلا بھنا | تو نے شکر کو چرایا ہے، یا سیکھا ہے
کو نشان شکر و حمد میر تو | بر سر و بر پای بی توقیر تو
تیرے امیر کے شکر اور تعریف کا نشان کہاں ہے؟ | تیرے بے توقیر سر اور پاؤں پر
گر زبانت[2] مدح آن شه می تند | هفت اندامت شکایت میکند
اگر تیری زبان اُس بادشاہ کی تعریف کرتی ہے | تیرے ساتوں اعضاء شکایت کر رہے ہیں
در سخای آن شه و سلطان جود | مر ترا کفشی و شلواری نبود
اُس سخاوت کے بادشاہ اور سلطان کی بخشش میں | تیرے لئے جوتا اور شلوار نہ تھی
گفت من ایثار کردم آنچه داد | میر تقصیری نکرد از افتقاد
اُس نے کہا جو کچھ اُس نے دیا میں نے خیرات کر دیا | بادشاہ نے دلجوئی میں کوئی کمی نہیں کی
بستدم جمله عطاها از امیر | بخش کردم بر یتیم و بر فقیر
میں نے بادشاہ سے سب عطیات لے لئے | میں نے یتیم اور فقیر کو بخش دیئے
مال دادم بستدم عمر دراز | در جزا زیرا که بودم پاکباز
میں نے مال دے کر دراز عمر خرید لی | بدلے میں، کیونکہ میں پاکباز ہوں
پس[3] بگفتندش مبارک مال رفت | چیست اندر باطنت این دود تفت
تو اُنھوں نے کہا مبارک ہو مال چلا گیا | یہ دُھواں اور شورش تیرے اندر کیسی ہے؟
صد کراهت در درون تو چو خار | کی بود انده نشان ابتشار
تیرے اندر سیکڑوں ناگواریاں کانٹے کیطرح ہیں | غم، بشارت حاصل کرنے کی نشانی کب ہوتا ہے؟
کو نشان عشق و ایثار و رضا | گر درست است آنچه گفتی ما مضی
عشق اور ایثار اور رضا کا نشان کہاں ہے؟ | اگر وہ قصہ سچا ہے جو تو نے سُنایا ہے

---

[1] که قریشش۔ خلیفہ کیلئے دُعا ہے۔ شکرہا۔ اُس نے خلیفہ کا بے حد شکریہ اور تعریف کی۔ گفتندش۔ لوگوں نے اُس سے کہا تیری خراب حالت اِس بات کی گواہ ہے کہ تو جھوٹ بول رہا ہے۔ تن برہنہ۔ تیرا ننگا بدن گواہی دے رہا ہے کہ بادشاہ نے تجھے کوئی خلعت نہیں دی ہے۔ سوختہ یعنی دھوپ سے۔ میر یعنی خلیفہ۔ بے توقیر۔ بے عزت۔

[2] گر زبانت یعنی اگرچہ تیری زبان خلیفہ کی تعریف کر رہی ہے لیکن تیرے ساتوں اعضا اُس خلیفہ کی شکایت کر رہے ہیں۔ مر ترا۔ تو ننگے پاؤں اور ننگے بدن ہے اُس عطا میں جوتا اور شلوار نہ تھی۔ ایثار۔ اپنی ضرورت پر دوسرے کی ضرورت کو ترجیح دینا۔ افتقاد۔ دلجوئی۔ عمر دراز۔ فقراء عمر کی درازی کی دعا دیتے ہیں۔

[3] پس۔ لوگوں نے اُس سے کہا کہ مبارک ہو کہ دنیا کا فانی مال دے کر عمر دراز حاصل کر لی لیکن تیرے دل میں دھواں کیوں اُٹھ رہا ہے اور شورش کیوں ہے۔ صد کراہت۔ جبکہ دل میں ناگواریوں کی خلش ہو اور غم تو کسی خوشی کی نشانی کہاں ہوتی ہے۔ کو نشانِ عشق۔ اگر تو نے اللہ کی رضامندی اور عشق میں تمام مال خیرات کیا ہے تو اُس کی کوئی علامت تجھ میں اوپر ظاہر ہونی چاہیئے۔



628

خود گرفتم مال گم شد میل کو ¹ | سَیل اگر بگذشت جایِ سَیل کو

میں نے مانا مال چلا گیا (خیرات کرنیکا) میلان کہاں ہے؟ | سیلاب اگر گزر گیا ہے، سیلاب کی جگہ کہاں ہے؟

چشمِ تو گر بد سیاہ و جاں فزا | گر نماند اُو جانفزا ازرق چرا

اگر تیری آنکھ کالی اور جانفزا تھی | اگر وہ جانفزا نہیں رہی تو نیلی کیوں ہے؟

کو نشانِ پاکبازی اے تُرُش | بُوئے لافِ کژ ہمی آید خَمُش

اے ترش رُو! پاکبازی کا نشان کہاں ہے؟ | بیہودہ شیخی کی بُو آرہی ہے، چپ رہ

صد نشاں باشد درون ایثار را | صد علامت ہست نیکوکار را

باطن میں ایثار کے سیکڑوں نشان ہوتے ہیں | نیکوکار کی سیکڑوں علامتیں ہیں

مال در ایثار اگر گردد تلف | در درون صد زندگی آید خَلَف

ایثار کرنے میں اگر مال ختم ہو جائے | (بدلے میں)، باطن میں سیکڑوں زندگیاں آجاتی ہیں

در زمینِ حق زراعت کردنی | تخمہائے پاک وانگہ دَخل نی

اللہ (تعالےٰ)، کی زمین میں کھیتی کرنا | بیج پاک، اور پھر پیداوار نہ ہو!

گر نگردد زرعِ جاں یک دانہ صد ² | صحنِ ارضِ اللہ واسع کے بود

اگر جان کی کھیتی میں ایک دانہ سَو نہ بنیں | (تو) اللہ (تعالےٰ) کی زمین کی فضا وسیع کب؟

اصلِ ارضِ اللہ قلبِ عارف ست | لامکان ست و ندارد فوق و پست

اللہ (تعالےٰ)، کی زمین کی اصل عارف کا دل ہے | جو لامکان ہے اور بلندی پستی نہیں رکھتا ہے

گر نہ رُوید خوشہ از روضاتِ ہُو | پس چہ واسع باشد ارض اللہ بگو

اگر اللہ (تعالےٰ) کے باغوں سے کوئی خوشہ نہ پیدا ہو | تو بتا اللہ (تعالےٰ) کی زمین کیا وسیع ہوئی؟

چونکہ ایں ارضِ فنا بے ریع نیست | چوں بود ارض اللہ آں مُستوسعے

جبکہ یہ فانی زمین بغیر پیداوار کے نہیں ہے | تو اللہ (تعالےٰ) کی زمین کا کیا حال ہوگا، وہ بہت وسیع ہے

ریعِ آں را نے حدو نے عد بُود ³ | کمتریں دانہ دِہد ہفصد بُود

اُس کی پیداوار کی حد و شمار نہیں ہے | معمولی دانہ ڈالے تو سات سو ہو جائیں

حمد گفتی کو نشانِ حامدوں | نے بُرونت ہست اثر نے اندروں

تو نے تعریف کی، تعریف کرنیوالوں کی علامت کہاں ہے؟ | نہ تیرے اندر اثر ہے نہ باہر

حمدِ عارف مر خدا را راست ست | کہ گواہِ حمدِ اُو شد پا و دست

عارف کی حمد اللہ (تعالےٰ) کیلئے درست ہے | کیونکہ ہاتھ پاؤں اسکی تعریف کے گواہ بنگئے ہیں

---

¹ میل۔ یعنی نیکی اور خیرات کرنیکا رحجان اور خواہش۔ سیل۔ پانی بہہ کر نکلتا ہے تو کچھ نشان تو چھوڑ جاتا ہے۔ چشم۔ اگر کوئی کہے کہ میری آنکھیں سُرمگیں اور بہت حسین تھیں تو اسکی آنکھوں میں نیلاہٹ تو نہ ہونی چاہئے۔ کو نشاں۔ چہرے کی ترشی بتا رہی ہے کہ پاکبازی کا دعویٰ گپ ہے۔ صد نشاں۔ اگر طبیعت میں ایثار کا مادہ ہوتا ہے اور انسان کا کردار صحیح ہوتا ہے تو اُس کے سیکڑوں آثار ظاہر ہوتے ہیں۔ خلف۔ ایثار اگر ہوتا ہے تو دل میں زندگی پیدا ہوتی ہے۔ در زمین۔ اللہ کے راستہ میں انسان ایثار کرے اور نیک نیت ہو تو نتائج اور آثار یقیناً نمایاں ہونگے۔ دخل۔ آمدنی، پیداوار۔

² گر نگردد۔ اگر اللہ کی زمین میں ایک دانہ کے سَو نہ اُگیں تو پھر اللہ کی زمین کو وسیع کس اعتبار سے کہا جا سکتا ہے۔ قلب۔ مومن کا دل اللہ کی سرزمین ہے۔ مقصد اللہ تعالیٰ چونکہ دنیا کی فانی زمین جب پیداوار دیتی ہے تو اللہ کی زمین کیسے پیداوار نہ دے گی اور دل میں نیکی کا بیج بونے سے اُس کے ثمرات کیسے ظاہر نہ ہونگے۔

³ ریع۔ پیداوار قرآن پاک میں ہے۔ مَثَلُ الَّذِیْنَ یُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمْ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ كَمَثَلِ حَبَّةٍ اَنْۢبَتَتْ سَبْعَ سَنَابِلَ فِیْ كُلِّ سُنْۢبُلَةٍ مِّائَةُ حَبَّةٍ جو لوگ خدا کی راہ میں اپنے مال خرچ کرتے ہیں اُنکی خیرات کی



629

اَزْچہ ¹ تاریک جسمش برکشید — وزتنگِ زندانِ دنیااُش خرید
اندھیرے کنویں سے اُس کے جسم کو نکال لیا — اور دنیا کے قیدخانہ کی گہرائی سے اُسکو نجات دیدی

اَطلسِ تقویٰ ونورِ مُؤتلَف — آیتِ حمَداست اُورا بَرکتَف
تقوے کا اطلس اور مانوس نور — اُس کے کندھے پر تعریف کرنے کی نشانی ہے

وارہیدہ ازجہانِ عاریہ — ساکنِ گلزار وعینِ جاریہ
چند روزہ دنیا سے وہ نجات پاگیا — وہ باغیچہ اور جاری چشمہ کا ساکن ہے

برسَریرِ ² سِرِّ عالی ہمّتش — مجلس وجاہ ومقام ورتبتش
اُس کی ہمت بلند راز کے تخت پر ہے — وہ اُس کی مجلس اور درجہ اور مقام اور مرتبہ ہو

مَقعَدِ صِدقیکہ صِدّیقاں دَرُو — جُملہ سَرسبز ند وشاد وتازہ رُو
وہ سچائی کی ایسی نشستگاہ ہے کہ صدیق اُس میں — سب خوشحال اور خوش اور تازہ رُو ہیں

حمَدِشاں چوں حمَدِ گلشن ازبہار — صَدنشانے دارد وصَدگیر ودار
رونق کی وجہ سے اُنکی حمد گلشن کی حمد جیسی ہے — سیکڑوں نشان اور سیکڑوں شان شوکت رکھتی ہے

بَربہارش چشمہ ونخل وگیاہ — واں گلستان ونگارستاں گواہ
اُس کی رونق پر چشمہ اور کھجور اور گھاس — اور وہ باغ اور نگارخانہ گواہ ہے

شاہدِ ³ شاہد ہزاراں ہرطرف — دَرگواہی ہمچو گوہر درصَدَف
ہر جانب ہزاروں گواہ موجود ہیں — گواہی میں ایسے ہیں جیسے کہ صدف میں موتی

بُوی سیرِ بَد بیاید ازدَمت — وزسَر و رُو تابد اے لافی غمت
تیرے سانس میں سے لہسن کی بدبُو آتی ہے — اے شیخی خورے! سر اور چہرے سے تیرا غم اچک رہا ہے

بُوشناسانند حاذق درمَصاف — تو بجلدی ہائے وہُو کم کُن گزاف
میدانِ جنگ میں ماہر، بُو سونگھنے والے ہیں — تو بہادری کے نعروں سے شیخی نہ مار

تو مَلاف ازمُشک کاں بُوی پیاز — ازدمِ تو می کُند مکشوف راز
تو مشک کی گپ نہ مار کیونکہ پیاز کی بدبو — تیرے سانس سے راز ظاہر کر رہی ہے

گُلشکر خوردم ہمی گوئی وبُوی — می زند از سیر کہ یاوہ مگوی
تو کہتا ہے میں نے گُلقند کھایا ہے اور بُو — لہسن کی پھیلی ہے، بکواس نہ کر

ہست دل مانندۂ خانہ کلاں — خانۂ دل رانہاں ہمسایگاں
دل، بڑے گھر کے مشابہ ہے — دل کے گھر کے چھپے ہوئے پڑوسی ہیں

---

¹ اَزچہ۔ اُس عارف کو اللہ کی تعریف اعلیٰ مدارج پر پہنچا دیتی ہے۔ اَطلس۔ اُس کے اعضاء پر انوار و برکات رونما ہو جاتے ہیں۔ وارَہیدہ۔ یہ حمد اُس عارف کو دنیا سے نجات دے کر جنتی بنا دیتی ہے۔ عینِ جاریہ۔ جنت میں جاری چشمے ہیں۔

² بَرسَریر۔ قرآنِ پاک میں ہے۔ اِنَّ الْمُتَّقِیْنَ فِیْ جَنّٰتٍ وَّنَهَرٍ فِیْ مَقْعَدِ صِدْقٍ عِنْدَ مَلِیْكٍ مُّقْتَدِرٍ جو لوگ پرہیزگار ہیں وہ جنت کے باغوں اور نہروں میں سچی عزت کی جگہ بادشاہ قادر کے مقرب ہوں گے۔ حمدِ گلشن۔ باغ کی حمد اُسکی بہار ہے اور اُس بہار کے گواہ اُس کی پیداوار اور چشمے وغیرہ ہیں۔

³ شاہد۔ پہلا شاہد بمعنی گواہ اور دوسرا شاہد بمعنی حاضر ہے۔ بُوی سیر۔ اُن لوگوں نے عراق سے واپس آنے والے سے کہا۔ حاذق۔ ماہر مَصاف۔ میدانِ جنگ۔ بجلدی۔ بہادری۔ ہائے وہُو۔ شور و غل۔ تو مَلاف جب مُنہ سے پیاز کی بُو آرہی ہو تو مُشک کھانے کی شیخی نہ بگھارنی چاہیئے گلشکر۔ گُل شکر کھلا ہوا گلقند۔ سیر۔ لہسن۔

ازؔ[1] شگافِ روزن و دیوارہا — مُطّلع گردند بر اَسرارہا

روشن دان اور دیواروں کے شگاف سے — رازوں سے واقف ہوجاتے ہیں

از شگافے کہ نداند ہیچ وَہم — صاحبِ خانہ ندارد ہیچ سَہم

اُس شگاف سے جسکو کوئی وہم بھی، نہیں جانتا ہے — (جس سے) گھر والے کو کوئی خطرہ نہیں ہے

از نُبے برخواں کہ دیو و قومِ اُو — می بَرند از حالِ اِنسے خُفیہ بُو

قرآن میں پڑھ لے کہ شیطان اور اُس کی ذریت — انسان کی حالت کو پوشیدہ طور پر سونگھ لیتی ہے

از رَہے کہ انس ازاں آگاہ نیست — زانکہ زیں محسوس و زیں اَشباہ نیست

اُس راستہ سے جس سے انسان واقف نہیں ہے — کیونکہ اُن محسوسات اور اُن صورتوں میں سے نہیں ہے

درمیانِ ناقداں زَرقے مَتن — با محک اے قلبِ دُوں لافے مزن

پرکھنے والوں میں مکاری نہ کر — اے کمینے کھوٹے! کسوٹی سے گپ نہ مار

مرؔ[2] محک را رَہ بُوَد در نقد و قلب — کہ خدایش کرد امیرِ جسم و قلب

کسوٹی کے لئے کھرے اور کھوٹے میں راہ ہوتی ہے — کیونکہ خدا نے اسکو جسم اور دل کا حاکم بنایا ہے

چوں شیاطیں با غلیظیہائے خویش — واقف اند از سِرِّ ما و فکر و کیش

جبکہ شیاطین اپنی گندگیوں کے باوجود — ہمارے راز اور فکر اور مذہب سے واقف ہیں

مَسلکے دارند دُزدیدہ دروں — ما زُدزدیہائے ایشاں سَرنگوں

وہ باطن میں پوشیدہ راستہ رکھتے ہیں — ہم اُن کی چوریوں کی وجہ سے اوندھے ہیں

دَمبدم خبط و زیاں شاں میرسد — رَنج می بیند ازاں جان و جسد

ہرگھڑی خبط اور نقصان پہنچتا ہے — اس سے روح اور جسم تکلیف پاتا ہے

دَمبدم خبط و زیانے می کُنند — صاحبِ نقب و شگافِ روزنند

ہرگھڑی خبط اور نقصان کرتے ہیں — وہ کھڑکی کے سوراخ اور شگاف کے مالک ہیں

پسؔ[3] چرا جانہائے روشن دَر جہاں — بے خبر باشند از حالِ نہاں

تو پھر روشن جانیں دنیا میں کیوں — پوشیدہ حال سے بے خبر ہوں گی؟

دَر سرایت کم تر از دیواں شُدند — رُوحہا کہ خیمہ بر گردوں زدند

کہ سرایت کرنے میں شیطانوں سے کم ہو گئیں — وہ روحیں جنھوں نے آسمان پر خیمہ لگایا ہے؟

دیو دُزدانہ سُوئے گردوں رَود — از شہابِ مُحرِق اُو مَطعوں شود

شیطان چوروں کی طرح آسمان کی جانب جاتا ہے — جلانے والے شہاب سے اُس پر نیزہ لگتا ہے

---

[1] ازشگاف۔ دل کی کھڑکی کے شگاف سے وہ دل کے راز دیکھ لیتے ہیں۔ از نبے۔ قرآن پاک میں ہے۔ اِنَّهُ يَرٰىكُمْ هُوَ وَقَبِيْلُهٗ مِنْ حَيْثُ لَا تَرَوْنَهُمْ اِنَّا جَعَلْنَا الشَّيٰطِيْنَ اَوْلِيَآءَ لِلَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ۔ بےشک وہ شیطان اور اس کی ذریات تم کو دیکھتے رہتے ہیں جدھر سے تم ان کو نہیں دیکھتے ہم نے شیطانوں کو ان کا یار بنایا ہے جو ایمان نہیں لاتے ہیں۔ رہے۔ وہ راستہ انسان کو غیر محسوس ہے اَشباہ۔ اَمثال۔ دُوں۔ کمینہ۔

[2] مرمحک۔ یعنی اولیاء اللہ اپنے کشف کے ذریعہ دل کے احوال معلوم کر لیتے ہیں بطرز شیاطین۔ اولیاء کے کشف کی دلیل ہے یہ شعر شرط ہے پانچویں شعر میں پس چرا اس کی جزا ہے کیش۔ مذہب۔ مسلک۔ راستہ۔

[3] پس چرا۔ جب شیاطین دل کی بات جان لیتے ہیں تو اولیاء کیوں نہ جان لیں گے۔ روحہا۔ یعنی اولیاء کی روحیں۔ شہاب۔ ٹوٹنے والا ستارہ۔ محرق۔ جلانیوالا۔ مطعون۔ نیزہ زدہ۔

سرنگوں از چرخ زیر اُفتد چناں — کہ شقی در جنگ از زخمِ سناں

آسمان سے ایسا اوندھا ہو کر نیچے گرتا ہے — جس طرح بدبخت جنگ میں نیزے کے زخم سے

آں ز رشکِ رُوحہایِ دل پسند — از فلک شاں سرنگوں می افگنند

محبوب روحوں کے رشک کی وجہ سے — ان کو آسمان سے اوندھا پھینک دیتے ہیں

تو اگر شَلّی و لَنگی کور و کَر[1] — ایں گماں بر رُوحہایِ مہ مبر

اگر تو لُنجا اور لنگڑا اور اندھا اور بہرا ہے — تو بزرگ روحوں پر ایسا گمان نہ کر

شرم دار و لاف کم زن جاں مکن — کہ بسے جاسوس ہست آں سُویِ تن

شرم کر اور شیخی نہ مار، ہلاک نہ ہو — کیونکہ جسم کے اُدھر بہت سے جاسوس ہیں

## دریافتنِ طبیبانِ الٰہی اَمراضِ دل و دین را در سیمائے مُرید و بیگانہ

خدائی طبیبوں کا معلوم کر لینا دل اور دین کی بیماریوں کو مُرید اور اجنبی کے چہرے سے

از لحنِ گفتارِ اُو و رنگِ چشمِ اُو و بے ایں ہمہ نیز از راہِ دل کہ اِنّہم

اُس کی بات کے لہجے اور آنکھوں کی رنگت سے اور ان کے بغیر بھی دل کے راستے سے کیونکہ وہ دل

جَوَاسِیْسُ الْقُلُوْبِ فَجَالِسُوْهُمْ بِالصِّدْقِ

کے جاسوس ہیں اُن کی ہم نشینی سچائی سے کرو

ایں طبیبانِ بدن دانشور اند — بر سِقامِ[2] تو ز تو واقف تر اند

یہ بدن کے طبیب دانش مند ہیں — تیری بیماری پر تجھ سے زیادہ واقف ہیں

تا ز قارورہ ہمی بینند حال — کہ ندانی تو از آں رُو اِعتلال

حتیٰ کہ وہ قارورہ سے حال معلوم کر لیتے ہیں — کہ تو اس طریقہ سے بیماری کو نہیں سمجھ سکتا

ہَم ز نبض و ہَم ز رنگ و ہم زدم — بُو بَرند از تو بہر گونہ سَقم

نبض سے بھی اور رنگت سے بھی اور سانس سے بھی — تیری ہر قسم کی بیماری کا پتہ لگا لیتے ہیں

پس طبیبانِ الٰہی در جہاں — چوں ندانند از تو بے گفتِ دہاں

تو دنیا میں خدائی طبیب — منہ کی گفتگو کے بغیر تیری بیماری کو کیسے نہ جانیں؟

ہم ز نبضت[3] ہم ز چشمت ہم ز رنگ — صد سَقم بینند در تو بے درنگ

وہ تیری نبض سے بھی تیری آنکھ سے بھی رنگ سے بھی — بلا توقف سیکڑوں بیماریاں دیکھ لیتے ہیں

ایں طبیبانِ نوآموزند خود — کہ بدیں آیات شاں حاجت بُوَد

یہ طبیب خود نوآموز ہیں — کیونکہ اُن کو اِن علامتوں کی ضرورت ہوتی ہے

---

[1] تو اگر۔ اگر انسان خود ان کمالات سے محروم ہے تو اولیاء کو محروم نہ سمجھے۔ دریافتن جبکہ بدنی اطبّاء علامتوں کے ذریعہ امراض کو پہچان جاتے ہیں تو روحانی اطبّا علامات کے ذریعہ روحانی امراض کو کیوں نہ جان سکیں گے بلکہ اُن کو تو ظاہری علامات کی بھی ضرورت نہیں ہے۔

[2] سِقام۔ بیماری۔ قارورہ۔ اطبّاء پیشاب کو دیکھ کر امراض کو پہچان لیتے ہیں۔ اِعتلال۔ بیمار ہو جانا۔ ہم زنبض۔ اطبّاء نبض، رنگت اور سانس کے ذریعہ مرض کی تشخیص کر لیتے ہیں۔ پس طبیباں۔ لہٰذا روحانی طبیب بھی بغیر بتائے امراض کو پہچان جاتے ہیں۔

[3] ہم ز نبضت۔ یہ بدنی اطبّاء نوآموز ہیں اس لئے ان کو ان علامات کی ضرورت پیش آتی ہے روحانی اطبّاء دور سے ہی نام سن کر تمام اندرونی حالات معلوم کر لیتے ہیں۔

کاملاں از دُور نامت بشنوند — تا بقعرِ تار و پُودت در رَوَند

کامل لوگ دُور سے تیرا نام سُنتے ہیں — تیرے تانے بانے کی گہرائی میں اُتر جاتے ہیں

بلکہ[1] پیش از زادنِ تو سالہا — دیدہ باشندت تُرا با حالہا

بلکہ تیری پیدائش سے سالوں پہلے — تجھے حالات میں دیکھتے رہے ہیں

حالِ تو دانند یک یک مُو بمُو — زانکہ پُر بُودند از اسرارِ ہُو

وہ تیرا حال ایک ایک بال بال جانتے ہیں — کیونکہ ذاتِ حق کے رازوں سے پُر ہیں

## مژدہ دادنِ بایزید قدس سرہٗ از زادنِ ابوالحسن خرقانی رحؒ

(حضرت) بایزید قدس سرہٗ کا (حضرتِ) ابوالحسن خرقانی رحمۃ اللہ علیہ کی پیدائش کے بارے

## پیش از سالہا و نشان دادنِ صورت و سیرتِ اُو یک بیک

میں سالوں قبل خوشخبری دے دینا اور اُن کی صورت اور سیرت کا پوری طرح نشان دیدینا

## و نوشتنِ تاریخ نویساں آں را جہتِ صدقِ اُو

اور ان کی تصدیق کے لئے تاریخ نویسوں کا اس کو لکھ لینا

آں شنیدی داستانِ بایزیدؒ[2] — کو ز حالِ بوالحسن پیشیں چہ دید

تو نے (حضرت) بایزیدؒ کا وہ قصہ سُنا ہے — کہ انھوں نے (حضرت) ابوالحسن کا حال پہلے ہی کیا دیکھ لیا تھا!

روزے آں سلطانِ تقویٰ می گذشت — با مُریداں جانبِ صحرا و دشت

ایک دن وہ شاہِ تقویٰ جا رہے تھے — جنگل اور بیابان کی طرف مُریدوں کے ساتھ

بُوئے خوش آمد مرا اُو را ناگہاں — در سوادِ[3] رَے ز سُوئے خارقاں

اچانک اُن کو ایک خوشبو آئی — رے کے اطراف میں خارقان کی جانب سے

ہم بدانجا نالۂ مُشتاق کرد — بُوی را از بادِ استنشاق کرد

اُسی جگہ انھوں نے مشتاقانہ نالہ کیا — ہوا سے خوشبو کو سُونگھا

بُوئے خوش را عاشقانہ می کشید — جانِ اُو از باد بادہ می چشید

خوشبو کو عاشقوں کی طرح سونگھتے تھے — اُن کی جان ہوا میں سے شراب پی رہی تھی

کوزۂ کو از یخ آبہ پُر بُوَد — چوں عَرَق بر ظاہرش پیدا شود

وہ پیالہ جو برف کے پانی سے بھرا ہو — جب بوندیں اُس کے باہر نظر آتی ہیں

آں ز سَردی بادِ آبے گشتہ است — از درونِ کوزہ نَم بیروں نجَست

تو ہوا ٹھنڈک سے پانی بن گئی ہے — پیالہ کے اندر سے نمی باہر نہیں آتی ہے

---

[1] بلکہ۔ یہ روحانی طبیب تو انسان کی پیدائش سے قبل ہی اس کی اندرونی کیفیت معلوم کر لیتے ہیں۔ ہُو۔ ذاتِ حق۔ مژدہ۔ اِس قصہ سے یہ سمجھایا ہے کہ حضرت بایزیدؒ نے حضرت ابوالحسن خرقانیؒ کی پیدائش سے قبل ہی اُن کے احوال معلوم کر لئے تھے اور لوگوں کو بتا دیئے تھے۔

[2] بایزید۔ نام طیفور ہے اسی لئے آپ کے سلسلے کے لوگ طیفوری کہلاتے ہیں۔ حضرت جنید بغدادی نے فرمایا کہ بایزیدؒ کو ہم میں وہی نسبت ہے جو حضرت جبرئیلؑ کو فرشتوں میں۔ تہتر سال کی عمر میں بسطام میں ۲۶۱ھ میں وفات پائی۔ ابوالحسن خرقانیؒ سلطان محمود غزنوی کے دور کے بزرگ ہیں روحانیت اور اویسیت کے طور پر آپ کو بایزیدؒ سے نسبت ہے آپ نے چالیس سال تک عشاء کے وضو سے صبح کی نماز پڑھی ہے ۴۲۵ھ میں خرقان میں وفات پائی۔

[3] سواد۔ اطرافِ شہر۔ رے۔ ایک علاقہ کا نام ہے علامہ رازی اسی رَے کی طرف منسوب ہیں۔ خارقان۔ خرقان، رے کے علاقہ میں ایک گاؤں ہے۔ استنشاق۔ سونگھنا۔ کوزہ پہلے شعر میں کہا تھا کہ ہوا سے شراب پی۔ اب سمجھاتے ہیں کہ ہوا سے پانی بنا کرتا ہے لہٰذا اُن کا ہوا سے شراب پینا درست ہے۔ آب۔ برف کے پانی سے بھرے ہوئے پیالے پر جو بوندیں باہر جم جاتی ہیں



633

بادِ[1] بُوی آور مَر اُورا آب گشت — آب ہم اُورا شرابِ ناب گشت

خوشبو لانے والی ہوا اُن کے لئے پانی بن گئی — پانی اُن کے لئے خالص شراب بن گیا

چوں درو آثارِ مستی شُد پدید — یک مُرید اُورا ازاں دم بر رسید

جب اُن میں مستی کے آثار ظاہر ہوئے — اُن کا ایک مُرید اُسی وقت پہنچا

پس بپرسیدش کہ ایں اَحوالِ خوش — کہ بُرونست از حسابِ پنج و شش

تو اس نے دریافت کیا کہ یہ بہترین احوال — جو پانچ (حواس) اور چھ (جہات) کے حساب سے باہر ہیں

گاہ سُرخ و گاہ زرد و گہ سپید — می شود رُویت چہ حالست و نوید

کبھی سُرخ اور کبھی زرد اور کبھی سفید — آپ کا چہرہ ہو رہا ہے کیا حال اور کیا خوشخبری ہے؟

می کشی بُوی و بظاہر نیست گُل — بیشک از غیبست واز گلزارِ کُل

آپ خوشبو سونگھ رہے ہیں اور بظاہر پھول نہیں ہے — بیشک وہ غیب سے اور (ذات) کُل کے گلزار سے ہے

اے تو کامِ جانِ ہر خود کامۂ — ہَر دم از غیبت پیام و نامۂ

اے وہ کہ آپ ہر حاجتمند کی جان کا مقصود ہیں — آپ کے لئے ہر وقت غیب سے نامہ اور پیام ہے

ہَر دمے[2] یعقوبؑ وار از یوسفے — می رَسد اندر مَشامِ تو شفے

(حضرت) یعقوبؑ کی طرح ہر وقت ایک یوسف سے — آپ کے دماغ میں راحت پہنچتی ہے

قطرہ بر ریز بر ما زاں سبُو — شمۂ زاں گلستاں با ما بگو

اس ٹھلیا سے ایک قطرہ ہم پر گرا دیجئے — اس گلستان کا تھوڑا سا حال ہم سے کہہ دیجئے

خُو نداریم اے جمالِ مہتری — کہ لبِ ما خشک و تو تنہا خوری

اے بزرگی کے حُسن! ہماری عادت نہیں ہے — کہ ہمارے لب خشک ہوں اور آپ تنہا پئیں

اے فلک پیمای چُست چُست خیز — زاں چہ خوردی جُرعۂ بر ما بریز

اے آسمان کو ناپنے والے چالاک اور سبک پرواز! — جو آپ نے پیا ہے (اُس کا) ایک گھونٹ ہمیں دیجئے

میرِ[3] مجلس نیست در دَوراں دگر — جُز تو اے شہ در حریفاں درنگر

زمانہ میں کوئی دوسرا صدرِ محفل نہیں ہے — اے شاہ! آپ کے سوا، دوستوں میں نظر فرمایئے

کے تواں نوشید ایں مے زیرِ دست — مے یقیں مَر مَرد را رسواگرست

یہ شراب چھپا کر کب پی جا سکتی ہے؟ — شراب یقیناً انسان کو رُسوا کرنے والی ہے

بُوی را پوشیدہ و مکنوں کُند — چشمِ مستِ خویشتن را چوں کُند

اپنی بُو کو پوشیدہ اور مخفی کر لیتا ہے — اپنی مست آنکھ کا کیا کرے؟

[1] باد۔ حضرت بایزیدؒ کے لئے وہ ہوا جو خوشبو لاتی تھی پانی بن گئی اور پانی میں وہ کیفیت پیدا ہو گئی جو شراب میں ہوتی ہے۔ پس۔ اُس مرید نے حضرت بایزیدؒ سے دریافت کیا کہ آپ کیا سونگھ رہے ہیں بظاہر کوئی پھول بھی نہیں ہے اور آپ پر یہ عجیب و غریب کیفیات کیوں طاری ہو رہی ہیں۔ پنج۔ حواسِ خمسہ۔ شش۔ چھ جہتیں۔ نوید۔ خوشخبری۔ کل۔ ذاتِ حق۔ کام۔ مقصود۔ خود کامہ۔ ضرورتمند۔

[2] ہر دمے۔ حضرت یعقوبؑ نے دُور سے ہی حضرت یوسفؑ کی قمیص کی خوشبو سونگھ لی تھی۔ قطرہ۔ جو احوال آپ پر طاری ہیں اُن کے بارے میں ہمیں کچھ بتا دیجئے۔ خو۔ آپ نے ہمیں اس کا عادی نہیں بنایا ہے کہ آپ تنہا مستفید ہوں اور ہم محروم رہیں۔

[3] میرِ مجلس۔ صدرِ مجلس ہی دوسروں کو شراب پلاتا ہے۔ حریفان یعنی مجلس کے شریک کے لوگ۔ حضرت بایزیدؒ سے اُن کے مرید نے کہا شراب چھپا کر نہیں پی جا سکتی اُس کا یقیناً اظہار ہو جاتا ہے انسان اگر منہ کی بو بھی چھپا لے تو آنکھوں کی مستی کیسے چھپائے گا۔



6376.

خود[۱] نہ آں بو نیست کاندر جہاں — صد ہزاراں پردہ اش آرد نہاں

یہ وہ خوشبو بھی نہیں ہے کہ دنیا میں — لاکھوں پردے اُس کو چھپا سکیں

پُر شُد از تیزیٔ اُو صحرا و دشت — دشت چہ کز نُہ فلک ہم در گذشت

اُسکی تیزی سے صحرا اور جنگل بھر گئے ہیں — جنگل کیا، وہ تو نو آسمانوں سے گذر گئی ہے

ایں سر خُم را بہ کہگل در مگیر — کایں برہنہ نیست خو د پوشش پذیر

اِس مٹکے کے سر کو کہگل سے بند نہ کیجئے — یہ ننگا، ڈھکے جانے کے قابل نہیں ہے

لُطف کُن اے راز دارِ راز گو — آنچہ بازت صید کردش باز گو

اے راز کو جاننے والے راز کو بتانیوالے مہربانی کیجئے — جو آپ کے باز نے شکار کیا ہے بتا دیجئے

گفت[۲] بُوی بو العجب آمد بمن — ہمچناں کہ مر نبیؐ را از یمن

(انھوں نے) فرمایا مجھے ایک عجیب خوشبو محسوس ہوئی ہے — جیسے کہ نبیؐ کو یمن سے (محسوس ہوئی تھی)

کہ محمدؐ گفت بر دستِ صبا — از یمن می آیدم بُوی خدا

کہ محمدؐ نے فرمایا صبا کے ذریعہ — مجھے یمن سے خدا کی خوشبو آرہی ہے

بُوی رامیں می رسد از جانِ ویس — بُوئے رحمٰں می رسد ہم از اویسؓ

ویس کی جان سے رامین کی خوشبو آرہی ہے — اویسؓ میں بھی خدا کی خوشبو آرہی ہے

از اویسؓ و از قرن بُوی عجب — آں نبیؐ را مست کرد و پُر طرب

اویسؓ اور قرن کی عجیب خوشبو نے — نبیؐ کو مست اور مسرور کردیا

چوں اویسؓ[۳] از خویش فانی گشتہ بُود — آں زمینے آسمانے گشتہ بُود

چونکہ اویسؓ اپنے آپ سے فانی ہوگئے تھے — وہ زمین آسمان بن گئی تھی

آں ہلیلہ پروریدہ در شکر — چاشنیِ تلخیش نبود دگر

ہڑ شکر میں مربّی بنائی ہوئی — اُس میں پھر تلخی کا مزا نہیں ہوتا ہے

آں ہلیلہ رستہ از ما و منی — نقش دارد از ہلیلہ طعم نے

کیونکہ وہ ہڑ خودی اور انانیت سے نجات پاگئی ہے — صورت ہڑ کی، مزا (ہڑ کا) نہیں ہے

آں کسے کز خود بکلّی در گذشت — ایں منی و مائیِ خود در نوشت

وہ شخص جو خودی سے پوری طرح گذر گیا — اس نے خودی اور انانیت کو لپیٹ دیا ہے

ایں سخن پایاں ندارد باز گرد — تاچہ گفت از وحیِ غیب آں شیر مرد

اِس بات کا خاتمہ نہیں ہے، واپس لوٹ — (بتا) اُس شیر مرد نے غیبی وحی کے بارے میں کیا کہا!

---

۱ خود۔ شراب معرفت کی خوشبو تو لاکھوں پردوں میں بھی نہیں چھپ سکتی۔ پُر شُد۔ اُس شراب کی خوشبو سے جنگل اور صحرا تو بھرا ہوا ہے ہی اُسکی خوشبو تو آسمانوں سے بھی گذر گئی ہے۔ ایں سرِ خُم۔ شرابِ معرفت کے مٹکے کے مُنھ کو مٹی سے بند نہیں کیا جاسکتا یہ پردہ پوشی کے قابل نہیں ہے۔ لُطف۔ آپ کی باطنی ترقی نے معرفت کا جو راز حاصل کیا ہے وہ ہمیں بھی بتا دیجئے۔

۲ گفت۔ حضرت بایزیدؒ نے فرمایا۔ محمد گفت۔ حدیث شریف ہے۔ اِنّی لَاَجِدُ نَفَسَ الرَّحْمٰنِ مِنْ قِبَلِ الْیَمَنِ۔ میں خدا کے سانس کو یمن کی جانب سے محسوس کررہا ہوں۔ رامیں۔ رامین مشہور عاشق اور ویس اُسکی معشوقہ تھی اُسکے بعد ویس پر عشق کا غلبہ اسقدر ہوا کہ وہ رامین کی عاشق بنگئی تھی یعنی عاشق جب اپنے آپکو فنا کردیتا ہے تو اس میں سے معشوق کی خوشبو آنے لگتی ہے اسی طرح حضرت اویسؓ قرنی میں سے اللہ کی خوشبو آتی تھی۔ قرن حضرت اویسؓ کا وطن ہے۔

۳ فانی گشتہ بود۔ فنا کے بعد انسان اللہ کے اخلاق والا ہو جاتا ہے اور زمین سے آسمان بنجاتا ہے۔ ہلیلہ۔ ہڑ کا جب مربّی بن جاتا ہے تو وہ اپنی خوشبو اور ذائقہ سے علیحدہ ہوجاتی ہے۔ ما و منی۔ خودی اور انانیت۔ آں کسے۔ جو شخص فنا کا درجہ حاصل کرلیتا ہے اسکی خودی اور انانیت ختم ہوجاتی ہے۔ وحیِ غیب۔ یعنی بایزیدؒ کو جو غیبی الہام ہوتا تھا۔

## جوابِ سُلطان بایزید قُدِّسَ سِرُّہٗ در معنیٔ قولِ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کہ اِنّی لَاَجِدُ نَفَسَ الرَّحمٰنِ مِنْ قِبَلِ الیَمَن

شاہ بایزید قُدِّسَ سِرُّہٗ کا جواب آنحضورؐ کے قول کے ہم معنی کہ میں یمن کی جانب سے خدائی سانس محسوس کر رہا ہوں

گفت زیں سُوی بُوی یارے می رَسد ۔۔۔ کاندریں دِہؔ[1] شہریارے می رَسد
فرمایا اِس طرف سے ایک دوست کی خوشبو آرہی ہے ۔۔۔ کیونکہ اِس گاؤں میں ایک شاہ آئے گا

بعد چندیں سال می زاید شہے ۔۔۔ می زند بر آسمانہا خرگہے
کچھ سال کے بعد ایک شاہ پیدا ہوگا ۔۔۔ جو آسمانوں پر خیمہ زن ہوگا

رُویش از گلزارِ حق گلگوں بُود ۔۔۔ از منِ اُو اندر مقام افزوں بُود
اُس کا چہرہ اللہ کے چمن کے پھول کی طرح ہوگا ۔۔۔ وہ مرتبہ میں مجھ سے بڑھا ہوا ہوگا

چیست نامش گفت نامش بُوالحسن ۔۔۔ حُلیہ اَش وَاگفت زابرو تا ذَقن
اُس کا نام کیا ہے! فرمایا اُس کا نام ابوالحسن ہے ۔۔۔ اُن کا حُلیہ اَبرو سے ٹھوڑی تک صاف بتا دیا

قَدِّ اُو و رنگِ اُو و شکلِ اُو ۔۔۔ یک بیک وَاگفت از گیسو رُو
اُن کا رخسار اور رنگ اور شکل ۔۔۔ ایک ایک کر کے گیسو اور چہرے کے بارے میں بتا دیا

حِلیہائے[2] رُوحِ اُو را ہم نمُود ۔۔۔ از صِفات واز طریق و جا و بُود
اُنھوں نے روح کے حالات بھی بتا دیئے۔ ۔۔۔ صفتوں اور راستہ اور جگہ اور رہائش کے اعتبار سے

حُلیۂ تَن ہمچو تَن عاریت اَست ۔۔۔ دل بر آں کم نہ کہ آں یک ساعت ست
جسم کا حُلیہ جسم کی طرح عارضی ہے ۔۔۔ اُس سے دل نہ لگا کیونکہ وہ تھوڑی دیر کا ہے

حُلیۂ رُوحِ طبیعی ہم فناست ۔۔۔ حُلیۂ آں جاں طلب کاں بر سماست
طبیعی روح کا حُلیہ بھی فانی ہے ۔۔۔ اُس جان کا حُلیہ طلب کر جو آسمان پر ہے

جسمِ[3] اُو ہمچوں چراغے بر زمیں ۔۔۔ نورِ اُو بالائے سَقفِ ہفتمیں
اُس کا وجود چراغ کی طرح زمین پر ہے ۔۔۔ اُس کی روشنی ساتویں چھت سے اوپر ہے

آں شعاعِ آفتاب اندر وثاق ۔۔۔ قُرصِ اُو اندر جہانِ چار طاق
سورج کی شعاع گھر میں ہے ۔۔۔ اُس کی ٹکیہ آسمان کے جہان میں ہے

نقشِ گُل در زیرِ بینی بہرِ لاغ ۔۔۔ بُویِ گُل بر سَقف و ایوانِ دماغ
پھول کا جسم تفریح کے لئے ناک کے نیچے ہے ۔۔۔ پھول کی خوشبو دماغ کے محل اور چھت پر ہے

---

[1] دِہ۔ یعنی خرقان گاؤں۔ بعدِ چندیں۔ یعنی اتنے سال کے بعد یہاں ایک بزرگ پیدا ہوگا جس کا مرتبہ بہت بلند ہوگا۔ از من۔ حضرت بایزیدؒ نے بطورِ انکساری کے فرمایا کہ اُس کا رتبہ مجھ سے بڑھا ہوا ہوگا۔ گفت۔ بایزیدؒ نے پیدا ہونے والے بزرگ کا نام اور پورا حُلیہ بتا دیا۔ قد۔ رخسار بعض نسخوں میں لفظ قد ہے۔

[2] حِلیہائے۔ یعنی روح کی صفات اور اُس کا مسلک سب بتا دیا۔ حُلیۂ تن۔ مولانا فرماتے ہیں کہ انسان تین چیزوں سے مرکب ہے۔ جسم، روحِ حیوانی، روحِ انسانی۔ پہلی دونوں چیزیں فانی ہیں اور اُن کا حلیہ بھی فانی ہے لہٰذا اُن سے دل نہ لگانا چاہیئے، روحِ انسانی جس کا تعلق ملاءِ اعلیٰ سے ہے اُس سے وابستگی ہونی چاہیئے۔

[3] جسمِ او۔ بایزیدؒ نے فرمایا اُس بزرگ کا جسم چراغ کی طرح زمین پر ہوگا لیکن اُس کا نور آسمانوں تک ہوگا۔ آں شعاع۔ اس بات کو کہ اُس شاہ کا جسم زمین پر ہوگا اور نور آسمان تک ہوگا مثالوں سے سمجھاتے ہیں سورج آسمان پر ہے اور اُس کا نور ہر گھر میں ہے۔ نقشِ گُل۔ پھول ناک کے نیچے ہوتا ہے اور اُس کی خوشبو دماغ کے اندر ہوتی ہے۔



636

مردِ خفتہ در عدن دیدہ فرق | عکسِ آں بر جسم اُفتادہ عرق

(گھر میں) سویا ہوا عدن میں خوف دیکھتا ہے | اُس (خوف) کے پرتو سے جسم کو پسینہ آتا ہے

پیرہن در مصر رہنِ یک حریص | پُر شدہ کنعاں ز بوئے آں قمیص

لباس مصر میں ایک لالچی کے قبضہ میں ہے | اُس قمیص کی خوشبو سے کنعان بھر گیا ہے

بر نبشتند آں زماں تاریخ را | از کباب آراستند آں سیخ را

اُس وقت انھوں نے تاریخ لکھ لی | اُس سیخ کو کباب سے آراستہ کر لیا

چوں رسید آں وقت و آں تاریخ راست | زاں زمیں آں شاہ پیدا گشت و خاست

جب ٹھیک وہ وقت اور تاریخ آئی | اُس زمین سے وہ شاہ پیدا ہو گئے اور اُٹھے

## زادنِ شیخ ابوالحسن قدس سرہ خرقانی بعد از وفاتِ شیخ بایزید رحمۃ اللہ روحہ بہماں تاریخ

حضرت ابوالحسن خرقانی قدس سرہ کا شیخ بایزیدؒ کی وفات کے بعد اسی تاریخ کو پیدا ہونا اللہ تعالیٰ اُن کی روح کو راحت پہنچائے

زادہ شد آں شاہ و نرد ملک باخت | از عدم پیدا شد و مرکب بتاخت

وہ شاہ پیدا ہو گئے اور سلطنت کی بازی کھیلی | عدم سے پیدا ہوئے اور سواری دوڑا دی

از پسِ آں سالہا آمد پدید | بوالحسنؒ بعد از وفاتِ بایزید

اُس کے سالوں بعد پیدا ہوئے | ابوالحسنؒ، بایزیدؒ کی وفات کے بعد

جملہ خوہائے اُو ز امساک و جود | آنچناں آمد کہ آں شہ گفتہ بود

اُن کی تمام عادتیں نہ دینے اور دینے میں | اُسی طرح ثابت ہوئیں جیسا کہ اُن شاہ نے فرمایا تھا

لوحِ محفوظ ست اُو را پیشوا | از چہ محفوظ ست محفوظ از خطا

لوحِ محفوظ اُن کی پیشوا ہے | کس چیز سے محفوظ ہے؟ غلطی سے محفوظ ہے

نے نجوم ست و نے رمل ست و نہ خواب | وحیِ حق واللہ اعلم بالصواب

نہ نجوم ہے، نہ رمل ہے اور نہ خواب ہے | اللہ کا الہام ہے اور خدا زیادہ بہتر جانتا ہے

از پئے رُو پوش عامہ در بیاں | وحیِ دل گویند آں را صوفیاں

عوام سے روپوشی کے لئے بیان میں | اُس کو صوفی دل کی وحی کہہ دیتے ہیں

وحیِ دل گیرش کہ منظر گاہِ اُوست | چوں خطا باشد کہ دل آگاہِ اُوست

اُس کو دل کی وحی تسلیم کرے کیونکہ وہ اُس خدا کی نظرگاہ ہے | غلطی کیسے ہوگی کیونکہ دل اُس سے باخبر ہے

---

۵۱ مردِ خفتہ۔ ایک شخص جو گھر میں سویا ہوا ہوتا ہے اور اُس کی روح عدن میں کسی خوفناک منظر کو دیکھتی ہے اُس کے جسم پر پسینہ آجاتا ہے۔ پیرہن۔ حضرت یوسفؑ کی قمیص مصر میں تھی دراُس کی خوشبو کنعان میں پہنچ رہی تھی۔ بر نبشتند۔ لوگوں نے حضرت بایزیدؒ کے کہنے کے مطابق حضرت ابوالحسنؒ کی پیدائش کی تاریخ لکھ لی۔ از کباب۔ یعنی کام کو مکمل کر لیا۔ آں تاریخ۔ چنانچہ لکھی ہوئی تاریخ کے مطابق اُن کی پیدائش ہوئی۔

۵۲ نردِ ملک۔ یعنی شاہی شروع کر دی۔ مرکب۔ سواری۔ از پس۔ حضرت بایزیدؒ کی وفات کے تقریباً دو سو سال بعد حضرت ابوالحسنؒ پیدا ہوئے جو کہا گیا تھا حضرت ابوالحسنؒ میں وہ صفات واوصاف تھے جو حضرت بایزیدؒ نے بتائے تھے۔

۵۳ لوحِ محفوظ۔ حضرت بایزیدؒ کے بتائے ہوئے احوال صحیح کیوں نہ ہوتے انھوں نے لوحِ محفوظ سے پڑھ کر بتائے تھے اور اُس لوح کو لوحِ محفوظ اسی لئے کہا جاتا ہے کہ اس میں لکھا ہوا غلطی سے محفوظ ہے۔ نے نجوم۔ نجوم اور رمل وغیرہ کی باتیں غلط ہو جاتی ہیں۔ وحیِ حق۔ حضرت بایزیدؒ کو اِن احوال کی خبر وحیِ الٰہی کے ذریعہ ہوئی تھی صوفیاء اُس کو وحیِ دل کہتے ہیں۔ وحیِ دل گیر۔ ہم اُس کو وحیِ دل ہی تسلیم کرتے ہیں لیکن وہ دل جو خدا کا

مُومِنا یَنظُر بِنُورِ اللّٰه شُدی[1] — از خطا و سہو ایمن آمدی

اے مومن! تو وہ دیکھتا ہے اللہ کے نور سے بنگیا ہے — تو غلطی اور بھول سے محفوظ ہوگیا ہے

## رجوع بحکایتِ کمیِ اِجرائے آں غلام و دربیانِ اِجرائے دل وجانِ صوفی از طعام اللہ تعالےٰ

اُس غلام کی روزی کی کمی کی حکایت کی طرف رجوع اور اِس کا بیان کہ صوفی کے دل و جان کی روزی غذائی کھانے سے ہوتی ہے

صوفیے از فقر چوں در غم شود — عینِ فقرش دایہ و مُطعِم بُود

کوئی صوفی جب فقر سے رنجیدہ ہوتا ہے — اس کیلئے خود فقر دایہ اور کھانا کھلانیوالا بنجاتا ہے

زانکہ جنّت از مکارہ رُستہ است — رحم قسمِ عاجز و اشکستہ است

کیونکہ بہشت تکالیف سے بنی ہے — رحم عاجز اور شکستہ (دل) کا حصہ ہے

آنکہ سرہا بشکند او از علُو — رحمِ حق و خلق ناید سوی او

وہ شخص جو تکبر سے سروں کو کچلتا ہے — اللہ اور مخلوق کا رحم اس کی جانب نہیں آتا ہے

ایں سخن پایاں ندارد و آں جواں — از کمِ اجرائ ناں شد ناتواں

اس بات کا خاتمہ نہیں ہے اور وہ جوان — روزی کے کم ہوجانے سے کمزور ہوگیا ہے

شاد[2] آں صوفی کہ رزقش کم شود — آں شبہ دُر گردد و او یم شود

وہ صوفی خوش نصیب ہے جس کا رزق کم ہوجائے — وہ پوتھ موتی بن جائے اور وہ دریا ہوجائے

زاں جرای خاص ہر کہ آگاہ شد — او سزای قرب و اجرے گاہ شد

جو شخص اس خاص روزی سے واقف ہوگیا — وہ قرب کا مستحق اور روزی کا مقام بن گیا

زاں جرای روح چوں نقصاں شود — جانش از نقصانِ او لرزاں شود

جب روح کی روزی میں کمی آئے — اس کی کمی سے اس کی جان لرزنے لگے

پس[3] بداند کہ خطائے رفتہ است — کہ سمن زارِ رضا اشگفتہ است

وہ جانتا ہے کہ کوئی گناہ ہوا ہے — جس کی وجہ سے رضا کا باغیچہ نہیں کھلا ہے

ہمچناں کاں شخص از نقصانِ کشت — رقعہ سوئ صاحبِ خرمن نوشت

جیسے کہ اس شخص نے کھیتی کی کمی کی وجہ سے — کھلیان کے مالک کو رقعہ لکھا

رقعہ اش بُردند پیشِ میر داد — خواند او رقعہ جوابے وانداد

دانا حاکم کے پاس رقعہ لے گئے — اس نے رقعہ پڑھا کوئی جواب نہ دیا

---

[1] مومنا۔ مومن کو جب وہ مرتبہ حاصل ہوجائے کہ وہ اللہ کے نور کے ذریعہ دیکھنے لگے تو اس کی صوابدید غلطی سے محفوظ ہوتی ہے۔ صوفی۔ جب صوفی فقر کے غم میں مبتلا ہوتا ہے تو خود رزق اس کو حاصل ہونے لگتا ہے۔ زانکہ۔ جنت انہی چیزوں سے حاصل ہوتی ہے جو نفس کو ناگوار گذرتی ہیں خدا کی رحمت عاجز اور شکستہ دل پر نازل ہوتی ہے۔ مکارہ۔ مکروہات یعنی نفس کی ناگوار چیزیں۔ آنکہ۔ متکبر اور مغرور پر خدا اور خلق خدا رحم نہیں کرتی ہے۔

[2] شاد۔ جس صوفی پر رزق کی تنگی ہو وہ قابلِ مبارکباد ہے۔ آں شبہ۔ وہ صوفی اگر پوتھ تھا تو اب وہ موتی اور سمندر بن جائیگا جس میں سے موتی نکلینگے۔ ناں جرای۔ فقر کے بعد جو غذائی رزق حاصل ہوتا ہے جب صوفی اسکی حقیقت سمجھ جاتا ہے تو اسکو قربِ خداوندی حاصل ہوجاتا ہے نقصاں شود۔ اب جسمانی رزق کی فراخی سے وہ غذائی رزق گھٹتا ہے تو وہ خوفزدہ ہوکر لرزنے لگتا ہے۔

[3] پس بداند۔ وہ سمجھتا ہے کہ اس رزقِ خداوندی کی کمی کسی خطا اور قصور کی بناء پر ہوئی ہے۔ سمن زار۔ گلستاں۔ پھلواری۔ وہ اس غلام کی طرح پریشان ہوتا ہے جس نے جسمانی روزی گھٹنے پر رقعہ لکھا۔ رقعہ اش۔ اس غلام نے شاہ کو رقعہ لکھا شاہ نے اس کا کوئی جواب نہ دیا اور کہا کہ اس بیوقوف کو صرف روزی گھٹنے کا درد ہے اور جس بنیاد پر روزی گھٹی اسکا کوئی خیال نہیں ہوا اسکو میرے وصل اور فراق کا کوئی درد نہیں ہے لہٰذا ایسے احمق کا جواب خاموشی ہے ۔



1638

گفت اُو را نیست اِلّا دردِ قُوت
کہا اُس کو محض روزی کا رنج ہے

نیستش دردِ فراق و وصل ہیچ
اُس کو فراق اور وصل کا درد بالکل نہیں ہے

اَحمق ست و مُردۂ ما و مَنی
بیوقوف ہے اور خودی اور اَنانیت کا مُردہ ہے

آسمانہا و زمیں یک سیب داں
آسمانوں اور زمین کو ایک سیب سمجھ

تو چو کرمے درمیانِ سیب در
تو کیڑے کی طرح سیب کے اندر ہے

آں یکے کرمے دگر در سیب ہم
دوسرا کیڑا بھی سیب ہی میں ہے

جُنبشِ[2] اُو وا شگافد سیب را
اُس کی حرکت سیب کو پھاڑ دیتی ہے

بردریدہ جُنبشِ اُو پردہا
اُس کی حرکت نے پردوں کو پھاڑ دیا

آتشے[3] کاوّل ز آہن می جہد
وہ چنگاری جو شروع میں لوہے سے نکلتی ہے

دایہ اَش پنبہ است اوّل لیک اخیر
اُس کی دایہ شروع میں روئی ہے لیکن آخر میں

مَرد اوّل بستۂ خواب و خُورست
انسان شروع میں سونے اور کھانے کا پابند ہے

در پناہِ پنبہ و کبریتہا
روئی اور گندھک کی پناہ میں

عالَمِ تاریک روشن می کُند
تاریک جہان کو روشن کر دیتا ہے

پس جوابِ اَحمق اَولیٰ تر سکوت
تو خاموشی بیوقوف کے جواب میں زیادہ اچھی ہے

بندِ[1] فرع ست اُو نجوید اصل ہیچ
وہ شاخ کا پابند ہے، جڑ کی تلاش بالکل نہیں کرتا ہے

کز غمِ فرعش فراغِ اصل نے
کہ اُس کو شاخ کے غم کی وجہ سے جڑ کی فرصت نہیں ہے

کز درختِ قدرتِ حق شُد عیاں
جو اللہ (تعالیٰ) کی قدرت کے درخت سے پیدا ہوا ہے

وز درخت و باغبانے بے خبر
درخت اور باغبان سے لاعلم ہے

لیک جانش از بروں صاحب عَلَم
لیکن اُس کی جان باہر کی علم بردار ہے

بر نتابد سیب آں آسیب را
سیب اُس صدمہ کو برداشت نہیں کر سکتا

صورتش کرم ست و معنی اژدہا
اُس کی صورت کیڑے کی ہے اور باطن اژدہا ہے

اُو قدم بس سُست بیروں می نہد
وہ باہر کو بہت سُست قدم رکھتی ہے

می رساند شعلہا را تا اثیر
وہ اپنے شعلے آسمان تک پہنچا دیتی ہے

آخرالامر از ملائک برترست
آخر میں وہ ملائکہ سے برتر ہے

شُعلہ و نورش برآید تا سُہا
اُس کا شعلہ اور نور سُہا تک پہنچتا ہے

کُندۂ آہن بسُوزن می کَند
لوہے کے گاڈر کو سُوئی سے اُکھاڑ دیتا ہے

---

[1] بندِ فرع یعنی روزی کے بارے میں کہا اور روزی دینے والے سے کوئی علاقہ نہیں ہے۔ ما و منی یعنی یہ خودی اور اَنانیت میں مبتلا ہو روزی کی فکر میں لگا ہے روزی دینے والے سے غافل ہے۔ آسمانہا پہلے شعر کا مضمون تھا کہ اُس غلام کو فرع کی فکر تھی اصل سے غافل تھا اِس مناسبت سے اب فرماتے ہیں کہ عالم کو ایک سیب سمجھو اور انسانوں کو اُسکے اندر کا کیڑا اور کیڑوں کی دو قسمیں ہیں ایک کیڑا تو وہ ہے جو فرع اور سیب میں مشغول ہے اور اصل درخت اور باغبان سے غافل ہے دوسرا وہ ہے جو اگرچہ سیب کے اندر ہے لیکن وہ درخت اور باغبان سے اچھی طرح واقف ہے۔

[2] جُنبشِ اُو۔ اِس کیڑے میں اسقدر طاقت ہوتی ہے کہ وہ سیب کو پھاڑ کر باہر نکل جاتا ہے اور حجابات اُسکی نظر میں ہیچ ہوتے ہیں یہ بظاہر کیڑا ہے لیکن حقیقتاً اژدہا ہے یہ دوسری قسم باخدا لوگوں کی ہے جو دنیا سے گذر کر آخرت تک پہنچتے ہیں۔

[3] آتشے۔ مولانا سمجھاتے ہیں کہ اس انسان میں ابتداءً یہ طاقت نہیں ہوتی بلکہ شائخ کی مدد اور محبت سے یہ طاقت پیدا ہوتی ہے جیسے کہ وہ چنگاری جو لوہے سے نکلتی ہے ابتداءً کمزور ہوتی ہے لیکن جب روئی اور گندھک کی مدد اسکو حاصل ہو جاتی ہے تو اسکے شعلے آسمان تک پہنچ جاتے ہیں۔ مرد انسان بھی ابتداءً دنیاوی مشاغل میں لگتا ہے لیکن اولیاء کی مدد سے

گرچہ[1] آتش نیز ہم جسمانی ست
اگرچہ آگ بھی جسمانی ہے

نے ز روح ست و نہ از روحانی ست
وہ نہ روح ہے اور نہ روحانی ہے

جسم را نبود ازاں عزّ بہرہ
جسم کے لئے اُس عزت میں کوئی حصہ نہیں ہے

جسم پیش بحرِ جاں چوں قطرہ
جسم، روح کے سمندر کے آگے قطرہ جیسا ہے

جسم از جاں روز افزوں می شود
جسم، جان سے روزانہ بڑھوتری پاتا ہے

چوں رَوَد جاں جسم بیں چوں می شود
جب جان نکل جاتی ہے، دیکھ جسم کیسا ہو جاتا ہے؟

حدِّ[2] جسمت یک دو گز خود بیش نیست
تیرے جسم کی حد ایک دو گز سے زیادہ نہیں ہے

جانِ تو تا آسماں جولاں کنیست
تیری جان آسمان تک چکر لگاتی ہے

تا بہ بغداد و سمرقند اے ہمام
اے بزرگ! بغداد اور سمرقند تک

رُوح را اندر تصور نیم گام
روح کے لئے تصور میں آدھا قدم ہے

دو درم سنگ ست پیہ چشمِ تاں
تمہاری آنکھ کی چربی سات ماشے وزن کی ہے

نُورِ رُوحش تا عنانِ آسماں
اُس کی رُوح کا نور آسمان کی فضا تک ہے

نور بے ایں چشم می بیند بخواب
نور، اُس آنکھ کے بغیر خواب دیکھتا ہے

چشم بے ایں نور چہ بود جز خراب
آنکھ اُس نور کے بغیر سوائے خراب کے کچھ نہیں ہے

جاں ز ریش و سبلتِ تن فارغ ست
جان، جسم کی داڑھی اور مونچھ سے بے نیاز ہے

لیک تن بے جاں بود مُردار و
لیکن جسم، جان کے بغیر مُردار اور ذلیل ہوتا ہے

بازنامہ[3] رُوحِ حیوانی ست ایں
یہ روحِ حیوانی کی شان و شوکت ہے

بیشتر رَو رُوحِ انسانی ببیں
آگے بڑھ، روحِ انسانی کو دیکھ

بگذر از انساں و ہم از قال و قیل
انسان سے اور قال و قیل سے بھی آگے بڑھ

تا لبِ دریائے جانِ جبرئیلؑ
جبرئیلؑ کی جان کے دریا کے کنارے تک

بعد از انت جانِ احمدؐ لب گزد
اُس کے بعد احمدؐ کی روح تجھ پر تعجب کرے گی

جبرئیلؑ از بیم تو واپس خزد
جبرئیلؑ تیری ہیبت سے پیچھے ہٹیں گے

گوید ار آیم بقدر یک کماں
(جبرئیلؑ) کہیں گے اگر میں ایک کمان کی بقدر آؤں

من بسوی تو بسوزم در زماں
تیری جانب، تو فوراً جل جاؤں

تو آنحضورؐ اپنے اُمتی کی ترقی پر خوشی سے تعجب کریں گے اور جبرئیلؑ تمہارے مقام سے فروتر ہوں گے۔
گوید۔ حضرت جبرئیلؑ یہ کہیں گے۔

اگر یک سرِ موئے برتر پرم | فروغِ تجلّی بسوزد پرم

[1] گرچہ۔ یہ آگ جس کے شعلے آسمان تک پہنچے نہ روح ہے نہ روحانی پھر بھی اُس کی پہنچ آسمان تک ہو گئی تو پھر روح اور روحانی کی طاقت کا اندازہ لگالو۔ جسم۔ جسم پر روح کی شرافت کو اس سے سمجھ لو کہ جسم کی پرورش روح کرتی ہے بغیر روح کے جسم کس قدر ذلیل شئی ہے کہ اُس کو مٹی میں دفن کر دیا جاتا ہے۔

[2] حد جسمت۔ جسم کی بہت دو گز سے زیادہ نہیں ہے لیکن روح کی پہنچ آسمانوں تک ہے۔ تم اپنی جگہ پر ہو روح کے لئے بغداد اور سمرقند تک پہنچ جانے کیلئے نصف قدم کی ضرورت ہے۔ دو درم۔ آنکھ کی چربی کو دیکھو کہ خود تو وہ سات ماشہ سے زیادہ نہیں لیکن اُس کا نور آسمان تک جاتا ہے۔ نور بے ایں چشم۔ نور، چشم کا محتاج نہیں ہے آنکھ نور کی محتاج ہے۔ جاں۔ روح کو جسمانی خواہش کی ضرورت نہیں جسم روح کو محتاج ہے۔

[3] بازنامہ۔ یہ شان شوکت تو ہم نے روحِ حیوانی کی دکھائی، روحِ انسانی جو اس سے زیادہ قوی ہے اُس کو اس پر قیاس کر لو۔ بگذر۔ اس روحِ حیوانی اور بحث و مباحثہ سے گذر کر روح کے طالب بنو اور اُس روح تک پہنچو جو جبرئیلؑ کی جان ہے، جب یہ مرتبہ حاصل ہو جائیگا

ایں بیاباں خود ندارد پا و سر | بے جواب نامہ خستہ است آں پسر
اس جنگل کا سر اور پاؤں نہیں ہے | وہ لڑکا بغیر جواب کے رنجیدہ ہے

## آشفتن آں غلام از نا رسیدن جواب نامہ از قبل شاہ
بادشاہ کی جانب سے رقعہ کا جواب نہ آنے سے اس غلام کا پریشان ہونا

چوں جواب نامہ نامد خیرہ گشت | وز غم او آب صافی تیرہ گشت
چونکہ رقعہ کا جواب نہ آیا وہ حیران ہوگیا | غم سے اس کا صاف پانی گدلا ہوگیا

نے قرارش ماند و نے خواب از جنوں | روز و شب بُد در تفکر سر نگوں
پاگل پن سے نہ اس کیلئے سکون رہا اور نہ نیند | دن، رات فکر میں اوندھا تھا

کاے عجب چونم نداد آں شہ جواب | یا خیانت کرد رقعہ بر زتاب
کہ تعجب ہے، شاہ نے مجھے جواب کیوں نہیں دیا | یا غصہ کی وجہ سے رقعہ لیجانے والے نے خیانت کی ہے

رقعہ پنہاں کرد و ننمود او بشاہ | کو منافق بود و آبے زیر کاہ
اس نے رقعہ چھپالیا اور شاہ کو نہ دکھایا | کیونکہ وہ منافق تھا اور گھاس کے تلے کا پانی

رقعۂ دیگر نویسم ز آزموں | دیگرے جویم رسول ذو فنوں
آزمائش کے لئے دوسرا رقعہ لکھتا ہوں | دوسرا ہنرمند قاصد تلاش کرتا ہوں

بر امیر و مطبخی و نامہ بر | عیب بنہادہ ز جہل آں بے خبر
بادشاہ پر اور داروغہ مطبخ پر اور رقعہ لیجانے والے پر | اس جاہل نے، نادانی سے عیب دھرے

ہیچ گرد خود نمی گردد کہ من | کژ روی کردم چو اندر دیں شمن
اپنی کچھ خبر نہیں لیتا کہ میں نے | ٹیڑھی چال چلی ہے، جیسے کہ بُت پرست نے دین میں

## کژ وزیدن باد بر تخت سلیمان علیہ السلام بسبب زلت او
حضرت سلیمانؑ کے تخت پر ان کی لغزش کی وجہ سے ہوا کا ٹیڑھا چلنا

باد بر تخت سلیمانؑ رفت کژ | پس سلیمانؑ گفت بادا کژ مغژ
حضرت سلیمانؑ کے تخت پر ہوا ٹیڑھی چلی | حضرت سلیمانؑ نے فرمایا اے ہوا ٹیڑھی نہ چل

باد ہم گفت اے سلیمانؑ کژ مرو | ور روی کژ از کژم خشمیں مشو
ہوا نے بھی کہا اے سلیمانؑ! آپ ٹیڑھا نہ چلیں | اگر ٹیڑھا چلتے ہیں تو میرے ٹیڑھے پن پر غصہ نہ کریں

ایں ترازو بہر ایں بنہاد حق | تا رود انصاف ما را در سبق
اللہ (تعالیٰ) نے یہ ترازو اسی لئے پیدا کی ہے | تاکہ ہمارا انصاف جاری رہے

---

**۵۱** ایں بیاباں۔ معرفت اور اسرار معرفت کا بیان غیر محدود ہے۔ قبل۔ جانب۔ خیرہ۔ حیران۔ تیرہ۔ سیاہ، گدلا۔ زتاب۔ نامہ بر۔ تاب۔ غصہ۔

**۵۲** رقعہ۔ یعنی اس نامہ بر نے وہ رقعہ بادشاہ کو نہیں دیا وہ منافق تھا۔ آبے زیر کاہ۔ جس پانی پر گھاس ہو اس سے دھوکہ لگتا ہے۔ ذو فنون۔ ماہر۔ ہیچ گرد خود۔ یعنی اپنی خبر نہیں لیتا ہے دوسروں پر الزام دھر رہا ہے۔ شمن۔ بُت کا پجاری دین میں کجرو ہے۔

**۵۳** کژ وزیدن۔ حضرت سلیمانؑ کے اس قصہ سے یہ سمجھانا مقصود ہے کہ اگر وہ غلام اپنی غلطی محسوس کرکے اس کی تلافی کرلیتا تو سب کچھ ٹھیک ہوجاتا جیسا کہ حضرت سلیمانؑ نے کیا۔ زلت۔ ان کے دل میں کوئی نامناسب خیال آیا تھا۔ تخت۔ وہی تخت جسکو ہوا دوش پر لئے پھرتی تھی۔ کژ۔ ٹیڑھا۔ وزیدن۔ ہوا کا چلنا۔ ایں ترازو۔ مولانا فرماتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے ترازو برابری کے لئے پیدا فرمائی ہے۔

از[1] ترازو کم کُنی من کم کُنم — تا تو با من روشنی من روشنم
تو ترازو سے کم کرے گا میں بھی، کم کر دوں گا — جب تک تو میرے ساتھ روشن ہے میں بھی، روشن ہوں

ہمچنیں تاجِ سلیمانؑ میل کرد — روزِ روشن رابرُو چوں لیل کرد
اِسی طرح حضرت، سلیمانؑ کا تاج ٹیڑھا ہو گیا — اُس نے روشن دن کو اُن پر رات بنا دیا

گفت تاجا کژ مَشو بر فرقِ من — آفتابا گم مَشو از شرقِ من
انھوں نے کہا اے تاج! میرے سر پر ٹیڑھا نہ ہو — اے آفتاب! میرے مشرق سے گم نہ ہو

راست می کرد اُو بدست آں تاج را — باز کج می شُد برو تاج اے فتیٰ
وہ ہاتھ سے اُس تاج کو سیدھا کرتے تھے — اے نوجوان! تاج اُن پر پھر ٹیڑھا ہو جاتا تھا

ہشت بارش راست کرد و گشت کژ — گفت تاجا چیست آخر کژ مغژ
انھوں نے آٹھ مرتبہ سیدھا کیا وہ ٹیڑھا ہو گیا — انھوں نے کہا اے تاج! آخر کیا ہوا ہے، کجروی نہ کر

گفت[2] اگر صد رہ کُنی تو راست من — کژ شوم چوں کژ روی اے مُؤتمن
اُس نے کہا کہ آپ مجھے سو بار سیدھا کرینگے — میں ٹیڑھا ہو جاؤنگا اے امانتدار! جب آپ کجروی کریں گے

پس سلیمانؑ اندرونہ راست کرد — دل بر آں شہوت کہ بودش گشت سَرد
تو حضرت، سلیمانؑ نے باطن کو ٹھیک کر لیا — دل میں جو خواہش تھی دل اُس سے سُست پڑ گیا

بعد ازاں تاجش ہُماں دم راست شُد — آنچناں کہ تاج را می خواست شُد
اِس کے بعد اُن کا تاج فوراً سیدھا ہو گیا — وہ جس طرح تاج چاہتے تھے ویسا ہو گیا

بعد[3] ازانش کژ ہمی کرد اُو بقصد — تاجِ اُو می گشت تارک جُو بقصد
اُس کے بعد اُنھوں نے اسکو قصداً ٹیڑھا کیا — اُن کا تاج قصداً سر کو تلاش کر لینے والا بن گیا

ہشت کَرّت کژ نہاد آں مہترش — راست می شد تاج بر فرقِ سرش
اُن سردار نے اُس کو آٹھ مرتبہ ٹیڑھا کیا — اُن کے سَر کی مانگ پر تاج سیدھا ہو جاتا تھا

شاہ گفت اے تاج چُونست ایں زماں — کژ کُنم تو راست گردی زِ امتحاں
شاہ نے فرمایا اے تاج! اِس وقت کیا بات ہے؟ — میں آزمائش کیلئے تجھے ٹیڑھا کرتا ہوں تو سیدھا ہو جاتا ہے

تاج ناطِق گشت کاے شہ ناز کُن — چوں فشاندی پَر زِ گِل پرواز کُن
تاج نے کہا اے شاہ! ناز کیجئے — جبکہ آپنے پَروں کو مٹی سے صاف کر لیا ہی پرواز کیجئے

نیست دستوری کزیں من بگذرم — پَردہائے غیبِ ایں بَر ہم دَرم
اجازت نہیں ہے میں اِس سے آگے بڑھوں — اس کے غیب کے پَردوں کو چاک کردوں

---

[1] از ترازو قرآنِ پاک میں ہے۔ جزآؤ سیئۃٍ سیئۃٌ مثلھا "برائی کا بدلہ اُس جیسی بُرائی ہے"۔ ترازو پیدا فرماکر اللہ تعالےٰ نے فرمایا ہے! ہمچنیں۔ یعنی جس طرح ہوا نے کجروی اختیار کی تھی تاج بھی ٹیڑھا ہو گیا جس پر حضرت سلیمانؑ رنجیدہ ہوئے۔ فرق۔ سَر کی مانگ۔ آفتابا یعنی اے تاج تو سچائی کا آفتاب ہے۔

[2] گفت۔ تاج نے حضرت سلیمانؑ سے کہا اے امانتدار جب آپ کے دل میں مناسب خیال نہیں ہے تو میری راست روی کی اُمید نہ کیجئے۔ اندرونہ۔ یعنی دل میں جو خیال تھا اُس کی اصلاح کرلی۔ شہوت یعنی جو نامناسب خیال اُن کے دل میں آیا تھا۔

[3] بعد ازانش یعنی اپنے دل کی اصلاح کرنے کے بعد تاج کو قصداً ٹیڑھا رکھتے تھے وہ خود بخود سیدھا ہو جاتا تھا۔ زامتحاں یعنی میں آزمائش کیلئے تجھے قصداً ٹیڑھا رکھتا تھا۔ چوں فشاندی یعنی جب آپ نے اپنے دل کو اس نامناسب خیال سے صاف کر لیا ہے۔ نیست دستوری مولانا فرماتے ہیں کسی عمل اور جزا کے راز کو زیادہ واضح کرنے کی اجازت نہیں ہے۔



6162

بردہانم نہ تو دستِ خود بہ بند — مَردہانم را زگفتِ ناپسند
میرے منہ پر اپنا ہاتھ رکھ دیجئے، بند کر دیجئے — میرے منہ کو ناپسندیدہ بات سے

پس ترا ہر غم کہ پیش آید ز درد — بر کسے تہمت منہ بر خویش گرد
لہٰذا تجھے تکلیف سے جو بھی غم پیش آئے — کسی پر تہمت نہ رکھ، اپنی پڑتال کر

ظن مبر بر دیگرے اے دوست کام — آں مکن کہ می سگالید آں غلام
اے دوستوں کے ہمنوا! دوسرے پر بدگمانی نہ کر — وہ بدگمانی نہ کر جو اس غلام نے کی

گاہ جنگش با رسول و مطبخی — گاہ خشمش با شہنشاہِ سخی
کبھی اس کی قاصد اور داروغہ مطبخ سے لڑائی رہتی، — کبھی سخی بادشاہ پر اس کا غصہ ہوتا،

ہمچو فرعونے کہ موسیٰؑ ہشتہ بود — طفلگانِ خلق را سر می ربود
فرعون کی طرح کہ حضرت موسیٰؑ کو چھوڑ رکھا تھا — (اور) لوگوں کے بچوں کے سر کاٹتا تھا

آں عدو در خانۂ آں کور دل — او شدہ اطفال را گردن گسل
دشمن، اس دل کے اندھے کے گھر میں ہے — وہ بچوں کی گردن کاٹنے والا بنا

تو ہم از بیروں بدی با دیگراں — و اندروں خوش گشتہ با نفسِ گراں
تو بھی باہر سے دوسروں کے ساتھ بدبنا ہوا ہے — اور اندر مکروہ نفس سے خوش ہے

خود عدوت اوست قندش می دہی — وز بروں تہمت بہر کس می نہی
تیرا دشمن وہی ہے تو اس کو شکر کھلا رہا ہے — اور باہر ہر شخص پر تہمت رکھتا ہے

ہمچو فرعونے تو کور و کور دل — با عدو خوش بیگناہاں را مذل
تو فرعون کی طرح اندھا اور اندھے دل والا ہے — دشمن سے خوش، بے قصوروں کو ذلیل کرنیوالا،

چند فرعونا کُشی بے جرم را — می نوازی مرتنِ پُر غرم را
اے فرعون! بے قصوروں کو کب تک قتل کریگا؟ — تاوانوں بھرے جسم کو نوازتا رہے گا

عقلِ او بر عقلِ شاہاں می فزود — حکمِ حق بے عقل و کورش کردہ بود
اسکی عقل بادشاہوں کی عقل سے بڑھی ہوئی تھی — خدا کے حکم نے اسکو بے عقل اور اندھا کر دیا تھا

مُہرِ حق بر چشم و بر گوش و خرد — گر فلاطون ست حیوانش کند
اللہ (تعالیٰ) کی مُہر آنکھ پر اور کان پر اور عقل پر — خواہ افلاطون ہو اس کو جانور بنا دیتی ہے

---

لہ بردہانم۔ مولانا دعا کرتے ہیں کہ اے خدا اگر میرے منہ سے تیری مرضی کے خلاف باتیں نکلیں اور غیب کے راز ظاہر کرنے لگوں تو میرا منہ بند کر دے۔ پس ترا۔ انسان کو جو تکلیف پہنچتی ہے دراصل وہ اس کے کسی عمل کی سزا ہوتی ہے لہٰذا دوسروں پر الزام نہ رکھنا چاہیئے اور اس غلام کی طرح نہ کرنا چاہیئے۔ بلکہ اپنے آپ کو ہی قصوروار سمجھنا چاہیئے۔ گاہ جنگش۔ اس غلام کی بیوقوفی تھی خود اس کی خطا پر روزی کم ہوئی اور وہ دوسروں سے لڑا۔

لہ ہمچو فرعونے۔ فرعون نے بھی یہی غلطی کی اس کی سلطنت کی بربادی کا اصل سبب حضرت موسیٰؑ تھے جو اس کے گھر میں پرورش پا رہے تھے اور وہ دوسرے بچوں کو قتل کرا رہا تھا نفسِ گراں۔ خطا تیرے نفس کی ہوتی ہے تو اس سے خوش رہتا ہے دوسروں پر ناخوشی کا اظہار کرتا ہے تو بھی فرعون کی طرح ہے جو دشمن سے خوش تھا اور دوسروں کو ذلیل و خوار کر رہا تھا۔

لہ چند فرعونا۔ انسان کی یہ فرعونیت ہے کہ اصل دشمن یعنی اپنے آپ کو بے قصور سمجھتا ہے اور دوسروں سے دشمنی کرتا ہے۔ غُرم۔ تاوان قرآن پاک میں ہے مَآ اَصَابَکُمْ مِّنْ مُّصِیْبَۃٍ فَبِمَا کَسَبَتْ اَیْدِیْکُمْ یعنی جو مصیبت تمہیں پہنچتی ہے وہ تمہارے ہاتھوں کی کمائی ہے۔ عقلِ او۔ مولانا فرماتے ہیں فرعون عقل میں دوسرے شہنشاہوں سے بڑھا ہوا تھا لیکن قضاءِ خداوندی نے اس کو بے عقل اور اندھا بنا دیا تھا اللہ کی مُہر بڑے سے بڑے عقلمند کو بے عقل جانور بنا دیتی ہے۔



643

حکمِ[1] حق بر لوح می آید پدید | آنچناں کہ حکمِ غیب از بایزیدؒ
اللہ (تعالیٰ) کا حکم لوح پر ظاہر ہو جاتا ہے | جس طرح کہ غیب کا حکم بایزیدؒ پر (ظاہر ہوا)

## شنیدنِ شیخ ابوالحسنؒ خرقانی خبر دادنِ بایزیدؒ را از بودنِ او و احوالِ او پیش از زادنِ او

حضرت شیخ ابوالحسنؒ خرقانی کا حضرت بایزیدؒ کے اُن کے پیدا ہونے کی اور احوال کی پیدا ہونے سے قبل خبر دینے کو سُننا

ہمچناں آمد کہ اُو فرمودہ بُود | بُوالحسنؒ از مردماں آں را شنوُد
ایسا ہی ہوا جیسا کہ اُنھوں نے فرمایا تھا | ابوالحسنؒ نے لوگوں سے یہ سُنا

کہ حَسَن باشد مُرید و اُمّتم | درس گیرد ہر صباح از تربتم
کہ ابوالحسنؒ میرا مُرید و میرا اُمّتی ہوگا | ہر صبح کو میری قبر سے تعلیم حاصل کریگا

ہر صباحے آید و خواند سَبَق | بر سرِ خاکم شود پیرے بحق
وہ ہر صبح کو آئے گا اور سبق حاصل کریگا | میری قبر پر، باخدا شیخ بن جائے گا

گفت[2] من ہم نیز خوابے دیدہ ام | وز روانِ شیخ ایں بشنیدہ ام
اُنھوں نے فرمایا میں نے بھی ایک خواب دیکھا ہے | اور شیخ کی روح سے یہ سُنا ہے

ہر صباحے تیز رفتے بے فتور | بر سرِ گورش نشستے با حضور
بلاناغہ ہر صبح کو تیزی سے چلتے | دل جمعی کے ساتھ اُن کی قبر کے سرہانے بیٹھتے

ہر صباحے رُو نہادے سُوئے گور | ایستادے تا ضحیٰ اندر حضور
ہر صبح قبر کی جانب روانہ ہوتے | حاضری میں چاشت تک کھڑے رہتے

تا مثالِ شیخ پیشش آمدے | یا کہ بے گفتے شکالش حل شدے
حتیٰ کہ شیخ کی مثالی (صورت) اُنکے سامنے آجاتی | یا بغیر بات کئے اُن کا اشکال حل ہو جاتا

تا[3] یکے روزے بیامد با سعُود | گور ہا را برفِ نو پوشیدہ بود
یہانتک کہ ایک روز وہ سعادتمندی سے آئے | قبروں کو نئے برف نے چھپا رکھا تھا

توئے بر تو بر فہا ہمچوں عَلَم | قُبّہ قُبّہ دید و شُد جانش بہ غم
تہ بہ تہ پہاڑ جیسے برف کے | تودے دیکھے اور غم سے اُنکی جان غمگین ہوگئی

بانگش آمد از حظیرہ شیخِ حَیّ | ھا اَنَا اَدعُوکَ کَی تَسعیٰ اِلَیَّ
اُن کو زندہ شیخ کے حظیرے سے آواز آئی | ہاں میں تجھے پکار رہا ہوں تاکہ دوڑ کر میرے پاس آئے

---

[1] حکمِ حق۔ اللہ کا فیصلہ لامحالہ ظاہر ہو کر رہتا ہے جیسا کہ بایزیدؒ کا بھی حکم ظاہر ہو کر رہا۔ شنیدن حضرت ابوالحسنؒ خرقانی نے پیدائش کے بعد حضرت بایزیدؒ کی پیش گوئی سُنی۔ کہ حسن حضرت ابوالحسنؒ خرقانی نے یہ بھی سُنا کہ بایزیدؒ نے فرمایا کہ ابوالحسن میری قبر سے فیض حاصل کریگا اور میرا مُرید ہوگا میرے حلقہ میں داخل ہوگا۔ ہر صباحے۔ اُنھوں نے یہ بھی سُنا کہ یہ فرمایا تھا کہ وہ ہر صبح کو آکر میری قبر سے فیض حاصل کرے گا اور باخدا شیخ بنے گا۔

[2] گفت۔ جب یہ باتیں حضرت ابوالحسن خرقانیؒ نے سُنیں تو فرمایا کہ شیخ بایزیدؒ کی رُوح نے مجھ سے بھی خواب میں یہ باتیں فرمائی ہیں۔ ہر صباح۔ چنانچہ شیخ ابوالحسنؒ خرقانی روز صبح کو حضرت بایزیدؒ کی قبر پہ جاتے تھے حضور یعنی حضورِ قلب (ربانہ) تا مثال کبھی حضرت بایزیدؒ صورتِ مثالی میں سامنے آکر اُن کے اشکالات حل کراتے اور کبھی صورتِ مثالی کے واسطہ کے بغیر فیض حاصل ہو جاتا۔

[3] تا یکے روزے۔ ایک دن حضرت ابوالحسن خرقانیؒ قبر پر پہنچے تو قبر نظر نہ آئی بس برتہ بہ تہ برف کے ٹیلے جمع نظر آئے تو بہت رنجیدہ ہوئے۔ بانگش۔ شیخ بایزیدؒ جو روحانی حیات سے زندہ تھے اُنکی آواز آئی کہ برف کے: جلد میری طرف

ہین بیا ایں سو بر آوازم شتاب
ہاں، میری آواز پر جلد ادھر آ جا

عالم ار برفست روی از من متاب
دنیا اگرچہ برف ہے، مجھ سے منہ نہ موڑ

حالِ اُو زاں روز شد خوب و بدید
اُس روز سے اُن کی حالت خوب ہوگئی اور اُنھوں نے دیکھے

آں عجائب را کہ اوّل می شنید
وہ عجائب، جو پہلے سنتے تھے

باز باید گشت سوی آں غلام
اُس غلام کی طرف لوٹنا چاہئے

کرد باید آں حکایت را تمام
اُس حکایت کو پورا کرنا چاہئے

## رُقعۂ دیگر نوشتنِ آں غلام پیشِ شاہ چوں جوابِ رُقعۂ اوّل نیامد

جبکہ پہلے رُقعہ کا جواب نہ آیا اُس غلام کا بادشاہ کو پیش کرنے کے لئے دوسرا رقعہ لکھنا

نامۂ دیگر نوشت آں بدگماںؑ
اُس بدگمان نے دوسرا رُقعہ لکھا

پُر ز تشنیع و نفیر و پُر فغاں
ملامت اور فریاد اور شور سے بھرا ہوا

کہ یکے رُقعہ نوشتم پیشِ شاہ
کہ میں نے بادشاہ کے حضور میں ایک رُقعہ لکھا

اے عجب آنجا رسید و یافت راہ
تعجب ہے کہ وہ وہاں پہنچا اور باریاب ہوا

آں دِگر را خواند ہم آں خوب خد
اُس حسین چہرے والے نے دوسرا بھی پڑھا

ہم ندادا اُو را جواب و تن بزد
اُس کا بھی جواب نہ دیا اور چپ رہا

خشک می آورد اُو را شہریار
اُس کے ساتھ شاہ نے خشکی برتی

اُو مکرّر کرد رُقعہ پنج بار
اُس نے پانچ مرتبہ رقعے مکرّر کئے

گفت حاجب آخر اُو بندہ شماست
حاجب نے کہا آخر وہ آپ کا غلام ہے

گر جوابش بر نویسی ہم رواست
اگر اُس کو جواب لکھ دیں تو بھی مناسب ہے

از شہی تو چہ کم گردد اگر
آپ کی بادشاہی میں کیا کمی آجائیگی اگر

بر غلام و بندہ اندازی نظر
غلام اور بندہ پر آپ نظر (کرم) کریں

گفت ایں سہل ست اما احمق ست
اُس نے کہا یہ آسان ہے، لیکن وہ احمق ہے

مردِ احمق زشت و مردودِ حق ست
احمق انسان بُرا اور خدا کا مردود ہے

گرچہ آمرزم گناہ و زلّتش
اگر میں اُس کی خطا اور لغزش معاف کردونگا

ہم کند در من سرایت علّتش
مجھ میں بھی اُس کی بیماری سرایت کر جائیگی

---

۵۱ حال۔ اب حضرت ابُوالحسن خرقانی کی تکمیل ہو چکی تھی اور اُن پر مشاہدہ کی کیفیت طاری ہوگئی تھی۔ باز باید۔ اب مولانا پھر غلام کا قصہ شروع کرتے ہیں۔

۵۲ بدگماں۔ یعنی وہی غلام۔ تشنیع۔ بُرا بھلا کہنا۔ اے عجب۔ یعنی اس پر تعجب ہے کہ وہ رُقعہ بادشاہ تک پہنچ گیا اور پھر بھی مجھے جواب نہ ملا۔ خوب خد۔ حسین رُخ یعنی شاہ۔ تن بزد۔ خاموش رہا۔ خشک۔ یعنی شاہ نے اُس سے خشکی برتی۔

۵۳ گفت حاجب۔ پیشکار نے کہا کہ وہ غلام بہرحال آپ کا ہے اگر اُس کو جواب لکھدیں تو مناسب ہوگا۔ حاجب۔ دربان، پیشکار۔ اندازی نظر۔ یعنی نظر کرم کرکے جواب لکھا دیں۔ ایں۔ جواب لکھانا۔ احمق بیوقوف انسان مردود بارگاہ خداوندی ہے۔ آمرزم یعنی معاف کرکے پھر قریب کردونگا۔ علتش۔ یعنی اُس کی حماقت کی بیماری۔



6465

صد کس از گرگینؔ[1] ہمہ گرگیں شوند | خاصہ ایں گرِ خبیثِ عقل بند
خارشتی سے سو شخص سب خارشی ہو جاتے ہیں | خصوصاً بے عقل خبیث کی خارش

گرِ کم عقلی مبادا گبر را | شومیش بے آب دارد ابر را
بے عقلی کی خارش خدا کرے کافر کو بھی، نہ ہو | اُس کی نحوست اَبر کو بے پانی کا بنا دیتی ہے

نم نبارد ابر از شومیِ اُو | شہر شد ویرانہ از بُومیِ اُو
اُس کی بدبختی سے اَبر بارش نہیں برساتا ہے | اُس کے اُلّو پن سے شہر ویرانہ ہو جاتا ہے

از گرِ آں احمقاں طوفانِ نوحؑ | کرد ویراں عالمے را در فضوح
اُن احمقوں کی خارش کی وجہ سے (حضرت) نوحؑ کے طوفان نے | رُسوائی میں ایک جہان کو ویران کر دیا

## ستودنِ پیغمبر علیہ السّلام عاقل را و نکوہیدن احمق را

پیغمبر علیہ السّلام کا عقلمند کی تعریف کرنا اور احمق کی مذمت کرنا

گفت پیغمبرؐ کہ احمق ہر کہ ہست | اُو عدوِّ ما و غولِ رہزن ست
پیغمبرؐ نے فرمایا احمق جو بھی ہے | وہ ہمارا دشمن اور بھٹکانے والا بھلاوا ہے

ہر کہ اُو عاقل بُود اُو جانِ ماست | روحِ اُو و ریحِ اُو ریحانِ ماست
جو بھی عقلمند ہے وہ ہماری جان ہے | اُس کی روح اور اُس کی ہوا ہماری خوشبو ہے

عقلؔ[2] دشنامم دہد من راضیم | زانکہ فیضے دارد از فیاضیم
عقل مجھے گالی دے، میں خوش ہوں | کیونکہ میری فیاضی سے فیض پا چکی ہے

نبوَد آں دشنامِ اُو بے فائدہ | نبوَد آں مہمانیش بے مائدہ
اُس کی وہ گالی بے فائدہ نہ ہوگی | اُس کی وہ مہمانی بغیر دسترخوان کے نہ ہوگی

احمق ار حلوا نہد اندر لبم | من ازاں حلوایِ اُو اندر تبم
احمق اگر میرے ہونٹوں پر حلوہ رکھے | میں اُس کے حلوے سے بخار میں ہوں

ایں یقیں داں گر لطیف و روشنی | نیستؔ[3] بوسِ کونِ خر را چاشنی
اگر تو پاکیزہ اور روشن ہے تو یقین کر | گدھے کی مقعد کو بوسہ دینے میں کوئی لطف نہیں ہے

سبلتت گندہ کند بے فائدہ | جامہ از دیگش سیہ بے مائدہ
بے فائدہ تیری مونچھوں کو گندہ کر دیگا | بغیر دسترخوان کے اُس کی دیگ سے تیرے کپڑے سیاہ ہو جائینگے

مائدہ عقلست نے نان و کباب | نورِ عقل ست اے پسر جاں را شراب
دسترخوان عقل ہے نہ روٹی اور کباب | اے بیٹا! جان کی شراب عقل کا نور ہے

---

[1] گرگیں۔ گیں فاعل کی علامت ہے۔ گر کاف فارسی کے فتح ساتھ خارش کی بیماری۔ گر۔ بے عقلی کی خارش خدا کرے کافر کو بھی نہ لگے۔ شومیش۔ بدعقل کی بدبختی سے اَبر بھی بے باراں ہو جاتا ہے۔ بومیِ او۔ مشہور ہے کہ جہاں اُلّو بیٹھنے لگے وہ مقام ویران ہو جاتا ہے۔ از گر۔ قوم نوحؑ کی حماقت سے طوفان آیا اور دنیا برباد ہو گئی تھی۔ گفت پیغمبرؐ۔ بعض احادیث کا مفہوم یہ ہے کہ حضورؐ نے فرمایا کہ بیوقوف ہمارا دشمن ہے اور عقلمند ہمارا دوست ہے۔

[2] عقل دشنام۔ ہو سکتا ہے کہ یہ مولانا کا مقولہ ہو اور مولانا اپنے بارے میں فرما رہے ہوں یا حدیث کا جزو ہے، خلاصہ یہ ہے کہ عقلمند اگر بُرا بھی کہتا ہے تو اُس میں کوئی مصلحت ہوتی ہے۔ احمق۔ بیوقوف کی بھلائی میں بھی بُرائی ہے۔

[3] نیست۔ بیوقوف سے محبت کرنا ایسا ہی ہے جیسا کہ کوئی گدھے کی مقعد کو بوسہ دے۔ سبلت۔ اس بوسہ سے تمہیں نقصان پہنچے گا اور بیکار کپڑے کالے ہوں گے۔ مائدہ عقلست۔ اصل دسترخوان عقل ہے جس سے انسان غذا حاصل کرتا ہے نان و کباب اگر احمق پیش بھی کرے تو دسترخوان نہیں ہے بلکہ مضرت رساں ہے اُس کا اثر دیر تک بے عقل بنا دے گا۔

نیستؔ غیرِ نور آدم را خورش
انسان کی خوراک نور کے سوا نہیں ہے
از جزِ آں جاں نیابد پرورش
اس کے سوا سے جان پرورش نہیں پاتی ہے

زیں خورشہا اندک اندک باز بُر
اِن کھانوں سے آہستہ آہستہ جُدا ہو جا
کایں غذای خر بود نے آنِ حُر
کیونکہ یہ گدھے کی خوراک ہیں نہ کہ شریف کی ملکیت

تا غذای اصل را قابل شوی
تاکہ تو اصلی غذا کے قابل ہو جائے
لقمہای نور را آکل شوی
نور کے لقمے کھانے والا بن جائے

عکسِ آں نور ست کایں ناں ناں شدہ است
اسی نور کا پرتو ہے، کہ یہ روٹی روٹی بنی ہے
فیضِ آں جانست کایں جاں جاں شدہ است
اسی جان کا فیض ہے کہ یہ جان، جان بنی ہے

چوںؔ خوری یکبار از ماکولِ نور
اگر تو ایک بار نور کی غذا کھائے گا
خاک ریزی بر سرِ نانِ تنور
تنور کی روٹی پر خاک ڈالدے گا

عقل شیدا شد چہ خوانی تُرّہات
(تو کہے گا) عقل عاشق ہو گئی ہے، تو کیا بکواس کرتا ہے؟
راہ پیدا شد چہ پائے بے ثبات
راستہ پیدا ہو گیا تو کمزور پاؤں کیا ہے؟

عقل دوؔ عقل است اوّل مکسبی
عقل کی دو قسمیں ہیں ایک کسبی
کہ در آموزی چو در مکتب صبی
جو کہ مکتب میں بچوں کی طرح تو سیکھتا ہے

از کتاب و اوستاد و فکر و ذکر
کتاب اور اُستاد اور غور اور یاد سے
از معانی وز علومِ خوب و بکر
معانی سے اور عمدہ اور تازہ علوم سے

عقلِ تو افزوں شود بر دیگراں
تیری عقل دوسروں سے بڑھ جاتی ہے
لیک تو باشی ز حفظِ آں گراں
لیکن تو اُن کو یاد کرنے سے بوجھل ہو جاتا ہے

لوحِ حافظ باشی اندر دور و گشت
دور اور گشت میں تو حفاظت کرنیوالی تختی ہو گا
لوحِ محفوظ اوست کو زیں درگذشت
لوحِ محفوظ وہ ہے جو اس سے گذر گیا

عقلؔ دیگر بخششِ یزداں بود
دوسری عقل اللہ (تعالیٰ) کی بخشش ہوتی ہے
چشمۂ آں درمیانِ جاں بود
اُس کا سرچشمہ جان کے اندر ہوتا ہے

چوں ز سینہ آبِ دانش جوش کرد
جب سینہ سے عقل کا پانی جوش مارتا ہے
نے شود گندہ نہ دیرینہ نہ زرد
نہ گندہ ہوتا ہے، نہ پُرانا نہ زرد

ور رہِ نبعش بود بستہ چہ غم
اگر اس کے اُبلنے کا راستہ بند ہو جائے تو کیا فکر ہے؟
کو ہمی جوشد ز خانہ دمبدم
کیونکہ وہ گھر (دل) میں سے ہر وقت جوش مارتا ہے

لہ نیست۔ اگر احمق کے دسترخوان پر پینے کی چیزیں ملیں تو وہ انسان کی شراب نہیں ہے شراب تو زندگی ہے روح کی پرورش اسی سے ہوتی ہے۔ خورشہا جسمی غذائیں۔ حُر یعنی شریف انسان۔ تا غذای اصل شعر۔ اندروں از طعام خالی دار تا دراں نورِ معرفت بینی عکس۔ جسمانی غذاؤں میں اسی نورانی غذا کا پرتو ہے انہیں لذت آتی ہے۔ جسمانی جان اسی نورانی جان سے جان بنی ہے۔

لہ چوں خوری۔ نور کی روحانی غذا کا ایک لقمہ کھا لوگے تو یہ غذائے جسمانی ہیچ ہو جائیگی۔ عقل شیدا شد۔ جب تم وہ غذا کھا لوگے تو جسمانی غذا کو کہوگے کہ مجھ پر عاشق ہو گئی ہے اب تو کیسی چیزیں باتیں کیوں کرتی ہے مجھے راستہ مل گیا ہے مجھے تجھ جیسے کمزور پاؤں کی ضرورت نہیں ہے۔ عقل۔ عقل کی دو قسمیں ہیں ایک کسبی عقل ہے جو درسگاہوں سے حاصل ہوتی ہے، یہ عقل اگر حاصل ہو جائے تو دوسروں کی عقل سے بڑھ جاتی ہے یہ کتاب اور استاد اور علوم سے حاصل ہوتی ہے اس عقل کے حاصل ہونے پر انسان حفاظت کرنے والی تختی بن جاتا ہے لیکن لوح محفوظ جسکی حق تعالیٰ ہر قسم کی غلطی سے حفاظت کرتا ہے وہ اسکے علاوہ چیز ہے۔

لہ عقل دیگر۔ عقل کی دوسری قسم وہ ہے جو خدا کی عطا ہے اور اسکا سرچشمہ درسگاہ اور استاد نہیں ہے بلکہ خود روح کے اندر اسکا چشمہ ہے اس چشمہ سے جو پانی آتا ہے وہ نہ گندہ ہوتا ہے نہ اسکا

عقلِ تحصیلی مثالِ جویہا | کاں رَوَد در خانہ از کویہا
تحصیلی عقل نہروں کی طرح ہے | جو گھر (دل) میں تالابوں میں سے پہنچتی ہے

راہِ آبش بستہ شد شد بینوا | از درونِ چشمہ کے بند دُرا
اگر اسکے پانی کا راستہ بند ہو جائے تو وہ مفلس بنجاتا ہو | چشمہ کے اندر سے اُس کو کون بند کر سکتا ہے؟

از درونِ خویشتن جُو چشمہ را | تا رہی از منتِ ہر ناسزا
اپنے اندر چشمہ کی تلاش کر | تاکہ تو ہر نالائق کے احسان سے نجات پائے

## قصۂ شخصیکہ با شخصے مشورت می کرد اُو گفت مشورت

اُس شخص کا قصہ جو ایک شخص سے مشورہ کرتا تھا اُس نے کہا کہ کسی دوسرے سے

## با دیگرے کن کہ من عدوِّ توام

مشورہ کر کیونکہ میں تیرا دشمن ہوں

مشورت می کرد شخصے باکسے | کز تردّد وا رہد وز محبسے
ایک شخص ایک شخص سے مشورہ کرتا تھا | تاکہ تردد اور بندش سے چھوٹ جائے

گفت اے خوش نام غیرِ من بجو | ماجرائے مشورت با اُو بگو
اُس نے کہا اے نیک نام میرے غیر کو تلاش کر | مشورے کا معاملہ اُس سے کہہ

من عدوم مر ترا با من مپیچ | نبود از رای عدو پیروز ہیچ
میں تیرا دشمن ہوں مجھ سے نہ اُلجھ | دشمن کی رائے سے کوئی کامیاب نہیں ہوتا ہے

رَو کسے جو کہ ترا اُو ہست دوست | دوست بہرِ دوست لاشک خیر جوست
جا کسی ایسے کو تلاش کر جو تیرا دوست ہو | بے شبہ دوست، دوست کا خیرخواہ ہے

من عدوم چارہ نبود کز منی | کژ روم با تو نمایم دشمنی
میں دشمن ہوں لامحالہ میں خودی کی وجہ سے | ٹیڑھا چلوں گا، تجھ سے دشمنی کروں گا

حارسی از گرگ جستن شرط نیست | جستن از غیرِ محل ناجستنی ست
بھیڑیئے سے رکھوالی چاہنا مناسب نہیں ہے | بے موقع تلاش کرنا، تلاش نہ کرنا ہے

من ترا بے ہیچ شکّے دشمنم | من ترا کے رہ نمایم رہزنم
میں بلاشبہ تیرا دشمن ہوں | میں کب تیری راہنمائی کروں گا، میں رہزن ہوں!

ہر کہ باشد ہمنشینِ دوستاں | ہست در گلخن میانِ بوستاں
جو دوستوں کا ہم نشین ہو | بھٹی میں (بھی) باغ میں ہے

---

۱؎ عقل تحصیلی یعنی کسبی عقل جو دوسروں سے حاصل کیجاتی ہے۔ گو یہا۔ گڑھے۔ راہ آبش۔ اگر کسبی عقل کے حصول کے ذریعے مفقود ہو جاتے ہیں تو انسان بے سروسامان رہجاتا ہے لیکن اندرونی چشمہ اُس آفت سے محفوظ ہے۔ از درون۔ عقل کے روحانی چشمہ کی جستجو کرنی چاہیئے تاکہ دوسروں کا احسان نہ اٹھانا پڑے۔ قصہ۔ اِس قصہ سے عقل کی فضیلت بیان کرنا مقصود ہے۔

۲؎ کز تردد۔ انسان تردد میں کسی طرف پیشقدمی نہیں کرتا ہے۔ گفت۔ اُس شخص نے کہا کسی اور سے مشورہ کرے۔ من عدوم۔ میں تیرا دشمن ہوں دشمن کے مشورے سے کوئی کامیابی نہیں ہوتی ہے۔

۳؎ رَو کسے۔ تجھے کوئی دوست تلاش کر کے اُس سے مشورہ کرنا چاہیئے۔ دوست دوست کا خیرخواہ ہوتا ہے۔ بستی جوی۔ حارسی۔ بھیڑیا، بھیڑوں کا رکھوالا نہیں بن سکتا۔ جستن۔ بے محل تلاش اور جستجو سے کچھ حاصل نہیں ہوتا۔ ہر کہ۔۔۔۔ دوستوں کی صحبت میں بھٹی بھی باغ بن جاتی ہے اور دشمنوں کی صحبت باغ کو بھی بھٹی بنا دیتی ہے۔

ہر کہ با دشمن نشیند در زمن
جو زمانہ میں دشمن کا ہم نشین ہو
ہست او در بوستاں در گولخن
وہ باغ میں بھی بھٹی میں ہے

دوست را مازار از ما و منت
دوست کو تو تو میں میں سے نہ ستا
تا نگردد دوست خصم و دشمنت
تاکہ دوست تیرا مخالف اور دشمن نہ بنے

خیر کن با خلق از بہر ایزدت
اپنے خدا کے لئے لوگوں سے بھلائی کر
یا برائے راحت جان خودت
یا خود اپنی جان کے آرام کے لئے

تا ہمہ را دوست بینی در نظر
تاکہ تو نگاہ سے سب کو دوست دیکھے
در دلت ناید ز کین ناخوش صور
تاکہ تیرے دل میں کینہ سے برے خیالات آئیں

چونکہ کردی دشمنی پرہیز کن
جب تونے دشمنی کی تو احتیاط برت
مشورت با یار مہر انگیز کن
مشورہ، محبت بھرے دوست سے کر

گفت من دانم ترا اے بوالحسن
اس نے کہا اے ابوالحسن میں تجھے جانتا ہوں
کہ توئی دیرینہ دشمن دار من
کہ تو میرا پرانا دشمن ہے

لیک مرد عاقلی و معنوی
لیکن تو عقلمند آدمی ہے اور بامعنی ہے
عقل تو نگذاردت کہ کجروی
تیری عقل تجھے اجازت نہ دیگی کہ تو ٹیڑھا چلے

طبع خواہد تا کشد از خصم کیں
طبیعت کا تقاضہ ہے کہ دشمن سے بدلے
عقل بر نفس ست بند آہنیں
لیکن، عقل، نفس پر لوہے کی زنجیر ہے

آید و منعش کند وا داردش
وہ عقل آتی ہے اور اس کو منع کرتی ہے اسکو روکتی ہے
عقل چوں شحنہ است در نیک و بدش
عقل اس کیلئے اچھے اور برے میں کوتوال کیطرح ہے

عقل ایمانی چو شحنہ عادل ست
ایمانی عقل، منصف کوتوال کی طرح ہے
پاسبان و حاکم شہر دل ست
دل کے شہر کی محافظ اور حاکم ہے

ہمچو گربہ باشد او بیدار ہوش
وہ بلی کی طرح ہوشیار رہتی ہے
دزد در سوراخ ماند ہمچو موش
چور سوراخ میں چوہے کی طرح گھسا رہتا ہے

در ہر آنجا کہ بر آرد موش دست
جس جگہ چوہا پنجہ نکالے
نیست گربہ در بود او مردہ است
(وہاں) بلی نہیں ہے، اگر ہو تو وہ مردہ ہے

گربہ چہ شیر و شیر افگن بود
بلی کیسی، شیر اور شیر کو پچھاڑنے والی ہوتی ہے
عقل ایمانی کہ اندر تن بود
وہ ایمانی عقل جو جسم میں ہوتی ہے

---

۵۱ دوست. خود غرضی کرکے دوستوں کو دشمن نہ بنانا چاہیے۔ خیر کن. لوگوں کے ساتھ اللہ کی رضا کی خاطر بھلائی کرو اگر یہ مقصد بھی نہ ہو تو اپنی راحت کی خاطر دوسروں کے ساتھ بھلائی کرو۔ تاہمہ. جب لوگوں کے ساتھ بھلائی کروگے تو وہ تمہارے دوست بنجائیں گے اور تمہارے دل میں تکلیف دہ خیالات نہ آسکیں گے۔ چونکہ. اگر تو سب کو دوست نہیں بنا سکتا ہے تو پھر مشورہ کسی مخلص دوست سے کر۔ گفت. مشورہ لینے والے نے کہا میں جانتا ہوں تو میرا دشمن ہے لیکن تو انسان ہے اور عقلمند ہے اور بھلا نہیں ہے مجھے یقین ہے کہ تیری عقل تجھے میرے ساتھ کجروی نہ کرنے دیگی۔

۵۲ طبع خواہد. عقلمند کا بھی تقاضا اگرچہ دشمن سے بدلہ لینے کا ہوتا ہے لیکن اس کی عقل اس کی طبیعت اور نفس پر غالب آجاتی ہے۔ عقل. عقل، عقلمند کی ہر اچھے برے موقع پر حفاظت کرتی ہے۔

۵۳ عقل. عقل منصف کوتوال ہے اور دل کے خیالات پر حاکم ہے۔ ہمچو گربہ. عقل کی مثال بلی کی سی ہے اور نفس ایک چوہا ہے۔ در ہر آنجا. اگر نفس کا غلبہ ہے تو سمجھو کہ وہاں عقل نہیں ہے اور اگر ہے تو مردہ ہے۔ گربہ. ہم نے عقل کو بلی قرار دیا یہ غلطی تھی عقل تو شیر اور شیر افگن ہے۔

غُرّۂ اُو حاکمِ درّندگاں [1] | نعرۂ اُو مانعِ چرّندگاں

اُس کی غرّاہٹ درندوں کی حاکم ہے | اُس کا نعرہ چرندوں کے لئے مانع ہے

شہر پُر دُزد است و پُر جامہ کنے | خواہ شحنہ باش گو و خواہ نے

شہر چوروں اور کپڑے اُتارنے والوں سے بھرا ہے | کہہ دو خواہ کوتوال ہو یا نہ ہو

عقل در تن حاکمِ ایماں بُوَد | کہ ز بیمش نفس در زنداں بُوَد

عقل بدن میں ایمان کا حکم دینے والی ہے | جس کے ڈر سے نفس قید خانہ میں ہوتا ہے

عقلِ عقل [2] و جانِ جاں اے جاں توئی | عقل و جانِ خلق را سلطاں توئی

اے جان! عقل کی عقل اور جان کی جان تو ہی | تو ہی مخلوق کی عقل اور جان کا بادشاہ ہے

عقلِ کُل سرگشتہ و حیرانِ تُست | کُلِّ موجودات در فرمانِ تُست

عقلِ کُل تیرے بارے میں حیران اور پریشان ہے | تمام موجودات تیرے حکم میں ہیں

## امیر گردانیدن رسول علیہ السلام جوانِ ہذیلی را بر سریّہ

آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کا بنی ہذیل کے ایک نوجوان کو اُس لشکر کا سردار بنانا

## کہ در آں پیراں و جنگ آموزدگان بُودند

جس میں بوڑھے اور جنگ آزمودہ تھے

یک سریّہ می فرستادے رسولؐ | بہرِ جنگِ کافر و دفعِ فضول

آنحضورؐ ایک لشکر بھیج رہے تھے | کافر (لوگوں) سے جنگ اور فضول (لوگوں) کو دفع کرنے کیلئے

یک جوانے [3] را گُزیدا اُو از ہذیل | میرِ لشکر کردش و سالارِ خیل

آپنے (بنی) ہذیل کے ایک جوان کو منتخب فرمایا | اُس کو لشکر کا امیر اور لشکر کا سپہ سالار بنا دیا

اصلِ لشکر بیگماں سرور بُوَد | قوم بے سرور تنِ بے سر بُوَد

یقیناً، سردار لشکر کی بنیاد ہوتا ہے | بغیر سردار کی قوم، بے سر کا جسم ہوتی ہے

ایں ہمہ کہ مُردہ و پژمُردۂ | زاں بُوَد کہ ترکِ سرور کردۂ

یہ جو تو بالکل مُردہ اور پژمُردہ ہے | اِس لئے ہے کہ تو نے سردار کو چھوڑ دیا ہے

از کسل و ز بُخل و ز ما و منی | می کَشی سرخویش را سر میکنی

سُستی اور بُخل اور خودی (انانیت) کی وجہ سے | تو سرکشی کرتا ہے اپنے آپ کو سردار بناتا ہے

ہمچو اَستورے کہ بگریزد ز بار | اُو سرِ خود گیرد اندر کوہسار

اُس گدھے کی طرح جو بوجھ سے بھاگے | اور پہاڑ کا راستہ لے لے

[1] درّندگاں۔ یعنی انسان کی قوتِ غضبیہ۔ چرّندگان۔ یعنی انسان کی قوتِ شہویہ۔ شہر پُر دُزد است۔ انسان میں لامحالہ نفسانی قوتیں ہوتی ہیں عقل کے بھروسہ پر ان سے غفلت نہ برتنی چاہیئے بس اِس قدر ہے کہ اگر عقل ہوتی ہے تو وہ قوتیں مضمحل ہوجاتی ہیں لیکن بالکل فنا نہیں ہوتی ہیں۔

[2] عقلِ عقل۔ کامل انسان کو خطاب ہے کہ تو ہی عقل کی عقل اور جان کی جان ہے اور تمام کائنات پر تیری سلطنت ہے۔ عقلِ کُل۔ جبرئیلؑ۔ معراج میں آنحضورؐ کے عروج پر حیران تھے۔ امیر گردانیدن۔ اِس قصہ کو نقل کرنے سے یہ مقصود ہے کہ بزرگی بعقلست نہ بسال۔ سریّہ۔ جہاد کا وہ لشکر جس میں آنحضورؐ خود شریک نہ ہوں۔

[3] یک جوانے۔ آنحضورؐ نے اِس لشکر کا ایک ہذیلی نوجوان کو سردار بنا دیا۔ ہذیل۔ عرب کا ایک مشہور قبیلہ ہے۔ خیل۔ گروہ۔ اصل۔ فوج کا سردار بمنزلہ سر کے ہے بغیر سردار کی فوج بغیر سر کا دھڑ ہے۔ ایں ہمہ۔ مولانا نے لشکر کے سردار سے گریز فرما کر شیخ کی ضرورت کا مضمون شروع فرمادیا ہے یعنی انسان کی اعمالِ خیر میں پژمردگی اسی لئے ہوتی ہے کہ اُسنے کسی شیخ کو اپنا سردار نہیں بنایا اور کسی کو شیخ اور رہبر بنانے میں انسان کی بُخل سے سُستی اور خودی مانع بنتی ہے۔ ہمچو۔ شیخ سے گریز کرنیوالے کی مثال اُس گدھے کی سی ہے جو بوجھ سے گھبرا کر پہاڑ کی طرف بھاگ پڑے۔

صاحبش[1] در پے دواں کاے خیرہ سر | ہر طرف گرگ ست اندر قصدِ خر
اُس کا مالک پیچھے دوڑے کہ اے سرکش! | ہر طرف گدھے کی تلاش میں بھیڑیے ہیں

گر ز چشمم ایں زماں غائب شوی | پیشت آید ہر طرف گرگِ قوی
اگر تو اس وقت میری نظر سے غائب ہوگا | ہر جانب قوی بھیڑیا تیرے سامنے آئیگا

استخوانت را بخاید چوں شکر | کہ نہ بینی زندگانی را دگر
شکر کی طرح تیری ہڈیاں چبالے گا | حتیٰ کہ تو دوبارہ زندگی نہ دیکھے گا

آں مکن آخر بمانی از علف | آتش از بے ہیزمی گردد تلف
وہ نہ کر بالآخر تو گھاس سے (محروم) رہ جائیگا | بغیر ایندھن کے آگ تباہ ہوجاتی ہے

ہیں بمگریز از تصرف کردنم | وز گراں باری کہ جانِ تو منم
خبردار! میرے کام میں لگانے سے بھاگ | اور بوجھ لادنے سے، کیونکہ میں تیری جان ہوں

تو ستوری[2] ہم کہ نفست غالب ست | حکم غالب را بُود اے خود پرست
تو بھی گدھا ہے کیونکہ تیرا نفس غالب ہے | اے نفس پرست! حکم غالب پر لگتا ہے

خر نخواندت اسپ خواندت ذوالجلال | اسپِ تازی را عرب گوید تعال
اللہ تعالیٰ نے تجھے گھوڑا کہا ہے، گدھا نہیں کہا | عربی گھوڑے کو عرب "تعال" کہتے ہیں

میر آخر[3] بُود حق را مصطفیٰ | بہر استورانِ نفسِ پُر جفا
آنحضورؐ (اللہ تعالیٰ) کے میر اصطبل ہیں | ظالم نفس کے گھوڑوں کے لئے

قُل تعالوا گفت از جذبِ کرم | تا ریاضت تاں دہم من رائضم
کرم کے جذبہ سے (اللہ تعالیٰ نے) فرمایا کہدے "آؤ" | تاکہ میں تم سے ریاضت کراؤں میں ریاضت کرانیوالا ہوں

نفسہا را تا مروض کردہ ام | زیں ستوراں بس لگدہا خوردہ ام
میں نے جب سے نفسوں کو مرتاض بنایا ہے | ان گھوڑوں کی بہت سی دولتیاں کھائی ہیں

ہر کجا باشد ریاضت بارہ | از لگدہایش نباشد چارہ
جہاں کہیں ریاضت کرانے والا ہوا ہے | اُس کے لئے دولتیوں سے مفر نہیں ہے

لاجرم اغلب بلا بر انبیاست | کہ ریاضت دادنِ خاماں بلاست
لامحالہ کڑی آزمائش نبیوں کی ہے | کیونکہ اناڑیوں کو ریاضت کرانا ہی مصیبت ہے

سکسکانید از دمم بر غا روید | تا بُوَاشش مرکبِ سلطاں شوید
تم سست رفتار گھوڑے ہو میری تعلیم سے تیز چلو | تاکہ نرم رفتار، اور شاہ کی سواری بن جاؤ

---

[1] صاحبش۔ اُس گدھے کا مالک کہہ رہا ہے کہ پہاڑ میں سینکڑوں بھیڑیے ہیں جو تجھے ہلاک کردیں گے اور تیری ہڈیاں شکر کی طرح چباڈالینگے۔ آں مکن۔ شیخ بھی بھاگنے والوں کو سمجھاتا ہے کہ بھاگنے میں ہلاکت ہے اور اگر ہلاکت بھی نہ ہو تو کم ازکم نعمتوں سے محرومی ہے۔ تصرف کردنم۔ شیخ کی تعلیمات سے نہ گھبرانا چاہیئے بلکہ کالمیت فی ید الغسال "نہلانے والے کے ہاتھ میں مُردہ" بنجانا چاہیئے۔

[2] تو ستوری۔ انسان کا نفس گدھا ہے جب وہ انسان پر غالب ہو تو چونکہ حکم غالب پر لگتا ہے لہٰذا انسان کو گدھا کہا جائیگا۔ خر نخواندت۔ جن لوگوں پر نفس کا غلبہ ہے اُن کو اللہ تعالیٰ نے ازراہِ کرم گدھا نہیں کہا ہے بلکہ گھوڑا قرار دیا ہے کیونکہ جب عربی نسل کے گھوڑے کو پکارتے ہیں تو لفظ "تعال" آجا، بولتے ہیں اسی طرح قرآن نے آنحضورؐ کو کہا ہے کہ اُن لوگوں کو "تعالوا" کہو۔

[3] میر آخر۔ داروغۂ اصطبل۔ پُر جفا۔ ظالم۔ رائض۔ گھوڑے کو سدھانے والا۔ مروض۔ سدھا ہوا گھوڑا۔ لگدہا۔ دولتیاں۔ ریاضت بارہ۔ ریاضت کرانے والا۔ لاجرم۔ نبی چونکہ قوم کی تربیت کرتا ہے لہٰذا اُس کو زیادہ مصائب برداشت کرنے پڑتے ہیں۔ سکسکانید۔ سکسک، سست رفتار گھوڑا۔ دم۔ کلام۔ برغا۔ تیز رو گھوڑا۔ بُواش۔ ترکی



651

قُل تَعَالَوا قُل تَعَالَوا گفت حق ¹ — اے سُتُورانِ مَلُول اندر سَبَق

اللہ (تعالےٰ) نے فرمایا کہدے آجاؤ، کہدے آجاؤ — اے گھڑ دوڑ میں عاجز گھوڑو!

قُل تَعَالَوا قُل تَعَالَوا گفت رب — اے سُتُورانِ رَمیدہ از ادب

اللہ (تعالےٰ) نے فرمایا کہدے آجاؤ، کہدے آجاؤ — اے ادب سے بھاگے ہوئے گھوڑو!

قُل تَعَالَوا قُل تَعَالَوا گفت حے — اے سُتُورانِ فسردہ رگ و پے

اللہ (تعالےٰ) نے فرمایا کہدے آجاؤ، کہدے آجاؤ — اے سست رگ اور پٹھوں والے گھوڑو!

گر نیایند اے نبیؐ غمگیں مَشو — زاں دو بے تمکیں تو پُر از کیں مَشو

اے نبیؐ! اگر وہ نہ آئیں تو غم زدہ نہ ہو — اُن دو (چار) بے وقعت کی وجہ سے غصہ میں بھر

گوش بعضے زیں تَعَالَوا کرست — ہر ستورے را صَطبلے دیگر ست

بعض لوگ اِن آجاؤ (کی آوازوں) سے بہرے ہیں — ہر گھوڑے کا دوسرا اصطبل ہے

مُنہزم ² گردند بعضے زیں ندا — ہست ہر اَسپے طویلہ اُو جُدا

بعض لوگ اِس آواز سے پیچھے ہٹ گئے — ہر گھوڑے کا اصطبل جُدا ہے

مُنقبض گردند بعضے زیں قَصَص — زانکہ ہر مُرغے جُدا دارد قفص

بعض لوگ اِن قصوں سے تنگدل ہوئے — کیونکہ ہر پرند کا پنجرہ علیحدہ ہے

خود ملائک نیز ناہمتا بُدند — زیں سبب بر آسماں صف صف شُدند

ملائک بھی (درجہ میں) یکساں نہیں تھے — اسی وجہ سے آسمان پر صف صف ہو گئے

کودکاں گرچہ بیک مکتب دَر اَند — در سَبق ہر یک ز یک بالاتر اَند

بچے اگرچہ ایک ہی مکتب میں ہیں — مقابلہ میں ایک دوسرے سے بڑھے ہوئے ہیں

مشرقی و مغربی ³ را حسہاست — منصبِ دیدارِ حسِ چشم راست

مشرق اور مغرب والوں کی (مختلف) حِسیں ہیں — دیکھنے کی حِس کا مقام آنکھ کا ہے

صد ہزاراں گوشہا گر صف زنند — جُملہ محتاجانِ چشمِ روشن اَند

اگر لاکھوں کان صف باندھیں — سب روشن آنکھ کے محتاج ہیں

باز صفِ گوشہا را منصبے — در سماعِ جاں و اخبار و نُبے

پھر کانوں کی صف کا ایک مقام ہے — قرآن کی روح اور قصوں کے سُننے کیلئے

صد ہزاراں چشم را آں راہ نیست — ہیچ چشمے از سماع آگاہ نیست

لاکھوں آنکھوں کو وہ راستہ (حاصل) نہیں ہے — کوئی آنکھ، سننے سے واقف نہیں ہے

---

¹ سَبق گھڑ دوڑ۔ قل تعالوا۔ یعنی اے نبی لوگوں سے کہدے کہ آجاؤ۔ حی ۔ اللہ تعالے۔ گر نیایند۔ قرآنِ پاک میں ہے۔ وَمَن کَفَرَ فَلَا یَحزُنکَ کُفرُہٗ اور جو شخص کفر کرے تو اُس کا کفر کرنا تجھے غمگین نہ کرے۔ گوش۔ ہر گھوڑا اپنے اصطبل کی طرف جاتا ہے تو جاہلِ شعائر ہیں اُن کا اصطبل وہ نہیں ہے جس کی طرف نبی دعوت دیتا ہے۔

² منہزم۔ پسپا۔ طویلہ۔ اصطبل۔ منقبض۔ تنگدل۔ قفص۔ چوزگاہ۔ جس طرح انسانوں میں استعداد کا اختلاف ہے اسی طرح ملائکہ میں بھی ہے اسی لئے اُن کو مختلف صفوف میں رکھا گیا۔ کودکاں۔ ملائکہ اور انسانوں کی صلاحیت کے اختلاف کو اس مثال سے سمجھو کہ سب بچے ایک ہی مکتب میں پڑھتے ہیں لیکن صلاحیت اور استعداد کے اعتبار سے بعض کو بعض پر فوقیت ہوتی ہے۔

³ مشرقی و مغربی۔ یہ صلاحیت کا اختلاف حواس میں بھی ہے، کان میں سُننے کی صلاحیت ہے جو آنکھ میں نہیں ہے آنکھ میں دیکھنے کی صلاحیت ہے جو کان میں نہیں ہے۔ صد ہزاراں اگر لاکھوں آنکھیں بھی مل جائیں تو ایک کان کی برابر نہیں سُن سکتیں۔

ہمچنیں[1] ہر حِسّ یک یک می شمر | ہر یکے معزول ازاں کارِ دگر
اسی طرح ایک ایک حِس کو گن لے | ہر ایک دوسرے کے کام سے جُدا ہے

پنج حِسّ ظاہر و پنج اندرون | در صف اند اندر مقام الصّافون
پانچ ظاہری حواس اور پانچ باطنی | صف باندھنے والوں (فرشتوں) کے قیام میں صف بستہ ہیں

ہر کسے کو از صفِ دیں سرکش ست | میرود سوی صفے کان ناخوش ست
جو شخص دین کی صف سے سرکشی کرتا ہے | وہ بُری صف کی جانب چلا جاتا ہے

تو ز گفتار[2] تعالوا کم مکن | کیمیائی بس شگرفست ایں سخن
آپ "آجاؤ" کہنے میں کمی نہ کریں | یہ کلمہ بہت عجیب کیمیا ہے

گر مسے گردد ز گفتارت نفیر | کیمیا را ہیچ از وے وامگیر
اگر کوئی تانبا آپ کے قول سے متنفر ہو | کیمیا، کو اُس سے نہ ہٹایئے

ایں زماں گر ست نفسِ ساحرش | گفت تو سودش کند در آخرش
اِس وقت اُس کا جادوگر نفس بہرا ہے | اُسکے آخر میں آپ کی گفتگو اُس کو فائدہ دیگی

قُل تعالوا قُل تعالوا اے غلام | ہیں کہ اِنَّ اللهَ یَدْعُوا بِالسَّلَامِ
آپ آجاؤ، آجاؤ کہیئے، اے لڑکے! | آگاہ کہ بیشک اللہ تعالیٰ، سلامتی کیطرف بلاتاہے

خواجہ[3] باز آ از منی واز سری | سروَرے جو کم طلب کن سروری
اے صاحب! خودی اور سرداری سے باز آجا | کوئی سردار تلاش کرلے، سرداری کا طالب بن

## اِعتراض کردنِ مُعترضے بر رسول صلی اللہ علیہ وسلم بر امیر گردانیدنِ آں ہذیلی را بر سریّہ

ایک معترض کا آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم پر اُن ہذیلی کو لشکر کا سردار بنانے پر اعتراض کرنا

چوں پیمبر سَروَرے کرد از ہذیل | از برائے لشکرِ منصور خیل
جب پیغمبرؐ نے ہذیل میں کا سردار بنایا | فتحمند گروہ کے لشکر کے لئے

بوالفضولے از حسد طاقت نداشت | اِعتراض ولانسلّم بر فراشت
ایک بیہودہ حسد کی وجہ سے برداشت نہ کرسکا | اعتراض اور ہم نہیں مانتے کا اعلان کیا

خلق را بنگر کہ چوں ظلمانی اند | در متاعِ فانیے چوں فانی اند
لوگوں کو دیکھو، کس قدر اندھیرے میں ہیں | فانی اسباب پر کس قدر مرمٹنے والے ہیں

---

[1] ہمچنیں۔ تمام حواس کا یہی حال ہے کہ جو جس چیز کی صلاحیت رکھتا ہے وہ دوسرے میں نہیں ہے۔ پنج حِسّ۔ حواس ظاہری اور حواس باطنی سب اپنی اپنی صلاحیت کے اعتبار سے اپنے اپنے کام میں لگے ہیں جیسا کہ ملائکہ کی مختلف صفیں اپنے اپنے کام میں لگی ہیں۔ الصّافون۔ یعنی صف بہ صف ملائکہ۔ ہرکسے۔ اگر کسی میں دین کے قبول کرنے کی صلاحیت نہیں ہے تو وہ بددینوں کی صف میں شامل ہوگا۔

[2] تو ز گفتار۔ نبیؐ کا کام دعوت دینا ہے وہ منکرین سے تنگ دل ہو کر دعوت کو نہیں چھوڑتا ہے۔ گر مسے۔ اگر کوئی منکر ایک وقت میں انکار کرے تو ہو سکتا ہے کہ وہ اپنی صلاحیت کے اعتبار سے آخر میں دعوت کو قبول کر لے۔ اِنَّ اللہ۔ قرآن پاک میں ہے وَاللّٰہُ یَدْعُوْا اِلٰی دَارِ السَّلَامِ وَیَھْدِیْ مَنْ یَّشَاءُ اِلٰی صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْمٍ "اللہ تعالیٰ سلامتی کے گھر کی دعوت دیتا ہے اور جس کو چاہتا ہے سیدھے راستہ کی رہنمائی کر دیتا ہے"۔

[3] خواجہ۔ مولانا بطور نصیحت کرتے ہیں کہ کسی شیخ کے دامن سے وابستہ ہو جانا چاہیئے۔ سرور۔ سردار۔ خیل۔ جماعت، گروہ۔ لانسلّم۔ معترض اعتراض میں یہ کہا کرتا ہے کہ مجھے آپ کا دعویٰ تسلیم نہیں ہے۔ ظلمانی۔ تاریک باطن، چونکہ دنیاداری کا غلبہ تھا اسلئے اعتراض کی نوبت آئی۔



653

از تکبر[1] جملہ اندر تفرقہ
تکبر کی وجہ سے سب تفرقہ میں ہیں
مُردہ از جاں زندہ اندر مُحرقہ
رُوح کے اعتبار سے مُردہ ہیں جلانیوالی (چیز) کے بارے میں زندہ ہیں

ایں عجب کہ جاں بزنداں اندر است
یہ تعجب ہے کہ جان قیدخانہ میں ہے
وانگہے مفتاح زندانش بدست
جبکہ قیدخانہ کی کُنجی اُس کے ہاتھ میں ہے

پای تا سر غرقِ سرگیں آنجواں
وہ جوان سر سے پاؤں تک گوبر میں غرق ہے
می زند بر دامنش جوی رواں
(حالانکہ) جاری نہر اُس کے دامن سے ٹکرا رہی ہے

دائماً پہلو بہ پہلو بے قرار
ہمیشہ ہر کروٹ پر بیقرار ہے
پہلوی آرامگاہ و پشتوار
(حالانکہ) آرام کی جگہ اور سہارے کے پہلو میں ہے

نور[2] پنہان ست و جست و جو گواہ
نور پوشیدہ ہے اور جستجو گواہ ہے
کز گزافہ دل نمی جوید پناہ
کیونکہ دل خواہ مخواہ پناہ کا جویاں نہیں ہے

گر نبودے حبسِ دنیا را مناص
اگر دنیا کی قید سے بچاؤ کا راستہ نہ ہوتا
نے بدے وحشت نہ دل جستے خلاص
نہ (دنیا سے) وحشت ہوتی نہ دل نجات چاہتا

وحشتت ہمچوں مُوکّل می کشد
وحشت تجھے سپاہی کی طرح کھینچتی ہے
کہ بجو اے ضال منہاجِ رشد
کہ اے گمراہ! ہدایت کا راستہ تلاش کرلے

ہست منہاج و نہاں در مکمن ست
راستہ موجود ہے اور چھپنے کی جگہ میں پوشیدہ ہے
یافتش رہنِ گزافہ جستن ست
اُس کا حصول اٹکل پچو تلاش پر موقوف ہے

تفرقہ[3] جویای جمع اندر کمیں
بکھرے ہوئے مخفی طور پر اتحاد کی جویاں ہے
تو دریں طالب رخ مطلوب بیں
تو اِس طالب میں مطلوب کا چہرہ دیکھ لے

مُردگانِ باغ برجستہ زبُن
باغ کے مُردہ (بیج) جڑ سے اُگ پڑتے ہیں
کاں دہندہ زندگی را فہم کن
کہ اُس زندگی بخشنے والے کو سمجھ لے

چشمِ ایں زندانیاں ہر دم بدر
اِن قیدیوں کی نگاہ ہر وقت دروازے پر
کے بُدے گر نیستے کس مژدہ ور
کیوں ہوتی، اگر کوئی خوشخبری دینے والا نہ ہوتا؟

---

[1] از تکبر۔ باہمی اختلاف کا سبب تکبر اور غرور ہوتا ہے۔ مُحرقہ۔ جلانے والی یعنی دنیا طلبی۔ ایں عجب۔ دنیا سے نجات کی کُنجی خود اُس کے ہاتھ میں ہے، مجاہدہ کرکے نکل سکتا ہے لیکن تعجب ہے کہ اُس کو قیدخانہ میں پڑا رہنا منظور ہے۔ پای تا سر۔ انسان معصیتوں میں آلودہ ہے حالانکہ روحانیت کی نہر اُس کے دامن سے ٹکرا رہی ہے اُس سے آلودگی کو دُور کرسکتا ہے۔ دائماً۔ روحانیت کی آرام گاہ اُس کے پہلو میں ہے اُس کے ہوتے ہوئے بیقراری سے پہلو بدل رہا ہے لیکن اُس آرام گاہ میں داخل نہیں ہوتا ہے۔

[2] نور۔ خدا کا نور مخفی ہے اور عابدوں کی جستجو اُس کے وجود کی گواہ ہے۔ (شعر)
دل گواہ است کہ در پردہ دل آرائے ہست
ہستیٔ قطرہ دلیل است کہ دریائے ہست
مناص۔ بچاؤ کی جگہ نے جرے۔ دنیا سے دل کی وحشت اور عالم آخرت کی جستجو راہ نجات کا پتہ دیتی ہے۔ وحشتت۔ دنیا سے وحشت انسان کو راہِ ہدایت کی جستجو کے لئے مجبور کرتی ہے۔ مُوکّل۔ سپاہی۔ منہاج۔ راستہ۔ ہست منہاج۔ (شعر)
گرچہ رخنہ نیست عالم را پدید
خیرہ یوسف وار می باید دوید

[3] تفرقہ۔ یعنی کثرت میں وحدت کا مشاہدہ کرو۔ وَهُوَ مَعَكُمْ أَيْنَمَا كُنتُمْ وہ تمہارے ساتھ ہے تم جہاں بھی ہو۔ مُردگان۔ فَانظُرْ إِلَىٰ آثَارِ رَحْمَتِ اللَّهِ كَيْفَ يُحْيِي الْأَرْضَ بَعْدَ مَوْتِهَا۔ زمین کی مُردنی کے بعد اُس کی تروتازگی وجود باری کی دلیل ہے۔ چشم ایں۔ رہائی کی توقع رہائی کے وجود پر دلالت کرتی ہے کیونکہ اگر رہائی کا وجود ہی نہ ہوتا اور رہائی کی خوشخبری دینے والے کی آمد کی اُمید نہ ہوتی تو رہائی کے لئے دروازہ پر نگاہ کیوں لگی رہتی تو ہدایت کی توقع اُس کے وجود کی دلیل ہے۔

صد ہزار[1] آلودگانِ آب جُو / کے بُدندے گر نبُودے آبِ جُو

لاکھوں آلودہ، پانی تلاش کرنے والے / کب ہوتے، اگر نہر کا پانی نہ ہوتا

بَر زمیں پہلوت را آرام نیست / زانکہ دَر خانہ لحاف و بستر یست

زمین پر تیرے پہلو کو آرام نہیں ہے / کیونکہ گھر میں لحاف اور بستر ہے

بیمقر گاہے نباشد بے قرار / بے خمار اِشکن نباشد ایں خمار

سکون کی جگہ کے بغیر کوئی بے قرار نہیں ہوتا ہے / یہ خمار، بغیر خمار اُتارنے والی چیزوں کے نہیں ہوتا ہے

گفت نے نے یارسول اللہ مکُن / سَرورِ لشکر مگر شیخِ کہُن

اُس نے کہا نہیں نہیں اے اللہ کے رسول نہ بنایئے / لشکر کا سردار سوائے پرانے بوڑھے کے

یارسولَ اللہ جواں اَر شیر زاد / غیر مردِ پیر سَر لشکر مبَاد

اے رسول اللہ! جوان خواہ شیر کا بچہ ہو / بوڑھے شخص کے سوا لشکر کا سردار نہ ہونا چاہیے

ہم[2] تو گفتستی و گفتِ تو گوا / پیر باید پیر باید پیشوا

آپ ہی نے یہ کہا ہے اور آپ کا فرمانا گواہ ہے / (کہ) پیشوا، بوڑھا چاہیے، بوڑھا

یارسولَ اللہ دریں لشکر نِگر / ہست چندیں پیر واز وے پیشتر

اے رسول اللہ! اِس لشکر کو دیکھئے / بہت سے بوڑھے ہیں اور اُس سے بڑھ کر (ہیں)

زیں درخت آں برگِ زردش را مبیں / سیبہائے پختہ اُو را بچیں

اس درخت کو اُس کے زرد پتوں سے نہ دیکھئے / اُس کے پختہ سیب چُن لیجئے

برگہای[3] زرد اُو خود کے تہی ست / ایں نشانِ پختگی و کاملی ست

اُس کے زرد پتے بھی کب بیکار ہیں؟ / یہ پختگی اور کمال کی علامت ہیں

برگِ زردِ ریش واں مُوی سپید / بہرِ عقلِ پختہ می آرد نوید

داڑھی کے پیلے پتے اور وہ سفید بال / عقل کے پختہ ہونے کی بشارت دیتے ہیں

برگہائے نو رسیدہ سبز فام / شُد نشانِ آنکہ آں میوہ است خام

نئے اُگے ہوئے سبز پتے / اس کی نشانی ہیں کہ پھل کچا ہے

برگ بے برگی نشانِ عارفی ست / زردیِ زر سُرخروئی صیرفی ست

بے سروسامانی کا سامان، شناسائی کی نشانی ہے / سونے کی زردی صراف کی سُرخروئی ہے

برگ۔ نوجوانی کے ساز و سامان سے بے سامانی اُن کی جانکاری کی دلیل ہے۔ زردی۔ سونے کی زردی صراف کی سُرخروئی کا سبب بنتی ہے۔

[1] صد ہزار۔ لاکھوں گنہگار آبِ رحمت کی جستجو میں ہیں جو آبِ رحمت کے وجود کی دلیل ہے۔ برزمیں۔ راحت کی توقع پر بے راحتی میں بے چینی ہوتی ہے اگر توقع نہ ہو تو قرار آجائے روح کی بے چینی آخرت کے آرام کی توقع کی وجہ سے ہے۔ بیمقر گاہے۔ بے قراری جب ہی ہوتی ہے جب کوئی متوقع آرامگاہ ہو خمار جب ہی ہوتا ہے جب خمار شکن چیز کی توقع ہو، شراب کا وجود ہی نہ ہو تو اس کی طلب میں اعضا شکنی نہیں ہو سکتی۔ گفت۔ اس ارشادی مضمون کے بعد پھر کسی معترض کا قصہ شروع کیا ہے۔

[2] ہم تو گفتستی۔ معترض نے کہا آپ نے بھی تو یہی فرمایا ہے کہ پیشوا بوڑھا ہونا چاہیے۔ اَلشَّیخُ فِی اَھلِہٖ کَالنَّبِیِّ فِی اُمَّتِہٖ۔ بوڑھا اپنے اہل میں ایسا ہے جیسا کہ نبی اپنی امت میں یہ آنحضورؐ کا فرمان ہے۔ یارسول اللہ۔ اس اعتراض کرنے والے نے آنحضورؐ سے کہا دیکھئے لشکر میں بہت سے بوڑھے ہیں جو اس نوجوان سے بڑھے ہوئے ہیں۔ زیں درخت۔ ان بوڑھوں کے بڑھاپے کو نہ دیکھئے اُن کی عقل کی پختگی کو دیکھئے۔

[3] برگہای۔ بڑھاپے کے آثار عقل کی پختگی کی دلیل ہیں۔ برگہا۔ جوانی کے آثار عقل کی خامی کی دلیل ہیں

[1] آنکہ او گُل عارِض ست و نو خط ست
وہ شخص جو پھول کے سے رُخسار والا اور سبزہ آغاز ہے
او بمکتب گاہ مُخبر نو خط ست
وہ درسگاہ میں نو آموز ہونے کی خبر دینے والا ہے

حرفہای خطِ او کژمژ بُوَد
اُس کی تحریر کے حروف ٹیڑھے میڑھے ہونگے
مُزمن عقل ست اگر تن می دوَد
عقل کا اپاہج ہے، اگرچہ جسم دوڑ رہا ہے

پای پیر از سُرعت ارچہ باز ماند
بڑھے کے پاؤں اگرچہ تیز روی سے عاجز ہیں
یافت عقلِ او دو پر بر اوج راند
اُنکو عقل کے دو پر حاصل ہوگئے ہیں، بلندی پر اڑاتے ہے

[2] گر مثل خواہی بجعفرؓ در نگر
اگر تو مثال چاہتا ہے، جعفرؓ کو دیکھ لے
داد حق بر جای دست و پاش پر
اللہ تعالیٰ نے اُنکو ہاتھ پاؤں کی بجائے پر دیدیے ہیں

گر ز اسرارِ سخن بُوئے بری
اگر تو کلام کے راز سمجھ سکے
من سخن گویم چو زرِّ جعفری
(تو) میں جعفری سونے کی سی بات کروں

بگذر از زر کایں سخن شد مُحتجب
سونے کی بات چھوڑ کیونکہ یہ بات چھپ گئی
ہمچو سیماب ایں دلم شد مضطرب
میرا یہ دل پارے کی طرح بے قرار ہوگیا

ز اندرونم صد خموشی خوش نفس
میرے اندر سے سو خاموشیاں، خوشبو دار
دست بر لب می زند یعنی کہ بس
ہونٹ پر ہاتھ رکھتی ہیں یعنی کہ بس

[3] خامشی بحرست و گفتن ہمچو جُو
خاموشی سمندر ہے اور گفتگو نہر کی طرح ہے
بحر می جُوید ترا جُو را مجُو
تجھے سمندر تلاش کر رہا ہے، تو نہر کی تلاش نہ کر

از اشارتہای دریا سر متاب
دریا کے اشاروں سے مُنہ نہ موڑ
ختم کُن واللہُ اعلم بالصّواب
ختم کر دے اور خدا بہتر جانتا ہے

ہمچنیں پیوستہ کرد آں بے ادب
اسی طرح مسلسل وہ بے ادب کرتا رہا
پیشِ پیغمبر سخن زاں سرد لب
باتیں پیغمبر کے سامنے ٹھنڈے ہونٹوں سے

دست می دادش سخن او بے خبر
باتیں اُس کے ہاتھ آتی رہیں وہ بے خبر تھا
کہ خبر ہرزہ بُوَد پیشِ نظر
کہ مشاہدہ کے سامنے خبر بیکار ہوتی ہے

ایں خبرہا از نظرہا نائب ست
یہ خبریں مشاہدوں کے بعد ہیں
بہرِ حاضر نیست بہرِ غائب ست
یہ مشاہد کے لئے نہیں ہیں، غائب کیلئے ہیں

---

لے آنکہ۔ جو نوجوان ہو اُس کے رخسار گلاب کی طرح ہیں اور سبزہ خط نو رستہ ہے یہ اِس بات کی دلیل ہے کہ وہ خطاطی میں نو آموز ہے اور اُس کے حروف قاعدے کے مطابق نہ ہونگے۔ ایسا نوجوان بدن کا اگرچہ چُست ہوتا ہے لیکن عقل کا اپاہج ہوتا ہے۔ پای پیر بزرگ کے ہاتھ پاؤں اگرچہ سُست پڑ جاتے ہیں لیکن اُس کی عقل کو پر پرواز حاصل ہو جاتے ہیں۔

لے گر مثل۔ اگر ہاتھ پاؤں بیکار ہوجانے پر پر حاصل ہو جانے کی کوئی مثال چاہیے تو وہ حضرت جعفر طیارؓ ہیں غزوۂ مُوتہ میں جب اُن کے ہاتھ کٹ گئے تھے تو اللہ نے اُن کو جنت میں پر عنایت فرما دیئے ہیں۔ زرِ جعفری۔ جعفر برمکی کے دور کا سونا خالص ہونے میں مشہور ہے۔ ذر۔ دنیاوی سونے کی بات سے اسرار پوشیدہ ہونے لگے جس کی وجہ سے میرا دل پارے کی طرح بے قرار ہوگیا۔ دست ہونٹوں پر ہاتھ رکھنا خاموش رہنے کا اشارہ ہوتا ہے۔

سے خامشی۔ انسان خاموشی میں خیالات کو جمع کرتا ہے تب گفتگو شروع کرتا ہے تو خاموشی سمندر ہے جس سے گفتگو کی نہر جاری ہوتی ہے جب سمندر خود انسان کا طالب ہو تو اُس کو نہر کی تلاش نہ کرنی چاہیے۔ از اشارتہا۔ خاموشی اشارے کر رہی ہو کہ اب اِن اسرار کی گفتگو ختم کرو۔ ہمچنیں۔ پھر مولانا نے مُعترض کا ذکر شروع کیا ہے۔ دست۔ جب کسی چیز کا مشاہدہ حاصل ہو تو مشاہدہ کرنے والوں کو اُس چیز کی خبریں دینا بیکار بات ہے۔ ایں خبرہا۔ کسی چیز کے بارے میں خبریں دیکھنے کے قائم مقام ہیں اور خبروں کا تعلق اُس شخص سے ہے جو اُس چیز سے غائب ہو۔



656

هر که او اندر نظر موصول شد[۵۱]
جو شخص مشاہدہ میں پہنچ گیا

این خبرها پیشِ او معزول شد
یہ خبریں اُس کے لئے بیکار ہو گئیں

چونکه با معشوق گشتی هم نشین
جب تو معشوق کا ہم نشین بن گیا

دفع کن دلالگان را بعد ازین
اس کے بعد دلّالہ (عورتوں)، کو دفع کر

هر که از طفلی گذشت و مرد شد
جو شخص بچپنے سے نکل گیا اور جوان ہو گیا

نامه و دلاله بر وے سرد شد
خط اور دلّالہ اُس کیلئے بے ضرورت بنگئے

نامه خواند[۵۲] از پے تعلیم را
خط پڑھتا ہے، سکھانے کے لئے

حرف گوید از پے تفہیم را
بات کرتا ہے، سمجھانے کے لئے،

پیشِ بینایان خبر گفتن خطاست
دیکھنے والوں کو خبر سُنانا غلطی ہے

کاں دلیلِ غفلت و نقصانِ ماست
کیونکہ وہ ہماری جہالت اور کمی کی دلیل ہے

پیشِ بینا شد خموشی نفعِ تو
صاحبِ بصیرت کے سامنے چُپ بنا تیرے لئے مفید ہو

بهرِ ایں آمد خطابِ اَنْصِتُوا
اسی لئے حکم ہوا ہے، خاموش رہو

گر بفرماید بگو بر گوئی خوش
اگر وہ حکم دے کہ بول (تو)، اچھی بات کر

لیک اندک گو دراز اندر مکش
لیکن بات کو طول نہ دے

ور بفرماید که اندر کش دراز
اگر وہ حکم دے کہ تفصیل کر

همچناں شیریں بگو با امر ساز
اسی طرح عمدہ بات کر، حکم مان

همچناں[۵۳] که من دریں زیبا فسوں
جیسا کہ میں اس حسین کلام کے معاملہ میں

با ضیاء الحق حسام الدیں کنوں
اب ضیاء الحق حسام الدین کے ساتھ ہوں

چونکه کوته می کنم من از رشد
جب میں بھلائی کے ساتھ مختصر کرتا ہوں

او بصد نوعم بگفتن می کشد
وہ سینکڑوں طرح سے بولنے پر مجبور کرتے ہیں

اے حسام الدیں ضیاءِ ذوالجلال
اے حسام الدین آپ اللہ (تعالیٰ)، کا نور ہیں

چونکه می بینی چه می جوئی مقال
جبکہ آپ مشاہدہ کرتے ہیں بات کی جستجو کیوں کرتے ہیں؟

ایں مگر باشد ز حبِ مشتہی
یہ شاید محبوب کی محبت کی وجہ سے ہے

اَسْقِنِی خَمْرًا وَّ قُلْ لِی اِنَّہَا
مجھے شراب پلا اور مجھ سے کہہ کہ یہ ہے

---

چونکہ حسام الدین کا شوقِ سماع مجھے مثنوی کہنے پر مجبور کر دیتا ہے۔ اے حسام الدین آپ کو جب مشاہدہ حاصل ہے تو محبوب کی باتیں سننے کا اس قدر شوق کیوں ہے۔ ایں مگر۔ یہ جواب ہے عشق کا تقاضہ ہے کہ عاشق کے تمام حواس معشوق سے بہرہ ور ہوں آنکھ اگر دیکھتی ہے تو کان باتیں سننے کا مشتاق ہوتا ہے۔ اسقنی۔ مست چاہتا ہے کہ ساقی کی شراب سے مزہ بن کی لذت حاصل کرے بلکہ کان بھی اس کا نام سنیں۔

---

۵۱ ہر کہ۔ جو شخص مشاہدہ کر رہا ہے اس کو خبریں سنانا لغو کام ہے۔ چونکہ۔ مقصود حاصل ہو جانے کے بعد وسائل اور ذرائع بیکار ہو جاتے ہیں۔ دلالگان۔ وہ عورتیں جو عاشق و معشوق میں نامہ و پیام کا ذریعہ بنتی ہیں۔ ہر کہ۔ عاشق کی جوانی خود معشوق کو دعوت دیتی ہے پھر نامہ و پیام کی حاجت نہیں رہتی ہے یعنی جبتک کہ سالک کا بچپن ہے اس کو ذرائع کی ضرورت ہے جب وہ بلوغ پر پہنچ کر مشاہدہ کر لیتا ہے تو وسائل سے بے نیاز ہو جاتا ہے۔

۵۲ نامہ خواند۔ سالکین جو ابتدائی ذرائع اختیار کرتے ہیں وہ دوسروں کی تعلیم اور تفہیم کے لئے ہوتے ہیں۔ پیش بینایاں۔ جن کو مشاہدہ حاصل ہے اُن کو خبریں دینا اُن کے مقام سے اپنی جہالت کا ثبوت دینا ہے۔ انصتوا۔ قرآن پاک میں ہے، اِذَا قُرِئَ الْقُرْاٰنُ فَاسْتَمِعُوْا لَهٗ وَاَنْصِتُوْا جب قرآن پڑھا جائے تو اس کی طرف کان لگاؤ، خاموش رہو۔ گر بفرماید۔ اگر صاحب مشاہدہ تم سے اُس چیز کے بارے میں دریافت کرے تو اچھے پیرایہ میں مختصر بات کہو اور اگر وہ تفصیل کا مطالبہ کرے تو عمدہ طریقہ پر تفصیل کرو۔

۵۳ ہمچناں۔ میرا اور ضیاء الحق کا بھی یہی معاملہ ہے میں اُس صاحب مشاہدہ کے سامنے کچھ مختصر کہتا ہوں لیکن اُنکی جانب سے تفصیل کا مطالبہ ہوتا ہے۔



656

برد ہانِ تُست ایں دَم جامِ اُو — گوش می گوید کہ قسمِ گوش کو
اس وقت آپ کے مُنھ سے اُس کا جام لگا ہے — کان کہتا ہے کہ کان کا حصّہ کہاں ہے؟

قسمِ تو گرمی ست نک گرمیست — گفت حرصِ من ازیں افزوں تر ست
تیرا حصّہ گرمی ہے یہ تجھ میں گرمی ہے — اُسنے کہا میری حرص اِس سے بڑھی ہوئی ہے

## جوابِ گفتنِ پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم آں اعتراض کنندہ را

اُس اعتراض کہنے والے کو آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کا جواب دینا

دَر حضورِ مُصطفایِ قند خُو — چوں زحد بُرد آں عرب آں گفتگو
شیریں مزاج مصطفیٰؐ کے دربار میں — جب اُس عرب نے وہ گفتگو حد سے بڑھادی

آں شہِ وَالنّجم وسُلطانِ عَبَس — لب گزید آں سَرد دَم را گفت بس
وَالنّجم کے شاہ اور عَبَس کے سلطان نے — ہونٹ دبایا، اُس سَرد لب سے کہا کہ بس

دَست می زد بہرِ منعش بر دہاں — چند گوئی پیشِ دانایِ نہاں
اس کو روکنے کے لئے مُنھ پر ہاتھ رکھا — واقفِ اَسرار کے سامنے کتنا بولے گا؟

پیشِ بینا بُردہ سَرگینِ خُشک — کہ بخر ایں را بجایِ نافِ مُشک
تو خشک گوبر صاحبِ بصیرت کے سامنے لیجاتا ہے — کہ اِس کو مُشک کے نافہ کی جگہ خریدلے

بعر را اے گندہ مغز گندہ مُخ — زیرِ بینی بنہی و گوئی کہ اُخ
اے بد دماغ گندہ مغز، مینگنی کو — ناک کے نیچے رکھتا ہے اور کہتا ہے آخاخا

اَخ اَخے بَرداشتی اے گیج وکاج — تا کہ کالایِ بَدَت یابد رواج
اے احمق بھینگے! تو آخاخا کرتا ہے — تا کہ تیرا خراب مال چالو ہوجائے

اَخ اَخے بَرداشتی اے خُشک مغز — تا نمائی پَشک را دل مُشکِ نغز
اے خشک دماغ تو آخاخا کرتا ہے — تا کہ تو کتر مینگنی کو عمدہ مُشک ظاہر کرے

تا فریبی آں مَشامِ پاک را — آں چرندہ گلشنِ افلاک را
تو پاک دماغ کو کب تک دھوکا دیگا؟ — آسمانوں کے گلشن کے چرنے والے کو

حلمِ اُو خود را اگرچہ گول ساخت — خویشتن را اندکے باید شناخت
اُس کی بُردباری نے اگرچہ اپنے آپکو بھولا بنالیا ہے — (مگر) تھوڑا اپنے آپ کو پہچاننا چاہیئے

دیگ را گر باز ماندامشب دہَن — گربہ را ہم شرم باید داشتن
اگر آج کی رات دیگ کا مُنھ کھُلا رہ گیا ہے — بلّی کو بھی شرم کرنی چاہیئے

---

لہ بر دہان۔ مُنھ سے اگر جام لگا ہے تو کان اپنا حصّہ مانگتا ہے۔ قسمِ تو۔ کان کو جواب ملتا ہے کہ تیرا حصّہ وہ حرارتِ عشق ہے جو تجھ میں دیکھنے سے سرایت کررہی ہے وہ کہتا ہے نہیں میں اس سے زیادہ لذّت چاہتا ہوں اور وہ محبوب کا کلام سننے سے حاصل ہوگی۔ در حضور۔ اُس معترض نے ہذیلی نوجوان کے سردار بنائے جانے پر جب بہت زیادہ اعتراض کیا تو آنحضورؐ نے اُس کو خاموش رہنے کا اشارہ کیا۔ وَالنّجم اِس سورۃ میں آپ کے برحق ہونے کا ذکر ہے، سورۃ عبس میں آپ کی ناگواری کا ذکر ہے۔ یہ دونوں باتیں صورتِ حال کے مناسب تھیں اِسلئے اُن کا ذکر کیا گیا ہے۔ دانایِ نہاں۔ آنحضورؐ کی ذاتِ گرامی۔

لہ پیشِ بینا۔ معترض نے بات اچھے انداز سے کہی تھی لیکن اس کا منشا حسد اور بد باطنی تھی اِسلئے مولانا نے اُس کی یہ تشبیہات ذکر کی ہیں۔ بعر را۔ مینگنی کو سونگھ کر آہا کرتا ہے تاکہ دوسرے خوشبودار مُشک سمجھ لیں۔ گیج۔ احمق۔ کاج۔ بھینگا۔ کالا۔ سامان۔ پشک۔ مینگنی۔

لہ تا فریبی۔ تو خوشبوؤں کے ماہر کو دھوکا دینا چاہتا ہے۔ حلم۔ بڑوں کی بُردباری انکو سادہ بنائے رکھتی ہے لیکن دھوکا دینے والے کو اپنی طرف دیکھنا چاہیئے کہ وہ کس کو دھوکا دے رہا ہے۔ دیگ۔



658

خویشتن[1] گر خفتہ کرد آں خوب فر
اگر اُس عالیشان نے اپنے آپ کو سویا ہوا بنا لیا ہے؟

سخت بیدار ست دستارش مبر
وہ خوب بیدار ہے اُس کی پگڑی نہ اُتار

چند گوئی اے لجوج بے صفا
اے بد باطن جھگڑالو! تو کب تک پڑھے گا؟

ایں فسونِ دیو پیشِ مصطفیٰ
یہ شیطانی منتر مصطفیٰ ؐ کے روبرو

صد ہزاراں حلم دارند ایں گروہ
یہ لوگ لاکھوں بُردباریاں رکھتے ہیں

ہر یکے حلمے از انہا صد چو کوہ
اُن میں سے ہر بُردباری سَو پہاڑوں جیسی ہے

حلمِ شاں بیدار را ابلہ کند
اُن کی بُردباری بیدار (مغز) کو بیوقوف بنا دیتی ہے

زیرکِ صد چشم را اکمہ کند
سَو آنکھوں والے ہوشیار کو اندھا کر دیتی ہے

حلمِ شاں ہمچوں شراب خوب و نغز
اُن کی بُردباری عمدہ اور بہتر شراب کی طرح ہے

نغز نغزک بر رود بالای مغز
جو عمدگی عمدگی میں دماغ پر چڑھ جاتی ہے

مست[2] را بیں زاں شراب پر شگفت
اِس عجیب شراب سے مُست کو دیکھ

ہمچو فرزیں مست و کژ رفتن گرفت
فرزین کی طرح مَست اور ٹیڑھا چلنا شروع کر دیا

مردِ بُرنا زاں شراب زود گیر
اِس زود اثر شراب سے جوان انسان

در میانِ راہ می افتد چو پیر
بڑھے کی طرح راستہ میں گر پڑتا ہے

خاصہ ایں بادہ کہ از خُمِ نبی ست
خصوصًا یہ شراب جو کہ نبیؐ کے مٹکے کی ہے

نے مئی کہ مستیِ او یک شبی ست
نہ کہ وہ شراب جس کا نشہ ایک رات کا ہے

آنکہ اصحابِ کہف از نقل و نقل
وہ (شراب) کہ اصحابِ کہف نُقل اور سفر سے

سہ[3] صد و نہ سال گم کردند عقل
تین سَو نو سال تک اپنی عقل کھو بیٹھے

زاں[4] زنانِ مصر جامے خوردہ اند
اِسی (شراب) سے مصری عورتوں نے ایک جام پیا ہے

دستہا را شرحہ شرحہ کردہ اند
اُنھوں نے ہاتھوں کو ٹکڑے ٹکڑے کر دیا ہے

ساحراں ہم سُکرِ موسیٰؑ داشتند
جادوگر بھی (حضرت) موسیٰؑ کا نشہ رکھتے تھے

دار را دلدار می پنداشتند
اُنھوں نے سولی کو پیارا سمجھا

جعفرِ طیار زاں مے بود مست
(حضرت) جعفر طیارؓ اسی شراب سے مست تھے

زاں گرو می کرد بیخود پا و دست
اِسی لئے بیخودی سے ہاتھ پاؤں قربان کرتے تھے

---

اِس شراب سے ایسے مست ہو گئے کہ سولی پر چڑھنا اُن کو پیارا لگا۔ جعفر۔ حضرت جعفرؓ غزوۂ موتہ میں اسی شراب سے ایسے مَست تھے کہ ہاتھوں کے کٹنے کی اُن کو کوئی پروانہ ہوئی ————

---

لہ[1] خویشتن۔ بڑے لوگ مجرم سے اپنے آپکو غافل بنا لیتے ہیں لیکن وہ سب کچھ سمجھتے ہیں۔ لجوج۔ جھگڑالو۔ بے صفا۔ بد باطن۔ فسونِ دیو۔ مشہور ہے کہ منتر پڑھ کر جن کو بوتل میں بند کر لیا جاتا ہے۔ صد ہزاراں۔ انبیاء کی بُردباری کا معمولی حصہ سَو پہاڑوں سے زیادہ مُتحمل ہوتا ہے۔ حلم شاں۔ ان میں اِس قدر بُردباری ہوتی ہے کہ بڑے سے بڑا ہوشیار اور بینا دھوکا کھا جاتا ہے۔ حلم شاں۔ اُن کی بُردباری میں شراب کی تاثیر ہے جو انسان کو مدہوش کر دیتی ہے۔

لہ[2] مُست۔ شرابی مستانہ کج رفتار ہو جاتا ہے۔ فرزین۔ یہ شطرنج کا مہرہ ہے جسکی چال ٹیڑھی ہوتی ہے۔ مرد برنا۔ جوان آدمی شراب کے نشے سے بوڑھوں کی طرح راستہ میں گر پڑتا ہے۔ خاصہ۔ جب اِس معمولی شراب کے یہ اثرات ہیں تو عشقِ الٰہی کی شراب کے کیا کچھ اثرات نہ ہونگے۔ اصحاب۔ اصحابِ کہف عشقِ الٰہی کی شراب سے ایسے مَست ہوئے کہ نہ اُنکو جینا یاد رہا نہ سفر کرنا اور ایک غار میں تین سَو نو سال سوتے رہے۔

لہ[3] زآں۔ حضرت یوسفؑ کو دیکھ کر مصری عورتیں عشقِ الٰہی کی شراب سے ایسی مست ہوئیں کہ اپنے ہاتھ کاٹ ڈالے۔ ساحراں۔ جن جادوگروں کو فرعون حضرت موسیٰؑ کے مقابلہ پر لایا تھا وہ



۸۵۹

## قصۂ[1] سبحانی ما اعظم شانی گفتنِ بایزید قدس سرہ و اعتراضِ مریدان و جوابِ او مر ایشان را نہ بطریقِ گفت زباں بلکہ از راہِ عیاں

حضرت بایزید قدس سرہ کے سُبحانی ما اعظم شانی کہنے کا قصہ اور مریدوں کا اعتراض اور اُن کو اُن کا جواب زبانی گفتگو سے نہیں بلکہ مشاہدہ کے راستہ سے

با مریداں آں فقیرِ محتشم — بایزیدؒ آمد کہ نک یزداں منم
وہ معزز درویش مریدوں کے سامنے — بایزیدؒ آئے کہ یہ میں خدا ہوں

گفت مستانہ عیاں آں ذوفنوں — لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنَا هَا فَاعْبُدُوْن
اُس صاحبِ کمالات نے مستی کی حالت میں کھلم کھلا کہا — کوئی معبود نہیں مگر میں خبردار! پس میری عبادت کرو

چوں[2] گذشت آنحال گفتندش صباح — تو چنیں گفتی و ایں نبود صلاح
جب وہ حالت گذر گئی، صبح کو انھوں نے اُن سے کہا — آپ نے ایسا کہا ہے اور یہ ٹھیک نہیں ہے

گفت ایں بار ار کنم ایں مشغلہ — کاردہا در من زنید آں دم ہلہ
فرمایا اب کی بار اگر میں یہ کام کروں — خبردار! فوراً میرے چھریاں گھونپ دینا

حق منزہ از تن و من با تنم — چوں چنیں گویم ببایدکُشتنم
اللہ تعالیٰ جسم سے پاک ہے اور میں مجسّم ہوں — جب میں ایسا کہوں مجھے قتل کر دینا چاہیے

چوں وصیت کرد آں آزاد مرد — ہر مریدے کاردے آمادہ کرد
جب اُس آزاد مرد نے (یہ) وصیت کی — ہر مرید نے ایک چھری تیار کر لی

مست گشت او باز زاں استغراقِ زفت — آں وصیتہاش از خاطر برفت
وہ پھر بھاری استغراق سے مست ہو گئے — وہ وصیتیں دل سے بھول گئیں

عشق آمد عقلِ او آوارہ شد — صبح آمد شمعِ او بیچارہ شد
عشق آیا تو اُن کی عقل بھاگ گئی — صبح ہو گئی تو اُن کی شمع بے کار ہو گئی

عقل چوں شحنہ است چوں سلطاں رسید — شحنۂ بیچارہ در کنجے خزید
عقل کوتوال ہے، جب شاہ آیا — بے چارہ کوتوال کونے میں جا گھسا

عقل[3] سایۂ حق بود حق آفتاب — سایہ را با آفتابِ او چہ تاب
عقل اللہ (تعالیٰ) کا سایہ ہے اللہ سورج ہے — سایہ کی اُس کے سورج کے سامنے کیا مجال ہو

---

[1] قصہ. حضرت بایزیدؒ کے اِس قصہ سے بھی خرابات معرفت کے نشہ اور سُکر کی کیفیت کو ظاہر کرنا ہے. سبحانی ما اعظم شانی. میں ذات پاک ہوں میری شان کس قدر بڑی ہے. بات یہ ہے استغراقِ وحدت اور کمالِ مستی میں بایزیدؒ نے اپنے آپکو خدا کہدیا. ذوفنون. بایزیدؒ.

گفتندش. جب سُکر ختم ہوا اور ان کی صحو کی حالت ہوئی تو مریدوں نے ان سے کہا آپکے وہ کلمات بہت غیر مناسب تھے. گفت. بایزیدؒ نے مریدوں سے کہا کہ اگر اس طرح کے کلمات میری زبان سے پھر نکلیں تو مجھے قتل کر دینا میں خدا کیسے ہو سکتا ہوں میں مجسّم ہوں اور خدا جسم سے پاک ہے.

[2] چوں. مریدوں نے ان کی وصیت پر چھریاں تیار کر لیں. مست گشت. پھر ایک بار ان پر سُکر کی کیفیت طاری ہو گئی تو وہ اپنی پہلی ساری گفتگو بھول گئے. عشق. بایزیدؒ کے کلماتِ عشق کی مستی کی وجہ سے مولانا عشق کی تاثیر بیان کرتے ہیں عقل بمنزلہ شمع کے ہے اور عشق بمنزلہ سورج کے ہے سورج نکلنے پر شمع بیکار ہو جاتی ہے اسی طرح عقل عشق کے سامنے لاچار ہے. سلطان. عشق بادشاہ ہے اور عقل کوتوال.

[3] عقل سایہ. عقل کا بقا اللہ کے حجابِ نور کی وجہ سے ہے اگر وہ نور کا پردہ ہٹ جائے تو مخلوق اور عقل تاب نہ لائے اور فنا ہو جائے اسی طرح سایہ کا وجود سورج کے پردہ پوش ہونے کی وجہ سے ہے اگر پردہ ہٹ جائے تو سایہ باقی نہ رہے ——

چوں پری غالب شود بر آدمی ۱؎ — گم شود از مرد وصفِ مردمی

جب جن کسی آدمی پر چڑھ جاتا ہے — آدمی سے آدمیت کی صفت گم ہو جاتی ہے

ہر چہ گوید آں پری گفتہ بود — زیں سری و رزاں سری گفتہ بود

وہ جو کچھ کہتا ہے، جن کی گفتگو ہوتی ہے — اِس جانب کی، اگرچہ اُس جانب سے کہا گیا ہو

چوں پری را ایں دم و قانوں بود — کردگارِ آں پری خود چوں بود

جب پری کو یہ طاقت اور قاعدہ حاصل ہے — (تو) اُس جن کا خدا خود کیسا ہو گا؟

اُو ۲؎ اُو رفتہ پری خود اُو شدہ — تُرک بے اِلہام تازی گو شدہ

اُس کی ماہیت چلی گئی وہ خود جن بن گیا — تُرک بغیر اِلہام کے عربی بولنے والا بن گیا

چوں بخود آید نداند یک لغت — چوں پری را ہست ایں ذات و صفت

جب وہ ہوش میں آتا ہے ایک لغت نہیں جانتا — جبکہ یہ ذات اور صفت جن کی تھی

ق

پس خداوندِ پری و آدمی — از پری کے باشدش آخر کمی

تو جن و اِنس کا خدا — آخر وہ جن سے کب کم ہو گا؟

شیرگیر از شیر کے ترسد بگو — شرحِ راہ از کور کے پرسد بگو

بتا، نیم مست شیر سے کب ڈرتا ہے؟ — بتا راستہ کی تفصیل اندھے سے کون پوچھتا ہے؟

شیرگیر ۳؎ از خونِ نرّ شیر خورد — تو بگوئی اُو نکرد آں بادہ کرد

نیم مست اگر نر شیر کا خون پی جائے — تو کہیگا (یہ کام) اُس نے نہیں کیا، شراب نے کیا؟

ور سخن پرداز د از رازِ کہن — تو بگوئی بادہ گفتہ است ایں سخن

اگر وہ پرانے راز کی بات کہے — تو کہے گا یہ بات شراب نے کہی ہے

بادہ را می بود گر ایں شرّ و شور — نورِ حق را نیست آں فرہنگ و زور

اگر شراب میں یہ شور و شر ہوتا ہے — تو کیا اللہ (تعالیٰ) کے نور میں یہ لیاقت اور طاقت، وہ نہ ہو گی

ق

کہ ترا از تو بکل خالی کند — تو شوی پست اُو سخن عالی کند

کہ وہ تجھے، تجھ سے بالکل خالی کر دے — تو مغلوب ہو جائے (اور) وہ بلند بات کہے

---

۱؎ چوں پری۔ پہلے تو مولانا نے بایزیدؒ کے اِس کلام پر عذر پیش کئے اب کہتے ہیں کہ وہ کہنا دراصل اُن کا کہنا ہی نہ تھا بلکہ وہ خود ذاتِ حق کا کہنا تھا جو اپنی جگہ بالکل صحیح تھا انسان پر اگر جن چڑھ جاتا ہے تو اُس میں سے انسانیت کے اوصاف ختم ہو جاتے ہیں اور وہ جو کچھ بولتا ہے وہ نہیں بولتا بلکہ جن بولتا ہے۔ چوں جب جن کے یہ اثرات ہوتے ہیں تو اللہ تعالیٰ کی تجلیات کے وقت ایک انسان اپنی حالت پر کب رہ سکتا ہے تو لامحالہ

گفتۂ او گفتۂ اللہ بود
گرچہ از حلقوم عبد اللہ بود

۲؎ اُو ی اُو۔ یعنی اُس کی ہستی۔ ترک۔ جن کے غالب آ جانے پر جاہل ترک عربی بولنے لگتا ہے حالانکہ اُس ترک نے کبھی عربی نہ سیکھی تھی۔ چوں۔ جب اُس ترک پر سے جن اُتر جاتا ہے وہ عربی کا ایک لفظ بھی نہیں بول سکتا۔ چوں پری۔ یہ مصرع شرط ہے اُس کی جزا اگلا شعر ہے یعنی جب جن کے یہ اثرات ہیں تو خدا کی تجلیات میں کیا کچھ اثرات نہ ہوں گے۔ شیر گیر۔ خراب سے نیم مست شیر سے نہیں ڈرتا تو یہ اس کی فطرت نہیں ہے بلکہ شراب کا اثر ہے۔ شرح راہ۔ اندھے کو کوئی راستہ معلوم نہیں کرتا ہے تو معلوم ہوا کہ احکام کا تعلق ذات سے نہیں ہے بلکہ صفات سے ہے تو جب صفتِ انسانیت ختم ہو جائے تو کام اور بات محض ذات کی طرف منسوب نہیں کی جا سکتی

۳؎ شیر گیر۔ نیم مست جب شیر کو بے دھڑک مار ڈالتا ہے تو یہ عمل اُس کی ذات کی طرف منسوب نہیں ہوتا بلکہ اُس اثر کی طرف منسوب ہوتا ہے جو شراب نے پیدا کیا ہے۔ ور سخن۔ اگر نیم مست پرانے راز ظاہر کرنے لگتا ہے تو تم کہتے ہو کہ یہ نہیں بول رہا ہے شراب بول رہی ہے، جب شراب کے یہ کرشمے ہیں تو نورِ حق اور تجلی رب جب انسان پر نازل ہو تو پھر اُس کی بات اُس تجلی کی طرف کیوں نہ منسوب کی جائے گی۔

گرچہ[1] قرآں از لبِ پیغمبر است — ہر کہ گوید حق نگفت اُو کافر است

قرآن اگرچہ پیغمبر کے لبوں سے ہے — (لیکن) جو یہ کہے کہ اللہ (تعالیٰ) نے نہیں فرمایا وہ کافر ہے

چوں ہُمایِ بے خودی پرواز کرد — آں سخن را بایزیدؒ آغاز کرد

جب بیخودی کے ہُما نے پرواز کی — وہ بات بایزیدؒ نے شروع کر دی

عقل را سیلِ تحیّر در رُبُود — زاں قوی تر گفت کاوّل گفتہ بُود

عقل کو تحیر کا سیلاب بہالے گیا — اُس سے زیادہ سخت بات کہی جو پہلے کہی تھی

نیست اندر جُبّہ ام اِلّا خدا — چند جوئی بَر زمین و بَر سَما

(کہا) میرے جبّہ میں خدا کے سوا کوئی نہیں ہے — تو آسمان اور زمین میں کب تک تلاش کریگا؟

آں[2] مُریداں جملہ دیوانہ شُدند — کاردہا بر جسمِ پاکش می زدند

وہ سب مُرید پاگل بن گئے — اُن کے پاک جسم میں چھُریاں گھونپ رہے تھے

ہر یکے چوں مُلحدانِ گرد کُوہ — کارد می زد پیرِ خود را بے سُتُوہ

گرد کوہ کے بے دینوں کی طرح ہر ایک — اپنے پیر کے بے دھڑک چھُری گھونپتا تھا

ہر کہ اندر شیخ تیغے می خَلید — بازگونہ از تنِ خود می دَرید

جو شخص شیخ کے اندر تلوار گھُساتا تھا — وہ اُلٹا اپنے جسم کو پھاڑتا تھا

یک اَثر نے بر تنِ آں ذوفنوں — واں مُریداں خستہ و غرقابِ خوں

اُس ہُنرمند کے جسم پر ایک نشان نہ تھا — اور وہ مُرید زخمی اور خون میں غرق تھے

ہر[3] کہ اُو سُوئے گلویش زخم بُرد — حَلقِ خود ببریدہ دید و زار مُرد

جس نے اُن کے گلے پر زخم لگایا — اُس نے اپنا گلا کٹا ہوا پایا اور بُری طرح مَرا

وانکہ اُو را زخم اندر سینہ زد — سینہ اَش بشگافت و شُد مُردہ اَبد

اور جس نے اُن کے سینہ پر زخم لگایا — اُس کا سینہ چرا اور ہمیشہ کے لئے مُردہ ہوگیا

وانکہ آگہ بُود زاں صاحبقِراں — دِل ندادش کہ زند زخمِ گراں

اور جو شخص اُس اِقبال مند سے واقف تھا — اُسکے دل نے اُسکو اجازت نہ دی کہ کاری زخم لگائے

نیم دانش دستِ اُو را بَستہ کرد — جاں ببُرد اِلّا کہ خود را خستہ کرد

تھوڑی سی عقل نے اُس کے ہاتھ باندھ دیئے — اُس نے جان بچالی مگر اپنے آپ کو زخمی کرلیا

---

[1] گرچہ۔ قرآن کے الفاظ اگرچہ آنحضورؐ کے دہنِ مبارک سے اَدا ہوتے تھے لیکن اُس کو آنحضورؐ کا کلام کہنے والا کافر ہے اور اُس کو خدا کا کلام قرار دیا جاتا ہے اسی طرح وہ الفاظ اگرچہ بایزیدؒ کے مُنہ سے اَدا ہوئے لیکن وہ خدا کا کلام تھا۔ چوں ہمای۔ حضرت بایزیدؒ پر جب تجلیات سے پھر بیخودی طاری ہوئی تو اِس بار اُنھوں نے پہلے سے بھی زیادہ سخت جملہ کہا اور کہنے لگے کہ میرے جُبّہ میں خدا کے سوا کوئی نہیں ہے اُس کو میرے جبّہ میں تلاش کرلو آسمان اور زمین پر کیوں تلاش کرتے پھرتے ہو۔

[2] آں مُریداں۔ اِس جملہ پر تمام مُرید دیوانہ وار ان پر چھُریاں لے کر ٹوٹ پڑے اور اُن کے پاک جسم پر چھُریاں چلادیں۔ ہر یکے۔ گردکوہ، رَے کے علاقہ کا مشہور پہاڑ ہے۔ امام رازی کے زمانہ میں وہاں کافروں کی ایک جماعت تھی جو مسلمانوں کو بے دریغ قتل کرتی تھی۔ بے سُتوہ۔ بفتحتین، تنگدل ہونا ہر کہ۔ جو مُرید شیخ کے چھُری مارتا تھا اُس کا زخم خود اُس کے لگتا تھا۔ یک اَثر نے۔ بایزیدؒ کے بدن پر کسی کی چھُری کا زخم نہ لگا اور مرید خون میں نہاگئے۔

[3] ہر کہ۔ جس مُرید نے اُن کا گلا کاٹنے کے لئے حملہ کیا اُس کا خود گلا کٹ گیا اور مرگیا۔ وانکہ۔ جس شخص نے بایزیدؒ کے سینہ کو چاک کرنا چاہا اُس کا خود سینہ چاک ہوگیا اور ابدی نیند سوگیا۔ وانکہ۔ جس شخص نے حضرت بایزیدؒ کی شخصیت کو سمجھا اور اُس نے تھوڑی سی عقل سے کام لیا تو معمولی زخم لگایا پھر بھی وہ زخم خود اُس کے لگا۔

روزگشت[1] وآں مُریداں کاستہ — نوحہا از جانِ شاں برخاستہ
دن نکل آیا اور وہ نیم مُردہ مُرید — اُن کی جان سے نوحے بلند ہوئے

پیشِ اُو آمد ہزاراں مرد و زن — کاے دو عالم دَرج دَر یک پیرہن
ہزاروں مرد و زن اُن (شیخ) کے پاس آئے — کہ اے (وہ شیخ) کہ دونوں جہان ایک لباس میں ہیں

ایں تنِ تو گر تنِ مردم بُدے — چوں تنِ مردم ز خنجر گم شُدے
اگر یہ آپ کا جسم انسان کا جسم ہوتا — انسانوں کے جسم کی طرح خنجر سے فنا ہو جاتا

باخودے[2] با بے خودے دوچار زد — با خود اندر دیدۂ خود خار زد
خودی والے نے جب فانی کا مقابلہ کیا — تو اُس نے خود اپنی آنکھ میں کانٹا چبھویا

اے زدہ بر بے خوداں تو ذوالفقار — بر تنِ خود می زنی آں ہوشدار
اے وہ کہ تو نے فانیوں پر تلوار چلائی — سمجھ لے تو اپنے جسم پر مار رہا ہے

زانکہ بے خود فانی ست و ایمن ست — تا اَبد در ایمنی اُو ساکن ست
کیونکہ بے خود فانی ہے اور محفوظ ہے — وہ ہمیشہ کے لئے امن میں مقیم ہے

نقشِ اُو فانی و اُو شد آئینہ — غیر نقشِ رُوئے غیر آنجائے نہ
اُس کی صورت فنا ہو گئی ہے اور وہ آئینہ بن گیا ہے — سوائے غیر کی صورت کے اُس میں کچھ نہیں ہے

گر کُنی تُف سُوئے رُوئے خود کُنی — وَر زنی بر آئینہ بر خود زنی
اگر تو تھوکے گا تو اپنے مُنہ پر تھوکے گا — اگر آئینہ پر حملہ کرے گا اپنے اوپر کریگا

ور[3] بہ بینی رُوئے زِشت آں ہم توئی — ور بہ بینی عیسئ مریم توئی
اگر تو نے بھدا چہرہ دیکھے گا وہ بھی تو ہی ہے — اگر تو عیسیٰ ابن مریم کو دیکھے گا، تو ہی ہے

اُو نہ اینست و نہ آں اُو سادہ است — نقشِ تو در پیشِ تو بنہادہ است
وہ نہ یہ ہے نہ وہ ہے وہ صاف ہے — اُس نے تیری صورت تیرے سامنے کر دی ہے

چوں رسید اینجا سخن لب دَر بہ بست — چوں رسید اینجا قلم در ہم شکست
جب بات یہاں پہنچی ہونٹوں نے دروازہ بند کر لیا — جب قلم یہاں پہنچا، ٹوٹ گیا

لب بہ بند ارچہ فصاحت دست داد — دم مزن واللہ اعلم بالرشاد
ہونٹ بند کر لے، اگرچہ فصاحت حاصل ہو — دم نہ مار اور اللہ بھلائی کو زیادہ جانتا ہے

---

[1] روزگشت۔ رات میں یہ سب کچھ ہوا صبح کو جب نیم مُردہ مُریدوں پر حقیقت کُھل گئی تو وہ اور سینکڑوں لوگ شیخ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور کہنے لگے کہ آپ کے لباس میں کسی ایک شخص کا جسم نہیں ہے دونوں جہان ہیں اگر اِس لباس میں انسانی جسم ہوتا تو وہ خنجروں سے زخمی ہو جاتا۔

[2] باخودے۔ جب کوئی دنیادار کسی بزرگ سے بھڑتا ہے تو وہ خود اپنا نقصان کرتا ہے۔ ذوالفقار۔ حضور کی تلوار کا نام ہے جو حضور کے بعد حضرت علی کرم اللہ وجہہٗ کے پاس رہی تھی اُس کے بعد ہر اچھی تلوار کو ذوالفقار کہہ دیا جاتا ہے۔ زانکہ۔ مقامِ فنا پر پہنچنے کے بعد اُس کا اپنا کچھ نہیں رہتا لہٰذا اُس کے اپنے نقصان کا کوئی امکان نہیں ہے۔ نقشِ اُو۔ فانی کی خود اپنی صورت فنا ہو جاتی ہے اور وہ دوسروں کی صورتوں کا آئینہ بن جاتا ہے اب اُس میں خود اُس کی اپنی صورت نظر نہیں آتی جو غیر بالمقابل ہوتا ہے اُس کی صورت نظر آتی ہے۔ گر کُنی۔ آئینہ پر تھوکنا اپنے مُنہ پر تھوکنا ہے۔

[3] ور بہ بینی۔ اُس میں جو کچھ اچھائی یا بُرائی تجھے نظر آ رہی ہو وہ خود تیری اچھائی بُرائی ہے۔ چوں رسید۔ مولانا فرماتے ہیں جب بُرائیاں اِس مقام تک پہنچیں تو ہونٹوں نے بولنے کا راستہ بند کر دیا اور لکھنے سے قلم عاجز آ گیا۔ لب بہ بند۔ مولانا اپنے آپ کو خطاب کرتے ہیں کہ خواہ کتنی ہی فصاحت حاصل ہو اِن رازوں کو سربستہ رکھنا چاہیئے۔



663

لہ برکنارِ بامی اے مستِ مُدام — پست بنشیں یا فرود آ والسّلام

اے شراب سے مست! تو بالاخانہ کے کنارے پر ہے — نیچے ہو کر بیٹھ یا نیچے اُتر آ والسّلام۔

ہر زمانیکہ شُدی تو کامراں — آں دمِ خوش را کنارِ بام داں

جس وقت تو کامیاب ہو — اُس اچھے وقت کو بالاخانہ کا کنارہ سمجھ

بر زمانِ خوش ہراساں باش تو — ہمچو گنجش خفیہ کُن نے فاش تو

تو اچھے وقت پر خوفزدہ رہ — اُس کو خزانہ کی طرح چھپا، ظاہر نہ کر

تا نیاید بر وِلا ناگہ بَلا — تَرس تَرساں رَو دراں مَکمَن بَلا

تاکہ دوستی پر اچانک کوئی بلا نازل نہ ہو جائے — خبردار! اُس مخفی مقام پر ڈرتا ڈرتا چل

ترسِ جاں در وقتِ شادی از زوال — زاں کنارِ بامِ غیب است ارتحال

خوشی کے وقت زوال کی وجہ سے جان کا خوف — اُس غیب کے بالاخانہ کے کنارے سے ہٹ جانا ہے

گر نمی بینی کنارِ بامِ راز — روح می بیند کہ ہستش اہتزاز

اگر تو اسرار کے بالاخانہ کا کنارہ نہیں دیکھتا ہے — روح دیکھتی ہے، کیونکہ اُسی کو خوشی ہے

ہر نکالے ناگہاں کاں آمدہ ست — بر کنارِ کُنگرہ شادی بُدست

جو عذاب اچانک آیا ہے — وہ خوشی کے کنگرے کے کنارے سے آیا ہے

جز کنارِ بام خود نبود سقوط — اعتبار از قومِ نوحؑ و قومِ لُوطؑ

گرنا، بالاخانہ کے کنارے سے ہی ہوتا ہے — قومِ نوحؑ اور قومِ لوطؑ سے عبرت حاصل کرے

اعتبارے گیر تا یابی صفا — از درونِ انبیا و اولیا

تاکہ تجھے (باطن) کی صفائی حاصل ہو عبرت حاصل کر لے — انبیاء اور اولیاء کے باطن سے

## سببِ فصاحت و بسیار گفتنِ آں فضول نزدِ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس اُس بیہودہ کے بہت بولنے اور زبان درازی کا سبب

سلہ پرتوِ مستیِ بیحدِ نبیؐ — چوں بزد ہم مست و خوش گشت آں غبی

نبی کی لامحدود مستی کا عکس — جب پڑا، وہ غبی بھی مست اور خوش و گفتار بن گیا

لاجرم بسیار گو شد از نشاط — مست ادب بگذاشت و آمد در خُباط

لامحالہ وہ سرور کی وجہ سے بہت بولنے والا بن گیا — مست نے ادب (کا دامن) چھوڑا، دیوانگی میں مبتلا ہو گیا

نے ہمہ جا بے خودی شر می کُند — بے ادب را بے ادب تر می کُند

مستی ہر جگہ شر (پیدا) نہیں کرتی ہے — بے ادب کو زیادہ بے ادب بنا دیتی ہے

---

لہ برکنار۔ بس اِس قدر لوں کہ دیتا ہوں کہ مشتاقِ الٰہی کا مست بالاخانہ کی منڈیر پر بیٹھا ہوا ہے جہاں سے ہر وقت گرنے کا خطرہ ہے یا تو وہ منڈیر سے نیچے اُتر کر بیٹھے یا بالاخانہ پر ہی اُتر آئے ورنہ ہر وقت خطرے میں ہے۔ برزمانِ خوش۔ قربِ الٰہی سے جو خوش وقتی حاصل ہو اس کے بارے میں ہر وقت خوفزدہ رہنا چاہیے کہ کہیں وہ ہاتھ سے نہ جاتی رہے اور اُس خزانۂ غیب کے راز کو لوگوں سے مخفی رکھنا ضروری ہے۔ وِلا۔ یعنی خدا کی دوستی۔ مکمن۔ پوشیدہ مقام۔

ٹلہ ترس۔ مقامِ قرب حاصل ہونے پر جو خوشی ہے اُس کے بارے میں خوف یہ ہے کہ یہ مقام زائل نہ ہو جائے۔ گر نمی بینی۔ بسا اوقات سالک کو اس مقام کا احساس نہیں ہوتا لیکن اُس کی روح اُس کو محسوس کرتی ہے۔ ہر نکالے۔ اقوامِ سابقہ قومِ نوحؑ اور قومِ لوطؑ پر جو عذاب آیا وہ اُن کے نقطۂ عروج پر پہنچنے کے بعد آیا۔ سقوط۔ نزول و سقوط عروج کے بعد ہی متصور ہوتا ہے۔ اعتبارے۔ انبیاء کے نقشِ قدم پر چلو گے تو اُن کی طرح آئینہ بن جاؤ گے۔

سلہ پرتو۔ آنحضورؐ کو جو قربِ الٰہی [illegible] مستی حاصل تھی اُس مستی کا عکس کا پر تو پڑ گیا جس کی وجہ سے وہ خوشی میں پاگل ہو [illegible] خرافات شروع کر دیے کہ جو جا۔ اُس

شخص میں مستی نے بڑا اثر کیا [illegible]



٦٦٦

[1] گر بُوَد عاقل نِکو فر می شود — وَر بُوَد بد خوی بد تر می شود

اگر وہ سمجھدار ہو تو اچھی شان و شوکت والا بنجاتا ہے — اگر وہ بدعادت ہوتا ہے تو اور زیادہ بُرا بنجاتا ہے

بر لبیب آید لُباب کاسِ اُو — وَز غبی کم گردد اِستیناسِ اُو

اُس کا جام سمجھدار کے لئے مغز ہے — اگر غبی ہے تو اُس کی محبت کم ہوجاتی ہے

بے خود از مے با ادب گردد تمام — با خود از مے بے اَدب گردد مدام

فانی شراب سے مکمل با ادب بن جاتا ہے — خودی والا شراب سے ہمیشہ بے ادب بنتا ہے

[2] لیک اَغلب چوں بَد اند و ناپَسند — بَر ہمہ مے را مُحرَّم کردہ اَند

لیکن اکثر لوگ بُرے اور ناپسند ہیں — (اسلئے) سب پر ہی شراب کو حرام کردیا ہے

حُکم غالب را ست چوں اَغلب بَد اند — تیغ را از دستِ رہزن بستد اند

حکم اکثریت پر لگتا ہے چونکہ اکثر بد ہیں — اُنھوں نے تلوار، ڈاکو کے ہاتھ سے لی ہے

## بیان کردنِ رسُول علیہ السَّلام سببِ تفضیل و اختیار کردنِ اُو آں ہُذیلی را بامیری و سَر لشکری بر پیرانِ کار دیدہ و کار آزمودہ

آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کا اُس ہذیلی کو امیری اور سرداری کے لئے ماہر اور تجربہ کار بوڑھوں پر فضیلت دینے اور چُن لینے کے سبب کا بیان کرنا

[3] گفت پیغمبرؐ کہ اے ظاہر نگر — تو مبیں اُو را جوان و بے ہُنر

پیغمبرؐ نے فرمایا اے ظاہر بیں! — تو اُس کو جوان اور بے ہُنر نہ سمجھ

اے بسا ریشِ سیاہ و مَرد پیر — وَے بسا ریشِ سفید و دل چو قیر

بہت سے کالی داڑھی والے ہیں اور بوڑھے ہیں — بہت سے سفید داڑھی والے ہیں اور سیاہ دل ہیں

عَقلِ اُو را آزمودم بارہا — کرد پیری آں جواں در کارہا

میں نے بارہا اُس کی عقل آزمائی ہے — کاموں میں اُس جوان نے بوڑھاپن دکھایا ہے

پیر پیرِ عقل باشد اے پسر — نے سُفیدی مُوی اندر ریش و سَر

اے بیٹا! بوڑھا عقل کا بوڑھا ہوتا ہے — نہ کہ سر اور داڑھی کے بالوں میں سفیدی

از بلیس اُو پیر تر خود کے بُوَد — چونکہ عقلش نیست او لاشئ بُوَد

وہ (نوجوان) شیطان سے زیادہ بوڑھا کب ہوسکتا تھا! — چونکہ اُس میں عقل نہیں ہے وہ لاشئ ہے

طِفل گیرش چوں بُوَد حاجب کمال — پیر باشد در ہُنر آں خوشخصال

اُس کو بچہ سمجھ، جب وہ صاحبِ کمال ہو — وہ خوش خصلت ہُنر میں بوڑھا ہوگا

---

[1] گر بُود۔ جس طرح کے جذبات انسان کے دل میں ہوتے ہیں مستی اُن کو اُبھار دیتی ہے۔ بر لبیب۔ شراب کے اثر سے ذہین کی ذہانت بڑھ جاتی ہے اور بے عقل مزید بے عقلی کرنے لگتا ہے۔ استیناس۔ مانوس ہونا۔ بے خود۔ اگر انسان خود غرض نہیں ہے اور اُس میں عالی جذبات ہیں تو وہ جذبات اور اُبھر جاتے ہیں۔ مدام۔ ہمیشہ۔

[2] لیک۔ چونکہ حکم اکثریت پر لگتا ہے اور اکثر لوگ اچھے جذبات کے حامل نہیں ہوتے لہٰذا شراب سب ہی کے لئے حرام کردی گئی۔ تیغ۔ عوام کے لئے شراب کی اجازت ایسی ہوئی جیسا کہ ڈاکوؤں کے ہاتھ میں تلوار دے دینا۔

[3] گفت پیغمبرؐ۔ ہذیلی کے سردار بنانے پر جو اعتراض تھا اُس کا جواب دیا۔ اے بسا یعنی بزرگی بہ عقلست نہ بسال۔ قیر۔ ایک کالا مادہ ہے۔ آز بلیس۔ محض عمر کے اعتبار سے اگر عقلمندی کا حکم لگتا تو شیطان سے زیادہ عمر والا کون ہوگا۔ وہ عقلمند کہلاتا۔ طفل۔ بچہ اگر صاحب کمال ہے تو وہ عقلمند ہے۔



665

طفل گیرش چوں بود عیسیٰ نفس — پاک باشد از غرور و از ہوس
اسکو بچہ سمجھو جب وہ حضرت عیسیٰ والی باتوں والا ہو — تو وہ غرور اور ہوس سے پاک ہوگا

آں[۵۱] سفیدی مو دلیلِ پختگی ست — پیشِ چشمِ بستہ کش کوتہ تگی ست
بالوں کی سفیدی پختگی کی دلیل ہے — بند آنکھ کے لئے جو کوتاہ رفتار ہے

آں مقلد چوں نداند جز دلیل — در علامت جوید او دائم سبیل
وہ مقلد چونکہ دلیل کے علاوہ کچھ نہیں جانتا — تو وہ ہمیشہ علامتوں میں راستہ تلاش کرتا ہے

بہرِ او گفتیم کایں تدبیر را — چونکہ خواہی کرد بگزیں پیر را
اس کے لئے ہم نے کہا ہے کہ اس تدبیر کو — جب تو اختیار کرے، بوڑھے کو منتخب کر

لیک پیرِ عقل نے پیرِ سن — می نداند ممتحن از ممتحن
لیکن عقل کا بوڑھا، نہ کہ عمر کا بوڑھا — جو امتحان دینے والے اور امتحان لینے والے میں امتیاز کرتے

آنکہ[۵۲] او از پردہ تقلید جست — او بنورِ حق بہ بیند ہر چہ ہست
وہ شخص جو تقلید کے پردے سے نکل گیا — وہ ہر موجود کو اللہ کے نور سے دیکھتا ہے

نورِ پاکش بے دلیل و بے بیاں — پوست بشگافد در آید در میاں
اس کا پاک نور بغیر دلیل اور بغیر بیان کے — کھال پھاڑتا ہے اندر گھس جاتا ہے

پیشِ ظاہر بیں چہ قلب و چہ سرہ — او چہ داند چیست اندر قوصرہ
ظاہر بیں کے سامنے کیا کھوٹا اور کیا کھرا — وہ کیا جانے ٹوکری میں کیا ہے؟

اے بسا زر سیہ کردہ بدود — تا رہد از دستِ ہر دزدِ حسود
بعض اوقات سونا دھوئیں سے سیاہ کیا ہوا ہوتا ہے — تاکہ ہر حاسد چور کے ہاتھ سے محفوظ رہے

اے بسا مسہائے[۵۳] اندودہ بزر — تا فروشد آں بعقلِ مختصر
بہت سے سونے کا ملمع کئے ہوئے تانبے ہیں — تاکہ ان کو کوتاہ عقل کے ہاتھ فروخت کرے

ما کہ باطن بینِ جملہ کشوریم — دل بہ بینیم و بظاہر ننگریم
ہم جو کہ تمام عالم کے باطن کے دیکھنے والے ہیں — ہم دل کو دیکھتے ہیں ظاہر کو نہیں دیکھتے ہیں

قاضیانے کہ بظاہر می تنند — حکم بر اشکالِ ظاہر می کنند
وہ قاضی جو ظاہر پر نظر رکھتے ہیں — وہ ظاہری شکلوں پر حکم لگاتے ہیں

چوں شہادت گفت و ایمانش نبود — حکمِ او مومن کنند ایں قوم زود
جب (کلمۂ) شہادت پڑھ لیا اور اسمیں ایمان نہ تھا — یہ لوگ بہت جلد اس پر مومن (ہونیکا) حکم لگا دیتے ہیں

۵۱ آں سفیدی۔ بالوں کی سفیدی بھی عقل کی پختگی کی دلیل ہے لیکن یہ ظاہر بیں.. لوگوں کے لئے ہے۔ آں مقلد۔ جس کو نور بصیرت حاصل نہیں ہے وہ ہمیشہ دلیل کا طالب ہوتا ہے اور علامتوں کا راستہ تلاش کرتا ہے۔ بہر او۔ مقلد کے لئے یہ حکم ہے کہ وہ کسی بوڑھے سے مشورہ کرے لیکن۔ لیکن اس بوڑھے سے عمر کا بوڑھا مراد نہیں ہے بلکہ صاحب بصیرت مراد ہے۔

۵۲ آنکہ۔ وہ شخص مراد ہے جو تقلید سے نجات پا گیا ہو اللہ کے نور سے چیزوں کو دیکھتا ہو اس کی نگاہ کھال سے گذر کر باطن کو دیکھ لیتی ہے۔ پیش۔ ظاہر بیں، کھوٹے کھرے میں امتیاز نہیں کر سکتا۔ قوصرہ۔ ٹوکری۔ اے بسا۔ بہت سے صحیح سکے کالے کر دیئے جاتے ہیں تاکہ چور دست درازی نہ کرے۔

۵۳ مسہائے اندودہ۔ بہت سے سکے تانبے کے ہوتے ہیں جن پر سونے کی ملمع کاری ہوتی ہے۔ تاکہ حضورؐ نے فرمایا ہم دل کو دیکھتے ہیں ظاہر پر نظر نہیں رکھتے ہیں۔ قاضیانے۔ قاضی ظاہر پر حکم لگاتا ہے جب کوئی شخص اس کے سامنے کلمۂ شہادت پڑھے خواہ اس کے دل میں تصدیق نہ ہو تو وہ اس کو مومن قرار دے گا۔

بس[1] منافق کاندریں ظاہر گریخت
بہت سے منافق ہیں جنھوں نے اس ظاہر میں پناہ پکڑ لی

خونِ صد مومن بہ پنہانی بریخت
درپردہ انھوں نے سینکڑوں مسلمانوں کی خونریزی کی

جہد کُن تا پیرِ عقل و دیں شوی
کوشش کر تاکہ عقل اور دین کا بوڑھا بنے

تا چو عقلِ کُل تو باطن بیں شوی
تاکہ تو عقلِ کُل کی طرح باطن بیں بن جائے

از عدم چوں عقلِ زیبا رُو کشاد
جب حسین عقل، عدم سے رُونما ہوئی

خلعتش داد و ہزاراں نام داد
(قدرت نے) اُس کو خلعت بخشی اور ہزاروں نام دیئے

کمتریں زاں نامہائے خوش نفس
اُن بہترین ناموں میں سے کمترین نام

اینکہ نبود ہیچ اُو محتاجِ کس
یہ ہے کہ وہ کسی کی محتاج نہ ہوگی

گر[2] بصورت وا نماید عقل رُو
اگر عقل مجسم ہوکر رُونما ہو جائے

تیرہ باشد روز پیشِ نورِ اُو
دن اُس کے سامنے کالا پڑ جائے

ور مثالِ احمقی پیدا شود
اگر حماقت کی تصویر پیدا ہو جائے

ظلمتِ شب پیشِ اُو روشن بود
رات کی تاریکی اُس کے مقابلہ میں روشن ہوگی

کو ز شب مظلم تر و تاری تر ست
کیونکہ وہ رات سے زیادہ تاریک اور کالی ہے

لیک خفاشِ شقی ظلمت خورست
لیکن بدبخت چمگادڑ تاریکی خور ہے

اندک[3] اندک خوی کُن با نورِ روز
دن کے نور کی آہستہ آہستہ عادت ڈال

ورنہ خفاشے بمانی بے فروز
ورنہ تو نور سے محروم چمگادڑ بنا رہے گا

عاشقِ ہر جا شکال و مشکلے ست
وہ ہر ایسی جگہ کی عاشق ہے جہاں اشکال اور مشکل ہے

دشمنِ ہر جا چراغِ مقبلے ست
اُس جگہ کی دشمن ہے جہاں کسی بختاور کا چراغ ہے

ظلمتِ اشکال ازاں جوید دلش
اُس کا دل اندھیرے کے اشکال کی جستجو میں اسلئے ہے

تا کہ افزوں تر نماید حاصلش
تاکہ اُس کی آمدنی زیادہ رونما ہو

تا ترا مشغولِ آں مشکل کند
تاکہ تجھے اس مشکل میں مشغول کر دے

وز نہادِ زشتِ خود غافل کند
اور اپنی بُری فطرت سے غافل کر دے

## علامتِ عاقلِ تمام و نیم عاقل و مردِ تمام و نیم مرد و علامتِ شقیِ مغرورِ لاشیٔ

مکمل عاقل اور آدھے عقلمند اور مکمل انسان اور آدھے انسان کی علامت اور بے وجود مغرور بدبخت کی علامت

---

[1] بس منافق۔ بہت سے منافقوں نے اسی طرح اپنا ایمان ظاہر کرکے سازشیں کی ہیں اور مسلمانوں کی خونریزی کی ہے۔ عقلِ کُل۔ عقلِ کامل جبرئیلؑ۔ از عدم۔ جب عقل پیدا ہوئی تو اللہ تعالےٰ نے اُسکی بہت عزت افزائی فرمائی۔ کمترین۔ اُس کو ایک یہ خوبی عنایت کی کہ وہ کسی کی محتاج نہیں ہے

[2] گر بصورت۔ اگر عقل مجسم ہوکر دنیا میں رونما ہو تو سورج کی روشنی اُس کے سامنے ماند پڑ جائے۔ ور۔ اگر حماقت مجسم ہوکر رونما ہو تو رات کی تاریکی اُس سے شرما جائے۔ لیک۔ احمق کی مثال تاریکی خور چمگادڑ کی سی ہے لہٰذا اُس کو حماقت ہی پسند آتی ہے۔

[3] اندک۔ انسان کو نورِ ہدایت سے تعلق پیدا کرنا چاہیئے ورنہ بُری حالت میں موت آجائے گی۔ عاشق۔ کور باطن تاریکی کو پسند کرتا ہے، اور ہدایت سے بھاگتا ہے چمگادڑ صفت انسان دنیاوی ظلمت کا طالب ہے اور چراغِ ہدایت سے گریزاں ہے اور دنیاوی ظلمت کا طالب اسلئے ہے کہ دنیا کی دولتیں کمائے۔ تا ترا۔ ایسے دولتمند انسان کو دیکھ کر دوسرے بھی گمراہ ہوتے ہیں۔ علامت۔ اس بیان سے مولانا کا یہ مقصد ہے کہ کامل عقلمند وہ ہے جو نورِ باطن حاصل کرے۔ لاشیٔ۔



666

عاقل آں باشد کہ با اُو مشعلہ[۱] است — اُو دلیل و پیشوائے قافلہ است

عقلمند وہ ہے جس کے پاس مشعل ہے — وہ قافلہ کا راہنما اور پیشوا ہے

پیرو نورِ خودست آں پیش رَو — تابعِ خویش ست آں بیخویش رَو

وہ پیشوا، اپنے نور کا پیرو ہے — وہ بے اختیار چلنے والا اپنے نور کا تابع ہے

مؤمنِ خویش ست و ایماں آورید — ہم بداں نورے کہ جانش زاں چرید

وہ اپنے اوپر ایمان رکھتا ہے اور ایمان لایا ہے — اُس نور پر جس سے اُسکی روح نے غذا حاصل کی ہے

دیگرے[۲] کہ نیم عاقل آمد اُو — عاقلے را دیدۂ خود داند اُو

دوسرا وہ جو آدھا عقلمند ہے — (اور) کسی عقلمند کو اپنی آنکھ سمجھتا ہے

دست در وے زد چو کور اندر دلیل — تا بدو بینا شُد و جُست و جلیل

اُسنے اُس پر اس طرح ہاتھ رکھ لیا ہے جیسا کہ اندھا راہبر پر — حتیٰ کہ وہ اُس کے ذریعہ بینا اور چُست اور بڑا بن گیا ہے

واں خرے کز عقل جو سنگے نداشت — خود نبودش عقل و عاقل را گذاشت

وہ گدھا جو ایک جَو برابر عقل نہیں رکھتا — اُسمیں خود عقل نہ تھی اور عقلمند کو بھی چھوڑ دیا

رہ نداند نے قلیل و نے کثیر — می نجوید ہم نذیر و ہم بشیر

وہ راستہ نہیں جانتا ہے نہ تھوڑا نہ بہت — نذیر اور بشیر کو بھی نہیں تلاش کرتا ہے

غرقہ اندر غفلت و در قال و قیل — ننگش آید آمدن خلفِ دلیل

غفلت اور بحث و مباحثہ میں غرق ہے — اُس کو راہنما کے پیچھے چلنے میں شرم آتی ہے

می رَود[۳] اندر بیابانِ دراز — گاہ لنگاں آئِس و گاہے بتاز

وہ لمبے جنگل میں چلا جا رہا ہے — کبھی مایوس لنگڑاتا ہوا اور کبھی دوڑتا ہوا

شمع نے تا پیشوائے خود کُند — نیم شمعے نے کہ نورے گد کُند

شمع نہیں ہے کہ اُس کو اپنا پیشوا بنالے — آدھی شمع (بھی) نہیں ہے کہ نور مانگ لے

نیست عقلش تا دمِ زندہ زند — نیم عقلے نے کہ خود مُردہ کُند

اُس میں عقل نہیں ہے کہ زندہ ہونیکا دم بھرے — آدھی عقل (بھی) نہیں ہو کہ اپنے آپکو مُردہ بنالے

مُردۂ آں عاقل آید اُو تمام — تا برآید از نشیبِ خود بہ بام

وہ بالکلیہ اُس عقلمند کا مُردہ بن جائے — تاکہ اپنی پستی سے بالاخانہ پر پہنچ جائے

عقلِ کامل نیست خود را مُردہ کُن — در پناہِ عاقلِ زندہ سُخن

پوری عقل نہیں ہے (تو) اپنے آپکو مُردہ بنا لے — زندہ دَم عقلمند کی پناہ میں

---

[۱] مشعلہ یعنی نور کی مشعل۔ اُو۔ وہ دوسروں کا بھی رہنما ہے۔ پیرو۔ وہ خود اپنے نور کا تابع اور پیرو ہوتا ہے مؤمنِ خویش۔ یہ مرتبہ انبیاء کا ہے انبیاء کا فرض ہوتا ہے کہ وہ اپنے اوپر ایمان لائیں اور اپنی نبوت کی تصدیق کریں۔

[۲] دیگرے نیم عقل وہ ہے جو کسی صاحبِ نور کو اپنی آنکھ بنالے اور ہر چیز کو اُس کی آنکھ سے دیکھے۔ دست۔ ہر معاملہ میں اُس پر ایسا اعتماد کرے جس طرح اندھا اپنے رہنما پر کرتا ہے۔ واں خرے۔ تیسرا جو نرا گدھا ہے وہ ہے جس کو نہ خود نور حاصل ہو نہ کسی کو رہنما بنائے۔ نذیر و بشیر یعنی رہنما۔ غرقہ۔ خود غفلت میں غرق ہے اور دوسرے کو رہنما بنانے سے ذلت محسوس کرتا ہے۔

[۳] می رود۔ یہ تیسرا شخص اوہام اور خیالات کی وادیوں میں سرگرداں رہتا ہے۔ شمع۔ اُس کو خود تو نورِ باطن حاصل نہیں ہے اور اتنی عقل بھی نہیں ہے کہ کسی دوسرے سے نور حاصل کرلے۔ نیست عقلش۔ اُسکو خود نور حاصل نہیں ہے اور اتنی بھی عقل نہیں ہے کہ اپنے آپکو کالمیتِ فی یدِ الغسّال کردے۔ مردہ۔ اگر مُردہ بنکر اپنے آپکو کسی عقلمند کے سپرد کردوگے تو بامِ عروج پر پہنچ جاؤگے۔ عقلِ کامل۔ اگر تجھے ایسا کامل عقل نہیں ہے تو مُردہ اپنے آپکو

زندہ نے تا ہمدمِ عیسیٰ بُود ۔ مُردہ نے تا دمگہِ عیسیٰ شود

نہ وہ زندہ ہے کہ حضرت عیسیٰؑ کا ہم مشرب ہو ۔ مُردہ بھی نہیں ہو کہ حضرت عیسیٰؑ کی پھونک کا اہل ہو

زندہ نے و مُردہ نے لاشئ بُود ۔ غُورہ باشد نے عِنَب نے مے بُود

نہ زندہ ہے نہ مُردہ، وہ کچھ نہیں ہے ۔ کچا انگور ہے، نہ انگور ہے نہ شراب

غُورہ کز غورگی در نگذرد ۔ سنگ بست و خام و تُرش و رد بُود

کچا انگور جو کچے پن سے آگے نہ بڑھے ۔ وہ پتھر اگیا ہے اور کچا اور کھٹا اور مردود ہوتا ہے

جانِ کورش گام ہر سو می نہد ۔ عاقبت نجہد ولے بر می جہد

اُس کی اندھی روح ہر جانب قدم بڑھاتی ہے ۔ عاقبت کی کوشش نہیں کرتی ہے لیکن تڑپتی رہتی ہے

سُود ندہد بر جہیدن آں زماں ۔ زانکہ نازل شُد بلا از آسماں

اُس وقت اُچھلنا کودنا فائدہ نہیں دیتا ہے ۔ کیونکہ آسمان سے بلا اُتر چکی ہے

## قصۂ آبگیر و صیادان و آں سہ ماہی یکے عاقل و یکے نیم عاقل و آں دیگر مغرور ابلہ، مُغفّل، لاشئ و عاقبتِ ایشان

تالاب اور شکاریوں اور تین مچھلیوں کا قصہ جو ایک عقلمند اور ایک ناقص العقل اور ایک دوسری مغرور، بے وقوف غافل لاشئ تھی اور اُن کا انجام

قصۂ آں آبگیر ست اے عنود ۔ کہ درو سہ ماہیِ اشگرف بُود

اے سرکش! اس تالاب کا قصہ ہے ۔ جس میں تین بڑی مچھلیاں تھیں

در کلیلہ خواندہ باشی لیک آں ۔ قشرِ افسانہ بُود ویں مغزِ جاں

تو نے کلیلہ میں پڑھا ہوگا لیکن وہ ۔ قصہ کا چھلکا تھا اور یہ رُوح کا مغز ہے

چند صیادے سوئے آں آبگیر ۔ بر گذشتند و بدیدند آں ضمیر

اُس تالاب کی جانب چند شکاری ۔ گذرے اور اُس راز کو سمجھ گئے

پس شتابیدند تا دام آورند ۔ ماہیاں واقف شدند و ہوشمند

وہ دوڑے تاکہ جال لائیں ۔ مچھلیاں باخبر اور آگاہ ہو گئیں

آنکہ عاقل بُود عزمِ راہ کرد ۔ عزمِ راہِ مشکلِ ناخواہ کرد

جو سمجھدار تھی اس نے سفر کی ٹھانی ۔ ناپسند مشکل راستہ کا ارادہ کر لیا

گفت با اینہا ندارم مشورت ۔ کہ یقیں سستم کنند از مقدرت

کہنے لگی میں اِن سے مشورہ نہ کروں گی ۔ کیونکہ وہ یقیناً طاقت میں مجھے سست کر دیں گی

---

۱؎ زندہ۔ احمق انسان زندہ ہے کہ حضرت عیسیٰؑ کی طرح اُس کے دَم میں اثر ہو اور نہ مُردہ ہے کہ کسی عیسیٰ نفس کے دم کر زندہ ہو جائے۔ غُورہ۔ کچا انگور نہ کھانے کے قابل ہے نہ اس سے شراب بنتی ہے۔ کز غورگی۔ جو انگور پک نہ پائے ٹھٹھر کر کھٹا رہ جاتا ہے اور ناقابلِ قبول ہوتا ہے۔

۲؎ جاں۔ احمق انسان اوہام میں پھنسا رہتا ہے۔ عاقبت کی فکر نہیں کرتا ہے پھر ایسے وقت فکر کرتا ہے جبکہ کوئی فائدہ مرتب نہیں ہوتا۔ سُود۔ بے وقت ندامت مفید نہیں ہے۔ آبگیر۔ تالاب جھیل۔ قصہ۔ اس قصہ سے اُنہی تین قسم کے آدمیوں کے انجام کو سمجھانا مقصود ہے۔

۳؎ قصہ۔ ایک جھیل میں تین نادر اور موٹی مچھلیاں رہتی تھیں۔ کلیلہ۔ اور دمنہ مشہور کتاب ہے۔ ضمیر۔ پوشیدہ چیز یعنی مچھلیوں کی اس تالاب میں سکونت۔ آنکہ۔ اِن تینوں مچھلیوں میں سے جو عقلمند تھی اس نے شکاریوں کے ارادے کو بھانپ کر سفر کر جانے کا ارادہ کر لیا اور وہاں سے چل دی۔

مہرِ زاد و بودِ شاں بر جاں زند ۔۔۔ کاہلی و جہلِ شاں بر من زند

پیدائش اور قیام کی محبت اُن کی جان پر اثر کرے گی ۔۔۔ اُن کی سُستی اور نادانی مجھ پر اثر کرے گی

مشورت با زندہ باید نکو ۔۔۔ کہ ترا زندہ کند آں زندہ کو

مشورے کے لئے نیک اور زندہ (دل) چاہئیے ۔۔۔ کہ تجھے زندہ کر دے، وہ زندہ کہاں ہے؟

اے مسافر با مسافر رائے زن ۔۔۔ زانکہ پایت لنگ دارد رائے زن

اے مسافر! مسافر سے مشورہ کر ۔۔۔ عورت کی رائے تیرا پاؤں لنگڑا کر دے گی

از دمِ حُبُّ الوطن بگذر مایست ۔۔۔ کہ وطن آں سوست جاں ایں سوی نیست

وطن کی محبت کے دھوکے سے نکل جا، نہ ٹھہر ۔۔۔ اے جان! وطن اُدھر ہے، اِدھر نہیں ہے

گر وطن خواہی گذر آں سوی شط ۔۔۔ ایں حدیث است را کم خواں غلط

اگر تو وطن چاہتا ہے (نہر کے) اُس کنارے پر چلا جا ۔۔۔ اِس صحیح حدیث کو غلط نہ پڑھ

## سِرِّ حدیث حُبُّ الوطن مِنَ الاِیمَانِ و ذکرِ خواندنِ شخصے

اِس حدیث کا راز کہ وطن کی محبت ایمان سے ہے اور ایک شخص کا ناک میں

دُعای استنشاق را کہ اَللّٰھُمَّ اَرِحْنِی رَائِحَۃَ الْجَنَّۃِ بجای

پانی دینے کے وقت کی دعا کو بے موقع پڑھنا جو کہ اے اللہ مجھے جنت کی خوشبو سونگھا دے

وردِ استنجا کہ اَللّٰھُمَّ اجْعَلْنِی مِنَ التَّوَّابِیْنَ وَاجْعَلْنِی

استنجے کی دعا کی جگہ جو کہ "اے اللہ مجھے توبہ کرنے والوں میں سے کر دے اور مجھے پاکی حاصل کرنے

مِنَ الْمُتَطَھِّرِیْنَ و شنیدنِ عزیزے و طاقت نیاوردن و بازنمودن

والوں میں سے کر دے" ہے۔ اور ایک دوست کا سننا اور صبر نہ کر سکنا اور بتانا

در وضو ہر عضو را وردے جدا ۔۔۔ آمدہ است اندر خبر بہرِ دعا

وضو کرنے میں، ہر عضو کا جدا وظیفہ ۔۔۔ حدیث میں دعا کے لئے آیا ہے

چونکہ استنشاقِ بینی می کنی ۔۔۔ بوی جنت خواہ از ربِّ غنی

جب تو ناک میں پانی دے ۔۔۔ بے نیاز رب سے، جنت کی خوشبو چاہ

تا ترا آں بو کشد سوی جناں ۔۔۔ بوی گل باشد دلیلِ گلستاں

تاکہ وہ خوشبو تجھے جنتوں کی طرف کھینچے ۔۔۔ پھول کی خوشبو، چمن کی رہنما ہوتی ہے

چونکہ استنجا کنی وِرد و سخن ۔۔۔ ایں بود یا رب تو زینم پاک کن

جب تو استنجا کرے، وظیفہ اور کلام ۔۔۔ یہ ہوگا کہ اے خدا تو مجھے اِس سے پاک کر

---

لے قہر۔ اِن دونوں پہلیوں پر وطن کی محبت غالب آجائے گی۔ اور وہ میرے ارادے میں مجھے سُست کر دیں گی۔ اے مسافر! مسافر کو مسافر سے مشورہ کرنا چاہیئے خانہ نشین عورت سفر سے روک دے گی۔

سے آزدم۔ اِس حدیث میں وطن سے آخرت مُراد ہے دنیا کا وطن مراد نہیں ہے اِس حدیث کا غلط مطلب سمجھ کر دھوکا نہ کھانا۔ ترتیب۔ مولانا کا مطلب یہ ہے کہ ہر دعا کا ایک محل ہے اُس کو غلط مقام پر استعمال نہ کرنا چاہیئے اِسی طرح حُبُّ الوطن کو غلط مقام پر استعمال کرنا غلطی ہے۔

سے دردضو۔ بزرگانِ دین وضو میں ہر عضو کو دھوتے وقت ایک خاص دُعا پڑھتے ہیں۔ چونکہ جب ناک میں پانی ڈالتے ہیں تو دعا کرتے ہیں۔ خدا مجھے جنت کی خوشبو سونگھا دے۔ تا ترا۔ پھول کی خوشبو چمن کے لئے رہنما ہے اسی طرح سے جنت کی خوشبو جنت کی رہنما ہے۔ چونکہ استنجا۔ یہ دُعا استنجے کے بعد پاخانہ سے نکل کر پڑھنی چاہیئے۔

دستِ من اینجا رسید ایں را شُست ۱ — دستم اندر شُستنِ جانست سُست

میرا ہاتھ یہاں پہنچا، اِس کو دھو دیا — روح کے دھونے میں میرا ہاتھ کوتاہ ہے

اے زتو کس گشتہ جانِ ناکساں — دستِ فضلِ تست در جانہا رساں

اے (خدا) تجھ سے نالائقوں کی جان لائق بن گئی ہے — تیرے کرم کا ہاتھ روحوں تک پہنچنے والا ہے

حدِ من ایں بود کردم من لئیم — زاں سُوئے حد را نقی کن اے کریم

مجھ کمینے کی یہی حد تھی جو کر لی — حد کی اُس جانب کو اے کریم تو پاک کر دے

از حدث شستم خدایا پوست را — از حوادث تو بشو ایں دوست را

اے خدا! میں نے ناپاکی سے کھال کو دھو لیا — تو اس دوست کو حوادثِ (زمانہ) سے دھو دے

آں ۲ یکے در وقتِ استنجا بگفت — کہ مرا با بوئے جنت دار جفت

ایک شخص نے استنجے کے وقت کہا — مجھے جنت کی خوشبو کا جوڑی دار بنا دے

گفت شخصے خوب ورد آوردہ — لیک سوراخِ دعا گم کردہ

ایک شخص نے کہا تو نے بہت اچھا وظیفہ پڑھا — لیکن تو نے دعا کے سوراخ کو گم کر دیا ہے

ایں دعا چوں وردِ بینی بود چوں — وردِ بینی را تو آوردی بکوں

یہ دعا جبکہ ناک کا وظیفہ تھا، کیوں — تو ناک کے وظیفہ کو مقعد میں لے آیا؟

رائحہ جنت ز بینی یافت حُر — رائحہ جنت کے آید از دُبُر

آزاد آدمی جنت کی خوشبو ناک کے ذریعہ پاتا ہے — مقعد سے جنت کی خوشبو کب آتی ہے؟

اے ۳ تواضع بردہ پیشِ ابلہاں — وے تکبر کردہ تو پیشِ شہاں

اے بے وقوفوں کے سامنے تواضع کرنے والے! — اے شاہوں کے سامنے تکبر کرنے والے!

آں تکبر بر خساں خوب و چُست — ہیں مرو معکوس عکسش بندِ تست

تکبر کمینوں کے ساتھ اچھا اور بھلا ہے — خبردار! اُلٹا نہ چل، اُس کا اُلٹا تیری بیڑی ہو

از پئے سوراخِ بینی رست گل — بو وظیفہ بینی آمد اے عُتُل

پھول، ناک کے سوراخ کے لئے اُگا ہے — اے بدخو! سونگھنا ناک کا کام ہے

بوئے گل بہرِ مشام ست اے دلیر — جائے آں بو نیست ایں سوراخِ زیر

اے دلیر! پھول کی خوشبو دماغ کے لئے ہے — یہ نچلا سوراخ اُس خوشبو کی جگہ نہیں ہے

کے ازینجا بوئے خلد آید ترا — بو ز موضع جو اگر باید ترا

تجھے جنت کی خوشبو اِس جگہ سے کب آئے گی؟ — اگر تجھے (خوشبو) چاہیئے تو اُس کو جگہ سے تلاش کر

---

۱ دستِ من۔ اِس دعا کا مطلب یہ ہے کہ دعا کرنے والا کہتا ہے کہ نجاستِ ظاہری کا ازالہ تو مجھ سے ممکن تھا وہ میں نے کر لیا باطنی نجاست سے خدا ہی پاک کر سکتا ہے۔ اے زتو۔ یہ خدا کی قدرت ہی کر سکتی ہے کہ وہ روح کو پاک کر دے۔ حدِ من۔ انسان کا مقدور یہی ہے کہ وہ نجاستِ ظاہری سے پاکی حاصل کر لے، نجاستِ ظاہری کی حد سے آگے کی پاکی خدا کے ہاتھ میں ہے۔ حدث۔ وہ چیزیں جن سے وضو یا غسل ٹوٹ جاتا ہے۔ حوادث یعنی دنیوی معاملات۔

۲ آں یکے۔ ایک آدمی نے استنجے کے وقت وہ دعا پڑھی جو ناک میں پانی دینے کے وقت کی ہے۔ سوراخ یعنی ناک کا سوراخ، اور پاخانہ کے مقام کا سوراخ۔ کون۔ پاخانہ کا سوراخ۔ دُبُر۔ پاخانہ کا سوراخ۔

۳ اے تواضع۔ جس طرح یہ بے محل دعا ہے اِسی طرح یہ بھی بے محل بات ہے کہ ان احمقوں کے سامنے تواضع برتے اور شاہوں سے اکڑے۔ ابلہاں۔ دنیادار۔ شہاں۔ یعنی بزرگانِ دین۔ بند۔ انسان کی اُلٹی چالیں اُسکی رفعت اور بلندی کیلئے مانع ہیں۔ رست گل۔ پھول سونگھنے کیلئے ہے اور سونگھنا ناک کا کام ہے۔ عُتُل۔ بدمزاج۔ مشام۔ دماغ۔ سوراخِ زیر۔ پاخانہ کا سوراخ۔ کے ازینجا۔



661

ہمچنیں حُبُّ الوطن باشد درست — تو وطن بشناس اے خواجہ نخست

اسی طرح سے وطن کی محبت درست ہے — اے خواجہ! تو پہلے وطن کو پہچان

## واقف شُدنِ آں ماہیِ عاقل و سفر پیش گرفتن بے مشورت با دیگراں از حکمت

عقلمند مچھلی کا واقف ہوجانا اور دانائی سے دوسروں کے مشورے بغیر روانہ ہوجانا

گفت آں ماہیِ زیرک رہ کُنم — دل زِ رائ و مشورت شاں بر کَنم

اس عقلمند مچھلی نے کہا میں سفر کرجاؤں — ان کے مشورے اور رائے پر دل نہ جماؤں

نیست وقتِ مشورت ہیں راہ کُن — چوں علیؓ تو آہ اندر چاہ کُن

خبردار! مشورے کا وقت نہیں ہے سفر کر جا — (حضرت) علیؓ کی طرح تو کنویں میں آہ کر

محرمِ آں راہ کمیاب ست و بس — شب روی پنہاں روی کُن چوں عسس

اس راستہ کا محرم بالکل نایاب ہے — رات کو چلنا اور پوشیدہ چلنا کوتوال کی طرح اختیار کر

سوئے دریا عزم کُن زیں آبگیر — بحر جو و ترکِ ایں گرداب گیر

اس تالاب سے دریا کی جانب ارادہ کر — سمندر کی تلاش کر اس بھنور کو چھوڑ دے

سینہ را پا ساخت می رفت آں حذور — از مقامِ با خطر تا بحرِ نور

وہ محتاط سینہ کو پاؤں بنا کر جا رہی تھی — پُرخطر مقام سے، نور کے سمندر کی جانب

ہمچو آہو کز پئے او سگ بُود — می دود تا در تنش یک رگ بُود

اس ہرن کی طرح کتا جس کے درپے ہو — وہ دوڑتا ہے جب تک اسکے بدن میں ایک رگ ہو

خوابِ خرگوش و سگ اندر پے خطاست — خواب خود در چشمِ ترسندہ کجاست

خرگوش کی نیند اور کتا درپے، غلط ہے — ڈرنے والے کی آنکھ میں نیند کہاں ہوتی ہے؟

رفت آں ماہی رہِ دریا گرفت — راہِ دور و پہنۂ پہنا گرفت

وہ مچھلی چلی گئی۔ دریا کی راہ لی — دراز اور چوڑے سے چوڑا راستہ اختیار کیا

رنجہا بسیار دید و عاقبت — رفت آخر سوئے اَمن و عافیت

وہ بہت سی تکلیفوں سے دوچار ہوئی انجام کار — امن اور عافیت کی جانب چلی گئی

خویشتن افگند در دریائے ژرف — کہ نیابد حدِّ آں را ہیچ طرف

اس نے اپنے آپ کو گہرے دریا میں ڈال دیا — جس کے کنارے کو کوئی آنکھ نہیں پاتی ہے

---

لہ درست۔ یعنی وطن کی محبت کا جزوِ ایمان ہونا تو درست ہے لیکن اسکو سمجھ لے وہ کونسا وطن ہے، ظاہر ہے مومن کا اصلی وطن عقبیٰ ہے۔ دِل۔ یعنی میں دوسری مچھلیوں سے مشورہ نہ کروں گی۔ چوں علیؓ۔ ایک غلط روایت مشہور ہے کہ حضرت علیؓ نے جذبات سے مجبور ہوکر آہ کرنا چاہی تو کوئی اس آہ کا محرم نہ پایا اور کنویں میں منھ لٹکا کر آہ کی تھی۔

لہ محرم۔ مچھلی نے یہ بھی کہا اس راستہ کے محرم نایاب ہیں لہٰذا خاموشی سے رات کو نکل جانا چاہیئے سالک کو بھی یہی سوچنا پڑتا ہے اور سلوک کی مشکلات کو خود ہی برداشت کرنا پڑتا ہے۔ سوئے دریا۔ تالاب کو چھوڑ کر دریا کا رُخ کرنا چاہیئے یعنی محدود دنیا کو چھوڑ کر لامحدود عقبیٰ اختیار کرنی چاہیئے۔ سینہ۔ سینہ کے بل وہ محفوظ مقام پر پہنچ گئی۔ ہمچو۔ وہ اس طرح دوڑ کر پُرخطر مقام سے بھاگی جس طرح وہ ہرن بھاگتا ہے جس کا پیچھا شکاری کتا کر رہا ہو۔ خواب۔ کتا درپے ہو اور پھر غفلت کی نیند سونا بڑی غلطی ہے۔

سہ رفت۔ وہ عقلمند مچھلی روانہ ہوگئی اور اس نے لمبا چوڑا راستہ اختیار کر لیا۔ رنجہا۔ راستہ کی تکالیف برداشت کیں اور امن کی جگہ پہنچ گئی۔ خویشتن۔ اُسنے اپنے آپکو دریائے ناپیدا (کنار میں ڈال دیا)

پس چو صیاداں بیاوردند دام
پھر جب شکاری جال لے آئے

نیم عاقل را ازاں شد تلخ کام
اُس سے نیم عاقل کو ناگواری ہوئی

گفت آہ من فوت کردم وقت را
بولی، ہائے میں نے وقت گنوا دیا

چوں نگشتم ہمرہِ آں رہنما
میں اُس رہنما کی ساتھی کیوں نہ بنی؟

ناگہاں رفت او ولیکن چوں برفت
وہ اچانک چلی گئی، لیکن چونکہ وہ چلی گئی ہے

می ببایستم شدن در پے بہ تفت
مجھے (بھی)، جلد اُس کے پیچھے جانا چاہئے تھا

ایں زماں سودے ندارد حسرتم
اب میری حسرت مفید نہیں ہے

چوں کنم چوں فوت شد آں فرصتم
کیا کروں، جب کہ وہ موقع جاتا رہا!

بر گذشتہ حسرت آوردن خطاست
گذشتہ پر حسرت کرنا غلطی ہے

باز ناید رفتہ یاد آں ہباست
گیا وقت، نہیں لوٹتا ہے اُس کی یاد بیکار ہے

## قصۂ آں مرغ گرفتہ کہ وصیت کرد کہ بر گذشتہ پشیمانی مخور
اُس پھنسے ہوئے پرند کا قصہ جس نے وصیت کی کہ گذشتہ پر پشیمان نہ ہو

## و سخن محال باور مکن و در تدارک وقت اندیش و
اور ناممکن بات کا یقین نہ کر اور موجود وقت کی اصلاح کر اور پشیمانی میں

## روزگار مبر در پشیمانی
وقت ضائع نہ کر

آں یکے مرغے گرفت از مکر دام
ایک شخص نے ایک پرند مکر اور جال سے پکڑ لیا

مرغ او را گفت کاے خواجہ ہمام
اُس سے پرندے نے کہا کہ اے خواجۂ بزرگ!

تو یکے مرغے ضعیفے ہمچو من
تو نے مجھ جیسے ایک کمزور پرند کو

صید کردہ خوردہ گیر اے نیک ظن
شکار کر لیا، فرض کر کھا لیا، اے نیک گمان!

تو بسے گاواں و میشاں خوردۂ
تو نے بہت سی گائیں اور بھیڑیں کھائی ہیں

تو بسے اشتر بقرباں کردۂ
تو نے بہت سے اونٹ قربان کئے ہیں

تو نگشتی سیر زانہا در زمن
تو زمانہ میں اُن سے پیٹ بھرا نہ بنا

ہم نگردی سیر از اجزائے من
میرے اجزاء سے بھی تیرا پیٹ نہ بھریگا

مر مرا آزاد گرداں از کرم
کرم کر کے مجھے آزاد کر دے

اے جواں مردِ کریم محتشم
اے شریف! معزز جوان شخص!

---

ل پس۔ شکاری جب جال لے آئے تو نیم عاقل مچھلی کو فکر ہوئی۔ گفت۔ اس نیم عاقل مچھلی نے کہا افسوس میں نے وقت ضائع کیا میں اس عقلمند مچھلی کے پیچھے پیچھے کیوں نہ چلدی۔ ناگہاں۔ وہ اچانک چلدی تھی لیکن اب بھی مجھے جلد اس کے پیچھے چل دینا چاہیے۔ ایں زماں۔ گذشتہ بات پر افسوس کرنے سے کوئی فائدہ نہیں گذرا وقت دوبارہ واپس نہیں آسکتا اس پر افسوس کرنیکی بجائے فوراً کام شروع کر دینا چاہیے تاکہ پہلی غلطی کی تلافی ہوسکے۔

ل۲ قصہ۔ اس قصے سے یہ بتانا مقصود ہے کہ گذشتہ بات پر افسوس میں وقت ضائع کرنا لغویات ہے۔ آں یکے۔ ایک شکاری نے ایک پرند پھانس لیا تو اس پرندنے کہا کہ اگر تو مجھے ذبح کرکے کھا بھی لے گا تو کیا فائدہ ہوگا۔

ل۳ تو بسے۔ پرندنے شکاری سے کہا کہ تو بہت سے بڑے بڑے جانور کھا چکا ہے اور اُن سے تیرا پیٹ نہ بھرا تو مجھے کھا کر تیرا کیا بھلا ہوگا۔ مر مرا۔ مجھے مہربانی کرکے آزاد کردے تو میں تجھے تین نصیحتیں کروں۔



673

ہِل مرا تا کہ سہ پَندت بَر دہم
مجھے چھوڑ دے تاکہ تجھے تین نصیحتیں کردوں
تا بدانی زیرکم یا اَبلہم
حتیٰ کہ تجھے معلوم ہو جائے کہ میں عقلمند ہوں یا بیوقوف ہوں

اوّل[1] آں پندے دہم بر دستِ تو
اُن میں کی پہلی نصیحت میں تیرے ہاتھ پر (بیٹھے ہوئے)
بدِ ہمت اے جان و دل سرمستِ تو
تجھے کردونگا، اے وہ کہ دل و جان تیرے شیدائی ہیں

بر سرِ دیوار بدِ ہم ثانیش
اُن میں سے دوسری دیوار پر (بیٹھ کر) کردوں گا
تا شوی زاں پند شاد و خوب و گش
تاکہ تو اُس نصیحت سے خوش اور بھلا اور نازاں ہو

واں سُوم پندت دہم من بر درخت
میں تیسری نصیحت تجھے درخت پر پہنچ کر کرونگا
کہ ازیں سہ پند گردی نیک بخت
تاکہ تو اُن تینوں نصیحتوں سے نیک بخت بنجائے

آنچہ بر دست است ایں است آں سخن
جو ہاتھ پر (بیٹھے ہوئے کرنی ہے) وہ یہ بات ہے
کہ مُحالے را زکس باور مکن
کہ ناممکن (بات) پر کسی کا یقین نہ کر

بر کفش چوں گفت اوّل بند رفت
اسکے ہاتھ پر (بیٹھے ہوئے) جب پہلی (نصیحت) کہدی تو گیا
گشت آزاد و بر آں دیوار رفت
آزاد ہوگیا اور دیوار پر جا بیٹھا

گفت[2] دیگر بر گذشتہ غم مخور
دوسری نصیحت کی گذری ہوئی (بات) پر غم نہ کر
چوں ز تو بگذشت زاں حسرت مبر
جب تجھ سے گذر گئی، اُس پر حسرت نہ کر

بعد ازاں گفتش کہ در جسمم کتیم
اسکے بعد اُس نے اُس سے کہا کہ میرے جسم میں چھپا ہوا
دہ درم سنگ ست یک دُرِّ یتیم
دس درہم کے وزن کا ایک نادر موتی ہے

دولتِ تو بختِ فرزندانِ تو
تیری دولت تیری اولاد کا نصیبہ
بود آں گوہر بحقِ جانِ تو
تھا وہ موتی تیری جان کی قسم!

فوت کردی دُر کہ روزیت نبود
تو نے وہ موتی کھو دیا چونکہ تیرے مقدر میں نہ تھا
کہ نباشد مثلِ آں دُر در وجود
کہ جس موتی کی مثال وجود میں نہ ہوگی

آنچناں[3] کہ وقتِ زادن حاملہ
جس طرح حاملہ (عورت) جننے کے وقت
نالہ دارد خواجہ شُد در غلغلہ
فریاد کرتی ہے، (وہ شکاری) خواجہ شور کرنے لگا

گشت غمناک و ہمیگفت آہ آہ
غمگین ہوگیا اور کہتا تھا، ہائے ہائے
ایں چرا کردم کہ شُد کارم تباہ
یہ میں نے کیوں کیا؟ کہ میرا کام برباد ہوگیا

مَن چرا آزاد کردم مر ترا
میں نے تجھے کیوں آزاد کیا؟
زیں حِیَل از راہ بُردی مر مرا
تو نے اِن حیلوں سے مجھے گمراہ کردیا

---

[1] اوّل۔ میں پہلی نصیحت تو اُس وقت کروں گا جب تو مجھے ہاتھ میں پکڑے ہوئے ہو گا دوسری جب کرونگا کہ تو مجھے چھوڑ دیگا اور میں دیوار پر جا بیٹھوں گا اور تیسری جب کرونگا کہ میں درخت پر جا بیٹھوں گا۔ آنچہ بردست۔ تیرے ہاتھ میں رہتے ہوئے جو نصیحت کرنی ہے وہ یہ ہے کہ اگر کوئی تجھ سے ناممکن اور محال بات کہے اُس پر یقین نہ کرنا۔ بر کفش۔ جب پرند نے یہ نصیحت کردی تو شکاری نے اُس کو چھوڑ دیا اور پرند دیوار پر جا بیٹھا۔

[2] گفت۔ دیوار پر بیٹھ کر پرند نے دوسری نصیحت یہ کی کہ گذشتہ واقعہ پر کبھی حسرت اور افسوس نہ کرنا اور اُس کے بعد پرند نے کہا کہ میرے پوٹے میں ایک نادر موتی ہے جس کا وزن دس درہم بھر یعنی تین تولے ہے۔ کتیم۔ چھپا ہوا۔ دُرِّ یتیم۔ دُرِ یکتا۔ دولت۔ اگر تو مجھے ذبح کرتا تو وہ موتی تیری دولت ہوتا۔ بحق۔ یعنی تیری جان کی قسم۔ فوت کردی۔ چونکہ تیرا مقدر نہ تھا اسی لئے وہ موتی تیرے ہاتھ نہ آیا۔

[3] آنچناں۔ پرند کی اس بات کو سُن کر وہ شکاری اس طرح نالہ و فریاد کرنے لگا جس طرح حاملہ عورت بچہ جنتے وقت کرتی ہے۔ گشت۔ وہ شکاری پرند کی اس گفتگو پر غمگین ہوکر آہ آہ کرنے لگا اور اُس سے بولا کہ تو نے حیلہ بازی کرکے مجھے

مرغ[1] گفتش نے نصیحت کردمت
پرندنے اُس سے کہا کہ میں نے تجھے نصیحت نہیں کی؟
کہ مبادا بر گذشتہ دی غمت
کہ گُل کی گذشتہ (بات) پر تو غمگین نہ ہو

چوں گذشت و رفت غم چوں میخوری
جبکہ رفت وگذشت ہوگئی تو کیوں غم کرتا ہے؟
یا نکردی فہم پندم یا کری
یا تو میری نصیحت نہیں سمجھا ہے یا تو بہرا ہے

واں دُوم پندت بگفتم کز ضلال
میں نے دوسری نصیحت تجھے کی کہ گمراہی سے
ہیچ تو باور مکن قولِ محال
تو کبھی ناممکن (بات) کا یقین نہ کرنا

من نیم خود سہ درم سنگ اے اسد
میں خود تین درہم بھر نہیں ہوں، اے شیر!
دہ درم سنگ اندرونم چوں بود
دس درہم کا وزن میرے اندر کیسے ہوگا؟

خواجہ[2] باز آمد بخود گفت اکہ ہیں
خواجہ ہوش میں آیا، بولا کہ ہاں
باز گو پندِ سوم اے نازنیں
اے نازنین! تیسری نصیحت کر

گفت آرے خوش عمل کردی بداں
اُس نے کہا ہاں تونے اِن (دو) پر اچھا عمل کیا
تا بگویم پندِ ثالث رایگاں
تاکہ میں فضول تیسری نصیحت کردوں

ایں بگفت و بر پرید شاد رفت
اُس نے یہ کہا اور اُڑ گیا اور خوش (ہوکر) چل دیا
سوئے صحرا سر خوش و آزاد رفت
مست اور آزاد جنگل کی جانب چلا گیا

پند[3] گفتن با جہولِ خوابناک
نادان، جاہل کو نصیحت کرنا
تخم افگندن بود در شورہ خاک
شورہ کی زمین میں بیج بونا ہوتا ہے

چاکِ حمق و جہل نہ پذیرد رفو
حماقت اور نادانی کا چاک رفو کے قابل نہیں ہے
تخمِ حکمت کم دہش اے پندگو
اے نصیحت کرنے والے! اُس میں دانائی کا بیج نہ بو

زانکہ جاہل جہل را بندہ بود
کیونکہ جاہل، جہل کا غلام ہوتا ہے
چونکہ تو پندش دہی او نشنود
جب تو اُسے نصیحت کریگا وہ نہ سُنے گا

## چارہ اندیشیدنِ آں ماہیِ نیم عاقل و خود را مُردہ کردن

اُس ناقص عقل والی مچھلی کا تدبیر سوچنا اور خود کو مُردہ بنالینا

نیم عاقل گفت در وقتِ بلا
مصیبت کے وقت نیم عاقل نے کہا
چونکہ ماند از سایۂ عاقل جُدا
چونکہ وہ عقلمند کے سایہ سے جُدا ہوگئی تھی

کو سوئے دریا شُد و از غم عتیق
کہ وہ دریا کی جانب چلی گئی اور غم سے آزاد ہوگئی
فوت شُد از من چُناں نیکو رفیق
مجھ سے ایسا اچھا ساتھی چھوٹ گیا

---

[1] مرغ۔ پرندنے کہاکہ میں نے تجھے نصیحت کی تھی کہ گذری ہوئی بات پر افسوس نہ کرنا۔ اَب تو اُس گذری ہوئی بات پر کیوں افسوس کررہا ہے یا تو تو میری نصیحت نہ سمجھا تھا یا بہرا ہے۔ واں دُوم۔ میں نے تجھے دوسری نصیحت یہ کی تھی کہ کسی کی ناممکن بات پر یقین نہ کرنا اور تو نے میری ناممکن بات پر یقین کرلیا اور یہ نہ سوچا کہ وہ پرند جس کا کُل وزن سات درم بھی نہ ہو اُسکے پیٹ میں تین تولے کا موتی کیسے ہوسکتا ہے۔

[2] خواجہ۔ جب شکاری کو ذرا سکون ہوا تو اُس نے کہا تیسری نصیحت بھی سُنادے۔ گفت۔ پرندے نے طنزاً کہا تونے دو نصیحتوں پر خوب عمل کیا ہے جو تجھے تیسری نصیحت سُناکر ضائع کروں اِس طنز میں تیسری نصیحت بھی مضمر ہے کہ جو نصیحت قبول نہ کرے اُسکو نصیحت نہ کر۔ ایں بگفت۔ اُس پرندے نے طنزاً وہ جملہ کہہ دیا جس میں تیسری نصیحت بھی تھی اور اُڑ کر جنگل کی طرف چلا گیا۔

[3] پند گفتن۔ مولانا فرماتے ہیں کہ جاہل کو نصیحت کرنا ایسا ہے جیسے شور زمین میں تخم ریزی کرنا۔ چاک۔ حماقت اور جہل ناقابلِ اصلاح ہے۔ نشنود۔ قبول کرنے کے ارادہ سے سنیگا۔ چارہ اندیشیدن۔ کمال عقلمندی تو یہی ہے کہ قبل از مصیبت تدبیر کرے۔ مصیبت کے بعد تدبیر کرے نیم عقلمندی ہے



676

لیک زاں نندیشم و بر خود زنم — خویشتن را ایں زماں مُردہ کنم

لیکن میں اُس سوچ میں نہیں پڑتی ہوں اور خود تکلیف — اس وقت اپنے آپ کو مُردہ بناتی ہوں

پس برآرم اِشکمِ خود بر زبر — پُشت زیر و می رَوم بر آب بَر

پس میں اپنا پیٹ اوپر کو کرتی ہوں — پُشت نیچے کو اور پانی کے اوپر آجاتی ہوں

می رَوم بر وَے چنانکہ خس رَوَد — نے بہ سَباحی چنانکہ کس رَوَد

اُس پر اس طرح چلوں جیسے کہ تنکا چلتا ہے — نہ کہ تیراکی سے، جیسے کہ انسان چلتا ہے

مُردہ گردم خویش بسپارم بآب — مرگ پیش از مرگ امن ست از عذاب

میں اپنے آپ کو مُردہ بناتی ہوں اور پانی کے سپرد کرتی ہوں — مرنے سے پہلے مر جانا، عذاب سے امن ہے

مرگ پیش از مرگ امن ست اے فتی — اینچنیں فرمودہ ما را مصطفیٰؐ

اے نوجوان! مرنے سے پہلے مر جانا اُمن ہے — مصطفیٰؐ نے ہم سے ایسا ہی فرمایا ہے

گفت مُوتُوا كُلُّكُم مِن قَبلِ اَن — یَاتِیَ المَوتُ تَمُوتُوا بِالفِتَن

فرمایا تم سب مر جاؤ اس سے پہلے کہ — موت آئے (ورنہ) فتنوں سے مرد

ہمچناں مُرد و شکم بالا فگند — آب گہ بُردش نشیب و گہ بلند

اِسی طرح مُردہ ہو گئی اور پیٹ اوپر کر لیا — پانی کبھی اُس کو نیچے لے جاتا، کبھی اوپر

ہر یکے زاں قاصداں بس غصہ خورد — کہ دریغا ماہیِ مہتر بمُرد

ان ارادہ کرنے والوں میں سے ہر ایک بہت رنج کرتا تھا — کہ افسوس بڑی مچھلی مر گئی

شاد می شد اُو ازاں گفتِ دریغ — پیشِ رفت ایں بازیم رستم ز تیغ

اُس افسوس کی گفتگو سے وہ خوش ہوتی تھی — میری یہ چال چل گئی، میں تلوار سے بچ گئی

پس گرفتش یک صیادِ ارجمند — پس بر و تُف کرد و بر خاکش فگند

پھر اُس کو ایک بھلے شکاری نے پکڑ لیا — پھر اُس پر تھوکا اور زمین پر پھینک دیا

غلط غلطاں رفت پنہاں اندر آب — ماند آں احمق ہمی کرد اضطراب

وہ لوٹتی پوٹتی چپکے سے پانی میں چلی گئی — وہ احمق رہ گئی جو تڑپتی تھی

از چپ و از راست می جست آں سلیم — تا کہ بجہدِ خویش برہاند گلیم

وہ بیوقوف دائیں اور بائیں سے کودتی تھی — تاکہ (دریا میں) کود پڑے اپنی گدڑی چھڑا لے

دام افگندند و اندر دام ماند — احمقی اُو را دراں آتش نشاند

اُنھوں نے جال پھینکا اور وہ جال میں رہ گئی — بیوقوفی نے اُس کو اس آگ میں بٹھا دیا

---

۱؎ لیک۔ اب گزشتہ پر افسوس کرنے میں وقت ضائع کرنا مناسب نہیں ہے میں یہ تدبیر کرتی ہوں کہ اپنے آپ کو مُردہ بنا لوں گی۔ برآرم۔ مچھلی مر کر اُلٹی ہو کر سطحِ آب پر آ جاتی ہے۔ می رَوَم۔ پانی کے ساتھ اس طرح چلوں کہ جس طرح تنکا خود بخود بہہ کر چلا جاتا ہے۔ سَباحی۔ تیراکی۔ مرگ۔ حدیث شریف ہے۔ مُوتُوا قَبلَ اَن تَمُوتُوا یعنی نجات اِسی میں ہے کہ مرنے سے قبل ہی فنا کا درجہ اختیار کر لو۔

۲؎ تَمُوتُوا بِالفِتَن۔ مقامِ فنا نہ اختیار کرو گے تو فتنوں میں مبتلا ہو کر مرو گے۔ ہمچناں۔ جیسا اُس مچھلی نے سوچا تھا ویسا ہی کیا۔ قاصداں یعنی مچھلی کے شکاری۔ تیغ یعنی ہلاکت۔

۳؎ غلط غلطاں یعنی جب شکاری نے اُس کو زمین پر پھینک دیا تو وہ کسی طرح لوٹتی پوٹتی دریا میں گھس گئی۔ ماند۔ تیسری بے عقل مچھلی اُچھل کود کرتی رہی تاکہ اپنی بے وقت کوشش کے ذریعہ نجات حاصل کرے۔ سلیم۔ سادہ مزاج بیوقوف۔ دام افگندند۔ شکاری نے اُس کو جال سے پکڑ لیا اور اُس کے کباب بنا کر توے پر سینکے۔

بر سرِ آتش بہ پُشتِ تابہٗ — با حماقت گشت اُو ہمخوابہٗ
آگ پر، توے کی پُشت پر — وہ حماقت سے ہمخواب ہو گئی

اُو ہمی جوشید از تَفِ سَعیر — عَقل[۱] می گفتش اَلَم یَأتِک نَذیر
وہ آگ کی گرمی سے اُبل رہی تھی — عقل اُس سے کہتی تھی کیا تیرے پاس کوئی ڈرانیوالا نہ آیا تھا

اُو ہمی گفت از شکنجہ وز بَلا — ہمچو جانِ کافراں قالُوا بَلٰی
وہ شکنجہ اور بلا میں سے کہتی تھی — کافروں کی روح کی طرح کیوں نہیں

باز می گفت اُو کہ گر این بار من — وارہم از محنتِ گردن شکن
پھر وہ کہتی تھی کہ اگر اب کی بار میں — گردن توڑ مصیبت سے چھوٹ جاؤں

من نسازم جز بدریائی وطن — آبگیرے را نسازم من سکن
میں دریا کے سوا وطن نہ بناؤں گی — میں کسی تالاب کو آرام گاہ نہ بناؤں گی

آبِ بیحد جویم و آمِن شوم — تا اَبد در اَمن و در صحت رَوم
و محدود پانی تلاش کرونگی امن سے ہو جاؤنگی — ہمیشہ کے لئے امن اور صحت میں چلی جاؤنگی

ہمچنیں[۲] می کرد با خود عہدہا — کز چنیں وَرطہ اگر گردم رہا
وہ اپنے آپ سے ایسے عہد کرتی تھی — کہ اگر اِس ہلاکت سے میں رہا ہو جاؤں

دامنِ عاقل بگیرم روز و شب — تا نیُفتم در چنیں رنج و تعب
دن رات عقلمند کا دامن پکڑے رہوں گی — تاکہ ایسی تکلیف اور مصیبت میں نہ پھنسوں

## بیان[۳] آنکہ عہد کردنِ احمق وقتِ گرفتار و ندم ہیچ سُود ندارد کہ وَلَو رُدُّوا لَعَادُوا لِمَا نُھُوا عَنہُ وَاِنَّھُم لَکٰذِبُونَ۔ ہیچ کاذب وفا ندارد

اِس کا بیان کہ احمق کا گرفتاری کے وقت عہد کرنا اور نادم ہونا کچھ مفید نہیں ہوتا کیونکہ وہ اگر واپس بھیج دیئے جائیں تو وہ ممنوعات کو دوبارہ عمل میں لائیں گے اور وہ بیشک جھوٹے ہیں۔ کوئی جھوٹا وفا نہیں کرتا ہے۔

عقل می گفتش حماقت با تو است — با حماقت عہد را آید شکست
عقل اُس سے کہتی تھی حماقت تیرے ساتھ ہو — حماقت کے ہوتے ہوئے عہد ٹوٹ جاتا ہے

عقل را باشد وفای عہدہا — تو نداری عقل رَو اے خر بہا
عہدوں کی وفا عقل کے لئے ہے — تجھ میں عقل نہیں ہے اے گدھے کی قیمت بھر! تو جا

---

[۱] عقل۔ عقل اُس پر طنز کر رہی تھی کہ کیا تیرے پاس تجھے عذاب سے ڈرانیوالے نہ آئے تھے۔ اُو ہمی۔ وہ مچھلی کہہ رہی تھی کہ بیشک ڈرانے والے تو آئے تھے لیکن ہم نے ان کا کہنا نہ مانا تھا۔ باز می گفت۔ پھر یہ بھی کہتی تھی کہ اگر اِس بار بچ جاؤں تو پھر میں تالاب سے محبت نہ کروں گی اور دریا کا رُخ کروں گی۔ یہی حال اُن لوگوں کا ہوگا جو دنیا میں بے عقلی کریں گے اور نصیحت کرنے والوں کی نصیحت نہ سنیں گے

[۲] ہمچنیں۔ اپنے دل میں اس طرح عہد کر رہی تھی کہ اب اگر زندگی حاصل ہو جائے تو میں کسی عقلمند کا دامن پکڑ لوں گی۔

[۳] بیان۔ اب مولانا بتاتے ہیں کہ ایسے احمقوں کے اُن عہدوں اور دعووں کا بھی اعتبار نہیں ہے قرآن پاک نے انہی کے بارے میں فرمایا ہے کہ اگر اُن کو دوبارہ زندگی دے بھی دی جائے تو یہ بدعہدی کریں گے یہ جھوٹے ہیں۔ عقل می گفتش۔ دوبارہ زندگی کی تمنا کرنے والے سے عقل کہتی ہے۔ خر بہا۔ گدھے کی قیمت والا۔

چونکہ عقلت نیست نسیاںؔ میرِ تُست — دشمن و باطل کنِ تدبیرِ تُست

چونکہ تجھے عقل نہیں ہے، بھول تیرے اوپر حکمراں ہو — وہ تیری تدبیر کو باطل کرنیوالی اور دشمن ہے

از کمیِ عقل پروانہ خسیس — یاد نارد زآتش و سوز و حسیس

کمینہ پروانہ، عقل کی کمی کی وجہ سے — آگ اور سوزش اور آگ بھڑکنے کی آواز کو یاد نہیں کرتا ہے

چونکہ پرّش سوخت توبہ می کُند — آز و نسیانش بر آتش می زند

جب اُس کے پر جلے توبہ کرتا ہے — حرص اور اُس کی بھول آگ میں جھونک دیتی ہے

ضبطؔ و درک و حافظی و یادداشت — عقل را باشد کہ عقل آنرا فراشت

ضبط اور سمجھ اور نگہداشت اور یادداشت — عقل میں ہوتی ہے، کیونکہ عقل نے اُنکو بلند کیا ہے

چونکہ گوہر نیست تابِشس چوں بُود — چوں مُذکِّر نے ایابِشس چوں بُود

جب جوہر نہیں ہے تو چمک کیسے ہو؟ — جبکہ یاد دلانیوالا نہیں ہے اُسکی واپسی کیسے ہو؟

ایں تمنّا ہم ز بے عقلیِ اُوست — کہ نہ بیند کاں حماقت را چہ خوست

یہ تمنا بھی اُس کی بے عقلی سے ہے — کیونکہ وہ نہیں دیکھتا کہ حماقت کی خصلت کیا ہے؟

آں ندامت از نتیجہ رنج بُود — نے ز عقلِ روشنِ چوں گنج بُود

وہ ندامت تکلیف کا نتیجہ تھی — نہ کہ روشن عقل کی وجہ سے جو خزانہ ہوتی ہے

چونکہ شد رنج آں ندامتؔ شد عدم — می نیرزد خاک آں توبہ و ندم

جب تکلیف ختم ہوئی، وہ ندامت ختم ہو گئی — وہ توبہ اور ندامت خاک کے برابر بھی نہیں ہے

آں ندم از ظلمتِ غم بست بار — پس کلامُ اللیلِ یمحوهُ النہار

اس ندامت نے غم کی تاریکی کی وجہ سے بوجھ اٹھایا ہے — تو رات کی بات کو دن مٹا دیتا ہے

چوں برفت آں ظلمت و غم گشت خوش — ہم رود از دل نتیجہ و زادہ اش

جب وہ تاریکی ختم ہوئی اور غم خوشی بن گیا — دل سے اُس کا نتیجہ اور پیداوار بھی چلی جاتی ہے

می کُند اُو توبہ و پیرِ خرد — بانگ لَوْ رُدُّوا لَعَادُوا می زند

وہ توبہ کرتا ہے اور بوڑھی عقل — پکارتی ہے "اگر وہ لوٹائے گئے تو پھر وہی کرینگے"

## در بیانِ آنکہ وہم قلبِ عقل ست و ستیزۂ اُوست

اِس کا بیان کہ وہم عقل کا کھوٹا سکہ اور اُس کا مخالف ہے

## و با اُو ماند و اُو نیست

اور اُسکے مشابہ ہے اور وہ نہیں ہے

ل نسیان۔ یعنی عہد کے بارے میں بھول۔ آز کمی پروانہ میں عقل کی کمی ہے جس کی وجہ سے شمع کی آگ کی سوزش اُس کو یاد نہیں آتی۔ حسیس۔ ہلکی آواز۔ آز۔ پروانہ کی حرص اور بھول اُس کو جلا دیتی ہے۔

ل ضبط۔ یعنی عہد کی حفاظت اور اُس کو سمجھنا اور یاد رکھنا یہ عقل کے کام ہیں عقل ہی نے یہ صفتیں پیدا کی ہیں۔ گوہر یعنی عقل۔ تابش یعنی عقل کے آثار۔ مذکر۔ انسان کی عقل اُس کو اُس کا عہد یاد دلاتی ہے۔ ایاب۔ رجوع یعنی عہد کی طرف رجوع۔ ایں تمنا یعنی دوبارہ زندہ ہو کر نیکی کرنے کی تمنا۔ کہ نہ بیند۔ اُس کی بے عقلی یہ ہے کہ وہ اپنی حماقت کے آثار کو نہیں سمجھ رہا ہے۔ آں ندامت۔ عذاب کے وقت ندامت عذاب کا نتیجہ ہے۔

ل چونکہ۔ جبکہ وہ ندامت عذاب کا نتیجہ ہے تو جب عذاب ختم ہو جائیگا ندامت بھی ختم ہو جائیگی اسی لئے اُس توبہ اور ندامت کی کوئی قدر و قیمت نہیں ہے۔ آں ندم۔ وہ ندامت غم کی تاریکی میں پیدا ہوتی ہے رات کی بات کو دن بُھلا دیتا ہے تو جب تاریکی ختم ہو جائیگی ندامت بھی باقی نہ رہیگی۔ نتیجہ یعنی ندامت۔ پیرِ خرد تجربہ کار عقل۔ در بیان۔ وہم اور عقل میں بہت فرق ہے۔

عقل[1] ضدِ شہوت است اے پہلواں ‖ آنکہ شہوت می تند عقلش مخواں
اے بہادر! عقل، شہوت کی ضد ہے ‖ جو شہوت کا چکر کاٹے، اُس کو عقل نہ کہہ

وہم خوانش آنکہ شہوت را گدا است ‖ وہم قلب و نقدِ زر عقلہا ست
اُس کو وہم کہہ جو شہوت کا بھکاری ہے ‖ وہم کھوٹا ہے اور عقلیں خالص سونا ہیں

بے محک پیدا نگردد وہم و عقل ‖ ہر دو را سوی محک کن زود نقل
وہم اور عقل میں بغیر کسوٹی کے امتیاز نہیں ہوتا ہے ‖ دونوں کو بہت جلد کسوٹی کی طرف منتقل کر

ایں محک قرآن و حالِ انبیا ‖ چوں محک مر قلب را گوید بیا
یہ کسوٹی قرآن اور انبیا کی سیرت ہے ‖ کیونکہ کسوٹی کھوٹے کو کہتی ہے، آ جا

تا[2] بہ بینی خویش را ز آسیبِ من ‖ کہ نہ اہلِ فراز و شیبِ من
تاکہ میری ضرب سے تو اپنے آپ کو دیکھ لے ‖ کہ تو میرے نشیب و فراز کا اہل نہیں ہے

عقل را گر ارّہ سازد دو نیم ‖ ہمچو زر باشد در آتش اُو بسیم
اگر آرہ عقل کے دو ٹکڑے کر دے ‖ وہ سونے کی طرح آگ میں مسکرانے والی ہوگی

## مجاوبات موسیٰؑ کہ صاحب عقل بود با فرعون کہ صاحب وہم بود

(حضرت) موسیٰؑ کے جو عقلمند تھے، فرعون کے ساتھ سوال و جواب جو وہمی تھا

وہم مر فرعونِ عالم سوز را ‖ عقل مر موسیٰ جاں افروز را
عالم سوز، فرعون کے لئے، وہم ہے ‖ جان کو منور کرنے والے موسیٰؑ کے لئے عقل ہے

رفت[3] موسیٰؑ بر طریقِ نیستی ‖ گفت فرعونش بگو تو کیستی
(حضرت) موسیٰؑ فنا کے مقام کے طریقہ پر روانہ ہوگئے ‖ فرعون نے ان سے کہا، بتا تو کون ہے؟

گفت من عقلم رسولِ ذوالجلال ‖ حجۃ اللہ امَ اَمانم از ضلال
انھوں نے کہا میں عقل ہوں، ذوالجلال کا رسول ہوں ‖ میں اللہ کی حجت ہوں گمراہی سے امن (دلانے والا ہوں)

گفت نے خامش رہا کن ہاؤ ہوی ‖ نسبت و نامِ قدیمت را بگوی
اُس نے کہا چپ۔ ہائے و ہُو ختم کر ‖ اپنا پہلا نام اور نسب بتا

گفت کہ نسبت مرا از خاکدانش ‖ نامِ اصلم کمترین بندگانش
فرمایا میری نسبت اُس کے خاکداں سے ہے ‖ میرا اصلی نام، اُس کا کمترین بندہ ہے

بندہ زادہ آں خداوندِ وحید ‖ زادہ از پُشتِ جواری و عبید
اُس خدائے واحد کا غلام زادہ ہوں ‖ لونڈیوں اور غلاموں کی پشت سے پیدا ہوا ہوں

---

[1] عقل۔ شہوت نفسانی عقل کی ضد ہے عقل اُس کی طرف مائل نہیں ہوسکتی وہم۔ جو نفسانی خواہش کی طرف مائل ہو وہ وہم ہے، وہم بھی سکہ ہے لیکن کھوٹا اور عقل بھی سکہ ہے لیکن کھرا ہے۔ بے محک۔ عقل اور وہم کے مقتضیات کو قرآن اور سیرت کی کسوٹی پر پرکھنے سے دونوں میں امتیاز ہو جائے گا۔

[2] تا بہ بینی۔ قرآن اور سیرت واضح کر دیتے ہیں کہ وہم کے مقتضیات اُن کے مطابق نہیں ہیں۔ عقل۔ عقل کا جس قدر بھی تجربہ کیا جائیگا اُس کا خالص ہونا واضح ہوگا۔ بسیم۔ مسکرانے والا۔ فرعون۔ فرعون وہمی تھا اور حضرت موسیٰؑ صاحب عقل تھے۔

[3] رفت۔ حضرت موسیٰؑ فرعون کے پاس پہنچے اور اس وقت وہ مقام فنا میں تھے۔ گفت۔ حضرت موسیٰؑ نے فرمایا میں عقلِ مجسم ہوں۔ خدا رسول اور اللہ کی دلیل، لوگوں کو گمراہی سے بچانے والا ہوں۔ گفت نے۔ فرعون نے کہا یہ باتیں میں سننا نہیں چاہتا تو اپنا قدیم نام اور نسب بتا۔ گفت۔ حضرت موسیٰؑ نے کہا میرا نسب تو یہ ہے کہ میں خاکزادہ ہوں اور میرا نام اللہ کا کمترین غلام ہے اور میں اللہ کے غلاموں اور لونڈیوں کی پشت و بطن سے پیدا ہوا ہوں۔



۶۶۹

نسبتِ اصلم زخاک و آب و گل
میری اصل کی نسبت خاک اور پانی اور مٹی سے ہے

آب و گل را داد یزداں جان و دل
پانی اور مٹی کو خدا نے جان و دل عطا فرمایا ہے

مرجع ایں جسمِ خاکم ہم بخاک
میرے اس خاکی جسم کا مرجع خاک ہے

مرجع تو ہم بخاک اے سہمناک
اے ظالم! تیرا مرجع بھی خاک ہے

اصلِ ما و اصلِ جملہ سرکشاں
ہماری اصل اور سب متکبروں کی اصل

ہست از خاکے و آں را صد نشاں
خاک سے ہے اور اس کی سو نشانیاں ہیں

نے مدد از خاک می گیرد تنت
کیا تیرا جسم خاک سے مدد حاصل نہیں کرتا ہے؟

از غذای خاک فربہ گردنت
خاکی غذا سے تیری گردن موٹی ہے

چوں رود جاں می شود او باز خاک
جب روح نکل جائے گی وہ پھر خاک ہو جائیگا

اندراں گورِ مخوف سہمناک
خوفناک، ڈراؤنی قبر میں

ہم تو و ہم ما و ہم اشباہِ تو
تو بھی اور ہم بھی اور تجھ جیسے بھی

خاک گردند و نماند جاہِ تو
خاک ہو جائیں گے اور تیرا رتبہ نہ رہے گا

گفت غیر ایں نسب نامیت ہست
اس نے کہا اس نسب کے علاوہ تیرا ایک اور نام ہے

مر ترا آں نام خود اولیٰ ترست
وہ نام تیرے لئے زیادہ بہتر ہے

بندۂ فرعون و بندۂ بندگانش
فرعون کا غلام اور اس کے غلاموں کا غلام

کاز وے پرورد اول جسم و جانش
جس سے شروع میں اس کے جسم و جان پرورش پائی

بندۂ باغی و طاغی و ظلوم
تو ظالم اور سرکش، باغی غلام ہے

زیں وطن بگریختہ از فعلِ شوم
بُرے کام کی وجہ سے تو اس وطن سے بھاگا ہے

خونی و غداری و حق ناشناس
تو خونی ہے اور غدار ہے اور حق کو نہ پہچاننے والا ہے

ہم بریں اوصاف خود می کن قیاس
اسی پر اپنے اوصاف کو قیاس کر لے

در غریبی خوار و درویش و خلق
تو پردیس میں ذلیل اور محتاج اور خستہ حال رہا

کہ ندانستی سپاسِ ما و حق
کیونکہ تو حق اور ہماری شکرگذاری کو نہ سمجھا

گفت حاشا کہ بود با آں ملیک
انہوں نے فرمایا خدا بچائے کہ اس مالک کے ساتھ ہو

در خداوندی کسِ دیگر شریک
کوئی دوسرا شریک خدائی میں

واحد اندر ملک و او را یار نے
وہ سلطنت میں اکیلا ہے اور اس کا کوئی مددگار نہیں ہے

بندگانش را جز او سالار نے
اس کے بندوں کا اس کے علاوہ کوئی سردار نہیں ہے

---

۱ؔ نسبت۔ میں آدم کی اولاد ہوں۔ آدم کو خدا نے آب و گل سے پیدا فرمایا پھر اس کو جان و دل عطا فرمادیا۔ مرجع۔ میرا خاکی جسم پھر خاک بن جائیگا اور تجھ ظالم کے جسم کو بھی خاک میں ملنا ہوگا۔ اصلِ ما۔ تمام انسانوں کی اصل آب و گل ہے اور اس کی سو علامتیں ہیں۔ تنے مدد۔ پہلی نشانی یہ ہے کہ انسان زمین کی پیداوار سے خوراک حاصل کرتا ہے اور اسی سے پرورش پاتا ہے۔
۲ؔ چوں۔ دوسری نشانی یہ ہے کہ سب کو مر کر خاک میں مل جانا ہے اور تجھے بھی خاک میں جانا ہے اور یہ تیرا اقبال فانی ہے۔ گفت۔ فرعون نے غصے سے کہا کہ تیرا ایک اور نام ہے اور وہ زیادہ مناسب ہے اور وہ یہ ہے: "فرعون کا غلام" "فرعون کے غلاموں کا غلام"۔ کاز و۔ یعنی اس غلام کی جان اور جسم کو فرعون نے ہی پرورش کیا ہے۔
۳ؔ بندہ۔ تو غلام تو ہے لیکن باغی اور سرکش غلام ہے اور تو وہی ہے جو ایک جرم کر کے مصر سے بھاگا تھا۔ فعلِ شوم۔ یعنی ایک قبطی کا قتل۔ ہم بریں۔ یعنی اسی طرح کے اپنے اوصاف سمجھ لے۔ در غریبی۔ فرعون نے حضرت موسیٰؑ سے کہا چونکہ تو نے میرے حقوق ادا نہ کئے اس لئے پردیس میں مارا مارا پھرا۔ گفت۔ حضرت موسیٰؑ نے فرمایا خدا کا کوئی شریک نہیں ہے۔ واحد۔ وہ خدا

واحد کسی کی مدد کا ضرورت مند نہیں ہے وہ سب کا حاکم ہے۔

نیست خلقش را دگر کس مالکے ‖ شرکتش دعویٰ کند جز ہالکے[51]

اُس کی مخلوق کا کوئی دوسرا شخص مالک نہیں ہے ‖ اُسکی شرکت کا (کون)، دعویٰ کرے سوائے برباد ہونے والے کے

نقش اُو کردہ است و نقاشِ من اوست ‖ غیر اگر دعویٰ کند اُو ظلم جوست

اُس نے صورت بنائی ہے اور میرا صورتگر وہی ہے ‖ غیر اگر دعویٰ کرے تو وہ ظالم ہے

تو نتانی ابروئے من ساختن ‖ چوں توانی جانِ من بشناختن

تو میری ابرو (بھی)، نہیں بنا سکتا ‖ تو میری جان کو کیسے پہچان سکتا ہے؟

بلکہ آں غدار و آں طاغی توئی ‖ کو کُنی با حق تو دعویٰ دوئی

بلکہ تو وہ غدار اور سرکش ہے ‖ جو خدا کے ساتھ دوئی کا دعویٰ کرتا ہے

گر بکُشتم[52] من عوانے را بسہو ‖ نے برای نفس کُشتم نے بلہو

اگر میں نے ایک ظالم کو بھولے سے مار ڈالا ‖ تو نفس کے لئے نہیں مارا نہ کھیل سے

من زدم مشتے و ناگہ اُو فتاد ‖ آنکہ جانش خود نہ بُد جانے بداد

میں نے ایک مکا مارا اچانک گر پڑا ‖ جس میں خود جان نہ تھی اُس نے جان دیدی

من سگے کُشتم تو مرسل زادگاں ‖ صد ہزاراں طفلِ بے جرم و زیاں

میں نے ایک کُتے کو مارا، تو نے رسول کی اولاد کے ‖ لاکھوں، بے خطا اور بے قصور بچے

کُشتہ[53] و خونِ شاں در گردنت ‖ تا چہ آید بر تو زیں خوں خوردنت

قتل کئے ہیں اور اُن کا خون تیری گردن پر ہے ‖ دیکھ تیری خون آشامی کا کیا وبال تجھ پر آئے گا؟

کُشتۂ ذریتِ یعقوبؑ را ‖ بر امیدِ قتلِ من مطلوب را

تو نے (حضرت) یعقوبؑ کی اولاد کو قتل کیا ہے ‖ میرے قتل کی امید پر جو (تیرا) مقصود تھا

کوریِ تو حق مرا خود بر گزید ‖ سرنگوں شد آنچہ نفست می پزید

تیرے اندھے پن کے لئے خدا نے مجھے چُن لیا ‖ تیرا نفس جو خیال، پکا رہا تھا وہ اوندھا ہو گیا

گفت اینہا را بہل بے ہیچ شک ‖ ایں بُوَد حقِ من و نان و نمک

اس (فرعون) نے کہا ان (باتوں) کو چھوڑ، بلاشک ‖ میرا اور نان و نمک کا یہی حق ہے

کہ مرا پیشِ حشر خواری کُنی ‖ روزِ روشن بر دلم تاری کُنی

کہ تو مجمع کے سامنے میری توہین کرے ‖ اور روشن دن کو میرے دل پر تاریک کر دے

گفت خواریِ قیامت صعب تر ‖ گر نداری پاسِ من در خیر و شر

(موسیٰؑ نے) فرمایا کہ قیامت کی ذلت بہت سخت ہے ‖ اگر تو اچھائی اور بُرائی میں میرا لحاظ نہ کریگا

---

[51] شرکتش۔ جو اسکی شرکت کا دعویٰ کرے گا وہ تباہ ہوگا۔ نقش۔ حضرت موسیٰؑ نے فرمایا وہی میرا صورتگر ہے اگر کوئی دوسرا دعویٰ کرے تو وہ ظالم ہے۔ تو نتانی۔ تو میرا خدا کیسے ہو سکتا ہے تو میری ایک ابرو بھی نہیں بنا سکتا ہے چہ جائیکہ پورا وجود۔ بلکہ۔ حضرت موسیٰؑ نے فرمایا غدار میں نہیں ہوں تو خدا کا غدار ہے۔

[52] گر بکشتم۔ مجھ سے قبطی کا قتل بلا ارادہ ہوا تھا، خود نہ بدہ وہ کافر تھا اُس کی جان جان ہی نہ تھی۔ ذریت یعنی حضرت یعقوبؑ۔ کشتہ۔ یعنی تو نے ہزاروں بے قصور اولادِ یعقوبؑ کو قتل کیا اُس کی سزا میں تو طرح طرح کے عذاب بھگتے گا۔

[53] کشتہ۔ فرعون بنی اسرائیل کے بچوں کو قتل کر رہا تھا اور اُس کا مقصد حضرت موسیٰؑ کو قتل کرنا تھا۔ کوری تو۔ خدا نے تیری مرضی کے برخلاف مجھے اپنی رسالت کے لئے منتخب کر لیا۔ سرنگوں۔ یعنی تو میرے قتل پر قادر نہ ہوا۔ گفت۔ فرعون کہنے لگا کہ ان باتوں کو چھوڑ کیا میرے حقوق کا یہی تقاضہ ہے کہ تو مجھے بر سرِ مجمع ذلیل کرتا ہے۔ گفت۔ حضرت موسیٰؑ نے فرمایا اگر تو خیر و شر میں میرا اتباع نہ کرے گا تو قیامت میں ذلیل ہو گا اور وہ ذلت اس دنیا کی ذلت سے بہت سخت ہے۔



681

زخمِ یکیکے رانمی تابی کشید | زہرِ مارے را تو چوں خواہی چشید

جب تو ایک مچھر کا زخم برداشت نہیں کرسکتا | سانپ کے زہر کو کیسے چکھے گا!

ظاہرا کارِ تو ویراں می کنم | لیک خارے را گلستاں می کنم

میں بظاہر تیرا کام تباہ کر رہا ہوں | لیکن میں کانٹے کو گلستان بنا رہا ہوں

## بیان آنکہ عمارت در ویرانی است و جمعیت در پریشانی و درستی در شکستگی و مراد در بے مرادی و وجود در عدم و علٰی ھٰذا بقیۃ الاضداد والازواج

اس کا بیان کہ تعمیر تخریب میں اور دل جمعی پریشانی میں اور درستی شکستگی میں اور مراد بے مرادی میں اور وجود عدم میں ہے اسی پر بقیہ ضدوں اور جوڑوں کو قیاس کر

آں یکیے آمد زمیں را می شگافت | ابلہے فریاد کرد و بر نتافت

ایک شخص آیا زمین کھودنے لگا | ایک احمق نے شور کیا اور برداشت نہ کرسکا

کایں زمیں را از چہ ویراں می کنی | می شگافی و پریشاں می کنی

کہ تو اس زمین کو کیوں ویران کرتا ہے؟ | کھود رہا ہے اور بکھیر رہا ہے

گفت اے ابلہ برو بر من مراں | تو عمارت از خرابی باز داں

اس نے کہا، اے احمق! جا مجھ پر حکم نہ چلا | (پہلے) تعمیر اور تخریب کے فرق کو سمجھ لے

کے شود گلزار و گندم زار ایں | تا نگردد زشت و ویراں ایں زمیں

یہ چمن اور گیہوں کا کھیت کب بن سکتی ہے! | جب تک یہ زمین بدنما اور ویران نہ ہو

کے شود بستاں و کشت و برگ و بر | تا نگردد نظمِ او زیر و زبر

باغ اور کھیتی اور پتے اور پھل کیونکر ہوں | جب تک اس کی ترتیب زیر و زبر نہ ہو

تا نہ بشگافی بہ نشتر ریشِ جغز | کے شود نیکو و کے گردید نغز

جب تک تو نشتر سے بند زخم کو نہ چیرے | وہ اچھا اور شفایاب کب ہو سکتا ہے،

تا نسوزد خلطہایت از دوا | کے رود شود وشش کجا یابد شفا

جب تک دوا سے تیری رطوبتیں نہ جلیں | اس کو فائدہ کب ہو سکتا ہے اور شفایاب کب ہو سکتا ہے؟

پارہ پارہ کردہ درزی جامہ را | کس زند آں درزیِ علامہ را

درزی نے کپڑے کو ٹکڑے ٹکڑے کر دیا | اس ماہر درزی کو کون مارتا ہے؟

---

لے زخم یکیکے۔ یہاں تو ایک مچھر کے کاٹنے کو برداشت نہیں کرسکتا تو قیامت میں سانپوں کا زہر کیسے پیئے گا۔ ظاہرا جس کو تو بربادی سمجھتا ہے اس میں ہی تیری آبادانی ہے۔ بیان۔ اب مولانا چند ایسی مثالیں دیتے ہیں جن میں بظاہر ویرانی ہے لیکن دراصل وہی تعمیر ہے۔

لے آں یکے۔ ایک شخص نے زمین کو کھودنا شروع کیا تو ایک بیوقوف نے زمین میں ہل چلانے والے سے کہا تو زمین کو کیوں ویران کر رہا ہے اور اس کی مٹی کو متفرق کر رہا ہے۔ تو عمارت۔ تو تعمیر اور تخریب میں فرق نہیں کرسکتا ہے۔ کے شود۔ چمن اور کھیت جب ہی تیار ہوتا ہے جب پہلے زمین کو ویران کر دیا جائے۔

لے کے شود۔ زمین کو جب تک الٹا پلٹا نہ جائے نہ اس میں کھیتی پیدا ہوتی ہے نہ اس میں پھل پھول پیدا ہوتے ہیں۔ جغز۔ وہ پھوڑا جس کا منہ نہ بنا ہو۔ پارہ۔ درزی قیمتی کپڑے کو تراش کر ٹکڑے ٹکڑے کرتا ہے تو کوئی درزی کو برا نہیں کہتا ہے۔

که چرا ایں اطلس برگزیده را　　بر دریدی چه کنم بد ریده را
کہ اِس منتخب اطلس کو کیوں　　تو نے پھاڑا، میں پھٹے ہوئے کا کیا کروں؟

هر بنائے کہنه کآباداں کنند　　نے کہ اول کہنه را ویراں کنند
جس پرانی بنیاد کو آباد کرتے ہیں　　کیا پہلے پرانے کو ویران نہیں کرتے ہیں؟

ہمچنیں نجار و حداد و قصاب　　ہست شاں پیش از عمارتہا خراب
اسی طرح بڑھئی اور لوہار اور قصائی　　تعمیرات سے پہلے اُن کی تخریب ہے

آں ہلیله واں بلیله کوفتن　　زاں تلف کردند معموری تن
ہیڑ اور بہیڑے کا کوٹنا　　اُس بربادی سے (لوگوں نے) جسم کی تعمیر کی ہے

تا نکوبی گندم اندر آسیا　　کے شود آراسته زاں خوانِ ما
جب تک تو گیہوں کو چکی میں نہ پیسے گا　　اُس سے ہمارا دسترخوان کب آراستہ ہوگا

## جواب دادنِ موسیٰ علیه السلام فرعون را در تهدیدِ اُو
حضرت موسیٰ علیہ السلام کا فرعون کو جواب دینا اُس کی دھمکی کے بارے میں

ایں تقاضا کرد آں نان و نمک　　کز شستت وا رہانم اے سمک
اُس نان و نمک نے یہ چاہا　　کہ اے مچھلی! تجھے میں کانٹے سے بچا دوں

گر پذیری پندِ موسیٰ وارہی　　از چنیں شستِ بدِ نا منتہی
اگر تو موسیٰ کی نصیحت کو قبول کریگا تو نجات پا جائیگا　　ایسے بُرے ختم نہ ہونے والے کانٹے سے

بسکه خود را کردہ بندہ ہوا　　کرمکے را کردہ تو اژدہا
تو نے اپنے آپ کو خواہش کا ایسا غلام بنایا ہے　　(کہ) تو نے کیڑے کو اژدہا بنا لیا ہے

اژدہا را اژدہا آوردہ ام　　تا باصلاح آورم من دمبدم
میں اژدہے کے لئے اژدہا لایا ہوں　　تاکہ میں اصلاح کے لئے ہر وقت کام میں لاؤں

تا دمِ آں از دمِ ایں بشکند　　مارِ من آں اژدہا را بر کند
تاکہ اُس کی پھنکار کو اِس کی پھنکار دبا دے　　میرا سانپ اِس اژدہے کو برباد کر دے

گر رضا دادی رہیدی از دو مار　　ورنه از جانت برآرد آں دمار
اگر تو راضی ہو گیا، تو دونوں سانپوں سے بچ گیا　　ورنہ وہ تیری جان کو ہلاک کر دے گا

## جوابِ فرعون موسیٰ علیه السلام را و تهدیدِ اُو
فرعون کا حضرت موسیٰ کو جواب دینا اور اُس کی دھمکی

---

لہ ہر بنائے۔ جب پُرانی بنیادوں پر نئی تعمیر کی جاتی ہے تو اُن بنیادوں کو اُکھاڑ دیا جاتا ہے۔ ہمچنیں۔ جتنے کاریگر ہیں اُن کا یہی عمل ہے کہ تعمیر سے قبل وہ تخریب کرتے ہیں ہلیلہ۔ ہڑ۔ بلیلہ۔ بہیڑہ۔ تلف۔ یعنی اُن کو کوٹ کر دوا بناتے ہیں جس سے جسم کی تعمیر ہوتی ہے۔ تانکوبی۔ گیہوں کو چکی میں پیس کر لذیذ غذائیں بنائی جاتی ہیں۔

لہ ایں تقاضا۔ حضرت موسیٰ نے فرمایا تیرے حقوق کا یہی تقاضا ہے کہ میں تجھے ہلاکت سے نجات دلا دوں۔ گر پذیری۔ اگر تو میری نصیحت قبول کرے گا تو ابدی ہلاکت سے نجات پا جائیگا۔ کرمکے یعنی تیرا نفس جو ایک معمولی کیڑا تھا تو نے اُس کو اژدہا بنا کر اپنے اوپر مسلط کر لیا ہے۔

لہ اژدہا۔ تیرا نفس اژدہا ہے اسکے مقابلہ کے لئے میں عصا کا اژدہا لایا ہوں۔ تا دم۔ اُس کی پھنکاروں کو میرے اژدہا کی پھنکاریں دبا دیں گی۔ دو مار۔ یعنی نفس کا سانپ اور عصا کا سانپ۔ دمار۔ ہلاکت۔



683

گفت الحق سخت استا جادوئی
اُس نے کہا یقیناً تو جادو کا بڑا استاد ہے

کہ درافگندی بمکر اینجا دوئی
کہ تونے مکر سے یہاں اختلاف پیدا کر دیا

خلقِ یک دل را تو کردی دو گروہ
تونے ایک دل مخلوق کو دو گروہ کر دیا

جادوئی رخنہ کند در سنگ و کوہ
تیری جادوگری پتھر اور پہاڑ میں شگاف ڈالتی ہے

## نفی کردنِ موسیٰ علیہ السلام جادوئی و سحر را از خود
حضرت موسیٰ علیہ السلام کا اپنے بارے میں ہنر اور جادوگری کا انکار کرنا

گفت ہستم غرقِ پیغامِ خدا
انھوں نے فرمایا میں خدا کے پیغام میں مستغرق ہوں

جادوئی کہ دید با نامِ خدا
خدا کے نام کے ساتھ جادوگری کس نے دیکھی ہے؟

غفلت و کفرست مایہ جادوئی
جادوگری کا مدار (واللہ) غفلت اور کفر پر ہے

مشعلہ دینست جانِ موسوی
موسیٰ کی جان دین کی مشعل ہے

من بجادویاں چہ مانم اے قبیح
اے بے شرم! میں جادوگروں سے کیسے مشابہ ہوں!

کز دمم پُر رشک می گردد مسیح
کہ میرے دم سے مسیح پُر رشک بنتے ہیں

من بجادویاں چہ مانم اے جُنُب
اے ناپاک! مجھے جادوگروں سے کیا مشابہت ہے!

کز جانم نور می گیرد کتب[2]
میری جان سے کتابیں نور حاصل کرتی ہیں

من بجادویاں چہ مانم اے خبیث
اے خبیث! مجھے جادوگروں سے کیا مشابہت ہے!

کز خدا نازل شود بر من حدیث
کیونکہ خدا کی جانب سے مجھ پر کلام نازل ہوتا ہے

چوں تو با پرِ ہوا بر می پری
تو چونکہ ہوس کے پروں سے اڑتا ہے

لاجرم بر من گماں آں می بری
لامحالہ مجھ پر بھی وہی گمان کرتا ہے

ہر کرا[3] افعالِ دام و دد بود
جس کے پرندوں اور درندوں کے کام ہوں

بر کریمانش گمانِ بد بود
اُس کا بھلوں کے بارے میں برا گمان ہوتا ہے

چوں تو جزوِ عالمی پس اے مہیں
چونکہ تو دنیا کا جزو ہے، اسلئے اے ذلیل!

کُل را بر وصفِ خود بینی غوی
تو مجموعہ کو اپنی صفت کے مطابق گمراہ سمجھتا ہے

گر تو بر گردی و بر گردد سرت
اگر تو چکر کاٹے اور تیرا سر چکرائے

خانہ را گردندہ بیند منظرت
تیری آنکھ گھر کو گھومنے والا دیکھے گی

ور تو در کشتی روی بر یم رواں
اگر چلتے دریا پر تو کشتی میں چلے

ساحلِ یم را ہمی بینی دواں
دریا کے کنارے کو دوڑتا ہوا دیکھے گا

[1] گفت۔ فرعون نے حضرت موسیٰؑ سے کہا تو مکمل جادوگر ہے تونے اپنے مکر اور جادو سے میری قوم میں اختلاف پیدا کر دیا جادو کا اثر پہاڑ اور پتھر کے بھی ٹکڑے کر دیتا ہے۔ نفی۔ حضرت موسیٰؑ نے جادوگر نہ ہونے کے دلائل بیان فرمائے۔ گفت۔ جادوگر اپنے عمل میں خدا کے نام کا سہارا نہیں لیتا ہے وہ جادو میں شیطان کا نام استعمال کرتا ہے۔ مسیح۔ اس سے مراد حضرت عیسیٰ نہیں ہیں بلکہ اپنے فن کا کامل شخص مراد ہے۔

[2] کتب۔ یعنی آسمانی کتابوں میں میرا ذکر ہے۔ کز خدا۔ میرے اوپر وحی نازل ہوتی ہے جادوگر کو وحی سے کیا واسطہ۔ چوں تو۔ تو خود جیسا ہے ویسا ہی مجھے سمجھ رہا ہے۔

[3] ہر کرا۔ انسان جیسا خود ہوتا ہے ویسا ہی دوسروں کو سمجھتا ہے۔ چوں تو۔ تو دنیادار ہے اسلئے دوسروں کو بھی ایسا سمجھتا ہے۔ گر تو۔ مولانا چند مثالوں سے سمجھاتے ہیں کہ انسان اپنی حالت پر دوسرے کو قیاس کرتا ہے جس کا سر چکرا رہا ہو وہ گھر کو گھومتا ہوا سمجھتا ہے۔ ور تو۔ کشتی میں بیٹھا ہوا انسان سمجھتا ہے کہ ساحل بھی چل رہا ہے۔



584

گر تو باشی تنگدل از ملحمہ — تنگ بینی جملہ دنیا را ہمہ

اگر تو جنگ سے تنگدل ہے — تو پوری دنیا کی فضا کو تنگ سمجھے گا

ور تو خوش باشی بکامِ دوستاں — ایں جہاں بنمایدت چوں گلستاں

اگر تو دوستوں کے مقصد کے مطابق خوش ہے — یہ دنیا تجھے چمن جیسی نظر آئے گی

اے بسا کس رفتہ تا شام و عراق — او ندیدہ ہیچ جز کفر و نفاق

بہت سے انسان شام اور عراق گئے — انہوں نے کفر اور نفاق کے سوا کچھ نہ دیکھا

وے بسا کس رفتہ تا ہند و ہرے — او ندیدہ جز مگر بیع و شرے

بہت سے لوگ ہندوستان اور ہرات تک گئے — انہوں نے سوائے خرید و فروخت کے کچھ نہ دیکھا

وے بسا کس رفتہ ترکستان و چیں — او ندیدہ ہیچ جز مکر و کمیں

بہت سے لوگ چین اور ترکستان گئے — انہوں نے مکر اور گھات کی جگہ کے علاوہ کچھ نہ دیکھا

طالبِ ہر چیز اے یارِ رشید — جز ہماں چیزے کہ میجوید ندید

اے بھلے دوست ہر چیز کے طلبگار نے — اسی چیز کو دیکھا جس کو وہ تلاش کرتا تھا

چوں ندارد مدرکے جز رنگ و بو — جملہ اقلیمہا را گو بجو

جبکہ اس کا محسوس سوائے رنگ و بو کے کچھ نہیں ہے — کہہ دے کہ سارے ممالک ڈھونڈ لے

گاو در بغداد آمد ناگہاں — بگذرد او زیں سراں تا آں سراں

بیل اچانک بغداد میں آ گیا — اس جانب سے اُس جانب گذر گیا

از ہمہ عیش و خوشیہا و مزہ — او نہ بیند جز کہ قشرِ خربزہ

تمام عیش اور خوشیوں اور مزے میں — وہ سوائے خربوزے کے چھلکے کے نہیں دیکھتا ہے

کہ بود افتادہ در راہ یا حشیش — لائقِ سیرانِ گاوی یا خریش

جو راستہ میں پڑا ہو یا گھاس — جو گائے کی رفتار اور اُس کی حماقت کے لائق ہے

خشک بر میخِ طبیعت چوں قدید — بستۂ اسباب و جانش لا یزید

وہ طبیعت کی میخ پر گوشت کے ٹکڑے کی طرح خشک — وہ اسباب سے وابستہ ہے اسکی جان میں اضافہ نہیں ہوتا ہے

واں فضای خرقِ اسباب و علل — ہست ارض اللہ اے صدرِ اجل

اسباب اور علتوں کی شکست کی فضا — اے صدر اعظم! اللہ کی زمین ہے

ہر زماں مبدل شود چوں نقشِ جاں — نو بنو بیند جہانے در عیاں

جبکہ روح کا نقش ہر وقت تبدیل ہوتا رہتا ہے — تو وہ مشاہدہ میں ایک تازہ بتازہ جہان دیکھتا ہے

ل۵ گر تو. اگر انسان تنگدل ہوتا ہے تو دنیا کو تنگ سمجھتا ہے. ملحمہ. جنگ. ور تو خوش. اگر انسان خوش ہے تو اُس کو تمام دنیا پُر مسرت معلوم ہوگی. شام و عراق. جو اسلام کے مرکز ہیں منافق کو وہاں بھی کفر و نفاق ہی نظر آئیگا. ہرے. ملک ہرات.

ل۵ طالب. انسان جس چیز کی جستجو کرتا ہے وہی اسکو نظر آتی ہے. مدرک. معلوم، جو چیز محسوس ہو. بجو. یعنی جو شخص باطنی بصیرت سے خالی اور ظاہر بین ہے اسکو تمام عالم میں صرف ظاہر نظر آئیگا. گاو. بیل اگر بغداد میں پہنچے تو اُس کو خربوزے کے چھلکوں کے علاوہ کچھ نظر نہ آئے گا.

ل۵ کہ بود. بیل کو وہ چھلکا یا گھاس نظر آئے گی جو راستہ میں پڑی ہوگی. لائق. ظاہر بیں انسان کی سیر بھی اسی گائے کی سی سیر ہے جو صرف ظاہر کو دیکھتا ہے. خشک. اسباب ظاہری کا پابند انسان صرف اپنی طبیعت پر اعتماد کرتا ہے اور اُس کے مزاج کی مثال اُس گوشت کے پارچہ کی سی ہے جس کو کھونٹی پر لٹکا دیا ہو جس میں اب اضافہ ممکن نہیں بلکہ روز مرہ گھٹتا ہے. واں فضای اسباب و علل سے گذر کر جب انسان اُس مقام تک پہنچتا ہے جہاں مسبب الاسباب کی قدرت کا عمل جاری ہے

تو اُسکو ایک وسیع میدان ملتا ہے. ہر زماں. اُس مقام پر پہنچ کر تجدد امثال کے طریقہ پر اسکو نئے عالم نظر آتے ہیں.



685

گر بُوَد فردوس و اَنہارِ بہشت
خواہ فردوس اور جنت کی نہریں ہوں

چوں فسُردہ یک صفت شد گشت زشت
جب ٹھٹھر کر ایک صفت بن جائیں تو بُری ہیں

اے زغفلت از مُسبّب بے خبر
اے وہ کہ غفلت کی وجہ سے سبب پیدا کرنے والے سے بےخبر ہے

بندۂ اَسباب گشتی ہمچو خر
تو گدھے کی طرح اسباب کا بندہ بنگیا ہے

لاجرم اعمیٰ دل و سَر گشتۂ
لامحالہ تو دل کا اندھا اور دیوانہ ہوگیا ہے

مُضطرب اَحوال و مُضطر گشتۂ
پریشان حال اور مجبور ہوگیا ہے

چشم بکُشا و مُسبّب را نگر
آنکھ کھول اور سبب پیدا کرنے والے کو دیکھ

تا شوی فارغ ز اَسبابِ ضرر
تاکہ تو نقصان کے اسباب سے نجات پا جائے

## بیان آنکہ ہر حسِّ مُدرِک را از آدمی نیز مُدرکاتے دیگر ست
اس کا بیان کہ انسان کی ہر ادراک کرنے والی حس کے معلومات دوسرے ہیں جو

کہ از مُدرِکاتِ آں حسِّ دیگر بےخبر ست چنانکہ ہر پیشہ ور اُستاد
کی دوسری حس کو خبر نہیں ہے جیسا کہ ہر عجمی پیشہ ور اُستاد دوسرے اُستاد کے کام

اعجمی از کارِ اُوستادِ دیگرے بےخبر ست و بےخبری اُو از انکہ
سے بے خبر ہے اور اُس کی بے خبری اس لئے ہے کہ یہ اُس کا کام نہیں ہے

وظیفۂ اُو نیست دلیل نبُوَد کہ آں مُدرِکات نیست
اِس بات کی دلیل نہیں ہے کہ وہ مُدرکات نہیں ہیں

چُنبرہ دیدِ جہاں اِدراکِ تُست
دنیا کو دیکھنے کا دائرہ تیرا اِدراک ہے

پردۂ پاکاں حسِ ناپاکِ تُست
تیری ناپاک حِس، پاک لوگوں کا پردہ ہے

مُدّتے حس را بشو ز آبِ عیاں
مشاہدہ کے پانی سے حس کو ایک مدت تک دھو ڈال

اِیچنیں داں جامہ شُوئی صُوفیاں
صوفیوں کی جامہ شوئی اِسی طرح کی سمجھ

چوں شُدی تو پاک پردہ بر کَند
جب تو پاک ہو جائے گا پردہ اُٹھ جائے گا

جانِ پاکاں خویش را بر تو زند
پاک لوگوں کی جان اپنے آپ کو تجھ پر نمایاں کردیگی

جُملہ عالَم گر بُوَد نور و صُوَر
تمام عالَم اگر نور اور صورتیں ہوگا

چشم را باشد ازاں خوبی خبر
آنکھ کو اُس خوبی کی خبر ہو جائے گی

چشم بستی گوش می آری بہ پیش
(اگر) تو آنکھ بند کرلے، کان کو سامنے لائے

تا نمائی زلف و رُخسارہ بُتیش
تاکہ تو اُس کو کسی بُت کی زلف اور رُخسار دکھائے

---

۱ گر بُوَد۔ مشہور ہے۔ "افسردہ دل افسردہ کند انجمنے را" اے زغفلت۔ انسان کی غفلت ہے کہ وہ اسباب کی طرف نظر رکھتا ہے، مُسبِّب الاسباب سے غافل ہے۔

۲ بیان۔ انسان کے ہر حس کے مدرکات جداگانہ ہیں ایک حس دوسرے حس کے مدرکات سے بےخبر ہے۔ چُنبرہ۔ انسان اپنی عینک سے بزرگوں کو دیکھتا ہے اس کی عینک پردہ اور حجاب ہے۔

۳ مُدّتے۔ صوفیا کی طرح حواس کو مشاہدہ کے ذریعہ پاک وصاف کرنا چاہیئے۔ چوں شُدی۔ جب تیرے حواس پاک ہو جائیں گے بزرگوں کی حقیقت کو سمجھے گا۔ چشم بستی۔ دیکھنا آنکھ کا کام ہے کان کا کام نہیں ہے۔

گوش گوید من بصورت نگروم — صورت ار بانگے[1] زند من بشنوم

کان کہے گا میں صورت پر مائل نہیں ہوتا ہوں — صورت اگر پکارے میں سنوں گا

گوش گوید من بصورت ننگرم — حسِ چشم ست آں ز دیدن قاصرم

کان کہے گا میں صورت کو نہیں دیکھتا ہوں — وہ آنکھ کی حس ہے، میں دیکھنے سے قاصر ہوں

عالمم من لیک اندر فنِ خویش — فنِ من جز حرف و صوتے نیست بیش

میں عالم ہوں، لیکن اپنے فن میں — میرا فن حرف اور آواز سے زیادہ نہیں ہے

ہیں بیا بینی ببیں ایں خوب را — نیست بینی در خورِ ایں مطلوب را

خبردار! ناک تو آ اِس حسین کو دیکھ — ناک (بھی) اِس مقصد کے لائق نہیں ہے

گر بود مشک و گلابے بو برم — فنِ من اینست و علم و مخبرم

اگر مشک اور گلاب ہو میں سونگھ لونگی — میرا فن اور علم اور تجربہ یہ ہے

کے بہ بینم من رخِ آں سیم ساق — ہیں مکن تکلیف ما لیس یطاق

میں اُس چاندی کی سی پنڈلی والے کا چہرہ کب دیکھ سکتی ہوں؟ — خبردار! جس چیز کی طاقت نہ ہو اُسکی تکلیف نہ دے

باز حسِ کژ نہ بیند غیر کژ — خواہ کژ غژ پیشِ او یا راست غژ

پھر ٹیڑھی حس سوائے ٹیڑھے کے نہ دیکھے گی — خواہ تو اُس کے سامنے ٹیڑھا چلے یا سیدھا چلے

چشمِ[2] احول از یکے دیدن یقیں — ناظرِ شرک است نہ توحید بیں

بھینگے کی آنکھ ایک دیکھنے سے یقیناً (قاصر ہے) — وہ شرک کو دیکھنے والی ہے، نہ کہ توحید کو

تو کہ فرعونی ہمہ مکری و زرق — مر مرا از خود نمیدانی تو فرق

تو جو فرعون ہے، مجسّم مکر اور فریب ہے — تو مجھ میں اور اپنے آپ میں فرق نہیں سمجھتا ہے

منگر[3] از خود در من اے کژ باز تو — تا یکے تو را نہ بینی تو دو تو

اے ٹیڑھے کام والے! مجھے اپنی ذات سے نہ دیکھ — تاکہ تو ایک کو دو نہ دیکھے

بنگر اندر من ز من یک ساعتے — تا ورائے کون بینی ساحتے

تھوڑی دیر کے لئے مجھے میری ذات سے دیکھ — تاکہ تو دنیا سے آگے ایک میدان دیکھے

وارہی از تنگی و از ننگ و نام — عشق اندر عشق بینی والسلام

تو تنگی اور ننگ و نام سے نجات پا جائیگا — عشق میں عشق دیکھے گا والسلام

پس بدانی چونکہ رستی از بدن — گوش و بینی چشم می تاند شدن

جب تو جسم سے نجات پا جائے گا تو جان لیگا — کہ کان اور ناک، آنکھ بن سکتے ہیں

---

[1] بانگے: بسنا کان کا کام ہے. عالم: کان سننے کا ماہر ہے. بینی: ناک کا کام دیکھنا نہیں ہے سونگھنا ہے کے تو بینم: ناک محبوب کا منہ نہیں دیکھ سکتی ہے. باز حس: اگر حس ٹیڑھی ہے تو وہ صحیح کام نہیں کرے گی۔

[2] چشمِ احول: بھینگے کی آنکھ ایک چیز کو دو کر کے دکھاتی ہے. تو کہ: حضرت موسیٰؑ نے فرعون سے کہا چونکہ تو مجسّم مکر اور فریب ہے لہٰذا تو مجھ میں اور اپنے آپ میں فرق نہیں کر سکتا.

[3] منگر: حضرت موسیٰؑ نے فرعون سے کہا کہ تو بھینگا ہے مجھے اپنی آنکھ سے نہ دیکھ. بنگر: مجھے میری آنکھ سے دیکھ پھر تجھے عالمِ غیب کا مشاہدہ ہوگا. عشق: میرے عشق میں تجھے خدا کا عشق نظر آئے گا. پس: جب تو جسم کی مادّیت سے پاک ہو جائے گا تو تجھے معلوم ہو جائیگا کہ کان اور ناک بھی آنکھ کا کام کرتے ہیں.



686

راست گفتست آں شہِ شیریں زبان[1]
اُس شیریں زبان شاہ نے سچ فرمایا ہے

چشم گردد مُو بمُوی عارفاں
عارفوں کا بال بال، آنکھ بن جاتا ہے

جسم را چشمے نبُود اوّل یقیں
یقیناً شروع میں جسم میں آنکھ نہ تھی

در رحم بُود اُو جنینِ گوشتیں
وہ رحم (مادر) میں گوشت کا لوتھڑا تھا

علّتِ دیدن مداں پیہ اے پسر
اے بیٹا! آنکھ کی چربی کو دیکھنے کا سبب نہ سمجھ

ورنہ خواب اندر ندیدے کس صُوَر
ورنہ خواب میں کوئی شخص صورتیں نہ دیکھتا

آں پری و دیو می بیند شبیہ
پری اور دیو صورت دیکھتے ہیں

نیست اندر دیدگانِ ہر دو پیہ
دونوں کی آنکھوں میں چربی نہیں ہے

نور را با پیہ خود نسبت نبُود
روشنی کو چربی سے کوئی نسبت نہ تھی

نسبتش بخشید خلّاقِ وَدُود
خلّاقِ ودود نے اُس کو نسبت عطا کی ہے

آدم[2] ست از خاک کے مانند بخاک
آدم خاک سے (بنے) ہیں، خاک سے مشابہ کہاں ہیں؟

جنّی است از نارِ بے ہیچ اشتراک
بغیر مناسبت کے جن آگ سے (پیدا ہوئے) ہیں

نیست خود مانندِ آتش آں پری
پری، آگ کے مشابہ نہیں ہے

گرچہ اصلش اوست چوں می بنگری
اگرچہ اُس کی اصل وہ ہے جب تو غور کریگا

مُرغ از بادست کے مانند باد
پرندہ ہوا سے (پیدا ہوا) ہے وہ کب ہوا سے مشابہ ہے؟

نامناسب را خدا نسبت بداد
غیر مناسب کو خدا نے نسبت عطا کر دی ہے

نسبتِ ایں فرعہا با اصلہا
ان فروع کی اصول سے نسبت

ہست بیچوں ار چہ دادش وصلہا
بے نظیر ہے، اگرچہ (خدا نے) جوڑ ملا دیئے ہیں

آدمی چوں زادۂ خاک و ہباست
آدمی خاک اور ذرّوں سے پیدا ہوا ہے

ایں پسر را با پدر نسبت کجاست
اس بیٹے کو باپ سے کہاں مناسبت ہے؟

نسبتے گر ہست مخفی از خرد
اگر کوئی مناسبت ہے تو عقل سے مخفی ہے

ہست بیچون و خرد کے پے بَرَد
وہ بے کیفیت ہے اور عقل اُسکو کب پا سکتی ہے؟

باد[3] را بے چشم اگر بینش نداد
اگر اُس نے ہوا کو بغیر آنکھ کے بینائی عطا نہیں کی ہو

فرق چوں میکرد اندر قومِ عاد
تو اُس نے قوم عاد میں فرق کیسے کیا؟

چوں ہمی دانست مومن از عدو
اُس نے مومن کو دشمن سے کیسے ممتاز کر لیا؟

چوں ہمی دانست مے را از کدو
اُس نے شراب اور کدو میں فرق کیسے کر لیا؟

---

[1] شیریں زباں یعنی حضرت بایزید بسطامی رحمۃ اللہ علیہ۔ جسم۔ جب بچہ ماں کے پیٹ میں ہوتا ہے دوسرے حواس آنکھ کا کام کرتے ہیں۔ علّت۔ محض آنکھ کی چربی کو دیکھنے کی علّت نہ سمجھنا چاہیئے۔ ورنہ خواب میں انسان دیکھتا ہے اور اُس کی آنکھیں بند ہوتی ہیں۔ پری۔ پری اور جن دیکھتے ہیں اُن کی آنکھوں میں یہ چربی نہیں ہے۔ نور۔ آنکھ کی روشنی اور چربی میں کوئی مناسبت نہیں ہے خدا نے اُس میں یہ طاقت رکھی ہے تو اُس کی قدرت میں یہ بھی ہے کہ وہ کسی اور چیز میں دیکھنے کی طاقت رکھدے۔

[2] آدم۔ انسان خاکی اور جن ناری ہے لیکن اب اُن میں اور اُن کی اصل میں کوئی نسبت نہیں ہے۔ مرغ پہلے مولانا نے فرمایا تھا کہ پرندوں کی پیدائش مذکر کی ہوا سے ہوتی ہے۔ ہست۔ اِن اصول اور فروع میں وہ نسبت ہے جس کی کیفیت ناقابلِ بیان ہے۔

[3] باد۔ جس طرح اللہ کی قدرت نے آنکھ کی چربی میں دیکھنے کی قوت عنایت فرمائی دوسری چیزوں کو بھی یہ قوت عنایت کر دیتا ہے۔ قوم عاد پر جو ہوا مسلط ہوئی تھی وہ دیکھ دیکھ کر دشمنوں کو ہلاک کر رہی تھی۔



688

آتشِ نمرود را اگر چشم نیست
نمرود کی آگ میں اگر آنکھ نہیں ہے
با خلیلش چوں تجشم کردنی ست
اُس کے خلیل کے ساتھ اُس کو کیوں تکلف ہوا؟

گر نبودے نیل را آں نورِ دید
اگر دریائے نیل میں دیکھنے کی روشنی نہ ہوتی
از چہ قبطی را ز سبطی می گزید
تو قبطی کو سبطی سے کیسے منتخب کرتی؟

گر نہ کوہ و سنگ با دیدار شد
اگر پہاڑ اور پتھر دیکھنے والے نہ تھے
پس چرا داؤد را اُو یار شد
تو وہ (حضرت) داؤدؑ کے دوست کیوں بنے؟

ایں زمیں را گر نبودے چشمِ جاں
اگر اس زمین کے جان کی آنکھ نہ ہوتی
از چہ قاروں را فرو خورد آنچناں
تو قارون کو اِس طرح کس وجہ سے نگل گئی؟

گر نبودے چشمِ دل حنّانہ را
اگر (اسطوانہ) حنّانہ کے دل کی آنکھ نہ ہوتی
چوں بدیدے ہجرِ آں فرزانہ را
تو اُن عقلمندؐ کے ہجر کو کیسے دیکھ لیتی؟

سنگریزہ گر نبودے دیدہ ور
اگر پتھر کے ٹکڑے بینا نہ ہوتے
چوں گواہی دادے اندر مُشت دَر
تو مٹھی میں گواہی کیسے دیتے؟

اے خرد بر کش تو پرّ و بالہا
اے عقل تو بال و پر کھول لے
سورہ بر خواں زُلْزِلَتْ زِلْزَالَهَا
سورۂ زُلْزِلَتْ زِلْزَالَهَا پڑھ

در قیامت ایں زمیں بر نیک و بد
نیک اور بد پر یہ زمین قیامت میں
کے ز نادیدہ گواہیہا دہد
بغیر دیکھے گواہی کب دے گی؟

کہ تُحَدِّثُ حَالَهَا وَ أَخْبَارَهَا
کیونکہ وہ اپنی حالت اور خبریں بتائیگی
تُظْهِرُ الْأَرْضُ لَنَا أَسْرَارَهَا
زمین ہمارے لئے اپنے راز ظاہر کرے گی

ایں فرستادن مرا پیشِ تو میر
تجھ حاکم کے سامنے مجھے بھیجنا
ہست بُرہانے کہ بُد مرسل خبیر
اِس کی دلیل ہے کہ بھیجنے والا باخبر ہے

ق

کہ چنیں دارو چناں ناسور را
کیونکہ ایسے زخم کے لئے ایسی ہی دوا
ہست در خور از پئے تیسور را
سہولت کے لئے مناسب ہے

واقعاتے دیدہ بودی پیش ازیں
تونے اِس سے پہلے واقعات دیکھ لئے تھے
کہ خدا خواہد مرا کردن گزیں
کہ خدا مجھے برگزیدہ بنائے گا

من عصا و نور بگرفتہ بدست
میں لاٹھی اور نور کو ہاتھ میں لے کر
شاخِ گستاخِ ترا خواہم شکست
تیرے گستاخ سینگ کو توڑ ڈالوں گا

۵۱ آتش۔ نمرود کی آگ کو بصارت حاصل تھی اسی لئے وہ حضرت ابراہیم کو نہیں جلا رہی تھی۔ تجشم۔ تکلیف اٹھانا یعنی حضرت ابراہیم کی حفاظت کی تکلیف اٹھا رہی تھی۔ نیل۔ دریائے نیل کو بھی بصارت حاصل تھی اسی لئے اُس نے قبطیوں کو ڈبو یا اور اسرائیلیوں کو نہ ڈبویا۔ داؤدؑ۔ پہاڑ میں بصارت تھی تب ہی تو پتھر حضرت داؤدؑ کو پہچان گئے تھے اور اُن سے خواہش کی تھی کہ طالوت کو ہلاک کرنے کیلئے ہمیں ساتھ لے چلو۔

۵۲ زمین۔ زمین کو بصارت حاصل تھی اسی لئے اُس نے قارون کو نگل لیا۔ حنّانہ۔ اسطوانۂ حنانہ حضورؐ کے فراق پر رویا اس کی وجہ اس کی بینائی تھی۔ سنگریزہ۔ اُس معجزے کی طرف اشارہ ہے جس میں کنکریوں نے حضورؐ کی مٹھی میں حضورؐ کی رسالت کی گواہی دی تھی۔ زُلزلت۔ سورۂ زلزال میں اس کا بیان ہے کہ قیامت میں زمین سب راز ظاہر کر دے گی۔

۵۳ ایں فرستادن۔ تجھ جیسے ظالم حاکم کے مقابلہ کے لئے خدا کا مجھے بھیجنا اس بات کی دلیل ہے کہ خدا کے علم میں یہ بات ہے کہ تیرے مرض کا علاج میں ہی ہوں۔

واقعاتے[1] سہمگیں از بہرِ ایں — گونہ گونہ می نمودت ربِّ دیں
اِسی لئے خوفناک واقعات — دین کے رب نے طرح طرح کے تجھے دکھائے

در خورِ سرِّ بد و طغیانِ تو — تا بدانی کوست در خوردانِ تو
تیرے بُرے عقیدے اور سرکشی کے مناسب — تاکہ تو سمجھ جائے کہ وہ تیرے مناسب ہیں

تا بدانی کو حکیم ست و خبیر — مُصلحِ امراضِ درماں ناپذیر
تاکہ تو سمجھ لے کہ وہ دانا اور باخبر ہے۔ — ناقابلِ علاج مرضوں کا مُصلح ہے

تو بتاویلات می گشتی ازاں — کور و کر کایں ہست از خوابِ گراں
تو تاویلوں کے ذریعہ اُن سے بنتا تھا — اندھا اور بہرا، کہ یہ گہری نیند کی وجہ سے ہیں

واں[2] طبیب واں منجّم در لمع — دید تعبیرش بپوشید از طمع
اور اُس طبیب اور نجومی نے روشنی میں — اُس کی تعبیر دیکھ لی (اور) لالچ کی وجہ سے چھپائی

گفت دور از دولت و از شاہیت — کہ درآید غصّہ در آگاہیت
اُس نے کہا کہ تیری حکومت اور شاہی سے دُور — کہ کوئی ناگواری تیرے علم میں آئے

از غذائے مختلف یا از طعام — طبعِ شوریدہ ہمی بیند منام
مختلف غذا یا کھانے کی وجہ سے — پریشان طبیعت خواب دیکھتی ہے

زانکہ دید اُو کہ نصیحت جُو نۂ — تند و خونخواری و مسکیں خُو نۂ
کیونکہ اُس نے دیکھا کہ تو نصیحت کا جویاں نہیں ہے — تو بدمزاج اور خونخوار ہے مسکین طبیعت نہیں ہے

پادشاہاں خوں کنند از مصلحت — لیک رحمتِ شاں فزونست از عنت
بادشاہ کسی مصلحت سے خون کر دیتے ہیں — لیکن اُن کی محبت، غصہ سے بڑھی ہوئی ہوتی ہے

شاہ[3] را باید کہ باشد خوئے رب — رحمتِ اُو سبق گیرد بر غضب
بادشاہ کو چاہیئے کہ خدائی مزاج کا ہو — اُس کی رحمت غصہ پر سبقت کرے

نے غضب غالب بود مانندِ دیو — بے ضرورت خوں کند از بہرِ ریو
نہ دیو کی طرح اُس پر غصہ غالب ہو — (اور) مکر کے لئے بے ضرورت خون بہائے

نے حلیمیٔ مخنّث وار نیز — کہ شود زن رُوسپی زان و کنیز
ہیجڑے کی سی بُردباری بھی نہ ہو — کہ اُس سے بیوی اور باندی بدکار ہو جاتی ہے

دیو خانہ کردہ بودی سینہ را — قبلہ سازیدہ بودی کینہ را
تو نے سینہ کو شیطان کا گھر بنا لیا تھا — تو نے کینہ کو قبلہ بنا لیا تھا

---

[1] واقعاتے۔ تو نے کئی بار خواب میں دیکھ لیا تھا کہ خدا نے تیرے مقابلہ کے لئے مجھے منتخب کر لیا ہے۔ در خور۔ وہ خواب تیرے مناسبِ حال تھے اور تجھے یہ بتانے کے لئے تھے کہ اللہ تعالیٰ ناقابلِ علاج مرض کا علاج بھی فرما دیتا ہے۔ تو بتاویلات۔ لیکن تو اُن خوابوں کی غلط تاویلیں کر کے اندھا اور بہرا بنا اور کہنے لگا کہ غفلت کی نیند میں ایسے خواب آیا کرتے ہیں۔

[2] واں طبیب۔ اطبّاء اور نجومی اُن خوابوں کا صحیح مطلب سمجھ رہے تھے لیکن وہ جانتے تھے کہ تو اُن کی بات نہ مانے گا اور اُن پر عتاب نازل کرے گا اِسلئے وہ یہ کہہ دیتے تھے کہ مختلف غذائیں اور معدہ کی خرابی اِن خوابوں کا سبب ہیں۔ پادشاہاں۔ بادشاہ کسی مصلحت کی بنیاد پر قتل بھی کراتے ہیں لیکن رعایا پر اُن کی شفقت اُن کے غصہ پر غالب رہتی ہے۔

[3] شاہ۔ بادشاہ کو اخلاقِ الٰہی اختیار کرنے چاہئیں۔ رحمت۔ خدا کا خُلق یہ ہے کہ اُس کی رحمت اُس کے غضب پر غالب ہے۔ دیو۔ شیطان کا غصہ اُس کی شفقت پر غالب ہے۔ بے حلیمی۔ بادشاہ میں بے موقع حلم بھی نہ ہونا چاہیئے جس کی وجہ سے بیوی اور متعلقین بگڑ جائیں۔ رُوسپی۔ رنڈی، زانیہ۔

شاخِ تیزت بس جگرہا را کہ خست
تیرے تیز سینگ نے بہت سے جگروں کو خستہ کیا ہے

نک عصایم شاخِ شوخت را شکست
اب میری لاٹھی نے تیرے شوخ سینگ کو توڑا ہے

## حملہ آوردنِ ایں جہانیان و تاختن بردن بر آں جہانیان

اس دنیا والوں کا حملہ کرنا اور غارتگری کرنا اُس جہان والوں پر تلعے کی سرحد تک

## تا ثغورِ دژ کہ سرحدِ غیب ست و غفلتِ ایشاں از کمین گہ چوں

جو کہ غیب کی سرحد ہے اور اُن کا کمین گاہ سے غافل ہونا کیونکہ غازی جب

## غازی بغزا نرود کافر تاختن آرد

جہاد نہیں کرتا ہے، کافر حملہ کر دیتا ہے

حملہ بردند اسپہ جسمانیاں
جسم والوں کی فوج نے حملہ کیا

جانبِ قلعہ و دژِ روحانیاں
روحانیوں کے قلعہ کی جانب

تا فرو گیرند دربندانِ غیب
تا کہ غیب کے دروازوں پر قبضہ کر لیں

تا کسے ناید ازاں سو پاک جیب
تا کہ کوئی پاک دل اُس جانب سے نہ آئے

غازیاں حملہ غزا چوں کم برند
غازی جب جہاد کا حملہ نہیں کرتے ہیں

کافراں بر عکس حملہ آورند
تو کافر پلٹ کر حملہ کرتے ہیں

غازیانِ غیب چوں از حلمِ خویش
غیب کے غازیوں نے جب اپنی بُردباری کی وجہ سے

حملہ ناوردند بر تو زشت کیش
تجھ بد مذہب پر حملہ نہیں کیا

حملہ بردی سوئے دربندانِ غیب
تو نے غیب کے دروازوں پر حملہ کیا

تا نیایند ایں طرف مردانِ غیب
تا کہ غیب کے جوانمرد اِدھر نہ آئیں

چنگ در صلب و رحمہا در زدی
تو نے پُشتوں اور رحموں پر دست درازی کی

تا کہ شارع را بگیری از بدی
تا کہ شرارت سے راستہ روک دے

چوں بگیری شہرہے کہ ذوالجلال
تو اُس شاہراہ کو کیسے بند کر سکتا ہے جس کو خدا نے

بر گشادست از برائے انتسال
نسل بڑھانے کے لئے کھولا ہے؟

سد شدی دربندہا را اے لجوج
اے جھگڑالو! تو دروازے کی بندش بنا

کوریِ تو کرد سرہنگے خروج
تیرے اندھے پن سے ایک سپاہی نکل آیا

نک منم سرہنگ و ہنگت بشکنم
اب میں سپاہی ہوں اور تیرے ارادہ کو شکست دونگا

نک بنامش نام و ننگت بشکنم
اب اُس کے نام پر تیرے نام و ننگ کو شکست دونگا

---

لہ شاخ۔ لیکن تو ایسا ظالم بادشاہ ہے کہ بے قصور لوگوں کا خون کرتا ہے۔ اب اللہ تعالیٰ نے میری لاٹھی کے ذریعہ تیرے سینگ کو توڑا ہے۔ حملہ آوردن۔ قدرِ خداوندی کے خلاف فرعون کی تدابیر۔ اہلِ دنیا کا عالمِ غیب پر حملہ کرنا ہی۔ ثغور۔ بضم اول و ثانی ترکی رومی لغت ہے۔ وہ سرحد جو دو سلطنتوں اور دو بادشاہوں کے درمیان فاصل ہو۔ اسپہ۔ سپاہ۔ دژ۔ قلعہ۔ دربنداں۔ دروازے۔ پاک جیب۔ پاکیزہ

لے غازیان۔ قدرت کیطرف سے ڈھیل ہوتی ہے تو کافروں کو جرأت ہو جاتی ہے۔ کیش۔ مذہب۔ چنگ۔ فرعون نے نسل کشی شروع کی تا کہ موسیٰ کا ظہور نہ ہو سکے۔ شارع۔ راستہ۔ شہرہ۔ شاہراہ۔ انتسال۔ نسل بڑھانا۔

لٰہ سد۔ بند۔ لجوج۔ جھگڑالو۔ سرہنگ۔ یعنی حضرت موسیٰ۔ ہنگت۔ تو۔ بر تو۔

تو ہلا در بند ہا را سخت بند
خبردار! تو دروازوں کو سخت بند کردے

چند گاہے بر سبالِ خود بخند
تھوڑی دیر اپنی مونچھوں پر ہنس لے

سبلتت را بر کند یک یک قدر
تقدیر تیری مونچھ کو ایک ایک کرکے اکھاڑ دیگی

تا بدانی کالقدر یعمی البصر
تاکہ تو جان لے کہ تقدیر آنکھوں کو اندھا کردیتی ہے

سبلتِ تو تیز تر یا آنِ عاد
تیری مونچھ زیادہ نوکیلی ہے یا (قوم) عاد کی

کہ ہمی لرزید از دمِ شاں بلاد
جن کے دم سے شہر لرزاں تھے

تو ستیزہ رُو تری یا آں ثمود
تو زیادہ لڑاکو ہے یا ثمود

کہ نیامد مثلِ ایشاں در وجود
کہ اُن جیسا پیدا نہ ہوا

صد ازینہا گر بگویم تو کری
اگر اس قسم کی سینکڑوں باتیں کہوں گا تو بہرا ہے

بشنوی و ناشنودہ آوری
تو سُنی ہوئی بات کو اَن سُنی کردے گا

توبہ کردم از سخن کانگیختم
جو باتیں میں نے اٹھائیں اُن سے توبہ کرتا ہوں

بے سخن من دارویت آمیختم
بغیر کہے میں تیری دوا گھولتا ہوں

کہ نہم بر ریشِ خامت تا پزد
تیرے کچے زخم پر رکھوں تاکہ وہ پک جائے

تا بسوزد ریش و ریشت تا ابد
تاکہ ہمیشہ کے لئے زخم اور تیری داڑھی جل جائے

تا بدانی کو خبیر ست اے عدو
اے دشمن! تاکہ تو جان لے کہ وہ جانکار ہے

می دہد ہر چیز را در خوردِ او
ہر چیز کو اس کے مناسبِ حال عطا کرتا ہے

کے کژی کردی و کے کردی تو شر
تو نے کب کجی برتی ہے اور تو نے کب شر پھیلایا ہے؟

کہ ندیدی لائقش در پے اثر
کہ اس کے مناسب اُس کے بعد تو نے اثر نہ دیکھا ہو

کے فرستادی دمے بر آسماں
تھوڑی دیر کے لئے تو نے آسمان پر کب بھیجی ہے؟

نیکیے کز پے نیامد مثلِ آں
نیکی، کہ اُس کے بعد اُس جیسی نہ آئی ہو

گر مراقب باشی و بیدار تو
اگر تو نگراں اور بیدار ہو جائے

ہر دمے بینی جزای کارِ تو
ہر وقت اپنے کام کا بدلہ دیکھے

چوں مراقب باشی و گیری رسن
جب تو نگراں ہوگا اور رسی کو پکڑے گا

حاجتت ناید قیامت آمدن
تجھے قیامت کے آنے کی ضرورت رہیگی

آنکہ رمزے را بداند او صحیح
جو اشارے کو صحیح سمجھ لے

حاجتش ناید کہ گویندش صریح
اُس سے صاف کہنے کی ضرورت نہیں ہے

---

لہ سبال۔ سبلت کی جمع ہے، مونچھ۔ عاد۔ قوم عاد کی طاقت سے سب قومیں ڈرتی تھیں۔ ثمود۔ بہت طاقتور قوم تھی۔ توبہ۔ اب میں نصیحت کو ختم کرتا ہوں وہ تیرے لئے مفید نہیں ہے۔ ریش۔ زخم، داڑھی۔

لہ تا بدانی۔ حضرت موسیٰؑ نے فرعون سے کہا کہ اب میں تیرا علاج شروع کرتا ہوں تاکہ تجھے معلوم ہو جائے کہ قدرت ہر فرعون کیلئے موسیٰ کو پیدا کر دیتی ہے۔ کے کژی۔ انسان کو نیکی اور بدی کا بدلہ ضرور ملتا ہے۔

لہ مراقب۔ اگر انسان اپنا محاسبہ کرتا رہے تو اس کو پتہ چل جائے کہ ہر کام کا بدلہ فوراً ملتا ہے۔ چوں مراقب۔ اگر انسان محاسبہ کرتا ہے تو پھر محاسبہ کے دن یعنی قیامت کی اس کیلئے ضرورت نہیں ہے۔ آنکہ۔ جو شخص دنیا میں اشارات خداوندی کو سمجھ لیگا اس کے لئے قیامت کے صریح اقوال کی ضرورت نہ رہے گی۔

ایں[1] بلا از کودنی آید ترا ۔۔۔ کہ نکردی فہم نکتہ و رمز را
یہ مصیبت بیوقوفی سے تجھ پر آتی ہے ۔۔۔ کیونکہ تو اشارے اور نکتہ کو نہ سمجھا

از بدی چوں دل سیاہ و تیرہ شد ۔۔۔ فہم کن اینجا نشاید خیرہ شد
جب گناہ کی وجہ سے دل سیاہ اور کالا ہو گیا ۔۔۔ سمجھ لے، اس جگہ بے باکی مناسب نہیں ہے

ورنہ خود تیرے شود آں تیرگی ۔۔۔ در رسد در تو جزای خیرگی
ورنہ وہ سیاہی خود تیر بن جائیگی ۔۔۔ تجھے بے باکی کی سزا ملے گی

ور[2] نیاید تیرت از بخشایش ست ۔۔۔ نے پئے نادیدنِ آلایش ست
اگر تجھے تیر نہ لگے، تو یہ بخشش ہے ۔۔۔ نہ کہ گناہ کو نہ دیکھنے کی وجہ سے ہے

پس مراقب باش گر دل بایدت ۔۔۔ کز پئے ہر فعل چیزے زایدت
اگر تجھے دل (کی سلامتی) چاہیئے تو نگراں بن ۔۔۔ اس لئے کہ ہر کام کے بعد تجھ میں کچھ پیدا ہوتا ہے

ور ازیں افزوں ترا ہمت بود ۔۔۔ از مراقب کار بالاتر رود
اگر تجھ میں اس سے زیادہ ہمت ہو ۔۔۔ نگرانی کرنے والے سے کام بالاتر ہو جائیگا

## بیانِ آنکہ تنِ خاکیِ آدمی زاد ہمچو آہنِ نیکو جوہر قابلِ آئینہ شدن ست تا در دنیا بہشت و دوزخ و قیامت وغیرہا معائنہ بنماید نہ بطریق خیال بل بعیاں

اس کا بیان کہ آدمی کا خاکی جسم اس لوہے کی طرح ہے جو عمدہ جوہر والا آئینہ بننے کے قابل ہے تاکہ دنیا میں بہشت اور دوزخ اور قیامت وغیرہ کا معائنہ کرلے محض خیالی طریقہ پر نہیں بلکہ مشاہدہ کے طریقہ پر

پس[3] چو آہن گرچہ تیرہ ہیکلی ۔۔۔ صیقلی کن صیقلی کن صیقلی
پس اگرچہ تو لوہے کی طرح کالی شکل والا ہے ۔۔۔ صیقل کر، صیقل کر، صیقل

تا دلت آئینہ گردد پر صور ۔۔۔ اندرو ہر سو ملیحے سیم بر
تاکہ تیرا دل صورتوں بھرا آئینہ بن جائے ۔۔۔ جس میں ہر جانب چاندی کے جسم کا حسین ہو

آہن ار چہ تیرہ و بے نور بود ۔۔۔ صیقلی آں تیرگی از وے زدود
لوہا اگرچہ کالا اور بے نور تھا ۔۔۔ صیقل کرنے نے اس کی کالک صاف کر دی

صیقلی دید آہن و خوش کرد رو ۔۔۔ تاکہ صورتہا تواں دید اندرو
لوہے نے صیقل حاصل کی اور چہرہ حسین کر لیا ۔۔۔ یہاں تک کہ اس میں صورتیں دیکھی جا سکتی ہیں

---

[1] ایں بلا۔ چونکہ انسان اشارات کو نہیں سمجھتا لہذا مصائب میں مبتلا ہوتا ہے۔ از بدی۔ بدی پر سرکشی ہلاکت کا سبب ہے۔

[2] ور۔ اگر انسان کی برائی پر اس کی گرفت نہیں ہوئی ہو تو یہ اللہ کا کرم ہے یہ نہیں ہے کہ خدا کو اس کی برائی کا علم نہیں ہے کہ بے انسان کے ہر فعل کا اس پر نتیجہ مرتب ہوتا ہے۔ ہمت۔ اگر انسان اس مرتبہ سے بڑھنے کی کوشش کرے تو مراقبہ کے مرتبہ سے بڑھ سکتا ہے۔ بیان۔ یہ اونچا مرتبہ حاصل کرنے کی ترکیب بیان کی ہے۔ تا در۔ انسان دل کو مصفیٰ کرے تو اس پر آخرت منکشف ہو جاتی ہے۔

[3] پس۔ جس طرح کالا لوہا صیقل کے ذریعہ صورتوں کو قبول کرنے کے قابل ہو جاتا ہے انسان کا دل مجاہدات کے ذریعہ غیبی صورتوں کو قبول کرنے لگتا ہے۔ ہیکل۔ جسم۔ سیم بر۔ سیمیں بدن۔ صیقلی۔ لوہے نے صیقل سے حسن اختیار کر لیا۔



693

گر تنِ خاکی غلیظ و تیرہ است | صیقلش کُن زانکہ صیقل گیرہ است
اگر خاکی جسم غلیظ اور کالا ہے | اُس کو صیقل کر وہ صیقل کو قبول کر لینے والا ہے

تا درُو اَشکالِ غیبی رُو دہد | عکسِ[1] حُورے و مَلک دروَے جہد
تاکہ اُس میں غیبی صورتیں نظر آئیں | حُور اور فرشتے کا عکس اس میں جھلکے

صیقلِ عقلت بداں دادست حق | کہ بدُو روشن شود دل را وَرق
تجھے اللہ (تعالیٰ) نے عقل کا صیقل اسی لئے دیا ہے | تاکہ اُس کے ذریعہ دل کا وَرق روشن ہو

صیقلی را بستۂ اے بے نیاز | واں ہَوارا کردۂ دو دست باز
اے لاپروا! تو نے صیقل کو بند کر دیا ہے | اور خواہش کے دونوں ہاتھ کھول دیئے ہیں

گر ہوا را بَند بنہادہ شود | صَیقلے را دست بکشادہ شود
اگر خواہش پر بند باندھ دیا جائے | صیقل کے ہاتھ کُھل جائیں گے

آہنے کائینۂ غیبی بُدے | جُملہ صُورتہا درو مُرسَل شُدے
جو لوہا غیب کا آئینہ بن جائے | تمام صورتیں اُس میں بھیجدی جاتی ہیں

تیرہ کردی زنگ دادی در نہاد | ایں بُود یَسْعَوْنَ فِی الْاَرْضِ الْفَسَاد
تو نے کالا کر لیا طبیعت پر زنگ چڑھا دیا | وہ زمین میں فساد پھیلاتے پھرتے ہیں کے یہی معنی ہیں

تاکنوں[2] کردی چنیں اکنوں مکُن | تیرہ کردی آب را افزوں مکُن
تو نے اب تک ایسا کیا، اب نہ کر | تو نے پانی کو گدلا کر دیا، زیادہ نہ کر

بر مشوراں تا شود ایں آب صاف | واندرو بیں ماہ و اختر در طواف
اس کو نہ ہلا تاکہ پانی صاف ہو جائے | اور اُس میں تو چاند اور ستارے گھومتے دیکھے

زانکہ مردم ہست ہمچوں آبِ جُو | چوں شود تیرہ نہ بینی قعرِ اُو
کیونکہ انسان نہر کے پانی کی طرح ہے | جب وہ گدلا ہو جاتا ہے تو تہ نہیں دیکھتا ہے

قعرِ[3] جُو پُر گوہرست و پُر ز دُر | ہیں مکُن تیرہ کہ ہست آں صاف و حُر
نہر کی تہہ موتیوں اور گوہر بھری ہے | خبردار اُس کو گدلا نہ کر وہ صاف اور پاک ہے

جانِ مردم ہست مانندِ ہوا | چوں بگرد آمیخت شُد پردہ سما
انسانوں کی جان ہوا کی طرح ہے | جب وہ گرد آلود ہو گئی، آسمان کا پردہ بن گئی

مانع آید اُو ز دیدِ آفتاب | چونکہ گردش رفت شُد صافی وناب
وہ سورج کو دیکھنے سے مانع ہوتی ہے | جب اُس کی گرد جاتی رہی وہ صاف اور خالص بنگئی

---

[1] عکس۔ یعنی عالمِ غیب کی صورتیں۔ ہوا۔ انسان بجائے مجاہدوں کے خواہشاتِ نفسانی کے درپے ہے۔ گر ہوا۔ اگر انسان خواہشات کو ترک کر دے تو اُس کے دل کی صیقل ہو جائے۔ تیرہ کردی۔ قرآنِ پاک میں ہے۔ یَسْعَوْنَ فِی الْاَرْضِ الْفَسَادَ وَاللّٰہُ لَا یُحِبُّ الْمُفْسِدِیْنَ وہ لوگ زمین میں فساد پھیلاتے پھرتے ہیں اور خدا فساد پھیلانے والوں کو پسند نہیں کرتا مولانا نے اِس آیت میں فساد کے معنیٰ قلب کی تیرگی کے کئے ہیں۔

[2] تاکنوں حضرت موسیٰؑ کا فرعون کو خطاب ہے کہ اب تک تو نے فساد پھیلایا اب ایسا نہ کر۔ بر مشوراں۔ مزاج میں جو گندگی پیدا ہو گئی ہے اُسکو زائل کر اور اُس میں آخرت کا مشاہدہ کر۔ چوں شود۔ پانی جب گدلا ہو جاتا ہے تو پانی کی تہ نظر نہیں آتی ہے۔

[3] قعرِ جُو۔ انسان کی طبیعت میں زر و جواہر چھپے ہوئے ہیں انسان طبیعت کو منقّیٰ کرے تو وہ نظر آئیں گے۔ مانند ہوا۔ ہوا میں جب گرد شامل ہوتی ہے وہ تاریک ہو جاتی ہے۔ مانع آید۔ جب ہوا کثیف ہو جاتی ہے تو وہ سورج کے لئے پردہ بن جاتی ہے۔

حاصل آنکہ کم مکن اے بے سرو — صیقلی واللّٰہ اعلم بالصدوز

اے ناخوش! خلاصہ یہ ہے کہ کم نہ کر — صیقل کو اور خدا سینوں کو زیادہ جانتا ہے

## بازگفتن موسیٰؑ اسرارِ فرعون را واقعاتِ او بظہر الغیب تا بخبیریِ حق ایماں آورد و قصۂ آں زنگی کہ بر آئینہ رید

حضرت موسیٰؑ کا فرعون کے راز اور واقعات کو غائبانہ بتا دینا تاکہ اللہ کے باخبر ہونے پر ایمان لے آئے اور اس حبشی کا قصہ جس نے آئینہ پر پاخانہ بھر دیا

باکمالِ تیرگی حق واقعات — می نمودت تا روی راہِ نجات

باوجود مکمل کالے پن کے اللہ (تعالیٰ) واقعات — تیرے لئے رونما کرتا ہے تاکہ تو نجات کا راستہ چلے

زآہنِ تیرہ بقدرت می نمود — واقعاتے کہ در آخر خواست بود

قدرت کے ذریعہ کالے لوہے سے رونما کئے — وہ واقعات جو آخر میں ہونے والے تھے

تا کُنی کم تر تو آں ظلم و بدی — آں ہمی دیدی و بدتر می شدی

تاکہ تو ظلم اور برائی نہ کرے — تو نے وہ دیکھے اور بدتر ہو گیا

نقشہائے زشت خوابت می نمود — می رمیدی زاں و آں نقشِ تو بود

خواب تجھے بری صورتیں دکھلاتے تھے — تو ان سے نفرت کرتا تھا اور وہ تیری حالت تھے

ہمچو آں زنگی کہ در آئینہ دید — روی خود را زشت و بر آئینہ رید

اس حبشی کی طرح جس نے آئینہ میں دیکھا — اپنا بدنما چہرہ اور آئینہ پر پاخانہ بھر دیا

کہ چہ زشتی لائق اینی و بس — زشتیم آنِ تو است اے کور خس

کہ تو کیسا بدنما ہے؟ تو بس اسی کے لائق ہے — اے اندھے کمینے! میری بدنمائی تیری بلکہ ہے

ایں جفا بر روی زشتت می کنی — نیست بر من زانکہ ہستم روشنی

یہ ظلم تو اپنے بدنما چہرے پر کر رہا ہے — مجھ پر نہیں ہے، کیونکہ میں تو روشن ہوں

گاہ می دیدی لباست سوختہ — گہ دہان و چشمِ تو بر دوختہ

کبھی تو نے اپنا لباس جلا ہوا دیکھا — کبھی اپنا منہ اور آنکھیں سِلی ہوئی

گاہ حیواں قاصدِ خونت شدہ — گہ سرِ خود را بدندانِ ددہ

کبھی جانور تیرے خون کے درپے ہوا — کبھی اپنے سر کو درندہ کے دانتوں میں (دیکھا)

گہ نگوں اندر میانِ آبریز — گہ غریقِ سیلِ خوں آمیز تیز

کبھی بیت الخلا میں اوندھا — کبھی خون ملے ہوئے تیز بہاؤ میں

---

لہ بازگفتن۔ حضرت موسیٰؑ نے فرعون کے ڈھکے چھپے واقعات ...... بیان فرمائے تاکہ وہ اللہ تعالیٰ کے علیم و خبیر ہونے پر ایمان لے آئے۔ باکمال۔ فرمایا کہ اگرچہ تیرا دل تاریک ہے لیکن خدا نے عبرت کے لئے بہت سے واقعات تجھ پر رونما کئے جو ظہور پذیر ہونے والے تھے۔

لہ تاکُنی۔ حضرت موسیٰؑ نے فرعون سے کہا کہ یہ واقعات تجھے اس لئے دکھائے جا رہے تھے کہ تو ظلم و ستم کرنا چھوڑ دے لیکن تو نے بجائے توبہ و استغفار کے مزید ظلم کرنے شروع کر دیئے۔ نقشہائی۔ یہ بری صورتیں خود تیری تھیں لیکن تو ان کو اپنی نہ سمجھتا تھا۔ ہمچو۔ تیری مثال اس حبشی کی سی ہے جس نے آئینہ میں اپنی صورت دیکھی لیکن بجائے اس کے کہ اس کو اپنی صورت سمجھتا، آئینہ کی خرابی سمجھا اور اس پر پاخانہ پھر دیا۔ کہ چہ۔ اور آئینہ کو کہنے لگا کہ تو اس قدر بدصورت ہے کہ اسی حرکت کے قابل ہے جو میں نے تیرے ساتھ کی ہے۔

لہ ایں جفا۔ اس حبشی کا یہ ظلم خود اپنی صورت پر تھا آئینہ تو روشن ہے اس پر ظلم نہ تھا۔ گاہ۔ تجھے کبھی خواب میں اپنا لباس جلا ہوا نظر آتا تھا کبھی تو یہ دیکھتا تھا کہ کوئی درندہ تیرے خون کے درپے ہے۔ گہ نگوں۔ کبھی تو یہ دیکھتا تھا کہ پاخانہ میں اوندھا گرا ہے کبھی یہ دیکھتا تھا کہ خون ملے ہوئے پانی میں تو غرق ہے۔

گہ ز بامے اُوفتادہ گشتہ پست — گاہ در اشکنجہ و بستہ دو دست
کبھی بالا خانہ سے گرا ہوا دبا ہوا — کبھی شکنجے میں دونوں ہاتھ بندھے ہوئے

گاہ دیدہ خویش در زنجیر و غُل — گاہ مغزت را زدندے چوں دُہل
کبھی اپنے آپ کو زنجیر اور طوق میں دیکھا — کبھی تیرے سر کو ڈھول کی طرح پیٹتے تھے

گہ ندات آمد ازیں چرخِ نقی — کہ شقی و کہ شقی و کہ شقی
کبھی اس صاف آسمان سے آواز آئی — کہ تو بدبخت ہے، تو بدبخت ہے، تو بدبخت ہے

گہ ندات آمد صریحاً از جبال — کہ برو ہستی ز اصحابِ شمال
کبھی تجھے پہاڑوں سے صاف آواز آئی — کہ جا تو بائیں جانب والوں میں سے ہے

گہ ندا می آمدت از ہر جماد — تا ابد فرعون در دوزخ فتاد
کبھی تجھے ہر بے جان کی جانب سے آواز آئی — کہ فرعون ہمیشہ کے لئے دوزخ میں گر گیا

گہ خطاب آمد ترا از ہر نبات — گشت مطرود ابد فرعون و مات
کبھی تجھے ہر پودے سے آواز آتی تھی — کہ فرعون ہمیشہ کے لئے مردود ہو گیا اور مر گیا

زیں بتر ہا کہ نمیگویم ز شرم — تا نگردد طبعِ معکوسِ تو گرم
اس سے بھی بدتر جو کہ میں شرم سے نہیں کہتا ہوں — تاکہ تیری اوندھی طبیعت غضبناک نہ ہو

اندکے گفتم بتو اے ناپذیر — ز اندکے دانی کہ ہستم من خبیر
اے نہ قبول کرنے والے! میں نے تھوڑی باتیں کہی ہیں — تھوڑی باتوں سے تو جان لے کہ میں باخبر ہوں

خویشتن را کور کردستی و مات — تا نیندیشی ز خواب و واقعات
تو نے اپنے آپ کو اندھا اور مُردہ بنا لیا — تاکہ خواب اور واقعات کو نہ سوچے

چند بگریزی نک آمد پیشِ تو — کوریِ ادراکِ مکر اندیشِ تو
تو کتنا گریز کرے گا اب تیرے آگے آ گئی — تیرے مکر کے منصوبے باندھنے والے ذہن کی بے بصیری

## در بیانِ آنکہ درِ توبہ و استغفار باز ست از کرمِ حق

اس کا بیان کہ اللہ تعالیٰ کے کرم سے توبہ اور معافی کا دروازہ کھلا ہوا ہے

ہیں مکن زیں پس فراگیر احتراز — کہ ز بخشایش درِ توبہ است باز
خبردار! اس کے بعد نہ کر، بچاؤ اختیار کر — کیونکہ بخشش سے توبہ کا دروازہ کھلا ہوا ہے

توبہ را از جانبِ مغرب درے — باز باشد تا قیامت بر ورے
مغرب کی جانب سے توبہ کا دروازہ — کھلا ہوا ہے، مخلوق پر قیامت تک

---

لے گز بامے۔ کبھی تو خواب میں دیکھتا تھا کہ بالاخانہ سے گرا ہے۔ کبھی یہ دیکھتا تھا کہ شکنجہ میں کسا ہوا ہے اور تیرے دونوں ہاتھ بندھے ہوئے ہیں کبھی دیکھتا تھا کہ تو زنجیر اور طوق میں بندھا ہوا ہے کبھی تو دیکھتا تھا کہ تیرے سر کو ڈھول کی طرح پیٹ رہے ہیں۔ گہ۔ کبھی غیب سے آواز آتی تھی کہ تو بدبخت ہے۔

لے گز ندات۔ کبھی پہاڑوں سے آواز آتی تھی کہ تو جہنمی ہے۔ جماد۔ کبھی تو پتھروں سے اپنے دوزخی ہونے کی آواز سنتا تھا۔ ہر نبات۔ کبھی زمین کے پودے تیرے مردود ہونے کی خبر دیتے تھے۔ زیں بتر ہا۔ اس سے بھی زیادہ خراب باتیں تو نے سنی ہیں جو میں شرم سے بیان نہیں کر رہا ہوں کہ کہیں تو اور غضبناک نہ ہو جائے۔

لے اندکے۔ یہ میں نے تھوڑے سے تیرے واقعات تجھے بتلائے ہیں تاکہ تجھے معلوم ہو جائے کہ مجھے ساری باتیں معلوم ہیں۔ چند بگریزی۔ ان واقعات سے تو کہاں تک آنکھیں بند کریگا۔ در بیان۔ ابھی توبہ کا دروازہ کھلا ہوا ہے تو اپنی بدکرداری کی توبہ کر سکتا ہے۔ توبہ۔ جب تک سورج مغرب کی جانب سے طلوع نہ کرے گا توبہ کا دروازہ کھلا رہے گا۔ ورے۔ مخلوق۔

تا ز مغرب بر زند سر آفتاب | باز باشد آں در ازوے رُو متاب

جب تک کہ سورج مغرب سے طلوع کرے | وہ دروازہ کھلا ہوا ہے اس سے رُو گردانی نہ کر

ہست[۵۱] جنت را ز رحمت ہشت در | یک درِ توبہ است زاں ہشت اے پسر

خدا کی رحمت سے جنت کے آٹھ دروازے ہیں | ان آٹھ میں سے اے بیٹا! ایک توبہ کا دروازہ ہے

آں ہمہ گہ باز باشد گہ فراز | واں درِ توبہ نباشد جز کہ باز

وہ سب کبھی کھلتے ہیں، کبھی بند رہتے ہیں | اور توبہ کا دروازہ ہمیشہ کھلا رہتا ہے

ہیں غنیمت دار در باز ست زود | رخت آنجا کش بکوریِ حسود

خبردار! غنیمت سمجھ دروازہ کھلا ہوا ہے، جلد | سامان وہاں لے جا، حاسد کی آنکھ میں دھول جھونک

پیش ازاں کز قہر در بستہ شود | بعد ازاں زاریِ تو کس نشنود

اس سے پہلے کہ قہر کی وجہ سے دروازہ بند ہو جائے | اس کے بعد تیری آہ و زاری کوئی نہ سنے گا

باز[۵۲] گرد از کفر و ایں در باز یاب | تا نگردی از شقاوت ردِّ باب

کفر سے پلٹ جا اور اس دروازہ کو حاصل کر لے | تاکہ تو بدبختی سے مردودِ بارگاہ نہ بنے

## گفتنِ موسیٰ علیہ السلام مر فرعون را کہ از من یک پند قبول کن و چہار فضیلت عوض بستان و پرسیدنِ فرعون کہ آں چہار کدام است

حضرت موسیٰ علیہ السلام کا فرعون سے کہنا کہ میری ایک نصیحت مان لے اور بدلے میں چار فضیلتیں حاصل کرلے اور فرعون کا دریافت کرنا کہ وہ چار کیا ہیں؟

ہیں ز من بپذیر یک چیز و بیار | پس ز من بستاں عوض آں را چہار

آگاہ! میری ایک بات مان لے اور بجا لا | پھر مجھ سے اس کے بدلے میں چار لے لے

گفت[۵۳] اے موسیٰ کدام ست آں یکے | شرح کن با من ازاں یک اندکے

اس نے کہا اے موسیٰ! وہ ایک کیا ہے؟ | اس ایک کی میرے لئے تھوڑی سی تشریح کر دے

گفت آں یک کہ بگوئی آشکار | کہ خدائے نیست جز از کردگار

فرمایا وہ ایک یہ ہے کہ تو علی الاعلان کہہ دے | کہ اللہ کے علاوہ اور کوئی خدا نہیں ہے

خالقِ افلاک و انجم بر علا | مردم و دیو و پری و مرغ را

جو آسمانوں کو اور بلندی پر ستاروں کو پیدا کرنے والا ہے | اور انسانوں اور دیو اور پری اور پرندوں کو

خالقِ دریا و کوہ و دشت و تیہ | ملکت او بے حد و او بے شبیہ

دریا اور پہاڑ اور جنگل اور میدان کا پیدا کرنے والا ہے | اس کی سلطنت لامحدود ہے اور وہ بے مثال ہے

---

۵۱ ہشت۔ جنت کے آٹھ دروازے ہیں جن میں سے ایک توبہ کا دروازہ ہے اس دروازہ کے علاوہ دوسرے دروازے کسی وقت کھلے رہتے ہیں کبھی بند ہوتے ہیں لیکن توبہ کا دروازہ ہمیشہ کھلا رہتا ہے۔ جب تک بھی توبہ کا دروازہ کھلا ہوا ہے، بہت جلد اس کی طرف رجوع کر لینا چاہیے اس کے بند ہو جانے کے بعد آہ و زاری کام نہ آئیگی۔

۵۲ باز گرد۔ حضرت موسیٰ نے فرمایا اے فرعون اس سعادت کی طرف جلد رجوع کرے۔ گفتن۔ حضرت موسیٰ نے فرمایا کہ ایک بات مان لے اور اس کے عوض میں چار فضیلتیں حاصل کرلے۔

۵۳ گفت۔ فرعون نے کہا اے موسیٰ اس ایک بات کی تشریح کر دیجئے۔ کہ بگوئی۔ حضرت موسیٰ نے فرمایا وہ ایک بات یہ ہے کہ تو توحید کا قائل ہو جا۔ خالق۔ اسی کو آسمانوں، ستاروں، انسانوں اور تمام کائنات کا خالق مان لے۔ تیہ۔ میدان جنگل۔ ملکت۔ ملکت۔ بے شبیہ۔ بے مثال۔

حافظِ ہر چیز و ہر کس ہر مکاں — رازقِ ہر جانور اندر جہاں
وہ ہر چیز اور ہر شخص اور ہر جگہ کا نگہبان ہے — دنیا میں ہر جاندار کو رزق دینے والا ہے

ہم نگہدارندۂ ارض و سما — ہم پدید آرندۂ گل از گیا[1]
زمین اور آسمان کا محافظ بھی ہے — گھاس سے پھول پیدا کرنے والا بھی ہے

مُطّلع اُو بر ضمیرِ بندگاں — حاکم و جبّار بر گردن کشاں
وہ بندوں کے دل کی بات سے باخبر ہے — وہ متکبروں پر حاکم اور زبردست ہے

اُوست بر ہر بادشاہے بادشاہ — حکم اُو را یفعل اللہ ما یشاء
وہی ہر بادشاہ کا بادشاہ ہے — اس کا حکم ہے کہ اللہ جو چاہتا ہے کرتا ہے

گفت اے موسیٰ کدام ست آں چہار — کہ عوض بدہی مرا بر گو بیار
اس نے کہا اے موسیٰ! وہ چار کیا ہیں؟ — کہ تو بدلے میں دے گا مجھے بتا، لا

تا بُوَد کز لطفِ آں وعدہ حَسَن — سُست گردد چار میخِ کفرِ من
ہو سکتا ہے کہ اس اچھے وعدے کی خوبی سے — میرے کفر کی سزا سست پڑ جائے

بُو کہ زاں خوش وعدہائے مغتنم — بر گُشاید قفلِ کفرِ صد منم
ہو سکتا ہے کہ اچھے غنیمت وعدوں کی وجہ سے — میرے کفر کا سینکڑوں من کا قفل کھل جائے

بُو کہ از تاثیرِ جُوئِ انگبیں[2] — شہد گردد در تنم ایں زہرِ کیں
ہو سکتا ہے کہ شہد کی نہر کی تاثیر سے — یہ کینہ کا زہر میرے جسم میں شہد بن جائے

یا ز عکسِ جُوئِ آں پاکیزہ شیر — پرورش یابد دمے عقلِ اسیر
یا اس دودھ کی پاکیزہ نہر کے عکس سے — تھوڑی دیر کے لئے قیدی عقل پرورش پالے

یا بُوَد کز عکسِ آں جُوہائے خمر — مست گردم بُو برم از ذوقِ امر
یا شاید شراب کی اُن نہروں کے پرتو سے — میں مست ہو جاؤں، حکمِ خداوندی کا ذوق حاصل کر لوں

یا بُوَد کز لطفِ آں جُوہائے آب[3] — تازگی یابد تنِ شورہ خراب
یا شاید اُن پانی کی نہروں کی لطافت سے — برباد، بنجر جسم تازگی حاصل کرے

شورہ اَم را سبزہ پیدا شود — خارزارم جنّۃُ المأویٰ شود
میری شور زمین میں سبزہ پیدا ہو جائے — میرا کانٹوں کا کھیت جنّتُ المأویٰ بن جائے

بُو کہ از عکسِ بہشت و چار جُو — جاں شود از یاریِ حق یار جُو
ہو سکتا ہے کہ بہشت اور چاروں نہروں کے پرتو سے — جان، اللہ کی مدد کی خواستگار بن جائے

[1] گیا۔ گھاس۔ مُطّلع۔ اللہ تعالیٰ ہر انسان کے دل کے راز جانتا ہے۔ گردن کشاں۔ متکبر لوگ۔ گفت۔ زعون نے کہا۔ بر گو۔ بتا۔ بیار۔ لا۔ چار میخ۔ سزا کا ایک طریقہ تھا جس میں مجرم کے چاروں ہاتھ پاؤں کیلوں سے باندھ دیئے جاتے تھے۔ کفرِ صد من۔ بھاری کفر۔

[2] جُوئِ انگبیں۔ جنّت کی شہد کی نہر۔ شیر۔ جنّت کی دودھ کی نہر۔ یا بُوَد۔ جنّت کی تیسری نہر جو شراب کی ہے۔ خمر۔ یعنی اَمرِ خداوندی۔

[3] آب۔ جنّت کی چوتھی نہر جو پانی کی ہے۔ شورہ۔ یعنی شوریلی زمین۔ جنّۃُ المأویٰ۔ ایک جنّت کا نام ہے۔ بُو کہ۔ انسان کے اخلاقِ حمیدہ جنّت کا عکس اور اخلاقِ ذمیمہ دوزخ کا عکس ہیں۔ چار جُو۔ جنّت کی چار نہریں۔

آنچناں کز عکسِ دوزخ گشتہ اَم | آتش و دَر قہرِ حق آغشتہ اَم
جیسا کہ میں دوزخ کے عکس سے بنگیا ہوں | آگ، اور اللہ (تعالیٰ) کے قہر میں ڈوبا ہوا ہوں

کہ[1] ز عکسِ نارِ دوزخ ہمچو مار | گشتہ اَم بر اہلِ جنّت زہر بار
کہ دوزخ کی آگ کے عکس سے سانپ کی طرح | جنتیوں پر زہر برسانے والا بن گیا ہوں

کہ ز عکسِ جوششِ آبِ حمیم | آبِ ظُلمم کرد خلقاں را رمیم
کہ گرم پانی کے جوش کے عکس سے | میرے ظُلم کے پانی نے مخلوق کو بوسیدہ بنا دیا

من ز عکسِ زمہریرم زمہریر | یا ز عکسِ آں سعیرم چوں سعیر
میں زمہریر کے عکس سے، زمہریر ہوں | یا دوزخ کے عکس سے دوزخ جیسا ہوں

دوزخِ درویشِ مظلومم کنوں | وای آنکہ یابمش ناگہ زبوں
میں اب مظلوم فقیر کی دوزخ ہوں | اُس پر افسوس ہے جس کو میں کمزور پاؤں

موسیا[2] باشد کہ بکشایم دَر | وز فضیلتہات گردم باخبر
اے موسیٰؑ! ہو سکتا ہے کہ تو مجھ پر دروازہ کھولدے | اور تیری فضیلتوں سے میں باخبر ہو جاؤں

موسیا باشد کہ یابم مامنے | وارہم از کثرتِ ما و منے
اے موسیٰؑ! ہو سکتا ہے کہ میں امن کی جگہ پالوں | میں تکبّر اور خودی کی کثرت سے چھوٹ جاؤں

ہیں بگو با من کہ است آں چہار | کہ عوض خواہیم دادن بر شمار
ہاں بتا مجھے وہ چار کیا ہیں؟ | جو مجھے تو بدلے میں دے گا، شمار کر

## شرح کردنِ موسیٰؑ آں چار فضیلت را جہتِ پایمزدیِ ایمانِ فرعون

حضرت موسیٰؑ کا ان چار فضیلتوں کی تشریح کرنا جو فرعون کے ایمان کا بدلہ ہوں گی

گفت موسیٰؑ کاولینِ آں چہار | صحتے[3] باشد تنت را پائیدار
حضرت موسیٰؑ نے فرمایا ان چاروں میں سے پہلی یہ ہے | کہ تیرے جسم کو پائیدار صحت حاصل ہوگی

ایں عِلّتہای کہ در طب گفتہ اَند | دور باشد از تنت اے ارجمند
وہ بیماریاں جو طب میں مذکور ہیں | اے بااقبال! تیرے جسم سے دور ہوں گی

ثانیاً باشد ترا عمرِ دراز | کہ اجل دارد ز عمرت احتراز
دوسرے تیری عمر دراز ہوگی | کیونکہ موت تیری عمر سے احتراز کرے گی

ویں نباشد بعد عمرِ مستوی | کہ بنا کام از جہاں بیروں روی
ایک ہموار عمر کے بعد یہ نہ ہوگا | کہ تو دنیا سے ناکام جائے

---

[1] کہ ز عکس۔ انسان بظلم دخور دوزخ کی آگ کا عکس ہے۔ آبِ حمیم۔ گرم پانی جو دوزخیوں کو پلایا جائے گا۔ رمیم۔ پُرانا، بوسیدہ۔ من زعکس۔ زمہریر دوزخ کا ایک طبقہ ہے جو انتہائی سرد ہے۔ وای۔ میں ہر کمزور پر ظلم کرتا ہوں۔

[2] موسیا۔ فرعون نے کہا اے موسیٰؑ شاید میں تیری فضیلتوں پر ایمان لے آؤں۔ مامن۔ امن کی جگہ۔ ما و منے۔ یعنی تکبّر اور خودی۔ ہیں۔ وہ چار چیزیں بتا دے جو توحید کا قائل ہونے پر مجھے حاصل ہونگی۔ شرح کردن۔ حضرت موسیٰؑ نے اُن چار باتوں کی تفصیل کی جو ایمان کے عوض میں فرعون کو حاصل ہونگی۔

[3] صحتے۔ یعنی اگرچہ تو اِس وقت بھی صحتمند ہے لیکن ایمان لانے پر آئندہ صحتمند رہنے کا وعدہ ہے۔ ثانیاً۔ دوسری بات جو تجھے حاصل ہوگی وہ عمر کی درازی ہے۔ ویں نباشد۔ بالآخر موت آئیگی لیکن ایسی حالت میں آئیگی کہ تو دنیا سے بامقصد جائیگا۔



699

بلکہ[1] خواہانِ اَجل چوں طفلِ شیر — نے زِ رنجے کہ تُرا دارد اَسیر
بلکہ موت کا خواہاں ہو کر جس طرح دودھ پیتا بچہ — نہ کہ کسی بیماری کی وجہ سے جس نے تجھے قیدی بنا لیا ہو

مرگ جُو باشی ولے نز عجز و رنج — بلکہ بینی در خرابِ خانہ گنج
تو موت کا جویاں ہوگا لیکن عجز اور تکلیف کی وجہ سے نہیں — بلکہ تو گھر کی ویرانی میں خزانہ دیکھے گا

پس بدستِ خویش گیری تیشۂ — می زنی بر خانہ بے اندیشۂ
تو اپنے ہاتھ میں کدال لے گا — بے تامل گھر پر مارے گا

کہ حجابِ گنج بینی خانہ را — مانعِ صد خرمن ایں یک دانہ را
کیونکہ تو گھر کو خزانہ کا پردہ سمجھے گا — اس ایک دانہ کو سَو کھلیانوں کا مانع دیکھے گا

پس در آتش اَفگنی ایں دانہ را — پیش گیری تیشۂ مردانہ را
تو اس دانہ کو آگ میں پھینک دے گا — مردانہ کدال کو سامنے رکھے گا

بر کنی ایں خانۂ تن بے دریغ — تا بروں آید مہت از زیرِ میغ
بے تامل اس جسم کے گھر کو اکھاڑ دے گا — تاکہ تیرا چاند ابر کے نیچے سے نکل آئے

اے[2] بیک برگے ز باغے ماندہ — ہمچو کرمے برگش از رز راندہ
اے وہ! جو ایک پتے کی وجہ سے ایک باغ سے محروم رہ گیا ہے — اس کیڑے کی طرح جس کو ایک پتے نے انگور سے ہٹا دیا ہے

چوں کرم ایں کِرم را بیدار کرد — اژدہایِ جہل را ایں کِرم خورد
جب اللہ کے کرم نے اس کیڑے کو بیدار کر دیا — اس کیڑے نے جہل کے اژدہے کو نگل لیا

کِرم کرمے شد پُر از میوہ درخت — ایں چنیں تبدیل کرد اُو نیکبخت
کیڑا انگور کی بیل، میوہ بھرا درخت بن گیا — اُس نیک بخت نے اِس طرح تبدیل کر لی

## تفسیر[3] كُنْتُ كَنْزًا مَخْفِيًّا فَأَحْبَبْتُ أَنْ أُعْرَفَ فَخَلَقْتُ الْخَلْقَ لِأُعْرَفَ

میں چھپا ہوا خزانہ تھا تو میں نے چاہا کہ میں پہچانا جاؤں تو میں نے مخلوق پیدا کی تاکہ میں پہچانا جاؤں کی تفسیر

خانہ بر کَن کز عقیقِ ایں یمن — صد ہزاراں خانہ شاید ساختن
گھر کھود ڈال یمن کے اس عقیق سے — لاکھوں گھر بنائے جا سکتے ہیں

گنج زیرِ خانہ است و چارہ نیست — از خرابی ہیں مبندیش و مایست
خزانہ گھر کے نیچے ہے اور کوئی تدبیر نہیں ہے — ویرانی کی فکر نہ کر اور نہ ٹھہر

کہ ہزاراں خانہ از یک نقدِ گنج — می تواں کردن عمارت بے زِ رنج
ایک نقد خزانے سے ہزاروں گھر — تکلیف کے بغیر تعمیر کیے جا سکتے ہیں

---

[1] بلکہ۔ تجھے پھر مرنے کی ایسی تمنا ہوگی جیسی کہ بچہ کو دودھ کی ہوتی ہے۔ مرگ۔ دنیا سے تنگ آ کر مرنے کی تمنا نہ ہوگی بلکہ اسلئے ہوگی کہ تو یہ سمجھے گا کہ جب تک جسم ویران نہ ہوگا اُس کے اندر مدفون خزانہ ہاتھ نہ آئے گا۔ خانہ۔ یعنی جسم۔ کہ حجاب۔ جسمانی زندگی کو خزانہ معرفت کیلئے تو پردہ سمجھے گا۔ تا بروں۔ تو سمجھے گا کہ معرفت کا چاند اس جسم کے ابر میں پوشیدہ ہے۔

[2] اے بیک۔ جو لوگ جسم پروری میں لگے ہیں اُن کی مثال اُس کیڑے کی سی ہے جو ایک پتے کو چوستا رہتا ہے اور اُس کی وجہ سے وہ انگور کی لذتوں سے محروم ہے۔ چوں کرم۔ جب خدا کے کرم سے یہ کیڑا پیدا ہو جائیگا تو جہل اور نادانی کے اژدہے کو نگل جائیگا۔

[3] تفسیر۔ مخلوق سے خدا کی معرفت کا مطلب یہ ہے کہ انسان خدائی صفات حاصل کر لیتا ہے تو اُس کے ذریعہ خدا کی صفات کی معرفت ہوتی ہے۔ عقیقِ ایں یمن۔ یمن سے مراد قلب اور روح ہے اور عقیق سے مراد حکمت ہے۔ مایست۔ یعنی مجاہدات کے ذریعہ جسم کو فنا کرنے سے نہ رک۔ کہ ہزاراں۔ خزانہ ہاتھ آجائے تو ویران شدہ گھر جیسے ہزاروں اُس کے ذریعہ تعمیر کر لئے جائینگے۔

عاقبت[1] ایں خانہ خود ویراں شود
انجام کار یہ گھر خود ویران ہو گا

گنج از زیرش یقیں عریاں شود
خزانہ یقیناً اس کے نیچے سے ظاہر ہو گا

لیک آں تو نباشد زانکہ روح
لیکن وہ تیری ملکیت نہ ہو گا کیونکہ روح (کیلئے)

مزدِ ویراں کردنستش آں فتوح
وہ نذرانہ اس (جسم) کو ویران کرنے کی مزدوری ہے

چوں نکرد آنکار مزدش ہست لا
جب وہ کام نہ کیا، اس کی مزدوری معدوم ہے

لَيْسَ لِلْإِنْسَانِ إِلَّا مَا سَعٰى
انسان کے لئے وہی ہے جو اس نے کوشش کی

دست خائی بعد ازاں تو کاے دریغ
اس کے بعد تو ہاتھ کاٹے گا کہ ہائے افسوس

ایں چنیں ماہے بُد اندر زیرِ میغ
ابر کے نیچے ایسا عمدہ چاند تھا

من[2] نکردم انچہ گفتند از بہی
جو بھلائی کی بات انھوں نے کہی میں نے نہ کی

گنج رفت و خانہ و دستم تہی
خزانہ گیا اور گھر بھی، اور میرا ہاتھ خالی ہے

مانعِ صد خرمن ایں یک دانہ بود
سینکڑوں کھلیانوں کیلئے ایک دانہ مانع تھا

حائلِ گنج و حجاب ایں خانہ بود
خزانہ میں حائل اور پردہ یہ گھر تھا

خانہ را اُجرت گرفتی و کرے
تونے گھر اُجرت اور کرایہ پر لیا ہے

نیست مِلکِ تو بہ بیعے یا شرے
خرید و فروخت کے ذریعہ تیری ملکیت نہیں ہے

ایں کرے را مُدّتے اُو تا اجل
اس کرایہ کی مدت موت تک ہے

تا دریں مُدّت کُنی در وے عمل
تاکہ تو اس مدت میں اس میں کام کرے

پارہ[3] دوزی میکنی اندر دکاں
تو دکان میں چیتھڑے سی رہا ہے

زیرِ ایں دکانِ تو مدفوں دو کا
اس دوکان کے نیچے دو کانیں مدفون ہیں

ہست ایں دگاں کرائی زود باش
یہ دکان کرایہ کی ہے جلدی کر

تیشہ بستان و تگش را می تراش
کدال لے اور اس کی تہ کو کھود

تا کہ تیشہ ناگہاں برکاں نہی
تاکہ تو کدال اچانک کان پر رکھدے

از دکان و پارہ دوزی وارہی
دکان اور چیتھڑے سینے سے نجات پاجائے

پارہ دوزی چیست خوردِ آب و ناں
چیتھڑے سینا کیا ہے، روٹی پانی کی خوراک

میزنی ایں پارہ بر دلقِ گراں
بھاری گدڑی پر تو یہ پیوند لگا رہا ہے

ہر زماں می درّد ایں دلقِ تنت
یہ تیرے جسم کی گدڑی ہر وقت پھٹتی رہتی ہے

پارہ برد ے می زنی زیں خوردنت
تو اس خوراک سے اس پر پیوند لگاتا ہے

---

[1] عاقبت۔ بالآخر جسم کو فنا ہونا ہے لیکن مزدوری محنت سے ملتی ہے اگر اس کے فنا کرنے میں تیری محنت شامل نہیں ہے تو غیبی خزانے تیری مزدوری میں تجھے نہ ملیں گے۔ چوں نکرد۔ جب محنت نہ کی تو مزدوری معدوم ہے اس لئے کہ انسان کو اس کی محنت اور سعی کا ہی ثمرہ ملتا ہے۔ دست خائی جب خزانہ نمودار ہو گا اور وہ تیرا نہ ہو گا تو افسوس کریگا۔

[2] من نکردم۔ اس وقت نصیحت پر عمل نہ کرنے سے تو افسوس کرے گا اور سمجھے گا کہ جسم کا ایک دانہ اس کھلیان کے حاصل کرنے سے مانع بنا۔ خانہ۔ یہ جسم کا گھر تیری ملکیت نہیں ہے یہ ایک کرایہ کا اور عارضی گھر ہے۔ ایں کرے۔ یہ کرایہ داری موت کے وقت تک کی ہے اور اسی لئے ہے کہ اس میں عمل کرلے۔

[3] پارہ دوزی۔ کھانے پینے کے ذریعہ تو جسم کو درست کرتا ہے اور یہ نہیں سمجھتا کہ اس میں دو کانیں مدفون ہیں۔ تگش یعنی اس کی گہرائی۔ دلق گراں یعنی جسم انسانی۔ ہر زماں۔ انسان کی بھوک پیاس جسم کی شکست و ریخت ہے اور کھانا پینا اسکی رفوگری ہے۔

اے زنسلِ بادشاہِ[1] کام یار
اے بامقصد بادشاہ کی نسل سے
باخود آ زیں پارہ دوزی ننگ دار
ہوش میں آ اِس پیوند لگے سینے سے شرم کر

پارۂ برکَن ازیں قعرِ دوکاں
اِس دکان کی تہ سے ٹکڑا ہٹا
تا برآرد سر بہ پیشِ تو دوکاں
تاکہ تیرے سامنے دُکانیں رونما ہوں

پیش ازاں کایں مہلتِ خانہ کرے
اس سے قبل کہ گھر کی کرایہ داری کا وقت
آخر آید تو نخوردہ زو برے
ختم ہو (اور) تو نے اُس سے کوئی پھل نہ کھایا ہو

پس[2] ترا بیروں کُند صاحب دُکاں
پس تجھے دکان کا مالک نکال دے
ایں دُکاں را بر کَند از روئے کاں
اس دوکان کو، کان کے مُنہ سے اُکھاڑ دے

تو ز حسرت گاہ بر سر می زنی
تو کبھی حسرت سے سر پیٹے گا
گاہ ریشِ خامِ خود بر می کَنی
کبھی اپنی بیوقوفی کی داڑھی نوچے گا

کاے دریغا آنِ من بود ایں دُکاں
کہ ہائے افسوس! یہ دکان میرے قبضہ میں تھی
کور بودم بر نخوردم زیں مکاں
میں اندھا تھا میں نے اِس جگہ سے نفع حاصل نہ کیا

اے دریغا گنج را بگذاشتم
ہائے افسوس! میں نے خزانہ ضائع کر دیا
آبِ حیواں را بخاک انباشتم
آبِ حیات کو مٹی سے ڈھک دیا

اے دریغا بودِ ما را بُرد باد
ہائے افسوس! ہمارا وجود برباد ہو گیا
تا اَبد یا حسرتا شُد لِلعِباد
قیامت تک "بندوں کے لئے حسرت ہے" رہ گیا

## غرہ[3] شُدنِ آدمی بہ ذکاوت و تصوراتِ طبعِ خویش و طلب ناکردنِ علمِ غیب کہ علمِ انبیاست علیہم السّلام

انسان کا اپنی ذہانت اور اپنے طبعی تصورات سے دھوکے میں پڑنا اور علمِ غیب طلب نہ کرنا جو انبیاء علیہم السلام کا علم ہے

دیدم اندر خانہ من نقش و نگار
میں نے گھر میں نقش و نگار دیکھے
بودم اندر عشقِ خانہ بے قرار
میں گھر کے عشق میں بے قرار تھا

ماندہ ام در خانہ حیران و نزار
میں گھر (کے معاملہ) میں حیران اور کمزور بن گیا
لابد از معنیٰ شدم من عور و زار
لامحالہ میں حقیقت سے خالی اور بدحال رہ گیا

عشقِ خانہ در دلِ من کار کرد
گھر کی محبت میرے دل میں کام کر گئی
لاجرم از گنج ماندم دور و فرد
میں لامحالہ خزانہ سے دور اور تنہا رہ گیا

[1] بادشاہ۔ یعنی حضرت آدمؑ جو پہلے خلیفۃ اللہ ہیں۔ پارہ کُن۔ اِس عارضی دکان یعنی جسم کو توڑ ڈال اِس میں سے زر و جواہر کی دوکانیں برآمد ہوں گی۔ پیش ازاں۔ یہ عارضی جسم ہے اِس سے فائدہ اٹھالے اور اُسکی صورت یہی ہے کہ مجاہدات کے ذریعہ اِسکو فنا کر دے۔

[2] پس۔ ایک وقت آجائیگا کہ یہ عارضی جسم تجھسے لے لیا جائیگا اور تو اُس کان سے محروم ہو جائے گا جو اس میں مدفون ہے اور تو افسوس کرے گا اور کہے گا کہ میں خزانہ سے محروم ہو گیا اور میں نے آبِ حیات کو مٹی سے چھپا دیا۔ تا ابد۔ پھر تو اِس آیت کا مصداق بن جائیگا۔

[3] غرہ شدن۔ انسان اپنی ذہانت اور عقلمندی کے بھروسہ پر علمِ نبوت سے محروم رہ جاتا ہے۔ دیدم۔ بالآخر اُسکو افسوس کرنا پڑتا ہے کہ مکان کے نقش و نگار میں مصروف ہو کر اُس کے خزانہ سے محروم ہو گیا۔ عشق۔ پھر افسوس کے ساتھ اُس کو کہنا پڑے گا میں گھر کے نقش و نگار میں کھو گیا اور خزانہ سے محروم ہو گیا۔


702

بُودم از گنجِ نہانی بے خبر ۞ وَرنہ دستنبوئے[1] من بُودے تبر

میں پوشیدہ خزانے سے بے خبر تھا ۞ ورنہ تبر میرے ہاتھ کا گلدستہ ہوتا

آہ اگر دادِ تبر را دادمے ۞ ایں زماں غم را تبرّا دادمے

افسوس، اگر میں تبر کی قدر کر لیتا ۞ اس وقت میں غم پر تبرّا بڑھ دیتا

چشم را بر نقش می انداختم ۞ ہمچو طفلاں عشقہا می باختم

میں نے نقش (ونگار) پر آنکھ جمادی ۞ بچوں کی طرح محبت کرنے لگا

بس[2] نکو گفت آں حکیمِ کامیار ۞ کہ توئی طفلی خانہ پُر نقش و نگار

اُس ماہر اور دانا نے بہت اچھا کہا ہے ۞ کہ تو بچہ ہے (اور) گھر نقش ونگار سے بھرا ہوا ہے

در الٰہی نامہ بس اندرز کرد ۞ کہ برآر از دودمانِ خویش گرد

الٰہی نامہ میں اُس نے نصیحت کی ہے ۞ کہ اپنے خاندان کو برباد کر

## تمامیِ شرح کردن موسیٰ علیہ السلام با فرعون فضیلتِ چہارگانہ

حضرت موسیٰ ؑ کا فرعون سے چاروں فضیلتوں کی تشریح کو مکمل کرنا

بس کن اے موسیٰ بگو وعدۂ سوم ۞ کہ دلِ من ز اضطرابش گشت گم

اے موسیٰ ؑ بس کر، تیسرا وعدہ بتا ۞ کیونکہ میرا دل اُس کی پریشانی سے گم ہو گیا ہے

گفت موسیٰ آں سوم مُلکِ دو تو ۞ دو جہانے خالص از خصم و عدو

حضرت موسیٰ ؑ نے فرمایا وہ تیسری، دوہری حکومت ہے ۞ دو جہان کی، جو دشمن اور مخالف سے خالی ہے

بیشتر زاں ملک کاکنوں داشتی ۞ کاں بُد اندر جنگ وایں در آشتی

اس سلطنت سے بڑھ کر جو تو اس وقت رکھتا ہے ۞ کیونکہ وہ جنگ میں ہے اور یہ صلح میں ہے

آنکہ در جنگت[3] چناں ملکے دہد ۞ بنگر اندر صلح خوانت چوں نہد

وہ خدا جو جنگ میں تجھے ایسا ملک عطا کر دیتا ہے ۞ غور کر کے صلح میں تیرے سامنے کیسا دسترخوان بچھائیگا؟

آں کرم کاندر جفا آنہات داد ۞ در وفا بنگر چہ باشد افتقاد

جس کرم نے ظلم میں تجھے وہ کچھ دیا ۞ غور کر وفاداری میں اُس کی دلجوئی کیسی ہوگی؟

گفت اے موسیٰ چہارم چیست زود ۞ باز گو صبرم شُد و حرصم فزود

اس نے کہا اے موسیٰ ؑ! چوتھی کیا ہے، جلد ۞ کہدے میرا صبر جاتا رہا اور حرص بڑھ گئی ہے

گفت چارم آنکہ مانی تو جواں ۞ مُوی ہمچوں قیر و رُخ چوں ارغواں

فرمایا چوتھی یہ ہے کہ تو جوان رہے گا ۞ بال تارکول کی طرح اور چہرہ گل بابونہ کی طرح (رہیگا)

---

[1] دستنبو۔ ایک مصنوعی خوشبوؤں کا گولا ہوتا تھا جس کو ہاتھ میں رکھا جاتا تھا۔ تبر تَرَ یعنی میں تبر کے ذریعہ اِس خزانہ کو کھود لیتا۔ تبرّا۔ کسی چیز سے برأت کا اظہار کرنا۔ چشم ما۔ میں نے مکان کے ظاہری نقش ونگار پر نظر رکھی۔

[2] بس نکو۔ حکیم سنائی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب حدیقہ میں فرمایا ہے۔ الٰہی نامہ حکیم سنائی رحمۃ اللہ علیہ کی کتاب الٰہی نامہ میں فرمایا ہے۔
ہمہ اندرز من بتو اینست
کہ تو طفلی و خانہ رنگینست
دودماں۔ خاندان یعنی اعضاء جسمانی۔ بس کن۔ یہاں تک مولانا کی تقریر حضرت موسیٰ ؑ کی زبانی تھی اب فرعون نے کہا کہ تقریر ختم کرو اور تیسری بات بتاؤ گفت موسیٰ حضرت موسیٰ ؑ نے فرمایا کہ ایمان لے آئے گا تو تجھے دونوں جہانوں کی دوہری بادشاہت حاصل ہو جائے گی جس میں تجھے کسی دشمن کا بھی ڈر نہ ہوگا۔

[3] در جنگت۔ کفر کی حالت میں تجھے اتنا بڑا ملک دے رکھا ہے تو اگر تو صلح کرلے گا اور ایمان لے آئے گا تو دیکھنا کتنی بڑی سلطنت حاصل ہوتی ہے۔ جفا یعنی کفر۔ وفا۔ یعنی ایمان۔ افتقاد۔ دلجوئی۔ گفت حضرت موسیٰ ؑ نے فرمایا ایمان لانے پر چوتھی چیز جو تجھے ملیگی وہ یہ ہے کہ بقیہ عمر میں بھی تو جوان رہیگا۔ قیر۔ ایک کالا روغن ہے۔ ارغواں۔ گل بابونہ۔



703

رنگ و بُو در پیشِ ما بس کاسِد است | لیک تو پستی سخن کردیم پست
رنگ و بُو ہمارے سامنے بہت بے قیمت ہیں | لیکن تو گھٹیا ہے اس لئے ہم نے گھٹیا بات کہی

اِفتخار از رنگ و بُو و از مکاں | ہست شادی و فریبِ کودکاں
رنگ و بُو اور مکان پر فخر کرنا | بچوں کی خوشی اور دھوکا ہے

## بیانِ ایں خبر کہ کلِّمُوا النَّاسَ علیٰ قدرِ عقولِہِم

اِس حدیث کی تفصیل کہ لوگوں سے اُن کی عقلوں کے انداز سے بات کیا کرو نہ کہ

لا علیٰ قدرِ عقولِکم حتّیٰ لا یُکذَّبُ اللّٰہُ و رسولُہٗ صلّی اللّٰہ علیہ وسلّم

اپنی عقلوں کے انداز سے تاکہ اللہ اور اُس کا رسول جھٹلا نہ دیا جائے

چونکہ با کودک سر و کارم فتاد | ہم زبانِ کودکاں باید کشاد
چونکہ میرا واسطہ بچے سے پڑ گیا | مجھے بھی بچوں کی زبان کھولنی چاہیئے

کہ برو کُتّاب تا مُرغت خرم | یا مویز و جوز و فستق آورم
کہ مدرسہ جا تیرے لئے پرند خرید دوں گا | یا منقّی یا اخروٹ یا پستہ لا دوں گا

جز شبابِ تن نمیدانی بگیر | ایں جوانی را بگیر اے خر شعیر
جسم کی جوانی کے علاوہ تو کچھ نہیں سمجھتا ہے لے | اس جوانی کو اے گدھے! جَو لے لے

ہیچ آژنگے نیفتد بر رُخت | تازہ ماند ایں شبابِ فرخت
تیرے چہرے پر کوئی جھری نہ پڑے گی | یہ تیری مبارک جوانی تازہ رہے گی

نے نژندِ پیریت آید برو | نے قدِ چوں سروِ تو گردد دوتو
نہ اس پر تیرے بڑھاپے کی ذلت آئے گی | نہ تیرا سرو جیسا قد ٹیڑھا ہو گا

نے شود زورِ جوانی از تو کم | نے بدنداں نہا خلل ہا یا الم
تجھ میں سے جوانی کا زور نہ گھٹے گا | نہ دانتوں میں کوئی خرابی اور تکلیف (آئیگی)

نہ کمی در شہوت و طمث و بعال | کہ زناں را آید از ضعفت ملال
نہ شہوت اور جماع اور مباشرت میں کمی آئے گی | کہ عورتوں کو تیری کمزوری سے تکلیف ہو

نے شود مُویت سفید و پُشت خم | لیک خوشتر لحظہ لحظہ دم بدم
نہ تیرے بال سفید ہوں گے اور نہ کمر جھکے گی | بلکہ لحظہ بہ لحظہ اور دم بدم بہتر ہو گا

آنچناں بکشاید ت فرِ شباب | کہ کشود آں مُژدہ بر عکاشہ باب
تجھ پر جوانی کی شان و شوکت اس طرح کشادہ ہو گی | جس طرح (حضرت) عکاشہؓ پر اس خوشخبری نے دروازہ کھولا تھا

---

لہ کاتبد. کھونا. کودکاں. یہ چیزیں بچوں کی خوشی کی ہیں. کلّموا. آنحضورؐ کا ارشاد ہے کہ لوگوں سے دین کی ایسی باتیں کہو جو اُن کی سمجھ کے مطابق ہوں ورنہ وہ اُن کی تکذیب کر دیں گے.

ٹہ کہ برو. بچوں سے ایسی بچکانہ باتیں کی جاتی ہیں فستق. پستہ. خرتس. ریچھ. آژنگ. جھری. نژند. ذلت و خواری. الم. تکلیف.

سہ طمث. حیض، جماع. بعال. بیوی سے کھیل کود کرنا. خوشتر یعنی دم بدم جوانی میں اضافہ ہو گا. عکاشہ. حضرت عکاشہؓ مشہور صحابی ہیں ایک روز حضورؐ نے فرمایا میری اُمت میں کچھ لوگ ایسے ہونگے جو بغیر حساب و کتاب جنت میں داخل ہونگے حضرت عکاشہؓ نے عرض کیا حضورؐ دعا فرما دیجئے کہ میں بھی اُن لوگوں میں سے ہوں تو حضورؐ نے اُن کو بشارت دی اور فرمایا کہ تم بھی انہی لوگوں میں سے ہو.

## معنیِ حدیث مَن بَشَّرَنی بِخُرُوجِ الصَّفَرِ بَشَّرْتُہٗ بِدُخُولِ الجَنَّۃِ وسبقِ عکاشہؓ

اس حدیث کا مطلب کہ جو مجھے صفر کے نکل جانے کی خوشخبری دیگا میں اسکو جنت کی خوشخبری دونگا اور حضرت عکاشہؓ کی پہل

احمدؐ آخر زماں را انتقال
(نبی) آخرالزماں احمدؐ کا انتقال

در ربیع الاوّل آمد بے جدال
بلا اختلاف، ربیع الاول میں ہوا ہے

چوں خبر یابید دلش زیں وقتِ نقل
جب آپ کا دل انتقال کے وقت سے باخبر ہو گیا

عاشقِ آں وقت گردید او بعقل
آپ (دل و جان) سے اس وقت کے مشتاق ہو گئے

چوں صفر آمد شود شاد از صفر
جب (ماہ) صفر آیا، آپ صفر سے خوش ہوئے

کز پسِ ایں ماہ می سازم سفر
کہ اس مہینہ کے بعد میں سفر کروں گا

ہر شبے تا روز از شوقِ ھُدے
راہ یابی کے شوق سے ہر شب کو دن نکلنے تک

اُو رفیقِ راہِ اعلیٰ می زدے
آپ راہِ اعلیٰ کے رفیق کا نعرہ لگاتے تھے

گفتؐ ہر کس کہ مرا مژدہ دہد
فرمایا جو شخص مجھے خوشخبری دے گا

چوں صفر پای از جہاں بیروں نہد
جب صفر (کا مہینہ) دنیا سے باہر پاؤں نکالیگا

کہ صفر بگذشت و شد ماہِ ربیع
کہ صفر گذر گیا اور ربیع کا مہینہ ہو گیا

مژدہ ور باشم مر او را و شفیع
میں اسکو خوشخبری دینے والا اور سفارش کرنیوالا ہونگا

چوں صفر بر بست رخت و ماہِ نو
جب صفر نے سامان باندھ لیا اور نیا چاند

گشت پیدا بر فلک با تاب و ضو
رونق اور نور کے ساتھ آسمان پر نمودار ہو گیا

گفت عکاشہ صفر بگذشت و رفت
(حضرت) عکاشہ نے عرض کیا صفر گذر گیا اور چلا گیا

گفت جنت مر ترا اے شیر زفت
(آنحضورؐ نے) فرمایا اے بہادر شیر! تیرے لئے جنت ہے

دیگرے آمد کہ بگذشت آں صفر
دوسرے آئے کہ صفر گذر گیا

گفت عکاشہ ببرد از مژدہ بر
فرمایا عکاشہ خوشخبری کا پھل لے گئے

پس رجال از نقلِ عالم شادماں
بہت سے انسان دنیا سے انتقال کرنے پر خوش ہیں

وز بقایش شادماں ایں کودکاں
اور اس میں باقی رہنے سے یہ بچے خوش ہیں

چونکہ آبِ خوش ندید آں مرغِ کور
چونکہ اس اندھے پرندے نے عمدہ پانی نہیں دیکھا ہے

پیشِ او کوثر نماید آبِ شور
اس کو کوثر کھاری پانی نظر آتا ہے

ہمچنیں موسیٰ کرامت می شمرد
(حضرت) موسیٰ اس طرح سے انعام شمار کر رہے تھے

ہم بدینساں بے قدم رہ می سپرد
اسی طرح بغیر قدم کے راستہ طے کر رہے تھے

---

لے آخر۔ اہل سنت کے نزدیک بالاتفاق حضورؐ کی وفات ربیع الاول کے مہینہ میں ہوئی ہے۔ وقتِ نقل۔ انتقال کا وقت۔ رفیق۔ وفات کے قریب حضورؐ یہ جملہ فرما رہے تھے۔ اَللّٰھُمَّ بِالرَّفِیْقِ الْاَعْلٰی یعنی اب میں رفیق اعلیٰ کے پاس جانا چاہتا ہوں۔

لے گفت۔ حضورؐ نے فرمایا جو صفر کے ختم ہونے اور ربیع الاول کی آمد کی خوشخبری دیگا میں قیامت میں اسکا سفارشی بنوں گا۔ ماہِ نو۔ یعنی ربیع الاول کا چاند نظر آیا۔

لے دیگرے۔ کسی دوسرے صحابی نے بھی صفر کے ختم ہونے کی خوش خبری دی۔ آپ نے فرمایا کہ عکاشہ بازی لے گئے۔ پس رجال جن لوگوں کو آخرت کی نعمتوں کا مشاہدہ ہو جاتا ہے وہ دنیا سے منتقل ہونے پر خوشی محسوس کرتے ہیں اور جو لوگ دنیا میں رہنے پر خوش ہوتے ہیں وہ طفل طبیع ہیں۔ ہمچنیں۔ ایمان لانے پر جو اس کو انعام ملیں گے حضرت موسیٰ وہ شمار کراتے رہے۔



705

کہ نہ گردد صافِ اقبالِ تو دُرد
کہ تیرا صاف اقبال، تلچھٹ نہ بنے گا

ہم نگردد اطلسِ بختِ تو بُرد
تیرے نصیب کا اطلس، بُرد نہ بنے گا

ہر چہ خواہی یابی از بختِ جواں
تو ی نصیبہ سے تو جو چاہے گا، پائے گا

شادماں مانی نگردی ناتواں
تو خوش رہے گا، کمزور نہ بنے گا

گفت احسنت نکو گفتی ولیک
فرعون نے کہا بہت اچھا تو نے عمدہ بات کہی لیکن

تا کنم من مشورت با یارِ نیک
میں اچھے دوست سے مشورہ کر لوں

## مشورت کردنِ فرعون با آسیہ خاتون در ایمان آوردن بموسیٰ علیہ السلام و فرمودنِ آسیہ اُو را با ایمان آوردن

حضرت موسیٰؑ پر ایمان لانے میں حضرت آسیہ خاتون سے، فرعون کا مشورہ کرنا اور حضرت آسیہ کا اُس کو ایمان لانے کو کہنا

باز گفت اُو ایں سخن با آسیہ
پھر اُس نے یہ باتیں (حضرت) آسیہ سے کہیں

گفت جاں افشاں بریں اے دل سیہ
اُنھوں نے فرمایا اے سیاہ دل! اس پر جان چھڑک دے

بس عنایتہاست متنِ ایں مقال
اس گفتگو کا متن بہت سی عنایتیں ہیں

زود دریاب اے شہِ نیکو خصال
اے نیک خصلت شاہ! جلد حاصل کر لے

وقتِ کشت آمد زہے پُر سود کشت
کھیتی کا وقت آگیا واہ واہ کس قدر نفع بھری کھیتی

ایں بگفت و گریہ کرد و گرم گشت
یہ کہا اور رونے لگیں اور گرم ہو گئیں

بر جہید از جا و گفتا بخ لک
جگہ سے کود پڑیں اور کہا تجھے مبارک

آفتابے تاج گشتت اے کلک
اے گنجے! سورج تیرا تاج بن گیا ہے

عیبِ کل را خود بپوشاند کلاہ
عیب خود گنجے کو ٹوپی پہناتا ہے

خاصہ چوں باشد کلہ خورشید و ماہ
خصوصاً جب کہ سورج اور چاند ٹوپی ہو

ہمدراں مجلس کہ بشنیدی تو ایں
اُسی مجلس میں جس میں تو نے یہ سُنا تھا

چوں نگفتی آرے و صد آفریں
تو نے ہاں اور صد آفریں کیوں نہ کہا؟

ایں سخن در گوشِ خورشید ار شدے
یہ بات اگر سورج کے کان میں پڑتی

سرنگوں بر بوئے آں زیر آمدے
اُس کی تمنا میں اوندھا نیچے آ جاتا

ہیچ میدانی چہ وعدہ ست آں چہ داد
تو کچھ جانتا ہے کہ کیسا وعدہ اور کسقدر سخاوت ہے

می کند ابلیس را حق افتقاد
اللہ تعالیٰ شیطان کی دلجوئی کر رہا ہے

---

۱؎ کہ نہ گردد۔ حضرت موسیٰؑ نے فرعون سے فرمایا تو ایمان لے آئیگا تو تیرا اقبال بنا رہیگا۔ بُرد۔ دھاری دار معمولی کپڑے کی چادر ہوتی تھی۔ گفت۔ فرعون نے نصیحتیں سُن کر کہا میں جب تک اپنی بیوی سے مشورہ نہ کرلوں اس وقت تک کوئی جواب نہیں دے سکتا

۲؎ گفت۔ حضرت آسیہ جو فرعون کی بیوی تھیں انھوں نے فرمایا کہ حضرت موسیٰؑ کی نصیحتوں پر عمل کرے۔ متن۔ وہ عبارت جس کی تشریح کی جائے۔ گرم گشت۔ یعنی عشق خداوندی میں گرم ہوگئی۔ بخ لک۔ خوشی کے موقع پر بولا جاتا ہے۔ کلک۔ کل، گنجا اس میں کاف تصغیر کا ہے۔

۳؎ عیب۔ کل گنجے کا گنج اگر اس کو ٹوپی اُڑھا کر اس کا عیب چھپائے تو تعجب کی بات ہے مزید تعجب جب ہے کہ ٹوپی بھی چاند اور سورج کی ہو۔ ہمدراں۔ حضرت آسیہ نے فرعون سے کہا تجھے فوراً اسی مجلس میں ایمان لے آنا تھا۔ ہیچ۔ ایمان پر فرعون کی بخشش کا وعدہ ایسا ہے جیسا کہ اللہ تعالیٰ شیطان کی دلجوئی کرے۔

چونؔ بدیں لُطف آں کریمت باز خواند
جب اُس کریم نے اِس مہربانی سے تجھے بُلایا ہے

اے عجب چوں زہرہ اَت برجائے ماند
تعجب ہے تیرا پتہ کس طرح جگہ پر رہا؟

زہرہ ات نَدرید تا زاں زہرہ آت
تیرا پتہ نہ پھٹا تاکہ تیرے اِس پتے سے

بُودے اندر ہر دو عالم بہرہ اَت
دونوں جہان میں تیرا حصّہ ہوتا

زہرہ کز بہرِ حق اُو بر دَرَد
وہ پتہ جو خدا کے لئے پھٹ جائے

چوں شہیداں از دو عالم بر خورد
وہ شہیدوں کی طرح دونوں جہان کے فائدے اٹھاتا ہے

غافلی ہم حکمت ست وایں عمی
غفلت اور یہ اندھاپن بھی حکمت ہے

تا بماند لیک تا ایں حد چرا
تاکہ اُس کا وجود رہے، لیکن اِس حد تک کیوں ہے؟

غافلیؔ ہم حکمت ست و نعمت ست
غفلت بھی حکمت اور نعمت ہے

تا نپرد زود سرمایہ ز دست
تاکہ ہاتھ سے سرمایہ جلد نہ نکل جائے

لیک نے چنداں کہ ناسورے شود
لیکن نہ اِس قدر کہ ناسور بن جائے

زہرِ جان و عقلِ رنجورے شود
ایک بیمار کی جان اور عقل کا زہر بن جائے

خود کہ یابد ایں چنیں بازار را
ایسے بازار کو خود کون حاصل کر سکتا ہے؟

کہ بیک گل می خری گلزار را
کہ تو ایک پھول کے بدلے میں چمن کو خرید لے

دانہ را صد درختانت عوض
ایک دانہ کا سَو باغ تیرے لئے بدلہ ہوں

حبّہ را آیدت صد کاں عوض
ایک رتی کا تیرے لئے سَو کانیں بدلہ ہوں

کانؔ لِلّٰہ دادنِ آں حبّہ است
اِس رتی کا دینا، اللہ کا ہو جانا ہے

تا کہ کان اللہ لہٗ آید بدست
تاکہ "اللہ اُس کا ہو گیا" ہاتھ آ جائے

زانکہ ایں ہُوی ضعیفِ بیقرار
کیونکہ یہ کمزور بے قرار شخصیت

ہست شُد زاں ہُوی رَبِّ پائدار
اللہ کی پائیدار شخصیت سے وجود میں آئی ہے

ہُوی فانی چونکہ خود با اُو سپرد
جب فانی شخصیت نے اپنے آپ کو اسکے سپرد کر دیا

گشت باقی دائم و ہرگز نمرد
وہ ہمیشہ کے لئے باقی ہو گئی اور ہرگز نہ مریگی

ہمچو قطرہ خائف از باد و ز خاک
اُس قطرے کی طرح جو ہوا اور مٹی سے خائف ہے

کہ فنا گردد بدیں ہر دو ہلاک
کہ اِن دونوں سے فنا (اور) ہلاک ہو جائے گا

چوں باصلِ خود کہ دریا بود جست
جب وہ اپنی اصل میں جو کہ دریا تھی کود گیا

از تفِ خورشید و باد و خاک رست
(تو) اُس نے سورج کی گرمی اور ہوا اور خاک سے نجات پائی

---

لہ چوں۔ اپنے جیسے معصیت کار پر اللہ کی رحمت دیکھ کر تیرا پتہ کیوں نہ پھٹا، اگر پھٹ جاتا تو دونوں جہان کی کامیابی تھی۔ زہرہ۔ جو پتہ اللہ کیلئے پھٹ جائے اُس کو شہیدوں کی طرح خدا کی جانب سے غذا ملتی ہے۔ غافلی۔ نظامِ عالم کی بقا کے لئے خدا سے غفلت اور اندھے پن کی بھی ضرورت ہے لیکن تیری غفلت حد سے بڑھی ہوئی ہے۔

ٹلہ غافلی۔ اگر انسان ہر وقت استغراق میں رہے اور اُس کے حواس معطل رہیں تو اُس کے علم کا سرمایہ گھٹ جائے۔ لیک۔ لیکن ایسی غفلت جو ناسور کے درجہ کی ہو بُری چیز ہے۔ خود کہ یابد۔ حضرت موسیٰ کی دعوت کو قبول کرنا تو ایسا ہے جیسا کہ ایک پھول کے عوض چمن خرید لیا جائے۔ درختستان۔ باغ۔

سلہ کان للہ۔ حدیث میں ہے مَنْ کَانَ لِلّٰہِ کَانَ اللّٰہُ لَہٗ جو شخص اللہ کا ہوا اللہ اس کا ہو گیا۔ ھُوی۔ ذات، شخصیت۔ گشت باقی۔ حدیث قدسی ہے مَنْ اَحَبَّنِیْ قَتَلْتُہٗ وَمَنْ قَتَلْتُہٗ فَاَنَا دِیَتُہٗ جو مجھ سے محبت کرتا ہے میں اسکو قتل کر دیتا ہوں اور میں جسکو قتل کرتا ہوں اُس کا بدلہ میں خود ہوں۔ ہمچو۔ پانی کی بوند کو سورج کی گرمی، ہوا، خاک ختم کر دیتی ہے۔

ظاہرش گم گشت در دریا ولیک
اس کا ظاہر دریا میں گم ہوگیا لیکن
ذاتِ او معصوم و پا برجا و نیک
اس کی ذات محفوظ اور قائم اور خوب ہے

ہیں بدہ اے قطرہ خود را بے ندم
اے قطرے! خود کو بغیر شرمندگی کے دیدے
تا بیابی در بہای قطرہ یم
تاکہ تو قطرے کے عوض سمندر حاصل کرلے

ہیں بدہ اے قطرہ خود را ایں شرف
ہاں اے قطرے! اپنے آپ کو یہ شرف بخش
در کفِ دریا شوی ایمن از تلف
دریا کے ہاتھ میں پہنچ کر ہلاکت سے محفوظ ہوجا

خود کرا آید چنیں دولت بدست
یہ دولت خود کس کو ہاتھ آتی ہے؟
قطرہ را بحرے تقاضا گر شدست
کہ قطرے کے لئے سمندر تقاضا کرنے والا ہوا ہے

چوں تقاضا می کند دریا ترا
جب دریا تجھ پر تقاضا کر رہا ہے
پس چہ استادی و در ماندی ہلا
تو پھر خبردار! تو کیوں کھڑا ہے اور عاجز ہے؟

اللہ اللہ زود بفروش و بخر
خدا کے لئے، جلد بیچ اور خرید
قطرہ دہ بحرِ پُر گوہر ببر
قطرہ دیدے، جواہر بھرا سمندر لے جا

اللہ اللہ ہیچ تاخیرے مکن
خدا کے لئے، بالکل تاخیر نہ کر
کز زبحرِ لطف آمد ایں سخن
کیونکہ مہربانی کے سمندر سے یہ پیغام آیا ہے

اللہ اللہ زود بشتاب و بجو
خدا کے لئے جلد دوڑ اور تلاش کر
چونکہ بحرِ رحمتست ایں نیست جو
کیونکہ یہ رحمت کا سمندر ہے، نہر نہیں ہے

اللہ اللہ گوی شو بیدست و پا
خدا کے لئے بغیر ہاتھ پاؤں کی گیند بن جا
تا شوی چوگانِ موسیٰ پا ترا
تاکہ موسیٰؑ کا بلا تیرا پاؤں بن جائے

اللہ اللہ تو گمانِ بد مبر
خدا کے لئے تو بدگمانی نہ کر
بر چنیں انعامِ عام اے بیخبر
اے بے خبر! ایسے عام انعام پر

اللہ اللہ زود دریاب اے فتا
خدا کے لئے، اے نوجوان! جلد حاصل کرلے
تا نگردی در غلط بینی فنا
تاکہ تو غلط بینی سے فنا نہ ہوجائے

اللہ اللہ ترک کن ہستیِ خود
خدا کے لئے، اپنی ہستی کو چھوڑ دے
چونکہ خواندستت بروا اے معتمد
جب اس نے بلایا ہے اے معتمد! چلا جا

اللہ اللہ زود تر تعجیل کن
خدا کے لئے بہت جلد عجلت کر
بر فروز از ایں اشارت بے سخن
اس بغیر کلام کے اشارے سے منور ہوجا

۱۔ ظاہرش۔ جو قطرہ دریا میں مل گیا بظاہر وہ فنا ہوا ہے حقیقتاً وہ زیادہ محفوظ ہوگیا ہے۔ ہیں بدہ۔ اپنی ذات کو فنا کرکے ذاتِ باری حاصل کرنا ایسا ہی ہے جیسا کہ قطرے کے عوض میں سمندر حاصل کرنا۔ ایں شرف۔ قطرے کا دریا میں مل جانا قطرے کی عزت ہے۔ خود کرا۔ یہ سعادت اپنی طاقت سے حاصل نہیں ہوتی ہے۔

۲۔ چوں۔ جب دریا کی دعوت خود دعوت دے رہا ہے تو اب توقف کیا ہے۔ اللہ۔ جلد قطرہ دے کر پُر جواہر دریا خرید لے۔

۳۔ گوی شو۔ جس طرح مرضی کہیں وہ کرنا چاہیے اور اپنے آپ کو موسیٰؑ کے بلّے کی گیند بنا دینا چاہیے۔ ترک کن۔ اپنی ہستی کو ترک کرکے قُرب حاصل کرلینا چاہیے۔ اشارت۔ موسیٰؑ کی دعوت قدرتی اشارہ ہے اس سے منور ہوجانا چاہیے۔

**اللہ اللہ تاکنوں کژ باختی — گردن اندر معصیت افراختی**

خدا کے ڈر ہے تک تو نے ٹیڑھی بازی چلی — تو نے گردن کو گناہ میں ابھارا

**اللہ اللہ چوں عنایت دررسید — بے توقف درپئے آمیز اے عنید**

سبحان اللہ! جب اللہ کی مہربانی ہوگئی — اے سرکش! بغیر تاخیر کے اس سے وابستہ ہوجا

**اللہ اللہ چونکہ عصیانات تو — درنمی نالد برویت شکر گو**

خدا کے لئے، جب تک تیرے گناہ — تیری رسوائی کا باعث نہیں بنے ہیں شکر ادا کر

**اللہ اللہ چوں زفضلت شاہ داد — سر بخاکِ پایِ او باید نہاد**

خدا کیلئے، جبکہ اس نے فضل کر کے تجھے راستہ دیا — اس کی خاکِ پا پر سر رکھ دینا چاہیے

**اللہ اللہ باچنیں کفرِ دو تو — چوں قبولت می کند اکرام او**

تعجب ہے، ایسے دوہرے کفر کے ہوتے ہوئے — اس کا کرم تجھے کیوں قبول کر رہا ہے؟

**لطف اندر لطف او گم می شود — کاسفلے بر چرخِ ہفتم می شود**

مہربانی اس کی مہربانی میں گم ہوتی ہے — کہ ایک فرد، ساتویں آسمان پر جارہا ہے

**ہیں کہ یک بازے فتادت بوالعجب — ہیچ طالب ایں نیابد در طلب**

آگاہ! ایک عجیب باز تیرے ہاتھ آگیا ہے — اس کو کوئی طلب کرنے والا طلب سے نہیں پاسکتا

**در پذیر ایں چار خلعت زود زود — تا بہ بینی در عوض صد عز و سود**

ان چاروں خلعتوں کو جلد از جلد قبول کرلے — تاکہ تو بدلے میں سینکڑوں عزتیں اور فائدے دیکھے

**گفت با ہاماں بگویم اے ستیر — شاہ را لازم بود رایِ وزیر**

اس نے کہا اے پردہ نشین! میں ہامان سے گفتگو کروں گا — کیونکہ بادشاہ کے لئے وزیر کی رائے ضروری ہے

**گفت با ہاماں مگو ایں راز را — کوزکم پیرے چہ داند باز را**

اس نے کہا ہامان سے یہ راز نہ کہنا — کبڑی بڑھیا، باز کو کیا جانے؟

## قصۂ بازِ بادشاہ وکم پیرزن کہ درخانہ او بود

بادشاہ کے باز اور اس بڑھیا کا قصہ جس کے گھر میں وہ باز تھا

**بازِ اسپیدے بکم پیرے دہی — او ببرد ناخنش بہرِ بہی**

ایک سفید باز تو ایک بڑھیا کو دے رہا ہے — وہ بھلائی کے لئے اس کے ناخن تراش دیگی

**ناخنے کہ اصل کارست و شکار — کوژ کم پیرے ببرد کور وار**

وہ ناخن جو اصل کام اور (ذریعہ) شکار ہیں — کبڑی بڑھیا، اندھے پن سے کاٹ دے

---

**لے** اکنوں۔ حضرت آسیہ نے فرمایا تو اب تک ٹیڑھی چال چلتا رہا ہے اور گناہوں میں سربلندی حاصل کرتا رہا ہے۔ عنایت۔ خدائی توجہ۔ عنید۔ سرکش۔ شکر گو۔ اس پر اللہ کا شکر ادا کر کہ ابتک کے گناہ تیری رسوائی کا باعث نہیں ہوئے ہیں۔

**لے٢** کفر دو تو۔ خود فرعون کا کفر اور اس کی قوم کا کفر ہے۔ نیچے درجہ کے انسان کو بلندی حاصل ہورہی ہے۔ بازے۔ یعنی توفیقِ خداوندی۔ نیابد۔ یہ سعادت قوتِ بازو سے حاصل نہیں ہوسکتی ہے۔ چار خلعت۔ وہ چار باتیں جو ایمان لانے پر تجھے حاصل ہوجائینگی۔

**لے٣** گفت۔ حضرت آسیہ کی باتیں سن کر فرعون نے کہا میں اس معاملہ میں ہامان وزیر سے مشورہ کروں گا۔ کوزکم پیرے۔ کبڑی بڑھیا اور باز کا قصہ آگے نقل فرماتے ہیں۔ اسپیدے۔ سفید باز بہت قیمتی ہوتا ہے۔ ناخنے۔ باز کے تمام ہنروں کا مدار اس کے پنجوں پر ہے۔ کوروار۔ اندھاپن



٦٥٩

کہ کجا بود ست مادر تا ترا ‏ ‏ ناخنان زینساں دراز ست اے کیا[1]

کہ تیری، ماں کہاں تھی کہ تیرے ‏ ‏ ناخن اتنے لمبے ہیں، اے بھلے مانس!

ناخن و منقار و پرّش را برید ‏ ‏ وقتِ مہر ایں می کند زالِ پلید

ناخن اور اس کی چونچ اور اسکے پر کاٹ ڈالے ‏ ‏ ناپاک بڑھیا محبت کے وقت ایسا ہی کرتی ہے

چونکہ تتماجش دہد او کم خورد ‏ ‏ خشم گیرد مہر ہا را بر دَرَد

جب وہ اس کو دلیا دیتی وہ نہ کھاتا ‏ ‏ غصہ میں بھر جاتی ہے محبتوں کو چاک کر دیتی ہے

کہ چنیں تتماج پختم بہرِ تو ‏ ‏ تو تکبر می نمائی و عتو

کہ میں نے تیرے لئے ایسا دلیا پکایا ‏ ‏ تو تکبر اور سرکشی کرتا ہے

تو سزائی مر ہماں اِدبار را ‏ ‏ نعمت و اقبال کے سازد ترا

تو اسی بدبختی کے لائق ہے ‏ ‏ نعمت اور خوش نصیبی تجھے کب موافق آسکتی ہے؟

آب[2] تتماجش دہد کایں را بگیر ‏ ‏ گر نمی خواہی کہ نوشی زاں فطیر

اس کو دلیے کا پانی دیتی ہے کہ یہ لے لے ‏ ‏ اگر بے خمیر کی روٹی کھانا نہیں چاہتا ہے

آب تتماجش نگیرد طبعِ باز ‏ ‏ زاں بتر رنجد شود خشمش دراز

باز کی طبیعت اس دلیے کے پانی کو قبول نہیں کرتی ہے ‏ ‏ اس سے وہ اور زیادہ رنجیدہ ہوتی ہے اور اسکا غصہ بڑھ جاتا ہے

از غضب آں آشِ سوزاں بر سرش ‏ ‏ زن فرو ریزد شود کل مغفرش

غصہ سے وہ جلتا ہوا دلیہ اس کے سر پر ‏ ‏ عورت ڈال دیتی ہے، اسکی کھوپڑی گنجی ہو جاتی ہے

اشک از اں چشمش فرو ریزد ز سوز ‏ ‏ یاد آرد لطفِ شاہِ دل فروز

سوزش سے اس کی آنکھوں سے آنسو بہہ پڑتے ہیں ‏ ‏ دل کو منور کرنیوالے بادشاہ کی مہربانی اسکو یاد آتی ہے

زاں[3] دو چشمِ نازنینِ با دلال ‏ ‏ کہ ز چہرہ شاہ دارد صد کمال

اُن نازنین پُرغمزہ آنکھوں سے ‏ ‏ جو شاہ کے چہرے کیوجہ سے سینکڑوں کمالات رکھتی تھیں

چشمِ مازاغش شدہ پُر زخمِ زاغ ‏ ‏ چشمِ نیک از چشمِ بد با درد و داغ

اسکی کج نہ ہونیوالی آنکھ کوّے کے زخم سے بھر گئی ‏ ‏ اچھی آنکھ، بدنظر سے درد اور داغ والی (ہو گئی)

چشمِ دریا بسطتے کز بسطِ او ‏ ‏ ہر دو عالم می نماید تارِ مو

سمندر کی وسعت والی آنکھ جس کی کشادگی سے ‏ ‏ دونوں جہاں ایک بال نظر آتے تھے

گر ہزاراں چرخ در چشمش رود ‏ ‏ ہمچو چشمہ پیشِ قلزم گم شود

اگر ہزاروں آسمان اس کی آنکھ میں آئیں ‏ ‏ چشمہ کی طرح سمندر میں گم ہو جائیں

---

[1] کہ کجا۔ بوڑھی عورت نے یہ بھی کہا کہ باز کی ماں کہاں چلی گئی تھی کہ اس کے ناخن اس قدر بڑھ گئے ہیں چنانچہ اس بوڑھی نے اس باز کے پر اور چونچ اور پنجے کاٹ ڈالے۔ تتماج۔ یہ ایک ترکی کھانا ہے جو دلیے اور شوربے کی طرح کا ہوتا ہے۔ خشم گیرد۔ باز تتماج کو نہیں پیتا ہے تو بوڑھی اور غضبناک ہوتی ہے اور اسکی محبت کے پردے چاک ہو جاتے ہیں۔ عتو۔ سرکشی۔ اِدبار۔ نحوست۔

[2] آبِ تتماجش۔ اسکو تتماج دیتی ہے اور کہتی ہے کہ اگر بے خمیر کی روٹی پسند نہیں ہے تو یہ کھالے۔ فطیر۔ وہ روٹی جس میں خمیر نہ ہو۔ کل۔ گنجا۔ مغفر۔ سر پر اوڑھنے کی لوہے کی خود یہاں مراد سر ہے۔ یاد۔ اب اس باز کو بادشاہ کی محبت یاد آتی ہے۔

[3] زاں دو چشم یعنی باز کی وہ آنکھیں جو نازنین تھیں جن سے وہ شاہ کا دیدار کرتا تھا۔ مازاغ۔ وہ ٹیڑھی نہیں ہے معراج کے واقعہ میں قرآن نے کہا ہے کہ آنحضورؐ کی نگاہیں صحیح پڑیں اور ان کو دیدارِ رب حاصل ہوا۔ بسط۔ کشادگی۔ قلزم۔ سمندر۔

چشم[1] بگذشتہ ازیں محسوسہا — یافتہ از غیب بینی بوسہا
وہ آنکھ جو اُن محسوسات سے آگے بڑھی ہوئی ہے — غیب بینی سے لذتیں محسوس کئے ہوئے ہے

خود نمی یابم یکے گوشے کہ من — نکتہ گویم ازاں چشمِ حسن
میں خود ایسا کان نہیں پاتا ہوں — کہ اُس حسین آنکھ کا ایک نکتہ کہہ سکوں

می چکید آں آبِ محمودِ جلیل — می رَبودے قطرہ اَش را جبرئیلؑ
اُس سے وہ قابلِ تعریف عظیم آنسو ٹپکتے — کہ جبرئیلؑ اُس کے قطرے کو لے اُڑتے

تا بمالد در بَر و منقارِ خویش — گر دہد دستوریش آں خوب کیش
تاکہ اپنی چونچ اور پروں پر ملیں — اگر وہ پاک خصلت اُن کو اجازت دے

باز[2] گوید خشمِ کم پیر اَر فروخت — فرّ و نور و صبر و حلمم را نسوخت
باز کہتا اگرچہ بوڑھی کا غصہ بھڑک اُٹھا ہے — میری شان و شوکت، نور اور صبر و حلم کو نہیں جلا سکا

بازِ جانم باز صد صورت تند — زخم بَر ناقہ نہ بر صالحؑ زند
میری جان کا باز پھر سینکڑوں صورتیں حاصل کریگا — وہ اونٹنی پر نہ (حضرت) صالحؑ پر زخم لگاتی ہے

صالحؑ ار یکدم کہ آرد با شکوہ — صد چناں ناقہ بزاید متنِ کوہ
(حضرت) صالحؑ اگر ایک پرشوکت پھونک ماردیں — پہاڑ کی چٹان ایسی سینکڑوں اونٹیاں جَن دے

دل ہمی گوید خموش و ہوشدار — ورنہ دَرّانید غیرت پود و تار
دل کہتا ہے کہ چپ اور ہوش میں آ — ورنہ غیرت (خداوندی) تانا بانا اُدھیڑ دے گی

غیرتش[3] را ہست صد حلمِ نہاں — ورنہ سوزیدے بیک دَم صد جہاں
اُس کی غیرت میں سینکڑوں حلم پوشیدہ ہیں — ورنہ ایک دَم سے سینکڑوں جہان پھونکدے

نخوتِ شاہی گرفتش جای پند — تا دلِ خود را ز پند او کرد بند
شاہی تکبر نے اُس کی نصیحت کے مقام پر قبضہ کرلیا — حتیٰ کہ اُس نے نصیحت کیجانب سے دل کو رد کردیا

کہ کُنم با رائے ہاماں مشورت — کوست پشتِ مُلک و قطبِ مقدرت
کہ میں ہامان کی رائے سے مشورہ کروں گا — کیونکہ وہ سلطنت کی پشت اور اقتدار کا مدار ہے

مصطفیٰؐ را رای زن صدیقِ رب — رایِ زن بوجہل را شد بولہب
حضرت مصطفیٰؐ کے مشیر اللہ کے صدیقؓ ہیں — ابوجہل کا مشیر ابولہب ہوا

عِرقِ جنسیّت چنانش جذب کرد — کاں نصیحتہا بہ پیشش گشت سرد
ہم جنس ہونے کی رگ نے اُسکو ایسا کھینچا — کہ وہ نصیحتیں اُس کے لئے ٹھنڈی پڑگئیں

---

[1] چشم۔ باز سے مراد اللہ کا وہ ولی ہے جو مخالف جاہلوں میں پھنس جاتا ہے ایسے ولی کی آنکھیں محسوسات سے گزر کر غیبیات سے لطف اندوز ہوتی ہیں۔ می چکید۔ وہ آنسو اس قدر قیمتی ہوتا ہے کہ اس کو حضرت جبرئیلؑ اٹھا لیتے ہیں اور تبرکاً اپنے جسم پر ملتے ہیں۔

[2] باز گوید۔ وہ ولی جو دشمن کے ہاتھوں تکلیف اٹھا رہا ہے کہتا ہے کہ مخالفوں کے غصہ سے میرے استقلال میں کوئی فرق نہیں آسکتا ہے۔ بازِ جانم۔ اگر مادی جسم ہلاک بھی ہوجائے تو کیا پروا ہے اس کی مثال تو حضرت صالحؑ کی اونٹنی کی سی ہے خصوصیت حضرت صالحؑ میں تھی نہ کہ اونٹنی میں۔

[3] غیرتش۔ غیرتِ خداوندی بڑی بُردبار ہے ورنہ اس طرح کے غیبی راز افشا کرنے سے وہ اس قدر غضبناک ہوجاتی کہ عالم کو تباہ کردیتی۔ نخوت۔ یعنی فرعون کا شاہی تکبر نصیحت قبول کرنے سے مانع بنا کہ کنم۔ تکبر کی وجہ سے اس نے کہا میں اپنے وزیر ہامان سے مشورہ کروں گا۔ مصطفیٰؐ۔ ہم جنس اپنی جنس سے مشورہ کرتا ہے آنحضورؐ کے مشیر حضرت ابوبکرؓ تھے اور ابوجہل کا مشیر ابولہب تھا۔ نصیحتہا۔ یعنی حضرت آسیہ کی نصیحتیں۔

جنس[1] سوی جنس صد پرہ پرد — بر خیالش پردہ ہا را بر درد
جنس، جنس کی جانب سینکڑوں پروں سے اڑتی ہے — اس کے خیال پر پردے ہٹا دیتی ہے

## قصہ آں زن کہ طفلِ او بر سرِ ناوداں غژیدہ بود و خطرِ افتادن داشت
اس عورت کا قصہ جس کا بچہ پرنالے پر چڑھ گیا تھا اور گرنے کا خطرہ رکھتا تھا

## و از امیر المومنین علی کرم اللہ وجہہ سوال کردن و چارہ جستن مادرِ او
اور اس کی ماں کا حضرت امیر المومنین علی کرم اللہ وجہہ سے سوال کرنا اور تدبیر چاہنا

یک زنے آمد بہ پیشِ مرتضیٰ — گفت شد بر ناوداں طفلے مرا
ایک عورت (حضرت) مرتضیٰؓ کے پاس آئی — بولی میرا بچہ پرنالے پر چڑھ گیا ہے

گرش میخوانم نمی آید بدست — ور ہلم ترسم کہ افتد او بہ پست
اگر میں اس کو بلاتی ہوں ہاتھ نہیں آتا ہے — اگر چھوڑتی ہوں ڈرتی ہوں کہ نیچے نہ گر پڑے

نیست[2] عاقل تا کہ دریابد چو ما — گر بگویم کز خطر سوی من آ
وہ سمجھدار نہیں ہے کہ ہماری طرح سمجھ جائے — اگر میں کہوں کہ خطرے سے میرے پاس آجا

ہم اشارت را نمی داند بدست — ور بداند نشنود اینہم بدست
وہ ہاتھ کے اشارے کو بھی نہیں سمجھتا ہے — اگر جانتا بھی ہے نہیں سنتا ہے یہ بھی برا ہے

بس نمودم شیر و پستاں را بدو — او ہمی گرداند از من چشم و رو
میں نے اس کو دودھ اور چھاتی بہت دکھائی — وہ مجھ سے آنکھ اور منہ پھیر لیتا ہے

از برائے حق شمائید اے مہاں — دستگیر ایں جہان و آں جہاں
اے بزرگ! خدا کے لئے آپ ہیں — اس جہان اور اس جہان کے دستگیر

زود درماں کن کہ می لرزد دلم — کہ بدرد از میوۂ دل بگسلم
جلد تدبیر کیجئے کیونکہ میرا دل لرز رہا ہے — کہ تکلیف کے ساتھ میں دل کے میوے سے جدا ہو جاؤں

گفت[3] طفلے را برآور ہم ببام — تا ببیند جنسِ خود را آں غلام
فرمایا ایک بچہ کو کوٹھے پر لے جا — تاکہ وہ بچہ اپنے ہم جنس کو دیکھے

سوی جنس آید سبک زاں ناوداں — جنس بر جنس ست عاشق جاوداں
وہ فوراً پرنالہ سے اپنے ہم جنس کی طرف آجائیگا — ہم جنس ہمیشہ ہم جنس پر عاشق ہوتا ہے

زن چناں کرد و چو دید آں طفلِ او — جنسِ خود خوش خوش بدو آورد رو
عورت نے ایسا ہی کیا اور جب اس بچے نے اسکو دیکھا — اس نے خوشی خوشی اپنے ہم جنس کی طرف رخ کر دیا

[1] جنس۔ ہر چیز اپنی ہم جنس کی طرف تیزی سے جاتی ہے۔ قصہ۔ حضرت علیؓ نے مشورہ دیا کہ ایک بچہ چھت پر چھوڑ دیا جائے وہ بچہ پرنالے سے اسکے پاس آجائے گا۔ مرتضیٰ۔ حضرت علیؓ کا لقب ہے۔ ناوداں۔ پرنالہ۔ پست۔ یعنی پرنالے سے زمین پر۔

[2] نیست۔ اس میں اتنی عقل نہیں کہ اس خطرے کو محسوس کر سکے۔ بدست۔ پہلے مصرع کے آخر میں بمعنی از دست ہے دوسرے مصرع کے آخر میں بمعنی "برا ہے" ہے۔ کہ بدرد۔ یعنی میرا بچہ ہلاک ہو جائے۔

[3] گفت۔ حضرت علیؓ نے فرمایا کہ ایک بچہ چھت پر بٹھا دے وہ بچہ پرنالے سے اس کے پاس آجائے گا۔ زن۔ اس عورت نے حضرت علیؓ کے مشورہ پر عمل کیا وہ بچہ اس بچے کے پاس آگیا۔



612

سوی بام آمد ز متنِ ناوداں ۔ جاذبِ ہر جنس را ہم جنس داں
پرنالہ پر سے کوٹھے پر آگیا ۔ ہر جنس کو ہم جنس کا کھینچنے والا سمجھ

غژ غژاں آمد بسوی طفل طفل ۔ وا رہید از اُو فتادن سوی سفل
کھسکتا کھسکتا بچہ بچہ کی طرف آگیا ۔ نیچے گرنے سے نجات پاگیا

زاں بود جنسِ بشر پیغمبراں ۔ تا بجنسیت رہند از ناوداں
اسی لئے پیغمبر انسان کی جنس کے ہوتے ہیں ۔ تاکہ جنسیت کی وجہ سے پرنالے سے نجات پاجائیں

پس بشر فرمود خود را مثلکم ۔ تا بجنس آیند و کم گردند گم
پس انھوں نے اپنے آپ کو تم جیسا انسان کہا ۔ تاکہ ہم جنس کی طرف آجائیں اور گم نہ ہوں

زانکہ جنسیت عجائب جاذب ست ۔ جاذبش جنس ست ہر جا طالبے
کیونکہ جنسیت عجیب جاذب ہے ۔ جس جگہ کوئی طلبگار ہے جنس اُس کی جاذب ہے

عیسیٰؑ و ادریس بر گردوں شدند ۔ با ملائک چونکہ ہم جنس آمدند
حضرت عیسیٰؑ اور ادریسؑ آسمان پر چلے گئے ۔ چونکہ وہ فرشتوں کے ہم جنس تھے

باز آں ہاروت و ماروت از بلند ۔ جنسِ تن بودند ازاں زیر آمدند
پھر وہ ہاروت اور ماروت بلندی سے ۔ (چونکہ) جسم کے ہم جنس تھے نیچے آگئے

کافراں ہم جنسِ شیطاں آمدہ ۔ جانِ شاں شاگردِ شیطاناں شدہ
کافر شیطان کے ہم جنس ہیں ۔ اُن کی جان شیطانوں کی شاگرد بن گئی

صد ہزاراں خوی بد آموختہ ۔ دیدہای عقل و دل بر دوختہ
انھوں نے لاکھوں بُری عادتیں سیکھ لیں ۔ عقل اور دل کی آنکھیں بند کرلیں

کمتریں خوشاں بدستے ایں حسد ۔ آں حسد کہ گردنِ ابلیس زد
حسد اُن کی کم از کم عادت ہے ۔ وہ حسد جس نے شیطان کی گردن ماردی

زاں سگاں آموختہ حقد و حسد ۔ کہ نخواہد خلق را مُلکِ ابد
انھوں نے اُن کتوں سے کینہ اور حسد سیکھا ۔ جو مخلوق کے لئے ابدی سلطنت نہیں چاہتے

ہر کرا دید اُو کمال از چپ و راست ۔ از حسد قولنجش آمد درد خاست
وہ دائیں بائیں سے کسی کو صاحب کمال دیکھتا ہے ۔ تو حسد کی وجہ سے اُس کو قولنج کا درد ہوتا ہے

زانکہ ہر بدبخت خرمن سوختہ ۔ می نخواہد شمعِ کس افروختہ
کیونکہ جس بدبخت کا کھلیان جل گیا ہو ۔ وہ نہیں چاہتا ہے کہ کسی کی شمع روشن ہو

۱؎ سوی بام۔ وہ بچہ پرنالہ سے چھت پر آگیا۔ جاذب۔ کھینچنے والا۔ سفل یعنی زمین۔ زاں۔ چونکہ ہر چیز اپنی جنس کی طرف مائل ہوتی ہے اسی لئے انسان پیغمبر بنائے گئے ہیں۔ مثلکم۔ آنحضورؐ نے فرمایا ہے کہ میں بھی تمہاری طرح انسان ہوں۔ طالب۔ جو طلبگار رہتا ہے اُس کو اُس کی جنس اپنی طرف کھینچتی ہے۔

۲؎ عیسیٰؑ۔ حضرت عیسیٰؑ اور حضرت ادریسؑ آسمان پر بُلا لئے گئے۔ چونکہ وہ ملائک کے ہم جنس تھے۔ ہاروت۔ ہاروت اور ماروت فرشتے تھے لیکن انسانوں کے ہم جنس تھے۔ آسمان سے زمین پر بھیج دیئے گئے۔ کافراں۔ کافر شیطان کے ہم جنس ہیں اسی لئے اُن سے اُن کی عادتیں سیکھ لیتے ہیں۔

۳؎ کمتریں۔ حسد شیطان کی خصلت ہے جو کافروں نے اُس سے سیکھ لی ہے۔ ملکِ ابد یعنی آخرت کی زندگی۔ ہر کرا۔ شیطان چونکہ اپنا سب کچھ تباہ کرچکا ہے اسلئے وہ کسی کی نیکی کو برداشت نہیں کرتا ہے اور کسی کی نیکی کی شمع کو روشن نہیں دیکھ سکتا

ہین۱ کمالے دست آور تا تو ہم — از کمالِ دیگراں نفتی بغم

خبردار! کمال حاصل کر تاکہ تو بھی — دوسروں کے کمال سے غم میں مبتلا نہ ہو

از خدا می خواہ دفعِ ایں حسد — تا خدایت وا رہاند زیں حسد

اس حسد کا دفعیہ خدا سے چاہ — تاکہ خدا تجھے اس حسد سے نجات دیدے

مر ترا مشغولیئے بخشد دروں — کہ نہ پردازی ازاں سوی بروں

تجھے (اپنے) باطن کی مصروفیت عطا کردے — تاکہ تو اس جانب سے باہر مشغول نہ ہو

جرعۂ مے را خدا آں می دہد — کہ بدو مست از دو عالم می رہد

خدا اس گھونٹ بھر شراب کو وہ عطا کر دیتا ہے — کہ اس کا مست دونوں عالم سے نجات پا جاتا ہے

خاصیت۲ بنہادہ در کفِ حشیش — کو زمانے می رہاند از خودیش

ایک مٹھی بھنگ میں اس نے خاصیت رکھی ہے — کہ وہ اس کو تھوڑی دیر کیلئے خودی سے چھڑا دیتی ہے

خواب را یزداں بدانساں میکند — کز دو عالم فکر را بر می کند

نیند کو خدا ایسا کر دیتا ہے — کہ دونوں جہان کے فکر سے برطرف کر دیتا ہے

کرد مجنوں را ز عشقِ پوستے — کو نہ بشناسد عدو از دوستے

مجنوں کو کمال کے عشق سے ایسا کر دیا — کہ وہ دوست اور دشمن میں امتیاز نہیں کر سکتا

صد ہزاراں ایں چنیں می دارد او — کہ بر ادراکاتِ تو بگمارد او

وہ اس طرح کی لاکھوں بیخودیاں رکھتا ہے — جو وہ تیرے محسوسات پر مسلط کر دیتا ہے

ہست۳ میہائے شقاوت نفس را — کہ ز رہ بیروں برد آں نحس را

بدبختی کی شرابیں نفس کے لئے ہیں — جو اس منحوس کو گمراہ کر دیتی ہیں

ہست میہائے سعادت عقل را — کہ بیابد منزلِ بے نقل را

نیک بختی کی شرابیں عقل کے لئے ہیں — کہ وہ منتقل نہ ہونیوالی منزل کو حاصل کر لیتی ہے

خیمۂ گردوں ز سرمستی خویش — بر کند زاں سو بگیرد راہ پیش

وہ اپنی سرمستی سے آسمان کے خیمہ کو — اکھاڑ دیتی ہے اور اس جانب آگے راستہ اختیار کرتی ہے

ہیں بہر مستی دلا غرہ مشو — ہست عیسیٰ مستِ حق خر مستِ جو

خبردار! اے دل ہر مستی سے دھوکا نہ کھا — حضرت عیسیٰ اللہ کے مست اور گدھا جو کا مست ہے

ایں چنیں مے را بجو زیں خنبہا — مستیش نبود ز کوتہ دُنبہا

ان مٹکوں سے ایسی شراب پی — اس کی مستی، کوتاہ دم والوں کیلئے نہیں ہے

---

۱ ہین۔ اگر انسان کے پاس کمال نہیں ہوتا ہے تو وہ دوسروں پر حسد کرتا ہے اور دوسرے کے کمال کو دیکھ کر غم میں مبتلا ہوتا ہے۔ نفتی۔ نہ افتی کا مخفف ہے۔ از خدا۔ حسد کا دفعیہ خدا کر سکتا ہے۔ مشغولیے۔ اگر انسان اپنے احوال میں مشغول ہوتا ہے تو اس کو دوسرے کے دیکھنے کا موقع نہیں ملتا اور وہ حسد سے محفوظ رہتا ہے۔ جرعہ۔ خدا نے بہت سی چیزوں میں وہ خاصیت رکھی ہے جو دوسروں میں مشغول ہونے سے محفوظ کر دیتی ہے۔

۲ خاصیت۔ بھنگ بھی دوسروں کے احوال سے بے نیاز کر دیتی ہے۔ کرد۔ مجنوں لیلیٰ کے ظاہر پر عاشق ہو کر دوسروں سے غافل ہو گیا تھا۔ صد ہزاراں۔ اللہ تعالیٰ نے دنیا میں بہت سی چیزیں ایسی پیدا فرمائی ہیں جو دوسروں کے احوال سے غافل بنا دیتی ہیں۔ ہست۔ نفس ایسی مستیوں میں مبتلا ہے جو اسکو رہ مستقیم سے غافل بنا دیتی ہیں۔

۳ ہست۔ عقل ایسی مستیوں میں رہتی ہے جس سے وہ ابدی مقام حاصل کر لیتی ہے جس کے نتیجہ میں اس کی پرواز آسمانوں سے بالا ہو جاتی ہے۔ ہیں۔ انسان کو مستیوں میں فرق کرنا چاہیئے ہر مستی محمود نہیں ہے حضرت عیسیٰ کی مستی اور خر عیسیٰ کی مستی جدا گانہ ہے۔ خنب۔ خم۔

زانکہ ہر معشوق چوں خُنبے ست پُر ۔ آں یکے دُرد و دگر صافی چو دُر

کیونکہ ہر معشوق مٹکے کی طرح پُر ہے ۔ ایک تلچھٹ دوسرا موتی کی طرح صاف ہے

مے شناسا ہین بچش با احتیاط ۔ تا مئے یابی منزّہ ز اختلاط

اے شراب کے پہچاننے والے! احتیاط سے چکھ ۔ تاکہ تو میل سے پاک شراب حاصل کرلے

مے شناسا ہین بچش از دو سہ کش ۔ آں مئے صافی کز و گردی خمُش

اے شراب کو پہچاننے والے! ترشروئی سے چکھ ۔ اُس صاف شراب کو جس سے تو خاموش ہو جائے

ہر دو مستی می دہندت لیک ایں ۔ مستیت آرد کشاں تا ربِ دیں

تجھے دونوں مست کرتی ہیں لیکن یہ ۔ مستی تجھے دین کے رب کی طرف کھینچ کر لاتی ہے

تا رہی از مکر و وسواس و حیل ۔ بے عِقالِ عقل در رقصِ الجمل

تاکہ تو مکر اور وسوسوں اور حیلوں سے نجات پا جائے ۔ وہ عقل کی رسّی کے بغیر اُچھل کود میں ہے

انبیاء چوں جنسِ روح اند و ملک ۔ مر ملک را جذب کردند از فلک

انبیاء چونکہ روح اور فرشتہ کے ہم جنس ہیں ۔ فرشتہ کو آسمان سے کھینچ لیا

باد جنسِ آتش ست و یارِ او ۔ کہ بود آہنگ ہر دو بر علو

ہوا، آگ کی جنس اور اُس کی یار ہے ۔ کیونکہ دونوں کا قصد اوپر کی جانب ہے

چوں بہ بندی تو سرِ کوزہ تہی ۔ درمیانِ حوض یا جوئے نہی

اگر تو خالی پیالہ کے سر کو باندھ دے ۔ حوض یا نہر میں اُس کو رکھے

تا قیامت اُو فرو ناید بہ پست ۔ کہ دلش خالی ست در وے باد ہست

وہ قیامت تک نیچے کی جانب رُخ نہ کریگا ۔ کیونکہ اُس کا پیٹ خالی ہے اسمیں ہوا ہے

میلِ بادش چوں سوئے بالا بود ۔ ظرفِ خود را ہم سوئے بالا کشد

چونکہ اُس کی ہوا کا میلان اوپر ہے ۔ وہ اپنے برتن کو بھی اوپر کی جانب کھینچے گی

باز آں جانہا کہ جنسِ انبیاست ۔ سوئے ایشاں کش کشاں چوں سایہاست

پھر وہ جانیں جو انبیاء کی ہم جنس ہیں ۔ وہ سایوں کی طرح ان کی جانب کشش میں ہیں

زانکہ عقلش غالب ست و بے زشک ۔ عقل جنس آمد بخلقت با ملک

کیونکہ اُس پر عقل غالب ہے اور بغیر شک کے ۔ عقل، خلقت میں فرشتے کی ہم جنس ہے

واں ہوائے نفس غالب بر عدو ۔ نفس جنسِ اسفل آمد شد بدو

خواہشِ نفسانی دشمن پر غالب ہے ۔ نفس، اسفل کا ہم جنس ہے اُس پر تُف ہے

---

ل زانکہ۔ ہر شیخ کی صحبت میں کشش ہوتی ہے لیکن ہر کشش کا صحیح ہونا ضروری نہیں ہے۔ مے شناسا سالک کو امتیاز کرنا چاہیئے اور وہ کشش اختیار کرنی چاہیئے جو خالص ہو۔ گردی خمش۔ اُس کشش کو اختیار کرنا چاہیئے جو "آں راکہ خبر شد خبرش باز نیامد" کا مصداق ہو۔ تا ربِ دیں۔ جو کشش خدا کی طرف لے جائے وہ کشش اختیار کرنی چاہیئے۔ رقص الجمل۔ اونٹ کا رقص یعنی بے قاعدہ اچھل کود۔

ٹ انبیاء۔ انبیاء کا تعلق ملاءِ اعلیٰ سے ہوتا ہے اسلئے فرشتے اُن تک پیغام لاتے ہیں۔ باد۔ ہوا اور آگ کا عروج اوپر کی جانب ہے۔ چوں۔ خالی پیالے کو اگر سر بند کر کے پانی میں ڈالو تو چونکہ اُس میں ہوا بھری ہوئی ہے وہ نیچے نہ جائیگا۔ میلِ بادش۔ وہ ہوا اُس پیالے کو بھی نیچے نہ جانے دیگی۔

ٹ باز۔ جو روحیں انبیاء کی ہم جنس ہیں وہ انبیاء کے ساتھ سایہ کی طرح لگی رہتی ہیں۔ زانکہ۔ اُن لوگوں میں عقل کا غلبہ ہوتا ہے اور عقل فرشتہ کی ہم جنس ہے۔ ہوای نفس۔ خواہشاتِ نفس کا میلان اسفل کی طرف ہے۔ شہ بدو۔ اُس پر تُف ہے۔

بُوْد قبطی جنسِ فرعونِ ذمیم | بُود سبطی جنسِ موسیٰ کلیم
قبطی بُرے فرعون کا ہم جنس تھا | سبطی موسیٰ کلیم (اللہ) کا ہم جنس تھا

بُود ہاماں جنسِ تر فرعون را | برگزیدش بُرد تا صدرِ سرا
ہامان، فرعون کا ہم جنس تھا | اُس نے اُس کو منتخب کیا محل کے بالا نشین تک لے گیا

لاجرم از صدر در قعرش کشید | کہ ز جنسِ دوزخ اند آں دو پلید
لامحالہ اُس نے اُسکو بلندی سے گہرائی کیطرف کھینچا | کیونکہ وہ دونوں پلید دوزخ کے ہم جنس تھے

ہر دو سوزندہ چو دوزخ ضدِ نور | ہر دو چوں دوزخ ز نورِ دل نفور
دونوں جلتے ہوئے دوزخ کی طرح نور کی ضد ہیں | دونوں دوزخ کی طرح دل کے نور سے متنفر ہیں

زانکہ دوزخ گوید اے مومن تو زود | برگذر کہ نورت آتش را ربود
کیونکہ دوزخ کہتی ہے اے مومن! جلد | گذر جا کیونکہ تیرے نور نے آگ کو ختم کر دیا

## دربیان حدیث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جُز یا مؤمن فانَّ نورک اطفأ ناری

آنحضورؐ کی حدیث کے بیان میں کہ اے مومن گذر جا کیونکہ تیرے نور نے میری آگ بجھا دی

بگذر اے مومن کہ نورت می کُشد | آتشم را چوں کہ دامن می کَشد
اے مومن! گذر جا کیونکہ تیرا نور بجھاتا ہے | میری آگ کو، جب وہ ناز سے چلتا ہے

می رمد آں دوزخی از نور ہم | زانکہ طبعِ دوزخستش اے صنم
وہ دوزخی بھی نور سے بھاگتا ہے | اے پیارے: کیونکہ اُس کا مزاج دوزخی ہے

دوزخ از مومن گریزد آنچناں | کہ گریزد مومن از دوزخ بجاں
دوزخ، مومن سے اسی طرح بھاگتی ہے جس طرح | مومن دوزخ سے جان بچا کر بھاگتا ہے

زانکہ جنسِ نار نبود نورِ او | ضدِ نار آمد حقیقت نور جو
اُس کا نور نار کا ہم جنس نہیں ہے | نور کے طالب کی حقیقت آگ کی ضد ہے

در حدیث آمد کہ مومن در دعا | چوں اماں خواہد ز دوزخ از خدا
حدیث (شریف) میں آیا ہے جبکہ مومن دعا میں | خدا سے دوزخ سے پناہ چاہتا ہے

دوزخ از وے ہم اماں خواہد بجاں | کہ خدایا دُور دارم از فلاں
دوزخ اُس سے (دل و) جان سے پناہ چاہتی ہے | کہ اے خدا! مجھے فلانے سے دور رکھ

جاذبہ جنسیت است اکنوں بہ بیں | کہ تو جنسِ کیستی از کفر و دیں
جنسیت کی کشش ہے، اب تو دیکھ لے | کہ تو کفر اور دین میں سے کس کا ہم جنس ہے؟

---

ف۱ قبطی۔ فرعون کی قوم کا۔ سبطی۔ بنی اسرائیل۔ ہامان۔ فرعون کا وزیر باوجود اسرائیلی ہونے کے فرعون کا ہم جنس تھا اسی لئے فرعون نے اُسکو مشورہ کے لئے منتخب کیا۔ لاجرم۔ ہامان کے مشورے سے وہ تباہی کے گڑھے میں گر گیا۔ زانکہ۔ دوزخ اور نور میں تضاد ہے، دوزخ نورِ ایمان سے متنفر اور نور دوزخ سے متنفر ہے۔

ف۲ دربیان۔ اس حدیث سے نور اور نار کے تضاد کو سمجھانا مقصود ہے۔ بگذر۔ جس وقت مومن پل صراط سے گذرے گا جہنم یہ کہے گی۔ نور جو۔ یعنی جنتی۔

ف۳ در حدیث۔ یہ مضمون حدیث میں مذکور ہے۔ جاذبہ۔ ہر انسان میں جنسیت کا جذبہ ہوتا ہے غور کر لینا چاہیئے کہ اُس میں کفر کی کشش ہے یا دین کی کشش ہے۔

گر بہاماں مائلی ہامانیی | ور بموسیٰ مائلی سُبحانیی
اگر تو ہامان کی طرف مائل ہے ہامانی ہے | اگر تو موسیٰؑ کی طرف مائل ہے تو نبی ہے

ور بہر دو مائلی انگیختہ | نفس و عقلی ہر دو آں آمیختہ
اگر تو دونوں کی طرف مائل ہے، اکسایا ہوا ہے | تجھ میں نفس اور عقل دونوں ملے ہوئے ہیں

ہر دو در جنگند ہاں و ہاں بکوش | تا شود بر نفس غالب عقل و ہوش
دونوں برسرِ پیکار ہیں ہاں ہاں کوشش کر | تاکہ عقل اور ہوش نفس پر غالب آ جائے

ساغرِ صدق از کفِ موسیٰؑ بنوش | تا شود غالب معانی بر نقوش
(حضرت) موسیٰؑ کے ہاتھ سے سچائی کا پیالہ پی | تاکہ معانی نقوش پر غالب آ جائیں

در جہانِ جنگ شادی ایں بس ست | کہ ببینی بر عدو ہر دم شکست
لڑائی کی دنیا میں یہ خوشی کافی ہے | کہ تو ہر وقت دشمن پر شکست دیکھے

جہد کن تا خصمت اشکستہ شود | گرچہ فرعونِ دنی ایں نشنود
کوشش کر تاکہ تیرا دشمن شکست کھا جائے | خواہ کمینہ فرعون یہ نہ سنے

ایں حدیث آمد دراز اے ناگزیر | باز گو اضلالِ فرعونِ مشیر
یہ بات لمبی ہو گئی مجبوری تھی | فرعون کے مشیر کو گمراہ کرنے کی بات کر

## مشورت کردنِ فرعون با وزیرش ہامان در ایمان آوردنِ بموسیٰ علیہ السلام

فرعون کا حضرت موسیٰؑ پر ایمان لانے کے بارے میں اپنے وزیر ہامان سے مشورہ کرنا

آں ستیزہ رُو بسختی عاقبت | گفت با ہاماں برای مشورت
بالآخر اُس سختی سے جھگڑا کرنے والے نے | مشورے کی غرض سے، ہامان سے کہا

وعدہای آں کلیم اللہ را | گفت و محرم ساخت آں گمراہ را
کلیم اللہؑ کے وعدوں کو | اُس گمراہ سے کہا اور اُس کو رازدار بنا لیا

گفت با ہاماں چو تنہایش بدید | جست ہامان و گریباں را درید
جب ہامان کو تنہا دیکھا اُس سے کہا | ہامان اُچھل پڑا اور گریبان پھاڑ لیا

بانگہا زد گریہ ہا کرد آں لعیں | کوفت دستار و کلہ را بر زمیں
اُس لعین نے نعرے لگائے اور رونے لگا | ٹوپی اور عمامہ کو زمین پر پٹخ دیا

کہ چگونہ گفت اندر روی شاہ | اینچنیں گستاخ آں حرفِ تباہ
کہ بادشاہ کے سامنے کیسے کہی؟ | وہ بُری بات ایسے گستاخ نے

---

۱؎ گر بہ ہاماں۔ اگر انسان ہامان کی طرف مائل ہے تو وہ ہامان کی جنس سے ہے اور اگر موسیٰ کی طرف میلان ہے تو وہ انسان اللہ والا ہے۔ ور بہر دو۔ اگر انسان کا خیر اور شر دونوں کی طرف میلان ہے تو معلوم ہوا کہ اُس میں نفس اور عقل کی کشمکش جاری ہے۔ ساغر۔ ایسے انسان کو کوشش کرنی چاہیے کہ اُس پر عقل کا غلبہ رہے۔

۲؎ در جہان۔ اس کشمکش میں کامیابی یہ ہے کہ انسان ہر وقت نفس کو مغلوب رکھے گرچہ۔ جس کی طبیعت فرعونی ہو گی وہ اس نصیحت کو قبول نہ کریگا۔ اضلال۔ یعنی ہامان نے فرعون کو کس طرح گمراہ کیا۔

۳؎ آں ستیزہ رُو۔ یعنی فرعون۔ کلیم اللہ۔ حضرت موسیٰؑ نے ایمان لانے پر جو وعدے کئے تھے وہ سب ہامان سے کہہ دیے۔ جست۔ ہامان اُچھلا اور اُس نے اپنا گریبان چاک کر ڈالا۔ کہ چگونہ۔ اور کہنے لگا کہ موسیٰؑ کو کیسے جرأت ہوئی کہ تجھ جیسے شاہ سے ایسی باتیں کرے۔



۶۱۶

جُملہ عالم را مُسخّر کردہ تو ¹ — کار را با بخت چوں زر کردہ تو
تو نے تمام دنیا کو تابع فرمان بنا لیا ہے — تو نے اقبال مندی سے کام کو سونے کی طرح کر لیا ہے

از مشارق وز مغارب بے لجاج — سوی تو آرند سلطاناں خراج
مشرقوں اور مغربوں سے بلا جھگڑے کے — بادشاہ تیرے پاس خراج لاتے ہیں

بادشاہاں لب ہمی مالند شاد — بر ستانہ خاکِ تو اے کیقباد
سب بادشاہ خوشی سے ہونٹ ملتے ہیں — اے عالیمقام تیرے آستانہ کی خاک پر

اسپ باغی چوں بہ بیند اسپ ما — رُو بگرداند گریزد بے عصا
باغی گھوڑا جب ہمارے گھوڑے کو دیکھتا ہے — بغیر ڈنڈے کے رُخ پھیر لیتا ہے، بھاگ جاتا ہے

تاکنوں ² معبود و مسجودِ جہاں — بودہ، گردی کمینہ بندگاں
اب تک تو عالم کا معبود اور مسجود — رہا ہے، (اب) حقیر ترین بندہ بنے گا

در ہزار آتش شدن زیں خوشتر ست — کہ خداوندے شود بندہ پرست
ہزار آگوں میں ہونا اس سے بہتر ہے — کہ ایک آقا غلام پرست بنے

نے بکُش اوّل مرا اے شاہ ہیں — تا نہ بیند چشمِ من بر شاہ ایں
نہیں اے بادشاہ! خبردار پہلے مجھے قتل کر دے — تاکہ میری آنکھ بادشاہ کی یہ حالت نہ دیکھے

خسروا اوّل مرا گردن بزن — تا نہ بیند ایں مذلت چشمِ من
اے شاہ! پہلے مجھے قتل کر دے — تاکہ میری آنکھ یہ ذلت نہ دیکھے

خود ³ نبُود ست و مبادا ایں چنیں — کہ زمیں گردوں شود گردوں زمیں
ہرگز ایسا نہیں ہوا ہے اور نہ ہو — کہ زمین آسمان بنے اور آسمان زمین

بندگانماں خواجہ تاشِ ما شوند — بیدلاماں دلخراشِ ما شوند
ہمارے غلام، ہمارے ہمسر بنیں — ہم سے ڈرنے والے ہمارے دل کو چھیلنے والے بنیں

چشمِ روشن دشمناں و دوست کور — گشت مارا ایں گلستاں قعرِ گور
دشمنوں کی آنکھ روشن ہو اور دوست اندھا — تو ہمارے لئے چمن قبر کا گڑھا بن جائے

## تزییفِ سخنِ ہاماں با فرعون علیہ اللعنۃ

فرعون علیہ اللعنۃ کے ساتھ ہامان کی باتوں کی کمزوری

دوست از دشمن ہمی نشناخت او — نرد را کورانہ کژ می باخت او
وہ دوست کو دشمن سے نہ پہچانتا تھا — اُس نے اندھے پن سے بازی اُلٹی چلی

---

¹ جملۂ عالم۔ ہامان نے فرعون سے کہا کہ تو نے تمام عالم کو تابع فرمان بنا لیا ہے۔ اور سلطنت کے معاملات کو سونے کی طرح چمکدار کر دیا ہے۔ لجاج۔ جھگڑا۔ خراج۔ وہ محصول جو بادشاہ کو ادا کیا جائے۔ بادشاہاں۔ دنیا کے بادشاہ تیرے در کی خاک چاٹنا فخر سمجھتے ہیں۔ اسپ باغی۔ مخالف لشکر ہمارے لشکر کو دیکھ کر بھاگ پڑتا ہے۔

² تاکنوں۔ تو اب تک معبود بنا ہوا ہے لوگ تجھے سجدے کرتے ہیں اب تو غلاموں کا غلام بنے گا ایسی زندگی سے ہزار آگیں بہتر ہیں۔ نے بکش۔ موسیٰ پر ایمان لانے سے پہلے مجھے قتل کر دے تاکہ تیری یہ رسوائی اور ذلت میری آنکھیں نہ دیکھیں۔

³ خود۔ یہ اب تک نہیں ہوا کہ بادشاہ غلام ہو اور غلام بادشاہ بنے یا دیر ہوگا۔ بندگانماں۔ یہ اسرائیلی جو اب تک ہمارے غلام ہیں وہ شریک سلطنت بنیں۔ چشمِ روشن دشمناں۔ اس حالت سے دوست رنجیدہ ہوں گے اور دشمن خوش ہوں گے۔ اور ہمارا عیش و عشرت خاک میں مل جائیگا۔ تزییف۔ کمزور بن۔ دوست۔ یعنی ہامان کو دوست اور دشمن میں تمیز نہ تھی لہٰذا وہ اُلٹی بازی کھیل رہا تھا۔

دشمنِ تو جز تو نبود اے لعیں
اے ملعون! تیرا دشمن تیرے علاوہ کوئی نہیں ہے
بیگناہاں را مگو دشمن بکیں
کینہ سے، بے قصوروں کو دشمن نہ کہہ

پیشِ تو ایں حالتِ بد دولت ست
تیرے لئے یہ بُری حالت دولت ہے
کہ دوا دوا اول و آخر لت ست
کہ جس کی ابتدا بھاگ دوڑ اور آخر لات ہے

گر ازیں دولت نتازی خز خزاں
اگر تو اس دولت سے آہستہ آہستہ نہ بھاگے گا
ایں بہارت را ہمی آید خزاں
تیری اس بہار پر خزاں آ جائے گی

مشرق و مغرب چو تو بس دیدہ اند
مشرق و مغرب نے تجھ جیسے بہت دیکھے ہیں
کہ سر ایشاں زتن ببریدہ اند
جن کے سر دھڑ سے جدا کر دیئے ہیں

مشرق و مغرب کہ نبود برقرار
مشرق و مغرب جو پائیدار نہیں ہیں
چوں کنند آخر کسے را پائیدار
وہ کسی کو کیسے پائیدار بنا سکتے ہیں!

تو بداں فخر آوری کز ترس و بند
تو اس پر فخر کرتا ہے کہ خوف اور بندش سے
چاپلوست گشت مردم روز چند
چند روز کیلئے انسان تیرے خوشامدی بن گئے ہیں

ہر کرا مردم سجودے می کنند
جس شخص کو لوگ سجدے کرتے ہیں
زہر اندر جانِ او می آگنند
اس کی جان میں زہر بھرتے ہیں

چونکہ برگردد ازو آں ساجدش
جب وہ سجدہ کرنے والا اس سے رُوگردانی کرتا ہے
داند او کاں زہر بود و موبدش
وہ جان جاتا ہے کہ وہ اور اس کا سردار زہر تھا

اے خنک آں را کہ ذلت نفسہ
مبارک باد ہے اسکے لئے جس کا نفس خاکسار بنا
وائے آں کز سرکشی شد چوں کُہ او
اس پر افسوس جو سرکشی سے پہاڑ کی طرح بن گیا

ایں تکبر زہرِ قاتل داں کہ ہست
اس تکبر کو زہر قاتل سمجھ کہ جو ہے
از مئے پُر زہر گشت آں گیج و مست
زہر بھری شراب کی قسم ہے (جس سے) وہ احمق اور مست بنا ہے

چوں مئے پُر زہر نوشد مُدبرے
جب کوئی بدنصیب زہر ملی ہوئی شراب پیتا ہے
از طرب یک دم بجنباند سرے
تھوڑی دیر مستی سے جھومتا ہے

بعد یک دم زہر در جانش فتد
تھوڑی دیر کے بعد زہر اسکی جان میں اثر کرتا ہے
زہر در جانش کند داد و ستد
زہر اسکی جان میں لین دین شروع کر دیتا ہے

گر نداری زہریش را اعتقاد
اگر تو اسکے زہر پر اعتقاد نہیں رکھتا ہے
گرچہ زہر آمد نگر در قوم عاد
اگرچہ وہ زہر ہے، قوم عاد کو دیکھ لے

۵۱ دشمنِ تو۔ مولانا کی طرف سے ہامان کا جواب ہے کہ تو خود اپنا دشمن ہے بے قصور لوگوں کو دشمن نہ سمجھ۔ دولت۔ تو اس دنیا کو دولت سمجھتا ہے جس کی ابتدا بھاگ دوڑ ہے اور آخر میں وہ لات مار کر چل دیتی ہے۔ گر۔ اگر انسان خود دنیا کو نہیں چھوڑتا ہے تو دنیا خود اُسے چھوڑ دیتی ہے۔ مشرق۔ دنیا نے بہت سے شاہوں کو قتل کیا ہے۔ برقرار۔ دنیا ناپائیدار ہے وہ کسی کو پائیدار کیا بنا سکتی ہے۔

۵۲ تو بداں۔ مجبوری سے چند انسان تعظیم کرنے لگے ہیں تو انسان دھوکے میں پڑ جاتا ہے۔ ہر کرا۔ لوگوں کی تعظیم ایک زہر ہے جو انسان کی رُوح کو ہلاک کرتا ہے۔ چونکہ۔ خود سجدہ کرنے والے بھی اس زہر سے متاثر ہوتے ہیں اور اُن کو اس زہر کا پتہ جب چلتا ہے جب اُن کو ہوش آتا ہے۔ موبد۔ آتش پرستوں کا سردار۔

۵۳ اے خنک۔ جو لوگ دنیا میں فروتنی اختیار کرتے ہیں وہ بڑے خوش نصیب ہیں۔ تکبر۔ تکبر ایک زہر ملی ہوئی شراب ہے۔ چوں۔ تکبر کی شراب پی کر کچھ دیر انسان مستی کا اظہار کرتا ہے۔ بعد یک دم۔ تھوڑی دیر کے بعد وہ زہر اثر دکھاتا ہے۔ قوم عاد۔ یہ قوم تکبر کے زہر سے ہلاک ہوئی ہے۔

چونکہ شاہے دست یابد بر شہے — بکُشدش یا باز دارد در چہے
جب کوئی بادشاہ کسی بادشاہ پر قابو پا لیتا ہے — اسکو قتل کر دیتا ہے یا اُس کو کوئیں میں قید کر دیتا ہے

در بیابد خستۂ اُفتادہ راہ — مرہمش سازد شہ و بدہد عطا
اگر کسی زخمی کو راستہ میں پڑا ہوا دیکھتا ہے — بادشاہ اُسکی مرہم (پٹی) کرتا ہے اور عطا کرتا ہے

گر نہ زہر ست آں تکبر پس چرا — کُشت شہ را بیگناہ و بے خطا
اگر وہ تکبر زہر نہیں ہے تو کیوں؟ — اُس نے بادشاہ کو بے گناہ اور بے قصور مارا

وین دگر را بے ز خدمت چوں نواخت — زین دو جنسِ زہر را باید شناخت
اس دوسرے کو بغیر کسی خدمت کے کیوں نوازا! — زہر کی ان دونوں قسموں کو پہچان لینا چاہیے

راہزن ہرگز گدائے را نزد — گرگ گرگِ مُردہ را ہرگز گزد
کسی ڈاکو نے کبھی کسی فقیر کو نہیں مارا — بھیڑیے نے کسی مُردہ بھیڑیے کو کبھی نہیں پھاڑا

خضر کشتی را برائے آں شکست — تا تواند کشتی از فُجار رست
حضرت خضر نے کشتی اسی لئے توڑی — تا کہ کشتی ظالموں سے بچ جائے

چوں شکستہ می رہد اشکستہ شو — اَمن در فقر ست اندر فقر رَو
جبکہ شکستہ کو نجات ملتی ہے، شکستہ ہو جا — امن فقر میں ہے فقر اختیار کر

آں کُہے کو داشت از کاں نقد چند — گشت پارہ پارہ از زخمِ کُلند
وہ پہاڑ جو نقدی کی چند کانیں رکھتا تھا — وہ کُدال کی مار سے ٹکڑے ٹکڑے ہو گیا

تیغ بہرِ اُوست کُو را گردنیست — سایہ کافگندست بر وے زخم نیست
تلوار اُس کے لئے ہے جس کی (اونچی) گردن ہے — وہ سایہ جو پڑا ہوا ہے اُس پر وار نہیں ہے

مہتری نفط ست و آتش اے غوی — اے برادر چوں بر آذر می روی
اے گمراہ! سرداری مٹی کا تیل اور آگ ہے — اے بھائی! تو آگ پر کیوں چلتا ہے؟

ہر چہ اُو ہموار باشد با زمیں — تیرہا را کے ہدف گردد ببیں
جو چیز زمین سے ہموار ہو — وہ تیروں کا نشانہ کب بنتی ہے دیکھ لے

سر بر آرد از زمیں آنگاہ اُو — چوں ہدفہا زخم یابد بے رفو
وہ زمین سے سر اُبھارتی ہے تب وہ — نشانوں کی طرح نہ سلنے والے زخم پاتی ہے

نردبانِ خلق ایں ما و منی ست — عاقبت زیں نردباں اُفتادنی ست
یہ خودی اور تکبر مخلوق کے لئے سیڑھی ہے — انجام کار اِس سیڑھی سے گر پڑنا ہے

له چونکہ۔ تکبر کے زہر ہونے کی ایک مثال یہ ہے کہ شاہ اپنے تکبر کی وجہ سے مارا جاتا ہے اور زخمی سپاہی بچ جاتا ہے۔ گر نہ زہر ست۔ اِس بادشاہ کے مارے جانے کا سبب اِس کا زہر تکبر ہے۔ وین دگر۔ اُس کی خستہ حالی اُس پر رحم کا سبب بنی۔

ٰٰٰٰٰ۲ راہزن۔ ڈاکو بھی متکبر مالدار کو لوٹتا ہے۔ گرگ بھیڑیا بھی متکبر زندہ بھیڑیے کو پھاڑتا ہے۔ خضر۔ کشتی کی شکستگی اُس کی نجات کا سبب ہے۔ چوں شکستہ۔ شکستہ حالی نجات کا سبب ہے تو انسان کو شکستہ حال ہونا مناسب ہے۔ کُہے۔ جس پہاڑ میں کانیں ہوتی ہیں اُس کی کھدائی ہوتی ہے۔ تیغ۔ گردن متکبر، سر بلند کی کٹتی ہے۔

۳ سایہ۔ سایہ پست چیز ہے اُس پر تلوار نہیں چلائی جاتی۔ نفط۔ ایک مادہ ہے جو آگ کو جلد پکڑ لیتا ہے۔ ہموار۔ ہموار زمین کو تیروں کا نشانہ نہیں بنایا جاتا۔ سر بر آرد۔ جو چیز زمین سے سر اُبھارتی ہے وہی نشانہ بنتی ہے۔ نردبان۔ تکبر اور خودی انسانوں کے لئے ایک ایسی سیڑھی ہے جس سے پھسل کر زمین پر گرتا ہے۔

ایں فروع ست و اصولش آں بود
یہ فروعی باتیں ہیں اور اس کی اصل یہ ہے

کہ ترفع شرکت یزداں بود
کہ تکبر اللہ کے ساتھ شرکت ہے

چوں نہ مردی و نہ گشتی زندہ زو
جبکہ تو فنا نہ ہوا اور اس کے ذریعہ زندہ نہ ہوا

باغیی باشی بشرکت ملک جو
تو باغی ہوگا، شرکت کے ذریعہ ملک کا جویاں ہوگا

چوں بدو زندہ شدی آں خود وے است
جب تو اس کے ذریعہ زندہ ہوگیا وہ خود وہ ہے

وحدت محض ست آں شرکت کے ست
خالص وحدت ہے، یہ شرکت کب ہے؟

شرح ایں در آئینہ اعمال جو
اس کی تشریح اعمال کے آئینہ میں تلاش کر

کہ نیابی فہم ایں از گفت گو
کیونکہ گفتگو سے یہ سمجھ میں نہ آئے گا

گر بگویم آنچہ دارم در دروں
اگر میں وہ کہدوں جو دل میں رکھتا ہوں

بس جگرہا گردد اندر حال خوں
تو بہت سے جگر فوراً خون ہو جائیں گے

بس کنم خود زیرکاں را ایں بس ست
بس کرتا ہوں، عقلمندوں کیلئے یہ کافی ہے

بانگ دو کردم اگر در دہ کس ست
میں نے دو صدائیں دیدیں اگر گاؤں میں کوئی ہے

حاصل آں ہاماں بداں گفتار بد
خلاصہ یہ ہے کہ اس ہامان نے بری گفتگو کے ذریعہ

ایں چنیں راہے براں فرعون زد
ایسا راستہ فرعون پر بند کر دیا

لقمۂ دولت رسیدہ تا دہاں
دولت کا لقمہ منہ تک پہنچ چکا تھا

از گلوی او بریدہ ناگہاں
اچانک اس کے گلے سے جدا کر دیا

خرمن فرعون را داد او بباد
اس نے فرعون کا کھلیان برباد کر دیا

ہیچ شہ را ایں چنیں صاحب مباد
(خدا کرے) ایسا وزیر کسی بادشاہ کا نہ ہو

از چنیں ہمراہ بد دوری گزیں
ایسے برے ساتھی سے دوری اختیار کر

زینہار اللہ اعلم بالیقیں
خبردار! اللہ یقینی باتوں کو زیادہ جانتا ہے

## نومید شدن موسیٰؑ از ایمان آوردن فرعون و جا یافتن
حضرت موسیٰؑ کا فرعون کے ایمان لانے سے مایوس ہو جانا اور ملعون ہامان

## سخن ہامان لعین در دل فرعون
کی باتوں کا فرعون کے دل میں گھر کر لینا

گفت موسیٰ لطف بنمودیم و جود
حضرت موسیٰؑ نے فرمایا ہم نے مہربانی اور سخاوت کی

خود خداوندیت را روزی نبود
آقائی خود تیرے مقدر میں نہ تھی

---

لے ایں۔ تکبر کی یہ فرعیں تو فروعی ہیں بنیادی بات یہ ہے کہ تکبر در اصل خدائی میں شرکت کا دعویٰ ہے۔ چوں۔ وحدت الوجود کے نظریہ کے مطابق اگر تو نے خود کو فانی نہیں بنایا اور بقا باللہ نہ حاصل کیا تو خدا کا باغی ہے چوں بدو جب تجھے بقا باللہ کا مقام حاصل ہو جائے تو اب تیرا وجود خود خدا کا وجود ہے اور یہ خالص توحید ہے۔

۵۲ شرح۔ وحدت الوجود کے مسئلہ کی تشریح گفتگو کے ذریعہ ممکن نہیں یہ مقام حاصل ہو جانے سے اس کی حقیقت سمجھ میں آتی ہے۔ گر بگویم۔ اس مسئلہ کے متعلق اگر میں اپنے پورے خیالات ظاہر کر دوں تو لوگوں کے جگر خون بن جائیں گے لہٰذا انہی اشارات پر اکتفا کرتا ہوں جو عقلمندوں کے لئے کافی ہیں۔

۵۳ حاصل۔ غرضیکہ فرعون نے ہامان سے مشورہ کیا اور اس نے اس کی راہ ہدایت مسدود کر دی۔ لقمہ۔ قریب تھا کہ وہ ہدایت حاصل کر لیتا لیکن ہامان اس کی بربادی کا سبب بن گیا خدا ایسا وزیر کسی بادشاہ کو نہ دے جو بربادی کا سبب بنے۔ گفت موسیٰ۔ حضرت موسیٰؑ نے فرمایا کہ ہم تو ابدی سلطنت دینا چاہتے تھے لیکن فرعون کے مقدر میں نہ تھی

آں[1] خداوندی کہ نبود راستیں — مُردُرانے دستِ داں نے آستیں
وہ آقائی جو سچی نہ ہو — سمجھ لے اُس کے نہ ہاتھ ہوتا ہے نہ آستیں

آں خداوندی کہ دُزدیدہ بُوَد — بے دل و بے جان و بے دیدہ بُوَد
وہ آقائی جو چُرائی ہوئی ہو — وہ بے دل اور بے جان اور بے آنکھ کی ہوتی ہے

آں خداوندی کہ دادندت عوام — باز بستانند از تو ہمچو وام
وہ آقائی جو تجھے عوام نے دی ہے — قرض کی طرح وہ تجھ سے واپس لے لینگے

آں خداوندیّ تو از بندگی — کمترست ار باز دانی اندکی
تیری وہ آقائی غلامی سے — کمتر ہے اگر تھوڑا سا سمجھ لے

دہ خداوندیّ عاریت بحق — تا خداوندیت بخشد متّفق
عارضی آقائی خدا کے سپرد کر دے — تاکہ وہ تجھے متفق آقائی عنایت کر دے

## منازعت[2] کردنِ امیرانِ عرب با رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وسلم

عرب کے سرداروں کا آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم سے جھگڑنا کہ ملک بانٹ

## کہ ملک را مُقاسمہ کُن تا نزاعے نباشد و جوابِ رسول ایشاں

لیجئے تاکہ جھگڑا نہ ہو اور آنحضورؐ کا اُن کو جواب دینا کہ میں اس

## را کہ من مامورم دریں امارت و بحثِ ایشاں از طرفین

حکومت میں اللہ کی جانب سے مقرر کیا گیا ہوں اور جانبین سے اُن کی بحث

آں امیرانِ عرب گرد آمدند — نزدِ پیغمبر منازع می شدند
عرب کے سردار جمع ہو گئے — پیغمبرؐ کے پاس جھگڑا کرتے ہوئے آئے

کہ تو میری ہر یک از ما ہم امیر — بخش کُن ایں مُلک و بخشِ خود بگیر
کہ آپ بھی سردار ہیں اور ہم میں سے بھی ہر ایک امیر ہے — اس ملک کو تقسیم کر لیجئے اور اپنا حصہ لے لیجئے

ہر[3] یکے در بخشِ خود انصاف جو — تو ز بخشِ ما دو دستِ خود بشو
ہر ایک اپنے حصہ میں انصاف چاہتا ہے — آپ ہمارے حصہ سے اپنے دونوں ہاتھ دھو لیجئے

گفت میری مر مرا حق دادہ است — سروری و امرِ مطلق دادہ است
آپ نے فرمایا مجھے سرداری خدا نے عطا کی ہے — (اُس نے) عام سرداری اور حکم عطا فرمایا ہے

کایں قرانِ احمدست و دورِ اُو — ہیں بگیرید امرِ اُو را اتّقو
کیونکہ (فرمایا ہے) یہ احمدؐ کا زمانہ اور دَور ہے — خبردار! اُس کا حکم مانو اور تقویٰ اختیار کرو

---

[1] آں خداوندی۔ غلط قسم کی آقائی بے دست و پا ہوتی ہے۔ آں خداوندی۔ جو آقائی انسانوں کی عطا کردہ ہے وہ تو انسان واپس لے لیتے ہیں۔ آں خداوندیؔ۔ انسانوں کی عطا کردہ آقائی غلامی سے بدتر ہے ہاں جو آقائی خدا کی جانب سے ملے وہ پائیدار اور متفق علیہ ہوتی ہے۔

[2] منازعت۔ اس حکایت سے یہ بتانا مقصود ہے کہ آنحضورؐ کی آقائی خدائی عطیہ تھی۔ کہ تو میری۔ اُن سرداروں نے آنحضورؐ سے کہا ملک تقسیم کر لیا جائے تم اپنے حصہ پر حکومت کرو ہم اپنے حصہ پر حکومت کریں۔

[3] ہر یکے۔ ہر شخص اپنے حصہ پر حکومت کرے آپ ہمارے حصہ سے دست بردار ہو جائیں۔ گفت۔ آنحضورؐ نے فرمایا۔ حق تعالیٰ نے مجھے پورے عالم کی سرداری عنایت کی ہے۔ کایں۔ اللہ نے فرمادیا ہے کہ یہ احمدؐ کا دَور ہے اُس کا حکم مانو اور پرہیزگار بنو۔

قوم گفتندش کہ ما ہم زاں قضا ... حاکمیم و داد امیری ما خدا

قوم نے ان سے کہا کہ ہم بھی تقدیر سے ... حاکم ہیں اور خدا نے ہمیں حکومت دی ہے

گفت لیکن مر مرا حق ملک داد ... مر شما را عاریۃ از بہر زاد

آپ نے فرمایا کہ مجھے اللہ (تعالیٰ) نے حکومت دی ہے ... تمہارے پاس کمانے پینے کے لئے عارضی ہے

میری من تا قیامت باقی ست ... میری عاریتی خواہد شکست

میری حکومت قیامت تک باقی رہنے والی ہے ... عارضی حکومت ٹوٹ جائے گی

قوم گفتند اے امیر افزوں مگو ... چیست حجت بر فزوں جوئی تو

لوگوں نے کہا اے امیر! زیادہ نہ کہہ ... آپ کی بڑائی پر دلیل کیا ہے؟

## سیل آمدن و قضیب انداختن امرا جہت دفع شدن سیل

سیلاب کا آنا اور سیلاب روکنے کے لئے سرداروں کا لکڑی ڈالنا

## و غالب شدن مصطفیٰ علیہ السلام بر امیراں

اور مصطفیٰ علیہ السلام کا سرداروں پر غالب آجانا

در زماں ابرے بر آمد ز امر مر ... سیل آمد گشت آں اطراف پر

فوراً، سخت حکم سے ایک ابر آیا ... سیلاب آیا اور اطراف (پانی سے) پُر ہوگئے

رو بشہر آورد سیلے بس مہیب ... اہل شہر افغاں کناں جملہ رعیب

ایک بہت خوفناک سیلاب نے شہر کا رخ کیا ... شہر والے خوفزدہ ہو کر فریاد کرنے لگے

گفت پیغمبر کہ وقت امتحاں ... آمد اکنوں تا نہاں گردد عیاں

پیغمبر نے فرمایا کہ امتحان کا وقت ... اب آگیا تاکہ پوشیدہ (راز) ظاہر ہو جائے

ہر امیرے نیزہ خود در فگند ... تا شود در امتحاں آں سیل بند

ہر سردار نے اپنا نیزہ ڈال دیا ... تاکہ آزمائش کے وقت میں سیلاب رک جائے

نیزہا را ہمچو خاشاکے ربود ... آب تیز سیل پر جوش و عنود

نیزوں کو تنکوں کی طرح بہا لے گیا ... جوشیلے اور سرکش سیلاب کا تیز پانی

پس قضیب انداخت در وے مصطفیٰ ... آں قضیب معجز فرماں روا

پھر مصطفیٰ نے ایک شاخ اس میں ڈالدی ... وہ شاخ جو (سیلاب کو) عاجز کرنیوالی اور حاکم تھی

نیزہا گم گشت جملہ و آں قضیب ... بر سر آب ایستادہ چوں رقیب

سب نیزے گم ہو گئے اور وہ شاخ ... نگراں کی طرح پانی پر کھڑی رہی

---

لہ قوم گفتندش. اُن سرداروں نے آنحضورؐ سے عرض کیا کہ ہم بھی سردار ہیں اور ہماری سرداری بھی خدا کا عطیہ ہے. گفت. آنحضورؐ نے فرمایا میری سرداری اَبدی ہے تمہاری سرداری دنیاوی عارضی ہے. قوم گفتند. سرداروں نے کہا اپنی اَبدی سرداری پر کوئی دلیل پیش کیجئے.

لہ سیل آمدن. اس قصہ کا حدیث اور تاریخ میں کہیں ذکر نہیں ہے. اس قصہ سے یہ بتانا مقصود ہے کہ آنحضورؐ کی ایک معمولی شاخ سے پانی کا سیلاب رک گیا اور یہ معجزہ آنحضورؐ کی ابدی سرداری پر دلیل بنا. مہیب. ہیبت ناک. رعیب. مرعوب، خوفزدہ. نہاں. یعنی اب تک میری اَبدی سرداری جو تم پر پوشیدہ ہے واضح ہو جائے.

لہ ہر امیرے. اس سیلاب کو روکنے کیلئے ہر سردار نے اپنے ہاتھ کا نیزہ پانی میں ڈالا. عنود سرکش. قضیب. شاخ. رقیب. نگراں.



723

زاں تمامِ آں قضیب آں سیل رفت | رو بگردانید و سوی بحر رفت
اُس شاخ کے بند و بست سے وہ سیلاب روانہ ہو گیا | اُس نے رُخ موڑا اور سمندر کی طرف چلا گیا

چوں بدیدند از وے آں امرِ عظیم[۱] | پس مُقر گشتند آں میراں زِ بیم
جب اُنھوں نے اُن سے وہ بڑا کارنامہ دیکھا | وہ سردار ڈر سے اِقرار کرنیوالے بن گئے

جز سہ[۱] کس کہ حقدِ ایشاں چیرہ بود | ساحرش گفتند و کاہن از جحود
سوائے تین شخصوں کے جن کا کینہ غالب تھا | اُنھوں نے انکار سے اُنکو جادوگر اور کاہن کہا

بود بوجہلِ لعین و بولہب | واں سوم ہم بود بوسفیانِ حرب
ملعون ابوجہل تھا اور ابولہب | اور وہ تیسرا ابوسفیان بن حرب تھا

مُلکِ بربستہ چناں باشد ضعیف | مُلکِ بررستہ چناں باشد شریف
مارے باندھے کی سلطنت ایسی کمزور ہوتی ہے | آزاد سلطنت ایسی شریف ہوتی ہے

تیز[۲] ہا را گر ندیدی یا قضیب | نامِ شاں بیں نامِ او بیں اے نجیب
اگر تُونے نیزے یا شاخ نہیں دیکھی ہے | اے شریف! اُن کا نام اور اِن کا نام دیکھ لے

نامِ شاں را سیلِ تیزِ مرگ بُرد | نامِ او و دولتِ تیزش نمُرد
اُن کے نام کو موت کا تیز سیلاب بہالے گیا | اُن کا نام اور اُن کی تیز حکومت نہیں مری ہے

پنج نوبت می زنندش بر دوام | ہم چنیں ہر روز تا روزِ قیام
ہمیشہ پانچ وقت اُن کے نام پر نوبت بجتی ہے | اِسی طرح قیامت تک ہر روز

## در تمامیِ حدیثِ موسیٰ علیہ السلام و تقریع و توبیخ فرعون

حضرت موسیٰ علیہ السلام کے قصہ کی تکمیل اور فرعون کو ڈرانا اور دھمکانا

گر ترا[۳] عقل ست کردم لُطفہا | ور خری آوردہ ام خر را عصا
اگر تجھ میں عقل ہے تو میں نے تجھ پر مہربانیاں کی ہیں | اور اگر تو گدھا ہے تو میں لاٹھی لایا ہوں

آنچناں زیں آخرت بیروں کنم | کز عصا گوش و سرت پُر خوں کنم
تجھے اصطبل سے اِس طرح نکالوں گا | کہ لاٹھی سے تیرے کان اور سر زخمی کردوں گا

اندریں آخُر خراں و مردماں | می نیابند از جفای تو اماں
اِس اصطبل میں گدھے اور انسان | تیرے ظلم سے امان نہیں پاتے ہیں

یک عصا آوردہ ام بہرِ ادب | ہر خرے را کو نباشد مستجب
سزا دینے کیلئے میں ایک لاٹھی لایا ہوں | ہر اُس گدھے کے لئے جو کہنا نہ مانے

---

[۱] امرِ عظیم۔ یعنی آنحضورؐ کی خاطر سے سیلاب کا رُک جانا۔ جز سہ کس۔ یعنی دوسرے سردار تو ایمان لے آئے ابوجہل، ابولہب اور ابوسفیان ایمان نہ لائے اور حضورؐ کو جادوگر اور کاہن کہنے لگے۔

[۲] تیز ہا۔ اے مخاطب اگر تونے وہ نیزوں اور شاخ کا معاملہ خود نہیں دیکھا ہے تو اب ناموں سے اُس معاملہ کو سمجھ لے نامِ شاں۔ اُن کے ناموں کو موت کا سیلاب بہا لے گیا اور آنحضورؐ کے نام امی کا پانچ وقت قیامت تک اذان میں ڈنکا بجتا ہے۔

[۳] گر ترا۔ حضرت موسیٰؑ نے فرعون سے فرمایا اگر تجھ میں عقل ہے تو میں نے دین کی راہ دکھا کر تجھ پر مہربانیاں کی ہیں اور اگر گدھا ہے تو تیرے لئے یہ میری لاٹھی ہے۔ آخر۔ اصطبل۔ اندریں۔ اِس دنیا میں انسان اور حیوان تجھ سے مصیبت میں ہیں۔ یک عصا۔ یہ میری لاٹھی بے ادبوں کو ادب سکھانے کے لئے ہے۔

اژدہائے می شود در قہرِ تو [1] — کاژدہائے گشتۂ در فعل وخو

تجھے مغلوب کرنے میں ایسا اژدہا بنے گی — جیسا کہ تو کام اور عادت میں اژدہا بن گیا ہے

اژدہائے کوہیی تو بے اَماں — لیک بنگر اژدہائے آسماں

تو بے امان، پہاڑی سانپ ہے — لیکن آسمانی اژدہے کو دیکھ

ایں عصا از دوزخ آمد چاشنی — بر تو و بر مؤمن آمد رُوشنی

یہ لاٹھی دوزخ کا مزا بنی ہے — تیرے لئے، اور مومن کے لئے روشنی ہے

مر ترا گوید کہ اے گبرِ دنی — کہ ہلا بگریز اندر روشنی

تجھ سے کہتی ہے کہ اے کمینے کافر — خبردار! روشنی میں بھاگ آ

ورنہ درمانی تو دَر زندانِ من — مَخلَصت نبُوَد ز در بَندانِ من

ورنہ تو میری قید میں رہے گا — تیرے لئے میری قید سے چھٹکارا نہیں ہے

بازگرد از کفر سُوی دینِ حق [2] — ورنہ دَر نارِ اَبد مانی خلَق

کفر سے دین حق کی طرف آجا — ورنہ ابدی آگ میں بدحال ہوگا

باز گَرد اے گمرہِ بَدبختِ دُوں — ورنہ دَر دوزخ در اُفتی سَرنگوں

اے کمینہ، بدبخت گمراہ! باز آ — ورنہ تو اوندھا دوزخ میں گرے گا

ایں عصائے بُود ایندم اژدہاست — تانگوئی دوزخ یزداں کُجاست

یہ لاٹھی تھی اب اژدہا ہے — تاکہ تو نہ کہہ سکے کہ اللہ (تعالیٰ) کی دوزخ کہاں ہے؟

## دربیان آنکہ شناسائے قدرتِ حق تعالےٰ نپرسد کہ بہشت کجاست و دوزخ چہ جاست؟

اِس کا بیان کہ اللہ تعالیٰ کی قدرت کو پہچاننے والا یہ نہیں دریافت کرتا ہے کہ بہشت کہاں ہے اور دوزخ کس جگہ ہے؟

ظاہرست ایں دوزخ اَمّا بَردلت [3] — ہَست پوشیدہ یقیں ز آب و گِلت

یہ دوزخ ظاہر ہے لیکن تیرے دل پر — یقیناً تیرے آب و گل کی وجہ سے پوشیدہ ہے

ہر کجا خواہد خدا دوزخ کُند — اَوج را بَر مُرغ دام و فخ کُند

خدا جس جگہ چاہے دوزخ (پیدا) کردے — بلندی کو، پرند کے لئے جال اور پھندا بنادے

ہم ز دندانت بَرآرد دَرد ہا — تا بگوئی دوزخ ست و اژدہا

تیرے دانتوں میں درد پیدا کردے — حتیٰ کہ تو کہنے لگے کہ دوزخ اور اژدہا ہے

یا کُند آبِ دہانت را عَسَل — تا بگوئی کہ بہشت است و حُلل

یا تیرے لعاب دہن کو شہد بنادے — حتیٰ کہ تو کہنے لگے کہ بہشت اور جوڑے ہیں

---

[1] اژدہا۔ یہ لاٹھی تیرے لئے اژدہا بنے گی چونکہ تو خود اژدہا بنا ہوا ہے۔ کوہیی تو پہاڑی سانپ ہے اور یہ لاٹھی آسمانی اژدہا ہے۔ ایں عصا۔ منکر کے لئے یہ لاٹھی دوزخ کا اثر رکھتی ہے اور مومن کے لئے نورِ ہدایت ہے۔ ورنہ۔ اگر تو کہنا نہ مانے گا تو ہمیشہ کے لئے میری قید میں رہے گا۔

[2] بازگرد۔ حضرت موسیٰؑ نے فرعون سے فرمایا کفر چھوڑ کر دینِ حق اختیار کرلے ورنہ دوزخ میں بُری حالت میں رہے گا۔ ایں عصا۔ یہ لاٹھی دوزخ کے عذاب کا نمونہ ہے تاکہ دوزخ کا ثبوت ہوجائے۔ دربیان۔ جو شخص قدرتِ الٰہی کا قائل ہوتا ہے وہ دوزخ اور بہشت کے بارے میں شکوک نہیں ہوتا ہے۔

[3] ظاہرست۔ عالمِ غیب کی خبروں کے آثار اِس عالمِ ظہور میں موجود ہیں لیکن انسانوں کا عالمِ ناسوت میں انہماک اُن کے ادراک سے مانع ہے۔ اَوج۔ بلندی۔ فخ۔ جال۔ ہم ز دندانت۔ انسان دانتوں کے درد میں ایسا مبتلا ہوتا ہے کہ اُس کو دوزخ اور اژدہوں کی تکلیف محسوس کرتا ہے۔ یا کند۔ لعاب دہن کو ایسا لذیذ کردیتا ہے کہ بہشت کا مزہ آجاتا ہے۔

از بُنِ دنداں بر دیاند شکر
دانتوں کی جڑ سے شکر پیدا فرمائے
تا بدانی قوّتِ حکم و قدر
تاکہ تو تقدیر اور حکم کی طاقت کو سمجھے

پس[1] بدنداں بیگناہاں را مگز
پس بے گناہوں کو دانتوں سے نہ کاٹ
فکر کُن از ضربتِ نامحترز
ناقابلِ بچاؤ ضرب کی فکر کر

نیل[2] را بر قبطیاں حق خوں کُند
(دریا) نیل کو اللہ تعالیٰ قبطیوں کیلئے خون کر دیتا ہے
سبطیاں را از بلا محصوں کُند
سبطیوں کو مصیبت سے بچا دیتا ہے

آب بر فرعون در دم خوں شود
پانی فوراً فرعون پر خون ہو جاتا ہے
بر کلیمے قند نا ممنوں شود
کلیم (اللہ) پر بغیر منت شکر بنجاتا ہے

تا بدانی پیشِ حق تمیز ہست
تاکہ تجھے معلوم ہو جائے کہ اللہ تعالیٰ کے یہاں تمیز ہے
درمیانِ ہوشیارِ راہ دست
راستہ کے ہوشیار اور سُست کے درمیان

نیل تمیز از خدا آموختہ است
(دریا) نیل نے تمیز خدا سے سیکھی ہے
کہ کشاد آں او ایں را سخت بست
کہ اس نے اسکو کھولدیا اور اس کو مضبوط باندھ دیا

لطفِ او عاقل کُند مر نیل را
اس کی مہربانی نیل کو سمجھدار بنا دیتی ہے
قہرِ او ابلہ کُند قابیل را
اس کا غصہ قابیل کو احمق بنا دیتا ہے

در جمادات از کرم عقل آفرید
کرم سے جمادات میں عقل پیدا فرما دی
عقل از عاقل بقہر خود بُرید
قہر سے عقلمند سے عقل منقطع کر دی

در جماد از لطف عقلے شد پدید
جماد میں مہربانی سے عقل پیدا ہو گئی
وز نکال از عاقلاں دانش رمید
عذاب سے عقلمندوں سے عقل بھاگ گئی

عقل چوں باراں بامر آنجا برخیت
عقل حکم سے اس جگہ بارش کی طرح برسی
عقل ایں سو خشمِ حق دید و گریخت
عقل نے اس جانب اللہ کی ناراضگی دیکھی اور بھاگ گئی

ابر[3] و خورشید و مہ و انجم بلند
ابر اور سورج اور چاند اور تارے بلندی پر
جملہ بر ترتیب آیند و روند
سب ترتیب سے آتے جاتے ہیں

ہر یکے ناید مگر در وقتِ خویش
کوئی طلوع نہیں کرتا مگر اپنے وقت میں
کہ نہ پس ماند زہنگام و نہ پیش
کہ وقت سے نہ پیچھے رہتا ہے، نہ آگے

چوں نکردی فہم ایں را ز انبیا
جب تو انبیا کے ذریعہ اس کو نہ سمجھا
دانش آوردند در سنگ و عصا
انھوں نے پتھر اور لاٹھی میں عقل پیدا کر لی

---

[1] پس بدنداں۔ انسان میں اگر طاقت ہے تو اس کو کمزوروں کی ایذارسانی کے لئے نہ استعمال کرنا چاہیئے۔ نیل۔ دریائے نیل فرعونیوں کے لئے خون ثابت ہوا اور اسرائیلیوں کے لئے نجات کا سبب بنا۔ کلیم۔ حضرت موسیٰ۔ تا بدانی۔ یہ باتیں ظاہر کرتی ہیں کہ جزدات اِن جمادات کو باشعور بنا دیتی ہے وہ کس قدر علیم و خبیر ہے۔

[2] نیل۔ دریائے نیل میں یہ قوتِ تمیز منجانب اللہ آئی تھی۔ آں یعنی حضرت موسیٰؑ۔ وایں یعنی فرعون۔ در جمادات۔ اللہ تعالیٰ کبھی جمادات کو عقلمند بنا دیتا ہے اور کبھی عقلمندوں کو بے عقل بنا دیتا ہے۔

[3] ابر۔ تمام فلکی اجرام ترتیب سے معروفِ عمل ہیں ترجمے۔ ہر چیز اس ترتیب سے کام کرتی ہے کہ اپنے مقررہ وقت سے نہ وہ تقدیم کرتی ہے نہ تاخیر کرتی ہے۔ چوں نکردی۔ اس بات کو جب انسان انبیاء کے ذریعہ نہیں پہچانتا ہے تو اللہ تعالیٰ جمادات میں یہ سمجھ پیدا کر دیتا ہے۔

تا جمادات[1] دِگر را بے لباس — چوں عصا و سنگ دانی از قیاس
تاکہ دوسرے جمادات کو بلاشبہ — قیاس سے لاٹھی اور پتھر کی طرح سمجھ لے

طاعتِ سنگ و عصا ظاہر شود — وز جمادات دِگر مُخبر شود
پتھر اور لاٹھی سے فرمانبرداری ظاہر ہو — تو وہ دوسرے جمادات کے بارے میں مُخبر ہوتا ہے

کز یزداں آگہیم و طائعیم — ما ہمہ بے اتفاقی ضائعیم
کہ ہم خدا سے واقف اور فرمانبردار ہیں — موافقت کے بغیر ہم سب تباہ ہیں

ہمچو آب نیل دانی وقتِ غرق — کو میانِ ہر دو اُمت کرد فرق
نیل کے پانی کی طرح سمجھ لے غرق کرتے وقت — کہ اُس نے دونوں گروہوں میں فرق کیا

چوں زمیں کِش دانش آمد وقتِ خسف — در حقِ قاروں کہ قہرش کرد نسف
زمین کی طرح جس کو دھنسانے کے وقت عقل آ گئی — قارون کے بارے میں کہ اسکے قہر نے اسکو ہلاک کر دیا

چوں قمر[2] کہ امر بشنید و شتافت — پس دو نیمہ گشت بر چرخ و شگافت
چاند کی طرح اس نے حکم سُنا اور دوڑا — پھر آسمان پر دو ٹکڑے ہو گیا اور شق ہو گیا

چوں ستوں نالید از ہجرِ نبیؐ — باخبر گشتہ ازاں شیخ و صبی
جس طرح ستون نبیؐ کے فراق میں رویا — جس سے بوڑھے اور بچے باخبر ہو گئے

چوں درخت و سنگ کاندر ہر مقام — مصطفیٰؐ را گفت ظاہر و السلام
جس طرح درخت اور پتھر نے ہر جگہ پر — مصطفیٰؐ کو واضح طور پر سلام کیا

## بحث کردنِ سُنّی و فلسفی و جوابِ دہری کہ منکرِ الوہیت است

سُنّی اور فلسفی کا بحث کرنا اور اُس دہریہ کا جواب دینا جو خدا کا مُنکر ہے

## و عالم را قدیم داند

اور عالم کو قدیم جانتا ہے

دی[3] یکے می گفت عالم حادث است — فانی ست ایں چرخ و حقش وارث است
کل ایک شخص کہتا تھا عالم نو پیدا ہے — یہ آسمان فانی ہے اور اللہ (تعالیٰ) اُس کا مالک ہے

فلسفی گفتہ کہ چوں دانی حدوث — حادثی ابر چوں داند غیوث
فلسفی نے کہا تو نے اسکے نو پیدا ہونے کو کیسے جانا — بارشوں کو ابر کے حادث ہونے کا کیا علم؟

ذرۂ خود نیستی از انقلاب — تو چہ میدانی حدوثِ آفتاب
تو (اس) انقلاب کا ایک ذرہ (بھی) نہیں ہے — تو سورج کے پیدا ہونے کو کیا جانے!

---

[1] تا جمادات۔ لاٹھی اور پتھر پر قیاس کر کے سمجھ لو کہ دوسرے جمادات کو بھی اللہ تعالیٰ نے عقل عنایت فرما دیا ہے۔ لباس۔ التباس۔ طاعت لاٹھی نے حضرت موسیٰؑ کی اور پتھروں نے آنحضورؐ کی اطاعت کی۔ ہر دو امت۔ یعنی حضرت موسیٰؑ اور فرعون کی قوم۔ چوں زمیں۔ قارون کے بارے میں زمین میں شعور پیدا ہوا۔

[2] چوں قمر۔ آنحضورؐ سے شق القمر کا معجزہ ظاہر ہوا۔ ستون۔ اُستوانہ حنانہ آنحضورؐ کے فراق میں رویا۔ والسلام۔ پتھروں اور درختوں سے آنحضورؐ کو سلام کرنے کا معجزہ ظاہر ہوا۔

[3] دی۔ سُنّی نے کہا کہ عالم اللہ کی قدرت سے پیدا ہے۔ فلسفی۔ فلسفی نے کہا تو خود عالم کی پیداوار ہے۔ پیداوار کو اُس کے بارے میں کیا علم ہو سکتا ہے جس سے وہ پیدا ہوئی ہے۔ بارش ابر سے پیدا ہوتی ہے تو بارش ابر کے بارے میں کیا جان سکتی ہے۔ ذرہ۔ ذرہ کو آفتاب کے حادث ہونے کا کیا علم ہو سکتا ہے۔



٦٢٦

کرمکے کاندر حدث باشد دفیں | کے بداند آخر و بدو زمیں
وہ کیڑا جو ظلمت میں دفن ہے | وہ زمین کے انجام اور آغاز کو کیا جان سکتا ہے؟

ایں بتقلید از پدر بشنیدهٔ | از حماقت اندریں پیچیدهٔ
تو نے یہ باپ سے تقلیداً سنا ہے | بیوقوفی سے اس میں پھنسا ہوا ہے

چیست برہاں بر حدوث ایں بگو | ورنہ خامش کن فزوں گوئی مجو
یہ بتا! اس کے نو پیدا ہونے پر کیا دلیل ہے؟ | ورنہ چپ ہو جا، زیادہ باتیں نہ بنا

گفت دیدم اندریں بحر عمیق | بحث می کردند روزے دو فریق
اس نے کہا میں نے دیکھا اس گہرے سمندر میں | ایک روز دو فریق بحث کر رہے تھے

در جدال و در خصام و در شکوه | گشتہ ہنگامہ براں دو کس گروه
لڑائی اور جھگڑے اور شور میں | (اور) اس ہنگامہ میں ان دونوں پر مجمع ہو گیا تھا

سوئے آں ہنگامہ گشتم من رواں | تا بیابم اطلاع از حال شاں
اس ہنگامہ کی طرف میں (بھی) روانہ ہو گیا | تاکہ ان کی حالت سے باخبر ہو سکوں

من بسوئے جمع ہنگامہ شدم | اطلاع از حال ایشاں بستدم
میں ہنگامے کے مجمع کی جانب چلا گیا | (اور) ان کے حال کی معلومات حاصل کیں

آں یکے می گفت گردوں فانی ست | بے گمانے ایں بنا را بانی ست
ایک کہتا تھا کہ آسمان فنا ہونے والا ہے | بلاشبہ اس بنا کا کوئی بنانے والا ہے

واں دگر گفت ایں قدیم و بے کیست | نیستش بانی و یا بانی ویست
دوسرے نے کہا، قدیم اور کب سے ہے کے بغیر ہے | اس کا کوئی بنانے والا نہیں ہے اور یا وہ خود بنانے والا ہے

گفت منکر گشتہ خلاق را | روز و شب آرنده و رزاق را
اس نے کہا تو پیدا کرنے والے کا منکر بن گیا | دن اور رات کو لانے والے اور رزق دینے والے کا

گفت بے برہاں نخواہم من شنید | آنچہ گوئی آں بہ تقلیدے گزید
اس نے کہا میں بغیر دلیل کے نہ سنوں گا | تو جو کچھ کہتا ہے تو نے تقلید میں اختیار کیا ہے

ہیں بیاور حجت و برہاں کہ من | نشنوم بے حجت ایں را در زمن
خبردار حجت اور دلیل (لا) کیونکہ میں | اس کو زمانہ میں بغیر دلیل کے نہ سنوں گا

گفت حجت در درون جانم ست | در درون جاں نہاں برہانم ست
اس نے کہا دلیل میری جان کے اندر ہے | جان کے اندر میری دلیل چھپی ہوئی ہے

---

لـ کرمکے۔ گوبر میں جو کیڑا ہو اس کو زمانہ کی ابتدا اور انتہا کی کیا خبر ہو سکتی ہے۔ ایں۔ انسان کے باپ دادا سے عالم کے پیدا ہونے کی بات سن لی ہے اسی طرح بلا تحقیق اسکو مانتا چلا آتا ہے۔ چیست۔ فلسفی نے کہا اگر اس مسئلہ میں کوئی دلیل ہے تو وہ بیان کر خواہ مخواہ زیادہ باتیں نہ کر۔ گفت۔ سُنّی نے کہا میں نے ایک روز دو فریق کو اس مسئلہ میں گفتگو کرتے سنا تھا اور جدل۔ دونوں میں زوردار بحث ہو رہی تھی اور ایک مجمع ہو گیا تھا۔ سوئے۔ میں بھی اس ہنگامے کو دیکھنے پہنچ گیا تھا۔

ـ٢ من بسوئے۔ میں بھی اس مجمع میں پہنچا تاکہ ان کی باتیں سنوں۔ آں یکے۔ ایک یہ کہتا تھا کہ اس عالم کا کوئی بنانے والا ہے لہٰذا یہ نو پیدا چیز ہے۔ واں دگر۔ دوسرا یہ کہتا تھا کہ عالم قدیم ہے اس کا کوئی بنانے والا نہیں ہے اگر ہے تو وہ خود اپنے آپ کو بنانے والا ہے۔ بے کیست یعنی عالم کے بارے میں یہ سوال پیدا نہیں ہوتا کہ وہ کب سے ہے۔ گفت۔ دوسرے نے کہا کہ تو پیدا کرنیوالے اور رزاق کا منکر ہو گیا۔

ـ٣ گفت بے برہان۔ فلسفی نے کہا میں بغیر برہان کے کوئی بات نہ سنوں گا تو محض تقلیدی باتیں کر رہا ہے۔ گفت حجت۔ سُنّی نے کہا حجت ذوقی ہے یہ کہ خود انسان اپنے حالات پر غور کرے تو اس سے وجود باری

تو[۱] نمی بینی ہلال از ضعفِ چشم — من ہمی بینم مکن بر من تو خشم

آنکھ کی کمزوری سے تو چاند کو نہیں دیکھتا ہے — میں دیکھ رہا ہوں تو مجھ پر غصہ نہ کر

گفتگو بسیار گشت و خلق گیج — در سر و پایانِ ایں چرخِ پسیج

بات لمبی ہوگئی اور لوگ حیران ہوگئے — اِس باارادہ آسمان کی ابتدا اور انتہا میں

گفت[۲] یارا در درونم حجتے ست — بر حدوثِ آسمانم آیتے ست

اُس نے کہا اے دوست میرے دل میں ایک دلیل ہے — جو آسمان کے نو پیدا ہونے کی نشانی ہے

من یقیں دانم نشانش آں بود — مر یقیں داں را کہ در آتش رود

مجھے یقین ہے، اُس کی علامت یہ ہے — کہ یقین رکھنے والا آگ میں گھُسے

در زباں می ناید ایں حجت بداں — ہمچو حال و سرِ عشقِ عاشقاں

سمجھ لے یہ دلیل زبان پر نہیں آتی ہے — جیسے کہ عاشقوں کا حال اور راز

نیست پیدا سرِ گفت و گوی من — جز کہ زردی و نزاری رُوی من

میری گفتگو کا راز ظاہر نہیں ہے — سوائے میرے چہرے کی زردی اور لاغری کے

اشک[۳] چوں بر رُخ روانہ می رود — حجتِ حُسن و جمالش می شود

جب آنسو رُخ پر بہتے ہیں — اُس کے حُسن اور خوبصورتی کی دلیل ہوتے ہیں

گفت من اینہا ندانم حجتے — کہ بود در پیشِ عامہ آیتے

اُس نے کہا میں اِسکو ایسی دلیل نہیں سمجھتا ہوں — جو عوام کے سامنے علامت بنے

گر بیاری من کنم آنرا قبول — ورنہ کوتاہ کُن حدیثِ عرض و طول

اگر وہ تو بیان کرے تو میں مان جاؤں گا — ورنہ لمبی چوڑی بات کو مختصر کر

گفت چوں قلبے و نقدے دم زنند — کہ تو قلبی من نکویم وار جمند

اُس نے کہا جب کھوٹا اور کھرا دعوی کریں — کہ تو کھوٹا اور میں اچھا اور مبارک ہوں

ہست آتش امتحانِ آخریں — کاندر آتش در فتند آں دو قریں

تو آخری آزمائش آگ ہے — کہ دونوں ساتھی آگ میں گریں

عام و خاص از حالِ شاں عالم شوند — از گمان و شک سُوی ایقاں روند

عوام اور خواص اُن کے حال سے باخبر ہو جائیں گے — گمان اور شک سے یقین کی جانب چلے جائینگے

آب و آتش آمد اے جاں امتحاں — نقد و قلبے را کہ آں باشد نہاں

اے دوست! پانی اور آگ آزمائش ہیں — اِس کھرے اور کھوٹے کیلئے جو پوشیدہ ہو

---

[۱] تو نمی بینی. اِس دلیل کی مثال پہلی رات کے چاند کی سی ہے جو اُس کو نہ دیکھ سکے وہ خود اپنے آپ کو ملامت کرے. گفتگو. اُن دونوں میں بات اتنی بڑھی کہ لوگ عالم کے حادث ہونے نہ ہونے میں حیران ہوگئے.

[۲] گفت یارا. سُنّی نے کہا اے دوست وہ ذوقی اور باطنی دلیل دنیا کے حادث ہونے پر مضبوط دلیل ہے. اور اُس سے مجھے یقین حاصل ہے اور میرے سچے ہونے کی دلیل یہ ہے کہ میں اور تو آگ میں کودیں جو سچا ہے وہ سالم رہے گا. در زباں. یہ دلیل قولی نہیں ہے عاشق کے عشق کو دلائل سے نہیں بلکہ اُس کے آثار اور علامات سے ثابت کیا جاسکتا ہے. عاشق کے چہرے کی زردی اور آنسو دلیل ہوتے ہیں.

[۳] اشک. عاشق کے آنسو عشق اور معشوق کے حُسن کی دلیل ہوتے ہیں. کہ تو. فلسفی نے کہا میں ایسی دلیل چاہتا ہوں جو عوام بھی سمجھ سکیں. ہست. سُنّی نے کہا اگر کھرے کھوٹے میں بحث ہو تو آزمائش کی یہی صورت ہے کہ اُنکو آگ میں تپایا جائے اِس سے شکوک و شبہات رفع ہو جائینگے لہٰذا تجھ اور مجھے آگ میں داخل ہونا چاہئے جو سچا ہے وہ بچے گا.

تامنؔ و تو ہر دو در آتش رویم
میں اور تو دونوں آگ میں گھسیں

حجتِ باقیِ حیراناں شویم
باقی حیران لوگوں کے لئے دلیل بن جائیں

یا من و تو ہر دو در بحر اوفتیم
یا میں اور تو دونوں دریا میں کودیں

کیں در دعوئ من و تو کوفتیم
کیونکہ میں نے اور تو نے دعوے کا دروازہ کھٹکھٹایا ہے

ہمچناں کردند و در آتش شدند
انھوں نے ایسا ہی کیا اور آگ میں چلے گئے

ہر دو خود را بر تفِ آتش زدند
دونوں نے اپنے آپ کو آگ کے شعلوں میں ڈال دیا

فلسفی را سوخت خاکستر بکرد
اس نے فلسفی کو جلادیا راکھ بنا دیا

متقی را ساخت تازہ تر بکرد
متقی کو سنوار دیا، تر و تازہ کر دیا

آں خدا گو بندہ مردِ مدعی
وہ مردِ مدعی خدا کا ماننے والا

رست و سوزید اندر آتش آں دعی
بچ گیا اور وہ حرامزادہ آگ میں جل گیا

آزمودہ بشنو ایں اعلام را
اس آزمائے ہوئے اعلان کو سن

کوریِ افزونِ روانِ خام را
جو کچی روحوں کے اندھے پن کو بڑھانے والا ہے

کہؔ نسوزید ست ایں نام از اجل
کہ موت سے یہ نام نہ جلا

کش مسمّیٰ صدر بود و ماست و اجل
کیونکہ وہ نام والا صدر تھا اور بزرگ تھا

صد ہزاراں روح شد دلدادہ
لاکھوں رُوحیں دل دادہ ہیں

در رہِ او سر بسر اوفتادہ
اس کے راستہ میں سر کے بل پڑی ہیں

صد ہزاراں خلق را در بادیہ
جنگل میں لاکھوں انسانوں کا

سر گروہ و بے عصا را راویہ
سرگروہ (بنا) اور بے سہارے کیلئے سیراب کرنیوالا (بنا)

صد ہزاراں زیں رہاں اندر قرآں
قرآن میں اس طرح کی لاکھوں بازیاں (مذکور) ہیں

بر دریدہ پردہای منکراں
جنھوں نے منکروں کے پردے چاک کئے ہیں

چوںؔ گرو بستند غالب شد صواب
جب انھوں نے بازی لگائی صحیح بات غالب آئی

در دوامِ معجزات و در جواب
معجزوں کے دوام اور جواب (کے بارے) میں

فہم کردم کانکہ دم زد از سبق
میں سمجھ گیا کہ جس نے پہلے دعویٰ کیا

در حدوثِ چرخِ پیر و رست و حق
آسمان کے نو پیدا ہونے میں وہ کامیاب اور صحیح ہے

حجتِ منکر ہمارہ زرد رو
منکر کی دلیل ہمیشہ شرمندہ ہے

یک نشاں بر صدقِ آں انکار کو
انکے انکار کی سچائی پر ایک علامت بھی کہاں ہے؟

---

۱ تا من و تو۔ پانی سے بھی آزمائش ہو جائے گی تو اور میں سمندر میں کودیں جو سچا ہے وہ بچ جائے گا۔ ہمچناں۔ چنانچہ دونوں آگ میں کود ے متقی بچ گیا فلسفی جل گیا۔ دعی۔ وہ شخص جو جھوٹے نسب کا دعویٰ کرے۔

۲ کہ نسوزید۔ نیکوں کا نام موت بھی نہیں مٹا سکتی۔ کیونکہ نام والا صدر اور بزرگ ہوتا ہے۔ صد ہزاراں۔ ایسے بزرگوں کی لاکھوں روحیں دلدادہ ہوتی ہیں۔ صد ہزاراں۔ غالباً آنحضورؐ کے اس معجزے کی طرف اشارہ ہے جس کا ذکر پہلے آچکا ہے کہ پانی بلا کر بہت سے پیاسوں کی جان بچائی تھی۔ رہاں۔ بازی شرط لگانا۔

۳ چوں گرو۔ جب بھی مخالفین نے بازی لگائی تو انبیاء معجزوں کے ذریعہ جیتے ہیں۔ فہم۔ ان دلائل سے میں یہ سمجھا کہ عالم کو نو پیدا کہنے والا سچا ہے۔

یک منارہ[1] در ثنای منکراں — کو دریں عالم کہ تا باشد عیاں
منکروں کی تعریف میں ایک منارہ (بھی) — دنیا میں کہاں ہے؟ تاکہ بات واضح ہو

منبرے کو کہ در آنجا مخبرے — یاد آرد روزگارِ منکرے
کوئی منبر کہاں ہے کہ اُس پر کوئی خبر دینے والا — منکر کے زمانے کو یاد کرے؟

روئے دینار و درم از نامِ شاں — تا قیامت می دہد از حق نشاں
دینار اور درہم کا رُخ اُن کے نام ہے — قیامت تک حق کا نشان دے گا

سکۂ شاہاں ہمی گردد دِگر — سکۂ احمدؐ بہ بیں تا مستقر
بادشاہوں کا سکہ بدل جاتا ہے — احمدؐ کے سکے کو قیامت تک دیکھ

بر رُخِ نقرہ و یا روئے زرے — وا نما بر سکہ نامِ منکرے
چاندی پر یا سونے پر — سکّے پر کسی منکر کا نام دکھا

بر رُخِ سیم و زرے اندر جہاں — سکۂ بنما بنامِ منکراں
دنیا میں چاندی اور سونے پر — منکروں کے نام کا سکہ دکھا

خود[2] بگیر ایں معجزہ چوں آفتاب — صد زبان و نامِ او اُمّ الکتاب
اِس سورج جیسے معجزے کو لے — جو سو زبانوں والا ہے اور اُس کا نام قرآن ہے

زَہرہ نے کس را کہ یک حرفے ازاں — یا بدزدد یا فزاید در میاں
کسی کی مجال نہیں ہے کہ اس میں سے ایک حرف — چُرائے یا درمیان میں بڑھائے

یارِ غالب شو کہ تا غالب شوی — یارِ مغلوباں مشو ہیں اے غوی
غالب کا دوست بن تاکہ تو (بھی) غالب بنجائے — خبردار! اے گمراہ مغلوبوں کا یار نہ بن

حجتِ منکر ہمی آمد کہ من — غیرِ ایں ظاہر نمی بینم وطن
منکر کی دلیل یہ ہوئی کہ میں — اس ظاہر کے سوا میں اپنا وطن نہیں دیکھتا ہوں

ہیچ[3] نندیشد کہ ہر جا ظاہر یست — آں ز حکمتہائے پنہاں مخبریست
اُس نے نہ سوچا کہ جہاں کہیں ظاہر ہے — وہ پوشیدہ حکمتوں سے آگاہ کرنیوالا ہے

فائدہ ہر ظاہرے خود باطن ست — ہمچو نفع اندر دواہا کامن ست
ہر ظاہر کا فائدہ خود پوشیدہ ہے — جس طرح دواؤں کا فائدہ پوشیدہ ہے

ایں تفاوت حق نہاد اندر زماں — تا بدانند اہلِ عرفاں در جہاں
زمانہ میں یہ فرق اللہ (تعالیٰ) نے رکھا ہے — تاکہ اہلِ عرفان دنیا میں سمجھ لیں

---

[1] منارہ۔ وہ بلند جگہ جہاں علامت کے لئے آگ روشن کرتے تھے۔ مخبرے۔ خبر دینے والا۔ نقدی۔ سکوں پر انبیاء کا نام اُن کی سچائی کا نشان ہے۔ مستقر: دائم، ہمیشہ مُنکرے۔ یعنی منکرِ خدا۔

[2] خود۔ یعنی اگر سکوں پر نام قائم رہنے کے معاملہ میں شکوک و شبہات ہیں آنحضورؐ کا معجزہ قرآن ہے اس کو دیکھ لے۔ بہرحال قرآن میں ایک حرف کی بھی کمی زیادتی ممکن نہ ہو سکی۔ غالب۔ یعنی اللہ تعالیٰ۔ مغلوب۔ یعنی مخلوق۔ حجتِ منکر۔ منکر کی سب سے بڑی دلیل یہ ہوئی کہ ظاہر عالم بتاتا ہے کہ وہ خود بخود پیدا ہو گیا ہے، پیدا کرنے والا کہیں ظاہر نہیں ہے۔

[3] ہیچ۔ دلیل کی کمزوری یہ ہے کہ ظاہر کو سب کچھ سمجھ لیا گیا حالانکہ ظاہر، باطن کی خاطر پیدا کیا جاتا ہے۔ فائدہ۔ ظاہر مقصد نہیں ہے بلکہ ظاہر سے مقصود بھی باطن ہے دوا کا فائدہ دوا میں چھپا ہوا ہے اور وہ مقصود ہے۔

عمرِ کرگس[1] سہ ہزار و پانصد ست — مر کبوتر را چہ باشد زاں بدست
گدھ کی عمر ساڑھے تین ہزار (سال) ہے — کبوتر کو اُس سے کیا ہاتھ آیا

می بمیرند از کبوتر صد ہزار — مرگِ کرگس می نہ بینند آشکار
لاکھوں کبوتر مرتے ہیں — گدھ کی موت کو نہیں دیکھ سکتے ہیں

جملہ پندارند کرگس باقیست — نے غلط کردند یک کس باقیست
سب یقین کرتے ہیں کہ گدھ باقی ہے — نہیں اُنھوں نے غلطی کی ایک ذات باقی ہے

چونکہ ظاہر بیں شدند از جہلِ خویش — می نہ بینند از عمی نے پس نہ پیش
وہ چونکہ اپنی نادانی سے ظاہر بیں بنے — اندھے پن سے نہ آگا دیکھتے ہیں نہ پیچھا

می[2] نماند در جہاں یک تارِ مو — کُلُّ شَیْءٍ ھَالِکٌ اِلَّا وَجْھَہٗ
دنیا میں ایک بال بھی (باقی) نہ رہے گا — سوائے اُس کی ذات کے ہر چیز فنا ہونے والی ہے

ہر چہ پیدا کرد بہرِ معنی ست — باطنش بنگر بریں ظاہر مایست
اُس نے جو کچھ پیدا کیا کسی حکمت کے لئے ہے — اُس کے باطن کو دیکھو ظاہر پر نہ ٹھہر

## تفسیر آیۂ کریمہ مَا خَلَقْنَا السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَمَا بَیْنَھُمَآ اِلَّا بِالْحَقِّ. نیا فریدشاں از بہرِ ہمیں کہ شما می بینید بلکہ بہرِ معنیٔ و حکمتِ باقیہ کہ شما نمی بینید آں را

تفسیرِ آیتِ کریمہ "آسمانوں اور زمین اور اُن دونوں میں جو کچھ ہے ہم نے نہیں پیدا کیا مگر حق کے ساتھ" اُن کو صرف اِسی لئے نہیں پیدا کیا جو کہ تم دیکھتے ہو بلکہ ایک معنیٰ اور باقی رہنے والی حکمت کی بنیاد پہ جسکو تم نہیں دیکھتے ہو

ہیچ نقاشے نگارد زیں نقش — بے امیدِ نفع بہرِ عینِ نقش
کوئی مصور عمدہ تصویر بناتا ہے — نفع کی اُمید کے بغیر محض تصویر کیلئے؟

بلکہ[3] بہرِ میہمانان و کِہاں — کہ بفرجہ وا رہند از اندہاں
بلکہ مہمانوں اور بڑوں کے لئے — تاکہ مسرت کی وجہ سے غموں سے نجات پائیں

شادیِ بچگان و یادِ دوستاں — دوستانِ رفتہ را از نقشِ آں
بچوں کی خوشی یا دوستوں کی یاد کے لئے — گزرے ہوئے دوستوں کو اُن کی تصویر سے

ہیچ کوزہ گر کند کوزہ شتاب — بہرِ عینِ کوزہ نے از بہرِ آب
کوئی کمہار جلد سکورا بناتا ہے — محض سکورے کے لئے نہ کہ پانی کے لئے،

[1] کرگس۔ مشہور ہے کہ گدھ کی عمر ساڑھے تین ہزار سال کی ہوتی ہے۔ یعنی اپنی عمر کی کوتاہی اور گدھ کی طویل عمر ہونے کی وجہ سے اُس کو قدیم مان لیتا ہے۔ جملہ۔ سب کبوتر گدھ کو ہمیشہ رہنے والا سمجھتے ہیں حالانکہ باقی صرف خدا کی ذات ہے۔

[2] می نماند۔ دنیا کی ہر چیز فانی ہے، بس باقی ذاتِ خداوندی ہے۔ ہر چہ۔ اللہ تعالیٰ نے جو چیز بھی پیدا کی ہر کسی پوشیدہ حکمت کی وجہ سے کی ہے۔ ہیچ۔ کوئی مصور تصویر برائے تصویر نہیں بناتا ہے بلکہ اُس کا اُس میں کوئی پوشیدہ مقصود ہوتا ہے۔

[3] بلکہ۔ مصور کا مقصد دوستوں اور بڑوں کو خوش کرنا ہوتا ہے۔ شادی۔ مقصود یہ ہوتا ہے کہ بچہ دیکھ کر خوش ہو یا غائب دوستوں کی تصویر کو دیکھ کر دوست خوش ہوں۔ کوزہ۔ کمہار سکورا اِس لئے بناتا ہے کہ اُس میں بھر کر پانی پیا جائے۔



732

ہیچ کاسہ گر کُند کاسہ تمام | بہرِ عینِ کاسہ نے بہرِ طعام
---|---
کوئی پیالہ بنانے والا پیالہ مکمل کرتا ہے | محض پیالہ کی خاطر، نہ کہ کھانے کے لئے؟
ہیچ خطاطے نویسد خط بفن | بہرِ عینِ خط نہ بہرِ خواندن
کوئی خوشنویس ہنرمندی سے خط لکھتا ہے | محض خط کی خاطر، نہ کہ پڑھنے کے لئے؟
نقشِ ظاہر بہرِ نقشِ غائب است | واں برائے غائبِ دیگر بہ بست
ظاہری نقش پوشیدہ نقش کے لئے ہے | وہ کسی دوسرے غائب کے لئے بنا ہے
تا سوم چارم دہم بر می شمر | ایں فوائد را بمقدارِ نظر
تیسرے چوتھے دسویں تک شمار کرلے | ان فوائد کو نظر کے اندازے کے مطابق
ہمچو بازیہای شطرنج اے پسر | فائدہ ہر لعب در ثانی نگر
اے بیٹا! شطرنج کی بازیوں کی طرح | ہر چال کا فائدہ دوسری (چال) میں دیکھ
ایں نہادہ بہرِ آں لعبِ نہاں | واں برای آن واں بہرِ فلاں
اس نے اس کے لئے پوشیدہ چال چلی | وہ اس کے لئے اور وہ فلاں کے لئے
ہمچنیں دیدہ جہات اندر جہات | در پے ہم تا رسی در بُرد و مات
اسی طرح غرضوں میں غرضیں | پے در پے یہاں تک کہ تو بازی جیت لے
اولش از بہرِ دوم باشد چناں | کہ شدن بر پایہای نردباں
پہلی (چال) دوسری کے لئے ایسی ہے جیسا کہ | سیڑھی کے درجوں پر چڑھنا
واں دوم بہرِ سوم می داں تمام | تا رسی تو پایہ پایہ تا ببام
دوسری کو تیسری کے لئے یقیناً سمجھ لے | تاکہ تو سیڑھی بہ سیڑھی بالاخانہ تک پہنچ جائے
شہوتِ خوردن ز بہرِ آں منی | واں منی از بہرِ نسل و روشنی
کھانے کی خواہش منی کے لئے ہے | اور منی نسل اور روشنی کے لئے ہے
کُند بینش می نہ بیند غیر ایں | عقلِ او بے سیر چوں نبتِ زمیں
ناقص نظر اس کے سوا نہیں دیکھتی ہے | اس کی عقل زمین کی گھاس کی طرح ساکن ہو
نبت را چہ خواندہ چہ ناخواندہ | ہست پای او بگِل در ماندہ
گھاس کا کیا بلایا ہوا کیا نہ بلایا ہوا | اُس کا پاؤں مٹی میں پھنسا ہے

لہ کاسہ۔ پیالہ اس لئے بنایا جاتا ہے کہ اس میں رکھ کر کھانا کھایا جائے۔ خطاطی۔ خطاط خطاطی کا کمال اس لئے دکھاتا ہے کہ اُس کو لوگ خوشی سے پڑھیں نقش۔ نقشِ ظاہر معنی پر دلالت کرتا ہے وہ معنی کسی اور مقصد پر دلالت کرتے ہیں اسی طرح دنیا میں سلسلہ قائم ہے اور عقل کے مطابق لوگ ادراک کرتے ہیں۔

ٹہ ہمچو۔ شطرنج میں جو چال چل جاتی ہے اُس سے مقصود وہی چال نہیں ہوتی ہے بلکہ اُس کی بنیاد پر جو اگلی چال چلنی ہے وہ مقصود ہوتی ہے۔ ہمچنیں۔ آخر تک کی چالیں پیشِ نظر رکھ کر چال چلی جاتی ہے اسی طرح انسان بازی جیت لیتا ہے۔

تہ اوّل۔ پہلی چال دوسری چال کے لئے اسی طریقہ سے ذریعہ جیسے سیڑھی کے ڈنڈے پہلا ڈنڈا دوسرے ڈنڈے کا ذریعہ اور دوسرا تیسرے اور تیسرا چوتھے ڈنڈے کیلئے واسطہ ہے۔ شہوتِ خوردن۔ کھانے کی خواہش ہوتی ہے وہ ذریعہ بنتی ہے منی کی تولید کا اور منی کی تولید سبب بنتی ہے نسل کی بقا کا۔ کند بینش۔ جو شخص کوتاہ نظر ہے وہ سمجھتا ہے کہ کھانے کا مقصد صرف کھانا ہے اور کچھ نہیں ہے ایسا کوتاہ نظر انسان گھاس کی طرح اپنی جگہ جا ہوا ہے، اُس کے نزدیک مقصود اور غیر مقصود میں کوئی امتیاز نہیں ہے۔ نبتِ زمیں۔ زمین کی گھاس کو بلانا اور نہ بلانا یکساں ہے وہ کبھی نہیں چل سکتی ہے اس کے پاؤں مٹی میں پھنسے ہیں۔

گر تَرَش جُنبد بباد تیز رَد
اگر تیز چلنے والی ہوا سے اُس کا سَر ہلے

تو بسَر جُنبانیش غرّہ مشو
تو اُس کے سَر ہلانے سے دھوکا نہ کھا

آں سَرش گوید سَمِعنا یا صَبا
اُس کا سَر کہتا ہے ہم نے بادِ صبا کی اطاعت کی

پایِ اُو گوید عَصَینا خلِّنا
اُس کا پاؤں کہتا ہے ہم نے نافرمانی کی ہے ہمیں چھوڑ

چوں ندارد سَیر میراند چو عام
چونکہ چلنا نہیں جانتا ہے، عوام کی طرح چلتا ہے

بَر توکّل می نہد چوں کور گام
اندھے کی طرح توکّل پر قدم رکھتا ہے

بر توکّل تا چہ آید در نبرد
جنگ میں توکّل سے کیا حاصل ہوتا ہے؟

چوں توکّل کردنِ اصحابِ نَرد
جیساکہ چوسر باز کا توکّل کرنا

واں نظرہائی کہ آں افسردہ نیست
وہ نگاہیں جو ٹھٹھری ہوئی نہیں ہیں

جُز رَونده جُز درِندہ پَردہ نیست
وہی چلنے والی، پردہ چاک کرنے والی ہیں

انچہ در دہ سال خواہد آمدن
جو کچھ دس سال میں آئے گا

ایں زماں بیند بچشمِ خویشتن
وہ اِس وقت اپنی آنکھ سے دیکھ لیتا ہے

ہمچنیں ہر کس باندازِ نظر
اِسی طرح ہر شخص نظر کے اندازے کے مطابق

غیب و مُستقبل بہ بیند خیر و شَر
غائب اور آنے والے خیر و شر کو دیکھ لیتا ہے

چونکہ سدِ پیش و سدِ پس نماند
چونکہ آگے کی آڑ اور پیچھے کی آڑ نہیں رہی

شُد گزارہ چشم و لوحِ غیب خواند
وہ گذر جانے والی آنکھ بنگیا اور اُسنے غیب کی تختی پڑھ لی

چوں نظر پس کرد تا بدوِ وجود
جب اُس نے پیچھے نظر کی وجود کی ابتدا تک

آخر و آغازِ ہستی رُو نمود
وجود کا آخر اور آغاز رُونما ہوگیا

بحثِ املاک و زمیں با کبریا
خدا کے ساتھ ملکیتوں اور زمین کی بحث

در خلیفہ کردنِ باباءِ ما
ہمارے ابا جان کو خلیفہ بنانے میں

چوں نظر در پیش افگند اُو بدید
اُس نے جب نگاہ آگے ڈالی تو دیکھ لیا

انچہ خواہد بود تا محشر پدید
ہر اُس چیز کو جو حشر تک رُونما ہو گی

پس ز پس می بیند اُو تا اصلِ اصل
پس، وہ پیچھے کی جانب اصل کی اصل تک دیکھتا ہے

پیش می بیند عیاں تا روزِ فصل
سامنے کی جانب قیامت تک واضح طور پر دیکھ لیتا ہے

ہر کسے اندازۂ رُوشندلی
ہر شخص دل کے روشن ہونے کے اندازہ سے

غیب را بیند بقدرِ صیقلی
صیقل کے بقدر غیب کو دیکھتا ہے

---

۱ے گر تَرَش۔ گھاس کے ہلنے سے دھوکا نہ کھانا چاہیئے، وہ کھڑی کھڑی سَر ہلا رہی ہے۔ آں سَرش۔ بادِ صبا کی دعوت پر اُس کا سَر لبیک کہتا ہے، اُس کا پاؤں نافرمانی کرتا ہے۔ چوں ندارد۔ اُس کو آفاق اور اَنفُس کی سیر حاصل نہیں ہے کہ وہ غائبانہ باتیں کرتا ہے اور بغیر دیکھے اندھوں کی طرح قدم بڑھاتا ہے اور توکّل کا سہارا پکڑتا ہے۔

۲ے بر توکّل۔ اَسباب کو ترک کرکے توکّل اختیار کرنا غلط ہے؟ میدانِ جنگ اور شطرنج کی بازی میں جب تک اچھی چالیں نہ چلے کام نہ بنے گا۔ نظرہای۔ اولیاء کی نظریں جو ٹھٹھری ہوئی نہیں ہیں وہ آفاق اور اَنفُس کی سیر کرتی ہیں اور پردوں کو چاک کر دیتی ہیں دس سال میں ہونیوالے واقعات کو عالمِ مثال میں دیکھ لیتی ہیں اُن کے آگے پیچھے کی رکاوٹیں ختم ہو جاتی ہیں اور اُن کی نظریں لوحِ غیب سے ہونیوالے واقعات پڑھ لیتی ہیں۔

۳ے چوں نظر۔ اُن بزرگوں کی نظریں ابتدائے آفرینش کو بھی دیکھ لیتی ہیں ازل میں حضرت آدمؑ کو خلیفہ بنانے کے بارے میں جو گفتگو کی اُسکو یہ سُن لیتے ہیں۔ در پیش۔ اَبد تک جو واقعات ہونے والے ہیں اُنکو بھی یہ دیکھ لیتے ہیں غرضکہ ازل اور اَبد اُنکی نگاہوں کے سامنے ہوتا ہے اور اُنکا علم اگرچہ علمِ خداوندی کی طرح محیط نہیں ہوتا لیکن حضرت حق اُنکو بہت سی


634

ہر کہ صیقل بیش کرد او بیش دید
جس نے زیادہ صیقل کرلی، اس نے زیادہ دیکھا
بیشتر آمد برو صورت پدید
اس پر صورتیں زیادہ ظاہر ہوئیں

گر تو گوئی[1] کاں صفا فضلِ خداست
اگر تو کہے کہ وہ (دل کی) صفائی خدا کی دین ہے
نیز ایں توفیقِ صیقل زاں عطاست
نیز اس صیقل کی توفیق اس کی عطا ہے

قدرِ ہمت باشد آں جہد و دعا
وہ کوشش اور دعا ہمت کے اندازے سے ہے
لَیْسَ لِلْاِنْسَانِ اِلَّا مَا سَعٰی
نہیں ہے انسان کیلئے مگر وہ جس کی وہ کوشش کرے

واہبِ[2] ہمت خداوند است و بس
ہمت کا عطا کرنے والا صرف خدا ہے
ہمتِ شاہی ندارد ہیچ خس
کوئی ناچیز (انسان) شاہی کی ہمت نہیں رکھتا ہے

نیست تخصیصِ خدا کس را بکار
اللہ (تعالیٰ) کا کسی کو کسی کام کے لئے مخصوص کرنا
مانعِ طوع و مراد و اختیار
اطاعت اور مقصد اور اختیار کیلئے مانع نہیں ہے

لیک چوں رنجے دہد بدبخت را
لیکن جب وہ (اللہ تعالیٰ) کسی بدنصیب کو تکلیف دیتا ہے
او بگزراند بکفراں رخت را
تو وہ ناشکری کا راستہ اختیار کرلیتا ہے

نیک بختے را چو حق رنجے دہد
جب اللہ کسی نیک بخت کو تکلیف دیتا ہے
رخت را نزدیک تر وا مے نہد
وہ زیادہ نزدیک پڑاؤ کرتا ہے

بددلاں از بیمِ جاں در کارزار
بزدلوں نے جنگ میں جان کے خوف سے
کردہ اسبابِ ہزیمت اختیار
پسپائی کے اسباب اختیار کرلئے

پردلاں در جنگ ہم از بیمِ جاں
بہادروں نے جنگ میں بھی جان کے خوف سے
حملہ کردہ سوئے صفِ دشمناں
دشمنوں کی صف پر حملہ کردیا

رستماں[3] را ترس و غم وا پیش برد
بہادروں کو خوف اور غم نے آگے بڑھایا
ہم ز ترس آں بددل اندر خویش مرد
بزدل خوف سے خود بخود مر گیا

چوں محک آمد بلا و بیمِ جاں
جبکہ مصیبت اور جان کا خوف کسوٹی بنا
زاں پدید آمد شجاع از ہر جباں
اس کی وجہ سے بہادر ہر بزدل سے عیاں ہوگیا

حاصل آں کز وسوسہ ہر سو گسیخت
خلاصہ یہ ہے کہ جو (شیطانی) وسوسہ سے ہر جانب سے جدا ہوگیا
از قضا ہم در قضا باید گریخت
اسکو قضاء (خداوندی) سے قضاء کیجانب بھاگنا چاہئے۔

[1] گر تو۔ اگر تو یہ خیال کرے کہ دل کی صفائی محض عطیۂ خداوندی ہے انسان کی کوشش کو اس میں کوئی دخل نہیں ہے تو یہ غلطی ہے انسان کوشش کرتا ہے تو دریائے رحمت جوش میں آکر عطیہ کردیتا ہے۔

[2] واہب۔ انسان کی کوشش اور دعا بقدر ہمت ہے اور ہمت دینے والا بھی خدا ہے ورنہ ناچیز انسان عرفان کا کاموں کا ارادہ نہیں کرسکتا۔ نیست۔ تقدیر اختیار کے منافی نہیں ہے تقدیر کے ساتھ اختیار باقی ہے بدبخت اس اختیار کو غلط استعمال کرتا ہے اور مصیبت آنے پر کفر کا راستہ اختیار کرتا ہے نیک بخت اس مصیبت پر آہ و زاری کے ذریعہ اور قرب حاصل کرلیتا ہے بددلاں۔ جنگ کے آثار بہادر اور بزدل پر مختلف مرتب ہوتے ہیں اور ان کے اختیار ہی کی بنیاد پر ہیں۔

[3] رستماں۔ بہادروں کے لئے خوف پیش قدمی کا سبب بنتا ہے اور بزدل خوف سے خود بخود مرجاتا ہے۔ چوں۔ جان کا خوف بہادر اور بزدل کی کسوٹی ہے۔ حاصل۔ خلاصہ یہ ہے کہ انسان کو اپنے تمام مقاصد میں شیطانی وسوسوں سے بچ کر قضاءِ الٰہی سے قضاءِ الٰہی کی طرف بھاگنا چاہیئے۔ ایک موقع پر جب حضرت عمرؓ نے طاعون کے خطرے سے سفر چھوڑ کر مدینہ کی طرف واپسی کی تو بعض صحابہؓ نے اعتراض کیا اور کہا کہ تَفِرُّ عَنْ قَدَرِ اللّٰہِ آپ قضاءِ الٰہی سے بھاگتے ہیں؟ تو انہوں نے فرمایا نَعَمْ نَفِرُّ مِنْ قَدَرِ اللّٰہِ اِلٰی قَدَرِ اللّٰہِ ہاں ہم قضاءِ الٰہی سے قضاءِ الٰہی کی طرف بھاگتے ہیں یعنی مصالح کی بنیاد پر جو راہ بھی اختیار کی جائیگی وہ بھی قضاءِ الٰہی پر۔

## وحیؑ کردنِ حق تعالیٰ بموسیٰ علیہ السلام کہ اے موسیٰ من

اللہ تعالیٰ کا حضرت موسیٰ علیہ السلام کو وحی کرنا کہ اے موسیٰ، میں جو کہ پیدا کرنے

## کہ خالق اَم ترا دوست دارم

والا ہوں تجھے دوست رکھتا ہوں

گفت موسیٰؑ را بوحیِ دلِ خدا | کاے گزیدہ دوست می دارم ترا
اللہ (تعالیٰ) نے دل کی وحی کے ذریعہ موسیٰؑ سے کہا | کہ اے برگزیدہ! میں تجھے دوست رکھتا ہوں

گفت چہ خصلت بود اے ذوالکرم | موجبِ آں تا من آں افزوں کنم
(حضرت موسیٰؑ نے) عرض کیا اے صاحب کرم! کونسی عادت ہے | اُس کا سبب، تاکہ میں اُس کو بڑھاؤں

گفت چوں طفلے بہ پیشِ والدہ | وقتِ قہرش دست ہم برو زدہ
فرمایا (تو)، ماں کے سامنے کے بچہ کی طرح ہے | جو اُس کے غصہ کے وقت (بھی)، اُس سے چپٹا ہوا ہے

خود نہ داند کہ جز اُو دیار ہست | ہم ازو مخمور و ہم ازو اُوست مست
وہ (بچہ) نہیں جانتا کہ گھر میں اُس (ماں) کے سوا کوئی | اُسی سے وہ مخمور ہے اور اُسی سے وہ مست ہے

مادرش گر سیلیے بر وے زند | ہم بمادر آید و بر وے تند
اگر اُس کی ماں اُس کے طمانچہ مارے | ماں کے پاس آتا ہے اُس کا چکر کاٹتا ہے

از کسے یاری نخواہد غیرِ اُو | اُوست جملہ شرِ اُو و خیرِ اُو
اُس کے سوا کسی سے مدد نہیں چاہتا | اُس کا اچھا برا سب کچھ وہی ہے

خاطرِ تو ہم ز ما در خیر و شر | التفاتش نیست جاہائے دگر
بھلائی اور برائی میں تیری طبیعت بھی ہم سے ہے | اُس کی توجہ دوسری جگہوں پر نہیں ہے

غیرِ من پیشت چو سنگ ست و کلوخ | گر صبی و گر جوان و گر شیوخ
میرے سوا تیرے لئے پتھر اور ڈھیلے کی طرح ہے | خواہ بچہ ہو اور خواہ جوان اور خواہ بوڑھے

ہمچناں کہ ایاک نعبد در حنیں | در بلا از غیرِ تو لا نستعین
جس طرح کہ "ہم تیری ہی عبادت کرتے ہیں" رونے میں ہے | "مصیبت میں تیرے غیر سے ہم مدد نہیں چاہتے ہیں" ہے

ہست ایں ایاک نعبد حصر را | در لغت داں از پئے نفیِ ریا
ہم تیری ہی عبادت کرتے ہیں یہ حصر کیلئے ہے | عربی میں سمجھ لے، ریا کی نفی کے لئے ہے

ہست ایاک نستعین ہم بہرِ حصر | حصر کردہ استعانت را و قصر
"تجھ ہی سے مدد مانگتے ہیں" بھی حصر کے لئے ہے | جس سے مدد مانگنے کو (اللہ کی ذات کیساتھ) محصور اور مقصور کردیا ہو

---

۱ وحی۔ اِس قصہ کا مقصود یہ ہے کہ مومن کو خدا کے معاملہ میں ایسا ہی ہونا چاہئے جیسا کہ حضرت موسیٰؑ تھے۔ گزیدہ۔ برگزیدہ۔ گفت۔ حضرت موسیٰؑ نے عرض کیا میری کونسی خصلت دوستی کا سبب ہے وہ بتا دیجئے تاکہ میں اُس میں اور اضافہ کروں۔ طفلے۔ حضرت حق تعالےٰ نے فرمایا تیرا میرے ساتھ وہی معاملہ ہے جو بچہ کا ماں کے ساتھ ہوتا ہے اگر ماں اُس کو مارتی ہے تو بھی وہ ماں ہی کو چپٹتا ہے کسی دوسرے کی طرف مدد کے لئے نہیں جاتا ہے۔ دیّار۔ گھر میں رہنے والا۔

۲ خاطر تو۔ حضرت حق نے حضرت موسیٰؑ سے فرمایا تیرا مزاج بھی یہی ہے کہ ہماری جانب سے خیر ہو یا بظاہر شر تو میری ہی طرف متوجہ ہوتا ہے کسی دوسری جانب توجہ نہیں کرتا ہے۔ غیرِ من۔ میرے سوا تیرے لئے ناقابلِ التفات ہے خواہ بچہ ہو یا جوان یا بڑھا۔ صبی۔ بچہ۔ شیوخ۔ شیخ کی جمع ہے، بوڑھا۔

۳ اِیّاکَ نَعبُدُ۔ ہم تیری ہی عبادت کرتے ہیں عربی زبان میں عبادت کو اللہ تعالیٰ کیلئے منحصر کرنے کیلئے ہے یعنی دوسرے کی عبادت کرنا تو درکنار ہم عبادت میں ریاکاری کو بھی گوارا نہیں کرتے ہیں۔ اِیّاکَ نَستَعِین۔ ہم تجھ سے ہی مدد چاہتے ہیں۔ بھی حصر کیلئے ہے اور مدد مانگنے کو اللہ تعالیٰ کیساتھ مخصوص کرنے کیلئے ہے۔



736

کہ عبادت مر ترا آریم و بس — طمعِ یاری ہم ز تو داریم و بس

کہ ہم خاص تیری ہی عبادت کرتے ہیں اور بس — مدد کی امید بھی تجھی سے رکھتے ہیں اور بس

## خشم کردنِ پادشاہ بر ندیم خود شفاعت کردنِ شفیع مغضوب علیہ را و از پادشاہ درخواستن و قبول کردنِ پادشاہ درخواست و شفاعت کردنِ شفیع را و رنجیدنِ ندیم از شفیع کہ چرا شفاعت کردی

بادشاہ کا اپنے مصاحب پر غصہ کرنا اور مجرم کی بادشاہ سے ایک سفارشی کا سفارش کرنا اور بادشاہ کا سفارش اور درخواست کو قبول کر لینا اور مصاحب کا سفارشی سے رنجیدہ ہو جانا کہ تو نے سفارش کیوں کی؟

پادشاہے بر ندیمے خشم کرد — خواست تا از وے برآرد دود و گرد

ایک بادشاہ نے ایک مصاحب پر عتاب کیا — چاہا کہ اس میں سے دھواں اور گرد نکالے

کرد شہ شمشیر بیروں از غلاف — تا زند بر وے جزای آں خلاف

بادشاہ نے نیام سے تلوار نکال لی — تاکہ اس خلاف کی سزا میں اس کو مارے

ہیچکس[2] را زہرہ نے تا دم زند — یا شفیعے بر شفاعت بر تند

کسی کی جرأت نہ تھی کہ دم مارے — یا کوئی سفارشی سفارش پر آمادہ ہو

جز عماد الملک نامی از خواص — در شفاعت مصطفیٰؐ وار از خاص

سوائے عماد الملک نام والے کے جو خواص میں تھا — اور حضرت مصطفیٰؐ کی طرح سفارش میں مخصوص تھا

بر جہید و زود در سجدہ فتاد — در زماں شہ تیغِ قہر از کف نہاد

وہ اٹھا اور فوراً سجدہ میں گر گیا — بادشاہ نے فوراً غصہ کی تلوار ہاتھ سے رکھ دی

گفت اگر دیو است من بخشیدمش — ور بلیسی کرد من پوشیدمش

اس (بادشاہ) نے کہا اگر وہ شیطان (بھی) ہو تو میں نے اسکو — اگرچہ اس نے شیطنت کی میں نے اس کی پردہ پوشی کر دی

چونکہ[3] آمد پای تو اندر میاں — راضیم گر کرد مجرم صد زیاں

چونکہ تیرا قدم بیچ میں آ گیا ہے — میں راضی ہوں اگر مجرم نے سیکڑوں نقصان کئے ہیں

صد ہزاراں خشم را تانم شکست — کہ ترا آں فضل و آں مقدار ہست

میں لاکھوں غصوں کو پی سکتا ہوں — کیونکہ تیری بزرگی اور رتبہ ایسا ہے

لابہ ات را ہیچ نتوانم شکست — زانکہ لابہ تو یقیں لابہ من ست

تیری خوشامد کو میں رد نہیں کر سکتا ہوں — کیونکہ تیری خوشامد خود میری خوشامد ہے

---

[1] کہ۔ دونوں جملوں کا مطلب یہ ہوا کہ ہم صرف خدا کی عبادت کرتے ہیں اور صرف انہی سے مدد چاہتے ہیں۔ خشم۔ اس قصہ کا خلاصہ یہ ہے کہ مصاحب کی عماد الملک نے شاہ کے معاملہ میں جو مدد کی وہ اس مصاحب کو ناگوار گذری یہی حالت ایک مومن کی خدا کے معاملہ میں ہونی چاہیئے۔ ندیم۔ مصاحب۔ گرد۔ یعنی اسکو قتل کر دے۔ خلاف۔ یعنی اس کام کی سزا جو مصاحب نے شاہ کی مرضی کے خلاف کیا تھا۔

[2] ہیچکس۔ بادشاہ کے سامنے کسی کی ہمت نہ تھی کہ اس مصاحب کی سفارش کرے۔ جز۔ عماد الملک جو بادشاہ کے خواص میں سے تھا وہ سفارش کے ساتھ اسی طرح مختص تھا، جس طرح آنحضورؐ حشر میں عام شفاعت کیلئے مخصوص ہونگے۔ در زماں۔ بادشاہ نے عماد الملک کی سفارش پر فوراً تلوار ہاتھ سے رکھ دی۔ گفت۔ بادشاہ نے کہا خواہ یہ مصاحب شیطان تھا اور اس نے شیطنت کی تھی میں نے اسکو معاف کر دیا۔

[3] چونکہ۔ بادشاہ نے عماد الملک سے کہا مجرم کی خواہ سیکڑوں خطائیں ہوں جبکہ تو بیچ میں آ گیا ہے میں سیکڑوں غصوں کو پی لوں گا۔ لابہ۔ چونکہ تجھ میں اور مجھ میں بالکل اتحاد ہے تیرا خوشامد کرنا بعینہ میرا خوشامد کرنا ہے۔



636

گر زمین و آسماں را برہم زدے (۱) — زانتقام ایں مرد بیروں نامدے

خواہ زمین و آسمان تہ و بالا ہو جاتے — یہ شخص سزا سے نہ بچ سکتا

ور شدے ذرّہ بذرّہ لابہ گر — اُو نبُردے ایں زماں از تیغ سَر

اگر ذرّہ ذرّہ خوشامدی بنتا — وہ تلوار سے اِسوقت سر نہ بچا سکتا

بر تو می ننہیم منّت اے کریم — لیک شرحِ عزّتِ تُست اے ندیم

اے شریف! میں تجھ پر احسان نہیں جتاتا ہوں — ہاں اے مصاحب! (یہ) تیری عزت کی تشریح ہے

ایں نکردی تو کہ من کردم یقیں — اے صفاتت در صفاتِ ما دفیں

یہ (سفارش) تو نے نہیں کی یقیناً میں نے کی ہے — اے وہ کہ تیری صفات ہماری صفات میں گم ہو گئی ہیں

تو دریں مُستعملی نے عاملی — زانکہ محمولِ منی نے حاملی

تو اس (سفارش) میں مستعمل ہوا ہے تو کرنیوالا نہیں ہے — کیونکہ تو میرا محمول ہے نہ کہ حامل

مَا رَمَیْتَ اِذْ رَمَیْتَ گشتۂ (۲) — خویشتن در موج چوں کف ہشتۂ

تو "تو نے نہیں پھینکا جبکہ پھینکا" بنگیا ہے — تو نے اپنے آپ کو جھاگ کیطرح موج کے سپرد کر دیا ہے

لا شدی پہلوئے اِلّا خانہ گیر — اے عجب کہ ہم اسیری ہم امیر

تو لا بن گیا، اِلّا کے پہلو میں مقیم ہو گیا — تعجب ہے کہ تو قیدی بھی ہے اور حاکم بھی

آنچہ دادی تو ندادی شاہ داد — اُوست بس وَاللّٰہُ اَعْلَمُ بِالرَّشاد

جو تو نے دیا تو نے نہیں دیا، شاہ نے دیا ہے — بس وہی ہے اور خدا بھلائی کو زیادہ جانتا ہے

واں ندیم (۳) رستہ از زخم و بلا — زیں شفیع آزُرد و برگشت از وِلا

وہ مصاحب ہلاکت اور مصیبت سے چھوٹ کر — اِس سفارش سے ناراض ہو گیا اور دوستی سے منحرف

دوستی ببُرید زاں مُخلص تمام — رُو بحائط کرد تا نارد سلام

اس مخلص سے بالکل دوستی توڑ دی — دیوار کی طرف کو مُنہ کر لیا تاکہ وہ سلام نہ کرے

زیں شفیعِ خویشتن بیگانہ شُد — زیں تعجّب خَلق در افسانہ شُد

اپنے اس سفارشی سے بیگانہ بن گیا — اِس عجیب بات سے لوگ چہ میگوئیوں میں لگ گئے

---

(۱) گر زمیں۔ اگر تو سفارش نہ کرتا تو خواہ زمین و آسمان تہ و بالا ہو جاتے میں کبھی معاف نہ کرتا۔ بر تو۔ بادشاہ نے کہا کہ یہ میرا بیان تجھ پر احسان رکھنے کے لئے نہیں بلکہ تیرے مرتبہ اور عزت کی تشریح ہے۔ ایں۔ یہ سفارش تو نے نہیں کی بلکہ میں نے کی ہے کیونکہ تو اپنی صفات اور خواہشات کو میری صفات اور خواہشات میں فنا کر چکا ہے اِس صورت میں تجھ پر احسان جتانے کے کوئی معنی نہیں ہیں۔ تو دریں۔ جبکہ اصل سفارش میری جانب سے ہے تو تو محض ایک آلہ کام کرنے والا تو میں ہوں میں نے تجھ پر سفارش لادی ہے تو نے خود اس بوجھ کو نہیں اٹھایا ہے۔

(۲) مَا رَمَیْتَ۔ آنحضورؐ نے جبکہ اپنی شخصیت کو ذاتِ باری میں فنا کر دیا تو جنگ بدر میں آنحضورؐ کا مٹھی بھر کنکریوں کو پھینکنا آنحضورؐ کیطرف منسوب نہ ہوا بلکہ خدا کی طرف منسوب ہوا اسی طرح جب تو اپنی صفات کو میری صفات میں گم کر چکا ہے تو سفارش کرنا تیری طرف منسوب نہ ہوگا۔ لا شدی۔ کلمۂ طیبہ میں لا الٰہ میں غیر اللہ کی نفی ہے اور اِلّا اللہ میں ذاتِ باری کا اثبات ہے تو اسی طرح تیرا میرے ساتھ معاملہ ہے۔ تو غیر کا انکار کر چکا ہے اور مجھ میں فنا ہو چکا ہے لہٰذا تو فانی بھی ہے اور باقی بھی اور تو محکوم بھی ہے اور حاکم بھی۔ اُوست بس۔ وجودِ حقیقی صرف شاہ کا ہے تو تیرا دینا تیری طرف منسوب نہ ہوگا شاہ کیطرف منسوب ہوگا۔

(۳) واں ندیم۔ عماد الملک کی سفارش سے نجات پا جانے کے بعد وہ مصاحب عماد الملک سے ناراض ہو گیا۔ زیں شفیع۔ جب وہ مصاحب عماد الملک سے ناراض ہو گیا تو لوگوں نے طرح طرح کی باتیں کہنی شروع کر دیں کوئی اُس کو پاگل کہتا کوئی اُسکی تحسین کرتا اور لوگ کہتے کہ ایسے محسن کی تو خاکِ پا بننا چاہیے تھا نہ کہ ناراض ہونا۔



738

گر نہ مجنون ست یاری چون کُنَد
اگر وہ پاگل نہیں ہے تو اُس نے دوستی کیوں توڑ دی؟

از کسے کہ جانِ اُو را وا خرید
ایسے شخص سے جس نے اُس کی جان دوبارہ خریدی

وَا خریدش آں دَم از گردن زُدن
اس وقت اُس نے اُس کو گردن کٹنے سے بچایا

خاکِ نعلِ پاش بایستے شُدن
اُسکو تو اُس کے پاؤں کے جوتے کی خاک ہو جانا چاہیئے

باز گونہ رفت و بیزاری گرفت
اُس نے اُلٹی چال چلی اور بیزاری اختیار کر لی

با چُنِیں دلدار کیں داری گرفت
ایسے دوست سے کینہ وری شروع کر دی

بَس[۵۱] ملامت کرد اُو را ناصحے
اُس کو ایک نصیحت کرنیوالے نے بہت ملامت کی

کیں جفا چوں میکنی با مُصلحے
کہ ایسی نیکی کرنیوالے پر تو ظلم کیوں کرتا ہے!

جانِ تو بخرید آں دلدارِ خاص
اُس خاص دوست نے تیری جان خریدی

آں دَم از گردن زُدن کردت خلاص
اُس وقت تجھے گردن کٹنے سے بچایا

گر جفا کردے نبایستے رَمید
اگر وہ ظلم (بھی) کرتا تجھے بھاگنا نہیں چاہیئے تھا

خاصہ نیکی کرد آں یارِ حمید
خصوصاً جبکہ اُس قابلِ تعریف دوست نے بھلائی کی ہے

گفت بہرِ شاہ مبذول ست جاں
اُس نے کہا جان بادشاہ کے لیئے ہے

اُو چرا آید شفیع اندر میاں
وہ سفارشی بن کر بیچ میں کیوں آیا؟

لِی[۵۲] مَعَ اللہِ وقت بُود آندم مرا
اُس وقت مجھے لی مع اللہ وقت (کا مقام حاصل) تھا

لَا یَسَعُ فِیہِ نَبِیٌّ مُجتَبیٰ
جس میں کسی منتخب نبی کی (بھی) گنجائش نہیں ہے

من نخواہم رحمتے جز رحمِ شاہ
میں بادشاہ کے رحم کے علاوہ کسی کے رحم کا خواہاں نہیں

من نخواہم غیر آں شہ را پناہ
میں اُس بادشاہ کے علاوہ کسی کی پناہ کا خواہاں نہیں ہوں

غیرِ[۵۳] شہ را بہرِ آں لا کردہ ام
بادشاہ کے غیر کی میں نے اسی لئے نفی کی ہے

کہ بسوئے شہ تولّا کردہ ام
کیونکہ میں نے بادشاہ سے دوستی کر لی ہے

گر بُرَد اُو بقہرِ خود سرم
اگر وہ (شاہ)، اپنے غصے سے میرا سر قلم کرے گا

شاہ بخشد شصت جانِ دیگرم
شاہ مجھے دوسری ساٹھ جانیں عطا کرے گا

کارِ من سر بازی و بیخویشی ست
میرا کام سر دینا اور اپنائیت چھوڑنا ہے

کارِ شاہنشاہِ ما سر بخشی است
ہمارے شہنشاہ کا کام سر عطا کرنا ہے

فخر آں سر کہ کفِ شاہش بُرد
وہ سر قابلِ فخر ہے جس کو شاہ کا ہاتھ کاٹے

ننگ آں سر کہ بغیرے سر بُرد
وہ سر باعثِ ذلت ہے جو کسی غیر کے آگے جھکے

---

[۵۱] بس ملامت کرد۔ ایک ناصح نے کہا ایسی بھلائی کرنے والے سے تو کیوں خفا ہو گیا اُس نے تو تجھے قتل سے بچایا ہے۔ گر جفا۔ ایسا محسن اگر ظلم بھی کرے تو اسکو برداشت کرنا چاہیئے نہ کہ اُس کی بھلائی سے ناراض ہونا چاہیئے۔ گفت۔ اُس مصاحب نے کہا کہ میری جان تو شاہ کے لیے تھی یہ بیچ میں آکر بچانیوالا کون تھا۔

[۵۲] لی مع اللہ۔ آنحضورؐ نے فرمایا ہے لِی مَعَ اللّٰہِ وَقْتٌ لَا یَسَعُنِی فِیہِ مَلَکٌ مُقَرَّبٌ وَلَا نَبِیٌّ مُرْسَلٌ میرے لئے خدا کے ساتھ وہ وقت بھی ہوتا ہے جس میں نہ کسی مقرب فرشتہ کی گنجائش ہوتی نہ کسی مرسل نبی کی۔ اس مصاحب نے کہا کہ مجھے شاہ وقت سے ایسا قرب حاصل تھا جیسا کہ آنحضورؐ کو جنابِ باری سے حاصل ہوتا تھا، لہٰذا عماد الملک کی اسمیں گنجائش کہاں تھی۔

[۵۳] غیرِ شہ۔ میں نے شاہ کے علاوہ سب کی نفی کر دی ہے اور صرف کی دوستی پر بھروسہ کر لیا ہے اب اُس کی اختیار ہے میرے ساتھ جو چاہے معاملہ کرے میں اُس کی رضا پر راضی ہوں۔ فخر۔ جو سر شاہ کے ہاتھ سے کٹ جائے وہ باعثِ فخر ہے اور جو سر دوسرے کے سامنے جھکے وہ باعثِ ذلت ہے۔





739

شب[1] کہ شاہ از قہر در قیرش کشید — ننگ دارد از ہزاران روزِ عید
وہ رات جس کو شاہ نے قہر سے تارکول میں ڈالا — عید کے ہزاروں دنوں سے ذلت محسوس کرتی ہے

خود طوافِ آنکہ او شہ بیں بود — فوقِ قہر و لطف و کفر و دیں بود
جو شخص شاہ کا دیکھنے والا ہوتا ہے اس کا چکر کاٹنا — غصہ اور مہربانی اور کفر اور دین سے بالاتر ہوتا ہے

زاں نیاید یک عبارت در جہاں — کہ نہانست و نہانست و نہاں
اس کو دنیا میں کوئی عبارت بیان نہیں کر سکتی ہے — کیونکہ وہ پوشیدہ ہے، پوشیدہ ہے پوشیدہ

زانکہ ایں اسماء و الفاظِ حمید — از گِلابہ[2] آدمی آمد پدید
اس لئے کہ یہ اسماء اور اچھے الفاظ — انسان کے جسم سے نکلے ہیں

عَلَّمَ الْاَسْمَاء بُد آدمؑ را امام — لیک نے بُد در لباسِ عین و لام
علم الاسماء آدمؑ کا امام تھا — لیکن عین اور لام کے لباس میں نہ تھا

چوں نہاد از آب و گِل بر سر کلاہ — گشت آں اسمای جانی رُوسیاہ
جب اس نے پانی اور مٹی کی سر پر ٹوپی رکھی — وہ روحانی اسماء کالے پڑ گئے

کہ نقابِ حرف و دم در خود کشید — تا شود بر آب و گِل معنی پدید
کیونکہ ان (اسماء) نے حروف اور آواز کا نقاب اوڑھا — تاکہ پانی اور مٹی پر معنیٰ واضح ہو جائیں

گرچہ[3] از خشمِ شہم کرد او خلاص — لیک ہم شہ شُد مرا حقا مناص
اس نے اگرچہ مجھے بادشاہ کے غصہ سے چھڑایا — لیکن واقعۃً شاہ، چھٹکارے کی جگہ بنا

گرچہ از یک وجہ منطق کاشف ست — لیک از دہ وجہ دیگر مُکنِف ست
گفتگو اگرچہ ایک حیثیت سے (حقیقت کو) ظاہر کرنے والی ہے — لیکن دس دوسری حیثیتوں سے چھپانے والی ہے

## گفتنِ جبرئیل علیہ السّلام خلیل علیہ السّلام را کہ

(حضرت) جبرئیل علیہ السلام کا (حضرت ابراہیم) خلیل علیہ السلام سے کہنا کہ

## هَلْ لَكَ حَاجَةٌ قَالَ بَلٰى اَمَّا اِلَيْكَ فَلَا

تیری کوئی حاجت ہے؟ اس نے کہا ہاں لیکن تجھ سے نہیں ہے

من خلیلِ وقتم و او جبرئیلؑ — من نخواہم در بلا او را دلیل
میں اپنے زمانہ کا خلیل (اللہ) ہوں وہ (بمنزلہ) جبرئیلؑ ہے — میں مصیبت میں اس کو راہنما بنانا نہیں چاہتا ہوں

---

[1] شب۔ جس رات کو شاہ کے غصہ نے کالا کیا ہو وہ عید کے ہزاروں دنوں سے افضل ہے۔ خود جس کو مشاہدۂ حق حاصل ہے اور وہ ذاتِ حق کا طواف کرتا ہے اس کے لئے قہر و لطف میں یکساں لذت ہوتی ہے اور وہ کفر اور اس کی سزا سے بالاتر ہوتا ہے۔ دین۔ یعنی کفر کی سزا یوم الدین یعنی یوم حشر کا غم۔ زاں۔ اس مقامِ مشاہدہ کو کسی عبارت کے ذریعہ تعبیر نہیں کیا جا سکتا کیونکہ وہ نہایت مخفی ہے، عبارتیں اس کی تعبیر سے قاصر ہیں۔

[2] گلابہ۔ گِل و آب یعنی جسم انسانی، مادی الفاظ روح کے اعلیٰ مقام کی تعبیرات سے قاصر ہیں۔ علّم الاسماء۔ اگرچہ اسماء اور الفاظ کی تعلیم من جانب اللہ اور حضرت آدمؑ کو سکھائے گئے تھے لیکن وہ اسماء اس مادی حروفِ تہجی سے نہ بنے تھے۔ چوں۔ جب اِن غیر مادی اسماء نے مادہ کا لباس پہنا تو ان کی روحانیت ختم ہو گئی اور ان میں سیاہی پیدا ہو گئی۔ کہ نقاب۔ ان اسماء کو مادی لباس اس لئے پہنا دیا گیا تاکہ مادی انسان انکے معانی سمجھ سکیں۔

[3] گرچہ۔ اس مصاحب نے کہا اگرچہ عماد الملک نے بظاہر مجھے بادشاہ کے غصہ سے نجات دلائی لیکن میری اصل گریز گاہ خود شاہ ہے لہٰذا میں اس کا ممنونِ احسان نہیں ہوں۔ گرچہ۔ مصاحب نے کہا کہ میں اپنا

اصل مقصود الفاظ سے نہیں سمجھا سکتا الفاظ اگرچہ ایک حیثیت سے مقصد کو واضح کرتے ہیں لیکن دس حیثیتوں سے اس میں اور ابہام پیدا کر دیتے ہیں۔ من خلیل۔ مصاحب نے کہا میرا اور بادشاہ کا وہی معاملہ تھا جو حضرت ابراہیم خلیل اللہؑ کا اللہ تعالیٰ سے جس طرح خلیل اللہؑ نے حضرت جبرئیلؑ کی مدد کو پسند نہ کیا مجھے بھی عماد الملک کی مدد پسند نہ آئی۔

اُو ادب ناموخت از جبریلِؑ راد ۔۔۔ کہ بپرسید از خلیلِ حق مُراد

اُس نے عقلمند جبرئیلؑ سے ادب نہ سیکھا ۔۔۔ کہ اُس نے خلیل اللہ سے حاجت پوچھی

کہ مُرادت ہست تا یاری کُنم ۔۔۔ ورنہ بگریزم سُبکباری کُنم

کہ تیری کوئی مراد ہے، تاکہ میں مدد کروں ۔۔۔ ورنہ میں جاؤں بوجھ نہ بنوں

گفت ابراہیمؑ نے رَو از میاں ۔۔۔ واسطہ زحمت بُوَد بعدَ العیاں

ابراہیمؑ نے کہا نہیں درمیان سے ہٹ جا ۔۔۔ کیونکہ مشاہدہ کے بعد واسطہ تکلیف بنتا ہے

بہرِ ایں دنیاست مُرسَل رابطہ ۔۔۔ مُومناں را زانکہ ہست اُو واسطہ

اِس جہان کے لئے رسول رابطہ ہے ۔۔۔ مومنوں کے لئے، کیونکہ وہ واسطہ ہے

ہر دل ار سامع بُدے وحیِ نہاں ۔۔۔ حرف و صوتے کے بُدے اندر جہاں

اگر ہر دل مخفی وحی کا سننے والا ہوتا ۔۔۔ تو دنیا میں حرف اور آواز کب ہوتے!

گرچہ اُو محوِ حق ست و بے سَر است ۔۔۔ لیک کارِ من ازاں نازکتر است

اگرچہ وہ (جبرئیلؑ) اللہ (تعالیٰ) میں فنا اور بےخود ہو ۔۔۔ لیکن میرا کام اُس سے زیادہ نازک ہے

کردۂ اُو کردۂ شاہ است لیک ۔۔۔ پیشِ چشمم بد نمایندہ است نیک

اگرچہ اُس کا کام شاہ کا کام ہے لیکن ۔۔۔ لیکن میری نظروں میں بہت بدنما ہے

آنچہ عینِ لُطف باشد بر عوام ۔۔۔ قہر شُد بر عشقِ کیشانِ کرام

جو عوام کے لئے عین مہربانی ہوتی ہے ۔۔۔ شریف عاشقوں پر ظلم ہوتا ہے

بس بلا و رنج می باید کشید ۔۔۔ عامہ را تا فرق را تا نند دید

بہت سی مصیبتیں اور تکلیفیں برداشت کرنی چاہئیں ۔۔۔ عوام کو، تاکہ فرق کو دیکھ سکیں۔

کایں حروفِ واسطہ اے یارِ غار ۔۔۔ پیشِ واصل خار باشد خارِ خار

اے یارِ غار! یہ واسطہ کے حروف ۔۔۔ واصل (بحق) کیلئے کانٹا ہیں کانٹا ہی کانٹا

بس بلا و رنج بایست و وقوف ۔۔۔ تا رہد آں روحِ صافی از حروف

بہت سی بلائیں اور رنج (اور انہیں) رُکا دینا چاہئے ۔۔۔ تاکہ وہ صاف روح حروف سے چھٹ اُٹھے

لیک بعضے زیں بلا کُنز تر شُدند ۔۔۔ باز بعضے صافی و برتر شُدند

لیکن بعض اس بلا سے (اور) زیادہ ٹیڑھے ہوگئے ۔۔۔ بعض صاف اور زیادہ بلند ہوگئے

---

؎ ستوا ہر حسناتُ الْأَبْرَارِ سَيِّئَاتُ الْمُقَرَّبِينَ یعنی جو کام نیک لوگوں کے حسنات ہیں وہ کام بسا اوقات مقربین بارگاہ کے لئے گناہ شمار ہوتے ہیں۔ بس۔ اِس بات کو سمجھنے کیلئے ریاضت اور مجاہدہ کی ضرورت ہے تب عوام سمجھ سکتے ہیں کہ مشاہدہ کے بعد درمیانی حروف اور واسطہ مناسب نہیں ہیں۔ بس بلا۔ بہت سے مصائب جھیلنے کے بعد حروف کے ذریعہ اس حقیقت کو سمجھا جا سکتا ہے۔ لیک۔ مصائب پر شکوہ ہو تو تباہی ہے ہاں اگر صبر و شکر ہو تو درجات بلند ہوتے ہیں۔

---

لہ او آدب۔ عاذالملک کو جبرئیلؑ کے اِس واقعہ سے نصیحت حاصل کر لینی چاہیئے تھی کہ مُراد حضرت ابراہیمؑ جب آگ میں تھے تو حضرت جبرئیلؑ نے آکر مدد کرنی چاہی، حضرت ابراہیمؑ نے انکار کر دیا اور فرمادیا مشاہدہ کے بعد وسائط کی ضرورت نہیں رہتی ہے۔ بہرِ ایں دنیا۔ عام مومنین جو مشاہدہ سے محجوب ہیں اُن کے لئے رسول واسطہ ہوتے ہیں حضرت ابراہیمؑ خود مشاہدہ میں مستغرق تھے انکو جبرئیلؑ کا واسطہ ناگوار گذرا۔ ہر دل۔ ہر انسان میں یہ استعداد نہیں کہ وہ وحی کو سُن سکے اسلئے کہ وحی کو بذریعہ حروف اور آواز سنایا گیا ہے اگر ہر سننے والے میں وحی کو سننے کی استعداد ہوتی تو پھر حرف اور آواز کی، کوئی ضرورت ہی نہ تھی۔

کہ گرچہ۔ حضرت ابراہیمؑ نے فرمایا کہ جبرئیلؑ کو فنائیت کا مقام حاصل ہے لیکن میرا معاملہ اس سے بھی نازک ہے اِس میں کسی واسطہ کی گنجائش نہیں خواہ فنا فی اللہ ہی کیوں نہ ہو۔ کردہ۔ جبرئیلؑ کا کام مقامِ فنائیت کی وجہ سے خدا ہی کا کام ہے لیکن وہ اُس کام میں ماذون ہیں اللہ کیجانب سے مامور نہیں ہیں ورنہ وہ کہتے کہ میں خدا کے حکم سے مدد کیلئے آیا ہوں۔ سے آنچہ۔ اِسطرح کی مدد عوام کے لئے عین لطفِ خداوندی ہے لیکن عاشقانِ خدا کے لئے مناسب نہیں ہے مشہور

ہمچو آبِ[1] نیل آمد ایں بلا — سعد را آبست و خوں بر اشقیا

یہ بلا (دریائے) نیل کے پانی کی طرح ہے — جو نیک کے لئے پانی ہے اور بدبختوں کیلئے خون ہو

ہر کہ پایاں بیں تر او مسعود تر — جد تر او کارد کہ افزوں دید بر

جو انجام کو زیادہ دیکھنے والا ہو زیادہ نیک بخت ہے — زیادہ محنت سے وہ بوئیگا جس نے پھل زیادہ دیکھا ہو

زانکہ داند کایں جہانِ کاشتن — ہست بہرِ محشر و بر داشتن

کیونکہ وہ جانتا ہے کہ یہ کھیتی کرنے کی دنیا — محشر کے لئے اور (پیداوار) حاصل کرنے کیلئے ہے

ہیچ[2] عقدے بہرِ عینِ خود نبود — بلکہ از بہرِ مقامِ ربح و سود

کوئی معاملہ بعینہ معاملہ کے لئے نہیں ہوتا ہے — بلکہ نفع اور فائدہ کے مقام کے لئے ہوتا ہے

ہیچ نبود منکرے گر بنگری — منکریش بہرِ عینِ منکری

اگر تو دیکھے تو کوئی منکر نہیں ہوتا ہے — (کہ) اس کا انکار محض انکار کے لئے ہو

بل برائے قہرِ خصم اندر حسد — یا فزونی جستن و اظہارِ خود

بلکہ حسد میں دشمن کو مغلوب کرنے کیلئے ہوتا ہے — یا اپنے اظہار اور برتری کی جستجو کیلئے ہوتا ہے

واں[3] فزونی ہم پے طمعِ دگر — بے معانی چاشنی ندہد صور

وہ برتری بھی کسی دوسرے لالچ میں ہوتی ہے — محض، صورتیں بلا معانی کے لطف نہیں دیتی ہیں

زاں ہمی پرسی چرا ایں میکنی — کہ صور زیت است و معنی روشنی

اسی لئے تو دریافت کرتا ہے (کہ) تو یہ کیوں کرتا ہے؟ — کیونکہ صورتیں تیل ہیں اور معنی روشنی ہیں

ورنہ ایں گفتن چرا از بہرِ چیست — چونکہ صورت بہرِ عینِ صورتیست

ورنہ یہ "کیوں" کہنا کاہے کے لئے ہے — جبکہ صورت محض صورت کے لئے ہے

ایں چرا گفتن سوال از فائدہ ست — جز برائے ایں چرا گفتن بدست

یہ "کیوں" کہنا فائدہ کے بارے میں سوال ہو — اس کے سوا کیلئے "کیوں" کہنا برا ہے

از چہ رو فائدہ جوئی اے امیں — چوں بود فائیدۂ ایں خود ہمیں

اے امین! تو فائدہ کیوں تلاش کرتا ہے؟ — جبکہ یہ (فعل) خود بے فائدہ ہو

پس نقوشِ آسمان و اہلِ زمیں — نیست حکمت کاں بود بہرِ ہمیں

تو آسمان اور زمین والوں کی صورتیں — (اس میں) کوئی حکمت نہیں ہو کہ وہ صورتیں محض صورتوں کیلئے ہوں

---

ورنہ۔ اگر ہر معاملہ کی ظاہری صورت مقصود ہوتی تو کیوں کا سوال نہ کیا جاتا۔ پس۔ جب یہ ثابت ہو گیا کہ معاملہ کی محض صورت مقصود نہیں ہے تو اب سمجھ کہ آسمان اور دنیا کے پیدا کرنے سے اُن کی صورت مقصود نہیں ہے بلکہ اُن کی پیدائش میں حکمتیں پوشیدہ ہیں۔

[1] آبِ نیل۔ دریائے نیل کا پانی قبطیوں کی تباہی اور سبطیوں کی نجات کا سبب بنا تھا۔ جو اُن مصائب کے عمدہ نتائج پر نظر رکھے گا سعادت حاصل کرلے گا جو کھیتی کی عمدہ پیداوار کو دیکھے گا وہ کھیتی میں محنت کرے گا۔ زانکہ۔ انجام بین سمجھتا ہے کہ دنیا آخرت کا کھیت ہے جو یہاں بوئیگا وہاں کاٹے گا۔

[2] ہیچ عقدے جس طرح دنیا خود مقصود نہیں بلکہ آخرت کا ذریعہ ہے اسی طرح کوئی بھی معاملہ صرف معاملہ کیلئے نہیں ہوتا ہے بلکہ اُس کا مقصد نفع اور فائدہ اٹھانا ہوتا ہے۔ منکر۔ کوئی شخص کسی حقیقت کا انکار محض انکار کے لئے نہیں کرتا بلکہ اسکے پیشِ نظر بالمقابل کی مغلوبیت اور اپنی فوقیت ہوتی ہے۔

[3] واں فزونی۔ برتری بھی انسان کا خود مقصود نہیں ہوتا بلکہ اور نتائج مقصود ہوتے ہیں۔ صور۔ یعنی کام کی محض صورت اس وقت لذت بخش ہوتی ہے جبکہ اس میں کوئی مقصد مضمر ہو۔ چرا ایں میکنی۔ کام کرنے والے سے لوگ پوچھتے ہیں تو کیوں کام کرتا ہے تو اُن کا مقصد اس کے اصل مقصود کو دریافت کرنا ہوتا ہے۔ کہ صور۔ معاملوں کی ظاہری صورت کی مثال تیل کی سی ہے اور اصل مقصود کی مثال تیل سے پیدا ہونے والی روشنی ہے۔

گر حکیمے نیست ایں ترتیب چیست
اگر وہ (خالق) صاحبِ حکمت نہیں ہے تو یہ کائنات کی ترتیب کیسی ہے!

ور حکیمے ہست چوں فعلش تہی ست
اور اگر وہ حکمت والا ہے تو اُس کا فعل حکمت سے کب خالی ہے؟

کس نسازد نقشِ گرمابہ خضاب
کوئی شخص حمام کی تصویر کو رنگین نہیں بناتا ہو

جز پئے قصدِ صواب و ناصواب
کسی مقصد کے بغیر خواہ وہ مقصد، درست ہو یا غلط ہو

ہرچہ بینی در جہاں از آیتے
دنیا میں تو جو بھی کوئی نشانی دیکھے گا

ہست بہرِ معنیی و حکمتے
وہ کسی معنی اور حکمت کے لئے ہے

## مطالبت کردنِ موسیٰؑ از حضرتِ عزت کہ لِمَ خلقتَ خلقًا فاهلکتہ واخترقتہ وجواب آمدن از حضرتِ عزت

حضرت موسیٰ کا اللہ تعالیٰ سے سوال کرنا کہ تو کیوں ایک مخلوق کو پیدا کرتا ہے پھر تو اُس کو اُلٹا تباہ کر دیتا ہے؟ اور اللہ تعالیٰ کی جانب سے جواب آنا

گفت موسیٰؑ اے خداوندِ حساب
(حضرت) موسیٰؑ نے عرض کیا اے حساب کے مالک

نقش کردی باز چوں کردی خراب
تو نے صورت بنائی پھر اُس کو کیوں تباہ کیا؟

نر و مادہ نقش کردی جانفزا
تو نے حسین نر اور مادہ بنائے

وانگہے ویراں کُنی ایں را چرا
پھر تو ویران کر دیتا ہے یہ کیوں ہے؟

گفت حق دانم کہ ایں پرسش تُرا
اللہ (تعالیٰ) نے فرمایا میں جانتا ہوں کہ تیرا یہ سوال

نیست از انکار و غفلت وز ہوا
انکار اور غفلت اور نفسانی خواہش کی وجہ سے نہیں ہے

ورنہ تادیب و عتابت کردمے
ورنہ تجھے سزا دیتا اور غصہ کرتا

بہرِ ایں پرسش تُرا آزردمے
اِس سوال پر تجھے تکلیف پہنچاتا

لیک می خواہی کہ در افعالِ ما
لیکن تو چاہتا ہے کہ ہمارے کاموں میں

باز جوئی حکمت و سرِّ قضا
حکمت اور فیصلہ کا راز معلوم کرے

تا ازاں واقف کُنی مر عام را
تاکہ تو اِس سے عوام کو باخبر کرے

پُختہ گردانی بدیں ہر خام را
اِس سے ہر کچے کو پکا بنائے

قاصداً سائل شُدی در کاشفی
وضاحت کے لئے تو قصداً سائل بنا ہے

بہرِ عامہ ارچہ تو زاں واقفی
عوام کے لئے، اگرچہ تو اُس سے واقف ہو

زانکہ نیمِ علم آمد ایں سوال
یہ سوال نصف علم ہے

ہر برونے را نباشد ایں مجال
ہر باہری شخص کی یہ مجال نہیں ہے



763

---

لے گر حکیمے۔ حکمت والا کوئی فعل حکمت سے خالی نہیں ہوتا آسمان اور دنیا کا پیدا کرنیوالا حکیم ہے کائنات کا نظام اور ترتیب یہ بتاتی ہے۔ کس۔ حمام میں جو تصویریں بنائی جاتی ہیں اُن کا بھی کوئی مقصد ہے خواہ صحیح ہو یا غلط ہرچہ۔ دنیا میں ہر چیز کے پیدا کرنے میں حکمت مضمر ہے۔

لے مطالبت۔ اِس قصہ کا مقصد مخلوقات میں حکمتِ الٰہی کا بیان کرنا ہے۔ گفت۔ حضرت موسیٰؑ نے عرض کیا اے خدا تو انسانوں کو پیدا کرتا ہے پھر مار دیتا ہے اِس میں کیا حکمت ہے۔ خداوندِ حساب یعنی یومِ حساب کے مالک۔

لے گفت حق۔ حضرت حق تعالیٰ نے فرمایا چونکہ تیرا یہ سوال انکار یا غفلت پر مبنی نہیں ہے اِس لئے میں درگذر کرتا ہوں ورنہ سزا دیتا تو پہلے معلوم کر رہا ہے تاکہ عام کو ہماری حکمتوں سے آگاہ کر دے ورنہ تجھے مخلوق کے پیدا کرنے میں ہماری حکمتیں معلوم ہیں۔ زانکہ۔ سوال علم کے منافی نہیں ہے بلکہ مشہور ہے اَلسُّؤَالُ نِصْفُ الْعِلْمِ یعنی کسی چیز کے بارے میں دریافت کرنا اُس چیز کا آدھا علم ہے حضرت موسیٰ حکمتوں سے واقف تھے۔

ہَم[1] سوال از علم خیزد ہَم جواب — ہمچنانکہ خار و گل از خاک و آب

سوال بھی اور جواب بھی علم سے پیدا ہوتا ہے — جس طرح مٹی اور پانی سے کانٹا اور پھول

ہَم ضَلال از علم خیزد ہَم ہُدیٰ — ہمچنانکہ تلخ و شیریں از ندیٰ

گمراہی بھی علم سے پیدا ہوتی ہے اور ہدایت بھی — جیساکہ تری سے تلخ اور شیریں

ز آشنائی خیزد ایں بُغض و وِلا — وز غذائے خوش بُود سُقم و شفا

یہ بُغض اور دوستی تعارف سے پیدا ہوتی ہیں — بیماری اور شفا اچھی غذا سے (پیدا) ہوتی ہے

مُستفیدِ[2] اَعجمی شُد آں کلیم — تا عجمیاں را کُند زیں سِر علیم

وہ کلیم (اللہ) ناواقف کو فائدہ حاصل کرنیوالا بنانیوالے بنے — تاکہ ناواقفوں کو اِس راز سے باخبر کریں

ماہَم از وَے اَعجمی سازیم خویش — پاسُخش آریم چوں بیگانہ پیش

ہم بھی اپنے آپ کو اِس سے ناواقف بناتے ہیں — بیگانوں کی طرح اُس کا جواب پیش کرتے ہیں

خَر فروشاں خصمِ یکدیگر شُدند — تا کلیدِ قُفلِ آں عَقد آمدند

گدھا بیچنے والے ایک دوسرے کے مقابل بنے — یہاں تک کہ اُس معاملہ کے قفل کیلئے کنجی بنگئے

پَس بفرمودش خدا اے ذُولُباب — چوں بپُرسیدی بیا بشنو جواب

پھر اُن سے خدا نے فرمایا اے عقلمند! — جبکہ تو نے سوال کیا ہے، آ جواب سُن

موسیا[3] تخمے بکار اندر زمیں — تاکہ تو خود وادہی اِنصافِ ایں

اے موسیٰؑ! زمین میں بیج بو دے — تاکہ تو خود اِس کا انصاف کرے

چونکہ موسیٰؑ کِشت شُد کِشتش تمام — خوشہایش یافت خوبی و نظام

جب حضرت موسیٰؑ نے کھیتی بوئی اُنکی کھیتی پوری ہوگئی — اُسکے خوشوں نے اچھائی اور عمدگی حاصل کرلی

داس بگرفت و مَرآں رامی بُرید — پَس ندا از غیب دَر گوشش رسید

اُنھوں نے درانتی لی اور اُس کو کاٹ لیا — تو اُن کے کان میں غیب سے آواز آئی

کہ چرا کِشتے کُنی و پَروری — چوں کمالے یافت آں رامی بُری

کہ تو کیوں بوتا ہے اور پرورش کرتا ہے؟ — جب وہ مکمل ہوجاتی ہے تو اُسکو کاٹتا ہے

گفت یا رب زاں کُنم ویران و پست — کہ دریں جا دانہ ہست و کاہ ہست

موسیٰؑ نے، عرض کیا اے خدا! میں (کھیت کو) ویران — کہ اِس میں دانہ بھی ہے اور بھُوسا بھی ہے

---

حضرت موسیٰؑ سے دریافت کیا کہ تم نے خود کھیتی بوئی اور پھر اب اُس کو کیوں کاٹ ڈالا۔ گفت۔ حضرت موسیٰؑ نے عرض کیا کہ کھیتی کے پکنے پر اس میں دانہ اور بھوسا تھا اور دونوں کو ملا جُلا دینا مناسب نہ تھا حکمت کا تقاضہ یہی تھا کہ دونوں کو علیحدہ علیحدہ کر دیا جائے۔

[1] ہم سوال۔ کسی چیز کا علم ہوجانے کے بعد ہی اُس کے بارے میں سوال و جواب ہوسکتا ہے یہ دونوں متضاد باتیں ایسی ہی ہیں جیساکہ مٹی سے پھول بھی اُگتا ہے اور کانٹا بھی۔ ہَم ضلال۔ علم ہی گمراہی اور ہدایت کا سبب بنتا ہے جیساکہ نمی اور تری ہی پھل میں تلخی بھی پیدا کرتی ہے اور شیرینی بھی، ملاقات اور تعارف سے دشمنی اور دوستی پیدا ہوتی ہے اور غذا سے بیماری اور صحت پیدا ہوتی ہے۔

[2] مُستفید۔ حضرت حق نے فرمایا کہ موسیٰؑ ناواقفوں کو حکمتوں سے واقف کرنا چاہتا ہے اِس لئے تجاہلِ عارفانہ برت رہا ہے ہم بھی اِس کے علم سے انجان بن کر اِس کو جواب دیتے ہیں۔ خر فروشاں۔ دنیا میں یہ طریقہ رائج ہے کہ تجاہل برت کر معاملہ کو حل کر لیتے ہیں گدھا بیچنے والے آپس میں فرضی طور پر ایسی باتیں شروع کر دیتے ہیں کہ گاہک گدھا خرید لیتا ہے۔

[3] موسیا۔ حضرت موسیٰؑ کو جواب دینے سے قبل حضرت حق تعالیٰ نے حضرت موسیٰؑ سے وہ عمل کرایا جس میں خود جواب پوشیدہ تھا تاکہ جواب اچھی طرح اُن کی سمجھ میں آجائے حضرت موسیٰؑ سے کہا کہ تم کھیتی بو دو اور جب کھیتی تیار ہوگئی تو اُنھوں نے اُس کھیتی کو کاٹ ڈالا۔ کہ چرا۔ اللہ تعالےٰ نے

دانہ لایق نیست در انبارِ کاہ — کاہ در انبارِ گندم ہم تباہ

دانہ کا بھوسے کے انبار میں رہنا مناسب نہیں ہے — بھوسا بھی گیہوں کے ڈھیر میں برباد ہوتا ہے

نیست حکمت ایں دو را[2] آمیختن — فرقِ واجب می کند در بیختن

اِن دونوں کو ملائے رکھنا دانائی نہیں ہے — وہ (دانائی) چھاننے میں جدا کر دینا ضروری بناتی ہے

گفت[1] ایں دانش تو از کہ یافتی — کہ بدانشش بیدرے برساختی

(اللہ تعالٰی نے) فرمایا کہ یہ سمجھ تو نے کس سے حاصل کی؟ — کہ عقل کی وجہ سے تو نے کھلیان بنایا

گفت تمییزم تو دادی اے خدا — گفت پس تمییز چوں نبوَد مرا

(حضرت موسیٰؑ نے) عرض کیا اے خدا تو نے مجھے سمجھ عطا کی — (اللہ تعالٰی نے) فرمایا تو پھر مجھ میں سمجھ کیوں نہ ہوگی؟

در خلائق روحہایِ پاک ہست — روحہایِ تیرہ و گلناک ہست

مخلوق میں پاک روحیں ہیں — کالی اور مٹی میں سنی ہوئی روحیں ہیں

ایں[2] صدفہا نیست در یک مرتبہ — در یکے دُرّ ست و در دیگر شبہ

یہ سیپیاں ایک طرح کی نہیں ہیں — ایک میں موتی ہے دوسری میں پوتھ ہے

واجب ست اظہارِ ایں نیک و تباہ — ہمچناں کاظہارِ گندمہا ز کاہ

نیک اور برباد کا واضح کرنا ضروری ہے — جس طرح گیہوں کا بھوسے سے الگ کرنا

بہرِ اظہار ست ایں خلقِ جہاں — تا نماند گنجِ حکمتہا نہاں

دنیا کا پیدا کرنا ظاہر کرنے کے لئے ہے — تاکہ حکمتوں کا خزانہ پوشیدہ نہ رہے

کُنتُ[3] کنزاً گفت مَخفیاً شنو — جوہرِ خود گم مکن اظہار شو

سُن (اللہ تعالٰی نے) فرمایا میں چھپا ہوا خزانہ تھا — تو اپنے جوہر کو برباد نہ کر اُس کو ظاہر کر

## بیانِ آنکہ روحِ حیوانی و عقلِ جزوی و وہم و خیال بر مثال دوغند

اِس کا بیان کہ حیوانی روح اور جزوی عقل اور وہم اور خیال چھاچھ جیسے ہیں

در روحِ وحی کہ باقی ست دریں دوغ ہمچوں روغنِ پنہاں

اور وحی کی روح جو باقی رہنے والی ہے اس چھاچھ میں پوشیدہ گھی کی طرح ہے

جوہرِ صدقت خفی شد در دروغ — ہمچو طعمِ روغن اندر طعمِ دوغ

تیری سچائی کا جوہر جھوٹ میں چھپ گیا — جس طرح گھی کا مزا، چھاچھ کے مزے میں

---

میں جو موتی ہے اُس کو ضائع نہ کرنا چاہیئے۔ بیان۔ مراد! ارشادی مضمون میں اب یہ بتانا چاہتے ہیں کہ روح جسم میں اس طرح پوشیدہ ہے جس طرح مسکا چھاچھ میں پوشیدہ ہوتا ہے۔ دروغ۔ جھوٹ یعنی جسم فانی۔ دوغ۔ چھاچھ۔

[1] گفت۔ حضرت حق نے فرمایا کہ یہ عقل تم نے کہاں سے حاصل کی حضرت موسیٰؑ نے عرض کیا کہ یہ دانش اور عقل آپ کی عطا کردہ ہے۔ حضرت حق تعالٰی نے فرمایا کہ یہ دانش پھر مجھ میں کیوں نہ ہوگی۔ در خلائق۔ اب اللہ تعالٰی نے اصل جواب دیا کہ انسانوں کی روحیں دو قسم کی ہیں، ایک پاک ایک ناپاک۔

[2] ایں صدفہا۔ سب انسانی جسم ایک رتبہ کے نہیں ہیں، کسی جسم میں موتی جیسی روح ہے کسی جسم میں کنچ کے پوتھ کی طرح ہے۔ واجب۔ اِن روحوں کو بھی اسی طرح ایک دوسرے سے علیحدہ کر دینا مناسب ہے جس طرح گیہوں کو بھوسے سے، تاکہ نیک روحیں جنت میں چلی جائیں اور بری روحیں دوزخ میں۔ بہرِ اظہار۔ پہلی حکمت تو مارنے کی تھی، پیدا کرنے کی حکمت یہ ہے کہ ہماری صفات کا اظہار ہو جائے۔

[3] کُنتُ۔ حدیث قدسی ہے کُنتُ کَنزاً مَخفِیّاً فَاَحبَبتُ اَن اُعرَفَ فَخَلَقتُ الخَلقَ میں پوشیدہ خزانہ تھا میں نے چاہا کہ میں پہچانا جاؤں لہٰذا میں نے مخلوق کو پیدا کیا، مخلوقات مظہرِ صفات خداوندی ہے۔ جوہرِ خود۔ انسان کے جسم

آں دروغت ایں تنِ فانی بُود
وہ تیرا جھوٹ، یہ فنا ہونے والا جسم ہے
راستت[1] آں جانِ ربانی بُود
تیری سچائی، خدائی روح ہے

سالہا[1] ایں دوغِ تن پیدا و فاش
برسوں یہ جسم کی چھاچھ ظاہر اور کھلی رہتی ہے
روغنِ جاں اندر و فانی و لاش[1]
روح کا روغن اُس میں فنا اور معدوم ہوتا ہے

تا فرستد[1] حق رسولِ بندہ
یہاں تک کہ اللہ (تعالیٰ) کسی رسولِ بندہ کو بھیجتا ہے
دُوغ را در خمرہ[1] جُنبانندہ
چھاچھ کو مشکی میں بلونے والے کو

تا بجُنباند بہنجار و بفن
یہاں تک کہ وہ طریقے اور تدبیر سے بلوئے
تا بدانم من کہ پنہاں بُود من
تاکہ میں جان لوں کہ شہد پوشیدہ تھا

یا کلامِ[1] بندۂ کاں جزوِ اوست
یا اُس بندہ کا کلام جو اُس (نبی) کا جزو ہے
در رَود در گوش آنکو وحی جوست
اُس کان میں پہنچے جو وحی کا طالب ہے

اُذنِ[2] مُومن وحیِ ما را واعی است
مومن کا کان ہماری وحی کی حفاظت کرنیوالا ہے
آنچناں گوشے قرینِ داعی است
ایسا کان نبی کا ساتھی ہوتا ہے

آنچناں کہ گوشِ طفل از گفتِ مام[2]
جیسے کہ بچہ کا کان ماں کی باتوں سے
پُر شَود ناطق شَود اُو در کلام
بھرتا ہے تو وہ بات چیت میں بول پڑتا ہے

ور نباشد[2] طفل را گوشِ رَشَد
اگر بچے کے صحیح کان نہ ہو
گفتِ مادر نشنود گنگے شود
وہ ماں کی بات نہیں سنتا گونگا ہو جاتا ہے

دائماً[2] ہر کرِ اصلی گنگ بُود
اصلی بہرا ہمیشہ گونگا ہوتا ہے
ناطق آں کس شد کہ از مادر شنُود
بولنے والا وہ شخص ہوتا ہے جو ماں (سے بات) سنتا ہے

وانکہ[3] گوشِ کر و گنگ از آفتے ست
وہ شخص جو بہرا اور گونگا ہے کسی آفت کیوجہ سے
زانکہ در گوشش رسیدہ علتے ست
کیونکہ اُسکے کان میں کوئی بیماری پیدا ہو گئی ہے

کہ پذیرائی دم و تعلیم نیست
جو آواز اور تعلیم کو قبول کرنیوالی نہیں ہے
لاجرم مر نُطق را تسلیم نیست
(تو) لامحالہ وہ بولنے کے قابل نہیں ہے

آنکہ بے تعلیم بُد ناطق خداست
جو بغیر تعلیم کے بولنے والا ہے وہ خدا ہے
کہ صفاتِ اُو ز علتہا جُداست
کیونکہ اُسکی صفات علتوں سے پاک ہیں

یا چو آدمؑ کردہ تلقینش خُدا
یا آدمؑ جیسا، جس کو خدا نے پڑھایا
بے حجاب مادر و دایہ وُرا
اُس کی ماں اور دایہ کے واسطہ کے بغیر

---

[1] راستت۔ سچ یعنی روح۔ سالہا۔ کافی وقت ایسا گذرتا ہے جس میں روح جسم میں گُم رہتی ہے۔ لاش۔ لاشی معدوم۔ تا فرستد۔ اللہ تعالیٰ رسولوں کو بھیجتے ہیں تاکہ وہ جسم کی چھاچھ کو بلو کر روح کا مسکہ اُس سے نکالیں۔ خمرہ۔ چھوٹی مشکی۔ مَن۔ اِس کا ترجمہ مختلف شارحوں نے مختلف کیا ہے ہم نے شہد سے کیا ہے اس سے مُراد روح ہے۔ یا کلام۔ روح کی تربیت رسول کرتے ہیں یا وہ لوگ کرتے ہیں جو رسولوں کیلئے بمنزلہ جزو کے ہوتے ہیں۔

[2] اُذن۔ قرآن پاک میں ہے وَتَعِیَهَا أُذُنٌ وَاعِيَةٌ اللہ کی وحی کو محفوظ رکھنے والے کان محفوظ کر لیتے ہیں۔ داعی یعنی رسول یا وہ شخص جو اُن کا جزو ہے۔ مام۔ ماں یعنی بچہ ماں کی بات کو سنتا ہے اور پھر خود بولنے لگتا ہے۔ ور نباشد جس بچہ کے کان میں سننے کی صلاحیت نہیں ہوتی وہ گونگا ہو جاتا ہے۔ دائماً۔ عموماً بہرا گونگا اسی وجہ سے ہوتا ہے کہ وہ ماں کی بات نہیں سن پاتا۔

[3] وانکہ۔ جو بچہ بہرا اور گونگا ہوتا ہے وہ اسی وجہ سے ہوتا ہے کہ اُسکے کان میں کوئی بیماری ہوتی ہے جسکی وجہ سے وہ ماں کی بات نہیں سنتا ہے۔ تسلیم۔ قابل۔ آنکہ۔ مخلوقات سُن کر بولنے پر ہاں کی تعلیم سے قادر ہوتی ہے بغیر تعلیم کے بولنے والی صرف ذاتِ خداوندی ہے۔

آدم حضرت آدم کے بارہ میں ہے کہ انکو تعلیم بلاواسطہ دی۔

| | |
|---|---|
| یا مسیحے[1] کو بہ تعلیمِ وُدود | در ولادت ناطق آمد در وُجود |
| یا مسیحؑ کہ وہ خدا کی تعلیم سے | پیدائش کے وقت بولنے لگے |
| از برای دفعِ تہمت در وِلاد | کہ نہ زادست از زنا و از فساد |
| پیدائش کی تہمت کو دفع کرنے کے لئے | کہ وہ زنا اور خرابی سے پیدا نہیں ہوئے ہیں |
| جُنبشے بایست اندر اجتہاد | تا کہ دوغ آں روغن از دل باز داد |
| کوشش میں حرکت چاہئے | تاکہ چھاچھ مکھے کو اندر سے واپس دیدے |
| روغن اندر دوغ باشد چوں عدم | دوغ در ہستی برآوردہ عَلَم |
| مکھا، چھاچھ میں معدوم جیسا ہوتا ہے | چھاچھ، وجود میں جھنڈا بلند کئے ہوئے ہے |
| آنکہ ہستت می نماید ہست پوست | وانکہ فانی می نماید اصل اُوست |
| جو تجھے موجود نظر آتا ہے وہ چھلکا ہے | جو معدوم نظر آتا ہے وہ اصل ہے |
| دوغِ روغن ناگرفتست و کُہن | تا نہ بگزینی بنہ خرجش مکن |
| مکھا، نہ نکالی ہوئی اور پرانی چھاچھ | جب تک تو نکال نہ لے اسکو رکھ چھوڑ خرچ نہ کر |
| ہیں[2] بگردانش بدانش دست دست | تا نماید انچہ پنہاں کردہ است |
| خبردار، سمجھداری سے اسکو ہاتھ سے خوب چلا | تاکہ وہ اس کو نمایاں کردے جو اسنے چھپایا ہے |
| زانکہ ایں فانی دلیلِ باقی است | لابہ مستاں دلیلِ ساقی ست |
| کیونکہ یہ فانی، باقی کی دلیل ہے | مستوں کی خوشامد ساقی کی دلیل ہے |
| روغن[3] اندر دوغ پنہاں میشود | ہر چہ می سازی تو اٰش آں میشود |
| مکھا چھاچھ میں چھپ جاتا ہے | تو جو اس کا بنائے گا وہ بن جائے گا |

## مثالِ دیگر ہم دریں معنیٰ

دوسری مثال اسی معنیٰ میں

| | |
|---|---|
| ہست بازیہای آں شیرِ عَلَم | مُخبرے از بادہای مُکتتم |
| جھنڈے کے شیر کے کھیل کود | چھپی ہوئی ہواؤں کی خبر دینے والے ہیں |
| گر نبودے جُنبشِ آں باد ہا | شیرِ مُردہ کے بجستے در ہوا |
| اگر ان ہواؤں کی حرکت نہ ہوتی | بے جان شیر ہوا میں کب کودتا؟ |

موجود مخفی چیز کے وجود کی دلیل بنتا ہے۔ ہست۔ جھنڈے کے پھریرے پر شیر کی تصویر بناتے ہیں پھریرے کا ہلنا اور شیر کی تصویر کا مختلف طریقوں پر متحرک ہونا ہوا کے وجود کی دلیل ہے۔

[1] یا مسیحےؑ۔ حضرت مسیحؑ بھی بغیر تعلیم کے اپنے اوپر سے تہمت دفع کرنے کیلئے تعلیم خداوندی سے بول پڑے۔ جُنبشے۔ جس طرح چھاچھ سے مُسکا نکالنے کیلئے چھاچھ کا بونا ضروری ہے اسی طرح روح کے اظہار کے لئے جسم کو مجاہدات کے ذریعہ بلونا ضروری ہے۔ روغن۔ مسکا چھپا ہوا ہے چھاچھ ظاہر ہے۔ آنکہ۔ جو ظاہر ہے یعنی جسم وہ بمنزلہ چھلکے کے ہے۔ فانی۔ روح جو نظر نہیں آتی ہے وہ بمنزلہ مُسکے کے ہے۔ دوغ۔ جس چھاچھ میں سے مُسکا نہ نکالا گیا ہو اُس کو محفوظ رکھنا چاہیئے تاکہ مسکا نکالا جاسکے اس کو خرچ نہ کرنا چاہیئے۔

[2] ہیں۔ جسم کو خوب اچھی طرح بلونا چاہیئے تاکہ وہ روح کو ظاہر کردے۔ زانکہ۔ روح کے مخفی ہونے کی وجہ سے اس کو معدوم نہ سمجھ لینا یہ جسم فانی اُس روحِ باقی کی دلیل ہے۔ روح جب تک جسم میں ہے جسم سے وہ افعال صادر ہوتے ہیں جو روح کے نکلنے کے بعد ختم ہوجاتے ہیں تو معلوم ہوا کہ روح کوئی چیز تھی لابہ مستاں۔ مست، ساقی کی خوشامد کرتے ہیں تو معلوم ہوتا ہے کہ ساقی موجود ہے

[3] روغن۔ روح، جسم میں چھپی ہوئی ہے تو اُس کو جیسا بنائے گا وہ ویسی بن جائیگی۔ مثالِ دیگر۔ اس مثال سے بھی یہی سمجھانا ہے کہ ظاہر ور



۶۶۶

زاں[1] شناسی باد را کہ آں صباست — یا دَبور ست ایں بیانِ آں خفاست

اس سے تو ہوا کو پہچان لیتا ہے کہ وہ پُروا ہے — یا پچھوا ہے، یہ اس پوشیدہ کا اظہار ہے

ایں بدن مانندِ آں شیرِ عَلَم — فکر می جُنباند اُو را دمبدم

یہ بدن جھنڈے کے شیر کی طرح ہے — فکر اس کو لمحہ بہ لمحہ حرکت دیتا ہے

فکر کاں از مشرق آمد آں صباست — وانکہ از مغرب دَبورِ باوباست

جو فکر مشرق کی جانب سے آئے وہ پُروا ہے — اور جو مغرب کی جانب سے وہ بیماری بھری پچھوا ہے

مشرقِ ایں بادِ فکرت دیگرست — مغربِ ایں بادِ فکرت زاں سرست

تیرے فکر کی اس ہوا کی مشرق دوسری ہے — تیرے اس فکر کی ہوا کی مغرب اس جانب ہے

خور[2] جمادست و بُوَد شرقش جماد — جانِ جانِ جاں بُوَد شرقش فواد

سورج جماد ہے، اُس کی مشرق جماد ہے — جان کی جان کی جان کا مشرق دل ہے

شرقِ خورشیدے کہ شُد باطن فروز — قشر و عکسِ آں بُوَد خورشیدِ روز

اُس سورج کی مشرق جو دل کو روشن کرنے والا ہے — دن کا سورج اُس کا چھلکا اور عکس ہے

زانکہ چوں مُردہ بُوَد تن بے لہب — پیشِ اُو نے روز بنماید نہ شب

اس لئے کہ جب بے نور جسم مردہ ہو جاتا ہے — اُس کے سامنے نہ دن رونما ہوتا ہے نہ رات

وَر نہ باشد آں چو باشد ایں تمام — بے شب و بے روز دارد انتظام

اگر وہ نہ رہے، اور یہ مکمل ہو — تو بغیر شب و روز، وہ منتظم رہے گا

ہمچنانکہ[3] چشم می بیند بخواب — بے مہ و خورشید و ماہ و آفتاب

جیسا کہ نیند میں آنکھ دیکھتی ہے — چاند اور سورج کے بغیر چاند اور سورج کو

نومِ ما چوں شد اَخُ الموت اے فلاں — زیں برادر آں برادر را بداں

اے فلاں! جبکہ ہماری نیند موت کی بہن ہے — اس بھائی کو اس بھائی سے سمجھ لے

وَر بگویندت کہ ہست آں فرعِ ایں — مشنو آں را اے مقلدِ بے یقیں

اگر وہ تجھ سے کہیں کہ وہ اس کی فرع ہے — اے بے یقین مقلد! اس کو نہ سُن

می بہ بیند خواب جانت وصفِ حال — کہ بہ بیداری نہ بینی بیست سال

تیری روح نیند میں اُس حالت کے اوصاف دیکھتی ہے — کہ تو بیداری میں بیس سال بھی نہیں دیکھ سکتا

خواب میں وہی چیزیں نظر آتی ہیں جو انسان نے سورج اور چاند کی روشنی میں دیکھی تھیں لہٰذا یہ کہنا کہ روح اپنے دیکھنے میں چاند، سورج سے بے نیاز نہیں ہے غلط ہے تو اُس کی بات نہ ماننا۔ می بہ بیند۔ انسان خواب میں وہ مناظر اور صورتیں دیکھتا ہے جو وہ کوشش سے بھی چاند سورج کی روشنی میں نہیں دیکھ پاتا۔

[1] زاں۔ شیر کی حرکتوں سے انسان سمجھ لیتا ہے کہ پُروا ہوا چل رہی ہے یا پچھوا۔ ایں بدن۔ انسانی جسم کو جھنڈے کا شیر سمجھو اور فکر و ارادہ جو روح سے پیدا ہوتا ہے اُس کو ہوا جیسا سمجھو۔ فکر۔ انسان کے جو خیالات مشرق سے آئیں اُن کو صبا اور جو مغرب سے آئیں انکو دبور کہنا چاہیئے۔ مشرق۔ لیکن فکر کی ہوا کا مشرق اور مغرب یہ مشرق اور مغرب نہیں ہے۔

[2] خور۔ ہوا ایک بے روح چیز ہے اُس کا مشرق بھی بے روح ہے، روح جس سے فکر پیدا ہوا ہے اس کا مشرق قلب ہے۔ شرقِ خورشیدے۔ روح جس نے قلب کو روشن کیا ہے یہ دن کا خورشید اس کا چھلکا اور عکس ہے۔ زانکہ۔ اگر دل کو روشن کرنے والا خورشید یعنی روح نہ ہو تو پھر دن رات نظر نہیں آتے ہیں اور دنیا کا سورج بیکار ہو جاتا ہے۔ وَرنہ۔ سورج نہو اور روح پاکیزہ ہو تو انسان سب کچھ دیکھ لیتا ہے اور اُس کا کام منتظم ہوتا ہے۔

[3] ہمچنانکہ۔ روح خواب میں بغیر چاند سورج کے سب کچھ دیکھتی ہے۔ نوم۔ مشہور مقولہ ہے "اَلنَّوْمُ اَخُ الْمَوْت" نیند موت کی بہن ہے لہٰذا جب نیند کی حالت میں انسان سب کچھ دیکھ سکتا ہے تو مرنے کے بعد بھی سب کچھ دیکھ سکتا ہے۔ وَر بگویندت۔ اگر کوئی یہ کہے کہ

در پئے[1] تعبیر آں تو عمر ہا ‏ میدوی سوی شہانِ بادِہا

تو اُس کی تعبیر کے لئے سالوں ‏ عقلمند شاہوں کے پاس دوڑتا پھرتا ہے

کہ بگو آں خواب را تعبیر چیست ‏ فرع گفتن اینچنیں سِتر اسگی ست

کہ بتایئے اُس خواب کی کیا تعبیر ہے؟ ‏ اس طرح کے راز کو فرع کہنا کُتا پن ہے

خوابِ عام ست این و خود خوابِ خواص ‏ باشد اصلِ اِجتبا و اختصاص

یہ عوام کا خواب ہے اور خود خواص کا خواب ‏ برگزیدگی اور خصوصیت کی اصل ہے

پیل باید تا چو خُسپد اُوستاں ‏ خواب بیند خطۂ ہندوستاں

ہاتھی ہونا چاہیئے تاکہ جب وہ چت سوئے ‏ ہندوستان کے خطہ کو خواب میں دیکھے

خر[2] نہ بیند ہیچ ہندوستاں بخواب ‏ خر ز ہندوستاں نکردہ ست اغتراب

گدھا خواب میں کبھی ہندوستان کو نہیں دیکھتا ہے ‏ گدھے نے ہندوستان سے سفر نہیں کیا ہے

جان ہمچو پیل باید نیک و زفت ‏ تا بخواب اُو ہند تاند رفت تفت

روح ہاتھی جیسی اچھی اور بھاری چاہیئے ‏ تاکہ وہ خواب میں تیزی سے ہندوستان جاسکے

ذکرِ ہندُستاں کند پیل از طلب ‏ پس مُصوّر گردد آں ذکرش بشب

ہاتھی طلب میں ہندوستان کی یاد کرتا ہے ‏ تو اُسکی یاد شب میں مُصوّر ہوجاتی ہے

اُذکُرُوا اللہ کارِ ہر اَوباش نیست ‏ اِرجِعی بر پایِ ہر قلّاش نیست

"اللہ کی یاد کرو" ہر آوارہ کا کام نہیں ہے ‏ "تو لوٹ جا" ہر مفلس کے پاؤں کیلئے نہیں ہے

لیک[3] تو آیِس مشو ہم پیل باش ‏ ورنہ پیلی در پئے تبدیل باش

لیکن تو مایوس نہ ہو، ہاتھی بن ‏ اگر تو ہاتھی نہیں ہے، تبدیل کے درپے ہو

کیمیا سازانِ گردوں را بہ بیں ‏ بشنو از میناگراں ہر دم طنیں

آسمان کے کیمیاگروں کو دیکھ ‏ ہر وقت مینا گروں کی آواز سُن

نقشبند انند در جوِّ فلک ‏ کارساز انند بہرِ لی و لک

آسمان کی فضا میں نقاش موجود ہیں ‏ وہ میرے اور تیرے لئے کاریگری کررہے ہیں

گر نہ بینی خلق مُشکیں جیب را ‏ بنگر اے شب کور ایں آسیب را

اگر تو مشکیں گریبان والوں کو نہیں دیکھتا ہے ‏ تو اے رات کے اندھے، اِس اثر کو دیکھ لے

---

[1] در پئے۔ اگر انسان نے وہ واقعات آنکھ سے دیکھے ہوں جو خواب میں اس نے دیکھے ہیں تو پھر کبھی تعبیر کے لئے دوڑا نہ پھرے لہٰذا یہ کہنا کہ خواب بیداری کی دید کا اثر ہے غلط ہے۔ خوابِ عام۔ یہ تو ہم عوام کے خواب کی بات کر رہے تھے، خواص کا خواب تو اُن کو اس سے بھی زیادہ اَسرارِ غیب دکھا دیتا ہے۔ پیل باید ہاتھی ہندوستان کا جانور ہے، جب دوسرے ملک میں وہ آرام کی نیند سوتا ہے تو وہ خواب میں ہندوستان کے حسین مناظر دیکھتا ہے اور مست ہوجاتا ہے مولانا فرماتے ہیں کہ اَسرارِ غیبی بھی اُس روح کو خواب میں نظر آئیں گے جس کا تعلق عالمِ غیب سے ایسا ہی ہو جیسا کہ ہاتھی کا ہندوستان سے۔

[2] خر نہ بیند۔ گدھے میں یہ بات نہیں ہے کہ وہ ہندوستان کو خواب میں دیکھے اور مست ہوجائے اُس کو یہ مرتبہ بھی حاصل نہیں ہے کہ اُس کو ہندوستان سے لے جایا جائے۔ جاں۔ جو روح ہاتھی کیطرح ہوگی وہ اپنے اصل وطن عالمِ غیب کو خواب میں دیکھے گی۔ ذکر۔ ہاتھی ہندوستان کو یاد کرتا ہے تو اُس کی یاد اور مناظر خواب میں اسکے لئے مصور ہوجاتے ہیں۔ اُذکروا۔ اللہ کا ذکر اور یاد روح کو ہاتھی صفت بنا دیتی ہے لیکن یہ کام ہر کمینہ کا نہیں ہے۔ ارجعی۔ قرآن پاک میں ہے کہ حضرت حق تعالیٰ پاکیزہ روح اور نفسِ مطمئنہ کو فرماتے ہیں اِرجِعی إلیٰ ربّکِ راضیۃً مرضیۃً۔ اپنے خدا کیطرف لوٹ جا تو بھی خوش ہے اور خدا بھی تجھ سے خوش ہے۔ [3] لیک۔ اگرچہ ہاتھی کیطرح آسان نہیں ہے لیکن مایوس نہ ہونا چاہیئے اپنے اندر تبدیلی کی کوشش کرنی چاہیئے۔ کیمیا۔ اولیاء اللہ کی صحبت اختیار کر تیرے اندر تبدیلی پیدا ہوجائیگی۔ طنین۔ بھنبھناہٹ۔ نقشبنداں۔ اولیاء۔ گر نہ بینی۔ اگر تجھے اولیاء نظر نہیں آتے ہیں تو اُنکے آثار دیکھ لے۔



769

هر دمؔ[1] آسیب ست بر ادراکِ تو — نبتِ نو نو رُستہ بیں از خاکِ تو
تیرے احساس پر ہر وقت اثر ہے — مٹی میں سے نئی گھاس کو اُگا ہوا دیکھ لے

زیں بُد ابراہیمِ ادھمؒ دید خواب — بسطِ ہندستانِ دل را بے حجاب
یہی ہوا (حضرت) ابراہیم ادھمؒ نے خواب دیکھا — دل کے ہندوستان کی وسعت کا بغیر حجاب کے

لاجرم زنجیرہا را بر درید — مملکت برہم زد و شد ناپدید
لا محالہ اُنھوں نے زنجیریں توڑ دیں — سلطنت کو چھوڑا اور گم ہو گئے

آں نشانِ دیدِ ہندستاں بُوَد — کہ جہد از خواب و دیوانہ شود
یہ ہندوستان کے دیکھنے کی علامت ہوتی ہے — کہ وہ نیند سے اُٹھے اور دیوانہ بن جائے

میؔ[2] فشاند خاک بر تدبیرہا — می دراند حلقہ و زنجیرہا
تدبیروں پر خاک ڈال دیتا ہے — حلقے اور زنجیریں توڑ ڈالتا ہے

ترک گیرد مُلکِ دنیا سر بسر — جملگی برہم زند بے دردِ سر
دنیا کی سلطنت بالکل چھوڑ دیتا ہے — بغیر دردِ سر کے سب کو برباد کر دیتا ہے

آنچناں کہ گفت پیغمبرؐ ز نُور — کہ نشانش آں بُوَد اندر صُدُور
جیسا کہ پیغمبرؐ نے نور کے بارے میں فرمایا ہے — کہ سینوں میں اُس کی علامت یہ ہوتی ہے

کہ تجافی جُوید از دار الغُرُور — ہم انابت آرد از دار السُّرُور
کہ وہ دنیا سے دوری چاہتا ہے — آخرت کی طرف رجوع بھی کرتا ہے

بہرِ شرحِ ایں حدیثِ مصطفیٰؐ[3] — داستانے بشنو اے یارِ صفا
آنحضورؐ کی اِس حدیث کی تشریح میں — اے مخلص یار! ایک قصہ سُن لے

**حکایتؔ آں بادشاہ زادہ کہ بادشاہیِ حقیقی بوے رُو نمود و یَوْمَ**
اس شہزادے کی حکایت جس کو حقیقی بادشاہی نظر آ گئی "اور جس دن

**یَفِرُّ الْمَرْءُ مِنْ اَخِیْهِ وَاُمِّهٖ وَاَبِیْهِ نقدِ وقتِ اُو**
انسان بھاگے گا اپنے بھائی اور اپنی ماں اور اپنے باپ سے" اس کے سامنے آ گیا

**شُد بادشاہیِ ایں خاک تودہ کہ کودک طبعاں قلعہ گیری نام**
اِس خاک کے ڈھیر کی بادشاہی جس کو بچّوں کی سی طبیعت والے قلعہ فتح کرنا کہتے

**کُنند آں کودکے کہ چیرہ آید بر سرِ خاکِ تودہ بر آید و لافِ زند کہ**
ہیں وہ بچہ جو غالب آ جائے مٹی کے ڈھیر پر چڑھتا ہے اور شیخی بگھارتا ہے کہ

---

[1] ہر دم۔ اولیاء اللہ کے تصرفات جاری ہیں۔ زیں۔ حضرت ابراہیمؒ کی روح ہی تھی جنھوں نے روحانی وسعت کو بغیر حجاب کے دیکھا۔ ... ہندستان یعنی روح، اصلی وطن عالمِ غیب۔ آں نشاں۔ عالمِ غیب کے مشاہدہ کا اثر یہ ہوتا ہے کہ انسان خواب سے دیوانہ بن کر اُٹھتا ہے۔

[2] می فشاند۔ جو عالمِ غیب کا خواب میں مشاہدہ کر لیتا ہے وہ تدبیروں پر خاک ڈال دیتا ہے۔ آنچناں۔ حضورؐ نے فرمایا دل میں نور پیدا ہو جانے کی علامت یہ ہے کہ انسان دنیا سے متنفر اور آخرت کا مشتاق ہو جاتا ہے۔ دار الغرور۔ دھوکے کا گھر، دنیا۔ دار السرور۔ خوشی کا گھر، عالمِ آخرت۔ بہرِ ایں۔ اِس مضمون کی تشریح کے لئے حسبِ ذیل قصہ سُن لو۔

[3] حکایت۔ ایک بادشاہ تھا جس نے حقیقی بادشاہت دیکھ لی اور قیامت کا منظر اُس کے سامنے آ گیا تھا۔ وہ دنیاوی بادشاہت کو بچّوں کی مٹی کے ڈھیر کی بادشاہت سمجھنے لگا تھا۔ بچے کھیلنے میں مٹی کا ڈھیر لگا لیتے ہیں۔ جو بچہ کھیل میں جیت جاتا ہے وہ کود کر اُس ڈھیر پر چڑھ بیٹھتا ہے اور کہنے لگتا ہے کہ یہ میرا قلعہ ہے جو میں نے فتح کر لیا ہے اور دوسرے بچے اُس پر رشک کرنے لگتے ہیں۔

قلعہ مراست کودکانِ دیگر بروے رشک برند کہ التُّرابُ رَبیعُ

قلعہ میرا ہے دوسرے بچے اُس پر رشک کرتے ہیں کیونکہ مٹی بچوں کا موسم بہار

الصِّبیان آں بادشاہزادہ چوں از قیدِ رنگہا برست گفت

ہے وہ شہزادہ جب رنگوں کی قید سے چھوٹ گیا تو اُس نے کہا کہ میں

من ایں خاکہای رنگیں راہماں تودۂ خاکِ دوں میگویم و زر و

اِس رنگ برنگ خاک کو وہی بے قیمت مٹی کا ڈھیر کہتا ہوں اور سونا اور

اطلس[1] و اکسوں نمیگویم من ازیں اکسونِ رہزن رستم و بیک سو

اطلس اور اکسون نہیں کہتا ہوں میں اس راہزن اکسون سے نجات پاگیا اور ایک دم

جستم و اٰتَیۡنٰهُ الۡحُكۡمَ صَبِیًّا ارشادِ حق را مرور سالہا حاجت نیست

کودگیا اور ہم نے اُس کو بچپن میں حکم عنایت کردیا اللہ کی رہنمائی کے لئے سالوں

در قدرتِ کُنۡ فَیَکُوۡنُ کس سخنِ قابلیت نگوید

کی ضرورت نہیں ہے "ہوجا پس ہوگیا" والی قدرت میں کوئی شخص قابلیت کی بات نہیں کرتا ہے

بادشاہے داشت یک نیبا پسر | ظاہر و باطن مزیّن از ہنر

ایک بادشاہ کے ایک حسین لڑکا تھا | جس کا ظاہر اور باطن ہنر سے آراستہ تھا

خواب[2] دید او کاں پسر ناگاہ بمرد | صافیِ عالم براں شہ گشت دُرد

اُس نے خواب دیکھا کہ اُس کا لڑکا اچانک مرگیا ہے | اُس بادشاہ پر صاف دنیا مکدر ہوگئی

خشک شد از تابِ آتش مشکِ او | کہ نماند از تفِ آتش اشکِ او

آگ کی گرمی سے اُس کی تشک (آنکھ) خشک ہوگئی | آگ کی سوزش سے اُس کے آنسو نہ رہے

آنچناں پُر شد ز دودِ درد شاہ | کہ نہی یابید در وے راہ آہ

بادشاہ درد کے دھوئیں سے ایسا پُر ہوگیا | کہ اُس میں آہ کو راستہ نہ ملتا تھا

خواست[3] مُردن قالبش بیکار شد | عمر ماندہ بود شہ بیدار شد

وہ مرنے لگا اُس کا جسم بیکار ہوگیا | کچھ عمر باقی رہ گئی تھی، شاہ بیدار ہوگیا

شادیے آمد ز بیداریش پیش | کو ندیدہ بود اندر عمرِ خویش

بیداری سے اُس میں ایسی خوشی پیدا ہوئی | کہ اُس نے عمر بھر نہ دیکھی تھی

کہ ز شادی خواست ہم فانی شدن | پس مطوّق آمد ایں جاں با بدن

وہ خوشی سے مرنے کو تھا | (لیکن)، یہ جان بدن سے پیوستہ رہی

[1] اطلس۔ ریشمین کپڑا جس پر نقش ونگار نہیں ہوتے ہیں۔ اکسون۔ کالا دیبا۔ و بیک سو۔ انسان کے مراتب بلند ہونے میں سالہا سال کی ریاضتیں ہی ضروری نہیں ہیں بلکہ یک وقت عروج حاصل ہوجاتا ہے۔

[2] خواب۔ اُس بادشاہ نے خواب میں دیکھا کہ اُس کا وہ حسین لڑکا مرگیا۔ آتش یعنی غم کی آگ۔ مشکِ او یعنی اُس کی آنکھیں۔ آہ۔ یعنی آہ کرنے کی بھی اُس میں طاقت نہ رہی۔

[3] خواست۔ اُس خواب سے بادشاہ مرنے کے قریب ہوگیا اور جسم بیکار ہوگیا لیکن ابھی عمر باقی تھی لہٰذا بیدار ہوگیا۔ شادیے۔ بیدار ہوکر اُس کو ایسی خوشی ہوئی کہ عمر بھر کبھی نہ ہوئی تھی۔ کہ ز شادی۔ اب وہ خوشی سے مرا جاتا تھا انتہائی خوشی بھی موت کا سبب بن جاتی ہے۔ جی۔ لیکن جسم روح کے لئے طوق بن گیا اور اُس کو پرواز نہ کرنے دیا۔ مطوق۔ وہ جس کے گلے میں طوق پہنا دیا جائے۔

از دمِ غم می بمیرد[1] ایں چراغ — وز دمِ شادی بمیرد ایںت لاغ
یہ چراغ، غم کی پھونک سے بجھ جاتا ہے — اور خوشی کی پھونک سے (بھی)، بجھتا ہے یہ کمیں ہے

درمیانِ ایں دو[2] مرگ اُو زندہ است — ایں مطوّق شکل جای خندہ است
وہ اِن دو موتوں کے درمیان زندہ ہے — یہ طوق بنی ہوئی شکل، ہنسنے کا مقام ہے

شاہ با خود گفت شادی را سبب — آنچناں غم بُود از تسبیبِ رَب
بادشاہ نے سوچا خوشی کا سبب — ایسا غم، اللہ (تعالیٰ) کے سبب بنانے سے تھا

ایں عجب یک جُزو از یک رُوی مرگ — واں زیک رُوی دِگر احیا و برگ
یہ تعجب ہے، ایک جز ایک حیثیت سے موت ہے — وہی دوسری حیثیت سے زندہ کرنا اور سرسبزی ہے

آں یکے[2] نسبت بداں حالت ہلاک — باز ہم از سُوی دیگر امتساک
ایک کی نسبت سے وہ ہلاکت ہے — پھر دوسرے کی نسبت سے زندگی ہے

شادیِ تن سُویِ دنیاوی کمال — سُوی روزِ عاقبت نقص و زوال
جسم کی خوشی دنیاوی اعتبار سے کمال ہے — آخرت کے دن کے اعتبار سے نقص اور زوال ہے

خندہ را در خواب ہم تعبیر داں — گریہ گوید با دریغ و اندہاں
خواب میں ہنسی کی تعبیر سمجھ لے — افسوس اور غم کے ساتھ رونا کہتا ہے

گریہ را در خواب شادی و فرح — ہست در تعبیر اے صاحب مرح
خواب میں رونے کی، خوشی اور مسرت — تعبیر ہے اے خوشی والے!

شاہ[3] اندیشید کایں غم خود گذشت — لیک جاں از جنسِ ایں بدظن بگشت
شاہ نے سوچا کہ یہ غم گذر گیا — لیکن اِس جیسی چیز سے جان بدگمان ہو گئی ہے

ور رسد خارے چنیں اندر قدم — گر رود گُل، یادگارے بایدم
اور اگر ایسا کانٹا پاؤں میں چبھے — اگر پھول جاتا ہے، میرے لئے کوئی یادگار چاہیئے

چشم زخمے زیں مبادا کہ شود — یادگارے بایدم گر اُو رود
خدا کرے اِس قسم کا کوئی صدمہ نہ پہنچے — اگر وہ مرجائے تو میرے لئے کوئی یادگار چاہیئے

چوں فنا را شد سبب بے منتہا — پس کدامیں راہ را بندیم ما
جبکہ موت کے بے انتہا سبب ہیں — تو ہم کونسے راستہ کو بند کریں گے؟

لڑکے کے مرنے کا صدمہ مجھے نہ پہنچے بہرحال احتیاط کا تقاضا ہے کہ اُس کی یادگار کا بندوبست کر لینا چاہیئے۔ چوں۔ موت کے سینکڑوں اسباب ہیں اُن پر قابو پانا مشکل ہے۔

[1] ایں چراغ۔ یہ عجب تماشہ ہے کہ چراغِ زندگی غم سے بھی بجھتا ہے اور خوشی سے بھی۔ درمیانِ۔ موت کے اِن دونوں سببوں کے درمیان انسان زندہ رہتا ہے اور اِس پر ہنسی آتی ہے کہ انسان کا جسم روح کے گلے کا ہار بنا ہوا ہے۔ شاہ۔ بادشاہ نے سوچا کہ ایسا غمناک خواب اِس قدر خوشی کا سبب بنے۔ یہ سبب بھی اللہ تعالیٰ کی جانب سے ہوتا ہے۔ ایں عجب۔ وہی خواب موت کا سبب بھی تھا اور وہی خواب زندگی اور خوشی کا سبب بھی ہوا۔

[2] آں یکے۔ بہت سی چیزیں ایسی ہی ہیں کہ وہ ایک جانب موت کا سبب بنتی ہیں تو دوسری جانب زندگی کا سبب بھی بنتی ہیں۔ شادیِ تن جسمانی خوشی دنیاوی اعتبار سے کمال ہے آخرت کے اعتبار سے زوال ہے۔ خندہ۔ تعبیر دینے والے خواب میں ہنسی کی تعبیر رنج اور غم سے کرتے ہیں اور خواب میں رونے کی تعبیر مسرت اور خوشی سے کرتے ہیں۔

[3] شاہ۔ شاہ نے سوچا کہ اگرچہ عتاب کی بات ختم ہو گئی ہے لیکن ایک بدظنی باقی ہے اب اگر خدانخواستہ لڑکا مرے تو اُس کی کوئی یادگار تو باقی رہنی چاہیئے۔ گُل۔ یعنی لڑکا۔ یادگار یعنی اُس کی یاد دلانے والا اُس کا اولاد۔ چشم زخمے۔ خدا کرے

صَد دریچہ و دَر سُوئے مرگِ لَدیغ ¹ — می کُنند اندر کُشادن ژَریغ ژَریغ

ڈسنے والی موت کیلئے سیکڑوں کھڑکیاں اور در ہیں — جو کھولنے میں چوں چوں کرتے ہیں

ژَریغ ژَریغِ تلخ آں دَرہائے مرگ — نشنود گوشِ حریص از حرصِ برگ

موت کے دروازوں کی کڑوی چوں چوں — ساز و سامان کے لالچ کی وجہ سے لالچی کا کان نہیں سنتا ہے

از سُوئے تن ² دَردہا بانگِ دَر ست — وز سُوئے خصماں جفا بانگِ دَر ست

جسم کی جانب سے درد، دروازے کی آواز ہیں — مخالفوں کی جانب سے ظلم دروازے کی آواز ہے

ہیں برو بَرخواں کتابِ طِبّ را — تا شمارِ ریگ بینی رنجہا

خبردار! جا طب کی کتاب پڑھ — تاکہ تو ریت کی شمار کے امراض دیکھے

اے پسر بَرخواں دَمے فہرستِ طِب — نارِ علتہا نظر کُن مُلتہب

اے بیٹا! تھوڑی دیر کے لئے طب کی فہرست پڑھ لے — بیماریوں کی آگ کو شعلہ زن دیکھ

زاں ہمہ بر من دریں خانہ رہ است — ہر دُو گامے پُر ز کژدُمہا چہ است

اس گھر میں اِن سب کا میری جانب راستہ ہے — ہر دُو قدم پر بچھوؤں سے بھرا ہوا کنواں ہے

باد تند ست و چراغم اَبترے — زُو بگیرانم چراغِ دیگرے

ہوا تیز ہے اور میرا چراغ ناقص ہے — میں اُس سے ایک دوسرا چراغ حاصل کرلوں

تا بُوَد ³ کز ہر دُو یک وافی شود — گر بباد آں یک چراغ از جا رَوَد

تاکہ دونوں میں سے ایک باقی رہے — اگر ہوا سے، ایک چراغ بجھ جائے

ہمچو عارِف کز تنِ ناقص چراغ — شمعِ دل افروخت از بہرِ فراغ

جیسا کہ عارف (باخدا) نے جسم کے ناقص چراغ سے — فراغت کے لئے دل کی شمع روشن کرلی ہے

تاکہ روزے کایں بمیرد ناگہاں — پیشِ چشمِ خود نہد اُو شمعِ جاں

تاکہ اگر یہ کسی دن اچانک مرجائے — وہ اپنے سامنے روح کی شمع رکھ لے

اُو نکرد ایں فہم پس داد از غرر — شمعِ فانی را بفانیِ دگر

وہ یہ نہ سمجھا اُس نے دھوکے سے دیدیا — فنا ہونیوالی شمع کو دوسری فنا ہونیوالی کے بدلے میں

چارہ اندیشید لیکن چارہ نے — گفتِ با خود نیست بیروں رَفتنے

اُس نے تدبیر سوچی لیکن تدبیر نہیں ہے — خودی والے کی گفتگو باہر نکلنے کی نہیں ہے

## عُروس خواستنِ بادشاہ از بہرِ پسر از خوفِ انقطاعِ نسل

بادشاہ کا اپنے لڑکے کیلئے دُلہن کا چاہنا نسل کے منقطع ہونے کے ڈر سے

---

¹ صَد دریچہ۔ موت کے آنے کے سینکڑوں راستے اور دروازے ہیں جب وہ دروازے کھلتے ہیں تو اُن کے کواڑ چوں چوں کرتے ہیں۔ ژَریغ۔ اُن کی چوں چوں کی آواز دنیا کی حرص کی وجہ سے کان نہیں سنتے ہیں۔

² از سُوئے تن۔ جسم کے درد اور دشمنوں کے ظلم موت کے دروازوں کے کواڑوں کی چوں چوں ہے۔ تا شمارِ ریگ۔ یعنی لاتعداد۔ مُلتہب شعلہ زن۔ زآں ہمہ۔ ہر مرض کا بدن میں راستہ ہے۔ چراغم۔ یعنی میرے لڑکے کے اولاد نہیں ہے۔ زُو دیگرے۔ یعنی لڑکے کے اولاد ہو جائے۔

³ تا بُوَد۔ خدانخواستہ بیٹا مرے تو پوتا رہ جائے۔ ہمچو۔ بادشاہ کی تدبیر ایسی ہی تھی جیسے باخدا انسان کرتا ہے کہ جسم کا چراغ بجھ جائے تو روح کا چراغ روشن رہے۔ اُو نکرد۔ بادشاہ اور عارف کے کام میں فرق یہ ہے کہ اُس نے فانی کا بدل فانی سوچا یعنی لڑکے کا بدل پوتا۔ چارہ۔ بادشاہ نے جو تدبیر کی وہ درست نہ تھی چونکہ وہ خودی میں مبتلا تھا اس لئے اُس کی گفتگو عیب سے باہر نکلنے کی نہ تھی۔ عُروس۔ دُلہن۔



753

پس عروسے خواست باید بہرِ او | تا بماند زیں تزوّج[1] نسلِ او
اُس کے لئے ایک دلہن تلاش کرنی چاہئے | تاکہ اِس نکاح سے اُس کی نسل باقی رہے

گر رود سوئے فنا ایں بازِ باز | فرخِ او گردد زبعدِ باز باز
اگر یہ بازفنا کی جانب چلا جائے، پھر | اُس کا بچہ باز کے بعد باز بن جائے

صورتِ ایں باز گر زینجا رود | معنیِ او در ولد باقی بود
اِس باز کی صورت اگر اِس جگہ سے چل جائے | اُس کی معنویت بچہ میں باقی رہے

بہرِ ایں فرمود آں شاہِ نبیہ | مصطفیؐ کہ اَلوَلَدُ سِرُّ اَبِیہِ
اِسی لئے فرمایا ہے اُس شریف شاہ | مصطفیٰؐ نے، کہ بچہ باپ کا راز ہے

بہرِ ایں معنیٰ ہمہ خلق از شغف | می بیاموزند طفلاں را حرف
اِسی لئے تمام لوگ شوق سے | بچوں کو ہنر سکھاتے ہیں

تا بماند آں معانی در جہاں | چوں شود آں قالبِ ایشاں نہاں
تاکہ دنیا میں وہ خوبیاں باقی رہیں | جب اُن کا جسم چھپ جائے

حق بحکمت حرص شاں دادست وجد | بہرِ رُشدِ ہر صغیرِ مستعد
اللہ (تعالیٰ) نے دانائی سے اُنکو حرص اور کوشش عطا | ہر صاحبِ استعداد بچے کی رہنمائی کے لئے

من[2] ہم از بہرِ دوامِ نسلِ خویش | جفت خواہم پورِ خود را خوب کیش
میں بھی اپنی نسل کی ہمیشگی کے لئے | اپنے لڑکے کے لئے خوبصورت بیوی اوڑھنا

دخترے خواہم زنسلِ صالحے | نے زنسلِ بادشاہے طالحے
کسی نیک کی نسل کی لڑکی چاہوں گا | نہ کسی بدمعاش بادشاہ کی نسل کی

شاہ خود آں صالح ست آزاد او ست | نے اسیرِ حرصِ فرج ست و گلوست
بادشاہ وہ ہے، جو نیک اور آزاد ہے | نہ وہ جو شرمگاہ اور حلق کی حرص کا قیدی ہو

مر اسیراں[3] را لقب کردند شاہ | عکس چوں کافور نامِ آں سیاہ
لوگوں نے قیدی کو شاہ کا لقب دیا ہے | بالعکس جیسا کہ حبشی کا نام کافور

شد مفازہ بادیہ خونخوارہ نام | نیک بخت آں پیس را گویند عام
خونخوار جنگل کا نام مفازہ بنا | کوڑھی کو عوام نیک بخت کہتے ہیں

---

[1] تزوّج۔ نکاح کرنا۔ باز۔ یعنی لڑکا۔ فرخ۔ پرندکا بچہ یعنی لڑکے کا لڑکا۔ معنیِ او۔ لڑکے کی خوبیاں۔ بہرِ ایں۔ چونکہ بیٹے میں باپ کی خو ہوتی ہے اِسی لئے آنحضورؐ نے فرمایا ہے اَلوَلَدُ سِرُّ اَبِیہِ ”بچہ باپ کا راز ہے“۔۔۔ حرف۔ کاریگر اولاد کو اپنا ہنر سکھاتا ہے تاکہ وہ ہنر اُس کے مرنے کے بعد بھی باقی رہے۔ حق۔ اللہ تعالیٰ نے والدین میں یہ جذبہ اِسی لئے رکھا ہے کہ اُنکے ہنر اُن کے بعد بھی باقی رہیں۔

[2] من ہم۔ بادشاہ نے کہا میں بھی اپنی نسل باقی رکھنے کیلئے اپنے لڑکے کی شادی کردوں گا۔ صالحے۔ لڑکے کی دُلہن کسی نیک شخص کی لڑکی کو بناؤں گا۔ طالح۔ بدکار و بدمعاش۔ صالح۔ باخدا انسان کو شاہ کہنا چاہیئے دنیادار تو شرمگاہ، اور حلق کا قیدی ہوتا ہے۔

[3] اسیراں۔ عام بادشاہوں کو بادشاہ کہنا تو ایسا ہی ہے جیسا کہ حبشی کا نام کافور رکھ دیا جائے یہ بالعکس بات ہے عموماً بادشاہ کھانے پینے اور عیاشی کے قیدی ہوتے ہیں، حبشی کالا ہوتا ہے کافور سفید ہوتا ہے۔ شد مفازہ۔ مفازہ کے معنٰی اِس کامیابی کی جگہ لیکن جنگل کو مفازہ کہا جاتا ہے حالانکہ وہ ہلاکت کی جگہ ہے۔ پیس۔ کوڑھی کو نیک بخت کہا جاتا ہے حالانکہ اُس سے زیادہ بدنصیب کون ہوگا۔

ہر اسیرِ شہوت و حرص و اَمَل — بر نوشتہ میر یا صدرِ اَجَل[1]
ہر شہوت اور لالچ اور آرزو کے قیدی کو — میر یا بڑا صدر لکھا ہے

آں اَسیرانِ اَجَل را عام داد — نامِ میرانِ اَجَل اندر بلاد
اُن موت کے قیدیوں کو عوام نے دیدیا ہے — شہروں میں بڑے حاکموں کا نام

صدر خوانندش کہ در صَفِّ نعال — جانِ اُو بستہ است یعنی جاہ و مال
اُس کو صدر کہتے ہیں جس کے جوتوں کی صف میں — جان بندھی ہے یعنی جاہ و مال میں

## اِختیار کردنِ پادشاہ دُختر زاہد را از جہتِ پسر و اِعتراض کردنِ اہلِ بیت و ننگ داشتنِ ایشاں از پیوندِ درویشاں

بادشاہ کا لڑکے کے لئے ایک زاہد کی لڑکی کو منتخب کرنا اور گھر والوں کا اعتراض کرنا اور درویشوں کے ساتھ رشتے سے ذلت محسوس کرنا

ایں سخن را نیست پایاں خوش جہت — بہرِ پورِ خویشتن شاہ از نہفت
اس بات کا خاتمہ نہیں ہے بیری ہانگ لی — بادشاہ نے چپکے چپکے اپنے لڑکے کیلئے

شاہ چوں با زاہدے خویشی گزید — ایں خبر در گوشِ خاتوناں رسید
بادشاہ نے جب ایک زاہد کے یہاں رشتہ پسند کیا — یہ خبر عورتوں کے کان میں پہنچی

مادرِ شہزادہ گفت از نقصِ عقل — شرطِ کُفویت بُوَد در عقل و نقل
عقل کی کمی کیوجہ سے شہزادے کی ماں نے کہا — عقل اور نقل میں جوڑ شرط ہے

تو ز شُحِّ[2] و بُخل خواہی وز دَہا — تا بہ بندی پورِ ما را بر گدا
تو کنجوسی اور بخل اور مکاری سے چاہتا ہے — کہ میرے بچے کو فقیر کے ساتھ باندھ دے

گفت صالح را گدا گفتن خطاست — کو غنیُّ القلب از دادِ خداست
اُس نے کہا نیک شخص کو فقیر کہنا غلطی ہے — کیونکہ وہ خدا کی دین سے، دل کا مالدار ہے

در قناعت[3] میگریزد از تُقیٰ — نز لئیمی و کَسَل ہمچوں گدا
پرہیزگاری کی وجہ سے وہ قناعت اختیار کرتا ہے — نہ کہ فقیر کی طرح کاہلی اور کمینہ پن سے

قلّتے کاں از قناعت وز تُقاست — آں ز فقر و قلّتِ دُوناں جُداست
وہ کمی جو قناعت اور پرہیزگاری کیوجہ سے ہے — وہ کمینوں کی کمی اور فقر سے جُدا گانہ ہے

حَبّہ آں گر بیابد سر نہد — ویں ز گنجِ زر بہمت مے جہد
وہ اگر ایک حبہ بھی پاتا ہے سر جھکا دیتا ہے — یہ سونے کے خزانے سے ہمت کیوجہ سے بھاگتا ہے

---

[1] اَجَل۔ پہلے مصرع میں موت کے معنیٰ میں ہے، دوسرے مصرع میں بزرگ کے معنیٰ میں ہے۔ نعال۔ جوتے یعنی رُتبہ اور مال۔ اِختیار کردن۔ بادشاہ نے لڑکے کی دُلہن بنانا ایک نیک شخص کی لڑکی کو پسند کیا بیوی نے اُس پر اعتراضات شروع کر دیئے۔ پور۔ لڑکا۔ کفویت۔ شریعت اور عقل کہتی ہے کہ لڑکے اور لڑکی کا جوڑ ہونا چاہیئے۔

[2] شُحّ۔ سخت قسم کا بخل۔ دَہا۔ مکر یعنی تو طرح سے ڈر کر فقیر گھرانے میں لڑکے کی شادی کرنا چاہتا ہے۔ گفت۔ نیک اور قانع انسان کو گدا اور فقیر کہنا درست نہیں ہے۔

[3] قناعت۔ تھوڑے پر صبر، اگر انسان تقوے کی وجہ سے قناعت اختیار کرتا ہے تو اُس کو گدا نہیں کہا جا سکتا۔ حبّہ۔ گدا اور قانع میں بہت فرق ہے گدا ایک پیسہ کے لئے سر جھکا دیتا ہے اور قانع خزانوں پر لات مار دیتا ہے۔

شہ[1] کہ اُو از حرص قصدِ بر حرام — میکنُد اُو را گدا گوید ہُمام

وہ بادشاہ جو حرص کی وجہ سے حرام کا ارادہ — کرتا ہے، اُس کو بڑا انسان فقیر کہتا ہے

گفت کُو شہر و قِلاع اُو را جہیز — یا نثارِ گوہر و دینار ریز

اُسنے کہا شہر اور قلعے اُسکے پاس جہیز میں دینے کو کہاں؟ — یا نچھاور کرنے اور بکھیرنے کیلئے موتی اور دینار کہاں ہیں؟

گفت رَو ہر کُو غمِ دیں بَرگزید — باقیِ غمہا خدا از وے بُرید

اُسنے کہا، جا جس نے دین کا غم اختیار کر لیا ہیں — باقی غموں کو خدا نے اس سے جُدا کر دیا ہے

غالب[2] آمد شاہ و پسندید دخترے — از نژادِ صالحے خوش جوہرے

بادشاہ غالب آگیا اور اُس نے ایک لڑکی پسند کر لی — عمدہ مزاج والے ایک نیک شخص کی نسل سے

دَر مَلاحت خود نظیرِ خود نداشت — چہرہ اَش تاباں تر از خورشیدِ چاشت

حُسن میں وہ اپنا ثانی نہ رکھتی تھی — چار گھڑی دن کے سورج سے زیادہ روشن چہرے والی

حُسنِ دختر ایں خصالش آنچناں — کز نکوئی می نگنجد در بیاں

لڑکی کا حُسن (اور) اُس کی یہ خصلتیں ایسی تھیں — کہ خوبی کی وجہ سے بیان نہیں ہو سکتی ہیں

صَیدِ دیں کُن تا رسد اندر تبَع — حُسن و مال و جاہ و بختِ مُنتفعَ

دین کا شکار کر تاکہ تابع بن کر آئے — حُسن اور مال اور رُتبہ اور نفع کے قابل نصیبہ

آخرت[3] قطارِ اُشتر داں عمُو — دَر تبَع دنیاش ہمچوں پشک و مُو

اے چچا! آخرت کو اونٹ کی قطار سمجھ — اُس کے پیچھے دنیا کو مینگنی اور بال (سمجھ)

پشم بگزینی شُتر نبُوَد تُرا — وَر بُوَد اُشتر چہ قیمت پشم را

اگر تو اُون پسند کریگا، اونٹ تیرے نہ ہونگے — اور اگر اونٹ ہیں تو اُون کی کیا قیمت؟

## جادوئی کردن کمپیرِ کابلی شاہزادہ را و فریفتہ شُدن شاہزادہ

ایک کابلی بڑھیا کا شہزادے پر جادو کر دینا اور شہزادے کا عاشق ہو جانا

چوں برآمد ایں نکاح آں شاہ را — با نژادِ صالحان و اولیا

جب اُس شہزادے کا نکاح ہو گیا — نیکوں اور ولیوں کی نسل سے

از قضا کمپیرکِ جادو کہ بُود — عاشقِ شہزادہ با حُسنِ وُجود

قضائے (خداوندی) سے جادوگرنی بڑھیا جو کہ تھی — حسین شہزادے پر عاشق

جادوئی کردش عجُوزِ کابلی — کہ بَرد زاں رشکِ سحرِ بابلی

اُس پر کابلی بڑھیا نے ایسا جادو کر دیا — کہ (جادو) بابل کا جادو (بھی) اُس پر رشک کرے

[1] شہ۔ جو بادشاہ کمانے میں حلال حرام کا فرق نہ کرے بزرگ لوگ اُس کو گدا کہتے ہیں۔ گفت۔ ملکہ نے کہا ان لوگوں کے پاس نہ ملاقہ ہے نہ قلعے جو وہ لڑکی کو جہیز میں دینگے نہ لڑکی کی رخصتی کے وقت ڈولے پر نثار کرنے کے لئے زر و جواہر ہیں... گفت رَو۔ شاہ نے ملکہ سے کہا کہ مجھے اب دین کی فکر ہے اور جو شخص دین کی فکر میں لگ جاتا ہے دوسرے غموں سے آزاد ہو جاتا ہے لہٰذا مجھے جہیز وغیرہ نہ ہونے کا کوئی غم و فکر نہیں ہے۔

[2] غالب آمد۔ نتیجہ یہ ہوا کہ بادشاہ نے بیگم کی باتیں نہ سُنیں اور ایک نیک شخص کی لڑکی کو بیاہ لایا جو انتہائی حسین تھی جس کا حُسن بیان سے باہر ہے۔ صیدِ دیں۔ مولانا فرماتے ہیں کہ انسان کو دین حاصل کرنا چاہیئے دوسری چیزیں اُس کے تابع ہیں وہ اصل مقصود نہ ہونی چاہئیں۔

[3] آخرت۔ آخرت کی مثال اونٹوں کی قطار کی ہے اور دنیا کی مثال اُن کی مینگنیوں اور بالوں کی سی ہے۔ پشم بگزینی۔ اگر تم صرف اُنکے اون کی فکر میں لگ گئے تو قطار ہاتھ نہ آئیگی۔ جادوئی۔ شادی کے بعد شہزادے پر ایک بڑھیا جادوگرنی نے جو کابلی تھی جادو کر دیا وہ بڑھیا اُسپر عاشق ہو گئی تھی اور اُسکو اپنے جال میں پھنسا لیا۔ باقی۔

بابل کے علاقہ کا جادو مشہور تھا۔

شہ بچہ شُد عاشقِ کمپیرِ زشت[1] — تا عروس و آں عروسی را بہشت
شہزادہ بدصورت بڑھیا پر عاشق ہوگیا — یہاں تک کہ اُس نے دُلہن اور شادی سے کنارہ کرلیا

یک سیہ دیوے و کابولی زنے — گشت بر شہزادہ ناگہ رہزنے
ایک کالا بھوت اور کابلی عورت — اچانک شہزادے کی ڈاکو بن گئی

زاں سیہ روئے خبیثِ نابکار — گشت آں شہزادہ مدہوش و نزار
اُس کلموئی، خبیث نابکار کی وجہ سے — شہزادہ مدہوش اور لاغر ہوگیا

آں نود سالہ عجوزِ گندہ پیر — نے خرد ہشت آں مَلک را نے ضمیر
اُس نوّے سالہ بڑھیا کھوسٹ نے — اُس شہزادے کی نہ عقل چھوڑی، نہ دل

تا بسالے[2] بُود شہزادہ اسیر — بوسہ جایش نعلِ کفشِ گندہ پیر
یہاں تک کہ شہزادہ ایک سال قیدی رہا — بڑھیا کی جوتی کا تلا اُس کی بوسہ گاہ تھی

صُحبتِ کمپیر اُو را می زلُود — تا ز کاہش نیم جانے ماندہ بُود
بڑھیا کی صحبت اُس کو تباہ کر رہی تھی — یہاں تک کہ گھٹاؤ کی وجہ سے آدھی جان رہ گئی تھی

دیگراں از ضعفِ وے با دردِ سر — اُو ز سُکرِ سحر از خود بے خبر
دوسرے اُس کی کمزوری سے دردِ سر میں تھے — وہ جادو کے نشہ سے اپنے آپ سے غافل تھا

ایں جہاں بر شاہ چوں زنداں شدہ — ویں پسر بر گریہ شاں خنداں شُدہ
بادشاہ پر یہ دنیا قید خانہ کی طرح ہوگئی تھی — یہ لڑکا اُن کے رونے پر ہنستا تھا

شاہ[3] بس بیچارہ شُد در بُرد و مات — روز و شب می کرد قربان و زکات
اُس بازی میں بادشاہ لاچار ہوگیا — دن رات قربانی اور خیرات کرتا تھا

زانکہ ہر چارہ کہ می کرد آں پدر — عشقِ کمپیرک ہمی شُد بیشتر
باپ جس قدر بھی تدبیر کرتا تھا — بڑھیا کا عشق بڑھتا تھا

پس یقیں گشتش کہ مطلق آں سر است — چارہ اُو را بعد ازیں لابہ گر است
تو اُسکو یقین ہوگیا کہ (یہ) مطلقاً اُس (اللہ) کی جانب سے ہے — اُسکے بعد اُس کی تدبیر (اللہ کے سامنے) خوشامد ہے

سجدہ می کرد اُو کہ ہم فرمان ترا است — غیرِ حق بر مُلکِ حق فرماں کرا است
وہ سجدے کرتا کہ تیرا ہی حکم ہے — اللہ (تعالیٰ) کی سلطنت میں اللہ (تعالیٰ) کے علاوہ کس کا حکم ہے؟

لیکن ایں مسکیں ہمی سوزد چو عُود — دست گیرش اے رحیم و اے ودُود
لیکن یہ مسکین اگر کی طرح جل رہا ہے — اے رحم کرنیوالے! اے محبوب! اسکی دستگیری کر

[1] کمپیر۔ بڑھیا، بوڑھا یا بوڑھی کابلی۔ زآں۔ شہزادہ اُس خبیث کے عشق میں مدہوش رہنے لگا اور لاغر ہوگیا۔ گندہ پیر بہت بوڑھا یا بڑھیا۔ مَلک یعنی شہزادہ۔ ضمیر۔ دل۔

[2] تا بسالے۔ ایک سال تک شہزادہ اُسکی قید میں رہا اور اُس کی جوتیاں چومتا تھا۔ صُحبت۔ یعنی اُس بڑھیا کی ہمبستری سے وہ گھل کر آدھا رہ گیا تھا۔ دیگراں۔ دوسرے اُس کی لاغری کو دیکھ کر دردِ سر میں مبتلا ہوئے اور وہ اپنی حالت سے بے خبر تھا۔ ویں پسر۔ بادشاہ شہزادے کے غم میں روتا تھا تو شہزادہ اُس کے رونے پر ہنستا تھا۔

[3] شاہ۔ بادشاہ اُس جادو کے معاملہ میں لاچار تھا اور صدقہ خیرات کرتا رہتا تھا کہ اُس کے ذریعہ یہ مصیبت ٹل جائے۔ زانکہ۔ اگر وہ اُس جادو کا کوئی توڑ کراتا تھا تو جادو اور مضبوط ہوجاتا تھا۔ پس۔ جب کوئی تدبیر کارگر نہ ہوئی تو اُس کو یقین ہوگیا کہ یہ سب کچھ اللہ کی جانب سے ہے اُسی کے سامنے رونا اور دعا کرنا چاہیئے لہٰذا اُسنے اللہ کی عبادت اور دُعائیں شروع کردیں۔ لیکن۔ بیشک تیرا ہی حکم ہے لیکن میں اگر کی طرح جل رہا ہوں میری دستگیری فرما۔

## مُستجاب شُدنِ دعای بادشاہ دَر خلاصِ پسر از جادوئی کابلی

کابلی کی جادوگری سے چھٹکارے کے بارے میں بادشاہ کی دُعا قبول ہونا

تازیاربِ یاربِ وافغانِ شاہ ۔ ساحرے اُستاد پیش آمد زراہ
یہانتک کہ بادشاہ کی یارب یاربؐ فریاد کیوجہ سے ۔ ایک اُستاد جادوگر، سفر سے سامنے آگیا

اُو شنیدہ بُود از دور ایں خبر ۔ کہ اسیرِ پیرہ زن شُد آں پسر
اُس نے دُور سے یہ بات سُنی تھی ۔ کہ وہ لڑکا بڑھیا کا قیدی بن گیا ہے

کاں عجُوزہ بُود اندر جادوئی ۔ بے نظیر و اَیمن از مثل و دوئی
کیونکہ وہ بڑھیا جادوگری میں ۔ بے نظیر اور مثل اور دوئی سے مطمئن تھی

دَستؔ بَر بالایِ دستست اے فتیٰ ۔ دَر فن و در زور تا ذاتِ خدا
اے نوجوان! ہاتھ سے بڑھ کر ہاتھ ہے ۔ ہُنر اور طاقت میں اللہ (تعالیٰ) کی ذات تک

مُنتہایِ دستہا دستِ خدا ست ۔ بحر بیشک مُنتہایِ جوہاست
تمام ہاتھوں کا آخر خدا کا ہاتھ ہے ۔ یقیناً دریاؤں کا آخر سمندر ہے

ہَم از و گیرند مایہ اَبر ہا ۔ ہَم بدُو باشد نہایت سَیل را
اَبر اُسی سے سرمایہ حاصل کرتے ہیں ۔ اسی پر سیلاب کی انتہا ہوتی ہے

گفتؔ شاہش کایں پسر از دست رَفت ۔ گفت اینک آمدم درمانِ زَفت
بادشاہ نے اُس سے کہا یہ لڑکا ہاتھ سے گیا ۔ اُسنے کہا اب میں زبردست علاج آگیا ہوں

نیستؔ ہمتا زال را ایں ساحراں ۔ جُز منِ داہی رسیدہ زاں کراں
اِن جادوگروں میں کوئی بڑھیا جیسا نہیں ہے ۔ سوائے مجھ ہوشیار کے، جو اُس جانب سے آگیا ہو

چوں کفِ موسیٰؑ بہ اَمرِ کردگار ۔ نک بر آرم من ز سحرِ اُو دمار
اللہ (تعالیٰ) کے حکم سے حضرت موسیٰؑ کے ہاتھ کی طرح ۔ اب میں اُس کے جادو کی تباہی مچا دوں گا

کہ مرا ایں علم آمد زاں طرف ۔ نے ز شاگردیِ سحرِ مُستخف
کیونکہ میرا یہ علم اُس (اللہ تعالیٰ) کیطرف سے آیا ہے ۔ ذلیل جادو کی شاگردی سے نہیں ہے

آمدم تا بر گُشایم سحرِ اُو ۔ تا نماند شاہزادہ زرد رُو
میں آیا ہوں تاکہ اُس کا جادو کھولدوں ۔ تاکہ شہزادہ پیلے چہرے کا نہ رہے

سُوئے گورستاں برو وقتِ سحر ۔ پہلوی دیوار ہست اسپید گور
صبح کے وقت قبرستان کی جانب جا ۔ ایک دیوار کے پہلو میں سفید قبر ہے

---

۱ مُستجاب ۔ قبول شدہ تازیارب ۔ بادشاہ کے یارب یارب سے ایک جادوگر سفر کرکے آگیا۔ اُو شنیدہ ۔ اُس جادوگر نے سُن لیا تھا کہ شہزادہ جادوگرنی کے پھندے میں ہے۔ کاں عجوزہ ۔ کیونکہ اُس بڑھیا جادوگرنی کی بہت شہرت تھی۔

۲ دست ۔ مولانا فرماتے ہیں دنیا میں ہنرمند سے بڑھ کر ہنرمند ہے تمام ہنرمندیاں خدا پر جاکر ختم ہوتی ہیں۔ بحر ۔ تمام دریا سمندر میں جاکر گرتے ہیں۔ ہم از و ۔ سمندر کے ابخرات بادل بنکر برستے ہیں۔ گفت ۔ بادشاہ نے اس آنے والے جادوگر سے کہا کہ شہزادہ ہمارے ہاتھ سے جاتا رہا۔ آمدم ۔ اِس جادوگر نے کہا میں اُس کا علاج بن کر آیا ہوں۔

۳ نیست ۔ اُس جادوگر نے کہا اُس بڑھیا کے توڑ جوڑ کا سوائے میرے کوئی جادوگر نہیں ہے۔ کفِ موسیٰ جس طرح حضرت موسیٰؑ کے یدِ بیضا کے معجزے نے تمام جادوگروں کو شکست دی تھی میں اُس کا مقابلہ کرکے اُس کے جادو کو تباہ کردوں گا۔ کہ مرا ۔ میرا علم خداوندی الہام سے ہے میں نے کسی جادوگر سے نہیں سیکھا ہے۔ مُستخف ۔ ذلیل۔ سوئے ۔ جادوگر نے کہا صبح کے وقت قبرستان جائیے وہاں آپ کو دیوار کے پہلو میں ایک سفید قبر ملے گی۔



768

سوی قبلہ باز کاو آں جای را
اُس جگہ کو قبلہ کی جانب کھود
تا بہ بینی قدرت و صنعِ خدا
تاکہ تو خدا کی قدرت اور کاریگری دیکھے

پس دراز ست ایں حکایت تو ملول
یہ قصہ لمبا ہے (اور) تو درماندہ ہے
زُبدہ را گویم رہا کردم فضول
خلاصہ بتاتا ہوں، زاید کو چھوڑتا ہوں

سوی گورستان رفت آں شاہ زود
وہ بادشاہ فوراً قبرستان کی جانب گیا
گور را آں شاہ آں دم بر کشود
بادشاہ نے فوراً قبر کو کھولا

جادوی بہا دید پنہاں اندرو
بڑا جادو اُس میں دبا ہوا دیکھا
صد گرہ بربستہ بر یک تارِ مو
ایک بال پر سینکڑوں گرہیں لگی ہوئی تھیں

واں گرہ ہای گراں را بر گشاد
اُس (جادوگر) نے اُن مضبوط گرہوں کو کھولا
پس ز محنت پورِ شہ را رہ داد
شہزادہ کو مصیبت سے نجات دی

آں پسر با خویش آمد شد دواں
وہ شہزادہ ہوش میں آگیا (اور) دوڑا
سوی تختِ شاہ با صد امتحاں
بہت محنت سے بادشاہ کے تخت کی جانب

سجدہ کرد و بر زمیں می زد ذقن
سجدہ کیا اور زمین پر ٹھوڑی رگڑی
در بغل کردہ پسر تیغ و کفن
لڑکے نے بغل میں تلوار اور کفن لئے ہوئے

شاہ آئیں بست و اہلِ شہر شاد
شاہ نے جشن منایا اور شہر والے خوش ہو گئے
واں عروسِ نا اُمید و بے مراد
اور وہ مایوس اور نامراد دلہن

عالم از سر زندہ گشت و با فروز
دنیا از سرِ نو زندہ اور پُر رونق ہو گئی
اے عجب آں روز روزِ امروز
تعجب ہے وہ بھی ایک دن تھا اور آج بھی ایک دن ہے

یک عروسی کرد شاہ او را چناں
بادشاہ نے اُس کی شادی کی دعوت ایسی کی
کہ جلاب و قند بد پیشِ سگاں
کہ گلاب اور شکر کتوں کے سامنے تھا

جادوی کمپیر از غصہ بمُرد
جادوگرنی بڑھیا رنج سے مر گئی
رُوی و خُوی زشت با مالک سپرد
چہرہ اور بُری عادت مالک کے سپرد کر دی

شاہ آئیں بست و آمد در نیاز
شاہ نے جشن منایا اور نیازمندی اختیار کی
راز گفتے با خدای کار ساز
خدائے کارساز سے دل کی بات کہتا تھا

شاہزادہ در تعجب ماندہ بود
شہزادہ تعجب میں پھنسا تھا
کز من او عقل و نظر چوں در ربود
کہ وہ (بڑھیا) میری عقل و نظر کس طرح اُچک لے گئی

---

۱ سوی قبلہ۔ اُس آنے والے جادوگر نے بادشاہ سے کہا کہ اُس سفید قبر کو قبلہ کی جانب سے کھودنا پھر تجھے خدا کی قدرت نظر آجائے گی۔ زبدہ۔ خلاصہ۔ فضول۔ زاید چیز۔ جادوی بہا۔ اُس بڑھیا نے ایک بال میں سینکڑوں گرہیں لگا کر جادو کیا تھا وہ اُس قبر میں سے نکلا۔

۲ واں۔ بادشاہ اُس بال کو اُس جادوگر کے پاس لے آیا تو اُس نے اُس کی گرہیں کھولکر اور شہزادے کو جادو سے نجات دیدی۔ آں پسر۔ جادو ختم ہونے کے بعد شہزادہ فوراً باپ کی خدمت میں حاضر ہو گیا۔ در بغل۔ اپنے فعل پر شرمندہ تھا اور اپنے آپ کو مجرم قرار دے کر اپنے ساتھ تلوار اور کفن بھی لایا۔ آئیں بست۔ جشن منایا۔

۳ اے عجب۔ مولانا فرماتے ہیں جس دن جادو ہوا تھا وہ بھی ایک دن تھا اور آج جبکہ جادو ختم ہوا اور خوشیاں منائی جارہی ہیں یہ بھی ایک دن ہے۔ عروسی یعنی ولیمہ۔ جلاب۔ جلاب پیش سگاں یعنی اُس دعوت کی نعمتوں سے کتے بھی محروم نہ رہے۔ مالک۔ اُس فرشتہ کا نام ہے جو جہنم کا داروغہ ہے۔ شاہ۔ بادشاہ انتہائی خوش تھا اور اللہ تعالےٰ سے راز و نیاز کی باتیں کرتا تھا۔ شاہزادہ۔ جب جادو ختم ہو گیا تو اپنے معاملہ پر شہزادہ حیران تھا۔

نو عروسے دید ہمچوں ماہِ حسن | کہ ہمی زد بر ملیحاں راہِ حسن
اُس نے حسن کا چاند جیسی دُلہن دیکھی | جو حسینوں پر حسن کی راہ مسدود کرتی تھی

گشت بیہوش و برُو اندر فتاد | تا سہ روز از صدرِ اُو گم شد فواد
وہ بیہوش ہو گیا اور مُنہ کے بل گر پڑا | تین دن تک اس کا دل سینے سے غائب رہا

سہ شبانہ روز اُو بیہوش گشت | تا کہ خلق از غشیِ اُو پر جوش گشت
تین دن رات وہ بے ہوش رہا | یہاں تک کہ مخلوق اس کی بیہوشی سے مضطرب ہو گئی

از گلاب و از علاج آمد بخود | اندک اندک فہم گشتش نیک و بد
وہ گلاب اور علاج سے ہوش میں آیا | رفتہ رفتہ وہ اچھے بُرے کو سمجھنے لگا

بعد سالے شاہ گفتش در سخن | کاے پسر یاد آر ازاں یارِ کُہن
ایک سال کے بعد گفتگو کے دوران میں بادشاہ نے اس سے کہا | کہ اے بیٹا! پُرانے دوست کو بھی، یاد کر لیا کر

یاد آور زاں ضجیع و زاں فراش | تا بدیں حد بیوفا و مُر مباش
اُس ہمبستر اور بیوی کو یاد کر | اس حد تک بے وفا اور کڑوا نہ بن

گفت رو من یافتم دار السّرور | وا رہیدم از چہِ دار الغرور
اس نے کہا جائیے میں نے خوشی کا گھر پا لیا | میں دھوکے کے گھر کے کنویں سے نجات پا گیا

ہمچناں باشد چو مومن راہ یافت | سوئے نورِ حق ز ظلمت رُوی تافت
ایسا ہی ہوتا ہے جب مومن نے راستہ پا لیا | اللہ (تعالیٰ) کے نور کی جانب اُس نے تاریکی سے منہ موڑا

مخلصِ ایں قصّہ بر گفتم تمام | تا بدانی مقصدِ خود والسلام
میں نے اس قصہ کا پورا خلاصہ بتا دیا | تاکہ تو اپنا مقصود سمجھ لے والسلام

## در بیانِ آنکہ شاہزادہ آدمی زادہ است پدرش آدمِ صفی خلیفۂ حق مسجودِ ملائکہ و آں کمپیر کابلی دنیا است کہ آدمی بچہ را از پدر ببرید بسحر و انبیا و اولیا آں طبیبِ تدارک کنندہ اند

اس کا بیان کہ شہزادے (سے) انسان (مراد) ہے اور اس (شہزادے) کا باپ حضرت آدم برگزیدہ اللہ (تعالیٰ) کے خلیفہ، ملائکہ کے مسجود ہیں اور کابلی بڑھیا دنیا ہے جس نے آدم کی اولاد کو جادو کے ذریعہ باپ سے جدا کر دیا ہے اور نبی اور ولی وہ علاج کرنے والے طبیب ہیں

اے برادر داں کہ شہزادہ توئی | در جہانِ کُہنہ زادہ از نوی
اے بھائی! جان لے کہ شہزادہ تو ہے | پُرانی دنیا میں تو نیا پیدا ہوا ہے

---

۵۱ نو عروسے۔ اب اپنی دُلہن کے پاس گیا تو اُس کو انتہائی حسین پایا۔ گشت۔ اُس کا حسن دیکھ کر بیہوش ہو گیا اور تین دن تک بیہوش رہا جس سے لوگ پریشان ہو گئے۔ از گلاب۔ بیہوشی کا علاج ہوا تب اُس کو رفتہ رفتہ ہوش آیا۔

۵۲ بعد سالے۔ ایک سال کے بعد دورانِ گفتگو میں بادشاہ نے شہزادے سے کہا کہ اپنی بڑھیا جادوگرنی کو بھی کبھی یاد کر لیا کرو۔ مُر۔ کڑوا۔ دار السرور۔ جنت یعنی دُلہن۔ دار الغرور۔ دنیا یعنی بڑھیا جادوگرنی۔

۵۳ ہمچناں۔ جو حالت شہزادے کی تھی کہ اُس بڑھیا کو یاد کرنا بھی پسند نہ کرتا تھا یہی حالت ایک مومن کی ہوتی ہے جبکہ اُس کو نورِ خداوندی حاصل ہو جائے وہ دنیا کے ظلمتکدہ کو یاد کرنا بھی پسند نہیں کرتا۔ اے برادر۔ ہم نے اس قصہ میں جو شہزادہ کہا ہے اُس سے ہر آدم زاد (انسان) مُراد ہے اور کابلی جادوگرنی سے مُراد دنیا ہے جس نے بنی آدم پر جادو کر رکھا ہے۔

کابلیِ جادو ایں دنیاست کو
کابلی جادوگرنی یہ دنیا ہے، جس نے

کردہ مرداں را اسیرِ رنگ و بو
انسانوں کو (اپنے) رنگ و بو کا قیدی بنا لیا ہے

چوں درافگندت دریں آلودہ زد ١؎
جبکہ اُسنے تورا تجھے اِس گندگی میں ڈالدیا ہے

دمبدم میخواں و میدم قُل اَعُوذ
ہر وقت قُلْ اَعُوْذُ پڑھ اور دَم کرتا رہ

تا رہی زیں جادوئی وزیں قلق
تاکہ اِس جادو اور پریشانی سے نجات پالے

اِستعانت خواہ از رَبُّ الفَلَق
صبح کے سفیدے کے رب سے مدد چاہ

زاں نبیؐ دنیات را سحّارہ خواند
اسی لئے نبیؐ نے تیری دنیا کو جادوگرنی کہا ہے

کو بافسوں خَلق را در چہ نشاند
کیونکہ اُسنے جادو کے ذریعہ مخلوق کو کنوئیں میں ڈالدیا ہے

ہیں فسونِ گرم دارد گندہ پیر
خبردار! بڑھیا تیز جادو رکھتی ہے

کردہ شاہاں را دمِ گرمش اسیر
بادشاہوں کو اُسکے گرم دَم نے قیدی بنا لیا ہے

دَر درونِ سینہ نفّاثات ٢؎ اوست
وہ سینہ میں (منتر پڑھکر) پھونکیں مارنیوالی ہے

عُقدہای سحر را اثبات اوست
وہ جادو کی گرہوں کو باندھنے والی ہے

ساحرہ دنیا قوی دانا زنے ست
جادوگرنی دنیا، بہت عقلمند عورت ہے

حَلِّ سحرِ او بپائے عامہ نیست
اُس کے جادو کا توڑ عوام کے بس کا نہیں ہے

وَرگشادے عُقدہ او را عقلہا
اگر عقلیں اُس کی گرہیں کھول سکتیں

انبیا را کے فرستادے خدا
اللہ تعالےٰ نبیوں کو کب بھیجتا؟

ہیں طلب کُن خوش دمے عُقدہ کشا
آگاہ! گرہ کھولنے والا اچھا دم کرنیوالا تلاش کرے

راز دانِ یَفْعَلُ اللّٰہُ مَا یَشَا
جو یَفْعَلُ اللّٰہُ مَا یَشَاءُ کا راز داں ہو

ہمچو ماہی ٣؎ بستہ اَستت او بہ شست
اُس نے تجھے مچھلی کی طرح کانٹے میں پھنسا لیا ہے

شاہزادہ ماندہ سالے و تو شصت
شہزادہ ایک سال (پھنسا) رہا تو ساٹھ سال

شصت سال از شستِ او در مِحنتی
تو ساٹھ سال سے اُسکے کانٹے میں مصیبت میں ہے

نے خوشی نے بر طریقِ سُنّتی
تو نہ خوش ہے، نہ سنّت کے راستہ پر ہے

فاسقی بدبخت نے دنیات خوب
تو بدبخت، فاسق ہے، نہ تیری دنیا ہی اچھی ہے

نے رہیدہ از وبال و از ذنوب
نہ وبال اور گناہوں سے بچا ہوا ہے

نفخِ او ایں عقدہا را سخت کرد
اُس کے پھونکنے نے ان گرہوں کو مضبوط کردیا ہے

پس طلب کُن نفخۂ خلّاقِ فرد
خالقِ اَحَد کی پھونک کا طلبگار بن

---

١؎ زد و ذ۔ اگر دال سے پہلے حرف علت ہو تو بعض جگہ اس کو ذال سے بدل لیتے ہیں۔ قُلْ اَعُوْذُ۔ آنحضورؐ پر یہ سورت جادو کے توڑ کے لئے نازل ہوئی۔ اسی سورت میں خدا کو رَبُّ الفَلَق یعنی صبح کی سفیدی کا رب فرمایا گیا ہے۔ ناس آنحضورؐ نے دنیا کو جادوگرنی فرمایا ہے جو انسانوں کو جادو کے کنوئیں میں بند کردیتی ہے۔ سحّارہ۔ جادوگرنی۔ فسونِ گرم تیز جادو۔

٢؎ نفّاثات۔ منتر پڑھ کر پھونکنے والیاں۔ حلِّ سحر۔ دنیا کے جادو کا توڑ ہر شخص کے بس کا نہیں ہے۔ ورگشادے۔ دنیا کے جادو کی گرہیں اگر عقل کھول سکتی تو نبیوں اور رسولوں کے آنے کی کوئی ضرورت نہ ہوتی یَفْعَلُ اللّٰہُ مَا یَشَاءُ۔ خدا جو چاہتا ہے وہ کرتا ہے یعنی مقدّراتِ خداوندی۔

٣؎ ہمچو ماہی۔ شہزادہ تو جادوگرنی کے جال میں ایک سال ہی رہا تو ساٹھ سال یعنی اپنی ساری عمر دنیا کے جال میں پھنسا رہا۔ شَست۔ مچھلی پکڑنے کا کانٹا۔ فاسقی۔ تیری دنیا اور دین دونوں برے ہیں۔ نفخِ او۔ دنیا نے منتر پڑھ کر جو گرہ لگائی ہے وہ بہت سخت ہے وہ اللہ کے پھونکنے ہی کھل سکے گی۔

تا نفختُ فِیہِ مِن رُّوحِی تُرا — وا رہاند زین و گوید بر تر آ
تاکہ "نفختُ فیہِ مِن رُّوحِی" تجھے — اِس سے چھڑا دے اور کہہ دے آگے آ جا

جز بنفخِ حق نسوزد نفخِ سِحر — نفخِ قہرست این و آں دَم نفخِ مہر
جادو کی پھونک، اللہ کی پھونک ہی سے جلتی ہے — یہ ظلم کی پھونک ہے اور وہ محبت کی پھونک ہے

رحمتِ او سابق ست از قہرِ او — سابقی خواہی برو سابق بجو
اُس کی رحمت اُس کے قہر سے پہلے ہے — تو آگے بڑھنا چاہتا ہے تو جا سابق کی تلاش کر

تا رسی اندر نفوسِ زُوِّجَت — کاے شہِ مسحور اینک مخرجت
تاکہ تو زُوِّجَت والے نفسوں میں داخل ہو جائے — کیونکہ اے جادو میں مبتلا شہزادے! یہ تیرے نکلنے کی جگہ ہے

باوجودِ زال نایدِ انحلال — در شبیکہ در برآں پیرِ دلال
بڑھیا کے ہوتے ہوئے (جادو کی گرہ کی) کھلنا محال ہے — (اور) وہ نازوں بھری جال اور بغل میں (نہ آئیگی)

نے کہ فرمود آں سراجِ اُمتاں — ایں جہان و آں جہاں را ضرتاں
کیا اُمتوں کے چراغ نے نہیں فرمایا — اِس دنیا اور اُس جہان کو دو سوتیں

پس وصالِ ایں فراقِ آں بود — صحتِ ایں تن سقامِ جاں بود
تو اِس کا وصال اُس کا فراق ہے — اس جسم کی تندرستی جان کی بیماری ہے

سخت می آید فراقِ ایں مَمَر — پس فراقِ آں مقر داں سخت تر
اِس گذرگاہ کی جدائی سخت لگتی ہے — تو اُس قیامگاہ کی جدائی زیادہ سخت ہے

چوں فراقِ نقش سخت آید تُرا — تا چہ سخت آید ز نقاشش جدا
جب تجھے نقش کی جدائی سخت لگتی ہے — تو اُس کے نقاش کی جدائی کس قدر سخت ہو گی!

اے کہ صبرت نیست از دنیای دوں — چونت صبرست از خدا اے دوست چوں
اے وہ کہ تجھے اِس کمینی دنیا سے صبر میسر نہیں — اے دوست! تجھے خدا کی جدائی پر کس طرح صبر کیا ہے؟

چونکہ صبرت نیست زیں آبِ سیاہ — چوں صبوری داری از چشمہ آلہ
جبکہ اِس کالے پانی سے تجھ میں صبر نہیں ہے — خدائی چشمہ سے تجھ میں کیسے صبر ہے؟

چونکہ بے ایں شرب کم داری سکوں — چوں ز ابراری جدا و ز یشربون
جبکہ اِس کو پئے بغیر تجھے سکون نہیں ہے — تو یشربون اور نیکیوں سے کیسے جدا ہے

---

یعنی آخرت۔ ز ابراری۔ قرآنِ پاک میں ہے اِنَّ الۡاَبۡرَارَ یَشۡرَبُوۡنَ مِنۡ کَاۡسٍ کَانَ مِزَاجُہَا کَافُوۡرًا نیک لوگ ایسے پیالے سے پئیں گے جس کی ملونی کافور ہو گی۔

(حاشیہ)

۱ے نَفَخۡتُ فِیۡہِ مِنۡ رُّوۡحِیۡ۔ میں نے اُس میں اپنی روح پھونک دی یعنی تیرے اندر بھی وہ روح آ جائے۔ بجز۔ دنیا کے جادو کی پھونک اللہ کی پھونک سے چلے گی۔ رحمتِ اُو۔ حدیث قدسی ہے۔ سَبَقَتۡ رَحۡمَتِیۡ عَلٰی غَضَبِیۡ میری رحمت میرے غضب پر سبقت لئے ہوئے ہے۔ زُوِّجَتۡ۔ قرآن پاک میں ہے اِذَا النُّفُوۡسُ زُوِّجَتۡ جبکہ نفسوں کے جوڑ لگائے جائیں گے یعنی جنت کے ساتھ یا حوروں کے ساتھ۔

۲ے باوجود۔ جب تک انسان بوڑھی دنیا کے ساتھ رہے گا نہ اُس کا جادو ٹوٹیگا نہ شہزادے کی طرح دلہن یعنی آخرت اُس کے پہلو میں آئے گی ضرتاں۔ حدیث شریف ہے۔ اَلدُّنۡیَا وَالۡاٰخِرَۃُ ضَرَّتَانِ اِنۡ رَضِیَتۡ اِحۡدٰھُمَا سَخِطَتِ الۡاُخۡرٰی دنیا اور آخرت دو سوکنیں ہیں اگر ایک راضی ہوتی ہے تو دوسری ناراض ہو جاتی ہے۔ پس اگر دنیا کا وصال ہے تو آخرت کا فراق ہے۔ ممر۔ گذرگاہ یعنی دنیا۔ مقر۔ قرارگاہ یعنی آخرت

۳ے چوں فراق۔ دنیا کا نقاش خدا ہے جب اِس نقشِ دنیا کی جدائی اس قدر شاق ہے تو خدا نقاش کی جدائی کس قدر شاق ہو گی۔ آبِ سیاہ یعنی دنیا۔ چشمہ آلہ۔

گر بہ بینی یک نفس حُسنِ وَدُود ۵۱ — اَندر آتش اَفگنی جان و وُجود

اگر تو ایک لمحے کے لئے خدا کا حُسن دیکھ لے — جان اور جسم کو آگ میں ڈال دے

جیفہ بینی بعد ازاں ایں شُرب را — چوں بہ بینی کرّ و فرّ و قُرب را

اس کے بعد تو اس پینے کو مُردار سمجھے گا — جب تو (خدا کی) شان و شوکت اور قُرب کو دیکھ لیگا

ہمچو شہزادہ رَسی دَر یارِ خویش — پَس بُروں آری زِپا تو خارِ خویش

تو شہزادے کی طرح اپنے دوست تک پہنچ جائے — تو اپنے کانٹے کو پاؤں سے نکال دے

جَہد کُن دَر بیخودی خود را بیاب — زُود تر وَاللہُ اَعْلَمُ بِالصَّوَاب

اپنی فنائیت کی کوشش کر، خود کو پالے — بہت جلد اور اللہ بہتر کو زیادہ جانتا ہے

ہر زمانے ہیں مشو با خویش جُفت ۵۲ — ہر زماں چوں خَر در آب و گِل مُیفت

ہر وقت خودی میں مبتلا نہ ہو — ہر وقت گدھے کی طرح پانی اور مٹی میں نہ گر

از قصورِ چشم باشد آں عَثُور — کہ نہ بیند شیب و بالا راز دُور

وہ لغزش آنکھ کے قصور سے ہوتی ہے — کیونکہ وہ دُور سے نشیب و فراز کو نہیں دیکھتی ہو

بُوئے پیراہانِ یوسفؑ کُن سَنَد — زانکہ بُویش چشم روشن می کُند

(حضرت) یوسفؑ کے لباس کی خوشبو کا سہارا پکڑ — کیونکہ اُس کی خوشبو آنکھ کو روشن کرتی ہے

صورتِ پنہان و آں نُورِ جبیں — کردہ چشمِ انبیا را دُور بیں

پوشیدہ صورت اور پیشانی کے نُور نے — نبیوں کی آنکھ کو دُور بین بنا دیا ہے

نُورِ آں رُخسار بر ہاند ز نار ۵۳ — ہیں مشو قانع بنورِ مُستعار

اُس رُخسار کا نُور، نار سے نجات دلاتا ہے — خبردار! عارضی نور پر قانع نہ بن

چشم را ایں نورِ حالی بیں کُند — چشمِ عقل و رُوح را گرگیں کُند

یہ نور آنکھ کو حال کو دیکھنے والا بنا دیتا ہے — روح اور عقل کے چشم کو خارشی بنا دیتا ہے

صورتش نور ست و در تحقیق نار — گر ضیا خواہی دو دست ازوے بدار

اُس کا ظاہر نور ہے، حقیقتاً نار ہے — اگر (حقیقی) روشنی چاہتا ہے اُس سے دستبردار ہو جا

دَمبدَم در رُوفتد ہر جا رَوَد — دیدہ و جانے کہ حالی بیں بُوَد

جس جگہ جاتی ہے، لمحہ بہ لمحہ اوندھی گرتی ہے — وہ آنکھ اور جان جو حال کو دیکھنے والی ہوتی ہے

دُور بیند دُور بینِ بے ہُنَر — ہمچُناں کہ دور دیدن خواب دَر

بے ہنر دُور بین ایسا ہی دُور بین ہے — جیسا کہ خواب میں دور دیکھنا

---

۵۱ گر بہ بینی۔ اگر اللہ کا جلوہ تجھے ذرا بھی نظر آجائے تو تو جسم اور روح کو قربان کر ڈالے۔ جیفہ۔ مردار۔ قُرب یعنی خداوندی قرب۔ ہمچو۔ جس طرح شہزادہ اپنی حقیقی دلہن سے مل گیا تھا تو بھی اپنے حقیقی محبوب کو پالے اور دنیا کا کانٹا پاؤں سے نکال پھینکے۔ جہد کُن۔ اِس کی ترکیب یہی ہے کہ فنا کا درجہ حاصل کرلے۔

۵۲ ہر زمانے۔ فنا کا درجہ جب حاصل ہو جائے گا کسی وقت بھی خودی نہ اختیار کریگا اور دنیا سے کنارہ کش ہو جائیگا۔ از قصور۔ جب نگاہِ بصیرت نہیں ہوتی ہے تو انسان نشیب و فراز کو نہیں دیکھ پاتا ہے اور ٹھوکر کھاتا ہے۔ بُو ئی۔ حضرت یعقوبؑ کی بینائی حضرت یوسفؑ کی قمیص کی خوشبو سے روشن ہوگئی تھی تو قدرت کے مناظر دیکھ منظر روشن ہو جائیگی اور مشاہدے تک پہنچ سکے گا۔ صورت۔ انبیاء کو چشم بصیرت اسی سے حاصل ہوئی ہے۔

۵۳ نور۔ اس نور کا مشاہدہ نارِ شہوت سے نجات دیتا ہے۔ ایں نور یعنی عارضی دنیاوی نور صرف وقتی چیزوں کو دکھاتا ہے اور بصیرتِ عقلی کو بیمار بناتا ہے۔ گرگیں۔ خارش کے مرض میں مبتلا۔ صورتش۔ عارضی نور بظاہر نور ہے لیکن حقیقتاً نار اور تباہی کا باعث ہے۔ دمبدم۔ عارضی نور والا ہمیشہ ٹھوکریں کھاتا ہے۔ دور بیند۔ ایسی



763

خفتہ[۱] باشی بر لبِ جو خشک لب ‏ می دوی سوی سراب اندر طلب

تو دریا کے کنارے خشک ہونٹ سویا ہوا ہے ‏ جستجو میں سراب کی جانب دوڑتا ہے

دور می بینی سراب و می دوی ‏ عاشقِ آں بینشِ خود می شوی

تو سراب کو دور دیکھتا ہے اور دوڑتا ہے ‏ اپنے اس دیکھنے کا تو عاشق بنتا ہے

می زنی در خواب با یاراں تو لاف ‏ کہ منم بینا دل و پردہ شگاف

تو خواب میں دوستوں سے شیخی بگھارتا ہے ‏ کہ میں روشن ضمیر اور پردہ چاک کرنے والا ہوں

نک بداں سو آب دیدم ہیں شتاب ‏ تا رویم آنجا و آں باشد سراب

یہ میں نے اس جانب پانی دیکھا ہے خبردار! جلدی کر ‏ تاکہ ہم وہاں چلیں اور وہ سراب ہوتا ہے

ہر[۲] قدم زیں آب تازی دور تر ‏ دو دواں سوی سراب با غرر

تو ہر قدم پر اسی پانی سے زیادہ دور بھاگتا ہے ‏ دھوکے والے سراب کی جانب دوڑتے ہوئے

عینِ آں عزمت حجابِ آں شدہ ‏ کہ بتو پیوستہ است و آمدہ

تیرا پختہ ارادہ خود اس کا حجاب بن گیا ‏ جو تجھ سے ملا ہوا ہے اور آیا ہوا ہے

بس کسا عزمے بجائے می کند ‏ از مقامے کاں غرض در وے بود

بہت سے لوگ ہیں جن کا ارادہ (دوسری) جگہ لیجاتا ہے ‏ اس مقام سے جس میں مقصد ہوتا ہے

دید و لافِ خفتہ می ناید بکار ‏ جز خیالے نیست دست از وے بدار

سوئے ہوئے کا دیکھنا اور شیخی بگھارنا کارآمد نہیں ہے ‏ وہ صرف خیال ہے اس سے دستبردار ہو جا

خوابناکی[۳] لیک ہم بر راہ خسپ ‏ اللہ اللہ بر رہِ اللہ خسپ

تو نیند کا ماتا ہے، پھر بھی راستہ پر سو ‏ خدا کے لئے اللہ کے راستہ پر سو

تا بود کہ سالکے بر تو زند ‏ از خیالاتِ نعاست بر کند

ہو سکتا ہے کوئی راہرو تجھ سے بھڑ جائے ‏ نیند کے خیالات سے تجھے جدا کر دے

خفتہ را گر فکر گردد ہمچو موی ‏ او ازاں دقت نیابد راہِ کوی

سوئے ہوئے کا فکر اگرچہ بال جیسا ہو ‏ وہ اس باریکی سے (بھی)، کوچہ کا راستہ نہیں پا سکتا

فکرِ خفتہ گر دوتا و گر سہ تاست ‏ ہم خطا اندر خطا اندر خطاست

سوئے ہوئے کا فکر خواہ دوہرا ہو یا تہرا ‏ غلط در غلط در غلط ہی ہے

گرچہ چشمش تیز بین و باضیاست ‏ ہم ہبا اندر ہبا اندر ہباست

اگرچہ اس کی آنکھ تیز بین اور روشن ہو ‏ خاک، در خاک، در خاک ہی ہے

---

۱ خفتہ۔ سوئے ہوئے کی دُور بینی یہ ہے کہ دریا کے کنارے پیاسا سو رہا ہے اور بہت دور کے ریت کو دیکھ رہا ہے جو پانی نظر آ رہا ہے۔ عاشق۔ اور سمجھ رہا ہے کہ میں بہت دُور بین ہوں دُور سے پانی دیکھ لیا ہے۔ میزنی۔ خواب میں دوستوں سے اپنی دُور بینی کی شیخی بھی بگھارتا ہے۔ نک۔ دوستوں سے کہتا ہے کہ میں نے دُور سے پانی دیکھ لیا وہاں چلو۔

۲ ہر قدم۔ نہر کو چھوڑ کر خواب میں جس قدر سراب کی طرف بھاگ رہا ہے وہ پانی سے اسی قدر دُور ہو رہا ہے یعنی سراب تک پہنچنے کا عزم نہر کے اس پانی کو حجاب بن رہا ہے جو اسکے قریب تھا۔ بس۔ بہت سے ایسے شخص ہوتے ہیں جن کا عزم ان کو مقصود کی اصل جگہ سے دُور کر دیتا ہے۔ خفتہ۔ سوئے ہوئے کا کسی چیز کو دیکھنا محض خیال ہوتا ہے جو بیکار ہوتا ہے۔

۳ خوابناکی۔ مولانا فرماتے ہیں کہ تو نیند میں ہے اگر تجھے سونا ہی ہے تو سرِ راہ سو اور اللہ کے راستہ پر سو شاید کوئی اللہ کا نیک بندہ وہاں سے گزرے تو تیرے خواب والے خیالات دُور کر دے۔ خفتہ چونکہ تو سویا ہوا ہے تو اپنی تدبیر کو راہ یاب نہ ہوگا کسی بندہ کا ہاتھ پکڑ لے۔

موجؔ[1] بر وے می زند بے احتراز — خفتہ پویاں در بیابانِ دراز
بغیر بچاؤ کے موج اُس پر پڑ رہی ہے — سویا ہوا، دراز بیابان میں دوڑ رہا ہے

خفتہ می بیند عطشہاۓ شدید — آب اَقْرَبُ مِنْهُ مِنْ حَبْلِ الْوَرِيد
سویا ہوا سخت پیاس محسوس کرتا ہے — پانی اُس کی شہ رگ سے زیادہ اُس سے قریب ہے

## حکایتِ آں زاہد کہ در سالِ قحط خنداں و شاد بود با مُفلسی و بسیاریِ عیال و خلق می مُردند از گرسنگی، با وُ گفتند کہ ہنگامِ تعزیت ست نہ شادی گفت مرا باکے نیست

اُس زاہد کی حکایت جو قحط کے سال میں باوجود مُفلسی اور بہت عیالداری کے مُسکرانے والا اور خوش تھا اور لوگ بھوک سے مر رہے تھے لوگوں نے اُس سے کہا کہ تعزیت کا وقت ہے نہ کہ خوشی کا اُس نے کہا مجھے کوئی پروا نہیں ہے

ہمچناںؔ[2] کاں زاہد اندر سالِ قحط — بُود اُو خنداں و گریاں جملہ رہط
اسی طرح وہ زاہد جو کہ قحط کے سال — مُسکراتا تھا اور تمام قبیلہ روتا تھا

پس بگفتندش چہ جاۓ خندہ است — قحط بیخِ مُومناں بر کندہ است
تو لوگوں نے اُس سے کہا ہنسنے کا کیا موقع ہے! — قحط نے مسلمانوں کی بیخ کنی کر دی ہے

رحمت از ما چشمِ خود بر دوختہ ست — ز آفتابِ تیز صحرا سوختہ است
رحمت نے ہم سے اپنی آنکھیں بند کر لی ہیں — تیز سورج سے، جنگل جل گیا ہے

کِشت و باغ و رزسیہ افتادہ است — در زمیں نم نیست نے بالا نہ پست
کھیتی اور باغ اور انگور کالے پڑ گئے ہیں — زمین میں نمی نہیں ہے، نہ اوپر نہ نیچے

خلق می میرند زیں قحط و عذاب — دہؔ[3] دہ و صد صد چو ماہی دور زآب
اس قحط اور عذاب سے لوگ مر رہے ہیں — دس دس اور سو سو جس طرح مچھلی پانی سے دُور

بر مسلماناں نمی آری تو رحم — مُومناں خویشند یک تن شحم و لحم
تجھے مسلمانوں پر رحم نہیں آتا — (حالانکہ) مومن باہم چربی اور گوشت کا ایک جسم ہیں

رنجِ یک جزوے ز تن رنجِ ہمہ ست — گر دمِ صُلح ست یا خود ملحمہ ست
جسم کے ایک جزو کی تکلیف سب کی تکلیف ہے — خواہ صُلح کا وقت ہے یا جنگ ہے

گفت در چشمِ شما قحط ست ایں — پیشِ چشمم چوں بہشت ست ایں زمیں
اُس نے کہا تمہاری نظر میں یہ قحط ہے — میری نگاہ میں یہ زمین بہشت جیسی ہے

---

[1] موج۔ سوئے ہوئے شخص پر موجوں کی تھپیڑیں بھی لگ رہی ہوں تب بھی سراب کیلئے دوڑتا ہے۔ خفتہ۔ نہر کے کنارے سویا ہوا پیاس محسوس کرتا رہتا ہے اور پانی بالکل اُس کے قریب ہوتا ہے۔ یہی حال اہلِ دنیا کا ہے کہ ذاتِ حق اُن کے قریب تر ہے لیکن وہ اُس تک نہیں پہنچ پاتے۔

[2] ہمچناں۔ جس طرح سوئے ہوئے کی حالت ہوتی ہے ایسی ہی اُن لوگوں کی حالت ہے جو اُس درویش پر معترض ہوئے۔ رہط۔ قبیلہ۔ رز۔ انگور کی بیل۔

[3] دہ۔ یعنی کہیں دس دس مر رہے ہیں کہیں سو سو۔ شحم۔ چربی۔ ملحمہ۔ جنگ۔ گفت۔ اُس نیک شخص نے کہا تمہاری نظر میں یہ قحط ہے میری نظر میں بہشت ہے۔

من ہمی بینم بہر دشت و مکاں — خوشہا انبہ رسیدہ تا میاں[1]
میں ہر جنگل اور جگہ میں دیکھ رہا ہوں — بکثرت (کھیتی کی) بالیں کمر تک

خوشہا در موج از بادِ صبا — پُر بیاباں سبز تر از گندنا
بالیں پُروا ہوا سے لہلہا رہی ہیں — جنگل بھرا ہوا ہے، گندنے سے زیادہ سرسبز ہے

ز آزموں من دست بر وی میزنم — دست و چشمِ خویش را چوں بر کنم
آزمانے کے لئے میں اُن کو چھوتا ہوں — اپنے ہاتھ اور نگاہ کو کیسے ہٹا لوں؟

یارِ فرعونِ تنید اے قومِ دُوں — زاں نماید مر شما را نیل خوں
اے کمینہ قوم تم فرعونی جسم کے یار ہو — اِس لئے تمہیں (دریائے) نیل خون نظر آتا ہے

یارِ موسیِ خرد گردید زود — تا نماند خون و بینید آبِ رُود
جلد عقلِ موسوی کے یار بن جاؤ — تاکہ خون نہ رہے اور تم دریا کا پانی دیکھ لو

از پدر[2] بر تو جفائے چوں رود — آں پدر در چشمِ تو سگ می شود
جب باپ کی جانب سے تجھ پر ظلم ہو — وہ باپ تیری نگاہ میں کتا ہو جاتا ہے

آں پدر سگ نیست تاثیرِ جفاست — کہ چناں رحمت نظر را سگ نماست
باپ کتا نہیں ہے، ظلم کی تاثیر ہے — کہ ایسی رحمت، نگاہ میں کتا جیسی ہے

گرگ می دیدند یوسف را بچشم — چونکہ اخواں را حسودی بود و خشم
(حضرت) یوسفؑ کو آنکھ سے بھیڑیا دیکھا — چونکہ بھائیوں میں حسد اور غصہ تھا

با پدر چوں صلح کردی خشم رفت — آں سگی شد گشت بابا یارِ زفت
جب تو نے باپ سے صلح کر لی غصہ ختم ہوا — وہ کتا پن بھی ختم ہوا باپ گہرا دوست بن گیا

## در بیانِ آنکہ مجموعۂ عالم صورتِ عقلِ کُل است چوں با عقلِ کُل بکژی

اِس کا بیان کہ عالم کا مجموعہ عقلِ کُل کی صورت ہے جب تو عقلِ کُل کیساتھ ٹیڑھا

رُوی جفا[3] کردی صورتِ عالَم ترا غم فزاید اغلبِ احوال چنانکہ با

چلے گا، تو نے ظلم کیا، عالم کی صورت عموماً تیرا غم بڑھائیگی جیسے کہ باپ کے ساتھ تو نے

پدر بد کردی صورتِ پدر تُرا غم فزاید و نتوانی اُو را دیدن اگرچہ

بُرائی کی باپ کی صورت تیرا غم بڑھائے گی اور اُسکو دیکھ نہ سکیگا۔ اگرچہ

پیش ازاں نورِ دیدہ بُودہ باشد و راحتِ جاں

اُس سے پہلے آنکھوں کا نور اور جان کی راحت رہا ہو

[1] خوشہا: میں ہر جگہ اپنی اونچی کھیتی دیکھ رہا ہوں جو کمر تک ہے۔ خوشہا۔ کھیتی کی بالیں ہوا سے لہلہا رہی ہیں۔ گندنا: لہسن کی قسم کی ایک ترکاری ہے۔ زآزموں۔ آزمانے کے لئے میں اُس کھیتی پر ہاتھ بھی پھیرتا ہوں تو اب میں اپنے ہاتھ اور آنکھ کو کیسے جھٹلادوں۔ یار۔ تم اپنے فرعونی جسم کے دوست ہو لہٰذا فرعون کی طرح تمہیں بھی دریائے نیل کا پانی خون نظر آرہا ہے۔ خِرد۔ عقل جو بمنزلہ موسیٰؑ کے ہے اُس کے یار بنو تو حقیقتِ حال واضح ہوگی۔

[2] از پدر۔ انسان کی اپنی اندرونی کیفیت حقائق کو تبدیل کر دیتی ہے۔ اگر انسان باپ سے ناراض ہو جائے تو وہ اُس کو کتا نظر آنے لگتا ہے۔ گرگ۔ اپنی باطنی کیفیت کی بنا پر حضرت یوسفؑ اپنے بھائیوں کو بھیڑیا نظر آتے تھے۔ با پدر۔ اگر باپ سے محبت ہو تو وہ سراسر رحمت نظر آتا ہے۔

[3] جفا۔ تمام عالم حضرتِ حق کا مظہر اور اُس کا پیدا کیا ہوا ہے اس اعتبار سے وہ تمام عالم کا باپ ہے اگر تمہارے دل میں اُس سے بیزاری ہے تو یہ تمام عالم غیر واقعی صورت میں تمہیں نظر آئے گا۔

کُلِ عالم صورتِ عقلِ کُل ست[1]
پورا عالم عقلِ کل کی صورت ہے

کوست بابای ہر آں کاہلِ قُل ست
وہ ہر اُس شخص کا بابا ہے جو قول والا ہے

چوں کسے با عقلِ کُل کُفراں فزود
جب کوئی عقلِ کل کی نافرمانی کرے

صورتِ کُل پیشِ اُو ہم سگ نمود
کُل کی صورت اُس کو کتا نظر آتی ہے

صُلح کُن با ایں پدر عاقی بہل
اس باپ سے صلح کرلے، نافرمانی کو چھوڑ دے

تاکہ فرشِ رز نماید آب و گل
تاکہ تجھے زمین انگور کا فرش نظر آئے

پس قیامت نقدِ حالِ تو بُوَد
پھر قیامت تیری نظر کے سامنے ہو

پیشِ تو چرخ و زمیں مُبدل شود
تیرے آسمان اور زمین بدل جائیں

مَنکہ صلحم دائماً با ایں پدر
میری ہمیشہ اس باپ سے صلح ہے

ایں جہاں چوں جنّتستم در نظر
یہ دنیا میری نگاہ میں جنت کی طرح ہے

ہر زماں[2] نو صورتے و نو جمال
ہر وقت نئی صورت ہے اور نیا حسن ہے

تا ز نو دیدن فرو میرد ملال
حتّیٰ کہ نئے مشاہدے سے غم زائل ہوجاتا ہے

من ہمی بینم جہاں را پُر نعیم
میں دنیا کو نعمتوں سے بھرا دیکھتا ہوں

آبہا از چشمہا جوشاں مقیم
چشموں سے ہمیشہ پانی جوش مار رہا ہے

بانگِ آبش می رسد در گوشِ من
پانی کی آواز میرے کان میں پہنچتی ہے

مست می گردد ضمیر و ہوشِ من
میرا دل اور حواس مست ہوجاتے ہیں

شاخہا رقصاں شُدہ چوں تائباں
شاخیں صوفیوں کی طرح رقص کر رہی ہیں

برگہا کف زن مثالِ مُطرباں
پتے گویّوں کی طرح تالیاں بجا رہے ہیں

برق آئینہ است لامع از نمد
آئینہ کی چمک نمدے میں سے چمکتی ہے

گر نماید آئینہ تا چوں بُوَد
اگر آئینہ نظر آجائے تو کیا ہوگا؟

از ہزاراں[3] من نمی گویم یکے
میں ہزار (باتوں) میں سے ایک بھی نہیں کہتا ہوں

زانکہ آگندہ است ہر گوش از شکے
کیونکہ ہر کان شک سے پُر ہے

پیشِ وہم ایں گفت مُژدہ دادنست
وہم کے لئے یہ بات خوشخبری ہے

عقل گوید مُژدہ چہ نقدِ من ست
عقل کہتی ہے کہ خوشخبری کیا ہوتی ہے یہ میری حالت ہے،

[1] عقلِ کُل۔ مولانا عقلِ کُل کو بہت سی چیزوں پر اطلاق کرتے ہیں یہاں خدائے تعالیٰ مراد ہے۔ اہلِ قُل۔ یعنی وہ روحیں جنہوں نے ازل میں اَلَسْتُ بِرَبِّکُمْ کے جواب میں بَلٰی کا قول کیا تھا۔ چوں کسے۔ جب انسان کے دل میں خدا کا کُفر ہوتا ہے تو اُس کو سارا جہان بھیانک نظر آتا ہے۔ صورتِ کُل۔ یعنی جہان۔ عاقی۔ ماں باپ کی نافرمانی۔ تاکہ۔ تمام زمین انگوروں سے بھری ہوئی نظر آئے گی۔ قیامت۔ قیامت میں زمین و آسمان بدل دیئے جائیں گے۔ منکہ۔ اس بزرگ نے کہا چونکہ میری خدا سے صلح ہے لہٰذا مجھے تمام عالم جنت نظر آتا ہے۔

[2] ہر زماں۔ لمحہ بہ لمحہ مجھ پر نئی تجلیات کا انکشاف ہوتا رہتا ہے اور طبیعت ملول نہیں ہوتی ہے۔ مقیم۔ دائم۔ ضمیر۔ دل۔ شاخہا۔ شاخوں کا ہواؤں سے ہلنا مجھے صوفیوں کا رقص معلوم ہوتا ہے اور پتّوں کا بجنا گویّوں کی آواز معلوم ہوتی ہے۔ برقِ آئینہ۔ یہ تجلیات میرے اوپر ناسوت کے پردوں سے پڑ رہی ہیں، جبکہ براہِ راست پڑیں گی تو کیا حال ہوگا۔

[3] از ہزاراں۔ میں ہزاروں حقائق میں سے ایک بات بھی پوری نہیں بتا رہا ہوں۔ کیونکہ سننے والے اہل نہیں ہیں۔ پیشِ وہم۔ جن کی عقول ناقص ہیں وہ ان باتوں کو بمنزلہ خوشخبری کے سنتے ہیں۔ کامل عقل والے اُن کا مشاہدہ کرتے ہیں۔



٦٥٦

## قصۂ[1] فرزندانِ عُزیر علیہ السلام کہ از پدر احوالِ پدر می پُرسیدند

(حضرت) عزیر علیہ السلام کی اولاد کا قصہ کہ باپ سے (ہی) باپ کے احوال دریافت کر رہے تھے

پدر گفت آرے دیدمش از عقب می آید بعضے کہ شناختندش

باپ نے کہا ہاں میں نے اُس کو دیکھا ہے، پیچھے آ رہا ہے جن بعض نے پہچان لیا وہ بیہوش

بیہوش شُدند و آنانکہ نشناختندش می گفتند این شخص خوش

ہو گئے اور جنھوں نے نہ پہچانا وہ کہہ رہے تھے کہ اُس شخص نے اچھی خوشخبری

مژدہ دادہ این بیہوشی ازچیست واین حالت

دی ہے یہ حالت اور یہ بے ہوشی کس وجہ سے ہے؟

همچو پُوران[2] عُزیر اندر گذر
آمدہ پُرسان ز احوالِ پدر

(حضرت) عزیرؑ کی اولاد کی طرح راستہ میں
کہ باپ کے احوال دریافت کر رہے تھے

گشتہ ایشاں پیر و باباشاں جوان
پس پدر شاں پیش آمد ناگہاں

وہ بوڑھے ہو گئے تھے اور اُن کے والد جوان تھے
تو انکے والد اچانک سامنے آ گئے

پس بپرسیدند از وکاے رہگذر
از عُزیرِ ما عجب داری خبر

تو انھوں نے اُن سے دریافت کیا اے مسافر!
ہمارے عجیب عزیر کا تجھے علم ہے

کہ کسے مان گفت کامروز آں سَنَد
بعدِ نومیدی ز بیروں می رسد

کیونکہ کسی نے ہم سے کہا ہے کہ آج وہ سہارا
مایوسی کے بعد باہر سے آ جائے گا

گفت[3] آرے بعدِ من خواہد رسید
آں یکے خوش شُد چو ایں مژدہ شنید

اُن (عزیرؑ) نے کہا ہاں میرے بعد وہ آئے گا
اُنہیں سے ایک نے جب یہ خوشخبری سُنی خوش ہوا

بانگ می زد کاے مُبشر باش شاد
واں دِگر بشناخت بیہوش اُوفتاد

شور مچاتا تھا کہ اے خوشخبری دینے والے خوش رہ
دوسرے نے پہچان لیا بیہوش ہو کر گر گیا

کہ چہ جای مژدہ است اے خیرہ سَر
کہ در اُفتادیم در کانِ شکر

کہ اے احمق! خوشخبری کا کیا موقع ہے؟
ہم تو شکر کی کان میں پہنچ گئے ہیں

وہم را مژدہ است پیشِ عقل نقد
زانکہ چشمِ وہم شُد محجُوب فقد

وہم کے لئے خوشخبری ہے عقل کے لئے مشاہدہ
کیونکہ وہم کی آنکھ گمشدگی سے ڈھکی ہوئی ہے

---

ہے وہ کانِ شکر تو ہمارے سامنے ہے۔ وَہم۔ ایک ہی بات ناقص عقل کے لئے خوشخبری کا درجہ رکھتی ہے چونکہ وہ مشاہدہ نہیں کر سکتی ہے۔ عقلِ کامل کے لئے وہ مشاہدہ ہے۔

[1] قصہ۔ اِس قصہ کا خلاصہ یہ ہے کہ بعض باتیں محجوبین کے لئے خوشخبری کا درجہ رکھتی ہیں اور کاملین کے لئے وہ مشاہدہ کا مرتبہ رکھتی ہیں۔ حضرت عزیرؑ ایک سَو سال کے بعد جب زندہ ہوئے تو آنکی اولاد نے سُنا کہ ہمارے باپ زندہ ہو کر آ رہے ہیں وہ اُنکی جستجو کے لئے شہر سے باہر نکلے حضرت عزیرؑ شہر میں آ رہے تھے وہ راستہ میں ملے کچھ اولاد انکو نہ پہچانی اور اُس نے انہی سے اُن کی خبریں معلوم کرنی چاہیں انھوں نے فرمایا کہ وہ ابھی آئیں گے یہ خبر اِس اولاد کے لئے خوشخبری بنی بعض لڑکوں نے اُن کو پہچان لیا تو اُن کیلئے یہ خبر مشاہدہ بنی اور وہ خوشی سے بیہوش ہو گئے۔

[2] پُوران۔ اولاد۔ پدر یعنی حضرت عزیرؑ ایشاں۔ اولاد بوڑھی ہو گئی تھی حضرت عزیرؑ تغیرات زمانہ سے محفوظ تھے وہ جوان تھے سَنَد یعنی حضرت عزیرؑ۔

[3] گفت۔ چونکہ یہ اولاد نہ پہچانی تو انھوں نے اُن پر طنز کیا اور فرمایا کہ ہاں وہ میرے بعد آئیں گے۔ بانگ۔ اُس نے انہیں کو اُس خوشخبری دینے کی دعا دی دوسری اولاد نے اُن کو پہچان لیا تو فرطِ مسرت سے بے ہوش ہو گئی۔ کہ چہ جای۔ پہچاننے والوں نے کہا کہ خوشخبری کیا چیز ہوتی



768

کافراں[۱] را درد و مومن را بشیر — لیک نقدِ حال در چشمِ بصیر

کافروں کے لئے درد اور مومن کیلئے خوشخبری دینے والی — لیکن بینا کی آنکھ میں نقدِ حال ہے

زانکہ عاشق در دمِ نقدست مست — لاجرم از کفر و ایماں برترست

کیونکہ عاشق مشاہدہ میں مست ہے — لامحالہ وہ کفر اور ایمان سے بالا ہے

کفر و ایماں ہر دو خود دربانِ اوست — کوست مغز و کفر و دیں اُو را دو پوست

کفر اور ایمان دونوں اُس کے دربان ہیں — کیونکہ وہ مغز ہے اور کفر اور دین اسکے دو چھلکے ہیں

کفر قشرِ خشک رُو برتافتہ — باز ایماں قشرِ لذت یافتہ

کفر خشک چھلکا منہ پھیرے ہوئے ہے — پھر ایمان لذت پایا ہوا چھلکا ہے

قشرہای[۲] خشک را جا آتش ست — قشرِ پیوستہ بمغزِ جاں خوش ست

خشک چھلکوں کی جگہ آگ ہے — چھلکا جو جان کے مغز سے وابستہ ہے وہ اچھا ہے

مغز خود از مرتبہ خوش برترست — برترست از خوش کہ لذت گسترست

مغز، اچھے مرتبہ کی وجہ سے بالا ہے — (بلکہ) اچھے سے بڑھ کر ہے کیونکہ لذت بخش ہے

ایں سخن پایاں ندارد باز گرد — تا برآرد موسیم از بحر گرد

اس بات کا خاتمہ نہیں ہے واپس لوٹ — تاکہ میرا موسیٰ سمندر سے گرد اڑائے

درخورِ عقلِ عوام ایں گفتہ شد — از سخن باقیِ آں بنہفتہ شد

عوام کی عقل کے بقدر یہ کہہ دیا گیا — اس کی بقیہ بات پوشیدہ کردی گئی ہے

زرِّ[۳] عقلت ریزہ است اے متہم — بر قراضہ مُہرِ سکہ چوں نہم

اے تہمت زدہ! تیری عقل کا سونا ریزہ ریزہ ہے — بُرادے پر سکہ کی مُہر کیسے لگاؤں؟

عقلِ تو قسمت شُدہ بر صد مہم — بر ہزاراں آرزوی و طِمّ و رِم

تیری عقل سینکڑوں معاملوں میں بٹی ہوئی ہے — ہزاروں آرزوؤں اور بہت مال پر

جمع باید کرد اجزا را بعشق — تا شوی خوش چوں سمرقند و دمشق

عشق کے ذریعہ اجزاء کو جمع کرنا چاہیئے — تاکہ تو سمرقند اور دمشق کی طرح حسین بن جائے

جو جوے چوں جمع گردی ز اشتباہ — پس تواں زد سکہ بر تو بادشاہ

وہم کو اگر جَو جَو کرکے تو جمع کرلے — تو بادشاہ تجھ پر ٹھپہ لگا سکے گا

---

وَالرِّم یعنی وہ خشکی اور سمندر کی چیزیں لے آیا یا بہت مال لے آیا۔ بعشق۔ عشقِ خداوندی عقلِ انسانی کو ایک نقطہ پر جمع کردیتا ہے۔ سمرقند۔ سمرقند اور دمشق کی رونق مشہور تھی غوطۂ دمشق اور سُغد سمرقند دنیا کی جنتوں میں شمار ہوتے تھے۔ جو جوے۔ عقل کو تھوڑا تھوڑا جمع کریگا تو کچھ نہ کچھ معارف حاصل ہو جائینگے۔

۱ کافراں۔ ایک ہی بات منکروں کیلئے درد ہے مومن کیلئے خوشخبری اور عاشق کے لئے مشاہدہ۔ عاشق بشاہدہ اور دیدار سے مست رہتا ہے لہٰذا وہ کافر اور رسمی مومن سے بالاتر ہے۔ کفر و ایماں۔ کفر اور رسمی ایمان اُس عاشق کے دَر کے دربان ہیں کیونکہ وہ بمنزلہ مغز کے ہے اور کفر و ایمان دونوں اسکے چھلکے ہیں، کفر۔ اِن دونوں چھلکوں میں یہ فرق ہے کہ کفر تو مشاہدہ سے بالکل منہ موڑے ہوئے ہے اور ایمان کچھ نہ کچھ لذت چکھے ہوئے ہے۔

۲ قشرہای خشک کفر سوکھا چھلکا ہے جو آگ میں جلانے کے قابل ہے عام مومنین کا ایمان وہ چھلکا ہے جو مغز سے جڑا ہوا ہے بمغز۔ عشقِ الٰہی عام ایمان سے بالاتر ہے۔ ایں سخن یعنی اس نیک شخص کی باتیں۔ موسیم میرا موسیٰ، موسیٰ سے مراد یہاں ذاتِ حق ہے۔ از بحر یعنی بحرِ معارف کا پورا بیان۔ درخور۔ عوام کی سمجھ کی بقدر کچھ باتیں کہہ دی ہیں بقیہ باتیں چھپالی ہیں۔

۳ زرِ عقلت۔ انسانوں نے اپنی عقل کے سونے کو پراگندہ کر رکھا ہے سونے کے بُرادے پر ٹھپہ نہیں لگایا جاسکتا معارف کا ٹھپہ جب لگ سکیگا کہ عقل مجتمع ہوجائے گی۔ عقل انسان اپنی عقل کو سینکڑوں دھندوں میں بانٹے ہوئے ہے۔ طِمّ و رِمّ۔ عرب کا محاورہ ہے جاءَ بالطِّم

**ور ز مثقالے شوی افزوں تو خام — از تو سازد شہ یکے زرینہ جام**

اے کچے! اگر تو ایک مثقال سے بڑھ جائے گا — تو بادشاہ تیرا زریں جام بنائے گا

**پس برو ہم نام و ہم القاب شاہ — باشد و ہم صورتش اے وصل خواہ**

اُس پر بادشاہ کا نام بھی اور القاب بھی — ہوگا، اور اُس کی تصویر بھی اے وصل کے خواہشمند!

**تاکہ معشوقت بود ہم ناں ہم آب — ہم چراغ و شاہد و نقل و شراب**

تاکہ روٹی اور پانی بھی تیرا معشوق ہو — چراغ بھی اور شاہد بھی نقل اور شراب بھی

**جمع کن خود را جماعت رحمت است — تا توانم با تو گفتن آنچہ ہست**

اپنے آپ کو جمع کرلے، جماعت رحمت ہے — تاکہ میں تجھ سے جو حقیقت ہے کہہ سکوں

**زانکہ گفتن از برائے باوری ست — جان شرک از باوری حق بری ست**

اِس لئے کہ کہنا یقین کے لئے ہے — شرک کی جان حق کو پہچاننے سے خالی ہے

**جان قسمت گشتہ در جو فلک — در میان شصت سودا مشترک**

(شرک کی) جان آسمان کی فضا میں تقسیم ہوگئی ہے — بہت سے معاملوں میں مشترک ہے

**پس خموشی بہ دہد او را ثبوت — پس جواب احمقاں آمد سکوت**

خاموشی اُس کے لئے اچھا ثبوت مہیا کرتی ہے — احمقوں کے لئے جواب خاموشی ہے

**ایں ہمی دانم ولے مستی تن — می کشاید بے مراد من دہن**

یہ میں جانتا ہوں لیکن جسم کی مستی — بغیر ارادے کے میرا منہ کھول دیتی ہے

**آنچناں کز عطسہ واز خامیاز — ایں دہاں گردد بنا خواہ تو باز**

جیسا کہ چھینک اور انگڑائی سے — تیرے ارادے کے بغیر منہ کھل جاتا ہے

## در تفسیر حدیث اِنّی لَاَستَغفِرُ اللّٰہَ رَبّی فِی کُلِّ یَومٍ سَبعِینَ مَرَّۃً

حدیث کی تفسیر کریں، اللہ اپنے رب سے ہر روز ستر مرتبہ مغفرت چاہتا ہوں

**ہمچو پیغمبر ز گفت واز نثار — توبہ آرم روز من ہفتاد بار**

پیغمبر کی طرح گفتگو اور (اسرار) نچھاور کرنے سے — میں دن میں ستر بار توبہ کرتا ہوں

**لیک آں مستی بود توبہ شکن — منسی ست ایں مستی تن جامہ کن**

لیکن وہ مستی توبہ شکن بنتی ہے — یہ کپڑے چاک کرنے والی جسم کی مستی بھلا دینے والی ہے

**حکمت اظہار تاریخ دراز — مستی انداخت بر دانای راز**

دراز تاریخ کے اظہار کی حکمت — ایک رازداں پر مستی طاری کردیتی ہے

---

۱ ور ز مثقالے۔ اور اگر اُسکو ایک مثقال کے وزن سے زیادہ جمع کرے گا تو پھر اُس کا زریں جام بن جائے گا جو شاہ کی مجلس میں ہوگا اور اُس کو شاہ کا مشاہدہ حاصل ہوگا۔ پس۔ شاہی جام پر شاہ کا نام اور القاب اور تصویر کندہ کردی جاتی تھی تاکہ۔ اب مجھے دنیا کی ہر چیز میں حضرت حق کا جلوہ نظر آئے گا آنچہ ہست۔ یعنی حقائق۔ زانکہ۔ بات اس لئے کہی جاتی ہے کہ سننے والے کو اس کا یقین آجائے جب تک تجھ میں شرک کی کیفیت ہے تو یقین سے خالی ہے۔ ۲ جان۔ شرک کی جان اور روح کا تعلق ایک ذاتِ خداوندی پر مجتمع نہیں ہے وہ کائنات میں بٹی ہوئی اور سینکڑوں معاملوں میں منقسم ہے پس خموشی۔ جاہلوں کے سامنے کسی بات کے ثبوت کے لئے خاموشی بہتر ثبوت ہے۔ مستی تن۔ یعنی روحانی مستی بعض نسخوں میں مستی من بھی ہے۔ آنچناں۔ چھینک اور انگڑائی میں بے اختیار منہ کھل جاتا ہے اسی طرح اسرار کے بیان کرنے میں میرا منہ بے اختیار کھل جاتا ہے۔ ۳ اِنّی لَاَستَغفِرُ اللّٰہ۔ آپ کا یہ استغفار بھی اسی بنا پر تھا کہ بے اختیار معارف ظاہر ہوجاتے تھے۔ نثار۔ یعنی اسرار معرفت کو سنانا۔ آں مستی۔ یعنی روحانی مستی۔ منسی۔ بھلا دینے والا۔ حکمت۔ چونکہ اللہ تعالیٰ نے چاہا کہ عالم

رازِ[1] پنہاں با چنیں طبل و علَم
پوشیدہ راز ایسے نقارے اور جھنڈے کیساتھ

آب جوشاں گشتہ از جفَّ القلم
جفّ القلم سے پانی جوش مارتا ہے

رحمتِ بیحد روانہ ہر زماں
لامحدود رحمت ہر زمانہ میں جاری ہے

خفتہ اید از درکِ آں اے مردماں
اے انسانو! تم اُس کے علم سے سوئے ہوئے ہو

جامۂ خفتہ خورَد از جوی آب
سوئے ہوئے کا کپڑا نہر کا پانی پی رہا ہے

خفتہ اندر آب جویای سَراب
پانی میں سویا ہوا سراب کا جویاں ہے

میرود آنجای بُوی آب ہست
وہاں جاتا ہے، جہاں پانی کی اُمید ہے

زیں تفکر راہ را بر خویش بست
اِس خیال سے اُس نے اپنا راستہ مسدود کر دیا

چونکہ[2] آنجا گفت زینجا دُور شد
جبکہ اُس نے اُس جگہ کی سوچی اِس جگہ سے دُور ہو گیا

بر خیالے اُو ز حق مہجور شد
ایک خیال (کی بنیاد) پر وہ صحیح واقعہ سے دُور ہو گیا

دور بینانند و بس خفتہ رواں
سوئی ہوئی روح والے فقط دُور بیں ہیں

رحمتے آرید شاں اے رہروَاں
اے سالکو! اُن پر رحم کرو

مَن ندیدم تشنگی خواب آوَرد
میں نے نہیں دیکھا کہ پیاس سُلائے

خواب آرد تشنگیِ بے خرد
بے عقل کی پیاس سُلاتی ہے

خود خرد آنست کو از حق چرید
عقل وہی ہے جو اللہ (تعالیٰ) سے فیضیاب ہو

نے خرد کاں را عُطارِد آورید
نہ وہ عقل جو عطارد (ستارے) سے تم لائے ہو

## بیان آنکہ عقلِ[3] جزوی تا گور بیش نہ بیند و در باقی مُقلّدِ انبیا و اولیاست

اِس کا بیان کہ ناقص عقل قبر سے آگے نہیں دیکھتی ہے اور باقی معاملہ میں انبیاء اور اولیاء کی مقلد ہے

پیش بینی ایں خرد تا گور بود
اِس عقل کی دور بینی قبر تک ہے

وانِ صاحبدل بنفخِ صُور بُود
صاحبدل کی ملکیت صور پھونکنے تک ہے

ایں خرد از گور و خاکے نگذرد
یہ عقل قبر اور مٹی سے آگے نہیں جاتی ہے

ویں قدم عرصہ عجائب نسپرد
یہ قدم عجائب کے میدان کو طے نہیں کرتا ہے

زیں قدم زیں عقل رَو بیزار شو
اِس قدم اور اِس عقل سے (ہٹ)، جا بیزار ہو جا

چشمِ غیبی جُوی و برخوردار شو
غیبی آنکھ تلاش کر اور نفع اُٹھا

---

[1] رازِ پنہاں۔ پوشیدہ اسرار اِسقدر ظاہر ہونے کی وجہ یہ ہے کہ خدائی تقدیر سے معارف کا چشمہ اُبلنے لگا ہے۔ جفّ القلم۔ یعنی ہونے والی باتیں لکھ کر قلم تقدیر خشک ہو چکا ہے۔ رحمت۔ مولانا فرماتے ہیں اللہ تعالیٰ کی رحمت کے دریا بہہ رہے ہیں لیکن تم غفلت کی نیند سوئے ہوئے ہو۔ جامہ۔ سوئے ہوئے کی یہ حالت ہوتی ہے کہ دریا کی لہریں اُس پر گرتی ہیں اور اُس کے کپڑے پانی پیتے ہیں لیکن وہ پیاسا رہتا ہے وہ محض پانی کی توقع پر خواب میں بھاگا پھرتا ہے اور گویا اپنے آپ کو اُس دریا سے اور دور کر دیتا ہے۔

[2] چونکہ۔ جب دوسری جگہ کے پانی کے تصور سے اِدھر بھاگتا ہے تو واقعی پانی سے اپنے آپ کو مزید محروم کرتا ہے۔ دور بینانند جن کی روحیں سوئی ہوئی ہیں وہ سوئے ہوئے کی طرح کے دُور بین ہیں۔ رہروَاں یعنی سالکین راہِ معرفت۔ من ندیدم پیاس کی حالت میں نیند نہیں آتی لیکن بے عقل کی پیاس اُسکو مزید سُلا دیتی ہے۔ خرد۔ عقل وہ ہے جو خدا کی جانب سے عطا ہو عُطارد ستارے کی تاثیر سے انسان میں جس عقل کا نشو و نما ہوتا ہے وہ دراصل عقل نہیں ہے لہٰذا اِس دنیاوی عقل سے انسان خرد مند نہیں بنتا ہے۔

[3] عقلِ جزوی۔ دنیاوی عقل جو عُطارد کی تاثیر سے پیدا ہوتی ہے اُسکی دوڑ صرف قبر کے گڑھے تک ہے اُسکے بعد کے اَحوال اُسکے ادراک میں نہیں آسکتے ہیں وہ صرف انبیاء اور اولیاء بتا سکتے ہیں جن کو عقلِ خداوندی حاصل ہے وہ لوگ قیامت تک کے اَحوال سمجھ لیتے ہیں۔ عرصہ عجائب یعنی حشر کا میدان۔ زیں قدم۔ یہ حسی قدم۔ عقل۔ ناقص بیکار ہے۔ غیب میں عقل و بصر مفید ہے۔

ہمچو موسیٰؑ نور کے یابد زجیب
(حضرت) موسیٰؑ کی طرح گریبان سے نور کب حاصل کرتا ہے؟

سُخرۂ استاد و شاگرد کتیب
اُستاد کا تابع اور کتاب کا شاگرد

زیں[1] نظر ویں عقل ناید جز دوار
اِس غور و فکر اور اِس عقل سے سوائے دردِ سر کے کچھ حاصل نہیں

پس نظر بگذار و بگزیں انتظار
تو غور و فکر چھوڑ اور انتظار اختیار کر

از سخن گوئی مجوئید ارتفاع
باتیں بنانے سے بلندی نہ چاہو

منتظر را بہ ز گفتن استماع
منتظر کے لئے کہنے سے، سُننا بہتر ہے

منصبِ تعلیم نوعے شہوت ست
تعلیم کا مقام ایک قسم کی خواہشِ نفسانی ہے

ہر خیالے شہوتی در رہ بُت ست
نفسانی ہر خیال راستہ کا بُت ہے

گر بفضلش پے ببردے ہر فضول
اگر ہر بیہودہ اپنی بڑائی کی وجہ سے پتہ پا لیتا

کے فرستادے خدا چندیں رسول
تو خدا اتنے رسول کب بھیجتا

عقلِ[2] جزوی ہمچو برق ست و درخش
ناقص عقل بجلی اور چمک کی طرح ہے

در درخشی کے تواں شد سوی وخش
چمک میں وخش تک کہاں جایا جا سکتا ہے

نیست نورِ برق بہر رہبری
بجلی کی چمک راستہ طے کرنے کیلئے نہیں ہے

بلکہ امر ست ابر را کہ می گری
بلکہ وہ اَبر کو حکم ہے کہ تو رُو

برقِ عقلِ ما برای گریہ است
ہماری عقل کی چمک رونے کیلئے ہے

تا بگرید نیستی در شوق ہست
تاکہ روئے، فنا عشق میں ہے

عقلِ[3] کودک گفت بر کتاب تن
بچہ کی عقل نے کہا مکتب میں جا

لیک نتواند بخود آموختن
لیکن اس کو وہ خود سکھا نہیں سکتی

عقلِ رنجور آردش سوی طبیب
بیمار کی عقل اس کو طبیب کے پاس لاتی ہے

لیک نبود در دوا عقلش مصیب
لیکن دوا تجویز کرنے میں اسکی عقل صحیح پہنچنے والی نہیں ہے

نک شیاطیں سوی گردوں می شدند
یہ شیطان آسمان کی جانب گئے

گوش بر اسرارِ بالا می زدند
(عالَمِ) بالا کے رازوں پر کان لگایا

می ربودند اندکے زاں رازہا
اُن رازوں میں سے کچھ اُچک لے گئے

تا شہب می راندشاں زود از سما
تو شہابوں نے فوراً اُنھیں آسمان سے بھگا دیا

---

[1] زیں نظر۔ اِس غور و فکر سے قطع نظر کر اور مجاہدات میں مصروف رہ کر انتظار کر تاکہ تجھے نورِ موسوی میسر آجائے۔ منتظر۔ جو مجاہدات کی حالت میں انتظار میں ہے اُس کے لئے بولنا مفید نہیں سننا مفید ہے۔ منصبِ تعلیم۔ علومِ ظاہری کی خواہش کی بنیاد جاہ اور رُتبہ ہے جو خواہشِ نفس ہے اور خواہشِ نفس کو پورا کرنا راہِ طریقت میں بُت پرستی ہے۔ گر بفضلش۔ اگر انسان کی بڑائی کی بنیاد پر اَسرارِ معرفت حاصل ہوا کرتے تو رسولوں کی بعثت بیکار تھی۔

[2] عقلِ جزوی۔ انسان کی ناقص عقل آسمان کی بجلی کی کوند کی طرح ہے جس کے ذریعہ راستہ طے نہیں ہو سکتا۔ وخش۔ ایک جگہ کا نام ہے۔ نیست۔ بجلی کی کوند راستہ طے کرنے کے لئے نہیں ہے وہ تو ابر کو یہ حکم دینے کے لئے ہے کہ رُو! یعنی آنسو برسا۔ برقِ عقل۔ عقلِ انسانی کی کوند بھی اِسی لئے ہے کہ انسان عشقِ الٰہی میں روئے۔ اسی سے فنا کا مقام حاصل ہوتا ہے۔

[3] عقلِ کودک۔ عقلِ ناقص کی مثال بچہ کی عقل کی سی ہے وہ عقل بچہ کو یہ بتاتی ہے کہ مکتب میں جا لیکن وہ عقل اس کو تعلیم نہیں دے سکتی۔ عقلِ رنجور۔ بیمار کی عقل اُس کو طبیب کے پاس جانے پر مجبور کرتی ہے لیکن اُس کے لئے دوا تجویز نہیں کر سکتی اسی طرح عوام کی عقل اُنکو نبی اور ولی تک پہنچا سکتی ہے اَسرار کا سکھانا اسی نبی اور ولی کا کام ہے۔ نک۔ شیاطین براہ راست اَسرار معلوم کرنے کی کوشش کرتے ہیں تو اُن کو شہاب ثاقب مار گراتے ہیں اور انکو حکم ملتا ہے کہ اَسرار کی تعلیم نبی سے حاصل کرو۔

کہ رُوید آنجا رسولے آمدہ است　　ہر چہ می خواہید از و آید بدست

کہ جاؤ وہاں ایک رسول آگیا ہے　　تم جو چاہتے ہو اُس سے ہاتھ آئے گا

گر ہمی جوئید دُرِّ بے بہا[۱]　　اُدْخُلُوا الْاَبْیَاتَ مِنْ اَبْوَابِہَا

اگر تم گراں قدر موتی تلاش کرتے ہو　　گھروں میں اُن کے دروازوں سے داخل ہو

می زن آں حلقۂ در و بر بابِ ایست　　کز سُوئے بامِ فلک تاں راہ نیست

دروازے کی کُنڈی بجا اور دروازے پر ٹھہر　　اسلئے کہ آسمان کے بالاخانہ کی جانب تمہارے لئے راستہ نہیں ہے

نیست حاجت تا بدیں راہِ دراز　　خاکیئے را دادہ ایم اسرارِ راز

اس دراز راستہ کی ضرورت نہیں ہے　　ہم نے ایک خاکی کو راز کے بھید دیئے ہیں

پیشِ اُو آئید اگر خائن نہ اید　　نیشکر گردید از و گرچہ نے اید

اگر تم خائن نہیں ہو تو اُس کے سامنے آؤ　　اُس سے گنا بن جاؤ گے اگرچہ تم نرکل ہو

سبزہ[۲] رویاند ز خاکت آں دلیل　　نیست کم از سُمِّ اسپِ جبرئیلؑ

وہ رہنما تیری خاک سے سبزہ اُگا دے گا　　وہ جبرئیل کے گھوڑے کے سُم سے کم نہیں ہے

سبزہ گردی تازہ گردی از نوی　　گر تو خاکِ اسپِ جبرئیلے شوی

تو از سرِ نو سبزہ بن جائے گا تازہ بن جائیگا　　اگر تو کسی جبرئیل کے گھوڑے کی خاک بن جائیگا

سبزۂ جاں بخش کاں را سامری　　کرد در گوسالہ تا شُد گوہری

جان عطا کرنے والا سبزہ، جس کو سامری نے　　بچھڑے میں رکھ دیا یہاں تک کہ وہ جوہر والا ہو گیا

جاں گرفت و بانگ زد زاں سبزہ اُو　　آنچناں بانگے کہ شُد فتنہ عدو

اُس سبزہ سے وہ جاندار ہو گیا اور بولنے لگا　　اس طرح بولا، کہ وہ دشمن کے لئے فتنہ بن گیا

گر[۳] امیں آئید سُوئے اہلِ راز　　وارہید از سر گلہ مانندِ باز

اگر تم رازدار کی جانب امانتدار بن کر آؤ گے　　تو باز کی طرح سر کی ٹوپی سے نجات پا جاؤ گے

سر کلاہِ چشم بند و گوش بند　　کہ از و بازست مسکین و نژند

وہ سر کی ٹوپی جو آنکھ کی بندش اور کان کی بندش ہو　　جس کی وجہ سے باز مسکین اور خستہ ہے

زاں گلہ بر چشم باز اوّل شُدست　　کہ ہمہ میلش سُوئے جنسِ خودست

وہ ٹوپی باز کی آنکھوں پر ابتداءً اسلئے آئی ہے　　کہ اُس کا تمام میلان اپنی جنس کی طرف ہے

چوں بُرید از جنس با شہ گشت یار　　بر کُشاید چشمِ اُو را باز وار

جب وہ اپنی ہم جنس سے کٹا شاہ کا دوست ہو گیا　　تو باز کی طرح اُس کی آنکھیں کھولدے گا

---

[۱] دُرِّ بے بہا. یعنی اسرارِ معرفت. اَبْوَابِہَا. اسرار حاصل کرنیکا راستہ نبی اور ولی کی ذات ہے. می زن. دروازہ سے داخل ہونیکا مطلب یہ ہے کہ دروازہ پر جاکر کنڈی بجا اور کھڑا رہ جب اجازت ہو تو اندر جا. نیست. اُسنے کہہ دیا جاتا ہے کہ آسمانوں کا طویل سفر کرنے کی ضرورت نہیں ہے ہم نے ایک خاکی یعنی نبی کو اسرار بتادیئے ہیں اُس سے جاکر سیکھو تم نرکل ہو اُس کی صحبت سے گنا بن جاؤ گے.

[۲] سبزہ. وہ نبی اور ولی تمہاری خاک سے سبزہ اُگا دیگا کیونکہ وہ مرتبہ میں حضرت جبرئیلؑ کے گھوڑے کے سُم سے کم نہیں ہے. حضرت جبرئیلؑ جب اسرائیلیوں کی مدد کیلئے آئے تو اُنکے گھوڑے کا قدم جس جگہ پڑتا تھا وہ سرسبز ہو جاتی تھی سامری نے یہ دیکھ کر اُس کے قدم کی مٹی اُٹھا کر گئو سالے میں ڈال جس سے اُس میں زندگی کے اثرات پیدا ہو گئے. قدو ہیں وقت تو مومن تھے لیکن سامری کے بہکانے کے بعد وہ مشرک ہو گئے تھے.

[۳] گر امیں. اگر تم اولیاء کی صحبت دیانتداری سے اختیار کروگے تو وہ پردہ ہٹ جائیگا جو غیبی چیزیں دیکھنے سے مانع ہے. سر گلہ. باز جب تک مالک سے مانوس نہیں ہوتا اُسکے سر پر ایک ٹوپی اس طرح اڑھائی جاتی ہے جس سے اُسکی آنکھیں اور کان چھپے رہتے ہیں. زاں. یہ ٹوپی اسلئے اڑھائی جاتی ہے کہ اُسکا میلان مالک کیطرف نہیں ہوتا اور دوسرے بازوں کیطرف ہوتا ہے. چوں بُرید. جب انسان کا دنیاوی چیزوں کیطرف میلان ختم ہو جاتا ہے اسکا پردہ ہٹا دیا جاتا ہے جیسے کہ باز ہم جنس سے کٹ کر مالک کیطرف مائل ہو جاتا ہے تو اُسکے سر کی ٹوپی ہٹا دیجاتی ہے.



۶۶۰۹

راندہ دیواں را حق از مرصادِ خویش | عقلِ جزوی را ز استبدادِ خویش
اللہ تعالیٰ نے شیطانوں کو اپنی گھات سے بھگایا | ناقص عقل کو اپنے مستقل ہونے سے بھگا دیا،

کہ سری کم کن نہ تو مستبد | بلکہ شاگردِ ولی و مستعد
کہ خود سری نہ کر، تو مستقل نہیں ہے | بلکہ تو ولی کا شاگرد اور صاحبِ استعداد ہے

زو برِ دل رو کہ تو جزوِ ولی | ہیں کہ بندہ بادشاہِ عادلی
جلد دل کے پاس جا کیونکہ تو دلی کا جز ہے | خبردار! تو منصف بادشاہ کا غلام ہے

بندگیِ او بہ از سلطانی است | کہ انا خیر دمِ شیطانی است
اس کی غلامی بادشاہت سے بہتر ہے | میں بہتر ہوں" کا دعویٰ شیطانی ہے

فرق بین و برگزیں تو اے حبیس | بندگیِ آدمؑ از کبرِ بلیس
اے کمینے! تو فرق سمجھ لے اور اختیار کر | آدم کی بندگی، شیطان کے تکبر کے بجائے

گفت آنکہ ہست خورشیدِ رہ او | حرفِ طوبیٰ ہر کہ ذلت نفسہٗ
جو راہ کا سورج ہے اس نے کہا ہے | طوبیٰ کا لفظ ہر اُس شخص کیلئے ہے جس کا نفس ذلیل ہوا

سایۂ طوبیٰ ببین و خوش بخسپ | سر بنہ در سایہ سرکش بخسپ
طوبیٰ کا سایہ دیکھ لے اور آرام سے سو | سر رکھ دے، سرکش کے سایہ میں نہ سو

ظلِ ذلت نفسہٗ خوش مضجعے ست | مستعدانِ صفا را مضجعے ست
ذلت نفسہٗ کا سایہ بہترین خواب گاہ ہے | صفائی کی استعداد رکھنے والوں کیلئے خوابگاہ ہے

گر از یں سایہ روی سوی منی | زود طاغی گردی و رہ گم کنی
اگر تو اس سایہ سے خودی کیطرف جائے گا | فوراً سرکش بن جائیگا اور راستہ گم کردے گا

## بیانِ آیۂ کریمہ یٰٓاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا لَا تُقَدِّمُوْا بَیْنَ یَدَیِ اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَاتَّقُوا اللّٰهَ

آیت کریمہ کا بیان — اے مومنو! پیش قدمی نہ کرو اللہ اور اُس کے رسول کے سامنے اور اللہ سے ڈرو

## از حکیم سنائی ست

حکیم سنائی نے کہا ہے

چوں نبی نیستی ز امت باش | چونکہ سلطاں نہ رعیت باش
جب تو نبی نہیں ہے، اُمتی بن | جبکہ تو بادشاہ نہیں ہے رعیت بن

پس رو خامشاں و خامش باش | وز خودی رای ز حتمی متراش
تو خاموشوں کا پیرو اور خاموش بن | اور خودی سے تکلیف کی رائے نہ اختیار

---

۱ راندہ۔ اللہ تعالیٰ نے شیطانوں کو گھات سے مار کر اس لئے بھگایا ہے کہ ناقص عقل والے کو مستقل نہ بننا چاہیئے اور خود سری چھوڑ کر کسی ولی کی شاگردی کرنی چاہیئے اور اپنی استعداد کو بروئے کار لانا چاہیئے۔ زد۔ زود کا مخفف ہے۔ ہِل۔ یعنی صاحبِ دل۔ ہیں۔ ناقص عقل والے کو شیخ کامل کا غلام بننا چاہیئے۔

۲ بندگی۔ اس کے لئے غلامی سلطانی سے بہتر ہے۔ انا خیر۔ شیطان نے حضرت آدمؑ کے مقابلہ میں اپنے آپ کو اُن سے افضل قرار دیا تھا۔ فرق بین۔ آدمؑ نے بندگی اختیار کی اور شیطان نے کبر کیا دونوں کا فرق سمجھ لے کیا نتیجہ نکلا۔ گفت۔ حدیث شریف ہے طوبیٰ۔ جنت میں ایک درخت ہے جس کا سایہ عظیم الشان اور خوشگوار ہے، خوشخبری۔

۳ ظل۔ سایہ۔ مضجع۔ خوابگاہ۔ مضجع۔ خوابگاہ۔ منی۔ خودی۔ از حکیم: یہ نیچے کے دونوں شعر حضرت حکیم سنائی رحمۃ اللہ علیہ کے ہیں۔

پسؔ رَوی خاموش باش از انقیاد — زیرِ ظلِّ اَمرِ شیخ و اُوستاد
تو پیرو ہے، فرمانبرداری سے چُپ رہ — اُستاد اور شیخ کے حکم کے سایہ تلے

پس رَوِ صامِت شو و خاموش باش — از وجودِ خویش والی کم تراش
تو پیرو ہے، چُپ ہو جا اور خاموش رہ — اپنے وجود کو والی (حاکم) نہ بنا

ورنہ گرچہ مُستعدی و قابلی — مَسخ گردی تو زلافِ کاملی
ورنہ، اگرچہ تو صاحبِ استعداد و قابلیت ہے — تو کمال کی شیخی بگھارنے سے مسخ ہو جائیگا

ہم ز اِستعداد وا مانی اگر — سَرکشی ز اُستادِ رادِ باخبر
استعداد اور تمناؤں سے بھی اگر — تو عقلمند، باخبر اُستاد سے سَرکشی کرے گا

صبرؔ کُن در موزہ دوزی و بسوز — وَر شوی بے صَبر مانی پارہ دُوز
موزہ سینے اور مشقت پر صبر کر — اگر تو بے صبر بنے گا پیوند لگانیوالا رہ جائیگا

کُہنہ دوزاں گر بُدے شاں صَبر و حِلم — جُملہ نو دوزاں شُدندے ہم بعلم
پُرانے جوتے گانٹھنے والوں کو اگر صبر و بُردباری، تحمل، ہوتی — ہُنر کے ذریعہ سب نیا (موزہ) سینے والے بنجاتے

پس بکوشی و بآخر از کلال — خود بخود گوئی کہ اَلعَقلُ عِقال
پھر تو کوشش کرے گا اور بالآخر تھک کر — خود کہے گا کہ عقل بندھن ہے

ہمچو آں مردِ مُفلسِف روزِ مرگ — عَقل را می دید بس بے بال و برگ
اُس فلسفی کی طرح جس نے موت کے دن — عقل کو بہت بے ساز و سامان دیکھا

بےؔ غرض می کرد آندم اِعتراف — کز ذکاوت راندیم اَسپ از گزاف
اُس وقت اُس نے اِخلاص سے اقرار کیا — کہ ہم نے ذہانت کے گھوڑے بیکار دوڑائے

از غروری سَر کشیدم از رِجال — آشنا کردیم دَر بحرِ خیال
میں نے تکبر کی وجہ سے (باخدا) لوگوں سے سَرکشی کی — خیال کے سمندر میں تیراکی کی

آشنا ہیچ ست اندر بحرِ رُوح — نیست آنجا چارہ جُز کشتیِ نوحؑ
روح کے سمندر میں تیراکی بیکار ہے — وہاں نوحؑ کی کشتی کے سوا چارہ نہیں ہے

کاشکے کو آشنا ناموختے — تا طمع در نوحؑ و کشتی دوختے
کاش وہ تیراکی نہ سیکھتا — تاکہ تمنا کو نوحؑ اور کشتی سے وابستہ کر دیتا

اینچنیں فرمود آں شاہِ رُسل — کہ منم کشتی دریں دریایِ کُل
رسولوں کے شاہ نے اسی لئے فرمایا ہے — کہ اِس عظیم دریا میں کشتی، میں ہوں

---

لہ پس روی۔ مرید کو خاموشی سے شیخ کی تابعداری کرنی ضروری ہے مُرید کا کام چُپ رہنا اور شیخ کی ہدایت پر عمل کرنا ہے اپنی طرف سے باتیں بنانا اور اپنی بڑائی جتانا تباہی ہے۔ ورنہ۔ اگر تو شیخ کے سامنے بڑائی بگھاریگا تو اگرچہ صاحبِ استعداد ہو تیری وہ استعداد برباد ہو جائیگی۔

لہ صبر کُن۔ پورا موچی اُس وقت بنتا ہے جب صبر اور محنت سے سیکھتا ہے ورنہ صرف موزہ اور جوتہ گانٹھنے والا بنکر رہ جاتا ہے۔ کہنہ دوز۔ جوتے گانٹھنے والے اگر صبر سے کام لے کر اُستاد سے سیکھتے تو ہُنر مند بن کر موچی بن جاتے۔ اَلعَقلُ عِقال۔ عقل رسّی ہے یعنی ہماری عقل ہمارے ہنر سیکھنے کے لئے مانع بن گئی۔ مُفلسِف۔ اِس سے شیخ بوعلی سینا فلسفی مراد ہے

لہ بے غرض۔ شیخ بُوعلی سینا نے موت کے وقت جب عالمِ آخرت منکشف ہونے لگا تو اقرار کیا کہ ان معاملات میں عقلی گھوڑے دوڑانا بیکار تھا۔ از غروری۔ علم کے غرور نے اہل اللہ تک نہ پہنچنے دیا اور میں خیالی سمندر میں غوطے لگا تا رہا۔ آشنا۔ مولانا فرماتے ہیں روح کے سمندر میں خود تیرنا بیکار ہے وہاں نوحؑ والی کشتی ضروری ہے۔ کاشکے۔ اگر شیخ بوعلی سینا عقلی گھوڑے دوڑانا نہ جانتا تو کسی بزرگ کا ہاتھ پکڑ لیتا۔ اینچنیں۔ آنحضورؐ

یا[۱] کسے کو در بصیر تہای من
یا وہ ہے جو میری بصیرتوں میں

شد خلیفہ راستیں بر جای من
میری جگہ سچا قائم مقام بنا ہے

کشتی نوحیم در دریا کہ تا
میں دریا میں نوح والی کشتی ہوں ، ہرگز

رو نگردانی ز کشتی اے فتیٰ
اے نوجوان! تو کشتی سے رُوگردانی نہ کر

ہمچو کنعاں سوی ہر کوہے مرو
کنعان کی طرح ہر پہاڑ کی جانب نہ جا

از نبے لَا عَاصِمَ الْیَوْمَ شنو
قرآن سے "آج کوئی بچانے والا نہیں" سن لے

می[۲] نماید پست ایں کشتی ز بند
پردے کی وجہ سے یہ کشتی پست نظر آتی ہے

می نماید کوہ فکرت بس بلند
تجھے عقل کا پہاڑ بلند نظر آتا ہے

پست منگر ہاں و ہاں ایں پست را
خبردار خبردار! اس نیچی کشتی، کو نیچا نہ سمجھ

بنگر آں فضل خدا پیوست را
خدا سے جڑے ہوئے اس فضل کو دیکھ

در بلندی کوہ فکرت کم نگر
اپنی عقل کے پہاڑ کو بلند نہ سمجھ

کہ یکے موجش کند زیر و زبر
کیونکہ اُس کو ایک موج تہ و بالا کر دے گی

گر تو کنعانی نداری باورم
اگر تو کنعان (صفت) ہے میرا یقین نہ کریگا

گر دو صد چندیں نصیحت آورم
خواہ میں اس جیسی دو سو نصیحتیں کردوں

گوش کنعاں کے پذیرد ایں کلام
اس بات کو کنعان کا کان کب قبول کرتا ہے؟

کہ برو مُہر خدا ایست و ختام
کیونکہ اُس پر خدا کی مُہر (لگی ہوئی) ہے

کے گذارد موعظت بر مُہر حق
نصیحت اللہ (تعالیٰ) کی مُہر سے آگے کب بڑھ سکتی ہے؟

کے بگرداند حدث حکم سبق
نئی بات ازلی حکم کب بدل سکتی ہے؟

لیک[۳] می گویم حدیث خوش پیٔ
لیکن میں خوشگوار بات سناتا ہوں

بر اُمید آنکہ تو کنعاں نۂ
اس امید پر کہ تو کنعان نہیں ہے

آخر ایں اقرار خواہی کرد ہیں
خبردار! بالآخر تو یہ اقرار کرے گا

ہم ز اوّل روز آخر را ببیں
پہلے ہی دن سے انجام بین بن جا

می توانی دید آخر را مکن
تو انجام کو دیکھ سکتا ہے ، نہ بنا

چشم آخر بینت را کور و کہن
اپنی انجام بین آنکھ کو اندھا اور پُرانا

ہر کہ آخر بیں بود مسعود وار
جو نیک بخت کی طرح انجام بیں ہوتا ہے

نبودش ہر دم برہ رفتن عثار
اُسکو راستہ چلنے میں ہر وقت ٹھوکر نہیں لگتی ہے

[۱] یا کسے یعنی صحابہ کرام جو آنحضورؐ کی بصیرتوں سے فیضیاب تھے کشتی نوحیم۔ آنحضورؐ نے فرمایا میں اور میرے فیض یافتہ صحابہؓ اس دریائے معرفت کیلئے بمنزلہ نوحؑ کی کشتی کے ہیں۔ کنعان۔ حضرت نوحؑ کے نافرمان بیٹے نے بجائے کشتی میں بیٹھنے کے یہ کہا تھا کہ میں پہاڑ پر چڑھ کر پناہ حاصل کرلوں گا۔ از نبے۔ قرآن پاک میں اُس کو جواب دیا گیا۔ لَا عَاصِمَ الْیَوْمَ آج کوئی بچانے والا نہیں ہے۔

[۲] می نماید۔ چونکہ آنکھوں پر بندش ہے اسلئے اولیاء کی صحبت حقیر نظر آتی ہے اور اپنی عقل بلند نظر آتی ہے۔ فضل خدا۔ جبکہ فضل خداوندی اُس کے شامل حال ہے تو اُس کو حقیر نہ سمجھ۔ کنعانی۔ اگر تیرا مزاج بھی کنعان کی طرح ہے تو میری نصیحت کو نہ سُنے گا ایسے لوگوں کے کانوں پر مہر خداوندی لگی ہوتی ہے۔ ختام۔ مُہر۔ کے گذارد۔ کسی کی نصیحت اللہ تعالیٰ کی مہر سے گذر کر کان تک کیسے پہنچ سکتی ہے۔ حدث۔ امر نو پیدا یعنی نصیحت۔ حکم سبق۔ ازلی حکم یعنی کانوں پر مُہر لگ جانیکا حکم۔

[۳] لیک۔ میں جو کچھ نصیحت کر رہا ہوں وہ اس بنا پر کر رہا ہوں کہ تو کنعان صفت نہ ہوگا آخر۔ مولانا پھر پہلے مضمون کی طرف لوٹتے ہیں کہ آخر میں عقل کے ناکارہ ہونیکا اقرار کرنا پڑیگا اور آخر کے معاملہ کو اب ہی سمجھ لے

گر نخواہی ہر دمے ایں خفت و خیز | کُن ز خاکِ پایِ مردے چشم تیز
اگر تو ہر وقت گرنا اور سنبھلنا نہیں چاہتا | کسی مردِ خدا کے پاؤں کی خاک سے آنکھ کو تیز کرے

کُحلِ دیدہ ساز خاکِ پاش را | تا نیندازی سرِ اوباش را
اُس کے پاؤں کی خاک کو آنکھ کا سُرمہ بنالے | تاکہ بیہودہ سَر کو نہ ٹھکرائے

کہ[1] ازیں شاگردی وزیں افتقار | سوزنے باشی شوی تو ذوالفقار
کیونکہ اِس شاگردی اور اِس احتیاج سے | اگر تو سوئی (بھی) ہے ذوالفقار (تلوار) بن جائیگا

سُرمہ کُن تو خاکِ ہر بگزیدہ را | ہم بسوزد ہم بسازد دیدہ را
ہر برگزیدہ کی خاک کو سُرمہ بنالے | وہ لگتی بھی ہے، آنکھ کو بناتی (بھی) ہے

چشم روشن کُن ز خاکِ اولیا | تا بہ بینی ز ابتدا تا انتہا
اولیاء کی خاک سے آنکھ روشن کرلے | تاکہ تو آغاز سے انجام تک دیکھ لے

چشمِ اُشتر زاں بُود بس نور بار | کو خورد از بہرِ نورِ چشم خار
اونٹ کی آنکھ اِسی لئے زیادہ روشن ہوتی ہے | کہ وہ آنکھ کی روشنی کے لئے کانٹا کھاتا ہے

خار[2] خور تا گُل بر رویاند ترا | چشمِ تو روشن شود جاں با صفا
کانٹا چبا تاکہ وہ تجھ میں پھول اُگائے | تیری آنکھ روشن (اور) روح صاف ہو جائیگی

خار را از چشمِ دل گر برکنی | چشمِ جاں را حق ببخشد روشنی
اگر تو دل کی آنکھ سے کانٹا نکالدے گا | اللہ (تعالیٰ) جان کی آنکھ کو روشنی عطا فرمادیگا

## قصہ[3] شکایتِ اُستر بہ اُشتر کہ من بسیار در رُو می اُفتم در راہ رفتن
خچر کی اونٹ سے شکایت کا قصہ کہ میں راستہ چلنے میں مُنہ کے بل بہت گرتا ہوں

## و تو کم می اُفتی چون است و جواب گفتنِ اُشتر مر اُستر را
اور تو نہیں گرتا (یہ) کیوں ہے؟ اور اونٹ کا خچر کو جواب دینا

اُشترے را دید روزے اُسترے | چونکہ با اُو جمع شد در آخُرے
ایک خچر نے ایک روز ایک اونٹ کو دیکھا | جبکہ وہ ایک اصطبل میں اُسکے ساتھ جمع ہوا

گفت من بسیار می اُفتم بُرُو | در گریوہ و راہ و در بازار و کُو
اُس نے کہا میں مُنہ کے بل بہت گرتا ہوں | ٹیلے اور راستہ میں اور بازار و کوچہ میں

خاصہ از بالائے کُہ تا زیرِ آں | در رہِ ہموار و ناہموار من
میں مُنہ کے بل اکثر کیوں گرتا ہوں! | ہموار اور ناہموار راستہ میں

---

[1] کہ ازیں۔ اہل اللہ کے اِتباع سے تھوڑی سی اِستعداد والا بھی کامل بن جاتا ہے۔ ذُوالفقار۔ حضرت علی رض کی تلوار کا نام ہے۔ ہم بسوزد۔ یہ ذرا لگتا تو ہے لیکن آنکھ کو درست کرتا ہے یعنی اہل اللہ کی اطاعت ناگوار تو ہوتی ہے لیکن انسان کو کامل بنا دیتی ہے۔ کو خورد۔ اونٹ نے کانٹے چبائے تو آنکھیں روشن ہو گئیں۔

[2] خار خور۔ شیخ کی تعلیم و صحبت میں ناگواریاں برداشت کر تیرے اندر معرفت کے گُل اور بوٹے اُگیں گے آنکھوں میں روشنی دل میں صفائی پیدا ہو جائے گی۔ خار را۔ اگر نفس کے رذائل کا کانٹا آنکھ سے نکالدو گے تو نورِ بصیرت عطا ہو جائیگا۔

[3] قصہ۔ اِس قصہ سے مولانا نے دُور بینی کے فوائد اور رہبر کی اطاعت کے فائدے سمجھائے ہیں۔ اُستر۔ خچر۔ آخُر۔ چوپائے باندھنے کی جگہ۔ گریوہ۔ ٹیلہ۔

خاصہ[1] از بالایِ کُہ تا زیرِ کوہ
خصوصاً پہاڑ کے اوپر سے پہاڑ کے نیچے تک

در سَر آیم ہر زمانے از شکوہ
ہر وقت خوف سے میں منہ کے بل گر جاتا ہوں

کم ہمی اُفتی تو در رُو بہرِ چیست
کیا سبب ہے؟ تو منہ کے بل نہیں گرتا ہے

یا مگر خود جانِ پاکت دولتیست
شاید تیری پاک جان دغیبی) مالامال ہے

در سَر آیم ہر دَم و زانو زنم
میں ہر وقت سَر کے بل گرتا ہوں اور گھٹنے رگڑ لیتا ہوں

پوز و زانو زاں خطا پُر خوں کنم
اُس غلطی سے تھوتھنی اور گھٹنے زخمی کر لیتا ہوں

کژ شود پالاں و رَختم بَر سَرم
میرا پالان اور میرا بوجھ میرے سَر پر اُلٹا ہو جاتا ہے

وز مُکاری ہر زماں زخمے خورم
اور گدھے والے سے میں ہر وقت پِٹتا ہوں

ہمچو کم عَقلے کہ از عقلِ تباہ
اُس بیوقوف کی طرح جو برباد شدہ عقل کی وجہ سے

بشکند توبہ بہر دم از گُناہ
گناہ کر کے ہر وقت توبہ توڑ دیتا ہے

سُخرۂ[2] اِبلیس گردد در زمن
زمانے میں شیطان کے تابع بنتا رہے

از ضعیفی رایِ آں توبہ شکن
کمزوری کی وجہ سے اُس توبہ شکن کی رائے

در سَر آید ہر زماں چوں اَسپِ لنگ
وہ لنگڑے گھوڑے کی طرح ہر وقت منہ کے بل گرتا ہے

کہ بُود بارش گران و راہ سَنگ
جس پر بھاری بوجھ ہو اور سنگلاخ راستہ ہو

می خورَد از غیب بر سَر زخم اُو
غیب سے وہ سَر پر چوٹ کھاتا ہے

از شکستِ توبہ آں اِدبار خُو
وہ منحوس توبہ کے ٹوٹنے سے

باز توبہ می کُند بارایِ سُست
پھر کمزور ارادے سے توبہ کرتا ہے

دیو یک پُف کرد توبہ را شکست
شیطان نے ایک پھونک ماری توبہ کو توڑ دیا

ضُعف اندر ضُعف و کبرش آنچناں
کمزوری در کمزوری اور اُس کا تکبر اِس قدر

کہ بخواری بنگرد در واصِلاں
کہ اولیاء کو ذلت سے دیکھتا ہے

اے[3] شُتر کہ تو مثالِ مُومنی
اے اونٹ! تو مومن کی طرح ہے

کم فتی در رُو و کم بینی زنی
منہ کے بل نہیں گرتا ہے اور مار نہیں کھاتا ہے

تو چہ داری کہ چنیں بے آفتی
تیرے پاس کیا ہے کہ تو ایسا بے مصیبت ہے

بے عِثاری و کم اندر رُو فتی
بغیر لغزش کے ہے اور منہ کے بل نہیں گرتا ہے

گفت گرچہ ہر سَعادت از خداست
اُس نے کہا اگرچہ ہر نیک بختی اللہ تعالیٰ ہی کی جانب سے ہے

درمیانِ ما و تو بَس فرقہاست
ہم میں اور تجھ میں بہت فرق ہیں

---

[1] خاصہ۔ عام طور پر بھی گرتا ہوں لیکن پہاڑی راستہ میں تو ضرور گرتا ہوں۔ پوز۔ تھوتھنی۔ کژ شود۔ منہ کے بل گرتا ہوں تو بوجھ اور پالان کھسک کر سَر پر آ جاتا ہے پھر گدھے والا میرے ڈنڈے مارتا ہے۔ ہمچو۔ مولانا فرماتے ہیں کہ توبہ شکن بے عقل کی مثال اسی گدھے کی سی ہے۔

[2] سخرہ۔ یہ توبہ شکن اپنی کمزور رائے کی وجہ سے شیطان کے تابع ہوتا ہے اور لنگڑے گھوڑے کی طرح ٹھوکر کھا کر منہ کے بل گرتا رہتا ہے جس پر وزن زیادہ ہو اور راستہ بھی پتھریلا ہو۔ باز۔ توبہ شکن پھر توبہ کرتا ہے اور شیطان ایک پھونک سے پھر اُس کی توبہ توڑ دیتا ہے۔ ضعف۔ خود تو اِس قدر کمزور ہے لیکن بزرگوں کو ذلیل سمجھتا ہے۔

[3] اے شتر۔ پھر خچر کی بات شروع کی ہے، خچر نے اونٹ سے کہا کہ تیری مثال مومن کی سی ہے جو نہ منہ کے بل گرے اور نہ پٹے۔ گفت۔ اگرچہ ہر سعادت اللہ کی جانب سے ہے لیکن ظاہری وجہ یہ بھی ہے کہ میرا سَر بلند اور میری آنکھیں دُور بیں ہیں۔

سر بلندم من دو چشمِ من بلند ۔۔۔ بینشِ عالی امان ست از گزند
میرا سر بلند ہے، میری دونوں آنکھیں بلند ہیں ۔۔۔ بلندی سے دیکھنا تکلیف سے امن کا سبب ہے

از سرِ کہ من بہ بینم پایِ کوہ ۔۔۔ ہر گو و ہموارہ را من توہ توہ[1]
میں پہاڑ کی چوٹی سے پہاڑ کی جڑ تک دیکھ لیتا ہوں ۔۔۔ تہ بہ تہ ہر گڑھے اور ہموار کو

ہمچناں کہ دید آں صدرِ اجل ۔۔۔ پیش کارِ خویشتن تا روزِ اجل
جس طرح اُس بزرگ نے دیکھ لیا ۔۔۔ پہلے سے اپنے معاملہ کو موت کے دن تک

آنچہ خواہد بُود بعد بست سال ۔۔۔ داند اندر حال آں نیکو خصال
جو بات بیس سال بعد ہوگی ۔۔۔ وہ نیک خصلت اُس کو اسی وقت جانتے تھے

حالِ خود تنہا ندید آں مُتّقی ۔۔۔ بلکہ حالِ مغربی و مشرقی
اُس متقی ولی نے صرف اپنا حال ہی نہیں دیکھا ۔۔۔ بلکہ مغربی اور مشرقی کا (بھی دیکھا)

نور[2] در چشم و دلش سازد سکن ۔۔۔ بہر چہ سازد، پئے حُبُّ الوطن
نور، اُسکی آنکھ اور دل کو مسکن بناتا ہے ۔۔۔ کیوں بناتا ہے؟ وطن کی محبت کی خاطر

ہمچو یوسفؑ کو بدید اوّل بخواب ۔۔۔ کہ سجودش کرد ماہ و آفتاب
جس طرح (حضرت) یوسفؑ کہ انہوں نے شروع ہی میں خواب میں دیکھ لیا تھا ۔۔۔ کہ اُن کو چاند اور سورج نے سجدہ کیا

از پسِ دہ سال بلکہ بیشتر ۔۔۔ آنچہ یوسفؑ دیدہ بُد بر کرد سر
دس سال کے بعد بلکہ اُس سے بھی زیادہ میں ۔۔۔ جو کچھ یوسفؑ نے دیکھا تھا، وہ ظاہر ہوا

نیست[3] آں یَنۡظُرُ بِنُوۡرِ اللهِ گزاف ۔۔۔ نورِ ربّانی بُود گردوں شگاف
"وہ اللہ کے نور سے دیکھتا ہے" لغو نہیں ہے ۔۔۔ خدائی نور آسمان کو پھاڑنے والا ہوتا ہے

نیست اندر چشمِ تو آں نور رو ۔۔۔ ہستی اندر حسِ حیوانی گرو
جا، تیری آنکھ میں وہ نور نہیں ہے ۔۔۔ تو حیوانی حس میں پھنسا ہے

تو ز ضعفِ چشم بینی پیشِ پا ۔۔۔ تو ضعیف و ہم ضعیفت پیشوا
تو آنکھ کی کمزوری کی وجہ سے، صرف پاؤں کے آگے دیکھتا ہے ۔۔۔ تو کمزور ہے اور تیرا پیشوا بھی کمزور ہے

پیشوا چشم ست دست و پای را ۔۔۔ کو بہ بیند جای را ناجای را
ہاتھ اور پاؤں کا پیشوا آنکھ ہے ۔۔۔ کیونکہ وہ صحیح اور غلط جگہ کو دیکھتی ہے

دیگر آنکہ چشمِ من روشن ترست ۔۔۔ دیگر آنکہ خلقتِ من اطہرست
علاوہ ازیں میری آنکھ زیادہ روشن ہے ۔۔۔ علاوہ ازیں میری پیدائش پاک ہے

---

[1] توہ۔ گڑھا۔ توہ توہ۔ تہ بہ تہ۔ ہمچناں۔ صدرِ اجل، بڑے صدر سے مراد بایزید بسطامیؒ ہو سکتے ہیں جن کو شیخ ابوالحسن خرقانیؒ کے احوال پیدائش سے قبل معلوم ہو گئے تھے یا مطلق ولی مراد ہے۔ آنچہ خواہد بود۔ کسی ولی کا کشف نہ اختیاری ہے اور نہ تمام اشیاء سے اُس کا تعلق ہوتا ہے۔ آنچہ۔ بعض مستقبل میں ہونے والے واقعات منکشف ہو جاتے ہیں

[2] نور۔ ولی کے کشف کی وجہ یہ ہے کہ نور اُس کی آنکھ اور دل کو اپنا مسکن بنا لیتا ہے کیونکہ ولی عالمِ غیب کا عاشق ہوتا ہے اور اُس عشق سے نور پیدا ہوتا ہے۔ ہمچو یوسفؑ۔ یوسف علیہ السلام نے خواب میں دیکھ لیا تھا کہ چاند اور سورج آپ کو سجدہ کر رہے ہیں اور اس واقعہ کا ظہور دس سال بعد ہوا جبکہ اُن کے بھائی اُن کے سامنے سربسجود ہو گئے۔

[3] نیست۔ ولی آنے والی بات کو اس لئے دیکھتا ہے کہ وہ نورِ خداوندی کے ذریعہ دیکھتا ہے اور نورِ خداوندی کے لئے کوئی آڑ نہیں ہو سکتی۔ تو ضعیف۔ عام انسان حسّی آنکھ سے دیکھتا ہے جو ایک کمزور چیز ہے انسان خود بھی کمزور ہے اور اُسکا پیشوا یعنی حسّی آنکھ بھی کمزور ہے لہٰذا اُسکو صرف سامنے کا اور تھوڑی دور کا نظر آتا ہے۔ دیگر۔ دوسری بات یہ ہے کہ میری آنکھ زیادہ روشن ہے میری بات یہ ہے کہ

زانکہ ہستم من ز اولادِ حلال — نے ز اولادِ زنا و اہلِ ضلال

کیونکہ میں حلال اولاد میں سے ہوں — نہ کہ زنا اور گمراہوں کی اولاد

تو ز اولادِ زنائی بے گماں — تیر کژ پرّد چو کژ باشد کماں

تو یقیناً زنا کی اولاد ہے — تیر ٹیڑھا اڑتا ہے جبکہ کمان ٹیڑھی ہو

## تصدیق کردنِ اشتر جوابہائے اشتر را و اقرار آوردن بفضلِ او بر خود و از و استعانت خواستن و بدو پناہ گرفتن بصدق و نواختنِ شتر او را و راہ نمودن و یاری دادن پدرانہ و شاہانہ

خچر کا اونٹ کے جوابوں کی تصدیق کرنا اور اپنے اوپر اس کی بڑائی کا اقرار کرنا اور اس سے مدد مانگنا اور سچائی سے اس کی پناہ پکڑنا اور اونٹ کا اس کو نوازنا اور پدرانہ اور شاہانہ طریقہ پر اس کی رہنمائی اور مدد کرنا

گفت استر راست گفتی اے شتر — ایں بگفت و کرد چشم از اشک پر

خچر نے کہا اے اونٹ! تو نے سچ کہا — یہ کہا اور آنکھوں میں آنسو بھر لایا

ساعتے بگریست در پایش فتاد — گفت اے بگزیدۂ ربُّ العباد

تھوڑی دیر رویا، اس کے پاؤں پڑا — کہا اے بندوں کے رب کے برگزیدہ!

چہ زیاں دارد کہ از فرخندگی — در پذیری تو مرا در بندگی

کیا نقصان ہوگا کہ (اگر) برکت کی وجہ سے — تو مجھے غلامی میں قبول کرلے؟

فضلِ تو بر من فزولست از شمار — ہم ز فضلِ خود مرا معذور دار

تیری بزرگی بے شمار مجھ سے بڑھی ہوئی ہے — اپنی بڑائی کی وجہ سے میرا عذر قبول کرلے

گفت چوں اقرار کردی پیشِ من — رو کہ رستی تو ز آفاتِ زمن

اس نے کہا جب تو نے میرے سامنے اقرار کرلیا — جا تو زمانے کے مصائب سے نجات پاگیا

دادی انصاف و رہیدی از بلا — تو عدو بودی شدی ز اہلِ ولا

تو نے انصاف کیا اور مصیبت سے چھوٹ گیا — تو دشمن تھا دوستوں میں سے ہوگیا

خوی بد در ذاتِ تو اصلی نبود — کز بدِ اصلی نیاید جز جحود

تیری ذات میں بد عادت اصلی نہ تھی — کیونکہ اصلی بد سے صرف انکار (سرزد) ہوتا ہے

آں بدِ عاریتی باشد کہ او — آرد اقرار و شود او توبہ جو

وہ عارضی بد ہوتا ہے کہ جو — (غلطی کا) اقرار کرلے اور توبہ کی جستجو کرے

لہ تو ز اولاد۔ جب تیری ولادت ہی غلط ہے تو سارے کام غلط ہیں اگر کمان ٹیڑھی ہو تو تیر ٹیڑھا اڑتا ہے۔

لہ گفت استر۔ خچر نے اونٹ کی باتوں کی تصدیق کی اور رونے لگا پھر اونٹ کے پاؤں پر گر پڑا اور بولا کہ میری غلطی معاف کر دیجئے اور اب تک اطاعت نہ کرنے میں میرا عذر قبول کر لیجئے۔

لہ گفت چوں۔ اونٹ نے خچر سے کہا اب جبکہ تو نے اپنے عیبوں کا اقرار کرلیا ہے اور مجھ سے دستگیری چاہی ہے، مصائب سے نجات پاگیا ہے۔ خوی بد۔ تیرے اقرار کی وجہ یہ ہوئی کہ یہ عیب تیرے اندر عارضی تھے اگر اصلی ہوتے تو کبھی اقرار نہ کرتا، عارضی بد تو (اقرار) کرلیتا ہے۔

ہمچو آدمؑ زلتش عاریہ بود
جیسے کہ (حضرت) آدمؑ اُن کی لغزش عارضی تھی

لاجرم اندر زماں توبہ نمود
لامحالہ (اُنھوں نے) فوراً توبہ کرلی

چونکہ اصلی بود جرمِ آں بلیس
چونکہ شیطان کی خطا اصلی تھی

رہ نبودش جانبِ توبہ نفیس
(اسلئے) عمدہ توبہ کی طرف اُس کا راستہ نہ تھا

رَو کہ رَستی از خودی واز خوی بد
جاکر تو خودی اور بد عادت سے نجات پاگیا

وز زبانہ نار وز دندانِ دَد
آگ کے شعلے اور درندوں کے دانت سے

رَو کہ اکنوں دست در دولت زدی
جاکہ اب دولت تیرے ہاتھ آگئی ہے

در فگندی خود بہ بختِ سرمدی
تونے اپنے آپ کو دائمی خوش نصیبی سے وابستہ کردیا ہے

اُدْخُلِی چوں فِی عِبَادِی یافتی
جب تونے "میرے بندوں میں داخل ہوجا" کو پالیا

اُدْخُلِی فِی جَنَّتِی دریافتی
تونے "داخل ہوجا میری جنت میں" کو حاصل کرلیا ہے

در عبادش راہ کردی خویش را
(جب) تونے اپنا راستہ اُس کے بندوں میں بنالیا ہے

رفتی اندر خلد از راہِ خفا
تو غیر محسوس طریقہ پر جنت میں چلاگیا ہے

اِهْدِنَا گفتی صِرَاطَ الْمُسْتَقِیمْ
تونے "ہم کو سیدھے راستہ کی ہدایت دے" کہا

دست تو بگرفت بُردت تا نعیم
اُس نے تیرا ہاتھ پکڑا اور جنت میں لے گیا

نار بودی نور گشتی اے عزیز
اے پیارے! تو آگ تھا نور بن گیا

غورہ بودی گشتی انگور و مویز
تو کچا خوشہ تھا، انگور اور منقیٰ بن گیا

اختر بودی شدی تو آفتاب
تو تارا تھا سورج بن گیا

شاد باش وَاللّٰهُ اَعْلَمُ بِالصَّوَابْ
خوش رہو، اور بہتر تو اللہ تعالیٰ ہی جانتا ہے

اے ضیاء الحق حسام الدیں بگیر
اے ضیاء الحق حسام الدین! تو لے

شہدِ خویش اندر فگن در جوی شیر
اپنا شہد دودھ کی نہر میں ملا دے

تا رہد آں شیر از تغییر طعم
تاکہ وہ دودھ، مزہ بدلنے سے محفوظ ہوجائے

یا بد از بحرِ مزہ تکثیر طعم
اور مزے کے سمندر سے مزید ذائقہ حاصل کرے

متصل گردد بداں بحرِ الست
وہ "الست" کے سمندر سے مل جائے گا

چونکہ شد دریا ز ہر تغییر رست
جب وہ دریا بن جائیگا، ہر تغیر سے بچ جائیگا

---

ملا دو تاکہ اُس میں تغیر نہ آسکے اور وہ اور مزیدار ہوجائیں۔ متصل گردد۔ آپ کی تعلیم سے وہ ناقص وجود کامل سے مل جائے گا جب وجود کل میں داخل ہوجائے گا تو اُس کو بقا اور دوام حاصل ہوجائے گا۔

---

لہ ہمچو۔ حضرت آدمؑ کی لغزش عارضی تھی اُنھوں نے توبہ کرلی شیطان کی خطا فطری تھی اُسکو توبہ کی توفیق نہ ہوئی۔ زرد ساز نے کہا اب جبکہ تونے توبہ کرلی تو خودی اور بد عادت سے نجات پاگیا اور جہنم کے عذاب سے چھوٹ گیا۔ در دولت۔ اب تجھے خوش نصیبی کی دولت مل گئی ہے اور تونے جنت حاصل کرلی ہے۔ اُدْخُلِی۔ قرآن پاک میں ہے فَادْخُلِی فِی عِبَادِی وَادْخُلِی جَنَّتِی یعنی اے مطمئن نفس تو میرے بندوں میں داخل ہوجا اور میری جنت میں داخل ہوجا۔ یعنی اللہ کے عباد اور بندوں میں داخل ہوجانا جنت میں داخلہ کا سبب ہے۔

لے۲ در عبادش۔ انسان اللہ تعالیٰ کا عبد اُس وقت بنتا ہے جبکہ اُس کی عبادت کرے اور عبادت کے ذریعہ ـــــ ـــــ وہ جنت میں داخل ہوجاتا ہے۔ اِهْدِنَا۔ جب کوئی اللہ تعالیٰ سے دعا کرتا ہے اور کہتا ہے اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیمْ ہمیں سیدھے راستے کی رہنمائی کردے تو اللہ تعالیٰ اُس کی دستگیری فرماتا ہے اور جنت میں داخل کردیتا ہے۔ نار بودی۔ پہلے تو آگ تھا اب نور بن گیا یعنی پہلے تو ناقص تھا اب کامل بن گیا۔ غورہ۔ انگور کا کچا خوشہ۔

لے۳ اے ضیاء الحق۔ مولانا فرماتے ہیں اے ضیاء الحق تم علوم و معارف میں اپنا شہد



781

منفذے یابد دراں بحرِ عسل[1] | آفتے را نبوَد اندر روے عمل
---|---
اس شہد کے دریا میں راستہ پالے گا | اُس میں کسی آفت کا عمل نہ ہو سکے گا
غرّہ کُن شیر وار اے شیرِ حق | تا رَوَد آں غرّہ بر ہفتم طبق
اے اللہ کے شیر! شیر کی طرح غرّا | تاکہ وہ دَہاڑ ساتویں آسمان پر پہنچے
چہ خبر جانِ ملولِ سیر را | کے شناسد موش غرّہ شیر را
کاہل سُست کی جان کو کیا خبر؟ | چوہا شیر کی دہاڑ کو کہاں پہچانتا ہے؟
بر نویس احوالِ خود با آبِ زر | بہرِ ہر دریا دلے نیکو گہر
اپنے احوال سونے کے پانی سے لکھ دے | ہر دریا دل نیک فطرت کے لئے
آبِ نیل ست ایں حدیثِ جانفزا | یا ربش در چشمِ قبطی خوں نما
یہ روح کو بڑھانے والی بات دریائے نیل کا پانی ہے | اے میرے اللہ! اسے قبطی کی نظر میں خون بنا دے

## لابہ کردنِ قبطی مر سبطی را کہ یک ظرف بہ نیّتِ خویش از نیل پُر[2]

ایک قبطی کی سبطی کی خوشامد کرنا کہ ایک برتن اپنی نیت سے دریائے نیل سے بھر دے

کُن و بر لبِ من نہ تا بخورم بحقِ دوستی و برادری سبوکہ شماں

اور دوستی اور بھائی بندی کی بنا پر میرے مُنہ سے لگا دے تاکہ میں پی لوں وہ

سبطیاں بہرِ خود پُر می کنید از نیل آبِ صاف ست و سبو

شیلیا کہ تم سبطی دریائے نیل سے اپنے لئے بھرتے ہو صاف پانی ہے اور وہ ٹھلیا

کہ ما قبطیاں پُر می کنیم خونِ صاف ست

کہ ہم قبطی بھرتے ہیں بالکل خون ہے۔

من شنیدم کہ در آمد قبطیے | از عطش اندر وُثاقِ سبطیے
---|---
میں نے سُنا ہے کہ ایک قبطی آیا | پیاس کی وجہ سے ایک سبطی کے گھر
گفت ہستم یار و خویشاوندِ تو | گشتہ اَم امروز حاجتمندِ تو
کہنے لگا کہ میں تیرا دوست اور رشتہ دار ہوں | میں آج تیرا محتاج ہوں
زانکہ[3] موسیٰؑ جادوئی کرد و فسوں | تا کہ آبِ نیل مارا کرد خوں
کیونکہ موسیٰؑ نے جادو ٹونا کر دیا ہے | یہاں تک کہ اُس نے ہمارے لئے (دریا) نیل کو خون بنا دیا
سبطیاں زاں آبِ صافی می خورند | پیشِ قبطی خوں شُد آب از چشم بند
سبطی اُسی سے صاف پانی پیتے ہیں | نظر بندی کی وجہ سے قبطی کیلئے خون بن گیا ہے

---

[1] عسل۔ شہد کا خاصہ ہے کہ اُس کے اندر کی چیز تغیر پذیر نہیں ہوتی ہے۔ غرّہ کن اے ضیاء الحق آپ اللہ تعالیٰ کے شیر ہیں شیروں کی طرح غرّائیے اور حقائق کو بیان کیجئے۔ چہ خبر۔ جو حقائق کے پیاسے نہیں ہیں وہ آپ کے معارف سے واقف نہیں ہیں۔ کے شناسد۔ چوہا شیر کی دَہاڑ کو نہیں سمجھتا ہے بڑھیا جانور اُس کو سمجھتے ہیں۔ بر نویس۔ اپنے احوال بشکل مثنوی لکھ ڈالئے۔ ایں حدیث۔ یعنی ضیاء الحق کے احوال دریائے نیل کی طرح ہیں جو سبطیوں کے سیرابی کا ذریعہ تھا اور قبطیوں کے لئے خون تھا۔

[2] لابہ کردن۔ مولانا دریائے نیل کے خون بن جانیکا قصہ ذکر کرتے ہیں۔ قبطی یعنی فرعون کے ماننے والے سبطی یعنی حضرت موسیٰؑ کے پیرو۔ عطش۔ پیاس۔ وُثاق۔ گھر۔ خویشاوند۔ رشتہ دار۔

[3] زانکہ۔ ضرورت یہ ہے کہ حضرت موسیٰؑ نے جادو کے ذریعہ ہمارے لئے نیل کے پانی کو خون بنا دیا ہے اسی دریا سے سبطی پانی پی رہے ہیں اور ہمارے لئے خون بن گیا ہے۔

قبطیاں نِک می مُرند از تشنگی
اب قبطی پیاس سے مر رہے ہیں
از پئے اِدبارِ خود یا بدرگی[۱]
اپنی نحوست یا بدفطرتی کی وجہ سے

بہرِ خود یک طاس را پُر آب کُن
ایک طشلا اپنے لئے پانی سے بھر لے
تا خورد از آبت ایں یارِ کہن
تاکہ تیرے پانی میں سے یہ پرانا دوست پی لے

چوں برای خود کنی ایں طاس پُر
جب تو یہ طشلا اپنے لئے بھرے گا
خوں نباشد آب باشد پاک و حُر
وہ خون نہ ہوگا، پاک وصاف پانی ہوگا

من طفیلِ تو بنوشم آب ہم
میں بھی تیرے طفیل میں پانی پی لوں گا
کہ طفیلی در تبع بجہد ز غم
کیونکہ طفیلی تابع بن کر غم سے چھوٹ جاتا ہے

گفت[۲] اے جانِ جہاں خدمت کُنم
اُس نے کہا اے جانِ جہاں! میں خدمت کروں گا
پاس دارم اے دو چشمِ روشنم
اے میری دونوں آنکھوں کی روشنی! میں لحاظ برتوں گا

بر مُرادِ تو روم شادی کُنم
تیری مُراد پوری کروں گا، خوش ہوں گا
بندۂ تو باشم و آزادی کُنم
تیرا غلام بنوں گا اور آزادی سمجھوں گا

طاس را از نیل اُو پر آب کرد
اُس نے طشلے کو نیل میں سے پانی سے بھرا
بر دہاں بنہاد و نیمے را بخورد
منھ پر رکھا اور آدھا پیا

طاس را کژ کرد سُوی آب خواہ
طشلے کو پانی چاہنے والے کی طرف جھکایا
کہ بخور تو ہم شد آں خونِ سیاہ
کہ تو بھی پی لے، وہ کالا خون بن گیا

باز ازیں سُو کرد کژ خوں آب شد
پھر اُس طرف جھکایا، خون پانی بن گیا
قبطی اندر خشم و اندر تاب شد
قبطی غصہ اور (پیچ و) تاب میں پڑ گیا

ساعتے[۳] بنشست تا خشمش برفت
تھوڑی دیر بیٹھا رہا یہاں تک کہ اُس کا غصہ جاتا رہا
بعد ازاں گفتش کہ اے صمصامِ رفت
اُس کے بعد اُس سے کہا اے بھاری تلوار!

اے برادر ایں گرہ را چارہ چیست
اے بھائی! اس عقدہ کا کیا حل ہے؟
گفت ایں را آں خورد کو مُتّقی ست
اُس نے کہا اِس کو وہ پیتا ہے جو پرہیزگار ہے

مُتّقی آنست کو بیزار شد
پرہیزگار وہ ہے جو بیزار ہوا
از رہِ فرعون و موسیٰؑ وار شد
فرعون کے راستے سے، اور موسیٰؑ جیسا بن گیا

قومِ موسیٰؑ شو بخور ایں آب را
موسیٰؑ کی قوم بن جا، یہ پانی پی لے
صُلح کُن با مہ ببیں مہتاب را
چاند سے صلح کرلے، چاندنی دیکھ لے

---

۱ از پئے۔ یہ خون تمہاری بدنصیبی یا بقول حضرت موسیٰؑ بدفطرتی ہے۔ بہرِ خود۔ تو یہ کر کہ اپنے لئے پانی بھر لے میں بھی اُس میں سے پی لوں گا تو اپنے لئے بھریگا تو وہ پانی پاک وصاف رہے گا خون نہ نے گا۔ من طفیل تو۔ میں تیرا طفیل بن کر پانی پی لوں گا طفیلی ہر قسم کی فکر سے بے نیاز ہوتا ہے۔

۲ گفت۔ اُس سبطی نے کہا میں تیری فرمائش پوری کر کے خوشی محسوس کروں گا۔ طاس۔ اُس سبطی نے طشلا نیل کے پانی سے بھرا اور آدھا خود پی گیا۔ طاس۔ خود پانی پی کر سبطی نے طشلا قبطی کی طرف جھکایا تو اُس طشلے میں پانی کی بجائے کالا خون تھا پھر اُس سبطی نے اپنی طرف کو جھکایا تو وہ خون پانی بن گیا اُس واقعہ سے قبطی کو بہت غصہ آیا۔

۳ ساعتے۔ وہ قبطی تھوڑی دیر غصہ میں بیٹھا رہا پھر اُس نے سبطی سے کہا کہ یہ گرہ کیسے کھلے۔ گفت سبطی نے کہا یہ پانی مُتّقی پی سکتا ہے۔ مُتّقی مُتّقی وہ ہے جو فرعون سے بیزار ہو کر حضرت موسیٰؑ کی بات مان لے۔ قوم۔ تو موسیٰؑ کی اُمت میں داخل ہو کر مُتّقی بنجا پانی پی لے گا۔

صد[1] ہزاراں ظلمت است از خشمِ تو — بر عباد اللہ اندر چشمِ تو

لاکھوں اندھیریاں ہیں تیرے غصہ کی وجہ سے — اللہ (تعالیٰ) کے بندوں پر، تیری آنکھ میں

خشم بنشاں چشم بکشا شاد شو — عبرت از یاراں بگیر اُستاد شو

غصہ فرو کر، آنکھ کھول، خوش ہو جا — دوستوں سے عبرت پکڑ، اُستاد بن جا

کے طفیل من شوی در اغتراف — چوں تُرا کفر لیست ہمچوں کوہِ قاف

پانی پینے میں تو میرا طفیلی کب ہو سکتا ہے؟ — جبکہ تیرا کفر کوہِ قاف کی طرح ہے

کوہ[2] در سوراخِ سوزن کے رَوَد — جُز مگر آں کوہ برگِ کہ شود

پہاڑ، سوئی کے ناکے میں کہاں گھس سکتا ہے! — سوائے اِس کے کہ پہاڑ گھاس کا تنکا بن جائے

کوہ را کہ کُن باستغفارِ خوش — جامِ مغفوراں بگیر و خوش بکش

عمدہ توبہ سے پہاڑ کو تنکا بنا لے — بخشے ہوؤں کا جام لے اور اچھی طرح پی

تو بدیں تزویر چوں نوشی ازاں — چوں حرامش کرد حق بر کافراں

تو اِس دھوکے بازی سے اُسکو کیسے پی سکتا ہے؟ — جبکہ اللہ (تعالیٰ) نے اُسکو کافروں پر حرام کر دیا ہے

خالقِ تزویر تزویرِ تُرا — کے خرد اے مُفتری مُفتریٰ

چالبازی کا خالق تیری چالبازی — میں کب آسکتا ہے اے جھوٹوں کے جھوٹے!

آلِ موسیٰ شو کہ حیلت سود نیست — حیلہ اَت بادِ تہی پیمود نیست

موسیٰ کی اُمت بن کیونکہ چالبازی کا فائدہ نہیں ہے — تیری چالبازی خالی ہوا کو ناپنا ہیں

زہرہ[3] دارد آب کز امرِ صمد — گرد د و با کافراں آبی کُند

پانی کا پتہ ہے، کہ خدا کے حکم سے — رُو گردانی کرے اور کافروں کیلئے پانی کا کام کرے!

یا تو پنداری کہ تو ناں می خوری — زہرِ مار و کاہشِ جاں می خوری

یا تو سمجھتا ہے کہ تو روٹی کھاتا ہے؟ — سانپ کا زہر اور جان کا گھٹاؤ کھا رہا ہے

ناں کُجا اصلاحِ آں جانے کُند — کو دل از فرمانِ ناں دِہ بر کَند

روٹی اُس جان کی اصلاح کہاں کرتی ہے؟ — جو روٹی دینے والے کے حکم سے دل اُکھاڑے

یا تو پنداری کہ حرفِ مثنوی — چوں بخوانی رائگانش بشنوی

یا تو سمجھتا ہے کہ مثنوی کے حروف — جب تو بیکار کر کے پڑھے گا، سمجھ سکیگا!

یا کلامِ حکمت و سرِّ نہاں — اندر آید سہل در گوشِ کہاں

یا دانائی کا کلام اور پوشیدہ راز — آسانی سے ناقصوں کے کان میں آ جائیگا

---

[1] صد ہزاراں۔ چونکہ خدا کے مقبول بندوں پر تجھے غصہ آتا ہے لہٰذا تیری آنکھوں پر تاریکی کے پردے پڑے ہوئے ہیں۔ یاراں۔ یعنی سبطی قوم۔ اغتراف۔ چلو سے پانی پینا۔ کوہِ قاف یعنی عظیم۔

[2] کوہ۔ تیرے پہاڑ جیسے کفر کے ہوتے ہوئے نیل کا پانی پینا ایسا ہی ہے جیسا کہ سوئی کے ناکے میں پہاڑ کو داخل کیا جائے۔ کہ کن۔ اپنے کفر کے پہاڑ کو توبہ کے ذریعہ گھاس کا تنکا بنا دے پھر سبطیوں کا جام لے کر خوب پانی پی لے۔ تزویر۔ ملمع سازی، چالبازی۔ مُفتری۔ اسم فاعل ہے جھوٹ بولنے والا۔ مُفتریٰ۔ اسم مفعول ہے جھوٹ۔ آلِ موسیٰ یعنی موسیٰ کی اُمت۔ حیلت۔ یعنی یہ تدبیر کہ میں اپنے لئے پانی بھروں اور تو اُس میں سے پی لے۔

[3] زہرہ۔ اللہ تعالیٰ نے جب پانی کو یہ حکم دیدیا ہے کہ وہ قبطی کے لئے خون بنے تو وہ نافرمانی نہیں کر سکتا۔ یا تو پنداری۔ کافر کے لئے روٹی بھی جس کا کام روح کی تقویت ہے اپنا کام نہیں کرتی ہو بلکہ اُلٹا اثر دکھاتی ہے۔ یا تو۔ اگر مثنوی جیسی کتاب کو بھی بیکار سمجھ کر پڑھے گا تو اُس کو نصیحت اندوز نہ ہو سکیگا۔ کلامِ حکمت کیسی ہی دانائی کی

اندر آید لیک چوں افسانہا | پوست بنماید نہ مغز و دانہا
اندر آتا ہے لیکن افسانوں کی طرح | چھلکا نظر آتا ہے، نہ مغز اور دانے

در سر و رُو در کشیدہ چادرے | رُو نہاں کردہ زِ چشمت دلبرے
سر اور مُنہ پر چادر تانے ہوئے | دلبر نے تیری آنکھ سے مُنہ چھپا رکھا ہے

شاہنامہ یا کلیلہ پیشِ تو | ہمچناں باشد کہ قرآں از عُتو
شاہنامہ یا کلیلہ تیرے لئے | ایسا ہی ہے جیسے کہ قرآن، سرکشی کی وجہ سے

فرق آنگہ باشد از حق و مجاز | کہ کند کُحلِ عنایت چشم باز
حقیقت اور مجاز میں فرق تب ہوتا ہے | کہ مہربانی کا سُرمہ تیری آنکھ کھول دے

ورنہ پُشک و مُشک پیشِ اَخشمے | ہر دو یکسانست چوں نبود شمے
ورنہ بیکار ناک والے کے لئے مینگنی اور مُشک | جبکہ سونگھنے کی طاقت نہیں ہو دونوں یکساں ہیں

خویشتن مشغول کردن از مَلال | باشدش قصد از کلامِ ذوالجلال
تکلّف سے اپنے آپ کو بے نیاز کرنا | اللہ (تعالیٰ) کے کلام سے اُس کا مقصد ہوتا ہے

کآتشِ وسواس را و غصّہ را | زاں سخن بنشاند و سازد دوا
کہ وسوسوں اور رنج کی آگ کو | اُس کلام سے بجھائے اور علاج کرے

بہرِ ایں مقدار آتش شاندن | آبِ پاک و بول یکساں شد بفن
آگ کی اِس مقدار کو بجھانے کے لئے | پاک پانی اور پیشاب تدبیر سے یکساں ہو گئے

آتشِ وسواس را ایں بول و آب | ہر دو بنشانند ہمچوں خمر و خواب
وسوسوں کی آگ کو یہ پیشاب اور پانی | دونوں بجھاتے ہیں شراب اور نیند کی طرح

لیک اگر واقف شوی زیں آبِ پاک | کہ کلامِ ایزدست و رُوحناک
لیکن اگر تو اِس پاک پانی سے واقف ہو جائے | کہ وہ خدا کا کلام ہے اور روح پرور ہے

نیست گردد وسوسہ کلّی زِ جاں | دل بیابد رہ بسُوئے گلستاں
وسوسہ بالکلیہ جان سے معدوم ہو جائے | اور دل گلستاں کا راستہ پالے

زانکہ در باغے و در جُوئے پرد | ہر کہ از سرِّ صُحُف بُوئے برد
کیونکہ باغ اور نہر میں اڑنے لگتا ہے | جو صحیفوں کے راز کا پتہ لگا لیتا ہے

---

۱؎ اندر۔ وہ شخص اُس کو افسانہ سمجھے گا اُس کے مغز اور گودے تک نہ پہنچ سکے گا۔ در سر۔ اُس شخص کے لئے مغز کی یہ حالت ہوگی جیسے کہ معشوق سر اور مُنہ پر چادر تانے لیٹا ہو تو ظاہر میں اُس کے حُسن کو نہ دیکھ سکے گا۔ شاہنامہ۔ یعنی فردوسی کا شاہنامہ۔ کلیلہ۔ یعنی قصّے کہانیوں کی مشہور کتاب کلیلہ دمنہ۔ عُتو۔ یعنی اپنے تکبّر کی وجہ سے اِن سب چیزوں کو یکساں سمجھتا ہے۔

۲؎ فرق۔ حقیقت اور مجاز کو انسان جب سمجھتا ہے جب اُس کو بصیرت حاصل ہو۔ اَخشم۔ وہ انسان جس کی ناک میں سونگھنے کی حِس نہ ہو۔ شَم۔ سونگھنا۔ خویشتن۔ محض جی بہلانے کے لئے قرآن کی تلاوت کرنا قرآنی حقائق سے محروم رکھتا ہے۔ کآتش۔ انسان اگر محض دل کی پریشانی اور رنج کو دور کرنے کے لئے قرآن پڑھے تو اُس کے حقائق سے غافل رہتا ہے۔

۳؎ بہرِ ایں۔ محض وقت کاٹنے کے لئے تو قرآن اور افسانہ یکساں کام کرتا ہے۔ آبِ پاک۔ یعنی قرآن۔ بول۔ یعنی افسانہ۔ خمر و خواب۔ نیند اور شراب دونوں وسوسوں اور دل کے خیالات کو رفع کرتے ہیں لیکن دونوں میں بہت فرق ہے۔ لیک۔ اگر کوئی شخص قرآن پاک کو کلام اللہ اور روحانی کلام سمجھ کر پڑھے تو دل کے وسوسے بالکلیہ زائل ہو جائیں اور دل کو باغِ جنّت کا راستہ مل جائے۔ زانکہ۔ جو شخص قرآن کے حقائق سے آگاہ ہو جاتا ہے وہ جنّت کے باغات اور نہروں کی سیر کرتا ہے۔ صُحُف۔ صحیفہ کی جمع ہے، آسمانی کتاب۔



785

یا تو پنداری کہ رُوئے اولیا — آنچنانکہ ہست می بینیم ما

یا تو یہ خیال کرتا ہے کہ اولیاء کا چہرہ — جیسا کہ (واقعی) ہے ہم دیکھتے ہیں

در تعجب ماندہ پیغمبر ازاں — چوں نمی بینند رُویم مؤمناں

پیغمبر اِس سے تعجب میں تھے — کہ ایمان لانیوالے میرا چہرہ کیوں نہیں دیکھتے ہیں؟

چوں نمی بینند نورِ رُوم خلق — کہ سبق بُرد است بر خورشیدِ شرق

لوگ میرے چہرے کا نور کیوں نہیں دیکھتے ہیں؟ — جبکہ وہ مشرق کے سورج سے بازی لے گیا ہے

ور ہمی بینند ایں حیرت چرا ست — تا کہ وحی آمد کہ آں رُو در خفاست

اگر دیکھتے ہیں، تو یہ حیرت کیوں ہے؟ — یہاں تک کہ وحی آئی کہ وہ چہرہ پوشیدہ ہے

سُوئے تو ماہ است سُوئے خلق ابر — تا نہ بینند رائگاں رُوئے تو گبر

آپ کی جانب چاند ہے اور مخلوق کیجانب ابر ہے — تاکہ آپ کے چہرے کو کافر بے فائدہ نہ دیکھے

سُوئے تو دانہ است سُوئے خلق دام — تا ننوشد زیں شرابِ خاص، عام

آپ کی جانب دانہ ہے، مخلوق کیجانب جال — تاکہ اِس خاص شراب کو عوام نہ پئیں

گفت یزداں کہ تَرَاھُمْ یَنْظُرُوْن — نقشِ حمام اند ھُمْ لَا یُبْصِرُوْن

خدا نے فرمایا کہ تو انکے بارے میں خیال کرتا ہے کہ وہ دیکھتے ہیں — وہ تو حمام کی تصویریں ہیں، وہ نہیں دیکھتے ہیں

می نماید صورت اے صورت پرست — کاں دو چشمِ مُردۂ او ناظر ست

اے صورت پرست! صورت ظاہر کرتی ہے — کہ اُس کی دو مُردہ آنکھیں دیکھنے والی ہیں

پیشِ چشمِ نقش می آری ادب — کہ چرا پاسم نمی دارد عجب

تصویر کی آنکھ کے سامنے تو ادب بجالاتا ہے — تعجب ہے وہ میرا لحاظ کیوں نہیں کرتی ہے؟

از چہ بس بے پاسخست ایں نقش نیک — کہ نمی گوید سلامم را علیک

یہ بھلی تصویر کیوں خاموش ہے — کہ میرے سلام پر علیک نہیں کہتی ہے

می نجنباند سر و سبلت ز جُود — پاسِ آنکہ کردمش من صد سجُود

مہربانی سے وہ سر اور مونچھ کیوں نہیں ہلاتی ہے — اس لحاظ سے کہ میں نے اسکو سو سجدے کئے ہیں

حق اگرچہ سر نجنباند بروں — پاسِ آں ذوقے دہد در اندروں

اللہ تعالیٰ اگرچہ ظاہر میں سر نہیں ہلاتا ہے — اسکے لحاظ سے باطن میں چاشنی عطا فرما دیتا ہے

---

کچھ خیال نہیں کرتا۔ از چہ۔ یہ بت دیکھ رہا ہے لیکن مجھ کو جواب نہیں دیتا میرے سلام کا بھی جواب نہیں دیتا۔ علیک۔ یعنی وعلیکم السلام نہیں کہتا ہے۔ می نجنباند۔ میرے سجدوں کے جواب میں اگر زبان سے نہیں بولتا تو کم از کم سر کی جنبش سے ہی جواب دیدے۔ حق۔ مولانا فرماتے ہیں کہ اللہ بھی کسی کے سجدوں کا نہ جواب دیتا ہے نہ سر ہلاتا ہے

---

۵۱ یا تو۔ جس طرح عوام قرآن کی حقیقت تک نہیں پہنچے اسی طرح وہ نبیؐ کے چہرے کی حقیقت سے باخبر نہیں ہوتے ہیں۔ در تعجب۔ آنحضورؐ کو تعجب ہوتا تھا کہ یہ منکر لوگ میرے چہرے کے نور کو جو کہ مشرق کے سورج سے زیادہ منور ہے کیوں نہیں دیکھتے ہیں اور میری تعلیمات پر کیوں حیران ہوتے ہیں اس پر آنحضورؐ کو بتایا گیا کہ آپ کے چہرے کا چاند اُنسے پوشیدہ ہے۔

۵۲ سُوئے تو۔ آپ کے چہرۂ انور کی مثال بدلی کے چاند کی طرح ہے آپکی جانب وہ چاند ہے اور منکرین کی جانب اُس پر بدلی چھائی ہوئی ہے اور یہ اِس لئے ہے کہ جب وہ اُس سے فائدہ اُٹھانا نہیں چاہتے تو اُن کو دیدار سے محروم کردیا گیا ہے۔ گفت۔ قرآن میں منکروں کے بارے میں فرمایا گیا ہے کہ وہ بظاہر دیکھتے ہوئے دکھائی دیتے ہیں لیکن وہ دیکھ نہیں رہے ہیں یہی حال منکرین کا ہے۔ می نماید۔ بُت پرست بُت کی آنکھوں میں روشنی سمجھتا ہے جو واقعہ کے خلاف ہے۔

۵۳ پیشِ چشم۔ بُت پرست اُسکی آنکھ کے سامنے اُس کی تعظیم بجالاتا ہے پھر تعجب کرتا ہے کہ اِس قدر تعظیم کرنے کے باوجود یہ بُت میرا



786

کہ دو صد جنبیدنِ سر ارزد آں — سر چنیں جنباند آخر عقل و جاں

کہ دو تو سر ہلانا اُس کی قیمت ہے — عقل اور جان اِس طرح سر ہلاتی ہے

عقل را خدمت کُنی در اجتہاد — پاسِ عقل آنست کافزاید رشاد

تو کوشش سے عقل کی خدمت کرتا ہے — عقل کا لحاظ یہ ہے کہ وہ ہدایت بڑھا دیتی ہے

حق نجنباند بظاہر سر تُرا — لیک سازد بر سراں سرور تُرا

اللہ (تعالیٰ) بظاہر تیرے لئے سر نہیں ہلاتا ہے — لیکن تجھے سرداروں کا سردار بنا دیتا ہے

مر ترا[1] چیزے دہد یزداں نہاں — کہ سجودِ تو کنند اہلِ جہاں

خدا تجھے مخفی طور پر ایسی چیز عطا کر دیتا ہے — کہ دنیا والے تجھے سجدے کرتے ہیں

آنچناں کہ داد سنگے را ہنر — تا عزیزِ خلق شد یعنی کہ زر

جیسا کہ اُس نے پتھر کو وہ ہنر عطا کر دیا — کہ وہ لوگوں کا پیارا ہو گیا یعنی سونا

قطرۂ[2] آبے بیابد لطفِ حق — گوہرے گردد بَرد از زر سبق

پانی کا قطرہ اللہ (تعالیٰ) کی عنایت پا جاتا ہے — موتی بن جاتا ہے، سونے سے بازی لے جاتا ہے

جسم خاک ست و چو حق تابیش داد — در جہانگیری چو مہ شد اوستاد

وہ خاکی جسم ہے اور جب خدا نے اُسمیں چمک دیدی — دنیا کو فتح کرنے میں چاند کی طرح اُستاد ہو گیا

ہیں طلسم ست این و نقشِ مُردہ است — احمقاں را چشمش از رہ بُردہ است

خبردار! یہ طلسم ہے اور مُردہ تصویر ہے — اسکی آنکھوں نے بیوقوفوں کو راستہ سے ہٹا دیا ہے

می نماید او کہ چشمے می زند — ابلہاں سازیدہ اند آں را سند

وہ نظر آتا ہے، کہ پلک جھپکا رہا ہے — بیوقوفوں نے اُس کو دلیل بنایا ہے

## درخواستنِ[3] قبطی دُعای خیر و ہدایت از سبطی و دُعا کردنِ سبطی

قبطی کا سبطی سے دُعائے خیر اور راہنمائی کی درخواست کرنا اور سبطی کا قبطی کے لئے

## قبطی را بخیر و مُستجاب شدنِ آں دُعا از اکرم الاکرمین حق تعالےٰ

دعائے خیر کرنا اور اکرم الاکرمین حق تعالیٰ کی جانب سے اُس دعا کا مقبول ہونا

گفت قبطی تو دُعای کُن کہ من — از سیاہی دل ندارم آں دہن

قبطی نے کہا تو دعا کر دے کیوں کہ میں — دل کی سیاہی کی وجہ سے وہ مُنہ نہیں رکھتا ہوں

تا بُود کہ قُفلِ ایں دل وا شود — زشت را در بزمِ خوباں جا شود

ہو سکتا ہے کہ اِس دل کا قُفل کھل جائے — بدصورت کی حسینوں کی محفل میں جگہ ہو جائے

---

[1] مر ترا۔ اپنے پوجنے والے کو خدا وہ مرتبہ عنایت فرما دیتا ہے کہ دنیا والے اُس کے سامنے سربسجود ہوتے ہیں۔ آنچناں۔ عبادتگذار کو خدا ایسا ہی کندن بنا دیتا ہے جس طرح پتھر کو سونا بنا دیتا ہے، سونا پتھر کی رگوں میں پیدا ہوتا ہے۔

[2] قطرہ۔ اللہ تعالےٰ ماہ نیساں کے ابر کے ایک قطرہ کو موتی بنا دیتا ہے جو سونے سے بھی بڑھ جاتا ہے۔ جسم خاک۔ ہو سکتا ہے کہ یہ شعر بھی موتی سے متعلق ہو نیز یہ بھی احتمال ہے کہ اس شعر میں مومن کی کیفیت بیان کی ہو۔ ہیں۔ یہ پھر بُت اور بُت پرستوں کا بیان ہے۔ می نماید۔ بُت تراشی کے یہ کمالات تھے کہ بُت کی چشم و ابرو پر مختلف تاثرات نظر آتے تھے جیسا کہ ایلورا اور اجنتا کے بتوں میں دیکھا جا سکتا ہے۔

[3] درخواستن۔ قبطی نے سبطی سے کہا کہ میرے لئے ہدایت کی دعا کر دے اُس نے دعا کی اور وہ قبول ہو گئی۔ از سیاہی۔ چونکہ میرا دل سیاہ ہے تو میرا منہ اللہ تعالیٰ سے دعا کرنے کے قابل نہیں ہے۔ تا بُود۔ ہو سکتا ہے کہ تیری دعا سے میرے دل کی گرہ کھل جائے۔

از تو مسخے صاحب خوبی شود | یا بلیسے باز کروبی شود
تیری (دعا کی وجہ) سے مسخ شدہ خوبی والا بن جائے | یا شیطان پھر فرشتہ بن جائے

یا بفر دستِ مریم بوی مشک | یابد و تری و میوہ شاخِ خشک
یا (حضرت) مریم کے (جیسے) ہاتھ سے مُشک کی خوشبو | اور تری اور میوہ خشک شاخ حاصل کر سکتی ہے

سبطی آن دم در سجود افتاد و گفت | کای خدای عالم جہر و نہفت
سبطی اُس وقت سجدے میں گر گیا اور کہا | کہ اے غیب اور شہادت کے جاننے والے خدا!

سبطی و قبطی ہمہ بندہ تواند | عاجزِ امرِ تو اند و مستمند
سبطی اور قبطی سب تیرے بندے ہیں | تیرے حکم کے سامنے عاجز اور محتاج ہیں

جز تو پیشِ کہ برآرد بندہ دست | ہم دعا و ہم اجابت از تو است
تیرے سوا بندہ کس کے سامنے ہاتھ اٹھائے؟ | دعا بھی تیری جانب سے ہے اور قبول کرنا بھی (تیری جانب سے ہے)

ہم ز اول تو دہی میلِ دعا | تو دہی آخر دعاہا را جزا
ابتداءً تو ہی دعا کی طرف متوجہ کرتا ہے | بالآخر تو ہی دعاؤں کا بدلہ عطا کرتا ہے

اول و آخر توئی ما در میاں | ہیچ ہیچے کہ نیاید در بیاں
اول و آخر تو ہی ہے، ہم درمیان میں | ایسے ناچیز جس کو بیان نہیں ہو سکتا

اینچنیں می گفت تا افتاد طشت | از سرِ بام و دلش بیہوش گشت
وہ یہ کہہ رہا تھا یہاں تک کہ سورج گر پڑا | بالاخانہ پر سے اور اس کا دل بے ہوش ہوگیا

باز آمد او بہوش اندر دعا | لیس للانسان الا ما سعیٰ
پھر وہ ہوش میں آکر دعا میں مصروف ہوگیا | نہیں ہے انسان کیلئے مگر وہی جسکی اُسنے کوشش کی

در دعا بود او و ناگہ نعرۂ | از دلِ قبطی بجست و غرۂ
وہ دعا میں مصروف تھا یہانتک کہ ایک نعرہ | اور شور قبطی کے دل سے نکلا

کہ ہلا بشتاب و ایماں عرضہ کن | تا ببرم زود زنارِ کہن
کہ آگاہ! جلدی کر اور ایمان پیش کر | تاکہ پرانا زنار، جلد کاٹ دوں

آتشے در جانِ من انداختند | مر بلیسے را بجاں بنواختند
انھوں نے میری جان میں آگ لگا دی ہے | (مجھ) شیطان کو جان سے نوازا

دوستیِ تو ز حبِ ناشگفت | حمد للہ عاقبت دستم گرفت
تیری دوستی نے محبت کے ناشگفتہ (غنچہ) سے | الحمد للہ انجام کار میری دستگیری کی

۱ے از تو۔ قبطی نے اپنے آپکو مسخ شدہ انسان اور شیطان سے تعبیر کیا ہے۔ یا بفر۔ سبطی کے ہاتھ کو حضرت مریمؑ کا ہاتھ قرار دیا جس کی برکت سے خشک کھجور پھلدار ہوگئی تھی اور قبطی نے اپنے آپ کو کھجور کا خشک درخت قرار دیا۔ سبطی۔ سبطی قبطی کی درخواست پر سر بسجود ہوگیا اور دعائیں کرنے لگا۔ مستمند۔ محتاج، ضرورتمند۔

۲ے جز تو۔ خدا کا بندہ خدا کے سامنے دستِ دعا دراز کرسکتا ہے دعا کی توفیق اور دعا کی قبولیت اللہ ہی دیتا ہے
ز کس نی دہاند ز کس می دہد
خدا می دہاند خدا می دہد
افتاد طشت۔ یہ محاورہ راز فاش ہونے کے معنیٰ میں ہے مولانا نے یہاں سورج غروب ہوجانے کے معنیٰ میں استعمال فرمایا ہے۔ لیس۔ یعنی انسان کی کوشش بار آور ہوتی ہے، سبطی کی دعا قبول ہوگئی۔

۳ے در دعا۔ سبطی تو دعا میں مصروف تھا اُس کی... قبولیت کا اثر یہ ہوا کہ قبطی نعرے مارنے لگا اور سبطی سے بولا کہ جلد ایمان پیش کر تاکہ میں مومن بنوں اور کفر کا زنار کاٹ پھینکوں۔ بلیسے۔ یعنی مجھ شیطان صفت کو کارکنان قضا و قدر نے ایمان سے نواز دیا ہے۔ دوستی۔ تیری ایمانی دوستی نے میری دستگیری کی۔

کیمیای[1] بُود صُحبتہایِ تو | کم مباد از خانۂ دل پایِ تو
تیری صحبتیں کیمیا تھیں | خدا کرے دل کے گھر سے تیرا قدم نہ نکلے

تو یکے شاخے بُدی از نخلِ خُلد | چون گرفتم اُو مرا تا خُلد بُرد
تو جنت کی کھجور کی ایک شاخ تھا | جب میں نے اُسکو پکڑ لیا وہ مجھے جنت میں لے گئی

سَیل بُود آنکہ تنم را دَر رُبود | بُرد سَیلم تا لَبِ دریایِ جُود
بہاؤ تھا، جو میرے جسم کو بہا لے گیا | مجھے بہاؤ، سخاوت کے دریا کے کنارے لے گیا

من ببُویِ آب رفتم سُوی سَیل | بحر دیدم دَر گرفتم کَیل کَیل
میں پانی کی تمنا میں بہاؤ کی جانب گیا | میں نے سمندر دیکھ لیا، میں نے پیمانے بھر لئے

طاس[2] آورد[ش] کہ اکنوں آبگیر | گفت رَو شُد آبہا پیشم حقیر
وہ (سبلی) اُس کے پاس طشلا لایا کہ اب پانی لے | اُس نے کہا جا بے، پانی میرے لئے حقیر ہو گئے ہیں

شربتے خوردم ز اَللّٰہُ اشْتَرٰی | تا بہ محشر تشنگی نابد مرا
میں نے "اللہ نے خرید لیا" کا شربت پی لیا ہے | قیامت تک مجھے پیاس نہ لگے گی

آنکہ جُوی و چشمہا را آب داد | چشمۂ اندر درونِ من گُشاد
وہ ذات جس نے نہروں اور چشموں کو پانی عنایت کیا ہے | اُس نے میرے دل کے اندر چشمہ جاری کر دیا ہے

ایں جگر کہ بُود گرم و آب خوار | گشت پیشِ ہمّتِ اُو آب خوار
یہ جگر جو گرم اور پیاسا تھا | اُس کی ہمت کے آگے پانی حقیر ہو گیا

کافِ[3] کافی آمدہ بہرِ عِباد | صدقِ وعدہ کٓھٰیٰعٓصٓ
بندوں کے لئے کافی کا کاف آیا ہے | کٓھٰیٰعٓصٓ کا سچا وعدہ (آیا ہے)

کافیم بدہم ترا من جملہ خیر | بے سبب بے واسطۂ یاریِ غیر
میں کافی ہوں میں تجھے تمام عمدہ چیزیں دے سکتا ہوں | بغیر کسی سبب کے اور غیر کی مدد کے واسطے کے بغیر

کافیم بے ناں ترا سیری دہم | بے سپاہ و لشکرت میری دہم
میں کافی ہوں روٹی کے بغیر تیرا پیٹ بھر سکتا ہوں | بغیر سپاہیوں اور لشکر کے تجھے سرداری دیتا ہوں

کافیم بے دارُو یت دَرماں کنم | کوہ را و چاہ را میداں کنم
میں کافی ہوں بغیر دوا کے تیرا علاج کر دیتا ہوں | پہاڑ کو اور کنوئیں کو میدان بنا دیتا ہوں

[1] کیمیا۔ تبلی نے سبلی سے کہا تیری صحبتیں میرے لئے کیمیا ثابت ہوئیں خدا کرے تو میرے دل میں بسا رہے۔ تو یکے۔ تو جنت کے درخت کی شاخ تھا جس کو میں نے پکڑا اور جنت میں داخل ہو گیا۔ دریایِ جُود۔ دریائے حقیقت اللہ تعالیٰ۔ کیل کیل۔ یعنی بہت زیادہ۔

[2] طاس۔ سبلی اُس تبلی کے پاس پانی کا طشلا لایا اور کہا اب پانی پی لے، اُس نے کہا اب مجھے اِس پانی کی ضرورت نہیں ہے۔ اَللّٰہُ اشْتَرٰی۔ قرآن پاک کی آیت ہے اِنَّ اللّٰہَ اشْتَرٰی مِنَ الْمُؤْمِنِیْنَ اَنْفُسَھُمْ بِاَنَّ لَھُمُ الْجَنَّۃَ یعنی خدا نے مومنین کی جانوں کو جنت کے بدلے میں خرید لیا ہے۔ آنکہ۔ اب خدا نے میرے باطن میں چشمے جاری کر دیئے ہیں۔ ایں جگر۔ پہلے یہ جگر خشک اور پیاسا تھا اب یہ پانی اُس کے لئے ناچیز ہے۔

[3] کاف۔ مولانا فرماتے ہیں یہ باتیں کچھ مستبعد نہیں ہیں اسلئے کہ اللہ تعالیٰ نے قرآن پاک میں کٓھٰیٰعٓصٓ فرمایا ہے جسکے معنی ہیں کافٍ ھُوَ لَکُمْ یَا عِبَادَ اللّٰہِ صِدْقًا یعنی وہ اللہ تعالیٰ تمہارے لئے کافی ہے اے اللہ کے بندو! یقیناً تو جب اللہ کا وعدہ ہے اور وہ سچا ہے تو وہ بلا سبب بھی ہر بہتری پہنچا سکتا ہے جسمیں کسی واسطہ کی ضرورت نہیں ہے۔ کافیم۔ وہ اللہ بغیر روٹی کے پیٹ بھر سکتا ہے بلا لشکر کے فتح دے سکتا ہے بغیر دوا کے صحت عطا کر سکتا ہے۔ کوہ۔ یعنی سخت مصائب کو آسان کر سکتا ہے بغیر موسم کے نرگس و نسرین عطا کر سکتا ہے بغیر اُستاد اور کتاب کے علوم عطا کر سکتا ہے۔



789

بے بہارت نرگس و نسریں دِہم — بے کتاب و اُوستا تلقیں دِہم
بغیر موسم، بہار کے تجھے نرگس اور نسرین دیتا ہوں — بغیر کتاب اور استاد کے تعلیم دیتا ہوں

مُوسیٰ[1] را دل دہم بایک عصا — تا زند بر عالَمے شمشیرہا
میں موسیٰ کو دل مع ایک لاٹھی کے دیتا ہوں — تاکہ وہ دنیا میں تلواریں چلا دیں

دستِ موسیٰ را دِہم یک نور و تاب — کہ طپانچہ میزند بر آفتاب
میں موسیٰؑ کے ہاتھ کو ایک نور اور چمک دیتا ہوں — جو سورج کے طمانچہ لگا دیتا ہے

چوب را مارے کُنم من ہفت سر — کہ نہ زاید مادہ مار او را نہ نر
میں لکڑی کو سات سروں کا سانپ بنا دیتا ہوں — جس کو نہ مادہ سانپ جن سکے نہ نر

خوں[2] نیامیزم در آبِ نیل من — خود کُنم خوں عینِ آبش را بفن
میں دریائے نیل کے پانی میں خون نہیں ملاتا ہوں — میں حکمت سے بعینہٖ اُسکے پانی کو خون بنا دیتا ہوں

شادیت را غم کُنم چوں آبِ نیل — کہ نیابی سُوئے شادیہا سبیل
نیل کے پانی کیطرح تیری خوشی کو ایسا غم بنا دیتا ہوں — کہ تو خوشیوں کی جانب راستہ نہیں پاتا ہے

باز چوں تجدیدِ ایماں بر تنی — باز از فرعون بیزاری کُنی
پھر جب تو ایمان از سرِ نو لے آتا ہے — پھر فرعون سے بیزار ہو جاتا ہے

موسیٰؑ رحمت بہ بینی آمدہ — نیلِ خوں بینی از و آبے شُدہ
تو دیکھتا ہے کہ رحمت والا موسیٰؑ آگیا ہے — خون کا (دریائے) نیل اُس کی وجہ سے پانی بن گیا ہے

چوں سَرِ رشتہ نگہداری دروں — نیلِ ذوقِ تو نگردد ہیچ خوں
تو جب (ہمارے تعلق کا) سر رشتہ باطن میں محفوظ کر لیتا ہے — تیرے ذوق کا (دریائے) نیل کبھی خون نہیں بنتا ہے

من[3] گماں بُردم کہ ایماں آورم — تا ازیں طوفانِ خوں آبے خورم
میں نے سمجھا کہ ایمان لے آؤں — تاکہ خون کے اِس طوفان میں سے پانی پی لوں

من چہ دانستم کہ تبدیلی کُند — در نہادِ من مرا نیلے کُند
مجھے کیا معلوم تھا کہ وہ تبدیلی کر دے گا — میرے اندر، مجھے (دریائی) نیل بنا دے گا

سُوئے چشمِ خود یکے نیلم رواں — بر قرارم پیشِ چشمِ دیگراں
(اب) میں اپنی نظر میں ایک رواں نیل ہوں — دوسرے کی نگاہ میں (پہلی حالت پر) برقرار ہوں

ہمچنانکہ ایں جہاں پیشِ نبیؐ — غرقِ تسبیح ست و پیشِ ما اَبی
جس طرح کہ یہ دنیا نبیؐ کے سامنے — تسبیح میں غرق ہے اور ہمارے سامنے سرکش ہے

[1] موسیٰ — حضرت موسیٰؑ کو اللہ نے ایک دل اور ایک لاٹھی دی اور اس کے ذریعہ عالم کو فتح کرا دیا۔ دستِ حضرت موسیٰ کو ید بیضا عنایت کر دیا جس کا نور سورج پر بھی غالب تھا حضرت موسیٰؑ کے عصا کو سات سروں کا سانپ بنایا جس کو کسی نر و مادہ نے نہیں جنا تھا۔

[2] خوں۔ دریائے نیل میں خون نہیں ملایا بلکہ پانی ہی کو خون کر دیا۔ شادیت۔ اللہ تعالیٰ خوشی کو ایسا تلخ بنا دیتا ہے کہ اُس میں خوشی کا نام بھی نہیں رہتا۔

[3] من گماں۔ میرا خیال تو یہ تھا کہ ایمان لانے کا یہ نتیجہ ہوگا کہ میں نیل کا پانی پی سکونگا یہ معلوم نہ تھا کہ وہ میرے اندر انقلاب برپا کرے گا اور خود مجھے دریائے نیل بنا دے گا اب میں اپنی نظر میں رواں نیل ہوں خواہ مجھے دوسرے ویسا ہی سمجھیں جیسا کہ میں پہلے تھا ہمچنانکہ۔ ایک چیز کی دو نظروں میں دو حقیقتیں ہونا تعجب انگیز نہیں کائنات کی چیزوں کو ہم خاموش اور سرکش دیکھتے ہیں لیکن آنحضور ان کو تسبیح پڑھنے والا دیکھتے تھے۔

پیشِ چشمش ایں جہاں پُر عشق و داد[۱] — پیشِ چشمِ دیگراں مُردہ، جماد
اسکی نظر میں یہ دنیا عشق و سخاوت سے بھری ہے — دوسرے کی نگاہ کے سامنے مُردہ اور جماد ہے

پست و بالا پیشِ چشمش تیز رَو — از کلوخ و سنگ او نکتہ شنو
نشیب و فراز اُس کی نگاہ کے سامنے تیز رو ہے — وہ ڈھیلے اور پتھر سے نکتہ سننے والا ہے

با عوام ایں جملہ پست و مُردہ — زیں عجب تر من ندیدم پردہ
عوام کے لئے یہ سب پست اور مردہ ہیں — میں نے اس سے زیادہ عجیب پردہ نہیں دیکھا

گورہا یکساں بہ پیشِ چشمِ ما — روضہ و حُفرہ بہ پیشِ اولیا
ہماری نگاہ کے سامنے ساری قبریں یکساں ہیں — اولیاء کے سامنے باغ اور گڑھے ہیں

عامہ گفتندے کہ پیغمبر تُرش — از چہ گشتہ است و شُد ست او ذوق کُش
عوام نے کہا کہ پیغمبر رنجیدہ — کیوں ہیں اور وہ ذوق کو ختم کر دینے والے (بنگئے) ہیں

خاصہ گفتندے[۲] کہ پیشِ چشمِ تاں — می نماید او تُرش اے اُمّتاں
خواص نے کہا کہ تمہاری نظر میں — اے اُمت والو! وہ رنجیدہ نظر آتے ہیں

یک زماں در چشمِ ما آئید تا — خندہا بینید اندر ھَلْ اَتیٰ
تھوڑی دیر کے لئے ہماری آنکھوں میں آجاؤ تاکہ — ھَلْ اَتیٰ کے اندر مُسکراہٹیں دیکھو

از سرِ امرود بُن بنماید آں — منعکس صورت بزیر آ اے جواں
امرود کے درخت سے وہ نظر آتا ہے — اُلٹی صورت اے جوان! نیچے اُتر آ

آں درختِ ہستیت امرود بُن — تا برآنجایِ نماید نو کہن
تیرے وجود کا درخت امرود کا درخت ہے — جب تک تو وہاں ہے، نیا پُرانا نظر آتا ہے

تا برآنجائی[۳] بہ بینی خار زار — پُر ز کژدمہایِ خشم و پُر زمار
جبتک تو اُس جگہ ہے کانٹوں کا جنگل دیکھے گا — غصّہ کے بچھوؤں اور سانپ سے بھرا ہوا

چوں فرود آئی بہ بینی رائگاں — یک جہاں پُر گلرخان و دایگاں
جب تو نیچے اُتر آئے گا تو دیکھے گا کہ مفت میں — ایک دنیا حسینوں اور پالنے والوں سے بھری ہوئی

چوں فرود آئی فرود آید تُرا — در دروں اسرارِ فیضِ کبریا
جب تو نیچے اُتر آئے گا، اُتر آئیں گے تیرے — اندر اللہ (تعالیٰ) کے فیض کے اسرار

---

۱ پیش۔ آنحضورؐ کی نظر میں تمام کائنات عشقِ الٰہی سے پُر تھی دوسرے اُس کو مُردہ سمجھتے تھے۔ پست۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں ایک روز حضورؐ کے ساتھ تھا جو ڈھیلا پتھر حضورؐ کے سامنے آرہا تھا وہ آنحضورؐ کو سلام کرتا تھا۔ زیں عجب۔ یہ عجیب پردہ ہے عوام کچھ نہ دیکھ سکتے ہیں اور نہ سُن سکتے ہیں خواص پتھروں کی تسبیح اور ذکر کو سنتے ہیں۔ روضہ یعنی جنت کا باغیچہ جو نیکوں کی جگہ ہے۔ حفرہ۔ یعنی جہنم کا گڑھا۔ عامہ۔ آنحضورؐ کے احوال دیکھ کر عوام کہنے لگتے تھے کہ حضورؐ ترش رو ہو گئے ہیں۔ ذوق کش۔ یعنی پہلے خوش طبع تھے اب ذوقِ خوش طبعی سے بیگانہ ہیں۔

۲ خاصہ۔ خواص کہتے تھے کہ وہ تمہاری نظر میں ایسے ہیں لیکن ہماری نگاہ سے انکو دیکھو تو ان میں مُسکراہٹیں دیکھو گے۔ ھَلْ اَتیٰ۔ یعنی وہ ذات جس پر ھَلْ اَتیٰ نازل ہوئی یا ھَلْ اَتیٰ میں جن نعمتوں کا تذکرہ ہے آپ یعنی آنحضورؐ کی مسکراہٹیں۔ از سر امرود۔ امرود کے درخت پر سے چیزیں اُلٹی نظر آتی ہیں، جیسا کہ آئندہ حکایت سے معلوم ہوگا وہ امرود کا درخت تیری ہستی ہے جب تک تو اسکو فنا نہیں کریگا تجھے نئی چیز پرانی نظر آئیگی۔

۳ تا برآنجا۔ جب تک تجھ میں خودی ہے تجھے حسین اور پرورش کرنیوالے کانٹوں کا جنگل نظر آئیں گے۔ چوں۔ جب تو خودی کو چھوڑ دے گا پھر خدا کے فیض کے اسرار دیکھ سکے گا۔ خار زار سے مراد دنیاوی اشیاء ہیں اور گلرخاں اور دایگاں سے مراد اللہ تعالیٰ کے اسماء و صفات ہیں جو حسینوں اور عالم کے مربی ہیں۔

## حکایت آں زنِ پلید کار کہ شوہر را گفت کہ ایں خیالات از سرِ

اس بدکار عورت کی حکایت جس نے شوہر سے کہا کہ یہ خیالات امرود کے درخت

امرودبُن می نماید چشمِ آدمی را ،از سرِ امرودبُن فرودآ تا آں خیالات

پر سے انسان کی آنکھ کو نظر آتے ہیں امرود کے درخت پر سے اُترآ تاکہ وہ خیالات

بروُد و اگر کسے[1] گوید کہ آنچہ مردمی دید خیال نبود جواب آنست کہ ایں

دُور ہو جائیں اور اگر کوئی کہے کہ جو کچھ مرد نے دیکھا تھا وہ خیال نہ تھا تو جواب یہ ہے

مثال است نہ مثل و در مثال ہمیں قدر بس بود کہ اگر او بر سرِ امرود بُن

کہ یہ مثال ہے مثل نہیں ہے اور مثال میں یہی کافی ہے کہ اگر وہ امرود کے درخت

نمی رفت آں را نمی دید خواہ حقیقت بود خواہ خیال

پر نہ چڑھتا تو اُس کو نہ دیکھتا خواہ وہ حقیقت تھی خواہ خیال تھا

آں زنے میخواست تا با مُول[2] خود
ایک عورت نے چاہا کہ اپنے یار سے

برزند در پیشِ شُوی گولِ خود
ملے، اپنے احمق شوہر کے سامنے

پس بشوہر گفت زن کاے نیکبخت
تو بیوی نے خوہر سے کہا کہ اے نیک بخت!

من برآیم میوہ چیدن بر درخت
میں پھل توڑنے درخت پر چڑھتی ہوں

چوں برآمد بر درخت آں زن گریست
جب درخت پر چڑھ گئی وہ عورت رونے لگی

چوں ز بالا سُوی شوہر بنگریست
جب اُس نے اوپر سے شوہر کی جانب دیکھا

گفت شوہر را کہ اے مابُونِ رَد
شوہر سے بولی کہ اے مفعولِ مردود!

کیست آں لوطی[3] کہ بر تو می فتد
یہ لوطی کون ہے جو تیرے اوپر پڑا ہے؟

تو بزیرِ اُو چو زن بغنُودہ
تو اُس کے نیچے عورت کی طرح اونگھ رہا ہے

اے بغا تو خود مُخنث بودہ
اے نامرد! تو ہیجڑا ہے

گفت شوہر نے سرت گوئی بگشت
شوہر نے کہا نہیں، گویا تیرا سر چکرا رہا ہے

ورنہ اینجا نیست غیرِ من بدشت
ورنہ یہاں جنگل میں میرے سوا کوئی نہیں ہے

زن مکرر کرد کاے بابُرطلہ
عورت نے مکرر کہا اے اُلٹی ٹوپی والے!

کیست بر پُشتت فروخفتہ ہلہ
خبردار! تیری پُشت پر کون سویا ہوا ہے؟

گفت اے زن ہیں فرود آ از درخت
اُس نے کہا اے بیوی! درخت سے نیچے آجا

کہ سرت گشت و خَرِف گشتی تو سخت
کیونکہ تیرا سر چکرا گیا ہے اور تو بہت بے عقل ہوگئی ہے

---

[1] کسے گوید۔ اگر کوئی یہ اعتراض کرے کہ اس حکایت میں جو قصہ سنایا گیا ہے اُس میں اور خودی کی حالت میں جو کیفیت بتائی ہے اُس میں بہت فرق ہے، ہستی کے درخت سے جو چیزیں نظر آتی ہیں وہ واقعۃً اُلٹی ہیں اور امرود پر سے مرد نے جو واقعہ دیکھا وہ صحیح تھا اس کا مولانا جواب دیتے ہیں کہ یہ مثل نہیں ہے جس میں پوری مطابقت ضروری ہے بلکہ مثال ہے اور دونوں باتوں میں اتنی بات مشترک ہے کہ خودی کے درخت سے جو چیزیں نظر آتی ہیں وہ نیچے اُترنے کے بعد نظر نہیں آتی ہیں اسی طرح سے مرد نے جو درخت پر سے دیکھا وہ نیچے اتر کر نہ دیکھا۔

[2] مُول۔ عورت کا یار۔ گول۔ احمق۔ میوہ چیدن یعنی امرود توڑنے کے لئے۔ مابون۔ وہ شخص جس کو اُبنہ کی بیماری ہو یعنی مفعول بنتا ہو۔

[3] لوطی۔ وہ شخص جو قومِ لوط والا کام کرے۔ بغا۔ ہیجڑو مخنث۔ مُخنث۔ ہیجڑا۔ بُرطلہ۔ ٹوپی، اُلٹی ٹوپی۔ ہلہ۔ تنبیہ کا کلمہ ہے۔ خَرِف۔ بے عقل بوڑھا۔

چوں فرود آمد بر آمد شوہرش
جب وہ نیچے آگئی اُس کا شوہر چڑھ گیا

زن کشید آں مُول را اندر بَرش
عورت نے اُس یار کو بغل میں دبا لیا

گفت شوہر کیست ایں اے رُوسپی[1]
شوہر نے کہا ارا رنڈی! یہ کون ہے؟

کہ ببالائے تو آمد چوں کپی
جو بندر کی طرح تیرے اوپر چڑھ گیا ہے

گفت زن نے نیست اینجا غیرِ من
عورت نے کہا نہیں، یہاں میرے سوا کوئی نہیں ہے

ہیں سَرت برگشتہ شُد ہرزہ متن
خبردار! تیرا سَر چکرا رہا ہے، بکواس نہ کر

اُو مُکرّر کرد بَر زن آں سخُن
اُس نے عورت سے وہ بات مکرر کہی

گفت زن ایں ست از اَمرود بُن
عورت نے کہا یہ امرود کے درخت (کے اثر) سے ہے

از سرِ اَمرود بُن من ہمچناں
میں نے بھی امرود کے درخت سے ایسا ہی

کژ ہمی دیدم کہ تو اے قَلتباں
اُلٹا دیکھا جیسا کہ تو نے، اے دیوث!

پس فرود آ تا بہ بینی ہیچ نیست
نیچے اُتر آ تاکہ تو دیکھ لے کہ کوئی نہیں ہے

ایں ہمہ تخییل از اَمرود بُن ست
یہ سب خیال امرود کے درخت (کی وجہ) سے ہے

ہَزل تعلیم ست آں را جِد شنو
سکھانے کیلئے مذاق ہے تو اُسکو حقیقت سمجھ

تو مشو بر ظاہرِ ہَزلش گرو
تو اُس کے ظاہری مذاق کا پابند نہ بن

ہر جِدے[2] ہَزلست پیشِ ہازِلاں
مسخروں کے سامنے ہر واقعہ مذاق ہے

ہَزلہا جِد ست پیشِ عاقلاں
عقلمندوں کے لئے ہر مذاق حقیقت ہے

کاہِلاں اَمرود بُن جویند لیک
سُست لوگ امرود کا درخت تلاش کرتے ہیں لیکن

تا بداں اَمرود بُن راہیست نیک
اُس امرود کے درخت کا فاصلہ بہت ہے

نقل کُن از اَمرود بُن اکنوں برو
امرود کے درخت سے منتقل ہو جا اب چلا جا

گشتۂ تو خیرہ چشم و خیرہ رُو
تو پریشان نظر اور پریشان ہوگیا ہے

ایں[3] مَنی و ہستیِ اوّل بُوَد
یہ خودی اور ابتدائی وجود ہوتا ہے

کہ از و دیدہ کژ و اَحوَل بُوَد
جس سے آنکھ ٹیڑھی اور بھینگی بن جاتی ہے

چوں فرود آئی ازیں اَمرود بُن
جب تو اِس امرود کے درخت سے نیچے اتر آئیگا

کژ نماند فکرت و چشم و سخُن
تیری فکر اور آنکھ اور گفتگو ٹیڑھی نہ رہے گی

یک درختِ سخت بینی گشتہ ایں
تو دیکھے گا کہ یہ ایک سخت درخت بن گیا ہے

شاخِ اُو بر آسمانِ ہفتمیں
جس کی شاخ ساتویں آسمان پر ہے

---

[1] رُوسپی۔ زانیہ عورت، رنڈی۔ کپی۔ بندر۔ ہرزہ متن۔ بکواس نہ کر۔ گفت۔ عورت نے کہا یہ امرود کے درخت کا اثر ہے کہ اُس پر سے غلط نظر آتا ہے۔ قَلتباں۔ دیوث۔ ہزل۔ یہ میں نے فحش اور مذاق کا قصہ تعلیم کے لئے سُنا دیا ہے تم اِس کے ظاہر کو نہ دیکھو اِس سے جو نصیحت مقصود ہے اُس پر نظر کرو۔

[2] ہر جِدے۔ جو لوگ ہزل کے عادی ہیں اُن کو ہر جِد بھی ہزل نظر آتی ہے اور جو عقلمند ہیں وہ مذاق کی بات سے بھی نصیحت حاصل کر لیتے ہیں کاہلاں۔ کاہل لوگ اُس امرود کے درخت کو تلاش کرتے ہیں جو اُن کو صحیح دکھائے یعنی وہ ہستی جو فنا کے بعد حاصل ہوتی ہے لیکن وہ امرود کا درخت دور ہے۔ نقل کُن۔ پہلے اِس امرود کے درخت کو یعنی اپنی خودی اور ہستی کو چھوڑ دے پھر چل تب تجھے حاصل ہوگا اِس ہستی کے ہر ہوتے تیری نظر خیرہ ہے وہ نظر نہ آئے گا۔

[3] ایں۔ یہ امرود کا درخت جس سے غلط نظر آتا ہے یہ اُس کی خودی اور ابتدائی وجود ہے چوں فرود۔ جب تو خودی کے درخت سے اُتر آئے گا تو پھر تیرا خیال آنکھ اور گفتگو سیدھی ہو جائیگی اور تو دیکھے گا کہ وہ تیرا سخت درخت تھا اور اُسکا پھیلاؤ بہت تھا۔

چوں فرود آئی از و گردی جُدا — مُبدلش گرداند از رحمت خدا
جب تو نیچے اُتر آئے گا اُس سے علیحدہ ہو جائیگا — خدا رحمت سے اُس کو بدل دیگا

زیں تواضع گر فرود آئی خدا — راست بینی بخشد آں چشمِ ترا
اِس تواضع کے ذریعہ اگر تو نیچے اُتر آئیگا، خدا — تیری اُس نظر کو صحیح دیکھنا عطا فرما دیگا

راست بینی گر بُدے آساں چنیں — مُصطفیٰ کے خواستے از ربِّ دیں
صحیح دیکھنا اگر ایسا آسان ہوتا — تو دین کے رب سے آنحضورؐ کب دعا مانگتے؟

گفت بنما جزو جزو از فوق و پست — آنچنانکہ پیشِ تو آں جزو ہست
کہا، اوپر اور نیچے سے جزو جزو کو دکھا — جیسا کہ وہ جزو تیرے سامنے ہے

۵۲ بعد ازاں بر رو براں امرود بُن — کہ مُبدَّل گشت و سبز از امرِ کُن
اُس کے بعد اُس امرود کے درخت پر چڑھ جا — کیونکہ کُن کے حکم سے تبدیل اور سبز ہو گیا ہے

چوں درختِ موسوی شد آں درخت — چوں سُوی موسیٰ کشانیدی تو رخت
جب وہ درخت (حضرت) موسیٰؑ والا درخت بن گیا — جب تو نے موسیٰؑ کی جانب سفر اختیار کر لیا

آتش اُو را سبز و خرم می کُند — شاخِ اُو اِنّی اَنَا اللہ می زند
آگ، اُس کو سبز اور بھلا بنائے گی — اُس کی شاخ ، اِنّی انا اللہ کا نعرہ لگائے گی

زیرِ ظلش جملہ حاجات روا — ایں چنیں باشد الٰہی کیمیا
تیری ساری حاجتیں اُسکے سایہ کے نیچے پوری ہونگی — خدائی کیمیا ایسی ہی ہوتی ہے

۵۳ آں منی و ہستیت باشد حلال — کہ در و بینی صفاتِ ذوالجلال
تیری وہ خودی اور وجود جائز ہے — جس میں تو اللہ (تعالیٰ) کی صفات دیکھ لے

شد درختِ کج مقوم حق نما — اَصلُہٗ ثَابِتٌ وَّ فَرعُہٗ فِی السَّمَا
ٹیڑھا درخت، سیدھا حق نما بن گیا — اُسکی جڑ (زمین میں) ثابت ہے اور اُسکی شاخ آسمان میں ہے

## باقی قصۂ موسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام
حضرت موسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام کا باقی قصہ

کامدش پیغام از وحیِ مُہم — کہ کژی بگذار اکنوں فاستقم
اُن (موسیٰؑ) کو مہتم بالشان وحی کے ذریعہ پیغام آیا — کہ اب کجی کو چھوڑ دے اور سیدھا ہو جا

موسیٰؑ کو جو فاستقم کا حکم ہوا یعنی کج روی ترک کر دے اِس کا ذکر شروع کیا ہے حضرت موسیٰؑ کو حکم ہوا تھا کہ اب دعاؤں کا سہارا نہ لو اور فرعون کا مقابلہ شروع کر دو حضرت موسیٰؑ نے ہاتھ کا عصا زمین پر ڈالدیا اب اُسکے جلوے نظر آئے اسی طرح تیرا یہ فانی جسم عصا موسیٰؑ ہے اسکو ترک کر دے پھر جو جسم حاصل ہوگا اُس

۵۱ مُبدلش۔ خودی چھوڑ دیگا تو پھر اللہ تعالیٰ اُس درخت کو تبدیل کر دیگا۔ زیں تواضع۔ جو عاجزی اور دعا قبل لے کی تھی۔ راست بینی حقائق کو صحیح دیکھنا اگر آسان ہوتا تو آنحضورؐ اَللّٰھُمَّ اَرِنَا الْاَشْیَاءَ کَمَا ھِیَ اے خدا ہمیں چیزیں ویسی ہی دکھا جیسی وہ ہیں۔ دعا نہ مانگتے۔ گفت۔ آنحضورؐ نے دعا کی کہ خدا ہمیں آسمان اور زمین کا ہر ہر جز اُسی طرح دکھا جیسا کہ وہ تیرے نزدیک ہے۔
۵۲ بعد ازاں۔ جب خودی اور ہستی فنا ہو جائے تو پھر بقا باللہ کی ہستی میسر آجائیگی اُس کو اختیار کرلے۔ چوں۔ اب یہ درخت وہ درخت ہوگا جس پر حضرت موسیٰؑ کو تجلی رب نظر آئی تھی۔ آتش۔ اب آگ اُس پر اپنا اثر دکھائیگی اور اُس کی شاخ اِنّی اَنَا اللہ کا نعرہ لگاتی ہے حضرت موسیٰؑ کو درخت سے یہ آواز آتی تھی کہ میں بے شک خدا ہوں۔ زیرِ ظلش۔ اب اُس ہستی کے سایہ میں تیری ساری ضرورتیں پوری ہونگی یہ خدائی کیمیا تھی کہ تیری فانی ہستی کو باقی ہستی بنا دیا۔
۵۳ آں منی۔ اب یہ خودی اور ہستی دولت ہے اُس میں خدائی صفات نظر آئینگی۔ باقی قصہ۔ مولانا کجی ترک کرنے کا بیان کر رہے تھے اسی مناسبت سے حضرت


کے جلوے دیکھنا

۶۹۶

این درختِ تن عصایِ موسیٰ است
یہ جسم کا درخت (حضرت) موسیٰ کی لاٹھی ہے

کارش آمد کہ بیندازش ز دست
اِس کا موقع آگیا کہ تو اُس کو ہاتھ سے زمین پر ڈال دے

تا بہ بینی خیرِ اُو و شرِ اُو
تاکہ تو اُس کی بھلائی اور اُسکی بُرائی دیکھ لے

بعد ازاں برگیر اُو را از امرِ ہُو[1]
پھر اُس کو اللہ (تعالیٰ) کے حکم سے ہاتھ میں پکڑ لے

پیش ز افگندن نبُود اُو غیرِ چوب
ڈالنے سے پہلے وہ لکڑی کے سوا کچھ نہ تھی

چوں بامرش برگرفتی شد جدوب
جب تو نے اُس کے حکم سے پکڑا وہ نگلنے والی بن گئی

اوّل اُو بُد برگ افشاں برّہ را
پہلے وہ بکری کے بچّہ کے لئے پتّے جھاڑنے والی تھی

گشت مُعجز آں گروہِ غرّہ را
وہ غافل جماعت کے لئے مُعجزہ بن گئی

گشت[2] حاکم بر سرِ فرعونیاں
وہ فرعونیوں پر حاکم بن گئی

آبِ شاں خوں کرد کف بر سر زناں
سَر پیٹنے والوں پر اُس کا پانی خون بنا دیا

از مزارعِ شاں برآمد قحط و مرگ
اُن کے کھیتوں سے قحط اور موت برآمد ہو گئی

از مَلخہائی کہ آں خوردند برگ
اُن ٹڈیوں کی وجہ سے جنھوں نے پتّے کھائے

تا برآمد بیخود از موسیٰ دعا
یہاں تک کہ بیخودی میں (حضرت) موسیٰؑ سے دُعا نکلی

چوں نظر افتادش اندر مُنتہا
جبکہ اُن کی نظر انجام پر پڑی

این ہمہ اعجاز و کوشیدن چراست
یہ معجزے اور کوششیں کیوں ہیں؟

چوں نخواہند این جماعت گشت راست
جبکہ یہ لوگ سیدھے نہ ہوں گے

امر[3] آمد کاتباعِ نوحؑ کُن
حکم ہوا کہ (حضرت) نوحؑ کی پیروی کر

ترکِ پایاں بینی و تشریح کُن
انجام بینی اور تشریح کو چھوڑ

منگر آخر کہ تو داعیِ رہی
تم انجام کو نہ دیکھو اسلئے کہ تم راہِ (حق) کیطرف بلانے والے ہو

امرِ بلّغ ہست نبُود آں تہی
بلّغ کا حکم ہے (اور) وہ خالی نہیں ہے

کمتریں حکمت کزیں الحاحِ تو
معمولی حکمت یہ ہے کہ تیرے اِس اصرار سے

جلوہ گردد آں لجاج و آں عتو
وہ جھگڑالو پن اور سرکشی ظاہر ہو جائیگی

تا کہ رہ بنمودن و اضلالِ حق
یہاں تک کہ اللہ (تعالیٰ) کی رہنمائی اور اللہ کا گمراہ کرنا

فاش گردد بر ہمہ اہلِ فرق
تمام فرقوں پر واضح ہو جائے گا

چونکہ مقصود از وجود اظہار بُود
چونکہ موجودات سے مقصود اظہار تھا

بایدش از پند و اغوا آزمود
تو اُسکو نصیحت اور بہکانے سے آزمانا چاہیے

---

[1] امرِ ہُو۔ امرِ خداوندی۔ پیش۔ حضرت موسیٰؑ کا عصا جب تک ہاتھ میں تھا وہ صرف ایک لکڑی تھا جب خدائی حکم سے اُسکو پھر اُٹھایا تو وہ نگلنے والا اژدھا تھا۔ اوّل۔ شروع میں وہ صرف بکریوں کے پتّے جھاڑنے کیلئے تھی اب وہ کافروں کے لئے مُعجزہ بن گئی۔

[2] گشت۔ اب جبکہ امرِ خداوندی سے اُس عصا کو ہاتھ میں لیا تو فرعونیوں پر حکمرانی کرتا تھا اُن سر پیٹنے والوں کے لئے اُس نے دریائے نیل کو خون بنا دیا۔ از مزارع۔ فرعونیوں پر ٹڈیوں کا عذاب بھی آیا۔ اندر مُنتہیٰ۔ حضرت موسیٰؑ نے یہ خیال کیا کہ اُن کا انجام لامحالہ بُرا ہے لہٰذا اُن کو مُعجزے دکھانے اور راہِ راست پر لانے کی کوشش کیوں کی جائے۔

[3] امر آمد۔ حضرت موسیٰؑ کو حکم ہوا کہ نوحؑ کی طرح اُن کے انجام سے قطع نظر کرکے تم بھی تبلیغ کئے جاؤ تم فرمانبردار داعی ہو تمہارا کام تبلیغ کرنا ہے تمہیں اِسی کا حکم ہے اور تمہاری تبلیغ میں فائدہ مُضمر ہے خواہ وہ ایمان نہ لائیں۔ کمترین۔ ایک فائدہ تو یہی ہے کہ تمہارے اصرار سے اُن کا جھگڑالو پن اور سرکشی واضح ہو جائے گی۔ چونکہ۔ مخلوق کی پیدائش سے اللہ کا مقصد چھپے ہوئے حالات کو واضح کرنا ہے اسلئے ضرورت ہے کہ انسان کو نصیحت سے اور



695

دیوِ الحاحِ غوایت می کُند[۱]
شیطان گمراہی پر اِصرار کرتا ہے
شیخِ الحاحِ ہدایت می کُند
شیخ ہدایت پر اِصرار کرتا ہے

باز گرد و قصۂ قبطی بگو
واپس لوٹ، اور قبطی کا قصہ کہہ
گردِ کُفر از باطنِ خود زُود شو
اپنے باطن سے کفر کے غبار کو جلد دھودے

چوں پیاپے گشت آں امرِ شجوں
جب قوی حکم پے در پے ہوا
نیل می آمد سَراسَر جُملہ خوں
(دریائے) نیل سراسر سب خون ہو کر بہتا تھا

## سخت شدنِ کار بر قبطیاں و شفاعت طلب کردنِ فرعون از موسیٰؑ
قبطیوں پر معاملہ کا سخت ہو جانا اور فرعون کا موسیٰؑ سے سفارش چاہنا

تا بنفسِ خویش فرعوں آمدش[۲]
یہاں تک کہ فرعون بذاتِ خود اُن کے پاس آیا
لابہ می کرد و دُوتا گشتہ قدش
خوشامد کرتا تھا اور اُس کا قد دُہرا ہو گیا تھا

انچہ ما کردیم اے سلطاں مکُن
اے شاہ! جو ہم نے کیا وہ آپ نہ کیجئے
نیست مارا رُوئے ایرادِ سخن
ہمارا مُنہ بات کرنے کے قابل نہیں ہے

پارہ پارہ کردمت فرماں پذیر
میں نے (بدن کے) ٹکڑے ٹکڑے کو تیرا کہنا ماننے والا بنا لیا ہے
من بعزت خُوگرم سختم مگیر
میں عزت کا عادی ہوں میری سختی پکڑ نہ کیجئے

ہیں بجنباں لب برحمت اے امیں
آگاہ، اے امین! رحمت (کی دعا) کیلئے ہونٹ ہلایئے۔
تا ببندد ایں دہانِ آتشیں
تاکہ یہ آتشیں دہانہ بند ہو جائے

گفت[۳] یارب می فریبد اُو مرا
(حضرت موسیٰؑ نے) کہا اے خدا! وہ مجھے فریب کر رہا ہے
می فریبد اُو فریبیدہ تُرا
(آپ کے) فریفتہ کو فریب دے رہا ہے

بشنوم یا من دہم ہم خدعہ اش
میں مان جاؤں، یا میں بھی اُس کو دھوکا دیدوں
تا بداند اصل را آں فرع کش
تاکہ وہ شاخ کو پکڑنے والا، جڑ کو جان جائے

کاصلِ ہر مکرے و حیلت پیشِ ماست
ہر مکر اور حیلہ کی اصل ہمارے سامنے ہے
ہر چہ بر خاکست اصلش بر سماست
جو کچھ زمین پر ہے اُس کی اصل آسمان پر ہے

گفت حق آں سگ نیرزد ہم بآں
اللہ (تعالیٰ) نے فرمایا وہ کُتا اسکے بھی لائق نہیں ہے
پیشِ سگ انداز از دُور استخواں
کُتے کے سامنے دُور سے ہڈی ڈال دے

---

۱ دیو۔ شیطان گمراہی پر اِصرار کرتا ہے اور شیخ طریقت ہدایت پر اصرار کرتا ہے۔ الحاح۔ اِصرار۔ شجوں۔ قوی، یعنی جب حضرت موسیٰؑ کو پے در پے تبلیغ کا حکم ملا اور فرعونیوں نے نافرمانی کی تو دریائے نیل خون بن کر بہنے لگا۔

۲ تا بنفس۔ یعنی جب قبطیوں کی حالت تباہ ہونے لگی تو فرعون بذاتِ خود حضرت موسیٰؑ کے پاس خوشامد کرنے لگا اور تعظیم میں دُہرا ہو رہا تھا۔ آنچہ۔ ہم نے جو کیا وہ بُرا تھا آپ بُرائی کا بدلہ بُرائی سے نہ دیجئے۔ نیست۔ ہمارا مُنہ تو اس قابل نہیں ہے کہ آپ سے دعا کی التجا کریں۔ پارہ۔ میں نے اپنے جسم کے ہر حصہ کو فرمانبردار بنا دیا ہے۔ ایں دہاں۔ یعنی عذابِ الٰہی کا دہانہ۔

۳ گفت یارب۔ حضرت موسیٰؑ نے عرض کیا اے خدا مجھ آپ کی ذات پر فریفتہ کو یہ فرعون دھوکا دے رہا ہے۔ بشنوم۔ اب بتائیں اِس کا کہنا مان لوں یا میں بھی اِس کو کوئی دھوکا دیدوں تاکہ یہ اچھی طرح سمجھ لے کہ اصل میں ہر سبب کی جڑ خدا ہے یہ شاخ یعنی سبب سے وابستہ رہتا ہے۔۔۔ کاصل۔ حضرت موسیٰؑ نے کہا ہر مکر و تدبیر کی اصل خدا ہے جو اسباب دنیاوی ہیں اُن کی اصل وہی خدا ہے۔ گفت حق۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ یہ فرعون اِس قابل بھی نہیں ہے کہ اُس کے فریب کا جواب فریب سے دیا جائے۔ آپ اُس کُتے کو ہڈی ڈال دیجئے اور آپ اپنا عصا ہلا دیجئے زمین وہ تمام پیدا وار اُگل دیگی جو ٹڈیوں نے کھائی ہے۔

ہیں بجُنباں آں عصا تا خاکہا
ہاں وہ عصا ہلا دے، تاکہ زمینیں

وادِ ہد ہر چہ مَلخ کردش فنا
وہ واپس کر دیں جس کو ٹڈیوں نے فنا کیا ہے

واں مَلخہا در زماں گردد تباہ
وہ ٹڈیاں فوراً تباہ ہو جائیں تا

تا بہ بیند خلق تبدیلِ اِلٰہ
تاکہ لوگ اللہ (تعالیٰ) کے بدل دینے کو دیکھ لیں

کہ سببہا نیست حاجت مر مرا
کہ ہمیں اسباب کی ضرورت نہیں ہے

آں سبب بہرِ حجاب ست و غطا
یہ سبب تو حجاب اور پردے کے لئے ہے

تا طبیبے خویش بر دارو زند
تاکہ طبیب اپنے آپ کو دوا میں مصروف کرے

تا منجّم رُو باستارہ کُند
تاکہ نجومی ستاروں کی جانب منہ کرے

تا منافق از حریفی بامداد
تاکہ منافق چالاکی سے، صبح صبح

سُوی بازار آید از بیم کساد
بازار کی جانب آئے کساد (بازاری) کے ڈر سے

بندگی ناکردہ ناشستہ رُو
عبادت کئے بغیر اور منہ دھوئے بغیر

لُقمۂ دوزخ بگشتہ لُقمہ جُو
لقمہ کا جویاں، دوزخ کا لقمہ بنا ہوا ہے

آکل و ماکول آمد جانِ عام
عوام کی جان کھانے والی ہے اور غذا بھی ہے

ہمچو آں برّہ چرندہ از حطام
اُس بکری کے بچہ کی طرح جو چارہ چرنے والا ہے

می چرد آں برّہ و قصّاب شاد
وہ بکری کا بچہ چرتا ہے اور قصائی خوش ہے

کہ برای ما چرد برگِ مُراد
کہ مقصد کے پتّے ہمارے لئے چَر رہا ہے

کارِ دوزخ میکنی در خوردنی
تو کھانے میں دوزخ کا کام کر رہا ہے

بہرِ اُو خود را تو فربہ میکنی
تو اپنے آپ کو اس کے لئے موٹا کر رہا ہے

کارِ خود کُن روزیِ حکمت بچر
اپنا کام کر دانائی کی خوراک کھا

تا شود فربہ دلِ با کرّ و فر
تاکہ شان و شوکت سے دل فربہ ہو جائے

خوردنِ تن مانعِ ایں خورد نست
جسم کا کھانا اس کھانے سے مانع ہے

جاں چو بازرگان و تن چوں رہزن ست
جان تاجر کی طرح ہے اور جسم ڈاکو کی طرح ہے

شمعِ تاجر آنگہ ہست افروختہ
تاجر کی شمع اُس وقت روشن ہے

کہ بُود رہزن چو ہیزم سوختہ
جب کہ ڈاکو جلی ہوئی لکڑی کی طرح ہو

تاجر سمجھو اور جسم کو ڈاکو۔ تاجر کا مال ڈاکو اُڑا لیتا ہے۔ شمعِ تاجر۔ تاجر اُس وقت پُر رونق بنتا ہے جب ڈاکو تباہ ہو جائے۔

**۵۱** واں مَلخہا۔ آپ کے عصا کے اثر سے ٹڈیاں بھی مر جائیں گی اور سب لوگ دیکھ لیں گے کہ خدا کو ہر چیز کے بدلنے کی کس قدر قدرت ہے۔ کہ سببہا۔ اللہ تعالیٰ کو اسباب کی ضرورت نہیں ہے اسباب تو ایک پردہ ہیں طبیب دوا کو بیٹھا ہوا ہے اور منجّم ستاروں کو حالانکہ اصل سبب ذاتِ خداوندی ہے منافق یعنی دنیادار اپنی کوشش اور محنت سے فائدہ سمجھ رہا ہے۔

**۵۲** بندگی۔ یہ دنیادار صبح کو نہ عبادت میں لگتا ہے نہ اس کو منہ دھونے کی فرصت ہے نفع کے لئے بازار میں دوڑ جاتا ہے اپنے لقمہ کی تلاش میں دوزخ کا لقمہ بنا ہوا ہے۔ آکل۔ یہ دنیادار کھانے والا بھی ہے اور خود دوزخ کی خوراک بھی ہے، اس کی مثال اُس بکری کے بچہ کی سی ہے جو چرتا ہے اور قصائی خوش ہوتا ہے کہ یہ میرے لئے چر رہا ہے یہی حال دنیادار کا ہے کہ وہ سمجھ رہا ہے میں خود کھا رہا ہوں حالانکہ وہ اپنے وجود کو دوزخ کے لئے پال رہا ہے۔

**۵۳** کارِ خود۔ انسان کی اصل خوراک تو معارفِ الٰہی ہیں جس سے دل قوی ہوتا ہے اور اس کی شان شوکت میں اضافہ ہوتا ہے۔ خوردنِ تن۔ جسمانی غذا روحانی غذا کے لئے مانع ہے، روح کو

خویشتن را گم مکن یاوہ مکوش | کہ تو آں ہوشی و باقی ہوش پوش

اپنے آپ کو گم نہ کر، بیہودہ کوشش نہ کر | کیونکہ تو ہوش اور باقی ہوش چھپا دینے والے ہیں

دانکہ ہر شہوت چو خمرست و چو بنگ | پردۂ ہوش ست و عاقل زوست دنگ

سمجھ لے کہ ہر شہوت شراب اور بھنگ کی طرح ہے | ہوش کے لئے پردہ ہے اور عقلمند اس سے حیران ہے

خمر تنہا نیست سر مستی ہوش | ہر چہ شہوانی ست بندد چشم و گوش

شراب تنہا ہوش کی سرمستی نہیں ہے | جو چیز بھی نفسانی ہے وہ آنکھ اور کان کو بند کر دیتی ہے

ترک شہوت کن اگر خواہی تو ہوش | دانکہ شہوت بند دہم چشم و گوش

اگر تو ہوش چاہتا ہے شہوت کو ترک کر دے | سمجھ لے کہ شہوت تیری آنکھ اور کان بھی بند کر دیگی

آں بلیس از خمر خوردن دور بود | مست بود او از تکبر و ز جحود

وہ شیطان شراب پینے سے دور تھا | وہ تکبر اور انکار سے مست تھا

مست آں باشد کہ آں بیند کہ نیست | زر نماید آنچہ مس و آہن ست

مست وہ ہے جو وہ دیکھے جو نہیں ہے | سونا نظر آئے، جو کہ تانبا اور لوہا ہے

ایں سخن پایاں ندارد موسیا | لب بجنباں تا بروں آید گیا

اے موسیٰ! اس بات کا خاتمہ نہیں ہے | ہونٹ ہلا، تاکہ گھاس اگ آئے

## دعا کردن موسیٰ علیہ السلام و سبز شدن کشت زارہا و باراں آمدن

حضرت موسیٰ علیہ السلام کا دعا کرنا اور کھیتوں کا سرسبز ہو جانا اور بارش کا آ جانا

ہمچناں کرد و ہم اندر دم زمیں | سبز گشت از سنبل و حب ثمیں

انھوں نے ایسا ہی کیا اور زمین فوراً | سنبل اور قیمتی غلہ سے سرسبز ہو گئی

اندر افتادند در لوت آں نفر | قحط دیدہ مردہ از جوع البقر

لذیذ غذاؤں میں لگ گئے، وہ لوگ | جو قحط زدہ، جوع البقر سے مرے ہوئے

چند روزے سیر خوردند از عطا | آں دمی و آدمی و چار پا

عطا (خداوندی) کو چند روز پیٹ بھر کر کھایا | پرندوں نے اور آدمیوں نے اور چوپایوں نے

چوں شکم پر گشت و بر نعمت زدند | واں ضرورت رفت پس طاغی شدند

جب پیٹ بھر گیا اور نعمت مل گئی | وہ ضرورت ختم ہو گئی پھر سرکش ہو گئے

نفس فرعونیست ہاں سیرش مکن | تا نیارد یاد زاں کفر کہن

نفس فرعون ہے، خبردار! اس کا پیٹ بھر | تاکہ وہ پرانے کفر کو یاد نہ کرے

---

۵۱ خویشتن۔ انسان کی روح، اس کا ہوش اور جسمانی لذتیں اسکے ہوش گم کرنیوالی ہیں۔ دانکہ۔ سمجھ لے کہ تمام شہوانی لذتیں شراب اور بھنگ کی سی خاصیتیں رکھتی ہیں۔ خمر۔ دنیا میں صرف شراب اور بھنگ کو بیہوشی کا سبب نہ سمجھ بلکہ ہر شہوت انسان کے کان اور آنکھیں بند کر دیتی ہے۔ آں بلیس۔ شیطان شراب نہ پیتا تھا او ر تکبر کے نشے سے مدہوش تھا۔

۵۲ مست۔ مست تو اسی کو کہتے ہیں جو معدوم کو موجود سمجھ لے اور تانبے اور لوہے کو سونا سمجھ بیٹھے، شیطان نے غیر حقیقی بات کو واقعہ خیال کیا تو یقیناً وہ بد مست تھا ایں سخن مستی کی حقیقت کا بیان ختم نہ ہونے والا ہے اے موسیٰ ختم دعا کرو تاکہ گھاس وغیرہ اگ آئے اور قحط کی صورت ختم ہو جائے۔

۵۳ ہمچناں۔ حضرت موسیٰ نے وہی کیا جس کا ان کو خدا نے حکم دیا تھا یعنی دعا کر دی۔ حب ثمیں۔ قیمتی غلہ۔ لوت۔ یعنی فرعونی جو قحط میں مبتلا تھے لذیذ غذائیں کھانے لگ گئے۔ جوع البقر۔ ایک قسم کی بیماری جس میں انسان کھاتا رہتا ہے اور اس کا دل نہیں بھرتا۔ دمی۔ ہوائی یعنی پرند۔ چوپا۔ ان فرعونیوں کا پیٹ بھرا تو پھر سرکش بن گئے۔ طاغی۔ سرکش۔ نفس۔ مولانا فرماتے ہیں کہ انسان کا نفس بھی فرعون ہے اس کا پیٹ بھرا ہوا سرکش بنا۔

بے تفِ آتش[1] نگردد نفس خوب — تا نشد آہن چو اخگر ہیں مکوب

آگ کی گرمی کے بغیر نفس بھلا نہیں بنتا ہے — خبردار! جبتک لوہا انگارے کی طرح نہ ہوجائے اسکو نہ کوٹ

بے مجاعت نیست تن جنبش کناں — آہنِ سرد ست میکوبی بداں

بغیر بھوک کے جسم حرکت کرنے والا نہیں ہے — ٹھنڈا لوہا ہے، سمجھ لے تو کوٹ رہا ہے

گر بگرید ور بنالد زار زار — او نخواہد شد مسلماں ہوشدار

اگر وہ روئے اور زار زار نالہ کرے — وہ مسلمان نہ ہوگا، سمجھ لے

او چو فرعون ست در قحط آنچناں — پیشِ موسیٰؑ سر نہد لابہ کناں

وہ قحط میں فرعون کی طرح ہے — جو موسیٰؑ کے سامنے خوشامد میں سر جھکاتا ہے

چونکہ مستغنی شد او طاغی شود — خر چو بار انداخت اسکیزہ زند

جب وہ بے نیاز ہوا سرکشی کرتا ہے — گدھے نے جب بوجھ اتار دیا، دولتی پھینکتا ہے

پس فراموشش شود چوں رفت پیش — کارِ او از آہ و زاریہای خویش

پھر وہ بھول جاتا ہے جب آگے بڑھ جاتا ہے — اُس کا کام، اپنی آہ و زاریوں کو

سالہا[2] مردے کہ در شہرے بود — یک زماں کش چشم در خوابے شود

سالوں تک ایک انسان ایک شہر میں بستا ہے — تھوڑی دیر جب اُس کی آنکھ سو جاتی ہے

شہرِ دیگر بیند او پر نیک و بد — ہیچ در یادش نہ آید شہرِ خود

وہ دوسرا شہر بھلے اور بُرے سے بھرا دیکھے گا — اُس کو اپنا شہر کبھی یاد نہ آئے گا

کہ من آنجا بودہ ام ایں شہرِ نو — نیست آنِ من درینجا ام گرو

میں وہاں رہا ہوں، یہ نیا شہر — میرا نہیں ہے، میں یہاں پھنس گیا ہوں

بل چناں داند کہ خود پیوستہ او — ہم دریں شہرش بُدہ ابداع و خو

بلکہ ایسا سمجھے گا کہ وہ اُس سے وابستہ ہے — اِسی شہر میں اُس کی پیدائش اور رہائش کی، عادت تھی

چہ عجب[3] گر روح موطنہای خویش — کہ بُدستش مسکن و میلاد پیش

کیا تعجب ہے، اگر روح اپنے وطنوں کو — جو پہلے اُس کا مسکن اور جائے پیدائش تھی

می نیارد یاد کایں دنیا چو خواب — می فرو پوشد چو اختر را سحاب

یاد نہ کرے، کیونکہ یہ دنیا نیند کی طرح ہے — (اُسکو) ڈھانپ لیتی ہے جس طرح کہ ستارے کو ابر

چند نوبت آزمودی خواب را — خوابِ دنیا را ہماں بیں زابتلا

تو نے نیند کو کئی بار آزمالیا ہے — آزمائش سے، دنیا کی نیند کو ایسا ہی سمجھ

---

[1] آتش۔ یعنی مجاہدات کی گرمی۔ مجاعت۔ بھوک۔ آہن سرد۔ ٹھنڈے لوہے کو کوٹنا بیکار ہے۔ گر بگرید۔ نفس کی آہ وزاری سے دھوکے میں نہ پڑنا چاہیئے۔ لابہ کناں۔ بھوک میں وہ فرعون کی طرح خوشامد کرنے لگتا ہے۔ خر۔ نفس کی مثال گدھے کی سی ہے اگر اُس پر بوجھ نہیں ہوتا ہے تو وہ دولتیاں مارتا ہے۔ پس۔ پیٹ بھرنے پر اپنی سب خوشامد بھول جاتا ہے۔

[2] سالہا۔ نفس کو بھولنے کی مثال ایسی ہے جیسے کہ انسان سوتے ہی اپنی قیامگاہ کو بُھلا دیتا ہے۔ شہرِ دیگر۔ خواب میں دوسرے شہروں کو یاد کرتا ہے اور اپنے شہر کو بھول جاتا ہے۔ بل۔ وہ خواب میں یہ سمجھتا ہے کہ ہمیشہ سے اِسی شہر میں تھا۔

[3] چہ عجب۔ اگر روح اپنے اصلی وطن کو بھول جائے تو اِس پر تعجب نہ کرو۔ ایں دنیا۔ دنیا کی زندگی ایک خواب ہے اور خواب اصلی وطن کو بُھلا دیتی ہے۔ چند نوبت۔ خواب میں یہ تجربہ بارہا ہوا ہے اِسی پر دنیا کو قیاس کرو۔

خاصہ چندیں شہرہا را کوفتہ[1] — گردہا از درگہ او نا رُوفتہ
خصوصاً (جبکہ اس نے) بہت سے شہروں کو روندا ہو — اُسکے مقام (دل) سے گرد صاف نہیں ہوئی ہے

اجتہادِ گرم ناکردہ کہ تا — دل شود صافی و بیند ماجرا
سخت کوشش نہ کئے ہوئے ہے کہ — دل صاف ہوجائے اور گذشتہ واقعات دیکھ لے

سر بروں آرد دلش از بحرِ راز — اوّل و آخر بہ بیند چشم باز
راز کے سمندر سے اس کا دل سر اُبھارے — کُھلی آنکھ اوّل اور آخر کو دیکھ لے

## بیانِ اطوار و منازلِ خلقتِ آدمی از ابتدارِ خلقت

ابتدائے پیدائش سے آدمی کی پیدائش کے مراتب اور حالات کا بیان

آمدہ اوّل باقلیمِ جماد — وز جمادی در نباتی اوفتاد
پہلے وہ (روح) جمادی اقلیم میں آئی — اور جمادی (اقلیم) سے نباتی (اقلیم) میں آ گئی

سالہا اندر نباتی عمر کرد — وز جمادی یاد نا ورد از نبرد
سالوں نباتی (اقلیم) میں عمر بسر کی — اور سرکشی کی وجہ سے اپنی جمادی (زندگی) کو بھلا دیا

وز نباتی چوں بحیوانی فتاد[2] — نامدش حالِ نباتی ہیچ یاد
اور نباتی (اقلیم) جب حیوانی (اقلیم) میں آ گئی — اُس کو نباتی (اقلیم) کا حال کبھی یاد نہ آیا

جز ہماں میلے کہ دارد سوی آں — خاصہ در وقتِ بہار و ضیمراں
سوائے اُس میلان کے جو اس کی جانب ہے — خصوصاً بہار اور ضیمران کے موسم میں

ہمچو میلِ کودکاں با مادراں — سرِ میلِ خود نداند در لباں
جیساکہ بچوں کا ماؤں کی طرف میلان — کہ وہ دودھ پینے میں اپنے میلان کا خود راز نہیں جانتے ہیں

ہمچو میلِ مفرطِ ہر نو مرید — سوی آں پیرِ جوانِ بختِ مجید
جیساکہ ہر نئے مُرید کا بڑھا ہوا میلان — بزرگ جوان نصیبہ والے پیر کی جانب

جزوِ[3] عقلِ ایں ازاں عقلِ کل ست — جنبشِ ایں سایہ زاں شاخِ گل ست
اِسکی جزوی عقل اُسی کُلی عقل سے ہے — اِس سایہ کی حرکت اُسی پھول کی شاخ سے ہے

سایہ اش فانی شود آخر درو — پس بداند سرِ میل و جستجو
اُس کا سایہ بالآخر اُسمیں فنا ہوجاتا ہے — تب میلان اور جستجو کا راز جان لیتا ہے

---

لیکن وہ اس میلان کا سبب نہیں سمجھتا ہے۔ —— [3] جزو۔ اب مُرید کے شیخ کی طرف میلان کی وجہ بتاتے ہیں کہ اس کی عقل شیخ کی عقل کا جزو ہے یہ سایہ ہو اور شیخ شاخِ گل ہو سایہ اش۔ ایک وقت وہ آئیگا کہ یہ مرید فنافی الشیخ کا مقام حاصل کریگا تو اپنے میلان کی وجہ سمجھے گا کہ فرع اصل کی طرف مائل ہوا کرتی ہے۔

[1] خاصہ۔ رُوح نے بہت سے مدارج اور مراتب طے کئے ہیں اور وہ اس کے شہروں رہے ہیں۔ گردہا۔ پھر تم نے اپنے قلب کو مُصفّا نہیں رکھا اگر اسکو مجاہدات کے ذریعہ مُصفّٰی کر لیتے تو وہ روح کے پرانے واقعات تمہیں دکھا دیتا۔ سر بروں۔ اگر دل صاف ہوتا ہے تو وہ پوشیدہ راز کے سمندر میں غوطہ لگا لیتا ہے اور آغاز و انجام کو آنکھوں سے دیکھ لیتا ہے۔ آمدہ۔ روح نے جو مختلف شہروں میں سکونت کی ہے اب مولانا اُس کی تفصیل بیان کرتے ہیں۔ ... وز جمادی۔ یہی روح پہلے جمادات کے خطہ میں رہی پھر ترقی کر کے نباتات کے خطہ میں آئی۔ سالہا۔ عرصۂ دراز تک یہ روح نباتی خطہ میں رہی لیکن اُسکو اپنی جمادی حالت کبھی یاد نہ آئی۔

[2] وز نباتی۔ پھر روح نباتات کے خطہ سے حیوانی خطہ میں آئی تو اسکو اپنی نباتی زندگی یاد نہ رہی۔ جز ہماں۔ ہاں صرف اس قدر تو ہے کہ روح موسم بہار میں اور ناز بو کے پھولنے کے وقت اُسکی طرف میلان کرتی ہے یہ اُس کی نباتی زندگی کی یاد ہے۔ ہمچو۔ بچہ اپنی ماں کے دودھ کی طرف مائل ہوتا ہے لیکن یہ نہیں سمجھ سکتا کہ میں اُس کے پیٹ میں رہ چکا ہوں۔ ہمچو میل مفرط۔ نئے مُرید کو شیخ کی طرف میلان ہوتا ہے

سایۂ[1] شاخِ درخت اے نیک بخت
اے نیک بخت! درخت کی شاخ کا سایہ

کے بجُنبد گر نجُنبد ایں درخت
کب حرکت کر سکتا ہے اگر یہ درخت نہ ہلے؟

باز از حیواں سُوی اِنسانیش
پھر اسکو حیوان (کی اقلیم) سے انسان کی جانب

می کَشد آں خالقے کہ دانیش
وہ اللہ (تعالیٰ) اُس کو کھینچتا ہے جس کو تو واقف ہے

ہمچنیں اِقلیم تا اِقلیم رفت
وہ اسی طرح (ایک) اقلیم سے (دوسری) اقلیم تک چلتی رہی

تا شُد اکنوں عاقِل و دانا و زفت
یہاں تک کہ وہ اب عقلمند اور دانا اور قوی ہوگئی

عقلہای اولینش یاد نیست
اُس کو پہلی عقلیں یاد نہیں ہیں

ہم ازیں عقلش تحوُّل کردنیست
اِس عقل سے بھی اُس کو منتقل ہونا ہے

تا رہد زیں عقلِ پُر حرص و طلب[2]
تاکہ اس حرص اور طلب بھری عقل سے نجات پا جائے

صد ہزاراں عقل بیند بوالعجب
وہ عجب قسم کی لاکھوں عقلیں دیکھے

گرچہ خُفتہ گشت و شُد ناسی زپیش
اگرچہ وہ سوگئی ہے اور پہلے کو بھول گئی ہے

کے گذارندش دراں نسیانِ خویش
وہ اُس کو اُس کی بھول میں کب رہنے دیں گے؟

باز ازاں خوابش بہ بیداری کشند
اُس کو پھر اُس کی نیند سے بیدار کریں گے

تا کُند بر حالتِ خود ریشخند
تاکہ وہ اپنی حالت پر مذاق اُڑائے

گرچہ[3] غم بُود آنکہ می خوردم بخواب
اگرچہ وہ غم تھا جو میں نے خواب میں اُٹھایا

چوں فراموشم شُد احوالِ صواب
مجھ سے صحیح احوال کیوں فراموش ہوئے؟

چوں ندانستم کہ آں غم و اعتلال
میں کیوں نہ سمجھا کہ وہ غم اور بیمار ہونا؟

فعلِ خوابست و فریبست و خیال
خواب کا کام ہے اور فریب اور خیال ہے

ہمچنیں[4] دنیا کہ حُلمِ نائم ست
اسی طرح دنیا جو کہ ایک سونیوالے کا خواب ہے

خُفتہ پندارد کہ ایں خود دائم ست
سویا ہوا سمجھتا ہے کہ یہ خود ہمیشہ رہنے والی ہے

تا برآید ناگہاں صُبحِ اجل
یہاں تک کہ اچانک موت کی صبح آجاتی ہے

وا رہد از ظلمتِ ظن و دغل
اور وہ گمان اور فریب کی تاریکی سے نکل جاتا ہے

خندہ اش گیرد ازیں غمہای خویش
اُس کو اپنے غموں پر ہنسی آتی ہے

چوں بہ بیند مستقر و جای خویش
جب وہ اپنے ٹھہرنے کا مقام اور جگہ دیکھتا ہے

ہر چہ اندر خواب بینی نیک و بد
تو جو کچھ بھی خواب میں اچھا اور بُرا دیکھتا ہے

روزِ محشر یک بیک پیدا شود
قیامت کے دن ایک ایک ظاہر ہو جائیگا

---

[1] سایہ۔ اگر درخت کی شاخ حرکت نہ کرے تو سایہ حرکت نہیں کر سکتا۔ باز از حیواں۔ اللہ تعالیٰ روح کو پھر حیوانیت سے انسانیت کے مرتبہ پر پہنچا دیتا ہے۔ ہمچنیں۔ غرضکہ روح اقلیم تا اقلیم سفر کرتی ہوئی اس حالت میں پہنچی کہ وہ صاحبِ عقل ہوگئی ہے۔ عقلہای۔ روح اپنی گذشتہ عقلوں سے غافل ہے پھر اُس کی اِس موجودہ عقل سے بھی تبدیلی ہوگی۔

[2] تا رہد۔ روح کو اِس دُنیاوی حریص عقل کو بھی خیرباد کہنا ہے تب اُس کو لاکھوں عجیب عقلیں حاصل ہو جائیں گی۔ گرچہ۔ اگرچہ انسان خواب کی حالت میں اپنے واقعات بھول جاتا ہے لیکن وہ لامحالہ بیدار ہوتا ہے اور پھر خواب کے واقعات کی ہنسی اُڑاتا ہے۔

[3] گرچہ۔ بیدار ہو کر اُس کو تعجب ہوتا ہے کہ میں صحیح واقعات کو کیسے بھول گیا تھا۔ چوں۔ خواب کے واقعات کے غم پر کہتا ہے کہ میں یہ کیوں نہ سمجھا کہ یہ خیالی باتیں ہیں۔

[4] ہمچنیں۔ دنیادار جو دنیا کی زندگی کے خواب میں ہے، وہ سمجھتا ہے کہ یہی دراصل زندگی ہے۔ تا برآید۔ جب موت آتی ہے تو اُس کی آنکھ کھلتی ہے۔ خندہ اش۔ موت کے وقت جب وہ بیدار ہوتا ہے تو دنیا کے غموں پر ہنستا ہے۔ ہرچہ۔ دنیا کی زندگی میں جو بُرائی یا اچھائی کی ہو وہ قیامت میں سامنے



۴۵۱

آنچہ کردی اندریں خوابِ جہاں
تونے دنیا کی نیند میں جو کچھ کیا ہے
گرددت ہنگامِ[1] بیداری عیاں
تیرے لئے بیداری کے وقت ظاہر ہو جائیگا

تا نہ پنداری کہ ایں بد کردنیست
تو ہرگز نہ سمجھ کہ یہ بد کرداری
اندریں خواب و ترا تعبیر نیست
خواب میں ہے اور تیرے لئے تعبیر نہیں ہے

بلکہ ایں خندہ بود گریہ و نفیر
بلکہ یہ ہنسی رونا اور فریاد ہو گی
روزِ تعبیر اے ستمگر بر اسیر
تعبیر کے دن، اے قیدی پر ظلم کرنیوالے!

گریہ و درد و غم و زاریِ خود
اپنے رونے اور درد اور غم اور عاجزی کرنے کو
شادمانی داں، بہ بیداریِ خود
اپنی بیداری (کے وقت) میں خوشی سمجھ

اے دریدہ پوستینِ یوسفاں
اے یوسفوں کے پوستین کو پھاڑنے والے!
گرگ برخیزی ازیں خوابِ گراں
اس بھاری نیند سے تو بھیڑیا بن کر اُٹھے گا

گشتہ[2] گرگاں یک بیک خوہائے تو
تیری ایک ایک عادت بھیڑیا بن کر
می درانند از غضب اعضائے تو
غصہ سے تیرے اعضاء کو پھاڑے گی

خوں نخسپد بعدِ مرگت در قصاص
قصاص (کے معاملہ) میں تیرے مرنے کے بعد خون سو نہ جائیگا
تو مگو کہ میرم و یابم خلاص
تو نہ کہہ کہ مر جاؤں گا اور بچ جاؤں گا

ایں قصاصِ نقد حیلت سازیست
یہ فوری قصاص، ایک تدبیر ہے
پیشِ زخمِ آں قصاص ایں بازیست
اُس قصاص کے عذاب کے آگے یہ کھیل ہے

زیں لعب خواندست دنیا را خدا
خدا نے دنیا کو کھیل کہا ہے
کایں جزا لعبست پیشِ آں جزا
کیونکہ یہ بدلہ اُس بدلہ کے مقابلہ میں کھیل ہے

ایں[3] جزا تسکینِ جنگ و فتنہ ایست
یہ بدلہ، لڑائی اور فتنہ کو دباتا ہے
آں چو اخصا و ایں چوں ختنہ ایست
وہ خصّی کرنے کی طرح اور یہ ختنہ کی طرح ہو

ایں سخن پایاں ندارد موشیا
اے موشی! اِس بات کا خاتمہ نہیں ہے
ہیں رہا کن آں خراں را در گیا
ہاں اِن گدھوں کو گھاس میں چھوڑ دے

تا ہمہ زاں خوش علف فربہ شوند
تاکہ سب اُس عمدہ گھاس سے موٹے ہو جائیں
ہیں کہ گرگانند ما را خشم مند
خبردار! ہمارے بھیڑیئے غصہ میں ہیں

[1] ہنگامِ بیداری یعنی قیامت کے وقت تا نہ پنداری۔ انسان کو یہ نہ سمجھنا چاہیئے کہ اس دنیاوی خواب کی کوئی تعبیر نہیں ہے۔ اسکی تعبیر قیامت میں سامنے آجائیگی۔ بلکہ۔ دنیا میں ظالموں کے ہنسنے کی آخرت میں تعبیر رونا اور چیخنا ہوگا۔ گریہ۔ اگر دنیا میں گریہ وزاری ہو گی تو آخرت میں اُس کی تعبیر خوشی ہوگی، خواب کی تعبیر عموماً الٹی ہوتی ہے۔ اے دریدہ۔ جو یوسف جیسے نیکوں کو دنیا میں ستائیگا وہ آخرت میں بھیڑیا بنکر اُٹھے گا۔

[2] گشتہ۔ انسان کی بُری عادتیں آخرت میں بھیڑیئے بنیں گی اور خود اُس کے اعضاء کو پھاڑیں گی۔ خوں۔ اگر انسان نے کسی کا ناحق خون بہایا ہے تو وہ خون نہ سوئیگا اور قیامت میں بدلے کا خواہاں ہوگا۔ ایں قصاص۔ اگر دنیا میں بدلہ لے بھی لیا ہوگا تو آخرت کے عذاب سے پھر بھی نجات نہ ملیگی بلکہ دنیا والا بدلہ اُس کے مقابلہ میں کھیل سمجھا جائے گا۔ زیں لعب۔ قرآن نے دنیا کی زندگی کو کھیل کود سے تعبیر کیا ہے اُس کی وجہ یہی ہے کہ یہاں کا انتقام آخرت کے انتقام کے مقابلہ میں کھیل کود ہے۔

[3] ایں جزا۔ دنیا میں جو بدلہ لیا گیا وہ تو محض وقتی فتنہ وفساد فرو کرنے کے لئے لیا گیا ہے۔ اس دنیا کے بدلے کی مثال ختنہ کرنا اور آخرت کے بدلے کی مثال خصّی کرنا سمجھو۔ آں خراں۔ یعنی فرعونیوں کو دنیا کے مزے اُڑا لینے دو۔ تا ہمہ۔ یہ فرعونی جہنم کے بھیڑیوں کی خوراک ہیں وہ بھیڑیئے بھوک سے غصہ میں ہیں تو اُن کو خوب موٹا ہونے دو تاکہ ان کو اچھی خوراک ملے۔

## بیانِ آنکہ خلقِ دوزخ گرسنگاں اَند و نالاں اَند واز حق خواہاں

اس کا بیان کہ دوزخ کی مخلوق بھوکی اور نالاں ہے اور اللہ تعالیٰ سے چاہتی ہے

## کہ روزیہای مارا فربہ گرداں و زود بمارساں کہ مارا صبر نماند

کہ ہماری خوراک کو موٹا بنادے اور جلد ہمارے پاس پہنچادے کیونکہ ہمارا صبر ختم ہوگیا ہے

نالۂ گرگانِ خود را موقنیم — این خراں را طعمۂ ایشاں کنیم

ہمیں اپنے بھیڑیوں کے رونے کا یقین ہے — ہم ان گدھوں کو ان کی خوراک بنائیں گے

این خراں را کیمیای خوش دمی — از لبِ تو خواست کردن آدمی

ان گدھوں کو خوش کلامی کی کیمیا نے — تیرے ہونٹ سے، ان کو آدمی بنانا چاہا

تو بسے کردی بدعوت لطف و جود — آں خراں را طالع و روزی نبود (نزد)

تو نے دعوت (دینے) میں بہت مہربانی اور سخاوت کی — ان گدھوں کا نصیبہ اور مقدر نہ تھا

پس فرو پوشاں لحافِ نعمتی — تا بَرَدشاں زود خوابِ غفلتی

تو ان کو اپنے انعام کا لحاف اڑھادے — تاکہ غفلت کی نیند ان کو جلد سلادے

تاچو بجہند از چنیں خواب ایں رَدہ — شمع مُردہ باشد و ساقی شدہ

تاکہ یہ گروہ جب ایسی نیند سے بیدار ہو — شمع گل ہوچکی ہو اور ساقی روانہ ہوچکا ہو

داشت طغیانشاں ترا در حیرتے — پس بنوشند از جزا ہم حسرتے

ان کی سرکشی نے تجھے حیرانی میں مبتلا کردیا ہے — تو بدلے میں وہ حسرت چکھیں گے

تاکہ عدلِ ما قدم بیروں نہد — در جزا ہر زشت را در خور دہد

تاکہ ہمارا انصاف ظاہر ہوجائے — ہر برے کو مناسب بدلہ دے

کاں شہے کہ می ندیدندش فاش — بود با ایشاں نہاں اندر معاش

کیونکہ وہ شاہ جس کو وہ ظاہر میں نہیں دیکھتے — وہ زندگی میں ان کے ساتھ پوشیدہ تھا

چوں خرد با تست مشرف بر تنت — گرچہ زو قاصر بود ایں دیدنت

جیسا کہ عقل تیرے ساتھ تیرے جسم کی نگراں ہو — اگرچہ تیرا یہ دیکھنا اس سے عاجز ہے

نیست قاصر دیدنِ او اے فلاں — از سکون و جنبشت در امتحاں

اے فلاں! اس (عقل) کا دیکھنا قاصر نہیں ہے — تیرے سکون اور حرکت سے آزمائش میں

چہ عجب گر خالقِ آں عقل نیز — با تو باشد در سکون و نقل نیز

تو تعجب کیا ہے! اگر اس عقل کا پیدا کرنیوالا بھی — تیرے ساتھ ہو، سکون اور منتقل ہونے میں بھی

---

۵۵ نالۂ گرگاں۔ میرے محرم ہیں ہے کہ وہ بھیڑیئے بھوک سے فریاد کررہے ہیں مجھے اِن کو اُن کی خوراک بنانا ہے۔ ایں خراں۔ آپ نے اپنی خوش کلامی کی کیمیا سے انکو آدمی بنانا چاہا لیکن اُن کے مقدر میں آدمی بننا نہ تھا پس فرو۔ اُن پر نعمت کا لحاف اُڑھادو تاکہ یہ غفلت کی نیند سوجائیں۔

۵۵ تاچو۔ جب اِس غفلت سے بیدار ہونگے تو مجلس ختم ہوچکی ہوگی نہ شمع ہوگی نہ ساقی یعنی تم سے اور تمہاری ہدایت سے فائدہ اُٹھانے کا وقت نہ رہیگا۔ داشت۔ اُن کی سرکشی تمہارے لئے حیران کُن تھی اب حسرت کا مزہ چکھیں گے۔ تاکہ۔ ہمارے انصاف کا تقاضہ ہوگا کہ ہم اُن کو انکے بُرے اعمال کی بُری سزادیں۔ کاں شہے۔ جس خدا کو وہ نہیں دیکھ رہے تھے وہ خدا اُن کے ساتھ تھا۔

۵۶ چوں خرد۔ مولانا مثال سے سمجھاتے ہیں کہ خدا کی طرح اور بھی چیزیں ہیں جن کو انسان نہیں دیکھ پاتا ہے اور وہ اس کے ساتھ ہوتی ہیں انسان اپنی عقل کو نہیں دیکھتا ہے لیکن وہ انسان کے ساتھ ہے۔ نیست قاصر۔ تو اپنی عقل کو دیکھنے سے قاصر ہے لیکن تیری عقل تجھے دیکھنے سے قاصر نہیں ہے۔ چہ عجب۔ جب نظر نہ آنیوالی عقل تیرے ساتھ ہے تو اگر اسکا خالق خدا بھی ساتھ ہو تو کیا تعجب ہے۔

از خرد غافل شود بر بد تند ۔۔۔ بعد ازاں عقلش ملامت میکند

عقل سے غافل ہوتا ہے اور برائی کرتا ہے ۔۔۔ اُس کے بعد اُس کو عقل ملامت کرتی ہے

تو شدی غافل ز عقلت عقل نے ۔۔۔ کز حضورستش ملامت کردنے

تو اپنی عقل سے غافل بنا، عقل نہ بنی ۔۔۔ کیونکہ اُس کا ملامت کرنا اُسکی موجودگی کی دلیل ہے

گر نبودے حاضر و غافل بدے ۔۔۔ در ملامت کے ترا سیلی زدے

اگر وہ حاضر نہ ہوتی اور غافل ہوتی ۔۔۔ ملامت میں کب تیرے طمانچہ مارتی؟

ور ازو غافل نبودے نفس تو ۔۔۔ کے چناں کردے جنون و نفس تو

اگر تیرا نفس اس سے غافل نہ ہوتا ۔۔۔ تو تیرا پاگل پن اور گرمی کب ایسا کرتی؟

پس ترا عقلت چو اصطرلاب بود ۔۔۔ زاں بدانی قرب خورشید وجود

تو تیری عقل اصطرلاب کی طرح ہے ۔۔۔ تو اُس سے، وجود کے سورج کی نزدیکی جان لے

قرب بیچون ست عقلت را بتو ۔۔۔ نیست از پیش و پس و سفل و علو

تیری عقل کا تجھ سے قرب، بے کیف ہے ۔۔۔ جو آگے اور پیچھے اور نیچے اور اوپر سے نہیں ہے

قرب بیچون چوں نباشد شاہ را ۔۔۔ کہ نیابد بحث عقل آں راہ را

تو شاہ کا قرب بے کیف کیوں نہ ہوگا؟ ۔۔۔ کیونکہ عقل کی بحث اُس کا راستہ نہیں پاتی ہے

نیست آں جنبش کہ در اصبع ترا ست ۔۔۔ پیش اصبع یا پسش یا چپ و راست

وہ حرکت نہیں ہے جو تیری انگلی میں ہے ۔۔۔ انگلی کے آگے یا اُسکے پیچھے یا بائیں اور دائیں ہے

وقت خواب و مرگ ازوے میرود ۔۔۔ وقت بیداری قرینش می شود

موت اور نیند کے وقت وہ اُس سے چلی جاتی ہے ۔۔۔ بیداری کے وقت اُس کے ساتھ ہوتی ہے

از چہ رہ می آید اندر اصبعت ۔۔۔ کاصبعت بے او ندارد منفعت

وہ تیری انگلی میں کس راہ سے آتی ہے! ۔۔۔ کیونکہ تیری انگلی اُس کے بغیر کوئی نفع نہیں رکھتی ہے

نور چشم و مردمک در دیدہ ات ۔۔۔ از چہ رہ آمد بغیر شش جہت

آنکھ کی پتلی کا نور تیری آنکھ میں ۔۔۔ بغیر چھ جہت کے کس راستہ سے آیا ہے؟

عالم خلق ست با سوی و جہات ۔۔۔ بے جہت داں عالم امر و صفات

عالم خلق جانب اور جہتوں والا ہے ۔۔۔ عالم امر و صفات کو بے جہت کا سمجھ

---

۱؎ از خرد۔ انسان غلطی کرتے وقت عقل سے غافل ہو جاتا ہے پھر عقل اُس کو ملامت کرتی ہے۔ کز حضور۔ عقل کا ملامت کرنا اِس کی دلیل ہے کہ وہ تجھ سے اور تیرے کام سے غافل نہ تھی۔ سیلی۔ طمانچہ۔ ور۔ اِس غلط کا کرنا اِس کی دلیل ہے کہ تو اس وقت عقل سے بیگانہ تھا۔

۲؎ پس ترا۔ تیری عقل، حضرت حق تعالیٰ کے قرب کو سمجھنے کا ذریعہ ہے اُس کی مثال سے تو سمجھ لے۔ اصطرلاب۔ وہ آلہ جس سے نجومی چاند، سورج، تاروں کے فاصلے معلوم کرتے ہیں۔ خورشید وجود۔ حق تعالیٰ۔ بیچون۔ یعنی بے کم و کیف، عقل کا انسان سے قرب جہتوں سے متصف نہیں ہے۔ قرب بیچون۔ اللہ تعالیٰ جس کی ذات خود کم اور کیف سے بالاتر ہے اُس کا قرب بھی اِن کیفیتوں سے بالاتر ہے۔ نیست آں۔ مولانا بے کیف و کم کے قرب کی دوسری مثال پیش کر رہے ہیں اُنگلی کی حرکت کو انگلی سے جو قرب ہے وہ بے کم و کیف ہے۔

۳؎ وقت خواب۔ انسان کے سونے میں اُس کی اُنگلی کو حرکت نہیں ہوتی بیداری کے بعد فوراً حرکت آجاتی ہے۔ از چہ رہ۔ کوئی نہیں بتا سکتا کہ یہ حرکت اُنگلی میں کونسی طرف سے آتی ہے۔ نور چشم۔ آنکھوں میں روشنی کی آمد بھی جہات سے منزہ ہے۔ عالم خلق۔ وہ عالم جو مادی اور زمانی ہو وہ جانب اور جہت سے متصف ہے۔ عالم امر وہ عالم ہے جسکی پیدائش لفظ کُن سے ہوئی ہے اور وہ مادی اور زمانی نہیں ہے وہ مجردات کا عالم ہے جبکہ عالم امر مادہ اور جہت سے منزہ ہے تو آمر یعنی حضرت حق تعالیٰ جنہ وہ کلمہ کُن فرمایا ہو بدرجۂ اولیٰ جہت اور جانب سے پاک ہوگا۔

بے جہت داں عالمِ اَمر اے صَنم
اے صنم ! عالمِ اَمر کو بے جہت سمجھ
بے جہت ہم باشد آمر لاجَرم
لا محالہ اَمر کرنے والا بھی بے جہت ہوگا

بے جہت بُد عقلؔ و عَلّام البیاں
عقل بے جہت تھی اور بیان کا جان کار
عُقل تَر از عَقل و جان تَر ہم زِ جاں
عقل سے بھی زیادہ عقل اور جان سے بھی زیادہ جان ہے

بے تعلّق نیست مخلوقے بدُو
کوئی مخلوق اُس سے بے تعلق نہیں ہے
آں تعلّق ہست بیچوں اے عَمُو
اے چچا : وہ تعلق بلا کیف ہے

زانکہ فصل و وصل نَبُوَد در رواں
کیونکہ روح میں فصل اور وصل نہیں ہے
غیرِ فصل و وصل نندیشد گماں
گمان فصل اور وصل کے علاوہ نہیں سوچتا ہے

غیرِ فصل و وصل پے بَرَاز دلیل
دلیل سے فصل اور وصل کے علاوہ کا پتہ لگا
لیک پے بُردن نہ بشناسد علیل
لیکن پتہ لگانا، بیمار نہیں جانتا

پے بپیا پے می بَراز دوری زِ اصل
پے در پے اصل سے دوری کا پتہ لگا
تا رگِ مَردیت آرد سُوئے وصل
تاکہ مردانگی کی رگ تجھے وصل کی جانب لے آئے

ایں تعلّق را خرد چوں پے بَرَد
عقل اِس تعلق کا کیسے پتہ لگائے؟
بستۂ فصل است و وصل است ایں خرد
یہ عقل تو فصل اور وصل سے وابستہ ہے

زیں وصیّت کرد مارا مُصطفیٰؐ
اسی وجہ سے مصطفیٰؐ نے ہمیں وصیت کی ہے
بحث کم جوئید در ذاتِ خدا
کہ ذاتِ خدا میں بحث نہ کرو

آنکہ در ذاتش تفکر کردنیست
جو غور و فکر اُس کی ذات میں کرنا ہے
در حقیقت آں نظر در ذات نیست
حقیقتاً وہ غور و فکر ذات میں نہیں ہے

ہست آں پندارِ اُو زیرا براہ
یہ (محض) اُس کا خیال ہے، کیونکہ راستہ میں
صد ہزاراں پَردہ آمد از اِلٰہ
خدا کی جانب سے لاکھوں پردے ہیں

ہر یکے در پردۂ موصول جوست
ہر ایک، ایک پردے کا وصل چاہنے والا ہے
وہمِ اُو آن ست کاں عینِ خود او ست
اُس کا خیال یہ ہے کہ وہ اُس کا عین ہے

پس پیمبرؐ دفع کرد ایں وہم ازو
تو پیغمبرؐ نے اُس سے اِس وہم کو دفع کر دیا
تا نباشد در غلط سودا پزِ اُو
تاکہ وہ غلطی میں خیالی (دیگ) پکانے والا نہ بنے

---

۵۱ عقل. عقل بھی بے جہت چیز ہے تو اللہ تعالیٰ جو عقل کی بھی عقل اور جان کی بھی جان ہے کیوں جہت سے پاک نہ ہوگا۔ بے تعلّق. مخلوق کا خالق سے جو تعلق ہے وہ بھی کیفیت سے بالاتر ہے۔ زانکہ. روح مادہ سے پاک ہے لہٰذا اُس میں نہ فصل کی صفت ہے نہ وصل کی لیکن انسان کا خیال و گمان وصل اور فصل کے علاوہ کوئی تعلق نہیں سمجھتا ہے۔ غیرِ فصل. ہماری بیان کردہ دلیل سے پتہ چلے کہ اتصال اور انفصال کے علاوہ بھی کوئی تعلق ہے لیکن وہ شخص جو نفسانی بیماریوں میں مبتلا ہے وہ پتہ نہیں لگا سکتا بعض نسخوں میں "نہ بشناسد علیل" ہے اسکے معنی یہ ہونگے محض پتہ لگانا پیاس نہیں بجھاتا ہے پیاس جب بجھے گی جبکہ مشاہدہ حاصل ہو جائے گا۔

۵۲ پے بپیا پے. اگر انسان مُسلسل یہ سوچے گا کہ مجھے ذاتِ خداوندی سے دوری ہے تو مردانگی کی رگ اُسکو وصل کی طرف لے جائیگی. ایں تعلّق. جو عقل محض اتصال اور انفصال کے تعلق کو ہی سمجھ سکتی ہے وہ اللہ سے مخلوق کے تعلق کا پتہ نہیں پا سکتی. زیں. چونکہ عقل اُسکو نہیں سمجھ سکتی اسی لئے آنحضورؐ نے فرمایا ہے تَفَكَّرُوْا فِیْ خَلْقِ اللّٰهِ وَلَا تَفَكَّرُوْا فِی اللّٰهِ اللہ کی مخلوق میں غور کرو اللہ تعالیٰ کی ذات میں غور نہ کرو۔ آنکہ. کیونکہ ذات کا تصور ناممکن ہے لہٰذا اسمیں تفکر بھی ناممکن ہے ۔ ۵۳ ہست. ذات میں غور کرنا ذات میں غور کرنا نہیں ہے بلکہ محض اپنے ایک مفروضہ میں غور کرنا ہے کیونکہ ذات اور مخلوق میں کروڑوں پردے ہیں. ہر یکے. ذات میں غور کرنیوالا کسی پردے سے وابستہ ہو گیا اور اسی کو اللہ کی ذات کا عین سمجھ بیٹھا۔



805

زانکہ اندر وہمِ او ترکِ ادب ۔ بے ادب را سرنگونی داد رب
کیونکہ اُس کے وہم میں پڑنا ادب کو چھوڑنا ہے ۔ اور اللہ تعالیٰ نے بے ادب کو اوندھا پن دیا ہے

سرنگونی آں بود کو سوی زیر ۔ می رود پندارد او کو ہست چیر
اوندھا پن یہ ہے کہ نیچے کو ۔ جا رہا ہے (اور) وہ سمجھ رہا ہو کہ وہ کامیاب ہے

زانکہ حدِ مست باشد ایں چنیں ۔ کو نداند آسماں را از زمیں
کیونکہ مدہوش کی یہ تعریف ہے ۔ کہ وہ آسمان اور زمین میں فرق نہیں کرسکتا

در عجبہایش بفکر اندر روید ۔ از عظیمی وز مہابت گم شوید
اُس کے عجائب میں غور کرو ۔ عظمت اور ہیبت سے گم ہو جاؤ

چوں ز صنعش ریش و سبلت گم کنید ۔ حدِ خود دانید آنگہ تن زنید
جب تم اُس کی صنعت میں حیران ہو جاؤ گے ۔ اپنا مرتبہ جان لوگے (اور) اُس وقت خاموش ہو جاؤ گے

جز کہ لا احصی نگوید او ز جاں ۔ کز شمار و حد بیرون ست آں
وہ دل سے سوائے اِسکے کچھ نہ کہیگا کہ میں شمار نہیں کرسکتا ۔ کیونکہ وہ شمار اور حد سے باہر ہے

چوں بیانش بے حد ست اے بوالہوس ۔ بحث کم کن بیش ازیں کم زن نفس
اے بوالہوس! چونکہ اُس کا بیان لامحدود ہے ۔ بحث نہ کر اِس سے آگے سانس نہ لے

## رفتنِ ذوالقرنین بکوہِ قاف و درخواست کردن کہ اے قاف از عظمتِ صفاتِ حق تعالیٰ شمّہ با ما بگو و جواب او کہ صفتِ عظمتِ حق تعالیٰ بہ تقریر در نیاید و لابہ کردنِ ذوالقرنین کہ ازانچہ تواں گفت و بخاطر داری شمّہ بگو

حضرت ذوالقرنین کا کوہِ قاف کے پاس جانا اور درخواست کرنا کہ اے قاف! ہمیں کچھ تھوڑی سی اللہ تعالیٰ کی صفات کی عظمت بتادے اور اس کا جواب دینا کہ اللہ تعالیٰ کی بڑائی کی تعریف تقریر میں نہیں آسکتی اور ذوالقرنین کی خوشامد کرنا کہ جس قدر بتایا جاسکتا ہے اور جو جانتا ہے کچھ بتادے

رفت ذوالقرنین سوی کوہِ قاف ۔ دید کہ را کز زمرد بود صاف
ذوالقرنین کوہِ قاف کی جانب گئے ۔ انھوں نے پہاڑ کو دیکھا کہ وہ زمرد سے (زیادہ) صاف تھا

سکندر تھا یہ سکندر رومی سے بہت پہلے گذرا ہے۔ کوہِ قاف۔ ایک پہاڑ ہے لیکن فارسی لٹریچر میں اس کے بارے میں بہت سے ذہنی افسانے مذکور ہیں۔

ل۱ زانکہ۔ ذاتِ خدا میں مشغولیت نہ ہو اور وہم میں مبتلا ہو۔ یہ خدا کے ساتھ بے ادبی ہے جس کی سزا سرنگونی ہے۔ سرنگونی اوندھے پن کا یہی مطلب ہے کہ انسان نیچے گر رہا ہو اور یہ سمجھے میں اوپر چڑھ رہا ہوں۔ حدِ مست - مست کی تعریف یہی ہے کہ وہ زمین اور آسمان یعنی نیچے اور اوپر میں فرق نہیں کرسکتا۔ در عجبہا۔ خدا کی عجیب صناعی میں غور کرنا چاہیے اور اس کی عظمت اور ہیبت میں گم ہو جانا چاہیے۔ چوں۔ جب اللہ تعالیٰ کی کاریگری میں غور کرو گے تو تم پر اپنی حقیقت کھل جائیگی اور خاموشی اختیار کرو گے۔

ل۲ جز کہ۔ اب تم یہ کہوگے لا اُحصِی ثَناءً عَلَیکَ اَنتَ کَمَا اَثنَیتَ عَلیٰ نَفسِکَ یعنی میں تیری تعریف کا احاطہ نہیں کرسکتا تو ویسا ہی ہے جیسی تونے خود اپنی تعریف کی ہے۔ چوں بیانش۔ اب مولانا فرماتے ہیں کہ چونکہ اسکی تعریف کا بیان ختم نہ ہونیوالا ہے لہٰذا اِس میں بحث ختم کردینی چاہیے اور خاموشی اختیار کرلینی چاہیے۔

ل۳ رفتن۔ حضرت ذوالقرنین اور کوہِ قاف کے مکالمہ سے یہی سمجھایا ہے کہ اوصافِ باری تعالیٰ کا بیان ناممکن ہے۔ ذوالقرنین۔ ایک نیک دل بادشاہ تھا جس کا نام

گردِ عالَم حلقہ گشتہ آں مُحیطؔ ۱ | ماند حیراں اندراں خلقِ بسیط
وہ گھیرنے والا دنیا کے چاروں طرف حلقہ کئے ہوئے ہے | اُس وسیع مخلوق میں حیران رہ گئے

گفت تو کوہی دگر ہا چیستند | کہ بہ پیشِ عظمِ تو بازایستند
اُنھوں نے کہا تو پہاڑ ہے دوسرے کیا ہیں؟ | کہ تیری بڑائی کے سامنے جیسے

گفت رگہای من اندآں کوہہا | مثلِ من نبوُند در حُسن و بہا
اُس نے کہا، وہ پہاڑ میری رگیں ہیں | وہ خوبصورتی اور قیمت میں میری طرح نہیں ہیں

من بہر شہرے رگے دارم نہاں | بر عُروقم بستہ اطرافِ جہاں
ہر شہر میں میری رگ چھپی ہوئی ہے | دنیا کے اطراف میری رگوں سے بندھے ہوئے ہیں

حقؔ ۲ چو خواہد زلزلہ شہرے مرا | اَمر فرماید کہ جُنباں عِرق را
جب اللہ تعالٰے کسی شہر میں زلزلہ (لانا) چاہتا ہے تو مجھے | حکم دے دیتا ہے کہ رگ کو ہلا دے

پس بجُنبانم من آں رگ را بقہر | کہ بداں رگ متصل گشتست شہر
میں غصے سے اُس رگ کو ہلا دیتا ہوں | جس رگ سے وہ شہر ملا ہوا ہے

چوں بگوید بس، شود ساکن رگم | ساکنم وز رُوی فعل اندر تگم
جب وہ بس کہہ دیتا ہے میری رگ ساکن ہو جاتی ہے | میں بظاہر ساکن ہوں لیکن عمل کے اعتبار سے مصروف ہوں

ہمچو مرہم ساکن و بس کارکن | چوں خرد ساکن وز و جُنباں سخن
جیسا کہ مرہم ساکن اور بہت کارگزار ہے | جیسے کہ عقل ساکن ہے اور بات اُسکی وجہ سے حرکت میں ہے

نزدِؔ ۳ آں کس کہ نداند عقلش ایں | زلزلہ ہست از بخاراتِ زمیں
جس کی عقل اس کو نہیں سمجھتی ہے اُسکے نزدیک | زلزلہ زمین کے بخارات کی وجہ سے ہے

ایں بخاراتِ زمیں نبوُد بداں | زامرِ حق ست و از آں کوہِ گراں
سمجھ لے یہ زمین کے بخارات نہیں ہیں | اللہ (تعالٰے) کے حکم اور اُس بھاری پہاڑ کی وجہ سے ہے

## بیانِ آنکہ مورے بر کاغذ می رفت نوشتنِ قلم دید قلم را اسْتُودن

اِس کا بیان کہ ایک چھوٹی سی چیونٹی کاغذ پر چل رہی تھی اُس نے قلم کا لکھنا دیکھا قلم کی تعریف

گرفت مورے دیگر کہ چشمش تیز بین بُود گفت ستایشِ انگشتاں
کرنی شروع کر دی دوسری چیونٹی جس کی آنکھ تیز دیکھنے والی تھی اُس نے کہا انگلیوں کی

راکُن کہ ایں ہُنر از ایشاں می بینم مورے دیگر کہ از ہر دو چشمِ او
تعریف کر کیونکہ میں یہ ہنر اُن کا سمجھتی ہوں تیسری چیونٹی جس کی آنکھیں دونوں سے زیادہ

---

۱ مُحیط۔ گھیرنے والا یعنی وہ پہاڑ تمام دنیا کو اپنے حلقہ میں لئے ہوئے تھا۔ گفت۔ ذوالقرنین نے کہا تیری بڑائی کے مقابلہ میں اُن پہاڑوں کی کوئی حیثیت نہیں ہے رگہای۔ کوہ قاف نے کہا وہ پہاڑ میری جڑیں ہیں جو در اصل یکساں نہیں ہوتی اسلئے تم اُن کو دیگر پہاڑ سمجھ رہے ہو۔ من بہر شہرے۔ دنیا کے ہر شہر کے نیچے میری رگ ہے اس طرح تمام دنیا میری رگوں پر آباد ہے۔

۲ حق۔ جب اللہ تعالٰے کسی شہر پر زلزلہ نازل فرمانا چاہتا ہے تو مجھے حکم دیدیتا ہے میں اپنی وہ رگ ہلا دیتا ہوں اور اُس شہر میں زلزلہ آجاتا ہے۔ چوں بگوید۔ جب مجھے رُکنے کا حکم دیتا ہے تو وہ میری رگ ساکن ہو جاتی ہے بظاہر میں ساکن ہوں لیکن اللہ تعالٰی کے احکام میں میری تگ و دو جاری ہے۔ ہمچو۔ ساکن رہ کر کام کرنے کی مثال مرہم اور عقل ہے۔

۳ نزدِ آں کس۔ جس کی عقل میں یہ بات نہیں آتی وہ زلزلہ کا اصلی سبب زمین کے بخارات کو سمجھتا ہے لیکن در اصل زلزلہ کا سبب خدائی حکم اور کوہِ قاف ہے۔ بیان۔ اس سے یہ ثابت کیا ہے کہ جو عقلمند ہیں وہ مسبب الاسباب پر نظر رکھتے ہیں کم عقل سبب کو ہی جانتے ہیں۔

تیز تر بُود گفت من ستایشِ بازو کنم کہ انگشتاں فرعِ وے اند

تیز تھیں بولی میں بازو کی تعریف کرتی ہوں کیونکہ انگلیاں اُس کی فرع ہیں

مورکے[۱] بر کاغذے دید اُو قلم | گفت با مورِ دگر ایں راز ہم

ایک چھوٹی سی چیونٹی نے کاغذ پر قلم کو دیکھا | اُس نے دوسری چیونٹی سے بھی یہ راز کہا

کہ عجائب نقشہا آں کِلک کرد | ہمچو ریحان و چو سوسن زار و وَرد

کہ قلم نے عجیب نقش کھینچے ہیں | جیسے نازبو اور جیسے سوسن کا کھیت اور گلاب

گفت آں مور اصبع ست آں پیشہ ور | ویں قلم در فعل فرع ست و اَثر

اُس چیونٹی نے کہا، اُنگلی کارگزار ہے | یہ قلم کام کرنے میں فرع اور اثر ہے

گفت آں مورِ سوم[۲] کز بازو است | کاصبعِ لاغر نہ زورش نقش بست

تیسری چیونٹی نے کہا کہ وہ بازو کی وجہ سے ہے | کیونکہ کمزور اُنگلی کی طاقت نے یہ نقش نہیں بنائے

ہمچنیں می رفت بالا تا یکے | مہترِ موراں فِطَن بُود اَند کے

(بات) اسی طرح اوپر کو چلتی رہی یہاں تک کہ | چیونٹیوں کی سردار تھوڑی سمجھدار تھی

گفت کز صورت مبینید ایں ہُنر | کہ بخواب و مرگ گردد بے خبر

اُس نے کہا اس ہنر کو جسم کا نہ سمجھو | کیونکہ وہ تو نیند اور موت میں بے خبر ہو جاتا ہے

صورت آمد چوں لباس و چوں عصا | جُز بعقل و جاں نجنبد نقشہا

جسم بمنزلہ لباس اور لاٹھی کے ہے | عقل اور جان سے ہی نقوش بنتے ہیں

بیخبر بُود اُو کہ آں عقل و فواد | بے ز تقلیبِ خدا باشد جماد

وہ اس سے بے خبر تھی کہ عقل اور دل | خدا کے حرکت دیئے بغیر بے جان ہیں

یک زماں[۳] از وے عنایت بر کند | عقلِ زیرک ابلہیہا می کند

تھوڑی دیر کیلئے وہ اُسپر مہربانی کرنا بند کر دیتا ہے | ذہین عقل، بے وقوفیاں کرتی ہے

## باز التماس کردن ذو القرنین از کوہِ قاف و بیان عجائب از ثنای حق

ذوالقرنین کا دوبارہ کوہ قاف سے درخواست کرنا اور اللہ تعالیٰ کی تعریف میں عجائب کا بیان

چونکہ کوہِ قاف دُرِّ نطق سُفت | چونش گویا یافت ذوالقرنین گفت

جب کوہ قاف نے گویائی کا موتی پرویا | چونکہ ذوالقرنین نے اُس کو بولتا پایا تو کہا

کاے سخنگوی خبیرِ راز داں | از صفاتِ حق بکن با من بیاں

اے بولنے والے، باخبر، رازداں! | اللہ (تعالیٰ) کی صفات مجھ سے بیان کرے

---

[۱] مورکے۔ مور، چیونٹی، کاف تصغیر کا اور یا وحدت کی ہے۔ راز۔ یعنی قلمکاری دیکھنا۔ کِلک۔ قلم۔ ریحان۔ نازبو، ہر خوشبودار پودا۔ سوسن۔ ایک بیلگوں پھول ہے۔ وَرد۔ گلاب۔ اصبع۔ اس چیونٹی نے کہا کہ یہ قلم کا ہنر نہیں بلکہ اصل کاریگری کاتب کی انگلیوں کی ہے۔

[۲] مورِ سوم۔ تیسری چیونٹی نے کہا کہ دراصل یہ کام بازو کا ہے۔ فِطَن۔ سمجھدار۔ کز صورت۔ اس کاریگری کا اصل سبب جسم نہیں روح ہے۔ صورت۔ جسم، روح کا ایک لباس اور آلہ ہے نقش عقل اور جان بناتی ہے۔ بے خبر۔ وہ چیونٹی بھی اس سے بے خبر تھی کہ عقل اور جان خدا کی تحریک پر عمل کرتی ہے۔

[۳] یک زماں۔ اگر اللہ تعالیٰ عقل سے تھوڑی دیر کے لئے اپنی مہربانی ہٹا لیتا ہے تو عقل بے عقل کے کام کرنے لگتی ہے۔ چونکہ۔ جب ذوالقرنین نے کوہ قاف کو بولتا دیکھا تو اس سے درخواست کی کہ اے کوہ قاف تو اللہ کی صفات سے واقف ہے ہمیں اُس کی صفات سے آگاہ کر دے۔



808

گفت[۵۱] رَو کاں وصف زانہا برتر ست
کہ بیاں بر وے تواند بُرد دست

اُس نے کہا، جا، کیونکہ وہ صفت اس سے بالاتر ہے
کہ بیان اُس پر قابو پا سکے

یا قلم را زہرہ باشد کہ بسر
بر نویسد بر صحائف زاں خبر

یا قلم کی یہ مجال ہو کہ نوک سے
وہ صحیفوں میں اُس کی بابت لکھ دے

گفت کمتر داستانے باز گو
از عجبہاے حق اے حَبر نکو

اُنھوں نے کہا تھوڑی سی داستان سُنا دے
اللہ کے عجائب کی اے اچھے عالم!

گفت اینک دشتِ سیصد سالہ راہ
کوہہاے برف پُر کردہ ست شاہ

اُس نے کہا یہ تین سو سال مسافت کا جنگل
شاہ نے اُس کو برف کے پہاڑوں سے بھر دیا ہے

کوہ[۵۲] بر کُہ بے شمار و بے عدد
می رسد در ہر زماں برفش مدد

پہاڑ بالائے پہاڑ بے شمار اور ان گنت
ہر وقت اُن کو برف کی مدد پہنچتی ہے

کوہ برفے می زند بر دیگرے
می رساند برف سردی تا ثرے

برف کا پہاڑ دوسرے (پہاڑ) پر پڑتا ہے
برف ٹھنڈک کو زمین کی تہ تک پہنچاتا ہے

کوہ برفے می زند بر کوہِ برف
دمبدم ز انبارِ بیحد و شگرف

برف کا پہاڑ، برف کے دوسرے پہاڑ پر گرتا ہے
ہر وقت بے حد اور عجیب بوجھ سے

گر نبودے اینچنیں وادی شہا
تفِ دوزخ محو کردے مر مرا

اے بادشاہ! اگر اس طرح کا جنگل نہ ہوتا
دوزخ کی سوزش، مجھے مٹا دیتی

غافلاں را کوہہاے برف داں
تا نسوزد پردہاے عاقلاں

غافلوں کو برف کے پہاڑ سمجھ
تاکہ عقلمندوں کے پردے نہ پھنک جائیں

گر نبودے عکسِ[۵۳] جہلِ برف باف
سوختے از نارِ شوق آں کوہِ قاف

اگر برف کی سی ساخت کے جہل کا عکس نہ ہوتا
تو عشق کی آگ سے وہ کوہ قاف جل جاتا

آتش از قہرِ خدا خود ذرہ ایست
بہرِ تہدیدِ لئیماں دِرّہ ایست

جہنم کی آگ اللہ کے قہر کا ایک ذرہ ہے
وہ کمینوں کو ڈرانے کے لئے دُرّہ ہے

با چنیں قہرے کہ زفت و فائق ست
بردِ لطفش بیں کہ بر وے سابق ست

ایسے قوی اور بڑھے ہوئے قہر کے باوجود
اُسکے کرم کی ٹھنڈک کو دیکھ جو اس سے آگے ہے

سبق بیچون و چگونہ معنوی
سابق و مسبوق دیدی بے دوئی

یہ آگے ہونا بغیر کیف اور کیفیت کے معنوی ہے
تو نے بغیر دوئی کے آگے ہونیوالا اور پیچھے رہجانے والا دیکھا

۵۱ گفت۔ کوہ قاف نے کہا اللہ تعالیٰ کے اوصاف بیان سے بالاتر ہیں۔ یا قلم۔ یا قلم میں یہ طاقت ہے کہ اُن کو تحریر کر سکے۔ حبر۔ بڑا عالم۔ گفت کوہ قاف نے قدرت کے عجائب کا بیان شروع کیا اور کہا کہ یہ جنگل اتنا وسیع ہے کہ تین سو سال کی مسافت کا ہے اس کو خدا نے برف سے پُر کیا ہے اور اب اس پر برف کی تہیں جمتی رہتی ہیں۔

۵۲ کوہ۔ اس جنگل میں اللہ تعالیٰ نے برف کے پہاڑ جمع کر دیئے ہیں۔ گر نبودے۔ اس میں یہ حکمت ہے کہ اگر اس جنگل کے برف کے پہاڑوں کی ٹھنڈک نہ ہوتی تو دوزخ کی آگ کی گرمی مجھے پھونک ڈالتی۔ غافلاں۔ اگر غافلوں کی غفلت کا اثر عارفوں کے دل پر نہ پڑتا تو عارفوں کا شوق اُن کو جلا ڈالتا۔

۵۳ عکس۔ غافلوں کی غفلت کا اثر عارفوں کے دل پر وہی اثر کرتا ہے جو برف کے پہاڑ کوہ قاف کے لئے کر رہے ہیں۔ آتش۔ دوزخ کی آتش جس کی تاثیر کا اسقدر بیان ہوا اللہ کے قہر و غضب کا ایک ذرہ ہے۔ با چنیں۔ لیکن قہر و غضب کی اس حالت کے باوجود اللہ تعالیٰ کے کرم کی ٹھنڈک اس سے بڑھی ہوئی ہے۔ سبق۔ رحمت کی غضب پر حسی سبقت نہیں ہے بلکہ معنوی ہے رحمت اور غضب دونوں اللہ کی صفت ارادہ کی صورتیں ہیں اور ارادہ

یعنی ذات باری تعالیٰ سے تعلق ہے ارادہ زمانی اور صورت سے پاک ہیں کیونکہ ذات کی صفت ہے۔

گر ندیدی[1] آں بُوَد از فہمِ پست　　　کہ عقولِ خلق زاں کانِ یک جو ست

اگر تونے نہیں دیکھا تو یہ ناقص عقل کی وجہ سے ہے　　　کیونکہ مخلوق کی عقلیں اُس کان (میں) ایک جَو کے برابر ہیں

عیبِ بر خود نہ نہ بر آیاتِ دیں　　　کے رسد بر چرخِ دیں مرغِ گلیں

اپنا عیب سمجھ، نہ دین کی آیتوں کا　　　دین کے آسمان پر مٹی میں سنا پرندکب پہنچ سکتا ہے؟

مُرغ را جولاں گہِ عالی ہواست　　　زانکہ نشوِ اُو ز شہوت وز ہواست

(تیرے) پرندکی بلند پرواز گاہ فضا ہے　　　کیونکہ اُس کا نشوونما، شہوت اور نفسانی خواہش ہے

پس تو حیراں باش بے لا و بلے　　　تا ز رحمت پیشت آید محملے

بس تو حیران رہ، بغیر "نہیں" اور "ہاں" کے　　　تاکہ رحمت کا کجاوہ تیرے سامنے آجائے

چوں ز فہمِ ایں عجائب کودنی　　　گر بلے گوئی تکلف می کنی

جبکہ تو ان عجائب کے سمجھنے میں نااہل ہے　　　اگر تو "ہاں" کہے، تکلف برتے گا

ور بگوئی[2] نے زند نے گردنت　　　قہر بر بندد بداں نے روزنت

اگر تو "نہیں" کہیگا "نہیں" تیری گردن کاٹ دیگی　　　اس "نہیں" سے قہر تیرا روزن بند کردے گا

پس ہمیں حیران و والہ باش و بس　　　تا در آید نصرِ حق از پیش و پس

تو اسی طرح سے حیران اور سرگشتہ رہ اور بس　　　تاکہ اللہ (تعالٰی) کی مدد آگے اور پیچھے سے آجائے

چونکہ حیراں گشتی و گیج و فنا　　　با زبانِ حال گفتی اِہْدِنَا

جبکہ تو حیران ہوگا اور ناچیز اور فنا　　　زبانِ حال سے تو "ہمیں ہدایت دے" کہے گا

زفت زفت ست و چو لرزاں می شوی　　　می شود آں زفت نرم و مستوی

بُرا بُرا ہی ہے اور جب تو لرز گیا　　　وہ بُرا نرم اور ہموار ہو جائے گا

زانکہ[3] شکلِ زفت بہرِ منکر ست　　　چونکہ عاجز آمدی لطف و بر ست

کیونکہ بُری شکل منکر کے لئے ہے　　　جبکہ تو عاجز ہوگیا (تو) مہربانی اور بھلائی ہے

## نمودنِ جبرئیل خود را بمصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم بصورتِ خویش

آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے جبرئیلؑ کا اپنے آپ کو اپنی (اصلی) صورت پر ظاہر کرنا اور اُن کے سات سَو پَروں میں سے جب ایک پَر ظاہر ہوا اُس نے

واز ہفتصد پرِ اُو چوں یک پر ظاہر شُد اُفق را بگرفت و آفتاب محجوب شُد

آسمان کے اطراف کو گھیر لیا اور سورج چھپ گیا

---

[1] گر ندیدی۔ ایک ہی چیز سابق بھی ہو اور مسبوق بھی اگر یہ تیری سمجھ میں نہیں آیا تو یہ تیری عقل کا نقصان ہے اور انسانوں کو عقل کا تھوڑا سا حصہ ملا ہے جو دنیا کی آلائشوں میں ہے اُسکی پرواز اعلیٰ علوم کی طرف نہیں ہوتی۔ مرغ۔ پرندکی پرواز صرف آسمان کی فضا میں ہے اسی طرح ناقص عقل کی پرواز کا حال ہے۔ پس۔ رحمت اور غضب کے سابق اور مسبوق ہونے کو اگر تو نہیں سمجھ سکا ہے تو اُس کا اقرار اور انکار نہ کر بلکہ اپنے عجز کا اظہار کر رحمتِ خداوندی دستگیری کرے گی۔ گر بلی۔ اگر بے سمجھے بوجھے کا اقرار کرے گا تو یہ تکلف ہے جو جائز نہیں۔

[2] ور بگوئی۔ اگر انکار کرےگا تو تجھ پر قہرِ خداوندی نازل ہوگا۔ پس۔ حیرانی اور عجز اختیار کر اللہ کی مدد آجائیگی۔ چونکہ۔ حیرانی اور عاجزی کی حالت میں تو ضرور کہے گا اے اللہ مجھے ہدایت فرمادے۔ زفت۔ حقائق کا سمجھنا مشکل ہے لیکن انسان جب عاجزی کرتا ہے تو اللہ تعالٰی رحمت فرمادیتا ہے اور حقائق سمجھ میں آجاتے ہیں۔

[3] زانکہ کسی حقیقت کی بُری صورت منکر کیلئے ہوتی ہے چونکہ جب انسان عجز اختیار کرتا ہے تو وہی بُری صورت بھلی بنجاتی ہے۔ نمودن۔ اس قصہ سے

مُصطفیٰؐ می گفت پیشِ جبرئیلؑ — کہ چنانکہ صورتِ تُست اے خلیل

مُصطفیٰؐ نے جبرئیلؑ سے کہا — اے دوست! جیسی تیری اصلی صورت ہے

مر مرا بنمای محسوس آشکار[1] — تا ببینم مر تُرا نظارہ وار

مجھے واضح (اور) محسوس (کرکے) دکھا دیجئے — تاکہ میں تمہیں نظارہ کرنے والے کی طرح دیکھ لوں

گفت نتوانی و طاقت نبوَدت — حس ضعیف و تُنک سخت آیدت

انہوں نے کہا آپؐ (دیکھ) سکیں گے اور آپ کو تاب نہ ہوگی — حس (جسمانی) ضعیف اور کمزور ہے آپ کو پریشانی ہوگی

گفت بنما تا بہ بیند ایں جسد — تا چہ حد حس نازک ست و بے مدد

آپ نے فرمایا دکھا دیجئے تاکہ یہ جسم دیکھ لے — کہ حس کس قدر نازک اور بے طاقت ہے

آدمی راہست حسِ تن سقیم — لیک در باطن یکے خلقِ عظیم

آدمی کی جسمانی حس ناقص ہے — لیکن باطن میں ایک عظیم مخلوق ہے

بر مثالِ سنگ و آہن ایں تنہ[2] — لیک ہست اُو در صفت آتش زنہ

یہ جسم پتھر اور لوہے کی طرح ہے — لیکن وہ صفت میں چقماق ہے

سنگ و آہن مولدِ ایجادِ نار — زاد آتش زیں دُو والد قہر بار

پتھر اور لوہا آگ نکلنے کی پیدائش گاہ ہے — قہر ڈھانے والی آگ اِن دُو والدین سے پیدا ہوئی

باز آتش دستکارِ وصفِ تن — ہست قاہر بر تنِ اُو شعلہ زن

پھر آگ جسم کے اوصاف کی دستکاری ہے — وہ شعلہ زنی سے اُس کے جسم پر غالب ہے

باز در تن شعلۂ ابراہیم وار — کہ ازُو مقہور گردد بُرجِ نار

پھر بدن میں (حضرت) ابراہیمؑ کی طرح شعلہ ہے — کہ اس سے آگ کا کُرہ مغلوب ہو جاتا ہے

گر برآری از درونت آتشے — آتشت گردد مُطیع و دلخوشے

اگر تو اندر سے آگ ظاہر کرے — آگ، تیری فرمانبردار اور راضی ہو جائے

لاجرم گفت آں رسولِ ذوفنوں[3] — رمزِ نحن الآخرون السابقون

لا محالہ اُس صاحب کمالات رسولؐ نے فرمایا — اشارہ، "ہم پیچھے ہیں، پہلے ہیں"، کا

ظاہر ایں دو بسندانے زبوں — در صفت از کانِ آہنہا فزوں

بظاہر یہ دونوں ہتھوڑے سے عاجز ہیں — صفت میں لوہوں کی کان سے بڑھ کر ہیں

---

ہوئی ہے اِس لئے اُس کو اُن سے سابق بتایا۔ ظاہر۔ پتھر اور لوہا ہتھوڑے سے عاجز ہیں لیکن اُن سے جو آگ پیدا ہوتی ہے وہ لوہے کی کانوں کو بھی گھلا دیتی ہے۔

[1] مر مرا۔ آنحضورؐ نے حضرت جبرئیلؑ سے کہا کہ اپنی اصلی صورت دکھا دیجئے تاکہ میں اُس کا نظارہ کروں۔ گفت۔ انہوں نے کہا کہ جسمانی حواس کمزور ہوتے ہیں وہ اِس نظارہ کی تاب نہ لا سکیں گے اور آپ کو تکلیف ہوگی۔ ایں جسد۔ آنحضورؐ نے فرمایا کہ اصلی صورت دکھا دیجئے تاکہ جسم کو اپنے حواس کی کمزوری معلوم ہو جائے۔ آدمی۔ مولانا فرماتے ہیں کہ انسان کے جسمانی حواس یقیناً کمزور ہیں لیکن روح انسانی نہایت طاقتور اور بڑی مخلوق ہے۔

[2] بر مثال۔ انسان کے جسم کی مثال لوہے اور پتھر کی سی ہے لیکن اُس کی صفت چقماق کی سی ہے جس میں آگ جیسی قوی مخلوق پوشیدہ ہوتی ہے۔ سنگ۔ پتھر اور لوہے سے آگ پیدا ہوتی ہے جو قہر ڈھا دیتی ہے۔ باز آتش۔ قوی کا ضعیف سے پیدا ہونا مستبعد نہیں ہے۔ انسان کا بدن چقماق کے ذریعہ آگ پیدا کرتا ہے اور وہ انسان کے بدن کو پھونک ڈالتی ہے۔ باز در تن۔ جسم انسانی میں ایک وہ ابراہیمی آگ پوشیدہ ہے جو اِس آگ کے کرّے پر غالب آ جاتی ہے۔

[3] لاجرم۔ آنحضورؐ نے اپنی اُمت کو اگرچہ پہلے لوگوں کی پیداوار بتایا لیکن چونکہ یہ پیداوار اصل سے بڑھی



811

پس[۵۱] بصورت آدمی فرعِ جہاں … در صفت اصلِ جہاں ایں را بداں

پس آدمی صورتاً دنیا کی فرع ہے … صفت میں دنیا کی اصل اس کو سمجھ

ظاہرش را پشّہ آرد بچرخ … باطنش باشد محیطِ ہفت چرخ

اس کے ظاہر کو ایک مچھر بچھا دیتا ہے … اس کا باطن ساتوں آسمانوں کو محیط ہوتا ہے

چونکہ کرد الحاح بنمود اندکے … ہیئتے کہ کہ شود زاں مندکے

جب انھوں نے اصرار کیا انھوں نے دکھادی تھوڑی سی … وہ ہیئت کہ پہاڑ اس سے ریزہ ریزہ ہو جائے

شہپرے بگرفتہ شرق و غرب را … از مہابت گشتہ بیہش مصطفیٰؐ

ایک شہپر جس نے مشرق و مغرب کو ڈھانپ لیا … مصطفیٰؐ خوف سے بے ہوش ہو گئے

چوں ز بیم و ترس بیہوشش بدید … جبرئیلؑ آمد در آغوشش کشید

جب انھوں نے اُن کو خوف اور ڈر سے بیہوش دیکھا … جبرئیلؑ آئے اُن کو بغل میں لیا

آں[۵۲] مہابت قسمتِ بیگانگاں … واں تجمّش دوستاں را رائگاں

وہ خوف بیگانوں کا حصہ ہے … اور وہ محبت مفت دوستوں کیلئے ہے

ہست شاہاں را زمانے برنشست … ہولِ سرہنگاں و صارم ہا بدست

جلوس کے وقت بادشاہوں کے لئے ہے … سپاہیوں کی ہیبت اور تلواریں ہاتھ میں

دور باش و نیزہ و شمشیرہا … کہ بلرزند از مہابت شیرہا

دوشاخہ اور نیزہ اور تلواریں … کہ خوف سے شیر لرزتے ہیں

بانگِ چاوشاں و آں چوگان ہا … کہ شود سست از نہیبش جانہا

نقیبوں کی آواز اور بَلّے … کہ اُن کے ڈر سے جانیں سہمتی ہیں

ایں برائے خاص و عامِ رہگذر … کہ کند شاں از شہنشاہی خبر

یہ راستہ کے خاص و عام کے لئے ہے … تاکہ اُن کو شہنشاہی سے آگاہ کردے

از برائے عام باشد ایں شکوہ … تا کلاہِ کبر بنہند آں گروہ

یہ دبدبہ عوام کے لئے ہوتا ہے … تاکہ وہ لوگ تکبر کی ٹوپی اتار دیں

تامنی[۵۳] و ماہایِ ایشاں بشکند … نفسِ خودبیں فتنہ و شر کم کند

تاکہ اُن کی خودی اور انانیت کو توڑ دے … متکبر نفس فتنہ اور شر نہ پھیلائے

شہر ازاں ایمن شود کاں شہریار … دارد اندر قہر زخم و گیر و دار

شہر اسی سے پُرامن ہوتا ہے کہ وہ بادشاہ … غصہ میں اذیت اور پکڑ دھکڑ رکھتا ہے

---

۵۱ پس۔ انسان اگرچہ دنیا اور جہان کی پیداوار ہے لیکن اصل سے بڑھا ہوا ہے۔ ظاہرش۔ انسان کا ظاہری جسم مچھر سے عاجز آجاتا ہے لیکن اس کی روح ساتوں آسمانوں کو گھیر لیتی ہے۔ چونکہ۔ آنحضورؐ کے اصرار پر حضرت جبرئیلؑ اپنی اصلی صورت پر نمایاں ہو گئے۔ الحاح۔ اصرار۔ مندک۔ پارہ پارہ شدہ۔ شہپرے۔ حضرت جبرئیلؑ کے بازو کے ایک پر نے مشرق و مغرب کو گھیر لیا۔

۵۲ آں مہابت۔ حضرت جبرئیلؑ نے عرض کیا کہ خوف اور ہیبت منکروں کے لئے ہوتی ہے۔ تجمّش۔ اظہارِ محبت۔ رائگاں۔ یعنی بغیر محنت کے۔ ہست۔ بادشاہ عوام پر ہیبت طاری کرتے ہیں۔ خواص پر مہربانی کرتے ہیں۔ برنشست۔ یعنی جلوس۔ صارم۔ تیز تلوار۔ دور باش۔ دو نیزہ جو نقیب کے ہاتھ میں ہوتا ہے اور نقیب اعلان کرتا جاتا ہے کہ بادشاہ کی سواری آرہی ہے عوام راستہ سے دور ہو جائیں۔ نہیب۔ خوف۔ ایں۔ یہ بادشاہ کا سارا رعب و دبدبہ راستہ کے عوام و خواص کے لئے ہوتا ہے تاکہ وہ اپنی بڑائی کا خیال دل سے نکال دیں۔

۵۳ تامنی و ما۔ یعنی انانیت اور تکبر۔ خودبیں۔ متکبر۔ دار و۔ یعنی بادشاہ غصہ کے وقت پکڑ دھکڑ پر بھی قادر ہے۔

پس بمیرد آں ہوسہا در نفوس
تو نفسوں میں ہوسیں مرجاتی ہیں

ہیبتِ شہ مانع آید زاں نحوس[1]
اس نحوست سے بادشاہ کا خوف مانع آتا ہے

باز چوں آید بسوی بزمِ خاص
پھر جب وہ خاص مجلس میں آتا ہے

کے بود آنجا مہابت یا قصاص
وہاں خوف اور سزا کہاں ہوتی ہے؟

حلم بر حلم ست و رحمتہا بجوش
بردباری پر بردباری ہے اور شفقتیں جوش میں ہیں

نشنوی از غیر چنگ و نے خروش
تو سارنگی اور بانسری کی آواز کے سوا نہ سنیگا

طبل و کوس و ہول باشد وقتِ جنگ
طبل اور نقارہ اور خوف جنگ کے وقت ہوتا ہے

وقتِ عشرت با خواص آوازِ چنگ
خواص کیساتھ عیش کے وقت، سارنگی کی آواز ہوتی ہے

ہست دیوانِ محاسب عام را
بوجھ گچھ کی کچہری عوام کے لئے ہوتی ہے

واں پریرویاں گرفتہ جام را
اور حسین جام تھامے ہوئے ہیں

آں زرہ واں خود در جنگ و وغا
زرہ اور خود جنگ اور لڑائی میں ہوتی ہے،

ویں شراب و نقل در بزمِ صفا
شراب اور چبینا خلوص کی محفل میں (ہوتا ہے)،

جوشن[2] واں خود مرچالیش راست
زرہ اور خود، خاص جنگ کے لئے ہے

ویں حریر و وردم تعریش راست
اور ریشمین کپڑا اور گلاب خاص تخت نشینی کیلئے ہے

ایں سخن پایاں ندارد اے جواد
اے سخی! اس بات کا خاتمہ نہیں ہے

ختم کن واللّٰہُ اَعلَمُ بِالرَّشَادُ
ختم کر، اور اللہ تعالیٰ راست روی کو زیادہ جانتا ہے

اندر احمدؐ آں حسے کاں غاربست
احمدؐ کے اندر کی وہ حس جو چھپ جانیوالی ہے

خفتہ ایں دم زیرِ خاکِ یثرب ست
اس وقت مدینہ کی مٹی کے نیچے سوئی ہوئی ہے

واں عظیم الخلق آں کو صفدر ست
وہ بڑی مخلوق جو صف شکن ہے

بے تغیر مقعدِ صدق اندر ست
بغیر تغیر کے "سچائی کی جگہ" کے اندر ہے

قابلِ تغیر[3] اوصافِ تن ست
تغیر کے قابل جسم کے اوصاف ہیں

روحِ باقی آفتابِ روشن ست
باقی رہنے والی روح، روشن سورج کی طرح ہے

بے زتغیرے کہ لاشرقیۃ
(روح) بغیر تغیر کے ہے کیونکہ وہ نہ شرقی ہے

بے زتبدیلی کہ لاغربیۃ
(وہ) بغیر تبدیلی کے ہے کیونکہ وہ نہ مغربی ہے

آفتاب از ذرہ کے بیہوش شد
سورج ذرہ سے کب بے ہوش ہوا ہے؟

شمع از پروانہ کے بیہوش شد
شمع پروانہ سے کب بے ہوش ہوئی ہے؟

---

[1] نحوس یعنی تکبر کی نحوست۔ باز۔ جب بادشاہ اپنی خاص محفل میں ہوتا ہے تو وہاں نہ خوف ہوتا ہے نہ بدلہ میں قتل کا ڈر ہوتا ہے۔ حلم یعنی خاص مجلس میں بردباری ہی بردباری ہوتی ہے۔ طبل یعنی یہ صرف جنگ کے وقت کے لئے ہے عیش و عشرت کی مجلس میں چنگ و رباب ہوتا ہے۔ ہست۔ محاسبہ کی کچہری عوام کے لئے ہوتی ہے خاص محفل میں حسینوں کے ہاتھ میں جام ہوتا ہے۔ آں۔ سامان جنگ کے لئے ہوتا ہے عیش و عشرت کی مجلس میں نُقل و شراب چلتی ہے

[2] جوشن۔ زرہ۔ خود۔ جنگ میں اوڑھنے کی لوہے کی ٹوپی۔ چالیش۔ جنگ۔ ایں سخن یعنی قہر و رحمت کی شان کا ذکر۔ اندر۔ اب پھر آنحضورؐ کی بیہوشی کا ذکر شروع کیا ہے۔ غارب غروب کرنے والا۔ یثرب۔ مدینہ طیبہ۔ عظیم الخلق یعنی آنحضورؐ کی روح مبارک۔ صفدر۔ صف شکن۔ مقعد صدق۔ یعنی اللہ تعالیٰ کی خاص مجلس۔

[3] قابل تغیر۔ جسم کے حواس اور اوصاف تغیر کو قبول کرتے ہیں۔ روشن۔ یعنی ناسوتی اوصاف سے پاک ہے۔ لاشرقیۃ۔ شرق و غرب عالم خلق میں ہے اور روح کا تعلق عالم امر سے ہے۔ آفتاب۔ آنحضورؐ مثل آفتاب اور شمع کے ہیں حضرت جبرئیلؑ مثل ذرہ اور پروانہ کے ہیں۔

جسمِ[1] احمدؐ را تعلق بُد بداں | ایں تغیر آنِ تن باشد بداں
اس بے ہوشی سے احمدؐ کے جسم کا تعلق تھا | سمجھ لے! تغیر جسم میں ہوتا ہے

ہمچو رنجوری و ہمچوں خواب و درد | جاں ازیں اوصاف باشد پاک و فرد
جیسے بیماری اور جیسے سونا اور درد | روح ان باتوں سے پاک اور جُدا ہے

خود نتانم ور بگویم وصفِ جاں | زلزلہ افتد دریں کون و مکاں
میں خود (بیان) نہیں کر سکتا ہوں اور اگر روح کا وصف | تو کون و مکان میں زلزلہ آ جائے

روبہش گر یک دمے آشفتہ بود | شیرِ جاں مانا کہ آں دم خفتہ بود
اُنکی لومڑی اگر تھوڑی دیر کے لئے پریشان ہو گئی تھی | یقیناً روح کا شیر اس وقت سویا ہوا تھا

خفتہ بود آں شیر کز خواب است پاک | اینت شیر نرم ساز و سہمناک
وہ شیر سویا ہوا تھا جو سونے سے پاک ہے | عجب نرم کر دینے والا اور خوفناک شیر ہے

خفتہ سازد شیر خود را آنچناں | کہ تماشش مُردہ دانند ایں سگاں
شیر اپنے آپ کو ایسا سویا ہوا بنا لیتا ہے | کہ سب کُتّے اس کو مُردہ سمجھ لیتے ہیں

ورنہ در عالم کرا زہرہ بُدے | کو زبودے از ضعیفے تر بُدے
ورنہ دنیا میں کس کی مجال ہوتی | کہ وہ کمزور سے تربد بھی چھین سکتا

نقشِ[2] احمدؐ زاں نظر بیہوش گشت | بحرِ او از مہرِ کف پُرجوش گشت
احمدؐ کا جسم اُس دیکھنے سے بے ہوش ہو گیا | اُنکا سمندر (روح) یداللہ کی محبت میں پُرجوش ہو گیا

مہ ہمہ کف ست معطی نور پاش | ماہ را گر کف نباشد گو مباش
چاند عطا کرنیوالا، نور چھڑکنے والا مجسم ہاتھ ہے | اگر چاند کے ہاتھ نہ ہو کہہ دے نہ ہوا کرے

احمدؐ ار بکشاید آں پرِ جلیل | تا ابد بیہوش ماند جبرئیلؑ
احمدؐ اگر وہ عظیم پَر کھول لیں | تو جبرئیلؑ ہمیشہ کے لئے بیہوش ہو جائیں

چوں[3] گذشت احمدؐ ز سدرہ و مرصدش | از مقامِ جبرئیل و از حدش
جب احمدؐ سدرۃ (المنتہیٰ) اور اُسکی جگہ سے گذرے | جبرئیلؑ کے مقام اور اُنکی حد سے گزرے،

گفت او را کز پیَم آ د ایست | گفت رَو رَو مَن حریفِ تو نیست
اُن (احمدؐ) نے اُن (جبرئیلؑ) کو کہا میرے پیچھے آ جاؤ اور ٹھہرو | انھوں نے کہا جائیے اسکے بعد مجھے اجازت نہیں ہے

---

[1] جسم۔ آنحضورؐ کی یہ جسمانی بیہوشی تھی۔ ہمچو۔ بیماری اور درد و رنج کا تعلق بھی جسم سے ہے۔ خود۔ روح کے اوصاف بیان سے باہر ہیں اگر بیان کئے جائیں تو کوئی سننے کی تاب نہیں لا سکتا۔ روبہش یعنی آنحضورؐ کا جسم مبارک۔ شیرِ جاں۔ یعنی آنحضورؐ کی رُوحِ مبارک۔ خفتہ بود۔ آنحضورؐ کا ارشاد ہے تنام عیناى و لا ينام قلبى میری دونوں آنکھیں سوتی ہیں دل نہیں سوتا ہے۔ تو روح مبارک سوئی نہ تھی بلکہ اُس پر جسم کی حفاظت سے ایک غیر اختیاری تغافل طاری ہوا تھا۔ نرم ساز یعنی سخت چیز کو نرم بنا دینے والا۔ خفتہ سازد۔ آنحضورؐ کی روح کی یہ صفت حضرت حق تعالیٰ میں بھی ہے کہ وہ مجرموں سے تغافل برتتے ہیں ورنہ کوئی ظالم ظلم نہ کر سکے۔ تربد۔ ایک لکڑی ہے جو دوا میں کام آتی ہے حقیر چیز مراد ہے

[2] نقش۔ غرضیکہ بیہوشی کا تعلق آنحضورؐ کے جسم سے تھا اور روح کا تغافل اس وجہ سے تھا کہ وہ یداللہ کی محبت میں پُرجوش تھی۔ مہ۔ اللہ کا ہاتھ ہونا ایسا ہی ہے جیسا کہ چاند مجسم ہاتھ ہو کیونکہ جو کام ہاتھ کرتا ہے وہ کام اسکی ذات کرتی ہے۔ احمدؐ حضرت جبرئیلؑ کے پَر سے بیہوش ہونے کی وجہ سے کوئی یہ نہ سمجھے کہ جبرئیلؑ آنحضورؐ سے افضل ہیں اسلئے کہ آنحضورؐ تو تھوڑی دیر کیلئے بیہوش ہوئے۔ اگر وہ اپنے روحانی پَروں کو پھیلا دیں تو جبرئیلؑ ہمیشہ کیلئے بیہوش ہو جائیں

[3] چوں گذشت۔ اب آنحضورؐ کی حضرت جبرئیلؑ سے افضلیت کا بیان فرماتے ہیں کہ معراج میں وہ آنحضورؐ کا ساتھ نہ دے سکے اور سدرۃ المنتہیٰ تک پہنچ کر کہنے لگے کہ اگر آگے بڑھوں گا تو میرے پر تجلی سے جل جائیں گے اور آنحضورؐ کی سیر اس سے آگے تک ہوئی۔



816

گفت اُو را ہیں بپر اندر پیَم
انھوں نے اُن سے کہا ہاں میرے پیچھے اُڑ آئیے

گفت رَو رَو من حریفِ تو نیَم
انھوں نے کہا جائیے جائیے میں آپ کا ساتھی نہیں ہوں

باز گفت اُو را بیا اے پردہ سوز
انھوں نے اُن سے پھر کہا، اے پردہ سوز! آ جا

من باوجِ خود نرفتستم ہنوز
میں تو ابھی اپنی بلندی پر نہیں پہنچا ہوں

گفت بیرون زیں حد اے خوش فرِّ من
انھوں نے کہا اے میرے اقبالمند! اس حد سے باہر

گر زنم پَرّے بسوزد پَرِّ من
اگر میں پَر ہلاؤں میرے پر جل جائیں گے

حیرتؔ[1] اندر حیرت آمد زیں قصص
اِن قصّوں سے حیرت ہی حیرت ہے

بیہُشیِّ خاصگاں اندر اَخص
خواص کی غفلت اخص کے معاملہ میں

بیہُشیہا جملہ اینجا بازی است
یہ ساری بیہوشیاں یہاں کھیل ہیں

چند جانداری کہ جاں داری است
آپ کتنی جان رکھتے ہیں؟ کہ جان کی مشغولیت ہے

جبرئیلا گر شریفی گر عزیز
اے جبرئیلؑ! خواہ تم شریف ہو خواہ عزت والے

تو نہ پروانہ و نے شمع نیز
تم نہ پروانہ ہو اور نہ شمع

شمع چوں دعوت کند وقتِ فروز
شمع جب روشن ہونے کے وقت بُلائے

جانِ پروانہ نہ پرہیزد ز سوز
پروانہ کی جان جلنے سے پرہیز نہیں کرتی ہے

ایںؔ[2] حدیثِ منقلب را گور کُن
اِس اُلٹی بات کو دفن کر دیجئے

شیر را بر عکس صیدِ گور کُن
شیر کو بالعکس گورخر کا شکار بنا دیجئے

بند کُن مشکِ سخن پاشیت را
اپنی گفتگو کی مشک پاشی کو بند کر دیجئے

وا مکن انبانِ قلماشیت را
تو جو چاہے کہو کے تھیلے کو نہ کھولیئے

آنکہؔ[3] برنگذشت اجزاش از زمیں
جس شخص کے اجزاء زمین سے نہیں گزرے ہیں

پیشِ اُو معکوس و قلماشیت ایں
"تو جو چاہے کہو" اس کے لئے اُلٹا ہے

لَاتُخَالِفْھُمْ حَبِیْبِیْ دَارِھِمْ
اے میرے پیارے! مخالفت کر اُن کی مدارات کر

یَاغَرِیْبًا نَازِلًا فِیْ دَارِھِمْ
اے مسافر! جو اُن کے گھر مہمان ہے

اَعْطِ مَاشَاؤُا وَرَامُوْا وَارْضِھِمْ
دے جو وہ چاہیں اور ارادہ کریں، اُنکو راضی رکھ

یَاظَعِیْنًا سَاکِنًا فِیْ اَرْضِھِمْ
اے مسافر! اُن کے وطن میں ٹھہرے ہوئے

تا رسی اندر شہ و در نازِ خوش
جبتک کہ تو شاہ اور عمدہ ناز پر پہنچے

راز یا بامرغزی می ساز خوش
اے رے کے رہنے والے! امرغز کے رہنے والے سے اچھی نباہ

---

[1] حیرت۔ یعنی حضرت جبرئیلؑ نے آنحضورؐ کی فرمائش پر غفلت کیوں برتی اِس پر حیرت ہے۔ خاصگاں یعنی حضرت جبرئیلؑ وغیرہ۔ اخص۔ یعنی آنحضورؐ۔ جبرئیلا۔ حضرت جبرئیلؑ کو خطاب ہے کہ تم شمعِ محمدیؐ کے پروانہ نہ تھے ورنہ اُن کے بُلانے پر پَر جل جانے کا عذر نہ کرتے مولانا کی رائے میں سدرۃ المنتہیٰ حضرت جبرئیلؑ کی حدِ پرواز خود اُن کی متعین کردہ ہے، اللہ تعالیٰ کی طرف سے متعین نہیں ہے لہٰذا آنحضورؐ کے بُلانے پر اُن کو آگے جانا چاہیئے تھا خواہ اُنکے پَر جل جاتے اور جان چلی جاتی یہ ناسوتی موت تو ایک کھیل ہے۔

[2] ایں حدیث۔ اب مولانا حسام الدین کو خطاب کرتے ہیں کہ عوام کی عقلیں اُلٹی ہیں لہٰذا ہماری یہ باتیں اُنکو اُلٹی معلوم ہونگی اب یہ ختم کر دیجئے اور اپنے آپکو کہ آپ بمنزلہ شیر ہیں گورخر جو عوام ہیں اُن کا شکار بنا دیجئے اور بات کرنے میں اُنکے تابع بنجائیے۔ پاشیت۔ یعنی مُشک سخن پاشیِ تو۔ قلماشیت۔ کہ، تو جو چاہے۔

[3] آنکہ۔ آپکے نشاکی باتیں عوام کو اُلٹی نظر آتی ہیں وہ لوگ ناسوتی ہیں۔ لاتخالفہم۔ آپ اُنہیں عارضی طور پر ہیں اُنکی عقل کے مطابق باتیں کرتے رہیئے۔ تا رسی۔ آپ کا وطن عالم آخرت ہے۔ راز یا۔ ملاقہ رے کا رہنے والا یعنی مولانا ضیاء الحق مرغزی۔ مرو کا رہنے والا یعنی عوام' اِن دونوں ملکوں کے رہنے والوں میں بہت بُعد تھا۔



815

موسیا[۱] در پیشِ فرعونِ زمن — نرم باید گفت قَولاً لیّنا
اے موسیٰ! زمانے کے فرعون کے سامنے — نرم بات، نرمی سے کہنی چاہیئے

آب اگر در روغنِ جوشاں کُنی — دیگدان و دیگ را ویراں کُنی
اگر کھولتے ہوئے تیل میں تو پانی ڈالے گا — چولہے اور دیگ کو تباہ کر دے گا

نرم گو لیکن مگو غیرِ صَواب — وسوسہ مفروش در لِینُ الخطاب
نرم بات کہیئے لیکن صحیح بات کے سوا نہ کہیئے — خطاب کی نرمی میں وسوسے نہ پھیلایئے

وقتِ عصر آمد سخن کوتاہ کُن — آنکہ عصرت عصر را آگاہ کُن
عصر کا وقت ہو گیا بات مختصر کر دیجئے — اے وہ کہ تیرا کلام زمانہ کو آگاہی بخشنے والا ہے

گو تو مرگِل خوارہ را کہ قند بہ — نرمیٔ فاسد مکُن طینش مدِہ
آپ مٹی کھانے والے سے کہیئے کہ شکر بہتر ہے — غلط نرمی نہ برتیئے، اس کو مٹی نہ دیجئے

نطقِ[۲] جاں را روضۂ جانیستی — کز حروف و صوت مستغنیستی
آپ روحانی گفتگو کے لئے روحانی باغیچہ ہیں — کیونکہ آپ حروف اور آواز سے بے نیاز ہیں

ایں سرِ خر در میانِ قند زار — اے بسا کس را کہ بنہاد ست خار
اس گدھے کے سر نے شکر کے کھیت میں — بہت سے لوگوں کے لئے کانٹے رکھ دیئے ہیں

ظن ببُرد از دور کایں آنست و بس — چوں قچِ مغلوب وا می رفت پس
دور سے انہوں نے خیال کیا کہ بس یہی تھا — مغلوب مینڈھے کی طرح وہ لوٹ گئے

صورتِ حرف آں سرِ خرداں یقیں — در رزِ معنیٰ و فردوسِ بریں
حروف کی صورت کو یقیناً گدھے کا سر سمجھئے — معانی کے انگورستان اور جنت میں

اے ضیاء[۳] الحق حسام الدیں برآر — ایں سرِ خر را ازیں بطیخ زار
اے ضیاء الحق حسام الدین نکال دیجئے — اس فالیز سے گدھے کے سر کو

تا سرِ خر چوں بمُرد از مسلخہ — نشوِ دیگر بخشدش آں مبطخہ
تاکہ جب گدھے کا سر ذبح کی وجہ سے مر جائیگا — وہ فالیز اس کو دوسرا نشوونما بخشدے گا

ہیں زما صورتگری و جاں ز تو — نے غلط ہم ایں ز تو ہم آں ز تو
خبردار: ہماری جانب سے صورت بنانا ہے اور روح تیری — نہیں غلط ہے، یہ بھی آپ کی جانب سے ہے وہ بھی آپ کی جانب سے ہے

تا سرِ خر۔ یہاں سرِ خر سے مراد عوام ہیں یعنی جب یہ دنیا کی آلائش سے صاف ہو جائینگے تب یہ فالیز یعنی مثنوی انکو مفید ہوگی۔ مبطخہ۔ یعنی فالیز۔ ہیں۔ مولانا فرماتے ہیں کہ حسام الدینؒ ہیں ہی اسلئے یہ نصیحتیں کرتا ہوں کہ مثنوی میں اگرچہ الفاظ میرے ہیں لیکن معانی تمہارے عطا کردہ ہیں۔ نے۔ یہ بھی میری غلطی ہے بلکہ الفاظ و معانی دونوں تمہارے عطا کردہ ہیں غرضیکہ مثنوی کا مدار آپ پر ہے۔

۱۔ موسیا۔ حضرت موسیٰؑ کو حکم تھا کہ وہ فرعونیوں سے نرم باتیں کریں آپ بھی ایسا ہی کریں۔ آب۔ گرم تیل میں پانی ڈالو وہ ابل پڑے گا دیگ اور چولہا بھی خراب ہوگا۔ مخالفوں سے سخت بات کرنے میں بات بگڑتی ہے۔ نرم۔ بات نرمی سے کیجئے لیکن صحیح کیجئے اُن کی خاطر غلط بیانی نہ ہونی چاہیئے۔ وقتِ عصر۔ عصر کے بعد کا وقت عموماً تفریح کے لئے ہوتا ہے۔ گو۔ نرم اور صحیح بات کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ مٹی کھانے والے کو قند کے فائدے بتائے جائیں نرمی میں غلط بات یہ ہے کہ اس کو مٹی کھانے کی ترغیب دی جائے۔

۲۔ نطقِ جاں۔ آپ روحانی طور پر نصیحت کریں جس میں لفظوں کی ضرورت نہیں ہے۔ سرِ خر۔ فالیز اور انگورستان میں جانوروں کو ڈرانے کیلئے مردہ گدھے یا اور کسی وحشتناک چیز کو کھڑا کر دیا جاتا ہے تو جانور ڈر کر بھاگ جاتے ہیں اور خربوزوں اور انگوروں سے محروم ہو جاتے ہیں عوام کی سمجھ میں نہ آنے والی بات بھی اُن کیلئے سرِ خر بن جاتی ہے وہ حقائق پر غور کرنے سے محروم ہو جاتے ہیں۔ قچ۔ مینڈھا۔

۳۔ اے ضیاء الحق۔ مثنوی کے علوم جو بمنزلہ انگورستان اور فالیز کے ہیں انمیں وہ باتیں کرو جو عوام کیلئے سرِ خر بنیں



816

مثنوی صورت بُوَد جانش توئی
مثنوی صورت ہے اُس کی جان آپ ہیں
ہم جہت ہم نورِ ارکانش توئی
اُس کی جہت بھی آپ، اُس کا نور اور اُسکے ارکان بھی آپ ہیں

بر فلک محمودی اے خورشیدِ فاش[1]
اے روشن سورج! آپ آسمان پر محمود ہیں
بر زمیں ہم تا ابد محمود باش
(خدا کرے) زمین پر بھی ہمیشہ محمود رہیں

تا زمینی با سمائیِ بلند
تاکہ زمین والے آپ بلند آسمان والے کے ساتھ
یک دل و یک قبلہ و یک خو شوند
ایک دل اور ایک قبلہ اور ایک عادت ہو جائیں

تفرقہ بر خیزد و شرک و دوئی
تفرقہ اور شرک اور دوئی ختم ہو جائے
وحدت است اندر وجودِ معنوی
روحانی وجود میں یکتائی ہے

چون[2] شناسد جانِ من جانِ ترا
جب میری جان آپ کی جان کو پہچان لیتی ہے
یاد دارند اتحاد و ماجرا
تو وہ اتحاد اور گزشتہ واقعات کو یاد رکھتی ہیں

موسیٰ و ہاروںؑ شوند اندر زمیں
اتب، وہ زمین میں موسیٰؑ اور ہارونؑ بن جاتی ہیں
مختلط خوش ہمچو شیر و انگبیں
عمدہ طریقہ پر گھل مل جاتی ہیں جس طرح دودھ اور شہد

چوں شناسد اندک و منکر شود
جب تھوڑا سا پہچانتی ہے اور منکر بن جاتی ہو
منکری اش پردۂ ساتر شود
اُس کا منکر ہونا چھپانے والا پردہ بن جاتا ہے

پس شناسائے بگرداند رو
تو پہچاننے والا منہ پھیر لیتا ہے
خشم گرد آں مہ ز ناشکریِ او
وہ چاند اُسکی ناشکری کی وجہ سے غصہ میں بھر جاتا ہے

زیں سبب[3] جانِ نبیؐ را جانِ بد
اسی وجہ سے بُری رُوح، نبیؐ کی رُوح کو
ناشناسا گشت و پشتِ پای زد
نہ پہچاننے والی بنی اور ٹھکرایا

ایں ہمہ خواندی فرو خواں لم یکن
یہ تو نے سب پڑھا (اب) لم یکن پڑھ لے
تا بدانی لج آں گبرِ کہن
تاکہ پرانے کافر کا جھگڑا تو سمجھ جائے

## در بیانِ اعتقادِ یہود و نصاریٰ پیش از بعثت در شانِ جنابِ حضرتِ پیغمبر علیہ الصلوٰۃ والسلام و نامِ او را حرزِ جاں کردن و ظہورش را خواہاں بودن

بعثت سے قبل یہود اور نصاریٰ کا آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ اعتقاد کا بیان اور ان کے نام کو جان کی حفاظت کا سبب سمجھنا اور اُن کے ظہور کا خواہاں ہونا

پیش[4] از آنکہ نقشِ احمدؐ فر نمود
اس سے پہلے کہ احمدؐ کی صورت نشان دکھائے
نعتِ او ہر گبر را تعویذ بود
اُن کی تعریف ہر کافر کا تعویذ تھی

---

[1] بر فلک۔ آپ منزالٰہ محمود ہیں خدا کرے کہ دنیا میں بھی آپ محمود رہیں اور لوگ آپ کی تعریفوں کے قائل ہو کر آپ سے مستفید ہوں۔ تا زمینی۔ ناسوتی لوگ آپ جیسے ملکوتی سے گھل مل جائیں۔ تفرقہ۔ جب تک اُن میں ناسوتیت ہے دوئی ہے جب روحانی بن جائیں گے دوئی ختم ہو جائیگی۔

[2] چوں۔ دنیا میں اتحاد اور تفرقہ کا سبب روحوں کا اتحاد اور تنافر ہے۔ چونکہ جب روحوں میں اتحاد ہوتا ہے تو دنیا میں حضرت موسیٰ اور حضرت ہارون کی طرح شیر و شکر بن جاتے ہیں۔ چوں شناسد۔ اگر تھوڑی سی پہچان کے بعد اُس میں اجنبیت آجاتی ہے تو وہ اُس کی اجنبیت بالکل پردہ اور حجاب بن جاتی ہے۔ پس شناسا۔ یعنی مرتبی کی روح۔ اس کی ناشکری کی وجہ سے اُس سے منہ موڑ لیتی ہے

[3] زیں سبب۔ اسی وجہ سے منکروں کی رُوح نے آنحضورؐ کو نہ پہچانا۔ لم یکن۔ سورہ لم یکن پڑھو ہمارے بیان کی تصدیق ہو جائے گی کہ وہ اوّلاً پہچانتے تھے پھر منکر ہو گئے۔ لج۔ جھگڑا۔

[4] پیش۔ آنحضورؐ کی پیدائش سے قبل آنحضورؐ کی تعریف ہر یہودی و نصرانی کا تعویذ بنی ہوئی تھی اور یہ کہتے تھے کہ ایک نبی آخر الزماں ضرور آئے گا اور آنحضورؐ کے تصور سے اُن کے دل تڑپتے تھے۔



816

